عربی اور اردو کی جامع ترین لغت

# المنجد

مرتب :

لوئیس معلوف

ترجمہ

مولانا عبدالحفیظ بلیاوی

تقدیم :

محمد اسحاق بھٹی

تکمیل و نظرثانی :

قاری عبدالستار

فاضل مدینہ یونیورسٹی

مکتبہ قدوسیہ اردو بازار لاہور

# حرفِ چند

آج سے تقریباً ۳۵ سال قبل جب والدِ محترم حضرت مولانا عبدالخالق قدوسی رحمۃ اللہ علیہ نے مکتبہ قدوسیہ کا آغاز کیا تو اس کی بنیاد عربی کتب کے کاروبار سے رکھی۔ انہوں نے محدود پیمانے پر عربی کتب کی خرید و فروخت شروع کی اور ان کی شہادت (۲۳ مارچ ۱۹۸۷ء) تک الحمدللہ مکتبہ قدوسیہ پورے پاکستان میں عربی کتب کی فراہمی اور طباعت کا ایک اہم ادارہ بن چکا تھا۔ عربی کی نادر و نایاب کتب کے حصول کے لیے شائقین دور دراز سے تشریف لاتے۔ اسی طرح طباعت کے میدان میں بھی مکتبہ قدوسیہ نے عربی کی کئی ایک بلند پایہ کتب شائع کیں۔ عربی زبان و ادب کی خدمت کا یہ سلسلہ جاری و ساری ہے۔ کچھ عرصہ قبل مصباح اللغات بہت عمدہ معیار پر اور خوبصورت کمپوزنگ کے ساتھ شائع کی گئی، جب کہ چار جلدوں پر مشتمل ایک بہت اہم کتاب ''تاریخ ادب عربی'' بھی جلد شائع ہو رہی ہے۔ اسی سلسلے میں ہماری ایک اور کاوش المنجد (عربی۔اردو) آپ کے ہاتھوں میں ہے۔

مولانا ابوالفضل بلیاوی نے جب مصباح اللغات مرتب کی تو اس کی بنیاد دراصل المنجد ہی تھی، مولانا ابوالفضل نے المنجد کو سامنے رکھتے ہوئے اس میں بعض اضافے کر دیئے تھے۔ جب کہ کثیر تعداد میں المنجد کے الفاظ حذف کر دیئے تھے اور اس کو مصباح اللغات کا نام دیا تھا۔ ہماری خواہش تھی کہ المنجد کو اس کی اصل حالت میں ترجمہ کے ساتھ شائع کیا جائے۔ چنانچہ ہم نے مصباح اللغات میں ان حذف شدہ الفاظ کو نئے سرے سے ترجمہ کروا کر شامل کر دیا ہے جب کہ ان کے اضافہ جات کو خارج کر دیا ہے۔ یوں المنجد اپنی اصل شکل میں مکمل ہو گئی ہے۔ مولانا عبدالستار صاحب فاضل ریاض یونیورسٹی نے اس مشکل کام کو بہت محنت اور خلوص سے پایہ تکمیل تک پہنچایا۔

المنجد کی طباعت اور معیار کے متعلق بہتر فیصلہ تو قارئین ہی کر سکتے ہیں۔ البتہ ہم نے بساط بھر کوشش ہے کہ ظاہری اور معنوی اعتبار سے اس کو مفید سے مفید تر بنایا جائے۔ عربی الفاظ کو نمایاں کرنے کے لئے سرخ رنگ کی روشنائی استعمال کی گئی جب کہ اردو کے لیے سیاہ۔ علاوہ ازیں المنجد کے آخری ایڈیشن میں جدید عربی کے جو الفاظ ہیں، ان کا ترجمہ بھی شامل کر دیا گیا ہے، جو اس نسخے کی اہمیت کو دوچند کر رہا ہے۔ اس کے علاوہ اہل عرب کے ہاں روزمرہ کے محاورے اور ضرب الامثال کا مختصر اور جامع ترجمہ بھی دیا گیا ہے۔ اپنی حد تک ہم نے کوشش کی ہے کہ تصحیح کا زیادہ سے زیادہ خیال رکھا جائے۔ اس مقصد کے لئے مختلف ماہرین فن کی خدمات حاصل کی گئیں جنہوں نے بار بار کتاب کی خواندگی کی۔ اس کے باوجود جو

کمی کوتاہی رہ گئی ہو' قارئین اس کی نشاندہی فرما کر ہمیں شکریہ کا موقع دیں۔تاکہ آئندہ طباعت مزید بہتر ہو سکے۔

ہم محترم ومکرم جناب مولانا محمد اسحاق بھٹی کے ممنون ہیں کہ انہوں نے ہماری درخواست پر اپنی گوناگوں مصروفیات میں سے وقت نکال کر اس بظاہر خشک موضوع پر علمی، تحقیقی اور جامع مقدمہ لکھا۔

دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہمیں قرآن حکیم کی زبان کی مزید خدمت کی توفیق عطا فرمائے۔آمین!

ابوبکر قدوسی

اپریل ۲۰۰۱ء

# تقدیم

''لغت'' عربی کا لفظ ہے اور مذکر استعمال ہوتا ہے- اس کے معنے ہیں زبان' بولی' آواز' فرہنگ' وہ کتاب جس میں الفاظ کے معنے درج ہوں اور مشکل الفاظ کے استعمال کا طریقہ بتایا گیا ہو- وہ صدا جس کی وساطت سے ایک شخص دوسرے شخص کے سامنے اپنا مقصد بیان کرتا اور اپنی ضرورت کا اظہار کرتا ہے-

ہر زبان کے لغت کی کتابیں لکھی گئی ہیں اور ان کتابوں میں مشکل الفاظ کے معنے بتائے گئے ہیں- اردو زبان کے بھی بہت سے لغت موجود ہیں' جن میں اس زبان کے ماہرین نے دقیق اور مشکل الفاظ کے معانی درج کیے ہیں اور ان کے محل استعمال اور طریق بیان کی وضاحت کی ہے- انگریزی کتب لغت بھی معرض تصنیف میں آئی ہیں- اس موضوع کی بعض کتابیں وہ ہیں جن میں انگریزی الفاظ کے معنے انگریزی میں بتائے گئے ہیں' بعض میں اردو میں اور بعض میں عربی میں بیان کیے گئے ہیں- اسی طرح عربی کتب لغت کثیر تعداد میں ضبط تحریر میں لائی گئی ہیں- عربی سے عربی میں بھی' عربی سے اردو میں بھی' عربی سے فارسی اور انگریزی وغیرہ زبانوں میں بھی-! پھر عربی لغت کی کتابیں صرف اہل عرب ہی نے نہیں لکھیں' غیر عربوں نے بھی اس زبان میں مہارت پیدا کی اور بہت سی کتب لغت تصنیف کی ہیں بلکہ عربی لغت نویسوں میں غیر مسلم بھی شامل ہیں جن کی بعض کتابیں ہمارے ہاں مشہور و متداول ہیں اور ہم ان سے استفادہ کرتے ہیں- غیر مسلموں کی کتابوں میں ایک کتاب ''المنجد'' ہے جو عربی سے عربی کے لغت کی کتاب ہے' پہلی دفعہ ۱۹۰۸ میں چھپی تھی- اب تک پینتیس چھتیس دفعہ چھپ چکی ہے- اس کے مصنف کا نام لوئیس معلوف ہے- یہ مشہور مستشرق پادری تھا یعنی فادر لوئیس معلوف- ۱۸۶۷ء میں پیدا ہوا تھا- ۱۹۴۶ میں فوت ہوا-

## کلام و تکلم کا آغاز کب ہوا؟

سوال یہ ہے کہ اظہار مقصد و مدعا کا سلسلہ کب سے جاری ہے اور کلام و تکلم کا آغاز کس طرح ہوا؟ اس کی ابتدا کب ہوئی اور کس زبان میں ہوئی؟

بعض کتابوں میں مرقوم ہے کہ بات چیت اور گفتگو کا سلسلہ تخلیق آدم سے بھی قبل سے جاری تھا اور جن اور ملائکہ ایک دوسرے سے باتیں کرتے تھے- ان کی کوئی زبان تو ہوگی جس میں وہ محو تکلم ہوتے تھے' لیکن انسانی بیان و کلام کی ابتدا اس وقت سے ہوئی' جب اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کو پیدا کیا- حضرت آدم کا اولین مقام جنت تھا- وہیں اللہ کی طرف سے انھیں قوت گویائی سے نوازا گیا اور انھیں اس وقت کی موجود اشیا کے ناموں سے آگاہ کیا گیا- قرآن اس کا ذکر ان الفاظ میں کرتا ہے-

وعلم ادم الاسمآء کلھا- (البقرہ:۳۱)

یعنی اللہ نے آدم کو سب چیزوں کے نام سکھا دیے-

یہی لغت و نطق کی تاریخ ہے اور یہیں سے اس کا آغاز ہوتا ہے- سوال یہ ہے کہ حضرت آدم کو اللہ نے کن چیزوں کے نام سکھائے؟

جواب دیا جاتا ہے کہ آسمان' زمین' دریا' درخت' پہاڑ' پتھر' پانی' نباتات' حیوانات وغیرہ ان سب چیزوں کے نام بتا دیے' جو اس وقت موجود تھیں اور استعمال میں آ سکتی تھیں- فرشتوں کو اللہ نے ان چیزوں کے ناموں سے مطلع نہیں کیا تھا' حالاں کہ یہ چیزیں موجود تھیں' اس لیے کہ فرشتوں کو ان کی ضرورت نہ تھی- آدم کو چوں کہ دنیا میں رہنا تھا اور اس کی اولاد کا سلسلہ آگے بڑھنا اور پھلنا تھا' اس لیے ان کے لیے اکل و شرب کی بھی ضرورت تھی' لباس کی بھی ضرورت تھی اور حالات کے مطابق دیگر بہت سی اشیا کی حاجت تھی- یعنی انھیں ان تمام چیزوں کے ناموں سے مطلع کر دیا گیا اور پھر وہ اطلاع آگے چلتی رہی- یہ بھی کہا جاتا ہے کہ سواری کے جانوروں' مویشیوں اور برتنوں کے نام بھی انھیں بتا دیے گئے تھے-

## سب سے پہلی زبان

روایات سے واضح ہوتا ہے کہ سب سے پہلے جو زبان سطح وجود پر ابھری اور جس سے دنیا کے اولین انسان حضرت آدم آشنا ہوئے' وہ عربی زبان تھی- لیکن عربی کے ساتھ حضرت آدم کو کسی اور زبان سے شناسا کیا گیا یا نہیں؟ یہ مختلف فیہ بات ہے-

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے ایک روایت بیان کی جاتی ہے کہ جنت میں حضرت آدم علیہ السلام کی زبان عربی تھی' لیکن جب انھوں نے اس درخت کا پھل کھا لیا جس کے کھانے سے اللہ نے منع فرمایا تھا تو عربی زبان ان سے چھین لی گئی اور وہ سریانی زبان بولنے لگے- اس کے بعد اللہ نے ان کی توبہ قبول فرمالی اور غلطی معاف کر دی تو عربی زبان انھیں دوبارہ عطا فرما دی گئی اور وہ جنت سے دنیا میں آئے تو ان کی زبان عربی تھی اور وہ عربی میں گفتگو کرتے تھے-

## عربی زبان کی اہمیت

عربی زبان کے بارے میں متعدد صحابہ کرام سے متعدد روایات مروی ہیں- ایک روایت میں بتایا گیا ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا:

احبوا العرب لثلاث

۱- فانی عربی -

۲- والقرآن عربی -

۳۔ ولسان اهل الجنة عربی ۔

تم عربی سے تین امور کی بنا پر محبت کرو۔

ایک اس لیے کہ میں عربی ہوں۔

دوسرے اس لیے کہ قرآن مجید عربی زبان میں ہے۔

تیسرے اس لیے کہ اہل جنت کی زبان عربی ہے۔

بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ قبر میں میت سے فرشتوں کے سوال و جواب کا سلسلہ عربی زبان میں ہوگا۔

ایک روایت سے پتا چلتا ہے کہ اللہ کی طرف سے انبیا علیہم السلام پر جن کتب و صحائف کا نزول ہوا' وہ عربی زبان میں تھیں، لیکن ان انبیا علیہم السلام کی زبان انہی قوموں کی تھی' جن قوموں کی طرف انھیں مبعوث فرمایا گیا تھا۔ پھر ان انبیا نے ان عربی کتب و صحف کا ترجمہ اپنی اپنی امتوں کی زبان میں کیا۔

## معانی و مطالب میں عربی زبان کی وسعت

عربی زبان الفاظ و معانی کے لحاظ سے نہایت وسیع زبان ہے اور فصاحت و بلاغت کے اعتبار سے دنیا کی کوئی زبان اس کا مقابلہ نہیں کرسکتی۔ یہی وجہ ہے کہ قدیم عرب کے شاعر اور ادیب جس فخر اور غرور کے ساتھ اس زبان میں اپنی مہارت کا تذکرہ کرتے ہیں دوسرے زبانوں کے پرانے ماہر و ادیب اس انداز سے شاید نہیں کرتے ہوں گے۔

عربی زبان کی وسعت کا یہ عالم ہے کہ ایک ایک لفظ میں کئی کئی معنے پنہاں ہیں اور اس باب میں اس کا دامن نہایت کشادہ ہے۔ مثلاً تلوار کو لیجیے' عربی میں اس کے لیے بہت سے الفاظ استعمال کیے گئے ہیں۔ اسی طرح شیر' نیزہ' اونٹ' بکری وغیرہ کے لیے بے شمار الفاظ مستعمل ہیں اور عرب ادبا و شعرا الفاظ کی اس بے پناہ کثرت پر انتہائی مسرت اور فخر کا اظہار کرتے ہیں۔

## صلات اور حروف روابط

عربی زبان میں ایک بہت بڑا مسئلہ صلات اور حروف روابط کا ہے۔ کس فعل کا کیا صلہ ہونا چاہیے اور وہ صلہ کن حروف کے ساتھ آنا چاہیے' یہ مسئلہ بے حد اہمیت کا حامل ہے اور انتہائی دشوار بھی ہے۔ اگر رفع کا صلہ ''ب'' ہے تو کیا معنے ہوں گے' علیٰ' الیٰ' من' اور فی ہے تو کیا ہوں گے۔! اس میں بسا اوقات عربی کے بڑے بڑے ادیب ٹھوکر کھا جاتے ہیں' بلکہ بعض دفعہ بعض اہل زبان بھی لغزش کا شکار ہو جاتے ہیں۔۔۔ عربی کے لغت نویسوں نے اس مشکل کو پوری طرح پیش نگاہ رکھا ہے اور بتایا ہے کہ کس فعل کا کس موقعے پر کیا صلہ آئے گا اور کیا معنے دے گا۔ لیکن اس باب میں سب سے بہتر اور قابل اعتماد بلکہ کہنا چاہیے کہ حرف آخر قرآن مجید ہے۔ اگر عربی کے کسی ادیب کو اس کتاب ہدیٰ سے پورا شغف ہے اور اس میں وہ درک رکھتا ہے تو اسے صلات کی پوری مشق ہو جاتی ہے اور حروف روابط کا مسئلہ حل ہو جاتا ہے۔

## عربی شعر کا معاملہ

پھر شعر میں الفاظ کا استعمال ایک بہت بڑا فن ہے۔۔۔شعر ہر اعتبار سے صحیح ہے' ردیف' قافیہ' الفاظ سب معاملہ ٹھیک ہے' لیکن ماہرین فن اس میں بھی خوب سے خوب تر کی تلاش میں رہتے ہیں۔ اس کی ایک مثال ملاحظہ ہو۔

خنسا عرب کی بہت بڑی شاعرہ تھی اور مرثیہ گوئی میں اس دور کا کوئی شاعر اس کا مقابلہ نہ کر سکتا تھا' وہ علاقہ نجد کی رہنے والی تھی اور اس کا اصل نام تماضر تھا۔ چوں کہ بے حد چست' تیز طرار' ذہین اور خوب رو تھی' اس لیے خنسا کے لقب سے مشہور ہوئی' جس کے معنے ہرنی کے ہیں۔ اس نے زمانہ جاہلیت بھی پایا اور زمانہ اسلام بھی۔! اس کا سلسلۂ نسب ساتویں پشت سے عرب کے نامور شاعر امراء القیس سے ملتا ہے۔ شاعری کے فن میں اس کی مہارت سے متعلق بعض دلچسپ باتیں تاریخ کی کتابوں میں مرقوم ہیں۔

دورِ جاہلیت میں اہل عرب میں یہ دستور تھا کہ مختلف مقامات پر شعر و شاعری کی مجلسیں آراستہ ہوتی تھیں۔ ان مجلسوں میں مرد اور عورتیں برابر کی سطح پر حصہ لیتے تھے۔ خنسا بھی ان میں شامل ہوتی تھی اور اس کے خیمے پر ایک جھنڈا نصب کیا جاتا تھا' جس پر جلی حروف سے لکھا ہوتا تھا۔

الخنساء۔۔ ارثی العرب۔
(خنساء۔عرب کی سب سے بڑی مرثیہ گو)

تمام عرب شعرا نہایت شوق اور دلجمعی سے اس کا کلام سنتے تھے۔ نابغہ ذبیانی جس کا اصل نام زیاد بن معاویہ تھا' بڑی توجہ سے اس کے اشعار سنتا تھا۔ ایک مجلس میں خنساء بھی موجود تھی اور حضرت حسان بن ثابت بھی تشریف فرما تھے۔ نابغہ ذبیانی نے خنساء کی تعریف کرتے ہوئے کہا کہ اگر میں نے ابو بصیر (اعشیٰ) کے اشعار نہ سنے ہوتے تو تمھیں موجودہ دور کے تمام شعرا سے بہتر قرار دیتا۔

حضرت حسان کو دورِ جاہلیت میں بھی عرب کا بہت بڑا شاعر گردانا جاتا تھا اور زمانہ اسلام میں بھی انھوں نے رسول اللہ ﷺ کی مدح میں جو اشعار کہے' تاریخ اسلامی میں وہ اپنی مثال آپ ہیں۔

انھوں نے نابغہ ذبیانی کی زبان سے خنساء کے اشعار کی تعریف سنی تو طیش میں آ گئے اور بولے:

''میں خنساء سے بہتر شعر کہتا ہوں۔''

نابغہ ذبیانی نے یہ الفاظ سن کر حسان سے تو کچھ نہیں کہا البتہ خنساء کی طرف دیکھا۔

خنساء نے حسان سے کہا: ''آپ اپنے قصیدے کے جس شعر کو سب سے اچھا سمجھتے ہیں' وہ سنایے۔''

حسان نے فوراً شعر پڑھا۔

ان الجفنات یلمعن فی الضحی
واسیافنا یقطرن من نجدۃ دما

یعنی ہمارے پاس بڑے بڑے شفاف برتن ہیں جو چاشت کے وقت چمکتے ہیں اور ہماری تلواریں بلندی سے خون ٹپکاتی ہیں۔

اس شعر میں انھوں نے اپنے قبیلے کی سخاوت کا اظہار بھی کیا ہے اور بہادری وجنگ جوئی کا بھی۔!

شعر سن کر خنساء نے کہا: ''یہ شعر سات مقامات پر بلندی سے گر گیا۔۔۔'' اب وہ ان مقامات کی نشان دہی کرتی ہے۔

۱۔ ''جفنات'' کا لفظ دس سے کم پر بولا جاتا ہے۔اس کے بجائے مناسب لفظ ''جفان'' تھا۔

۲۔ ''غر'' کے معنے پیشانی کی سفیدی کے ہیں۔اس کی جگہ لفظ ''بیض'' ہوتا تو زیادہ بہتر تھا۔

۳۔ ''یلمعن'' عارضی چمک کو کہا جاتا ہے۔یہاں ''یشرقن'' لایا جاتا تو بہت مناسب رہتا۔

۴۔ ''الضحی'' کی نسبت ''الدجی'' زیادہ موزوں تھا' کیوں کہ روشنی سیاہی میں زیادہ اہمیت کی حامل ہوتی ہے۔

۵۔ ''اسیاف'' کا اطلاق جمع قلت پر ہوتا ہے' اس کے بجائے ''سیوف'' استعمال کرنا چاہیے تھا۔

۶۔ ''یقطرن'' میں وہ خوبی نہیں پائی جاتی جو ''یسلن'' میں پائی جاتی ہے' لہٰذا ''یقطرن'' کی جگہ ''یسلن'' زیادہ مناسب تھا۔

۷۔ ''دم کی جگہ ''دماء'' ہونا چاہیے تھا' اس لیے کہ اس میں کثرت کے معنے پائے جاتے ہیں۔

حضرت حسان نے خنساء کے یہ اعتراضات سنے اور خاموش رہے۔اس کا مطلب یہ ہے کہ حسان نے خنساء کے اعتراضات کو اہمیت دی اور خنساء کے نزدیک شعر اس طرح ہونا چاہیے تھا۔

لنا الجفان البیض یشرقن فی الدجی

وسیوفنا یسلن من نجدة دماء

عرض کرنے کا مقصد یہ ہے کہ عہد قدیم میں عرب عورتیں بھی عربی زبان کے مختلف گوشوں پر گہری نظر رکھتی تھیں اور اس سے خوب آگاہ تھیں کہ کون سا لفظ کس موقعے اور مقام پر زیادہ مناسب اور موزوں رہتا ہے۔یہ زبان پر ان کے عبور کا ثبوت اور اس کی نزاکتوں سے کامل آگاہی کی دلیل ہے۔

ہر زبان کے لغت کی کتابیں لکھی گئی ہیں' جو زبان بولی جاتی ہے' اس کے نشیب وفراز کو سمجھنے اور مشکل الفاظ کو فہم کی گرفت میں لانے کے لیے لغات کی بہر حال ضرورت رہتی ہے۔بعض دفعہ کسی لفظ کے معنی کا علم ہوتا ہے' لیکن اس کو مناسب اور صحیح انداز سے استعمال میں لانے میں مشکل پیش آ جاتی ہے' اس مشکل سے نکلنے کے لیے کتاب لغت کی طرف رجوع کرنا پڑتا ہے۔

## عربی کتب لغت کی کثرت

عربی لغت کی سب سے زیادہ کتابیں لکھی گئی ہیں اور ایک ایک کتاب کئی کئی جلدوں میں لکھی گئی ہے۔اس طرح ان کی تعداد ہزاروں تک پہنچ گئی ہے۔اس کا اندازہ صاحب بن عباد کے اس واقعہ سے کیجیے کہ ان کو کسی حکمران

نے اپنے یہاں آنے کے لیے درخواست کی تو انھوں نے جواب دیا کہ میں اپنے مقام سکونت سے آپ کے ہاں کس طرح آ سکتا ہوں۔ مجھے ساٹھ اونٹ تو فقط لغت کی کتابیں لادنے کے لیے درکار ہوں گے۔

یہ صرف ایک شخص کی بات ہے کہ اس کے پاس کتب لغت کی تعداد اتنی زیادہ ہے کہ انھیں کسی جگہ منتقل کرنے کے لیے ساٹھ اونٹوں کی ضرورت ہے۔ یقیناً ایسے اہل علم بھی ہوں گے جن کے پاس اس سے بھی زیادہ کتابیں ہوں گی۔

## عربوں کا فطری ذوق

یہاں یہ بھی عرض کر دیں کہ قدیم دور کے جن عرب شاعروں اور اصحاب فصاحت و بلاغت کا کلام ہم پڑھتے اور سنتے ہیں، وہ کسی کے شاگرد نہیں تھے اور ان میں سے کسی نے کسی استاذ کے سامنے اس طرح زانوئے شاگردی تہ نہیں کیا تھا، جس طرح ہم کرتے ہیں۔ امراء القیس کس کا شاگرد تھا؟ نابغہ ذبیانی کس کے حلقہ تلمذ میں رہا تھا؟ خنسا نے کس سے استفادہ کیا تھا؟ حسان بن ثابت نے کس سے اصلاح لی تھی؟

کلثوم بن عمرو عتابی، سری بن احمد کندی اور اس طرح کے بہت سے شعراو ادبا تھے، مگر کچھ پتا نہیں ان لوگوں نے یہ علم کس سے سیکھا تھا۔ خود نبی ﷺ کا ارشاد گرامی ہے کہ انا افصح العرب (میں تمام باشندگان عرب سے زیادہ فصیح ہوں) پھر قبیلہ قریش کی زبان نہایت نکھری ہوئی اور صاف تھی۔ قبائل عرب میں سے بنو قیس، بنو تمیم، بنو اسد اور بنو ہذیل وغیرہ قبائل کی زبان نہایت فصیح تھی اور یہ نعمت انھیں ان کے فطری ذوق کی بدولت حاصل ہوئی تھی۔

## عرب میں تحریر و کتابت کا آغاز

اب سوال یہ ہے کہ اہل عرب نے تحریر و کتابت کا سلسلہ کب شروع کیا اور کس طرح کیا اور اول اول عربی رسم الخط کی طرح کس نے ڈالی؟

اس سوال کا جواب محمد بن اسحاق ندیم وراق (وفات تقریباً ۳۹۰ھ) نے اپنی مشہور تصنیف ''الفہرست'' میں دیا ہے اور ہم یہاں اسی سے استفادہ کر رہے ہیں۔ وہ لکھتے ہیں:

اس میں اختلاف ہے کہ سب سے پہلے عربی رسم الخط کی بنیاد کس نے رکھی۔ ہشام کلبی کا بیان ہے کہ اس کا اولیں موجد عرب عاربہ کا ایک گروہ ہے[۱]، جنھوں نے عدنان بن اد کے ہاں سکونت اختیار کی۔ ان کے نام یہ تھے:

---

۱ یہاں یہ وضاحت کر دینا ضروری معلوم ہوتا ہے کہ قبائل عرب کی تین قسمیں ہیں اور وہ ہیں (۱) عرب عاربہ (۲) عرب متعربہ اور (۳) عرب مستعربہ۔ عرب عاربہ خالص عربوں کو کہا جاتا ہے اور وہ نو قبیلے ہیں جو ارم بن سام بن نوح علیہ السلام کی نسل سے ہیں۔ وہ نو قبیلے یہ ہیں: عاد، ثمود، امیم، عبیل، طسم، جدیس، عملیق، جرہم، وبار۔

عرب متعربہ اور عرب مستعربہ کا اطلاق ان لوگوں پر ہوتا ہے جو خالص عرب نہیں ہیں، ان میں دوسری قوموں کا اختلاط پایا جاتا ہے۔ عرب متعربہ قحطان کی اولاد ہیں، جن کی اصل زبان سریانی تھی۔ پھر انھوں نے یمن کو اپنا وطن بنا لیا تھا۔ یمن میں انھوں نے بنو اسماعیل سے عربی زبان سیکھی اور وہی ان کی زبان قرار پائی۔

ابوجاد، ہواز، حطی، کلمون، صعفض، قریسات-[1]

کتابت وتحریر کا آغاز انھوں نے اپنے ناموں کے مطابق کیا- یعنی وہ حروف لکھنا شروع کیے جو ان کے ناموں میں پائے جاتے ہیں- بعدازاں وہ ان حروف سے آشنا ہوئے جو ان کے ناموں میں موجود نہ تھے، مثلاً ثا، خا، ذال، ظا، شین، غین- ان حروف کو انھوں نے ''روادف'' کے نام سے موسوم کیا-

ابن ہشام کی روایت کے مطابق، یہ لوگ (ابوجاد، ہواز، حطی وغیرہ) شاہان مدین سے تعلق رکھتے تھے اور حضرت شعیب علیہ السلام کے زمانے میں ''یوم الظلہ''[2] میں ہلاک ہوئے-

اس کی صورت یہ ہوئی کہ پہلے تو سات دن حضرت شعیب علیہ السلام کی قوم اتنی سخت گرمی میں مبتلا رہی کہ ان کے لیے اس کا برداشت کرنا ممکن نہ رہا- جہاں جاتے ہیں، گرمی کی شدت میں مبتلا ہیں- سات دن یہ کیفیت طاری رہی- اس کے بعد یکایک آسمان سے سیاہ بادل نمودار ہوا اور سردی کا ریلا آیا، جس سے لوگ بے حد خوش ہوئے اور اس سیاہ بادل کے نیچے جمع ہو گئے- پھر اس بادل میں سے آگ کے شعلے برسنے لگے اور ان شعلوں نے نہایت تیزی کے ساتھ وہاں کے باشندوں کو اپنی لپیٹ میں لے لیا- حضرت شعیب علیہ السلام کی تکذیب کرنے والے تمام لوگ ان شعلوں میں بھسم ہو گئے- قرآن نے اس دن کو ''یوم الظلہ'' (سائبان کے دن) سے تعبیر کیا ہے، اس لیے کہ منکرین حق پر سیاہ بادل، سائبان کی طرح تن گیا تھا- صرف وہی لوگ اس عذاب سے محفوظ رہے تھے، جنھوں نے حضرت شعیب علیہ السلام کے احکام پر عمل کیا تھا- یوم الظلہ کو ابوجاد، ہواز، حطی، کلمون، صعفض اور قریسات بھی ہلاک ہو گئے تھے-

کلمون کی بہن نے ان کی ہلاکت پر شدید افسوس کا اظہار کرتے ہوئے یہ مرثیہ کہا تھا-

کلمون ہدّ رکنی هلكه وسط المحله
سید القوم اتاه الحتف ثارا وسط ظله
جعلت نارا عليهم دارهم كالمضمحله

یعنی ''اے کلمون! میرا سہارا ختم ہوا، اس لیے کہ تو آبادی کے عین وسط میں ہلاک ہو گیا-

قوم کے سردار کو موت نے آ دبوچا، جب کہ وہ سائبان کے نیچے اقامت گزیں تھا-

اس سائبان نے ان کے گھروں پر آگ برسا دی اور گھر تباہ ہو گئے-''

---

گذشتہ سے پیوستہ

عرب مستعربہ، حضرت اسماعیل علیہ السلام کی اولاد ہیں، انھیں بنی سعد بن عدنان بن اد کہا جاتا ہے- حضرت اسماعیل علیہ السلام اصل عرب نہ تھے، نہ ان کی آبائی زبان عربی تھی، ان کی شادی بنو جرہم میں ہوئی تو انھوں نے عربی زبان سیکھی، اس لیے ان کی اولاد جو ارض حجاز سے تعلق رکھتی ہے، عرب مستعربہ ہوئی-

[1] ہمارے ہاں ان ناموں کا تلفظ یہ ہے: ابجد، ہوز، حطی، کلمن، سعفص، قرشت-

[2] حضرت شعیب علیہ السلام نے اپنی قوم کو جب ان برائیوں سے روکا، جن کا وہ ارتکاب کرتی تھی تو ان لوگوں نے ان کی بات ماننے سے انکار کر دیا اور کہا کہ اگر تم سچے ہو اور واقعی تمھیں اللہ نے اپنا پیغمبر بنا کر بھیجا ہے تو ہم پر آسمان سے عذاب کی شکل میں کوئی ٹکڑا برسا دو- چنانچہ فاخذهم عذاب يوم الظلة (شعراء:۱۸۹) ''سائے کے دن کے عذاب نے ان کو آ پکڑا''

الفہرست کے مصنف محمد بن اسحاق کہتے ہیں کہ میں نے یہ نام ابن ابی سعد کی تحریر میں اس شکل وصورت اور اس اعراب کے ساتھ پڑھے ہیں۔

ابجا‘ ہاوز‘ حاطی‘ کلمان‘ صاع فض‘ قرست۔

کہتے ہیں‘ یہ آخری قافلہ تھا جو عدنان بن اڈ وغیرہ کے ہاں آ کر ٹھہرا۔ جب ان لوگوں نے اپنے آپ کو عربوں کے قابل میں ڈھال لیا تو عربی انداز کتابت وضع کیا۔ واللہ اعلم

کعب احبار کا کہنا ہے کہ پہلے شخص جنھوں نے عربی‘ فارسی اور ہر قسم کے اسالیب کتابت کو وضع کیا‘ آدم علیہ السلام ہیں۔ انھوں نے اپنی موت سے تین سو سال قبل ان اسالیب کتابت کو مٹی پر لکھا اور آگ پر پکایا۔ جب دنیا طوفان کی زد میں آئی تو انداز تحریر کے یہ نمونے محفوظ رہے‘ چنانچہ ہر قوم نے اپنے اپنے رسم الخط کو پہچانا اور اختیار کیا اور اسی انداز سے لکھنا شروع کر دیا۔

حضرت عبداللہ بن عباس کا فرمان ہے کہ سب سے پہلے جن لوگوں نے عربی رسم الخط وضع کیا‘ وہ قبیلہ بولان کے تین شخص ہیں۔ انھوں نے انبار کو اپنا مسکن بنایا اور اکٹھے ہو کر حروف مقطعہ اور موصولہ وضع کیے۔ ان کے نام مرامر بن مرہ‘ اسلم بن سدرہ اور عامر بن جدرہ ہیں۔ ایک قول کے مطابق مروہ اور جدلہ ہیں۔ مرامر نے شکل وصورت کو‘ اسلم نے فصل ووصل کو اور عامر نے نقطوں کو وضع کیا۔

اہل حیرہ سے پوچھا گیا: ”تم نے عربی کس سے سیکھی۔؟ انھوں نے جواب دیا۔ ”اہل انبار سے!“ نیز کہا جاتا ہے کہ حضرت اسماعیل علیہ السلام چوبیس برس کے تھے کہ اللہ تعالیٰ نے ان کو عربی مبین بولنا سکھائی۔

محمد بن اسحاق کا کہنا ہے کہ جو چیز واقعیت وحقیقت سے قریب تر اور قابل قبول ہے اور جسے ثقہ لوگوں نے بیان کیا ہے وہ یہ ہے کہ عربی جن قبائل کی زبان تھی‘ وہ تھے حمیر‘ طسم‘ جدلیس‘ ارم اور حویل۔ یہ عرباعاربہ تھے۔ حضرت اسماعیل نے جب قبیلہ جرہم میں سکونت اختیار کی اور بڑے ہوئے تو اسی قبیلے میں‘ جو خاندان معاویہ بن مضاض جرہمی کی ایک شاخ تھا‘ شادی کی۔ چنانچہ یہ لوگ ان کی اولاد کے ننھیال ٹھہرے۔ اس رشتہ وتعلق کی بنا پر حضرت اسماعیل علیہ السلام نے اس قبیلے کی زبان سیکھی۔ اس کے بعد مرور زمانہ کے ساتھ ساتھ جیسے جیسے ضروریات پیش آتی اور ظاہر ہوتی رہیں‘ حالات کے مطابق ان کی اولاد نے بات سے بات نکالی اور بہت سی چیزوں کے نام وضع کر لیے۔ پھر اس طرح جب دائرہ کلام زیادہ وسیع ہو گیا تو قبیلۂ عدنان میں عمدہ اور فصیح شعر کہنے کا رواج ہوا‘ جو آہستہ آہستہ مزید ترقی کر گیا۔

عرب کا ہر قبیلہ اپنی الگ بولی رکھتا تھا‘ جسے لوگ سیکھتے اور رواج دیتے تھے‘ لیکن زبان بنیادی طور پر سب کی ایک ہی رہی۔

اس بات کی تصدیق مکحول کی روایت سے ہوتی ہے جو وہ مختلف راویوں سے بیان کرتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں‘ پہلا گروہ‘ جس نے عربی خط وضع کیا نفیس‘ نضر‘ تیما اور دومہ پر مشتمل ہے جو حضرت اسماعیل علیہ السلام کی اولاد تھے۔ انھوں نے اسے تفصیلی شکل میں وضع کیا اور قادور اور نبت بن ہمیسع بن قادور نے اسے پھیلایا اور عام کیا۔ وہ مزید کہتے ہیں کہ انبار کے چند افراد نے جو قبیلہ ایاد قدیم سے تعلق رکھتے تھے‘ حروف الف‘ ب‘ ت‘ ث وضع کیے اور عربوں

نے اسی سے سب کچھ سیکھا-

محمد بن اسحاق کہتے ہیں کہ میں نے عمر بن شیبہ کی کتاب مکہ میں خود اس کے ہاتھ سے لکھی ہوئی یہ تحریر پڑھی ہے کہ مجھے علماے مصر کے ایک گروہ نے بتایا کہ جس نے عربی کے خط جزم کو اختیار کیا وہ بنو مخلد بن نضر بن کنانہ کا ایک شخص ہے-اسی کی پیروی میں عربوں نے لکھنا شروع کیا-

ایک دوسرے گروہ کا کہنا ہے کہ جو شخص علم کتابت کو قریش مکہ میں لایا وہ ابوقیس بن عبد مناف بن زہرہ ہے-ایک قول کے مطابق حرب بن امیہ ہے-

یہ بھی کہا جاتا ہے کہ جب قریش نے (جدید تعمیر کے لیے) کعبہ کو گرایا تو اس کے ایک رکن کے نیچے سے ان کو ایک پتھر دست یاب ہوا جس پر یہ تحریر ثبت تھی-

السلف بن عبقر یقرأ علی ربه السلام من رأس ثلاثة الاف سنة

یعنی تیسرے ہزار سال کے آغاز میں سلف بن عبقر اپنے رب کو سلام بھیجتا ہے-

خزانہ مامون میں چمڑے پر لکھا ہوا عبدالمطلب بن ہاشم کا ایک نوشتہ موجود تھا' جس پر یہ الفاظ مرقوم تھے:

حق عبدالمطلب بن هاشم من اهل مكة علی فلان بن فلان الحمیری من اهل وزل صنعا علیه الف درهم فضة کیلا با لحدیدة و متی دعاه ادبها اجابه شهدالله و الملکان-

کہ اہل مکہ میں سے فلاں بن فلاں حمیری پر جو وزل صنعا سے تعلق رکھتا ہے' عبدالمطلب بن ہاشم کا چاندی کا ہزار درہم بوزن حدیدہ واجب الادا ہے' جب بھی اس سے اس کا مطالبہ کیا جائے گا' وہ اسے ماننے پر مجبور ہوگا-اللہ اور اس کے فرشتے اس پر گواہ ہیں-

یہ خط عورتوں کے خط کی مانند ہے-

اس کا مطلب یہ ہے کہ عورتیں بھی لکھنا جانتی تھیں-

قصبہ سور میں' مربین کے قبرستان میں ایک عرب کاتب اسید بن ابوالعیص مدفون تھا' قبرستان کے کنارے ایک مسجد تھی-سیلاب کی وجہ سے اس میں شگاف پڑ گیا تو وہاں سے ایک پتھر برآمد ہوا جس پر یہ الفاظ کندہ تھے-

انا اسید بن ابی العیص ترحم الله علی بنی عبد مناف

میں اسید بن ابوالعیص ہوں' اللہ بنی عبد مناف پر رحم کرے-

اب سوال یہ ہے کہ عرب اس نام (یعنی عرب) سے کیوں موسوم ہوئے؟

الفہرست میں مرقوم ہے کہ ابن ابوسعد لکھتا ہے کہ لوگ کہتے ہیں حضرت ابراہیم علیہ السلام نے حضرت اسمٰعیل کے بیٹوں کو ان کے ننھیال کے ساتھ جو قبیلہ جرہم سے تعلق رکھتے تھے' دیکھا تو پوچھا-

''اسماعیل! یہ کون لوگ ہیں؟''

انھوں نے جواب دیا: ''میرے بیٹے اور ان کے ننھال جرہم''

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے جو قدیم سریانی زبان میں باتیں کر رہے تھے، کہا: "اعرب له" یعنی ان کو ایک دوسرے میں جذب کر دو اور ملا دو۔

یہ تمام باتیں کہاں تک صحیح ہیں؟ یہ اللہ تعالیٰ ہی جانتا ہے۔

اس سے آگے الفہرست میں خط حمیری اور مختلف علاقوں کے رسم الخط اور اندازِ کتابت کا ذکر کیا گیا ہے جو نہایت دلچسپ ہے۔ متعدد علاقوں کے اسالیب کتابت کے نمونے بھی درج کتاب کیے گئے ہیں۔

## کتاب کی خصوصیت

زیر مطالعہ کتاب عربی زبان کے ہزاروں الفاظ پر مشتمل ہے اور اپنے انداز کی ایک منفرد کتاب ہے۔ اس کی بہت بڑی خصوصیت یہ ہے کہ اس میں سے مطلوبہ لفظ تلاش کرنے کا طریقہ نہایت آسان ہے۔ مثلاً آپ فعل مضارع کے جمع کے لفظ یَسْتَخْرِجُوْنَ کے معنے دیکھنا چاہتے ہیں تو اس کا مادہ تلاش کیجیے جو تین حروف خ ر ج (خَرَجَ) ہے۔

اسی طرح آپ کو لفظ یَسْتَبْدِلُوْنَ کی تلاش ہے تو پہلے ب د ل (بدل) پر نظر ڈالیے، پھر آگے بڑھتے بڑھتے "یَسْتَبْدِلُوْنَ" آ جائے۔

اس طرح ثلاثی، رباعی، خماسی وغیرہ کے تمام ابواب آپ کے سامنے آ جائیں گے اور مسئلہ آسانی سے حل ہو جائے گا۔

عربی لغت کی کتابوں کے مختلف طریقوں میں آسان ترین طریقہ یہی ہے جو اس کتاب میں اختیار کیا گیا ہے یعنی حروف تہجی کی ترتیب سے کتاب مرتب کی گئی ہے۔ جیسے آ، ابّ، اَبَّبَ، اَبَتَ، اَبَثَ، اَبْجَدُ، اَبَدَ، اَبَرَ--- ایاد، ایلہ تک، اس کے آگے ب، پھر ت اور آخر میں ی۔

یہ نہایت آسان ترتیب ہے اور اس طرح ہر شخص بخوبی کتاب سے استفادہ کر سکتا ہے۔

میرے محترم عزیز ابوبکر قدوسی نے اپنے اشاعتی ادارے مکتبہ قدوسیہ کی طرف سے اس کتاب کی اردو زبان میں اشاعت کا اہتمام کیا ہے۔ ان کی یہ کوشش حد درجہ لائق تحسین ہے۔ یقیناً اہل علم اس کو سراہیں گے اور یہ کتاب ان کے تحقیقی کاموں میں ممد و معاون ہو گی۔ اللہ رب العزت سے دعا ہے کہ ان کے کاروبار میں برکت فرمائے اور یہ قرآن و حدیث کی جو نشر و اشاعت کر رہے ہیں، اسے قبولیت سے نوازے۔

محمد اسحٰق بھٹی

# المنجد کے رموز واشارات

فا سے مراد اسم فاعل — مص سے مراد مصدر — (س) سے مراد باب سَمِعَ يَسْمَعُ

مفع سے مراد اسم مفعول — (ض) سے مراد باب ضَرَبَ يَضْرِبُ — (ک) سے مراد باب كَرُمَ يَكْرُمُ

ج سے مراد جمع — (ن) سے مراد باب نصر ينصر — (ح) سے مراد باب حَسِبَ يَحْسِبُ

جج سے مراد جَمْعُ الْجَمْعِ — (ف) سے مراد باب فَتَحَ يَفْتَحُ

**اگر کسی کلمہ کی تلاش ہواور وہ مجرد ہو یا اگر مزید ہو تو مجرد بنا کر یا پہلا حرف بدلا ہوا ہو تو اصل کی طرف لوٹا کر پہلے حرف کے باب میں تلاش کریں**

## بعض قیاسی احکام

عربی کے متعلم کو فن صرف کے قواعد سے اچھی طرح واقف ہونا چاہیے تا کہ جن قیاسی چیزوں کے ذکر کو چھوڑنے کی عام عادت ہے ان کے استعمال میں غلطی نہ ہونے پائے۔ لیکن پھر بھی بعض قواعد فائدہ کے لیے یہاں لکھ دیے جاتے ہیں:

مجرد کو مزید بنا دینے سے حسب ذیل فوائد حاصل ہوتے ہیں:

(۱) تعدیہ: لازم سے متعدی ہونا یا اگر فعل متعدی ہو تو ایک اور مفعول کا اضافہ ہونا۔

(۲) تصییر: صاحب ماخذ بنا دینا۔

(۳) تعریض: مفعول کو ماخذ کے محل اور موقع میں لے جانا۔

(۴) وجدان: کسی چیز میں ماخذ کی صفت کا پایا جانا۔

(۵) ابتدا: کسی فعل کی ابتدا اسی باب سے ہونا بغیر اس کے کہ وہ فعل ثلاثی مجرد سے آیا ہو اور اگر وہ مادہ مجرد سے آیا ہو تو وہاں وہ معنی نہ ہوں جو ثلاثی مزید میں ہیں۔

(۶) اتخاذ: کسی چیز کو ماخذ بنانا یا ماخذ میں لینا۔

(۷) اشتراک: دو شخصوں کا کسی کام میں اس طرح شریک ہونا کہ ہر ایک فاعل اور مفعول دونوں کی حیثیت رکھتا ہوں۔

(۸) اقتضاب: کسی فعل کی ابتدا اسی باب سے ہونا اور ثلاثی مجرد مطلقاً کسی باب سے نہ آنا۔

(۹) الباس ماخذ: کسی چیز کو ماخذ پہنانا۔

(۱۰) بلوغ: ماخذ میں آنا یا ماخذ میں پہنچنا۔

(۱۱) تجنب: ماخذ سے بچنا۔

(۱۲) تحول: کسی چیز کا عین ماخذ ہونا یا مثل ماخذ ہونا۔

(۱۳) تحویل: کسی چیز کو ماخذ یا مثل ماخذ بنا دینا۔

(۱۴) تحلیط: کسی چیز کو ماخذ سے آراستہ کرنا۔

(۱۵) تخییر: فاعل کا کسی فعل کو اپنی ذات کے لیے کرنا۔

(۱۶) تخیل: فاعل کا اپنی ذات میں ماخذ کا حصول دکھانا یا جتانا جس سے صرف دکھاوا یا بناوٹ مقصود ہو۔

(۱۷) تدریج: کسی فعل کو آہستہ آہستہ کرنا۔

(۱۸) تصرف: ماخذ کے حصول میں کوشش کرنا۔

(۱۹) تعمل: ماخذ کو کام میں لانا یا ماخذ سے کام لینا۔

(۲۰) تکلف: ماخذ میں تصنع یا بناوٹ ظاہر کرنا۔

**فائدہ.** تکلف اور تخیل میں فرق یہ ہے کہ تکلف میں جو تصنع ہے وہ مرغوب فعل ہوتا ہے مگر تخیل میں جس فعل کا ارتکاب ہوتا ہے وہ محض دکھاوا اور جعل ہوتا ہے۔

(۲۱) حسبان: کسی چیز کے متعلق یہ گمان کرنا کہ وہ ماخذ کے معنی سے موصوف ہے۔

**فائدہ.** حسبان اور وجدان میں فرق یہ ہے کہ وجدان میں یقیناً پایا جاتا ہے اور حسبان میں شک وگمان۔

(۲۲) صیونت: کسی امر کا ماخذ کے وقت میں واقع ہونا یا اس وقت میں پہنچنا۔

(۲۳) سلب: کسی چیز سے ماخذ کو دور کرنا۔

(۲۴) صیرورت: صاحب ماخذ ہونا۔

(۲۵) طلب: ماخذ کو طلب کرنا' چاہنا۔

(۲۶) قصر: اختصار کے لیے کسی کلمہ کا مرکب سے اشتقاق کے طور پر بنانا۔

(۲۷) لزوم و علاج: فعل میں جوارح یعنی اعضاء کے کام کا اثر پایا جانا۔

(۲۸) لیاقت: کسی چیز کا ماخذ کے لائق ہونا۔

(۲۹) مبالغہ: کسی امر کی کیفیت یا اس کی مقدار کی زیادتی کو بیان کرنا۔

(۳۰) مطاوعت: ایک فعل کے دوسرے فعل کو لانا جس سے ظاہر ہو کہ مفعول نے فاعل کے اثر کو قبول کر لیا۔

(۳۱) موافقت: کسی فعل کا ہم معنی ہونا۔

(۳۲) نسبت بماخذ: کسی چیز کا ماخذ سے منسوب ہونا۔

(۳۳) اعطاء ماخذ: ماخذ دینا۔

(۳۴) تشارک: دو چیزوں کا فعل کے صدور میں شریک ہونا۔

## باب افعال

(تعریف کے لیے سامنے لکھے ہوئے نمبر کو دیکھو)

(۱) ابتدا: جیسے اَشْفَقَ وہ ڈر گیا (مجرد شفق = مہربانی کرنا) (۵)

(۲) بلوغ: جیسے اَعْرَق. عراق میں پہنچا۔ (۱۰)

(۳) تصییر: جیسے اَشْرَکَ النعْلَ. اس نے تسمہ دار جوتا بنایا۔ (ماخذ شراک بمعنی تسمہ) (۲)

(۴) تعدیہ: جیسے اخرج = نکالا۔ (۱)

(۵) تعریض: جیسے اَبْعَتُ الحِمار = میں گدھے کو بیچنے کی جگہ لے گیا۔ (۳)

(۶) صیرورت: جیسے اَحْصَدَ الزرعُ = کھیتی کے کٹنے کا وقت آ گیا۔ (۲۲)

(۷) لیاقت: جیسے اَلامَ الْفَرع. سردار قابل ملامت ہوا۔ (۲۸)

(۸) سلب: جیسے اَشْکَیْتُہٗ = میں نے اس کی شکایت دور کی۔ (۲۳)

(۹) صیرورت: جیسے اَلْبَنَ البَقَرُ. گائے دودھ والی ہو گئی (۲۴)

(۱۰) مبالغہ: جیسے اَتْمَرَ النخلُ. کھجور کے درخت میں بہت سی کھجوریں لگیں۔ (۲۹)

(۱۱) نسبت بماخذ: جیسے اَکْفَرْتُہٗ. میں نے اسے کفر سے نسبت دی۔ (۳۲)

(۱۲) وجدان: جیسے اَبْخَلْتُہٗ. میں نے اسے بخیل پایا۔ (۴)

(۱۳) موافقت: مجرد جیسے اَقَلْتُ البیع بمعنی قلتہ یعنی فسختہ (۳۱)

## باب تفعیل

(۱) ابتدا: جیسے کَلَّمَ اس نے کلام کی (مجرد کلم. زخمی کرنا) (۵)

(۲) الباس ماخذ: جیسے جلل الفرس. اس نے گھوڑنے کو جھول پہنائی۔ (۹)

(۳) بلوغ: جیسے خیم. وہ خیمہ میں آیا۔ (۱۰)

(۴) تحویل: جیسے نَصَّرَ. اس نے نصرانی بنایا۔ (۱۳)

(۵) تخلیط: جیسے ذَهَّبَ. اس نے سنہری بنایا۔ (۱۴)

(۶) تصییر: جیسے وَتَّرَ الْقَوسَ. اس نے کمان کوزہ دار بنایا۔ (۲)

(۷) تعدیہ: جیسے فَرَّحَنِیْ. اس نے مجھے خوش کیا۔ (۱)

(۸) سلب: جیسے فَرَّدَ الْاِبِلَ. اس نے اونٹ سے چیچڑی کو دور کیا۔ (۲۳)

(۹) صیرورت: جیسے نَوَّرَ الشَّجرُ. درخت شگوفہ دار ہو گیا۔ (۲۴)

(۱۰) قصر: جیسے هَلَّلَ. اس نے لا الٰہ الا اللہ کہا۔ (۲۶)

(۱۱) مبالغہ: جیسے جَوَّلَ. وہ بہت گھوما (۲۹)

(۱۲) نسبت بماخذ: جیسے فَسَّقَنِیْ. اس نے مجھے بدکار کہا۔ (۳۲)

## باب مفاعلہ

(۱) اشتراک: جیسے قَاتَلَ زَیْدٌ عمروًا. زید نے عمرو سے مقاتلہ کیا اور عمرو نے زید سے (۷)

(۲) موافقت مجرد: جیسے سافر بمعنی سفر۔
موافقت اَفعل: جیسے بَاعَدْتُہٗ بمعنی اَبْعَدْتُہٗ
موافقت فَعَّلَ: جیسے ضَاعَفَ بمعنی ضَعَّفَ (۳۱)

## باب تفعل

(۱) ابتدا: جیسے تکَلَّمَ. اس نے کلام کیا۔ (۵)

(۲) اتخاذ: جیسے تَوَسَّدَ الْحَجَرَ. اس نے اپنے پتھر کو تکیہ بنایا۔ (۶)

(۳) تجنب: جیسے تَاَثَّمَ. اس نے گناہ سے پرہیز کیا۔ (۱۱)

(۴) تحول: جیسے تَنَصَّرَ. وہ نصرانی ہو گیا۔ (۱۲)

(۵) تعمل: جیسے تَخَتَّمَ اس نے انگوٹھی پہنی۔ (۱۹)

(۶) تدریج: جیسے تَجَرَّعَ. اس نے گھونٹ کر کے پیا۔ (۱۷)

(۷) تکلف: جیسے تَشَجَّعَ. وہ بہادر بنا۔ (۲۰)

(۸) صیرورت: جیسے تموَّلَ. وہ مالدار ہو گیا (۲۴)

(۹) مطاوعت فعل: جیسے علمته فتعلّم۔ میں نے اسے سکھایا اور وہ سیکھ گیا۔(۳۰)

## باب تفاعل

(۱) ابتداء: جیسے تبَارَکَ اللّٰهُ۔ اللہ بڑی برکت والا ہے (مجرد برک۔ اونٹ کا بیٹھنا)(۵)

(۲) تشارک: جیسے تشاتما۔ دونوں نے ایک دوسرے کو گالی دی۔(۳۴)

(۳) تخییل: جیسے تَمَارَضَ: اس نے اپنے آپ کو مریض ظاہر کیا (۱۶)

(۴) مطاوعت فاعل: جیسے بَاعَدتُهُ فتباعَد۔ میں نے اسے دور کیا سو وہ دور ہو گیا۔(۳۰)

## باب انفعال

(۱) ابتدا: جیسے انْطَلَقَ۔ وہ گیا (مجرد طَلَقَ)(۵)

(۲) لزوم وعلاج: جیسے انکسَرَ۔ وہ ٹوٹ گیا۔

مطاوعت فعل: جیسے کَسَرْتُه فانکسَر۔ میں نے اسے توڑا وہ ٹوٹ گیا۔

مطاوعت اَفْعَلَ: جیسے اَغْاَقَ الباب فانغلق۔ اس نے دروازہ بند کیا اور وہ بند ہو گیا۔(۳۰)

فائدہ۔ باب انفعال ہمیشہ لازم ہوتا ہے متعدی نہیں آتا اور ہمیشہ ایسے معانی کے لیے آتا ہے جن کا تعلق اعضاء ظاہری سے ہو۔

## باب افتعال

(۱) اتخاذ: جیسے اِحْتَجَرَ الفَارُ۔ چوہے نے بل بنایا۔(۲)

(۲) تخییر: جیسے اِکْتَالَ الشَّعِیْرَ۔ اس نے اپنے لیے جو ناپے(۱۵)

(۳) تصرف: جیسے اکتسب الفضل۔ اسنے کوشش کر کے فضیلت حاصل کی۔(۱۸)

(۴) مطاوعت فعل: جیسے غممنه فاغتمَّ۔ میں نے اسے غمگین کیا اور وہ غمگین ہوا۔(۳۰)

(۵) طلب: جیسے اِکتدَّ فلانًا۔ اس نے فلاں سے مشقت طلب کی۔(۲۵)

(۶) موافقت فعل: جیسے اجتذب بمعنی جذب

(۷) موافقت تفاعل: جیسے اختصم بمعنی تخاصم (۳۱)

## باب استفعال

(۱) طلب: جیسے استطعمته۔ میں نے اس سے کھانا طلب کیا(۲۵)

(۲) لیاقت: جیسے استرقع الثوب۔ کپڑا قابل پیوند ہوا۔(۲۸)

(۳) وجدان: جیسے استکرمته۔ میں نے اسکو کرم سے متصف پایا۔(۴)

(۴) حسبان: جیسے اِسْتَحْسَنْتَهُ۔ میں نے اس کو اچھا گمان کیا(۳۱)

(۵) تحول: جیسے اِسْتُحْجَرَ الطین۔ مٹی پتھر بن گئی(۱۲)

(۶) اتخاذ: جیسے استوطن القریٰ۔ اس نے دیہاتوں کو وطن بنالیا (۲)

(۷) تکلف: جیسے اِسْتَجْرَأَ۔ اس نے جرأت دکھلائی۔(۳۰)

(۸) قصر: جیسے اِسْتَرْجَعَ۔ اس نے اِنَّا لِلّٰهِ وَ اِنَّا اِلَیْهِ رَاجِعُوْنَ کہا۔(۲۶)

(۹) مطاوعت افعل: جیسے اَقَمْتُه فَاسْتَقَامَ۔ میں نے اسے سیدھا کیا وہ سیدھا ہو گیا۔(۳۰)

(۱۰) موافقت مجرد: جیسے قَرَّ و اِسْتَقَرَّ (۳۱)

موافقت افعل: جیسے اَجَابَ و اِسْتَجَابَ(۳۱)

(۱۱) ابتدا: جیسے اِسْتَعَانَ۔ زیر ناف کے بال کاٹے(۵)

## باب افعلال

(۱) مبالغہ: جیسے اِسْوَدَّ اللیلُ۔ رات بہت تاریک ہو گئی(۲۹)

فائدہ۔ اکثر یہ باب الوان وعیوب کے لیے آتا ہے جیسے اِحْمَرَّ، ابیضّ اِحْوَلَّ اور ہمیشہ لازم ہوتا ہے۔

## باب اِفْعِیْعَال

(۱) مبالغہ: جیسے اِحْدَوْدَبَ۔ بہت کبڑا ہو گیا۔(۲۹)

(۲) موافقت مجرد: جیسے اِحْلَوْلٰی التَّمرُ بمعنی حلا(۳۱)

## باب اِفْعِوَّال

(۱) مبالغہ: جیسے اِجْلَوَّذَ۔ وہ بہت تیز دوڑا۔(۲۹)

## باب افعیلال

(۱) مبالغہ: جیسے اِحْمَارَّ۔ بہت سرخ ہوا۔(۲۹)

یہ باب الوان وعیوب کے لیے مخصوص ہے۔

## باب تفعلل

(۱) مطاوعت: جیسے دَحْرَجْتَهٗ فَتَدَحْرَجَ میں نے اسے لڑھکا دیا وہ لڑھک گیا۔(۳۰)

علماء صرف کے نزدیک ان کے علاوہ اور بھی فوائد ہیں جن کو تطویل کے خوف سے نظرانداز کر دیا گیا۔

اور ان ابواب مزید فیہ کے لیے یہ ضروری نہیں کہ ہر مجرد سے بنالیا جائے بلکہ اس کا مدار سماع اور کتب لغت پر ہے۔

## مشتقات

فعل سے جو اسماء مشتق ہوتے ہیں وہ دس ہیں (۱) مصدر، (۲) اسم مرۃ، (۳) اسم نوع، (۴) ظرف مکان وظرف زمان، (۵) اسم آلہ، (۶) اسم فاعل، (۷) اسم مفعول، (۸) صفت مشبہ، (۹) اسم تفضیل، (۱۰) مبالغہ۔

ثلاثی مجرد کے مصادر قیاسی نہیں ان کے بہت سے اوزان ہیں اور ان کا مدار سماع پر ہے لیکن یوں ضبط میں لایا جاسکتا ہے کہ عموماً:

(۱) جو پیشہ کے معنی پر دلالت کرتے ہوں ان کا وزن فِعالۃ ہے جیسے زِراعَة، تجارة، حیاكة

(۲) جو امتناع کے معنی پر دلالت کرتے ہوں ان کا وزن فعال ہے۔ جیسے آباء، شراد، جماع

(۳) جو اضطراب کے معنی پر دلالت کرتے ہوں ان کا وزن فعلان ہے جیسے غَلَیان، جولان، حفقان

(۴) جس کی دلالت امراض پر ہو ان کا وزن فعال ہے جیسے صُداع، زكام، دوار

(۵) اس کی دلالت سیر پر ہو ان کا وزن فُعال اور فَعِیل ہے جیسے رَحِیْل، و ذمیل

(۶) جن کی دلالت آواز پر ہو ان کا وزن فُعال اور فَعِیل ہے جیسے صُراخ، خُوار، زَئِیر، نَئِیم

(۷) جن کا مدلول رنگ ہو ان کا وزن فُعْلَة ہے جیسے حُمْرَة، زُرْقَة، خُضْرة

اور اگر ان معانی پر دلالت نہ ہو تو عموماً:

(۱) فعل کا مصدر فُعُوْلَة اور فَعَالَة کے وزن پر آتا ہے جیسے سُهُوْلَة نَباهَة، فَصَاحَة

(۲) فعِل لازمی کا مصدر فَعَل کے وزن پر ہے جیسے فَرَح، عَطَش، بَلَج

(۳) فعَل لازمی کا مصدر فُعُول کے وزن پر جیسے قُعُوْد، خُرُوْج، نُهُوْض

(۴) فِعْل اور فَعْل کے وزن پر جیسے فَهْم، نَصْر

## غیر ثلاثی کے مصادر

ثلاثی کے علاوہ سارے مصادر قیاسی ہیں۔ فَعَّل کا مصدر تفعیل ہے جیسے قَبَّلَ تقبیلا اور تفعلة کے وزن پر بھی آتا ہے مگر کم جیسے وَسَّعَ توسعة، قَدَّمَ تقدمة اگر مہموز اللام ہو تو تفعلة کا وزن زیادہ اور تفعیل کا کم آتا ہے جیسے نَبَّأ تَنْبِئَة و طَأ تو طِئَة، هنَّأ تهنئة اور اگر ناقص ہو تو صرف تفعلہ ہی کا وزن آتا ہے۔ جیسے حلی تحلیه، زکی تزکیة اور اگر اجوف ہو تو صرف تفعیل کا وزن آتا ہے جیسے قوسَمَ تقویمًا، سَوَّدَ تسویدا

فَاعَلَ کا مصدر فعال و مفاعَلَة ہے جیسے قَاتَلَ قِتَالاً و مُقَاتَلَةً ہے لیکن جن مواد میں فاء کلمہ یاء ہو وہاں مُفَاعَلَة کا وزن متعین ہے جیسے يَاسَرَ، مُيَاسَرَةً، يَامَنَ مُيَامَنَة اور بَاوَمَ مُيَاوَمَةً و يَواطأ اذ ہے۔

اَفعَلَ کا مصدر اِفْعَال ہے جیسے اَكْرَمَ اِكْرَام اور اگر عین کلمہ میں حرف علت ہو تو اس کی حرکت ماقبل کو نقل کر کے الف سے بدل دیتے ہیں، وہ الف کے جمع ہونے کی وجہ سے ایک کو حذف کر دیتے ہیں اور اس کے عوض میں آخر میں تاء بڑھا دیتے ہیں جیسے امات، اماتة، اغاث اغاثة، اشار اشارة

تَفَعَّلَ کا مصدر تَفَعُّل اور تَفَاعَلَ کا تَفَاعُل ہے لیکن ان دونوں میں جب لام کلمہ حرف علت ہو تو یاء سے بدل کر ماقبل کو کسرہ دیتے ہیں جیسے تَأنّى، تَأنِّيًا، تغاضى تَغَاضِيًا.

اِفْتَعَلَ کا مصدر اِفْتِعَال، اِنْفَعَلَ کا اِنْفِعَال، اِفْعَوعَلَ کا افعیعال اور اِفْعَلَّ کا افعلال ہے جیسے اشترک اشتراكًا. انطلق اِنْطِلاقًا، اِحْدَوْدَبَ اِحْدِيْدَابًا اور اِسْوَدَّ اِسْوِدَادًا.

اِسْتَفْعَلَ کا مصدر اِسْتِفْعَال ہے لیکن عین کلمہ حرف علت ہو تو الف سے بدل کر حذف کر دیتے ہیں اور آخر میں تاء بڑھا دیتے ہیں جیسے اِسْتَقَامَ اِسْتِقَامَةً.

فَعْلَلَ کا مصدر فَعْلَلَة اور فِعْلَال ہے جیسے دَحْرَجَ دَحْرَجَةً وَدِحْرَاجًا دوسرا وزن صرف مضاعف ہونے کی صورت میں قیاسی ہے ورنہ سماعی جیسے وَسْوَسَ وَسْوَسَة اور وَسْوَاسًا.

تَفَعْلَلَ کا تَفَعْلُل. اِفْعَنْلَلَ کا اِفْعِنْلاً اِفْعَلَّلَ کا اِفْعِلَّال ہے جیسے

تدحرج تدحرجًا. احرنجم احرنجامًا. اِقْشَعَرَّ اِقْشِعْرارًا فعل مجہول کے لیے مصدر کا کوئی خاص وزن مقرر نہیں۔ فعل معروف کا مصدر ہی اس کا کام بھی دیتے ہیں جیسے ضُرِبَ ضَرْبًا جیسا کہ کہا جاتا ہے۔ ضَرَبَ ضَرْبًا۔

## مصدر میمی

ثلاثی مجرد سے مصدر میمی مفعل کے وزن پر آتا ہے جیسے منظر، مضرب، مرمی اس قاعدہ سے سات الفاظ مستثنیٰ ہیں۔ مَجِنی، مرجِعٌ، مَسِیْرٌ، مَصِیْرٌ، مَشِیْبٌ، مَرفِق مَقِیْلٌ

مثال واوی سے مفعل کے وزن پر خواہ مضارع کا "عین" کلمہ مکسور ہو یا مفتوح جیسے موردٌ، مَوعِدٌ، مَوجِلٌ ثلاثی مجرد کے علاوہ دوسرے ابواب سے مضارع مجہول کے وزن پر بجائے علامت مضارع کے میم مضموم لگا کر جیسے مُنحَدَر، مصطبَر، مزدحم

## اسم مرة واسم نوع

اس مرة وہ مصدر ہے جو ایک مرتبہ فعل کے واقع ہونے کو ظاہر کرے اور اسم نوع وہ ہے جو فعل کی ہیئت اور نوع کو بتلائے۔ ثلاثی مجرد سے اسم مرة کا وزن فعلة کے وزن پر آتا ہے جیسے ضَرَبْتُ ضَرْبَةً، جَلَسْتُ جَلْسَةً

ثلاثی مجرد کے علاوہ دوسرے ابواب سے جس باب کا اسم مرة بنانا مقصود ہو اسی باب کے مصدر کے وزن پر تاء کی زیادتی کے ساتھ لاتے ہیں جیسے اِلْتَفَتُّ اِلْتِفَاتَةً، اِنْطَلَقْتُ اِنْطِلَاقَةً. اور اگر ثلاثی وغیرہ کے مصادر کے آخر میں تاء ہو تو اسم مرة لانے کی صورت میں کسی ایسی چیز کا لانا ضروری ہے جس سے وحدت ظاہر ہو جیسے ضربته ضربة واحدة، قاتلته مقاتلة، لا غیر وما التفت الیه الا التفاتة وَاجِبَةً اجابة فقط۔

اسم نوع کا وزن ثلاثی مجرد سے فعلة کے وزن پر جیسے وقف وقفة الاسد و مشی مِشْیَةَ الْمُخْتَالِ۔ ثلاثی مجرد کے علاوہ دوسرے ابواب سے اسم مرة کے وزن پر جیسے حَسَنُ الانطلاقة، قبیح المعاشرة۔

## ظرف مکان وظرف زمان

ظرف مکان وہ ہے جو فعل کے واقع ہونے کی جگہ کو بتلائے اور ظرف زمان وہ ہے جو فعل کے واقع ہونے کے زمانہ کو ظاہر کرے۔

ثلاثی مجرد سے ظرف خواہ زمانی ہو یا مکانی مَفْعَل کے وزن پر آتا ہے جبکہ مضارع کا عین مضموم ہو یا مفتوح جیسے مَنْصَر مَفْتَحٌ، مَسْمَعٌ اور اگر مضارع کا عین مکسور ہو تو مَفْعِل کے وزن پر جیسے مَجْلِس مَنْزِل اس قاعدہ سے الفاظ مندرجہ ذیل مستثنیٰ ہیں ان سب کا وزن مفعل ہے باوجودیکہ ان کے مضارع کا عین مضموم ہے مَسْجِدٌ، مَشْرِقٌ، مَغْرِبٌ، مَطْلِعُ، مَجزِرٌ، مَرْفِقٌ، مَفْرِقٌ، مَسْكِنٌ، مَنسِکٌ، مَنْبِتٌ، مَسْقِطٌ۔

مثال سے ظرف زمان و مکان ہمیشہ مفعل کے وزن پر اور ناقص سے ہمیشہ مَفْعَل کے وزن پر جیسے مَوعِد، مَوجِل، مَطْوِیٰ، مرمیٰ اور ثلاثی مجرد کے علاوہ دوسرے ابواب سے مصدر میمی کی مانند جیسے اَدْخَلَ سے مُدْخَلٌ اَخْرَجَ سے مُخْرَجٌ اَخْدَعَ سے مُخْدَعٌ کسی جگہ میں کسی چیز کی کثرت کو ظاہر کرنے کے لیے مَفْعَلَة کا وزن مقرر ہے جیسے مقبرة جہاں قبریں زیادہ ہوں۔ مأبلة جہاں اونٹ زیادہ ہوں۔ مفعاة جہاں سانپ زیادہ ہوں۔ مسبعة جہاں درندے زیادہ ہوں۔ کہا گیا ہے کہ یہ وزن ثلاثی مجرد و مزید سے قیاسی ہے اور بعض کا قول ہے کہ کثرت سے آتا ہے مگر قیاسی نہیں۔

## اسم آلہ

کام کرنے کے آلے اور اوزار کا نام اسم آلہ ہے یہ صرف ثلاثی مجرد متعدی سے بنتا ہے اس کے تین وزن ہیں۔ مِفْعَالٌ جیسے مفتاح۔ مِفْعَلَةٌ جیسے مِكْنَسَةٌ اور یہ مِفْعَلٌ اوزان بھی قیاسی ہیں جیسے مِنْجَلٌ، مُدْهُنٌ، مُكْحُلَةٌ، مُدُقٌّ، مُسْعُطٌ، مُنْخُلٌ، مُشْطٌ وغیرہ الفاظ اسماء جامدہ کی مانند ہیں۔ ان کا فعل سے اشتقاق نہیں اور اسم آلہ جو فعل سے مشتق نہ ہو اس کے لیے کوئی ضابطہ نہیں۔ بہت سے مختلف اوزان پر آتے ہیں جیسے قَدُوْم سِكِّين، فَاسٌ وغیرہ۔

## اسم فاعل واسم مفعول

اسم فاعل وہ ہے جو ایسی ذات پر دلالت کرے جس سے فعل واقع ہو ثلاثی مجرد سے فاعل کے وزن پر آتا ہے جیسے ثلاثی مجرد کے علاوہ دوسرے ابواب ضَارِبٌ، نَاصِرٌ، قَاتِلٌ، فَاتِحٌ کے وزن پر علامت مضارع کے بجائے میم مضموم لگانے سے بنتا ہے اور ماقبل آخر مکسور ہوتا ہے جیسے

اسم مفعول وہ ہے جو ایسی ذات پر دلالت کرے جس پر فعل واقع ہوا ہو ثلاثی مجرد سے مفعول کے وزن پر آتا ہے جیسے مَضْرُوْبٌ، مَفْتُوْحٌ ثلاثی مجرد کے علاوہ دوسرے ابواب مُنْتَزَعٌ

مجہول کے وزن پر علامت مضارع کے بجائے میم مضموم لگانے اور ماقبل آخر کو مفتوح کر دینے سے بنتا ہے جیسے مُقْبَلٌ. مُكْرَمٌ. مُدَحْرَجٌ

تنبیہ: (۱) قیاس کا تقاضا ہے کہ اسم فاعل اور اسم مفعول کا اشتقاق اپنے ہی فعل سے ہو خواہ مجرد ہو خواہ مزید۔ لیکن کچھ الفاظ بطور شذوذ کے دوسرے ابواب سے مشتق ہیں۔ مثلاً اَمْحَلَ سے مَاحِلٌ. اَمْلَحَ سے مَالِحٌ. ايفع سے يَافِعٌ. اَعْشَبَ سے عَاشِبٌ. اَحَبَّهُ سے مَحْبُوْبٌ. اَجَنَّهُ سے مَجْنُوْنٌ. حَمَّهُ سے مَحْمُوْمٌ. اَزْكَمَهُ سے مَزْكُوْمٌ. اَسَلَّهُ سے مَسْلُوْلٌ.

(۲) اسم مفعول مصدر میمی ظرف زمان و مکان ثلاثی مجرد کے علاوہ دوسرے ابواب سے سب ایک ہی وزن پر آتے ہیں۔ امتیاز قرائن کی بناء پر ہوتی ہے۔

## صفت مشبہ

صفت مشبہ وہ ہے جو ایسی ذات پر دلالت کرے جس میں صفت بطور ثبوت کے ہو۔ ثلاثی سے اس کے اوزان سماعی ہیں مثلاً حَسَنٌ، كَرِيْمٌ، لَيِّنٌ، سَهل، صَعْبٌ، لقيان، غضبان، كسول، عطشى، رؤف اگر مادہ کی دلالت لون یا عیب یا حلیہ پر ہو تو اس کے لیے وزن افعل کا ہے جیسے اَسْوَدُ، اعرج، ابلج اور ثلاثی مجرد کے علاوہ دوسرے ابواب سے اسم فاعل کے وزن پر آتا ہے اور صفت مشبہ صرف ابواب لازمہ سے آتا ہے جیسے مطمئن. مستقيم

## اسم تفضیل

اسم تفضیل وہ ہے جو بہ نسبت دوسرے کے موصوف کی صفت کی زیادتی پر دلالت کرے اس کو افعل التفضیل بھی کہتے ہیں۔ مذکر کا وزن افعل کا اور مؤنث کا وزن۔ فُعْلیٰ کا مقرر ہے اور صرف ثلاثی مجرد کے ابواب سے بنتا ہے اور وہ مادے جو رنگ' عیب یا حلیہ پر دلالت کرتے ہوں ان سے اسم تفضیل کا صیغہ نہیں آتا بلکہ اسی وزن پر صفت کا صیغہ آتا ہے۔ وہ ابواب یا وہ مادے جن سے اسم تفضیل کا صیغہ افعل کے وزن پر نہیں آسکتا ان سے اسم تفضیل کے معنی کو ظاہر کرنا ہو تو اس کے لیے قاعدہ یہ ہے کہ لفظ اشد یا اکثر یا انہی جیسے الفاظ کے بعد اس باب کا مصدر منصوب استعمال کرتے ہیں اشد سواداً. اشد استِخراجًا

اسم تفضیل کا صیغہ معروف سے اور ثلاثی مجرد سے بنا کرتا ہے لیکن بعض الفاظ بطور شذوذ کے مجہول اور ابواب غیر ثلاثی سے آتے ہیں مثلاً "العود احمد"، میں احمد' حمد سے اور "حاتم اعطی من عمرو"، میں اعطی سے اور "هذا السفر اَخْصَرُ من ذَاكَ"، میں اَخْصَرُ' اِخْتَصَرَ سے ماخوذ ہے اور کبھی اسم جامد سے بھی آتا ہے جیسے "مابا لبادية انوا منه"، میں انواء' نوء سے ماخوذ ہے جس کے معنی نچھتر کے ہیں۔

خیر و شر اصل میں اَخْيَر اور اَشَرّ تھے۔ کثرت استعمال کی بنا پر دونوں سے ہمزے ساقط ہو گئے کبھی اصل کے لحاظ سے مع ہمزہ کے بھی آتے ہیں۔

## اوزانِ مبالغہ

مبالغہ وہ ہے جو موصوف کی زیادتی صفت پر دلالت کرے اس کے مشہور وزن یہ ہیں:

فَعَّالٌ جیسے عَلَّامٌ. نَصَّار. فَعَّالَةٌ جیسے عُلَّامَةٌ وَ فهامة. فِعِّيل جیسے صِدِّيق و سِكِّير. مفعيل جیسے مِسْكِيْنَ وَ مِعْطِيْرٌ. مِفْعَالٌ جیسے مكسال و مقدام. فعلة جیسے ضحكة و ضُجْعَةٌ. فَعَلٌ جیسے شَرَةٌ' وَحرِزٌ. فَعِيْلٌ جیسے رَحِيْمٌ وَ عَظِيْمٌ. فَعُوْلٌ جیسے كَذُوْبٌ. وَدُوْدٌ. فَاعِلَةٌ جیسے رَاوِيَةٌ. فُعَلٌ جیسے غُفَلٌ. فَعُوْلَةٌ جیسے فَرُوْقَةٌ. مَفْعَلٌ جیسے مِحْرَبٌ. فَاعُوْلٌ جیسے فَارُوْقٌ. فُعَّالٌ جیسے كُبَّارٌ. مبالغہ اوزان سماعی ہیں اور صرف ثلاثی مجرد سے آتے ہیں لیکن دَرَّاكٌ' اَدْرَكَ سے- معطاء اعطی سے- مهوان اهان سے- مِحْسَانٌ احسن سے- مِتْلاَفٌ اَتْلَفَ سے مِمْلاَقٌ. اَمْلَقَ سے مِخْلاَفٌ اَخْلَفَ سے اور سَمِيْعٌ اَسْمَعَ سے- نَذِيْرٌ اَنْذَرَ سے- زَهُوْقٌ. اَزْهَقَ سے شاذ ہیں۔

## تنبیہ

(۱) بعض الفاظ مبالغہ میں تاء تانیث کے لیے نہیں بلکہ تاکید مبالغہ کے لیے ہے جیسے علامة' فهامة

(۲) فعیل اگر فاعل کے معنی میں ہو تو مذکر و مؤنث میں فرق کیا جائے گا۔ خواہ موصوف کا ذکر ہو یا نہ ہو جیسے "رجل نصير' امراة نصيرة". "جاء نصير و نصيرة".

(۳) فعیل اگر مفعول کے معنی میں ہو تو موصوف کے ساتھ مذکر و مؤنث میں ایک ہی حالت میں ہو گی جیسے "زيد قتيل". و اتت المراة جريحا اور بغیر موصوف کے فرق کیا جائے گا جیسے جاء حبيب و حبيبة

(۴) فعول اگر فاعل کے معنی میں ہو تو موصوف کے ساتھ مذکر و مؤنث دونوں میں ایک ہی جیسے يحيىٰ البتول' مريم البتول اور

موصوف ہو یا نہ ہو جیسے "هذا رسول و تلك رسولة. وجاء رسل و رسولة

## مذکر و مؤنث

اسم مذکر میں کسی علامت کی ضرورت نہیں۔ مؤنث کی تین علامتیں ہیں۔ تاء جیسے ظلمة، قوة، نعمة، قدرة الف مقصورہ جیسے عذریٰ، فضلیٰ، کُبریٰ، عُظمیٰ الف ممدودہ جیسے حمراء، سوداء، بیضاء، زرقاء

یہ تینوں علامتیں اسم کے آخر میں زائد ہوتی ہیں ہر وہ اسم جس کے آخر میں ان تینوں علامتوں میں سے کوئی ایک ہو وہ مؤنث ہے لیکن وہ اسماء جو مردوں کے نام ہوں مذکر ہی رہتے ہیں اگرچہ ان کے آخر میں ان علامات میں سے کوئی علامت ہو جیسے طلحة، نخلة، ارطی وغیرہ۔

مؤنث کی دو قسمیں ہیں مؤنث لفظی، مؤنث معنوی، مؤنث لفظی وہ ہے جس میں علامت تانیث پائی جائے جیسا کہ اوپر کی مثالوں سے ظاہر ہے۔

مؤنث معنوی وہ ہے کہ جس میں کوئی علامت تانیث نہ ہو اور اسے اہل زبان مؤنث مانتے ہوں۔

وہ سارے اسماء جو مؤنث کے اعلام ہوں جیسے مریم، زینب وغیرہ یا وہ اسماء جو طبقہ اناث کے ساتھ مختص ہوں، جیسے اخت، ام وغیرہ یا وہ سارے اسماء جو شہر اور قبیلہ کے نام ہوں جیسے شام، مصر، قریش وغیرہ۔ یا اعضاء انسانی میں سے تمام وہ اعضاء جو دو دو ہوں سب مؤنث معنوی ہیں لیکن اخیر کا حکم اکثری ہے اس لیے کہ صدغ، مزلق، حاجب، خد، مؤنث نہیں۔

ان کے علاوہ کچھ اور بھی الفاظ مؤنث ہیں جن کو ائمہ لغت نے جمع کیا ہے۔ (مولانا ذوالفقار احمد صاحب بھوپالی مرحوم و مغفور کی کتاب المبتكر في ما يتعلق بالمؤنث والمذكر اس سلسلہ میں بہت جامع کتاب ہے) یہاں پر سارے کا استقصاء تو بہت دشوار ہے، مشہور اسماء درج ذیل ہیں:

اتان، اذن، ارض، ارنب، اروی، است، اصبع، افعی، افق، بئر، باع، بنصر، ثعلب، جحيم، جهنم، حرب، خنصر، دار، دبر، ذراع، رجل، رحى، ريح، سعير، سقر، سن، ساق، شمس، شمال، ضبع، عروض، عصا، عقب، عين، غول، فاس، فخذ، فلک، قدم، قدوم، قوس، كاس، كتف، كرش، كف، نار، نعل، ناب، ورک، يد، يمين، ينبوع

ہوا کے لیے جو اسماء ہیں (مثلاً صباء، قبول، جنوب، دبور، شمال، هيف، حرور، سموم، صرصر، نكباء) وہ بھی مؤنث سماعی ہیں، ابن الانباری فرماتے ہیں الريح مؤنثة لا علامة فيها و كذلك سائر اسمائها الا الاعصار فانه مذكر

ان کے علاوہ کچھ اسماء ہیں جن میں تذکیر و تانیث دونوں جائز ہیں ان میں سے مشہور یہ ہیں: ابط، ابهام، ازار، بلد، جراد، حال، هانوت، خمر، درع، دلو، روح، زقاق، سبيل، سرى، سراويل، سلاح، سكين، سلم، سلم، سماء، سوق، صاع، ضحى، طرس، طريق، عجز، عضد، عقاب، عقرب، عنق، عنكبوت، فردوس، فرس، فهر، قدر، قفا، قميص، كبد، السان، مسک، ملح، منجنيق، موسى، نفس، وراء

انہی کے ساتھ حروف تہجی کے اسماء بھی لاحق ہیں۔

## مثنیٰ

مثنیٰ وہ اسم ہے جو دو پر دلالت کرے۔

کسی اسم کو مثنیٰ بنانا ہو تو اس کے آخر میں حالت رفعی میں الف اور حالت نصبی و جری میں یاء ماقبل مفتوح اور دونوں حالتوں میں نون مکسور لائیں گے۔ جیسے "جاء الرجلان" رايت الرجلين و مررت بالرجلين.

اگر کوئی علم مرکب اضافی ہو تو جزء اول یعنی مضاف کو مثنیٰ لائیں گے جیسے "عبدالاحد، عبدالرحمن"

اور اگر مرکب بنائی یا مرکب اسنادی ہو تو اپنی حالت پر رہیں گے اور ان سے پہلے مذکر میں ذوا اور مؤنث میں ذواتا لائیں گے۔ جیسے ذوا معدی كرب، ذواتا بعلبک.

اسم منقوص (یعنی وہ اسم معرب جس کے آخر میں یاء ماقبل مکسور ہو جیسے القاضی) میں اگر یاء حذف ہو گئی ہو تو تثنیہ کی حالت میں پھر لوٹ آئے گی جیسے رام رامیان، داع داعیان.

اسم مقصور (یعنی وہ اسم معرب جس کے آخر میں الف ہو اور اس کے بعد ہمزہ نہ ہو جیسے عصا. رحی) میں اگر الف تیسری جگہ ہو اور کسی سے بدل کر آیا ہو تو تثنیہ بنانے کی حالت میں تو اصل کی طرف لوٹ جائے گا جیسے عصاء سے عصوان. فتی سے فتیان.

اور اگر چوتھی جگہ یا اس سے زائد ہو تو یاء سے بدل جائے گا جیسے ذكريان، قهقرآن، خوزلیان شاذ ہیں، قیاس کا تقاضا تھا کہ قهقهريان، خوزلیان ہوتے۔

اسم ممدود (یعنی وہ اسم معرب جس کے آخر میں ہمزہ ہو اور اس سے پہلے الف زائدہ ہو جیسے صفراء خضراء ) میں الف اگر تانیث کے لیے ہو تو ہمزہ کو واؤ سے بدل لیں گے جیسے خضراء سے خضراوان۔ بشرطیکہ الف سے پہلے واؤ نہ ہو اور اگر ہو تو ہمزہ کا باقی رکھنا ضروری ہوتا کہ دو واؤ جمع نہ ہو جائیں۔ جیسے عشواء سے عشواء ان

اور اگر ہمزہ اصلی ہو تو اس وقت بھی باقی رکھنا ضروری ہے جیسے لالاء سے لالاء ان۔ قُرّاء سے قُرّاء ان۔

اور اگر ہمزہ نہ تو اصلی ہو اور نہ تانیث کے لیے تو دونوں صورتیں جائز ہیں' ہمزہ کو واؤ سے بدلنا بھی اور باقی رکھنا بھی جیسے سماء سے سماء ان اور سماوان

ایسے اسماء جن کا لام کلمہ محذوف ہو اور اس کے عوض میں کچھ نہ ہو تو تثنیہ بنانے میں لام کلمہ واپس آئے گا جیسے "اب" کہ اصل میں ابو تھا تثنیہ کی حالت میں ابوان ہوگا ایسے ہی اخوان' حموان' غدوان لیکن فم اور ید میں واپس نہیں آئے گا فمان اور یدان ہی کہا جائے گا۔

اور ایسے اسماء جن کے محذوف کے عوض میں کچھ ہو تو تثنیہ اپنی حالت پر بنایا جائے گا مثلاً سنة' ابن' اسم کہ سنتان' ابنان' اسمان کہیں گے۔ کچھ ایسے اسماء ہیں جن کا تثنیہ نہیں آتا۔ مثلاً بعض' اجمع' جمعا' کل اور عریب' دیار اور اسماء عدد اور اسم تفضیل جس کا استعمال من سے ہو جیسے لیدان افضل من الرجلین۔

## جمع

جمع کی دو قسمیں ہیں جمع سالم اور جمع مکسر۔ جمع سالم وہ ہے جس میں واحد کا وزن باقی رہے زیادتی جو کچھ ہو وہ آخر میں اور جمع مکسر وہ ہے جس میں واحد کا وزن باقی نہ رہے کچھ نہ کچھ تغیر ہو جائے جمع سالم کی دو قسمیں ہیں جمع مذکر سالم' جمع مؤنث سالم۔

## جمع مذکر سالم

جمع مذکر سالم وہ ہے جس میں کلمہ کے آخر میں حالت رفعی میں واؤ ماقبل مضموم اور حالت نصبی و جری میں یاء ماقبل مکسور اور ان دونوں کے بعد نون ہو جیسے "جاء مسلمون رأیت مسلمین و مررت بمُسلِمین"۔

اس وزن پر جمع بنانے کے لیے شرط یہ ہے کہ اگر اسم محض ہو صفت کے معنی ملحوظ نہ ہوں تو تاء تانیث سے خالی ہو اور مرکب نہ ہو۔ اسی لیے طلحة باوجودیکہ مذکر کا علم ہے مگر واو نون سے جمع نہیں آئے گا اسی طرح معدیکرب اور بعلبک وغیرہ میں یہ وزن نہیں آئے گا' بلکہ جمع بنانا ہو تو لفظ ذو کی جمع بنا کر اس کلمہ کی طرف اضافت کریں گے مثلاً ذو و معدی کرب' ذوو بعلبک۔

اور اگر صفت ہو تو شرط یہ ہے کہ مذکر ہو ذوی العقول میں سے ہو اور افعل فعلاء یا فعلان فعلی کے وزن پر نہ ہو اور ایسا اسم بھی نہ ہو جس میں مذکر و مؤنث دونوں برابر ہوں جیسے جریح و صبور اور ایسا بھی نہ ہو کہ تاء تانیث سے التباس کا خوف ہو جیسے علامة کچھ ایسے اسماء ہیں کہ ان میں شرطیں نہیں پائی جاتیں مگر جمع مذکر سالم کے وزن پر ان کی جمع آتی ہے۔ مثلاً ارضون' عالمون' علیون' اھلون' بنون' سنون اور اسی طرح ہر وہ کلمہ ثلاثی جس کا لام کلمہ حذف کر دیا گیا ہو اور اس کے عوض میں تاء لایا گیا ہو اس کی جمع بھی واؤ نون سے آتی ہے جیسے عضون' سبون' منون

## جمع مؤنث سالم

جمع مؤنث سالم وہ ہے کہ جس کے آخر میں الف و تاء کی زیادتی ہو جیسے ثمرات و شجرات۔ اگر مفرد کے آخر میں پہلے ہی سے تاء ہو تو جمع بناتے ہوئے اس کو حذف کر دیتے ہیں جیسے طالبة سے طالبات' مسلمة سے مسلمات

اس وزن پر مندرجہ ذیل اسماء کی جمع آتی ہے۔

(۱) ہر وہ اسم جس کے آخر میں تاء ہو جیسے ثمرة سے ثمرات' شجرة سے شجرات' امراة' شاة' قلة' أمَةٌ' مِلَّة شفة اس سے مستثنیٰ ہیں۔

(۲) ہر وہ اسم جو مؤنث کا علم ہو جیسے زینب سے زینبات' مریم سے مریمات

(۳) ہر وہ اسم جو مصدر ہو اور تین حرف سے زائد ہو جیسے تعریفات اختیارات' امتیازات۔

(۴) ہر وہ اسم جس کے آخر میں الف تانیث مقصورہ یا ممدودہ ہو۔ جیسے صحراء سے صحراوات' حمی سے حمیات۔

اور ان اسماء مقصورہ یا ممدودہ میں الف کی تبدیلی یا بقا کے متعلق وہی صورتیں اختیار کی جائیں گی جن کا ذکر ثنیٰ میں ہو چکا ہے۔ اسماء مذکورہ بالا کے علاوہ میں اس وزن پر جمع کا آنا سماعی ہے' جیسے سماوات' ارضات' سجلات' حمامات' سرادقات' شمالات' امهات' سراویلات وغیرہ۔

الفاظ عجمیہ میں سے بعض کی جمع اسی وزن پر آتی ہے جیسے تلغرافات

زیادہ ثقیل جسم بسیط جس کا رمز O.S ہے۔

اَوَیس: بھیڑیا۔

اَفَ (ن) اَوْفًا. نقصان پہنچانا۔ فاسد کرنا "آفت اَوْفًا وآفةً و اُوُوفًا" البلاءُ: آفت زدہ ہونا۔

آفة آفت۔ مصیبت۔ ہر وہ عارضہ جو کسی چیز کو فاسد کردے۔ج آفات۔

آقَ (ن) اَوْقًا. عَلَيْه: اُوپر سے جھانکنا۔ جھکنا۔ مبتلائے مصیبت کرنا۔ نحوست لانا۔

اَوَّقَ. ہٗ: کسی پر مشقت ڈالنا۔ کھانا کم کرنا۔

تَاَوَّقَ: رُکنا۔

الْاَوْقُ: بوجھ۔ نحوست۔ بدبختی۔ کہا جاتا ہے "اَلْقیٰ عَلَیَّ اَوْقَه" اس نے اپنا بوجھ مجھ پرڈال دیا۔ "وَبِه اَوْق" وہ منحوس ہے۔

الْاَوْقَة: جماعت۔ اس سے ہے "جاءَ القَومُ باَوْقِتِهم" قوم پوری کی پوری آئی۔

الْاُوْقَةُ: گڑھا جس میں پانی جمع ہو جائے ج اُوْقات واُوْق.

الْاُوْقِيَه: نصف رطل کا چھٹا حصہ۔ ج وَاقٍ و اَوَاقِیٍ. الْاَوَاقي: ڈھرکی۔

المُووَّقُ: منحوس۔ المُووِّق. کھانے میں دیر کرنے والا۔

الْاَوْقيَانُوْس: بحر اٹلانٹک۔ بحر محیط۔

اُوکَالِیْنوس: جس کو لغت میں کینا بھی بولتے ہیں۔ معنی: کونین۔ بہت تیزی سے پھیلتا ہے اس کی لمبائی سو میٹر تک چلی جاتی ہے۔ زمین کو خشک کرنے میں فائدہ مند ہے۔

الْاُوکْسِيْجَن: آکسیجن

الْآلُ: سراب۔ یا وہ سرابی کیفیت جو چلچلاتی دھوپ میں زوال سے پہلے محسوس ہوتی ہے۔

آلُ الرِّجُلِ: اہل وعیال۔ اس کا استعمال صرف اشراف ہی میں ہوتا ہے خواہ شرافت دینی ہو یا دنیوی جیسے آلُ النَبِی وآلُ فِرعَونَ" اور آل الحجام و آل الْاِسْکَافِ نہیں کہا جاتا۔

آلُ الجَبَل: پہاڑ کے اطراف۔

الْآلَةُ: اوزار۔ ج آل وآلات الْآلَة الْحَدْبَاء: تابوت۔ الْآلَة الخَياطَةِ: سینے کی مشین۔ الآلة الكتابة: ٹائپ رائٹر۔

الْآلة: حالت شدت۔ چوب خیمہ۔

الْآلَاتِي: سازند۔ اوزار کے کارخانہ کا منتظم۔

الْاَوَّلَ. پہلا۔ ج اَوَائل واَوَالٍ واَوَّلُوْن مؤنث اُولیٰ . ج اُول واُولیات. اوَّل جب صفت واقع ہوتا ہے تو غیر منصرف ہوتا ہے جیسے "لَقِيْتُهُ عامًا اَوَّلَ" اور اس کے ماسوا صورتوں میں منصرف ہوتا ہے۔ جیسے مَا رأيْتُ لهٗ اَوَّلًا ولا آخِرًا" اور کہا جاتا ہے لَقِيْتُهُ اَوَّلَ ذِی يَدَيْنِ" یعنی صبح کو سب سے پہلے میں اس سے ملا۔ اور بولتے ہیں "اَعْمَلُ كَذَا اَوَّل ذِیْ يَدَيْن" یعنی یہ کام میں سب سے پہلے کروں گا۔

آلَ (ن) اَوْلًا ومَآلًا. اِلَيْهِ: لوٹنا۔ (اِيَالًا واولًا) الرعية: انتظام کرنا۔ (اَوْلًا واِيالًا واِيَالَةً عَلَی الْقوم: حاکم ہونا۔

اَوَّلَهٗ: اِلَيْه: واپس کرنا (وتَاَوَّلَ) الكَلَامَ. تفسیر کرنا۔ وَتَاَوَّلَ فِيْهِ الْخَيْرَ: خیر وصلاح محسوس کرنا۔

اِئْتَالَ :المالَ: انتظام کرنا۔

المَآلُ: لوٹنے کی جگہ۔ نتیجہ۔ مَآلُ الْكَلَامِ: مفاد۔

الْاِيَالَةَ: حکومت۔ سیاست۔ صوبہ۔ ج ایالات۔

اُولَاءِ و اُولیٰ . جمع قریب کے لیے اسم اشارہ ہیں مذکر ومؤنث دونوں کے لیے۔ اور اولاء پر ھا تنبیہ داخل ہوتا ہے اور ھؤلاءِ کہا جاتا ہے، اور آخر میں ک خطاب بھی لاحق ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے اُولئِكَ اور اُولَاءِ و اُولیٰ الَّذِيْنَ کے معنی میں بھی مستعمل ہیں۔

اُولُوْ: ذو کی جمع۔ مؤنث اُوْلَات. اس کی واحد ذات ہے۔ تم کہتے ہو جَاءَ نی اُولو العِلْم و اُوْلَاتُ الفَضْلِ"

آمَ (ن) اَوْمًا: سخت پیاسا ہونا۔ آمَ (ک) اَوْمًا و اُيَامًا و اِيَامًا) النحلَ و عَلَيْهَا: شہد نکالنے کے لیے چھتہ کے نیچے دھواں کرنا۔

الاَوَّمَة پیاسا کرنا۔

الْاُوَام: پیاس۔ دورانِ سر (والايام) دھواں۔ ج اُيم.

آنَ (ن) اَوْنًا. علیٰ نَفْسِهٖ: نرمی کرنا۔

اَوَّنَ (ن) وتَاَوَّنَ: الرَّجُلُ: سنجیدہ وپُر وقار ہونا۔

الْاَوْنُ: نرمی۔ آرام۔ سکون۔ وقار کے ساتھ چلنا۔

الْآن والْاَوَان. وقت۔ ج آوِنَةٌ.

الْآن: ابھی۔

الْاِيْوَان: محل۔ ج ایوانات و اَوَاوِيْن.

الْاَوان: کچھوے (اس کے لیے واحد نہیں)

آه (ن) اَوْهًا واوَّهَ و تَاَوَّهَ: درد مند ہونا۔ آہ آہ کرنا۔

الْاَوَّاه: بہت آہیں کرنے والا۔

الْآهَة. آہ۔ کراہ۔ کھسرہ۔

اَوَی (ض) اَوِيًّا و اِوَاءً. البَيْتَ و اِلیٰ البَيْتِ: ٹھکانا لینا۔ پناہ دینا۔ اُترنا۔ (وآوَی واَوَّی) ہٗ البَيْتَ وَالیَ الْبَيْتَ: ٹھکانا دینا۔ پناہ دینا۔ اُتارنا۔

اَوَیٰ (ض) اَوْيَةً واِيَّةً و مَاوِيَةً و مَاوَاةً. لهٗ: رحم کھانا۔ نرم دل ہونا۔ ترس کھانا۔

تَاَوَیٰ وتَاَوَّیٰ. الطُيُورُ: اکٹھا ہونا۔

ائْتَوَیٰ واِتَّوَیٰ: پناہ لینا لَهٗ: ترس کھانا۔

المَاوَیٰ والمأوَاة: ٹھکانا۔ جائے پناہ۔

اِبْنُ آوَیٰ: گیدڑ۔ بعض اس کی کنیت ابُو زُهْرَه کہتے ہیں۔ ج بنات آوَیٰ.

الْآيَةُ: علامت مِنَ الكِتَاب: آیت

الْآيَةَ: عبرت۔ آیٰ وآيَاتْ.

آيَةُ الرَّجُلِ: وجود۔ کہا جاتا ہے "خَرَجَ الْقَوْمُ بِآيَتِهِمْ" قوم پوری جماعت کے ساتھ نکلی۔

اَیْ. حرف نداء ہے جیسے "اَی زيدُ" حرف تفسیر جیسے "رَاَيْتُ غَضَنْفَرًا اَیْ اَسْدًا"

اِیْ: ہاں۔ ہمیشہ قسم سے پہلے واقع ہوتا ہے جیسے "اِیْ وَاللهِ"

ایّ اس کے مختلف مواقع استعمال ہیں۔
(۱) شرط کے لیے اس صورت میں دو فعلوں کو مجزوم کرتا ہے۔ جیسے "أَیًّا تَضْرِبْ أَضْرِبْ" جس کو تو مارے گا میں ماروں گا۔
(۲) استفہام کے لیے جیسے "اَیُّکُمْ اَتیٰ" تم میں سے کون آیا؟
(۳) اسم موصول جیسے "سَلِّمْ عَلیٰ اَیُّھِمْ اَفْضَلُ" ان میں سے جو افضل ہے اس کو سلام کر۔
(۴) حال کے معنی پر دلالت کرنے کے لیے اس صورت میں نکرہ کی صفت واقع ہوتا ہے۔ جیسے "زَیْدٌ رَجُلٌ اَیُّ رَجُلٍ" زید بہت کامل آدمی ہے۔ اور کبھی موصوف باللہ منادی پریا کے بعد مخاطب کو متنبہ کرنے کے لیے آتا ہے۔ جیسے یَا اَیُّھَا الرَّجُلُ.
اِیَّا: وہ حرف جو ضمائر منصوبہ منفصلہ کے شروع میں لگایا جاتا ہے جس سے مقصد تخصیص پیدا کرنا ہوتا ہے جیسے "اِیَّاکَ اَعْنِیْ"
اَیَا بعید کے لیے حرف ندا ہے اور کبھی ہمزہ کو ھ سے بدل کر ھیا بولتے ہیں۔
آدَیئِیدُ اَیْدًا وَآدًا. مضبوط و سخت ہونا۔
اَیَّدَہٗ تَائِیْدًا وَ آیَدَہٗ مُوَایَدَۃً: قوی کرنا۔ ثابت کرنا۔ صفت (مُؤَیِّد ومُؤیِد) صفت مفعولی مُؤَیَّد و مُؤیَد (تَأَیَّدَ:) قوی ہونا۔
اَلْآدُو الْاَیْدُ: قوت۔
اَلْاِیَادُ: ہر وہ چیز جو کسی چیز کے لیے باعث تقویت ہو۔ پردہ۔ پناہ۔ فضاء آسمانی۔ مضبوط پہاڑ۔ اِیَادُ اَلْجَیْشِ: فوج کا دایاں و بایاں بازو۔
اَلْاَیِّدُ: قوی۔
المؤَیَّدُ: بڑا معاملہ۔ مصیبت۔ ج مَآوِدُ مُوَایِد.
اَیَّار: ماہ مئی (رومی مہینے کا نام)
اِیبِیکا: پیٹ کی صفائی کے لئے دوائی استعمال کی جاتی ہے۔
اِیڈیُولوجیا: تصورات اور افکار میں بحث کرنے والا فن۔ ایک خاص مذہب جو افکار کو ہی بنیاد تصور کرتا ہے۔ (یونانی لفظ)

اَیِسَ(س) اِیَاسًا. مِنْہُ ناامید ہونا۔ صفت (آئِس)
اَیَّسَہٗ وَ آیَسَہٗ اِیئَاسًا ناامید کر دینا۔
اَلْآئِسَۃ: پچاس یا اس سے زائد عمر والی عورت۔
آضَ یَئِیضُ اَیْضًا: لوٹنا۔ کہا جاتا ہے۔ "فَعَلَہٗ اَیْضًا" اس نے اس کو بھی کیا۔ ایضا پر نصب مصدریت یا حالیت کی بنا پر ہے۔ ایک حالت سے دوسری حالت پر ہونا۔ کہا جاتا ہے "آضَ سَوَادُ شَعْرِہٖ بَیَاضًا" اس کے بالوں کی سیاہی سفیدی سے بدل گئی۔
اَلْاَیْقُوْنَۃ: مجسمہ اسٹیچو۔ اس کے مقابل میں عربی لفظ اَلنُّصْبَۃ ہے۔
اَیِکَ(س) اَیَکًا وَاسْتَایَکَ. الشجرُ: گنجان ہونا۔
اَلْاَیْکُ: گنجان درخت۔ واحد (اَیْکَۃ)
اَلْاَیِکُ: پھل دار۔
اِیْل. عبرانی میں اللہ تعالیٰ کا نام۔ معنی قوی قدیر۔
اَلْاُیَّلُ وَالْاَیَّلُ وَالْاُیَّلُ. بارہ سنگھاج اَیَائِل.
اَیْلُول: ماہ ستمبر (رومی مہینے کا نام)
آمَ یَئِیمُ اَیْمَۃً وَاُیُوْمًا وَاِیْمًا. الرَّجُلُ مِنْ زَوْجَتِہٖ اَوِ الْمَرْأَۃُ مِنْ زَوْجِھَا: رانڈ و بیوہ ہونا۔ صفت مذکر و مؤنث (اَیِّم) ج اَیَائِم وَاَیَامیٰ وَاَیِّمُوْن وَاَیِّمَات.
اَیَّمَہ: رانڈ بیوہ کرنا۔
تَاَیَّمَ: عرصہ تک بے نکاح کے رہنا۔
اَلْاَیْمُ: سانپ۔ نر اژدہا۔ ج ایوم.
اَیْمُ اللّٰہ: اللہ کی قسم۔
اَلْآمَۃ: عیب و نقص۔ کہا جاتا ہے "اَلْحَرْبُ (مَأْیَمَۃٌ) مَیْتَمَۃٌ" لڑائی عورتوں کو رانڈ کرنے والی اور بچوں کو یتیم بنانے والی ہے
آنَ یَئِیْنُ اَیْنًا: وقت آنا۔ کہا جاتا ہے "آنَ لَکَ اَنْ تَفْعَلَ کَذَا" تمہارے لیے ایسا کرنے کا وقت آگیا۔
اَلْاَیْنُ: تھکن۔ ماندگی۔

اَلْآنَ وَالْاَوَانَ مادہ اون دیکھو۔
اَیَّانَ اسم شرط ہے۔ دو فعلوں کو جزم دیتا ہے جیسے "اَیَّانَ تَضْرِبْ اَضْرِبْ" جب تم مارو گے میں ماروں گا۔ اسم استفہام جیسے "اَیَّانَ تَرْجِعُ" تو کب واپس ہوگا؟ اور متی کے معنی میں بھی آتا ہے بمعنی کب۔
اَیْنَ: اسم ظرف ہے بمعنی کہاں جیسے "اَیْنَ یُوْسُفُ" یوسف کہاں ہے؟ اور معنی شرط کو متضمن ہو کر دو فعلوں کو جزم دیتا ہے خواہ ما اس کے ساتھ لاحق ہو یا نہ ہو جیسے "اَیْنَ اَوْ اَیْنَمَا تقفْ اَقِفْ" تو جہاں کھڑا ہوگا میں کھڑا ہوں گا۔
اَیُون بجلی کے مجموعات میں سے ایک ذرہ جب اس بجلی میں کمی ہو جائے تو ایون موجب ہوتا ہے اور جب زیادتی ہو جائے تو ایون سالب (منفی) ہوتا ہے۔
اِیہ: کچھ اور کہو۔ یا کرو۔ یا سناؤ۔
اَیَا وَاَیَاءُ وَاَیَاۃُ وَاِیَاۃُ. الشَّمْسِ: آفتاب کی روشنی۔ اور ایسا ہی نباتات کی رونق کے معنی میں بھی آتا ہے۔ وَالاِیَاۃ: آفتاب کے گرد کا دائرہ۔

# ب

ب حروفِ جر میں سے ہے۔ معانی ذیل کے لیے مستعمل ہے۔
البَاءُ دُوسرا حرف ابتدائی حروف میں سے۔
اس کا مخرج دونوں ہونٹوں کا ملنا ہے۔
حساب جمل میں اس کا نمبر (۲) ہے۔
(۱) الصاق: جیسے "اَمْسَكْتُ بِالْغُلَامِ" میں نے غلام کو پکڑ لیا۔
(۲) اِسْتِعَانَة: جیسے "كَتَبْتُ بِالْقَلَمِ" میں نے قلم سے لکھا۔
(۳) مُصَاحبت: "اِذْهَبْ بِسَلَامٍ" سلامتی کے ساتھ جاؤ۔
(۴) ظَرْفِيَّت: جیسے "سَارَ بِاللَّيْلِ" وہ رات میں چلا۔
(۵) بدَل: جیسے "بَاعَ الْكُفْرَ بِالْاِيْمَانِ" اس نے ایمان کے بدلے کفر لیا۔
(۶) تعدِیہ: جیسے "ذَهَبْتُ بِهِ اِلَى الْبَيْتِ" میں اس کو گھر تک لے گیا۔
(۷) قَسم: جیسے "بِاللّٰهِ" اللہ کی قسم۔
(۸) سببیت: "لَقِيتُ بِزَيْدٍ الْاَهْوَالَ" میں زید کی وجہ سے خطرات میں پڑ گیا۔
(۹) تاکید اور یہ زائدہ ہوتا ہے اور زیادتی کے مواقع حسب ذیل ہیں۔
کانَ منفی کی خبر میں جیسے "وَمَا كَانَ بِمُنْكَرٍ" یہ منکر نہیں۔ لیس کی خبر میں جیسے "لَيْسَ زَيْدٌ بِقَائِمٍ" زید کھڑا نہیں ہے۔ مَا مشابہ بلیس کی خبر میں جیسے "مَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ" اللہ غافل نہیں ہے۔

اور اَفْعِل صیغۂ تعجب کے فاعل پر جیسے "اَكْرِمْ بِهِ اَحْسِنْ بِهِ" اور نفس و عین کے تاکید لانے میں جیسے "جَاءَ الْوَزِيرُ بِنَفْسِهِ" وزیر خود آیا۔
اور کَفٰی کے فاعل پر جیسے "كَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيدًا"
اور مفعول پر جبکہ اس کا تعدیہ ایک مفعول کی طرف ہو جیسے "كَفٰى بِالْمَرْءِ كَذِبًا اَنْ يُحَدِّثَ بِكُلِّ مَا سَمِعَ" اور مبتدا پر سماعی حیثیت سے جیسے "بِحَسْبِكَ دِرْهَمٌ" بجائے "حَسْبُكَ دِرْهَمٌ" کے۔
اور اِذَا فجائیہ کے بعد قیاسی حیثیت سے جیسے "خَرَجْتُ فَاِذَا بِزَيْدٍ فِي الطَّرِيقِ"۔
اور اس حال پر جس کا عامل منفی ہو جیسے "فَمَا رَجَعَتْ بِخَائِبَةٍ رِكَابٌ"۔
اور کبھی عن و علیٰ و الیٰ کے معنی میں آتا ہے۔
البَابَا: پوپ ج بَابَوات نسبت کے لیے (بابوی)
بَابَأَ: ہٗ و بِهٖ کسی سے بابی و انت و امی کہنا۔ الولدَ: بابا کہنا۔
البُؤْبُؤُ: اصل درمیانی حصہ۔ آنکھ کی تلی۔ عالم۔ خوش طرح سردار۔
بَابِل: فرات کے کنارے کا وہ مشہور شہر جو کلدانیوں کا دارالسلطنت تھا۔ جس کو نمرود نے بسایا تھا۔
البَابِلِيّ: جادوگر۔ شراب۔ زہر۔
البَابُور: اسٹیمر۔ اس کی عربی باخرہ ہے

البَابُونَج والبَابُونِج: بابونہ۔
بَاتُولُوجِيَا: علم طب کی ایک قسم جس میں بیماریوں کی تشخیص، علامات اور اسباب کی بحث ہوتی۔
بَأَجَ (ف) بَأْجًا وبَأْجًا: چلانا۔
البَأْج والبَاج: قسم۔ شکل۔ کہا جاتا ہے۔ "اَلنَّاسُ بَأْجٌ وَاحِدٌ" لوگ ایک روش طریقہ پر ہیں۔ والباج: ٹیکس جو بھیڑ بکری کے مالک سے لیا جائے۔
البَاجُوج: ج بَوَابِيج: جوتیوں کی ایک قسم (فارسی لفظ، فرانسیسی لفظ)
البَادَزْهَر: زہرباد (ایک بیماری کا نام)
البَاذِنْجَان والبَاذَنْجَان: بینگن۔
بَأَرَ (ف) بَأْرًا وابْتَأَرَ: کھودنا۔ الشئَ: چھپانا۔ ذخیرہ کرنا۔ الخیر: پوشیدہ طور پر کرنا۔
أَبْأَرَ: فلاں کسی کے لیے کنواں بنانا۔
البِئْرُ: کنواں۔ ج آبَار وأبْآر وبِئَار وأبْؤُر (کلمہ مؤنث ہے)
البُؤْرَة: گڑھا۔ آتشدان۔ ذخیرہ۔
البَارَامُون - البَيْرَمُون: عیسائیوں کا یوم عید (یونانی)
البَارْنَامَج والبَرْنَامَج: بجٹ۔ فہرست حدیث کے راویوں اور اسنادِ کتب کی فہرست۔
البَارُود: بارود۔
البَارُودَة: بندوق۔ ج بَوَارِيد۔
بَارُون: ایک ممتاز شخصیت کا لقب جس کو یورپ میں اراضی تحفہ حکومت وقت دیا کرتی

تھی۔(فرانسیسی)

البَاز. ج بئزان و بُؤوز و اَبْؤز و (اَلبَاز و البَازِی)ج اَبْواز و بِوَاز و بِیْزان و بُزَاة: باز.

البَازْدَار. بازوغیرہ شکاری پرندہ رکھنے والا۔ ج بَزَادِرَة.

البَازَار. بازار۔

البَازْرکان. سوداگر۔

اَلْبَارَقْلِیط: عیسائیوں کے نزدیک روح مقدس اقنوم ثالث جس کا ترجمہ فریاد طلب کیا گیا۔ (یونانی)

باریوم: سفید دھات جس کی علامت Ba ہے۔

البَازْهر. دیکھئے۔ بادزهر.

بَؤُسَ (ک) بَاسًا. مضبوط وبہادر ہونا۔ صفت (بَئِس وبَئِیسٌ)

بَئِسَ (س) بُؤسًا وبَئِیسًا و بُؤوسًا و بُؤسی. سخت حاجت مند ہونا۔ صفت۔ (بائِس)ج بُؤس.

بئس. فعل ماضی جامد ہے۔ مذمت کے لیے مستعمل ہے اور بَئِسَ الرَّجُلُ سے بنا ہے۔

اَبْاَس. مصیبتیں پڑناہ: مصیبتوں اور سختیوں میں مبتلا کرنا۔

تَبَائَس. بتکلف مفلس بننا۔

اِبْتَأَسَ. ناپسند کرنا۔ غمگین ہونا۔ اور اسی سے ہے"لا تَبْتَئِسْ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ" جو کچھ وہ کرتے ہیں اس پر غم نہ کیجئے۔

البَأس. بہادری۔ قوت۔ خوف۔ عذاب۔ لَا بَأسَ بِهٖ: اس پر کوئی اعتراض نہیں لَا بَأسَ عَلَيْكَ: تمہارے اُوپر کوئی خوف نہیں۔ لَا بَأسَ فِيْهِ: اس میں کوئی حرج نہیں۔ لَا بَأسَ اَنْ تَعْرِفُوْا: تمہارے جاننے میں کوئی دشواری نہیں۔

البُؤس. ج اَبْؤُس و (البَاسَاء و البُؤسی) شدت ومحتاجی۔ والبَاسَاء: لڑائی۔ بھوک۔

بَنَاتُ بِئْسٍ: مصیبتیں۔

بِئْسَ. وبَئِسُ العَذَابِ: سخت عذاب۔

اَلبَاسِلِیق. کہنی کے قریب ایک رگ کا نام۔

بَاش. رئیس. باش کاتب۔ ہیڈ کلرک۔

البَاشَا. پاشا کا معرب۔ جو ایک معزز لقب ہے جس کو سلطان ترکی مخصوص مراتب کے لحاظ سے دیا کرتا تھا۔ ج باشادات و بَاشَات.

البَاشِق: ایک شکاری پرندہ۔

تَبَأَّط. لیٹنا۔ فارغ البال ہونا۔ مطمئن ہونا۔ عَنْهُ: اعراض کرنا۔

بَاقَهُ (ن) بُؤُوْقًا و اِنْبَاق. عَلَيْهِ الْوَيْلُ: اچانک آنا۔

البَاقَة: گلدستہ۔

بَؤُلَ (ک) بَوْؤْلَة و بَالَة. کمزور اور ذلیل ہونا۔ صفت (بَئِیْلٌ)

بَالَطُو: گلاج اس کی عربی معطف ہے۔

بَابُوتُولوجِیَا: جنگلی جانوروں کی ریسرچ کا علم۔

بَان: لمبے پتوں والا درخت سفید پھولوں والا جس سے تیل نکالا جاتا ہے۔

البَال. ویل مچھلی۔

البَالَة: عِنْدَ التَّجار: کپڑوں کا بنڈل۔ اس کی فصیح عربی اِمَالَة ہے۔

البَالُوْ. ناچ گھر۔ اس کی فصیح عربی مرقص ہے (جدید)

اَلْبَالُوْن. غبارہ۔ اس کی فصیح عربی مُنْطَاد ہے۔ (جدید)

بَانطَلُون: پتلون شروال کی طرح انگریزی پاجامہ۔

اَلْبَامِیَا. بھنڈی ترکاری۔ (جدید)

بَاهَ (ف) بَاهًا. سمجھنا۔ کہا جاتا ہے "مَابَاهَ لِلْاَمْرِ اَوْ بِالْاَمْرِ" اس نے معاملہ کو نہیں سمجھا۔

اَلْبَاوبَاب: موٹا درخت جو افریقہ میں پایا جاتا ہے۔

بَأَی (ف) بَأوًا. عَلَيْهِم: فخر کرنا۔ تکبر کرنا۔

بَای: مالدار، یا صاحب گھر (ترکی زبان میں) ایشیاء کے علاقہ میں صاحب قیادة کو بولتے ہیں۔

البَبْر والبَبر. شیر ببر۔ ج بُبُور.

البَبْغاء والبَبَّغاء والبَبغاء. طوطا۔ ج بَبْغَاوَات

بَتَأَ (ف) بَتْأً. بِالْمَكَان: اقامت کرنا۔

بَتَّهُ (ن ض) بَتًّا واَبَتَّهُ اِبْتَاتًا: کاٹنا الْاَمْرَ: نافذ کرنا النِّيَةَ: پختہ ارادہ کرنا۔

بَتَّتَهُ. ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ توشہ دینا۔ الوَعْدَ: پختہ وعدہ کرنا۔

تَبَتَّتَ. ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔ توشہ لینا۔

اِنْبَتَّ: کٹ جانا۔

البَاتُّ. کاٹنے والا۔ دُبلا۔ بَيْعٌ بَاتٌّ: لازمی بیع

البَتَّة: بَتَّ کا اسم مرة۔ البَتَّة وَبَتَّةً وبتاتًا: یقینًا. کہا جاتا ہے "لَا اَفْعَلُهُ اَلْبَتَّةَ" میں اس کو یقیناً نہیں کروں گا۔

البَتَّات و لبَتّی. موٹا کپڑا بننے والا یا بیچنے والا۔

البَتِيَّة: لکڑی کا بڑا پیپا۔ ج بَتَاتِیّ.

البَتِّيْ: اُونی رومال۔

بَتَرَهُ (ن) بَتْرًا. کاٹنا۔

بَتِرَ (س) بَتَرًا و اِنْبَتَرَ. کٹ جانا۔

اَبْتَرَهُ. اللّٰهُ: بے اولاد کردینا۔

البَاتِر والبَتَار والبَتَّار. شمشیر براں۔ ج بَوَاتِر.

الْاَبْتَر. کٹا ہوا۔ دُم کٹا مِنَ الْحَيَّاتِ: چھوٹا یا زہریلا سانپ۔ لا ولد۔ الْاَبْتَرَان: غلام وجنگلی گدھا۔ مؤنث بَتْرَاء. والبَتْرَاءُ مِنَ الخُطَبِ: وہ خطبہ جو حمد الٰہی سے خالی ہو۔

اَلْبِتْرُول: زمین کی معدنیات میں سے ایک اعلیٰ قسم کا پٹرول

بَتِعَ (س) بَتَعًا. مضبوط گردن یا مضبوط جوڑوں والا ہونا۔ صفت (اَبْتَع) مؤنث بَتْعَاءُ ج بُتْعٌ.

الْاَبْتَع. پُر گوشت گٹھا ہوا۔ کہا جاتا ہے "جَائُوْا كُلُّهُمْ اَبْتَعُوْنَ" وہ سب کے سب آئے۔

بَتَكَهُ (ن ض) بَتْكًا وبَتَّكَهُ۔ کاٹنا۔

تبتك وانبتك: کٹنا۔
البتكة: ٹکڑا۔ ج بتك.
الباتك والبتوك: کاٹنے والا۔ تلوار۔
بتل (ن ض) بتلا و بتل. الشئ: کاٹ کر جدا کرنا۔
بتل و تبتل: دنیا سے بے تعلق ہو کر خدا کی طرف متوجہ ہونا۔ شادی نہ کرنا۔
انبتل: کٹنا۔
عطاء (بتل) بے مثل عطیہ۔ آخری عطیہ۔
البتول: غیر شادی شدہ عورت جو شادی کی طرف رغبت نہ کرے۔
البتولة والبتولية: تجرد کی حالت۔
البتيل: دنیا سے بے تعلق۔ وادی کے نچلے حصے کی نالی۔
خصر بتيل: پتلی کمر۔ ج بتل.
ابتولا: معقول آمدن والے خوبصورت عمدہ لکڑی والے درخت جو کہ زیادہ تر روس میں پیدا ہوتے ہیں۔
بث (ن ض) بثا وبثث. الخبر: خبر پھیلانا۔
بث وباث وابث. فلانا الخبر: آگاہ کرنا۔ بتانا۔
تباث. القوم الاسرار: ایک دوسرے کو راز بتانا۔
انبث: پھیلنا۔ متفرق ہونا۔ غبار وغیرہ کا اڑنا۔
البث: پراگندگی حال۔ سخت غم۔
بثبث: الخبر: پھیلانا الغبار: اڑانا۔
بثر (ض) وبثر (س) وبثر (ک) بثرا وبثرا وبثورا وتبثر. وجهه: چہرے پر پھنسیاں نکلنا۔ صفت (بثر و بثير)
الباثر: فا. بغیر کھودے ہوئے نکلنے والا پانی۔ حاسد۔
البثير. بہت. کہا جاتا ہے "كثير بثير"
المبثور: بہت مالدار۔ وہ شخص جس پر حسد کیا جائے۔
بثع (س) بثعا. الشفة خاصة: کثرتِ خون سے سرخ ہونا۔
الابثع: وہ شخص جس کے ہونٹ کثرتِ خون سے سرخ ہو گئے ہوں۔ مؤنث بثعاء ج بثع.
بثق (ن) بثقا و تبثاقا و بثق النهر: پانی اچھی طرح بہنے کے لیے دریا کے بند کو توڑ دینا۔
انبثق: الماء: بہہ پڑنا بالكلام: تیز بولنا۔
البج: پرندے کا بچہ۔
بجه (ن) بجا: پھاڑنا۔ نیزہ مارنا۔ بج الكلاء الناقة: موٹا کرنا۔
الابج: کشادہ آنکھ والا۔ مؤنث بجاء کہا جاتا ہے "عين بجاء" کشادہ آنکھ۔
بجبج: الصبي: بچے کو بہلانا۔
تبجبج: اللحم: ڈھیلا ہونا۔
بجح (س) بجحا. به: خوش ہونا۔
البجباج: موٹا گوشت سے بھرا ہوا۔
رمل بجباج: جمع شدہ ریت
تبجح: فخر کرنا۔ بڑا بننا۔
البجاح: بہت فخر کرنے والا۔
بجد (ن) بجودا وبجد. بالمكان: اقامت کرنا۔
البجد. من الناس: جماعت من الخيل: سو اور سو سے زائد گھوڑے۔
بجدة الامر و بجدته و بجدته. حقیقت۔ اصلیت۔ کہا جاتا ہے "عنده بجدة الامر" وہ حقیقت شناس ہے۔ "وهو ابن بجدة الامر" وہ معاملہ کی حقیقت کا جاننے والا ہے۔
البجاد: دھاری دار کپڑا۔ ج بجد.
بجر (س) بجرا. الرجل: موٹی جڑ والی اور باہر کو نکلی ہوئی ناف والا ہونا۔ بڑے پیٹ والا ہونا۔ دودھ اور پانی سے پیٹ بھرنے کے باوجود سیراب نہ ہونا۔ صفت (بجر و ابجر)
تبجر: النبيذ: پینے میں زیادتی کرنا۔
الباجر: فا. پھولے ہوئے پیٹ والا۔ ج بجرة.
البجر. ج اباجر واباجير و (البجرى) ج بجاری. برائی۔ مصیبت۔ بڑا معاملہ۔ کہا جاتا ہے "لقيت منه البجارى" اس سے مجھے مصیبتیں حاصل ہوئیں۔
البحور بحور: علماء عروض کی اصطلاح میں شعروں کا وزن۔
بجس (ن ض) بجسا و بجس. الماء: پانی جاری کرنا۔ الجرح: زخم چیرنا۔
بجس وانبجس وتبجس. الماء: پانی جاری ہونا۔ بہنا۔
البجس والبجيس: بہنے والا۔ عين بجيس: بہت پانی والا چشمہ۔ ماء بجيس: بہتا ہوا پانی۔
بجعه (ف) بجعا. تلوار سے کاٹنا۔
البجع: ایک قسم کا پرندہ جس کی چونچ لمبی اور چوڑی ہوتی ہے اور اس کی چونچ کے نیچے بڑا سا پوٹا ہوتا ہے۔ واحد بجعة.
بجل (ن) وبجل (س) بجلا و بجولا: خوش ہونا۔ خوش حال ہونا۔ صفت (باجل)
بجل (ک) بجالة و بجولا: معزز ہونا۔ صفت (بجيل)
ابجله الشئ: کافی ہونا۔
بجل. حرف جواب مثل نعم کے۔ اسم فعل بمعنی حسب. تم کہتے ہو "بجلك" یعنی تمہارے لیے کافی ہے۔
بجم (ض) بجما وبجوما: گھبراہٹ یا عاجزی سے خاموش ہو جانا۔
بجم: بمعنی مجرد۔ دیر کرنا۔ تیز نظر ڈالنا۔ منقبض ہونا۔
بح (س) بحا وبححا و بحوحا و بحاحا و بحوحة و بحاحة: گلو گرفتہ ہونا۔ بیٹھی ہوئی آواز والا ہونا۔ صفت (ابح) مؤنث بحاء. ج بح.
ابحه و بححه: کسی کی آواز کو بھاری کر دینا۔
البحة: آواز میں بھاری پن اور خشونت۔
بحبح و تبحبح: اچھی طرح ٹھہرنا۔
تبحبح الدار: گھر کے وسط میں ٹھہرنا۔ "تبحبحت العرب في لغاتها" توسع کرنا۔

بُحْبُوحَۃُ الدار: وسط۔ درمیان۔
اَلعَیْش: فراخیٔ زندگانی۔
بَحُتَ(ک) بُحُوحَۃً: خالص ہونا۔
بَاحَتَہٗ. الوُدَّ: خالص دوستی کرنا فُلَانًا: بتانا۔
اَلبَحْت: محض خالص۔ شَرَابٌ بَحْتٌ: سادہ بغیر کسی چیز سے ملا ہوا۔ مِسْکٌ بَحْتٌ: خالص مشک۔ عَرَبِیٌّ بَحْتٌ: خالص نسب والا عربی مؤنث بَحْتَۃ. بحت کا لفظ واحد تثنیہ جمع مذکر مؤنث سب کے لیے آتا ہے۔ اگر چاہو تو مؤنث تثنیہ جمع لا سکتے ہو۔
اَلبُحْتُر و البُحْتُرِی: پست قد گٹھے بدن والا۔
بَحَثَ(ف) بَحْثًا. فِی الْاَرْضِ: کھودنا۔ اور اسی سے مثل ہے "کَالبَاحِثِ عَنْ حَتْفِهٖ بِظِلْفِهٖ" یعنی وہ اپنی ہلاکت و بربادی کا سامان خود پیدا کرتا ہے
بَاحَثَہٗ: خطاب کرنا۔ گفتگو کرنا۔
تَبَاحَثُوْا: باہم گفتگو کرنا۔
بَحْثَرَ الشَّیْ بَحْثَرَۃً: متفرق کرنا۔ بکھیرنا۔ کھولنا۔
ف تَبَحْثَرَ. بکھرنا۔ جدا جدا کرنا۔ ظاہر ہونا۔
بَحِرَ(س) بَحَرًا: سمندر دیکھ کر ڈر سے حیران یا مبہوت ہونا۔ سخت پیاسا ہونے کی وجہ سے سیراب نہ ہونا۔ صفت(بَحِرٌ)
بَحَرَ (ف) بَحْرًا. الْاَرْضَ: شق کرنا النَّاقَۃَ: کان چیرنا۔ صفت مفعولی(بحیرۃ) بَحَائِر و بُحُر.
البَاحِر. مبہوت۔ بیوقوف۔ فضولی۔
البَاحُوْر و البَاحُوْرَاءُ: ماہ جولائی کی سخت گرمی۔ اَلبَاحُوْرُ: چاند۔
البُحْرَان: فی عرف الاطباء: امراضِ حادہ کا وہ تغیر جو اچانک پیدا ہوتا ہے۔ نیز شدتِ مرض سے قوتِ مدرکہ میں خلل پیدا ہونا۔
اَلبَحْرَیْن: ایک شہر کا نام نسبت کے لیے (بحرانی) خلافِ قیاس۔
بَخَّ (ن) بَخًّا. فِی النَّوْمِ: خراٹے لینا۔ غصہ ٹھنڈا کرنا۔
بَخٍ: اسم فعل ہے تعریف اور اظہارِ خوشنودی کے لیے مستعمل ہے اور تاکید کے لیے مکرر بولتے ہیں۔ کہتے ہیں بَخٍ بَخٍ کسرہ سے۔ یا تنوین سے بمعنی واہ وا۔ آفریں شاباش۔
بَخْبَخَ. فِی النَّوْمِ: خراٹے لینا اَلبَعِیْرُ: اُونٹ کا بلبلانا اور مُنہ کا جھاگ سے بھر جانا۔
الرَّجُلَ: کسی کو شاباش دینا۔
بَخْبَخَ و تَبَخْبَخَ. اَلحَرُّ: کم ہو جانا۔
بَخَتَہٗ(ن) بَخْتًا: مارنا۔
بَخَّتَہٗ: لاجواب کر دینا۔
بُخِتَ: بزدل ہونا۔
اَلبَخْت: نصیبہ (فارسی کلمہ ہے جس کے لیے فصیح لفظ اَلحَظُّ ہے)
اَلبَخِیْت وَالمَبْخُوت: نصیبہ ور۔
بَخْتَرَ بَخْتَرَۃً و تَبَخْتَرَ: خوش رفتاری سے چلنا۔ متکبرانہ چال چلنا۔
اَلبَخْتَرِیَّۃُ و اَلتَّبَخْتُرِیَّۃُ: متکبرانہ چال۔
بَخَرَت (ف) بَخْرًا. اَلقِدْرُ: بھاپ نکلنا۔
بَخِرَ(س) بَخَرًا. اَلفَمُ: گندہ ذہن ہونا۔ صفت(اَبْخَر)
تَبَخَّرَ: دھونی لینا۔ دھونی سے خوشبودار ہونا۔
اَلبُخَارُ: بھاپ ج اَبْخِرَۃ
البَاخِرَۃ. اسٹیمر۔
اَلبَخُور: ہر وہ چیز جس سے دھونی دی جائے ج اَبْخِرَۃ و بُخُورات.
بَخُورُ مَرْیَم وبَخُورُ الاَکْرَاد و بَخُوْرُ البر و بَخُورُ السُّوْدَان و بَخُوْرُ البَرْبَر. مختلف قسم کے نباتات کے نام۔
اَلمِبْخَرَۃ. عود سوز۔
بَخَزَ(ن) بَخْزًا. عَیْنَہٗ: آنکھ پھوڑنا۔
بَخَسَہٗ (ف) بَخْسًا. گھٹانا اور اسی سے ہے "لَاتَبْخَسْ اَخَاكَ حَقَّہٗ" اپنے بھائی کا حق مت گھٹاؤ۔ ظلم کرنا۔ بَخَسَ عَلَیْہِ: آنکھ پھوڑنا۔
تَبَاخَسَ. اَلقَوْمُ: ایک دوسرے کو نقصان پہنچانا۔
اَلبَخْسُ. س ناقص۔ قرآن عزیز میں ہے۔ "وَشَرَوْہُ بِثَمَنٍ بَخْسٍ" ان کو بہت ہی کم قیمت کو بیچ ڈالا۔
البَخْسُ. وہ زمین جو بغیر سیراب کئے ہوئے پیداوار اگائے۔
اَلبَخْسِیُّ. مِنَ الزَّرْعِ: وہ کھیتی جو بغیر آبپاشی کے پیدا ہو۔
اَلاَبَاخِس. انگلیاں۔
بَخَشَ یَبْخَشُ. سوراخ کرنا۔
اَبْخَش. سوراخ' اَبْخَشِیش. مٹھائی' عطیہ رشوت کی صورت میں یا عزت کی صورت میں (یہ سب الفاظ غیر فصیح عربی زبان کے ہیں)
بَخَصَ (ف) بَخْصًا. عَیْنَہٗ: آنکھ نکال لینا۔
بَخِصَ (س) بَخَصًا. الرَّجُلُ: کسی کی آنکھ کے اُوپر یا نیچے غدہ ہونا۔ صفت (اَبْخَص) مؤنث بَخْصَاء ج بُخْص.
تَبَخَّصَ. تیز نظر سے دیکھنا۔ پلکوں کا اُلٹ جانا۔
اَبْخَص: نچلے ابرو کے نیچے گوشت اس وقت ظاہر ہو جب غور سے دیکھے حیرانگی یا انکار کے وقت' قدم کا گوشت' انگلیوں کی جڑ کا گوشت۔
مَبْخُوص. اَلقَدَمَیْنِ: وہ شخص جس کے قدموں میں گوشت کم ہو۔
بَخَعَ (ف) بَخْعًا. نفسہ: غم یا غصہ سے اپنے آپ کو ہلکان میں ڈالنا۔ الشَّاۃَ: ذبح کرنے میں گدی تک کاٹ دینا لَہٗ نُصْحَہٗ: خالص خیر خواہی کرنا الرَّکِیَّۃَ: کنواں پانی نکلنے تک کھودنا' فُلَانًا خَبَرَہٗ' تصدیق کرنا۔
بَخِعَ (س) بُخُوْعًا و بَخَاعَۃً. بالحقِ: اقرار کرنا۔ حق کے سامنے جھک جانا۔
بَخَقَ (ف) بَخْقًا و اَبْخَقَ. عَیْنَہٗ: کانی کرنا پھوڑنا۔
رَجُلٌ (اَبْخَق و بَاخِق و بَخِیْق و مَبْخُوْق) کانا مرد۔
عَیْنٌ (بَخْقَاء و بَاخِقَۃ و بَخِیْقَۃ و مَبْخُوْقَۃ) کانی آنکھ۔

بَخِقَتْ (س) بَخَقًا. عَیْنُه: بُری طرح کانی ہونا۔

بَخِلَ (س) بَخَلًا و بَخُلَ (ک) بُخلًا بخیل ہونا۔ کنجوس ہونا۔ صفت بَخِیْل ج بخلاء عَلَیْه و عَنْهُ: کسی سے بخل کرنا۔

صفت باخِل ج بُخّل۔

بَخَّلَه: بخل کی جانب منسوب کرنا۔

اَبْخَلَه. بخیل پانا۔

البَخَال والبَخّال والمُبَخَّل والبَخِل بہت کنجوس۔

المَبْخَلَة. باعث بخل۔ اور اسی سے ہے،، اَلْوَلَد مَبْخَلَةٌ مَجْبَنَةٌ لڑکا باعث بخل اور باعث بزدلی ہوتا ہے۔

بَدَّ (ن) بَدًّا. رِجْلَیْه: ٹانگیں پھیلانا الرَّجُلَ عَنِ الشَّیءِ: دور کرنا۔ روکنا۔

بَدَّ (س) بَدَدًا. زیادتی گوشت کی وجہ سے دونوں رانوں میں فاصلہ ہونا۔

بَدَّدَ. الشَّیْ: متفرق کرنا۔ بکھیرنا۔ الرجل: تھکنا۔

بَادَّ مُبَادَّةً وبِدَادًا. مبادلہ کے طور پر بیچنا۔ القوم فی السَفَرِ: ہر ایک کا اپنا اپنا زادِ سفر لانا اور پھر مل کر خرچ کرنا۔

اَبَدَّ. الشَّیْ بَیْنَهُم: ہر ایک کا حصہ دینا۔ یَدَهُ: زمین کی طرف ہاتھ بڑھانا۔

تَبَدَّدَ. متفرق ہونا۔ القوم الشَّیْ: آپس میں حصے تقسیم کرنا۔

اِسْتَبَدَّ. بِکَذَا: اپنے آپ کو ترجیح دینا۔ اَلْاَمْر بِفُلَانٍ: کسی معاملہ کا بے قابو ہو جانا۔

البَدّ والبَدِیْد. مثل و نظیر۔

البُدُّ. چارہ کار۔ بھاگنے کی جگہ۔ تم کہتے ہو،، لَا بُدَّ مِنْ هٰذَا یہ لازمی ہے۔ بدلہ

والبُدَّة والبُدَاد. حصہ۔

ذَهَبُوْا (اَبَادِیْد تَبَادِیْد) یعنی وہ لوگ متفرق ہو گئے۔ وطَیْرٌ اَبَادِیْد وتَبَادِیْد متفرق پرندے۔

اَلْمُسْتَبِدّ. کام شروع کر کے خاتمہ ہی پر دم لینے والا۔

بَدَأَ (ف) بَدْئًا وابْتَدَأَ و تَبَدَّأَ. الشَّیْ وَ بِهٖ: شروع کرنا۔ پہلے کرنا۔ بَدَأَ بِفُلَانٍ: آگے بڑھانا۔ بَدَأَ الشَّیْ: شروع کرنا۔ پیدا کرنا۔

بَدَأَ وأَبْدَأَ. الله الخلقَ: پیدا کرنا۔

صفت (بَادِیْ)

بَدَّأَهُ. شروع کرانا۔ فضیلت دینا۔

البَدْء والبَدْأَة والبَدَائَة والبِدْءَة: شروع۔ ابتداء۔ کہا جاتا ہے، اَفْعَلُهُ بدئًا وبدءَ بَدْءٍ واوّلَ بَدْءٍ وبَادِیْ بَدْءٍ وبَدَأَةَ ذِیْ بَدْءٍ یعنی میں اس کو ساری چیزوں سے پہلے کروں گا۔

والبَدَائَة: کسی جگہ کے لیے سفر کی ابتداء۔ تم کہتے ہو، اِکْتَرَیْتُ الفرسَ لِلْبَدَاْةِ والرَّجْعَة میں نے گھوڑے کو آمد و رفت کے لیے کرایہ پر لیا۔ بدؤ کی جمع اَبْداء وبُدُوْءٌ۔

اَلْمَبْدَأُ. اصل۔ سبب ج مَبَادِیْ۔

اَلْمُبْتَدَاءُ. پہلا۔ وہ اسم مسند الیہ جو عوامل لفظیہ سے خالی ہو۔

اَلْاِبْتِدَائِی: پہلا کہا جاتا ہے۔ اَلْمَحْکَمَةُ الْاِبْتِدَائِیَّة: وہ محکمہ جو فیصلہ کرنے کا زیادہ اختیار رکھتا ہے۔ اَلتَّعْلِیْم الابتدائی: ابتدائی تعلیم۔ اَلشَّهَادَةُ الْاِبْتِدَائِیَّة: پرائمری سند۔

اَبْدَأَ الرَّجُلُ: عمدہ کلام لانا۔ کہا جاتا ہے۔ فُلَانٌ مَا یُبْدِیْ وَمَا یُعِیْد یعنی فلان آدمی نہ تو عمدہ پیش کر سکتا ہے اور نہ اس کو اعادہ کر سکتا ہے۔

بَدَحَ (ف) بَدْحًا. ہٗ بالعَصَاء: لاٹھی سے مارنا۔ بالسِّرِّ: ظاہر کرنا۔

تَبَادَحُوْا. بالشَّیْ: باہم مل کر پھینکنا۔

البَدْح. ج بُدُوْح وبِدَاح و (البَدَاح) ج بُدُح و (البُدْحَة:) وسیع زمین۔

بَدَخَ (ف ض) و بَدُخَ (ک) بَدَخًا و بَدَاخَة: عالی مرتبہ ہونا۔ صفت (بَدِیْخ) ج بُدَخَاء۔

تَبَدَّخَ. عَلَیْهِ: بڑا بننا۔

بَدَرَ (ن) بُدُوْرًا. اِلَی الشَّیْ: جلدی کرنا ہٗ الی الشَّیْ: کسی چیز کے لیے کسی سے سبقت کرنا۔

بَادَرَ مُبَادَرَةً وبِدَارًا. اِلَی الشَّیْ: جلدی کرنا۔ الشَّیْ: وقوع سے پہلے کرنا۔ بَادَرَ فُلَانًا الشَّیْ والَیْهِ: کسی چیز کے لیے کسی سے سبقت کرنا۔ آگے بڑھ جانا۔

تَبَادَرَ. القَوْم: جلدی کرنا۔

تَبَادَرَ وابْتَدَرَ. اَلْقَوْمُ اَمْرًا: بعض کا بعض سے سبقت کرنے کے لیے بڑھنا۔

اَلْبَادِرُ. جلدی کرنے والا۔ سبقت کرنے والا۔ ج بَوَادِر۔

اَلْبَادِرَة. تیزی یا تیزی کے وقت

بَدَعَ (ف) بَدْعًا. الشَّیْ: گھڑنا۔ بغیر نمونہ کے کوئی چیز بنانا۔ ابتداء کرنا۔ ایجاد کرنا۔

بَدُعَ (ک) بَدْعًا و بَدَاعَةً وبُدُوْعًا: بے مثال ہونا۔ انوکھا ہونا۔

بَدِعَ (س) بَدَعًا. موٹا ہونا۔ صفت (بَدِیْع)

بَدَّعَهُ. بدعت کی نسبت کرنا۔

اَبْدَعَ. کسی کام کو خوش اسلوبی سے کرنا بِهٖ: چھوڑ دینا (وابْتَدَعَ) الشَّیْ: ایجاد کرنا الرَّجُلُ: بدعت نکالنا۔

تَبَدَّعَ. بدعتی ہونا۔

اِسْتَبْدَعَ. الشَّیْ: عجیب و نادر سمجھنا۔

اَلْبِدْعُ. انوکھا۔ ناتجربہ کار مرد۔ کہا جاتا ہے فُلَانٌ بِدْعٌ فِی الْاَمْرِ فلاں نے اس کام کو پہلی مرتبہ کیا۔ ج اَبْدَاع وبُدُوْع۔

اَلْبِدْعَة: بغیر نمونہ کے بنائی ہوئی چیز۔ دین میں نئی رسم۔ وہ عقیدہ یا عمل جس کی کوئی اصل قرونِ ثلاثہ مشہور لها بالخیر میں نہ ملے۔ ج بِدَع۔

البَدِیْع: اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ میں سے ہے۔ کہا جاتا ہے الله بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اللہ نے آسمان و زمین کو بغیر کسی نمونہ کے پیدا کیا ہے۔

بَدِغَ (س) بَدَغًا: زمین پر گھسٹنا۔ بالشَّرِّ او بالاَقْذَارِ: آلودہ ہونا۔

بَدَغَ (ف) بَدْغًا. الجَوْزَ اَو اللوزَ: اخروٹ یا بادام توڑنا۔

بَدَلَ(ن) بَدْلًا وَاَبْدَلَ وبَدَّلَ. الشَّئَ: بدلنا۔ بدلہ میں لینا۔

بَدِلَ(س) بَدَلًا ہڈیوں یا جوڑوں میں درد والا ہونا۔

بَدَّلَ وَاَبْدَلَ. الشَّئَ مِنهُ: بدلہ میں لینا وَبَدَلَ الشَّئَ شیئًا. آخر. بدل دینا۔ کہا جاتا ہے' بَدَّلَ الله الخوف اَمْنًا اللہ نے خوف کو امن سے بدل دیا۔

بَادَلَهُ. بِكَذا: بدلہ دینا۔

تَبَدَّلَا وَتَبَادَلَا. ثَوْبَيْهِمَا: ایک دوسرے سے بدل لینا۔ تَبَدَّلَ: بدل جانا۔ متغیر ہونا۔

تَبَدَّلَهُ واستَبْدَلَهُ. بكذا: بدلہ میں لینا جیسے' تَبَدَّلَتِ الدَّار بِأُنْسِهَا وَحْشًا مکان کی اُنسیت وحشت سے بدل گئی۔

اَلْبِدْلُ والبَدَلُ والبَدِيْلُ: بدلہ۔ جانشیں۔ سخی۔ فیاض۔ شریف۔ کہا جاتا ہے رجلٌ بِدْلٌ وبَدَلٌ ج اَبْدال و بُدَلاء البَدَل: جوڑوں یا ہاتھ پیروں یا ہڈیوں کا درد۔ اور اسی سے ہے۔ رُبَّ بَدَلٍ شر مِنْ بَدَلٍ بہت سے عوض ہڈی کے درد سے برے ہیں۔ اَلْاَبْدَال: صالحین کی وہ جماعت جن سے دنیا کبھی خالی نہیں رہی۔ کہتے ہیں کہ جب ان میں سے کوئی مرتا ہے تو فوراً دوسرا اس کا قائم مقام ہو جاتا ہے۔

اَلْبَدَّال کھانے پینے کی چیزوں کا بیچنے والا۔ بنیا۔ عوام۔ بقال کہتے ہیں۔

بَدَنَ(ن) بَدْنًا وبُدُونًا وبَدُنَ (ک) بَدَانَةً وبَدَانًا. موٹے بدن والا ہونا۔ صفت (بَادِن) مؤنث (بادِن: بَادِنَة) ج بُدَّن و (بَدين) ج بُدْن.

بَدَّنَه: زرہ پہنانا۔ وبَدَّن: بڑی عمر کا ہونا۔

البَدَن: جسم ۔ ج ابدان۔ چھوٹی زرہ ج بُدون.

البَدَنَة: وہ گائے یا اُونٹ جس کی قربانی مکہ میں حج کے موقعہ پر کی جائے۔ عورتوں کی بغیر آستین والی قمیص۔ ج بَدَنات. و بُدُن.

المِبْدَان والمُبَدَّن. موٹے جسم والا۔

تناور۔

بَدَهَ(ف) بَدْهًا و بَادَهَ. الرَّجُلَ: کسی کے پاس اچانک آنا۔ صفت (بادِه) مؤنث (بَادِهَةٌ) ج بَوادِه.

تَبَادَهُوا: الشِعْرَ او الخُطَبَ: باہم بے فکر و تامل کے شعر پڑھنا یا تقریر کرنا۔

اِبْتَدَهَ. اَلْخُطْبَةَ: بے فکر و تامل کے تقریر کرنا۔ صفت (مُبْتَدِه و مِبْدَه)

البُدَاهَة والبَدَاهَة: ہر چیز کا آغاز۔ کہا جاتا ہے' لَحِقَهُ فِي بَدَاهَةِ جَرْيِهِ وہ دوڑ کے آغاز ہی میں اس سے جاملا۔ اچانک۔

البَدِيْهِيّ: بدیہی۔ (وہ چیز جس کے جاننے کے لیے غور و فکر کی ضرورت نہ ہو۔

بَدَا(ن) بُدُوًّا و بَدَاءً و بَدْوًا و بَدَاءَةً: ظاہر ہونا۔ صفت (بادٍ) ج بَادُون و بُدَّى و بُدِّىَ له فِي اَمْرٍ: خیال سوجھنا۔

بَدَا(ن) بَدَاوَةً و بِدَاوَةً و تَبَدَّى: بادیہ کی طرف جانا۔ بادیہ میں اقامت اختیار کرنا۔ صفت (البَدْوِيُّ وتَبَدَّى:) ظاہر ہونا۔

تَبَادَى: بدوی صفت ہونا۔

البَدْو والبَادِيَة والبَدَاوة: صحراء جنگل۔ ج بَادِيَات وبَوَادٍ والبَدْو: خانہ بدوش عربی قبائل۔ اور بدو کی طرف نسبت کے لیے (بَدْوِيٌّ و بَدَوِيٌّ) مؤنث بَدْوِيَّةٌ ج بَدَاوِيُّ.

البَدْوَة: وادی کا کنارہ۔

البَدَاة: کھمبی۔ خاک۔ قائم کردہ رائے۔ ج بَدَوات.

بَذَّ(س) بَذَذًا و بَذَاذًا و بَذَاذَةً و بُذُوْذَةً: بدحال ہونا۔ شکستہ حال ہونا۔ صفت (بَذٌّ و بَاذٌّ) مؤنث (بَذٌّ وبَذَّةٌ وبَاذَّةٌ)

بَذَّه(ن) بَذًّا: غالب ہونا۔ فائق ہونا۔

بَاذَّهُ: سبقت کرنا۔

البَذّ والبَذِيْذ: مثل اور کہا جاتا ہے۔ رَجُلٌ بَذِيْذٌ یگانہ روزگار مرد۔

بَذَأَ (ف) بَذْأً. الشَّئَ: ناپسند کرنا الشَخْصَ وَعَلَى الشَخْصِ: حقارت کرنا مذمت کرنا۔

بَذَأَ(ف) وبَذِئَ(س) وبَذُؤَ(ک) بَذَاءَةً: فحش گو ہونا۔ بیوقوف ہونا۔ صفت (بَذِئ)

اَرْضٌ بَذِيْئَةٌ وہ زمین جس میں گھاس نہ ہو۔

اَبْذَأَ. فحش گوئی کرنا۔

بَاذَأَه. جھگڑا کرنا۔ فحش گوئی کرنا۔

بَذَحَهُ(ف) بَذْحًا. چیرنا الجِلْدَ عَنِ العِرْقِ: کھال ہٹانا۔

تَبَذَّحَ. السَّحَابُ: برسنا۔

البَذْح. پھٹن۔ ج بُذُوح: کہا جاتا ہے۔ فِي رِجْلِهِ بُذُوْحٌ اس کے پاؤں میں بوائی ہے۔

البَذَح: رانوں کی خراش۔

بَذِخَ(س) بَذَخًا و بَذَخَ(ف) بَذْخًا و بَذُخَ(ک) بَذَاخَةً و تَبَذَّخَ: بلند ہونا۔ تکبر کرنا۔ بڑی شان والا ہونا۔ صفت (بَاذِخ) ج بَوَاذِخ و (بَذِيخ) ج بُذَخاء.

بَاذَخَ: فخر کرنے میں مقابلہ کرنا۔

بَذَّرَ. المَالَ: فضول خرچی میں بکھیرنا۔ صفت (بَذْرٌ وتَبْذار و تِبْذارَة)

تَبَذَّرَ وانْبَذَرَ: متفرق ہونا۔ تَبَذَّرَ المَاءُ: رنگ بدل کر پیلا پڑ جانا۔

بَذْرَقَ. اَلْمَالَ: بکھیرنا۔ فضول خرچی کرنا۔ نگہبانی کرنا۔

المُبَذْرِق: راہبر۔ دیدبان۔ رہنما۔

بَذَعَه(ف) بَذْعًا: گھبراہٹ میں ڈالنا۔ ڈرانا۔ بَذَّعَ الإِنَاءُ: برتن کا ٹپکنا۔

اَبْذَعَه: ڈرانا۔ خوف دلانا۔ گھبراہٹ میں ڈالنا۔

البَذْع: برتن سے ٹپکا ہوا پانی۔

بَذَلَ(ن ض) بَذْلًا. الشَّئَ: دینا۔ سخاوت کرنا۔ کہا جاتا ہے' بَذَلَ نَفْسَه دُوْنَ اَوْعَنْ فُلَانٍ اس نے فلاں کی حمایت میں اپنی جان لڑا دی۔ صفت (بَاذِل وبَذُوْل) اور صفت مفعولی (مَبْذُول) بَذَلَ جُهْدَهُ: پوری کوشش کرنا۔

تَبَذَّلَ وَابْتَذَلَ: چھچھورا ہونا۔ وقار کے خلاف کرنا۔

بَذُمَ(ک) بَذَامَةً: کسی رائے پر پختگی کے ساتھ ڈٹ جانا۔ صفت بذیم۔

اَلْبُذْم: دوراندیشی۔ قوت۔ طاقت۔ رائے کی عمدگی۔ مروت۔

اَلْمِبْذَم: مضبوط اونٹنی۔

بَذَا(ن) بَذْوًا وَاَبْذَى اِبْذَاءً عَلَيْهِ: فحش بکنا۔

بَذُوَ(ک) بَذَاءً و بَذَاءَةً: فحش گو ہونا۔ صفت (بَذِیٌّ)ج اَبْذِیاء مؤنث (بَذِیَّةٌ)

اَلْبَذَاء: بیہودہ کلام۔

بَرَّ(ن) بِرًّا و مَبَرَّةً. وَالِدَهُ: اطاعت کرنا۔ حسن سلوک کرنا۔ خدمت کرنا۔ صفت (بَرٌّ)ج اَبْرار و (بَارٌّ)ج بَرَرَة.

بَرَّ(س ض) بِرًّا و بَرَارَةً و بُرُوْرًا. فِي قَوْلِهٖ: سچ بولنا خَالِقَهُ: اطاعت کرنا بَرَّتِ الْيَمِيْن: قسم پوری ہونا۔ بَرَّتِ الصَّلَاة: نماز کا مقبول ہونا۔ بَرَّ اللهُ الصَّلٰوةَ: نماز کو قبول کرنا۔

بَرَّرَهُ: نیک چلن قرار دینا۔ وجہ جواز پیدا کرنا۔

بَارَّهُ: حسن سلوک کرنا۔ مہربانی کا برتاؤ کرنا۔

اَبَرَّ: خشکی کا سفر کرنا عَلَيْهِ: غالب ہونا۔ ...ن ہونا اللهُ حَجَّتَهُ: قبول کرنا اَلْيَمِيْنَ

تَبَرَّرَ: نیک ہونا۔ نیکی کے اظہار کا ارادہ کرنا۔

تَبَرَّرَهُ: اطاعت کرنا۔

اَلْعَرَبِ اَبَرُّهُمْ کا مقصد یہ ہے کہ عرب کا ...ب سے زیادہ فصیح وہ بدوی ہے جو شہر سے ...ت دور ہو۔

اَلْبِرّ: اچھی بات۔

اَلْمَبَرَّة: جو نیکی پر اُبھارے۔ عطیہ۔ ج مَبَرَّات و مَبَارّ

اَلْمَبْرُوْر. مِنَ الْاَفْعَالِ: شبہ۔ جھوٹ خیانت سے خالی۔

اَلْبَرِيْر: درخت پیلو کا پہلا پھل۔ واحد بَرِيْرَة

بَرَأَهُ(ف) بَرْءًا و بُرُوْءًا: نیست سے ہست کرنا۔

بَرِیَ(س) بُرُوْءًا و بَرَاءً او بَرَاءَةً. مِنَ الْعَيْبِ وَالدَّيْن: خلاصی پانا۔ نجات پانا۔

بَرِئَ(س) و بَرَأَ(ف) و بَرُؤَ(ک) بَرْءًا و بُرُوْءًا. مِنَ الْمَرَضِ: شفایاب ہونا۔ چنگا ہونا۔

بَرَّأَهُ تَبْرِئَةً. بری کرنا۔ پاک کرنا مِنَ التُّهْمَةِ: دور کرنا۔

اَبْرَأَ. الْمَرِيْضَ: شفا دینا هُ مِنَ الدَّيْن: بری کردینا اَلرَّجُل: مہینے کی پہلی رات میں داخل ہونا۔

بَارَأَ. شَرِيْكَهُ: شریک سے جدائی اختیار کر لینا۔

تَبَرَّأَ. مِنَ الذَّنْبِ: گناہ سے بیزار ہونا۔

تَبَارَأَ. الزَّوْجَان: شوہر بیوی کا ایک دوسرے سے جدا ہونا۔

اِسْتَبْرَأَ: قرض یا گناہ سے برائت طلب کرنا۔

اَلْبَرِی وَالْبَرِیُّ: خالص۔ خالی۔ گناہ و تہمت سے پاک۔ ج بَرِيْئُوْن و بُرَآء و بِرَاء و اَبْرَاء وَاَبْرِبَاء. مؤنث بَرِيْئَةٌ و بَرِيَّةٌ ج بَرِيْئَات و بَرِيَّات و بَرَايَا.

اَلْبَرَاء: مہینے کی پہلی رات۔ اِبْنُ الْبَرَاءِ: مہینے کی آخری رات۔ کہا جاتا ہے' اَنَا بَرَاءٌ مِنْ كَذَا: میں اس سے بری ہوں۔ (اس کا تثنیہ جمع نہیں اور نہ اس کے لیے مؤنث ہے)

اَلْبُرْأَة: شکاری کی جھونپڑی۔ ج بُرَآء

اَلْبَرَائَة: بَرِیَ کا مصدر۔ فرمان۔ پروانہ۔ ج بَرَاْت.

اَلْبَارِئ: پیدا کرنے والا۔ صحت یاب جس کی لاغری باقی ہو۔

اَلْبَرِيَّة: مخلوق۔ ج بَرَايَا.

اَلْبُرَائِل وَالْبُرَائِلِیّ: پرندہ کی گردن کے پر۔

اَلْبُرَائِلِیّ: مرغ۔

بَرْأَلَ وَتَبَرْأَلَ وَابْرَأَلَّ. الطَّائِر: پرندہ کا لڑنے کے لیے گردن کے پر کھڑے کرنا۔

اَلْبَرْنَج: مٹی کا پرنالہ۔ ج بَرَانِج

بَرْبَرَ: بک بک کرنا۔ بڑبڑانا۔ صفت (بَرْبَار)

تَبَرْبَرَ: وحشی ہونا۔

اَلْبَرْبَرِی: قوم بربر کا ایک فرد۔

اَلْبَرْبَر: مغربی افریقہ کی ایک قوم۔ اور بسا اوقات اس لفظ کا اطلاق زنگیوں اور حبشیوں پر بھی ہوتا ہے۔ ج بَرَابِر و بَرَابِرَة.

بَرْبَصَ. الْاَرْضَ: سینچنا۔

اَلْبَرْبَط: بربط (باجہ)

بَرَتَ(ض) بَرْتًا. الشَّيْءَ: کاٹنا۔

بَرِتَ(س) بَرَتًا: حیران ہونا۔

اَلْبَيْرُوْت وَالْمِبْرَات: چینی۔ شکر سفید

اَلْبِرْت: کلہاڑا۔

اَلْبُرْت وَالْبُرِّيْت: ماہر راہبر۔ ج اَبْرَات.

اَلْبُرْتُقَان: نارنگی۔ نارنگی کا درخت۔ واحد (بُرْتُقَانَة)

اَلْبُرْثُن: ج مِنَ السِّبَاعِ وَالطَّيْرِ: پنجہ۔ چنگل ج بَرَاثِن.

بَرِجَ(س) بَرَجًا: کھاتا پیتا ہونا۔ بَرِجَتْ عَيْنُهُ: آنکھ کا سیاہ اور کشادہ ہونا۔ خوبصورت ہونا۔ صفت (اَبْرَج) اور آنکھ کی صفت (بَرْجَاء) ج بُرْج.

بَرَجَ. الشَّيْءُ: ظاہر ہونا۔ بلند ہونا۔

بَرَّجَ وَاَبْرَجَ: برج بنانا۔

تَبَرَّجَتْ. الْمَرْأَة: اجنبیوں کے سامنے آراستہ ہو کر نکلنا۔

اَلْبَرَج: خوبصورت۔ نمایاں۔ روشن۔ ج اَبْرَاج.

اَلْبُرْج: ستون۔ قلعہ۔ محل۔ منار۔ گنبد۔ ج بُرُوْج وَاَبْرَاج وَاَبْرِجَة. اَلْبُرْج: آسمانی برجوں میں سے ایک۔ آسمانی برج بارہ ہیں جن کے نام یہ ہیں۔ حمل۔ ثور۔ جوزاء۔ سرطان۔ اسد۔ سنبلہ۔ میزان۔ عقرب۔ قوس۔ جدی۔ دلو اور حوت۔

فَلَكُ الْبُرُوْج: وہ دائرہ جس کو سورج آسمان میں بناتا ہے اور یہ دائرہ بارہ حصوں پر مشتمل ہے۔

ہر ایک کے ۳۰ درجے ہیں۔ موجودہ دور کے علماء اس کا نام دائرہ گرہن رکھتے ہیں۔

البارج: ماہر کشتی بان۔
البارجة: بڑی جنگی کشتی۔ ج بوارج۔ کہتے ہیں، ما فلانٌ الّا بارجة قد جمع فیهِ کلَّ الشرِ یعنی فلاں بڑا شریر ہے۔ سفینةٌ بارجة کھلی ہوئی کشتی۔
تباریج النبات: نباتات کے پھول۔
الابریج: دودھ بلونے کا آلہ۔
البرجاس: چراغ کی ایک قسم جو مسافر سواریوں کے ساتھ جلائے جاتے تھے۔
البرجد: موٹا دھاری دار کمبل۔
البرجیس: ایک ستارہ کا نام جس کو مشتری کہتے ہیں۔ بہت دودھ والی اونٹنی۔
البرجمة ج براجم: انگلیوں کے جوڑ۔ ہاتھ پیر کی چھوٹی چھوٹی ہڈیاں۔ انگلیوں کے جوڑ کی پشت۔
البراجم: قبیلہ تمیم کی ایک شاخ۔ انَّ الشقیَّ وافد البراجم امثلہ عرب میں سے ہے اس شخص کے حق میں بولتے ہیں جو لالچ کی وجہ سے اپنی جان کو ہلاکت میں ڈالے۔ اس کا واقعہ یوں ہوا کہ جب سوید بن ربیعہ نے عمرو بن ہند کے بھائی کو مار ڈالا تو عمرو بن ہند نے بنو تمیم کے سو آدمیوں کو جلانے کی قسم کھائی اور بنو دارم (قبیلہ بنی تمیم کی ایک شاخ) کے ننانوے آدمیوں کو قتل کرکے جلانے لگا تو ایک شخص جو براجم میں سے تھا گوشت کے جلنے کی بو پاکر وہاں آموجود ہوا۔ عمرو بن ہند نے اس کو بھی قتل کرکے اپنی قسم پوری کرلی۔
برِحَ (س) براحًا وبرحًا۔ المكانَ ومنهُ: ہٹنا۔ جدا ہونا۔ زائل ہونا۔ کہا جاتا ہے، مابرح ولا برِحت غنیاً بمعنی مازال ولازلت۔ برِح الخفاء: ظاہر ہونا۔
برَحَ (ن) برحًا۔ الرجلُ: غضبناک ہونا (بروحًا) الصیدُ: داہنی جانب سے گزرنا۔ صفت (بارح و بروح وبریح)
برّحَ بهِ الامرُ: تھکانا۔ سخت تکلیف دینا۔ الله عنكَ: تکلیف دور کرنا۔
ابرحهُ: ہٹانا۔ تعظیم کرنا۔ تعجب میں ڈالنا۔

بارحَ المكانَ: چھوڑ دینا۔
البَرْح: ج أبراح و (التبریح والبُرَحاءُ) سختی۔ تکلیف۔ برائی۔
البَرَح: دہشت انگیز معاملہ۔
امرٌ (برحٌ): تکلیف دہ معاملہ۔
البارح والبارحة گزشتہ رات۔ البارحةُ الاولیٰ: گزشتہ رات سے پہلی رات۔ کہا جاتا ہے هذه فعلةٌ بارحةٌ یہ فعل غلط اور غیر ارادی ہے۔
برحیٰ: ایک کلمہ جس کو نشانہ میں غلطی کے وقت بولتے ہیں اور مرحیٰ اس کے خلاف ہے۔
البارح: گرم ہوا۔ ج بوارح۔
ابن بُریح: کوا۔

ب
برَدَ (ن) بردًا و برُدَ (ک) برودةً: ٹھنڈا ہونا۔ صفت (بَرْد و بارد وبرود وبُراد) بُردت الارضُ: اولے پڑنا۔ بُرد القومُ: سردی لگنا یا اولے پڑنا۔ برَدَ الحقُّ علیهِ اولهُ: ثابت ہونا۔ بردَ فلانٌ: سونا۔ سست ہونا۔ کہا جاتا ہے، جدَّ فی الامرِ ثمّ بردَ اس نے معاملہ میں کوشش کی پھر ٹھنڈا پڑ گیا۔
بردَ (ن) بردًا: الحدیدَ: ریتی سے رگڑنا۔ الخبزَ روٹی پر پانی ڈالنا العینَ: ٹھنڈا سرمہ لگانا۔
بردهُ (ن) بردًا او بردَهُ: ٹھنڈا کرنا الوجعَ: تکلیف کو ہلکا کرنا۔ سکون دینا الحقَّ: ثابت کرنا۔ واجب کرنا بردنا الله و بردَ علینا: رات کو ٹھنڈک لگنا۔
ابرَدَ: موسم سرما یا اولوں میں داخل ہونا الیهِ البریدَ: قاصد بھیجنا الشیءَ: ٹھنڈا کرنا۔
تبرّدَ: ٹھنڈک چاہنا۔ کہا جاتا ہے نزل فی الماءِ یتبرد وہ ٹھنڈک حاصل کرنے کے لیے پانی میں اترا۔
تباردَ: کسی کام میں سست ہو جانا۔ ٹھنڈک ظاہر کرنا۔
ابتردَ: ٹھنڈے پانی سے غسل کرنا۔

استبردهُ: ٹھنڈا پانا۔ استبردَ علیهِ لسانهُ: اس نے اس پر زبان درازی کی۔
البَرْد سردی۔ نیند۔
البَرَد: اولہ۔
البَرَدة: ایک اولہ۔ بد ہضمی۔
البِرذون: ٹٹو۔ گھوڑا۔ ترکی گھوڑا۔ ج براذین۔
برَزَ (ن) بروزًا: میدان کی طرف نکلنا۔
برُزَ (ن) وبرِزَ (س) برزًا: گمنامی کے بعد مشہور ہونا۔ صفت (بارز)
ابرزهٗ: نکالنا۔ الكتابَ: شائع کرنا۔
الرجلُ: ارادۂ سفر کرنا۔
البرزخ: دو چیزوں کے درمیان کی روک۔ مرنے کے وقت سے دوبارہ اٹھنے تک کا زمانہ۔ ج برازخ۔ برازخ الایمانِ: ایمان کی ابتداء اور آخر کے درمیان کی حالت۔ یا شک ویقین کے درمیان کی حالت۔
تبرزقَ القومُ: بغیر گھوڑوں اور اونٹوں کے جمع ہونا۔
البرازیق: لوگوں کی جماعتیں۔ بڑے راستہ کے ارد گرد چھوٹے راستے۔ واحد برزیق۔
برِسَ (س) برسًا: مقروض پر سختی کرنا۔
برّسَ الارضَ: نرم بنانا۔
البُرس والبِرس: روئی۔
البرسیان: ایک قسم کی کھجور۔
البرسكوب: وہ عینک جس کے ذریعے رکاوٹوں کے باوجود دیکھا جاتا ہے۔
برسمهٗ: برسام میں مبتلا کر دینا۔
البرسام: ایک ہذیانی بیماری۔
برسِمَ: برسام میں مبتلا ہونا۔ صفت (مُبرسَم)
برِشَ (س) برشًا وابرشَّ: سفید داغوں والا ہونا۔ صفت (ابرش ومبرش) مکان۔ ابرش: مختلف رنگوں کی بہت نباتات والی زمین۔ سنةٌ برشاءُ: سال جس میں گھاس کی پیداوار بہت ہو۔
البُرشة والبَرَش: سفید داغ۔

البرِیش: سفید داغوں والا۔

بَرْشَمَ بَرْشَمَةً و بِرْشَامًا. الرَّجل: غم کی وجہ سے خاموش ہونا لِلَیْهِ: گھورنا۔ تیز نظر سے دیکھنا۔

البُرْشُم: برقع۔

بَرْشَنَ الرسالة: گوند سے چپکانا۔

البَرْشان: گوند۔ لیئی۔

بَرِصَ (س) بَرَصًا. برص کی بیماری والا ہونا۔ صفت (اَبْرَص) مؤنث بَرْصَاء ج بُرْصٌ.

اَرْضٌ بَرْصَاء: مختلف جگہوں سے چرّی ہوئی زمین حَیَّةٌ بَرْصَاء: سفید داغوں والا سانپ۔

اَبْرَصَهٗ: برص کی بیماری میں مبتلا کر دینا۔

تَبَرَّصَ. الارضَ: چرا کر بالکل صاف کر دینا۔

البَرَص. ایک بیماری ہے جس کی وجہ سے جلد سفید ہو جاتی ہے اور سخت تکلیف دہ خارش پیدا ہو جاتی ہے۔

سَامّ اَبْرَص. چھپکلی۔ تثنیہ کی صورت میں هذان سَامَّا ابرص اور جمع کی صورت میں هٰؤلاءِ سَوامّ اَبْرَص وَاَبَارِص بولتے ہیں۔

الاَبْرَص: چاند۔

بَرَضَ (ن) بَرْضًا. اَلْمَاء مِنَ الْعَيْنِ: تھوڑا نکلنا۔

بَرَضَ (ن) بُرُوضًا. النَّبات: اکھوا نکلنا۔

بَرَّضَ وَاَبْرَضَ. الْمَكَان: بہت اکھوا والی ہونا۔

تَبَرَّضَ: تھوڑی چیز پر زندگی گذارنا۔ الشَّيْءَ: تھوڑا تھوڑا لینا الماء: چوسنا الارضُ: روئیدگی ظاہر ہونا۔

البَرْضُ. تھوڑا ج اَبْرَاض و بُرُوض وابراض کہا جاتا ہے هذا بَرَضٌ مِنْ عِدَّةٍ یہ بہت میں سے تھوڑا ہے۔

اَلْبُرْضَة: زمین جس میں کچھ نہ اُگے۔

البَارِض: اکھوا۔

عَيْنٌ (بَرُوْضٌ) تھوڑے پانی والا چشمہ۔

البُرَاض والبُرَاضَه: تھوڑا۔

المَبْرُوْض: کثرتِ داد و دہش کی وجہ سے تنگ دست۔

المُبَرْطِس وَالمُبَرْطِش: بائع اور خریدار کے درمیان دلال المُبَرْطِس: کرایہ پر گھوڑوں اور گدھوں کو چلانے والا۔

البُرْطَاش. پتھر کی چوکھٹ۔ فصیح عربی الاُسْكُفَّة ہے۔

بَرْطَلَهٗ بَرْطَلَةً: رشوت دینا تَبَرْطَلَ: رشوت لینا۔

اَلْبُرْطُل: ٹوپی۔

اَلْبِرْطِيْل: رشوت۔ لمبا پتھر ج بَرَاطِيْل

بَرْطَمَ: اللیل: تاریک ہونا للرَّجل: غصہ کی وجہ سے ہونٹ لٹکانا (وتَبَرْطَمَ) غصہ سے پھولنا۔

البِرْطَام والبُرَاطِم: موٹے ہونٹ والا۔

بَرَعَ (ن) و بَرِعَ (س) و بَرُعَ (ک) بَرَاعَةً وبُرُوْعًا: علم یا فضیلت یا جمال میں کامل ہونا۔ صفت بَارِع)

بَرَعَهٗ: علم یا فضیلت یا جمال میں غالب ہونا۔

بَرَعَ الْجَبَلَ: پہاڑ پر چڑھنا۔

تَبَرَّعَ بِالْعَطَاءِ: صدقہ کرنا۔ تبرع کرنا۔

اَلْبَرِيْع: عقل و جمال میں کامل ج بُرْعٌ

بَرِيْعٌ: دور سے چمکنے والی بجلی۔

بَرْعَمَ بَرْعَمَةً وتَبَرْعَمَ. الشَّجَرُ: شگوفہ نکلنا۔

البُرْعُم والبُرْعُمَة: ج بَرَاعِم و (البُرْعُوم والبُرْعُوْمَة) ج بَرَاعِيْم: شگوفہ ناشگفتہ۔ پھل کا غلاف۔

البَرْغ: لعاب۔

بَرِغَثَ. الْمَكَان: بہت پسوؤں والا ہونا۔

البُرْغُوْث: پسو۔ ج بَرَاغِيْث۔

بُرْغُوْث الْبَحْر: جھینگا۔

اَلْبَرْغَل وَالبِرْغَل: سخت چھنی ہوئی گندم۔

البَرْغَش: مچھر۔ (واحد بَرْغَشَة)

البِرغي والبُرْغِيُّ: پیچ والی کیل۔ ج براغی فصیح عربی لولب ہے۔

البِرْفِير. ارغوانی رنگ۔ ارغوانی رنگ سے رنگا ہوا کپڑا۔

بَرَقَ (ن) بَرْقًا و بُرُوْقًا وبَرَقَانًا وبَرِيْقًا. البَرْق: ظاہر ہونا الشَّيْءُ: چمکنا۔ روشن ہونا السَّمَاءُ: چمکتی ہوئی بجلی والا ہونا۔ الرَّجلُ: دھمکانا۔

بَرَقَتْ (ن) بَرْقًا وبَرَّقَتْ وَاَبْرَقَتْ. المَرْاَة: آراستہ ہونا۔

بَرِقَ (س) بَرَقًا: متحیر ہونا۔ چندھیا جانا۔ خیرہ چشم ہونا۔

بَرَّقَهٗ. آراستہ کرنا بَرَّقَ عَيْنَيْهِ و بِعَيْنَيْهِ: آنکھ پھاڑ پھاڑ کر دیکھنا۔

اَبْرَقَ: برق زدہ ہونا۔ دھمکانا۔ دور کا سفر کرنا بسیفه: چمکانا عن وجهه: ہٹانا تَبَرَّقَتِ السَّمَاءُ: چمکتی ہوئی بجلی والا ہونا۔

اَلْبَرْق: بجلی ج بُرُوْق کہا جاتا ہے بَرْقٌ خُلَّبٌ و بَرْق خُلَّبٍ و برق الخُلَّبِ بے بارش کی بجلی۔

البَارِقَة: بجلی والا بادل۔ تلواریں (سَحَابَةٌ بَرَّاقَة) بجلی والی بدلی۔

البَرْقَة: دہشت۔ خوف۔

البَرَق: گھبراہٹ۔ دہشت۔ بھیڑ کا بچہ۔ ج اَبْرَاق و بُرْقَان.

البُرَق: گوہ۔

رَجُلٌ (بَرُوق:) بزدل۔

البُرْقَة: ج بُرَق و(الاَبْرَق) ج اَبَارِق: سخت ترین زمین جس میں ریت گارا پتھر ہو۔ اس کی تصغیر (اُبَيْرِق) ہے الاَبْرَق: سیاہ سفید رنگ والا۔

البُرَاق: اس جانور کا نام ہے جس پر نبی کریم ﷺ شب معراج میں سوار ہوئے تھے۔ اُس جانور کا قد گدھے سے بڑا اور خچر سے چھوٹا تھا۔

التَبَارِيْق: تھوڑا سا تیل یا گھی جو کھانے میں ڈالا جائے۔

مَبْرَقُ الصُّبْح: صبح طلوع ہونے کی جگہ۔

ج مبارك و مباريق.
بَرْقَحَ بَرْقَحَةً و تَبَرْقَحَ. وَجْهُهُ: بدصورت ہونا۔ الثوبُ: آلودہ ہونا۔
بَرْقَشَهُ بَرْقَشَةً: مختلف رنگوں سے آراستہ کرنا۔ فِي الْكَلَامِ: بے سرپیر کی باتیں کرنا۔
تَبَرْقَشَ: مختلف رنگوں سے آراستہ ہونا۔
اَلْبِرْقِش: ایک لطیف آواز اور رنگین پروں والا پرندہ۔
اَبُو بَرَاقِش: ایک چھوٹا سا پرندہ جس کے پر کا بالائی حصہ خاکی اور بیچ کا حصہ سرخ اور نیچے کا سیاہ ہوتا ہے اور جب وہ پر نکالتا ہے تو مختلف رنگ دکھائی دیتے ہیں۔ مجازاً متلون المزاج کو کہتے ہیں۔
اَلْبَرْقُوش: پرانا جوتا۔
بَرْقَطَ: قریب قریب قدم سے چلنا۔ مڑ مڑ کر دیکھنا۔ الْكَلَامَ: بے ترتیب بولنا۔
بَرْقَعَهَا: برقع اوڑھنا۔
تَبَرْقَعَتْ: برقع اوڑھنا۔
اَلْبُرْقُع: برقع۔
بَرْقَلَ: جھوٹ بولنا۔
اَلْبَرْقَلَة: قول جو عمل سے خالی ہو۔
اَلْبِرْقِيل: ایک قدیم قلعہ شکن آلہ۔
اَلْبُرُوق: لمبے تنے والا زیادہ پھولوں والا پودا زینت کے لئے استعمال ہوتا ہے بکری اس کو نہیں کھاتی۔
اَلْبَرْقُوق: شفتالو۔
بَرَكَ (ن) بُرُوكًا وتَبْرَاكًا وبَرَّكَ واسْتَبْرَكَ. الْبَعِيرُ: بیٹھنا۔ بَرَّكَ بِالْمَكَانِ: اقامت کرنا۔
بَرَّكَ. فِيهِ: برکت کی دعا کرنا۔
بَارَكَ. الرَّجُلَ: برکت کی دعا کرنا۔ راضی ہونا۔ بَارَكَ اللهُ لَكَ وَفِيكَ وَعَلَيْكَ وَبَارَكَكَ: برکت دینا۔ بولتے ہیں بَارَكَ عَلَى الْاَنْبِيَاءِ وَآلِهِمْ یعنی ان کی عزت وعظمت جو تونے انہیں بخشی ہے برقرار رکھ۔ اور بُورِكَ فِيكَ اس سائل سے کہتے ہیں جس کو دفع کرنا منظور ہوتا ہے۔

اَبْرَكَ: اونٹ کو بٹھانا۔
تَبَرَّكَ. بِهِ: برکت حاصل کرنا۔
تَبَارَكَ. بِهِ: نیک شگون لینا اللهُ: مقدس ہونا۔
اِبْتَرَكَ. الْقَوْمُ: گھٹنوں کے بل بیٹھ کر جنگ کرنا۔ اِبْتَرَكُوا فِي الْعَدْوِ: تیز دوڑنے کی کوشش کرنا فُلَانًا: پچھاڑنا اور اپنے سینہ کے نیچے دبا لینا فِي عِرْضِهِ وَعَلَيْهِ: گالی دینا۔ اہانت کرنا۔
اِسْتَبْرَكَ: برکت کی فال لینا۔
اَلْبَرْك: سینہ۔ اونٹوں کا گلہ۔ واحد (بارك) مؤنث (بارِكَة) ج بُرُوك.
اَلْبَرَكَة: زیادتی۔ بہتات۔ نیک بختی۔ نمو
اَلْبِرْكَة: اونٹ کے بیٹھنے کی ہیئت۔ پانی جمع ہونے کی جگہ۔ حوض۔ ج بِرَك دودھ دینے والی بکری۔ ج بِرْكَات
اَلْبُرَكَة: ایک چھوٹا سفید آبی پرندہ۔ پینے والے کی اجرت۔ ج بُرَك واَبْرَاك وبُرْكَان.
اَلْبَرِيك: اونٹ۔
اَلْبَارُوك: بزدل۔ کابوس۔
اَلْبُرَاك: پانی لینے والا۔ پینے والا۔
اَلْمَبْرَك: اونٹ کے بیٹھنے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے، لَيْسَ بِفُلَانٍ مَبْرَكُ جَمَلٍ یعنی فلاں کے پاس کچھ نہیں۔
اَلْبَرُوكَة: نادہ سیپی۔
بُرْكِيَّة: لمبے پتوں سیدھے تنے والا پودا۔
اَلْبِرْكَار وَالْبِيكَار: پرکار (جدید)
اَلْبُرْكَان: آتش فشاں پہاڑ۔ جوالا مکھی (جدید)
بَرْكَعَهُ: کاٹنا۔ پچھاڑنا۔ بَرْكَعَ لْفَرَسُ: چاروں پیروں پر کھڑا ہونا اور گھٹنوں کے بل گر پڑنا۔
بَرْكَعَ وتَبَرْكَعَ. الرَّجُلُ: چوتڑ کے بل گرنا۔
اَلْبُرْكُع: پست قد مرد۔
اَلْبَرْلَمَان: پارلیمنٹ نظام۔
بَرَمَ (ن) بَرْمًا و بَرَمَ. الْحَبْلَ: دولڑیوں کو بٹنا۔ صفت مفعولی (مَبْرُوم وبَرِيم).
الْاَمْرَ: مضبوط کرنا۔
بَرِمَ (س) بَرَمًا: تنگ دل ہونا۔ زچ ہونا۔
بِحُجَّتِهِ: دلیل کا نہ ملنا۔
اَبْرَمَ. الْحَبْلَ بمعنی بَرَمَ الْحَبْلَ ۔ه: زچ کرنا عَلَيْهِ فِي الْجِدَالِ: خاموش کرنے کے ارادے سے بحث کئے جانا۔
تَبَرَّمَ: زچ ہونا۔
اِنْبَرَمَ. الْحَبْلُ: رسی کا بٹ جانا۔
اَلْبَرَم: درخت غصاہ کا پھل (دیکھئے غصاہ) بخیل لئیم۔ وہ شخص جو بخل کی وجہ سے جوئے میں شریک نہ ہو۔ ج ابرام۔
اَلْبُرْمَة: پتھر کی ہانڈی۔ ج بُرَم و بِرَام.
اَلْبُرُم: بد اخلاق لوگ۔
اَلْبُرَام: چیچڑی۔ ج اَبْرِمَه.
اَلْبَرَّام: رسی بٹنے والا۔
اَلْبَرِيم وَالْبِرَام: دھاگا۔ ہر وہ چیز جو بٹی جائے۔ بٹی ہوئی رسی۔ اَلْبَرِيم: لشکر۔
اَلْبَرِيمَة: سوراخ کرنے کا اوزار۔ برما۔
اَلْمِبْرَم: تکلہ۔ ج مَبَارِم.
اَلسِّوَارُ مِنَ الذَّهَبِ اَلْمَبْرُوم: اصل سونے کے کنگن۔
اَلْمُبْرَم: دفع قضاء۔ مُبْرَم: اٹل فیصلہ۔
اَلْبُرْمَا: حلوی کی ایک قسم۔ (ترکی لفظ)
اَلْبَرْنَامَج: میزانیہ بجٹ (جدید)
اَلْبَرْنَاسِيَّة: شعراء کا مسلک جنہوں نے رومانی گانوں کو اپنایا اور لفظی صفت کا پورا اہتمام کیا (فرانسیسی لفظ)
بَرْنَسَهُ: برنس پہنانا۔
تَبَرْنَسَ: برنس پہننا۔
اَلْبُرْنُس: وہ لمبی ٹوپی جو عرب میں پہنی جاتی تھی۔ وہ لباس جس کا کچھ حصہ ٹوپی کی جگہ کام دے۔
اَلْبُرْنَيْطَة: ایک خاص علاقے کی ٹوپی۔ (ہیٹ)
اَلْبَرْنِيَّة: مٹی کا برتن۔ ج بَرَانِي.
بَرِهَ (س) بَرَهًا: بیماری کے بعد جسم کا اصلی حالت پر آنا۔ صفت (اَبْرَه) مؤنث (بَرْهَاء)

جُبْرَہ۔
اَبْرَہ. دلیل لانا۔
اَلْبُرْهَة والبَرْهَة عرصہ۔ زمانے کا ایک حصہ۔جُبْرَہ وبُرْهات.
اَلْبَرَاهِمَة ہندوؤں کی ایک ذات مفرد (بَرْهَمَن)
بَرْهَنَ. الشَّيْءَ وَعَلَيْهِ وَعَنْهُ: دلیل قائم کرنا۔
تَبَرْهَنَ: دلیل سے ثابت ہونا۔
اَلْبُرْهَان: دلیل۔جبَرَاهِين.
اَلْبَرْوَاز: چوکھٹا (جدید) اس کے لیے فصیح لفظ کفاف اور اطار ہے۔
اَلْبُرُوتِسْتُو: دعویٰ قائم باوجود بیکاری اور نقصان کے ادراک کے۔
اَلْبُرُوتِسْتَانِي: معروف عیسائی مذہب پروٹسٹ کو ماننے والا۔
اَلْبُرُوتُون: ہیدروجن کا ذرہ
اَلْبُرُولَتَارِيَا: کام کرنے والا طبقہ (لاطینی لفظ)
اَلْبُرُوم: بدبودار جسم سمندری پانیوں سے نکالا جاتا ہے سرخ بہنے والے مادے کی شکل میں علامہ BR
اَمْبُرُومز (الصُّفر): پیتل
اَبْرُومِيز: ہواء کی پیائش کا آلہ
بَرَا (ن)بَرْوًا وَأَبْرَى إِبْرَاءً. النَّاقَةَ: اُونٹنی کی ناک میں حلقہ ڈالنا۔
اَلْبُرَة: حلقہ (خواہ کنگن ہو یا بالی یا پازیب ج بُرَى و بُرَات و بُرِيْن وبرين. کہا جاتا ہے "اَعْطَتْهُ الدُّنيا بُرَتَهَا" یعنی دنیا اس کے ہاتھ میں آگئی ہے۔
بَرَىٰ (ض)بَرْيًا وابْتَرَىٰ. السَّهْمَ وَ القَلَمَ: تیر یا قلم تراشنا۔ صفت مفعولی (بَرِيٌّ و مَبْرِيٌّ)
الشَّخْصَ: دُبلا کرنا۔ کمزور کرنا۔
بَارَىٰ. الرَّجُلَ: آگے بڑھنے کی کوشش کرنا
اِمْرَأَةً: فراق کی شرط پر صلح کرنا۔
أَبْرَىٰ. مٹی لگنا۔
تَبَارَيَا: باہم آگے بڑھنے میں مقابلہ کرنا۔

تَبَرَّىٰ. لِمَعْرُوْفِهِ: بھلائی کے درپے ہونا۔
اِنْبَرَىٰ: تراشا جانا۔ لَهُ: پیش آنا۔
اَلْبَرَىٰ: مٹی۔
اَلْبَارِي. فا. پیدا کرنے والا۔ اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ میں سے ہے۔ تیر کا تراشنے والا۔ امثال عرب میں سے "أَعْطِ القَوْسَ بَارِيَهَا" کمان تراشنے والے کو دو۔ یعنی کام اس شخص کے سپرد کرو جو اس کی اہلیت رکھتا ہو۔
اَلْبُرَايَة والبُرَاء: تراشہ۔ چھیلن۔
اَلْبَرِيَّة: مخلوق۔جبَرَايَا.
اَلْإِبْرِيَة والتِبْرِيَة: سر کی بھوسی جو کنگھی کرتے وقت گرے۔
اَلْبَرَّاءَ ةَ والمِبْرَاءُ والمِبْرَاة: چاقو۔ تراشنے کا اوزار۔
بَزَّهُ (ن)بَزًّا و بِزِّيزَىٰ. چھیننا۔ غالب ہونا الشَّيْءَ مِنْهُ: زبردستی لے لینا۔
اِبْتَزَّ. مِنْهُ الشَّيْءَ: زبردستی چھین لینا۔
اَلْبَزّ: کتاں یا روئی کے کپڑے۔ ہتھیار۔ ج بُزُوْز.
اَلْبِزَّة: کپڑے۔ ہتھیار۔ ہیئت۔
اَلْبَزَّاز. پارچہ فروش۔
اَلْبِزَازَة: پارچہ فروشی۔
اَلْبَزَابُوْرَط: پاسپورٹ (جدید) پروانہ راہداری۔ اس کے لیے فصیح لفظ الجواز ہے۔
بَزْبَزَ: تیز چلنا۔ سخت ہانکنا۔ بھاگنا۔ بہت حرکت کرنا۔
بَزَجَ (ن)بَزْجًا. فخر کرنے میں مقابلہ کرنا عَلَىَّ فُلَانًا: بھڑکانا۔ اکسانا۔ برانگیختہ کرنا۔
بَزَّجَهُ: آراستہ کرنا۔ خوبصورت بنانا۔
بَازَجَهُ: فخر کرنے میں مقابلہ کرنا۔
تَبَازَجَا: باہم فخر کرنا۔
بَزِخَ (س)بَزَخًا: نکلے ہوئے سینہ اور دھنسی ہوئی پیٹھ والا ہونا۔ صفت (اَبْزَخ) مؤنث (بَزْخَاء) جبُزْخ.
تَبَازَخَ. عَنِ الأَمْرِ: پیچھے ہٹنا۔ نکلے ہوئے سینہ اور دھنسی ہوئی پیٹھ والے کی طرح چلنا یا بیٹھنا۔ تَبَازَخَتِ الْمَرْأَة: بڑے سرین والی

ہونا۔
بَزَّخَ. لَهُ: فروتنی کرنا۔
بَزَرَ (ض)بَزْرًا. الحُبُوْبَ: بونا۔ بیج چھینٹا (وبَزَّرَ)القِدْرَ: مسالہ ڈالنا۔ بَزَرَ الإِنَاءَ: بھرنا۔ کہتے ہیں "فُلَانٌ بَزَرَ كَلَامَهُ وَتَوْبَلَهُ" فلاں نے اپنی گفتگو میں نمک مرچ ملانا۔
اَلْبَزْر. بیج۔ تخم۔ واحد (بَزْرَة) جبُزُوْر. مسالہ۔جأَبْزَار. جمعأَبَازِير کہتے ہیں "مِثْلِي لَا يَخْفَىٰ عَلَيْهِ أَبَازِيرُك" یعنی مجھ جیسے پر تمہاری گپیں پوشیدہ نہیں رہ سکتیں۔ البَزْر: رینٹ۔
اَلْمَرْأَةُ (البُزْرَاءُ) بہت اولاد والی عورت۔
البَزَّار: بیج اور مسالہ کا بیچنے والا۔
اَلْبَيْزَر: سیل کا بٹہ۔ دھوبی کا تختہ (والمِبْزَر:) دھوبی کی موگری۔
اَلْبَيْزَار: باز پالنے والا۔ کاشتکار۔ جبَيَازِرَة (معرب)
بَزُعَ (ک)بَزَاعَةً. الغُلَامُ: خوش طبع ذکی اور چست ہونا۔ صفت (بَزِيع) مؤنث (بَزِيعَة)
تَبَزَّعَ. الغُلَام: چست و پھرتیلا ہونا۔
الشَّرّ: شر وفتنہ کا بھڑکنا۔
اَلْبُزَاع: بغیر جھجک کے گفتگو کرنے والا لڑکا (والبَزِيْع) من الغِلْمَان: تیز خاطر۔ چرب زبان لڑکا۔ اَلْبَزِيْع: شریف آدمی۔
بَزَغَتْ (ن)بَزْغًا و بُزُوغًا. الشَّمْسُ: طلوع ہونا۔ بَزَغَ الحَاجِم: نشتر لگانا۔ دَمَهُ: خون بہانا۔
اِبْتَزَغَ: الرَّبِيْع: فصل بہار کا شروع ہونا۔ نُجُوْمٌ (بَوَازِغ) طلوع ہونے والے ستارے۔
اَلْمِبْزَغ: نشتر۔
بَزَقَ (ن)بَزْقًا. تھوکنا۔ الأَرْضَ: بونا۔
اَلْبُزَاق: تھوک۔
البَزَّاق: ایک قسم کا گھونگا۔ واحد بَزَّاقَة.
بَزَلَ (ن)بَزْلًا و بَزَّلَ. الشَّيْءَ: سوراخ کرنا۔ الشَّرَابَ: صاف کرنا۔ بَزَلَ الأَمْرَ:

کسی کام کو کر گزرنا۔ رائیکوئی نئی رائے پیش کرنا۔ کسی رائے پر جم جانا۔

بَزَلَ(ن) بُزُولًا. البعیرُ اُونٹ کا جوان ہونا ناب البعیرِ کچلی کا نکلنا۔ صفت مذکر و مؤنث (بَازِلٌ ج بَوازِل و بُزَّل و بُزُل.

تبزَّل وابتزل نغورا خ ہونا۔

تبزَّل وابتزل: الخمرُ شراب کے برتن میں سوراخ کرنا الجسدُ: جسم سے خون ٹپکنا۔
السِّقاءُ مشک کا ٹپکنا

اِستبزل: الشیَٔ: کھولنا الخمرَ: صاف کرنا۔

البَزْل. سختی۔

لُبزُل: ایک قسم کا پہاڑی بکرا۔

البِزال: برما۔ سوراخ کرنے کا اوزار۔

البُزال: شراب کے مٹکے کا سوراخ۔

البَازِل: اُونٹ کی کچلیوں کا دانت۔ تجربہ کار مرد۔ کہتے ہیں رُمِی بِاَشْهَبَ بَازِلٍ وہ دشوار معاملہ میں پھنس گیا۔ الابزلاَ بڑی مصیبت۔ عمدہ رائے۔ کہا جاتا ہے اِمْرَأَةٌ بَزْلاءُ الرَّأی عمدہ رائے والی عورت۔ وخُطَّة بَزْلاءُ صاف و واضح طریق کار۔

المِبزَل: شراب صاف کرنے کا آلہ۔ سوراخ کرنے کا اوزار۔

بزم (ن ض) بَزْمًا. عَلَیْه: اگلے دانتوں سے کاٹنا الشیءَ: اُٹھانا فُلانًا ثوبَه: چھین لینا الناقةَ: انگوٹھے اور شہادت کی انگلی سے دوہنا الوتر القوسَ: کمان کے تانت کو انگوٹھے اور شہادت کی انگلی سے پکڑ کر تیر چلانا۔

البزیم: ساگ یا ترکاری وغیرہ کا مٹھا باندھنے کے لیے پتے یا چھلکا۔

بَزَا (ن) بَزْوًا. عَلَیْه: دراز دستی کرنا ابزاہ وابزاه وابزیٰ به) غالب آنا بزا وبزی بَیْزِی بزا وابزیٰ اِبْزَاءً) نکلے ہوئے سینے اور دھنسی ہوئی پیٹھ والا ہونا صفت (اَبزیٰ) مؤنث بَزْوَاءُ۔

تبازی: باز کے مشابہ ہونا۔ سرین اُٹھا کر ہلاتے ہوئے چلنا۔

البِزو: مثل و نظیر۔

البزیُّ دودھ پیتا بچہ۔ کہا جاتا ہے " ھو بزیِّی" وہ میرا دودھ شریک بھائی ہے۔

البَزَاة: ڈینگ۔

البَاز والبازی: باز۔

بَسَّ(ن) بَسًّا وابَسَّ. الابلَ: آہستہ آہستہ ہانکنا اور بس بس کہنا۔ "بَسَّ المَالَ فِی البلادِ" ملک میں مال کا پھیلا دینا۔ "بَسَّ السَّوِیقَ": گھی یا زیتون کے تیل میں ستو ملانا القومَ عنه دھتکارنا۔ "وابَسَّ بالناقةِ" دوہنے کے لیے چمکارنا۔

اِنبَسَّ: زمین پر پانی کا بہنا۔ الگ ہٹنا۔

البَسّ والبِسّ بلا۔ کوشش۔ ج بِسَاس

البَسِیس: تھوڑا کھانا۔

البَسِیسة: گھی یا زیتون کے تیل میں ملا ہوا ستو یا آٹا۔

البَسُوس: اُونٹنی جو بغیر بس بس کہے ہوئے دودھ نہ دے۔ ج بُسُس

بَسْ بَسْ وبُسْ بُسْ: بکریوں، اُونٹوں، بلیوں کے بلانے یا ڈانٹنے کے لیے کلمہ۔

اَلبسوس: جساس بن مرہ البکری کی خالہ جس کی وجہ سے بنی بکر اور بنی تغلب کے درمیان مشہور جنگیں ہوئیں اور اس کا نام منحوس سمجھا جاتا ہے۔

بَسْبَسَ: بِالغَنَمِ اَوِ الابِلِ: بس بس کہہ کے بلانا به: کسی سے جس کہنا۔

البَسْبَس: بیابان، بے گھاس پانی والی زمین۔ ج بَسَابِس. تُرَّهَاتُ البسابس والتُّرهاتُ البسابس: جھوٹی اور باطل باتیں۔

البُستان: باغ۔ ج بساتین (جدید)

البُستانی: باغ والا۔ باغبان البستانی من النبات: لگائے ہوئے پودے۔

بُستَرِینَة: سال کے آخر میں عیسائیوں کے ہاں جو تحائف پیش کئے جاتے ہیں۔

بَسَرَه (ن) بَسْرًا جلدی کرانا۔ مغلوب کرنا (وابتسر) القرحةَ نچوڑ کر باندھنا الحاجةَ بے وقت طلب کرنا النَّخلةَ: درخت خرما میں قبل از وقت پیوند لگانا المنبات: تر گھاس چرانا وَابسَرَ النخلُ: گدر کھجور والا ہونا۔

بَسَر(ن) بَسْرًا وبُسُورًا: ترش رو ہونا۔ صفت (باسر) اور اسی وجہ سے شیر کو (البسور) کہا جاتا ہے۔

تبسَّر وابتسر. الحاجةَ بے وقت طلب کرنا۔ اِبتسر بالامر: شروع کرنا الشیٔ: تازہ لینا۔ اُبْتُسِرَ لونُه بدل جانا۔

البَسْر: ٹھنڈا پانی۔ کہا جاتا ہے "وجهٌ بَسْرٌ" تیوری چڑھا ہوا چہرہ۔

البُسْر: تازہ چیز۔ گدر کھجور۔ واحد بُسْرَة ج بُسار.

البُسْرة: طلوع کے وقت کا آفتاب۔

الباسُور ج بَواسِیر: بواسیر کی بیماری۔

المَبسُور: بواسیر کی بیماری والا۔

المُبسِرات: ہوائیں جن کا چلنا بارش کی علامت ہو۔

بَسَط (ن) بَسْطًا. الثوبَ: پھیلانا الرجلَ: کسی کا دل بڑھانا الیدَ: ہاتھ کشادہ کرنا العذرَ: عذر ظاہر کرنا یا قبول کرنا القومَ: وسیع ہونا فلانًا علیه: فضیلت دینا المکانُ السیفَ: تلوار سونتنا۔

بَسُطَ (ک) بَسَاطةً: بسیط ہونا۔ پُر مذاق ہونا۔

بَسَّط. الثوبَ: پھیلانا۔

باسطَهُ: کسی سے کھل کر باتیں کرنا۔

تبسَّط وانبسط: پھیلنا۔ دراز ہونا۔ بے تکلف ہو جانا۔ سیر و تفریح کرنا۔

الباسِط فا. اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ہے۔

الباسطة: دور کی مسافت۔

یدٌ (بَسْط و بُسُط و بُسُطٌ): کھلا ہوا ہاتھ۔

البَسْطَة: وسعت۔ دسترس۔ کمال۔

بسطة العیش: فراخی زندگانی۔

البِساط: بچھونا۔ فرش۔ ج بُسُط.

البساط: کشادہ زمین۔

البسیط۔ مفرد۔ کشادہ زمین۔ پر مذاق۔

بسیط الوجہ: کشادہ رو۔ ہنس مکھ۔

البسیط: خلاف مرکب، شعروں کا ایک وزن، جس کے الفاظ یہ ہیں۔ مستفعلن، فاعلن، مستفعلن، فعلن۔

بسیط الیدین: فیاض۔ سخی۔ ج بسطاء۔

البسیطۃ: زمین۔ زمین کا ہموار حصہ۔

اسطرما: گوشت ہانڈی۔

بسق (ن) بسقا۔ تھوکنا۔

بسق (ن) بسوقا۔ النخل: لمبے تنے اور لمبی ٹہنیوں والا ہونا۔ صفت (باسق) اصحابہ وعلی اصحابہ: فضیلت میں بڑھ جانا فی علمہ: ماہر ہونا۔

بسقہ: لمبا کرنا۔

تبسق: لمبا ہونا۔

الباسقۃ: مؤنث۔ سفید صاف رنگ کا بادل۔ مصیبت۔ ج بواسق و بواسق السحاب: ابتدائی بادل۔

البسکوتی: خشک روٹی یا خشک حلوی۔

البسیکولوجیا: علم نفس یا علم فلسفہ

بسل (ک) بسالا وبسالۃ: بہادر ہونا صفت (بسول وباسل) ج بسل و بسلاء و بسل

بسل (ن) بسولا۔ الرجل: غصہ یا بہادری سے تیوری چڑھانا۔ صفت (بسل) و بسیل النبیذ: نبیذ کا تیز ہونا اللحم: گوشت کا بدبودار ہونا۔

بسلہ (ن) بسلا۔ ملامت کرنا۔ حلال کرنا۔ جائز کرنا عن حاجتہ: منع کرنا۔ روکنا۔

ابسلہ: ہلاکت کے لیے چھوڑ دینا۔ رہن رکھنا اللہ الشئ: حرام کرنا ولکذا: پیش کرنا ابسل نفسہ للموت: مرنے کے لیے تیار ہو جانا۔

بسلہ: ناپسندیدہ بنا دینا (بسل وابتسل) نفسہ للموت: اپنے آپ کو موت کے لیے پیش کر دینا۔

باسلہ: لڑائی میں حملہ کرنا۔

تبسل: غصہ یا بہادری سے تیوری چڑھانا۔

استبسل: مرنے یا مارنے کے لیے جنگ میں کود پڑنا۔

البسل: سختی۔ حلال۔ حرام (واحد جمع مذکر و مؤنث مساوی ہیں) کہا جاتا ہے۔ "ھذا بسل علیک" یہ تمہارے اوپر حرام ہے۔ اور کہا جاتا ہے "بسلا لہ" اس کے لیے خرابی ہو۔

الباسل: شیر۔ ج بواسل۔ اور کہا جاتا ہے "یوم باسل" سخت دن۔ "وغضب باسل" تیز غصہ۔

البسالۃ: دلیری۔ بہادری۔ کراہت۔

البسلی: ایک قسم کی نباتات۔

البسیل: حرام۔ مکروہ چہرہ والا۔ برتن میں شراب کا بقیہ۔

بسم (ض) بسما وتبسم وابتسم: مسکرانا۔ صفت (باسم ومبتسم)

المبسم: دانت۔ ج مباسم۔

البسام والمبسام: بہت مسکرانے والا۔

بسمل: بسم اللہ کہنا۔

بسملۃ: عیسائیوں کے نزدیک اقانیم باپ، بیٹا اور روح مقدس کے نام سے ابتداء کرنا۔ اور مسلمانوں کے نزدیک بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھنا۔

ابسن: خوش رنگ وخوش وضع ہونا۔

بش (س) بشا وبشاشۃ: ہنس مکھ ہونا۔ کشادہ رو ہونا للشئ: کسی چیز کو دیکھ کر بشاشت ظاہر کرنا بالصدیق: دوست کو دیکھ کر خوش ہونا۔ صفت (بش وباش و بشوش وبشاش)

ابشت: الارض: نباتات کا آپس میں گتھ جانا۔

بشبش۔ الرجل: بشاشت ظاہر کرنا۔

تبشبش۔ بہ: کسی سے کشادہ روئی سے پیش آنا۔

البشتختۃ: چھوٹا صندوق۔

بشر (ن) بشرا الجلد: چمڑا چھیل دینا الشارب: مونچھ مونڈ کر کھال ظاہر کر دینا الجراد الارض: ٹڈی کا سب کچھ کھا جانا۔

بشر (ض) وبشر (س) وابشر و استبشر بہ: خوش ہونا۔ ابشرت الارض: اکھوا نکالنا۔ کہا جاتا ہے۔ "بشرنی بوجہ حسن" وہ مجھ سے کشادہ روئی سے ملا۔

بشرہ: خوش کرنا۔ خوشخبری دینا۔

ابشر: فلانا: خوشخبری دینا۔ خوش ہونا۔ قرآن میں ہے ﴿وابشروا بالجنۃ التی کنتم توعدون﴾ الامر وجہہ: حسین پر رونق بنا دینا الشئ: چھیلنا۔

باشر۔ الامر: کسی کام کو خود کرنا۔ باشرہ النعیم: نعمتوں میں پلنا المرأۃ: جماع کرنا۔

تباشروا۔ بالامر: ایک دوسرے کو خوش خبری دینا۔

البشر: چہرہ کی رونق۔ کشادہ روئی۔

البشیر: خوش خبری دینے والا۔ ج بشراء۔

البشارۃ: حسن وجمال۔

البشارۃ: کھال کا تراشہ۔ ہدیہ جو خوشخبری دینے والے کو دیا جائے۔

البشارۃ: خوشخبری۔ ج بشارات و بشائر۔ بشائر الوجہ: چہرہ کی خوبیاں۔ بشائر الصبح: آغاز صبح۔

البشار: کمینہ آدمی۔

البشر: انسان (مذکر، مؤنث، واحد، جمع) ابو البشر: حضرت آدم علیٰ نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام کی کنیت۔

ابن البشر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا لقب عیسائیوں کے نزدیک۔

البشرۃ: کھال کا اوپر کا حصہ، ساگ گھاس۔ ج بشر۔

التباشیر: خوش خبری۔ ہر چیز کی ابتداء۔

البشری: خوشخبری۔

المبشرات: بارش کی امید دلانے والی ہوائیں۔

بشع (س) بشعا و بشاعۃ۔ الشئ: بدمزہ ہونا المرء: زشت رو ہونا فلان

بالْاَمر: ضیق میں ہونا۔

تمشّع: بے مزہ ہونا، بد صورت ہونا۔ ناپسندیدگی ظاہر کرنا۔

اِسْتَبْشعهٗ: بے مزہ سمجھنا۔

بَشقَهٗ (ض) وبَشِقَهٗ (س) بَشْقًا بالْعَصاء: لاٹھی سے مارنا۔

الْباشق ایک شکاری پرندہ۔ ج بَواشِق

بَشَكَ (ن ض) بَشْكًا: جلدی کرنا۔ الخَبر: گھڑنا الثَّوْب: دور دور سینا فِی عَمَلهٖ: بُرے طریقہ سے کرنا۔

اِبْتَشَكَ: جھوٹ بولنا الکلام: گھڑ لینا۔

البشّاك: بڑا جھوٹا۔

بَشِم (س) بَشَمًا. مِنَ الطَّعامِ: بدہضمی ہونا

مِنَ الشَّیْ: اُکتاجانا۔ صفت (بَشِمٌ)

البَشام: ایک خوشبودار درخت کا نام جس کی لکڑی سے خلال بناتے ہیں۔ واحد اس کا بَشامَة ہے اور دوا فروش اس کے بیج کو حَبُّ الْبا ساد کہتے ہیں۔

بَصَّ (ض) بَصِيْصًا و بَصًّا. چمکنا۔ روشن ہونا الْماءُ: رسنا۔ کہا جاتا ہے "بَصَّ لِیْ بِیَسِیْر" اس نے مجھے تھوڑا دیا۔

بَصْبَصَ: الجروُ: پلے کا آنکھیں کھولنا الْاَرْض: اکھوا نکلنا الشَّجرةَ: کونپل نکلنا۔

البَصّاصة: آنکھ۔

البَصِيْص: چمک۔ کپکی۔ اور اسی سے ہے "اَفْلَتَ وله بَصِيْصٌ"

بَصْبَصَ بَصْبَصَةً. بمعنی بَصَّصَ.

(تَبَصْبَصَ) الْکَلْبُ: دُم ہلانا فُلانٌ: چاپلوسی کرنا۔

بَصُرَ (ک) بَصِرَ (س) بَصَرًا و بَصارَةً ہٗ وَ بِهٖ: جاننا۔ دیکھنا۔

بَصَرَ (ن) بَصْرًا الشَّیْ: کاٹنا۔

بَصَّرَهٗ. الْاَمْر: پہنچوانا۔ معلوم کرانا۔

وبَصَّرَ: بصرہ میں آنا الجروُ: پلے کا آنکھیں کھولنا۔

باصرَ. الشَّیْ: دور سے جھانک کر دیکھنا۔ دیکھنے میں مقابلہ کرنا۔

اَبْصَرَهٗ: دیکھنا۔ بینا بنانا الرَّجلُ: بصرہ میں آنا۔ اَبْصَرَ الطَّرِيْقُ: واضح و نمایاں ہونا۔

تَبَصَّرَ: الشَّیْ: غور سے دیکھنا فِی الشَّیْ: سوچنا، غور کرنا۔

تَباصَرُوا: کسی چیز کو پہلے دیکھ لینے میں مقابلہ کرنا۔

اِسْتَبْصَرَ الْاَمْرُ: ظاہر ہونا الْاَمْرَ: ظاہر کرنا۔ اچھی طرح دیکھنا فِيْهِ: سوچنا۔ غور کرنا۔

البَصَر: دیکھنے کی قوت۔ آنکھ۔ علم۔ ج اَبصار کہا جاتا ہے "اَتَيْتُهٗ بَيْنَ سَمْعِ الْاَرْضِ وبَصَرِها" میں اس کے پاس اس وقت پہنچا جبکہ کوئی نہیں تھا صرف زمین ہی دیکھنے والی سننے والی تھی۔

البَصْرة: ایک شہر کا نام جو باہم ملے جلے دریائے دجلہ و فرات کے مغربی کنارہ پر واقع ہے۔

البَصْرتان: بصرہ و کوفہ. والبَصْرة: سخت زمین۔ لیس دار مٹی جس میں کنکریاں بھی ہوں۔ ج بِصار.

البَصِيْر: دانا۔ بینا۔ ج بُصَراء.

البَصِيْرة: عقل۔ زیرکی۔ دانائی۔ عبرت۔ شاہد۔ حجت۔ کہا جاتا ہے "جَوارِحُه بَصِيْرَةٌ عَلَيْهِ" اس کے اعضاء اس کے اوپر گواہ ہیں۔ و فِراسَةٌ ذاتُ بَصِيْرَةٍ" سچی فراست۔

الباصِرة: آنکھ۔ ج بَواصِر. کہتے ہیں "خَيْرُ الْعَشاءِ بَواصِرُه" بہترین کھانا وہ ہے جو تاریکی سے پہلے کھالیا جائے۔

المَبْصِر وَالْمَبْصَرة: واضح روشن دلیل۔

المُبْصِر: نگہبان۔ کہا جاتا ہے "رَتَّبْتُ عَلٰی بُسْتانِی مُبْصِرًا" میں نے اپنے باغ کے لیے ایک نگہبان مقرر کیا۔

بَصَعَهٗ (ف) بَصْعًا جمع کرنا الماءُ: پانی بہنا یا رسنا۔

البِصْع: رات کا کچھ حصہ۔ بے وقوف۔ انگشت شہادت اور بیچ والی انگلی کے درمیان کا فاصلہ۔

البَصِيْع پسینہ جو جسم سے ٹپک رہا ہو۔ ج بُصْع.

الْاَبْصَع بے وقوف۔ اس کو تاکید کے موقعہ پر بھی استعمال کرتے ہیں کہتے ہیں "اَخَذْتُ حَقِّیْ اَجْمَعَ اَبْصَعَ" مؤنث (بَصْعاء) ج اَبْصَعُوْنَ و بُصَعُ اور اس کو اجمع پر مقدم نہیں کرتے۔

بَصَقَ (ن) بَصْقًا. تھوکنا الشاۃ: حاملہ بکری کو دوہنا۔

البُصاق: تھوک۔ اور جب تک منہ میں ہو اس کو ریق کہتے ہیں۔

باصِقة: آگ برسانے والے لڑائی کے ہتھیار۔

بَصَّلَهٗ و تَبَصَّلَهٗ. مِنْ ثِيابِه: ننگا کرنا۔

تَبَصَّلَ الْقِشْرُ: چھلکے کا موٹا ہونا۔

البَصَل: پیاز۔ واحد بَصَلَة. البَصَلَة: لوہے کا خود، اور اسی سے ہے "خَرَجُوْا كَاَنَّهُمْ الْاَصَلُ وعَلٰی رُؤُوْسِهِمُ الْبَصَل" وہ لوگ نکلے گویا کہ ڈسنے والے سانپ ہیں اور ان کے سروں پر خود ہیں۔ اس قول میں اصل: جمع اَصَلة کی ہے جو ایک قسم کا زہریلا سانپ ہے۔

بَصَلُ لَفارِ: جنگلی پیاز۔ عوام اس کو بُصَيْلَة کہتے ہیں۔

بَصَمَ (ن) بَصْمًا. القُماش: سامان پر علامت لگانا۔

البُصْم: خنصر اور بنصر کے درمیان کا فاصلہ۔

ثَوْبٌ ذُوْبُصْمٍ: موٹا غف کپڑا۔

رَجُلٌ ذُوْبُصْمٍ: موٹا مرد۔

البُصْمة: علامت۔

اَلْبَصْما جلوا کی ایک قسم

بَصا (ن) بَصْوًا. غَرِيْمَه: قرضدار سے سب کچھ لے لینا۔

البَصْوَة: چنگاری۔ انگارہ۔

بَضَّ (ض س) بَضاضَةً و بُضُوضَةً: موٹاپے کے ساتھ پتلے اور نرم چمڑے والا ہونا۔ صفت (بَضٌّ وباضٌّ وبَضِيْضٌ) مؤنث بَضَّةٌ وباضَّةٌ وبَضِيْضَةٌ.

بَضَّ (ض) بَضًّا وبُضُوضًا وبَضِيْضًا.

الْمَاءُ: تھوڑا تھوڑا بہنا الحَجَرُ: پانی رسنا بخیل کے لیے کہا جاتا ہے "فُلَانٌ مایَبِضُّ حَجَرُہٗ" یعنی فلاں کے خیر کو حاصل نہیں کیا جا سکتا العینُ: آنسو نکلنا کہا جاتا ہے "فُلَانٌ مَاتَبِضُّ عَیْنُہٗ" فلاں کی آنکھوں سے آنسو نہیں نکلتا۔ یعنی وہ مصیبتوں پر صبر کرنے والا ہے "اَوْتَارَ العُوْدِ" بجانے کے لیے چھیڑنا۔

لَہٗ: دینا۔

بَضَضًا وبُضَاضَۃً: تھوڑا دینا یا تھوڑا پانی دینا۔

اَبَضَّ۔ لَہٗ: تھوڑی سی چیز دینا۔

بَضَّضَ تَبْضِیْضًا: ناز و نعمت کی زندگی بسر کرنا۔

اِبتَضَّ۔ القَوْمَ: ساری قوم کو تباہ کر دینا۔

تَبَضَّضَ۔ فُلَانًا: سب کچھ لے لینا۔ حَقَّہٗ مِنْ فُلَانٍ: تھوڑا تھوڑا کر کے وصول کرنا۔

بِئْرٌ (بَضُوْضٌ) کم پانی والا کنواں۔ ج بِضَاضٌ۔

البَضَضُ والبُضَاضَۃُ: تھوڑا پانی۔

البَضُّ: موٹائی کے ساتھ نرم جسم اور پتلی کھال والا۔ مؤنث بَضَّۃ۔ البَضُّ والبَضَّۃُ: کھٹا دودھ۔

البَضِیْضَۃُ: جو کچھ کسی کے قبضہ میں ہو کہا جاتا ہے "اَخرَجْتُ لَہٗ بَضِیْضَتِیْ" میں نے اپنی تمام مملوکہ چیزیں اسے دیدیں۔

بَضَعَ (ف) بَضْعًا وبَضَعَ۔ الشَّیْءَ: کاٹنا۔ چیرنا۔ نشتر لگانا۔

بَضَعَ (ف) بُضُوْعًا۔ الکَلَامَ: سمجھنا الکَلَامُ: واضح ہونا مِنْ فُلَانٍ: اکتا جانا۔ تنگ دل ہونا۔

اَبْضَعَہٗ۔ الکَلَامَ: واضح طور سے بیان کرنا۔

اَبْضَعَ الشَّیْءَ: سرمایہ بنانا المرأۃَ: نکاح کرنا۔

الماءُ فُلَانًا: سیراب کرنا۔

تَبَضَّعَ واسْتَبْضَعَ: سرمایہ لینا الشَّیْءَ: سرمایہ بنانا۔ تَبَضَّعَ العَرَقُ: پسینہ کا تھوڑا تھوڑا بہنا۔ اِسْتَبْضَعَ الرَّجُلَ الشَّیْءَ: کسی کے لیے سرمایہ بنانا۔

اَلْبَاضِع: لوگوں کے سامان کو اٹھانے والا شمشیر برّاں۔

اَلْمِبْضَع: نشتر۔ ج مَبَاضِع۔

اَلَہٗ بَضعٌ مِنَ الرِّجَالِ: لاغر۔

البِضْعَۃ والبَضْعَۃ: گوشت کا ٹکڑا۔ ج بِضَع وبَضْع وبِضَاع وبَضَعَات۔

البِضع والبَضع: رات کا کچھ حصہ۔ تین سے نو تک کی تعداد۔ کہا جاتا ہے "بِضْعُ سِنِیْنَ وَبِضْعَ عَشَرَۃَ مِنَ النِّسَاءِ وَبِضْعٌ وَعِشْرُوْنَ اِمْرَأَۃً" اور مذکر کے لیے بِضْعَۃَ عشر مِنَ الرِّجَالِ و بِضْعَۃٌ وعِشْرُوْنَ اور بِضع کی تقدیم واجب ہے اس لیے عِشْرُوْنَ وبِضْعٌ کہنا جائز ہوں۔

البِضَاعَۃ: سرمایہ۔ پونجی۔ ج بَضَائِع۔

بَضَمَ (ن) بَضْمًا۔ الزَّرْعُ: موٹے دانہ والا ہونا۔

البُضْم: خوشہ۔ نفس۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ کَرِیْمُ البُضْمِ" وہ کریم النفس ہے۔

بَطَّ (ن) بَطًّا۔ الجُرْحَ: زخم کو چیرنا۔ شگاف کرنا۔

بَطِطَ: عاجز ہونا۔ تھکنا۔

البَطُّ: واحد (البَطَّۃ) بطخ (نر و مادہ دونوں کے لئے) ج بُطُوط و بِطَاط۔

البَطَّۃ: بطخ کے شکل کی شیشی۔

المِبَطُّ ج مَبَاطّ و (المِبَطَّۃ) نشتر۔ شگاف دینے کا اوزار۔

البَطَاطَا: آلو (جدید)

بَطْبَطَ۔ البَطُّ: آواز کرنا۔ پانی میں غوطہ لگانا الرَّجُلُ: کمزور رائے والا ہونا۔

بَطُؤَ (ک) بُطْأً وبِطَاءً وبُطُوْءًا واَبْطَأَ: دیر کرنا۔ صفت (بَطِیٌّ) مؤنث بَطِیْئَۃ ج بِطَاء

اَبْطَأَ وبَطَأَ۔ عَلَیْہِ وَبِالْاَمْرِ: دیر کرنا۔ مؤخر کرنا۔

بَاطَأَہٗ: ٹال مٹول کرنا۔

تَبَطَّأَ و تَبَاطَأَ۔ فِی سَیْرِہٖ: پیچھے رہنا۔

اِسْتَبْطَأَہٗ: دیر کرنے والا پانا۔ یا سمجھنا۔

اَلْمَبْطَأَۃ: باعث دیری۔

بَطَحَہٗ (ف) بَطْحًا: بچھانا۔ منہ کے بل گرانا۔

بَطَّحَ۔ البَیْتَ: سنگریزی بچھا کر ہموار کرنا۔

تَبَطَّحَ وانْبَطَحَ واسْتَبْطَحَ۔ الوَادِی: پھیلنا۔ کشادہ ہونا۔ اِنْبَطَحَ الرَّجُلُ: منہ کے بل گرنا۔

البَاطِح: فا۔ منہ کے بل گرنے والا۔

البَطْحَاء ج بِطَاح وبَطَائِح وبَطْحَاوَات و (الاَبْطَح ج اَبَاطِح۔ والبَطِیْحَۃ) ج بَطَائِح و (البَطْح:) کشادہ نالہ جس میں ریت اور چھوٹی کنکریاں ہوں۔

البَطْحَۃ: قد و قامت۔ مسافت۔

البُطْحَۃ: خصلت۔ عادت۔ کہا جاتا ہے "ھٰذِہٖ بُطْحَۃُ صِدْقٍ"

البُطَاح: ایک بیماری جو بخار سے پیدا ہوتی ہے اور برسام کے مشابہ ہوتی ہیاور اسی سے ہے (البُطَاحِیّ)

بَطَخَہٗ (ف) بَطْخًا: چاٹنا۔

اَبْطَخَ: بہت خربوزے والا ہونا۔ البِطِّیْخ: خربوزہ۔ خربوزہ کی بیل۔ واحد بِطِّیْخَۃ۔

اَلْبِطِّیْخ الاَصْفَر: زرداء/گرما۔ ایک لذیذ اور ٹھنڈا پھل۔

المَبْطَخَۃ: خربوزوں کی فالیز۔ ج مَبَاطِخ

بَطَرَہٗ (ن ض) بَطْرًا: چیرنا۔ شگاف دینا۔ صفت مفعولی (مَبْطُوْر وبَطِیْر)

بَطِرَ (س) بَطَرًا: زیادتی نعمت کی وجہ سے حیران ہونا۔ اترانا الحَقَّ: تکبر سے قبول نہ کرنا الشَّیْءَ: ناپسند کرنا حالانکہ وہ چیز ناپسندیدگی کے قابل نہ ہو النِّعْمَۃَ: جہالت یا تکبر سے حقیر سمجھنا اور ناشکری کرنا۔ صفت (بَطِر)

اَبْطَرَہٗ: دہشت میں ڈالنا۔ ناشکر گزار بنانا کہتے ہیں "اَبْطَرَہٗ ذَرْعَہ" اس پر اس کی طاقت سے زیادہ لاد دیا۔ ذَرْعَہ اَبْطَرَہٗ کی ضمیر مفعولی سے بدل اشتمال ہے۔

بِطْرًا: رائیگاں۔ کہا جاتا ہے "ذَھَبَ دَمُہٗ بِطْرًا" اس کا خون رائیگاں گیا۔

بَیْطَرَ. الدَّابَّةَ: جانور کا علاج کرنا۔ نعل بندی کرنا۔ صفت (مُبَیْطِر و بَطِیْر وبیطار) ج بَیَاطِرہ۔

البَیْطَرَةَ: سالوتری کا پیشہ۔

اَلْبَطَارِیَةُ: توپوں کا مجموعہ جو کہ دشمن پر گولہ باری کرنے کے لئے نصیب کیا جاتا ہے۔

البِطْرِیر: زباں دراز۔ بہت چیخنے والا۔ مؤنث بطریرة۔

البَطْرَشِیْل والبَطْرَشِیْن: ایک قسم کا لمبا کپڑا جس کو کاہن ڈیوٹی کے وقت استعمال کرتا ہے۔

البِطْرِیْق: رومیوں کا جرنیل۔ ج بَطَارِق وبطاریق و بطارِقَة۔

اَلْبِطْرِیْق: پرندوں کی ایک قسم جو کہ شمالی علاقوں میں رہائش پذیر ہیں جس کے پیٹھ کے پر سیاہ اور سینے کے پر سفید ہوتے ہیں۔

البُطَارِق: لمبا۔

البَطْرَك والبَطْرِیْرَك والبَطْرِیْك: پادریوں کا سردار۔ عیسائیوں کے کسی گروہ کا مذہبی سردار۔ ج بَطَارِکَة و بَطَارِیْك۔

بَطَشَ (ن ض) بَطْشًا. بِهٖ: سختی سے پکڑنا عَلَیْهِ: حملہ کرنا۔ ٹوٹ پڑنا۔ صفت (بَاطِش وبَطَّاش وبَطِش:) کہاجاتا ہے "فُلَانٌ یَبْطِشُ فِی الْعِلْمِ بِبَاعٍ بَسِیْطٍ" یعنی فلاں علم کو بہت جلدی حاصل کرلیتا ہے۔

بَاطَشَهٗ: ایک دوسرے کو سختی سے پکڑنا یا حملہ کرنا۔

اَلْاَبْطَع: وہ شخص جس کے نیچے کے سامنے والے دانت گر گئے ہوں۔

البِطَاقَة: خط، پرچہ، پرزہ۔ بطاقة الثَّوْب: کاغذ کی وہ چٹ جس میں کپڑے کی قیمت لکھی ہوئی ہوتی ہے۔ ج بَطَائق۔

بَطَل (ن) بُطْلًا وبُطُولًا و بُطْلَانًا: فاسد ہونا۔ بیکار ہونا۔ باطل ہونا۔ صفت (بَاطِل) (بَطَالَة) فِی کَلَامِهٖ: تمسخر کرنا۔ الفَاعِلُ مِنَ العَمَلِ: بیکار ہونا۔ صفت (بَطَّال)

بَطُلَ (ک) بَطَالَةً و بُطُولَةً: دلیر ہونا، بہادر ہونا۔ صفت (بَطَلٌ) ج اَبْطَال: مؤنث بَطَلَة. ج بَطَلات.

بَطَّلَهٗ: باطل کرنا۔ بیکار کرنا۔

اَبْطَلَ: لغو کام کرنا۔ صفت (مُبْطِل) الشَّیْءَ: ضائع کر دینا۔ باطل کرنا الرَّجُلُ: تمسخر کرنا۔

تَبَطَّلَ: بہادر بننا۔ بیکار رہنا۔ کہا جاتا ہے "تَبَطَّلُوْا بَیْنَهُمْ" انہوں نے اپنے درمیان لغو اور باطل اُمور کیئے۔

البِطَالَة: بیکاری۔ کام سے فراغت۔

البَطَالَة: بہادری۔

البَاطِل: فا. ناحق۔ ج اباطیل شیطان۔ جادوگر۔ ج بَطَلَة.

البُطْل: باطل. جھوٹ۔ اور کہا جاتا ہے "ذَهَبَ دَمُهٗ بُطْلًا" اس کا خون رائیگاں گیا۔

الاَبْطَالة والاُبْطُوْلَة: باطل۔

البُطْم والبُطُم: بن۔ بن کا پھل۔

بَطَنَ (ف) بُطُوْنًا و بَطْنًا: پوشیدہ ہونا صفت (باطِن)

بَطَنَ (ن) بَطْنًا. الوَادِیَ: داخل ہونا۔ وَلَهٗ: پیٹ پر مارنا۔ بَطَنَ الاَمْرَ: کسی معاملہ کی تہ کو پہنچنا۔ (بُطُونًا وبَطَانَة) بِفُلَانٍ وَمِنْهُ: کسی کے خواص میں سے ہونا۔

بَطِنَ (س) بَطَنًا وبَطُنَ (ک) بَطَانَة: بڑے پیٹ والا ہونا۔ صفت (بَطِنٌ وبَطِیْنٌ ومَبْطَانٌ).

بُطِنَ بَطْنًا: مبتلائے درد شکم ہونا۔ صفت مَبْطُوْن.

بَطَّنَ واَبْطَنَ. الثوبَ: استر لگانا۔ الدَّابَّةَ: تنگ کسنا۔ اَبْطَنَ الشَّیْءَ: پوشیدہ کرنا۔

بَاطَنَهٗ: سرگوشی کرنا۔ دوستی کرنا۔

تَبَاطَنَ: المَکَانُ: دور ہونا۔

تَبَطَّنَ واسْتَبْطَنَ. الشَّیْءَ: اندر داخل ہونا الاَمْرَ: معاملہ کی تہ معلوم کرنا۔

البَطْن: پیٹ۔ ہر چیز کا اندرونی حصہ۔ بَطْنُ الاَرْض: زمین کا پست حصہ۔ مِنَ القَوْمِ: گروہ جو قبیلہ سے کم اور عمارة سے زائد ہو۔ ج بُطُوْن واَبْطُن و بُطْنان کہاجاتا ہے "اَلْقَتِ الدُّجَاجَةُ ذَابَطْنِهَا" یعنی مرغی نے انڈے دیئے۔ "وَصَاحَتْ عَصَا فِیْر بَطْنِهٖ" یعنی وہ بھوکا ہوا۔

البَطَن: پیٹ کی بیماری۔

البَطِن: حریص جس کا نصب العین صرف پیٹ ہو۔

البِطْنَة: دُبر۔

البِطْنَة: زیادتی خوارک کی وجہ سے بہت زیادہ شکم پُری۔

البِطَان ج اَبْطِنَة و بُطُن: تنگ، جس کو جانور کے پیٹ کے نیچے سے باندھتے ہیں۔ کپڑے کا ایک ٹکڑا جس کو گھوڑے پر مکھیوں سے بچانے کے لیے ڈالتے ہیں۔ کہا جاتا ہے۔ "فُلَانٌ عَرِیْضُ البِطَان" فلاں غنی آسودہ حال ہے "والتَقَتْ حَلَقَتَا البِطَان" معاملہ سنگین ہو گیا اور مصیبت سخت ہو گئی۔

بِطَانَة. الثَّوْب: کپڑے کا استر۔ الرَّجُل: اہل وعیال خاص لوگ۔ بھید۔ ج بَطَائِن: راز دار۔ مِنَ القَدَم: تلوا۔ ج اَبطِنَة وبُطْنَان.

البَاطِنَة: بھید۔

البَطِیْن: دور۔ کہا جاتا ہے "شَأْوٌ بَطِیْنٌ" مسافت بعیدہ "کِیْسٌ بَطِیْنٌ" بھری ہوئی تھیلی۔ البَطِیْن: بڑے پیٹ والا۔

المُبَطَّن: پتلے پیٹ والا۔

المُبَطَّنَة: ایک قسم کی کشتی۔

البَاطِیَة: بڑا پیالہ۔ شراب کے لیے شیشہ کا برتن۔ ج بَوَاطِ.

بَظَّ (ن) بَظًّا. العُوْدَ: بجانے کے لیے چھیڑنا۔ درست کرنا۔

ابَظَّ: الرَّجُلُ: موٹا ہونا۔ صفت (بَظِیْظ)

البَظُّ. فَظٌّ کا تابع ہے۔ کہاجاتا ہے "ھُوَ فَظٌّ بَظٌّ" وہ سخت مزاج ہے۔

بَعَّ (ن ض) بَعًّا. المَاءَ: کثرت سے بہانا۔

البَعَاع: سامان۔ بادل کا پانی جو ابھی نہ برسا ہو۔ کہا جاتا ہے "اَلْقَی السَّحَابُ بَعَاعَهٗ"

بادل نے سارا پانی برسا دیا۔ "اَلْقٰی بَعَاعَه عَلَیْه" اس نے اپنا بوجھ اس پر ڈال دیا۔

البَعْبَعَة: جلدی جلدی بولے جانا۔

بَعَثَهٗ (ف) بَعْثًا و تَبْعَاثًا: تنہا بھیجنا بِه: دوسرے کے ساتھ بھیجنا ہٗ: برانگیختہ کرنا۔ جوش دلانا۔ کہا جاتا ہے "بَعَثَه مِنْ نَوْمِه" اس نے اس کو نیند سے بیدار کیا۔ "وَبَعَثَه عَلَی الشَّیْءِ" اس نے اس کو فلاں کام کرنے پر اُکسایا المَیِّتَ: دوبارہ زندہ کرنا۔ اور اسی سے "یَوْمُ الْبَعْثِ" ہے بمعنی روزِ قیامت۔

بَعِثَ (س) بَعَثًا: نیند سے بیدار ہونا۔

تَبَعَّثَ. الشَّیْءُ: کسی چیز کا تیزی سے ظاہر ہونا الشِعْرُ مِنْهُ: شعر کی آمد ہونا۔

تَبَاعَثُوا. عَلَی الشَّیْءِ: ایک دوسرے کو کرنے پر برانگیختہ کرنا۔

اِنْبَعَثَ: بھیجا جانا۔ کسی چیز کا تیزی سے ظاہر ہونا فِی السَّیْرِ: جلدی کرنا۔

اِبْتَعَثَهٗ: بھیجنا۔

البَعْث والبَعَث: فوج: ہر وہ جماعت جو کہیں بھیجی جائے۔ ج بُعُث و بُعُوث.

البَعْث والبَعِث: جس کو غم بیدار رکھے اور نیند سے اُٹھا اُٹھا دے۔

اَلْبَاعُوْثُ ج بَوَاعِیْث عیسائیوں کی عید فصح کے دوسرے دن نماز۔

البَاعُوث: عیسائیوں کی اصطلاح میں استسقاء کی نماز (کلمہ سریانیہ ہے)

البَاعِث والبَاعِثَة: سبب ج بَوَاعِث.

البَعِیْث والمَبْعُوْث: بھیجا ہوا۔ اُٹھایا ہوا۔

بَعْثَرَهٗ بَعْثَرَةً: بکھیرنا المَتَاعَ: اُلٹنا پلٹنا۔

تَبَعْثَرَ: اُلٹا پلٹا جانا۔ کہا جاتا ہے "تَبَعْثَرَتْ نَفْسِي" یعنی میرا نفس مضطرب ہو گیا اور متلی ہونے لگی۔

بَعَجَ (ف) بَعْجًا. البَطْنَ: پھاڑنا۔ صفت (بَاعِجٌ) صفت مفعولی (مَبْعُوْجٌ وَ بَعِیْجٌ:) بعیج مذکر و مؤنث دونوں کے لیے مستعمل ہے۔ ج بَعْجٰی الْاَرْضَ آبارًا: بہت کنوئیں کھودنا المَطَرُ الْاَرْضَ بَعَجَ فِیْهَا: شدتِ وقوع کی وجہ سے پتھروں کو ظاہر کر دینا بَطْنَه لَه: خیر خواہی میں مبالغہ کرنا۔

تَبَعَّجَ وانْبَعَجَ. السَّحَابُ: برس کر کھل جانا السَّیْلُ: سیلاب کا تیزی کے ساتھ بڑھنا عَلیٌّ بالکلام: بہت زیادہ باتیں کرنا۔

المَبْعَجَة: وادی کا کشادہ حصہ۔ ج بَوَاعِج.

بَعُدَ (ک) بُعْدًا وبَعِدَ (س) بَعَدًا: دور ہونا۔ ہلاک ہونا۔ مرنا۔ صفت (بَاعِد) ج بَعَد و (بَعِد) مفرد و جمع دونوں کے لیے و (بَعِید) ج بُعَدَاء و بُعُد و بُعْدان

اَبْعَدَ: دُور ہونا۔ (اَبْعَدَهٗ وبَعَّدَهٗ وَبَاعَدَهٗ:) دور کرنا۔

تَبَاعَدُوْا: ایک دوسرے سے دور ہونا۔

تَبَعَّدَ: دور ہونا۔

تَبَاعَدَ وابْتَعَدَ واسْتَبْعَدَ. عَنْهُ: دُور ہونا۔

اِسْتَبْعَدَ الشَّیْءَ: دُور پانا یا سمجھنا۔

البُعْد والبَعْد والبُعْدَة: دوری۔ رائے و دور اندیشی۔ بُعْدًا لَهٗ: بد دعا ہے۔ یعنی اللہ اس کو ہلاک کرے یا خیر سے محروم کرے۔

البُعَاد: بعید کی مانند صفت ہے۔ دور۔

بَعْدُ: ظرفِ زماں ہے بمعنی پیچھے۔ اور اس کے لیے اضافت لازم ہے اور اگر اضافت نہ ہو تو ارادہ اضافت کی صورت میں مبنی بر ضمہ ہوتا ہے اور اگر اضافت نیت میں بھی نہ ہو تو منصوب ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے۔ بَعْدُ و بَعْدًا وَ مِنْ بَعْدُ.

الْاَبْعَدُ: بہت دور۔ خیانت کرنے والا۔ ج اَبَاعِد.

بُعْد نُقْطَتَیْنِ عَلَی کُرَة: دونوں نقطوں کے پاس سے گزرنے بڑے دائرے کے دو قوسوں میں سے چھوٹا۔

رَجُلٌ (مِبْعَدٌ) بہت دور دور کا سفر کرنے والا۔

بَعِرَ (س) بَعَرًا. الجَمَلُ: نو ۹ (سالہ یا چہار) ۴ (سالہ اُونٹ ہونا۔

بَعَرَ (ف) بَعْرًا: مینگنی کرنا۔

بَعَّرَ المِعیٰ وَاَبْعَرَهٗ وتَبَعَّرَهٗ: ساری مینگنی نکال دینا۔

البَعْر والبَعَر. ج اَبْعَار: مینگنی۔ واحد (بَعْرَة) ج بَعَرَات.

البَعِیْر: نو (۹) سالہ یا چہار (۴) سالہ اُونٹ یا اُونٹنی ج بُعْرَان واَبْعِرَه و جج اَبَاعِر و اَبَاعِیر.

المَبْعَر والمِبْعَر: مینگنی نکلنے کا عضو۔ آنت کی چربی۔

بَعْزَقَهٗ بَعْزَقَةً: پراگندہ کرنا۔ بکھیرنا۔

بَعِضَ. الرَّجُلُ: مچھروں سے تکلیف اُٹھانا۔ صفت (مَبْعُوْض)

بَعَّضَهٗ: حصے بنانا۔ جزء جزء کرنا۔

تَبَعَّضَ: جزء جزء ہونا۔

اَبْعَضَ. المَكَانُ: مچھر والی ہونا، بہت مچھروں والی ہونا۔ صفت (بَعِض و مَبْعوض)

بَعْضُ. الشَّیْءُ: کسی چیز کا ایک جزء۔ اور کبھی ایک فرد کے لیے بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ جیسے "بَعْضُ اللیَالِی" یعنی راتوں میں سے ایک رات۔ ج اَبْعَاض.

البَعُوْض: مچھر۔ واحد (بَعُوْضَةٌ)

بَعَطَ (ف) بَعْطًا. فِی الجَهْلِ وَالشَّوْمِ: مبالغہ کرنا۔ زیادتی کرنا الحَیْوانَ: ذبح کرنا۔

اَبْعَطَ. فُلَانٌ: حد سے بڑھ جانا الرَّجُلُ: طاقت سے زیادہ کی تکلیف دینا فِی الجَهْلِ: زیادتی کرنا۔

بَعَقَ (ف ن) بُعَاقًا. المَطَرُ الْاَرْضَ: تریڑے سے پڑ کر دراڑ ڈال دینا۔

(بَعْقًا) الجَمَلَ: اُونٹ ذبح کرنا البِئْرَ: کنواں کھودنا۔

بَعَّقَ. الزِّقَّ: مشک پھاڑ دینا۔

تَبَعَّقَ وانْبَعَقَ وابْتَعَقَ. فِی الكَلَامِ: تیزی کے ساتھ بہت گفتگو کرنا السَّحَابُ: زور سے برسنا۔

البُعَاق: زور سے برسنے والا بادل۔ چیخ۔

مَبْعَق. المَفَازَة: بیابان میں کشادہ جگہ۔

بَعِكَ (س) بَعَكًا. الجِسْمُ: بدن کا خشک

اور کھر درا ہونا۔

بَعَلَ (ن) بَعَالَةً وبُعُولَةً. الرَّجُلُ لِلْمَرْأَةِ: شوہر ہونا۔ بَعَلَتِ الْمَرْأَةُ: شوہر والی ہونا۔

بَعِلَ (س) بَعَلًا. بِأَمْرِهِ: متحیر ہونا۔ صفت (بَعِل) مؤنث بَعِلَة.

تَبَعَّلَتِ. الْمَرْأَةُ: شوہر کی اطاعت کرنا۔

بَاعَلَ. القَوْمُ قوماً: آپس میں شادی بیاہ کرنا۔

اِسْتَبْعَلَ: المَكَانُ: بارانی ہونا۔ الرَّجُلُ لِلْمَرْأَةِ: شوہر ہونا۔

البَعْل. ج بُعُول وبِعَال و بُعُولة: شوہر۔ بیوی کو بَعْل اور بَعْلَة بھی کہتے ہیں۔ البَعْلُ: مالک۔ سردار۔ کہتے ہیں۔ "من بَعْلُ هٰذِهِ النَّاقَةِ" اس اونٹنی کا مالک کون ہے۔ اسی کے لحاظ سے کنعانی وغیرہ بت پرست اپنے معبودوں پر لفظ بعل کا استعمال کرتے تھے۔

البَعْلُ مِنَ الأَرْضِ: بارانی زمین۔

بَعْلَبَكُّ: ملک شام کے ایک شہر کا نام۔ نسبت کے لیے بَعْلَبَكِّيٌّ وبَعْلِيٌّ.

البَعِيم: ایک بت کا نام۔ لکڑی کی بنی ہوئی ورت۔ موم کی گڑیا۔ رَجُلٌ بَعِيمٌ: شعر نہ کہہ سکنے والا امرد۔

بَغَا يَبْغِي ويَبْغُو بَغْوًا وبَغِيَ يَبْغَى بَغْيًا: ناہ کرنا۔ خطا کرنا ہٗ بِالعَيْنِ: نظر بد لگانا عَلَيْهِمُ الشَّرَّ: کسی کے ساتھ برائی کرنا الشَّيْءَ: منگنی لینا۔

بَغَّ (ن) بغًّا. الدَّمُ: خون کا جوش میں آنا۔

بَغْبَغَ بَغْبَغَةً. البِسَاطَ: بچھونا روندنا۔

المُبَغْبِغ: گفتگو میں گڑبڑی کرنے والا۔ بہت بلد باز۔

بَغَتَ (ف) بَغْتًا و بَاغَتَةً اچانک آنا۔ کہا جاتا ہے "لَسْتُ آمَنُ مِنْ بَغَتَاتِ العَدُوِّ" یں دشمن کے اچانک آجانے سے مامون نہیں ہوں۔

بَغِثَ (س) بَغَثًا: سبزی مائل سفید ہونا۔ گرد آلود ہونا۔ صفت (اَبْغَث) مؤنث بغثاء

الأَبْغَثُ: ایک آبی پرندہ۔ ج بُغْث و اَبَاغِث. الأَبْغَث: شیر۔

البُغْثَة: سبزی مائل سفیدی۔

البَغْثَاء. مِنَ النَّاسِ: لوگوں کا مخلوط گروہ۔ کہا جاتا ہے۔ "دَخَلْنَا فِي الْبَغْثَاءِ" ہم لوگوں کی جماعت میں داخل ہوگئے۔

البُغَاث: بتثليث الباء: سبزی مائل سفید رنگ کا ایک پرندہ۔ جو گدھ سے چھوٹا اور اڑنے میں سست ہوتا ہے۔ ج بغثان، عرب کے قول "اِنَّ الْبُغَاثَ بِاَرْضِنَا يَسْتَنْسِرُ" کا مطلب یہ ہے کہ جو ہمارے پڑوس میں رہتا ہے وہ ہماری وجہ سے معزز بن جاتا ہے۔

البَغِيث: گیہوں۔

بَغْثَرَ. القَوْمُ: جوش میں آنا۔ آپس میں مخلوط ہونا۔ بَغْثَرَهٗ: جدا جدا کرنا۔ متفرق کرنا۔

بَغْثَرَتْ نفسه و تَبَغْثَرَتْ: جی متلانا۔

البَغْثَر: بیوقوف۔ بڑے ڈیل ڈول کا اونٹ۔

بَغْدَاد: عراق کے ایک شہر کا نام جس کو مدينة السَّلام اور زوراء اور دار السَّلام بھی کہتے تھے۔

تَبَغْدَدَ: بغداد کی جانب منسوب ہونا۔ بغداد والوں کی مشابہت اختیار کرنا۔

بَغِرَ (س) بَغْرًا و بَغَرًا: پانی پیتا اور سیراب نہ ہونا۔ صفت (بَغِير و بُغِير) ج بَغَارَىٰ و بُغَارَىٰ

بَغَرَتْ (ن) بُغُورًا. السَّمَاءُ: برسانا النَّجْمُ: ستارہ گرنا۔

بُغِرَتِ. الأَرْضُ: بارش ہونا۔

البَغَر: پیاس جس میں سیرابی نہ ہو۔ (والبَغْر) سخت بوچھار۔ کہا جاتا ہے۔ "تَفَرَّقُوْا شَغَرَ بَغَرَ" وہ لوگ ہر طرف متفرق ہوگئے۔

البَغْرة: پانی کی قوت۔

بَغَزَهٗ (ف) بَغْزًا: لاٹھی سے مارنا۔

البَغْز: سرعت حرکت۔ چستی۔

البَاغِز: چست۔ فسق وفجور میں منہمک۔

البَاغِزِيَّةُ: حریر کی مانند ایک قسم کا کپڑا۔

البُوْغَاز: آبنائے۔ ج بَوَاغِز.

بَغَشَت (ف) بَغْشًا. السَّمَاءُ: ہلکی بارش برسانا الصبیُّ اِلَى اُمِّهٖ: روانسا ہو کر متوجہ ہونا۔

بُغِشَتِ. الأَرْضُ: ہلکی بارش پڑنا۔

البَغْشَةُ: ہلکی بارش۔

بَغَضَ و بَغُضَ (ن ک) و بَغِضَ (س) بَغَاضَةً: دشمنی کرنا۔ نفرت کرنا (مااَبْغَضَنِي لَهٗ وَمَا اَبْغَضَهٗ اِلَيَّ) سیبویہ نے کہا کہ جب تم "ما اَبْغَضَنِيْ لَهٗ" کہو تو اس کا مطلب یہ ہے کہ میں اس کے نزدیک بہت زیادہ مبغوض ہوں اور جب مَا اَبْغَضَهٗ اِلَيَّ: کہو تو اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ میرے نزدیک بہت زیادہ مبغوض ہے۔

بَغَّضَهٗ. اِلَيْهِ: نفرت دلانا۔ دشمنی دلانا۔

اَبْغَضَهٗ: دشمنی کرنا۔ نفرت کرنا۔

تَبَغَّضَ. اِلَيْهِ: دشمنی کرنا۔

تَبَاغَضُوْا: ایک دوسرے سے دشمنی کرنا۔

البُغْض: نفرت۔ دشمنی۔

اَلْبِغْضَةُ والبَغْضَاءُ والبَغَاضَة: سخت دشمنی۔ البِغْضَة: دشمنی کرنے والے لوگ۔

البَغِيض: سخت دشمنی رکھنے والا۔

بَغَلَهُم (ف) بَغْلًا: باپ کی طرف سے کسی کی اولاد کو دوغلا قرار دینا۔

بَغَّلَ: بمعنی بَغَلَ فِي المَشْيِ: تھک جانا۔ عاجز ہونا۔

البَغْل: خچر۔ ج بِغَال وَاَبْغَال. مؤنث بَغْلَة ج بَغَلات وبِغَال.

البَغَّال: خچر والا۔ یا خچر ہانکنے والا۔

بَغَمَتْ (ف ن ض) بُغُومًا و بُغَامًا و تَبَغَّمَت. الظَّبْيَةُ: بہت نرم آواز نکالنا۔ صفت (بَاغِمَة وبَغُوم) بَغَم الرَّجُلُ صَاحِبَهٗ: مبہم گفتگو کرنا۔

بَاغَمَهٗ: نرم آواز سے گفتگو کرنا۔

البُغَام: ہرن کی آواز۔

البُغْمَة: عورتوں کا ہار (کلمہ ترکی ہے) ج بُغَم.

**بَغَا(ن) بَغْوًا. الشَّیْءَ**: غور سے دیکھنا **عَلَیْهِ**:تعدی کرنا۔زیادتی کرنا۔صفت (**بَغُوٌّ**)

**البَغْوَة**:کچا پھل **مِنَ النَّبَاتِ**:شگوفہ جو سفید نکلا ہو۔

**یَغُونِیَا** :ایک پھول دار پودے کا نام

**بَغٰی(ض) بُغَاءً و بَغْیًا وبُغًی و بُغْیَةً و بِغْیَةً. الشَّیْءَ**:طلب کرنا **الرَّجُلُ**:حق سے ہٹ جانا۔نافرمانی کرنا **عَلَیْهِ**:دراز دستی کرنا۔ظلم کرنا۔صفت (**باغٍ**)ج **بُغَاة وبغیان السَّمَاءُ**: سخت برسانا **الْاَمَةُ**: زنا کرنا **الْجُرْحُ**:سوجنا،خراب ہونا پیپ سے بھرنا۔

**اِبْتَغٰی وتَبَغّٰی. الشَّیْءَ**:طلب کرنا۔

**اَبْغَاهُ الشَّیْءَ**:طالب بنانا۔طلب کرنے میں مدد دینا۔کہا جاتا ہے "**اَبْغِنِیْ ضَالَّتِی**"میری گم شدہ چیز کی تلاش میں مدد کرو۔

**بَاغَتِ الْاَمَةُ بِغَاءً و مُبَاغَاةً**:زنا کرنا۔

**تَبَاغٰی: القومُ**:بعض کا بعض پر ظلم کرنا۔

**اِنْبَغٰی**: سہل ہونا۔ آسان ہونا۔ کہا جاتا ہے "**لَایَنْبَغِیْ لَكَ اَنْ تَفْعَلَ ذٰلِكَ**"تمہارے لیے مناسب نہیں کہ ایسا کرو۔(اس فعل کا ماضی مستعمل نہیں)

**اِسْتَبْغٰی :الشَّیْءَ**:طلب کرنا **الْقَوْمَ**:طلب کرنے میں مدد چاہنا۔

**اَلْبَغْیُ**: ظلم۔ جنایت۔ گناہ۔ بہت بارش۔ فساد۔ کہا جاتا ہے "**بَرِئَ جُرْحُه عَلٰی بَغْیٍ**"یعنی اس کا زخم مندمل تو ہوا لیکن اندر فاسد مادہ باقی رہ گیا ہے۔

**البُغْیَةُ والبِغْیَةُ والبِغِیَّةُ والبُغَاءُ**:مرغوب ومطلوب۔ **البُغْیَة**:حاجت۔

**البَغِیُّ**:بدکار وزناکار عورت۔ج **بَغَایَا. بَغَایَا الجَیْشِ**:فوج کے ہراول دستے۔

**المَبْغٰی والمَبْغَاة**:طلب کرنے کی نوعیت یا جگہ۔ کہا جاتا ہے "**بَغَیْتُ المَالَ مِنْ مَبْغَاتِه**"میں نے مال کو اس کے موقع سے تلاش کیا۔ جیسے کہتے ہیں "**اَتَیْتُ الْاَمْرَ مِنْ مَأْتَاتِه**"میں نے کام کو اس طرح انجام دیا جیسا دینا چاہیے۔

**بَقَّ(ن) بَقًّا. الماءَ مِنْ فِیهِ**:پانی کو منہ میں سے زور سے پھینکنا **لَنَا العَطَاءَ**:بخشش وسیع کرنا **مَالَهُ**:بکھیرنا۔ متفرق کرنا **الجِرَابَ**: پھاڑنا (**بَقًّا وبُقُوقًا**) **النَّبْتُ**:اُگنا **السَّمَاءُ**: لگا تار کثرت سے بارش ہونا **المَرْاَةُ**:بہت اولاد والی ہونا **البَیْتُ**:بہت کھٹمل والا ہونا۔ (**بَقَاقًا وبَقًّا واَبَقَّ**) **عَلَی القَوْمِ**:بہت بک بک کرنا۔

**بَقَّقَ. مَالَه**:متفرق کرنا۔ (**وَاَبَقَّ**)**البَیْتُ**: بہت کھٹمل ہونا۔ **واَبَقَّ ولدُ فُلَانٍ**:بہت ہونا۔ **اَبَقَّتِ المَرْاَةُ**:بہت اولاد والی ہونا **السَّمَاءُ**:لگا تار بہت بارش ہونا۔

**البَقُّ**:کھٹمل۔پسو۔

**البَقَاق**:گھر کا ردی سامان۔ **رَجُلٌ بَقَاقٌ وبَقَاقَةٌ**:بہت بولنے والا مرد۔

**بَقْبَقَ بَقْبَقَةً. الکُوزُ فِی المَاءِ**:بق بق کی آواز نکلنا **القِدْرُ**:اُبلنا **الرَّجُلُ**:بہت بک بک کرنا۔

**البَقْبَاق**: بہت بولنے والا۔ کہا جاتا ہے "**رَجُلٌ لَقْلَاقٌ بَقْبَاقٌ**"بہت بکواس کرنے والا۔

**البُقْجَة**:کپڑے وغیرہ کی گٹھری۔(جدید)

**البَقْدُونَس**:ایک قسم کی نباتات۔

**بَقَرَ(ف) بَقْرًا**:پھاڑنا۔کھولنا۔وسیع کرنا۔

**بَقِرَ(س) بَقَرًا**:نگاہ کا پتھرا جانا۔

**اَبْقَرَ. المَرْاَةَ عَنْ جَنِیْنِهَا**:پیٹ چیر کر بچہ نکالنا۔

**اِنْبَقَرَ**:پھٹنا۔کھل جانا۔وسیع ہونا۔

**تَبَقَّرَ. الرَّجُلُ**:علم یا مال میں زیادتی والا ہونا۔

**البَقَر**:گائے۔بیل(اسم جنس)،واحد (**بَقَرَةٌ**) ج **بَقَرَات و بَقَر و بُقُر وَاَبْقُر و اَبْقَار واَبَاقِر واَبَاقِیر. بَقَرُ الوَحْشِ اَوِ البَقَرُ الوَحْشِیُّ**:نیل گائے۔ **جُوْعُ البَقَرِ**:سخت بھوک۔ **عُیُونُ البقر**:ایک قسم کا انگور۔ **بَقَرُ المَاءِ**:گائے کے مشابہ ایک قسم کی مچھلی۔

**البُقَرُ والبُقَارَی**:جھوٹ۔مصیبت۔کہا جاتا ہے "**جَاءَ فُلَانٌ بِالصُّقَرِ وَالبُقَرِ اَوِ الصُّقَارَی وَالبُقَارَی**"فلاں شخص جھوٹ اور مصیبت لایا۔یعنی مصیبت کا سبب بنا۔

**البُقَیْرَی**:بچوں کا ایک کھیل۔

**البَقَّار**:گائے والا۔گائے کا چرواہا۔

**البَاقِر والبَاقُور والبَیْقُور**:گایوں کا ریوڑ۔ یہ اسماء جمع ہیں۔

**فِتْنَةٌ (بَاقِرَةٌ)**:محبت کو ختم کر دینے والا بڑا فتنہ۔

**البَقِیْرَة والبَقِیْر**:بغیر آستینوں والی عورتوں کی قمیص۔ **نَاقَةٌ بَقِیْرَةٌ**:اونٹنی جس کا پیٹ چاک کر کے بچہ نکالا گیا ہو۔

**البَقْس**:ایک درخت کا نام جس کی لکڑی سخت ہوتی ہے اور اس سے چمچے بنائے جاتے ہیں۔واحد(بقسہ)

**البَقْسِمَاط**:کیک کی ایک قسم(فارسی لفظ)

**بَقَطَ(ن) بَقْطًا. مَتَاعَهُ**:سفر کے لیے جمع کرنا۔ متفرق کرنا **فُلَانًا بُسْتَانَه**: تہائی یا چوتھائی پیداوار کی شرط پر دینا۔

**بَقَّطَ. فِی الجَبَلِ**:چڑھنا۔ **الشَّیْءَ**:متفرق کرنا۔

**تَبَقَّطَ: الشَّیْءَ**: تھوڑا تھوڑا لینا **الخَبَرَ**: تھوڑا تھوڑا حاصل کرنا۔

**البَقَط**: توڑنے کے وقت کی گری ہوئی کھجوریں۔ متفرق جماعت۔

**البُقْطَة**:زمین کا ایک حصہ۔

**بَقِعَ(س) بَقَعًا. الطَّیْرُ**:مختلف رنگ والا ہونا۔صفت (**اَبْقَع**)مؤنث بقعاء،ج **بُقْع فُلَانٌ بِالشَّیْءِ**:اکتفا کرنا **الاَرْضُ مِنْهُ**:خالی ہونا۔

**بَقَعَ(ف) بَقْعًا وبَقَعَ**:جانا۔تم کہتے ہو "**ما اَدْرِی اَیْنَ بَقَعَ**"میں نہیں جانتا وہ کہاں گیا۔

**بَقَّعَ الثَّوْبَ**:رنگتے ہوئے سفید داغ چھوڑنا۔

**تَبَقَّعَ**: داغدار ہونا۔ **تَبَقَّعَتِ الثِّیَابُ**: کپڑوں پر پانی کے چھینٹے اس طرح ڈالے گئے کہ باقی رہے ہوئے بے رنگ خشک حصے بھی تر ہو گئے۔

**اِنْبَقَعَ**:تیز جانا۔

أُبْتقِع. لَوْنُه: خوف یا غم سے بدلے ہوئے رنگ والا ہونا (اُمْتقِع میم سے زیادہ افصح ہے)

البُقْعَة والبَقْعَة: زمین کا ٹکڑا۔ ج بِقَاع و بُقَع. کہاجاتا ہے "فُلَانٌ حَسَنُ البُقْعَةِ عِنْدَ الْاَمِیْرِ." فلاں امیر کے پاس اچھے رتبہ والا ہے۔ وَالبقعَةُ: پانی جمع ہونے کی جگہ۔

البَقِیْع: وہ جگہ جہاں مختلف قسم کے درختوں کی جڑیں ہوں۔ اِبْنُ بَقِیْع: کتا۔

البَاقِعَة: الباقع کا مؤنث۔ ہوشیار وزیرک مرد جس کو فریب نہ دیا جاسکے۔ ج بَوَاقِع کہاجاتا ہے "مَا فُلَانٌ اِلَّا بَاقِعَةٌ مِنَ البَوَاقِعِ" یعنی فلاں بڑا چالاک ہے۔

الْاَبْقَعُ: سیاہ سفید داغوں والا۔ مؤنث بقعاء۔ ج بُقع: کوا جس میں سیاہی سفیدی ہو۔ ج بُقْعَان. سَنَةٌ بَقْعَاء: سال جس میں سرسبزی وخشک سالی دونوں ہوں۔

الْاُبَیْقِع: کم بارش والا سال۔

بَقَلَ (ن) بَقْلًا وبُقُولًا واَبْقَلَ: ظاہر ہونا نَابُ الْبَعِیْرِ: نکلنا المَکَانُ: سبزی اُگنا۔ صفت (بَاقِل و بَقِل وبَقِیل). وَجْهُ الغُلَامِ: سبزہ آغاز ہونا۔ بَقَلَ لِبَعِیْرِہٖ بَقْلًا: ساگ پات جمع کرنا۔ واَبْقَلَ القَوْمُ: سبزی پانا، قوم کے مویشی کا سبزی کو چرنا۔

بَقَّلَ: وجهُ الغُلام: سبزہ آغاز ہونا۔

تَبَقَّلَ وابتَقَلَ: سبزے کی تلاش میں جانا المَاشِیَةُ: سبزہ چرنا۔

البَقْلُ: سبزی۔ ترکاری۔ ج بُقُول و اَبْقَال

البَقْلَة: البَقْل کا واحد (بَقْلَةُ الحُمَقَاء وَ بَقْلَةُ الزُّهَرَاء وَ بَقْلَةُ اللَّیِّنَةِ) خرفہ کا ساگ۔

البَقْلَةُ البَارِدَة: عشق پیچہ۔

بَقْلَةُ الْاَنْصَار: کرم کلا۔

البَاقِلَاء والبَاقِلِیّ والبَاقِلِیٰ: لوبیا۔

اَرْضٌ (بَقِلَة و بَقِیْلَة و بَقَّالَة وَ مَبْقَلَة) سبزی والی زمین۔

البَقَّال: سبزی فروش۔

المَبْقَلَة: سبزی کی جگہ۔

البُوْقَال والبَاقُوْل: بویام۔ مٹی کی دوات۔ ج بَوَاقِیل.

اَلْبَقْلَاوِیْ: حلوی کی ایک قسم

بَقَم. الثَّوْبَ: کپڑے کو بقم سے رنگنا۔

البَقَّم: ایک قسم کی لکڑی جو کپڑے رنگنے میں کام آتی ہے۔

البُقَّم: دھتورا۔

البُقَامَة: مِنَ الصُّوْف: اُون جو دھننے میں گرجائے اور کاتنے کے قابل نہ ہو۔ کمزور بے عقل مرد۔

بَقَا (ن) بَقَاوَةً و بَقْیًا (ض) بَقْیًا. فُلَانًا بِعَیْنِهٖ: دیکھنا۔ نظر ڈالنا ہٗ: انتظار کرنا۔

بَقِیَ (س) بَقَاءً و بَقْیًا (ض) بَقْیًا: ہمیشہ رہنا۔ ثابت رہنا۔

اَبْقَیٰ. عَلَیْهِ: رحم کرنا۔ مہربانی کرنا۔

(وبَقَّیٰ وتَبَقَّیٰ واسْتَبْقَیٰ) ہٗ: ثابت کرنا۔ باقی رکھنا۔ اِسْتَبْقَیٰ مِنْهُ: کچھ باقی رکھنا۔

تَبَقَّیٰ: باقی رہنا۔

البَاقِی: فا. اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ہے۔

البَاقِیَة: الباقی کا مؤنث۔ ج الباقیات والبَوَاقِی.

البَقْوَی والبُقْوَیٰ والبُقْیَا والبَقِیَّة: باقی ماندہ۔ ج بَقَایَا: کہا جاتا ہے "فُلَانٌ بَقِیَّةُ قَوْمِهٖ" فلاں اپنی قوم کے بہتر لوگوں میں سے ہے۔

المَبْقَیٰ: بقا. زندگانی۔ ج المبَاقِی.

بَکَّہٗ (ن) بَکًّا: مزاحمت کرنا۔ الشَّیْءَ: پھاڑنا۔ فسخ کرنا الدَّابَّةَ: چلا کر تھکانا۔

بَكَّ الرَّجُلُ: محتاج ہونا۔

تَبَاكَّ. القَوْمُ: ہجوم کرنا الشَّیْءُ: توبرتو ہونا۔

البَاكُّ: فا. بیوقوف۔

بَكَّةُ: مکہ مکرمہ۔

بَکْبَكَ و تَبَکْبَكَ. اَلْقَوْمُ عَلَیْهِ: ہجوم کرنا جَمْعٌ (بَكْبَاكٌ:) بہت بڑی جماعت۔ رَجُلٌ بَكْبَاكٌ: سخت مزاج مرد۔

بَکَأَتْ (ف) وبَکُؤَتْ (ک) بُکُوأً و بَکَاءَةً و بَکْأً و بُکَاءً. النَّاقَةُ: کم دودھ والی ہونا البِئْرُ: کم پانی والا ہونا العَیْنُ: کم آنسو والی ہونا۔ صفت (بَکِیءٌ وَ بَکِیئَةٌ وَبَکِیٌّ وبَکِیَّةٌ) ج بِکَاء و بَکَایَا. اَیْدٍ بِکَاءٌ: کم دادودہش والے ہاتھ۔+

بَکِیَ (س) بَکًا: اپنی حاجت سے محروم رہنا۔ اَبْکَأَ. الدَّرَّ: کم پانا۔

بَکَتَه (ن) بَکْتًا: تلوار یا لاٹھی سے مارنا۔ حجت میں غالب ہونا۔ کہاجاتا ہے "بَکَتَه حَتَّیٰ اَسْکَتَه" وہ اس پر حجت میں غالب رہا یہاں تک کہ اس کو خاموش کردیا۔

بَکَّتَه: بمعنی بَکَتَه: زجر کرنا۔ سرزنش کرنا۔ جھڑکنا۔ اور اسی سے ہے تَبْکِیْتُ الضَّمِیْرِ.

بَکْتِیْرِیَا: انتہائی باریک ثومة (جراثیم) اس کو دوربین کے ساتھ دیکھا جاسکتا ہے۔

اَلْبَکْتَرِیُولُوجِیَا: جراثیم کا علم اس علم کا طب میں بیماریوں کی تحقیق میں بڑا فائدہ ہے۔

بَکِرَ (س) بَکَرًا. اِلَی الشَّیْءِ: جلدی کرنا۔

بَکَرَ (ن) بُکُوْرًا. آگے بڑھنا عَلَیْهِ وَاِلَیْهِ: صبح کے وقت آنا فِی الشَّیْءِ: صبح سویرے کرنا۔

اَبْکَرَ وبَکَّرَ: آگے بڑھنا۔ جلدی کرنا فُلَانًا: صبح کے وقت آنا۔ بَکَّرَہٗ ــ عَلَیْهِمْ: کسی کو صبح سویرے بھیجنا۔ بَکَّرَ المُصَلِّیْ: اوّل وقت میں نماز کے لیے آنا۔

بَاکَرَہٗ:ــ صبح کے وقت آنا۔

تَبَکَّرَ: آگے بڑھنا۔

اِبْتَکَرَ: کسی چیز کے ابتدائی حصہ پر قابض ہونا فُلَانًا: صبح کے وقت آنا۔

البَاکِر: فا: اَتَاهُ بَ اکِرًا: وہ اس کے پاس صبح کے وقت آیا۔

البِکْرُ: والدین کا پہلا بچہ۔ (مذکر و مؤنث دونوں کیلئے ہے) جوان گائے: کنواری۔ ہر چیز کا اول۔ ج اَبْکَار. البِکْر: ہر فعل کہ اس جیسا اس سے پہلے نہ ہوا ہو۔ الضَّرْبَةُ البِکْر: تلوار کا وار جو قاتل ہو۔ کَرْمٌ بِکْرٌ: پہلا دانہ

انگور کا۔ نارٌ بِکْرٌ: آگ جس میں سے ابھی کچھ لیا نہ گیا ہو۔ خلٌّ بِکْرٌ: تیز سرکہ۔
الدُّرَّةُ الْبِكْرُ: دُرِ ناسفتہ۔
البَكْرُ. جوان اونٹ۔ ج اَبْكُرٌ و بُكْرَان وبِكَارٌ و بِكَارَةٌ. مؤنث بَكْرَةٌ ج بِكَار.
البُكْرَةُ. صبح۔ تم کہتے ہو "اَتَيْتُه بُكْرَةً" میں اس کے پاس صبح کے وقت آیا۔
البَكْرَةُ والبَكَرَةُ: وزنی سامان اُتارنے چڑھانے کی چرخی۔ ج بَكْرٌ و بَكَرَات. کہا جاتا ہے "وَالبَكَرَاتُ شَرُّهُنَّ الصَّائِمَةُ" چرخیوں میں سے بُری وہ ہے جو گھومے نہیں۔
البَكْرَةُ: جماعت۔ اور اسی سے ہے "جَاءُوْا عَلٰى بَكْرَةِ اَبِيْهِمْ" وہ سب کے سب آئے کوئی بھی باقی نہیں رہا۔
البَكَارَةُ: دوشیزگی۔ کنوارا پن۔
البِكْرِيَّةُ والبُكُوْرِيَّةُ. البکر کا اسم۔
البَاكُوْرَةُ: پہلا میوہ۔ ہر چیز کا پہلا۔ ج بَوَاكِيْر و بَاكُوْرَات.
البَكِيْر والبَاكُوْر والبَكُوْر. ہر چیز میں سے پہلے تیار ہونے والا۔ موسم بہار کی ابتدا کی بارش۔
البَكِيْرَةُ: پھل یا درخت خرما جو پہلے تیار ہو جائے۔ ج بَكَائِر.
اَلْمُبْكِرُ: فا. موسم بہار کی پہلی بارش۔
المِبْكَار. پھل یا درخت خرما جو پہلے تیار ہو جائے۔ اَرْضٌ مِبْكَارٌ: جلدی اگانے والی زمین۔ ج مَبَاكِيْر.
بَكَسَهُ (ن) بَكْسًا. مغلوب کرنا۔
بَكَعَهُ (ف) بَكْعًا. بدن کے مختلف حصوں پر سخت مارنا۔ حجت سے مغلوب کرنا۔ بدسلوکی سے پیش آنا۔ کہا جاتا ہے "مَا اَدْرِيْ اَيْنَ بُكِعَ" میں نہیں جانتا کہ وہ کہاں گیا۔ و بَكَعَ الشَّيْءَ: بخش دینا۔
بَكَّعَهُ. ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ حجت سے مغلوب کرنا۔ رَجُلٌ (اَبْكَعُ) ہاتھ کٹا مرد۔
بَكَلَ (ن) بَكْلًا و بَكَّلَ. الشَّيْءَ: ملانا الرَّجُلُ: آٹا، ستو، گھی ملا کر کھانا تیار کرنا۔

تَبَكَّلَ. فِي الْكَلَامِ: گڑبڑ گفتگو کرنا ہ و عَلَيْهِ: گالی گلوچ مار پیٹ سے غالب آنا۔ الشَّيْءَ: غنیمت سمجھ کر لینا الرَّجُلُ: خوش عیشی کی زندگی بسر کرنا فِيْ مَشْيَتِهِ: ناز سے چلنا۔
اِبْتَكَلَ. الشَّيْءَ: غنیمت سمجھ کر لینا۔
اَلْبِكْلَةُ: حال۔ ہیئت۔ شکل و صورت۔ طبیعت۔ ج بِكَل.
البَكَالَةُ والبَكِيْلَةُ. ایک قسم کا کھانا جو آٹا، ستو، گھی یا روغن زیتون ملا کر تیار کیا جاتا ہے۔
البَكِيْلَةُ: غنیمت۔
بَكَالُوْرِيَا: ثانوی کی آخری کلاس کی سند (یونانی)
اَلْكَلِيْك: حکومت کے لئے خاص سامان اور زمین۔ (یونانی)
بَكِمَ (س) بَكَمًا و بَكَامَةً: گونگا ہونا۔ صفت (اَبْكَم) ج بُكْم و (بَكِيْم) ج بُكْمَان.
بَكُمَ (ک) بَكَامَةً: جان بوجھ کر خاموش ہونا۔
تَبَكَّمَ. الْكَلَامُ عَلَيْهِ: گفتگو کا بند ہو جانا۔
بَكٰى (ض) بُكَاءً و بُكًى. رونا۔ صفت (بَاكٍ) ج بُكَاة. مؤنث بَاكِيَة ج بَاكِيَات و بَوَاكٍ.
بَكٰى و بَكّٰى. المَيِّتَ: میت پر رونا۔
بَكّٰى واَبْكٰى واسْتَبْكٰى. الرَّجُلَ رلانا۔
تَبَاكٰى: رونے کی صورت بنانا۔ بتکلف رونا۔
البَكَّاءُ والبَكِيُّ: بہت رونے والا۔
التَّبْكَاءُ والتِّبْكَاء: گریہ یا کثرت گریہ۔
المَبْكٰى: رونے کی جگہ ج مَبَاكٍ.
بَلْ. حرف عطف ہے۔ سابق سے اضراب کیلئے آتا ہے جیسے "مَا ذَهَبَ زَيْدٌ بَلْ عَمْرٌو" میں حکم عمر کے لیے ہے اور زید مسکوت عنہ کے حکم میں ہے۔
بَلَّهُ (ن) بَلًّا و بِلَّةً و بَلَلًا. بِالْمَاءِ: تر کرنا۔ بَلَّ يَدَهُ: دینا۔
بَلَّ (س) بَلَلًا و بَلَالًا. بِكَذَا: فتح مند ہونا۔ کامیاب ہونا۔ پالینا، جیسے "اِذَا بَلَّتْ بِقَائِمِهِ يَدِيْ" یعنی جبکہ اس کے قبضہ پر میرا ہاتھ پہنچے۔
بَلَّ (ض) بَلَلًا و بَلًّا و بُلُوْلًا. مِنْ مَرَضِهِ: صحت یاب ہونا۔ چنگا ہونا (بَلًّا فِي الْاَرْضِ) جانا (بُلُوْلًا) الرِّيْحُ: سرد ہوا کا چلنا۔
اَبَلَّ. الشَّجَرُ: پھلدار ہونا الْعُوْدُ: لکڑی میں تری کا ہونا۔ مِنْ مَرَضِهِ: صحت یاب ہونا۔ اَبَلَّهُ فِي الْاَرْضِ: لے جانا۔
بَلَّلَ. الثَّوْبَ: تر کرنا۔
تَبَلَّلَ وَابْتَلَّ. تر ہونا واِسْتَبَلَّ مِنْ مَرَضِهِ: صحت یاب ہونا۔
البِلُّ: صحت و شفا۔ مباح۔ اور اسی سے عباسؓ کا قول ہے "لَا اُحِلُّهَا لِمُغْتَسِلٍ وَهِيَ لِشَارِبٍ حِلٌّ وَبِلٌّ" میں اس کو نہانے والے کے لیے حلال قرار نہیں دیتا اور وہ پینے والے کیلئے حلال و مباح ہے۔ چالاک۔ کہا جاتا ہے "هُوَ بِلُّ اَبْلَالٍ" وہ بڑا چالاک ہے۔
البِلَّةُ: جوانی کی تروتازگی۔
البَلَّةُ: تری۔ رزق۔ خیر۔
البَلَال وَالبِلَال وَالبُلَال: تری، پانی، دودھ یا پانی کا اتنا حصہ جو حلق کو تر کردے۔
البُلَالَةُ: اتنی مقدار جس سے کوئی چیز تر کی جا سکے۔ تھوڑی سی چیز۔ تری۔
البَلَل: بیج۔
البَلِيْلُ والبَلِيْلَةُ. نمی کے ساتھ ٹھنڈی ہوا۔
البَلِيْلَةُ: صحت۔
ذُوْبِلِّيٰ وبِلِّيًّا و بِلِّيَّان: دُور کی غیر معلوم جگہ۔ کہا جاتا ہے "هُوَ بِذِيْ بِلِّيٍّ" وہ دُور کی غیر معلوم جگہ میں ہے۔
الْاَبَلُّ: بدکار۔ بڑا جھگڑالو۔ سخت بخیل۔ مونث بَلَّاء. ج بُلٌّ. اور کہا جاتا ہے "لَا شَيْءَ اَبَلُّ لِلْجِسْمِ مِنْكَذَا" جسم کے لیے اس سے زیادہ کوئی چیز موافق نہیں۔ صَفَاةٌ بَلَّاءُ: چکنا پتھر۔
البَلَّان: حمام میں نہلانے والا۔ مؤنث بَلَّانَة. والبَلَّان ج بَلَّانَات: حمام۔

**البلة:** بیت و حال۔ کہا جاتا ہے "**طویت السقاء علی بللته و بللته**" مشک کو باوجود اس کی تری کے میں نے لپیٹ لیا۔ **وطویت فلانا علی بللته و بللته و بلته و بلته و بلالته:** باوجود عیب کے میں نے فلاں کو برداشت کیا۔

**المبل:** بروزن مفعل: مستقل۔ کہا جاتا ہے "**خصم مبل**" یعنی مستقل جھگڑالو۔

**البلان:** وہ کانٹے دار پودا جو زمین میں پھیل کر ناقابل کاشت بنا دیتا ہے۔

**البالول:** تھوڑا پانی۔

**بلبل بلبلة و بلبالا. القوم:** بھڑکا دینا۔ جوش دلانا۔ غم میں مبتلا کر دینا **الالسنة:** مخلوط کرنا **الامتعة:** متفرق کرنا۔ بکھیرنا **الاراء:** خراب کرنا بگاڑنا۔

**تبلبل:** بھڑکنا۔ غم میں مبتلا ہونا۔

**البلبل.** بلبل ج بلابل. **بلبل الابریق:** لوٹے کی ٹونٹی۔ عوام کے نزدیک بلبل بچوں کا ایک کھیل بھی ہے جس کے لیے فصیح لفظ "**دوامة**" (لٹو) ہے۔

**بلت (ض) بلتا. الشیء:** کاٹنا۔

**بلت (ن) بلتا و بلت (س) بلتا وانبلت:** کٹنا۔

**ابلته یمینا:** قسم دلانا۔ **ابلت الرجل:** گفتگو سے رک جانا۔

**البلیت و البلیت:** مختصر کلام کرنے والا۔ فصیح۔ خوش بیان۔ عقلمند۔

**المبلت:** آراستہ کلام۔

**البلتع:** ماہر۔ ہر چیز کا جاننے والا۔

**البلتعی:** زبان آور۔ فصیح۔

**البلیث:** دو سالہ پرانا چارہ جو سیاہ ہو گیا ہو۔

**بلج (ن) بلوجا وابلج وتبلج وانبلج وابتلج. الصبح:** روشن ہونا۔

**بلج (س) بلجا. صدرہ:** مطمئن ہونا **الحق:** واضح ہونا۔ ظاہر ہونا۔ صفت (ابلج) مؤنث **بلجاء والابلج:** علیحدہ علیحدہ ابرووں والا۔

**تبلج. الیه:** ہنسنا۔ خوش ہونا۔

**ابلاج وابلاج ابلیجاجا:** ظاہر ہونا۔ واضح ہونا۔

**البلجة والبلجة:** سپیدۂ صبح (والبلج) ابرووں کے درمیان کشادگی۔

**بلحة بالحاء** فصح ہے۔

**البلج والبلیج:** کشادہ رو۔

**بلح (ف) بلحا. الثری:** خشک ہونا۔ **البئر:** پانی ختم ہونا۔ صفت (بلوح) **الرجل بالامر:** انکار کرنا **الغریم:** مفلس ہونا **الرجل بشهادته:** چھپانا۔ (**بلوحا و بلح و تبلح**) تھکنا۔ عاجز ہونا۔ کہا جاتا ہے "**بلح و بلح علی**" یعنی میں نے اس کے پاس کچھ نہیں پایا۔

**ابلح. النخل:** کچی کھجوروں والا ہونا۔

**بالح. القوم:** حق نہ ہوتے ہوئے جھگڑنا اور غالب ہو جانا۔

**تبالحا:** باہم انکار کرنا۔

**البالح:** زمین جس میں کچھ نہ اُگے۔ ج بوالح.

**البلح:** کچی کھجور۔ کھجور کی ابتدائی حالت کو طلع کہتے ہیں، پھر اس کے بعد خلال پھر بلح پھر بسر پھر رطب پھر تمر۔

**البلح:** ایک پرندہ جو گدھ سے بڑا ہوتا ہے ج بلحان.

**بلیحا:** پھولوں کی پیداوار اور عطر والا پودا جو کہ زیادہ تر مصر میں بویا جاتا ہے۔

**بلخ (س) بلخا و تبلخ:** تکبر کرنا۔ بیوقوف ہونا۔ صفت (ابلخ مؤنث بلخاء و بلخ و بلخ)

**البلخ و البلاخ:** ایک قسم کا درخت جس کو شاہ بلوط کہتے ہیں۔

**بلد (ن) بلودا. بالمکان:** اقامت کرنا۔ شہر بنانا۔ صفت (بالد) ج بلدة.

**بلد (س) بلدا:** کشادہ ابرو ہونا۔ صفت (ابلد)

**بلد (ک) بلادة:** سست و کند خاطر ہونا۔ صفت (بلید و ابلد)

**بلد:** کمزور رائے والا ہونا۔ کم ہمت ہونا۔ **الفرس:** آگے نہ بڑھنا **السحابة:** نہ برسنا۔ **الرجل:** بخل کرنا ۂ **فی اصطلاح البعض:** مسکونہ جگہ کی آب و ہوا کا عادی بنانا۔ اور اسی سے ہے "**حدیقة التبلید**" وہ باغ جس میں غیر جگہ کے حیوان یا نباتات کو آب و ہوا کا عادی بنایا جائے۔

**ابلد. القوم:** شہر میں ہمیشہ رہنا۔ **ابلده البلد:** شہر میں ہمیشہ رکھنا۔

**تبلد:** سست و کند خاطر ہونا۔ کند ذہنی ظاہر کرنا۔ افسوس کرنا **الرجل:** دونوں ہاتھوں سے تالی بجانا **الصبح:** روشن ہونا۔ **القوم:** غیر آباد شہر میں آباد ہونا۔

**المبلود:** متحیر۔

**البلدة والبلد.** ج **بلاد و بلدان:** ہر ایک جگہ آباد یا غیر آباد۔ **البلد** قبر۔ **والبلدة** سینہ۔ کہا جاتا ہے "**ھو واسع البلدة**" وہ کشادہ سینہ والا ہے۔ شہر۔ ہتھیلی۔ کہا جاتا ہے "**ضرب بلدته علی بلدته**" یعنی اپنی ہتھیلی کو اپنے سینہ پر مارا۔

**البلدان:** بصرہ و کوفہ۔

**البلور والبلور:** ایک قسم کا شیشہ۔ ایک قسم کا سفید و شفاف جوہر۔

**تبلر و تبلور:** بلور کے مشابہ ہونا۔

**الابلیز وطین الابلیز:** مصر کی وہ مٹی جو دریائے نیل زمین سے بہا لا کر چھوڑ جاتا ہے۔

**ابلس:** بے خیر ہونا۔ شکستہ دل ہونا۔ غمگین ہونا **من رحمة الله:** مایوس ہونا **فی امره:** متحیر ہونا۔ صفت (بلس و مبلس)

**فلان:** غم کی وجہ سے خاموش ہونا۔

**ابلسه:** متحیر کر دینا۔

**البلس:** بے خیر آدمی۔

**البلاس:** ٹاٹ۔ بالوں سے بنا ہوا فرش ج بلس

**البلاس:** ٹاٹ بیچنے والا۔

اَبْلِیس: شیطان کا علم جنس۔ ج اَبَالِیس و اَبَالِسَة۔
اَلْبلَاسْتِيك: لکڑی یا کاغذ یا لوہے پر اشخاص یا مقامات کو تصاویر بنانا' بلاسٹک جس سے ڈھال کر اوزار اور برتن بنائے جاتے ہیں۔
بلسم: مکروہ چہرہ والا ہونا۔ مبتلائے برسام ہونا۔
بَلْسَمَ و تَبَلْسَمَ۔ گھبراہٹ کی وجہ سے خاموش ہونا۔ و بَلْسَمَ: مکروہ چہرہ والا بنا دینا۔
اَلْبَلْسَم: گوند کی قسم کا ایک مادہ ہے۔ جس کا زخم پر لیپ لگایا جاتا ہے۔
اَلْبِلْسَام: برسام (ایک بیماری کا نام)
اَلْبُلْسُن: مسور۔ مسور کے مشابہ ایک قسم کا دانہ۔
البَلَسَان۔ ایک درخت ہے جس کے پھول چھوٹے سفید رنگ کے ہوتے ہیں اور پتے تلی کے مانند اور اس سے خوشبودار تیل نکلتا ہے۔
اَلْبَلَشُون۔ بگلا۔
بَلَصَ۔ فُلَانًا مِنْ مَالِهٖ: لے لینا۔
بَالَصَهٗ۔ کسی پر کود پڑنا۔ حملہ کر بیٹھنا۔
تَبَلَّصَ۔ الشَّیءَ: پوشیدہ طور سے طلب کرنا۔
تَبَلَّصَتِ الغَنَمُ: کم دودھ والی ہونا۔
اَلْبَلَصُوص: ایک قسم کا پرندہ۔ ج بَلَنْصَی۔
بَلَطَ (ن) بَلْطًا و بَلَّطَ وَاَبْلَطَ۔ الدَّارَ: پتھروں کا فرش لگانا۔ "وبَلَطَ الرَّجُلُ" چلنے میں تھکنا۔ بَلَّطَ اُذُنَهٗ: گوشمالی کرنا۔ کہا جاتا ہے "اِذَا هفَاصَبِيكَ فَبَلِّطْ لَهٗ" جب تمہارا بچہ بکے تو اس کی گوشمالی کرو۔
اَبْلَطَ۔ اللِّصُّ الرَّجُلَ: سب کچھ چرا لینا۔ (وَاُبْلِطَ) محتاج و فقیر ہونا۔
بَالَطَ و تَبَالَطَ۔ القَوْمُ: تلوار سے لڑنا۔ وَبَالَطَهٗ: چھوڑ کر بھاگ جانا۔ بَالَطَ فِی اُمُورِهٖ: مبالغہ کرنا۔
اَلْبَلَاط: ہموار زمین۔ پتھر کے چوکے جو فرش لگانے کے کام میں آتے ہیں اور اسی سے بَلَاطُ المَلِكِ ہے بمعنی محل شاہی اور مجازاً بمعنی مجلس شاہی۔
اَلْبَلُّوط: ایک بڑا درخت ہے جس کا تنہ موٹا اور لکڑی مضبوط ہوتی ہے اور اس کی چھال سے دباغت دیتے ہیں اور اس کا پھل کھایا جاتا ہے۔ بلوط کا پھل۔
بَلُّوطُ الاَرْضِ: ایک قسم کی گھاس ہے جس کے پتے کاسنی کے مانند ہوتے ہیں۔
بَلُّوطُ المَلِكِ: اخروٹ، و شاہ بلوط: ایک قسم کا جنگلی درخت جس کی لکڑی سخت اور مضبوط، پھل گول اور پتیوں کے کنارے کٹاؤ دار ہوتے ہیں۔
اَلْبَلْطِیّ: ایک قسم کی مچھلی۔
بَلْطَحَ: اپنے آپ کو زمین پر پھینکنا۔ الشَّیءَ: چوڑا کرنا۔
اَلْبُلْطَة: کلہاڑیوں کی ایک قسم
تَبَلْطَحَ: چوڑا ہونا۔
بَلِعَ (ف) بَلْعًا وَابْتَلَعَ۔ الشَّیءَ: نگلنا۔ بَلَّعَهٗ وَاَبْلَعَهٗ: نگلوانا۔ اور کہا جاتا ہے "بَلَّعَهٗ رِيقَهٗ" اس نے اس کو تھوک نگلنے کی مدت کی مہلت دی۔ (بَلَّعَ و تَبَلَّعَ) الشَّيبُ فِی رَاسِهٖ: بڑھاپا ظاہر ہونا۔
وَتَبَلَّعَهٗ: گھونٹ لینا۔
اَلْبُلْعَة: چکی کا سوراخ۔ ج بُلَع۔
اَلْبُلَعَة: بہت کھانے والا مرد۔
اَلْبَلُوع: بہت نگلنے والا۔
اَلْمَبْلَع: حلق۔
اَلْمِبْلَع: بہت کھانے والا
اَلْبَالُوعَة وَالْبَلَّاعَة وَالْبَلُّوعَة ج بَوَالِيع و بَلَالِيع: موری۔ بدرو۔
بَلْعَمَ: اللُّقْمَةَ: نگلنا۔
اَلْبُلْعُم وَالْبُلْعُوم: حلق۔ ج بَلَاعِم۔
اَلْبَلْعَم: بہت کھانے والا۔ تیز نگلنے والا۔
بَلَغَهٗ (ن) بُلُوغًا: پہنچنا۔ الثَّمَرُ: پکنا الغُلَامُ: بالغ ہونا۔ صفت (بالغ) مؤنث (بَالِغَةٌ و بَالِغٌ) العِلَّةُ: تیز ہونا۔ اور کہا جاتا ہے "بَلَغَ مِنّی [illegible]" تمہاری گفتگو سے میں بہت متاثر ہوا۔
بُلِغَ۔ الرَّجُلُ: مبتلائے مشقت ہونا۔
بَلُغَ (ک) بَلَاغَةً: بلیغ ہونا۔ صفت (بَلِيغ) ج بُلَغَاء۔
بَلَّغَهٗ وَاَبْلَغَهٗ۔ اِلَيهِ: پہنچانا۔ بَلَّغَ عَنْهُ الرِّسَالَةَ اِلَی القَوْمِ: پیغام رسانی کرنا۔ بَلَّغَ الفَارِسُ: تیز دوڑنے کے لیے لگام کو بڑھانا۔
بَالَغَ۔ فِی الاَمْرِ: مبالغہ کرنا۔
تَبَلَّغَ۔ بِالشَّیءِ: اکتفا کرنا۔ قناعت کرنا۔ بِهِ العِلَّةُ: تیز ہونا۔
تَبَالَغَ۔ فِيهِ المَرَضُ: سخت ہونا اور انتہا کو پہنچنا۔ الرَّجُلُ فِی الكَلَامِ: بتکلف بلاغت سے کام لینا۔ الدِّبَاغُ فِی الجِلْدِ: دباغت کا کھال میں اچھی طرح سے ہونا۔
اَلْبِلْغ وَالْبَلْغ: بلیغ۔ خوش بیان۔ انتہا کو پہنچنے والا۔ کہا جاتا ہے "هُوَ اَحْمَقُ بِلْغٌ" "هِيَ حَمْقَاءُ بِلْغَةٌ" وہ انتہائی بیوقوف ہے۔ ایسا ہی "اَمْرُ اللهِ بَلْغٌ" اور کہا جاتا ہے اللہ تعالیٰ کا حکم نافذ ہے۔ "وَجَيشٌ بَلْغٌ" ہر جگہ کو پہنچنے والا لشکر۔
رَجُلٌ (بِلْغٌ مِلْغٌ) خبیث مرد۔
البِلْغَة۔ انتہائی بیوقوفی۔
البُلْغَة وَالبَلَاغُ وَالتَّبَلُّغ: گزارہ کی مقدار۔
البَلَاغ: پیغام کسی چیز تک پہنچنا۔ کفایت۔ کتاب جس میں کسی مسئلہ کا حکم بیان کیا جائے۔ ج بَلَاغَات۔ البَلَاغَات: چغل خوریاں۔
اَلْبَالِغ: سن بلوغ کو پہنچنے والا۔ کہا جاتا ہے "غُلَامٌ بَالِغٌ وَ جَارِيَةٌ بَالِغٌ و بَالِغَةٌ۔ وَاَمْرٌ بَالِغٌ" نافذ حکم۔
البَالِغَاء: جانور کے پائے۔
البَلَاغِی وَالبَلَاغِیّ: مافی الضمیر کو فصیح وبلیغ عبارت میں ادا کرنے والا۔
الاَبْلَغ: ہر وہ چیز جس کو انتہا درجہ تک پہنچا دیا گیا ہو۔
اَلْمَبْلَغ: روپے پیسے کی مقدار۔ کسی چیز کی حد وانتہا۔ ج مَبَالِغ۔
اَلْبَلْغَم: قدماء اطباء کی اصطلاح میں اخلاط اربعہ

سے مرکب ہو۔ ج جُمَل.
الجُمل: لوگوں کی جماعت۔
الجَمِیل: احسان۔ نیکی۔ پگھلی ہوئی چربی۔
الجَملاءُ: خوبصورت عورت (اس لفظ کے لیے افعلُ کا صیغہ نہیں (جیسے دیمَۃ ھطلاءُ میں اَھطَل کا صیغہ نہیں)
الجُمان: موتی۔ واحد جُمانۃ.
اَلجِمناسْتِیك: ہر قسم کی جسمانی ورزش جو کہ جسم کو طاقت ور بنادے۔
ذَواتُ الجَناحَین: کیڑوں کی اقسام۔
ان میں سے ایک پروں کی سیدھی بناوٹ والے اور دوسرے ٹیڑھی بناوٹ والے۔ سیدھے پروں والے ان کے پر آرام کے وقت قریب قریب ہو جاتے ہیں۔ ان میں سے کچھ کے پاؤں ہوتے ہیں جن کے ذریعے دوڑ سکتے ہیں۔ جیسے مکڑی۔
کچھ ان میں س ے چھپے ہوئے پروں والے ہوتے ہیں رات کے بعد صبح کو اڑنے کی طاقت نہیں رکھتے۔ کچھ حشرات چار پروں والے ہوتے ہیں۔
جَمْھَرَ جَمْھَرۃً. الشیءَ: جمع کرنا۔ اکثر حصہ لینا علَیہِ الخبر: تھوڑی سے خبر دینا اور مُراد کو چھپا لینا (وتَجَمْھَر) القومُ: اکٹھا ہونا۔ کہا جاتا ہے "تَجَمْھَر عَلَینَا" اس نے ہمارے اُوپر دست درازی کی اور حقارت کی۔
الجُمْھُور: ریت کا تودہ۔ قوم کے بڑے اور اشراف لوگ۔ قوم کی جماعت۔ ہر چیز کا بڑا حصہ۔ ج جَماھِیر.
الجُمْھُورِیُّ: جمہور کی جانب منسوب نشہ آور شراب۔
الجُمْھُورِیَّۃ: ریپبلک۔ وہ سلطنت یا قوم جو اپنا صدر ایک معین مدت کے لیے بناتی ہے۔
المُجَمْھَرات: زمانۂ جاہلیت کے طبقہ ثانیہ کے سات قصیدے جن کا مرتبہ سبع معلقات کے بعد ہے۔
الجَما والجُما: ابھرا ہوا پتھر۔ جسم کا ابھرا ہوا حصہ جیسے پستان۔

جَمِيَ (ض) جَمْیًا. الماءُ: بہت ہونا۔
تَجَمّیٰ. القومُ: اکٹھا ہونا۔
جَماءُ وجُماء وجَماءَۃ. الشیءِ: چیز کی دبازت۔
جَنَّ (ن) جَنًّا وجُنُونًا: دیوانہ ہونا۔ پاگل ہونا۔ صفت (مَجْنُون) ج مَجانین عنہ: چھپنا الارضَ: پھول اگانا۔ النبتُ: لمبا ہونا اور گھ جانا: الذُّبابُ: بہت بھنبھنانا۔ کہا جاتا ہے "جُنَّ الذُّبابُ بالروضِ" ہریالی کو دیکھ کر کھیاں بھنبھنا رہی ہیں۔
اَجَنَّ. عنہ: چھپنا۔ اَجَنَّہ اللّیلُ: چھپانا۔ ڈھانپ لینا۔ اَجَنَّ المَیّتَ: کفن دینا، دفن کرنا۔ (اَجَنَّہ وجَنَّنَہ) دیوانہ بنا دینا۔
تَجَنَّنَ واِسْتَجَنَّ: دیوانہ ہونا۔
تَجانَّ وتَجانَنَ: بتکلف دیوانہ بننا۔
اِجْتَنَّ. الشَّیءَ: چھپانا (واِسْتَجَنَّ) چھپنا۔ واِسْتَجَنَّ فُلانًا: کسی کو طرب کی طرف بلانا۔ (مَااَجَنَّہ) وہ کتنا مجنوں ہے فعل تعجب ہے اور شاذ ہے اس لیے کہ یہ مفعول کے معنی میں ہے اور فعل تعجب فاعلی معنی میں ہوتا ہے۔
الجِنَّۃ والجِنُّ من الشباب: آغاز جوانی من النَبت: کلی۔ پھول۔ جِنُّ اللیل: رات کی تاریکی۔ جِنُّ الناس: لوگوں کی بڑی جماعت۔ کہا جاتا ہے "لاجِنَّ بِھٰذا الامر" یعنی اس معاملہ میں کوئی پوشیدگی نہیں۔
الجانُّ (فا) جِنّ کا اسم جمع۔ ج جِنّان.
الجان: ایک قسم کا سفید سانپ۔
الجَنَّۃ: باغ بہشت۔ ج جِنان و جَنّات.
الجُنَّۃ: پردہ ج جُنَن (والمِجَنّ والمِجَنَّۃ) ہتھیاروں سے بچاؤ کی چیز۔ ڈھال۔ ج مَجانّ اور کہتے ہیں "قَلْبَ مِجنّہ" یعنی وہ بے حیا و خود رائے ہو گیا۔ "وقَلَبَ لہ ظھر المجن" یعنی وہ اس کی دوستی سے دشمنی کی طرف پلٹ گیا۔
الجَنَن: قبر میت۔ کفن۔ ج اَجْنان.
الجُنان والجُنانۃ: ڈھال۔
الجَنان: دل۔ رات یا اس کی شدتِ تاریکی۔

پوشیدہ معاملہ من کل شیءٍ: ہر چیز کا جوف۔ ج اَجْنان.
الجُنُون والجُنُن والجِنَّۃ: دیوانگی۔
الجَنِین: ہر پوشیدہ چیز۔ قبر. مدفون. بچہ جو ابھی رحم مادر میں ہو۔ ج اَجِنَّۃ واَجْنُن.
المَجَنَّۃ: جنوں والی زمین۔ دیوانگی۔ کہا جاتا ہے "بہ مَجَنَّۃ" وہ دیوانہ ہے۔ چھپنے کی جگہ۔
جَنِئَ (س) جَنَأً: کبڑا ہونا۔ صفت (اَجْنَأ) مؤنث جَنْئاءُ)
جَنَأَ (ف) جُنُوءًا واَجْنَأَ اِجْناءً وجانَأَ مُجانَأَۃً واجْتَنَأَ وتَجانَأَ تَجانُؤا عَلَیہِ: کسی کو مار سے بچانے کے لیے اس پر چھا جانا۔
جَنَبَہٗ (ن) جَنْبًا: دفع کرنا۔ علیحدہ کرنا۔ دُور کرنا۔ پہلو پر مارنا۔ تم کہتے ہو "ضربہ فَجَنَبَہٗ" اس نے اسے مارا اور پہلو پر مارا وجَنَبَہٗ الشَّیَّ: کسی سے کوئی چیز دُور کرنا (جَنْبا ومَجْنَبًا) البعیرَ: کوتل ہانکنا۔ صفت مفعولی (جَنِیبٌ ومُجَنَّبٌ ومجنُوبٌ) مؤنث جَنِیبَۃ. کہا جاتا ہے "فرس جَنِیب وخیل جنائب
(جُنوبًا) الریحُ: جنوبی ہوا چلنا۔
جَنَبَ (ن) جَنْبًا و جَنِبَ (س) جَنَبًا. الیہ: مائل ہونا۔ مشتاق مضطرب ہونا۔
جَنُبَ، (ن س ض) جَنابَۃً الرَجُلُ: ناپاک ہونا۔
جُنِبَ: پہلو میں درد والا ہونا۔ نمونیا لاحق ہونا صفت (مَجْنُوب). واَجْنَبَ واُجْنِبَ القومُ: جنوبی ہوا لگنا۔
جَنَّبَ وتَجَنَّبَہٗ وتَجانَبَہٗ واِجْتَنَبَہٗ: دُور ہونا۔ جَنَّبَہٗ الشیءَ: کسی سے کوئی چیز دُور کرنا۔
جانَبَہٗ: پہلو میں چلنا۔ اَجْنَبَہٗ: دُور کرنا۔
اَجْنَبَ الرَجُلُ: دُور ہونا۔
اِستَجنَبَ: ناپاک ہونا۔
الجَنب ۔ج اَجْناب و جُنُوب: پہلو۔ جہت۔ جانب۔ تم کہتے ہو "قَعَدتُ الیٰ جَنْبِ فلان والیٰ جانبہ وجَنابہ" میں فلاں کے پہلو میں یا اس کی جانب میں بیٹھا۔

جارُ الجنب: ہمسایہ جو پہلو ہی میں ہو۔
ذات الجَنب: نمونیہ۔
الجَنب: س۔ کچھ لنگڑاپن۔
الجُنُب: غیر فرماں بردار۔ اجنبی۔ مسافر، دور، ناپاک (واحد تثنیہ جمع مذکر و مونث سب کے لیے مستعمل ہے) الجار الجُنب: ہمسایہ جو غیر قوم کا ہو)
الجَنِب: گوشہ نشین۔ اجنبی۔ مسافر۔ بھیڑیا
رجلٌ جَنِبٌ: مہمانوں کے ڈر سے راستہ میں کترا کر چلنے والا۔
الجَنبَة: گوشہ نشینی۔ جانب۔ الجَنبَة من النبات: ہر وہ جو درخت سے چھوٹا اور بیل سے بڑا ہو ج جُنَب. جَنبَتا الانف و جَنبَتاه وجَنابَتاه: ناک کے دونوں طرف۔
الجُنبَة: وہ چیز جس سے پرہیز کیا جائے۔
الجَانِب. فا. غیر فرمانبردار۔ مسافر۔ گھوڑا جس کے دونوں قدم کا فاصلہ دور ہو ج
جُنَّاب. انسان کا پہلو۔ گوشہ۔ جانب۔ ج جوانب. کہا جاتا ہے "هو لَيِّن الجَانِب" وہ معیشت کے لحاظ سے نرم ہے۔ "هُوَ رقيقُ الجَانِبِ" وہ لطیف ہے۔
الجَناب: صحن۔ گوشہ۔ قوم کے محلہ سے جو قریب ہو۔ کہا جاتا ہے "اَخصبَ جَناب القوم" قوم کا مقام سرسبز و شاداب ہے۔ و "فُلان خصيبُ الجَناب اَوْ جَدِيبُه" فلاں سرسبز ہے یا قحط زدہ ہے۔ ج اَجْنِبَة.
الجِناب: جَانَب کا مصدر۔ کہا جاتا ہے "فرسٌ طول الجِناب" آسانی سے تابع ہونے والا گھوڑا۔
الجُناب: نمونیہ کی بیماری۔
الجَنُوب: دکھن۔ دکھنی ہوا۔ ج جَنَاب.
الجَنِيب: نمونیہ کی بیماری میں مبتلا۔ فرمانبردار۔ ایک قسم کی عمدہ کھجور۔
الجَنِيبَة: کوتل گھوڑا۔
الجَنَّاب: پہلو میں چلنے والا ساتھی۔
الاَجْنَب. ج جَانِب: غیر فرمانبردار۔ (الاَجْنَبُ والاَجْنَبِيُّ) مسافر۔

المُجْنَب: بہت خیر ہو یا شر۔ کہا جاتا ہے "اِنّ عندنا خيرًا مَجنباً وشراً مَجْنَبًا" ہمارے نزدیک بہت خیر اور بہتر شر ہے۔
المِجْنَب: پردہ۔ ڈھال۔
المُجَنِّبَة: فوج کا ہراول۔
المُجَنِّبَتان من الجيش: فوج کا میمنہ و میسرہ۔
تَجَنَّثَ. الرَجُلُ: غیر قوم میں سے ہونے کا دعویٰ کرنا عَلَيْه: محبت کرنا۔ مہربانی کرنا الطائرُ: پَر پھیلا کر بیٹھنا۔
الجُنْثِي: عمدہ لوہا۔ تلوار۔ ج جُنْثِيَّة: زرہ ساز۔
جَنَحَ (ف ن ض) جُنُوحًا. اليه: مائل ہونا السفينةُ: کم پانی میں پہنچ کر زمین سے لگ جانا الليلُ: آنا (ض) جَنْحًا الطائرُ: بازو پر مارنا۔
جَنَّحَهُ: بازو بنانا و جانَ: گناہ کی نسبت کرنا۔
اَجْنَحَ واِجْتَنَحَ واسْتَجْنَحَ -اليه: مائل ہونا۔ جھکنا۔
اَجْنَحَهُ واستَجْنَحَهُ: جھکانا۔
تَجَنَّحَ واِجْتَنَحَ: ایک پہلو پر جھکنا۔
الجِنْح: جانب۔ پناہ۔ کنارہ۔
الجِنح و الجُنح - من الليل: رات کا ایک حصہ جِنح الطريق: راستہ کا کنارہ۔
الجَناح: پرندے کا بازو من الانسان: ہاتھ اور بغل اور بازو اور پہلو۔ پناہ۔ اور اسی سے ہے "انافي جناح فلان" میں فلاں کی پناہ میں ہوں۔ کنارہ۔ ہر چیز کا ایک حصہ۔ ج اَجْنُحٌ واَجْنِحة کہتے ہیں "رَكِبُوا جَناحي الطائر" لوگ اپنے وطن سے جدا ہو گئے و "رَكِبَ جَنَاحي النَّعامَة" اس نے معاملہ میں کوشش کی اور جلدی کی" و هو مَقْصُوصُ الجَناح" وہ عاجز ہے۔
الجُناح: گناہ۔ اور اسی سے ہے "لا جُنَاحَ عَلَيكَ" تمہارا کوئی گناہ نہیں۔ چیز کا ایک حصہ۔
الجَانِح: فا. جانب - ج جوانب

الجَوانِح: پسلیاں -واحد الجانِحة)
جَنَّدَ -الجنودَ: فوج جمع کرنا۔ کہا جاتا ہے "جُنُودٌ مُجَنَّدَة" جمع شدہ لشکر
تَجَنَّدَ: فوجی سپاہی بننا۔ فوج تیار کرنا للامر: فارغ ہونا۔
الجُنْد: لشکر۔ ج اَجْنَاد وجُنُودٌ واحد (جُنْدِي) الجُنْد: شہر۔ ج اَجْنَاد. الشّام: دمشق، حمص، قنسرین، اُردن اور فلسطین۔
الجَنَد: سخت زمین۔ پتھر جو مٹی کے مشابہ ہو۔
الجَنْدار: باڈی گارڈ۔ محافظ فوج۔ ج جَنَادِرَة (جديد)
جَنْدَرَ -الكتاب: مٹے ہوئے پر قلم پھیر کر روشن کرنا۔
الجُنْدُب والجُنْدَب: ایک قسم کی ٹڈی۔ عوام اسقُبُّوط کہتے ہیں۔ ج جَنَادِب—
جَنْدَلَهُ: پچھاڑنا۔
الجَنْدَل: بڑی چٹان۔ واحد جَنْدَلَة ج جَنادِل.
جَنَزَهُ (ض) جَنْزًا: چھپانا۔ جمع کرنا۔
جُنِزَ: مرنا اور تابوت میں رکھا جانا۔
جَنَّزَ -الميِّتَ: تابوت میں رکھنا۔
الجَنْز: مٹی کا چھوٹا سا گھر۔
الجَنازَة والجِنازَة: میت۔ میت کا تابوت۔ میت کے دفن میں جانے والے۔ مجلس ماتم۔ شراب کی مشک۔ ج جَنائِز.
الجَنائِزِي: مُردوں کے آگے آگے پڑھنے والا۔
الجِنْزَار والجِنْزِير: تانبے کا زنگار۔ (جديد)
الجِنْزِير: زنجیر۔
جَنَسَ (ن) جَنْسًا -التمرُ: بالکل پک جانا۔
جَنِسَ (س) جَنَسًا -الماءُ ونحوه: جم جانا
جَنَّسَهُ - بِه: مشابہ ہونا۔
جَانَسَهُ جِناسًا ومُجانَسَةً: مشابہ ہونا۔

ہم جنس ہونا۔ اور اسی سے ہے "فلان يُجَانِسُ البهائم" فلاں چوپاؤں کے مشابہ ہے۔ یعنی اسے عقل و تمیز نہیں۔
تَجَانَسَا: ہم جنس ہونا اور اسی سے ہے "و مع التَّجانُس التّأنس" ہم جنس کے ساتھ اُنسیت ہے۔
الجنس: ماہیت جو انواع متعددہ کو شامل ہو جیسے انسان اور گھوڑے کے لیے حیوانیت۔ قسم۔ ج اَجْناس.
المجنَس: جما ہوا پانی۔
الجَنِيس: اپنے جنس کے اندر اصل۔
الجنسِيَّة: جنس کی حالت یا ماہیت۔
الجِنَاس. في البديع: علم بدیع کی اصطلاح میں دو کلموں کا کلا یا بعضاً مشابہ ہونا۔
جَنَشَ (ن) جَنْشًا. اليه: کودنا۔ متوجہ ہونا مِنه: گھبرانا۔
جَنَّصَ: خوف سے بھاگنا۔ بَصَرَه: گھورنا۔ تیز نظر ڈالنا۔ جَنَّصَ الطريقُ بالناسِ: تنگ ہونا۔ جَنَّصَ: مرنا۔
جَنَفَ (ض) جُنُوفًا وجَنِفَ (س) جَنَفًا. عن الطريق: راستہ سے علیحدہ ہونا (واَجْنَفَ) في وصيته: ظلم کرنا۔ صفت (جَنِفٌ واَجْنَفُ)
جَانَفَ جِنافًا. اَهْلَه: غصہ کی وجہ سے علیحدہ ہونا۔
تَجَانَفَ. للاِثم: مائل ہونا عن الطريق: الگ ہونا۔
الجَنَف: ظلم۔ حق و انصاف سے تجاوز۔
الاَجْنَف: خمیدہ پشت۔ مؤنث جَنْفَاء ج جُنْف.
المِجْنَف: طبعاً حق سے اعراض کرنے والا۔
جَنَقَ (ض) جَنْقًا وجَنَّقَ. الحجرَ: گوپھن سے پھینکنا۔
المَنْجَنِيق: گوپھن۔ فلاخن۔ لڑائی کا ایک آلہ جس سے پتھر پھینکا کرتے تھے۔ ج مَجانِق ومَجانِيق و مَنْجَنِيقات.
الجُنْك: ایک قسم کا باجا۔ ج جُنُوك.

جَنَى (ض) جَنْيًا وجَنًى. الثمر: درخت سے پھل توڑنا۔ کہا جاتا ہے "جَنَى الثَمرةَ له وجَنَاهُ اِيَّاها". (جَنْيًا) الذهب: کان سے نکالنا۔ (جِنَايَة) گناہ کرنا۔ صفت (جَانٍ) ج جُنَاة واَجْنَاء وجُنَّاء. مؤنث جَانِيَة ج جَوَانٍ وجَانِيات
اَجْنَى. الشجر: پکنا۔ اَجْنَتِ الارضُ: زیادہ پھل یا زیادہ پیداوار والی ہونا۔
جَانَى مُجَانَاةً وتَجَنَّى. عليه: ناکردہ گناہ کی نسبت کرنا۔ (تَجَنَّى واِجْتَنَى) الثمرَ: چننا۔ توڑنا۔ "اجتنىٰ ماءَ المطر" گھاٹ پر آکر پانی پینا۔
الجَنَى: چنا ہوا (پھل ہو یا سونا یا شہد وغیرہ) ج اَجْناء واَجْنٍ: ثمر (جَنِيٌّ) تازہ چنا ہوا پھل۔
الجَنَاة: ہر وہ چیز جو چنی جائے۔
الجَنِيَّة: گناہ۔ ریشم کا کیڑا۔
المَجْنَى: مصدر میمی بمعنی چننا۔ چننے کی جگہ جس سے پھل وغیرہ چنا جائے جیسے درخت ج مَجَانٍ.
الجَهْبِذ: پرکھنے والا۔ دانا۔ ج جَهَابِذَة
الجَهْبَر: شیرنی۔
جَهْجَهَ. بالسبع: روکنے کے لیے چیخنا چلانا۔
تَجَهْجَهَ. عنه: باز رہنا۔
المُجَهْجِه: شیر۔
جَهَدَ (ف) جَهْدًا. في الامر: بہت کوشش کرنا بالرجل: امتحان کرنا۔ جَهَدَهُ المرضُ: لاغر کرنا۔ جَهَدَ اللبنَ: سارا مکھن نکال لینا۔ (واَجْهَدَ) الطعامَ: خواہش کرنا۔ جَهَدَ واَجْهَدَ الدابة: طاقت سے زیادہ لادنا۔ اَجْهَدَ المالَ: بکھیرنا۔ فنا کرنا۔
اَجْهَدَ الحقُّ: ظاہر ہونا۔ اَجْهَدَ فيه الشيبُ: اچھی طرح بڑھاپا ظاہر ہونا۔ اَجْهَد في الامر: احتیاط کرنا۔ اَجْهَدَ علينا العدوُّ: دشمنی میں پوری کوشش کرنا۔ اَجْهَد الامرُ لزيد: ممکن ہونا۔

جُهِدَ: پوری کوشش کرنا۔ غمگین ہونا۔ لاغر ہونا۔
جَهِدَ (س) جَهَدًا ۔ عيشُهُ: زندگی کا مکدر ہونا۔
جَاهَدَ مُجَاهَدَةً وجِهَادًا: پوری طاقت صرف کرنا۔ کہا جاتا ہے "جَاهِدُوْا في اللهِ حَقَّ جِهَادِهِ" اللہ کے راستہ میں پوری طرح کوشش کرو جیسا کہ کوشش کا حق ہے العَدُوَّ: جنگ کرنا۔
تَجَاهَدَ. واِجْتَهَدَ. في الامر: کوشش کرنا اور پوری طاقت صرف کرنا۔
اِسْتَجْهَدَ. في الامر: غور کرنا۔
الجُهْد والجَهْد والمَجْهُوْد: طاقت۔ استطاعت۔ کہا جاتا ہے "بَذَلَ جُهْدَه ومَجْهُوْدَهُ" اس نے اپنی طاقت صرف کی۔ مشقت۔ قرآن میں ہے "اَقْسَمُوْا بِاللّٰهِ جَهْدَ اَيْمَانِهِمْ" انہوں نے بہت زور لگا کر قسم کھائی۔
الجَاهِد: فا۔ بے خوابی والا۔ کہا جاتا ہے "جَهْدٌ جَاهِدٌ" جیسے "لَيْلٌ لَائِلٌ" و "شعر شاعر"
الجَهَاد: سخت زمین جس میں پیداوار نہ ہو ج جُهُد.
الجِهَاد. مص: دین کی حفاظت اور اللہ کے کلمہ کو بلند کرنے کے لیے جنگ۔
الجَهْدَان: وہ شخص جس کو مشقت لاحق ہو۔
الجَهِيْد: جانوروں کی پسندیدہ چراگاہ۔ کہا جاتا ہے "مَرْعىً جَهِيْدٌ"
الجُهَادَى: انتہائی۔ کہا جاتا ہے "جُهَادَاكَ ان تفعل كذا:" تمہاری انتہائی کوشش ہے کہ تم ایسا کرو۔
الجُهَيْدَى: کوشش۔ پوری کوشش۔ کہا جاتا ہے "لابلغنّ جُهَيْدَىَّ في الامر" میں معاملہ میں اپنی طرف سے پوری کوشش کروں گا۔
جَهَرَ (ف) جَهْرًا وجِهَارًا وجَهْرَةً. الامر وبالامر: اعلان کرنا بالقول: آواز

بلند کرنا الصوتَ: بلند کرنا الرجلَ: بے پردہ دیکھنا۔ دیکھنا اور آنکھوں میں بڑا معلوم ہونا۔ تعظیم کرنا القومَ: دیکھ کر زیادہ سمجھنا الشّئَ: کسی چیز کو کھول کر اندازہ کرنا الارضَ: بغیر جانے بوجھے چلنا الشّئُ فُلانًا: ہیبت وجمال سے حیرت میں ڈال دینا الامرُ: ظاہر وآشکارا ہونا السقاءَ: مشکیزہ میں بلو کر مکھن نکالنا۔

جَہِرَت (س) جَہَرًا. العَینُ: سورج سے چندھیا جانا۔

جَہُرَ (ک) جَہَارَةً. الصوتُ: بلند ہونا۔ صفت (جَہِیر وجَہِر) الرَّجُلُ: دیکھنے والے کی آنکھ میں بڑا معلوم ہونا۔

جَاهَرَهُ مُجَاهَرَةً وجِهَارًا. بالشّئِ: کھلم کھلا ظاہر کرنا بالقرأة: بلند آواز سے پڑھنا القومَ بالامر: غلبہ کی کوشش کرنا۔

اَجْهَرَ. الامرَ وبه: اعلان کرنا بالقرأة: بلند آواز سے پڑھنا الرَّجُلُ: بھینگے بچے یا صاحب جمال بچوں کا باپ ہونا۔

تَجَاهَرَ. بالامر: ظاہر کرنا۔

اِجْتَهَرَ. القومَ: تعداد میں بہت سمجھنا۔ الرجلَ: کھلم کھلا دیکھنا اور بڑا سمجھنا البئرَ: صاف کرنا الشّئُ فلانًا: ہیبت وجمال سے حیرت میں ڈال دینا۔

الجَهْرم. س: چوڑا ٹیلہ۔ زمانہ کا ایک حصہ۔ تم کہتے ہو "کلمته جَهْرًا وبالجهر" میں نے اس سے کھلم کھلا گفتگو کی۔ "و لَقِیتُه جَهْرًا" میں نے اس سے رودررو ملاقات کی۔

الجُهْر: ہیئت۔ حسن منظر۔

الجهار. س: تم کہتے ہو "لَقِیتُه جِهَارًا" میں نے اس سے رودررو ملاقات کی۔

الاَجْهَرُ: سورج کی روشنی سے چندھیانے والا۔ خوبصورت ہیئت والا۔ مؤنث (جَهْراء) ج جُهْر.

جَهْوَرُ. الصوت: بلند وقوی آواز والا۔ ج جُهْر.

الجَهِیْر: خوبصورت۔ بھلائی اور نیکی کے لائق۔ من اللبن: بے پانی کا دودھ۔ کلامٌ جَهِیر: بلند گفتگو۔ اِمرأة جَهِیرة: بلند آواز والی عورت۔ کہا جاتا ہے هو عَفِیفُ السَّرِیْرَةِ والجَهِیْرَةِ" وہ ظاہر وباطن کے لحاظ سے پاک دامن ہے۔

الجَهْوَرِیّ: بلند آواز کی صفت میں واقع ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے "صَوْت جَهْوَرِیٌّ" بلند آواز۔ اور بلند آواز والے کو کہتے ہیں۔ "رجلٌ جَهْوَرِیٌّ"

المِجْهَر والمِجْهَار: وہ شخص جس کی عادت بلند آواز سے گفتگو کرنے کی ہو۔

المُجْهِر: (خوردبین) Microscope

جَهَزَ (ف) جَهْزًا واَجْهَزَ. علی الجریح: مار ڈالنا۔

جَهَّزَهُ: تیار کرنا۔ مہیا کرنا المیت: کفن دفن کا سامان کرنا العروسَ: جہیز کا سامان تیار کرنا۔

تَجَهَّزَ. اللسفر: سامان مہیا کرنا۔

(واِجْهَازَ) للامر: آمادہ ہونا۔

الجِهَاز والجَهَاز. للبیت اوللمسافر اوللعروس: ضروری سامان من جسم الانسان: اعضائے انسانی جن کی کوئی خاص غرض ہو۔ جیسے اعضائے تنفس۔ یا آلاتِ ہضم۔ ج اَجْهِزَة واَجْهِزَات

الجَهْزاء: بلند زمین۔

الجَهِیز. من الخیل: ہلکا پھلکا۔ موتٌ (جَهِیز ومُجْهِز:) ناگہانی موت۔

جَهِیزَة: ایک عورت کا نام ہے۔ ایک مثل ہے "قطعت جهیزة قول کل خطیب" اس کا واقعہ یوں ہے کہ کچھ لوگ دو قبیلوں کے درمیان ایک خون کے معاملہ میں صلح کرانے کے لیے تقریر کررہے تھے تاکہ اولیاء مقتول کو دیت لینے پر راضی کردیں کہ اتنے میں جہیزہ نے کہا کہ مقتول کے ولی نے قاتل کو پکڑ لیا اور قتل کر دیا۔ تو لوگوں نے کہا کہ قطعت جہیزہ قول کل خطیب" یعنی اب دیت اور مقدار دیت کے بارے میں گفتگو کی ضرورت نہیں کہ قاتل کے قتل کے بعد دیت نہیں۔

جَهَشَ وجَهِشَ (س) جَهْشًا وجُهُوْشًا وجَهَشَانًا. الیه: روتے ہوئے یا روانسا ہو کر کسی سے فریاد کرنا۔

جَهِشَ (س) جَهَشَانًا ـ منه: ڈرنا اور بھاگنا۔

اَجْهَشَ. الیه: روتے ہوئے یا روانسا ہو کر فریاد کرنا۔ "اَجْهَشَتِ النَّفسُ" اُٹھنا۔

اَجْهَشَهُ: جلدی کرانا۔

الجَهْشَة: آنسو (والجَاهِشة) لوگوں کی جماعت۔

الجَهُوْش: تیز رفتار۔

جَهَضَهُ (ف) جَهْضًا: غالب ہونا۔ عن کذا: دور کرنا۔ منع کرنا۔

اَجْهَضَهُ. عن الامر: دور کرنا۔ علیحدہ کرنا ہ عن مکانه: اٹھانا فلانًا: پھسلانا۔

اَجْهَضَتِ المرأة: حمل گرا دینا۔

جَاهَضَه: باز رکھنا۔ جلدی کرانا۔

الجَاهِض: تیز طبیعت۔ مؤنث (جَاهِضَة) ج جَوَاهِض.

الجَاهِضَة: گدھے کا یک سالہ مادہ بچہ۔

الجُهُوْضَة والجَهَاضَة: تیزی طبیعت

الجِهْض والمُجْهَض والجَهِیض: ساقط شدہ بچہ۔

الجَهَّاضَة: عمر رسیدہ مادہ حیوانات۔

المِجْهَاض. من الاناث: اسقاط کی عادت والی عورت۔ ج مَجَاهِیض.

جَهِل (س) جَهْلًا وجَهَالَةً: نہ جاننا۔ اَن پڑھ ہونا علیه: بیوقوف بننا۔ بیوقوف ہونا۔ اُجڈ پن کرنا۔ صفت (جاهل) ج جُهَّل وجُهَّال وجُهَلاء وجُهْل وجُهُل وجَهَلَة. جَهِلَ الحقَّ: ضائع کرنا۔

جَهِلَتِ القِدْرُ: بہت اُبلنا۔

جَهَّلَهُ: جہل کی نسبت کرنا۔

جَاهَلَهُ: نادانی میں مقابلہ کرنا۔ بدسلوکی کرنا۔ اور اسی سے ہے "رایتُ منهما مُجَاهَلَةً ثُمّ اِنقَلَبَتْ مُجَاهَلَةً" میں نے ان دونوں سے

خوش معاملگی دیکھی پھر وہ بد معاملگی ہو گئی۔
تجاهَلَ: بتکلف نادانی ظاہر کرنا۔
اِستَجْهَلَهُ: جاہل سمجھنا۔ حقیر سمجھنا۔
"اِستَجْهَلَتِ الریحُ الغصنَ: ہلانا۔
الجَهلَة: نادانی۔
الْجَاهِلِيَّة: نادانی کی حالت۔ مُلک عرب میں اسلام سے پہلے کی بُت پرستی۔ جاہلیت کا اطلاق عرب کے اُن احوال پر ہے جو اسلام سے پہلے تھے۔
الجَهُوْل: ناتجربہ کار جاہل۔ ج جُهَلَاء.
المِجْهَل والمِجْهَلَة: انگاری ہلانے کی لکڑی۔ کریلنی۔
المَجْهَلَة: سبب نادانی۔
المَجْهَل: بغیر نشان کا جنگل۔ ج مَجَاهِل.
المَجَاهِل: نادانیاں۔ واحد جَهْل. اور اسی سے ہے "اِنَّا لَنَصْفَحُ عَنْ مَجَاهِل قومِنَا" ہم اپنی قوم کی نادانیوں سے درگزر کرتے ہیں
(الفعل المجهول:) فعل جس کا فاعل معلوم نہ ہو۔ ناقة (مَجْهُولَة) بے داغ والی اونٹنی۔
جَهُمَ (ک) جَهَامَةً وجُهُوْمَةً: ترشرو ہونا۔ تیوری چڑھانا۔ صفت (جَهِم)
جَهَمَه وجَهِمَه (ف س) جَهْمًا وتَجَهَّمَهُ وتَجَهَّمَ لَهُ: ترشروئی سے پیش آنا۔ کہا جاتا ہے "تَجَهَّمَهُ اَمَلُهُ" جبکہ اپنی آرزو میں کامیاب نہ ہو۔
اَجْهَمَ. الجَوُّ: بے بارش کے بادل والا ہونا۔
اِجْتَهَمَ: رات کی آخری چوتھائی کی ابتدا میں داخل ہونا یا چلنا۔
الجُهْمَة والجَهْمَة: رات کے آخری حصّوں کی ابتداء۔ الجَهمَةَ: بڑی دیگ۔
الجَهم والجَهُوْم: عاجز وضعیف۔
الجَهْم: شیر۔
الجَهَام: بے بارش کا بادل۔
الجَيْهَمَان: زعفران۔
جَهَنَ (ن) جُهُوْنًا: قریب ہونا۔

الجَهْن: ترش روئی۔
جارية (جُهَانَة) نوجوان لڑکی۔
جَهَنَّم: دوزخ (غیر منصرف)
جَهِيَ (س) جَهًا. البيتُ: اُجاڑ ہونا۔ ویران ہونا۔ صفت (جَاهٍ)
جَهِيَّ. الجُرْح: کشادہ کرنا۔
جَاهيٰ مُجَاهَاةً. فلانًا: فخر میں مقابلہ کرنا۔
اَجْهيٰ اِجْهَاءً. الطريق: واضح ہونا السماءُ: بادل کھل جانا علیه: بخل کرنا الطريقَ: واضح کرنا۔ البيْتَ: بے پردہ بنانا۔ المرأة علی زوجها: حاملہ نہ ہونا۔
الَاجْهيٰ: گنجا (والمُجهى) من البيوت: بغیر چھت والا مکان۔ مؤنث جَهْوَاء. خباء مُجْهٍ: بغیر پردے کا خیمہ۔ سَمَاءٌ جَهْوَاء: کھلا ہوا آسمان۔
جَاب (ن) جَوْبًا وتَجْوَابًا. البلادَ: طے کرنا۔ جَابَ الثوب جوبًا: کاٹنا۔ الصخرة: چٹان کو تراشنا۔
جَابَ (ن) جَوْبًا وجَوَّب. الثوب: گریبان بنانا۔ جَوَّبَ الشَّيْءَ: بیچ سے کاٹنا۔
جَاوَبَه مُجَاوَبَةً: گفتگو کرنا، جواب دینا۔
اجابَهُ اِجَابَةً واِجابًا واَجَابَ سؤاله وعن سؤاله والی سؤاله: جواب دینا۔ کہا جاتا ہے "اَجَابَه الی حاجته" اس کی حاجت پوری کرنے کے لیے خوشی سے آگے بڑھا۔ واَجابتِ الارضُ: اگانا۔
تَجَاوَبُوْا: ایک دوسرے کو جواب دینا۔ باہم گفتگو کرنا۔
اِنْجابَ. الثوبُ: پھٹنا السحابةُ: کھل جانا۔
اِجْتَابَ. البلادَ: طے کرنا الصَّخْرَةَ: چٹان کو تراشنا البئْرَ: کھودنا القَمِيْصَ: پہننا۔
اِسْتَجَابَهُ واِسْتَجَابَ لَهُ اِسْتِجَابَةً واِسْتَجْوَبَهُ واِسْتَجْوَبَ لَهُ اِسْتِجْوَابًا جواب دینا اللّٰهُ فلانا ولفلان ومن فلان: دعا قبول کرنا۔

الجَوْب. س: عورت کی قمیص۔ بڑا ڈول۔ انگیٹھی۔ ج اَجْوَاب (والمِجْوَب) ڈھال۔
الجَوْبَة: گڑھا۔ گھروں کے درمیان خالی جگہ۔ ج جُوَب.
الجَوَاب: جواب۔ ج اَجْوِبَة وجَوَابَات.
الجَابَة: قبولیت۔ کہا جاتا ہے "اَسَاءَ سَمْعًا فَاَسَاءَ جَابَةً" اس نے برے طریقے سے سنا اور برے طریقے سے قبول کیا۔
الجَوَّاب: بہت طے کرنے والا۔ حریری کا قول ہے "جَوَّابُ آفَاقٍ تَرَامَتْ سَفْرَتُه" آفاق کو طے کرنے والا ہے اس کا سفر اس کو پھینکتا رہتا ہے۔
الجِيْبَة. جواب کی کیفیت۔
الجَائِب فا. جَائِبُ العين: شیر۔
الجَائِبَة: پھیلنے والی خبر۔ کہا جاتا ہے۔ "هل عندك من جائبة خبر" کیا تمہارے نزدیک کوئی ایسی خبر ہے جو ایک شہر سے دوسرے شہر میں منتقل ہوتے ہوئے تمہارے پاس پہنچی ہو۔
المَجُوْبَة: جواب۔
جُوت اَو قُتَب كَلْكُوتَا اَو قُتَب هِنْدِي: ہندوستان کی پٹ سن جس سے بوریاں اور رسیاں بنائی جاتی ہیں۔
المِجْوَب: ڈھال۔
المِجْوَاب: پھاڑنے والا آلہ۔
جَوِثَ (س) جَوَثًا: اوپر سے بڑے اور نیچے سے لٹکے ہوئے پیٹ والا ہونا۔ صفت (اَجْوَث) مؤنث جَوْثَاء ج جُوْث.
الجَوْث والجَوْثَاء: بکری کا اوجھ۔
جَاحَ (ن) جَوْحًا: راہ راست سے ہٹ جانا
جَاحَه جَوْحًا وجِيَاحَةً واَجَاحَه واجْتَاحَه) جڑ سے اکھیڑنا۔ ہلاک کرنا۔
الجَائِحَة: بلا۔ ہلاکت۔ بڑی مصیبت۔ سنة جائحة: خشک سال۔ ج جائحات و جَوَائِح
الاَجْوَح: کشادہ۔ مؤنث جَوْحَاء. ج جُوْح
الجَوْح: تربوز۔

الجَوْخَة: سختی ومصیبت۔
جَاخَ (ن) جَوْخًا و جَوَّخَ. السیل الوادیَ: کناروں کو بہا لے جانا۔ جَوَّخَه: پچھاڑنا۔ اُکھیڑنا۔
تَجَوَّخَ: پچھاڑا جانا۔ اُکھیڑنا۔ تَجوَّخَتِ البئرُ: گر جانا القرحةُ: زخم کا پھٹنا اور بہہ پڑنا۔
الجُوخ: اُون کا بنا ہوا کپڑا۔ ج اَجْواخ.
الجُوخَة: اُونی کپڑے کا ٹکڑا۔ گڑھا۔
جَادَ (ن) جَوْدَةً وجُوْدَةً: عمدہ ہونا۔ اچھا بنانا۔ (وجَوَّدَ واَجْوَدَ) الفرسُ: تیز رفتار ہونا۔
جَادَهُ (ن) جَوْدًا: بخشش میں غالب ہونا۔ ہ الهویٰ: غالب ہونا۔ (جُوْدًا) علیه: بخشش کرنا۔ صفت جَوَاد بالمال: خرچ کرنا بنفسِه: جان دینا۔ کہا جاتا ہے "اِنِّی لَاُجاد الی لقائك" میں تمہاری ملاقات کا مشتاق ہوں (جُوْدًا وجُؤُوْدًا) العینُ: بہت آنسوؤں والی ہونا المطرُ: بہت بارش ہونا۔ ت (جَائدٌ) ج جَوْد.
جِیْدَت. الارضُ: زمین پر کثیر بارش ہونا۔
جِیْدَ الرَجُلُ: ہلاکت کے قریب ہونا۔ پیاسا ہونا۔
جَوَّدَ. الشیءَ: خوبصورت بنانا۔ عمدہ بنانا فی عدوہ: تیز دوڑنا القاریُٔ: فن تجوید کے لحاظ سے پڑھنا۔
جَاوَدَهُ مُجَاوَدَةً: بخشش کرنے پر فخر کرنے میں مقابلہ کرنا۔
اَجَادَ: اچھا بنانا بالولد: فیاض بچّہ کا باپ ہونا۔ اَجَادَهُ النقدَ: کھرے سکے دینا۔ (واَجْوَدَ) الشیءَ: عمدہ بنانا۔ اَجَادَ الرجلَ: قتل کرنا۔ اُجِیْدَتِ الارضُ: زمین پر کثیر بارش ہونا۔
تَجَوَّدَ: عمدہ چیز کا انتخاب کرنا فی صنعته: صنعت میں عمدگی سے کام کرنا۔
تَجَاوَدَ. القومُ: یہ دیکھنا کہ حجت کے لحاظ سے کون بہتر ہے۔ کہا جاتا ہے "هم یَتجاوَدُوْن الحَدِیثَ" وہ دیکھتے ہیں کہ حدیث کے لحاظ سے کون بہتر ہے۔
اِسْتَجادَه: عمدہ سمجھنا۔ اِسْتَجادَ الامیرَ: بخشش طلب کرنا۔
الجَاد: باطل۔ کہا جاتا ہے "وقعوا فی ابی جاد" وہ لوگ باطل میں مبتلا ہو گئے۔
الجَوْد: بھوک۔
الجَوْد. س. الجَوْد والمطر الجَوْد: بہت بارش۔
الجُوْدَة الجُوَادَة: پیاس۔
الجُوَاد: پیاس کا انتہائی مرتبہ جو باعث ہلاکت ہو۔
الجَیِّد: عمدہ۔ ج جِیَاد. و جج جِیَادَات و جَیَائِد. (جَیائِد اصل میں جَیاوِد ہے۔ واؤ کو ہمزہ سے بدل لیا گیا ہے اور یہ شاذ ہے)
الجَوَاد: سخی (مذکر و مؤنث) کہا جاتا ہے رجلٌ جَوَادٌ وامرأةٌ جوادٌ. ج اَجْواد واَجَاوِدُ واَجَاوِید وجُوْد وجُوْدَة وجُوْدَاء. فرس جَوَاد: تیز رفتار گھوڑا۔ ج جِیَاد واَجْیَاد واَجَاوِید کہا جاتا ہے "سِرْتُ اِلَیه جَوَادًا" میں اس کی طرف دوڑتا ہوا چلا۔ "و سِرْنا عقبةً جوادًا و عقبَتَیْن جوادَیْن وعِقابًا جِیَادًا" ہم دُور کی گھاٹی یا دو گھاٹی یا گھاٹیوں پر چلے۔
الجَوَّاد: بڑا فیاض۔
الاَجْوَد: اسم تفضیل ۔مؤنث جَوْدَاء (خلاف قیاس) ج جُوْدٌ واَجَاوِید.
الجَادِیّ: زعفران۔
التَجْوِیْد. فی القرآءة: قواعد فن قرأت کے مطابق پڑھنا۔
التَجَاوِیْد: مفید بارشیں (جمع ہے اس کا واحد نہیں)
رجلٌ او شاعر (مُجِید وَ مِجْوَاد) عمدہ کام کرنے والا مرد۔ جید اشعار کہنے والا شاعر۔
المَجُوْد: پیاسا۔ قریب بہلاکت۔
جَارَ (ن) جَوْرًا. عن الشیءِ: ہٹ جانا۔ کہا جاتا ہے "جَارَ عن الطریق" وہ راستہ سے ہٹ گیا علیه: ظلم کرنا۔ صفت (جَائِر) ج جَوَرَة و جُوَرَة وجَارَة (جَوْرًا) فریاد رسی چاہنا۔
جَوَّرَهُ: ظلم کی طرف منسوب کرنا۔ پچھاڑنا۔
جَوَّرَ البناءَ: گرادینا۔
جَاوَرَ مُجَاوَرَةً وجِوَارًا وجُوَارًا: پڑوس میں رہنا المَسْجِدَ: اعتکاف کرنا۔
اَجَارَهُ اِجَارَةً. من العذاب: بچانا۔ چھڑانا۔ پناہ دینا فلانًا: فریاد رسی کرنا۔ ہ عن کذا: ہٹا دینا المتاعَ: حفاظت کے لیے برتن میں رکھنا۔
تَجَوَّرَ. الرَجلُ: پچھاڑا جانا علی الفراش: پہلو پر لیٹنا البناءُ: گر جانا۔ کہا جاتا ہے "تجوَّر خباءُ اللیلِ" یعنی تاریکی چھٹ گئی۔
تَجَاوَرَ واِجْتَوَرَ. القومُ: ایک دوسرے کے پڑوس میں رہنا۔
اِسْتَجَارَ. فلانا وبه: فریاد رسی چاہنا۔ پناہ لینا۔ اِسْتَجارَه مِنْ فُلانٍ" پناہ چاہنا۔
اِسْتَجْوَرَهُ: ظالم پانا۔
الجَوَار: بہت گہرا پانی۔
الجَوَّار: کسان۔
الجِوَار: پڑوس۔ کہا جاتا ہے "اَقَامَ فی جواره" اس نے اس کے پڑوس میں اقامت کی۔ امان و ذمہ داری۔ کہا جاتا ہے "هو فی جواری" وہ میرے امن اور ذمہ داری میں ہے۔
الجَار: پڑوسی۔ پناہ دینے والا۔ پناہ لینے والا۔ جِیْران. وجِیْرة وجوار و اَجْوار و (جَارُ النهر) نیلوفر کے مشابہ ایک قسم کی نباتات۔
الجَارَة: پڑوسن۔ بیوی۔ سوکن۔ ج جَارَات
الجَائِر: ظالم۔ بڑا ڈول۔
الجَوْرم. س. ظلم۔
الجَوْرُ. من الغیث: بہت کڑک والی بارش۔ مال جَوْرٌ: بہت مال۔ بازِلٌ جَوَّرٌ: زور سے بلبلانے والا اونٹ۔

المُجَوَّر: گھرا۔
جَارُ النَّهر: پانی میں پیدا ہوئی بوٹی۔
جَوْرَبَهُ: پائتابہ پہنانا۔
تَجَوْرَبَ. پائتابہ پہننا۔
الجَوْرَب: پائتابہ۔ ج جَوَارِب وجَوَارِبَة. عوام الكلسة اور القلشينة کہتے ہیں۔
الجاورس: باجرہ۔
جَازَ (ن) جَوْزا وجُؤُوزًا وجَوَازًا و مَجَازًا. المكانَ وبالمكان: چلنا المكانَ: گزر جانا البيعُ: بیع کا پورا ہونا۔
(جَوَازًا) الامرُ: جائز ہونا۔ کہا جاتا ہے "جازله ان يفعل كذا" اس کے لیے ایسا کرنا ممکن ہے الدرهمُ: رائج ہونا السهمُ الى الصَّيد: شکار سے ہٹ کر نکل جانا عن الصَّيد: شکار کو چھید کر نکل جانا۔
جَوَّزَ. الامرَ: جائز ٹھہرانا۔ الحكمَ: جائز سمجھنا۔ رايَهُ: جاری کرنا الابلَ: آگے سے ہانکنا یہاں تک کہ سب گزر جائیں۔
الدراهمَ: رائج کرنا۔
جَاوَزَ. المكانَ: آگے بڑھ جانا عن الذنب: درگزر کرنا الرجلَ: اجازت دینا۔
اَجَازَ اِجَازَةً. الشَّيَّ: جائز کرنا الراىَ: نافذ کرنا الرَّجُلَ: اجازت دینا۔ اَجَازَهُ بالف درهم: انعام دینا على اسمه: نام کا ٹھپا بنانا۔ الموضعَ: آگے بڑھ جانا۔ القاضي البيعَ: نافذ کر دینا۔ اَجَازَ العقبة گھاٹی سے گزار دینا۔
تجَوَّزَ. في الامر: برداشت کرنا۔ چشم پوشی کرنا۔ في الصلاة: اختصار کرنا۔ في كذا: تھوڑی چیز پر اکتفاء کرنا۔ عنه: چشم پوشی کرنا۔ معاف کرنا۔ في الكلام: مجاز بولنا الدراهمَ: کھوٹے قبول کر لینا۔
تَجَاوَزَ. عنه: چشم پوشی کرنا اور معاف کرنا۔ في الشيء: افراط کرنا۔
اِجْتَازَ: چلنا۔ بالمكان: گزرنا۔ من مكان الى آخر: عبور کرنا۔

اِسْتَجَازَ اِسْتِجَازَةً: اجازت طلب کرنا الامرَ: جائز سمجھنا۔
الجَائِز. فا، نافذ. روا۔ مباح۔ دو دیواروں کے اوپر رکھی ہوئی لکڑی۔ ج جَوائِز وجُوْزَان وجِيْزَان واَجْوُز واَجْوِزَة.
الجَائِزَة: الجائز کا مؤنث۔ عطيه. انعام۔ پانی کا ایک گھونٹ۔ ج جَوائِز. جوائز الاشعار والامثال: وہ اشعار یا کہاوت جو ایک شہر سے دوسرے شہر تک پھیل جائیں۔
الجَوْز. س: اخروٹ کا درخت۔ اخروٹ۔ واحد جوزة. الجَوزة: پانی کی ایک مرتبہ پینے کی مقدار۔
جَوْزهِندي: ناریل۔
جَوْز. الشيء: چیز کا وسط اور اکثر حصہ۔ کہا جاتا ہے "قَطَعُوا جَوْزَ الفَلَاةِ" انہوں نے جنگل کا بڑا حصہ طے کر لیا۔ "مَضىٰ جَوْزُ اللَّيلِ" رات کا بڑا حصہ گزر گیا۔ ج اَجْوَاز.
الجَوْزَاء: آسمان کے ایک برج کا نام کالی بکری جس کے وسط میں سفیدی ہو۔
الجَوَاز. س: پروانہ راہداری۔ عوام اس کو تذكرة السفر یا اليسا بورط کہتے ہیں۔ ج اَجْوِزَة. پانی کی اتنی مقدار جس کو مسافر اپنے ساتھ لے اور دو چشموں کے درمیان کافی ہو۔
الجُوَاز: پیاس۔
الجِيْزَة: کنارہ۔ گوشہ۔ وادی کا کنارہ۔ پانی کی ایک مرتبہ پینے کی مقدار۔ ج جِيْز وجِيَز.
الإجَازَة: اذن۔ اجازت عند المحدثين: روایت کی اجازت لفظاً یا کتابتاً۔
اَلاِجَازَةُ: اَللِّيسانس. سند بی اے کی ڈگری محدثین کے نزدیک حدیث کو زبانی یا تحریری روایت کرنے کی اجازت۔
اَلمُجَاز: یعنی جس کو کسی کام کرنے کی اجازت دی گئی ہو۔
جیسے مُجَازٌ في الحُقُوق وَ مُجاز في الآدب. یعنی حقوق و آداب کا اجازت نامہ حاصل کرنے والا۔ اسی کو فرانسیسی میں "اللياس" بولتے ہیں۔

المَجَاز: لفظ جو اپنے موضوع له کے علاوہ کسی دوسرے معنیٰ میں کسی مناسبت سے استعمال کیا جائے۔ (والمَجَازَة) راستہ۔ مَجَازَة النهر: پل۔ المَجَازَة: بہت اخروٹ والی زمین۔ کہا جاتا ہے "ارض مجازة"
جَوْزُ القَوْغَل: مندی کھجور کی ایک قسم۔
جَوْزَةُ العُنُق: گردن کے شروع ایک زخم ابھرا ہوا۔
المُجِيْز. فا، ولي. اُمورِ یتیم کا منتظم۔ غلام جس کو تجارت کی اجازت دی گئی ہو۔
مِجوز: دو کانوں والا آلہ موسیقی
جَاسَ (ن) جَوْسًا واجْتَاسَ اِجْتِيَاسًا. الشَّيَّ: بہت انہماک سے تلاش کرنا۔
(جَوْسًا وجَوَسَانًا) القومُ بين البيوت والدور: گھروں کے درمیان فساد مچا دینا اور ان کے اندر مال متاع کو ڈھونڈھنا۔
جَاسَاه: دشمنی کرنا۔
الجَوَّاس: قوم کے درمیان فساد مچانے والا شیر۔
جَوْسَةُ النَّاظِر فخ: ٹکٹکی۔
الجَوْسَق: محل۔ ج جَوَاسِق و جَوَاسِيْق.
جَاشَ (ن) جَوْشًا: پوری رات چلنا۔
تَجَوَّشَ. الليلَ: کچھ حصہ گذر جانا في الارض: داخل ہونا۔
الجَوْش: س۔ سینہ۔ کہا جاتا ہے "مضى جوش من الليل" رات کا اگلا حصہ یا کچھ حصہ گزر گیا۔
الجَوْشَن: سینہ۔ زرہ من الليل: رات کا وسط یا ابتدائی حصہ۔ ج جَوَاشِن.
جَاظَ (ن) جَوْظًا و جَوَظَانًا: تکبر سے چلنا۔
جَوَّظَ: زچ ہونا بے صبر ہونا۔ (وتَجَوَّظَ:) کوشش کرنا۔
الجُوَاظ: تنگ دلی۔ بے صبری۔
الجَوَّاظ: تکبر سے چلنے والا۔ اجڈ۔ بہت

کھانے والا۔

الجَوَّاظَة: بمعنی جَوَّاظ. تامبالغہ کے لیے ہے۔

جَاعَ(ن) جَوْعًا و مَجَاعَةً: بھوکا ہونا۔ صفت (جَائِع وجَوْعَانُ) مؤنث جَائِعة وجَوْعیٰ ج جِيَاع وجُوَّع اليه: مشتاق ہونا۔

جَوَّعَهُ تَجْوِيْعًا واَجَاعَهُ اِجَاعَةً: بھوکا رکھنا۔ خوراک روکنا۔ کہا جاتا ہے "اَجَاعَ قِدرَہ" اس نے اس کی ہانڈی کو نہیں بھرا۔

تَجَوَّع: بتکلف بھوکا بننا۔

اِسْتَجَاعَ اِسْتِجَاعَةً: ہر وقت کچھ نہ کچھ کھاتے رہنا۔ کسی چیز کو کھانا اور سیر نہ ہونا۔

الجُوْع والمَجَاعَة: بھوک۔ الجُوْعُ الكَلْبِي او الجُوْعُ البَقَرِی: معدہ کی ایک بیماری کا نام جس میں آدمی شکم سیر نہیں ہوتا اور اگر ہو جاتا ہے تو جلدی بھوک لگ جاتی ہے۔ اور کہا جاتا ہے "عَامُ مَجَاعَةٍ او مَجْوَعَةٍ" بھوک کا سال۔ ج مَجَاوِع.

الجَوْعَة: اسم مرة. قبیلہ کا خالی ہونا۔

جوف جَوَفًا: کھوکھلا ہونا۔

جَافَهُ(ن) جَوْفًا: گہرا کرنا ہ بالطعنة: جوف میں نیزہ مارنا۔

اَجَافَهُ. الطَعْنَة وبالطَعْنَة: جوف میں نیزہ مارنا الباب: بھیڑ دینا۔

جَوَّفه: کھوکھلا کرنا۔ گہرا کرنا۔ جوف میں سے سب کچھ نکال لینا۔

تَجَوَّف: کھوکھلا ہونا۔ (تَجَوَّفه و اِجْتَافَه) جوف میں داخل ہونا۔ کہا جاتا ہے "اِجْتَافَ الوحشی كناسَه وتَجَوَّفه" وحشی جانور اپنے بھٹ میں داخل ہو گیا۔

اِسْتَجَافَ واسْتَجْوَفَ اِسْتَجَافَةً. الشَّئَ: کشادہ ہونا۔ الشَّئَ: کھوکھلا پانا۔

الجَوْف. س۔ پیٹ من البيت: اندرونی حصہ۔ ج اَجْوَاف.

الجَوَف. س۔ کشادگی۔

الجَائِف. فا. جوف تک پہنچنے والی چیز۔ مؤنث جَائِفه. الجَائِفَة: نیزہ کی مار جو جوف تک پہنچے۔ ج جَوَائِف.

الاَجْوَف: کھوکھلا۔ کشادہ جوف والا۔ مؤنث جَوْفَاء ج جُوْف. "الجَوْفَاء مِن الدِلَاء" کشادہ ڈول من القَصَاء او المشجر: اندر سے کھوکھلا۔ الفعل الاَجْوَف: وہ فعل جس کا عین کلمہ حرف علت ہو۔ جیسے قَالَ، بَاعَ۔

خاف اَجْوَف: بزدل، شیر۔

المَجْوُف: بڑے جوف والا۔

المُجَوَّف: کھوکھلا۔ رجل (مُجَوَّف واَجْوَف و مَجُوْف:) بزدل۔

المُسْتَجَاف: کشادہ جوف والا۔

الجُوَاف: ایک قسم کی مچھلی۔

جَوْفَل اشخاص یا اشیاء کو بذریعہ طیارہ منتقل کرنا۔

جَوِقَ(س) جَوَقًا. الوجهُ: ٹیڑھے منہ والا ہونا۔ صفت (اَجْوَق و جَوِق) مؤنث جَوْقَاء ج جُوْق.

جَوَّقَ. القوم: جمع کرنا عليه: شور مچانا۔

تَجَوَّقُوْا: اکٹھا ہونا۔

الجَوْق. ج اَجْوَاق و (الجَوْقَة) لوگوں کی جماعت۔

الاَجْوَق: موٹی گردن والا۔ اَجْوَق الفَكُّ: جھکے ہوئے جبڑے والا۔

المُجَوَّق: ٹیڑھے جبڑوں والا۔

جَالَ(ن) جَوْلًا و جَوَلًا و جُؤُوْلًا و جَوَلَانًا و جِيْلَانًا وجَوَّلَ تَجْوَالًا. فی المكان: چکر لگانا۔ گھومنا۔ جَالَ الشَّئَ: پسند کرنا۔ جَالَ القَوْمُ جَوْلَةً: شکست کھانے کے بعد حملہ کرنا۔ جَوَّلَ الاَرْضَ: زمین میں بہت چکر لگانا۔

جَاوَلَهُ مُجَاوَلَةً: ایک دوسرے کو دھتکارنا۔ ایک دوسرے کو ہٹانا۔

اَجَالَ. الشيء وبالشَّئ: گھمانا۔ السيفَ: تلوار سے کھیلنا اور ادھر ادھر گھمانا۔

تَجَاوَلَ. القومُ فی الحربِ: ایک دوسرے کے مقابلہ میں چکر لگانا۔

اِجْتَالَ اِجْتِيَالًا: گھومنا القومَ: ارادہ سے پھیر دینا مِنْهُمْ جَوْلًا: پسند کرنا اَمْوَالَهُمْ: لے جانا۔

اِنجَال. الغبارُ: بلند ہونا اور پھیلنا۔

اِسْتَجَال اِسْتَجَالَةً. اموالَهم: لے جانا۔

اَلجَول س۔ گھوڑوں یا چوپایوں کا گلہ۔ رسّی۔ ج اَجْوَال (والجَوْل) مٹی جس کو ہوا سطح زمین پر ادھر ادھر کرے۔

الجَال والجُوْل: قبر یا کنوئیں کی دیوار پہاڑ کا پہلو۔ جُوْلُ القبر: قبر کا اردگرد۔ کہا جاتا ہے "ماله جَالٌ او جُوْل" اس کا پختہ ارادہ نہیں ج جِوَال وجُوَال وجِوَالَة وجُوَالَة واَجْوَال.

الجَوَالَة. من الشئ: چیز کا بہتر حصہ۔

الجَوْلَان والجُوْلَان: مٹی جس کو ہوا ادھر ادھر کرے۔

الجَوْلَان. س۔ مال کا چھوٹا اور ردی حصہ

جَوْلَانُ الهُمُوم: غم کی ابتدا۔

الجَوَّال والجَوَّالَة: بہت چکر لگانے والا۔ کہا جاتا ہے "هو جَوَّالَة جَوَّابة" وہ بہت زیادہ چکر لگانے والا ہے۔ اور مقامات کو طے کرنے والا ہے۔

الاَجْوَل: اسم تفضیل۔ یوم اَجْوَل: بہت غبار کا دن۔

الاَجْوَلِيّ: بہت چکر لگانے والا گھوڑا۔

المَجَال: چکر لگانے کی جگہ۔

المِجْوَل: ڈھال۔ پازیب۔ تعویذ۔ ہار میں چاندی کا ہلال۔ کرتی۔ گورخر۔ چاندی۔ لکڑی کا بڑا پیالہ۔ تالاب۔

المُسْتَجِيْل: بیوقوف۔

جَامَ(ن) جَوْمًا: اچھی یا بُری چیز کا طلب کرنا۔

الجَام: پیالہ۔ ج جَامَات واَجْوَام واَجْوُم وجُوْم.

الجُوَيْمَة: جام کی تصغیر۔

جَانَ(ن) جَوْنًا: کالا ہونا۔

تَجَوَّن. باب العروس: دلہن کے دروازہ پر سفیدی پھیرنا۔ بابَ الميت: سیاہ کرنا۔

الجَوْن. س. سفید۔ سیاہ۔ سرخ خالص سبزی جس کی سبزی سیاہی مائل ہو۔ دن من الخیل والابل: بہت کالا۔ ج جُوْن.

الجَوْنة: غروب کے وقت کا آفتاب۔ تار کول ملا ہوا مٹکا۔ کوئلہ۔

الجُوْنة: چمڑے سے منڈھی ہوئی ٹوکری۔ ج جُوَن

الجَوْنَاء: آفتاب۔ ہانڈی۔ سیاہ اونٹنی۔

الجَوْنِیّ: قطا پرندہ کی ایک قسم جس کا سینہ اور بازو کالا ہوتا ہے۔

جَاهَ(ن) جَوْهًا. الرجل بالمکروہ: ناپسند طریقہ سے پیش آنا۔

جَوَّهَهُ تَجْوِیْهًا واَجَاهَهُ اِجَاهَةً: صاحب مرتبہ بنانا۔

تَجَوَّهَ: بڑا ہونا۔ بتکلف بڑا بننا۔

الجَاه والجَاهَة: قدر۔ شرف۔ بلندی۔ مرتبہ۔

الجَوْهَر: وہ چیز جو قائم بالذات ہو اور محل کا محتاج نہ ہو۔ اس معنی میں یہ عرض کا مقابل ہے۔ ہر وہ پتھر جس سے مفید چیز نکالی جائے۔ واحد (جَوْهَرَة) ج جَوَاهِر. جوهر الشیء: چیز کی اصلیت ۔جوهر السیف: تلوار کا جوہر۔ الجوهر الفرد: وہ چیز جو قابل انقسام نہ ہو۔ الجواهر العلویة: افلاک۔ ستارے۔ ارواح۔

الجَوْهَرِیّ: جوہر کی جانب منسوب۔ لازم و ضروری۔ اس معنی کے لحاظ سے اس کا مقابل عرضی ہے۔ جوہر کا بنانے والا اور بیچنے والا۔

جَوَّیٰ تَجْوِیَةً ۔السِقَاءَ: مشک میں پیوند لگانا۔

الجَوّ: آسمان وزمین کا درمیانی حصہ۔ کشادہ وادی۔ کشادہ میدان۔ جَوُّ البَیْت: گھر کا اندرونی حصہ جَوُّ الماء: زمین کا وہ حصہ جو پانی کے لیے کھودا جائے۔ جَوُّ کلِ شیٔ: اندرونی حصہ۔ ج جِوَاء واَجْوَاء.

الجَوَّانِیّ. جوّ کی جانب منسوب۔ اس کا نقیض بَرَّانِیّ ہے۔ دیکھئے لفظ بَرَّانِیّ۔

الجُوَّة: مشک کا پیوند۔ زمین کا سخت ٹکڑا۔ پہاڑ وغیرہ کا گڑھا۔ لوہے کا زنگ۔ گندم گوں رنگ۔

جَوِیَ(س) جَوًی: عشق یا غم کی وجہ سے جلن لاحق ہونا الماءُ: بدبودار ہونا۔ الشَّیْءَ: ناپسند کرنا۔ جَوِیَتْ نفسه من البلد وعن البلد: ناموافق ہونا۔

جَاوَیٰ مُجَاوَاةً. بالابل: پانی پر بلانا۔

اِجْتَوَیٰ. البلَد: اقامت ناپسند کرنا۔ (واسْتَجْوَیٰ) الطعامَ: ناپسند کرنا۔

الجَوَی. س. غم یا عشق کی وجہ سے سوزشِ سینہ کا ایک مرض۔ مرض کی طوالت۔ مبتلائے سوزشِ عشق۔

الجِوَاء. کشادہ وادی۔ زمین کا اندرونی حصہ۔ چرواہے کا تھیلا۔ وہ چیز جس پر ہانڈی رکھی جائے۔

الجَوِی: بدبودار۔ عاشق۔ مبتلائے سوزش عشق۔

الجَوِیّ: تنگ دل مؤنث جَوِیَّة.

الجِیَّة: پانی وغیرہ جبکہ بدبودار ہوجائے۔ پانی جمع ہونے کی جگہ۔ ج جِیّ.

جَاءَ یَجِیْءُ ویَجُوْءُ مَجِیْئًا ومَجِیْئَةً وجَیْئًا وجَیْئَةً: آنا۔ به: لانا۔ جَاءَهُ وجَاءَ الیه: آنا۔ الشَّیْءَ: کرنا۔ صفت (جاءٍ) مؤنث جَائِیَة

جَاآنی وجَایَأَنِی فَجِئْتُهُ: کثرتِ آمد میں مقابلہ کرنا۔

اَجَاءَهُ: لانا۔ آنے کو لازم وضروری ٹھہرانا۔

اَلجَیْئَة. س. ایک مرتبہ کی آمد۔ پیپ وخون۔ ٹکڑا جس سے جوتہ پیوند لگایا جائے۔

الجِیْئَة: آنا۔ ج جِیْآت.

جَابَ (ض) جَیْبًا. البلادَ: طے کرنا۔ القمیصَ: گریبان بنانا۔

جَیَّبَ. القَمِیْصَ: گریبان بنانا۔

الجَیْب. من القمیص: گریبان۔ دل وسینہ۔ کہا جاتا ہے "نَاصِحُ الجَیْبِ" امین وصادق جَیْبُ الارض: زمین میں داخل ہونے کی جگہ۔ ج جُیُوْب.

الجَیْبُ والجَیْبَة. عند العوام: تھیلی۔ پاکٹ۔ ج جِیَاب.

جَاحَ یَجِیْحُ جَیْحًا. السیلُ الوادی: کناروں کو بہالے جانا۔

جَادَ وجَیِدَ یَجَادُ جَیَدًا: خوبصورت اور لمبی گردن والا ہونا۔ صفت (اَجْیَد) مؤنث جَیْدَاء وجَیْدَانة. ج جُوْد. اور کبھی جَیَد گردن کی صفت میں بھی واقع ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے "عنقٌ اَجْیَد"

الجِیْد: گردن۔ ج اَجْیَاد وجُیُوْد.

جَیَّر. الحوضَ: گچ کرنا۔

جَیْرِ: حرف ایجاب بمعنی نعم۔ یعنی ہاں۔

الجیئر: گچ۔

الجَیَّار: بے بجھا چونہ۔ (والجائر) غصہ یا بھوک کی وجہ سے سینہ کی سوزش۔ حوض (مُجَیَّر) گچ کیا ہوا حوض۔ گہرا حوض۔

جَاشَتْ (ض) جَیْشًا وجَیَشَانًا و جُیُوْشًا. القِدْرُ: اُبلنا البحرُ: جوش مارنا الصدرُ: غصہ سے جوش میں آنا۔ الحربُ بَیْنَهُمْ: گھمسان کی جنگ شروع ہونا۔ العینُ: آنسو بہانا۔ الوادی: موج مارنا۔ المیزابُ: پرنالہ کا خوب اچھی طرح بہہ پڑنا۔ النفسُ: جی متلانا۔ نفسُ الجبان: بھاگنے کا ارادہ کرنا۔

جَیَّشَ. الجُیُوْش: فوجوں کو جمع کرنا۔

تَجَیَّشَ. القومُ: اکٹھا ہونا۔ تَجَیَّشَتْ نفسُهُ: جی متلانا۔

اِسْتَجَاشَ. الجَیْشَ: جمع کرنا۔ الامیرَ: امیر سے مدد اور لشکر طلب کرنا۔ القومُ: مدد دینے پر برانگیختہ کرنا۔

الجَائِشَة: نفس۔

الجَیْشَة. جاش کا اسم مرۃ۔ ج جَیْشَات.

الجَیْش. س. لشکر۔ ج جُیُوش.

الجَیْش: ایک قسم کی لمبی نباتات کا نام ہے۔

الجَیَّاش: متحرک ومضطرب۔

جَاصَ (ض) جَيْصًا وجَيَّص تَجْيِيْصًا.
عنه: منحرف ہونا۔ ہٹ جانا۔
جَائصَهُ: فخر کرنے میں مقابلہ کرنا۔
الجَيْصَةُ: دائیں بائیں جھکاؤ۔
الجيَصَّ والجيَصَّى: تکبر وغرور کی چال۔
جَاظ (ض) جَيْظَانًا: چلنے میں تکبر کرنا۔
صفت (جَيَّاظ) بحمله: بوجھل چلنا۔
الجَيْعَر: بجو۔
الجَيْعَم: بھوکا۔
جَافَت (ض) جَيْفًا وجَيَّفَت وتجَيَّفَت واجْتَافَت وانْجَافَت. الجثّه: بدبودار ہونا۔
الجِيْفَة: میت کا بدبودار جثہ۔ ج جِيَف واَجْيَاف.
الجَيْفَر: قوی شیر۔
جَيْفَل: نام ماہ ذی القعدہ۔
الجِيْل: لوگوں کا ایک گروہ۔ صدی۔ ایک زمانہ کے لوگ۔ ج اَجْيَال وجِيْلان.
الجَيْلَم: چاند۔
الجَيْهَر: ایک قسم کی مکھی۔
الجَيْهَل والجَيْهَلَة: انگارہ ہلانے کی لکڑی۔ کریلنی۔ صَفَاة جَيْهَل: بڑا پتھر۔
اَلْجِيُوْدِيْزِيَّةُ: (یونانی لفظ) زمین کی پیائش کا علم
اَلْجِيُولُوجِيَا: زمین کے طبقات اس کی طبعی مائیت کے اسباب کا علم۔
الجِيْم: حروف ہجاء کا پانچواں حرف۔ (مذکر و مؤنث) ایک قسم کا ریشمی کپڑا۔

# ح

ح: الحا بنیادی حروف میں سے چھٹا حرف ہے۔ یہ حروف حلق سے ہے۔ حساب جمل میں اس کا نمبر (٨) ہے۔

حَبَّهٗ (ض) حُبًّا وحِبًّا. اَلشَّیَّ: رغبت کرنا۔

حَبَّ (س) حَبُبَ (ک) الیه: محبوب ہونا۔

حَبَّبَهٗ. الیَّ: محبوب بنانا۔ اور کہا جاتا ہے "حَبَّبَنِی اِیَّاہ" اس نے مجھ کو اس کا محبوب بنایا۔ حَبَّبَ اَلقِربَةَ: بھرنا (حَبَّبَ واَحَبَّ) الزرعُ: دانے دار ہونا۔

حَابَّه مُحَابَّةً وحِبَابًا: باہم مُحبّت کرنا۔ مُحبّت ظاہر کرنا۔

اَحَبَّه: مُحبّت کرنا۔ یہ حب سے زیادہ مستعمل ہے۔ صفت فاعلی۔ (مُحِبٌّ) اور صفت مفعولی (مَحْبُوبٌ و مُحَبٌّ)

تَحَبَّبَ. الیه: مُحبّت و دوستی ظاہر کرنا۔ تَحَبَّبَ من الشَّرَابِ: بھرنے سے مٹکے کی مانند پھول جانا۔

تَحَابَّ. القومُ: ایک دوسرے سے مُحبّت کرنا۔

اِستَحَبَّه: مُحبّت کرنا۔ اچھا سمجھنا۔ کہا جاتا ہے "اِستَحَبَّ الکفرَ علی الایمان" اس نے کفر کو ایمان پر فضیلت دی۔

الحَبَّ ج حُبُوْب و حُبَّان: دانہ۔ واحد (حَبَّة) ج حَبَّات. حَبُّ الغَمامِ: اوله. حبة القلب: دل کا دانہ یا روح۔ الحَبَّة: دو (٢) جَو کے برابر ایک وزن کا نام۔ دینار کا سولہواں حصہ۔ الحَبَّة الخَضْرَاء: بُن (ایک دوا کا نام) الحَبَّةُ السَوْدَاء: کلونجی۔

المَحَبَّة: مرغوب چیز کی طرف طبیعت کا میلان۔

الحِبُّ. مس: دوست۔ عاشق۔ محبوب۔ ج اَحْبَاب وحِبَّان وحَبَبَةٌ وحُبٌّ وحُبُوبٌ.

الحُبُّ. مس: بڑا گھڑا یا مٹکا۔ ج حِباب و حَبَبَة واَحْبَاب.

الحُبّة: انگور کا بیج۔ معشوق۔ معشوقہ۔ ج حُبَب. کہا جاتا ہے "هذا حُبَّتك" یہ وہ چیز ہے جس کا مل جانا تمھیں محبوب ہے۔ "و نعم و حُبَّةٍ وکَرامَةً" جیسا کہ کہا جاتا ہے "حُبّاً و کَرَامَة"

الحَبَب: دانتوں کی ہمواری۔ (والحَبَاب) بلبلہ۔ حَبَبُ الماءَ او الرمل و حِبَبُهٗ: پانی یا ریت کا بڑا حصہ۔

الحَبَاب: انتہا۔ کہا جاتا ہے۔ "حَبَابك ان تفعل کذا" تمہاری انتہائی کوشش یہ ہے کہ تم ایسا کرو۔

الحُبَاب: دوستی۔ محبت۔ محبوب۔ سانپ۔

اُمُّ حباب: دنیا۔

الحُبَابَة: ایک قسم کا سیاہ آبی کیڑا۔ ج حُبَاب

الحَبِیْب: عاشق۔ معشوق۔ ج اَحِبَّة واَحِبَّاء واَحْبَاب.

الحَبَّاب. حبّ: کا اسم مبالغہ: گھڑوں اور مٹکوں کا بنانے والا۔ یا بیچنے والا۔

المُحِبَّ: . فا. کہا جاتا ہے "اِمرأة محبّة لزوجها و مُحِبّ لهٗ"

حَبَجَه (ض) حَبْجًا. بالعصاء: لاٹھی سے مارنا۔ (واَحْبَجَ) الامرُ: اچانک ظاہر ہونا۔ قریب ہونا۔ ظاہر ہونا۔

حَبِجَ (س) حَبَجًا و حَبَجَ (ف) حُبَاجًا: سوجے ہوئے پیٹ والا ہونا۔ صفت (حَبِجٌ)

الحَبَج. مس۔ مینگنیاں جو سدہ کی شکل میں ہو جائیں۔ اونٹ کی کمر کا داغ۔

حَبْحَبَ حَبْحَبَةً. الماءُ: پانی کا آہستہ بہنا۔ النارُ: آگ جھڑکنا۔

اَلْحَبْحَاب: پست قد۔ بدنما۔ بد شکل۔ حباحِب.

الحُبَاحِب واُمُّ حُبَاحِبْ: جگنو۔ وہ چیز جو جگنو کی دُم میں آگ کی مانند دکھلائی دے۔ اور اسی سے نَارُ الحُبَاحِب ہے جس کو ضعف و کمزوری میں بطور مثل کے استعمال کرتے ہیں۔

نَارُ الحُبَاحِب: چنگاری جو گھوڑے کے سم سے پتھر وغیرہ پر ٹھوکر لگنے سے نکلے۔

المُحَبْحَب: بدغذا۔

الحَبْحَبَة: تربوز۔ ج حَبْحَب.

حَبَّذَا. حَبَّ اور ذَا، اسم اشارہ سے مرکب کلمہ ہے جو مدح کے لیے استعمال کیا جاتا ہے اور ہر صورت میں یہی صیغہ بولا جاتا ہے۔

(حَبَّذَه) کسی سے "حبذا" کہنا۔

حَبَّ: بیج بطور دوائی چنے کے برابر گولی بنانا اس

سے چھوٹی یا بڑی بھی ہو سکتی ہے۔ حب الضمام: اولا الحبة السودا' شونیز یعنی کلونجی۔ الحبة الخضراء: بن کا پھل

حَبَرَ (ن) حَبْرًا. الشَّیَٔ: مزین کرنا۔ منقش کرنا۔

حَبَرَهُ (ن) حَبْرًا وحَبْرَةً واَحْبَرَهُ: خوش کرنا۔ اَحْبَرَت الاَرضُ: پیداوار کا زیادہ ہونا۔

حَبِرَ (س) حُبُورًا و حَبَرًا: خوش ہونا۔ (حَبَرًا) الجرحُ: زخم کا اچھا ہونا اور کچھ اثر باقی رہنا الاسنانُ: زرد ہونا الارضُ: پیداوار کا زیادہ ہونا۔

حَبَّرَ. الدوَاةَ: روشنائی ڈالنا الکلامَ او الخطَّ او الشعرَ: عمدہ بنانا۔

حُبِّرَ: پسوؤں کے کاٹے کا نشان والا ہونا۔

تَحَبَّرَ: مزین ہونا۔ عمدہ ہونا۔ السحابُ: ظاہر ہونا اور پھیلنا۔

الحَبْر والحِبْرُ: نیک عالم۔ خوشی ونعمت

الحَبْر الاعظم: پوپ۔ یہودیوں کے نزدیک کاہنوں کا سردار۔ ج اَحبار و حُبُور.

الحِبْر: روشنائی، خوبصورتی۔ نقش ونگار۔ دانتوں کی زردی ج حُبُور. کہاجاتا ہے "فلان حسن الحِبْر والسبْر" یعنی فلاں خوبصورت اچھی ہیئت والا ہے۔ "و فلان لیس له حِبْر" یعنی فلاں کا کوئی مثیل و نظیر نہیں "و ذهب حِبرُهٗ و سِبْرُهٗ" یعنی اس کی رونق وہیئت جاتی رہی۔

الحَبر. س۔ اثر۔

اَلحِبْرَة. مثلثة الحاء: دانتوں کی زردی۔

الحَبرة والحِبَرَة: ایک قسم کی یمنی چادر۔ ج حَبَرات و حِبَرات وحِبَر.

الحَبْرَة: خوشی۔ نعمت۔ ہر عمدہ راگ۔

الحِبَر والحَبِیر. من الثیاب: نیا ونرم منقش چادر۔ حَبِیر کی جمع حُبُر ہے۔

الحَبَار. ج حَبَارَات و (الحِبْر) ج حُبُور: داغ۔ نشان۔ اثر۔ کہا جاتا ہے "بجلده حَبَارُ الضَربِ" اس کی کھال میں مار کا اثر ہے "و فِی یَدِهٖ حَبَارُ العَمَلِ" اس کے ہاتھ میں کام کرنے کا اثر ہے۔

المِحْبَرَة والمَحْبَرَة والمَحْبُرَة: دوات۔ ج مَحَابِر.

الحَبُورَة: امامت۔

الحَابُوْر: بدکاروں کی مجلس۔

الحُبَارىٰ: سرخاب۔ ج حُبَارَات.

الحُبُور والحُبْرُوْر والحِبْرِیْر: سرخاب کا بچہ۔ ج حَبَارِیْر. کذب (حِبرِیت) خالص جھوٹ۔

حَبَسه (ض) حَبْسًا و مَحْبَسا: قید کرنا عن الشَّیَٔ: روکنا۔ الشَّیَٔ: پورے طریقے سے حفاظت کرنا الشَّیَٔ بالشَیء: ڈھانپنا یا احاطہ کرنا۔ المالَ علی کَذَا: وقف کرنا۔

اَحْبَسَ و حَبَّسَ. المالَ: اللہ کے راستہ میں وقف کرنا۔

حَابَسَهٗ مُحَابَسَةً: روک رکھنا۔

تَحَبَّسَ واِحْتَبَسَ. فی الکلام: رک جانا علیٰ کَذَا: محدود رکھنا۔ واِحْتَبَسَهٗ: روک رکھنا (لازم ومتعدی) اِحْتَبَسَ الرجلَ: قیدی بنانا۔

الحَبْس. ج حُبُوس و (المَحْبِس) ج مَحَابِس: قید خانہ۔

الحِبْس: پلنگ پوش۔ وہ لکڑی یا پتھر جو پانی کے بہاؤ کے روکنے کے لیے رکھا جائے ج اَحْبَاس.

الحُبَّس: واحد حَابِس و (الحُبُس) واحد حَبُوْس. یا حَبِیْس: پیادے۔ وقف شدہ چیز۔

الحُبْسَة: گفتگو کرنے میں دشواری۔

الحَابِسَة. الحَابس کا مؤنث۔ اُونٹ جو شریف النسل ہونے کی وجہ سے گھر ہی میں باندھ کر رکھے جائیں۔

الحَبَائِس: اُونٹ جو شریف النسل ہونے کی وجہ سے گھر ہی میں باندھ کر رکھے جائیں۔ اُمورِ خیر میں وقف شدہ چیز (حبیسة) کی جمع ہے۔

الحَبِیْس: قیدی من الخیل: جہاد کے لیے وقف شدہ گھوڑا۔ ج حُبُس دنیا سے بے تعلق آدمی۔ ج حُبَساء

المَحْبَسَة: قید خانہ۔ عابدوں زاہدوں کے رہنے کی جگہ ج مَحَابِس.

حَبَشَ حَبْشًا و حُبَاشَةً حَبَّشَ واِحْتَبَشَ. الشَّیَٔ: جمع کرنا۔

اَحْبَشَتِ. المرأةُ: حبشی بچہ جننا۔

تَحَبَّشَ. القوم: اکٹھا ہونا۔

الحُبَاشَة ج حُبَاشَات و (الاُحْبُوْش) والاُحْبُوْشة ج اَحَابِیْش: مختلف قبیلوں کے لوگ۔

الحَبَش والحَبَشه: ملک حبش کا باشندہ واحد (حَبَشِی) ج حُبْشان. الحَبَشَة: ملک حبش جس کو آج کل ابی سینیا کہتے ہیں۔

الحُبْشِیَّة: سخت کالا اونٹ۔ سیاہ رنگ کی بڑی چیونٹی۔

الحُبَاشِیَة: عقاب۔

الاَحْبَش: حبشی. ج اَحَابِش.

الحُبْشَان: ٹڈی کی ایک قسم۔

حَبَضَ (ض) حَبْضًا و حَبِضَ (س) حَبَضًا. القلبُ: دل کا سخت دھڑکنے کے بعد ساکن ہونا الرَجُلُ: مرنا السَهْمُ: تیر۔ تیر کا پھینکنے والے کے سامنے ہی گرنا اور سیدھا نہ جانا۔ "فلانٌ بالوتر" آواز نکلنے کے لیے حرکت دینا۔

حَبَضَ (ن ض) حُبُوْضًا. ماء البئر: کم ہونا حقهٗ: باطل ہونا السهْمُ: تیر کا پھینکنے والے کے سامنے ہی گرنا اور سیدھا نہ جانا الغلامُ: لوگوں کے نیک گمان کے خلاف ہونا۔

اَحْبَضَ: حَقَّهٗ: باطل کرنا البئر: پانی ختم کرنا۔

الحَبَض. س: رگ کی تیز حرکت۔ کہا جاتا ہے "مابه حبض ولا نبض" یعنی اس کے اندر حرکت نہیں۔

المِحْبَض: دھنیا کی کمان۔ شہد نکالنے کی لکڑی ج مَحَابِض و مَحَابِیْض.

رَجلٌ (حَابِض و حَبَّاض) کنجوس۔ بخیل۔

حَبِطَ (س) حَبَطًا و حُبُوْطًا. عمله: بیکار ہونا۔ خراب ہونا۔ برباد ہونا (واَحْبط) ماءُ البئر: ہمیشہ کے لیے کم ہو جانا۔

حَبط. دمُ القتیل: بیکار جانا۔ حَبط البَعیْرُ حَبَطًا: خندقوق نامی ایک قسم کی نباتات کے کھانے سے پیٹ پھولنا۔ صفت (حَبِط) ج حَباطیٰ اور اس بیماری کا نام حُباط ہے۔

اَحْبط. عمله: بے کار و باطل کرنا۔ اَحبطَ الضَربُ زیدًا: نشان چھوڑنا۔ اَحبط عنه: روگردانی کرنا۔ کہا جاتا ہے "تعلق بِهٖ ثم اَحْبطَ عنه" اس کا تعلق اس سے ہوا پھر اس نے روگردانی کی۔

الحَبطُ. س۔ زخم کا نشان۔ مار کی وجہ سے بدھی۔ مار کی وجہ سے آماس۔

الحَبنْطِی: موٹا و پست قد۔ غصے میں بھرا ہوا۔

حَبقَهٗ (ض) حبقا: مارنا۔

حَبَقَ (ض) حَبْقًا و حبقًا و حُباقًا. العَنْزُ: گوز کرنا۔ (اس کا اکثر استعمال بکری اور اُونٹ کے لیے ہے۔)

حَبَّقَ. المتاعَ: جمع کرنا۔

اَحْبقَ: تابعدار ہونا۔

حَبقُوْا و تَحابقُوْا. علَیْهِ: جہالت سے کام لینا۔

الحَبق: پودینہ. واحد حَبقة. حَبَقُ الماءِ: نھری نعنع۔ حبق البقر: بابونہ۔

حَبقُ الفتی او الفیل: دونا مروا۔

الحُبق والحَبقة: کم عقل۔ کہا جاتا ہے "رجلٌ حَبقَةٌ" جاہل مرد۔

الحَبِق: بے کار و بے فائدہ مرد۔

الحَبقُرُّ: اولہ۔

حَبکَهٗ (ن ض) حَبْکًا: باندھنا۔ مضبوط کرنا الحائكُ الثوبَ: عمدہ بننا۔

حَبَّکَهٗ: مضبوط کرنا۔

اَحْبکَهٗ: مضبوط کرنا۔ عمدہ طریقہ سے کرنا۔

تَحَبَّكَ: کمر باندھنا۔ کپڑے میں لپٹنا۔

اِحْتَبكَ. الثوبَ: عمدہ بننا بالازار: ازار باندھنا۔

الحُبْكة والحِباك: ازار باندھنے کی جگہ یا کمر بند۔ الحِباك: ریت کے ٹیلہ کا راستہ۔ ج حُبك.

الحَبك والحَبکة: انگور کی جڑ۔

الحِبكُ: کمینہ۔

الحُبُك: سخت۔

الحَبیْك: مضبوط کیا ہوا۔

الحَبیْکة. الحَبیْك کا مؤنث۔ ریت کے ٹیلے کا راستہ۔ ستاروں کے درمیان کا راستہ۔ بالوں کے گچھے کی ایک لٹ۔ لوہے کی زرہ ج حَبائكُ وحَبیْك وحُبك. قرآن مجید میں ہے ﴿والسماءِ ذاتِ الحُبُك﴾ قسم ہے آسمان راستوں والے کی۔

اَلمَحبَك: ازار باندھنے کی جگہ۔

حَبکَرَ. الشَّیْءَ: جمع کرنا۔

تَحبْکَرَ. فی طریقه: متحیر ہونا۔

حَبلَهٗ (ن) حَبْلًا: رسی سے باندھنا الصیدَ: پھندے سے پکڑنا۔ صفت (حَابِل)

حَبلَتْ (س) حَبَلًا. المرأةُ: حاملہ ہونا۔ صفت (حَابِلة) ج حَبلَة و (حُبلیٰ) ج حُبالیٰ و حُبْلَیَات و (حَبْلانة) من الماءِ: بھر جانا۔ صفت (حَبْلان)

حَبَّلها واَحْبَلَها: حاملہ کرنا۔ اَحْبَلَ النخلَ: گابھا دینا۔

اِحْتَبلَ. الصیدَ: پھندے سے پکڑنا۔ کہا جاتا ہے "اِحتبلَه الموتُ بِحَبائلِه" موت نے اسے اپنے پھندے میں پھانس لیا۔

(وتحبَّل) الصیدُ: پھندے میں پھنسنا الدابةُ: جانور کی ٹانگوں کا رسی میں پھنس جانا۔

الحَبل: رسی۔ باندھنے کی چیز۔ ج حِبال واَحْبُل وحُبُول واحبال. ملاپ۔ عہد وذمہ۔ ریت کا لمبا ٹکڑا۔ بدن کی رگ جیسے حَبل الذّراع وحَبل الوَرِید" کہا جاتا ہے "هو علیٰ حَبل ذِراعِك" وہ تم سے قریب ہے۔ "وَصلَ زَیدٌ حَبْلَ عمرو" زید نے اپنی لڑکی کی شادی عمرو سے کر دی "و هو یَحْطُبُ فی حبْل فلان" یعنی وہ اس کی اعانت اور مدد کرتا ہے۔ "وحَرَم حِبالَه" یعنی اس نے تعلقات منقطع کر لئے۔

الحَبَل. س۔ انگور کی بیل یا اس کی شاخیں واحد حَبَلَة ج اَحْبَال. بھر جانا۔ غم و غصہ۔ حمل۔

الحِبْل: دانشمند وزیرک۔ چالاک۔ ج حُبُول

الحَابِل: پھندے سے شکار کرنے والا جادوگر۔ کپڑے کا تانا۔ "اختلطَ الحابلُ بالنَّابِل" بطور ضرب المثل کے اس وقت بولتے ہیں جب یہ کہنا ہوتا ہے کہ فلاں معاملہ آپس میں گتھ گیا۔ اور بعضوں نے کہا ہے کہ اس مثال میں حابل سے تانا اور نابل سے بانا مراد ہے۔ اور بعضوں کے نزدیک حابل سے مراد پھندے سے شکار کرنے والا اور نابل سے مراد تیر سے شکار کرنے والا ہے۔ نیز کہتے ہیں "دار حَابِلهُ علی نابله" یعنی اس کا اول آخر پر گھوم گیا۔ "و ثار حابلهُم علی نابلهم" یعنی انہوں نے آپس میں شر و فساد برپا کر لیا۔ "و حول حابلَه علی نابله" یعنی اس نے اوپر کا نیچے کر دیا۔

الحَابُول: درخت خرما وغیرہ پر چڑھنے کے لئے چھال کی رسی۔ پاسی۔

الحُبَال: بھر جانا۔ کہا جاتا ہے "به حُبَال من الشَّراب"

الحِبالَة: پھندا۔ ج حَبائِل.

الاُحبُول والاُحبُولَة: پھندا۔

الحَبالَة: کسی چیز کا مناسب وقت۔ بوجھ۔

الحَبَّال: رسی بنانے والا یا بیچنے والا۔

الحَبْلان: غصہ اور کینہ سے بھرا ہوا۔ مؤنث حُبْلانة.

المَحْبَل: حمل کی مدت۔

المُحَبَّل: رسی۔ شعر محبَّل: بٹے ہوئے بال۔

مُحتبَل. الفرس: گھوڑے کی ٹانگ اور کھر کا جوڑ۔

حَبِنَ (س) حَبَنًا وحُبِنَ حَبْنًا: سوجے ہوئے پیٹ والا ہونا۔ صفت (حَابِن ومَحبُون واَحْبَن) عَلَيْهِ: غصہ سے بھرنا۔ اَحْبَنَهُ. الداءُ: سوجے ہوئے پیٹ والا کر دینا۔

الحَبْن والحَبِين: کنیر کا درخت۔

اُمّ حُبَيْن والحُبَيْنَة: گرگٹ کے مشابہ ایک جانور۔

الحِبْن: بندر۔ پیپ سے بھرا ہوا پھوڑا۔ ج حُبُون.

حَبَا (ن) حَبْوًا: قریب ہونا۔ کہا جاتا ہے "حَبَوْت الی الخمسين" میں پچاس سال کے قریب ہو گیا الولدُ: چوتڑوں کے بل گھسٹنا السفينةُ: جاری ہونا۔ حَبَا ما حَوْلَه: حفاظت کرنا اور منع کرنا الشئُ له: پیش آنا۔ السهمُ: نشانہ خطا کرنا ہ كَذَا و بكَذَا: بغیر کسی بدلہ کے دینا ہ عن كَذَا: منع کرنا۔

حَبَّاه: حفاظت کرنا اور منع کرنا۔

حَابَىٰ مُحَابَاةً وحِبَاءً. الرجلَ: مدد کرنا۔ دوسروں کے علاوہ مخصوص کرنا ہ فی البيع: سہولت برتنا القاضي زيدًا فی الحكم: انصاف سے ہٹ کر مائل ہونا۔

اَحْبَىٰ. الرامي: نشانہ سے خطا کرنا۔ کہا جاتا ہے "رَمىٰ فَاحْبىٰ" اس نے تیر پھینکا اور نشانہ سے خطا کی۔

اِحْتَبىٰ اِحْتِبَاءً. بالثوب: کسی کپڑے میں لپٹ جانا۔ پیٹھ اور پنڈلیوں کو کسی کپڑے سے باندھ لینا۔

الحِبَاء والحِبْوَة والحَبْوَة والحُبْوَة: عطیه. الحِبَاءُ: عورت کا مہر۔

الحَبْوَة والحُبْوَة: وہ کپڑا جس سے پیٹھ اور پنڈلیوں کو ملا کر باندھ لیا جائے۔ ج حُبىً و حِبىً.

الحَبِيّ والحَبَا: گہرا بادل جو زمین سے قریب ہو۔

الحَابِي. فا: گردن تک بلند کندھوں والا۔

حَتَّ (ن) حَتًّا. الشجر: پتے جھاڑنا۔ چھال اُتارنا الشئ عن الثوب: ارگڑ کر دور کرنا عن الشَّئ: ہٹا دینا الورقَ او القشرَ عن الشجر: پتے جھڑنا یا چھال گرنا۔

تَحَاتَّ تَحَاتًّا وانْحَتَّ وانْحِتَاتًا. الورقُ من الشجر: جھڑ جانا شَعْرُهُ عَنْ رَاسِهِ: گرنا الاسْنَانُ: کھوکھلا ہو کر گرنا۔

الحَتُّ. مص مُردہ ٹڈی۔ الفرس الحتّ: تیز رفتار گھوڑا۔ ج اَحْتَات. کہا جاتا ہے "تركُوْهُمْ حَتًّا بَتًّا اَوْ حَتًّافَتًّا" یعنی انہوں نے ان کو ہلاک کر دیا۔ "و مَا فِي يَدَيَّ منه حَتٌّ او حُتَاتَة" یعنی اس میں سے میرے ہاتھ میں کچھ نہیں۔

الحَتَت: درختوں کی خرابی جس سے پتے جھڑ جاتے ہیں۔

الحُتَات: بکھری ہوئی چیز۔ چورہ۔ ریزہ۔

الحَتَات: شور و غوغا۔

الحَتُوت والمِحْتَات. من النخل: کھجور کا درخت جس سے کچی ہی کھجوریں گر جائیں۔

حَتَّىٰ: حرف جار ہے۔ انتہا پر دلالت کرتا ہے جیسے "اكلتُ السمكة حتى راسها" یعنی میں نے مچھلی کو اس کے سر تک کھالیا۔ اور "ان" مصدریہ کی تقدیر سے فعل مضارع پر داخل ہوتا اور غایت کا فائدہ دیتا ہے۔ جیسے "سِرْتُ حَتّىٰ اَدْخلَ المَدِيْنَةَ" یعنی میں چلا یہاں تک کہ شہر میں داخل ہو گیا۔ اور یا بیان علت کا فائدہ حاصل ہوتا ہے جیسے "تَرَهَّبْتُ حتى اتوب" یعنی میں نے توبہ کرنے کے لیے دُنیا سے بے رغبتی اختیار کی۔ اور کبھی حرف عطف بمعنی واو ہوتا ہے جیسے "اكلتُ السَمكةَ حتي راسِها" میں نے مچھلی کو اور اس کے سر کو کھالیا۔ اور کبھی حرف ابتدا ہوتا ہے۔ جیسے "فواعجبًا حتى كُلَيْب تَسُبُّنِيْ" بڑا تعجب ہے کہ کلیب مجھے گالی دینے لگیں۔

حَتَّامَ: کب تک، اس کی اصل حتی ما ہے۔ "ما" استفہامیہ کا الف حذف کر دیا گیا ہے۔

حَتَأَ (ف) حَتْأً واَحْتَأَ. العقدة: گرہ باندھنا الثوبَ: کپڑا سینا الجدارَ: دیوار مضبوط کرنا الشَّئَ: لگاتار دیکھنا الحِمْلَ عن الدابة: بوجھ اُتارنا المرأة: جماع کرنا الرجلَ: مارنا۔

حَتْحَتَ: جلدی کرنا۔

تَحَتْحَتَ. الورقُ: جھڑنا۔

حَتِدَ (س) حَتَدًا: خالص الاصل ہونا۔ صفت (حَتِد)

حَتَدَ (ض) حُتُودًا. بِالْمَكَانِ: اقامت کرنا۔

حَتَّدَ. الشَّئَ: خالص اور نفیس ہونے کی وجہ سے چننا۔

الحُتُد والحَتَد. من الشَّئَ: اصل و جوہر کہا جاتا ہے "عين حُتُد" پانی ختم نہ ہونے والا چشمہ۔

المَحْتِد: اصل۔ کہا جاتا ہے "فلان كريم المَحْتِد" فلاں کریم الاصل ہے۔

حَتَرَه (ن ض) حَتْرًا وحُتُورًا: باندھنا۔ مضبوط کرنا۔ تیز نگاہ سے دیکھنا۔ تھوڑا دینا۔ تھوڑی خوراک دینا۔ حترله شيئاً: تھوڑا دینا اهلَه: نان و نفقہ میں تنگی کرنا۔ کہا جاتا ہے "ما حَتَرْتُ اليَوْمَ شيئًا" میں نے آج کچھ نہیں کھایا۔ یا مجھے آج کچھ حاصل نہیں ہوا۔

اَحْتَرَ. الشَّئَ: مضبوط کرنا الرَّجُلُ: تھوڑی بھلائی یا تھوڑی بخشش والا ہونا عَلَيْنَا الرزقَ: کم کرنا یا روک لینا۔

حَتَّرَ: نان نفقہ میں کمی کرنا البَيْتَ: گھر کے گرد گھیرا بنانا۔

الحَتْر والحِتْر والحُتْرَة: تھوڑی چیز یا تھوڑی بخشش۔

حِتَارُ. الشَّئَ: کنارہ۔ گھیرا۔ جیسے "حِتَارُ الاُذُن" کان کا کنارہ "حِتَارُ الظفر" ناخن کے اردگرد کا گوشت۔ "حِتَارُ المُنْخِل

والغربالِ" چھلنی کا گھیرا۔ ج حُتُر.

الحَتْرَة: ایک بار بچہ کا دودھ چوسنا۔

الحَتِيْرة. عند البعض الحَتِيْرَة: کھانا جو عمارت کی تیاری پر کھلایا جائے۔

المُحْتِر: اہل وعیال پر نان نفقہ میں تنگی کرنے والا۔

حَتْرَش حَتْرَشَةً. الجرادُ: کھانے میں آواز نکالنا۔

تَحَتْرَش. القومُ: اکٹھا ہونا۔

الحُتْرُوْش: ہلکا پھلکا چست لڑکا۔

الحَتَارِش: بچے کی حرکتیں۔ کہا جاتا ہے "ماحسن حتارش هَذَا الصبى" اس بچے کی حرکتیں کس قدر اچھی ہیں۔

تَحَتْرف. الشَّئُ: بکھر جانا۔ کہا جاتا ہے "تَحَتْرَفَ الشَّئُ من يدى" چیز میرے ہاتھ سے بکھر گئی۔

الحَتْرَفَة: آنکھ کی سرخی۔ سختی۔

حَتَشَ (ن) حَتْشًا: آمادگی کے ساتھ جمع ہونا۔

الحَتْف: موت۔ کہا جاتا ہے "ماتَ حَتْفَ اَنْفِه اَوْحَتْف فيه" وہ اپنی موت سے مرا۔ ج حتوف.

حَتَكَ (ض) حَتْكًا وحَتَكَانًا وتَحَتَّكَ: چھوٹے قدموں سے تیز چلنا۔

الحَتَك والحَوَاتِك: شتر مرغ کے بچے۔

حَتَلَهُ (ن) حَتْلًا: دینا۔

الحِتْل والحَاتِل: مثل ومشابہ۔ الحِتْل: عطیہ۔ گھٹیا چیز۔

حَتَم (ض) حَتْمًا. الشَّئَ: مضبوط کرنا۔ الشَّئَ عَلَيْهِ: واجب کرنا بِالشَّئِ: کسی چیز کا حکم لگانا۔

تَحَتَّمَ: خوش ہونا۔ اظہار شادمانی کرنا۔ دستر خوان کے بقیہ کو کھانا الزُجَاجُ بَعْضُه علىٰ بَعْضٍ: شیشہ کا بعض بعض پر گر کر ٹوٹنا۔ (وانْحَتَم) الامرُ: واجب ہونا۔ تَحَتَّم الشَّئَ على نفسه: لازم کر لینا۔ واجب کر لینا۔

الحَاتِم: . فا . حاکم. کہا جاتا ہے حَتَم الحَاتِم بكذا" حاکم نے فلاں چیز کا فیصلہ کیا۔ کالا کوا۔

الحتم. س: خالص۔ کہا جاتا ہے "هو الاخ الحتم" وہ حقیقی بھائی ہے۔ "وهذا ولد حتم" یہ حقیقی لڑکا ہے جس کے نسب میں کوئی شبہ نہیں۔ فیصلہ۔ ج حُتُوم.

الحَتُوْمَة: ترشی۔

الحُتْمة: سیاہی۔

الاَحْتَم: سیاہ۔

الحُتَامَة: دستر خوان کا چورہ۔

حَتِنَ (س) حَتَنًا. الحَرُّ: تیز ہونا۔

اَحْتَنَ. الرَجُلُ: سارے تیر ایک ہی جگہ پڑنا۔

تَحَاتَنَ. القومُ في الامر: برابر ہونا۔ کہا جاتا ہے "تَحَاتَنَ الدَمْعُ" دو دو قطرے آنسو کے گرے۔ "و تَحَاتَنَتِ الرِيَاحُ" ہوائیں پے در پے چلیں۔

اِحْتَتَن: بالکل برابر ہونا۔

الحَتْن والحِتن: برابر۔ ہمسر۔ کہا جاتا ہے "هُمَا حِتْنَان" وہ دونوں برابر ہیں۔

الحِتَن: باطل۔ يومٌ (حَاتِن) گرمی میں اول آخر برابر دن۔

الحَتَن: پہاڑ کے کنارے۔

حَتَا يَحْتُو حَتْوًا: تیز دوڑنا۔

حَتَاهُ (ض) حَتْيًا واَحْتَاهُ: سینا۔ مضبوط کرنا الحبلَ: بٹنا۔

فرس (مُحْتَاة) الخلق: مضبوط بدن کا گھوڑا۔

حَثَّ (ن) حَثًّا و حَثَّثَ تَحْثِيثًا واَحَثَّ اِحْثَاثًا واحْتَثَّ اِحْتِثَاثًا واِسْتَحَثَّ اِسْتِحْثَاثًا. الرجلَ على الامرِ: برانگیختہ کرنا۔ اکسانا۔

حَاثَّهُ: برانگیختہ کرنا۔ اکسانا۔

تَحَاثَّ. القومُ: ایک دوسرے کو برانگیختہ کرنا۔

اِحْتَثَّ: برانگیختہ ہونا (لازم و متعدی)

حَثَّثَ تَحْثِيثًا: سونا۔

الحُثُّ: بھوسے کے ریزے۔ خشک روٹی۔ چمچماتا ہوا ریت۔

الحَثِيْث والحُثُوْث: تیز۔ کہا جاتا ہے "وَلَّى حَثِيْثًا" وہ تیز بھاگا۔

الحَثَاث والحِثَاث: جلدی۔ تھوڑی نیند۔ کہا جاتا ہے ما اكتحل فلان حَثَاثًا" یعنی وہ ذرا بھی نہیں سویا۔

حَثْحَث. البرقُ: بادل میں کوندنا۔ فلانًا: کسی چیز پر برانگیختہ کرنا المیلَ فی العین: سرمہ کی سلائی کو آنکھ میں حرکت دینا۔

تَحَثْحَثَ. القومُ: آمادہ ہونا.

الحَثْحَاث والحُثْحُوث: تیز جس میں کسی قسم کی سستی نہ ہو۔

حَثِرَ (س) حَثْرًا. الجلدُ: پھنسی والا ہونا العَيْنُ: آشوب چشم کی وجہ سے موٹے پپوٹے والی ہونا العَسَلُ: خراب ہونے کی وجہ سے دانہ دار ہونا۔ صفت (حَاثِر وحَثِر) الشَّئُ: کشادہ ہونا۔ صفت (حَثِرٌ و حَثْرٌ)

حَثَّرَ. الدواءَ: گولی بنانا۔

اَحْثَر وتَحَثَّر. النخلُ: دانہ ظاہر ہونا۔

الحَثَر: س: تلچھٹ۔

الحَثِر: پھنسی والا۔ طعام حَثِر: بکھرا ہوا کھانا۔ جس میں کوئی برکت نہ ہو۔ فُؤَادٌ حَثِرٌ: دل جو کچھ محفوظ نہ رکھ سکے۔ لسَانٌ حَثِرٌ: زبان جس کو کچھ مزہ معلوم نہ ہو۔

حَثْرَبَ. الماءُ: گدلا ہونا البئرُ: گدلے پانی والا ہونا۔

الحُثْرب: گدلا پانی۔ نرم زمین میں اُگنے والی ایک قسم کی گھاس۔ ہانڈی کی تلی کی چکنائی۔

حَثِلَ (س) حَثَلًا: بڑے پیٹ والا ہونا۔

اَحْثَلت. الامُ ولدها: خراب غذا دینا۔ صفت مفعولی (حَثِيل) الدهر فلانًا: برا حال کر دینا۔ تباہ حال کر دینا۔

الحَثْل: برے طریقہ سے دودھ پلانا۔ تباہ حالی۔

الحَثِل: لاغر۔ کمزور۔

الحَثْلَة: حوض کا بقیہ پانی۔

الحُثَال و الحُثَالَة: چاول جو وغیرہ کا چھلکا۔

حُثَالَة الدهن: تیل کا تلچھٹ الناس: ادنیٰ درجہ کے لوگ۔

حَثَمَ (ن) حَثْما . له: دینا الشیَٔ: ملنا۔ رگڑنا۔

الحَثَمة والحَثْمة: چھوٹا ٹیلہ۔ والحَثْمة: ناک کا بانسہ۔ ج حِثام

الحُثْمَة: بند کے نزدیک پانی کے گرنے کی جگہ۔

حَثَا (ن) حَثْوًا وحَثیٰ (ض) حَثْیًا وتَحْثاءً. التراب: گرانا۔ ڈالنا۔ التراب: گرنا له: تھوڑا سا دینا۔ کہا جاتا ہے "حثا في وَجْهِهِ الرماد" یعنی اس نے اسے شرمندہ کر دیا۔ "وحثا في وجه التراب" یعنی وہ اس سے سبقت لے گیا۔

اِسْتَحْثوا: ایک دوسرے کے چہرے پر مٹی ڈالنا۔

الحَثَا والحَثیٰ: بھوسہ کے ریزے۔ ڈالی ہوئی مٹی۔

الحَثْواء: بہت مٹی والی زمین۔

الحَثیٰ: س۔ لپ۔ ج حَثَیات

الحُثْوَة: مٹی کا ایک حصہ۔ ج حُثیً

حَجَّهُ (ن) حَجًّا: دلیل میں غالب ہونا۔ الجُرْحَ: سلائی لگا کر دیکھنا۔ قصد کرنا۔ کہا جاتا ہے "حَجّ بنو فلان فُلانًا" یعنی فلاں کے پاس بنو فلاں نے بہت آمد و رفت کی "و حَجَجْتُ فلانًا" یعنی میں فلاں کے پاس بار بار آیا گیا۔ حَجَّ الاماكنَ المقدسة: زیارت کرنا۔ صفت (حَاجّ) ج حُجّاج و حَجِیج و حُجّ. مؤنث حَاجَّة ج حَوَاجّ،

حَجَّ عَلَیْهِ: آنا عن الامر: بازرہنا۔

حَاجَّهُ حِجَاجًا و مُحَاجَّةً: جھگڑا کرنا۔

حَجَّجَهُ تَحْجِیجًا و اَحَجَّهُ اِحْجَاجًا: حج کرنے کے لئے بھیجنا۔

تحاجّا تَحَاجًّا: باہم جھگڑا کرنا۔

اِحْتَجَّ: دعویٰ کرنا اور دلیل پیش کرنا بالشیَٔ: دلیل یا عذر بنانا البیتَ: زیارت کرنا۔

اِسْتَحَجَّ: حجت طلب کرنا۔

الحَاجّ. فا مقامات مقدسہ کی زیارت کرنے والا۔ اسم جمع بمعنی حُجَّاج. کہتے ہیں "قَدِمَ الحَاجُّ حتیَ المُشاة" حاجی صاحبان آگئے یہاں تک کہ پیدل چل کر آنے والے بھی۔

الحِجَّة: حج کا اسم۔ سال۔

ذُوالحِجَّة: قمری سال کا بارھواں مہینہ ج ذَوات الحِجَّة. الحَجَّة: کان کی لو۔

الحَجَّة: بالی۔ کان کی لو۔

الحُجَّة: دلیل۔ برہان۔ ج حُجَج و حِجَاج.

الحُجَاج: ابرو کی ہڈی۔ ج حُجُج و اَحِجَّة و حِجَاج. حِجَاجُ الشمس: آفتاب کا کنارہ۔

الحَجِیج: دلیل میں غالب آنے والا۔ وہ شخص جس کے زخم کو سلائی ڈال کر معلوم کیا جائے۔

المَحَجّ: حج کرنے کی جگہ۔

المَحَجَّة: راستہ کا درمیان۔ ج مَحَاجّ

المِحْجَاج: بڑا جھگڑالو۔ زخم معلوم کرنے کی سلائی۔

المَحْجُوج: دلیل میں مغلوب۔ مطلوب و مقصود۔ حج کرنے کی جگہ۔

حَجَأَ (ف) حَجْأً. بالشیَٔ: خوش ہونا۔ عنه الشیَٔ: روکنا۔

حَجِیَ (س) حَجًا وحَجأً وتَحَجّأ. بالشیَٔ: بخل کرنا۔ فریفتہ ہونا۔

الحَجِیء: سزاوار۔ لائق۔ تم کہتے ہو "حَجِیء بکذا" وہ فلاں چیز کے لائق ہے۔ پناہ لینے والا۔ تم کہتے ہو۔ "هو حَجِیء الیهم" وہ ان لوگوں کے پاس پناہ لینے والا ہے۔

المَحْجَأ: پناہ لینے کی جگہ۔

حَجَبَهُ (ن) حَجْبًا و حِجَابًا و حَجَّبَهُ: چھپانا۔ اندر آنے سے روکنا۔ حَجَبَ بَیْنَهُمَا: حائل ہونا۔ حَجَبَ صدرُه: تنگ ہونا۔ کہا جاتا ہے۔ فلان یَحْجُب للامیر" فلاں امیر کا دربان ہے۔

تَحَجَّبَ واحْتَجَبَ: چھپنا۔

اِسْتَحْجَبَهُ: حاجب بنانا۔ دربان بنانا۔

الحِجَاب. مص ج حُجُب: پردہ۔ ہر وہ چیز جو دو چیزوں کے درمیان حائل ہو۔ تعویذ۔

حجاب الشمس: آفتاب کی روشنی۔

حِجَابُ القلب: پردہ جو دل اور پیٹ کے درمیان حائل ہے۔

الحَاجِب ج حَوَاجِب و حَوَاجِیب: ابرو حَوَاجِبُ الشمس: آفتاب کی شعاعیں اَلشیَٔ: چیز کا کنارہ۔ حاجِبُ الشمس: آفتاب کا کنارہ جو طلوع ہوتے کے وقت ابتداء ظاہر ہو۔ الحاجب ج حُجَّاب و حَجَبَة: دربان۔

الحِجَابَة: دربانی۔

حَبَّذا: اس کا اعراب یعنی ترکیب حب فعل ماضی ذا اسم اشارہ اس کا فاعل فعل فاعل مل کر خبر مقدم ضمیر یا بعد والا اسم اس کا مبتدا موخر۔ مبتدا خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریں۔

الحَاجِبیة: معتدل علاقوں کی ایک پھول دار انگوری۔

المَحْجُوب: نص اندھا۔

حَجْحَجَ: گفتگو سے رکنا بالمکان: اقامت کرنا الرَّجُلُ: پچھلے پاؤں واپس ہونا۔

حَجَرَهُ (ن) حَجْرًا و حُجْرَانًا. بتثلیث الحاءِ في المصدرین: منع کرنا۔ حَجَرَ عَلَیْهِ القَاضِي: مالی معاملات کے کرنے سے روکنا۔ (حَجْرا ومَحْجَرًا) عَلَیْهِ الامرَ: محروم کرنا۔

حَجَّرَ. القمرُ: ہالہ والا ہونا الطینُ: پتھر کی مانند سخت ہونا۔

اَحْجَرَهُ: ڈھانپنا۔ چھپانا۔

تَحَجَّرَ واسْتَحْجَرَ: پتھر کی مانند ہونا۔ الرَّجُلُ: حجرہ بنانا۔ تَحَجَّرَ علی فلان:

تنگی ڈالنا۔ کہا جاتا ہے "تَحَجَّرَ مَا وَسَّعَه اللّٰه" اللہ نے جس چیز میں اس کے لیے وسعت کی تھی اس کو اس نے اپنے لیے تنگ بنالیا۔ محروم کرنا۔ اِسْتَحْجَر علیه: جرأت ودلیری کرنا۔

اِحْتَجَرَ: حجرہ بنانا۔ اِحْتَجَر الشیء: اپنی گود میں لینا به: پناہ لینا۔

الحَجْر۔مص۔ منع۔ روک من العین: آنکھ کا خانہ (والحُجْر والحِجْر) گود۔ کہا جاتا ہے "نشأ فُلانٌ فی حِجْرِ فُلان" فلاں کی پرورش فلاں کی گود میں ہوئی۔ حرام۔ کہا جاتا ہے "هذا حَجر عَلَیْك" یہ تمہارے اوپر حرام ہے۔ و حُجْراً له: یعنی دفع ہو۔ عرب اس کو اس وقت بولا کرتے ہیں جبکہ کسی چیز کو مکروہ سمجھیں۔

الحِجْرُ: عقل۔ گھوڑی۔ ج "حُجُور وحُجُورة وأَحْجَار.

الحَجَرُ: پتھر۔ ج أَحْجَار وحِجَار وحِجَارة وأَحْجُر کہا جاتا ہے "القَمَه الحَجَر" یعنی اس نے اسے لاجواب کر دیا۔ اور کہا جاتا ہے "اهلُ الحَجَر والمَدَر" یعنی دیہات کے رہنے والے لوگ۔ الحَجَران: سونا چاندی۔ أَحْجَار الخَیل: وہ عمدہ گھوڑے جو نسل بڑھانے کے لیے پالے جائیں۔ (مفرد استعمال نہیں کرتے)

الحُجُر: ناخن کے ارد گرد کا گوشت۔

الحَجْرَة: کنارہ۔ ج حَجْر وحَجَرات وحَوَاجِر. کہا جاتا ہے "اِنْتَشَرَتْ حَجْرَتُه" اس کا مال زیادہ ہو گیا۔

الحُجْرَة: چھوٹا کمرہ۔ قبر۔ باڑہ۔ کنارہ۔ ج حُجَر و حُجْرات و حُجَرات و حُجُرات. حُجْرتا العسکر: لشکر کے دونوں بازو میمنہ و میسرہ۔

الحَجِر و الحَجِیْرَة: بہت پتھروں والی جگہ۔

الحَاجِر. فا ج حُجْران: بلند زمین جس کے درمیان میں پست جگہ ہو۔ صحرا میں حاجیوں کے اترنے کی جگہ۔ (والحَاجُور)

نہر کے کنارے کا وہ حصہ جو پانی کو روک لے۔

المَحْجِر والمِحْجَر. من العین: آنکھ کا خانہ۔ باغ۔ ج مَحَاجِر.

المَحْجَر: گاؤں کا گردا گرد۔ حفاظت کی جگہ۔ اور اسی سے ہے "المَحْجَر الصحیّ" وہ مقام جہاں پر وبازدہ لوگ رکھے جائیں تاکہ وبا دوسری جگہ نہ پھیلنے پائے۔

حَجَزَه (ن ض) حَجْزًا وحِجَازَةً: منع کرنا۔ روکنا۔ دفع کرنا بَیْنَهُمَا: فاصلہ کرنا عَلَیْه المَالَ او العِقَارَ: مال یا جائداد کو دعوی کی بنا پر روک لینا۔

أَحْجَزَ وانْحَجَزَ: ملک حجاز میں آنا۔

الحَجَز: رُک جانا۔

حَاجَزَه: ایک دوسرے کو منع کرنا۔

تَحَاجَزُوا: بعض کا بعض کو منع کرنا اور دفع کرنا۔

اِحْتَجَزَ. الشیءَ: اکٹھا ہونا به: باز رہنا بالازار: کمر پر باندھنا الشیءَ: گود میں اُٹھانا الرَجُلُ: حجاز میں آنا۔

الحِجْز والحُجْز: جڑ۔ قبیلہ۔ کنارہ۔

الحِجْز: پاک دامن۔ پاک۔

الحِجَاز: ملک عرب کا ایک حصہ۔ کمر بند۔ اونٹ کے باندھنے کی رسّی۔ گانے کا ایک سُر۔

الحُجْزَة. ج حُجَز و حُجُزَات و حُجَزَات و حُجْزات: ازار باندھنے کی جگہ۔ نیفہ۔ کہا جاتا ہے "فلان طَیِّبُ الحجزة" فلاں پاکدامن ہے۔ "وشدید الحجزة" یعنی بڑا صابر۔ "وهذا کلامٌ آخِذٌ بَعْضُه بِحُجْزَة بَعْضٍ" یعنی یہ کلام ایک دوسرے کے ساتھ مربوط ہے۔

الحَاجِز. ج حَجَزَة: روک۔ فاصل۔ ظالم۔ الحَاجِزج حَوَاجِز: تلوار کی دھار۔ برزخ: فاصل وروک۔

اَلْحَاجِزُ: "النَّارِی" توپخانہ سے مسلسل گولہ باری کہ دشمن کے سامنے آگ کی دیوار بن جائے۔

اَلْحَاجِزُ (الحراری) ایک علمی اصطلاحی اس سے مراد وہ حرارت جو کہ طیاروں کے فضاء میں ٹکرانے سے پیدا ہوتی ہے۔

المُحْتَجَز: ازار باندھنے کی جگہ۔

حَاجَفَه مُحَاجَفَةً: مقابلہ کرنا۔ مدافعت کرنا۔

اِنْحَجَفَ: زاری کرنا۔ گڑگڑانا۔

اِحْتَجَفَ. الشیءَ: اپنے لیے خاص کر لینا۔ نفسَه عن کَذَا: باز رکھنا۔

الحَجَفَة: بغیر لکڑی کے چمڑے کی بنی ہوئی ڈھال۔ سینہ۔ ج حَجَف.

الحَجِیْفُ: جوف سے نکلنے والی آواز۔

الحَجُوْف: وہ شخص جس کے نیچے کے جبڑے میں درد ہو۔

حَجَلَ (ن ض) حَجْلًا وحَجَلَانًا: ایک ٹانگ کو دوسری ٹانگ پر اُٹھا کر آہستہ آہستہ چلنا۔ المقیَّدُ: دونوں پاؤں سے کودنا البَعیرَ: باندھنا۔

حُجِلَ حَجْلًا. بَیْنَهُمَا: حائل کیا جانا۔

حَجِلَت (ن) حَجُوْلًا و حَوْجَلَتِ. العینُ: اندر کو دھنس جانا۔

حَجَّلَ. العروسَ: دُلہن کے لیے کمرہ آراستہ کرنا۔ دُلہن کو آراستہ کمرہ میں داخل کرنا۔ حَجَّلَتِ المرأة بَنَانَها: مہندی لگانا۔ العینُ: اندر کو دھنس جانا۔ الرَجُلُ اَمْرَه: مشہور کرنا۔ المقیَّدُ: دونوں پاؤں سے کودنا۔

حَجَّلَ وتَحَجَّلَ. الفرسُ: ٹانگوں میں سفیدی والا ہونا۔ صفت (مُحَجَّل ومَحْجُول) اور اگر تین ٹانگوں میں سفیدی ہو تو اس کو حَجِیْل کہتے ہیں۔ حُجِّلَتِ المرأة: پازیب پہنایا جانا۔

الحَجَل واحد حَجَلة. ج حِجْلان و حِجْلی: چکور۔

الحَجْل والحِجْل والحِجِل: پازیب۔ بیڑی۔ گھوڑے کی ٹانگ کی سفیدی۔ ج أَحْجَال و حُجُول.

الحَجَلة: پردہ جو دلہن کے لیے مکان کے اندر لگایا جائے۔ کمرہ جو دلہن کے لیے آراستہ

کیا جائے۔ ج حِجال و حُجُل: عربوں کے قول "الحُجول لِربّات الحِجال" کے معنی یہ ہیں کہ پازیب عورتوں کے لیے ہے۔

الحُجیْلا: پانی جس کو دھوپ نہ لگے۔

الحَوْجلَة والحَوْجَلَّة: شیشی۔ ج حَواجِل و حَواجِیْل۔

المُحَجَّل من الخیل: ٹانگوں میں سفیدی والا گھوڑا۔ یومٌ مُحَجَّل: خوشی کا دن۔ اور کہا جاتا ہے "اَمرٌ اغرٌ مُحَجَّل" بہت مشہور معاملہ۔

حَجَمَ (ن ض) حَجْمًا . البعیرَ: مُنہ پر جالی لگانا الحَجَّامُ المریضَ: پچھنا لگانا الحیَّةُ: ڈسنا الصبیُّ ثدی امه: چوسنا۔ حجمه عن الشَّیُٔ: منع کرنا۔ حجم طَرفه عنه: نگاہ پھیرنا۔

حَجَمَ (ن) حَجْمًا واَحْجَمَ. الثدیُ: اُبھرنا۔ بلند ہونا۔ اَحْجَمَتِ المرأة للمولود: پہلی دفعہ دودھ پلانا۔ احْجم عن الشَّیُٔ: ڈر کر باز رہنا یا پیچھے ہٹنا۔

اِحْتَجَمَ: پچھنا لگوانا۔

الحِجامَةَ: پچھنا لگانے کا پیشہ۔

الحَجْم: س۔ جسم کی مقدار۔ اُبھار جو ہاتھ کے گزارنے سے محسوس ہو۔ ج حُجُوم۔

الحِجام: اُونٹ کے مُنہ میں لگانے کی جالی۔

الحَاجم ج حُجَّام وحَجَمة و (الحَجّام) پچھنے لگانے والا۔

المِحْجَم: پچھنا لگانے کی جگہ۔ ج مَحاجم

المِحْجَم والمِحْجَمَة: پچھنے لگانے کا اوزار۔ سینگی۔ ج مَحاجم۔

المِحْجَام: خوف کی وجہ سے بہت پیچھے ہٹنے والا۔

حَجَنَ (ن) حَجْنًا و حَجَّنَ. العودَ: موڑنا۔ ٹیڑھا کرنا۔ (واِحْتَجَنَ) الشَّیُٔ: ٹیڑھے سر کے ڈنڈے سے کھینچنا۔ کہا جاتا ہے اِحتَجَنَ المالَ: اس نے مال کو جمع کیا۔ نیز اس نے منتشر مال کو اکٹھا کیا اور اس کی اصلاح کی۔ اِحْتَجَنَ عَلَیْه: روک دینا۔

حَجِنَ (س) حَجَنًا. بالدار: اقامت کرنا عَلَیْه وبه: بخل کرنا۔

تَحَجَّنَ: مڑ جانا۔ ٹیڑھا ہو جانا۔

الحَجَن والحُجْنة: کجی۔ ٹیڑھا پن۔

الحُجْنَةُ: اپنے لیے مخصوص طریقہ سے جمع کی ہوئی چیز۔ الحَجَنُ: چیچڑی۔

الاَحْجَن: ٹیڑھا۔ کہا جاتا ہے "صقر اَحْجَنُ المخالب" شکرا ٹیڑھے چنگل والا۔ مؤنث حَجْناء ج حُجْن۔

الحَجُوْن: کاہل۔ کہتے ہیں "سِرْنا عَقَبَةً حَجُونا" ہم لمبی اور دور دراز گھاٹی پر چلے۔

المِحْجَن والمِحْجَنَة: ٹیڑھے سر والا ڈنڈا۔ ٹیڑھے سر والا۔ کہا جاتا ہے "هو محجنُ مال" وہ مال کا یعنی اُونٹوں کا بہترین منتظم ہے۔ مَحْجَنُ الطائر: چونچ۔

حَجَا (ن) حَجْوًا: ٹھہرنا بالمَکان: اقامت کرنا بالشَّیُٔ: بخل کرنا به خیرًا: گمان کرنا السِّرَّ: حفاظت کرنا حَجَاه: قصد کرنا۔ بھروسہ کرنا۔ منع کرنا القومَ: بدلہ دینا الامرَ: گمان کر کے دعوی کرنا۔

حَجِیَ (س) حَجًی . بِه: فریفتہ ہو کر لازم ہونا۔

اَحْجَاه اِحْجَاءً . بکذا: لائق بنانا۔ کہا جاتا ہے "ما اَحْجَاه بکذا" وہ اس کے کس قدر لائق ہے۔

حَاجَاهُ مُحَاجَاةً: پہیلی پیش کرنا۔ یا عقل وزیرکی میں مقابلہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "حَاجَیْته فَحَجَوْتُه" میں نے زیرکی میں اس کا مقابلہ کیا اور میں غالب رہا۔

تَحَجّیٰ . بالشَّیُٔ: فریفتہ ہو کر لازم ہونا بالمَکان: اقامت کرنا ۔ کہا جاتا ہے "تحجَّیتکم لی هذا المکان" میں تم سے پہلے اس جگہ میں پہنچ گیا اور وہاں پر جم گیا الشَّیُٔ: قصد کرنا۔

اِحْتَجیٰ. الشَّیُٔ: چھپانا۔

تَحَاجَوا: آپس میں پہیلی پیش کرنا۔

الحِجیٰ: عقل وزیرکی جمع اَحْجَاء.

الحِجَا: کنارہ۔ گوشہ۔ ج اَحْجاء. پردہ۔

الحَجَا: وادی کا موڑ۔ زمین کا بلند حصہ۔ ج اَحْجاء و حَجا. الشَّیُٔ: کنارہ۔

الحَجَاة: بارش کا پانی پڑنے کی وجہ سے بلبلہ ۔ج حَجا.

الحَجی والحَجِیُّ: لائق۔

الاُحْجِیَّة: چیستان۔ پہیلی۔ ج اَحاجِی و اَحاج. کلمة (مُحْجِیَة و مُحْجِیَّة) پہیلی دار کلمہ کہ جس کے الفاظ بظاہر معنی کے مخالف ہوں۔ کہا جاتا ہے "انه (المَحْجاة) ان یفعل کذا" یعنی وہ یقیناً اس لائق ہے کہ ایسا کرے۔

حَدَّ (ن) حَدًّا و حَدَدًا . الدارَ: حد مقرر کرنا المذنبَ: حد جاری کرنا الشَّیٔ عن الشَّیٔ: جدا کرنا اللّٰهُ عَنَّا الشر: روکنا۔ باز رکھنا۔ پھیرنا۔

حَدَّتْ (ن ض) حَدًّا و حِدادًا. المرأة: سوگ منانا۔ صفت (حَادٌّ) ج حوادّ.

حَدَّ حَدًّا وحَدَّدَ واَحَدَّ . السِّکِّینَ: تیز کرنا۔

حَدَّتْ (ض) حِدَّةً واِحْتَدَّت. السکینُ: تیز ہونا باریک دھار ہونا۔

حَدَّ (ض) حَدًّا و حَدَدًا وحِدَّةً. علیه: غضبناک ہونا۔

حَدَّدَ . الارضَ: حدود قائم کرنا اِلَیْه ولَهُ: قصد کرنا الامرَ: معلوم کرانا عَلَیْه: غضبناک ہونا الزرعُ: بارش مؤخر ہونے کی وجہ سے پیچھے اُگنا۔

حَادَّهُ: دشمنی کرنا۔ باہم غضبناک ہونا۔

حَادَّت ارضه ارضی: پڑوس میں ہونا۔

اَحَدَّ. اِلَیْه النظر: گھورنا۔ تیز نظر کرنا۔

اَحَدَّتِ المرأةُ: شوہر کے مرنے پر سوگ کرنا۔ صفت (مُحِدٌّ و مُحِدَّةٌ)

تَحَدَّدَ. بهمْ: درپے ہونا۔

تَحَادًّا: باہم غضبناک ہونا۔

اِحْتَدَّ: قوی ہونا عَلَیْه: غضبناک ہونا۔

اِسْتَحَدَّ: دھار تیز کرنا۔ شرمگاہ کے بال

موٹڑنا۔

الحَدُّ. س: دو چیزوں کے درمیان کی روک۔ تم کہتے ہو "دَارُهُ حدَّدَارِی" اس کا گھر میرے گھر کے پڑوس میں ہے۔ والحدُّ: کسی چیز کی انتہا۔ الحَدُّ مِنَ السَّیْفِ: تلوار کی دھار مِنَ الشَراب: شراب کی تیزی مِنَ الانسان: دبدبہ اور غضب کی بنا پر جو کیفیت پیدا ہو۔ من کل شیء: تیزی. حَدَّ الشَّئُ: جامع مانع تعریف۔ سزا۔ ج حُدُوْد. و حُدُودُ اللّٰه: طاعت الٰہی واحکام شرعیہ۔

الحَدَد. س: ممنوع۔ کہا جاتا ہے "هذا امر حَدَدٌ" یعنی یہ امر ممنوع ہے اس کا کرنا جائز نہیں "و هذا خبرٌ حَدَدٌ" یہ خبر باطل وجھوٹ ہے "و دُوْنَ هَذا حَدَدٌ" اس کے ورے ممانعت ہے "و حَدَدًا ان یکون هذا" اللہ کی پناہ کہ ایسا ہو۔

الحِداد. حدَّت المرأة کا مصدر۔ سیاہ ماتمی لباس۔

الحُدَاد: تیزی والا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ حُدَادٌ" تیزی والا مرد۔ سکین حُدَادٌ تیز چھری۔ ج اَحِدَّة اور کہا جاتا ہے "حُدَادُكَ اَنْ تفعلَ كَذا" تمہاری انتہائی کوشش یہ ہے کہ تم ایسا کرو۔

الحَدَادَة: بیوی۔

الحِدَادَة: لوہاری۔

الحَدِیْد: لوہا۔ مضبوط اور سخت لوہے کو "ذکر" اور نرم کو "اُنثی" اور "اَنِیث" سے تعبیر کرتے ہیں۔ کہا جاتا ہے "هو حدیدی" وہ میرا پڑوسی ہے۔ "و داری حَدِیْدَةُ دارِهٖ" میرا گھر اس کے گھر کے پڑوس میں ہے۔

الحَدِیْد. ج اَحِدَّاء وحِدَاد: کاٹنے والا۔ کہا جاتا ہے "سَیْفٌ حَدِیْدٌ" کاٹنے والی تلوار۔ رجلٌ حَدِیْدٌ: تیز فہم یا سریع الغضب۔

الحَدِیْدَة: لوہے کا ٹکڑا۔ ج حَدائِد و حَدِیْدَات و جج حَدَائِدات. حَدِیْدَةُ الحَرْث: ہل کی پھار۔ الحَدِیْدة: چمچہ۔

الحَدَّاد: لوہار۔ لوہا بیچنے والا۔ دربان۔ جیلر۔ زرہ سالہ۔ شراب فروش۔ سمندر۔

المَحْدُوْد: حدبندی کیا ہوا۔

حَدَأَ (ف) حَدْأً. الشَّئَ عنه: پھیرنا۔ ہٹانا۔

حَدِئَ (س) حَدَأً. بالمَكان: کسی جگہ میں جم کے رہ جانا الیه: پناہ لینا اِلَیْهِ وعلیه: مہربانی کرنا۔ مدد کرنا۔ ظلم سے بچانا عَلَیْهِ: غضبناک ہونا۔

الحَدَأَة: دو سر والی کدال۔ ج حَدَا وحِدَاء.

الحِدَأَة: چیل۔ عوام حُدَیَّة کہتے ہیں۔ ج حِدَأٌ وحِدَاءٌ وحِدْآنٌ.

حَدِبَ (س) حَدَبًا واَحْدَبَ. الرجلُ: کبڑا ہونا صفت (حَدِب وَاَحْدَاب) مؤنث حَدِبَة وحَدْبَاء. ج حُدْب واَحداب. و حَدِبَات. حَدِبَ عَلَیْه: مہربان ہونا۔

حَدَّبَ واَحْدَبَ: کبڑا بنانا۔ حَدَّبَ الشَّئَ: کسی چیز کو اُبھرا ہوا بنانا۔

تَحَدَّبَ: کبڑا ہونا عَلَیْه: مہربان بِهٖ: تعلق رکھنا۔ المراۃُ: بچوں پر مہربانی کی وجہ سے دوسرا نکاح نہ کرنا۔

اِحْدَوْدَبَ وتَحَادَبَ: کبڑا ہونا۔ اِحْدَوْدَبَ الرملُ: لمبا اور ٹیڑھا ہونا۔

الحَدَب. س: کبڑا پن۔ موج۔ لہر۔ کھال کے اندر نشان۔ زمین کی اُونچی جگہ۔ ایک قسم کی گھاس۔

الحَدْبَاء: قحط کا سال۔ دشوار اُمور۔ لاش۔

الحَدَبَة: کبڑا پن۔ پیٹھ میں کبڑا ہونے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے "فی ظهره حَدَبَة" اس کی پیٹھ میں کبڑا پن ہے۔ مِنَ الارض: بلند و سخت جگہ۔

الاَحْدَب: تلوار۔ ہاتھ کی ایک رگ کا نام۔ امر اَحْدَب: دشوار کام۔

المُحَدَّب: کبڑا۔ من الخطوط: اُبھری ہوئی لکیریں۔ لبن (حُدَبِدٌ) جما ہوا دودھ۔

حَدَثَ (ن) حُدُوْثًا. الامرُ: واقع ہونا۔ (حَدَاثَة وحُدُوْثًا) نوپید ہونا اور جب قَدُم کے مقابلے میں بولتے ہیں تو عین کلمہ کو ضمہ دیتے ہیں جیسے "اَخَذَنِی ما قَدُمَ وما حَدُثَ" یعنی مجھ کو نئے پرانے غموں نے گھیر لیا۔ اس کے علاوہ دوسری جگہ ضمہ نہیں دیتے۔

حَدَّثَ. عن فلان: روایت کرنا۔ ہ كَذا وبكذا: خبر دینا۔ بیان کرنا۔

حَادَثَه: گفتگو کرنا۔ حادَثَ السیفَ: تلوار کو جلا دینا۔ اور اسی سے ہے "کنصل السَیْفِ حُودِثَ بالصِقَال" مانند تلوار کی پھل کے کہ صیقل کرنے سے جلا دیا گیا ہو۔

اَحْدَثَه: ایجاد کرنا۔ پیدا کرنا۔ اَحْدَثَ الرجلُ: پاخانہ کرنا۔ السیفَ: تلوار کو جلا دینا۔

تَحَدَّثَ. بالشی عن الشَّئَ: گفتگو کرنا۔ خبر دینا۔

تَحَادَثُوْا: باہم گفتگو کرنا۔

اِسْتَحْدَثَهُ: پیدا کرنا۔ الخبرَ: نیا پانا۔

رجل (حِدَثٌ) ملوك: بادشاہوں کا قصہ گو۔

الحَدِث والحَدُث: اچھی گفتگو کرنے والا۔

الحَدَث: نئی چیز۔ خلاف سنت۔ نئی بات۔ دین میں نئی بات۔ پاخانہ۔ ج اَحْدَاث واَحْدَاث الدهر: زمانہ کے مصائب۔

الحَدَث: جوان۔ ج اَحْدَاث وحُدْثان.

الحَدَاثَة. س۔ حَدَاثَةُ الْاَمرِ: آغاز وابتداء

الحُدْثی: نئی۔

الحُدُوْثَة: آغاز وابتداء

الحِدْثَان: آغاز وابتداء حدثانُ الدهر وحَدَثانه: زمانہ کی سختیاں۔

الاُحْدُوْثَة: بات۔ افسانہ۔ کہانی۔ ج اَحَادِیْث.

حُدُوْثُ الْعَالَم: فلاسفہ کے نزدیک دنیا کا حادث ہونا (نئی پیدا کی گئی) اس کے صانع نے اس کو نیا بنایا ہے وہ ازل سے نہیں۔

الحَادِث: نوپید چیز۔ قدیم کی ضد۔ ج

حَوادث. وحَادثات. حَوادِثُ الدهر: زمانہ کے مصائب۔
الحَدِیْث. ج حِدَاث وحُدَثَاء: نیا۔
الحَدِیْث ج اَحَادِیْث وحِدثان وحُدْثان: خبر۔ کہا جاتا ہے "صَارُوْا اَحَادِیْثَ" یعنی وہ لوگ ختم ہوگئے صرف ان کی بات ہی بات باقی رہ گئی۔ وعلم الحدیث: نبی کریم ﷺ کے اقوال، افعال واحوال بتانے والا علم۔
الحِدِّیْث: بہت گفتگو کرنے والا۔
الحُدَّاث: گفتگو کرنے والی جماعت۔
الحِدِّیثیٰ: خبر حدیث۔
المُحْدَث. مع کتاب وسنّت واجماع کے خلاف نئی بات۔ ج مُحْدَثَات. نیا۔
مُتَحَدَّث. القوم: قوم کے گفتگو کرنے کی جگہ۔
حَدَجَ (ض) حَدْجًا. البعیرَ: اُونٹ پر کجاوہ باندھنا الاحمالَ: باندھنا الابلَ: داغ لگانا ٥: مارنا۔ حَدَجَهُ بالسهم تیر اندازی کرنا ٥ بالذنب: تہمت لگانا۔ کہا جاتا ہے "حدجه ببیع سوء" اس نے ایسی بیع اس پر لازم کردی جس میں گھاٹا ہے۔
حَدَجَ و حَدَّجَ. ببصره: گھورنا۔ تیز دیکھنا۔
اَحْدَجَ. البعیرُ: اُونٹ پر بوجھ لادنا۔ اُونٹ پر کجاوہ کسنا۔
الحِدْج: بوجھ۔ ج حُدَج و حُدُوج و اَحْدَاج. (والحِدَاجَة) محافہ کی مانند عورتوں کی ایک سواری۔ ج حَدَائِج.
الحَدَج: کچا اور سخت اندرائن۔ کچا خربوزہ۔
اَبُوْ حُدَیْج: لقلق پرندہ کی کنیت۔
المِحْدَج: اُونٹوں کے داغ لگانے کا اوزار۔
حَدَرَ و حَدُرَ (ن وک) حَدْرًا و حُدُوْرًا وحَدَارَةً. الرجلُ: مضبوط وموٹا ہونا۔
الجلدُ: سوجنا۔ حَدَرُوْا حَوْلَهُ وبه: گھیر لینا۔
حَدَرَ (ن وض) حَدْرًا و حُدُوْرًا نیچے اُترنا۔ الشئَ: نیچے اُتارنا اللثام عن حَنَکه: جھکانا العینُ الدمعَ: آنسو بہانا۔
القرآءَةَ فی القراءة: تیزی سے پڑھنا۔
الدواءُ بَطْنَه: اسہال لانا۔
تَحَدَّرَ وتَحَادَرَ. اُترنا۔ کہا جاتا ہے "رَاَیْتُ الدَّمْعَ یَتَحَادَرُ علیٰ لحیته" میں نے دیکھا کہ آنسو اس کی داڑھی پر بہہ رہا تھا۔
اِنْحَدَرَ: نیچے۔ کہا جاتا ہے "اِنْحَدَرْتُ مِنَ الجَبَلِ الیٰ المدینَة" میں پہاڑ سے شہر کی طرف اُترا۔ الجلدُ: سوجنا۔
الحَدَر: ڈھلواں جگہ۔ وہ جگہ جہاں سے اُترا جائے۔ آنکھ کا بھینگا پن۔
الحَدُوْر والحَدْرَاء والحَادُوْر: وہ جگہ جہاں سے اُترا جائے۔ الحَادُوْر: اسہال لانے والی دوا۔ ج حَوَادِیر.
الحَدْرَة: پپوٹے کے اندر کا زخم۔ عَیْنٌ حَدْرَةٌ: پُرگوشت آنکھ۔
الحُدْرَة: اُونٹوں کا ریوڑ۔
الحَادِر. فا: موٹا خوبصورت جَبَلٌ حَادِرٌ: بلند پہاڑ۔ حَبْلٌ حَادِرٌ: مضبوط بٹی ہوئی رسی۔ حَیٌّ حَادِرٌ: جمع شدہ قبیلہ۔
الحَادِر: شیر۔ کہا جاتا ہے "نَاقَةٌ حَادِرَةُ العَیْنَیْنِ" پُرگوشت خوبصورت آنکھوں والی اُونٹنی۔
الاَحْدَر. مِنَ الخیل: پُرگوشت گھوڑا۔ مِنَ الرجال: ایک چیز کو دو (۲) دیکھنے والا۔ مؤنث حَدْرَاء
الحَدُوْرَة والحُدُوْرَة والحَادُوْرَة: آنسوؤں کا بہاؤ۔
الحُنْدُر والحُنْدُوْر والحُنْدُوْرَة والحِنْدَارَة: آنکھ کی سیاہی۔ ج حَنَادِر: کہا جاتا ہے "جعلته علیٰ حُنْدُوْرَةِ عَیْنِی وحِنْدِیْرَةِ عَیْنِی" میں نے اس کو اپنا نصب العین بنایا۔
الحَیْدَر: شیر۔ پست قد۔
الحَیْدَرَة: شیر۔ ہلاکت۔ کہا جاتا ہے "رَمَاهُ اللّٰهُ بالحَیْدَرَة" اللہ اس کو مصیبت وہلاکت میں مبتلا کرے۔
حَدَسَ (ن ض) حَدْسًا. فی الامر: گمان کرنا۔ تخمینہ کرنا۔ وہم کرنا۔ الشئَ برجلِه: روندنا۔ زَیْدًا: پچھاڑنا۔ الشاةَ وبالشاةِ: ذبح کرنے کے لیے لٹانا۔ فی الارضِ: اٹکل سے چلنا۔ فی السیر: تیز چلنا۔ حَدَسَ به الارضَ: پٹک دینا۔
تَحَدَّسَ. الاخبار وعن الاخبار: چھپ کر دریافت کرنے کی کوشش کرنا۔
الحَدِیْس والمَحْدُوْس: زمین پر پچھاڑا ہوا۔
الحَدُوْس: اپنے آپ کو ہلاکت میں ڈالنے والا۔
الحَدْس. مص: دانائی۔ زیرکی۔
الحَدْسِیَّات: دانائی اور زیرکی سے معلوم کی ہوئی باتیں۔
الحِدَاس: غایت۔ انتہاء۔ کہا جاتا ہے "بَلَغْتُ بِهِ الحِدَاسَ" میں اس کی انتہاء کو پہنچ گیا۔
المَحْدِس: مطلب۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ بَعِیْدُ المَحْدِس" فلاں کا مطلب بڑا ہے۔
حَدَقَ (ض) حَدْقًا. القومَ: گھیر لینا۔ حَدَقَهُ بعَیْنِه: کسی کی طرف دیکھنا ٥: آنکھ کی سیاہی پر مارنا۔ المریضُ حُدُوْقًا: بیمار کا آنکھ کھولنا اور دیکھنا۔
اَحْدَقَ. القومُ بِه: گھیر لینا۔ اَحْدَقَتِ الرَّوْضَةُ: باغ میں چار دیواری ہونا۔
حَدَّقَ. الیه: گھورنا۔ تیز نظر سے دیکھنا حَدَّقَ بِه: چاروں طرف سے گھیر لینا۔
تَحَادَقُوْا: ایک دوسرے کو گھیر لینا۔
اِحْدَوْدَقَ. القومُ بِه: گھیرنا۔ احاطہ کرنا۔
الحَدَقَة: آنکھ کی سیاہی۔ ج حَدَق و حَدَقَات واَحْدَاق وحِدَاق. کہا جاتا ہے "هُم فی مِثْلِ حَدَقَةِ البَعِیْر" وہ لوگ فراخی میں ہیں اور ان کے پاس پانی بہت ہے۔ "وهم رُمَاةُ الحَدَق" یعنی وہ لوگ تیر اندازی میں بڑے ماہر ہیں۔ وتکلّمتُ علی حَدَقِ

القَوم: میں نے قوم کی نگاہ کے سامنے گفتگو کی۔
الحَدَق: بیگن۔
الحَدِیقة: باغ جس کی چار دیواری ہو۔ ج حَدَائِق۔
حَدَلَ (ض) حَدْلًا وحُدُولًا. عَلَیْه: کسی پر ظلم کرنے کے لیے مائل ہونا۔
حَدِلَ (س) حَدَلًا: بہ نسبت دوسرے کندھے کے ایک بلند کندھے والا ہونا۔
الرجلُ: کنکھیوں سے دیکھنا۔ صفت اَحْدَل مؤنث حَدْلَاء ج حُدْلٌ (شاذ) و (حَدِلَ) ج حَدَالیٰ. حَدِل عَلَیْه: ظلم کرنا۔
حَادَلَهٗ: پھسلانا۔
تَحَادَلَ: کمان پر جھکنا۔
الحِدْل: ازار باندھنے کی جگہ۔ گردن کا درد۔
الحَدْل. س۔ کہا جاتا ہے "اِنَّهٗ لَحَدْلٌ" وہ غیر عادل ہے۔
الحُدَال: چکنا و ہموار۔
مُحْدَلَةُ الطُّرُقِ: شوارع کو درست کرنے والی گاڑی۔
الحَوْدَلَة. پشتہ۔ ٹیلہ۔
حَدَمَهٗ (ض) حَدْمًا. تیز گرم کرنا۔ الدمَ: گہرا سرخ کرنا۔
اِحْتَدَمَ. النهارُ: سخت گرمی والا ہونا۔ الشرابُ: تیزی بڑھ جانا۔ اِحْتَدَمَتْ القدرُ: سخت جوش والی ہونا۔
اِحْتَدَمَ وتَحَدَّمَ. الرجلُ: غصہ سے بھڑک اٹھنا۔ سخت غضبناک ہونا۔ اِحْتَدَمَ الدَمُ: گہرا سرخ ہونا۔ عَلَیْه غیظًا: غصہ سے دانت پیسنا۔
الحَدَمَة. آگ کے بھڑکنے کی آواز۔
الحِدَام. غصہ۔ غضب۔
حَدَا حَدْوًا وحِدَاءً وحُدَاءً حدی پڑھنے میں آواز بلند کرنا۔ کہا جاتا ہے "مَا اَمْلَحَ حُدَاءَهٗ" اس کا حدی پڑھنا کس قدر عمدہ ہے۔
الابلَ وبالابلِ: گا کر ہانکنا۔ صفت (حَادٍ) ج حُدَاة الریحُ السحابَ: ہانکنا۔ چلانا۔

حَداه علی کَذَا: برانگیختہ کرنا (واحتدی) اللیلُ النهارَ: پیچھے آنا۔
الحَادِی وحَادِی النَجم. دو ستاروں کے نام اور لفظ حادی عشر، میں حادی واحد کا مقلوب ہے۔
الحَدَّاء. حادی کا مبالغہ۔ اور حادی اس کو کہتے ہیں جو اونٹوں کو گا کر ہانکے۔
الحَدْوَاء. شمالی ہوا۔
الحوادِی. ہر چیز کے آخری حصے۔ ٹانگیں۔
الاُحْدُوَّة والاُحْدِیَة. اونٹوں کے ہانکنے کا گیت۔
حَدِیَ (س) حَدًی. بالمکان: کسی جگہ میں جم کے رہنا۔
تَحَدّیٰ. الرجلَ: مقابلہ کرنا۔
(وحَدَّیٰ) الشَّیَ: کرنے کا ارادہ کرنا۔
الحُدَیَّا. جھگڑا۔ مقابلہ۔ کہا جاتا ہے۔ "هو حُدَیَّا الناس" وہ لوگوں سے مقابلہ کرنے والا ہے "وانا حُدَیَّاك فی هذا الامر" میں اس معاملہ میں تیرا مقابلہ کرنے والا ہوں۔
حَذَّهٗ (ن) حَذًّا. جلدی سے کاٹنا۔
الحَذَذ. ہاتھ یا دُم کا ہلکا پن۔ وحَذَذُ القَلْب: تیزی خاطر۔ تیز فہمی۔
الاَحَذّ. ہلکے ہاتھ یا دم والا۔ تیز۔ دبلا۔ امر اَحَذُّ: امر منکر۔ سخت امر۔ بے مثل۔ قلبٌ اَحَذُّ: ذکی۔ مؤنث۔ حَذَّاء. کہا جاتا ہے "نَاقَةٌ حَذَّاء" تیز رفتار "وقصِیْدَةٌ حَذَّاءُ" مشہور قصیدہ۔ "وحاجةٌ حَذَّاءُ" جلدی پوری اور کامیاب ہونے والی حاجت۔ "و عَزِیْمَةٌ حَذَّاء" پختہ ارادہ۔ ج حُذٌّ.
الحُذَّة. گوشت کا ٹکڑا۔
حَذِرَ (س) حَذَرًا و حِذْرًا و مَحْذُورَةً الرجلَ ومن الرجل: بچنا۔ پرہیز کرنا۔ چوکنا رہنا۔ صفت (حَذِرٌ و حَذُرٌ) ج حَذِرُوْنَ و حَذَارَیٰ.
حَذَّرَهٗ. خوف دلانا۔ متنبہ کرنا۔ چوکنا کرنا۔
حَاذَرَهٗ. ایک دوسرے سے پرہیز کرنا۔ ڈرتے رہنا۔ (وتَحذَّر منه (احتذره) پرہیز کرنا۔ بچتے رہنا۔
اِحْذَارَّ. غضبناک و منقبض ہونا۔
الحَاذِر. فا. مستعد و تیار۔
الحَاذُوْرَة. بہت چوکنا۔
حَذَارِ اسم فعل بمعنی بچو۔ کہا جاتا ہے "حَذَارِیكَ زَیْدًا" یعنی زید سے بار بار بچو۔
الحُذَارِیات. ڈرانے والے۔
الحِذْرِیان. چوکنا رہنے والا۔
الحُذْرُن. باطل۔
الحَزِیْر. ڈرانے والا۔ کہا جاتا ہے "انا حَذِیْرُكَ مِنْه" میں تم کو اس سے ڈراتا ہوں۔
المَحْذُوْر. وہ چیز جس سے پرہیز کیا جائے۔
المَحْذُوْرَة. گھبراہٹ۔ بلا و مصیبت کہ جس سے پرہیز کیا جائے۔ جنگ۔
حَذَفَ (ض) حَذْفًا. گرانا۔ کاٹنا ہ بالعَصَا او الحَجَر: لاٹھی یا پتھر سے مارنا۔ حذف فی مَشْیِتِه: قریب قریب قدم رکھنا۔
حَذَّفَ الشَّیَ: اچھی طرح سے کرنا۔ (گویا کہ جن چیزوں کا علیحدہ کرنا ضروری ہے ان کو علیحدہ کر دیا۔ جس کی وجہ سے سارے عیوب سے پاک صاف ہو گیا) شَعْرَه: زلف نکالنا۔ ہموار کرنا۔
تَحَذَّفَهٗ بالعصاء: مارنا یا پھینک کر مارنا۔
الحَذَف. س۔ چھوٹی بھیڑیں۔ حُذَافُ الزَرْع: کھیتی کے پتے۔
الحَذَف. ایک قسم کی بط۔ واحد حَذَفَة
الحُذَفَ. پست قد عورت۔
الحُذَافَة. مِنَ الشَّیَ: تھوڑا تراشہ۔
الحِذْفار والحُذْفُوْر ج حَذَافِیْر: جانب۔ جماعت کثیر۔ آمادہ جنگ لوگ۔ کہا جاتا ہے "اُشْدُدْ حَذافِیرَك" یعنی آمادہ ہو جاؤ۔ و "اَخَذَهٗ اونَالَهٗ بِحِذْفَارِه و بِحُذْفُوْرِه وبحَذَافِیْرِه" اس نے اس کو بتمامہ لے لیا۔
حَذَقَ (ض) حَذِقَ (س) حَذْقًا و حِذْقًا وحَذَاقًا و حِذَاقًا و حَذَاقَةً وحِذَاقَةً. ماہر

ہونا۔ صفت (حَاذِق) ج حُذَّاق و حِذَاق.
الکتابَ: پوری پڑھ لینا۔ العملَ: ماہر ہونا۔
حذَقَ (ض) حُذُوْقًا. الخَلُّ: بہت کھٹا ہونا۔
حذَقَ (ض) حَذْقًا. الشَّیَ: کاٹنا الخلُّ فاہ: چرپراہٹ لگنا۔
حَذَّقه. ماہر بنانا۔
تَحَذَّقَ. ماہر ہونا۔ وتَحَذَّقَ عَلَیْه: مہارت ظاہر کرنا۔
اِنْحذَقَ. کٹ جانا۔ کہا جاتا ہے "حَذَقْتُ الحَبْلَ فَانْحَذَقَ" میں نے رسّی کو کوٹا پس وہ کٹ گئی۔
الحِذْقَة. ٹکڑا۔ ج حِذَق و حُذَاق. (آخری جمع شاذ ہے۔)
الحَاذِق فا. ج حُذَّاق و حِذَاق من الخل. بہت تیز سرکہ۔
الحَذِیْق. کٹا ہوا۔
الاَحْذَاق. ٹکڑے۔ کہا جاتا ہے۔ "حبلٌ اَحْذَاق" کٹی ہوئی رسّی (جمع کے ساتھ صفت ہے جیسے ثوبٌ اَخلاق میں)
الحِذَاق. بچّے کا ختم قرآن۔ ختم قرآن کی دعوت۔
الحُذَاقة. تھوڑا کھانا۔
الحُذَاقِیّ. فصیح زبان والا۔ تیز چھری گدھے کا بچہ۔
حَذِلَتْ (س) حَذَلًا. العینُ: گری ہوئی پلکوں والی ہونا۔ صفت (حَذْلَاء)
اَحْذَلَ. العینَ: پلک گرا دینا۔
تَحَذَّل. عَلَیْهِ: مہربان ہونا۔
الحَذْل. میلان (والحَذَل والحُذْل) کپڑے کے دامن کی گولائی۔
الحُذَالَة. ایک قسم کی سرخ گوند۔ چاول وغیرہ کی بھوسی۔ کرتے کے دامن کی گولائی۔
حَذْلَقَ و تَحَذْلَق. حذاقت ظاہر کرنا یا حذاقت کی ڈینگ مارنا۔ کہا جاتا ہے "اِنَّهٗ یَتَحَذْلَقُ فی کَلَامِهٖ" وہ اپنی گفتگو میں ظریف اور ہوشیار بنتا ہے۔

حُذلِقَ. الشَّیُ: تیز کیا جانا۔
رجل (حِذْلِق) بے فائدہ ڈینگ مارنے والا، گپی۔
حَذْلَمَ. جلدی کرنا۔ العودَ: چھیل کر تیز کرنا السقاءَ: بھرنا۔
تحَذْلَمَ: جلدی کرنا، باادب ہونا۔
الحُذْلُوم: ہلکا پھلکا، جلد باز۔
حَذَمَه (ض) حَذْمًا. کاٹنا (حَذَمَانًا) فی مشیته: تیز چلنا۔ دیر کرنا۔
الحَذِم والحِذْیَم والمِحْذَم. مِنَ السیوف: شمشیر براں۔
الحَذَم. بازو کٹے ہوئے پرندہ کی اُڑان۔
حَذَامِ. ایک عورت کا نام جس کا لقب زرقاء یمامہ تھا اور جو تیزی نظر میں ضربُ المثل تھی۔
الحُذَام. سُست و کاہل۔ کہا جاتا ہے "اشتری عَبْدًا حُذامَ المشی" اس نے سُست رفتار غلام خریدا۔
حَذَا (ن) حَذْوًا و حِذَاءَ النَّعْل: نمونہ پر کاٹنا۔ حَذَا النَّعْلَ بالنَّعْلِ: ایک برابر قطع کرنا۔ حَذَاه و حَذَا حَذْوَهٗ: پیروی کرنا۔ نقل کرنا حَذَاهٗ و حَذَالهٗ واَحْذَاه) نَعْلًا: جوتہ پہنانا۔ جوتہ دینا۔ جوتہ بنانا۔ حَذَا الشرابُ لِسانَه: زبان کو چھیل دینا الترابَ فی وجوههم: خاک ڈالنا۔ زیدًا شیئًا: کسی کو کچھ دینا۔
حَذَاهُ وحاذَاهُ مُحَاذَاةً وحِذَاءَ مقابل میں ہونا۔ مقابل میں بیٹھنا۔
تَحَاذَیَا. ایک دوسرے کے مقابل ہونا۔ کہا جاتا ہے "بنو فلان یَتحاذَوْنَ المَاءَ" فلاں کی اولاد پانی آپس میں برابر تقسیم کرتی ہے۔
اِحْتَذیٰ جوتہ پہنانا۔ مثال فلان و علی مثاله: پیروی کرنا۔ مشابہت کرنا۔
اِسْتَحْذَاهُ. جوتہ طلب کرنا۔
الحِذَاء والحِذَة والحَذْو والحُذْوَة والحِذْوَة: مقابل و برابر۔ کہا جاتا ہے "داری حِذَاءَ دَارِہ" میرا گھر اس کے گھر کے مقابل ہے "وجَلَسَ حِذَاءَ ہ و بِحِذَائِه" وہ اس کے مقابل بیٹھا۔

الحِذْوَة والحُذْوَة. عطیہ۔ گوشت کا ٹکڑا۔
الحُذَاوَة. بیٹ۔
الحِذَاء. جوتہ۔ اُونٹ یا گھوڑے کا سم جس پر پڑے۔ ج اَحْذِیَة.
الحَذَّاء. جوتہ بنانے والا۔ ج حَذَّاؤُوْن. کہا جاتا ہے۔ هُو (مُحَا ذَاك) وہ تمہارے مقابل ہے۔
حَذیٰ (ض) حَذْیًا. الخلُّ لِسانه: زُبان کو چھیل دینا یدَہ: کاٹنا ہ بلسانہٖ گالی دینا۔ غیبت کرنا۔
اَحْذَاہ اِحْذَاءً. مال غنیمت کا حصّہ دینا
اَحْذَاهُ طَعْنَةً: نیزہ مارنا۔
الحُذْیَا والحُذَیَّا والحُذَایَة و الحَذِیَّة. مال غنیمت کا حصہ۔ والحُذَیَّا: ہدیہ جو بشارت دینے والے کو دیا جائے۔
الحِذْیَة. ہیرا۔ گوشت کا ٹکڑا جو لمبا کاٹا جائے۔
المِحْذَاء. لوگوں کی بہت غیبت کرنے والا۔
حَرَّ (س) حَرَارًا. العَبْدُ: آزاد ہونا (حُرِّیَة) شریف الاصل ہونا۔ (حَرَّةً) پیاسا ہونا۔
حَرَّ (س ن ض) حَرًّا و حَرَّةً و حُرُوْرًا حَرَارَةً. گرم ہونا۔
حَرَّ (ن ض) حَرًّا. الماءَ: گرم کرنا۔ الارضَ: ہموار کرنا۔
حَرَّرَ. العبدَ: آزاد کرنا۔ الولدَ او الشَّیَ: اللہ تعالیٰ کی عبادت کیلئے وقف کرنا۔ الکتاب: خوبصورت ودرست لکھنا۔ الوزنَ: غور کر کے ضبط کرنا۔ المعنی: حشو وزوائد سے پاک کرنا۔
اَحَرَّ. النهارُ: گرم ہونا اَحَرَّ صَدْرَه: پیاسا کرنا۔
تَحَرَّرَ. العبدُ: آزاد ہونا۔
اِسْتَحَرَّ. القتالُ: سخت جنگ ہونا۔
الحَرَّ. گرمی۔ ج حُرُوْر واَحَارِر (خلاف قیاس)

الحَرُوْر. گرم ہوا جو رات میں چلے۔ دھوپ کی گرمی۔ آگ۔ لاغری۔

الحَرَارة. گرمی۔

الحُرِيَّة. والحَرُوْرَة[1] والحَرُوْرِيَّة. وتُضمُّ الحاء فيهما: آزادی۔

الحُرِّيَّة: خالص ہونا۔ حُرِّيَّة القوم: قوم کے اشراف۔ کہا جاتا ہے "هو مِنْ حُرِّيَّة قومِهِ" وہ اپنی قوم کے اشراف میں سے ہے۔

الحَرِيْر. ریشم۔ ریشم کا بنا ہوا۔ ریشم کا کپڑا (والمَحْرُوْر. غصہ کی وجہ سے گرم۔

الحَرِيْرَة. ریشم کا ٹکڑا۔ ایک قسم کا کھانا جو آٹا، دودھ اور روغن ملا کر تیار کیا جاتا ہے۔ غصہ کی وجہ سے گرمی والا۔

الحُرُّ. آزاد، شریف۔ مِن كلِّ شيءٍ: عمدہ حصہ۔ کہا جاتا ہے "فرسٌ حرٌّ" اصیل گھوڑا۔ "وطينٌ حُرٌّ" بغیر ریت کے خالص مٹی۔ حُرُّ الدار: گھر کا درمیان۔ حُرُّ الارضِ: زمین کا اچھا حصہ۔ حُرُّ الوَجْهِ: رخسار کہا جاتا ہے "لَطَمَهُ على حُرِّ وَجْهِهِ" اس نے اس کے رخسار پر طمانچہ مارا۔ ج اَحْرَار و حِرَار.

اَحْرَارُ البُقُول وہ ترکاریاں جو کچی کھائی جائیں۔ الحُرُّ: کبوتر کا بچہ۔ شکرا۔ باز۔ سَاقُ حُرٍّ: نر قمری۔ عَيْنُ حُرٍّ: ایک پرندہ کا نام۔

الحُرَّة. حرّ کا مونث۔ آزاد عورت۔ شریف عورت۔ ج حَرَائِر و حُرَّات.

اَرْضٌ حُرَّةٌ: بغیر ریت والی زمین۔ رَمْلَةٌ حُرَّةٌ: ریت جس میں گارا نہ ہو۔ لَيْلَةٌ حُرَّةٌ اَوْ لَيْلَةُ حُرَّةٍ: ہر مہینے کی پہلی رات۔

الحَرَّة. سیاہ پتھروں والی زمین۔ ج حَرَّات و حِرار و اَحَرُّوْن و حَرُّوْن.

الحِرَّة. پیاس۔ کہتے ہیں "رَمَاهُ الله بالحِرَّةِ تحت القِرَّةِ" اللہ اس کو سردی کے زمانہ میں پیاس میں مبتلا کردے۔

الحَارُّ. گرم مِنَ الاعمال: دشوار کام۔

الحَرَّان. بہت پیاسا۔ مونث حَرَّىٰ ج حِرَار و حَرَارَىٰ.

الحَرِيْرِيّ. ریشم بنانے والا۔ ریشم بیچنے والا۔

المَحْرُوْر. وہ شخص جس کو گرمی لاحق ہو گئی ہو۔

حَرَبَ (ن) حَرْبًا. الرجل: سب کچھ چھین لینا۔ صفت مفعولی (حَرِيْب) ج حَرْبىٰ و حُرَباء و (محروب)

حُرِبَ. الرجل مالَهُ: چھینا جانا۔

حَرِبَ (س) حَرَبًا. کتے کے کاٹے کی دیوانگی والا ہونا۔ سخت غضبناک ہونا۔ صفت (حَرِب) یعنی سخت غضبناک۔ ج حَرْبىٰ و

حَرِبَ الرجلُ: ویل و ہلاکت کو پکارنا اور وَاحَرَبَاهُ کہنا۔

حَرَّبَهُ. غضبناک بنانا۔ حَرَّبَ السنانَ: تیز کرنا۔

حَارَبَهُ حِرَابًا و مُحَارَبَة. لڑائی کرنا۔

اَحْرَبَ. الحَرْبَ: جنگ بھڑکانا۔ فلانًا: دشمن کے مال کے لوٹنے کیلئے رہنمائی کرنا۔

النحلُ: شگوفہ نکلنا۔

تَحَارَبَ واِحْتَرَبَ. القومُ: جنگ کی آگ بھڑکانا۔

اِحْرَنْبىٰ اِحْرِنْبَاءً. آمادۂ غضب ہونا۔ آمادۂ شرارت ہونا۔ چت لیٹ کر آسمان کی طرف ٹانگیں اُٹھانا۔ المكانُ: کشادہ ہونا۔

الحَرْب. لڑائی۔ تم کہتے ہو "وقعتْ بينهم حَرْبٌ" ان کے درمیان لڑائی واقع ہوئی کلمہ مؤنث ہے کبھی مذکر استعمال کرتے ہیں اس کی تصغیر حُرَيْب. ج حُرُوْب. رجل حَرْبٌ: بہادر جنگجو۔ کہا جاتا ہے "انا حَرْبٌ لمن يُحارِبُنِي" میں اس کا دشمن ہوں جو مجھ سے جنگ کرے۔ دَارُ الحَرْب: مشرکین کا ملک۔ اور وہاں کے رہنے والوں کو (الحربيون) کہتے ہیں۔

الحَرْبَة. چھوٹا نیزہ۔ ج حِرَاب. الحَرْبَة. نیزہ مارنا۔ مال چھیننا۔ فساد دین۔ جمعہ کا دن۔ ج حَرَبَات و حَرْبَات

الحَرَّاب. چھوٹے نیزے کو اُٹھانے والا ز چھوٹا نیزہ بنانے والا۔

الحِرْبَة. ہیئت جنگ۔

الحُرْبَة. گون یا بورے کی مانند ایک برتن ز چرواہے کا تھیلا۔

الحِرْبَاء، والحِرْبَائَة. گرگٹ۔ اس کو تلون مزاج کے لیے بطور مثال کے بولا جاتا ہے۔ ج حرابىّ

الحِرْبَا. زرہ کا حلقہ۔ پشت کا گوشت۔

الحَرَب. مص۔ ہلاکت ویل۔

وَاحَرَبَا میت پر افسوس اور نوحہ کرنے کے لئے کلمہ۔ اس کا اعراب (ترکیب)

واو حرف نداء و ندبہ۔ حرب منادی مبنی بالضم اس کے آخر میں ظاہری اعراب نہیں۔

تقریری اعراب مفعول بحذف فعل اندب اور الف آخر میں برائے ندبۃ ہے۔

المِحْرَب والمِحْرَاب. جنگجو۔ بہادر۔

المِحْرَاب: گھر کی صدر کی جگہ۔ گھر کی اچھی جگہ۔ صدرِ مجلس۔ لوگوں کے جمع ہونے کی جگہ۔ کچھار۔ و مِحْرَابُ المَسْجِد: امام کے کھڑے ہونے کی جگہ۔ قبلہ۔ ج مَحَارِيْب. کہا جاتا ہے "انهُ يكره المحاريب" وہ صدر مجلس میں لوگوں سے ممتاز ہو کر بیٹھنے کو مکروہ سمجھتا ہے۔

الحِرْبِش والحِرْبِشّ. بڑا سانپ، اژدھا۔

حَرَتَ (ن) حَرْتًا. الشَّيءَ: سخت ملنا۔

حَرِتَ (س) حَرَتًا. الرجلُ: بد خلق ہونا۔

الحَرُوْت. مص۔ جانوروں کے چارہ کھانے کی آواز۔

الحَرِيْت. ایک قسم کی مچھلی۔

حَرَثَ (ن ض) حَرْثًا. الارضَ: ہل چلانا، کھیتی کرنا۔ صفت (حَارِث) ج حُرَّاث. حَرَثَ المالَ: کمائی کرنا۔ جمع کرنا۔ النارَ: کریدنا۔ الشَّيءَ: اچھی طرح مطالعہ کرنا۔ الاَمْرَ: یاد کر کے بھڑک اُٹھنا الخُبْزَ: ٹکڑے ٹکڑے کرنا (واَحْرَثَ واِحْتَرَثَ) الدَّابَّةَ: تھکانا۔ دبلا کرنا۔ صفت مفعولی (حَرِيْثَة) ج حَرَائِث.

اِحْتَرَثَ الاَرْضَ: کھیتی کرنا۔ المالَ:

کمائی کرنا۔
الحَرْث بس۔ کھیتی۔
الحَارِث. فاج حُرَّاث. الحَارِث. و ابو الحَارِث شیر کی کنیت۔
الحَرِیْثَة کمائی۔ج حَرَائِث.
الحِرَاثَة کھیتی۔ کاشتکاری۔
المِحْرَث ج مَحَارِث و (المِحْرَاث) ج مَحَارِیْث ہل۔ کریلنی۔
حَرِج(س) حَرَجًا. الشَّیْئُ: تنگ ہونا الرجلُ: گنہگار ہونا العینُ: اندر دھنس جانے کی وجہ سے بینائی کم ہونا۔
عَلَیْہِ الشَّیْئَ: حرام ہونا۔ الیہ: پناہ لینا الغبارُ تنگ جگہ میں گھٹنا۔
حَرَج(ن) حَرْجًا. الیابَه: غصہ سے دانت پیسنا۔
حَرَّجَه تنگ کرنا۔ حَرَّجَ عَلَیْہِ: کسی سے یہ کہنا کہ تو تنگی میں ہے۔
اَحْرَجَهٗ گناہ میں مبتلا کرنا۔ تنگی میں ڈالنا۔ تنگ جگہ کیلئے مجبور کرنا۔ فلانًا الیه: مضطر کرنا۔ اَحْرَجَ عَلَیْہِ الامرَ حرام کرنا۔
تَحَرَّجَ گناہ سے بچنا۔
الحَرَج گناہ۔ بہت درختوں والی تنگ جگہ۔ مردہ لے جانے کا تختہ۔ حرمت۔ کہا جاتا ہے "لَا حَرَجَ عَلَیْكَ" تمہارا کوئی قصور نہیں، یا تمہارے اُوپر کوئی اعتراض نہیں۔
وحَدِّث عَنِ البَحْرِ ولاحَرَج. سمندر کے متعلق بیان کرو اور تمہارے اُوپر مبالغہ وغیرہ کا کوئی اعتراض نہیں۔
الحِرْج گناہ۔ کوڑی۔ شکار میں سے کتے کا حصہ۔ درندوں کے شکار کے لیے پھندا۔ بکریوں کا ریوڑ۔ج اَحْرَاج و حِرَاج.
الحَرِج تنگ۔ وہ شخص جو لڑائی سے منہ نہ پھیرے۔ بہت درختوں والی تنگ جگہ۔ وہ شخص جو کسی معاملہ میں پیش قدمی کرنے سے خوف کھائے۔
الحَرَجَه درختوں کا جھنڈ۔ بکریوں کا، اونٹوں کا گلہ۔ج حَرَج و حَرَجَات.

الحُرْجَة ڈولچی۔
الحَرِیْج تنگ۔
المِحْرَاج. مِن اللیالی بہت سرد رات۔
المُحَرِّج تنگ کرنے والا۔ کہا جاتا ہے "حَلَفَ بالمحرجات" اس نے تنگی میں مبتلا کرنے والی قسمیں کھائیں۔
حَرْجَلَ حَرْجَلَة لمبا ہونا۔ دائیں بائیں دوڑنا۔
الحَرْجَلَة بس۔ لنگڑا پن۔ (والحَرْجَل) گھوڑوں کا گلہ۔ کہا جاتا ہے "جَاءُوْا حَرَاجِلَةً" وہ اپنے گھوڑوں پر آئے۔
الحُرْجُل والحُرَاجِل لمبا۔
حَرْجَمَ. الابلَ اُونٹوں کو ایک دوسرے پر گرتے ہوئے واپس کرنا۔
اِحْرَنْجَمَ. القومُ او الابلُ اکٹھا ہونا۔ عن الامر ارادہ کے بعد ہٹ جانا۔
حَرِدَ(س) حَرَدًا و حَرْدًا. عَلَیْہِ: غضبناک ہونا۔ صفت (حَارِد و حَرِد و حَرْدَان) الوتر: کمان کی تاروں میں سے بعض کا بعض سے لمبا ہونا۔ صفت (حَرْد)
حَرَدَ(ض) حَرْدًا منع کرنا۔ ارادہ کرنا الخشبَ: سوراخ کرنا۔ (حُرُوْدًا) قوم سے علیحدہ و اکیلا ہونا۔ صفت (حَرْدٌ و حَرِدٌ) ج حِرَاد و (حَرِید) ج حُرَدَاء.
حَرَّدَ جھونپڑی میں پناہ لینا۔ الشَّعْرُ ایک بال کا تنہا اُگنا ہو کنا۔ حَرَّدَ الحَبلَ بٹنے سے گول ہو جانا۔ الشیء ٹیڑھا کر دینا۔
اَحْرَدَهٗ الگ کر دینا۔ اکیلا کر دینا۔ اَحْرَدَ فی المشی تیز چلنا۔
تَحَرَّدَ. الادیمُ: بالوں سے پاک صاف ہونا۔
حَارَدَتِ. النّاقةُ کم دودھ والی ہونا۔ صفت (حَرُوْد مُحَارِد) السنةُ: کم بارش والا ہونا۔ حَارَدَ الرجلُ دیتے رہنے کے بعد بند کر دینا۔
اِنْحَرَدَ. النجمُ ٹوٹنا۔
الحَرَد بس۔ اُونٹ کی اگلی ٹانگ کے پٹھے کا ڈھیلا پن۔
الحَرُوْد کم دودھ والی اُونٹنی۔
الحَرِیْد دور۔ خشک کی ہوئی مچھلی۔ بہت میں سے تھوڑی چیز۔
الاَحْرَد اگلی ٹانگ کے پٹھے کے ڈھیلا پن والا ہونا۔ بخیل کنجوس۔ زرہ کے بوجھ سے اچھی طرح نہ چل سکنے والا۔ج حُرْد.
المِحْرَاد بے بارش کا سال جمع۔ مَحَارِد.
الحَرْدَبَة بکی بے عقلی۔
الحِرْذَوْن بزگوہ۔ یا گرگٹ کے مشابہ ایک جانور۔
حَرَزَ(ن) حَرْزًا. المالَ حفاظت کرنا، اکٹھا کرنا۔
حَرِزَ(س) حَرَزًا پرہیزگار ہونا۔
حَرُزَ(ک) حَرَازَةً و حَرَازًا. المکانُ: مضبوط ہونا۔
حَرَّزَ. الشَّیْئَ حفاظت میں مقابلہ کرنا۔
(واَحْرَزَ) المکان الرجلَ جائے پناہ ہونا اَحْرَزَ الشَّیْئَ جمع کرنا۔ حفاظت کرنا۔ ذخیرہ کرنا۔
تَحَرَّزَ واحْتَرَزَ. منه بچنا۔
اِسْتَحْرَزَ محفوظ جگہ میں آجانا۔
الحِرْز. مضبوط جگہ۔ کہا جاتا ہے "حِرْزٌ حَرِیْزٌ و حَارِزٌ" بہت محفوظ مقام۔ حصہ۔ کہا جاتا ہے "اَخَذَ حِرْزَهٗ" اس نے اپنا حصہ لے لیا۔ ہر وہ چیز جس میں اشیاء کی حفاظت ہو سکے جیسے صندوق وغیرہ۔ ہر وہ چیز جو ضائع اور تلف ہونے سے بچائے۔ فی اصطلاح المعوذین: تعویذ ج اَحْرَاز.
الحَرَز بس۔ بچوں کا ایک قسم کا کھیل جو اخروٹ سے کھیلتے ہیں۔ ہر وہ چیز جو محفوظ کی گئی ہو۔ج اَحْرَاز.
الحَرِیز جمع کی ہوئی چیز۔ کہا جاتا ہے "لا حَرِیْزَ مِنْ بَیْعٍ" یعنی اگر اس نے خواہش کے مطابق قیمت دے دی تو میں بیچ دوں گا۔
الحَرِیْزَة. مِنَ الابل اُونٹ جن کو خوبی کی وجہ سے فروخت نہ کیا جائے۔ج حَرَائِز.

حَرَسَهُ(ن ض) حَرْسًا. حفاظت کرنا۔ صفت (حَارِس)ج حُرَّاس و حَرَسَة و حَرَس و اَحْرَاس. حَارِس السماء و حَارِس السماك نوستاروں کے نام۔

حَرَسَ(ض) حَرْسًا و اِحْتَرَسَ. الشَّیَٔ: رات میں چوری کرنا۔

حَرِسَ(س) حَرَسًا. زمانہ دراز تک زندہ رہنا۔

اَحْرَسَ. بالمکان: حفاظت کیلئے قیام کرنا۔

تَحَرَّسَ واِحْتَرَسَ. مِنْه: محفوظ رہنا، بچ کر رہنا۔

الحَرْس. س. زمانہ۔ کہا جاتا ہے "مَضٰی عَلَیْهِ حَرْسٌ" اس پر ایک زمانہ گزر گیا۔ ج اَحْرَاس.

الحَرَس. حفاظت کرنے والے۔ وحَرَسُ المَلِكِ: شاہی محافظ۔ فوج۔ واحد (حَرَسِیٌّ)

الحَرَسَان. رات دن۔

الحِرَاسَة. حفاظت۔

الحَرِيسَة. بکریوں کا باڑہ۔ رات میں چوری کی ہوئی بکری۔ چوری۔ ج حَرَائِس.

الاَحْرَس. پرانا۔ جس پر ایک زمانہ گزر گیا ہو۔

الحِرْسَان. ٹڈی کی ایک قسم۔

الحَرْسَم. گوشہ۔

الحَرْسِم. زہر و موت۔

الحَرَاسِن. ایک قسم کی مچھلی۔

الحَرَاسِين. دُبلے اُونٹ (اس کا واحد نہیں) قحط والے سال۔

حَرَشَ (ض) حَرْشًا و تَحْرَاشًا. الضَّبَّ: شکار کرنا البعیرَ: تیز چلنے کیلئے رسّی سے پیٹھ کو رگڑنا الرجُلَ: خراش لگانا۔

حَرِشَ (س) حَرَشًا. سخت ہونا۔ صفت (اَحْرَش) الرجلُ: دھکا دینا۔

حَرَّشَ. بین القوم و بین الکلاب والسباع: ایک کو دوسرے کے خلاف برانگیختہ کرنا۔

تَحَرَّشَ. بِه: درپے ہونا۔ تَحَرَّشَ الضَّبَّ وبالضَّبِّ: شکار کرنا۔

اِحْتَرَشَ. الشَّیَٔ: جمع کرنا القومُ: اکٹھا ہونا الرجلُ: دھکا دینا اعیاله: کمائی کرنا الضبُّ: شکار کرنا۔

الحَرْش. س. اثر دھوکا، فریب۔ جماعت۔ ج حِرَاش.

الحَرِش. کھردرا۔ وہ شخص جس کو نیند نہ آئے۔

الحُرْشَة والحَرَش. کھردراپن۔

الحَرِيش. کنسلائی۔ ج حُرُوش. کن کھجورا۔

الحَرِيش: ایک دریائی جانور۔ گینڈا، ایک قسم کا چتی دار سانپ۔

الحَرِيشَة. ایک قسم کی نباتات۔ کہا جاتا ہے "اَخْرَجْتُ له حَرِيشَتِي" میں نے اس کیلئے اپنا سب کچھ جو میرے قبضہ میں تھا نکال دیا۔

الحَرَّاش. مِنَ الحیات: پرانا سیاہ سانپ۔

الاَحْرَش کھردری گوہ۔ دینار احرش: نئے ہونے کی وجہ سے کھردرا دینار۔ ج حُرْش.

الحَرْشَف. مچھلی کا سفنا۔ چھوٹے پرندے۔ ٹڈی کہ ابھی پر نہ نکلے ہوں۔ زرہ کی کڑیاں۔ کمزور بوڑھے۔ کہا جاتا ہے "لَیْسَ ثَمَّهَ غیر حَرْشَفِ رِجَالٍ" وہاں پر سوائے کمزور و بوڑھے لوگوں کے کوئی نہیں۔ پیادوں کی جماعت۔ سمندر کے کنارے کے پتھر۔ ج حَرَاشِف.

الحُرْشُف. سخت زمین۔

حَرَصَ (ن) حَرْصًا. الجلدَ: چھیلنا۔ القصّار الثوبَ: دھونے یا کوٹنے میں پھاڑنا۔

حَرِصَ(ض) و حَرِصَ(س) حِرْصًا و اِحْتَرَصَ. علی الشَّیِٔ: لالچ کرنا صفت (حریص) ج حُرَصَاء و حِرَاص و حُرَّاص مؤنث حَرِيصَة ج حِرَاص و حَرَائِص.

حَرِصَ. المرعیٰ: چر کے بالکل صاف کیا جانا۔

حَرَّصَهُ. علی الشَّیِٔ: لالچ دلانا۔

تَحَرَّصَ. بتکلف لالچ کرنا۔ وقت کا انتظار کرنا اور اسی سے ہے هو يتحرَّصُ غداهم و عشائهم وہ ان لوگوں کے صبح شام کے کھانے کے وقت کا انتظار کرتا ہے۔

الحِرْص. س. لالچ۔

الحَرْصَة والحَارِصَة والحَرِيْصَة. زخم جو کچھ کھال کو پھاڑ دے۔ الحَارِصَة و الحَرِيْصَة: سخت بارش جو زمین کو صاف کر دے۔

حَرَضَ (ن ض) حُرُوْضًا و حَرِضَ (س) حَرَضًا و حَرُضَ(ک) حَرَاضَةً. مرض فاسد میں مبتلا ہو کر دبلا ہونا۔ صفت (حَرِضٌ و حَرَضٌ و حَارِضٌ و حَارِضَةٌ) کہا جاتا ہے "ناقة حَرَضٌ" دبلی اُونٹنی۔

حَرَضَ (ض) حَرْضًا. نفسه: خراب کرنا، بگاڑنا۔

حَرَّضَهُ. علی الامر: برانگیختہ کرنا۔ فلانًا: کسی کے بدن یا عقل کی خرابی کو دُور کرنا۔ الشَّیَٔ: خراب کرنا، بگاڑنا۔

اَحْرَضَهُ گرانا ه الحزنُ او المرضُ: بدن کو گھلا دینا ه علی الشَّیِٔ: برانگیختہ کرنا الرجلُ: ناخلف اولاد کا باپ ہونا۔

حَارَضَ. علی العمل: مداومت کرنا۔ فلانًا: تیر کی چھڑ سے ایک دوسرے کو مارنا۔

تَحَارَضُوْا. علی العمل: ایک دوسرے کو برانگیختہ کرنا۔

الحَرَض. س. بدن یا مذہب یا عقل کی خرابی حَرَضُ الثوب: کپڑے کا کنارہ۔

الحرض: قریب بہلاکت۔ بے فیض آدمی۔ وہ شخص جس کو غم یا عشق گھلا دے۔ گرا ہوا جو اُٹھنے کی طاقت نہ رکھتا ہو۔ بُری گفتگو۔ ج اَحْرَاض و حَرَضَان و حِرَضَة.

الحُرُض والحُرْض. اشنان جس سے

کھانے کے بعد ہاتھ دھوتے تھے۔
الحِرْضَة گھٹیا قسم کا آدمی جس کو کوئی منہ نہ لگائے۔ ج حِرَض.
حَرَفَ (ض) حَرْفًا. الشَّیَٔ عن وجه: پھیرنا، جھکانا عن الشَّیِٔ مائل ہونا۔
لعیاله ادھر اُدھر سے کمائی کرنا۔
حَرِفَ. فی ماله حَرْفَةً کچھ ضائع ہو جانا۔
حَرَّفَ. القولَ قول کو اس کے موقع سے پھیر دینا القلمَ تیز قط لگانا۔
الشَّیَٔ کنارہ بنانا۔ جھکانا۔
حَارَفَهُ معاملہ کرنا۔ اور اسی سے ہے "فَقَدْ عَلِمُوْا فی الغَزْوِ کَیْفَ نُحَارِفُ" انہوں نے یقیناً جان لیا کہ ہم جنگ میں ان کے ساتھ کیسا معاملہ کرتے ہیں الرجلَ شر یا خیر کا بدلہ دینا الجرحَ سلائی سے اندازہ کرنا۔
اَحْرَفَ فقیری کے بعد مستغنی ہونا۔ اہل و عیال کے لیے مشقت برداشت کرنا۔
الناقةَ لاغر کرنا الرجلَ خیر و شر کا بدلہ دینا۔
تَحَرَّفَ عنه وانْحَرَفَ واحْرَوْرَفَ ایک جانب کو جھکنا۔ تَحَرَّفَ لِعَیالهٖ ہر پیشہ سے کمائی کرنا۔
اِحْتَرَفَ پیشہ اختیار کرنا۔ تلاش کرنا۔ حیلہ کرنا لاهله کمائی کرنا۔
الحَرْفُ ج حِرَف کنارہ، دھار۔ جانب "حَرْفُ الجَبَلِ" پہاڑ کا تیز سرا۔ کہا جاتا ہے "فلان علی حَرْفٍ مِنْ اَمْرِہٖ" فلاں شخص معاملہ کے ایسے موقع پر ہے کہ اگر پسند خاطر نہ ہو تو ہٹ جائے۔
الحَرْفُ: پانی بہنے کی جگہ۔ حرفُ السَّفِیْنَةِ او النهرِ: کشتی یا دریا کا کنارہ۔
الحَرْفُ ج حُرُوف واَحْرُف حروفِ تہجی میں سے ایک اور اس کا نام "حروف المبنی" ہے فی النحو وہ کلمہ جو بغیر دوسرے سے ملے ہوئے معنی نہ دے اور اس کا نام "حرف المعنی" ہے۔ کلمہ جیسے یہ حرف قاموس میں نہیں یعنی یہ کلمہ نہیں۔

الحُرْفُ رائی۔ واحد (حُرْفه)
اَلْحُرْفُ: حب رشاد، واحد حُرْفَةٌ۔
الحُرْفُ محرومی۔ بد بختی۔
الحِرْفَة پیشہ۔
حَرِیْف. الرجل ہم پیشہ۔ ج حُرَفَاء
الحُرْفَة. محرومی۔ کم نصیبی۔ بد بختی۔
الحَرَافَة چرپراہٹ۔
الحِرِّیْف چرپراہٹ والی چیز۔ کہا جاتا ہے "هذا بَصَل حِرِّیْف" یہ تیز پیاز ہے۔
المُحْتَرِف پیشہ ور۔
المِحْرَف والمِحْرَاف زخم کی گہرائی معلوم کرنے کی سلائی۔
المُحَارَف وہ شخص جس کا مال ضائع ہو گیا ہو۔
المُحَارَف محروم، کم نصیب۔
حَرَقَ (ن) حَرْقًا بالنار جلانا۔ بالمِبْرَد ریتی سے رگڑنا الشَّیَٔ بعض کو بعض سے رگڑنا۔
حَرَقَ (ن ض) حَرْقًا و حَرِیْقًا و حُرُوْقًا. نابَه علیه دانت پیسنا۔ کہا جاتا ہے "فلان یَحْرِقُ و یُحَرِّقُ عَلَیَّ الاُرَّمَ" یعنی وہ میرے اوپر دانت پیستا ہے۔ شدتِ غضب کے لیے بطور کنایہ کے بولتے ہیں۔
حَرِقَ (س) حَرَقًا شعرہ کٹ جانا یا گر جانا۔ صفت (حرق) الشعر.
حَرِقَ و حُرِقَ پیر کی کٹی ہوئی رگ یا پٹھے والا ہونا۔
حَرَّقَهُ واَحْرَقَهُ. بالنار جلانا۔
حَرَّقَ المرعی الابلَ پیاس لگانا۔
تَحَرَّقَ و اِحْتَرَقَ جلنا۔
حَارَقَ مُحَارَقَةً. المرأةَ پہلو پر لٹا کر جماع کرنا۔
الحَرَق والحَرْق س جلن۔ الحَرَق: دھوبی کے ٹھکنے سے کپڑے کی پھٹن۔
الحَرْق کپڑے میں جلنے کی وجہ سے سوراخ۔
الحَرِق سخت چمک والا بادل۔ بال جو دراز نہ ہوں۔

الحُرْقَة والحَرْقَة گرمی۔ کہا جاتا ہے "فی جَوْفِه حَرْقَة" اس کے جوف کے اندر گرمی ہے۔
الحُرَقَة والحَارُوْقَة والحُرَّاقَة شیر بُراں۔
الحُرَاق والحِرَاق ہر چیز کو بگاڑنے والا۔
الحُرَاق بہت کھاری پانی۔ بہت تیز دوڑنے والا گھوڑا۔
الحَرِیق آگ کی بھڑک۔ آگ کا شعلہ۔ جلا ہوا۔ سردی یا گرمی سے جلی ہوئی نباتات۔ ج حَرْقیٰ.
اَلْحَرِیْق عامة الناس کے نزدیک: کسی جگہ پر آگ بھڑک اٹھنا، حرارت۔
الحُرَّاق بہت کھاری پانی۔
حَرَّاقَة عوام کے نزدیک لقمہ طعام۔
الحَرَّاقَة کشتی جس پر سے دشمنوں پر آگ پھینکی جائے۔ ج حَرَّاقَات عوام کے نزدیک حُرَّاقَة اس کو کہتے ہیں جو کھال پر رکھ دیا جائے تو آبلہ اُٹھ آئے۔
الحَرُوْق والحُرُوْق چقماق کا سوختہ۔
الحَرِیْقَة گرمی (والحَرُوْقَة) ایک قسم کی خوراک جس کو پانی جوش دے کر آٹا ڈال کر تیار کرتے ہیں۔
المِحْرَق ریتی۔
المُحْرَقَة ذبیحہ جس کو اظہارِ عبودیت کیلئے جلا دیا کرتے تھے۔ ج مُحْرَقَات.
الحَارِقَة پیر کی رگ یا پٹھا۔
عمامة (حُرْقَانِیَة) کاسنی رنگ کا عمامہ۔
الحَرْقَد زبان کی جڑ۔ ج حَرَاقِد.
الحَرْقَدَة خرخرہ کی گرہ۔
حَرْقَصَ. فی المشی قریب قریب قدم رکھنا۔ الکلامَ جلدی جلدی بولنا۔
الحُرْقُوْص پسو کی مانند ایک کیڑا۔ ج حَرَاقِیْص.
اَلْحُرْقُوْص بھونے ہوئے گوشت کا ٹکڑا۔
الحَرْقَفَة سرین کی ہڈی کا سرا۔ ج حَرَاقِف و حَرَاقِیف.

اَلحُرْقُوف. وبلا جانور۔
حَرَكَ(ن) حَرْكًا. حق ادا کرنے سے باز رہنا۔ حَرْكَهٗ: دونوں کندھوں کے درمیان میں مارنا۔ حَرَكَ حَارِكَهٗ: دونوں کندھوں کے درمیان کاٹ دینا ٥ بالسیف: تلوار سے مارنا۔
حَرِكَ(س) حَرَكًا. کمر یا دونوں کندھوں کے درمیان کمزوری والا ہونا۔ نامرد ہونا۔ صفت (حَرِيْك) مؤنث حَرِيكَة.
حَرُكَ(ک) حَرْكًا و حَرَكَةً. ہلنا۔
حَرَّكَهٗ. ہلانا۔ کہا جاتا ہے "حَرَّكَ مِنِّى الْاَمرُ" مجھے معاملہ نے مضطرب کر دیا۔
الحَارِك. فا. دونوں کندھوں کے درمیان کا لائی حصہ۔
اَلْحَرَكَةُ الْيَوْمِيَّة (فلکیات)
آسانی گیند کی گردش کا تصور جہان کے محور کے رو گرد جس کا سبب زمین کی گردش اپنے محور کے ارگرد۔
الحَرَاك. حرکت۔
الحَرِك. سبک و تیز خاطر۔ کہا جاتا ہے "غلامٌ حَرِك" سبک و تیز خاطر لڑکا۔
المِحْرَاك. حرکت دینے کا آلہ۔ کریلنی۔
اَلْمُحَرِّكُ ج مُحَرِّكَات: مختلف جہازوں، گاڑیوں کے انجن۔
المَحْرَك. گردن اور سر میں جوڑ کی جگہ۔
حَرْكَشَ حَرْكَشَةً. الريحُ الاشجارَ: ہلانا۔
الحَرْكَلَة. سرین کا وہ حصہ جو بیٹھنے میں زمین سے لگے۔ ج حَرَاكِك و حَرَاكِيك.
الحُرْكُوك. کندھوں کے درمیان کا حصہ۔
حَرْكَلَ. الصائدُ: شکار سے محروم واپس آنا۔
الحَرْكَلَة. ایک قسم کی رفتار۔ پیادے۔
حَرَمَهٗ (ض) و حَرِمَهٗ (س) حِرْمًا و حَرِيمًا و حِرْمَانًا و حَرِمًا و حِرْمَةً و حَرِيْمَةً الشَّیَٔ: منع کرنا۔ روکنا۔ محروم کرنا۔ صفت مفعولی (محروم)

حَرِمَ (س) حَرَمًا و حَرَامًا و حُرُمًا (ک) حُرْمًا و حُرُمًا و حُرُمَةً و حُرْمَةً و حَرَامًا. عَلَيْهِ الامرُ: حرام ہونا۔
حَرِمَ(س) حَرَمًا و حَرَامًا. فی القمار: جوئے میں ہارنا۔
حَرَّمَ. الشَّیَٔ: حرام کرنا۔ حَرَّمَ الصلوٰة: نماز کا تحریمہ باندھنا (وَاَحْرَمَ) ماہ حرام میں داخل ہونا۔ حَرَّمَه واحرمه فى القمار. غالب ہونا۔ واَحْرَمَ: حرم میں داخل ہونا۔
اَحْرَمَ الشَّیَٔ: حرام کرنا۔ احرم عن الشيء: رکنا، باز رہنا۔
تَحَرَّمَ. منه بِحُرْمَةٍ: کسی کے ذمہ میں آکر محفوظ ہونا۔ تحرَّمَ بِهٖ: ایک ساتھ زندگی بسر کرنے کی وجہ سے دونوں کے درمیان حرمت قائم ہو جانا۔ کہا جاتا ہے "تحرَّمْتَ بطعامِكَ و مَجالِسِكَ" یعنی ایک ساتھ کھانا کھانے اور بیٹھنے، اُٹھنے کی وجہ سے مجھ سے جس چیز کا لینا تمہارے لیے جائز تھا وہ ممنوع ہو گیا۔
اِحْتَرَمَهٗ. ڈرنا۔ حرمت و عزت کی رعایت کرنا۔ احترم الشَّیَٔ: محروم ہونا۔ "لا تحترِم فتحترَم" میں دونوں معنی جمع ہو گئے ہیں۔ یعنی ڈرو مت ورنہ خیر سے محروم رہو گے۔
اِسْتَحْرَمَ. الشَّیَٔ: حرام سمجھنا۔
الحِرْم. س۔ حرام۔ ایسا واجب جس کا ترک کرنا جائز نہ ہو۔ ج حُرُم. احرام کا زمانہ۔
الحُرْم. س۔ حج کا احرام۔
الحَرَم. س۔ ہر وہ چیز جس کی حفاظت کی جائے اور جس کی طرف سے مدافعت کی جائے۔ مقدس ۔ ج اَحْرَام. الحَرَمُ الاقصیٰ: بیت المقدس
الحَرَمَان. مکہ مکرمہ و مدینہ منورہ۔
الحِرْمَان. محرومی۔
الحُرْمَة والحُرُمَة والحُرَمَة. ذمہ، ہیبت، ہر وہ چیز جس کی ادائیگی ضروری ہو اور جس کے اندر کوتاہی حرام ہو۔ حصہ۔ قابل حفاظت چیز جس کی پردہ دری حرام ہو۔ حُرْمَةُ

الرجل: بیوی۔ ج حُرَم و حُرُمات و حُرْمات.
الحَرْمة. حفاظت۔
الحَرِيْم. س۔ ہر وہ چیز جو حرام ہونے کی وجہ سے چھوئی نہ جائے۔ محرم کا کپڑا۔ حَرِيم الرجل: جس کی طرف سے مدافعت اور اس کی حفاظت کی جائے اور اسی وجہ سے بیوی کو حریم کہتے ہیں۔ قصر شاہی کے اردگرد وسیع جگہ۔ ہر وہ جگہ جس کی حفاظت واجب ہو۔ ج حُرُم و اَحْرَام و اَحَارِيْم.
الحُرُم ایک شخص کی بیویاں۔ الاَشْهُرُ الحُرُم اربعة: ذوالقعدہ و ذوالحجہ و محرم و رجب کہ ان مہینوں میں عرب قتل و قتال کو حرام سمجھتے تھے۔
الحَرِيْدَة. س۔ ہر مرغوب چیز سے جو فوت ہو جائے۔
الحَرَام. س۔ ضد حلال۔ ج حُرُم. کہا جاتا ہے "حرامُ اللّٰه لا افعل هذا" قسم کیلئے جیسے "يمينُ اللّٰه لا افعل" احرام باندھنے والا۔ کہا جاتا ہے "رجل حرامٌ و قومٌ حرامٌ" احرام باندھنے والا مرد، احرام باندھنے والی قوم۔ دونوں صورتوں میں واحد ہی مستعمل ہے اس وجہ سے کہ یہ مصدر ہے۔ الشهرُ الحَرَام: ماہ محرم۔ البلد الحرام: مکہ مکرمہ۔ المسجدُ الحَرَام: مسجد کعبہ۔
الحَرَامِىّ. حرام کام کرنے والا۔
مُحَرَّم. قمری سال کا پہلا مہینہ۔ المحرَّم: جس کے لیے ذمہ ہو۔ جلد محرَّم: بے کمائی ہوئی کھال سَوْطٌ محرَّم: کوڑا جو نرم نہ کیا گیا ہو۔ اَعْرابِی مُحرَّم: اُجڈ دیہاتی۔
المَحْرَم. حرام۔ ج مَحَارِم. محارِم الليل: رات کے خطرات۔
المُحْرِم. احرام باندھنے والا۔ صلح کرنے والا۔ ہر وہ شخص جو تمہاری حفاظت میں ہو۔ کہا جاتا ہے "انه لمُحْرِم عنك" یعنی اس کی تکلیف تمہارے اوپر حرام ہے۔
المَحْرُوْم. خیر سے روکا ہوا۔ وہ شخص جس

النبتَ: کاٹنا۔ الشّیٔ: چھلکا اُتارنا۔ کہا جاتا ہے "اِحتفّ جمیع مَافی القِدْرِ" اس نے ہانڈی میں کا سب کچھ کھالیا۔
اِستَحفّ۔ المالَ: سارا لے لینا۔
الحَافُّ۔ فا۔ تیز نظر بد لگانے والا۔ سَویق حَافٌّ: خشک ستو۔ خبزٌ حافٌّ: سوکھی روٹی۔ بغیر سالن کے روٹی۔ کہا جاتا ہے "ماله حَافٌّ و لاراف" اس کے لیے کوئی نہیں جو اس کے امور کی دیکھ بھال کرے اور اس کی خدمت کرے۔
الحِفَاف۔ س۔ جانب۔ نشان قدم۔ کہا جاتا ہے "جَاءَ عَلَى حَفافه" وہ اس کے نشانِ قدم پر آیا۔ گنجے کے سر کے گرداگرد کے بال۔ ج اَحِفَّة۔ کہا جاتا ہے "کَانَ الطَّعَامُ حِفَافَ ما اَکَلُوْا" کھانا اتنا ہی تھا جتنا انہوں نے کھایا۔
الحَفُّ۔ س۔ (والحفَفُ) گوشہ۔ نشانِ قدم۔ کہا جاتا ہے "جَاءَ علیٰ حَفّه او علیٰ حَفَفه" وہ اس کے نشان قدم پر آیا۔ "وفلان حَفٌّ علیٰ نَفْسه۔"
الحَفَف: مال کی کمی۔ کہا جاتا ہے "طعام حَفَف" تھوڑا کھانا۔ و مَعِیشةٌ حَفَفٌ" تنگ زندگی۔
الحَفُّ: رانچھ، دھڑکی۔
الحُفَافَة۔ گرے ہوئے بال وغیرہ۔ بھوسہ کا بقیہ۔
الحَفَّان۔ شتر مرغ کے چوزے۔ واحد (حَفَّانة) نوکر چاکر۔ بھرا ہوا برتن۔ کہا جاتا ہے "اِنَاءٌ حَفَّان" بھرا ہوا برتن۔ و حَفَّان النعام: شتر مرغ کے پر۔
الحَفَّة۔ پوری فیاضی۔ بنتے وقت کپڑا لپیٹنے کی لکڑی۔ اُونٹ کی مقدار خوراک۔ الحفّة: گڑھے کے کنارے کی زمین (مولدہ)
المِحَفَّة۔ عورتوں کی پالکی۔ تخت رواں۔ اسٹریچر۔
المَحْفُوْف۔ مع۔ محتاج۔
الحَفِیف۔ سانپ کے چلنے کی سرسراہٹ۔

حَفَأه (ف) حَفأً۔ پچھاڑنا۔
الحَفَأ۔ ایک قسم کا پودہ جس کی چھال کو قدماء مصر کتابت کے لیے استعمال کرتے تھے۔ واحد حِفَأة۔
حَفَتَهُ (ن) حَفتًا۔ ہلاک کرنا۔ گردن توڑ دینا۔ حفَتَ الشّیٔ: کوٹنا۔
الحفْث والحَفِث۔ ج اَحْفَاث۔ و (الحُفَاث) ج حَفَافِیْث: ایک قسم کا بڑا سانپ جس میں زہر نہیں ہوتا (الحِفْث الحَفِث۔ الحَفِثة) آنت کا ایک حصہ جس میں بہت خانے ہوتے ہیں۔
الشّیٔ: پرندے کے اُڑنے یا تیر کے پھینکنے یا آگ کی بھڑک میں آواز ہونا۔
حَفَدَ (ض) حَفدًا و حُفودًا و حَفدانًا واِحتَفَدَ فُلَانٌ العمل: جلدی کرنا۔ و حَفَدَهُ: خدمت کرنا۔
اَحْفَدَ۔ الظلیمُ: تیز دوڑنا۔ دوڑنے پر برانگیختہ کرنا۔
الحَفِید۔ پوتا۔ ج حُفَداء۔
الحَافِد۔ خادم۔ تابع۔ مددگار۔ پوتا۔ ج حَفَد و حَفَدة۔ الحفَدة: نقش و نگار کرنے والا۔
المَحْفِد۔ اصل۔ کوہان کی جڑ۔ کپڑے کا نقش و نگار۔ ج مَحَافِد (والمِحْفَد) جانوروں کو بھوسہ کھلانے کا برتن۔ المِحْفَد: پیمانہ کرنے کا پیالہ۔ کپڑے کا کنارہ۔
المَحْفُوْد۔ مخدوم۔
المُحْتَفِد۔ من السیوف: جلدی کاٹنے والی تلوار۔
حَفَرَ (ض) حَفرًا و اِحْتَفَر: گڑھا کھودنا حَفَر الطَّرِیْقَ: چل کر نشان ڈالنا۔ حَفَر الشّیٔ: تہ تک معلوم کرنا العنز: دُبلی کرنا۔
حَفَر (ض) حَفرًا و حَفِر (س) حَفرًا و حُفِر۔ زردی کی وجہ سے دانتوں کی جڑوں کا خراب ہونا۔
اَحْفَرَ۔ الصبیُّ: دودھ کے دانت گرانا۔ ہ بئرًا: کھودنے میں مدد دینا۔

حَافَرَ۔ الیَرْبُوْعُ: جنگلی چوہے کا اپنے ڈھونڈنے والوں پر سوراخ کو ملتبس کر دینا اور اسی سے مثل ہے "فُلَانٌ اَرْوَغُ مِن یَرْبُوعٍ مُحَافِرٍ"
تحفَّر۔ السیلُ: گڑھے ڈالنا۔
اِسْتَحْفَرَ۔ النهرُ: کھودنے کا وقت قریب پہنچنا۔
الحَفْر والحَفَر۔ کشادہ کنواں۔ دانتوں کی زردی۔ الحَفَر: مٹی جو کھودی ہوئی جگہ سے نکالی جائے۔ ج اَحْفَار و جج اَحَافِیر۔
الحُفْرة ج حُفَر و (الحَفِیْرة) ج حَفَائِر و (الحَفِیْر) گڑھا۔ قبر۔ الحَافِر فا۔ جانور کا کھر۔ ج حَوَافِر۔ اور "النَّقْدُ عِنْدَ الحَافِر" کا مطلب یہ ہے کہ جب تم کسی جانور کو خریدو تو بغیر دام ادا کئے ہوئے وہاں سے جدا مت ہو۔
الحَافِرَة۔ الحافر کا مؤنث کھودی ہوئی زمین۔ ابتدائی حالت۔ کہا جاتا ہے "الْآنَ قَدْ تَعَسَّفَ و قَدْ کَانَ نَجِیْبًا فی الحَافِرةِ" اب وہ راہ راست سے ہٹ گیا ہے ابتدا میں شریف تھا۔ کسی چیز کی طرف لوٹنا۔ اور اسی سے ہے "رَجَعَ علی حَافِرَتِه اوفی حَافِرَته" یعنی وہ اسی راستہ سے لوٹا جدھر سے آیا تھا۔ یا ایک کام میں تھا پھر اس سے علیحدہ ہو گیا اور پھر دوبارہ اسی میں مبتلا ہو گیا۔ "رَجَعَ فی حَافِرَته" یعنی بوڑھا ہو گیا۔ "والتقی القَوْمُ فَاقْتَتَلُوْا عِنْدَ الحَافِرَةِ" یعنی قوم نے مڈبھیڑ ہوتے ہی جنگ کی۔
الحِفْرَیٰ۔ ایک قسم کی ریگستانی نباتات جو ہمیشہ سبز رہتی ہے۔
الحَفَّار۔ کھودنے والا۔ عموماً گورکن کیلئے مستعمل ہے۔
المِحْفَر والمِحْفَرة والمِحْفَار۔ کدال۔
المَحْفُوْر۔ مفع۔ زرد دانتوں والا۔
حَفَزَهُ (ض) حَفزًا۔ پیچھے سے دھکا دینا۔ کہا جاتا ہے "حَفَزَ اللیلُ النهارَ" یعنی رات نے دن کو ہٹایا۔ و" حَفَزوا عَلَیْنَا الخَیْلَ

والرِکَابُ" انہوں نے ہمارے اوپر گھوڑوں اور سواروں کو جمع کر دیا ہٗ: بالرمح: نیزہ مارنا ہ عن کَذَا: دور کرانا اور جلدی کرانا المرأۃ: جماع کرنا۔

حَافَزَہٗ زانو بزانو بیٹھنا اور قریب ہونا۔

تَحَفَّزَ و اِحْتَفَزَ۔ زانو پر یا سرین کے بل بیٹھنا۔ کودنے کیلئے آمادہ ہونا۔ کہا جاتا ہے۔ "اِحْتَفَزَ فی مَشْیِہ" اس نے چلنے میں کوشش کی۔

الحَفَزُ۔ مدت۔ کہا جاتا ہے "جَعَلْتُ بینی و بَیْنَكَ حَفَزًا" میں نے اپنے اور تمہارے درمیان مدت مقرر کی۔

الحَفُوْزُ۔ مِنَ القِسِیِّ تیر کو بہت تیزی سے پھینکنے والی کمان۔

حَفَسَ(ض) حَفْسًا۔ کھانا۔

تَحَیْفَسَ۔ بستر پر تلملانا۔

الحِیْفَس و الحَیْفَس۔ موٹا جس سے کسی چیز کی اُمید نہ ہو۔ بے وجہ غُصہ اور راضی ہونے والا۔ الحَیْفَس: غضبناک۔

حَفَشَ(ض) حَفْشًا۔ چھلکا اُتارنا۔

حَفَشَ السیلُ الوادی: بھر دینا۔ المَطر الارضَ: روئیدگی ظاہر کرنا فلانًا: دھکا دینا۔

السیلُ: ایک جگہ میں سارا پانی جمع ہونا۔

القومُ علیہ: اکٹھا ہونا۔ حَفَشَ فی الامر: کوشش کرنا الفرسُ: بار بار دوڑنا اور ہر مرتبہ اچھی طرح سے دوڑنا۔

حَفِشَ(س) حَفَشًا۔ السحابۃُ: یکبارگی زور کی بوچھار برسا کر رک جانا۔

حَفَّشَ و تَحَفَّشَ۔ الرجلُ: جھونپڑے میں رہنا۔

الحَافِشَۃ۔ پانی بہنے کی جگہ۔ ج حَافِشَات و حَوَافِش۔

الحِفْش۔ ٹوکری۔ جھونپڑا۔ بالوں کا بنا ہوا خیمہ۔ کوہان۔ بوسیدہ چیز۔ ج اَحْفَاش و حِفَاش۔ اَحْفَاش البَیْتِ: گھر کی معمولی چیزیں۔ اَحْفَاش الارضِ: سیہی۔ جنگلی چوہا۔ گوہ وغیرہ۔ الحِفش: اندامِ نہانی۔

حَفَصَ(ض) حَفْصًا۔ الشَّیْءَ جمع کرنا۔ الشَّیءَ من یدہ: زوال دینا۔ گرا دینا۔

الحُفَاصَۃ جمع کی ہوئی چیز۔

الحَفْص مں۔ چمڑے کا تھیلا۔ چھوٹا گھر۔ شیر کا بچہ۔ ج اَحْفَاص و حُفُوص۔

الحَفْص۔ بیر وغیرہ کی گٹھلی۔

المِحْفَصَۃ چمڑے کا تھیلا۔

الحَفْصَۃ۔ بجو۔ (الحَفْصَۃ و اُمُّ حَفْصَۃ) ایک قسم کا گدھ۔ (اُمُّ حفصۃ) مرغی۔

حَفَّضَ(ن) حَفْضًا۔ العودَ: موڑنا (و حَفَّضَ) الشَّیءَ: ہاتھ سے گرانا الارضَ: خشک کرنا القومَ: اپنے پیچھے چھوڑ دینا اللّٰہُ عنہ: تخفیف کرنا۔

الحَفَضُ۔ گھر کا سامان جو بار کرنے کے لیے تیار کیا گیا ہو۔ گھر کا سامان اٹھانے والا اُونٹ۔ بورا جس میں قوم کا سامان ہو۔ خیمہ کا ستون۔ بالوں کا خیمہ۔ کمزور اُونٹ۔ کہا جاتا ہے "انہ لَحَفَضُ عِلْمٍ" وہ کم علم ہے (اس قول میں علم کو حَفَضْ سے قلت کی بنا پر تشبیہ دی گئی ہے) اور کہا جاتا ہے۔ "نِعْمَ حَفَضُ العِلم ھذا" یہ علم کا جاننے والا اچھا ہے۔ ج اَحْفَاض و حِفَاض۔

حَفِظَ(س) حِفْظًا۔ الشَّیءَ: ضائع ہونے سے بچانا۔ خراب و خستہ ہونے سے بچانا۔ الکتابَ: زبانی یاد کرنا السرَّ: چھپانا۔ المالَ: حفاظت کرنا۔ نگہبانی کرنا۔

حَفَّظَہٗ۔ الکتابَ: یاد کرانا۔

حَافَظَہٗ حِفَاظًا و مُحَافَظَۃً۔ علی الامر: مداومت کرنا۔ نگہبانی کرنا عنہ: مدافعت کرنا۔ ہٹانا۔ کہا جاتا ہے "اِنہ لَذُوْ حِفَاظ و ذُو مُحَافَظَۃ" اس شخص کے حق میں جس کے اندر خودداری ہو۔

اَحْفَظَہٗ۔ غصّہ دلانا۔

اِحْتَفَظَ۔ غضبناک ہونا بہ: یاد کرنا۔ الشَّیءَ و بِہ لنفسہ: اپنے لئے خاص کرنا۔

تَحَفَّظَ۔ عنہ و منہ: بچنا بہ الکتابَ: تھوڑا تھوڑا یاد کرنا۔

اِسْتَحْفَظَہٗ۔ مالًا او سِرًّا: محفوظ رکھنے کو کہنا۔

الحِفْظ مں۔ یاد۔ ہوشیاری۔

الحَفِیْظَۃ۔ نگہبانی۔ تعویذ۔ جس کو بچّہ کے گلے وغیرہ میں ڈالتے ہیں۔ ج حَفَائِظ۔ اھل الحَفَائِظ محارم کی نگہبانی کرنے والے۔

الحَفِیْظَۃ و الحِفْظَۃ۔ قابل حفاظت چیز کے لیے غضب و حمیت۔

الحَافِظ۔ فا۔ کسی چیز پر مقرر۔ الطریق الحافظ: واضح سیدھا راستہ جو ختم نہ ہو۔ کہا جاتا ہے "رجلٌ حافِظُ العَیْن" مرد بیدار چشم جس پر نیند کا غلبہ نہ ہو۔ ج حُفَّاظ و حَفَظَۃ و حَافِظُونَ۔

الحَافِظ و الحَفِیْظ۔ من الملائکۃ: نیکی بدی لکھنے والا فرشتہ۔ الحفیظ: محفوظ۔ نیز اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ہے۔

الحَافِظَۃ۔ الحافظ کا مؤنث یادداشت کی قوت۔

المُحْفِظَۃ۔ غُصّہ دلانے والا معاملہ۔ ج مُحْفِظَات۔ المُحْفِظَات۔ مصیبتیں۔

حَفَلَ(ض) حَفْلًا و حُفُولًا و حَفِیْلًا الماءُ: کثرت سے جمع ہونا القومُ: اکٹھا ہونا الدمعُ: بہت ہونا الوادی بالسیل: لبالب بھرنا السماءُ: بہت برسانا الشَّیءَ: صیقل کرنا۔ کہا جاتا ہے "ماحَفَلَہٗ و مَا حَفَلَ بِہٖ" اس نے اس کی پروا نہیں کی۔

حَفَّلَہٗ۔ اچھی طرح جمع کرنا۔ زینت دینا الشَّیءَ: صیقل کرنا الناقۃ: تھن میں دودھ جمع ہونے کے لیے چھوڑ دینا۔

تَحَفَّلَ۔ اللبنُ: اکٹھا ہونا فلانٌ: آراستہ ہونا المَجْلسُ: مجلس کا بھر جانا۔

اِحْتَفَلَ۔ القومُ: جمع ہونا المَجْلِسُ بالنَاس: بھرنا الوادی بالسَّیْل: لبالب بھرنا الطریقُ: واضح ہونا الشَّیءُ: روشن ہونا بالامر: اچھی طرح انتظام کرنا فی الامر: مبالغہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "ما احْتَفل بِہٖ" اس

نے اس کی پروا نہیں کی۔
الحَافِل. فا. ضَرْعٌ حافِلٌ: بھرا ہوا تھن۔ وَادٍ حافِلٌ: سیلاب سے بھری ہوئی وادی۔ جَمعٌ حَافِلٌ: بڑی جماعت۔ ناقَةٌ او شاةٌ حَافِلٌ: بہت دودھ والی اونٹنی یا بکری۔ ج حُفَّلٌ و حوافِلٌ۔
الحَافِلَة. الحَافِل کا مؤنث دَارٌ حَافِلةٌ: بھرا گھر۔ سُوقٌ حافلة: بھرا ہوا بازار۔
الحَفل. س. جماعت۔ کہا جاتا ہے "عنده حَفلٌ مِنَ النَّاسِ" اس کے پاس لوگوں کی جماعت ہے۔ جمع حَفل: بڑی جماعت۔
الحَفِيل. بہت۔ جیسے جمع "حَفِيلٌ" بہت جماعت "مَكَانٌ حَفِيلٌ" بھری ہوئی جگہ "رجُلٌ حَفِيْلٌ" ہر چیز میں مبالغہ کرنے والا۔
الحَفُوْل. خوبصورت عورت۔ ج حفائل۔
الحُفَال. بڑی جماعت۔ جمع شدہ بہت دودھ۔ ردی کھجور۔
الحُفَالَة. ہر گھٹیا چیز۔ فرومایہ لوگ۔
حُفالة الطعام. کھانے میں سے جو نکلے اور پھینک دیا جائے۔ حُفَالَةُ اللبن: جھاگ۔
الحَفْلَة. اسم المرَّة. اور کہا جاتا ہے "اخذللامر حَفلته" اس نے معاملہ میں کوشش کی۔ وَجَائوا بحفلَتِهِم و بحَفِيلَتِهِم" وہ سب کے سب آئے۔
الحَفَلَى. عام دعوت۔
المَحْفِل. مجلس۔ ج مَحَافِل (والمحتفَل) جمع ہونے کی جگہ۔ مُحْتَفَلُ الامْرِ: معاملہ کا بڑا حصہ۔
حَفَن (ن) حَفنًا. الشَّئَ: لپ بھر لینا لَهُ: لپ بھر دینا۔
اِحْتَفَنَ. الشجرة: جڑ سے اکھیڑنا۔ الشَّئَ لنفسه: لینا من الشَّئِ: بہت لینا الرجل: دونوں ہاتھ زانو کے نیچے ڈال کر اُٹھانا۔
الحَفنة والحُفنة. لپ بھر۔ والحُفنَةُ: گڑھا۔ ج حُفَن۔
حَفَا (ن) حفوًا. فلانا: دینا۔ حَفَاه من الشَّئِ: روکنا۔ منع کرنا۔ حَفَاهُ اللهُ بِهِ: عزت دینا۔ حَفَا البَرْقُ: آہستہ آہستہ بادل کے اطراف میں چمکنا شَارِبَه: خوب اچھی طرح مونڈنا۔
حَفِيَ (س) حَفًا: زیادہ چلنے سے پاؤں گھسنا۔ ننگے پاؤں چلنا۔ صفت (حفٍ و حَافٍ) ج حُفَاة الفرسُ: گھسے ہوئے کھر والا ہونا (حِفَاوَة وحَفَاوَة و حِفَايَة و تَحْفَاية واحتفي) بِهِ: عزت واکرام کرنے میں مبالغہ کرنا۔ کسی کے ساتھ خوشی ظاہر کرنے میں مبالغہ کرنا۔ حِفيَ عنه خالت: بہت پوچھنا۔
حَافَاه مُحَافَاة: گفتگو کرنے میں جھگڑا کرنا۔
اَحْفيٰ اِحْفَاءً: گھسے ہوئے کھر والے جانور کا مالک ہونا السُّؤالَ: بار بار دہرانا ہ: اصرار کرنا۔ خبر کی تفتیش پر برانگیختہ کرنا اِلَيْه فِي الوَصِيَة: مبالغہ کرنا بِه: عیب لگانا شَارِبَه: کترنے میں مبالغہ کرنا۔
تَحَفيٰ. في الشَّئِ: کوشش کرنا لهُ: بہت اکرام کرنا۔
تحَافيًا. الى السُلطان: فیصلہ کیلئے جانا۔
اِحتفيٰ. ننگے پاؤں چلنا۔ جوتا اُتارنا البَقلَ: چھوٹی ہونے کی وجہ سے انگلیوں سے اُکھیڑنا القوم المرعیٰ: چراگاہ میں کچھ نہ چھوڑنا۔
اِستَحْفيٰ. ہ عن كَذَا: کسی شخص سے کسی چیز کے متعلق مبالغہ سے دریافت کرنا۔
الحَفَاء. کھر یا پاؤں کی گھسائی۔
الحَفَايَة والحُفوَة والحِفيَة. بمعنی الحَفَاء.
الحَفِيُّ. کسی چیز کے متعلق پوری طرح علم رکھنے والا۔ عزت و اکرام و اظہار خوشی میں مبالغہ کرنے والا۔ کسی شخص کے حالات کے متعلق بہت سوال کرنے والا۔ سوال کرنے میں بہت اصرار کرنے والا۔ ج اَحْفِيَاء۔
حَقَّ (ن) حَقًّا. حق میں غالب ہونا۔
حق الامرَ: ثابت کرنا الخبرَ: حقیقت پر مطلع ہونا العقدةَ: باندھنا الرجلَ: وسط سر یا مونڈھے کے گڑھے پر مارنا الطريقَ: وسط راستہ چلنا۔
حَقَّ (ض) حَقًّا. عليه ان يفعل كَذَا: واجب ہونا۔ کہا جاتا ہے "حَقَّ لَكَ ان تفعل كذا. و حَقِقْتَ اَنْ تَفْعَلَ كَذَا" یعنی اس کا کرنا تمہارے لائق ہے اور تم اس کے کرنے کے لائق ہو۔
حَقَّ (ن ض) حَقًّا و حَقَّةً. الامرُ: ثابت وواجب ہونا الحاجةُ: سخت پیش آنا۔
حَقَّ (س) حَقَقًا. الفرسُ: دوڑنے میں اگلی ٹانگوں کی جگہ پچھلے پاؤں رکھنا۔ صفت (اَحَقُّ)
حَقَّقَه. تاکید کرنا۔ واجب کرنا۔ حقق القول او الظَّن: تصدیق کرنا۔
حَاقَّهُ مُحَاقَّةً و حِقَاقًا. في الامر: جھگڑا کرنا۔ اپنے حق دار ہونے کا دعویٰ کرنا۔ کہا جاتا ہے "انَّ لَهُ كَذَا و كذا لا يُحَاقُّه فيه اَحَدٌ" یعنی اس کیلئے ایسا اور ایسا ہے کوئی اس بارے میں اس سے جھگڑا نہیں کر سکتا۔
اَحَقَّ. حق کہنا۔ اَحَقَّه: حق میں غالب آنا اَحَقَّ الامرَ: ضروری و واجب ٹھہرانا۔ کہا جاتا ہے "اَحقَّ عَلَيْه القَضَاء" یعنی قضا کو اس کے ذمہ واجب کیا۔ احق الرمْيَة: تیر اندازی کے وقت ہی مار ڈالنا۔
تَحَقَّقَ. الخبرُ: ثابت ہونا الرجلُ الامرَ: یقین کرنا۔
تَحَاقًّا. باہم جھگڑنا اور فیصلہ کے لیے جانا۔
اِنحَقَّ. الرباطُ: بندھ جانا۔
اِحْتَقَّ. الفرسُ: دبلا ہونا۔ اِحْتَقَّت الطَعْنَة بِه: فوراً مار ڈالنا۔ احتقَّ القومُ: ہر ایک کا یہ کہنا کہ حق میرے پاس ہے۔ الناقةُ: موٹی ہونا۔ کہا جاتا ہے "اِحْتَقَّهُ اِليٰ كذا" یعنی اسے مؤخر کیا اور اس پر تنگی ڈالی۔
اِسْتَحَقَّهُ. ضروری و واجب ٹھہرانا۔ الدينُ: ادائیگی کا وقت قریب آنا۔ الناقةُ: موٹی ہونا الرجلُ: مستحق سزا ہونا۔
الحقُّ. س. سچائی۔ راستی یقین۔ انصاف۔ ثابت شدہ حصہ۔ مال اور ملک۔ ہوشیاری۔ فیصل شدہ معاملہ۔ موت۔ ج حقوق اور کہا

جاتا ہے "هو حق بكذا" وہ اس کے لائق ہے۔ "ولحقُّ لا آتيك" بغیر تنوین کے یعنی قسم ہے حق اللہ کی میں تیرے پاس نہیں آؤں گا۔ "وحقا لا آتيك" تنوین کے ساتھ بغیر لام کے حقوق الدار: گھر کے منافع۔

الحِقَّة. س۔ حق. یہ لفظ حق سے خاص ہے اس وجہ سے کہ حصہ معینہ پر دلالت کرتا ہے۔ تم کہتے ہو "هذه حَقَّتِي" یہ میرا خاص حصہ ہے۔ حقیقت امر۔ تم کہتے ہو "وقفتُ على حِقَّةِ ذٰلِكَ الأمرِ" میں اس امر کی حقیقت پر مطلع ہو گیا۔ مصیبت۔

الحُقّ. مونڈھے کے سرے کا گڑھا۔ سُرین کا سرا۔ بازو کا سرا۔ گول زمین۔ یا پست زمین۔ مکڑی کا جالا۔ حُقّ الطيب: خوشبو کی ڈبیہ۔ ج حقاق.

الحُقَّة. چھوٹا برتن۔ مصیبت۔ عورت۔ ج حُقٌّ و حُقَق و حِقاق.

الحِقُّ. من الابل: چوتھے سال والا اونٹ نر ہو یا مادہ۔ اور یہ اس لیے کہ اب وہ بار برداری کے قابل ہو گیا۔ اونٹنی جس کے دانت بڑھاپے کی وجہ سے گر گئے ہوں۔

الحِقَّة. حق وواجب۔

الحَقِيق. لائق سزاوار کہا جاتا ہے۔ "هو حَقِيقٌ اَنْ يَفْعَلَ كَذَا" وہ فلاں کام کرنے کے لائق ہے۔ "هو حقيق بكذا" وہ اس کے لائق ہے۔ والحَقِيقُ علىٰ الشَّيْءِ: حریص۔ لالچی۔ ج اَحِقَّاء.

الحَقِيقة. وہ چیز جس کی حمایت واجب ہو کہا جاتا ہے "هو حَامِي الحقيقة" و هو مِن حُماةِ الحقائق" یعنی وہ اس چیز کی حفاظت کرتا ہے جس کا دفاع اس کے ذمہ لازم ہے۔ حق. وہ لفظ جو اپنے موضوع لہ میں مستعمل ہو۔ حَقِيقَةُ الشَّيْءِ: چیز کا منتہی اور اصل۔ ج حقائِق.

الحاقُّ. فا. وسط۔ کہا جاتا ہے "سَقَطَ علىٰ حاقِّ رَاسِهِ" اس کے وسط سر پر گرا۔ "وجئته في حاقِ الشتاء" میں اس کے پاس جاڑے کے وسط میں آیا۔ و "رَكِبَ حَاقَّ الطَّرِيق" وہ وسط راستہ پر چلا۔ کسی چیز میں کامل۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ شُجاع حَاقّ الشجاع" وہ شجاعت و بہادری میں کامل ہے۔ و "اخذني حاقُّ الجُوْع" مجھے خالص بھوک لگی۔

الحاقَّة. الحاق کا مؤنث مصیبت۔ قیامت۔ کہا جاتا ہے "هُوَ رجلٌ حَاقَّةُ الرَّجُل" وہ مردانگی میں کامل ہے۔ و "هو شجاعٌ حاقَّةَ الشجاع" وہ بہادری میں کامل ہے۔

الاَحقّ. اسم تفضیل۔ "هو اَحَقُّ مِنْ فُلَان" کا مطلب یہ ہے کہ وہ فلاں سے زیادہ حق دار ہے اور کبھی بغیر شرکت کے صرف خصوصیت کے معنی کے لیے استعمال ہوتا ہے جیسے "زيد احق بماله" زید اپنے مال کا حق دار ہے کسی دوسرے کا اس میں حق نہیں۔

المُحَقَّق. مفع۔ کلام مُحَقَّق: منظم کلام۔ ثوب محقق: مضبوط بنا ہوا کپڑا۔

المَحْقُوق. مفع۔ لائق۔ سزاوار۔ کہا جاتا ہے "هو محقوق بكذا" وہ اس کے لائق ہے۔ "هو محقوق ان يفعل كذا" وہ ایسا کرنے کے لائق ہے۔

الحقّانی. حق کی جانب منسوب جیسے ربانی رب کی جانب منسوب۔

حَقِبَ (س) حَقَبًا و اَحْقَبَ. المطرُ: رُکنا العامُ: بارش نہ ہونے سے خشک سالی ہونا المعدنُ: ختم ہونا نائلُ فلان: کم اور منقطع ہونا الامرُ: خراب ہونا اَحْقَبَهُ: پیچھے سوار کرنا۔

اِحتَقَبَ. الاثم: مرتکب گناہ ہونا۔ زیدًا علی ناقته پیچھے سوار کرنا (واستحقب) الشيءَ: ذخیرہ کرنا۔ کجاوہ یا پالان کے پیچھے باندھنا۔

الحُقب. ج حِقاب و (الحُقُب) ج احقاب و اَحْقُب: اسی سال یا اس سے زائد کا عرصہ۔ زمانہ۔ ایک سال یا بہت سے سال۔

الحَقَب. اونٹ کا تنگ۔ وہ چیز جس کو عورت اپنی کمر پر باندھتی ہے اور اس میں زیور کو لٹکاتی ہے۔

الحِقْبَة. مدت۔ سال۔ ج حِقَب و حُقُوب.

الحُقْبَة. ہوا۔

الحِقاب. عورت کیلئے کمر پر باندھ کر زیور لٹکانے کی چیز۔ ناخن کے جڑ کی سفیدی ج حُقُب.

الحَقِيبَة. وہ چیز جس کو سوار گھوڑے پر اپنے پیچھے رکھے۔ مسافر کیلئے خوراک وغیرہ کا بیگ یا تھیلا۔ ج حقائب.

الحَاقِب. وہ شخص جو پاخانہ روکے ہوئے ہو۔

الاَحْقَب. گورخر۔ مؤنث حقباء.

المُحْقَب. لومڑی۔

حَقَدَ (ض) حِقدًا و حَقَدًا و حَقِيدَةً وحَقِدَ (س) حَقَدًا و تَحَقَّدَ. عليه: کینہ رکھنا۔ صفت (حاقِد) ج حَقَدَة. حَقِدَ المطرُ: رُکنا المَعْدَنُ: کان کا ختم ہونا اور کچھ نہ ملنا الناقةُ: چربی سے بھر جانا۔

اَحْقَدَهُ. کینہ ور بنانا القومُ: کان میں تلاش کرنا اور کچھ نہ پانا۔

تَحاقَدَ. القومُ: ایک دوسرے سے کینہ رکھنا۔

اِحتَقَدَ. المطرُ: رکنا علی فلانٍ: کینہ رکھنا۔

الحِقْد. ج اَحْقاد و حُقُود و (الحَقِيدَة) ج حَقائِد: کینہ۔

الحَقُود. بہت کینہ ور۔

حَقَر (ض) حَقْرًا و حَقْرِيَةً. ہ: چھوٹا و ذلیل سمجھنا۔ حَقَر الشيءُ والرَّجلُ: ذلیل ہونا۔ بے قدر ہونا۔

حَقِر (س) حَقَرًا و حَقُر (ک) حَقَارَةً. ذلیل ہونا۔ صفت حَقِير و حَيْقَر و حَيْقُر) حَقَرَه. ذلیل کرنا۔

اَحْقَرَهٗ واحْتَقَرَهٗ واسْتَحْقَرَهٗ. چھوٹا و ذلیل سمجھنا۔

تَحاقَرَ. اپنے آپ کو ذلیل کرنا۔ کہا جاتا ہے "تحاقَرَتْ اِلَیْه نفسُه" یعنی ذلیل ہو گیا۔

الحَقَارَة والحِقَارة والحُقَارَة و المَحْقَرَة. ذلت و بے قدری۔ کہا جاتا ہے "هذا الامر مَحْقَرة لك" یہ امر تمہارے لیے باعث ذلت ہے۔

المُحَقَّرات. چھوٹے چھوٹے۔

الحَقَطَة. پست قد یا سبک جسم والی عورت۔

الحَيْقُط والحَيْقُطان. تیتر۔ اور بقول بعض نر تیتر۔ مؤنث الحَيْقُطانَة.

حَقَفَ(ن) حُقُوْفًا. الظبیُ: ہرن کا ریگ کے تودہ میں بیٹھنا یا سونے کی حالت میں مڑ کر ریگ کے تودہ کے مانند ہونا الشَّیُٔ: ٹیڑھا ہونا۔ صفت (حَاقِفٌ)

اِحْقَوْقَفَ. لمبا و ٹیڑھا ہونا۔

الحِقْفُ. دراز و پیچیدہ تودۂ ریت۔ ج اَحْقَاف و حُقُوْف و حِقَاف و حِقَفَة و جج حقائف.

المِحْقَف. وہ شخص جو نہ کھائے نہ پیے۔

حَقِلَ(س) حَقَلًا و حَقْلَةً. البعیرُ او الفرسُ: مٹی کھانے سے دردِ شکم میں مبتلا ہونا۔

حَاقَلَهٗ مُحَاقَلَةً. کھیتی کو خوشہ ہی میں بیچنا۔

اَحْقَلَت. الارضُ: قابل زراعت ہونا۔

اَحْقَلَ الزرعُ: پتے پھوٹنا۔ الرجلُ فی الرکوب: سواری کی پیٹھ پر جم کر بیٹھنا۔

الحَقْلُ. عمدہ قابل کاشت زمین۔ کھیتی جب تک سبز رہے۔ ج حُقُول. واحد. حَقْلَة.

الحَقَل. ہودج۔ (والحَقْلَة) گھوڑے یا اُونٹ کے پیٹ میں مٹی کھانے کی وجہ سے درد۔

الحُقْلَة. مثلثة. الحاء: دودھ یا پانی کا بقیہ۔ ردی کھجور۔ کھجور کا بچا کھچا۔ الحَقْلَة: بالفتح. حوض کا باقی ماندہ صاف پانی۔

الحِقْلَة: بالکسر: پیالہ بھر سے کم۔

الحَاقِل. فا. کاشتکار۔

المَحْقَلَة. کھیتی۔ ج مَحَاقِل.

الحَقِيْلَة والحُقَال. ردی کھجور۔

الحَقِيمان. کنپٹی کی طرف کے دونوں گوشہ چشم۔

حَقَنَه(ن ض) حَقْنًا. روک لینا۔ اور اسی سے ہے "حَقَنَ بولَه" اس نے پیشاب کو روک لیا۔

دمه: گرانے سے بچانا. ماء وجهه: آبرو کی حفاظت کرنا. اللبنَ: مکھن نکالنے کے لیے مشکیزہ میں جمع کرنا. المریضَ: حقنہ سے علاج کرنا۔

اَحْقَنَ. مزیدار ہونے کے لیے مختلف قسم کے دودھ جمع کرنا۔

اِحْتَقَنَ. المریضُ: پیشاب رکنا۔ حقنه: استعمال کرنا. الدمُ: بدن کے اندرونی حصہ میں نیزہ مارنے سے خون جمع ہونا۔

الحُقْنَة. ہر دوا جو مریض کی مقعد سے پیٹ صاف کرنے کے لیے چڑھائی جائے۔ ج حُقَن.

الحَقْنَة. پیٹ کا درد۔ ج اَحْقَان.

الحَاقِن. فا. پیشاب روکنے والا۔ اور اسی سے مثل ہے۔ "لا رَایَ لِحَاقِنٍ" یعنی پیشاب روکنے والے کی رائے کا اعتبار نہیں۔ اس لیے کہ وہ اس وقت اپنے اختیار میں نہیں ہوتا۔ یہ مثل مضطر کے لیے بولتے ہیں۔

الحَاقِنَة. ہنسلی کی دونوں ہڈیوں کے درمیان کا حصہ اور اسی سے مثل ہے "لا لحَقَنَّ حوَاقِنَكَ بذَوَاقِنِكَ" اس مثل کو تہدید کے موقع پر بولتے ہیں۔

الحَقِيْن. روکا ہوا۔ کہا جاتا ہے "سَقَاهُ اللبن الحَقِيْنَ" اس نے اس کو مشکیزہ میں جمع کیا ہوا دودھ پلایا۔ ج حقنیٰ.

المِحْقَن والمِحْقَنَة. حقنہ کی پچکاری

المِحْقَن: وہ مشکیزہ جس میں دودھ جمع کیا جائے۔

المِحقَان. پیشاب روکنے والا۔ عوام المِحْقَن اور المحقان کو پانی کی ٹینکی کے لیے استعمال کرتے ہیں۔

حَقَا(ن) حَقْوًا. کوکھ پر مارنا۔

حُقِیَ. دردِ کمر والا ہونا۔ گوشت کھانے سے دردِ شکم والا ہونا۔ صفت (مَحْقُوّ و مَحْقِيّ)

تَحَقَّی. دردِ کمر والا ہونا۔

الحَقْو. کوکھ۔ ازار۔ پہاڑ کا کنارہ۔ ج حِقَاء و اَحْقٍ و اَحْقَاء و حُقِيٌّ. کہا جاتا ہے "لاذَ بحَقْوَيْهِ" اس نے اس سے فریاد رسی کی۔

الحِقَاء والحَقْوَة. ازار یا ازار باندھنے کی جگہ۔ گوشت کھانے سے پیٹ کا درد۔

حَكَّ(ن) حَكًّا. الشیَٔ بالشیِٔ او علیه رگڑنا۔ گھسنا. الشیَٔ: چھلکا اُتارنا۔

(واَحَكَّ واحتَكَّ) الكلام فی صدره: دل میں اثر کرنا۔ اور کہا جاتا ہے "ما حَكَّ فی صدری كذا" میرے دل میں یہ بات نہیں اُتری۔

حَكَّهٗ واَحَكَّه اِحْكَاكًا واحْتَكَّهٗ واسْتَحَكَّهٗ. راسَه: کھجلانا۔ واِحْتَكَّ بالشیِٔ: کسی چیز کے ساتھ لازم ہونا۔

حَاكَّ مُحَاكَّةً و حِكَاكًا. الرجلَ: برابری کرنا۔ مقابلہ کرنا۔

تَحَكَّكَ. به: درپے برائی ہونا۔ امثلہ عرب میں سے ہے "تحككتِ العقربُ بالحَيَّة" اس کے حق میں بولتے ہیں جو اپنے قوی سے جھگڑا کرے۔

تَحَاكّا. باہم مقابلہ کرنا۔

الحِكُّ. شک (والحِكَاك) خارشتی اُونٹ کے کھجلانے کے لیے درخت کا تنہ۔ کہا جاتا ہے "فلانٌ حِكُّ او حِكَاكُ شرٍّ" فلاں شر کے اوپر غالب ہے وہ بہت اس سے مقابلہ کرتا ہے۔

الحُكُّ. جہاز رانوں کا قطب نما (مولّدة)

الحَكَاكات. وسوسے۔ واحد (حَكَاكَة)

الحَكَكُ. رخام کی مانند سفید پتھر۔ مونڈھے ہلاتے ہوئے چلنے والی عورت کی مانند رفتار۔

الحِكِّكَة. نرم پتھروں والی زمین۔

الحُکُک. بُرائی والے۔ حاجات کے طلب کرنے میں اصرار کرنے والے۔ واحد حاکٌّ)

الحِکَّة. حک کا اسم۔ خارش۔ کھجلی۔ حکة الانف: ایک قسم کی سوزش جو ناک میں ٹھنڈی ہوا کے پہنچنے سے ہوتی ہے اور اس کا اثر دماغ تک ہوتا ہے اور آنکھوں میں آنسو آجاتے ہیں۔ شک۔

الحَاکَة. دانت۔ کہا جاتا ہے"ما بَقِیَ فی فَمِہ حَاکَةٌ" اس کے مُنہ میں دانت نہیں۔

الحُکَاک. سوڈا۔ ایک قسم کا مرض جس میں کھجلی ہوتی ہے۔

الحُکَاکة. وہ جو کسی چیز کے رگڑنے سے گرے۔

الاَحْکَاک. ہم کفو لوگ۔ کہا جاتا ہے "لَسْتَ مِنْ اَحْکَاکِہٖ" یعنی تو اس کے مردوں میں سے نہیں۔

الَاحَکُّ. دانتوں سے خالی مُنہ والا۔ ترشا ہوا کھر۔

الحَکَّاکُ. بہت رگڑنے والا۔ امتحان کے لیے سونے کو رگڑنے والا۔

المِحَکُّ. کسوٹی۔

المُحَکَّک. مثلاً الجِذْلُ المُحَکَّكُ: خارشتی اُونٹ کے کھجلانے کے لیے درخت کا تنہ۔ کہا جاتا ہے"انا جُذَیلُها المُحکَّك وعُذَیقُها المُرَجَّب" یعنی میری رائے سے شفا حاصل کی جاتی ہے جیسے اُونٹ تنہ سے شفا حاصل کرتا ہے۔

حَکَأ (ف حَکْأً واَحْکَأَ واِحْتَکَأَ. العقدةَ: باندھنا۔ اِحْتَکَأَتِ العقدةُ: سخت ہونا۔ کہا جاتا ہے"اِحْتَکَأَ الشَّیُٔ فی صدری" میرے دل میں جاگزیں ہو گیا۔ پس مجھے شک نہیں۔

الحُکْأَة والحُکَأة. بڑا گرگٹ۔

حَکَرَہٗ (ض حَکْرًا. گھٹانا۔ ظلم کرنا۔ بری معاشرت اختیار کرنا۔ زندگی بسر کرنے میں تنگی و مشقت ڈالنا۔

حَکِرَ (س حَکَرًا. اصرار کرنا۔ صفت (حَکِرٌ) بالامر: خودسر ہونا۔

حَاکَرَہٗ مُحَاکَرَةً. جھگڑا کرنا۔

تَحَکَّرَ واِحْتَکَرَ. الشَّیَٔ: مہنگا بیچنے کے لیے روک رکھنا۔ و تحکر علیه: افسوس کرنا۔

الحَکْر. مص (والحُکَر) تھوڑا پانی یا کھانا۔ چھوٹا پیالہ۔

الحَکَر والحُکَر. گراں بیچنے کیلئے روکی ہوئی چیز۔ تھوڑا کھانا یا دودھ۔

الحُکْرَةُ. غلّہ کی بندش۔

الحَاکُوْرَة. پائیں باغ (عامیہ)

حَکَشَ (ض حَکْشًا. الرجلُ: سمٹنا۔

حَشِیْشَةُ الدِّیْنَار: امریکہ اور یورپ میں بکثرت پیدا ہونے والا پودہ جس کو شراب بیر کی تیاری میں استعمال کرتے ہیں۔

الشَّیَٔ: جمع کرنا۔ الرجلَ: ظلم کرنا۔

حَکَفَ (ض حُکُوْفًا. الرجلُ: کام میں سُست ہونا۔

حَکَلَ (ن حَکْلًا واَحْکَلَ و اِحْتَکَلَ. الامرُ علیه: دشوار و مشتبہ ہونا۔

تَحَکَّلَ. جہالت سے اصرار کرنا۔

الحُکْل. وہ جس کی آواز سنائی نہ دے۔ کہا جاتا ہے"تَکَلَّمَ کَلَامَ الحُکْل" اس نے غیر مفہوم گفتگو کی۔

الحَکَل. فی الفرس: گھوڑے کے ٹخنوں کا ڈھیلا پن۔

الحُکْلَة. جہالت کی وجہ سے اصرار۔

حَکَمَ (ن حَکْمًا. لوٹنا۔ واپس ہونا۔ کہا جاتا ہے"حکمه فحکم" اس نے اس کو واپس کیا اور وہ واپس ہو گیا۔ الفرسَ: گھوڑے کے مُنہ میں حکمہ لگانا (دیکھئے لفظ حکمہ) عن کذا: منع کرنا۔ باز رکھنا۔

حَکُمَ (ک حِکْمَةً. دانا ہونا۔

حَکَّمَہٗ. حاکم بنانا۔ حکمه فی الامر: فیصلہ کرنے کیلئے سپرد کرنا۔ عن کذا: لوٹانا اور منع کرنا۔

حَاکَمَہٗ. جھگڑا کرنا۔ حاکمه الی الحَاکِم: جھگڑے کو حاکم کے سامنے لے جانا۔

اَحْکَمَ. الشَّیَٔ: مضبوطی سے کرنا۔

اَحْکَمَتْہُ التجاربُ: دانا و عقلمند بنا دینا۔

اَحْکَمَ السَفِیْهَ: کسی برے کام کے کرنے سے ہاتھ پکڑ لینا یا بُرے انجام کو جتا دینا۔ عن الامر: رد کرنا، منع کرنا۔ الفرسَ: گھوڑے کے مُنہ میں حکمہ لگانا۔ (دیکھئے الحکمہ)

تَحَکَّمَ. فی الامر: بغیر وجہ ظاہر ہوئے اپنی رائے سے فیصلہ کرنا۔ حکم جاری کرنا۔ خواہش کے مطابق تصرف کرنا۔

اِحْتَکَمَ. فی الامر: پنچ منظور کرنا۔ الناسُ الی الحاکم: مقدمہ لے جانا۔ علی فلان: ارادہ کے موافق طلب کرنا۔ فی الشَّیِٔ: خواہش کے مطابق تصرف کرنا۔ الامرُ: مضبوط ہونا۔

تَحَاکَمُوْا. الی الحاکم: مقدمہ لے جانا۔

اِسْتَحْکَمَ. الامرُ: مضبوط ہونا۔ علیه الکلامُ: مشتبہ ہونا۔

الحُکْم. مص۔ فیصلہ۔ ج اَحْکَام۔

الحَکَم. حکم جاری کرنے والا۔ حاکم۔ فیصلہ کرنے والا۔ سرپنچ (مفرد و جمع دونوں کیلئے مستعمل ہے) رجلٌ حَکَمٌ. عمر رسیدہ مرد۔

الحِکْمَة. انصاف۔ علم۔ بردباری۔ فلسفہ۔ حق کے موافق گفتگو۔ کام کی درستی۔ ج حِکَم۔

الحَکَمَة. لگام کا وہ حصہ جو گھوڑے کے دونوں جبڑوں کی جانب ہو۔ من الانسان: چہرے کا سامنے کا حصہ۔ قدر و منزلت۔

الحُکُوْمَة. مص۔ گورنمنٹ۔

الحَاکِم. قاضی۔ حکم نافذ کرنے والا۔ ج حُکَّام و حَاکِمُوْن۔

الحَکِیْم. دانا، عالم۔ ج حُکَمَاء۔ مؤنث حَکِیْمَة. قصیدة حکیمة: دانائی آمیز قصیدہ۔ الحکیم: اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ

میں سے ہے۔
الاُحکُومَة. تحکم فی الامر کا اسم۔
المَحکَمَة. کچہری۔ ج مَحَاکِم.
المُحکَم مع آزمودہ (والمُحکَم) اپنے نفس کے ساتھ انصاف کرنے والا۔
حَکیٰ(ض) حِکَایَةً. عنه الکلام: نقل کرنا الخبرَ: بیان کرنا فلانًا: مشابه ہونا الشَّیَ: مشابه بنانا۔ حکی علیه: چغل خوری کرنا العقیدةَ: باندھنا۔
اَحکیٰ اِحکَاءً. العقدةَ: باندھنا۔
حَاکیٰ مُحَاکَاةً. ہ: مشابہ ہونا۔
اِحتکیٰ اِحتِکَاءً. الامرُ: مضبوط ہونا۔
الحَکیَّ. چغل خور۔ (مذکر و مؤنث)
حَلَّ(ن) حَلًّا. العقدةَ. کھولنا۔
اِنحَلَّتِ. العقدةُ: کھل جانا۔
حَلَّ(ن ض) حُلُولًا. علیه امرُ الله: واجب ہونا۔
حَلَّ(ن ض) حَلًّا و حَلَلًا و حُلُولًا المکان و بالمکان: نازل ہونا بِه فی المکان: اُتارنا۔
حَلَّ(ض) حَلًّا. الشَّیَ: حلال ہونا۔
الدینُ: ادائیگی کا وقت پہنچنا۔
الیمینُ: قسم پوری ہونا الرجلُ: احرام سے نکلنا۔
حُلَّ. الجامدُ: پگھلایا جانا المکانُ: آباد ہونا۔
حَلَّ(س) حَلَلًا. پاؤں یا ٹخنے میں ڈھیلا پن ہونا۔ صفت (اَحَلّ) ج حُلّ.
حَلَّلَ تَحلِیلًا و تَحِلَّةً و تَحِلًّا. الشَّیَ: حلال ٹھہرانا الیَمینَ: کفارہ ادا کرنا۔
حَلَّلَه بالمکان: اُتارنا۔
تَحلِیلُ الکَهرَبَائی: مرکب اجسام کو بجلی والی لہروں کے ساتھ ان کے عناصر کی طرف لوٹانا۔ جیسے پانی کو آکسیجن اور ہیڈروجن کی طرف لوٹانا۔
اَحَلَّ اِحلَالًا. عہد و میثاق سے آزاد ہونا المُحرِمُ: احرام سے نکل جانا۔ اشہر حرم کے علاوہ مہینوں میں داخل ہونا بنفسه: مستحق سزا ہونا۔ اَحَلَّهُ بالمکان او المکانَ: اُتارنا الشَّیَ: حلال کرنا علیه الامرَ: واجب کرنا الناقةُ علی ولدها: دودھ جاری ہونا۔
اِنحَلَّ. کھل جانا۔
تَحَلَّلَ. فی یمینه: شرطیہ قسم کھانا۔ جیسے واللہ لا فعلن ذلك ان شاء الله یا الا ان یکون کَذَا من یمینه: کفارہ ادا کر کے آزاد ہو جانا۔ تحَلَّلَهُ: حلال کر دینے کو چاہنا۔
اِحتَلَّ. المکان وبالمکان: اُترنا۔ اور ایسا ہی کہا جاتا ہے۔ اِحتَلَّ القومَ و بالقومِ: وہ قوم کے پاس اُترا۔
اِستَحَلَّ. الشَّیَ: حلال سمجھنا یا حلال کر لینا۔
اِستَحلَّهُ الشَّیَ: حلال ٹھہرانے کی اجازت چاہنا۔
الحَالُّ. فا. ج حُلَّل و حُلُول و حُلَّال. و (الحَلَّال) حَالٌّ کا اسم مبالغہ۔ کہا جاتا ہے۔ "فُلَانٌ حَلَّال للعقدِ کافٍ للمهمَّات" فلاں گرہوں کا بڑا کھولنے والا اور مشکلات کیلئے کافی ہے۔
الحَلُّ. تل کا تیل۔
الحِلُّ. مص. حلال. مکہ مکرمہ کے ارد گرد حرم محترم کے علاوہ جگہ۔ کسی جگہ میں اُترنے والا۔ جیسے "ما زلتُ حِلًّا بهذا البلد" میں ہمیشہ اس شہر میں اُترنے والا ہوں۔
والا شهرُ الحِلُّ: اشہر حرم کے علاوہ مہینے۔
الحِلُّ: نشانہ۔ جس پر تیر اندازی کی جائے۔ قسم سے بری ہونا۔
الحُلُولُ. اس سے مراد دو جسموں کا اس طرح متحد ہونا کہ ان میں سے ایک کی طرف اشارہ دوسرے کی طرف اشارہ ہو گیا۔ اسی سے مذہب حلول ہے۔ اس مذہب والوں کا عقیدہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ہر شی اور ہر چیز میں حلول کر گئے ہیں اور اس کے ساتھ متحد ہو گئے ہیں حتیٰ کہ ہر شے پر اللہ کا اطلاق درست ہے۔
حُلُولُ حِیزَی: اجسام کا حلول مقامات میں'
حُلُولُ وَصفِی: سیاہی کا حلول جسم میں'
حُلُولُ سِریَانی: صورت کا حلول ہیولیٰ میں' یا اعراض نفسانیہ کا حلول نفس میں'
حلول الجواری: دو جسموں میں سے ایک دوسرے کا ظرف ہو جیسے پانی آبخورے میں۔
حلولیه فرقة صوفیاء کرام کا ایک فرقہ جو کہ مذہب حلول کے قائل ہیں۔
الحِلُّ و الحُلُّ. احرام سے نکلنے کا وقت۔ کہا جاتا ہے "فعله فی حُلّه و حُرمِه" اس نے اس کو احرام میں اور احرام سے نکلنے کے وقت کیا۔
الحَلَّة. حلول کا اسم مرہ۔ نرکل کا بنا ہوا بڑا ٹوکرا۔ (د والحِلَّةُ) اترنے کی جگہ۔ مجلس۔ جمع ہونے کی جگہ من الشَّیَ: جہت و جانب۔ ج حِلَل و حِلَال. اور کہا جاتا ہے "فیه حَلَّة اَو حِلَّة" اس میں کمزوری ہے۔
الحِلَّة: اُترنے کی ہیئت۔ نازل ہونے والی قوم جو بہت زیادہ ہو۔ کہا جاتا ہے "حِیٌّ حِلَال" اُترنے والا قبیلہ جن کے اندر بہت کثرت ہے۔
الحُلَّة. نیا کپڑا۔ کپڑوں کا جوڑا۔ ہتھیار۔ کہا جاتا ہے "لَبِسَ المحاربُ حُلَّتَه وبِزَّتَه" جنگ کرنے والے نے اپنا لباس اور ہتھیار استعمال کیا۔ ج حُلَل و حِلَال.
الحَلَّال. چرخہ (مولدة)
الحَلَال. ضد حرام۔ احرام سے نکلنے والا۔ والسحرِ الحَلَال: تعجب انگیز امور جن سے عقل حیران ہو جائے۔ الحلو الحلال: کلام جس میں شک نہ ہو۔
الحِلَال. ضد حرام۔ کجاوہ کا سامان۔ عورتوں کی ایک سواری۔
الحَلِیل. حلال. شوہر (والحَلِیلَة) بیوی۔ الحلِیل: گھر میں ایک ساتھ رہنے والا۔ ج اَحِلَّاء مؤنث حَلِیل و حَلِیلَة ج حَلَائِل
الاَحَلّ. ٹانگوں میں کمزوری والا۔ مؤنث حَلَّاء ج حُلّ.
الاِحلَال. انفعال حج سے فراغت۔
الاِحلِیل. پیشاب نکلنے کا سوراخ۔ پستان میں

دودھ نکلنے کا سوراخ۔ ج حَالیل.

التَّحِلَّة. قسم کا کفارہ یا قسم میں استثناء

التَّحْلِیْل. بمعنی الاحلیل۔

المَحَلُّ. اُترنا۔ اُترنے کی جگہ۔ ج مَحَالٌّ.

مِحَلُّ. الدَّیْن: ادائیگی قرض کا وقت۔

المُحِلُّ. فا. رجل مُحِلٌّ: حرم کی پردہ دری کرنے والا۔

المَحَلَّة. اُترنے کی جگہ (المُحِلَّتان) ہانڈی

المُحَلَّل. سماء مُحَلَّل: اُونٹوں کے اُترنے سے گدلا پانی۔ مکان مُحَلَّلٌ: وہ جگہ جہاں کثرت سے لوگ اُتریں۔ روضة او مکان مِحلال: باغ یا مکان جہاں کثرت سے لوگ اُتریں۔

حلأه (ف) حلأً. بالسیف: تلوار سے مارنا ہ بالسوط: کوڑے سے مارنا بہ الارض: پچھاڑ دینا۔ حَلأَ ہُ الشَّیئَ: دینا۔ حَلأَ الجلدَ: کھال اُتارنا (حَلأَه واَحْلأَه) کسی کو سرمہ یا انجن لگانا۔ حَلأَلَہُ حَلوءً: کسی کے لئے سرمہ یا انجن رگڑنا۔

حَلِئَ (س) حلأً. الادیمُ: کھال اُتارتے ہوئے چھری لگ کر خراب ہونا۔ حَلِئَتِ الشفةُ: ہونٹ پر چھالہ پڑ جانا۔

حَلأَہُ تَحْلِیئًا و تَحْلِئَةً. عن الماء: دھتکارنا۔ پانی پر اُترنے سے روکنا ہ الشَّیئَ: دینا۔

الحُلُوء والحُلاءَة. سرمہ۔ چمڑے پر کی جھلی جس کو دباغ اُتارتا ہے۔ ہر وہ چیز جس کو رگڑ کر آنکھ میں لگایا جائے۔

الحَلأ والتِحلِیء والتِحلِئَة. چمڑے کے بال۔ یا چمڑے کا میل و سیاہی۔ التحلیء: چھری لگا ہوا چمڑہ۔ الحَلاء: بخار کے بعد ہونٹوں پر بننے والا چھالہ۔

الحالِئَة. بہت زہریلا سانپ۔

التِحلِئَة. س۔ بوجھل۔ کہا جاتا ہے "رجلٌ تِحلِئة" بوجھل مرد۔

المِحلأ والمِحلأة. چمڑا صاف کرنے کی چھری۔

حَلَبَ (ن ض) حلبًا و حَلَبًا و حِلابًا الشاةَ: دوہنا۔ کہا جاتا ہے "حَلَبَ الدهرَ اشطُرَهُ" اس نے زمانے کے امور خیر و شر کو آزمایا (اشطر اُونٹنی کے تھن کے بالکہ کو کہتے ہیں) و "حَلَبت بالساعد الاشد" جبکہ تم ایسے آدمی سے مدد لو جو تمہارے کام کو اچھی طرح انجام دے۔

"وَمالَه حلبٌ ولا جَلَبٌ" اس کیلئے نہ اُونٹنیاں ہیں نہ اُونٹ۔ حَلَبَ الرجلُ: زانو کے بل بیٹھنا۔

حَلَبْتُ واَحْلَبْتُ. الرجلَ: دوسرے کے لیے دوہنا۔ حَلَبْتُهُ واَحْلَبْتُهُ ناقتی: دوہنے کے لیے دینا۔ حَلَبَ القومُ حَلْبًا و حُلُوْبًا واَحْلَبُوْا: ہر طرف سے مدد کیلئے جمع ہونا۔

حَلِبَ (س) حلَبًا. الشعرُ: کالا ہونا۔

حَالَبَه. ساتھ مل کر دوہنا (واَحْلَبَه) مدد کرنا۔

تَحَلَّبَ وانْحلَبَ. العرق او الدمعُ: بہنا عینُه: آنسو بہنا فمه: تھوک ٹپکانا۔

اِحْتَلَبَ واستَحْلَبَ. دودھ نکالنا۔

اِحْتَلَبَ الناقةَ: دوہنا۔ اِسْتَحْلَبَ القومَ: مدد کے لیے جمع ہونا۔

الحَلَب. س۔ (والحَلِیْب) دوہا ہوا دودھ۔ کہا جاتا ہے "شَربتُ حَلَبًا" میں نے تازہ دودھ پیا۔ کھجور کی شراب۔ حَلَبُ الكَرْمِ و حَلَبُ العَصِیْر: شراب۔ کہا جاتا ہے "ذاقوا حَلَبَ امرِهم" یعنی انہوں نے اپنے کام کے وبال کا مزہ چکھا۔ و "دَمٌ حَلِیْبٌ" تازہ خون۔ کہا جاتا ہے "ناقةٌ (حَلْبیٰ) رَکْبیٰ او (حَلْبانة) رَکْبانةٌ" دودھ دینے والی اور سواری کے قابل اونٹنی۔

الحَلْبَة. ایک بار دوہنا۔ ایک دفعہ کی گھوڑوں کی دوڑ۔ کہا جاتا ہے "هُو یرکضُ فی کلِّ حَلْبةٍ من حلَبَاتِ المَجْد" وہ مجد و بزرگی کی ہر دوڑ میں دوڑتا ہے۔ الحَلْبة: گھوڑے جو دوڑانے کے لیے جمع کئے جائیں۔ ج حلبَات و حلائب.

الحَلَبْتَان. صبح شام۔ (چونکہ یہ دونوں اوقات دودھ دوہنے کے ہیں۔)

اَلْحَلَب: ایک درخت جس کے دانے خوشبودار ہوتے ہیں۔

الحُلْبَة. میتھی۔ زچہ کی خوراک۔

الحُلْبَة. زچہ کی خوراک۔ بکریوں کا ایک حصہ جو ریوڑ سے علیحدہ ہو جائے۔

الحَالِب. فا. ج حَلَبه.

الحَالبة. تھن کے اردگرد کی رگیں۔ ج حَوَالِب حَوَالِبُ البئر: کنوئیں کا سوت۔ حَوَالِبُ العَیْن: آنکھ کی وہ رگیں جن سے آنسو نکلتے ہیں۔

الحَالِبَان. دو رگوں کا نام جن سے پیشاب گردے سے مثانہ کی طرف آتا ہے۔

الحِلاب. دودھ دوہنے کا برتن۔

الحَلّاب. بہت دوہنے والا۔ "یَوْمٌ حَلّاب" نمناک دن۔

الحُلُوْب والحَلُوْبَة. من الابل او الغنم: دودھ دینے والی اونٹنی یا بکری۔ دوہی ہوئی۔ ج حُلُب و حَلائِب.

الحَلائِب. جماعتیں۔ کسی شخص کے مددگار لوگ جو چچا کی اولاد سے ہوں۔

الحُلْبُوْب. کالا رنگ۔ کہا جاتا ہے "اسودُ حلبوب" بہت کالا۔

الحِلْباب. عشق پیچہ کی بیل۔

الحُلَّب والحُلَّبان والحِلْبَاب والحُلْبُوْبُ. مختلف نباتات کے نام۔

شاة (تِحْلابَة و تُحْلُبَة و تِحْلِبَة و تُحْلِبَة و تِحْلَبَة) حاملہ ہونے سے پہلے دودھ دینے والی بکری۔

المِحْلَب. دودھ دوہنے کا برتن۔ ج مَحَالِب.

المَحْلَب. دودھ دوہنے کی جگہ۔ ج مَحَالِب ایک قسم کا درخت جس کے بیج سے خوشبو حاصل کی جاتی ہے۔

المُحْلِب. فا. کہا جاتا ہے "فلان مُحْلِبٌ مُحْلَبٌ" یعنی فلاں شخص کے اونٹ بچے

ہوئے جن میں سے وہ مادہ سے دودھ دوھتا ہے اور نر کو بیچنے کے لیے لے جاتا ہے۔
المُحلِب مددگار اور بقول بعض مددگار جو اپنی قوم کا نہ ہو۔
الحِلبِد چھوٹا اُونٹ۔ مؤنث حلیدة.
الحَلبَس بہادر۔
الحبلَبس بہادر۔ کسی شے کو لازم ہو کر رہنے والا۔ شیر۔
الحِلبِیس شیر۔
حَلَتَ(ض) حَلْتًا. الراسَ مونڈنا۔ الصوفَ بمک لگائے ہوئے چمڑے سے بال اُکھیڑنا الدَّینَ ادا کرنا۔ ظهر الخَیل چمٹ کے رہنا۔ بسلحه پاخانہ کرنا۔
الحُلاتَة اُون کا اُکھیڑتے وقت گرا ہوا۔
الاَحلَت وہ جس کا بال یا اُون اُکھیڑ دیا گیا ہو۔
الحَلِیت یخ، اولہ، پالا۔
الحَلْیت والحِلتِیت ہینگ۔
الحِلتِیت ہینگ۔
حَلَجَ(ن ض) حَلْجًا. الخبزةَ: بیلن سے بڑھانا اور گول کرنا فی المشی: آہستہ آہستہ چلنا۔ دوڑنے میں قدم کشادہ رکھنا القومُ لَیلَتَهُم: چلنا۔ کہا جاتا ہے "بَاتَ القوم یَحلِجُونَ لَیلتهم" قوم ساری رات چلتی رہی۔ حَلَجَ القُطنَ: دھن کر بنولے نکالنا۔ صفت (حلّاج) اور صفت مفعولی (حَلِیج و مَحلُوج) الحَبْلَ: بٹنا الرجلَ بالعَصا لاٹھی سے مارنا۔
تَحلَّج. الحلُوجُ: بادل کا چمکنا فی صدره کھٹکنا۔
اِحتَلَج. حقَّه لینا۔
الحَلجَة والحَلَجة مسافت۔
الحِلاجَة دُھنے کا پیشہ۔
الحلُوج. چمکنے والا بادل۔
الحُلج بہت کھانے والے۔
الحَلِیجَة دودھ جس میں کھجور ترکی گئی ہو۔
حُلَج.

المِحلَج والمِحلَاج روئی دھننے کا آلہ۔ بیلن۔ ج مَحالِج و مَحالِیج. المَحلَج: لکڑی جس پر چرخی گھومتی ہے۔
المِحلَج والمِحلَجة وہ چیز جس پر روئی دھنی جائے۔
حَلحَل. الشَّیَ حرکت دینا۔ ہٹانا القومَ: قوم کو ان کی جگہ سے علیحدہ کر دینا۔
تَحلحَلَ. عن مکانه حرکت کرنا۔ دُور ہونا۔ ہٹ جانا۔
الحُلاحِل. سردار۔ بہادر۔ کامل۔ ج حَلاحِل (انہی معانی میں مُحلحَل و مُلَحلَح بھی ہیں۔)
حَلَزَ(ن) حَلْزًا. الجلدَ والعَودَ: چھیلنا۔
تَحلَّزَ. الشَّیُ باقی رہنا القلبُ دردمند ہونا للأمر: تیار ہونا بالمکان: اقامت کرنا۔
اِحتَلَزَ. منه حقه لینا۔
الحِلَّز بخیل۔ بدخلق۔ پست قد۔ اُلو۔ ایک قسم کا غلہ۔ واحد (حلّزة)
الحَلَزُون ایک قسم کا آبی جانور جو سیپی میں ہوتا ہے۔ سنکھ۔
الحَلَزُونَة. فی عرف الحدادین والنجارین لوہاروں اور بڑھیوں کے عرف میں پیچ دار کیل کو کہتے ہیں۔ شکل أو خط (حلزونی) گھونگھے کی ہیئت کی شکل۔
حَلَسَ(ض) حَلْسًا. البعیرَ ٹاٹ سے ڈھانپنا الرجلُ بالشَّیِ: بہت حریص ہونا السماءُ لگاتار نرم برسنا۔
حَلِسَ(س) حَلَسًا و تَحلَّسَ. بالمکان: کسی جگہ میں جم کے رہنا لِلأمرِ: کسی کام کے لیے چکر لگانا۔ کہا جاتا ہے "ما تَحلَّسَ منه بشیء وما تحلّس شیئًا" اس نے اس میں سے کچھ نہیں پایا۔
اَحلَسَ. الرجلُ: مفلس ہونا فلانًا فی البیع: نقصان پہنچانا ہ: عہد و میثاق کرنا۔
اَحلَسَتِ السماءُ: لگاتار ہلکی بارش ہونا الارضُ نمر سبز ہونا۔ اَحلَسَه الخوفَ: خوف لازم کرنا۔
حَالَسَه لازم ہونا۔ حَالَسَ البعیرَ ٹاٹ سے ڈھانپنا۔
اَحلَسَّ. سرخ مائل بسیاہی ہونا۔ صفت (اِحلَسّ مؤنث (حَلْسَاء)
اِستَحلَست. الارضُ نمر سبز ہونا۔ النبتُ زمین کو ڈھانپ لینا اللیلُ سخت تاریک ہونا الخوفُ فلانًا خوف کا لازم رہنا۔
الحِلْس والحَلَس ٹاٹ۔ زین یا کجاوہ کے نیچے بچھانے کا کپڑا۔ قیمتی فرش کے نیچے بچھانے کا کپڑا۔ ج اَحلَاس و حُلُوس و حِلَسَة.
اَحلَاسُ الخیل گھوڑوں پر ہی سوار ہونے والے اور کہا جاتا ہے "فلان حلس بیته" فلاں ہمیشہ اپنے گھر ہی میں رہتا ہے اور یہ عربوں کے نزدیک قابل مذمت ہے۔ "وهو حِلْسٌ من اَحلَاسِ البلَادِ" یعنی وہ صاحب عزت و قوت ہے (اور یہ قابل مدح ہے) و "کونوا اَحلَاس بُیُوتِکُم" تم ہمیشہ خانہ نشین رہو و "هذا لَیسَ مِن اَحلَاس فلان" یہ فلان کا کفو نہیں ہے۔ و "رَفَضتُ کذا و نقَضتُ اِحلاسه" یعنی میں نے اسے چھوڑ دیا۔ الحِلْس: عہد و پیمان۔ جوئے کا چوتھا تیر۔ سردار۔ بہادر۔ اُم حِلسٍ گدھی۔
الحَلَس بمعنی عہد و پیمان۔
الحَلِس بہادر۔ حریص جو اپنی جگہ سے جدا نہ ہو۔ سرخ سیاہی مائل۔
حَلَطَ(ن) حَلْطًا. قسم کھانا فی الامرِ: اصرار کرنا اور جلدی کرنا۔ غضبناک ہونا۔
حَلِطَ(س) حَلَطًا و اِحتَلَطَ. علیه: غضبناک ہونا منه رنج ہونا۔
اَحلَطَ. بمعنی حَلَطَ ہ: غضبناک کرنا بالمکان: اقامت۔ فی الیمین: کوشش کرنا۔
حَلَفَ(ض) حَلْفًا و حِلْفًا و حَلِفًا و مَحلُوفًا و مَحلُوفَةً و مَحلُوفَاء. بالله:

قسم کھانا۔

اَحْلَفَهٗ و حَلَّفَهٗ واِسْتَحْلَفَهٗ. قسم کھلانا۔

حَالَفَهٗ مُحَالَفَةً. معاہدہ کرنا۔ حالف فلانا حزُنهٗ: غم کالازم ہونا۔

تَحَالَفُوْا. باہم عہدو پیان کرنا۔

الحَلْف والْحِلف والْاُحْلُوْفَة. قسم۔

الحِلْف س۔ عہدو پیان۔ دوستی۔ دوست جو بیوفائی نہ کرنے کی قسم کھائے۔ ج اَحْلَاف. کہا جاتا ہے "فلان حَلِف کذا" یعنی فلاں اس سے جدا نہیں ہوتا۔

الحَلْفَاء. ایک بوٹی نوکیلی جیسے کھجور کی شاخ پانی بہنے کی جگہ اُگتی ہے۔ واحد حَلَفة و حَلْفَاء.

الحَلْفَاء. بہت چیخنے والی لونڈی۔ ج حُلْف و حُلُف.

ارض (حَلِفَة و مَحْلِفَة) حلفاء گھاس والی زمین۔

الحُلَافِيُّ. وہ جگہ جس میں حلفاء گھاس بہت اُگے۔

الحَلَّاف والحَلَّافَة. بہت قسمیں کھانے والا۔

الحَلِيْف. عہد و پیان کرنے والا۔ لازم۔ ساتھی۔ کہا جاتا ہے "فلانٌ حَلِيْفُ الجُوْد" فلاں جود و بخشش کا حلیف ہے، یعنی بڑا فیاض۔ "فلانٌ حَلِيْفُ اللسَانِ" فلاں چرب زبان فصیح ہے۔ ج حُلَفَاء.

المُحْلِف. شک کی چیز جس کے ثابت کرنے کے لیے قسم کی ضرورت ہو۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا غلامٌ مُحْلِف" یہ ایسا لڑکا ہے جس کے احتلام میں شک ہے۔

حَلَقَ (ض) حَلْقًا و تَحْلَاقًا. الراسَ: مونڈنا۔

حَلَقَ (ن) حَلْقًا. الرجلَ: حلق پر مارنا الحوضَ: بھرنا الشَّيَ: چھیلنا۔ السُنَةُ القَوْمَ: مصیبت میں ڈالنا۔ صفت (حَلْقِي) القومُ بَعْضُهُمْ بعضًا: ایک دوسرے کو قتل کرنا۔

حَلِقَ (س) حَلَقًا. حلق کے درد والا ہونا۔

حَلَّقَ. الراسَ: مونڈنا (تشدید کثرت کے لیے ہے) الطائرُ: اُڑنے میں چکر لگانا القمرُ: ہالہ پڑنا الشَّي: حلقہ کی مانند بنانا۔

الاناءُ مِن الشراب: بھرنا۔

الحوضُ: خشک ہونا عَيْنُ الحيوان: دھنس جانا النجمُ: بلند ہونا ضرعُ النَاقَة: دودھ کا خشک ہو جانا۔

اَحْلَقَ. الاناء او الحوضَ: بھرنا۔

تَحَلَّقَ. القومُ: حلقہ بنا کر بیٹھنا القمرُ: ہالہ پڑنا۔

اِحْتَلَقَ. الراسَ: مونڈنا۔

الحَلْق. س۔ گلا۔ ج اَحْلَاق و حُلُوق و حُلُق. حُلُوق. الارض: نالیاں۔ وادیاں۔ کہا جاتا ہے "اَخَذُوا فِي حُلُوْق الطَّرِيْق" انہوں نے تنگ راستے اختیار کئے۔ الحَلْقُ. بد بختی۔

الحَلْقَة. ہر گول چیز۔ زرہ۔ رسّی۔ ج حَلَق و حَلَقَات. و حلقة القوم: قوم کا دائرہ کہا جاتا ہے "سَالَهٗ فِيْ حَلْقَتِهٖ" اس نے اس سے مانگا جبکہ وہ مانگنے والوں کے حلقہ میں تھا۔

حلقة الحوض: حوض کا بھرنا۔

حَلِقَةُ. الباب او القوم: دروازہ کا حلقہ یا قوم کا دائرہ۔

الحِلْق. بادشاہ کی انگوٹھی۔ بغیر نگینہ کی انگوٹھی۔ بہت مویشی۔

الحَلِق. بے بال کا۔ راسٌ حَلِقٌ: بے بال کا سر۔

الحَلَاق و حَلَاق. بروزنِ قطام مبنی علی الکسر معدول از حَالِقَة: موت۔

الحِلَاق. گلا۔

الحُلَاق والحَوْلَق. گلے کا درد۔

الحَلَّاق. نائی، حجام۔

الحُلَاقَة. مونڈے ہوئے بال۔

الحِلَاقَة. نائی کا پیشہ۔

الحَالِق. فا. ج حَلَقَة مِن الجبَال: بلند پہاڑ جس میں پیداوار نہ ہو۔ کہا جاتا ہے "جاء مِنْ حَالِق" وہ بلند جگہ سے آیا و "هوٰى مِن حَالق" وہ اُونچی جگہ سے گرا یعنی ہلاک ہو گیا۔ "ضرع حَالق". بھرا ہوا تھن۔ پیٹ سے سمٹا ہوا تھن (ضد) ج حُلَّق و حَوَالِق.

الحَالِقَة. الحالق کا مؤنث۔ موت۔ بُرا قول۔ سخت سال۔ ج حَوَالِق.

الحَالُوْق. موت۔

الحَالُوْقة. مِنَ السيوف او الرجال: تیز۔

الحَوْلَق والحَيْلَق. بلا و مصیبت۔

الحَوْلَقَة. "لاحول ولا قوة اِلآ بالله" کہنا۔

الحَلِيْق. مونڈا ہوا۔ کہا جاتا ہے "شعر حَليق ولِحيَة حَلِيْق" مونڈا ہوا بال مونڈی ہوئی داڑھی۔ ج حَلْقَى

المِحْلَق. اُستره. سخت کمبل۔

الحِلْقد. بدخو۔

حَلْقَمه. گلا کاٹنا۔

الحَلْقُوْم. گلا۔ ج حَلَاقِيم.

حَلِكَ (س) حُلُوْكَةً و حَلَكًا و حُلُوْكًا واِحْلَوْلَكَ واِسْتَحْلَكَ. سخت سیاہ ہونا۔ صفت (حَالِك و حَلِك)

الحَلَك والحُلكَة. سخت سیاہی۔

الحَلْكَةُ والحَلْكَاءُ والحُلْكَاءُ والحَلَكَاء والحُلَكَاءُ والحُلُكَى.

الحُلْكُوْك والحُلَكْلِك. سخت سیاہ۔

الحَلْكَم. سیاہ۔

الحَلْكَمه. سیاہی۔

حَلَم (ن) حُلْما و حُلُما. فی نومه: خواب دیکھنا۔ کہا جاتا ہے "حَلَمهٗ و حَلَم بهٖ" اس نے اس کو خواب میں دیکھا۔ حَلَمَ الصبىَّ (واِحْتلمَ) بالغ ہونا۔ (حَلْمًا) الجلدَ: کیڑے نکالنا۔

حَلُمَ (ک) حِلْمًا. درگزر کرنا۔ بردبار ہونا۔ صفت (حليم) ج حُلَمَاء واَحْلَام. مؤنث حَلِيْمة.

حَلِمَ (س) حَلَمًا. الجلدُ: خراب ہونا اور

کپڑے پڑنا۔ صفت (حَلِم و حَلِيم)

اَحْلَمَتِ. المَرأةُ حلیم و بردبار بچے جننا۔

حَلَّمَهُ تَحْلِيمًا و حِلَامًا. بردبار بنانا۔

حَلَّمَ الجلدَ کیڑے نکالنا القِربۃَ بھرنا۔

تَحَلَّمَ بردبار بننا الحِلمَ بردباری سے کام لینا الرجلُ موٹا ہونا۔ تَحلَّمت القربةُ: پانی سے بھر جانا۔

تَحالَمَ تکلف سے بردباری ظاہر کرنا۔

اِنحَلَمَ واحتَلَمَ. فی نومہ خواب دیکھنا۔

الحِلم. صبر و آہستگی۔ بردباری۔ اور کبھی جہل و بیوقوفی کے مقابلہ میں آتا ہے جیسے "وَاِنَّ سَفاهَ الشيخِ لاحِلمَ بعْدَهٗ" عقل۔ ج اَحلام و حُلُوم کہا جاتا ہے "تَامُرُهُمْ اَحْلامُهُمْ بهٰذا" ان کی عقلیں اس کا حکم دیتی ہیں۔

الحُلم بس۔ خواب۔ ج اَحْلام اور کہا جاتا ہے "هٰذه اَحْلام نائم" یہ جھوٹی آرزوئیں ہیں۔

الحَلَمَة. سر پستان۔ ایک قسم کا کیڑا جو چمڑے میں لگ جاتا ہے اور اس کو خراب کر دیتا ہے۔ ج حَلَم.

الحَلِيم اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ہے۔ موٹائی کی چربی۔

حَلا(ن) و حَلُوَ(ک) وحَلِیَ(س) حَلاوَةً و حُلْوانًا میٹھا ہونا الفاکھۃُ پختہ ہونا حَلاله الشَّیُٔ لذیذ ہونا۔ صفت (حُلو) اور کہا جاتا ہے۔ حَلِیَ فی عینی و بعینی وہ میری آنکھوں میں بھلا معلوم ہوا۔ حَلا منه بخیر خیر و منفعت حاصل کرنا۔

حَلا(ن) وحَلْوًا و حُلْوَانًا تھوڑا یا پورا مہر وصول کرنے کی شرط پر لڑکی یا بہن کی شادی کرنا و حلاه کَذا او بکذا دینا۔ کہا جاتا ہے "حلاه حلوانه اس نے اسے بدلہ دیا۔

(وحَلَّیٰ) الشَّیَٔ (تَحْلِيَة) میٹھا بنانا۔

(حالیٰ) مُحالاةً الرجلَ خوش طبعی کرنا۔

اَحْلاهُ اِحْلاءً میٹھا پانا یا میٹھا بنانا۔ کہا جاتا ہے "ما يُمِرُّ و لا يُحْلِي" یعنی وہ نہ کڑوی باتیں کرتا ہے نہ میٹھی یا نہ اچھا کام کرتا ہے نہ برا۔

تحلّت. المرأةُ زیور پہننا۔ کہا جاتا ہے "تحلّیٰ فلانٌ بِمَا لَیْسَ فِیْهِ" فلاں نے اپنے آپ کو ایسی چیزوں سے آراستہ کیا جو اس کے اندر نہیں ہیں۔

تَحَلّیٰ واِحْلَوْلیٰ واسْتَحْلیٰ. الشَّیَٔ: میٹھا پانا۔ واِحلَولیٰ الشَّیُٔ میٹھا ہونا۔

تَحالیٰ حلاوت ظاہر کرنا۔

الحُلْو میٹھا۔ لذیذ۔ خوشگوار۔ خوبصورت۔

الحُلْوان دلال و کاہن کی اُجرت۔ مہر، بدلہ۔

الحَلاءَة والحَلاوة والحَلاوَاء والحُلاوىٰ. مِنَ القفاء گدی کا درمیانی حصہ۔ ج حَلاوىٰ.

الحَلْواء والحَلْوىٰ. حلوا میٹھا میوہ۔ ج حَلاوىٰ.

الحَلْوَانی حلوا فروش۔ حلوا بنانے والا۔

الحُلْوُ. مِنَ الرجال دیکھنے میں اچھا معلوم ہونے والا۔

الحَلِیُّ لذیذ اور میٹھا۔ ناقۃٌ حَلِیَّة:

حَلیٰ(ض) حَلْیًا. المرأةَ عورت کیلئے زیور بنانا۔ آراستہ کرنا۔

حَلِیَتْ(س) حَلْیًا. المرأةُ زیور پہننا۔ صفت (حالٍ و حالِیَة) ج حَوالٍ کہا جاتا ہے "شجرة حالية" پتے والا پھل دار درخت۔ حلی منه بخیر خیر و منفعت پہنچانا۔

حَلّیٰ تَحْلِیَة. المرأةَ زیور پہنانا یا زیور بنانا۔ وحَلّیٰ الشَّیَٔ آراستہ کرنا۔

تَحَلّیٰ آراستہ ہونا یا زیور پہننا۔

الحَلِی پھنسیاں جو بچوں کے منہ میں نکلتی ہیں۔

الحَلْیُ ج حُلِیٌّ و حِلِیٌّ و (الحِلْيَة ج حِلیٰ و حُلیٰ (خلافِ قیاس) زیور۔

حِلْیة الانسان انسان سے جو رنگ اور ہیئت دکھلائی دے۔

الحَلِیُّ خشک۔

حَمَّ(ن) حَمًّا. التنورَ گرم کرنا۔ الشحمةَ: پگھلانا الماءَ: گرم کرنا الارتحالَ: جلدی کرانا۔ حَمَّ الله له کَذا مقدر کرنا الامرُ فلانًا غم میں ڈالنا۔ کہا جاتا ہے "حَمَّ حَمَّه" اس نے اس کے ساتھ اس جیسا قصد کیا۔

حُمَّ. الامرُ فیصلہ کیا جانا الشَّیُٔ قریب ہونا الرجلُ بخار زدہ ہونا لهٗ کَذا مقدر کیا جانا۔

حَمَّ(س) حَمَمًا کالا ہونا الماءُ گرم ہونا۔

حَمَّمَ. الغلامُ سبزہ آغاز ہونا الراسُ: مونڈنے کے بعد بال نکلنا المکانُ روئیدگی ظاہر ہونا الشَّیَٔ کالا کرنا الماءَ گرم کرنا الرجلَ کوئلے سے منہ کالا کرنا۔ المرأةَ طلاق کے بعد متعہ کے کپڑے دینا۔

اَحَمَّهُ اللّٰهُ: بخار میں مبتلا کرنا۔ اَحَمَّ الشَّیُٔ قریب ہونا المکانُ بہت بخار والی جگہ ہونا الماءَ گرم کرنا الله له کَذا مقدر کرنا الشیَٔ کالا کرنا الامرُ فلانا غم میں ڈالنا۔

تَحَمَّمَ کالا ہونا۔

اِحْتَمَّ غمگین ہونا۔ غم کی وجہ سے نہ سونا العینُ بغیر درد کے بیدار رہنا۔

اِسْتَحَمَّ پانی سے غسل کرنا۔ حمام میں داخل ہونا۔ پسینہ والا۔

الحَمُّ بس۔ حَمُّ الظَّهیرةِ دوپہر کی سخت گرمی۔ کہا جاتا ہے "مالَهٗ حَمٌّ عن ذٰلك او منه" اس کے لیے اس سے کوئی چارہ نہیں۔

حُمُّ الشَّیِٔ و (حُمَّهٗ) چیز کا بڑا حصہ۔

الحُمِّیٰ بخار۔ ج حُمَّیات.

الحَمَّة گرم پانی کا چشمہ۔

الحُمَّة سیاہی۔ سبزی اور سیاہی کے درمیان رنگ۔ بخار۔ ہر مقدور و فیصل شدہ چیز۔ اور اسی سے ہے "حُمَّة الفِراق" کہا جاتا ہے "عجلت بنا دیکم حُمَّةُ الفِراق" مقدر شدہ فراق نے تمہاری مجلس کے ساتھ جلدی

کی۔ج حُمَم و حِمام.

الحُمَم. حُمَّة کی جمع۔ کوئلہ۔ راکھ۔ ہر وہ چیز جو آگ میں جل جائے۔ واحد (حُمَمَة)

الحِمَّة. موت۔ پسینہ۔

الحَمام. کبوتر۔ واحد (حَمامة) اور کہا گیا ہے کہ حمامة کا اطلاق نر و مادہ دونوں پر ہوتا ہے۔ اس لیے کہ اس میں "ة" تانیث کیلئے نہیں بلکہ تائے وحدت ہے اور بسا اوقات حمام مفرد کے لیے بھی بولتے ہیں۔ ج حَمائِم و حَمامات حَمامُ الزاجل او الزجّال: پیغام و خطوط لے جانے والے کبوتر۔

ساقُ الحمام ورِعيُ الحمام: دو قسم کی گھاس کے نام۔ بَيْضُ الحَمام: انگور کی ایک قسم جس کے دانے بڑے ہوتے ہیں۔ عنق الحَمام: ایک قسم کا رنگ جو سرخ اور نیلے کے درمیان ہوتا ہے۔

الحِمام. موت۔

الحُمام. جانوروں خصوصاً گھوڑوں کا بخار۔ سردار شریف۔

الحُمامى. ایک قسم کی گھاس۔ کھال کی سرخی۔

الحَمّام. غسل کرنے کی جگہ۔ یہ بکثرت مؤنث مستعمل ہوتا ہے اور کبھی مذکر بھی۔ ج حَمّامات.

الحَمّامي. حمام والا۔ حمام کا نگہبان۔

الحامّة. اپنے خاص لوگ۔ عمدہ اونٹ۔

الحَمِيم. قریبی رشتہ دار۔ دوست۔ ج اَحِمّاء. گرم پانی۔ ٹھنڈا پانی۔ چنگاری جس سے دھونی دی جائے۔ ج حَمائِم. الحَمِيم: گرمی۔ پسینہ۔ سخت گرمی کے بعد بارش۔ کہا جاتا ہے "هو حَمِيمٌ بالحَاجَةِ" وہ حاجت پر فریفتہ ہے۔

الحَمِيمَة. حمیم کا مؤنث۔ گرم پانی۔ گرم کیا ہوا دودھ۔ عمدہ نسل کا اونٹ۔ ج حَمائِم

الاَحَمُّ. بہت خاص و بہت قریبی۔ کالا۔ سفید (ضد) بے پھل کا تیر۔ ج حُمّ.

المِحَمُّ. پانی گرم کرنے کا برتن۔

المُحِمُّ. قریب۔

المُحامّ. ثابت۔

المَحموم. بخار والا۔ مقدر۔ کہا جاتا ہے "نزل بِهِ القَضاءُ المَحمُومُ" اس پر قضاء مقدر کا نزول ہوا۔

المُستَحَمّ. غسل کرنے کی جگہ۔

حَمَأَ (ف) حَمْأً. البئر: کنوئیں سے کیچڑ نکالنا۔

حَمِيَ (س) حَمَأً وحَمْأً. الماءُ: پانی میں کیچڑ ملی ہوئی ہونا۔ صفت۔ حَمِئٌ.

اَحْمَأَ. البئرَ: کنوئیں میں کیچڑ ڈالنا۔

الحَمْءُ والحَمَأُ. والحمو والحما بلاهمزة: عورت کا خسر۔ شوہر کی جانب سے عورت کا رشتہ دار جیسے دیور۔ جیٹھ۔ خسر۔

الحَمَأُ والحَمْأَة. کیچڑ۔

حَمَتَهُ (ض) حَمْتًا. الله عليه:

حَمِت (س) حَمَتًا. الجوزُ وغيره: اخروٹ وغیرہ کا خراب ہونا۔

حَمُتَ (ک) حُمُوتَةً. اليومُ: دن کا سخت گرم ہونا۔

تَحَمَّتَ. اللونُ او الطَعْمُ: رنگ یا مزہ صاف اور خالص ہونا۔

الحَمْت. س۔ يَوْمٌ حَمْتٌ: سخت گرم دن۔ تمر (حَمْت و حامِت) بہت میٹھی کھجور۔

الحَمِيْت. مِنَ اللون او الطعم: خالص و صاف رنگ یا مزہ۔ کہا جاتا ہے "تمر حميت و عَسَلٌ حَمِيْتٌ" اچھے رنگ والی کھجور۔ خالص شہد۔ غضبٌ حَمِيْتٌ: سخت غصہ۔

حَمَّجَت. العينُ: آنکھ کا اندر کو دھنس جانا۔ حَمَّج اَلْوجهُ: چہرہ کا غصہ وغیرہ سے بدلنا۔ حَمَّج اِلَيه: تیز نظر سے دیکھنا عينه: گھور کر دیکھنا۔

الحُمُّوج. ہرن وغیرہ کا چھوٹا بچہ۔

حَمْحَم و تَحَمْحَم. البرذونُ او الفرسُ: ہنہنانا۔ تَحَمْحَم: کالا ہونا۔

الحَماحِم. چوڑے پتے کا پودینہ۔ واحد (حَماحِمَة)

الحِمْحِم والحُمْحُم. ایک قسم کا پرندہ گاؤزبان۔ واحد (حِمْحِمة و حُمْحُمَة)

حَمِدَهُ (س) حَمْدًا و مَحْمَدًا و مَحْمِدًا و مَحْمَدَةً و مَحْمِدَةً. فضیلت کی بنا پر تعریف کرنا ہ على امرٍ: بدلہ دینا الشَّئَ: قابل تعریف پانا۔ اور کہا جاتا ہے "حَمِدْتُ اِلَيكَ الله" یعنی تیرے ساتھ اللہ کی تعریف کرتا ہوں یا تیرا شکریہ ادا کرتا ہوں اور اس کے ساتھ اللہ کی نعمتوں کا بھی۔

حَمَّدَ. اللهَ: بار بار تعریف کرنا اور الحمد للہ کہنا۔

اَحْمَدَ. قابل تعریف کام کرنا الشَّئُ: قابل تعریف ہونا الشَّئَ: قابل تعریف پانا ہ: فعل پر راضی ہونا۔ تعریف کا حقدار ظاہر ہونا۔

تَحَمَّدَ. بِالشَّئِ على فلان: احسان جتانا۔ اور کہا جاتا ہے "يَتَحَمَّدُ النّاسَ بِفَضْلِه" یعنی ان کے سامنے ظاہر کرتا ہے کہ وہ محمود ہے۔

اِسْتَحْمَدَ. الله الى خلقه. مخلوق کو انعام و احسان کر کے اپنی حمد کی جانب بلانا۔

اَلحَمْدُ. س۔ تعریف۔ تعریف کیا ہوا۔ کہا جاتا ہے "رجل حَمْد وامْرَأة حَمْدة" تعریف کیا ہوا مرد، تعریف کی ہوئی عورت۔

حَمادِ. له: بمعنى حمدًا لَهُ.

الحَماد. غایت۔ انتہائی کوشش۔ کہا جاتا ہے "حُمادُكَ اَوْحُمادَاكَ اَنْ تَفْعلَ كذَا" تمہاری انتہائی کوشش یہ ہے کہ تم ایسا کرو۔

الحَمّاد والحُمَدَة. بہت تعریف کرنے والا۔

المَحْمَدَة. قابل تعریف کام۔ ج مَحامِد.

المُحَمَّد. بہت عمدہ خصلتوں والا۔ نبی کریم ﷺ کا اسم گرامی۔

الحَمِيْد والحَمُوْد. تعریف کرنے والا۔ تعریف کیا ہوا۔ مؤنث حَمِيْدَة.

الحُمَدَة. بہت تعریف کرنے والا۔

حَمَدَةُ. النار: آگ کے شعلہ کی آواز۔

حَمِرَ (س) حَمَرًا. الفرسُ: بدہضمی والا ہونا، یا بدبودار مُنہ والا ہونا۔ صفت (حَمِرٌ) الرجلُ: غُصہ سے بھڑک اُٹھنا۔

حَمَّرَ. الجلدَ: بُری دباغت دینا۔ الشَّیَٔ: سرخ رنگنا ہ: کسی کو اے گدھے کہنا۔

اَحْمَرَ. سرخ بچہ والا ہونا الدابةَ: چارہ دینا یہاں تک کہ مُنہ بدبودار ہو جائے۔

اِحْمَرَّ اِحْمِرَارًا. سرخ ہونا۔

اِحْمَارَّ اِحْمِيرَارًا. بتدریج بہت سرخ ہونا۔

اِنحمر. ما على الجلد: کھرچا جانا۔

الحُمَر. ایک قسم کی رال جس کو عوام الحُمَّر کہتے ہیں (والحُمَّر) ایک سرخ رنگ کا پرندہ واحد (حُمَرة و حُمَّرة)

الحُمْرة. سرخ رنگ۔ ایک قسم کی وبائی بیماری جس کی وجہ سے بخار آتا ہے اور بدن پر سرخ رنگ کے دانے پڑ جاتے ہیں۔ حَشِيْشَةُ الحَمرة: ایک قسم کا زہریلا پودہ۔

الحمار. گدھا۔ اس کی دو قسمیں ہیں اہلی اور جنگلی۔ اسی وجہ سے جنگلی کو حمار وحش و حمار الوحش. والحمار الوحشی کہتے ہیں۔ ج حَمِير واَحْمِرة وحُمُر وحُمُور وحُمُرات. مؤنث حِمَارَة ج حَمَائِر. حِمارة القدم: پشت قدم۔ اُذُن الحمار وقِثّاء الحمار: دو پودوں کے نام۔ حِمارُ الزَرَدِ: ایک قسم کا جنگلی سفید گدھا جس پر سیاہ دھاریاں ہوتی ہیں۔

الحَمارّة. گرمی کی شدت۔ ج حمارّ.

الحَمَّارة. گدھے والے۔ واحد حمَّار. جیسے جمَّال و بغَّال: دوغلا گھوڑا۔

الاَحْمَر. جس کا رنگ سرخ ہو۔ ج اَحامِر. سرخ رنگ سے رنگا ہوا۔ ج حُمْر و حُمْران. سونا۔ زعفران۔ گوشت۔ شراب۔ کہتے ہیں۔ "نحن مِن أهل الاَسْوَدين لامِنْ أهل الاَحْمَرَيْن" ہم کھجور اور پانی والے ہیں۔ گوشت اور شراب والے نہیں۔ الموت الاحمر: قتل. کنایہ ہے خون بہنے یا سخت موت سے۔

الحَمْراء. الاحمر کا مؤنث۔ سخت سال۔ گرمی کی شدت۔ الحمراء أو القلعة الحمراء: غرناطہ کا ایک مشہور قلعہ جو مسلمانوں کے دورِ حکومت کی یادگار ہے اور جس کے اندر ایک عجیب نادرۂ روزگار محل ہے۔ الحَمْراء: تین لکڑیاں جن کو آپس میں باندھ کر دودھ کا مشکیزہ یا پانی کی صراحی وغیرہ رکھ دیتے ہیں اور اس کو الحَمائِر بھی کہتے ہیں۔

الاَحْمَرِیُّ. سخت سرخ۔

الحِمِّر. گرمی کی سخت شدت۔ بُرا آدمی۔

غَيْثٌ حَمِر: تیز بارش۔

الحُمَّرة. ایک قسم کا پرندہ۔

المِحْمَر. کھال صاف کرنے کا آلہ۔ کنجوس۔ ج محامر. المِحْمَر: دوغلا گھوڑا۔

اليَحْمُور. سرخ۔ ایک قسم کا پرندہ۔ اور بقول بعض گورخر۔

حَمَزَ (ض) حَمْزًا. الحروفُ اللسانَ: چرپراہٹ ڈالنا الشفرة: تیز کرنا۔

حَمُزَ (ک) حمازةً. سخت ہونا۔ الشرابُ: چرپراہٹ ڈالنے والی ہونا۔

الحَامِز. فا. حامز الفؤاد: تیز فہم، عقلمند۔

الحَمِيز. سخت۔ ذکی۔ تیز فہم۔

حَمَسَهُ (ض ن) حمسًا. غضبناک کرنا اللحمَ: بھونا۔

حَمِسَ (س) حَمَسًا. دین یا جنگ میں سخت ہونا۔ دلیر ہونا۔ صفت (حَمِسٌ) حَمِسَ الوغى: گھمسان کی جنگ ہونا الامرُ: سخت ہونا۔

حَمُسَ (ن) حماسةً و حمسَ (ض) حَمْسًا. دلیر ہونا۔

حَمَّسَهُ واَحمسَهُ. جوش دلانا۔ غضبناک کرنا الدواءَ ونحوهُ: نیم گرم ہونا۔

تَحَمَّسَ. جوش میں آنا۔ غضبناک ہونا۔ سخت ہونا۔ نافرمانی کرنا۔

اِحتمسَ. جوش میں آنا۔ اِحْتَمَسَ القرنان: باہم جنگ کرنا۔

تحامَسَ. القومُ: ایک دوسرے پر حملہ کرنا اور جنگ کرنا۔

الحَماس. سختی۔ منع۔ جنگ کرنا۔

الحَماسة. معاملہ میں سختی۔ دلیری۔

الاَحْمَسُ. دین یا جنگ میں سخت دلیر۔ مؤنث حَمْسَا. ج حُمْس و اَحامِس. سَنَةٌ حَمْساء: سخت سال۔ سِنُون اَحامِسُ. حُمْسٌ: بہت سے سخت سال۔

الحُمْس: سخت جگہیں۔

الحَمِيْس. دلیر۔ سخت۔ تنور۔

الحَمِيْسة. بھونا ہوا۔

الحَمْسة. ایک قسم کا دریائی جانور۔ کچھوا۔ ج حَمْس.

حَمَشَهُ (ن) حَمْشًا. غضبناک کرنا۔ جوش دلانا۔ حَمَشَ الشَّیَٔ: جمع کرنا القومَ: غُصہ سے چلانا۔

حَمِشَتْ (ض) و حَمُشَتْ (ک) حُمُوشةً. السّاقُ: باریک ہونا۔

حَمَشَ (ض) حَمْشًا و حَمْشَةً و تَحمَّشَ واحْتَمَشَ واسْتَحْمَشَ. غضبناک ہونا۔

حَمِشَ (س) حَمَشًا و حَمْشًا. الرجلُ: باریک پنڈلیوں والا ہونا۔ صفت (حَمْشٌ و حَمِشٌ واَحْمَش) ج حِماش و حُمْش. کہا جاتا ہے۔ "رجالٌ حِماشُ السُّوق" باریک پنڈلیوں والے مرد۔ "وسُوقٌ حِماش" باریک پنڈلیاں۔

حَمَّشَهُ. غضبناک کرنا۔ جوش دلانا۔ حَمَّشَ الشَّیَٔ: جمع کرنا الشحمَ: پگھلاتے ہوئے جلانے کے قریب کرنا۔

اَحْمَشَهُ. غضبناک کرنا۔ اَحْمَشَ النّارَ: ایندھن ڈال کر بھڑکانا القدرَ: ہانڈی کے نیچے بہت ایندھن لگانا الحربَ: تیز کرنا۔

الحَمِيْش. پگھلائی ہوئی چربی۔

پیوند۔ گھاس جو گرمی کے زمانہ میں اُگے۔ وہ چیز جو سوار کے پیچھے لٹکائی جائے۔ باقی ماندہ چیز۔ کہا جاتا ہے "هُنَّ يَمْشِينَ خِلْفَةً" وہ سب آگے پیچھے آ جا رہی ہیں و"جَعَلَ اللَّيْلَ وَالنَّهَارَ خِلْفَةً" اس نے دن رات کو ایک دوسرے کے پیچھے آنے جانے والا بنایا۔ و"قومٌ خِلْفَةٌ" یعنی اختلاف کرنے والے لوگ۔ و"فی البئر خِلْفَةٌ من الماءِ" کنوئیں میں بقیہ پانی ہے۔

الخُلْفَة۔ مخالفت۔ بیوقوفی۔ عیب۔ کھانے کا آخری مزہ۔

اِختلافُ الْمَنْظَر: زاویہ (ستارے اور زمین کے درمیان) وہ زاویہ جس کا سر "ک" ہو اور اس کا قاعدہ زمین کے قطر کا نصب اور ب ہو۔ اس اختلاف کو اختلاف افقی بولتے ہیں۔

الخَلِيف۔ دو پہاڑوں کے درمیان کا راستہ یا پہاڑی راستہ۔ وعدہ سے پیچھے رہنے والا۔ وعدہ خلاف کرنے والا۔ ج خُلَف و خُلُف و خلف۔ الخَلِيف: وہ عورت جو بالوں کو پیچھے لٹکالے۔

الخَلِيفَة۔ جانشین۔ قائم مقام۔ بڑا بادشاہ کہ اس سے اوپر کوئی بادشاہ نہ ہو۔ یہ مذکر ہے۔ کہا جاتا ہے "هٰذا خَلِيفَةٌ آخر" اور کبھی لفظ کی رعایت سے مؤنث استعمال کرتے ہیں اور کہتے ہیں "خَلِيفَةٌ أُخرىٰ" ج خلفاء و خلائف۔ پہلے کے لحاظ سے عدد مذکر لاتے ہیں اور کہتے ہیں "ثَلٰثَةُ خُلَفاءَ" اور دوسرے کے لحاظ سے مذکر و مؤنث دونوں لانا جائز ہے۔ تم کہو گے "ثلاثَةٌ اَوْ ثلاث خَلائِف"

الاَخْلَف۔ بائیں ہتھا۔ بھینگا۔ کم عقل۔ سیلاب۔ نر سانپ۔

المِخْلاف۔ بہت وعدہ خلاف۔ ج مَخالِيف۔ المِخْلاف: پروا۔ اور اسی سے مَخالِيف الیمن ہے۔

المَخْلَفَة۔ بیدا گنے کی جگہ۔ راستہ۔ مرحلہ۔ منزل۔

خَلَقَهُ (ن) خَلْقًا و خِلْقَةً۔ پیدا کرنا۔ عدم سے وجود میں لانا۔ الکذبَ: جھوٹ گھڑنا الادِيمَ: کاٹنے سے پہلے اندازہ کرنا۔ الشیئَ: ہموار کرنا۔ چکنا کرنا۔ ملائم کرنا۔

خَلِقَ (س) خَلَقًا و خَلُقَ (ک) خُلُوقًا و خُلُوقَةً و خَلاقَةً۔ چکنا و نرم ہونا۔

خَلَقَ (ن) و خَلِقَ (س) و خَلُقَ (ک) خُلُوقَةً و خَلَقًا۔ الثوبُ: بوسیدہ ہونا۔

خَلُقَ الشیُّ لَهٗ۔ لائق ہونا۔ سزاوار ہونا۔

خَلُقَ الغُلامُ: اچھے اخلاق والا ہونا۔

خَلَّقَهٗ۔ خلوق (ایک قسم کی خوشبو) لگانا العودَ: ہموار کرنا۔ القِدْحَ: نرم کرنا۔

خالَقَهُمْ مُخالَقَةً۔ خوش خوئی کے ساتھ معاشرت کرنا۔

اَلْخَلَنْج: ایک درخت جس کے پھول گلابی اور پتے باریک چھوٹے چھوٹے ہوتے ہیں زینت کے لئے بویا جاتا ہے۔

اَخْلَقَ۔ الثوبُ: بوسیدہ ہونا الشبابُ: جوانی کا ختم ہونا۔ الثوبَ: بوسیدہ کرنا۔ الثوبَ: بوسیدہ کپڑا پہنانا۔ کہا جاتا ہے "اَخْلَقْتُ لَهٗ دِيبَاجَتِي" میں نے اس کو اپنے ایسے راز پر مطلع کر دیا جس کے ظاہر ہونے سے عار ہو۔

تَخَلَّقَ۔ خلوق سے خوشبودار ہونا۔ بِغَيْرِ خُلُقِهِ: بناوٹ سے اخلاق ظاہر کرنا۔ اور اسی سے ہے "لَيْسَ التَّخَلُّقُ بِالاَخْلاقِ كَالخُلُقِ" بناوٹی اخلاق طبعی عادات جیسے نہیں۔

(واخْتَلَقَ) الکذبَ: جھوٹ گھڑنا۔ افتراء کرنا۔

اِخْلَوْلَقَ۔ الثوبُ: بوسیدہ ہونا۔ الرسمُ: زمین کے برابر ہو جانا۔ مَتْنُ الفرسِ: چکنی ہونا۔ الدّارُ: ویران ہونا۔ اور عسیٰ کے معنی میں اُمید کے لیے بھی مستعمل ہے۔ کہا جاتا ہے "اِخْلَوْلَقَتِ السَّماءُ اَنْ تُمْطِرَ" اُمید ہے کہ بارش ہو۔

الخَلْق۔ مص۔ فطرت۔ لوگ۔ ہر چکنی چیز۔

الخِلْقَة۔ فطرت۔ ہیئت۔ ج خِلَق۔

الخُلْق و الخُلُق۔ طبعی خصلت۔ طبیعت، مروّت۔ عادت۔ ج اخلاق۔ علم الاخلاق: حکمت عملیہ کی ایک قسم جس کا نام حکمت خلقیہ ہے۔

الخَلَق۔ مص۔ بوسیدہ (مذکر و مؤنث) کہا جاتا ہے "ثوبٌ خَلَقٌ وجُبَّةٌ خَلَقٌ"۔ ج اَخْلاق و خُلْقان اور کہا جاتا ہے "ثوبٌ اَخْلاقٌ و ثِيابٌ اَخْلاقٌ"

الخَلْق۔ بادل جس میں بارش کا اثر ہو۔

الخَلاق۔ بھلائی کا وافر حصہ۔

الخُلاق۔ چکنا۔

الخِلاق و الخَلُوق۔ ایک قسم کی خوشبو جس کا جزءِ اعظم زعفران ہے۔

الخَلِيق۔ لائق مناسب۔ کہا جاتا ہے "هو خَلِيقٌ بِهٖ" وہ اس کے لائق ہے۔ کامل و معتدل اخلاق والا۔ ج خُلُق و خُلَقاء۔

الخَلِيقَة۔ طبیعت۔ مخلوق۔ کنواں جو کھودا جا رہا ہو۔ ج خلائق۔

الاَخْلَق۔ زیادہ لائق۔ چکنا۔ فقیر۔ مؤنث خَلْقاء۔

المُخْتَلِق۔ کامل و معتدل اخلاق والا۔

المُخَلَّق۔ اخلاق کریمانہ رکھنے والا۔ کہا جاتا ہے "هو (مَخْلَقَة) بذالك و لِذٰلك" وہ اس کے لائق ہے۔

الخَلْقِفِين۔ بڑا دیگ۔ ج خَلاقِفِين۔

ابل (خِلْمَة) چرنے والے اُونٹ۔

خَلا (ن) خُلُوًّا و خَلاءً۔ الاناءُ: خالی ہونا۔ المکانُ: رہنے والوں سے خالی ہونا الرَّجُلُ: مکان میں اکیلا ہونا۔ عَلَى الشيءِ: اقتصار کرنا۔ بس کرنا۔ عَلىٰ فلانٍ: اعتماد کرنا بِهٖ: فریب کرنا۔ الشیُّ: گزرنا۔ کہا جاتا ہے "فَعَلْتُهُ لِخَمْسٍ خَلَوْنَ مِنَ الشَّهْرِ" میں نے اس کو پانچویں تاریخ کو کیا۔ عَنِ الاَمْرِ ومِنْهُ: بیزار ہونا۔ عَنِ الشيءِ: بھیجنا بالشیءِ: منفرد ہونا۔

خَلا (ن) خَلْوَةً و خُلُوًّا و خَلاءً۔ بِهٖ ومَعَهٗ واِلَيْهِ: تنہائی میں ملنا۔ کہا جاتا ہے "خَلا الرَّجُلُ بِنَفْسِهٖ" منفرد ہونا۔ الامرَ:

کسی کام کے لیے فارغ ہونا بالمکان: لازم
رہنا بالہ. مطمئن ہونا الحزنُ: غم سے جدا
ہونا۔ صفت (خالٍ ج خُلُوّ اور کہاجاتا ہے
"اِفعل کذا وخلاك ذمٌّ" یعنی تمہیں اس
کام کے کرنے پر مذمت نہیں۔
خلّی تخلیۃً الامرَ و عنہ: چھوڑنا
مکانہٗ: مرنا سبیلہٗ: چھوڑنا، آزاد کرنا بینَ
المشتری والمبیعِ: سپرد کرنا بینھما:
دونوں کو اکٹھا ہونے کی حالت میں چھوڑنا۔
خالاہٗ مُخالاۃً چھوڑ دینا۔
اَخلیٰ اِخلاءً المکانَ: خالی کرنا یا پانا
المکانُ: خالی ہونا ہٗ وبہٖ ومعہٗ: تنہائی میں
ملنا فلانًا معہٗ: کسی کو کسی کے ساتھ تنہائی
میں ملنے دینا عنہٗ: چھوڑنا۔
تخلّی: تنہائی میں رہنا منہ و عنہٗ: چھوڑنا
لہٗ: کسی کام کے لیے فارغ ہونا خلیّۃً: اپنے
لیے شہد کا چھتہ تیار کرنا۔
اِختلیٰ: تنہائی میں رہنا۔
اِستخلیٰ ہٗ: تنہائی میں ملاقات چاہنا
بالملکِ: تنہائی میں ملنا المکانُ: خالی ہونا۔
الخلاء س. خالی مکان۔ پاخانہ۔ مکان
خلاءٌ: خالی جگہ جہاں کوئی نہ ہو۔ کہاجاتا ہے
"بات فی البلدِ الخلاءِ" اس نے تنہا شہر
میں شب باشی کی۔ و "خلاؤک اَقنیٰ
لحیائک" یعنی تمہارا مکان میں تنہا ہونا
تمہاری حیاء کا نگہبان ہے "وانا منہ خلاءٌ"
میں اس سے بَری ہوں۔ مفرد تثنیہ جمع مذکر و
مؤنث سب کیلئے مستعمل ہے۔
الخِلو: خالی (مذکر و مؤنث) ج اخلاءٌ اور
کبھی مؤنث کے لیے خلوۃ استعمال کرتے
ہیں۔
خلا و ماخلا. اِلّا کے معنی میں کلمہ استثناء
ہے۔ اگر فعلیت کا اعتبار ہو تو مستثنیٰ منصوب ہوگا
جیسے "جاء اَتباعُ الامیرِ خلا او ما خلا
زیدًا" اور حرف جر ہونے کی صورت میں
مجرور ہوگا جیسے "خلا زیدٍ" اور خلا سے پہلے
اگر ما مصدریہ ہو تو اس کا فعل ہونا متعین ہے۔

الخلوۃ: تنہائی کی جگہ۔ ج خلوات.
الخلیّۃ: شہد کی مکھیوں کا چھتہ۔ بڑی کشتی۔
شیر کی جھاڑی۔ ج خلایا.
اَلْخُلَیَّۃ ج خلایا تمام زندہ کائنات کا بنیادی مادہ۔
کائنات بسیطہ ایک خلیہ سے بنتی ہیں اور
کائنات مرکب مجموعہ خلایا ہوتا ہے۔
الخلیّ: فارغ۔ غم سے خالی۔ وہ شخص جس
کی بیوی نہ ہو۔ اور کہاجاتا ہے "انا خلیٌّ منہٗ"
میں اس سے بری ہوں۔ ج خلیاء و
خلیّون. الخلیّ: شہد کی مکھیوں کا چھتہ۔
الخالی. فا کنوارا۔ کنواری۔ ج اخلاء.
خلیٰ (ض) خلیًا. النباتَ کاٹنا۔
الماشیۃَ: جانوروں کیلئے گھاس کاٹنا۔
الفرسَ: منہ میں لگام دینا اللجامَ مِنَ
الفرسِ: اُتارنا الشعیرَ فی المِخلاۃِ:
توبرا میں جو ڈالنا القدرَ: ہانڈی کے نیچے
ایندھن لگانا ہانڈی میں گوشت ڈالنا۔
خالیٰ مُخالاۃً ہٗ پچھاڑنا۔ فریب دینا۔
اَخلیٰ المکانُ: زیادہ گھاس والی جگہ ہونا
الدابۃَ: گھاس کا چارہ دینا۔
اِختلیٰ العشبَ کاٹنا۔
اِنخلیٰ الخلیٰ: کٹنا۔
اِخلولیٰ اِخلیلاءً الرجلُ: دودھ پینے پر
مداومت کرنا۔
اَلْخَلیُوز: لکڑی اور روئی وغیرہ کی پیدائش میں
بنیادی مادہ۔
الخلیٰ: تر گھاس۔ ج اخلاء واحد (خلاۃ)
المِخلیٰ: گھاس کاٹنے کا اوزار۔ کھرپا۔
المِخلاۃ: توبرہ۔ ج مَخالٍ.
المُختلی: شیر۔
خمّ (ن ض) خمًّا. البیتَ: جھاڑو دینا
البئرَ: کنواں صاف کرنا الناقۃَ: دوہنا فلانًا:
تعریف کرنا۔ اور کہاجاتا ہے "ھُوَ یخمُّ ثیابَ
فلانٍ" یعنی وہ فلاں کی تعریف کرتا ہے (خمًّا
وخُمُومًا واَخمّ) اللحمُ: بدبودار ہونا۔
صفت (خامٌّ و خمٌّ و مُخمٌّ) اللبنُ: بگڑنا۔
کہاجاتا ہے "فلانٌ لا یخمُّ" فلاں اپنے افعال

کریمانہ سے جدا نہیں ہوتا۔
خُمَّ. الدجاجُ: ڈربہ میں بند کیا جانا۔
تخمّم. ما علی الخِوان: دستر خوان کا
باقی ماندہ کھانا کھانا۔
اِختمّ. البیتَ: جھاڑو دینا الشیَٔ: کاٹنا۔
الخُمامۃ: کوڑا کرکٹ۔ کنوئیں کی صفائی میں
جو نکلے۔ کھانے کا چورا جو بکھر جائے۔
الخُمّ: ڈربہ۔ ج خِمَمۃ.
الخمّ: خالی باغ۔
الخُمّان. مثلثۃ الخاء: ادنیٰ درجہ کے
لوگ۔ گھٹیا سامان۔ ناکارہ درخت۔
المِخمّۃ: جھاڑو۔
الخمیم. تازہ دودھ۔ تعریف کیا ہوا۔
سُست قلب (مخموم) حسد و کینہ سے پاک
صاف دل۔
الخمیت: موٹا۔
خمِجَ (س) خمَجًا: بیماری یا تھکن کی وجہ
سے سُست ہونا اللحمُ: بدبودار ہونا دینُہٗ
او خُلُقُہٗ: فاسد ہونا۔ خراب ہونا فلانًا:
بُرائی سے ذکر کرنا۔
خمخم: گنگنانا۔
الخمخم: ایک سمندری چھوٹا جانور۔
الخِمخِم: ایک قسم کی کانٹے دار گھاس۔
خمدَتْ (ن) وخمِدَتْ (س) خمدًا و
خُمودًا. النارُ: آگ باقی رہتے ہوئے لپٹ
کا ختم ہو جانا الحمیّ: بخار کی تیزی کا کم ہونا۔
المریضُ: بیہوشی طاری ہونا۔ مرنا۔
اَخمدَ. الرجلُ: بے حرکت ہونا۔ خاموش
ہونا انفاسہ: مار ڈالنا یا ذلیل کرنا۔ النارَ:
کو بجھانا۔
الخمود: آگ بجھنے کے لیے دبانے کی
جگہ۔
خمرَ (ن ض) خمرًا: چھپانا الشھادۃَ:
پوشیدہ کرنا الرجلَ: شراب پلانا العجینَ
خمیر ڈالنا فلانًا: شرم کرنا۔
خمِر (س) خمَرًا. عنہ: پوشیدہ ہونا،
چھپنا عنہ الخبرُ: پوشیدہ رہنا الشیُٔ: سابقہ

حالات سے بدل جانا۔
خَمَرَ العجینَ: خمیر ڈالنا۔ ہ وَجْهَهٗ: ڈھانپ لینا۔ ہ بیتہ: گھر میں جمے رہنا
خامر مُخامرةً: بیع میں دھوکا دینا۔
ہ القلبَ: داخل ہونا۔ ہ الشیٔ الآخرَ: باہم ملنا
ہ الداءُ: بیماری کا اندر تک اثر کرنا۔ ہ بیتہٗ: گھر میں جمے رہنا۔ ہ: چھپنا۔
اَخْمَرَ: چھپنا۔ ہ لہ: کینہ رکھنا۔ ہ الشیٔ: چھپانا۔ غافل کرنا۔ ہ العجینَ: خمیر ڈالنا۔ ہ الامرَ: پوشیدہ کرنا۔ ہ الارضُ: زمین میں گھنی جھاڑی بہت ہونا
ہ الشیٔ: تحفہ دینا۔
تَخَمَّرَتِ واختمرت. المرأة: اوڑھنی ڈالنا۔ واختمر العجینُ: خمیر ہو جانا۔
اِختمر العصیرُ: شراب بن جانا۔
الخَمْر والخَمْرة. انگوری شراب۔ ہر نشیلی چیز۔
الخِمْر. کتیہ۔
الخَمَر. لوگوں کی جماعت و بھیڑ۔ گھنی جھاڑی۔ تم کہتے ہو "تَوَارَی الصَّیْدُ عَنِّی فِی خَمَرِ الْوَادِی" شکار مجھ سے وادی کی گھنی جھاڑی میں چھپ گیا۔
الخَمِر. وہ جگہ جہاں گھنی جھاڑی زیادہ ہو۔
رجلٌ خَمِرٌ: وہ شخص جس کو نشہ کا خمار لاحق ہو۔
الخُمَار. شراب کی وجہ سے درد سر (والخُمار والخُمْرة) لوگوں کی کثرت و ہجوم۔
الخِمار. اوڑھنی۔ دوپٹہ۔ پردہ۔ ج اَخْمِرة وخُمُر وخُمْر. کہا جاتا ہے "مَا شَمَّ خِمَارَكَ؟" یعنی کیا چیز تجھ کو لاحق ہوئی جس نے تجھ کو تیری حالت سے بدل دیا۔
الاِختمار. کیمیائی تبدیلی: یعنی بنیادی مادہ دوسرے مادہ میں تبدیل کرنا مثلاً چینی کے شیرہ سے کحل بنانا۔
الخَمِیر والخَمِیرة. خمیر۔ الخمیر: خمیری روٹی۔
الخُمْرة. خمیر کرنے کا برتن۔ شراب کی تلچھٹ۔ شراب کی تکلیف و دوران سر۔ کھجور کی چھوٹی چٹائی۔ خمرة اللبن: وہ چیز جس کو دودھ میں ڈالنے سے جلدی جم جائے۔ ج الخُمَر (والخمرة والخمرة) بوجو تمہیں پہنچے۔
الخُمْرِیُّ. من الالوان: سیاہ رنگ جو سرخی مائل ہو۔
الخَمَّار. شراب فروش و (الخَمَّارة) شراب بیچنے کی جگہ۔
الخِمِّیر والمستخمر. بہت شراب پینے والا۔
المَخْمُوْر. شراب کی وجہ سے مست۔
خَمَسَ (ن ض) خَمْسًا. القومَ: پانچواں ہونا۔ قوم کے مال کا پانچواں حصہ لینا۔ ہ المالَ: پانچواں حصہ لینا۔ ہ الحبلَ: پانچ لڑیوں سے بٹنا۔
خَمَّسَ. الشیٔ: پانچ رکن والا بنانا۔ اور اسی سے شعراء کے نزدیک تخمیس ہے جس کے معنی کسی شعر میں تین مصرعے بڑھا کر پانچ مصرعوں کا کر دینا ہے۔
اَخمس. القومُ: پانچ ہونا۔
الخُمْس والخُمُس. پانچواں حصہ۔ ج اَخْماس. کہا جاتا ہے "ضَرَبَ اَخْمَاسًا لِاَسْدَاسٍ" یعنی اس نے مکر و فریب میں کوشش کی۔
خُماس و مَخْمَس. پانچ پانچ (یہ خمسہ خمسہ سے معدول ہے) کہا جاتا ہے "جَاءُوْا خُمَاسَ و مَخْمَسَ" وہ پانچ پانچ آئے۔ یہ مذکر و مؤنث دونوں کیلئے مستعمل ہیں اور غیر منصرف ہیں۔
الخُماسِی. پانچ حرفوں والا۔ کہا جاتا ہے "جَارِیَةٌ خُمَاسِیَّةٌ" پنج سالہ لڑکی۔
الخَمْسَة. پانچ۔ مؤنث کے لیے خمس۔
خَمْسُوْن. پچاس۔
الخَمِیْس. و یوم الخمیس: جمعرات۔ ج اَخْمِسَة واَخْمِساء. الخمیس: لشکر۔ اس لیے کہ اس میں پانچ جماعتیں میمنہ. میسرہ. قلب. ساقہ. مقدمۃ الجیش ہوتی ہیں۔ رُمح (خمیس و مخموس) پانچ گز کا نیزہ۔
المُخَمَّس. پانچ ارکان والا۔ بھاری بوجھ اٹھانے کیلئے لوہے کا ایک آلہ۔
المُخَمَّس. وہ شکل جس کو پانچ برابر کے اضلاع گھیر لیں۔
التخمیس: شعراء کے نزدیک تین شطر کو شعر کے دو شطر کی طرف ملانا۔
خمش (ن ض) خمشا و خُمُوشا. الوجہَ: خراش لگانا۔ تھپڑ مارنا۔
خَمَّشہ. زیادہ خراش لگانا۔
الخَمْش. مص۔ خراش۔ ج خُموش.
الخُماشة. خفیف زخم۔ ایسا زخم جس پر بدلہ مقرر نہ ہو۔ ج خماشات. یا وہ زخم جو پوری دیت واجب ہونے سے کم درجہ کا ہو۔ جیسے ہاتھ ز کان یا ناک وغیرہ کاٹنا۔
الخَمُوش. مچھر۔
خَمَصَ (ن) خَمْصًا و خُمُوصًا و اِنْخَمَصَ. الجرحُ: ورم کا جاتا رہنا۔
خَمَصَہٗ خَمْصًا و خُمُوصًا و مَخْمَصَةً الجوعُ: دُبلے پیٹ والا کر دینا (و خمص (س) خمصًا و خمص (ک) خمصا و خموصا و مخمصة) البطنُ: پیٹ کا خالی ہونا۔ دبلا ہونا۔
تخامص. اللیلُ: صبح کے قریب رات کی تاریکی کا کم ہونا۔ ہ عنہ: یکسو ہونا۔
الخَمْصَة. بھوک۔
خمط (ن) خمطا و خموطا و خمط (س) خمطا. الخمرُ او اللبنُ: اچھی بو کا ہونا۔ بو میں تغیر پیدا ہو جانا۔ صفت (خامط و خمط) خمط الرجلُ: تکبر کرنا۔ غضبناک ہونا۔ (خمط (ض) خمطا) اللحمَ: بھونا۔ صفت مفعولی خمیط
خَمَط (ن ض) خمطا. اللبنَ: دودھ کو برتن میں ڈالنا۔
تخمّط. تکبر کرنا۔ غضبناک ہونا۔ ہ البحرُ:

موج مارنا الفحل نر بڑبڑانا۔

الخمط س۔ ہر کھٹی یا کڑوی چیز۔ ہر درخت کا تھوڑا پھل۔ ہر بے کانٹے والا درخت۔ پیلو کا پھل۔

الخمطة والخمطة. من اللبن دودھ کی بو۔

خمعت(ف) خمعا و خموعا و خمعانا. الضبع لنگڑاتے ہوئے چلنا۔

الخامعة بجو۔ ج خوامع.

الخماع لنگڑاہٹ۔

الخمع بھیڑیا۔ چور۔ ج اخماع.

الخيمع والخموع بدکار عورت۔

خمل(ن) خمولا. ذكره او صوته: پوشیدہ و کمزور ہونا (خمل(ن) خملا) البسر نرم ہونے کے لیے گھڑے وغیرہ میں ڈالنا۔ کہا جاتا ہے "خمله الله" اللہ اس کو ہلاکت میں ڈال دے۔

خمل جوڑوں کی بیماری والا ہونا۔

اخمله گمنام و بے قدر کرنا۔ اخملت الارض بہت گنجان درختوں والی ہونا۔

اخمل القطيفة روئیں دار بنانا۔

اختملت. الماشية: جانوروں کا اچھی گھاس والی زمین میں چرنا۔

الخامل. فا من الرجال گمنام و بے قدر۔ ج خمل.

الخمل کپڑے کا رواں۔ (والخمالة والخميلة) شتر مرغ کے پر۔

الخملة چادر۔ روئیں دار کپڑا۔

الخملة. راز۔ اندرونی کیفیتیں۔ ج خملات.

الخمال. جوڑوں کا درد (والخمالي والخمل والخمل) خالص دوست۔

الخميل روئیں دار کپڑے۔ نرم خوراک۔ ٹھہرا بادل۔ واحد خميلة.

الخميلة چادر۔ بہت گھنا درخت۔ بہت درختوں والی پست زمین۔ ج خمائل.

المخمل روئیں دار کپڑا۔

خمن(ن ض) خمنا و خمن. الشيء: تخمینہ کرنا۔ قیمت لگانا۔ اندازہ کرنا۔

الخامن گمنام و بے قدر۔

الخمن بدبو۔

الخمان کمزور نیزہ۔ گھٹیا درجہ کا آدمی۔ کہا جاتا ہے "هم خمان الناس" وہ گھٹیا درجہ کے لوگ ہیں۔

الخمانة کمزور نیزہ کا چھڑ۔

خن(ض) خنينا ناک میں رونا یا بولنا یا ہنسنا۔ صفت (اخن)

خن(ن) خنا. المال لینا۔ القوم قوم کے حریم میں داخل ہونا۔

اخنه. عقل چھین لینا۔ صفت (مخنون) قیاس کے مطابق (مخن) ہونا چاہیے۔

استخنت. البئر بدبودار ہونا۔

الخن خالی کشتی۔

الخنة گنگناہٹ۔ ناک کی آواز۔

الخنان آسودگی۔ آرام۔

الخنان والخنان ہونٹوں کا زکام۔ ناک کی ایک بیماری۔ پرندوں کے گلے کی ایک بیماری۔

المخن لمبا مرد۔

المخنة گنگناہٹ و ناک کی آواز۔ ناک۔ گھر کا درمیان۔ صحن۔ واضح راستہ۔ راستہ میں داخل ہونے کی جگہ۔ وادی کی تنگ جگہ۔ کہا جاتا ہے "فلان مخنة لفلان" فلاں چیز فلاں کے کھانے کی ہے۔

خنب(س) خنبا زکام والا ہونا۔ لنگڑا ہونا۔ ہلاک ہونا۔ کمزور ہونا۔

اخنب واختنب ہلاک ہونا۔ اخنب ہلاک کرنا۔ کمزور کرنا۔

تخنب تکبر کرنا اور ناک کے دونوں نتھنے بلند کرنا۔

الخنب ایک قسم کی بیماری جو ناک میں ہوتی ہے۔

الخنب زانو کا باطنی حصہ۔ پسلیوں یا انگلیوں کے درمیان کی کشادگی۔ ج اخناب.

الخناب لمبا۔ بیوقوف۔

الخنابة پریشان۔ برائی۔

الخنابة والخنابة تکبر۔ غرور۔

الخنابتان والخنابتان ناک کے نتھنے۔

خنث(س) خنثا. الرجل ہیجڑا ہونا۔ صفت (خنث)

خنث(ض) خنثا. ٹھٹھا کرنا السقاء: مشکیزہ کے سرے کو پھاڑ کر باہر کی طرف موڑ دینا۔

خنثه موڑنا۔ نرم کرنا۔ ہیجڑا بنانا۔

اخنث دوہرا ہونا۔ لچکنا۔

تخنث وانخنث. ہیجڑا ہونا۔

خناث مؤنث کیلئے وصف ہے اور صرف ندا ہی کے موقع پر استعمال ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے "یا خناث" یعنی اے لچکنے والی۔

خناث. الثوب واخناثه کپڑے کی تہیں کہا جاتا ہے "اطو الثوب على خناثه" کپڑے کو اس کی تہ پر لپیٹو۔ واحد (خنث)

الخنث لچک۔

الخنثى. ہیجڑا۔ ج خناثى و خناث.

المخناث وہ شخص جس میں بہت زیادہ لچک ہو۔ کہا جاتا ہے "رجل مخناث و امرأة مخناث" ج مخانيث.

المخنث. ہیجڑا۔ وہ شخص جس میں لچک ہو۔

الخنجر والخنجر بڑی چھری۔ ج خناجر.

خنخن خنخنة. ناک میں بولنا في كلامه گنگنانا۔

الخندب بدخلق۔

الخندريس پرانی شراب۔

الخندع خسیس۔ لئیم۔

الخندق کھائی۔ ج خنادق و (خندق) خندقة کھائی کھودنا۔

تخنذذ بے شرم دلیر ہونا۔

الخنذيذ لمبا۔ سخت۔ پہاڑ کی بلند چوٹی۔ بلیغ شاعر۔ بہادر۔ سخی۔ بگولہ۔ بدزبان۔ خصی گھوڑا۔ ج خناذيذ.

الخنذ ع خسیس۔ لئیم۔
خنز (س) خنزًا و خُنوزًا. اللحم: بدبودار ہونا۔ صفت (خنِز و خنز)
الخُنزوان والخُنزُوانة. تکبر۔ غرور۔
الخُنزوان. بندر۔ نرسور۔
الخنزیر. سور۔ ج خنازیر. الخنازیر: کنٹھ مالا۔ خنزیر البحر: مچھلی کی ایک قسم۔ خنزیرُ الهند: خرگوش کی مانند اس سے چھوٹا ایک جانور جس کی کھال پر مختلف رنگ کے داغ ہوتے ہیں۔ خنزیرةُ البئر: کنوئیں کی چرخی جس پر پانی نکالتے ہوئے رسّی لپیٹتے ہیں۔
الخنزرة. موٹائی۔ پتھروں کے توڑنے کی بڑی کدال۔
خنسَ (ن ض) خنسًا و خُنوسًا و خِناسًا. عنه: پیچھے ہونا۔ علیحدہ ہونا۔ سکڑنا۔ کہتے ہیں "خَنسَ الطریقُ عنّا" یعنی ہم راستہ سے گزر گئے اور اس کو اپنے پیچھے چھوڑ دیا۔
بینَ اصْحابه: چھپنا۔
خنسهُ (ن ض) خنسًا. پیچھے کرنا ابهامه: سمیٹنا۔ کہا جاتا ہے "اشارَ بأربَع و خنس ابْهامه" اس نے چار انگلیوں سے اشارہ کیا اور انگوٹھے کو سمیٹ لیا القولَ: بُری بات کہنا الشئَ عنه: چھپانا فُلانًا وبه: غائب کر دینا۔ چھپا دینا۔ صفت خانسٌ. ج خُنّس.
خنِسَ (س) خنسًا. ناک کا چپٹا ہونا اور اس کے سرے کا اُٹھا ہوا ہونا۔ صفت (اخْنس) مؤنث خنْساء ج خُنس اسم الخنَس.
اخْنسهُ. عنهُ: روکنا۔ پیچھے کرنا۔ کہا جاتا ہے "اخْنستُ عنه بعْض حقّهٔ" میں نے اس کے کچھ حصّہ کو روک لیا اوْ عارَ الطریقِ: دشوار راستوں سے آگے بڑھ جانا۔
تخنّسَ. به: غائب کر دینا۔
انْخنس. عنه: پیچھے ہونا۔ سکڑنا۔
الخُنُس. ہرنیوں کے رہنے کی جگہ۔ ہرنیاں۔ جنگلی گائے۔
الخُنّس. ستارے یا صرف سیارے۔ یا بقول بعض چند سیارے جن کے نام یہ ہیں۔ زحل، مشتری، مریخ، زہرہ، عطارد۔
الخنْساء. نیل گائے۔ ایک مشہور شاعرہ کا لقب۔
الاَخْنس و الخنّوس. شیر۔ الاَخْنس: چیچڑی۔
الخنّاس. شیطان۔
الخنّیس. فریبی۔ حیلہ گر۔
الخنْسر. لئیم۔ کمینہ۔
الخنْسر و الخنْسری. وہ شخص جو نقصان کے موقع میں ہو ج خناسرة.
الخناسیرُ. مصیبتیں۔
الخِنْشار. ایک قسم کی نباتات۔
الخِنّوص. مؤنث الخنّوصة: سور کا بچہ۔ ج خنانیص
الخِنْصِر و الخنْصر. چھنگلیا۔ ج خناصر. کہا جاتا ہے۔ "هذا امْرٌ تُعْقَدُ علیْهِ الخَناصِر" یعنی یہ ایسا معاملہ ہے جس کا اعتبار کیا جاتا ہے۔
خنطه (ض) خنطًا. رنج و غم پہنچانا۔
خنْطشَ. تکبر و غرور کے ساتھ چلنا۔
الخِنْطِیر. بہت بڑھیا۔ جس کی پلکیں لٹک آئی ہوں۔
الخنطل. بلی۔ مصیبت۔ قطار، ٹڈی دل۔
خنع (ف) خنوعًا. له و الیه: انکساری و فروتنی کرنا الی اللّه: بغیر عمل کے گڑگڑانا بفلان: بیوفائی کرنا الی الامْر الشئ: مائل ہونا۔
خنعهُ. کلہاڑی سے کاٹنا۔
اخْنعتْهُ. الحاجةُ له و الیه: ذلیل و پست کر دینا۔
الخنع. ذلت۔
الخنْعة. عار۔ تہمت۔
الخانع و الخنوع. متہم۔ بدکار۔ بدگمانی میں ڈالنے والا۔ ج خنعة و خُنع.
الخنْعابة. کمینہ۔
شعْر (خنْعب) لمبا بال۔
الخُنْعبة. چھوٹا گڑھا۔ مونچھوں کے درمیان کا گڑھا۔
خنف (ض) خنافًا. البعیرُ: دوڑنے میں سر کو سوار کی طرف پھیرنا۔ صفت (مذکر و مؤنث) (خنوف) ج خُنُف. (خنوفًا) غضبناک ہونا الرجُلُ بانْفه: تکبر کرنا۔ صفت (خانف) المرأة: سینہ پر دوہتڑ مارنا۔
خنِف (س) خنفًا. صدْرهٔ او ظهْرهٔ: ایک جانب دوسری کے مخالف پیٹھ یا سینہ والا ہونا۔ صفت (اخنف) ج خُنْف.
المخْنف. نشانات۔
خنْفس. عن القوم: نفرت کرنا۔ علیحدہ ہو جانا۔
الخُنْفُس والخنْفس والخُنْفس و الخُنْفسا والخُنْفسانة. گبریلا۔ ج خنافس.
والخُنافِس. شیر۔
خنْفساءُ البطاطس. آلو کو نقصان دہ امریکی سنڈھی۔
خنقه (ن) خنْقًا و خنقًا و خنّقهُ تخْنیقًا. گلا گھونٹنا۔ کہا جاتا ہے "خنقتهُ البعْیرةُ" یعنی اُسے روتے روتے پھندا لگ گیا۔ خنّق الاناءَ: بھرنا۔ خنّق السُّرابُ الجبلَ. پہاڑ کی چوٹی کو قریب قریب چھپا لینا۔
خنّق زیْدٌ الاربعیْن: قریب قریب ہونا۔
اخْتنق. گلا گھٹنا۔
انْخنق. اپنا گلا گھونٹنا۔
الخنق و الخنیق. گلا گھونٹا ہوا۔
الخُناق. ایک بیماری کا نام جس میں سانس لینا مشکل ہوتا ہے۔
الخُناقیة. پرندوں اور گھوڑوں کے حلق کی بیماری کا نام۔
الخناق. رسی وغیرہ جو گلا گھونٹنے کے کام میں آئے۔ گردن۔ کہا جاتا ہے "اخذهُ بخناقه" اس نے اس کی گردن پکڑ لی۔
الخانق. فا. تنگ راستہ۔ گلی۔ خانق الذئب وخانقُ النمر وخانقُ الکلب: گھاسوں کے نام۔

الخنّاق. جس کی عادت گلا گھونٹنے کی ہو۔
المِخْنَقَة. گلوبند (ایک زیور) وہ چیز جس سے گلا گھونٹا جائے۔ ج مَخانِق و مَخانِيق.
المُخنَّق. سع. گلا گھونٹنے میں رسی کی جگہ گردن۔ کہا جاتا ہے "غُلامٌ مُخنَّق الخصرِ" پتلی کمر کا لڑکا۔
المُخْتنَق. تنگ جگہ۔
المُخْتنِق. گھوڑا جس کی پیشانی کی سفیدی رخساروں تک ہو۔
خنا (ن) خَنْوًا وخَنِي (س) خَنًى و اَخْنىٰ. عَلَيْهِ فِي الكَلَامِ: بدزبانی کرنا اَخْنىَ الجَرادُ: بہت انڈے دینا المَرْعىٰ: بہت گھاس والی ہونا۔ اَخْنىٰ عَلَيْهِ الدَّهْرُ: طویل ہونا۔ ہلاک کرنا۔ ظلم کرنا۔ بیوفائی کرنا اور کہا جاتا ہے "اَخْنىٰ بِه" اس نے اسے چھوڑ دیا اور اس کے ساتھ بدعہدی کی۔
الخَنىٰ. بدزبانی۔ خَنىٰ الدَّهْر: مصیبتیں واحد (خَناة)
خَابَ (ن) خَوْبًا. محتاج ہونا۔
الخَوْبَة. بھوک۔ بغیر چارہ والی زمین یا وہ زمین جس پر بارش نہ ہوئی ہو۔
خاتَ (ن) خَوْتًا وخَوَتانًا. الرجلُ. عمر رسیدہ ہونا۔ عہد توڑنا۔ خلاف وعدگی کرنا المالَ: کم کرنا (وانخاتَ واختاتَ)
البَازِي عَلَى الصَّيْدِ: ٹوٹ پڑنا۔
خَاتَ (ن) خَوَاتًا. العقابُ: عقاب کے بازوؤں میں سرسراہٹ ہونا۔
تَخَوَّتَ واِخْتاتَ. المالَ: کم کرنا الشیءَ: اُچک لینا حَدِيثَ القَومِ: سن کر یاد رکھنا الشَّاةَ: فریب دے کر چرانا۔ کہا جاتا ہے "هُمْ يَخْتَاتُونَ اللَّيْلَ" وہ رات میں رہزنی کرتے ہیں۔
الخَوّات. دلیر مرد۔
خَوِثَ (س) خَوَثًا. البطنُ: ڈھیلا ہونا۔ کھانے سے بھرا ہوا ہونا۔ صفت (اَخوَث) مؤنث (خَوْثَاء)
اَخاخَ إخاخَةً. العشبُ: پوشیدہ ہونا۔ کم ہونا۔
الخَوْخ. شفتالو۔ واحد (خَوْخَة)
الخَوْخَه. روشن دان۔ پھاٹک میں چھوٹا دروازہ۔
الخَوْخَاء والخَوْخَاة والخَوْخاءة. بیوقوف۔
خَوَّدَ. الرجلُ: تیز چلنا مِنَ الطَّعامِ شَيْئًا: کچھ حاصل کرنا۔
تَخَوَّدَ. الغُصْنُ: جھکنا۔
الخَوْد. نازک بدن۔ جوان عورت۔ ج خَوْدات وخُوْد.
خَاوَدَهُ مُخاوَدَةً. الى الشيءِ: ایک کا دوسرے کے بعد آنا۔ کہا جاتا ہے "خَاوَدْنا اِلَى الماءِ" یعنی ہم واپس آ رہے تھے اور وہ لوگ جا رہے تھے۔ خاوَدَهٗ: بار بار زیارت کیلئے آنا۔ خَاوَدَتْه الحُمىٰ: غیر متعین وقت پر آنا۔ خَاوَدَ عَنْهُ. علیحدہ ہونا۔
تَخاوَدَ. القَومُ: باہم عہد و پیمان کرنا۔
تَخَوَّدَ. نگہبانی کرنا۔ تم کہتے ہو "تخودنا بالزيارة" اس نے ہم سے بار بار ملاقات کی۔
الخُوْذَة. خود۔ ج خُوَذ.
خُوْذَانُ. النَّاسِ: لوگوں کے خادم۔
خِوَاذُ. الحُمّىٰ: غیر معین وقت میں بخار آنا۔
خَارَ (ن) خُوَارًا. البقرةُ: آواز کرنا۔ (خُؤُورًا و خَوِر (س) خَوَرًا) ست و کمزور ہونا۔ ٹوٹنا قوة المريض: کم ہونا۔
خَوَّرَ. کمزور ہونا۔ ڈھیلا ہونا الارضُ: کثرت بارش کی وجہ سے نرم ہو جانا الرجلَ: کمزوری کی طرف نسبت کرنا۔
اَخارَهٗ. مائل کرنا۔ موڑنا۔ پھیرنا۔ تم کہتے ہو "اَخَرْنَا الابلَ الىٰ مَوْضع كذا" ہم نے اونٹوں کو فلاں مقام کی طرف پھیر دیا۔
تَخاوَرَتْ. الثِّيرانُ: بیلوں کا باہم آواز نکالنا۔
اسْتَخارَهٗ. مہربانی چاہنا المنزلَ: صاف کرنا۔
الخَوْر. س. دو بلندیوں کے درمیان پست زمین۔
الخُوَار. س. گائے کی آواز۔ بکریوں، ہرنوں اور تیر کی آواز کے لیے بھی مستعمل ہے۔
الخَوَّار. بزدل۔ کمزور۔ سست۔ فرسٌ خَوّارُ العِنانِ: تابعدار تیز رفتار گھوڑا۔
الخَوَّار مِنَ الزِّنَادِ: چقماق۔
الخُوْرِي. کاہن۔ ج خَوَارِنَة (دخيل)
الخُوْرُس. گرجا میں خادموں کے قیام کی جگہ (جديد)
خَازَهٗ (ن) خَوْزًا. دشمنی کرنا۔
خاسَتْ (ن) خَوْسًا. الجِيفَةُ: بدبودار ہونا البِضاعَةُ: مندا ہونا خاسَ العَهْدَ و بالعَهْدِ: بدعہدی کرنا بالوَعْدِ: خلاف وعدہ کرنا بفلان: بیوفائی کرنا۔
خَوَّسَ. الشيءَ: کم کرنا۔ گھٹانا الابلَ: ایک ایک کر کے پانی پر بھیجنا۔
خَاشَهٗ (ن) خَوْشًا. بالرُّمحِ: نیزہ مارنا الشيءَ: لینا الرَّجُلُ: ہجوم میں داخل ہونا۔
خَوَّشَ و تَخَوَّشَ. الشيءَ: کم کرنا۔ گھٹانا۔ و تَخَوَّشَ الرَّجُلُ: موٹائی کے بعد لاغر ہونا۔
الخَوْش. پہلو۔
الخَوْشَان. ایک قسم کی گھاس جس میں ترشی ہوتی ہے۔ واحد (خَوْشَانَة)
خَوِصَ يَخْوَصُ خَوَصًا. دھنسی ہوئی آنکھ والا ہونا۔ صفت (اَخْوَص) مؤنث خَوْصَاءُ ج خُوْص الشَّاةُ: تمام جسم میں سفیدی کے ساتھ ایک سفید اور ایک سیاہ آنکھ والی ہونا۔
خَوَّصَ. پہلے شرفا کا پھر کمینوں کا اکرام کرنا التَّاجَ: سونے کے پتروں سے مزین کرنا ہ الشَّيْبُ: بڑھاپا شروع ہونا۔ کہا جاتا ہے "خَوِّصْ مَا اَعْطَاكَ" یعنی جو کچھ وہ دے اس کو لے لو اگرچہ تھوڑا ہو۔
خَاوَصَ و تَخَاوَصَ. آنکھوں کو بھینچ کر

تیز دیکھنا النجومُ: مائل بغروب ہونا۔
خَاوَصَهُ مُخاوصةً وخِواصًا البيعَ: بیچنے میں مقابلہ کرنا۔
اَخْوَصَ. النخلُ: پتے والا ہونا۔
تَخَوَّصَ. الشيَ: تھوڑے ہونے کے باوجود لے لینا العطِيَّةَ: تھوڑا تھوڑا کر کے لینا۔
الخَوَّاص. کھجور کے پتوں کا بیچنے والا۔ اور اس کے عمل کو (الخِياصة) کہتے ہیں۔
الخُوْص. کھجور کے پتے۔ واحد (خُوْصة)
الخَوْصاء. گرم ہوا جو آنکھوں کو چندھا کر دے۔ کہا جاتا ہے "خرجوا فِي الظَّهِيرَةِ الخَوْصاءِ" وہ دوپہر کی سخت گرمی میں نکلے۔
خَاضَ (ن) خَوْضًا وخِيَاضًا. الماءَ: داخل ہونا۔ گھسنا الشرابَ: ملانا الغَمَرَاتِ: سختیوں میں کود پڑنا فی الحدِيْثِ: مشغول ہونا الجَوَادُ فی المَيْدانِ: کلیلیں کرنا۔ بالفَرسِ: پانی پر لے جانا بالسَّيْفِ: زخم میں تلوار ہلانا۔ کہا جاتا ہے "اِنَّهُ يَخوض المَنَايَا" وہ اپنے آپ کو ہلاکتوں میں ڈالتا ہے۔ وَهُوَ يَخُوْضُ اللَّيْلَ وہ رات کو ہولناکیوں کی پروانہ کرتے ہوئے گھس پڑتا ہے۔
خَوَّضَ. الماءَ: داخل ہونا۔ گھسنا۔
خَاوَضَ مُخَاوَضَةً واَخَاضَ
اِخَاضَةَ الفرسَ: پانی میں داخل کرنا۔
اَخَاضُوْا الماءَ: جانوروں کو پانی میں ڈال دینا۔
تَخَوَّضَ. بتکلف گھسنا۔
اِخْتَاضَ. الماءَ: داخل ہونا۔ گھسنا۔
تَخَاوَضَ. القومُ فی الحَدِيْثِ: باہم مشغول ہونا۔
الخَوْضَة. خاض کا اسم مرۃ۔ موتی۔
الخَوَّاض. بہت گھسنے والا۔
المَخاضَة. پانی میں گھسنے کی جگہ۔ ج مَخاوِض ومَخَاض ومَخاضَات.
تَخَوَّطَهُ. وقتاً فوقتاً آنا۔

الخُوْط. نرم ٹہنی یا ہری شاخ۔ ج خِيْطان.
خَافَ (س) خَوْفًا وخِيْفًا ومَخافَةً وخِيْفَةً وتَخَوُّفًا. گھبرانا۔ احتیاط کرنا۔ ڈرنا۔ کہا جاتا ہے "خافَهُ وخاف مِنْهُ وخاف عَلَيْهِ"
صفت (خائف) ج خُوَّف وخُيَّف وخِيَّف وخَائِفُون. وتَخوَّفَ الحقَّ: حق کو مار لینا۔ وتخوَّفَ الشيَ: تھوڑا تھوڑا کم کرنا۔ تَخَوَّفَ عليهِ شيئاً: خوف کھانا۔
خَوَّفَه. ڈرانا الطريقَ: ایسا کر دینا کہ لوگ ڈرنے لگیں۔
اَخَافَهُ اِخَافَةً. ڈرانا۔ اَخاف الطَّرِيْقُ: گھبراہٹ میں ڈالنا۔
خَاوَفَهُ. ڈرنے میں مقابلہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "خَاوَفْتُه فَخُفْتُهُ اَخُوْفُه" میں نے اس سے ڈرنے میں مقابلہ کیا تو میں غالب رہا یعنی میں اس سے زیادہ ڈرنے والا نکلا۔
الخَوَّاف. شور۔
الخَاف. بہت ڈرنے والا۔
الخَافَة. چمڑے کا جبہ جس کو شہد نکالنے والا پہنتا ہے۔ جس کے ذریعہ سے پھلوں کو چنا جائے۔
الخِيْفَة. ڈرنے والے کی حالت۔ ج خِيَف.
المَخُوْف. خوفناک۔ کہا جاتا ہے "طَرِيْقٌ مَخُوْفٌ" خوفناک راستہ۔
خوِقَ (س) خَوَقًا وانْخاق وتَخَوَّقَ. کشادہ ہونا۔ صفت (اَخْوَق) مؤنث خَوْقَاءُ ج خُوْق.
اَخَاقَ اِخَاقَةً. ملک میں جانا۔
خَوَّقَهُ. کشادہ کرنا۔
تَخَوَّقَ. عنه: دور ہونا۔
الخَوْق. بالی کا حلقہ۔
الخُوْق. کشادگی۔ خارش۔
الاَخْوَق. خارش والا۔ کانا۔
مکان (مُنخاق) کشادہ جگہ۔
خَالَ يَخُوْلُ خولاً وخِيالاً. المواشيَ: نگہبانی کرنا فلانٌ علىٰ اَهْلِه: تدبیر اُمور کرنا۔ انتظام کے لیے کافی ہونا۔
خَالَ يَخَالُ خَوْلاً. تنہائی کے بعد غلاموں والا ہونا۔
خَوَّلَهُ. الشيَ: عطا کرنا۔ بخشش کرنا یا مالک بنانا۔
اَخْوَلَ واُخْوِلَ. ماموں والا ہونا۔
اَخَالَ. فيه خالاً مِنَ الخَيْرِ واَخالَهُ: فراست سے بھلائی معلوم کرنا۔
تَخَوَّلَ فِيْهِ خَالاً مِنَ الخَيْرِ و تَخَيَّلَ. تَخَوُّلاً وتَخَيُّلاً. بھلائی معلوم کرنا۔
تَخَوَّلَ خَالاً: ماموں بنانا فلاناً: نگہبانی کرنا۔
اِسْتَخْوَلَهُمْ. خادم بنانا۔ استخْوَلَ واستَخالَ فِيْهِمْ: ماموں بنانا۔
الخَوَل. خولی کی جمع۔ غلام۔ لونڈیاں۔ لفظ واحد ہی جمع کے لیے مستعمل ہے۔ اور کبھی واحد کے لیے (خائل) بولتے ہیں۔
الخَال. ماموں۔ ج اَخْوال واَخْوِلَة وخُؤُوْل وخُوَّل. وخُؤُولَة
الخالَة. ماں کی بہن۔ موسیٰ۔ ج خالات. تم کہتے ہو۔ "هُمَا اَبْنَاء خالة" یہ دونوں ایک دوسرے کے خالہ کے بیٹے ہیں۔ الخال: خیر کا نشان۔ فوج کا جھنڈا۔ چیز کا مالک۔ تم کہتے ہو "انا خال هذا الفرس" میں اس گھوڑے کا مالک ہوں۔
الخَوَلِيّ. مال کا بہتر منتظم۔ ج خَوَل.
الخائل. فا. الخول کا واحد۔ کہا جاتا ہے "هو خائلُ مالٍ" وہ مال کا منتظم و نگہبان ہے اور کبھی حذف ہمزہ سے "خالُ مالٍ" کہتے ہیں۔
الخَوْلَة. ہرنی۔
الاَخْوَل. وہ شخص جس کے بہت سے ماموں ہوں۔ رجُلٌ (مُخْوِلٌ ومُخْوَلٌ ومُخالٌ) شریف ماموں والا۔
خامَت (ن) خَومانًا. الارضُ: ناموافق آب و ہوا والی ہونا۔
اخام اِخامة. الفرسُ: تین ٹانگوں پر کھڑا

ہونا۔

الخام. روئی کا کپڑا۔ ج اَخْوَام. اَرْضٌ (خامَة) ناموافق آب وہوا والی زمین۔

خانَهُ (ن) خَوْنًا وخِيَانَةً ومَخَانَةً و خانَة. فِي كَذا: امانت میں خیانت کرنا۔ خانَهُ سَيْفُه: اُچٹ جانا۔ خانَهُ الدَّهْرُ: آسودگی کو سختی سے بدل دینا۔ خانَتْهُ رِجْلَاه: چلنے پر قادر نہ ہونا۔ خَانَ الدلوَ الرِشاءُ: ٹوٹ جانا۔ العهدَ: توڑ دینا۔ کہا جاتا ہے "خانه العَهْدَ اَو الاَمَانَةَ" یعنی اس نے عہد یا امانت میں خیانت کی۔ صفت (خَائِن) ج خُوَّان و خَانَة و خَوَنَة (خَوْنًا) جسم میں کمزوری اور نظر میں ضعف ہونا۔

خَوَّنَهُ. خیانت کی نسبت کرنا۔

خَوَّنَهُ وخَوَّنَ مِنْهُ وتَخَوَّنَهُ. تھوڑا تھوڑا کر کے کم کرنا۔ خَوَّنَهُ وتَخَوَّنَهُ. نگہبانی کرنا۔ ور اسی سے ہے "كَانَتِ الحُمّىٰ تَتَخَوَّنُهُ" س کو وقت پر بخار آتا ہے۔ تَخَوَّنَهُ الدَّهْرُ: سودگی کو سختی سے بدل دینا۔

اِخْتَانَهُ. خیانت کرنا المال چرانا۔

اِسْتَخَانَهُ. خیانت کرنے کا ارادہ کرنا۔

الخَان. دکان۔ سرائے۔ ج خانات. (دخیل) اور خان ترکوں کے بادشاہ کا لقب تھا۔

الخَائِنَة. الخائِن کا مؤنث۔ الخَائِنَة: ت خیانت کرنے والا۔ "تا" مبالغہ کے لیے ہے۔ جیسے رَاوِيَة بہت روایت کرنے والا۔

الخُوَان والخِوَان. دستر خوان۔ عوام اس سفرہ کہتے ہیں۔ ج اَخْوِنَة وخُوْن.

الخَؤُوْن والخَوَّان. بہت خیانت کرنے لا۔

الخَوَّانَة. بہت خیانت کرنے والا۔ "تا" بالغہ کے لیے ہے۔ دبر۔

خَوَّتِ الدَّارُ تَخُوُّخوًّا. گر جانا النجومُ: غیر بارش ہوئے غروب ہونا۔

الخَوُّ. بھوک۔ کشادہ وادی (والخَوُّ) شہد۔

الخَوَّة. کشادہ زمین۔

خَوِىَ (ض) خواءً. البيتُ: گرنا۔ خالی ہونا راسُه: کثرتِ نکسیر سے خون سے خالی ہونا (خَوىً وخَواءً) بھوکا ہونا الزَّنْدُ: آگ نہ دینا (خَيًّا) النجومُ: بے بارش کے ہونا۔ مائل بغروب ہونا (خوىً وخوايَةً) الشىءَ: اُچک لینا۔

خَوِىَ (س) خَيًّا وخُوِيًّا وخَوَايَةً. المكان: خالی ہونا۔

خَوّىٰ تَخْوِيَةً. البعيرُ: بیٹھنے میں پیٹ کو زمین سے اُونچا رکھنا الطائرُ: اُڑنے میں بازو لٹکانا۔

اَخْوىٰ اِخْواءً. الزَّنْدُ: آگ نہ دینا۔ النجومُ: بے بارش کے ہونا الرجلُ: بھوکا ہونا ما عِنْدَ فُلَانٍ: سب کچھ لے لینا (و خَوَّت) المَاشِيَةُ. بہت موٹا ہونا۔

اِخْتَوىٰ اِخْتِواءً. بے عقل ہونا البلدَ: عبور کرنا ما عِنْدَ فُلانٍ: سب کچھ لے لینا الفرسَ: اگلی پچھلی ٹانگوں کے درمیان نیزہ مارنا۔

الاَخْوىٰ. عقل و ہوش رفتہ۔ مؤنث خَيَّا وخَوْيَاء.

الخَوىٰ والخَواءُ. کھانے سے پیٹ کا خالی ہونا۔ دو چیزوں کے درمیان کا خلاء۔ خَوَاءُ الفَرَس: گھوڑے کے اگلے پچھلے پیروں کے درمیان کا فاصلہ۔

الخَوِىُّ. خالی پیٹ والا۔

الخَوِىُّ. نرم و پست زمین۔

خَابَ (ض) خَيْبَةً وتَخْيَبَ. محروم ہونا۔ ناامید ہونا۔ کہا جاتا ہے "خَابَ سَعْيُه" یعنی وہ ناکامیاب ہوا۔

خَيَّبَهُ واَخَابَهُ. محروم کرنا۔

قَدْحٌ (خَيَّابٌ) آگ نہ دینے والا چقماق۔

المَخْيَبَة. باعث محرومی۔

خَاتَ (ض) خَيْتًا و خُيُوتًا. آواز کرنا۔

خَارَ (ض) خَيْرًا. صاحب خیر ہونا۔

اللّٰهُ لَكَ فِي الاَمْرِ: بہتری کرنا۔

خَارَ (ض) خِيَرَةً وخيرةً وخَيْرًا و

خَيَّرَ الشىءَ علىٰ غَيْرِه: فضیلت دینا۔ خارَه: انتخاب کرنا اور اسی سے ہے "اَللّٰهُمَّ خِرْلِي" اے اللہ میرے لیے دو امر میں سے بہتر کا انتخاب کر۔

خَيَّرَهُ و خَايَرَهُ. فِي الاَمْرِ وبَيْنَ الاَمْرَيْنِ. پسند کرنے کے لیے اختیار دینا۔ و خَايَرَهُ فِي العِلْمِ فَخَارَهُ: علم میں مسابقت کرنا اور غالب رہنا۔

تَخَيَّرَهُ واخْتَارَهُ. چن لینا۔ انتخاب کرنا۔ ذخیرہ کرنا۔

اِسْتَخَارَ اِسْتِخَارَةً. طلب خیر کرنا۔ اللّٰهَ: طلب خیر کی دعا کرنا۔

الخَيْرُ. ج خُيُور: بھلائی، نیکی۔ کسی چیز کا اپنے کمال کو پہنچنا مال ج اَخْيَار وخِيَار: بہت نیکی والا۔ اور خیر اسم تفضیل کا صیغہ (اَخْيَرُ) کا مخفف ہے اور اس کی مؤنث (خَيْرَةٌ) ہے۔ کہا جاتا ہے "فُلَانَةٌ خَيْرَةُ النَّاسِ و خَيْرُهُم"

الخِيْرُ. شرف۔ بزرگی۔ کرم۔ اصل۔ ہیئت۔

الخَيْرَة. بہت خیر والی۔ ہر چیز سے بہتر۔ ج خَيْرَات.

الخِيْرَة والخِيَرَة. مِنَ الشَّىءِ اَوِ القَوْمِ: افضل۔

الخِيَار. پسندیدگی۔ کہا جاتا ہے "اَنْتَ بِالخِيَار" یعنی جو چاہو پسند کرو۔ خِيَارُ الشىءِ: چیز میں کا افضل۔ الخيار: ککڑی۔ واحد (خِيَارَة)

خِيَارُ شَنْبَر. املتاس۔

الخِيْرِىُّ. ایک قسم کی پھولوں والی نباتات۔

الخَيْرِيَّة. عمدگی۔ فضل۔ عثمانی سلطنت کا ایک پرانا سکہ۔

الخَيِّر. فیاض۔ مؤنث خَيِّرَة.

الاَخْيَر. زیادہ اچھا۔ مؤنث خَيْرىٰ وخُورىٰ ج اَخَايِر.

الخَيْرىٰ والخُوْرىٰ والخُوَرىٰ والخِيْرىٰ. بہت زیادہ اچھا۔ کہا جاتا ہے رجل خيرىٰ — الخ — یعنی بہت خیر والا۔

المُخْتار: مع. کہا جاتا ہے "اَنتَ بالمُخْتار"یعنی تم جو چاہو پسند کرو۔

خاسَ(ض) خَیسًا. اللّحم بدبودار ہونا البیْع مندا بازاری ہونا۔ مندا ہونا الرَّجُلُ: جھوٹ بولنا۔ ذلیل ہونا الرَّجُلَ او الدابۃَ: مطیع کرنا۔

خَاسَ(ض) خَیسًا وخَیسَانًا. بالعھد: بدعہدی کرنا بالوَعْدِ خلاف وعدگی کرنا۔

خَیَّسَہٗ. سدھانا۔ ذلیل کرنا۔ کہا جاتا ہے "خَیَّسَ الجَمَلَ"یعنی اس نے اونٹ کو سوار ہو کر سدھایا۔ روکنا۔

الخَیْس غم۔ گمراہی۔ جھوٹ۔ خیر۔

الخِیس گنجان درخت۔ شیر کی جھاڑی۔ ج اَخْیاس دودھ۔

الخِیسَۃ شیر کے رہنے کی جگہ۔ ج خِیَس

المُخَیَّس والمُخَیِّس. جانور کے سدھانے کی جگہ۔ قید خانہ۔

خاشَ(ض) خَیْشًا. ما فی الوعاء: نکالنا۔

الخَیْش. کتاں کا کھردرا کپڑا۔ ج خُیُوْش واَخْیاش واحد (خَیْشَۃ) کمینہ آدمی۔

الخَیّاش. کتاں کا کھردرا کپڑا بیچنے والا۔

خاصَ (ض) خَیصًا. کم ہونا۔ صفت (خائص)

خَیِصَ(س) خَیَصًا ایک بڑی ایک چھوٹی آنکھ والا ہونا۔ صفت (اَخْیَص) مؤنث (خَیْصاء)

الخَیْص. تھوڑی چیز۔ کہا جاتا ہے "نِلْتُ مِنهُ خَیصًا خائصًا" میں نے اس سے تھوڑی چیز حاصل کی۔

الخَیْصیٰ. تھوڑی چیز۔ کہا جاتا ہے "فی المَرْعیٰ خَیصیٰ مِنَ العُشْبِ"چراگاہ میں تھوڑی سی گھاس ہے۔

الخَیْصان. تھوڑا مال۔

خاطَ(ض) خَیْطًا. الثوبَ: سینا۔ صفت فاعلی (خائِط وخاطٌ وخَیّاط)اور صفت مفعولی (مَخِیط ومَخْیُوْط) الحَیَّۃُ: زمین پر رینگنا اور اسی سے ہے "ھٰذا مَخِیطُ الحَیَّۃ"یہ سانپ کے رینگنے کی جگہ ہے۔

خاطَ اِلَیْہِ خَیطَۃً ایک ہی دفعہ یا جلدی سے گزر جانا۔

خَیَّطَ. الشَّیْبُ فِی رَاسِہٖ: بڑھاپا شروع ہونا۔

تَخَیَّطَ. رَاسُہٗ بالشَّیْبِ: بڑھاپا شروع ہونا۔

اِخْتاط واختطی. اِلَیْہِ: ایک ہی دفعہ یا جلدی سے گزر جانا۔

الخَیْط س. دھاگہ۔ ج خُیُوْط و خُیُوْطَۃ و اَخْیاط مِن النَّعامِ شتر مرغ کا ریوڑ۔

مِن الجَرادِ ٹڈیوں کا دل۔ ج خِیطان.

الخَیْطُ الاَبیضُ صبح کی سفیدی۔ الخَیْطُ الاَسْوَدُ: رات کی سیاہی۔ الخَیْطُ مِنَ الرَّقَبَۃ: حرام مغز۔ کہا جاتا ہے "جاحَشَ عَنْ خَیطِ رقبتہ"اس نے اپنے خون سے مدافعت کی۔ خَیطُ باطِلٍ: تر مرے یعنی وہ چیز جو گرمی کے زمانہ میں دوپہر میں مکڑی کے جالے کی مانند فضا میں اُترتی ہوئی معلوم ہوتی ہے۔

الخِیط والخَیطی. مِنَ النَّعامِ او الجَرادِ: شتر مرغ کا ریوڑ۔ ٹڈیوں کا دل۔

الخِیاطَۃ درزی کا پیشہ۔

الخَیّاط درزی۔

الخِیاط والمِخْیَطُ سوئی۔

خَیِفَ(س) خَیَفًا ایک نیلگوں اور ایک سرمگیں آنکھ والا ہونا۔ صفت (اَخْیَف) مؤنث خَیْفاء ج خِیف.

خَیَّفَ. عَنِ القتالِ: روگردانی کرنا۔

القومُ: کسی جگہ میں اُترنا۔ خَیَّفَتِ المَرْأۃُ باَوْلادِھا: اخیافی بھائیوں کی ماں ہونا۔

تَخَیَّفَ. الوانًا: مختلف رنگوں والا ہونا۔

الخَیْف. دامن کوہ میں ہر بلند و پست زمین۔ پانی بہنے کی جگہ سے بلند جگہ۔ تھن کی کھال۔

الخِیفَۃ. چھری۔ شیر کی جھاڑی۔

الخَیْفاء. کشادہ تھنوں والی۔ ج خَیْفاوات وخِیَف.

الاَخْیاف مختلف لوگ۔ کہا جاتا ہے "ھم اِخْوَۃُ اَخْیافٍ اَوْ بَنُوْ اَخْیاف"یعنی ان کی ماں ایک ہے اور باپ مختلف ہیں۔

الخَیْفان لوگوں کی کثرت۔ مختلف رنگوں والی ٹڈی۔ ایک قسم کی پہاڑی گھاس۔ واحد (خَیْفانَۃ)

خالَ یَخالُ خَیْلًا وخِیلًا وخالًا وخَیْلَۃً وخِیْلَۃً وخَیَلانًا وخَیْلُوْلَۃً ومَخِیْلَۃً ومَخالَۃً. الشیءَ: خیال کرنا۔ گمان کرنا اور واحد متکلم مضارع کا صیغہ اِخالُ و اَخال اور بکسر ہمزہ زیادہ فصیح ہے۔

خَیَّلَ تَخْییلًا وتَخَیُّلًا. علیہ: تہمت لگانا و(خَیَّل تَخْییلًا) السحابُ: گرجنا، چمکنا اور برسنے کے لیے تیار ہونا فِیہِ الخَیرَ: معلوم کرنا عَنِ القَوْمِ: کمزور و بزدل ہونا۔

خُیِّلَ. اِلَیْہِ ولَہٗ اَنَّہٗ کَذا: توہم ہونا کہ وہ ایسا ہے۔

خایَلَہٗ. فخر کرنے میں مقابلہ کرنا۔

خایَلَتِ السَّحابۃُ: بارش کی اُمید دلانا۔

اَخْیَلَتِ. السماءُ: برسنے کیلئے تیار ہونا۔

النَّاقَۃُ: تھنوں میں دودھ والی ہونا۔

(واَخالَ) القومُ: ایسے بادل کو دیکھنا جس کے متعلق خیال ہو کہ برسے گا۔ (اَخْیَلَ و اِخْتالَ) المَکانُ بالنَّباتِ: ہرا بھرا ہونا۔

اَخالَ عَلَیْہِ الشیءُ: دشوار و مشتبہ ہونا۔

تَخَیَّلَتِ. السَّحابۃُ: بارش کی علامتیں معلوم ہونا الرَّجُلُ: تکبر کرنا لَہٗ اَنَّہٗ کَذا: توہم ہونا کہ وہ ایسا ہے فیہ الخیر: معلوم کرنا ۵: فراست سے معلوم کرنا علیہ: پسند کرنا اور فراست سے خیر معلوم کرنا۔

تَخایَلَ تَخایُلًا واِخْتالَ اِخْتِیالًا. تکبر کرنا اور اکڑ کر چلنا۔

اِسْتَخالَ. السَّحابۃَ: برستا ہوا خیال کرنا۔

الخالُ س. بادل جس سے بارش ضروری ہو۔ بے بارش کا بادل۔ بجلی۔ غرور۔ بڑا پہاڑ۔ جھنڈا۔ نرم کپڑا۔ سخی و فیاض آدمی۔ مغرور۔

گمان و توہم۔ بے بیوی والا۔ کمزور دل یا کمزور جسم والا۔ چھوٹا ٹیلہ۔ گھوڑے کی لگام۔ کفن۔ بدن کا تل۔ ج خِیْلَان۔

الخَالَۃ. مغرور عورت۔

الخَیْل. مؤ۔ گھوڑوں کا گروہ۔ ج خُیُول واَخْیَال. اور مجازاً خیل کا اطلاق سواروں پر بھی ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے "اتی بخیلہ ورَجِلِہٖ" وہ اپنے سوار اور پیادوں کے ساتھ آیا۔

الخِیَل. ہینگ۔

الخَیْلَان. ایک دریائی جانور ہے جس کا نصف حصہ انسان جیسا اور نصف حصہ مچھلی کا سا ہوتا ہے۔

الخَیَال. گمان وہم۔ ج اَخْیِلَۃ (و الخَیَالَۃ) وہ صورت جو خواب میں نظر آئے۔ انسانی شکل۔ ڈراوا۔ یعنی وہ چیز جس کو کھیتوں میں کھڑا کردیتے ہیں چوپائے اور پرندے اس کو انسان خیال کرتے ہیں۔

الخَائِل. مغرور۔ ج خَالَۃ.

المُخَیِّلَۃ و الخَیَالِیَّۃ. قوتِ خیالیہ۔

الاَخْیَل. مؤنث خَیْلَاء. ج خِیْل واَخَائِل. و (المَخْیِل والمَخْیُوْل) بدن میں تل والا۔

الاَخْیَل: ایک منحوس پرندہ کا نام۔

الاُخَائِل. مغرور۔ کہا جاتا ہے "رجُلٌ اُخَائِل"

الخَیَّال. شہسوار۔ گھوڑے والا۔ ج خَیَّالَۃ.

الخُیَلَاء. والخِیَلَاء والخَیْلَۃ. تکبر و غرور۔ السحابۃ (المُخِیْلَۃ والمَخِیْلَۃ والمُخَیِّلَۃ والمُخْتَالَۃ) بادل جس کے برسنے کی امید ہو۔ المُخَیِّل: خیر سے ڈرانے والا۔ کلام مُخَیِّل: دشوار کلام۔

المَخَائِل مِن السُحُب: بارش سے ڈرانے والے بادل۔ اور اسی سے "ظَهَرَتْ فِیْہِ مَخَائِلُ النجابۃ" اس کے اندر شرافت کی علامتیں ظاہر ہوئیں۔

اَرْض (مُتَخَیِّلَۃ و مُتَخَایِلَۃ)

خام یخِیْمُ خَیْمًا و خَیَمَانًا و خُیُوْمًا وخُیُوْمَۃً وخِیَامًا و خَیْمُوْمَۃ اقامت کرنا عنہ: بزدل ہونا۔ روگردانی کرنا القومُ فی القتال: جنگ میں کامیاب نہ ہونا جلہ: پاؤں اُٹھانا۔

خَیَّمَ. خیمہ لگانا۔ خیمہ میں اقامت کرنا بالمکان: اقامت کرنا خَیَّمت الکَرْمَۃُ: خیمہ کی مانند ہونا خَیَّمت البقر: اپنے تھان پر کھڑے رہنا الریح فی الثوب: کپڑے میں خوشبو کو بسانا۔

اَخَامَ اِخَامَۃً واَخْیَمَ اخیامًا الخیمۃَ: نصب کرنا الفرسُ: تین ٹانگوں پر کھڑا ہونا۔

تَخَیَّمَ. المکانَ وبالمکان وفِیْہ: جگہ میں اپنا خیمہ نصب کرنا تخیّمت الرِّیْحُ الطَّیِّبَۃُ بالثَّوْب وفِیْہ: بھڑک اُٹھنا۔

الخِیْم. طبیعت۔ خصلت۔ تلوار کا جوہر۔

الخَام. ہر وہ چیز جس میں ابھی ہاتھ نہ لگا ہو جیسے ہیرا جو ابھی صاف نہ کیا گیا ہو۔ پتھر جو تراشا نہ گیا ہو۔ چمڑا جس کی دباغت نہ ہوئی ہو۔ کپڑا جو ابھی دھویا نہ گیا ہو۔ روئی کا بنایا ہوا۔ ج اَخْوَام. الخَام: مولی۔

الخَامَۃ. تروتازہ گھاس۔ ج خَام و خامات.

الخَیْمَۃ. ڈیرہ۔ ہر وہ مکان جو اینٹ، پتھر اور مٹی وغیرہ سے نہ بنا ہو۔ ج خِیَم و خِیَام و خَیْمَات و خَیْم. الخیام: ہودے۔

الخَیَّام. خیمہ میں رہنے والا الخَیْمِی) خیمہ بنانے والا یا بیچنے والا۔

المُخَیَّم. وہ جگہ جہاں خیمے نصب ہوں۔

# د

د: الدال بنیادی حروف میں سے آٹھواں حرف ہے- حروف نطعیہ سے ہے- حساب جمل میں اس کا نمبر (۴) ہے-

دَأَبَ (ف) دَأْبًا وَدَأَبًا ودُؤُوبًا. فی العَمَلِ: لگاتار جانفشانی سے کرنا۔ صفت (دَائِبٌ ودَؤُوبٌ). (دَأْبًا ودَأَبًا)

الدابةَ تیز ہانکنا۔ دھتکارنا۔

اَدْأَبَهٗ اِدْأَابًا تھکانا۔ لگاتار کوشش کرنے کا حاجت مند بنانا۔

الدَأْبِ والدَأَب مص۔ عادت۔ حالت۔

الدَائِبَان رات دن۔

الدَائِب تھکاماندہ۔

دَأَثَ (ف) دَأْثًا بوجھل ہونا لثوبُ: میلا ہونا الثوبَ: میلا کرنا الطَعَامَ: کھانا۔

الدِئث سخت کمینہ۔

الدَأثَاء باندی۔ لونڈی۔ ج دِآث اِبْنُ دَأثَاء: بیوقوف۔

دَأدَأَ دَأْدَأَةً ودِئدَاء۔ تیز دوڑنا فِیْ اَثَرِهٖ: کھوج لگانے کیلئے پیچھے جانا الشَیٔ: ڈھانپنا۔ حرکت دینا۔ ٹھہرانا القَومُ: باہم ہجوم کرنا۔

تَدَأدَأ ہلنا۔ ٹھہرنا فِی مَشْیِہٖ: لڑکھڑانا۔ عَنْ فَرَسِہٖ: گرنا۔

الدَأدَأ والدَأدَاء. والدَأدَأةُ والدَأدَائَۃ. مِنَ اللَّيَالِیْ: سخت تاریک رات۔ ج الدَآدِیْ.

الدَار صِینِیْ دار چینی۔

دَئِصَ (س) دَأصًا اترانا البَعِیْرُ موٹا و پُر گوشت ہونا۔

الدَأص موٹاپا۔

دَأَظَ (ف) دَأظًا. الاِنَاءَ: بھرنا الرجُلَ: باوجود شکم سیری کے کھانے پر مجبور کرنا۔ غصہ دلانا۔ گلا گھونٹنا القَرْحَةَ: دبا کر نچوڑنا۔

دَأظَ (ف) دأظًا موٹا ہونا۔

دَأَلَ (ف) دأْلًا ودَأَلًا ودَأَلٰی سست چلنا۔ (له دَأْلًا ودَأَلانًا) فریب دینا۔

دَاءَ لَهٗ مُدَاءٌ لَهٗ دھوکا دینا۔ تیز چلنے میں مقابلہ کرنا۔

دُؤَالَة لومڑی کے لئے علم جنس ہے۔

الدَأْل والدِئِل والدُؤَل والدَألان. گیدڑ۔ بھیڑیا۔ نیولے کی مانند ایک جانور۔

الدُؤلُوْل مصیبت۔ ج دَآلِیْل کہا جاتا ہے "وَقَعَ القَوْم فی دُؤلُوْل" لوگ مصیبت میں پڑ گئے۔

دَأَمَ (ف) دَأْمًا. الحَائِطَ: سہارا دینا الرجلَ: کود کر سوار ہونا۔

تَدَأمَهٗ. الماءُ: ڈھانپ لینا۔ تَدَأمَتِ السَمَاءُ: لگاتار برسنا۔

تَدَائَمَتْ. عَلَيْهِ الهُمُوْمُ والاُمُوْرُ: ہجوم کرنا۔

الدَأْم مص۔ ہر وہ چیز جو تمہیں چھپالے۔

الدَأمَاء سمندر۔

دَأی یَدْأٰی ویَدْأَی دَأْوًا ودَأْيًا. الذِئب للصَید: دھوکے سے شکار کرنا۔

الدَأْی سینے کی پسلیوں کے ملنے کی جگہ۔ ج دَأیَات.

(اِبْنُ دَایَۃ) کوا۔

الدَایَۃ دائی جنائی۔ ج دَایَات.

دَبَّ (ض) دَبًّا و دَبِیْبًا رینگنا۔ ہاتھوں یا پیروں کے بل چلنا۔ کہتے ہیں "هُوَ اَكْذَبُ مِنْ دَبَّ و دَرَجَ" وہ زندوں اور مردوں سے زیادہ جھوٹا ہے السُقْمُ فی الجِسْمِ او البَلٰی فِی الثوبِ: بیماری کا جسم میں اور کہنگی کا کپڑے میں سرایت کرنا، اثر کرنا الجَدْوَلُ: نہر کا جاری ہونا اور کہا جاتا ہے "دبت عَقَارِبُهٗ" اس نے تفرقہ اندازی کیلئے چغل خوری کی۔ دَبَّ الشَيْخُ: آہستہ چلنا۔

اَدَبَّ. الصَبِیَّ: ہاتھ پیروں پر چلانا اِلٰی اَرْضِہٖ جَدْوَلًا: نہر جاری کرنا۔ کہا جاتا ہے "اَدَبَّ البِلَادَ" اس نے ملک کو عدل و انصاف سے بھر دیا۔ و "هُوَ يُدِبُّ عَلَيْنَا عَقَارِبَهٗ و يُحَرِّشُ عَلَيْنَا اَقَارِبَه" یعنی وہ ہم سے دشمنی کرتا ہے اور تکلیف پہنچاتا ہے۔

الدُبُّ. ریچھ۔ ج اَدْبَاب وَدِبَبَة. مؤنث دُبَّة. الدُبُّ الاَكْبَرُ و الدُبُّ الاَصْغَرُ: بنات النعش کے ستاروں کا مجموعہ۔ کہا جاتا ہے "رَكِبَ دُبَّ فُلَانٍ او دُبَّةَ فُلَانٍ" اس نے فلاں کا طریقہ اختیار کرلیا۔

الدَبَّة. تیل وغیرہ کا برتن۔ بط کی شکل کا شیشہ کا برتن۔ بہت ریتلی جگہ۔ ج دِبَاب. منہ کا رُواں۔ ج دَبٌّ. کہا جاتا ہے "لَيْس

فی الدَّارِ دُبِّیٌ اَوْدِبِّیٌ" یعنی گھر میں کوئی نہیں۔ اس کا استعمال صرف نفی کی صورت میں ہوتا ہے۔

الدَّبَب. رُواں۔ بال کی کثرت۔ گائے کا نومولود بچھڑا۔

الدَّبَّاب. تیز رینگنے والا۔ ناتوانی سے آہستہ چلنے والا۔ مؤنث دَبَّابَة.

الدَّبَّابَة. ایک آلہ کا نام جس کو محاصرہ میں استعمال کیا کرتے تھے اور اس کے جوف میں داخل ہو کر قلعہ کی دیوار کی جڑ میں پہنچ جاتے تھے اور جوف میں رہتے ہوئے نقب لگاتے تھے۔ ج دَبَّابَات. الدَّبَّابَة: ٹینک یعنی مسلح جنگی موٹر۔

الدَّبِیْب. س. رینگنے والا۔ چھوٹا کیڑا جو پانی میں کھیلتا رہتا ہے۔

الدَّبُوْب والدَّیْبُوْب. موذی۔ چغل خور۔ گہرا غار۔ ہر موٹی تازی چیز۔

الدَّابَّة. الداب کا مؤنث۔ ہر رینگنے والا جانور۔ سواری کا جانور۔ بوجھ لادنے کا جانور۔ مذکر و مؤنث دونوں کے لئے مستعمل ہے اور اس میں تا وحدت کی ہے۔ ج دَوَابٌّ. تصغیر (الدُّوَیْبَّة)

الدُّبَّاء. کدو۔ واحد (دُبَّائَة)

الدَّبْان. رُواں۔ بالوں کی کثرت۔

الَادَبُّ. بہت بالوں والا۔ بہت روئیں والا۔ مؤنث دَبَّاء. بہت بالوں والا اونٹ۔

المَدَبُّ. جاری ہونے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے "مَدَبُّ السَّیْل" سیلاب بہنے کی جگہ۔ و "مَدَبُّ النَّمل" چیونٹیوں کے چلنے کی قطار۔

أرْضٌ (مَدَبَّة) بہت ریچھوں والی زمین۔

دَبَأَہ (ف) دَبْأً. لاٹھی سے مارنا الشَّیُّ: ساکن ہونا۔

دَبَّأہ. وَدَبَأَ عَلَیْہِ: چھپانا۔ پوشیدہ کرنا۔

دَبَجَه (ن) دَبْجًا وَدُبْجَةً. نقش کرنا، مزین کرنا، خوبصورت بنانا الطَّیْلَسَانَ: ریشمی کپڑا لگا کر مزین کرنا۔

الدِّیْبَاج. ریشمی کپڑا۔ ج دَبَابِیج ودَیَابِیج.

واحد (دِیْبَاجَة) و (الدیباجة) چہرہ۔ کہا جاتا ہے "فُلانٌ یَصُوْنُ دِیْبَاجَتَہ" فلاں اپنی آبرو کی حفاظت کرتا ہے۔ و "فُلانٌ یَبْذُلُ دِیْبَاجَتَہ" فلاں اپنی آبروریزی کرتا ہے۔ "دِیْبَاجَةُ الکِتَابِ" کتاب کا دیباچہ۔

الدِّیْبَاجَتَان. دونوں رخسارے۔ دِیْبَاجَةُ الْوَجْہِ: چہرہ کی رونق۔ الدِّیْبَاج: جوان اونٹنی۔

الدَّبَّاج. ریشمی کپڑے کا بیچنے والا۔

المُدَبَّج. ریشمی کپڑے سے مزین کیا ہوا۔ بد شکل۔ ایک بد شکل آبی پرندہ۔ اُلو۔

دَبَّخ. سر جھکانا اور پیٹھ بچھانا۔ ذلیل ہونا۔ فِیْ بَیْتِہ: گھر میں جمے رہنا۔

دَبَّخ. بمعنی دَبَّخ.

دَبْدَبَ دَبْدَبَةً. الحافِرُ عَلَی الاَرْضِ: ٹاپ سے آواز نکلنا۔

دَبَرَ (ن) دَبْرًا وَدُبُوْرًا. النهارُ اَوِ الصَّیْفُ: گزر جانا۔ ختم ہونا الرجلُ: مرنا۔ پشت پھیرنا۔ بوڑھا ہونا الریحُ: پچھوائی رُخ پر ہو جانا۔ (دَبْرًا) السَّهْمُ الهدفَ: نشانہ سے ہٹ جانا الکتابَ: نقل کرنا بالشَّیْءِ: لے جانا ہ: پیچھے آنا الحدیثَ عن فلانٍ: کسی کے مرنے کے بعد اس کی بات بیان کرنا۔

دُبِرَ. پچھوائی ہوا لگنا۔

دَبِرَ (س) دَبَرًا. البعیرُ: کجاوہ وغیرہ سے زخمی پیٹھ والا ہونا۔ صفت (دَبِر)

دَبَّرَ. الامرَ: غور کرنا۔ انجام سوچنا۔ انتظام کرنا الحَدِیْثَ: دوسرے سے روایت کرنا عَلیٰ هَلاکِہ: کسی کی ہلاکت کیلئے حیلہ اور کوشش کرنا۔

دَابَرَ مُدَابَرَةً ودِبَارًا. مرنا ہ: دشمنی کرنا۔

اَدْبَرَ. البعیرُ: زخمی پیٹھ والا ہونا۔ اَدْبَرَہ القَتَبُ: پیٹھ زخمی کرنا فلانٌ: مرنا۔ پچھوائی ہوا میں داخل ہونا عَنْہُ: پیٹھ پھیرنا ہ: پیچھے کرنا۔ اَدْبَرَتِ الدُّنْیَا: اقبال کا ختم ہونا۔ الامرُ: ختم ہونا الرَّجُلُ: بدھ کے دن سفر کرنا۔

تَدَبَّرَ. الامرَ: انجام سوچنا۔

تَدَابَرَ. القومُ: باہم دشمنی کرنا۔ اختلاف کرنا اور قطع تعلقات کرنا۔

اِسْتَدْبَرَہ. پشت دینا۔ اختیار کرنا اور جستجو کرنا الامرَ: غیر متوقع طور پر نتیجہ کا سامنے آنا۔

الدَّبْر. س. شہد کی مکھیوں یا بھڑوں کا جھنڈ۔ واحد (دَبْرَة) ج اَدْبُر و دُبُوْر. بہت مال۔ موت۔ پہاڑ۔ سمندر میں جزیرہ کی مانند زمین کا ٹکڑا جس پر جوار بھاٹا ہوتا ہو۔ کسی چیز کے پیچھے۔ تم کہتے ہو "جَعَلَ کَلامِیْ دَبْرَ اُذُنِہٖ" اس نے میری بات سے غفلت کی اور متوجہ نہیں ہوا۔

الدِّبْر. بمعنی الدَّبْر. بہت مال۔ واحد ہے مفرد اور جمع دونوں کیلئے ہے۔ کہا جاتا ہے "مالٌ دِبْر واموالٌ دِبْر"

الدُّبْر و لدُّبُر. مِنْ کُلِّ شَیْءٍ: پچھلا حصہ۔ ج اَدْبَار دُبُر الصَّلوٰة: نماز کا آخر۔ کہا جاتا ہے "جاءَ دُبُرًا لشَّهْرِ وفِی دُبُرِہٖ و عَلیٰ دُبُرِہٖ واَدْبارَ الشَّهرِ و فِی اَدْبَارِہٖ:" وہ مہینہ کے آخر میں آیا۔ دُبُر البَیْتِ: گھر کا گوشہ۔

الدَّبْرَة. انجام۔ لڑائی میں شکست۔ قابل کاشت زمین۔ ج دِبَار.

الدَّبِر. زخمی پیٹھ والا جانور۔

الدِّبْرَة. جہت پشت۔ کہا جاتا ہے "لَیْسَ لِهٰذا الاَمْرِ قِبْلَة ولادِبْرَة" یعنی اس معاملہ میں کوئی قطعی فیصلہ نہیں ہے۔

ـــبرہ. جانور کی پیٹھ کا زخم جو کجاوہ وغیرہ سے ہو جائے۔ ج دَبَر و اَدْبَار.

الدَّبَار. ہلاکت۔

الدِّبَار. کھیتوں کی نالیاں۔ لڑائیاں۔ شکستیں۔

الدَّبُوْر. پچھوائی ہوا۔

الدَّبِیْر. مِنَ الرَّجُلِ: پیچھے۔ کہا جاتا ہے "هُوَلا یَعْرِفُ قَبِیْلَہ مِنْ دَبِیْرِہٖ" وہ اپنے آگے پیچھے کو نہیں پہچانتا۔ زیادتی، جہالت کے

لئے بطور کنایہ کے بولتے ہیں۔ گناہ۔ کہا جاتا ہے "عَرَفَ قَبِیْلَهُ مِنْ دَبِیْرِهِ" اس نے طاعت اور معصیت میں تمیز کرلی۔

الدَّبُوْر. شکل وصورت۔ ج دَبَابِیر.

الدَّبُّوْرَة. پتھروں کو ہموار کرنے کا اوزار۔ فصیح لفظ "الصَّاقُوْر" ہے۔

الدَّبَران. چاند کی ایک منزل کا نام جو برج ثور کے پانچ ستاروں پر مشتمل ہے۔

الدَّابِر. فا. تابع۔ ہر چیز کا آخر۔ اصل۔ گزرا ہوا۔ جیسے "اَمْسُ الدَّابِر" گزشتہ کل۔ اور یہ تاکید کے لئے ہے جیسے "رَأَیْتُه بِعَیْنِیْ" بولتے ہیں۔ نشانہ پر نہ لگنے والا تیر۔ جوئے کے تیروں میں سے ناکامیاب تیر۔ کہا جاتا ہے "مَا بَقِیَ فِی الکِنَانَةِ غَیْرُ الدَّابِر" ترکش میں سوائے دابر کے کچھ باقی نہ رہا۔ اور کہتے ہیں "قَطَعَ اللّٰهُ دَابِرَهُمْ" اللہ ان کی جڑ کو کاٹ دے۔

الدَّابِرَة. الدابر کا مؤنث۔ شکست۔ بدفالی۔ نحوست۔ انسان کی ایڑی کا پٹھا۔ دَابِرَةُ الطَّیْر: پرندے کے پاؤں کا خار۔ ج دَوَابِر.

الدَّبَرِیُّ. نماز جو آخر وقت میں ادا کی جائے۔

الدَّبَرِیُّ. وقت ختم ہو جانے کے بعد آنے والا۔ "شَرُّ الرَّأْیِ الدَّبَرِیُّ" یعنی وہ رائے بری ہے جو وقت گزر جانے کے بعد سمجھ میں آئے۔

و "جَاءَ دَبَرِیًّا" وہ آخر میں آیا۔

المُدَابِر. ناکامیاب تیر والا۔

المُقَابَل والمُدَابَر. نجیب الطرفین. شریف ماں باپ والا۔

المَدْبُوْر. زخمی۔ بہت مال والا۔

دَبَسَ. الشیءَ: چھپانا الشیءُ: چھپنا العِنَبُ: میٹھا ہونا العَصِیْرُ المَغْلِیُّ: گاڑھا ہو جانا الرجلُ العَصِیْرَ: پکا کر گاڑھا کر دینا۔

اَدْبَسَتِ. الاَرْضُ: اکھوا نکلنا۔

اِدْبَسَّ اِدْبِسَاسًا. الفرسُ: سرخ سیاہ ہونا۔ صفت (اَدْبَس)

الدَّبْس. ہر کالی چیز۔ بہت تعداد۔ کہا جاتا ہے "مَالٌ دَبْسٌ" بہت مال۔

الدِّبْس. پکایا ہوا گاڑھا شیرہ۔

الدَّبَّاس. شیرہ بنانے والا یا بیچنے والا۔

الدِّبس. شہد۔ کھجور کا شیرہ۔

الدُّبْسَة. سیاہی ملی ہوئی سرخی۔

الدَّبُّوْس والدُّبُّوْس. آہنی گرز۔ ج دَبَابِیس.

دَبَشَ (ن) دَبْشًا. الشیءَ: چھلکا اُتارنا الطَّعَامَ: کھانا۔

الدَّبَش. گھر کا سامان۔ ردی سامان۔ مَکَانٌ (مَدْبُوْش) وہ جگہ جہاں کی پیداوار کو ٹڈیوں نے کھا لیا ہو۔

سَیْلٌ (دُبَاشٌ) ہر چیز کو بہا لے جانے والا سیلاب۔

دَبَغَ (ف ن ض) دَبْغًا ودِبَاغًا ودِبَاغَةً. الجلدَ: کھال کو پکانا۔

اِنْدَبَغَ. کھال کا نرم ہونا اور اس سے رطوبت اور بدبو کا زائل ہونا۔

الدِّبْغ والدِّبْغَة والدِّبَاغ و الدِّبَاغَة. چمڑا پکانے کا مسالہ۔

جِلْدٌ (دَبِیْغ) پکائی ہوئی کھال۔

الدِّبَاغَة. چمڑے کی پکائی کا پیشہ۔

الدَّبَّاغ. چمڑے کو پکانے والا۔

المَدْبَغَة والمَدْبُغَة. چمڑا پکانے کی جگہ۔ چمڑے جو پکانے کے لئے مسالہ میں ڈالے گئے ہوں۔

دَبَقَ (ض) دَبْقًا. الصائدُ الطَّیْرَ: لاسہ سے شکار کرنا۔

دَبِقَ (س) دَبَقًا. بہ: چمٹنا۔

دَبَّقَهُ. لاسہ سے شکار کرنا۔

اَدْبَقَهُ. چپکانا۔

تَدَبَّقَ. الطَّیْرُ: لاسہ سے شکار ہو جانا الشیءُ: لیس دار ہونا۔

اَلدِّبْقُ: ایک درخت چھوٹے قد کا جس کے پھول انگوری نما پرندوں کو شکار کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔

الدِّبْق والدَّابُوق والدِّبُوْقَاء. پرندوں کے شکار کرنے کا لاسہ۔

دبك: دَبَكَ يَدْبُكُ (عامی لفظ) الارضَ: زمین پاؤں وغیرہ مار کر گونج پیدا کرتا ہے۔ علی الارض: زمین پر گرانا۔

اَلْوِعَاءَ. برتن کو بھرنا۔ دبك بمعنی دبك.

الدبكة: معروف رقص

دَبَلَ (ن) دَبْلًا و دُبُوْلًا. الارضَ: کھاد ڈالنا الشیءَ: درست کرنا۔

دَبَلَه (ن ض) دَبْلًا. بالعَصَا: لگاتار لاٹھی سے مارنا۔ کہا جاتا ہے "دَبَلَتْهُ الدُّبُوْلُ" اس پر مصائب پڑے یا اس کی ماں نے اسے گم کر دیا۔

(ودَبَلَ) اللُّقْمَةَ: بڑا لقمہ لینا الشیءَ: اُنگلیوں سے جمع کرنا۔

دَبِلَ (س) دَبَلًا. موٹا ہونا۔

الدَّبْل. س. پلیگ۔ مصیبت۔ اولاد کی موت۔ نالا۔ ج دُبُوْل.

الدُّبْلَة. بڑا لقمہ۔ ہر چیز کا ٹکڑا۔ کلہاڑی کا سوراخ۔ ج دُبَل ودُبَل.

الدَّبْلَةُ والدُّبَیْلَة. مصیبت۔ پیٹ کی ایک بیماری۔ پیٹ کا پھوڑا۔

الدُّبَال. کھاد۔

الدَّبُوْل. عورت جس کا بچہ مر گیا ہو۔ ہلاکت و مصیبت۔

الدَّوْبَل. نر سور۔ چھوٹے قد کا گدھا۔

الدِّبْلُوْمَاسِی: ڈپلومیسی یعنی نمائندہ حکومت اپنی حکومت کے مفادات کے لئے موزوں طرز عمل اختیار کرے۔

دُبِیَتْ. الاَرْضُ: چھوٹی ٹڈیوں کا کھیتی کو کھا جانا۔ صفت (مَدْبِیَّة و مَدْبُوَّة)

اَدْبَتِ. الاَرْضُ: بکثرت چھوٹی ٹڈیوں والی ہونا۔

الدَّبَی. چھوٹی ٹڈی۔ چیونٹی۔ واحد (دَبَاة)

دَثَّ (ن) دَثًّا. الصَّیَّادُ بِه: کسی چیز سے شکار کرنا۔ دَثَّه. تکلیف دہ مار مارنا۔ ہٹا دینا۔ پتھراؤ کرنا۔

دَثَّتْ (ض) دَثًّا. السَّمَاءُ: ہلکی بارش ہونا۔

الدثُّ والدَّثة والدِثاث ہلکی بارش۔
الدُثّة معمولی زکام۔
الدَثُوْث بہٹ جانے والا۔
دَثَر(ن) دُثُوْرًا۔ الرسمُ مٹنے لگنا۔ صفت (دَاثِر) دَواثِر السَيْفُ زنگ آلود ہونا الشَجَرُ: پتے نکلنا الثَوْبُ: میلا ہونا الرجُلُ بڑھاپے کے آثار نمایاں ہونا۔
دَثَّرَہٗ ہلاک کرنا۔ چادر سے ڈھانپنا۔
الطائِر گھونسلہ بنانا۔
تَدَثَّر وادَّثَر بالثَوْب اوڑھنا۔ صفت (مُتَدثِر) و (مُدَّثِر) اس کی اصل مُتَدثِر ہے تا کو دال میں ادغام کر دیا گیا ہے۔ وتَدَثَّر فرسہ کود کر سوار ہونا۔
اِنْدَثَر مٹنا۔ ناپید ہونا۔
اِدَّثَر بہت مال جمع کرنا۔
تَداثَر۔ الرَسْمُ مٹنے لگنا۔
الدَاثِر۔ فا ہلاک ہونے والا۔
الدَثْر بہت۔ مالٌ دَثْرٌ بہت مال، کہاجاتا ہے "مَالٌ دَثْرٌ ومَالَانِ دَثْرٌ واَمْوالٌ دَثْرٌ" اور کبھی دُثُوْر جمع بولتے ہیں۔ رَجُلٌ دَثْر: غافل۔ مرد هُوَ (دِثْر) مَالٍ: وہ مال کا بہتر منتظم ہے۔
الدِثْر میل کچیل۔ اور کہا جاتا ہے عَسْكَرٌ دَثْر بہت فوج۔
الدِثار بدن سے ملے ہوئے کپڑے کے اوپر کا گرم کپڑا۔ سونے والا جس کپڑے کو اوڑھ کر لیٹے۔
الدَثُور والدِثارِیُّ کاہل۔ سست۔ گمنام۔ بہت سونے والا۔
الاَدْثَر۔ غافل۔
القَرحَةَ: نشتر لگا کر مواد بہانا۔
الماءَ: گرانا۔
الطائِرُ: درخت میں گھونسلہ بنانا۔ پھدکنا۔
دَجَّ(ض) دَجِيْجًا ودَجَجَانًا۔ القومُ: آہستہ چلنا البیتُ: چھت ٹپکنا۔ (دَجًّا) السِتر: لٹکانا۔
دَجْجَۃ۔ ہتھیار بند کرنا۔ دَجَّجَتِ السماءُ ابر آلود ہونا۔
تدَجَّج ہتھیار بند ہونا۔ اور کہا جاتا ہے "تَدَجَّج فِی شِکّتہٖ" وہ پوری طرح ہتھیار بند ہوگیا۔
الدَاجُّ۔ فا (مثل لفظ الحاج کے مفرد و جمع ہے) خادم اور بوجھ اٹھانے والوں کیلئے استعمال کیا جاتا ہے۔ اس لئے کہ وہ آہستہ چلتے ہیں۔ ج داجُوْن و داجّة۔
الدُجَّة سخت تاریکی۔
الدجاج۔ (بتثلیث الدال والفتح اعلیٰ) مرغی۔ مرغ (پالتو و جنگلی) الدجاجُ الهِنْدی ایک بڑا پرندہ ہے جس کو ملک شام میں دجاج حبش اور مصر میں دجاج رومی کہتے ہیں۔
واحد (دجاجة) ج دُجج الدجاجة: دھاگے کی انٹی۔ عیال۔
الدُجج سخت تاریکی۔ سیاہ پہاڑ۔
الدَجُوجی والدَيْجوج تاریک رات۔ ج دَیاجِیْج۔
الدُجَاجی۔ مرغیوں کا بیچنے والا۔ اَسْوَدُ دُجاجِی: سخت سیاہ۔
المُدَجَّج والمُدجِج۔ پوری طرح سے ہتھیار بند "دَجَّجَتِ السماءُ" سے ماخوذ ہے اور تشبیہاً سیہی پر بھی اطلاق کیا جاتا ہے۔
دَجْدَجَ و تَدَجْدَجَ۔ اللَّيْلُ تاریک ہونا۔
دَجِر(س) دَجَرًا حیران ہونا۔ مدہوش ہونا۔ صفت (دَجِر و دَجْران) ج دَجْرٰی و دَجَارٰی۔
داجَرَ مُداجَرَۃً بھاگنا۔
الدِجْران۔ تھونی۔ وہ لکڑی جو بیل چڑھانے کے لئے لگائی جائے۔ واحد (دِجْرانة)
الدُجْر۔ ایک وہ چیز جس میں سوراخ دار لوہا لگا ہوا ہوتا ہے اور اس میں سے بونے کے وقت غلہ گراتے ہیں۔
الدُجْر۔ بتثلیث الدال والکسر افصح
الدَيْجُوْر۔ تاریکی۔ خاکستری رنگ کی سیاہی مائل مٹی۔ ج دَیاجِیْر و دَیاجِر۔
دجَل(ن) دَجْلًا جھوٹ بولنا (ز دَجَّل) البَعِيرَ: اونٹ پر قطران ملنا بالمکان: ٹھہرنا۔ مقیم ہونا۔ و (دَجَّل) الشیءَ ڈھانپنا الاناءَ سونے کے پانی سے ملمع کرنا الارضَ: گوبر ڈالنا۔
الدجَل گوبر۔
الدجّال بڑا جھوٹا۔ نام ایک شخص کا جو آخر زمانہ میں ظاہر ہوگا۔ ج دجّالُوْن و دجاجلة۔ الدَجّال سونے کا پانی۔
الدجّالة ساتھیوں کا بڑا گروہ جو زمین پر چھا جائے۔
الدَجِيل والدُجالَة۔ قطران (دیکھئے لفظ القطر ۲)
دِجْلة۔ عراق کا مشہور دریا۔ لفظ کے لحاظ سے مؤنث ہے اور نہر کی تاویل سے مذکر اور کبھی اس پر الف لام بھی داخل ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے "الدجلة"
دَجَم(ن) دَجْمًا۔ اللَّيْلُ: تاریک ہونا۔
دَجِم(س) و دُجِم دَجَمًا غمگین ہونا۔
الدجْم مِنَ الشیءِ: قسم۔
الدُجْم۔ عشق کے بے تابیاں۔ کہا جاتا ہے "اَخَذَتْهُ دُجَم العشق" اس کو عشق کی بے تابیوں نے گھیر لیا۔
الدَجْمَة۔ کلمہ۔ کہا جاتا ہے "ما سمعتُ لهٗ دَجْمَة"
غَدِیْرٌ (دَیْجَم) لہریں مارنے والا تالاب۔
دجَن(ن) دَجْنًا و دُجُوْنًا۔ اليَوْمُ: بادل بارش والا ہونا اللَّيْلُ: سیاہ ہونا۔ صفت (اَدْجَن) مؤنث (دَجْناء) ج دُجْن۔
دَجَن(ن) دُجُوْنًا۔ بالمکان: اقامت کرنا۔
الحمامُ وغَیْرُہٗ: پالتو ہونا۔ صفت (داجِن) مؤنث (داجِن و داجِنة) ج دواجِن۔ کہا جاتا ہے "دَجَنُوْا فِی لُؤْمِهِم" کمینہ پن ان کی گھٹی میں پڑگیا۔
اَدْجَن۔ القَوْمُ: بارش میں داخل ہونا۔
السماءُ: لگاتار برسنا المطرُ والحُمّیٰ: ہمیشہ رہنا اللَّيْلُ: تاریک ہونا۔

داجنهٗ مُداجنةً. نمائشی رواداری برتنا۔
اِدْجَوْجَنَ. اليَوْمُ: بارش والا ہونا۔
الدَّجْنُ. س۔ بہت بارش۔ گھٹاٹوپ بادل ج دُجْن ودِجان ودُجُون واَدْجان. کہاجاتا ہے "يَوْمُ دَجْنٍ ويَوْمٌ دَجْنٌ" بہت بارش کا دن۔ علیٰ هذا القياس. لَيْلَةُ دَجْنٍ و لَيْلَةٌ دَجْنٌ.
الدُّجْنة. تاریکی۔ ج دُجَن و دُجُنات.
والدُّجنة فی اَلْوان الاِبِل. بدترین سیاہی۔
الدُّجُنَّة والدَّجِنَّة والدِّجْنَّة تاریکی۔
بہت بارش والا گھٹاٹوپ بادل۔ ج دُجُنّات.
کہاجاتا ہے "يَوْمُ دُجُنَّةٍ ويومٌ دُجُنَّةٌ" بہت بارش کا دن و علیٰ هذا القياسِ "لَيْلَةُ دُجُنَّةٍ ولَيْلَةٌ دُجُنَّةٌ" تاریک رات۔
الاَدْجن. تاریک۔
لَيْلَةٌ (مِدْجان) تاریک رات۔
الدّاجنة والمُدْجِنة. مِنَ السَّحاب: بہت بارش والا بادل۔
دَجا (ن) دَجْوًا ودُجُوًّا. اللَّيْلُ: تاریک ہونا۔ صفت (دَاجٍ) مؤنث داجِيَة.
الثوبُ: کشادہ ہونا۔
داجیٰ مُداجاةً ٥: نمائشی رواداری برتنا۔
اَدْجیٰ اِدْجاءً وتَدَجّیٰ تَدَجِّيًا و اِدْجَوْجیٰ اِدْجيجاءً. اللَّيْلُ: تاریک ہونا۔ اَدْجیٰ البَيْتَ: پردہ لٹکانا۔
الدُّجة. قمیص کا بٹن۔ تین انگلیاں مع لقمہ کے۔ ج دُجات ودُجیً.
الدُّجْيَة. تاریکی یا بادل کی تاریکی۔ شکاری کے گھات کی جگہ۔ ج دُجیً.
الدّاجی. فا مِنَ العَيْش: آسودگی نعمۃ
دَاجِيَةٌ: کامل نعمت۔
لَيْلٌ (دَجِيٌّ) تاریک رات۔
الدَّياجی. تاریکیاں۔
دَحَّ (ن) دَحًّا. الشئَ فی الاَرْض: چھپانا الطَّعامُ بَطْنَه: شکم سیری سے لٹک آنا۔ الرَّجُلَ: گدی پکڑ کر دھکیلنا البَيْتَ فی الثَّریٰ: کشادہ کرنا۔

اِنْدَحَّ اِنْدِحاحا. بطنه: کشادہ ہونا۔
الدَّحْدَح والدحدحة والدَّحْداح والدَّحْداحة والدُّحادِح والدُّحَيْدِحة.
پستہ قد۔
دَحَرَه (ف) دَحْرًا و دُحُورًا و مَدْحرةً. دھتکارنا۔ دور کرنا۔ دفع کرنا۔ صفت فاعلی (دَاحِر و دَحُور) و صفت مفعولی (مَدْحُور)
دَحْرَجه لڑھکانا۔
تَدَحْرَجَ لڑھکنا۔
الدُّحْرُوجة. گبریلا کی گولی جس کو لڑھکا کر لے جاتا ہے۔ ج دحاریج.
الدَّحز سخت و مضبوط۔
الدُّحْبُرِيجة. گندم کے درمیان باریک دانہ۔
دَحَسَ (ف) دَحْسا. بَيْنَ القَوْمِ: فساد ڈالنا الشئَ: بھرنا بِرجْلِه: کریدنا الجزارُ: کھال اُتارنے کیلئے کھال میں ہاتھ داخل کرنا۔ الثوبَ فِی الوِعاء: کپڑے کو برتن میں داخل کرنا الشرَّ: خفیہ طریقہ سے شرانگیزی کرنا۔
(واَدْحَس) السُّنْبُل: دانوں سے بھرا ہونا۔
دَحِسَتْ (س) دَحَسًا. اِصْبَعُه: انگلی کا سوجنا۔ صفت (مَدْحُوس) اور انگلی کو مَدْحُوسَة کہتے ہیں۔
الدِّحَاس مِنَ البُيُوتِ: آدمیوں سے بھرا ہوا گھر۔
الدُّحَّاس والدُّحَاس. ایک زرد رنگ کا کیڑا جو زمین کے اندر رہتا ہے۔ ج دَحَّاسات ودَحاحِيس.
الدّاحِس والدّاحُوس. انگلی کے کنارے پر ورم۔
الدَّيْحَس. ہر چیز کی کثیر مقدار۔
دَحَصَ (ف) دَحْصًا. المَذْبُوحُ بِرِجْلِه: ایڑیاں رگڑنا الرَّجُلُ: جلدی کرنا۔
دَحَضَ (ف) دَحْضًا و دُحُوضًا. الحُجّةُ: باطل کرنا۔ دَحَضَتِ الحُجّةُ: باطل ہونا الشَّمْسُ: ڈھلنا۔

دحض (ف) دحضا. مذبوح کی طرح پاؤں پٹکنا رِجْلُه: پھسلنا المطرُ التلاعَ: پھسلن کی جگہ بنادینا عَنِ الاَمْرِ: تفتیش کرنا۔
اَدْحَضَ. الرجلَ: پھسلانا الحُجّةَ: باطل کرنا۔
اِنْدَحَضَ. البُرْهانُ: باطل ہونا۔
الدَّحْض والدَّحَض. مِنَ الاَمْكِنَةِ: پھسلن کی جگہ۔ ج دِحاض.
المَدْحَضة. پھسلانے والی جگہ۔
دَحَقَهٗ (ف) دَحْقًا واَدْحَقَهٗ. دور کرنا۔ دھتکارنا۔
اِنْدَحَقَ. اپنی جگہ سے نکل پڑنا۔
الدّاحِق. فا. بیوقوف۔ غضبناک۔
الدَّحِيق. دور۔ دور ہونے کی جگہ۔
دَحِيقُ القَوم: قوم کا دھتکارا ہوا۔
مُنْدَحِق. البَطْنِ: کشادہ پیٹ والا۔
دَحَلَ (ف) دَحْلًا. بھاگ کر چھپنا۔ دور ہونا البِئْرَ: کنوئیں کے ایک جانب میں کھودنا۔ (واَدْحَل) فی الدَّحْل: کھوہ میں داخل ہونا۔
دَحِلَ (س) دَحَلًا. ڈھیلے پیٹ والا ہونا۔ صفت (دَحِل)
دَاحَلَهٗ مُداحَلَةً. دھوکا دینا۔ فریب کرنا۔
الدَّحْل والدُّحْل. کھوہ۔ گڑھا جو اوپر سے تنگ اور نیچے سے کشادہ ہو۔ ج دِحَال واَدْحَال واَدْحُل ودُحُول ودُحْلان.
الدَّحْلَة. کنواں۔
الدَّحِل. فریبی، دغاباز۔ موٹا پست قد۔ ڈھیلے پیٹ والا۔
الدِّحَال. امتناع۔
البئر (الدَّحُول والدَّحْلاء) اوپر سے تنگ نیچے سے چوڑا کنواں۔
الدّاحُوْل. وہ لکڑی جو ہرن کے شکار کرنے کیلئے کھڑی کی جائے۔ ج دَواحِيل. اور اس طریقہ سے شکار کرنے والے کو (الدَّحّال) کہتے ہیں۔
دَحَمَهٗ (ف) دَحْمًا. زور سے دھکا دینا۔

دَخْمَسَ. اللَّيلُ: رات کا تاریک ہونا۔
الدَخْمَس والدُخْمُس. سیاہ۔ بہت سخت تاریک۔ کہا جاتا ہے "لَيْلٌ دَخْمَس" بہت تاریک رات۔ ج دَخَامِس۔
الدَخَامِس. بہت زیادہ گندم گوں موٹا آدمی۔ بہادر۔
دَخْمَل. بہ: زمین پر لڑھکانا۔
دَحَا يَدْحُوْ ويَدْحىٰ دَحْوًا. البَطْنُ: بڑا ہونا اور نیچے کو لٹکنا۔ اور کہا جاتا ہے۔ دَحَا يَدْحُو دَحْوًا۔ اَللّٰهُ الاَرْض۔ زمین کو بچھانا۔
اِدْحَوىٰ اِدْحِوَاءً. پھیلنا۔
دَحىٰ يَدْحىٰ دَحْيًا. الشئَ: پھیلانا۔
تَدَحّىٰ تَدَحِّيًا. الشئُ: پھیلنا۔
اِنْدَحىٰ. البطنُ: کشادہ ہونا۔
الدَحْيَة. بندریا۔
الدِحْيَة. فوج کا سردار۔ ج دِحَاء۔
الاَدْحِيُّ والاِدْحِيُّ والاُدْحُوَّة والاُدْحِيَّة. ریت میں شتر مرغ کے انڈے دینے کی جگہ۔
الدُخّ والدَخّ. دھواں۔
دَخْدَخَ. الرَجُلُ: چھوٹے چھوٹے قدم رکھ کر تیز چلنا عَنْهُ الشئَ: روکنا۔
تَدَخْدَخَ. الرَجُلُ: دلگیر ہونا۔
دَخَرَ (ف) ودَخِرَ (س) دَخَرًا ودُخُورًا. ذلیل ہونا۔ حقیر ہونا۔
اَدْخَرَهٗ. ذلیل کرنا۔
دَخَسَ (ف) دَخْسًا. الشئَ فِيْ الرِمَاد: چھپا دینا۔ دَخَسَ فِيْهِ: داخل ہونا۔
دَخِسَ (س) دَخَسًا الحَافِرُ: ورم والا ہونا۔ صفت (دَخِس)
الدَخَس. جوان ریچھ۔ موٹا گٹھے بدن والا۔
الدَخَس. جانور کے کھر کا ورم۔
الدُخَس. ایک بحری جانور کا نام ہے جس کو سوس کہتے ہیں۔
عَدَدٌ (دِخَاس) بہت۔ دِرْعٌ دِخَاسٌ: قریب قریب حلقوں والی زرہ۔

الدَخِيْس. آپس میں اُلجھی ہوئی گھاس۔ بہت تعداد۔ کہا جاتا ہے "هُوَ دَخِيْسُ اللحم" وہ پُر گوشت ہے۔
کلا (دَيْخَسٌ) بہت اور اُلجھی ہوئی گھاس۔
الدَوَاخِس والدُخْس. دیگ دان کے پائے۔
دُخُوْصًا. الجَارِيَةُ: پاخانہ کرنا۔
دَخَلَ (ن) دُخُوْلًا ومَدْخَلًا. الدارَ: اندر آنا۔ داخل ہونا بہٖ: اندر لانا۔ داخل کرنا عَلَيْهِ: زیارت کرنا۔ ملاقات کرنا۔
دُخِلَ. فِي عَقْلِهٖ او جَسَدِهٖ و (دَخِلَ (س) دَخَلًا) عقل یا جسم میں خرابی لاحق ہونا۔ صفت (مَدْخُوْل) عَلَيْهِ امر فلانٍ: باطنی طور پر فاسد ہونا۔ (دَخَلَهٗ) داخل کرنا۔
دَاخَلَهٗ مُدَاخَلَةً. العُجْبُ: خود پسندی آنا۔ دَاخَلَهٗ فِي اُمُوْرِهٖ: در اندازی کرنا۔ دخل دینا۔
اَدْخَلَهٗ اِدْخَالًا ومُدْخَلًا. داخل کرنا۔
تَدَخَّلَ. داخل ہونا الشئَ: آہستہ آہستہ داخل ہونا۔
تَدَاخَلَهٗ. گھل مل جانا الشئَ: ایک دوسرے میں داخل ہونا۔ تَدَاخَلَتِ الاُمُوْرُ: مشتبہ و ملتبس ہونا۔
اِدَّخَلَ واِنْدَخَلَ. داخل ہونا۔
الدَخْل. مص۔ آمدنی۔ مرض۔ عیب۔ تہمت۔ دَخَلُ الرَجُلِ: نیت۔ مذہب۔ راز۔
الدَخَل. عقلی یا جسمانی خرابی۔ مکر۔ خاندانی عیب۔ وہ لوگ جو اپنے آپ کو کسی کی جانب منسوب کرتے ہوں اور فی الحقیقت ان میں سے نہ ہوں۔
دَخْلَةُ الرَجُلِ ودِخْلَته ودُخْلَته نیت۔ مذہب۔ راز۔ کہا جاتا ہے "هُوَ عَفِيْفُ الدَخْلَة" وہ پاک نیت ہے۔ الدِخْلَة: راز۔ اسی سے ہے "فَرِشْتَه دِخْلَةَ اَمْرِي" میں نے اُس کے سامنے اپنا راز ظاہر کر دیا۔
الدِخْلَة: مختلف رنگوں کو ملا کر ایک رنگ بنانا۔
الدُخَّل. بڑے ڈیل اور گٹھے بدن والا۔

درخت کے جڑ کی گھاس۔ ایک چھوٹا پرندہ۔ ج دَخَاخِيْل (دُخَّلُ الرَجُلِ ودُخَيْلَاه ودُخَيْلَاه) نیت راز۔
دَخَالُ الاُذُن۔ زیادہ پاؤں چھوٹے پاؤں والا سیاہ رنگ والا جانور جو کہ آرام کے وقت گھونگے کی شکل میں لپٹ کر بیٹھتا ہے۔
اَلتَدَاخُل. دو تیز حرکتوں کا واقع ہونا ایک وقت اور ایک مقام میں جس کی وجہ سے دو شعلے ہوتے ہیں نتیجہ اندھیرا ہوتا ہے۔
الدَاخِل. ف. اندر آنے والا۔ اندرونی۔
الدَاخِلَة. مؤنث۔ دَاخِلَةُ الاَرْض: زمین کا نشیبی حصہ الاِزَارِ: ازار (تہ بند) کی اندرونی سطح الانسان: نیت۔ مذہب۔ راز۔ ج دَوَاخِل.
الدِخَال. گھوڑے کا ایال۔ جوڑوں کا آپس میں داخل ہونا۔
الدَخِيْل. غیر قوم میں داخل ہونے والا۔ ج دُخَلَاء. عجمی کلمہ جو عربی زبان میں داخل ہو گیا ہو۔ کہا جاتا ہے "دَاءٌ دَخِيْلٌ" اندرونی بیماری "هُوَ دَخِيْلُ فُلَان" وہ فلاں کے ہر کام میں رازدار ہے۔ و دَخِيْلُ الرَجُل: نیت۔ مذہب۔ راز۔
الدَخِيْلَة. مِنَ الشئ: چیز کا اندرونی حصہ۔
دَخِيْلَةُ المَرْءِ: نیت۔ اندرونی خیال۔
المَدْخَل. داخل ہونا۔ داخل ہونے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے "هُوَ حَسَنُ المَدْخَلِ فِي اُمُوْرِهٖ" وہ اپنے اُمور کا بہترین منتظم ہے۔
المُدْخَل. مع۔ لئیم۔ کمینہ۔ غیر قوم میں داخل ہونے والا۔
د۔ د۔ ت (کیمیا) باریک پسی ہوئی دوائی جو کہ کیڑے مار دوائی کے طور پر استعمال ہوتی ہے۔ اس کا نام ڈیکلوروڈفنل۔ ٹریکلوریتان۔ اس کا انکشاف ۱۹۳۳ء کو سویسری مُلر نے کیا۔
المَدْخُوْل وہ شخص جس کی عقل میں فتور ہو۔ لاغر۔ عیب دار۔ نَخْلَةٌ مَدْخُوْلَةٌ: درخت خرما جس کے اندر کا حصہ کھوکھلا ہو گیا ہو۔ رَجُلٌ (مُتَدَاخِلٌ) موٹا گٹھے ہوئے بدن

کا مرد۔

الدُخلُل والدِخلَل۔ راز دار۔ دُخلُلُ الرَجُلِ: نیت۔ راز۔ اُمور میں مداخلت کرنے والا۔

الدخلِل۔ چربی جو گوشت میں پیوست ہو۔

دخمهٗ (ف) دَخْمًا۔ سختی سے ہٹانا دَخم الجارِيَةَ: جماع کرنا۔

دَخْمَسه دَخْمَسَةً۔ دھوکا دینا۔

دَخِن (س) دَخَنًا۔ الطَعامُ و للحم وغيرهما: دھوئیں کی بُو دینا۔ صفت (دَخِن) النّارُ: دھواں اُٹھنا خُلقُه: بداخلاق ہونا و دَخُن (ک) دُخْنَةً) دھوئیں کے رنگ کا ہونا۔ صفت (اَدْخَن) مؤنث دَخْناء۔

دَخَنَتْ (ن ض) دَخْنًا و دُخُونًا ودَخَّنَتْ وَاَدْخَنَتْ وادَّخَنَتْ۔ النارُ: دھواں اُٹھنا۔

اِدَّخَنَ الزرْعُ۔ دانوں کا سخت ہونا۔

دَخَّنَ۔ الشيَّ: دھونی دینا۔

تدَخَّنَ۔ دھوئیں کی بُو دینا۔

الدُخن۔ کنگنی۔ چینا۔ باجرا۔

الدَخَن۔ س۔ دھواں۔ کینہ۔ فساد۔ عقلی فتور۔ دین کی کمزوری۔ حسب کا عیب۔ کہا جاتا ہے "لَسْتُ اُصالِحُه عَلیٰ دَخَن" میں اس سے مکر وفساد کی صورت میں صلح نہیں کروں گا۔

الدُخنَة۔ دھندلا۔ خوشبو جس سے مکانوں کو دھونی دیتے ہیں۔ اَبُو دُخنَة: ایک قسم کا پرندہ۔

الدُخان والدُخَّان۔ دھواں ج اَدْخِنَة ودَوَاخِن ودَوَاخِين۔ مولدین تمباکو و سگریٹ کو کہتے ہیں۔

الدَاخِنَة۔ روشن دان جس سے دھواں نکلے۔ ج دَوَاخِن۔

الدَخنَان۔ وہ چیز جس پر دھواں چھا جائے۔ مؤنث دَخنَانَة۔

اَلمَدْخَنُ۔ دھوئیں کی جگہ۔

المِدْخَنَة۔ عود سوز۔ انگیٹھی۔ ج مَدَاخِن۔

المِدْخَنَة۔ دھواں نکلنے کی چمنی۔

الدَخي۔ تاریکی۔

لَيْلَةٌ (دَخْيَاء) تاریک رات۔

الدَدُ۔ کھیل کود۔ اس کا لام کلمہ مثل "غد" کے واؤ محذوف ہے اور کبھی واؤ کو الف سے بدل کر (الددا) کہا جاتا ہے۔ کہا جاتا ہے "ما اَنَا فِيْ دَدٍ ولا الدَدُ مِنّي" نہ تو میں کھیل کود میں ہوں اور نہ یہ میرا کام ہے۔ الدَد: وقت۔ کہا جاتا ہے "مَضی دَدٌ مِنَ الدَّهرِ" زمانہ کا ایک حصہ گزر گیا۔

الدَدَن۔ کھیل کود۔

الدَدَان۔ بے نفع آدمی۔ کند تلوار۔ بہت کاٹنے والی تلوار (ضد) الدَيْدَن والدَيْدَان عادت۔

الدَيْدَب والديْدُبان۔ نگہبان۔ ہراول۔ راہبر۔

اَلدَّبْدَبُ والدَّبْدَبانُ: (فارسی لفظ) رقیب جاسوس۔

اَلدَّيْدَانُ والدَيْدَانُ۔ کھیل وکود۔

دَرَّ (ن ض) دَرًّا۔ الحَلِيْبُ: دودھ زیادہ ہونا الدُنْيَا عَلیٰ اَهْلِهَا: پیداوار زیادہ ہونا۔

النَاقَةُ بِلَبَنِهَا: بہت دودھ دینا۔ کہا جاتا ہے "دَرَّتْ حَلُوبَتُهٗ" وہ خوش حال ہو گیا۔

النَبَاتُ: گھ جانا دَرًّا و دُرُورًا) العَرَقُ: بہنا السَّمَاءُ بالمَطَر: برسنا السِرَاجُ: روشن ہونا السُوقُ: بازار کا چل پڑنا۔

العُرُوقُ: خون سے بھرنا۔

دَرَّ (س ض) دَرًّا وَجْهُهٗ: بیماری کے بعد نکھر آنا۔

دَرَّ (ض) دَرِيْرًا۔ الفرسُ: تیز دوڑنا۔

اَدَرَّ۔ المِغْزَلَ: مضبوط بٹنا الشيَّ: حرکت دینا عَلَيْهِ الضَرْبَ: لگاتار مارنا۔

الرِيْحُ السَحَابَ: تھپیڑے مار کر برسنے کے قابل بنا دینا۔ کہا جاتا ہے "اَدَرَّ اللّٰهُ لَكَ اَخْلَافَ الرِزْقِ" اللہ تعالیٰ تمہارے لئے رزق زیادہ کرے النَاقَةُ: بہت دودھ والی ہونا۔

اِسْتَدَرَّ۔ اللَبَنُ: زیادہ اِسْتَدَرَّهٗ: بہانا

الرِيْحُ السَحَابَ: تھپیڑے مار کر برسنے کے قابل بنا دینا۔

الدَرُّ۔ س۔ دودھ۔ دودھ کی زیادتی۔ خون اور کہا جاتا ہے "لِلّٰهِ دَرُّهٗ" اس کی خوبی اللہ ہی کے لئے ہے۔ و"لا دَرَّ دَرُّهٗ" خدا کرے کہ وہ خوش حال نہ ہو۔

الدُرُّ۔ بڑے موتی۔ واحد (دُرَّةٌ) ج دُرَرٌ و دُرَّات۔

الدَارُّ۔ فا۔ دودھاری اونٹنی۔ ج دُرُوْرٌ و دُرَّرٌ و دُرَّارٌ۔

الدِرَّة۔ دودھ۔ دودھ کی زیادتی۔ دودھ کا بہنا۔ خون۔ کوڑا۔ ج دِرَر۔ کہا جاتا ہے "مَرَّ عَلیٰ دِرَّتِهٖ" وہ اپنے ارادہ پر ڈٹا رہا کوئی چیز اس کے لئے مانع نہیں۔

دَرَرُ۔ الطَرِيْقِ: راستہ کا درمیان۔ دَرَرُ الرِيْحِ: ہوا چلنے کی سمت۔ کہا جاتا ہے "هُمَا عَلیٰ دَرَرٍ وَاحِدٍ" ان دونوں کا قصد ایک ہے۔

الكَوْكَبُ (الدُرِّيُّ) بتثليث الدال روشن ستارہ۔ فَرَسٌ دَرِّيٌّ: تیز رفتار گھوڑا۔

دُرِّيُّ السَيْفِ: تلوار کی چمک۔

اَلدُرَّةُ: عام لوگوں کے نزدیک: طوطا

الدَرُوْرُ۔ بہت دودھ دینے والی اونٹنی۔

حَرْبٌ دَرُوْرٌ: خونریز جنگ۔

الدِرِّيْرُ۔ س۔ روشن چراغ۔ تیز رفتار جانور۔

التَدِرَّة۔ دودھ کی کثرت۔

المِدْرَار۔ بہت بہنے والا۔ کہا جاتا ہے "سَمَاءٌ مِدْرَارٌ" موسلا دھار برسنے والا بادل "عَيْنٌ مِدْرَارٌ" بہت آنسو بہانے والی آنکھ۔

دَرَأَهٗ (ف) دَرْأً و دَرْأَةً۔ زور سے دھکا دینا الشيَّ: السَيْلُ عَلَيْهِ: تیزی کے ساتھ آنا۔ کہا جاتا ہے "دَرَأَ الرَجُلُ عَلَيْنَا" وہ ہمارے اوپر اچانک آ گیا (دُرُوْءًا) چمکنا النَارُ: روشن ہونا۔

دَارَأَهٗ مُدَارَأَةً۔ ایک دوسرے کو دفع کرنا۔ نرمی برتنا۔ مہربانی کرنا۔ فریب دینا۔

المَدْرَج. راستہ۔ مسلک۔ اور اسی سے ہے "اِمْشِ فِي مَدْرَجِ الحَقِّ" حق کے راستہ پر چلو۔ مَدْرَجُ النَّمْلِ: چیونٹیوں کے چلنے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے "هُوَ اَخْفٰى مِنْ مَدْرَجِ النَّملِ" وہ چیونٹیوں کے راستہ سے زیادہ پوشیدہ ہے۔ المَدْرَج: لپٹی ہوئی کتاب یا خط ج مَدَارِج.

المُدْرَج والمُدْرَجة. لپٹی ہوئی کتاب یا خط۔ ج مَدَارِج.

اَلْمُدَرَّج: کھیل کا سٹیڈیم' وعظ و تقریر کے لئے ہال۔ تصویر کشی کا کمرہ۔

السینما: سینما گھر

المَدْرَجة. ج مَدَارِج: افضل یا اعلیٰ تک پہنچنے کا ذریعہ۔ کہا جاتا ہے "هٰذا الاَمْرُ مَدْرَجَةٌ لِهٰذا" یہ اس امر کے لئے ذریعہ ہے۔ راستہ۔ راستہ کا بڑا حصہ۔ کاغذ جس میں کوئی تحریر لکھی جائے یا لپیٹی جائے مَدَارِجُ الاَكَمَة: ٹیلہ کے درمیان کے راستے۔

اَرْضٌ مَدْرَجَةٌ: بہت تیتر والی زمین۔

دَرَحَهُ (ف دَرْحًا. دفع کرنا۔ ہٹانا۔

دَرِحَ (س دَرَحًا. بوڑھا ہونا۔ صفت مذکر و مؤنث دِرْح)

اَلْمُدْرَحِيَّة: یہ مادہ اور روح سے ماخوذ ہے دو عقیدوں کے امتزاج کی طرف اشارہ ہے۔ یعنی خالق اور خلق کے نظریہ کی طرف اور یہ بھی تصور کہ مادی اثرات انسانی کردار پر اثرانداز ہوسکتے ہیں۔

دَرِدَ (س دَرَدًا. غضبناک ہونا۔ صفت (دَرِد) بے دانتوں کا ہونا۔ صفت اَدْرَد) مؤنث دَرْداء. ج دُرْد.

اَدْرَدَهُ. دانتوں کا گرانا۔

الدُّرْدِيُّ. تلچھٹ۔

الدُّرْدُ: پستانوں والے جانور جنکے دانت نہیں ہوتے ان کی انگلیاں طاقتور ناخنوں والی ہوتی ہیں جن کے ذریعے زمین میں گڑھا نکال سکتے ہیں ان میں سے بعض کو ام فه الآکِلُ النَّمْل بولتے ہیں۔

دَرْدَبَ. الرَّجلُ: خوفزدہ آدمی کی مانند پیچھے دیکھتے ہوئے بھاگنا۔

اِمْرَأَةٌ (دَرْدَبٌ) رات میں آمدورفت رکھنے والی عورت۔

الدَّرْدَبِيْس. مصیبت۔ بڈھا۔ بہت بڑھیا۔ محبت کا منتر۔

دَرْدَرَ. الشیخُ او الصبیُّ البُسْرةَ: مُنہ میں چھلانا۔

الدَّرْدار. ڈھول کی آواز۔ ایک بڑا درخت جس کے پھول زرد اور پتے خاردار ہوتے ہیں۔

الدُّرْدُر بچے کے دانت نکلنے کی جگہ۔ ج دَرَادِر.

الدُّرْدُوْر. بھنور۔

دَرِزَ (س دَرَزًا دُنیا کی نعمتوں اور لذتوں پر قادر ہونا۔

دَرَزَ (ن دَرْزًا. الثوبَ: کپڑا باریک سینا الخَیَّاطُ الدُّرُوْزَ: درزی کا سیون کو باریک سینا۔

الدَّرْز. ص۔ دنیا کی نعمتیں اور لذتیں۔ دو کپڑوں کے درمیان کا سیون۔ ج دُرُوْز.

بَنَاتُ الدُّرُوْز: جوں اور اس کے انڈے۔

الدَّرْزِيُّ. سلائی کا پیشہ کرنے والا۔ ج دَرَزَة اور دُرُوز بھی کہتے ہیں۔ واحد دَرْزِيٌّ. اور عوام ضمہ دال سے دُرزی کہتے ہیں۔

(اَوْلَادُ دَرْزَة) جولاہے۔ درزی: نیچے درجہ کے لوگ۔ ام دَرْزَة: دنیا کی کنیت۔

دَرَسَ (ن دُرُوْسًا الرسمُ: مٹنا۔ صفت (دَارِس) ج دَوَارِس الشیُٔ: نشان مٹنا۔ (دَرْسًا) الرسمَ: نقش مٹانا۔ الثوب: کپڑا بوسیدہ ہونا۔ الثوب: بوسیدہ کرنا۔ الناقة: سدھانا۔ دَرْسًا و دِراسة) لکتاب او العلم:) پڑھنا۔ متوجہ ہوکے یاد کرنا۔ درس الجارية: جماع کرنا۔ دَرْسًا و دِراسة) الحِنْطة: گیہوں کو گاہنا۔ دَرَسَت المرأة دَرْسًا و دُرُوْسًا) حائضہ ہونا۔

دَرَّسَهُ و اَدْرَسَهُ الکتابَ: پڑھانا۔ درّس البعیرَ: سدھانا۔

دارسه مُدارسةً و دِراسًا. باہم پڑھنا۔ الذُّنُوْبَ: ارتکاب کرنا۔

تَدَارَسَ. الطَّلَبَةُ الکتابَ: باہم پڑھنا اور کہا جاتا ہے "تدارس الکتاب و ادّارسه" اس نے کتاب پڑھی۔

اِنْدَرَسَ. الرَّسْمُ: مٹنا۔ الخبر: ناپید ہونا۔

الدَّرْسُ. مص۔ سبق۔ مخفی راستہ۔ ج دُرُوْس.

الدَّرْسُ والدِّرْسُ والدَّرِیْس. پرانا کپڑا، اونٹ کی دم۔ ج اَدْرَاس و دِرْسان. کنیت فرج۔ اَبُو اِدْرِیْس: کنیت ذکر۔

الدُّرْسَة. ریاضت۔ ورزش۔

الدَّارِس. حائضہ عورت۔

الدَّرَّاس. بہت پڑھنے والا۔

المَدْرَسَة. طلبہ کے تعلیم حاصل کرنے کی جگہ۔ اور کہا جاتا ہے "هٰذه مَدْرَسةُ النَّعَم" یہ چوپائے کا راستہ ہے۔

المِدْرَس. پڑھنے کی کتاب۔ پڑھنے کی جگہ۔

المِدْرَاس. توراۃ پڑھنے کی جگہ۔

المَدْرُوْس. مص۔ پرانا کپڑا۔ طریق مَدْرُوْس: چلتا ہوا راستہ۔ فراش مَدْرُوْس: بچھا ہوا بچھونا۔ مجنون۔ پاگل۔

دَرِصَت (س دَرَصًا. الناقةُ: بڑھاپے کی وجہ سے ٹوٹے ہوئے دانت والی ہونا۔ صفت (دَرْصَاء)

الدِّرْص والدَّرْص. چوہا، بلی، خرگوش، سیہی وغیرہ کا بچہ۔ ج اَدْرَاص و دِرَصة و دِرْصان و دُرُوْص و اَدْرُص.

الدِّرْص والدُّرْدُوْص. تیز رفتار اونٹنی۔

اُمُّ اَدْرَاص. جنگلی چوہا۔ بلا۔ مصیبت۔ کہا جاتا ہے "وقعوا فی ام ادراص" وہ لوگ ہلاکت میں پڑ گئے۔

اَبُو اَدْرَاص. بیوقوف۔

دَرِعَ (س دَرَعًا. الفرس وغیرہ: سیاہ سر اور سفید جسم والا ہونا۔ صفت (اَدْرَع) مؤنث دَرْعاء ج دُرْع

دَرَعَ (ف دَرْعًا. الشاة: بکری کے سر کی جانب سے کھال اُتارنا۔ الرَّقَبة او الید:

گردن یا ہاتھ کا جوڑا کھاڑنا۔
دُرِعَ. الزرعُ کھیت کا کچھ حصہ کھایا جانا الماءُ پانی کے قریب کی سب چیز کھائی جانا۔
دَرَّعَہ زرہ پہنانا المرأۃَ قمیص پہنانا ہ گلا گھونٹنا الشیَٔ ظاہر کرنا الرَّجلُ چلنے میں آگے بڑھنا۔
اَدْرَعَ. الشھرُ آدھے سے زیادہ گزرنا (و
تَدَرَّعَ و اِدَّرَعَ زرہ پہننا۔ اَدْرَعَ واِدَّرَعَ اللیلَ: رات کی تاریکی میں داخل ہونا۔
اَدْرَعَ بہٖ چیز میں کسی چیز کو داخل کرنا۔
اَدْرَعَ الماءُ: پانی کے قریب کی سب چیز کھائی جانا۔
اِنْدَرَعَ. فی السَّیرِ آگے بڑھنا۔ اِنْدَرَعَ یَفْعَلُ کَذَا وہ ایسا کرنے لگا العظمُ ہڈی کا گوشت سے جدا ہونا البطنُ: پیٹ بھرنا۔ القمرُ مِنَ السَّحابِ: چاند کا بادل سے نکلنا۔
الدِرْعُ زرہ۔ مؤنث ہے کبھی مذکر بھی استعمال کرتے ہیں۔ ج دُرُوْعٌ. وأَدْرُعٌ وأَدْرَاعٌ. تصغیر دُرَیْعٌ. دِرْعُ المرأۃِ: عورت کی قمیص یا وہ قمیص جس کو وہ گھر میں پہنتی ہے۔ (مذکر) ج اَدْرَاعٌ اور درع اس چھوٹے سے کپڑے کو بھی کہتے ہیں جس کو چھوٹی لڑکی گھر میں پہنتی ہے۔
الدِرْعُ. مِنَ العُشْبِ تازہ گھاس۔
الدُرْعُ والدُرَعُ قمری مہینے کی سولہویں، سترہویں، اٹھارہویں راتیں۔ اس لئے کہ ان راتوں کی ابتداء میں تاریکی اور بقیہ میں چاندنی رہتی ہے۔
الدَارِعُ. فا زرہ پہننے والا۔
الدُرْعَۃُ درخت خرما کی چھال کی مانند۔ ایک چیز جس کو درخت خرما کے اردگرد لگا دیا جاتا ہے۔ ج۔ دُرَعٌ.
الدَرْعَاءُ مؤنث اَدْرَعُ مِنَ اللَّیَالِی وہ رات جس میں صبح کے وقت چاند نکلتا ہے۔ ج دُرْعٌ.
الدِرْعِیَّۃُ زرہ کو چھونے والا نیزہ۔ ج دَرَاعِی.
الدُّرَّاعَۃُ ج دَرَارِیْعُ و (المِدْرَعَۃُ ج مَدَارِعُ: جبہ۔ کوٹ۔ والمِدْرَعَۃُ عِنْدَ الیھودِ احبار یہود کے پہننے کا کتاں کا ایک کپڑا۔
مَاءٌ (مُدْرِعٌ و مُدَرَّعٌ) پانی جس کے قریب قریب کی چراگاہ چرلی گئی ہو۔ رَوْضَۃٌ مُدْرَعَۃٌ باغ جس کے اردگرد کو کھالیا گیا ہو۔
المُدَرَّعُ ہو: ایک قسم کا جانور۔
المُدَرَّعَۃُ فولاد سے ڈھکا ہوا جنگی جہاز۔
الدَرْفُ پناہ۔ سایہ۔ جانب۔
الدَرْفَۃُ. عِنْدَ العَامَّۃِ دروازہ کا پٹ۔ فصیح لفظ (الصَّفْقُ) ہے۔
دَرْفَقَ واِدْرَنْفَقَ. فِی سیرہٖ تیز چلنا۔
دَرَقَ (ن) دَرْقًا. فی المَشْیِ تیز چلنا۔
دَرَّقَہٗ نرم کرنا۔
الدَرْقَمُ سخت خواہ کوئی چیز ہو۔
الدَرْقَاءُ بادل۔
الدَرَقَۃُ چمڑے کی بنی ہوئی ڈھال جس میں لکڑی اور پٹھانہ ہو۔ ج دَرَقٌ.
الدُرَّاقُ ایک میوہ دار درخت۔ ایک قسم کا میوہ۔ واحد دُرَّاقَۃٌ. شراب۔ (الدَّرَّاقُ والدِرْیَاقُ والدِرْیَاقَۃُ تریاق۔
الدُرَّاقُن زرد آلو۔ شفتالو۔
الدَوْرَقُ بغیر ٹونٹی کے دو دستوں والا لوٹا۔ ج دَوَارِقُ (معرب) الدَوْرَقُ عابد زاہد لوگوں کی ایک قسم کی ٹوپی۔ اور اسی کی نسبت سے پہننے والے "الدَوْرَقِیُّوْنَ" کہلاتے ہیں۔
دَرْقَلَ دَرْقَلَۃً. الرجلُ تیز گزرنا۔ ناچنا۔ ناز سے چلنا۔
الدِرَقْلُ ایک قسم کا ریشمی کپڑا۔
الدَرْقَمُ بیکار۔ دجال کا نام۔
دَرَکَ. المطرُ پے در پے برسنا۔
اَدْرَکَ. الشیُٔ اپنے وقت پر پہنچنا الثمرُ: پھل کا پکنا الوَلَدُ لڑکے کا بالغ ہونا الشیَٔ: لاحق ہونا المَسْأَلَۃَ سیکھنا بِثَأْرِہٖ خون کا بدلہ لینا الشیَٔ بِبَصَرِہٖ دیکھنا۔
دَارَکَہٗ مُدَارَکَۃً ودِرَاکًا لاحق ہونا۔ الشیَٔ ایک کو دوسرے کے پیچھے کرنا۔ الطعنَ پیاپے نیزہ مارنا۔
تَدَارَکَ. القومُ آخر کا اول سے آملنا اور اس میں اِدَّراک بولا جاتا ہے الخطأَ بالصَّوابِ: غلطی کی اصلاح کرنا۔ غلطی کے بعد درست کرنا مافاتَ تلافی کرنا، درست کرنا۔ کہا جاتا ہے "تدارکَہُ اللّٰہُ برحمتہٖ" یعنی اللہ کی رحمت اس کو لاحق ہو۔ و "تدارکَ القومَ" اس نے قوم کی تلافی کی۔
اِدَّرَکَہٗ ملنا۔ لاحق ہونا۔
اِسْتَدْرَکَ الشیَٔ بالشیِٔ کسی چیز سے کسی چیز کو حاصل کرنے کا ارادہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "اِسْتَدْرَکَ النجاۃَ بالفِرارِ" اس نے بھاگ کر نجات حاصل کرنے کا ارادہ کیا مافاتَ: تلافی کرنا الخطأَ بالصوابِ غلطی کی اصلاح کرنا علیہِ القولَ غلطی نکالنا۔
الدَرْکُ والدَرَکُ لاحق ہونا۔ حصول حاجت۔ کسی چیز کی انتہائی گہرائی۔ کہا جاتا ہے "بَلَغَ الغَوَّاصُ دَرَکَ البحرِ" غوطہ خور سمندر کی انتہائی گہرائی میں پہنچ گیا۔ اور کہا جاتا ہے "فَرَسٌ دَرَکُ الطَّرِیْدَۃِ" بھگائے ہوئے جانور کو پالینے والا گھوڑا۔ تاوان۔ اور اسی سے ہے "ما لَحِقَکَ مِنْ دَرَکٍ فَعَلَیَّ خَلَاصُہٗ" جو تاوان تمہارے اوپر ہوگا اس کی ادائیگی میرے ذمہ ہے۔
الدَرَکَۃُ درجہ۔ لیکن درکہ اور درجہ میں فرق ہے۔ درکہ اترنے کی حالت میں اور درجہ چڑھنے کی حالت میں۔ ج دَرَکَاتٌ کہا جاتا ہے۔ "الجنۃُ درجاتٌ والنارُ دَرَکَاتٌ"
رِجَالُ الدَّرَکِ من عامہ کو کنٹرول کرنے والی فورس
الاِدْرَاکُ مص قوت مدرکہ۔
دَرَاکِ اسم فعل بمعنی اَدْرِکْ.
الدِرَاکُ متصل۔ کہا جاتا ہے "سَیْرٌ دِرَاکٌ" متصل سیر۔
الدَرَّاکُ مرغوب چیز کو پالینے والا۔

الدریکة. بھگائی ہوئی۔

الاِستِدْراك. س. کلام سابق سے جو وہم پیدا ہوا اس کو دور کرنا۔

رَجُل مُدْرِکَة. تیز ادراک کرنے والا۔ تاء مبالغہ کے لیے ہے۔

مَدارِكُ الشَّرْع: وہ نصوص جن سے ثبوت احکام ہو۔

المُدْرِکَات والمَدارِك. حواس۔

الدَّرْبَکة. اختلاط۔ بھیڑ۔ انبوہ۔

الدرابکة. ایک قسم کا باجہ (مولدہ)

دَرِمَ (س) دَرَمًا. العَضُوُ: گوشت سے ہڈی کا پوشیدہ ہونا۔ صفت (دَرِم ودَارِم و دَرِیم واَدْرَم) السَّاقُ: ہموار ہونا۔
الاَسْنانُ: گرنا: گرنے کے قریب ہونا۔
البَعیرُ: بے دانتوں والا ہونا۔

دَرَمَ (ض) دَرْمًا ودَرَمًا ودَرَمانًا ودَرامةً. القُنفُذ والاَرْنَبُ و نحوهُما: چھوٹے چھوٹے قدموں سے جلدی چلنا۔ اور ایسا ہی "دَرَم الشیخُ والصبیُ" بھی بولا جاتا ہے۔

دَرَّمَ. اَظْفارَه: ناخن کاٹنے کے بعد ہموار کرنا۔

اَدْرَمَ. الصَّبیُ: دودھ کے دانت ہلنا۔ صفت (اَدْرَم) مؤنث دُرْماء. الدَّرْماء: خرگوش۔ سرخ پتیوں والی ایک گھاس۔

دَارَمَ مُدارَمَةً. گرانی کے ساتھ ساتھ جلدی چلنا۔

الدَرِمَة. درم کا مؤنث۔ خرگوش۔

دِرْعٌ دَرِمَةٌ: چمکدار یا نرم زرہ۔

الدَّرَّام والدَّرَّامَة. سیہی۔ خرگوش۔

الدَّرَّام: پست قد۔ بدرفتار۔ مؤنث دَرَّامَة.

الدَّرِیم. پُرگوشت۔ نازک اندام خوبصورت لڑکا۔

اَلدَّرْمَاءُ: سرخ پتوں والی انگوری

اَلدَّرامَا: (لاطینی) ڈرامہ: یعنی کسی قصہ یا کہانی کو شخصیات کے روپ میں نقل کرتے ہوئے ذکر کرنا۔

دِرْعٌ (مُدَرَّمة) چمکدار نرم زرہ

المِدْرَام. میل کچیل میں لتھڑا ہوا۔ ج مَدارِیم.

دَرْمَس. خاموش رہنا الشئَ: چھپانا۔

دَرْمَص دَرْمَصةً. خاکساری کرنا۔ فروتنی کرنا۔

الدَّرْمَق والدَّرْمَك. سفید آٹا۔ میدہ۔

دَرْمَكَ. دَرْمَكَةً البناءَ: ہموار و چمکدار بنانا۔

الدَّرْمَكُ. نرم مٹی۔

الدُّرْمُوك. غالیچہ۔

دَرِنَ دَرَنًا. الثوبُ: میلا ہونا۔ صفت (دَرِن و مِدْرَان) مؤنث دَرِنَة و مِدْرَان.

اَدْرَنَ. الثوبَ: میلا کرنا الثوبُ: میلا ہونا۔ اَدْرَنت الماشيةُ: پرانی خشک گھاس چرنا۔

الدَّرَن. میل کچیل۔ ج اَدْرَان. اُمُّ دَرَن: دنیا۔

الدِّرَان. لومڑی۔

الدَّرِین. پرانی خشک گھاس جس کو جانور نہ کھائیں۔ پرانا کپڑا۔ اُمُّ دَرِین: قحط زدہ زمین۔

الدُّرْنُوك والدُّرْنِیك. غالیچہ۔ قالین۔ ج دَرَانِیك.

دَرَهَ (ف) دَرْهًا. عَلَیهم: ناگاہ آنا لهم و عَنهُم: مدافعت کرنا۔ دَرِه عَلیٰ كذا: زیادہ کرنا۔

دَارِهَاتُ الدهر: زمانے کے حوادث۔

التُّدْرَهُ. دفع۔ مدافعت۔ کہا جاتا ہے "هُوَ ذُوتُدْرَه" وہ دشمنوں پر اچانک ٹوٹ پڑنے والا ہے۔

المِدْرَه. سردار۔ قوم کا نمائندہ۔ لیڈر۔ ج مَدارِه.

دَرْهَمَت. الخُبّازی: درہم کی مانند گول پتیوں والی ہونا۔

اِدْرَهَمَّ. بڑی عمر والا ہونا۔ بڑھاپے کی وجہ سے دانتوں کا گرنا۔ صفت (مُدْرَهِمّ) البَصَرُ: نگاہ کا مدھم ہونا۔

الدِرْهَم والدِرْهِم والدِرْهام. چاندی کا سکہ۔ ج دَراهِم (یونانی کلمہ ہے) مولدین کے نزدیک دراہم کا اطلاق مطلقًا نقود پر ہوتا ہے۔

المُدَرْهَم. بہت دراہم والا۔

الدَّرْوِیش. راہب۔ عابد۔ زاہد۔ لفظ فارسی ہے جس کے معنی فقیر کے ہیں۔

دَرَیٰ (ض) دَرْیًا ودِرْیًا ودَرْیَةً و دِرْیَةً ودَرَیَانًا ودِرْیَانًا ودُرِیًّا ودِرایَةً. الشئَ و بالشئِ: حیلہ سے جاننا۔ (آخری مصدر، زیادہ مستعمل ہے۔)

دَرَیٰ (ض) دَرْیًا وتَدَرَّیٰ وادَّرَیٰ. الصَّیْدَ: دھوکا دینا۔ دَرَی الرَّاسَ: مِدْرَی سے سر کو کھجلانا (دیکھیے مِدْرَی)

دَارَی مُدَارَاةً ـــ ہ: باہم نرمی کرنا۔ فریب دینا۔

اَدْرَیٰ. الرجُل بكذا: جتلانا۔ آگاہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "ما اَدْرَاكَ وما یُدْرِیْكَ" یعنی تم نہیں جانتے۔

المِدْرَیٰ والمِدْرَاة والمِدْرَیة. کنگھی۔ باریک سینگ جس سے عورتیں بالوں کو درست کرتی ہیں۔ ج مَدَارٍ و مَدَاریٰ.

دَزَرَهُ (ن) دَزْرًا. ہٹانا۔ دفع کرنا۔

دَسَّ (ن) دَسًّا و دِسِّیسَیٰ. الشئَ تَحتَ التُّراب وفیه: دھنسانا۔ چھپانا۔ گاڑنا۔ دَسَّ عَلَیهِ: حیلہ و مکر کرنا۔ سازش کرنا۔

دَسَّسَ تَدْسِیسًا. دھنسانا۔ چھپانا۔ تشدید مبالغہ کے لیے ہے اور بجائے دَسَّس کے دَسَّیٰ کہا جاتا ہے جیسے بجائے تَظَنَّن کے تَظَنَّیٰ.

تَدَسَّسَ. به الیٰ اعدائه: حیلہ و مکر کرنا۔ سازش کرنا۔

اِنْدَسَّ. دھنسنا۔ دفن ہونا۔

الدَّسِیسَة. خفیہ سازش وعداوت۔

الدَّسَّاس والدَّسَّاسة. سرخ رنگ کا زہریلا سانپ جو مٹی میں چھپا رہتا ہے۔ الدَّسَّاسة: سانپ کی چھتری۔ اور امثال سے ہے "العِرْق

دَسّاس "یعنی باپ کی عادتیں بیٹوں تک پہنچتی ہیں۔
الدّاسُوس. جاسوس۔
الدَسِیس. وہ شخص جس کو خبر لانے کیلئے بھیجا جائے۔ وہ چیز جو مٹی میں دبادی جائے۔ گرم راکھ میں بھونی ہوئی چیز۔ ج دُسُس:
الدُسُس: ریاکار لوگ۔
المِدَسُّ. زخم کی گہرائی ناپنے کا آلہ۔
الدَسْت. حیلہ وفریب۔ مکان کا صدر حصہ۔ مجلس۔ تکیہ۔ کاغذ۔ لباس۔ بیابان۔ ج (دُسُوت) اور شطرنج کے کھیلنے میں بولتے ہیں "الدَسْتُ لِیْ" یعنی میں غالب رہا۔ و "الدَسْتُ عَلَیَّ" میں مغلوب ہوگیا۔ اور عوام دست کا کلمہ دیگ کے لیے استعمال کرتے ہیں۔
الدَسْتَجَة. دستہ۔ مٹھا۔ شیشہ کا بڑا برتن۔ ج دَساتِج.
الدُسْتُور. مجموعہ قوانین۔ اجازت۔ وزیر۔ وہ کتاب جس میں آئین و قوانین ضبط کئے جائیں۔ وہ رجسٹر جس میں فوجیوں کے نام اور ان کے وظائف لکھے جائیں۔ ج دَساتِیر.
الدَسْتان. فی اصطِلاحِ اَصْحابِ المُوسِیقی. بربط کا تار۔ ج دَساتِین.
دَسَرَہٗ (ن) دَسْرًا. نیزہ مارنا۔ ہٹانا۔ دفع کرنا۔ السَفِینَة: رسّی سے کشتی کے تختوں کو جوڑنا۔ الدِسارَ فِی الشَیٔ: زور سے گھسانا الشَیٔ: میخ لگانا الجارِیَة: جماع کرنا۔
الدِسار. کھجور کے ریشہ کی مانند ایک چیز جس سے کشتی کے تختوں کو جوڑتے ہیں۔ میخ ج دُسُر و دُسْر.
الدَسْراء. کشتی۔ ج دُسْر.
الدَوْسَر. گیہوں میں کا ایک تلخ قسم کا دانہ۔ شیر۔ موٹا اونٹ۔ و دَوسَر: نعمان بن منذر شاہ عراق کی ایک فوج کا نام۔
الدَوْسَر والدَوْسَرِیُّ والدُّواسِرِیُّ والدَوْسَرانِیُّ. موٹا۔ مضبوط۔

دَسَعَ (ف) دَسْعًا. مُنہ بھر کے قے کرنا بِقَیْئِہٖ: قے کرنا الاِناءَ: بھرنا العِرْقُ: رگ کا گوشت میں چھپنا الرَجُلُ: بہت دینا الشَیْئَ: ہٹانا، دفع کرنا البَعِیرُ جِرَّتَہٗ: جگالی کرنا۔
الدَسِیعَة. بہت بخشش۔ طبیعت۔ بڑا پیالہ۔ وسیع دسترخوان۔ قوت۔ ج دَسائِع
بَعِیر (دَیْسَع) بہت جگالی کرنے والا اونٹ۔
المَدْسَع. حلق کی نالی۔
دَسِقَ (س) دَسَقًا. الحَوْضُ: پُر ہونا۔ لبالب ہونا۔
اَدْسَقَ. الاِناءَ: بھرنا۔
الدَیْسَق. بھرا ہوا حوض۔ چاندی کا خوانچہ۔ صاف چاندی کا زیور۔ لمبا راستہ۔ بڈھا مرد۔ خوبصورتی۔ نور۔ سفیدی۔ سراب کی سفیدی اور اس کی چمک۔
الدَوْسَك. شیر۔
الدَسْکَرَة. بڑا گاؤں۔ گرجا۔ ہموار زمین۔ ایسا مکان جس میں شراب اور کھیل کود کی چیزیں ہوں۔ محل کی مانند عمارت جس کے اردگرد مکانات ہوں اور ان میں شاطر لوگ جمع ہوتے ہوں۔ ج دَساکِر.
دَسَمَ (ن ض) دَسْمًا. القارُورَةَ: ڈاٹ لگانا البابَ: بند کرنا الجُرْحَ: زخم میں بتی رکھنا المَطَرُ الاَرْضَ: کچھ کچھ تر کرنا البَعِیرَ: قطران وغیرہ ملنا (دیکھئے قطران) الاَثَرُ: مٹنا المَرْاَةَ: جماع کرنا۔
دَسِمَ (س) دَسَمًا و دُسُومَة. چربی والا ہونا۔ صفت (دَسِم وَاَدْسَم) مؤنث (دَسِمَة و دَسْماء) ج دُسْم و دُسُم (دسم وتدسّم) الشیٔ: میلا ہونا۔ مُیلا ہونا۔ وتَدَسَّمَ الرَجُلُ: چکناہٹ کی چیز کھانا۔
دَسَّمَ. الشَیْءَ: چربی ڈالنا۔ کالا کرنا المَطَرُ الاَرْضَ: تر کرنا۔
اَدْسَمَ. القارُورَةَ: ڈاٹ لگانا
الدَسَم. کنارہ۔ کسی چیز کی انتہا۔ کہا جاتا ہے "انا عَلی دَسَمِ الاَمْرِ" میں کام کے خاتمہ پر ہوں۔
الدَسَم. گوشت یا چربی کی چکنائی۔ چربی کا میل۔
الدُسْمَة. خاکستری (والدسام) ڈاٹ۔ کاگ۔ کہا جاتا ہے "ماھُوَ اِلَّا دُسْمَة" یعنی اس میں نفع نہیں۔
الدَیْسَم. ریچھ یا اس کا بچہ۔ لومڑی یا اس کا بچہ۔ گھاس۔ تاریکی۔ سیاہی۔ کام کا ساتھی۔ مہربان۔
الدَیْسَمَة. ذرہ۔
دَسَا یَدْسُو دَسْوًا و دَسِیَ یَدْسَی دَسْیًا. کم ہونا الرجُل: پوشیدہ ہونا۔
دَسّی. الرجُلَ: بگاڑنا۔ گمراہ کرنا نَفْسَہٗ: گمنام کرنا۔
دَشَّ (ن) دَشًّا. دشیشہ (ایک قسم کا کھانا) تیار کرنا الحَبَّ: غلّہ کو کچلنا۔
الدَشِیش. گیہوں کی مانند ایک غلّہ جس کو موٹا موٹا پیسا جاتا ہے۔
الدَشِیشَة. ایک قسم کا کھانا جس کا جزء اعظم کوٹا ہوا گیہوں ہے۔
الدَوْشَق. بڑا مکان۔ موٹا اونٹ۔
الدَوْشَك. بچھونا۔
دَشَنَ (ن) دَشْنًا. الشَیْئَ: دینا۔
دَشَّنَ. الثَوبَ: پہلی مرتبہ پہننا۔ المَعْبَدَ: برکت دینے کے لیے سب سے پہلی مرتبہ نماز پڑھنا۔
تَدَشَّنَ. الشَیٔ: لینا۔
الداشِن. فا. الداشِنُ مِنَ الثِیابِ: نیا کپڑا جو ابھی استعمال نہ کیا گیا ہو مِنَ الدُورِ: نیا مکان جس میں ابھی کسی نے سکونت نہ کی ہو۔
دَشا (ن) دَشْوًا. لڑائی میں گھس پڑنا۔
دَظَّہٗ. دھتکارنا۔
دَعَّہٗ (ن) دَعًّا. سختی سے دھتکارنا۔ دھکے دینا۔
اَدَعَّ. الرَجُلُ: چھوٹے چھوٹے بال بچے والا ہونا۔
الدعاع. چھوٹے چھوٹے بال بچے۔

الدُعَاع. کھجور کے متفرق درخت۔ ایک جنگلی درخت کے دانے۔ پروں والی سیاہ چیونٹیاں۔ واحد دُعَاعَة.

دَعَبَہٗ (ف) دَعْبًا و دَعَابَةً. دفع کرنا۔ مزاح کرنا۔ خوش طبعی کرنا۔ (دَعْبًا) المرأةَ: جماع کرنا۔

دَاعَبَہٗ مُدَاعَبَةً. کھیل کود کرنا۔ خوش طبعی کرنا۔ ہنسی مذاق کرنا۔

تَدَاعَبَ. القَوْمُ: باہم ہنسی مذاق کرنا۔

تَدَعَّبَ. عَلَيْهِ: ناز کرنا۔

الدَعِب والدَاعِب. کھیل کود ہنسی مذاق کرنے والا۔

الدَعَّاب والدَعَّابَة. بہت ہنسی مذاق کرنے والا۔ دَعَّابَة میں "تا" مبالغہ کی ہے، تانیث کی نہیں۔

الدُعَابَة. ہنسی مذاق۔ سیاہ چیونٹی۔ بیوقوفی۔

الاَدْعَب. بیوقوف۔ مؤنث دَعْبَاء. ج دُعْب.

الدُعْبُب. بہت کھیلنے والا۔ اچھا گانے والا۔ نازک بدن نوجوان۔

الدُعْبُوْب. سیاہ چیونٹی۔ ایک قسم کا سیاہ دانہ جو کھایا جاتا ہے۔ راستہ جس پر آمدورفت زیادہ ہو۔ پست قد مرد جس سے ٹھٹھا کیا جائے۔ شادمان۔ مخنث۔ بیوقوف۔ لمبا گھوڑا۔ لَيْلَة دُعْبُوْب: بُری رات یا بہت کالی رات۔

الدُعْبُوْث والدُعْبُوْس. بیوقوف۔ کم عقل۔

الدِعْبِل. مینڈک کے انڈے (والدِعْبَلَة) مضبوط اونٹنی۔

دَعَتَ (ف) دَعْتًا. سختی سے ہٹانا۔ دھکے دینا۔

دَعَثَ (ف) دَعْثًا. پاؤں یا ہاتھ وغیرہ سے مٹی باریک کرنا۔ دَعَثَ بِهِ الْاَرْضَ: پٹک دینا۔

دُعِثَ. رونگٹے کھڑے ہونا۔ سستی لاحق ہونا۔

اَدْعَثَ. في الشَرِّ: برائی میں مبالغہ کرنا۔

الشيءَ: باقی رکھنا۔ چوری کرنا۔

اِنْدَعَثَ. الشيءُ: روندا جانا۔

تَدَعَّثَتْ. صُدُوْرُهُمْ: کینہ رکھنا۔

الدَعْث. س۔ مرض کی ابتداء۔

الدِعْث. کینہ۔ پانی کا بقیہ۔ ج اَدْعَاث و دِعَاث.

دَعْثَرَ. الحَوْضَ: ڈھانا الْاَرْضَ: روندنا۔

الدَعْثَر. بیوقوف۔

الدُعْثُوْر. منَ الحَوْض: حوض جس کے چاروں طرف شکستہ ہوگیا ہو۔ گڑھا مِنَ النَعَم: بہت چوپائے۔

دَعِجَت (س) دَعَجًا. العينُ: آنکھ کا بہت سیاہ اور بڑی ہونا۔

اَدْعَج. بڑی اور بہت سیاہ آنکھوں والا۔ مؤنث دَعْجَاءُ. ج دُعْج. الدَعْجَاء: قمری مہینہ کی اٹھائیسویں رات۔

الدُعْجَة. آنکھ کی سیاہی۔ مع وسعت کے۔

لَيْل اَدْعَج. تاریک رات۔

المَدْعُوج. مجنون۔ پاگل۔

دَعِرَ (س) دَعَرًا. العودُ: دھواں دینا اور نہ سلگنا۔ بوسیدہ ہونا۔ صفت (دَعِر) الزَنْدُ: آگ نہ دینا۔ صفت (اَدْعَر)

دَعَرَ (ف) ودَعِرَ (س) دَعَارَةً. الرَجُلُ: بدکار ہونا۔

تَدَعَّرَ. وجهُه: چہرہ کا بری طرح سے داغ دار ہونا الرَجُلُ: شریر ہونا۔ خبیث ہونا۔

الدَعَر والدَعَرة والدَعَارَة والدِعَارَة. بُرائی۔ فسق۔ فساد۔

الدَعَارَة والدَعَارَّة. بدخلقی۔

الدَاعِر. فا. شریر۔ خبیث۔ ج دُعَّار مؤنث۔ دَاعِرَة. الدائِرة: درخت خرما جو گابھا نہ دیا جا سکے۔ ج مَدَاعِير.

الدُعْر. لکڑی کھانے والا کیڑا۔ واحد (دُعْرَة) رَجُلٌ (دُعَرٌ ودُعَرَة) ساتھیوں کے ساتھ خیانت کرنے والا۔

دَعَزَ (ف) دَعْزًا. ہٹانا۔ دفع کرنا الجَارِيَةَ: جماع کرنا۔

دَعَسَ (ف) دَعْسًا. الشيءَ: روندنا۔ الوِعَاءَ: بھرنا فُلانًا: دفع کرنا۔ (ودَعَسَه) بالرُمْحِ: نیزہ مارنا المَرْأةَ: ذلیل ورسوا کرنا۔

دَاعَسَه مُدَاعَسَةً. باہم نیزہ بازی کرنا۔

الدَعْس. س۔ نشان۔ طَرِيْق دَعْس: بہت نشانوں والا راستہ۔

المَدْعَس. امید کی جگہ۔

المِدْعَس والمِدْعَاس. بہت آمدورفت کا راستہ۔ نیزہ۔ ج مَدَاعِس و مَدَاعِيس.

المِدْعَس: نیزہ مارنے والا۔

دَعَصَهٗ (ف) دَعْصًا واَدْعَصَهٗ. قتل کرنا۔ دعَصَهٗ بالرُمْح: نیزہ مارنا۔

دَاعَصَه. عزت میں مقابلہ کرنا۔

تَدَعَّصَ. اللحمُ: گل سڑ کر ریزہ ریزہ ہونا۔

الدِعْص. ج دِعَصَة واَدْعَاص و (الدِعْصَة ج دِعَص:) ریت کا تودہ۔

المَدَاعِص. نیزے۔

الدَعْصَاءُ: نرم زمین جہاں بنسبت دوسری جگہوں کے گرمی زیادہ ہو۔

دَعَقَ (ف) دَعْقًا. الطريقَ: بہت روندنا۔ صفت مفعولی (دَعْق ودَعِق ومَدْعُوْق) الغَارَةَ: چاروں طرف لوٹ ڈالنا المَاءَ: جاری کرنا الرَجُلَ: فوراً مار ڈالنا (واَدْعَق) الخَيْلَ: ایڑ لگانا عَلَيْهِمُ الخَيْلَ: کسی قوم پر لوٹ ڈالنے کیلئے گھوڑوں کو لے آنا۔

دَعِقَ (س) دَعَقًا. الطَرِيْقُ: بہت آمدورفت والا ہونا۔

الدَعْقَة. حملہ وچیخ۔

الدُعْقَة. اُونٹوں کا گلہ۔ بارش کی بوچھاڑ۔

المَدْعَق. پانی بہنے کی جگہ۔

دِعْوِيْقَةُ الطَيُوْن: ایک چھوٹی چڑیا کا نام۔

خيل (مَدَاعِيْق) لڑائی میں لوگوں کو کچلنے والے گھوڑے۔

دَعَكَ (ف) دَعْكًا. الثوبَ: ملائم بنانا الخصمَ: نرم کرنا الجلْدَ: ملنا الشيءَ في

التُّرَابِ: مٹی میں لوٹانا۔ کہا جاتا ہے "دَعَکَهُ بِالْقَوْلِ" اس نے اس کو سخت وسست کہہ کر تکلیف پہنچائی۔
دَعِكَ(س) دَعْكًا. بیوقوف ہونا۔ صفت (دَاعِك و دَاعِكَة) مؤنث (دَاعِكَة) کہا جاتا ہے "فُلَان اَحْمَق دَاعِكَة" فلاں بیوقوف ہے۔
دَاعَكَهُ مُدَاعَكَةً. سخت جھگڑا کرنا۔ ٹال مٹول کرنا۔
تَدَاعَكَ. القَومُ: باہم سخت جھگڑنا۔
تداعكوا فی الحرب: لڑائی میں باہم زور آزمائی کرنا۔
الدَّعِك. سخت جھگڑالو۔
الدُّعَك. گمنام۔ کمزور۔ ایک قسم کا پرندہ۔
الدُّعْكَة راستہ کا بڑا حصہ۔
المِدْعَك والمُدَاعِك. سخت دشمن۔
دَعَلَهُ(ض) دَعْلًا دھوکا دینا۔
دَاعَلَه باہم فریب دینا۔
الدَّاعِل. فا بھاگنے والا۔
دَغْلَجَ دَغْلَجَةً. اللیلُ: تاریک ہونا الشیُٔ: کسی چیز کے رنگوں کا مخلوط ہونا الرَّجُلُ: بار بار آنا جانا الشیَٔ لڑھکانا۔
الدَّغْلَج. بھری ہوئی گون۔ باہم لپٹی ہوئی نباتات۔ خوبصورت نازک بدن جوان۔ تاریکی۔ بھیڑیا۔ گدھا۔ اونٹنی جو ہانکنے سے نہ چلے۔ آنے جانے والے کا نشانِ قدم۔
دَعَمَ(ف) دَعْمًا. الشیَٔ: سہارا دینا۔ ٹیک لگانا ہ مدد دینا۔ قوی کرنا۔
اِدَّعَمَ ٹیک لینا۔
تَدَاعَمَ. الامرُ فُلَانًا ہجوم ہونا
الدِعمَة ج دِعَم و (الدِعَام) ج دُعُم و (الدِعَامَة ج دَعَائِم): ستون۔ کھمبا۔ لکڑی کا ستون جو چھپر کیلئے کھڑا کیا جائے۔
الدِعْمَتَان والدِعَامَتَان: چرخی کے دونوں طرف کے ڈنڈے دِعَامَةُ القومِ: رئیس قوم۔
الدُّعْمِیُّ بڑھئی۔ کوئی چیز جس میں مضبوط سہارا لگا ہوا ہو۔ راستہ کا بڑا حصہ۔
فرس (اَدْعَم و دُعْمِیٌّ) سینہ میں سفیدی والا گھوڑا۔
المُدَّعَم جائے پناہ۔
دَعْمَصَ. الماءُ: بہت سیاہ کیڑوں والا ہونا۔
الدُّعْمُوص. پانی کا سیاہ کیڑا جو تالابوں میں پانی کم ہو جانے پر ظاہر ہوتے ہیں اور عوام اس کو (البُلْعُط) کہتے ہیں۔ ج دَعَامِص و دَعَامِیص۔
دَعِنَ(ف) دَعَانَةً. شوخ وبیباک ہونا۔
الدَّعِنُ. شوخ وبیباک۔ ج دِعَنَة۔
دَعَا(ن) دُعَاءً و دَعْوَی ہ: پکارنا۔ رغبت کرنا۔ مدد طلب کرنا ہ الی الامرِ: کسی کام کی طرف لے جانا بِهِ: حاضر ہونے کو کہنا۔
دَعَاهُ فُلَانًا و بِفُلَانٍ نام رکھنا۔
المیِّتَ: بین کرنا (ہ: دَعْوَةً و مَدْعَاةً) دعوت کھانے کیلئے بلانا (دُعَاءً) لَهُ: دعا کرنا عَلَیْهِ: بددعا کرنا اِلَیْهِ: کسی چیز کی طرف بلانا۔
دَاعَاهُ مُدَاعَاةً. جھگڑا کرنا۔ باہم پہیلی کہنا الحائطُ: گرانا۔
اَدْعَاهُ اِدْعَاءً. غیر باپ کی طرف منسوب کرانا۔
تَدَعَّت تَدَعِّیًا. النائحةُ توجہ کرنے میں آواز کو بلند کرنا۔
تَدَاعَی. العَدُوُّ: متوجہ ہونا القَوْمُ: ایک دوسرے کو بلانا۔ تَدَاعَوْا الشیَٔ: دعویٰ کرنا۔ تداعتِ الحِیطَانُ: شکستہ و ویران ہونا۔
القَوْمُ عَلَیْهِ: دشمنی میں متفق ہونا۔
اِنْدَعَی اِنْدِعَاءً. لِدَعْوَتِهِ جواب دینا۔
اِدَّعَی. الشیَٔ: حق یا باطل کا دعویٰ کرنا۔ بِهِ اپنی طرف نسبت کرنا عَلَیْهِ: مقدمہ کرنا اِلَی غَیْرِ اَبِیْهِ: باپ کے علاوہ دوسرے کی طرف منسوب ہونا الشیَٔ: تمنا کرنا اِدَّعَی فی الحَرْبِ: حریف کے سامنے اپنا نام و نسب پیش کرنا۔
اِسْتَدْعَاہ اِسْتِدْعَاءً. پکارنا الشیَٔ: طلب کرنا۔
الدُّعَاء دعا کا مصدر۔ ج اَدْعِیَة۔
الدَّعْوَة. پکار۔ قسم۔ اور کہا جاتا ہے "هُوَ مِنِّی دَعْوَةَ الرَّجُلِ" یعنی وہ مجھ سے قریب ہے۔ اور یہ مانند (هُوَ مِنِّی رَمْیَةَ السَّهْمِ و مَزْجَرَ الکَلْبِ" کے ہے کہ اس کا بھی مطلب یہی ہے۔ "وَلَهُم الدَّعْوَةُ عَلَی غَیْرِهِم" دعا میں ان سے ابتداء ہے۔ و کُنَّا فِی دَعْوَةِ فُلَانٍ ہم فلاں کی مہمانی میں تھے۔ (والدَّعَاوَة الدِّعَاوَة) اِدِّعَاء کے اسم ہیں۔
الدَّعْوَی. مقدمہ۔ دعویٰ۔ ج الدَّعَاوِی والدَّعَاوَی۔
الدَّعَّاء بہت دعا کرنے والا۔
الدَّعَّاءَة انگشت شہادت۔
الاُدْعِیَّة والاُدْعُوَّة چیستاں پہیلی۔
الدَّعِیُّ. لے پالک۔ وہ شخص جس کے نسب میں شبہ ہو۔ غیر باپ یا غیر قوم کی طرف اپنے آپ کو منسوب کرنے والا۔ ج اَدْعِیَاء۔
الدَّاعِی. فا لوگوں کو اپنے دین و مذہب کی طرف بلانے والا۔ ج دُعَاة مؤنث دَاعِیَة ج دَاعِیَات و دَوَاعٍ (والدَّاعِیَة) سبب۔ ج الدَّوَاعِی۔ دَاعِی اللَّبَن: دودھ کا وہ حصہ جو تھن میں چھوڑ دیا جائے تاکہ بقیہ دودھ آسانی سے دوہا جا سکے۔ ودَوَاعِی الصَّدْر: فکر و غم۔ ودَوَاعِی الدَّهْرِ زمانہ کی گردشیں۔
المَدْعَاة کھانے کی دعوت۔ سبب۔
دَغْدَغَ دَغْدَغَةً. فُلَانًا بِکَلِمَةٍ: طعن و تشنیع کرنا۔
الدَّغْدَغَة. پھسپھسی گفتگو کرنا۔ چھپانا۔ استہزاء کرنا۔ گدگدی کرنا۔ عوام گدگدی کے لیے "زَکْزَك والزَّکْزَکَة" بولتے ہیں۔
المُدَغْدَغ حسب ونسب میں عیب دار۔
دَغَرَہ(ف) دَغْرًا. دفع کرنا۔ ہٹانا۔
دَغَرت المرأةُ حلقَ الصَّبِیِّ: انگلی سے دبانا۔ الامُّ ابنَهَا: بے سودگی سے کم دودھ پلانا۔

وَغَرَ الشَّئُ فِي الشَّئِ: ملانا ہ: بھینچ کر مار ڈالنا فی البَیْتِ: داخل ہونا۔ عَلَیْهِ: اچانک آنا۔

دَغِرَ(س) دَغَرًا. الرَّجُلُ: بد خلق و کمینہ ہونا۔ صفت (دَاغِر)

دَغَرَ(س) دَغْرًا و دَغْرَی. عَلَیْهِم: لوگوں پر اچانک پہنچ جانا۔

اِنْدَغَرَ: بھینچ جانا عَلَیْهِ: اچانک آنا۔

الدَّاغِرُ: ذلیل۔ حقیر۔ خبیث۔ مفسد۔

الدَّغْرَة: کسی چیز کو اُچک کر لے لینا۔

المَدْغَرَة: گھمسان کی جنگ۔

دَغَشَ(ف) دَغْشًا و اَدْغَشَ. تاریکی میں داخل ہونا۔ دَغَشَ عَلَیْهِم: اچانک آنا۔

دَاغَشَهٗ: بھیڑ کرنا حَوْلَ الماءِ: پیاس کی وجہ سے پانی کے گرد منڈلانا الماءَ: جلدی پینا فی الشَّئِ: کسی چیز کو حرص کی وجہ سے کسی سے مکر سے طلب کرنا ظُلْمَةَ اللَّیْلِ: رات کی تاریکی میں بغیر کسی سُستی کے چل پڑنا۔

تَدَاغَشَ. القَوْمُ و (دَغْوَشُوْا) آپس میں گتھ جانا۔

الدَّغَش و الدُّغْشَة و الدَّغِیْشَة تاریکی۔

دَغِصَ(س) دَغَصًا خوراک یا غصہ سے بھرنا۔

دَاغَصَ مُدَاغَصَةً. فی العَمَلِ: جلدی کرانا۔

اَدْغَصَهٗ. غُصّہ سے بھر دینا۔ اَدْغَصَهُ المَوْتُ فوراً موت کا آنا۔

الدَّاغِصَة. گھٹنے کی چپنی۔ عوام اس کو صَابُوْنَةُ الرُّکْبَة کہتے ہیں۔ گٹھا ہوا گوشت۔ رقیق پانی۔ ج دَوَاغِص.

الدَّغْصَان غضبناک۔

دَغَفَ(ف) دَغْفًا. الشَّئَ: سختی سے پکڑنا۔ دَغَفَهُمُ الحَرُّ گرمی کا زیادہ ہونا۔

اَبُوْ الدَّغْفَاء. بیوقوف۔

الدَّغْفَل. ہاتھی یا بھیڑیے کا بچہ۔ بہت سے بچے۔ عَیْش دَغْفَلِیٌّ: آسودہ زندگی۔ عام دَغْفَلِیٌّ: سرسبز سال۔ فراخی کا سال۔

دَغَلَ(ف) دَغْلًا. فِیْهِ: متہم کی طرح داخل ہونا۔

اَدْغَلَ. الرَّجُلُ: درختوں کے جھنڈ میں داخل ہو کر چھپ جانا الاَرْضُ: گنجان درختوں والی ہونا بِهٖ: خیانت کر کے اچانک مار ڈالنا۔ چغل خوری کرنا الشَّئُ: تباہ کن چیز ملا دینا۔

الدَّغَل ج اَدْغَال و دِغَال و (الدَّغِیْلَة) درختوں کا جھنڈ۔ فساد و تباہی۔ خوف و ہلاکت کی جگہ۔

مکان (دَغِل) گنجان درختوں والی جگہ۔ پوشیدہ۔

الدَّاغِلَة باطنی کینہ۔ کسی کے عیوب و خیانت تلاش کرنے والے لوگ۔

الدَّغَاوِل. مصیبتیں (جمع ہے بغیر واحد کے)

المَدْغَل وادی کا درمیانی حصہ۔ ج مَدَاغِل.

دَغَمَهُمْ و دَغِمَهم (ف س) دَغْمًا و دَغَمَانًا. الحَرُّ او البَرْدُ: گرمی یا سردی کا پڑنا دَغَمَ اَنْفَه: توڑنا۔ دَغَمَ الاِنَاءَ: ڈھانپنا۔

اَدْغَمَ. اللّٰهُ فُلَانًا: سیاہ رو کرنا۔ ذلیل کرنا۔

اَدْغَمَهُمْ الحَرُّ او البَرْدُ: گرمی یا سردی کا پڑنا۔

الفَرَسَ اللِّجَامَ: لگام لگانا۔ اَدْغَمَهُ الشَّئُ: غمگین کرن۔ اَدْغَمَ الرَّجُلُ: لقمہ کو بغیر چبائے ہوئے نگلنا۔ (وادَّغَمَ) الشَّئَ فی الشَّئِ: ایک چیز کو دوسری میں داخل کرنا۔ اسی سے صرفیوں کی اصطلاح ادغام (ایک حرف دوسرے حرف میں شامل کرنا) ہے۔

اِدْغَامَّ. الفَرَسُ (اِدْغِیْمَامًا) بقیہ جسم سے مُنہ کا زیادہ سیاہی مائل ہونا۔ صفت (اَدْغَم)

الدُّغْم و الدُّغْمَة. گھوڑے کا رنگ جس کا مُنہ باقی جسم سے زیادہ سیاہی مائل ہو۔

الاَدْغَم: کالی ناک والا۔ ناک میں بولنے والا۔ ج دُغْم.

الدُّغَام: حلق کا درد۔

دَغْمَرَهٗ دَغْمَرَةً. عیب لگانا۔ الشَّئَ: ملانا۔ الرَّجُلُ بد خلق ہونا۔

الدَّغْمَرِیُّ و الدُّغْمُرِیُّ. برے بھلے ملے جلے اخلاق والا۔ رَجُل (دُغْمُور) مرد بدخو۔

الدَّغَامِر قوم کے گھٹیا درجہ کے لوگ۔

دَفَّ(ض) دَفًّا و دَفِیْفًا. آہستہ چلنا۔ لَهُ الاَمْرُ: تیار ہونا۔ ممکن ہونا الطَّائِرُ: پر پھڑ پھڑانا۔

دَفَّ(ض) دَفًّا. الشَّئَ جڑ سے اُکھیڑنا۔

دَفَّفَ و دَافَّ. جلدی کرنا۔ دَفَّفَ الجَرِیْحَ و دَافَّهٗ و دَافَّ عَلَیْهِ پوری طرح سے فوراً مار ڈالنا۔ و دَفَّفَ الرَّجُلُ: دف بجانا۔

اَدَفَّ اِدْفَافًا. الطَّائِرُ پر پھڑ پھڑانا۔ اَدَفَّتْ عَلَیْهِ الاُمُوْرُ: پے در پے آنا۔

(و تَدَافَّ) القَوْمُ ایک دوسرے کے پیچھے سوار ہونا۔ اِسْتَدَفَّ. الطَّائِرُ: زمین کے قریب اُڑنا الاَمْرُ درست ہونا۔ پورا ہو جانا۔ الرَّجُلُ بِالمُوْسٰی: استرے سے مونڈنا۔

الدَّفُّ س۔ ہر چیز کا پہلو۔ کہا جاتا ہے "رَمَاهُ اللّٰهُ بِذَاتِ الدَّفِّ" اللہ اس کو نمونیا میں مبتلا کرے۔

(الدُّفُّ) ایک قسم کے باجہ کا نام۔ ج دُفُوف.

الدَّفَّة ہر چیز کا پہلو۔ دَفَّتَا الطَّبَلِ: ڈھول کے دونوں طرف کے چمڑے۔ پتوار (آخر معنی میں کلمہ مولدہ ہے۔ اس کے لیے فصیح لفظ السُّکَّان ہے)

الدَّافَّة. دشمن کی طرف مارچ کرنے والی فوج۔ لوگوں کی جماعت جو ایک شہر سے دوسرے شہر میں منتقل ہوتی رہے۔

الدَّفَّاف دف بجانے والا۔ دف بنانے والا۔

اقرب الموارد میں بحوالہ لسان العرب ہے کہ دفاف مالک دف کو مُدَفِّف بنانے والے کو اور مُدَفْدِف بجانے والے کو کہتے ہیں۔

الدَّفُوْف. مِنَ الطَّیْرِ: کسی چیز پر ٹوٹ

پڑتے وقت زمین سے قریب ہونے والا پرندہ۔
دَفِئَ يَدْفَأُ دَفَأً وَدُفُوءًا وَ دَفُؤَ يَدْفُؤُ دَفَاءَةً. مِنَ البَرْدِ: گرم ہونا۔ گرمی محسوس کرنا۔
دَفَأَهُ. گرم کرنا۔
اَدْفَأَهُ. گرم کپڑا پہنانا۔ بہت دینا۔ گرم کرنا
الجَرِيْحَ: فوراً مارڈالنا القَوْمَ: جمع کرنا۔
تَدَفَّأَ وَ اِدَّفَأَ وَ اِسْتَدْفَأَ. گرم کپڑا پہننا۔ گرم ہونا۔
الدِفْأُ. سخت گرمی۔ ج اَدْفَاء. اونٹوں کی پیداوار اور جو اس سے نفع حاصل ہو۔
عطیه دِفْأُ الحَائِط: دیوار کی اوٹ۔ کہا جاتا ہے "أُقْعِدَ فِي دِفَاءِ الحَائِط" وہ دیوار کی اوٹ میں بٹھایا گیا۔ گرم کپڑے۔ گرمی حاصل کرنے کا سامان۔ تم کہتے ہو "مَا عَلَيْهِ دِفْءٌ" اس پر گرمی حاصل کرنے کا کوئی سامان نہیں۔
الدَفَأُ. س۔ کندھے کا سینہ کی طرف جھکنا۔
الدِفَاء. گرمی حاصل کرنے کا سامان۔ (کپڑا وغیرہ)
الدَفِئُ الدَفِئُ. گرمی حاصل کرنے والا۔ گرم کپڑے پہننے والا۔ مؤنث دَفِئَة وَ دَفِيْئَة.
الدَفِئَة مِنَ الاَرَاضِي: گرم زمین۔
الدَفْآن. گرمی حاصل کرنے والا۔ مؤنث دَفْأَى.
الاَدْفَأُ. وہ شخص جس کا کندھا سینہ کی طرف جھکا ہوا ہو۔ مؤنث دَفْآء. الاَدْفَاء: مرد خیمہ نشین۔
اَرْض (مَدْفَأَة) گرم زمین۔
اِبِل (مُدْفِئَة وَ مُدْفَأَة وَ مُدْفِئَة وَ مُدَفَّأَة) بہت اُون اور چربی والا اونٹ۔
الدَفْتَر. رجسٹر۔ کاپی۔ ج دَفَاتِر.
دَفَرَهُ (ن) دَفْرًا. سینہ میں مار کر ہٹانا۔
دَفِر (س) دَفَرًا وَ دَفْرًا. ذلیل ہونا۔
اللَحْمُ: کیڑے پڑنا الشَيْئُ: بدبودار ہونا۔ صفت (دَفِر وَ اَدْفَر) مؤنث۔ دَفِرَة وَ دَفْرَاءُ. كَتِيْبَة دَفْرَاء: لشکر جس سے لوہے کے زنگ کی بو آئے۔

اَدْفَرَ. الرَجُلُ: تیز گندہ بغل ہونا۔
الدَفَر. س۔ بدبو۔
دَفَارِ. مَبْنِيٌّ عَلَى الكَسْرِ بروزن قَطَامِ: لونڈی (یہ کلمہ لونڈی کے لیے گالی کے موقع پر کہا جاتا ہے۔ اور اکثر نداء کے موقع پر آتا ہے)
الدِّفْرَان: صنوبر کی ایک قسم
دَفَعَهُ (ف) دَفْعًا وَ دَفَاعًا وَ مَدْفَعًا. ہٹانا۔ دور کرنا۔ دَفَعَهُ فِي كَذَا: داخل کرنا۔ اِلَيْهِ الشَيْئَ: ادا کرنا القَوْلَ: دلیل سے باطل کرنا ہ اِلَى كَذَا: مجبور کرنا عَنْهُ الاَذَى: بچانا۔ محفوظ کرنا عَنِ المَوْضِع: کوچ کرنا۔ چھوڑنا اِلَيْهِ: پہنچنا۔ کہا جاتا ہے "طَرِيْق يَدْفَعُ اِلَى مَكَانِ كَذَا" راستہ جو فلاں جگہ تک پہنچتا ہے۔
دُفِعَ. اِلَى المَكَان: پہنچنا۔
دَافَعَهُ مُدَافَعَةً وَ دِفَاعًا. مزاحمت کرنا عَنْهُ: حمایت کرنا۔ مدد کرنا عَنْهُ الاَذَى: ہٹانا، دور کرنا دَافَعَهُ عَنْ حَقِّه: ٹال مٹول کرنا۔
تَدَفَّعَ. السَيْلُ: زور سے بہنا۔
اِنْدَفَعَ. السَيْلُ: زور سے بہنا الفَرَسُ فِي سَيْرِه: تیز دوڑنا الرَجُلُ فِي الحَدِيْث: بات چیت میں مشغول ہونا۔ اِنْدَفَعَ يَقُوْلُ: کہنے لگنا اِنْدَفَعَ الرَجُلُ: ہٹنا۔
تَدَافَعَ. القَوْمُ: ایک دوسرے کو ہٹانا۔
تَدَافَعُوْا الشَيْءَ: ہر ایک کا دوسرے کے ذمہ ڈالنا۔ کہا جاتا ہے "ضَيْف يَتَدَافَعُهُ الحَيُّ" مہمان جس کو قبیلہ کے لوگ ایک دوسرے کے ذمہ ڈالتے ہیں۔
اِسْتَدْفَعَ. اللّٰهَ الشَرَّ: شر کو ہٹانے کی دعا کرنا۔
الدَفْعَة. دَفَعَ کا اسم مرۃ۔
الدُفْعَة. بوچھار۔ برتن یا مشک سے جتنا ایک مرتبہ گرے۔ ج دُفَع وَ دُفَعَات.
الدَوَافِع. نشیب زمینیں جہاں سیلاب کا پانی جمع ہو جائے۔
الدَفُوْع. بہت ہٹانے والا مِنَ الدَوَاب: لات مارنے والا۔

الدَفَّاع. بہت دفع کرنے والا۔
اَلدِّفَاعُ: ملک اور اس کی سرحدوں کی حفاظت بری، بحری اور فضائی ذرائع سے کرنا۔
الدُفَّاع. موج یا سیلاب کا زور۔ بہت لوگ۔ کہا جاتا ہے "جَاءَ فِي دُفَّاعٍ مِنَ النَاسِ" وہ بہت لوگوں میں آیا۔
المَدْفَعُ. پانی بہنے کی جگہ۔ ج مَدَافِع.
اَلْمِدْفَعُ: وہ اوزار و ہتھیار جن کے ساتھ بم پھینکے جاتے ہیں۔ ان میں سے چند درج ذیل ہیں مِدْفَعٌ: توپ۔ مِدْفَعَةُ مُضَادَّةٌ لِلطَّائِرَات: طیارہ شکن توپ۔ مِدْفَعُ الذَّرِّي۔ ایٹم بم پھینکنے کا میزائل۔ قَاذِفُ الصَّوَارِيْخ: راکٹ گرانے والا۔
المِدْفَع. ہٹانے کا اوزار۔ توپ۔ ج مَدَافِع.
المِدْفَع: بہت دفع کرنے والا۔
المُدَفَّع. ہر جگہ سے دھتکارا ہوا فقیر۔
دَفَقَ (ض ن) دَفْقًا. المَاءُ: زور سے گرانا اللّٰهُ رُوْحَه: موت دینا الكُوْزَ: گرا کر خالی کر دینا۔
دَفَقَ (ن) دَفْقًا وَ دُفُوْقًا. المَاءُ: گرنا النَهْرُ: بھر کر بہنا (جمہور کے نزدیک اس کا استعمال صرف متعدی ہی کی صورت میں ہوتا ہے۔)
دَفَّقَ. دَفَقَ کا مبالغہ۔ کہا جاتا ہے "دَفَّقَتْ كَفَّاهُ العَطَاءَ" یعنی اس کے دونوں ہاتھوں نے بہت زیادہ بخشش کی۔
اَدْفَقَ. الكُوزَ: گرا کر خالی کر دینا۔
تَدَفَّقَ وَ اِسْتَدْفَقَ. المَاءُ: گرنا الدَابَّةُ: تیز دوڑنا۔ کہا جاتا ہے "فُلَان يَتَدَفَّقُ فِي البَاطِل" فلاں باطل میں سبقت کرتا ہے۔
اِنْدَفَقَ وَ اِسْتَدْفَقَ. المَاءُ: گرنا۔
الدُفْقَة. ایک دفعہ۔ یکبارگی۔ کہا جاتا ہے "جَاءُوْا دُفْقَة" وہ سب یکبارگی آگئے۔
سَيْل دُفَاق. بہت زیادہ سیلاب جو وادی کے دونوں کناروں کو بھر دے۔
الاَدْفَق. ٹیڑھا۔ فکر یا بڑھاپے کی وجہ سے خمیدہ کمر۔ سَيْر اَدْفَق: تیز چالی۔ مؤنث

دفقاء۔

الدِفقّی تیز حال۔ کہا جاتا ہے "مشیٰ الدِفقّی" وہ تیز چال چلا۔ (والدِفقّة) تیز رفتار اونٹنی یا گھوڑا۔

الدِفلی قطران (دیکھئے قطران) زفت (ایک دوا کا نام) کنیر۔

الدِفلی کنیر۔ ایک جماعت کے نزدیک الف الحاق کا ہے اس لیے اس پر تنوین آتی ہے اور دوسروں کے نزدیک تانیث کا اس لیے تنوین نہیں آتی۔

دَفَن (ض) دَفْنًا. المیّتَ گاڑنا۔ دفن کرنا۔ الحدیثَ چھپانا۔ الابلَ تیز دوڑانا۔ الابلُ تیز دوڑنا۔

تدفّن واندفن چھپنا۔ الابلُ تیز دوڑنا۔

اِدَّفَنَ. العبدُ آقا کے خوف سے بھاگنا۔

(دُفُوْن) الشیَٔ چھپانا۔ صفت

تَدافَنَ. القومُ باہم چھپانا۔

دافَنَ. الامرَ کسی معاملہ کا اندرونی حصّہ۔

الدِفْن دفن کیا ہوا۔ ج اَدْفان. مدفون زمین۔ ج دُفُن. رجل دِفْن گمنام و بے قدر مرد۔

دَاء (دِفْن و دَفِن) پوشیدہ بیماری جس کے ظاہر ہونے سے خرابی بڑھ جائے۔

الدَفِیْنة گاڑا ہوا۔ گاڑا ہوا خزانہ۔ ج دفائن: کہا جاتا ہے "فلان یثیر الدفائن" فلاں بڑا عالم ہے۔

الدَفِیْن دفن کیا ہوا۔ چھپا ہوا۔ ج دُفُن و دُفَناء و اَدْفان: رکیّة دَفِیْن: دفن شدہ کنواں۔ اِمرأة دَفِیْن پوشیدہ عورت۔ ج دَفنیٰ. داء دَفِیْن پوشیدہ بیماری جس کے ظاہر ہونے سے خرابی بڑھ جائے۔ کہا جاتا ہے "هو دَفِیْن المروءة" او دفن المروءة" وہ بے مروّت ہے۔

الدِفان. مِنَ الرکایا مٹی سے پٹا ہوا کنواں ج دُفُن کہا جاتا ہے "ماء دِفان" پوشیدہ پانی۔

الدَفافین کشتی کے تختے۔ واحد (دفّان)

المدفن گاڑنے کی جگہ۔

الدِفْنس والدِفْناس کمینہ و بیوقوف۔ بخیل۔ مِنَ النساء بیوقوف۔ بھاری جسم کی عورت۔

الدافه مسافر۔

دَفَا (ن) دَفْوًا و دَافیٰ مُدافاة و اَدْفیٰ و اَذْفیٰ اِدْفاء. الجریحَ فوراً مار ڈالنا۔ الظبیُ لمبے سینگوں والا ہونا۔

تَدافَا تلافی کرنا۔

الدَّفَا خمیدگی۔

الاَدْفیٰ خمیدہ۔ مؤنث دَفْواءُ. طائر اَدْفیٰ لمبے بازوؤں والا پرندہ۔ ناقة دَفْواءُ لمبی گردن والی اونٹنی۔ شجرة دَفْواءُ بڑا درخت۔ عقاب دَفْواءُ ٹیڑھی چونچ والا عقاب۔

دَقَّ (ض) دِقّةً باریک ہونا۔ چھوٹا ہونا۔ دقیق و دشوار ہونا۔

دَقَّ (ن) دَقًّا. الشیَٔ توڑنا۔ البابَ: کھٹکھٹانا۔ الشیَٔ ظاہر کرنا۔ الشیَٔ علی الشیٔ او بالشیٔ کوٹنا۔

دَقّق. الشیَٔ بہت باریک کرنا۔ آٹا کرنا۔ فی الحساب وغیرہ باریک بینی سے کام لینا۔

اَدَقَّهُ اِدْقاقًا باریک کرنا۔ الرجلُ تھوڑا دینا۔ کہا جاتا ہے "اتیته فما ادقّنی ولا اجلّنی" میں اس کے پاس آیا تو اس نے نہ تو تھوڑا دیا نہ زیادہ۔ اَدقّ الرجلُ بخل کی وجہ سے معمولی چیز کے پیچھے پڑنا۔

دَاقّقه مُداقّة. الحسابَ فی الحساب غور سے جانچ کرنا۔

اِنْدَقَّ اِنْدِقاقًا باریک ہونا۔ اِنْدَقّت عُنُقه ٹوٹنا۔

تَداقَّ. الرجلان باریکی میں مقابلہ کرنا۔

اِسْتَدَقَّ اِسْتِدْقاقًا پتلا و باریک ہونا۔ اور اسی سے ہے "اِسْتَدقّ الهلال" ہلال باریک ہے۔

الدِقُّ باریک تھوڑا۔ اور اسی سے ہے "اخذت دِقّه وجلّه" میں نے قلیل وکثیر سب لے لیا۔ حُمّی الدِقّ دق کا بخار۔

الدَقّة دقّ کا اسم مرة۔

الدِقّة کوٹنے کی ہیئت۔ خست۔ چھوٹائی۔ باریکی اور اسی سے ہے "دِقّة المعانی" معانی کی باریکی۔

الدُقّة باریک خاکہ۔ مصالحے۔ نمک۔ دھنیا۔ خوبصورتی۔

الدُقاق چورہ۔ آٹا (والدُقاقة) باریک خاک جس کو ہوا اڑائے۔ دُقاق العیدان و دُقاقها چھپٹی۔

الدَقِیْق باریک۔ آٹا۔ مشکل معاملہ۔ تھوڑا۔ ج اَدِقّة و اَدِقّاء مؤنث دَقِیْقة.

الدَقِیْقة دقیق کا مؤنث۔ منٹ۔ درجہ کا ساٹھواں حصّہ۔ ج دَقائق. الدَقِیْقة: بکریاں۔ کہتے ہیں "کم دَقِیْقتك" تمہاری بکریاں کتنی ہیں؟

الدَقّاق بہت کوٹنے والا۔ آٹا بیچنے والا۔

الدَقّاقة کوٹنے کا اوزار۔

المِدَقّ والمُدُقّ ج مَداق و (المِدَقّة) کوٹنے کا اوزار۔

المُدَقَّق قیمہ۔ باریک کوٹا ہوا گوشت۔

المَدْقُوْق دق کے بخار والا۔

المُدَقَّقة پھولوں کی ایک درمیانی قسم۔ مؤنث کا عضو تناسل۔

مُسْتَدَقّ. الساعد کلائی کا پتلا حصّہ۔ مُسْتَدَقّ کل شیٔ ہر چیز کا باریک و پتلا حصّہ۔

دَقْدَق. الناسُ شور مچانا۔ الدوابُ سُم کی آواز سنائی دینا۔

دَقِر (س) دَقَرًا شکم سیر ہونا۔ المکانُ: سبزہ زار ہونا۔ النباتُ زیادہ ہونا۔ الرجلُ شکم پُری کی وجہ سے قے کرنا۔

الدَقْر والدَقْرة والدَقِیْرة والدَقْریٰ. سرسبز و خوبصورت باغ۔

ارض (دَقْراء) سرسبز و نمناک زمین۔

الدَقَر الکڑی جس پر انگور کی بیل چڑھائی

جائے۔ واحد دُقْرَانَة.

الدَّوْقَرَة. بنجر زمین جو پہاڑوں کے درمیان ہو۔

الدِقْرَار. جانگھیا۔ ج دَقارِیْر.

الدِقْرَارَة. چغلی۔ بُری عادت۔ جھگڑا۔ ج دَقارِیْر. کہا جاتا ہے "جَاءَ بِالدَّقَارِیْر" وہ قبیح قسم کی چھوٹی چیزیں لایا۔ جانگھیا۔ پائجامہ۔

رجُل دِقْرَارة: چغل خور۔ پست قد۔

دَقَسَ (ن) دَقْسًا ودُقُوْسًا. فِی البِلَادِ: گھس جانا الْوَتَدُ فِی الْاَرْضِ: گڑ جانا البِئْرَ: بھر دینا۔

الدَّقْشَة. ایک چھوٹا سا جانور ہے۔

دَقِعَ (س) دَقَعًا. تھوڑے سے گزارہ پر راضی ہونا۔ ذلت اور فقر کی وجہ سے خاک نشین ہونا۔

اَدْقَعَهٗ. محتاج بنا دینا۔ ذلیل کرنا۔

اَدْقَعَ بِهٖ وَاِلَیْهِ فِی الشَّتْمِ ونَحْوهٗ: گالی دینے میں مبالغہ کرنا۔ اَدْقَعَ الرجُلُ: مٹی میں ملا ہوا ہونا۔

الدَّاقِع. فا. رنجیدہ۔ تھوڑی کمائی کا طالب۔

الاَدْقَع. مٹی۔ جُوْعٌ اَدْقَعُ: سخت بھوک۔

الدَّقَاع والدُّقَاع والدِقْعِم. مٹی (دِقْعِم میں میم زائد ہے)

الدَّقْعَاء. مٹی۔ بنجر زمین۔

کہا جاتا ہے "رَاَیْتُ القَوْمَ" (صَقْعَیٰ دَقْعَیٰ) میں نے قوم کو خاک نشین دیکھا۔

الدَّیْقُوْع. سخت بھوک۔

الدَّوْقَعَة. فقیری۔ ذلت۔

المُدْقِع. زمین پر پٹک دینے والا۔ ذلیل۔ بھاگنے والا۔ دُبلا۔ جُوْعٌ مُدْقِعٌ: سخت بھوک جو زمین پر گرا دے۔

المِدْقَاع. لالچی۔ تھوڑے پر راضی ہونے والا۔ ج۔ مَدَاقِیع.

دَقَلَهٗ (ن) دَقْلًا. منع کرنا۔ باز رکھنا۔ محروم کرنا۔ ناک یا منہ پر مارنا (دُقُوْلًا) غائب ہونا فِیْهِ: داخل ہونا۔

اَدْقَل. النَخلُ: ردی کھجور والا ہونا۔

الرَجُلُ: کمزور بچہ والا ہونا الشَاةُ. دبلی و کمزور ہونا۔ صفت مُدْقِل.

الدَقَل. ردی کھجور۔ بادبان کا ڈنڈا۔ کہا جاتا ہے "اَرَاكَ اَطْوَلَ مِنَ الدَقَلِ وَاَنْتَ تَنْثُرُ کَلَامَكَ نَثْرَ الدَقَلِ" میں تم کو دیکھتا ہوں کہ بادبان کے ڈنڈے سے بھی زیادہ لمبے ہو اور گفتگو ردی قسم کی کرتے ہو۔

الدَقَل. جسم کی ناتوانی۔

الدَقَلَة والدَقِلَة والدَقِیْلَة. دُبلی پتلی بکری۔ ج دِقَال و دَقَائِلَ.

دَقَمَهٗ (ن) دَقْمًا. اچانک سینہ پر مار کر دھکا دینا۔ دانت توڑنا الرِیْحُ عَلَیْهِ: ہوا کا آنا۔

دَقِمَ (س) دَقَمًا. اگلے دانتوں کا گرنا۔ صفت دَقِمٌ و اَدْقَم.

اَدْقَمَ. فاہ: اگلے دانتوں کو توڑنا۔

الدَقْم. سخت غم۔

الدَقَمَة. منہ کا اگلا حصہ۔

الدَقَم. نقصان۔

دَقَنَ (ن) دَقْنًا. فی لحیَ الرَجلِ: ٹھوڑی پر مکا مارنا۔ دَقَنَه: منع کرنا۔ باز رکھنا۔ محروم کرنا۔

دَكَّ (ن) دَكًّا. الحَائِطَ: دیوار گرا کر زمین کے برابر کرنا الاَرْضَ: ہموار کرنا التُرَابَ: مٹی کوٹ کر ہموار کرنا البِئْرَ: کنوئیں کو مٹی وغیرہ ڈال کر پاٹنا التُرَابَ عَلَی المَیِّتِ: میت پر مٹی ڈالنا ہ: دھکا دینا الدَابةَ فِی السَیْرِ: جانور کو تھکانا۔ کہا جاتا ہے "دَكَّتِ الحُمّٰی الرَجُلَ" بخار نے مرد کو کمزور کر دیا۔

دُكَّ. مریض ہونا۔

دَكَّكَ. الشَیْءَ بِالشَیْءِ: ملانا۔ مخلوط کرنا۔

اِنْدَكَّ. ہموار ہونا الرَجُلُ: ریت کا تہ بتہ ہونا السِنَامُ: کوہان کا پیٹھ کے برابر ہونا۔

تَدَاكَّ. عَلَیْهِ القَوْمُ: بھیڑ کرنا۔

الدَكُّ. س. ہموار زمین۔ ہموار جگہ۔ ج۔ دُكُوْك.

الدُكُّ. ج دِكَكَة و (الدِكَّاء) ج دَكَّاءَات. نرم مٹی کا پشتہ۔ نرم پہاڑ۔

الدَكَّاءُ: پست کوہان کی اونٹنی۔

الدِّكَّة. ازار بند۔ صحیح لفظ التِكَّة ہے۔

الدَّكَّة. ہموار ریگستان۔ بیٹھنے یا کرسی رکھنے کے لیے چبوترہ۔ ج دِکَاك.

الدُكَّان. دکان۔ چبوترہ۔ ج دَكَاکِیْن.

الدَكَّاك. بہت روندنے والا۔ بہت کوٹنے والا۔

الاَدَكُّ. چوڑی پیٹھ والا چھوٹا گھوڑا۔ بغیر کوہان کا اونٹ۔ اور اس سے اسم (الدَکَك) ہے۔ ج دُكٌّ ودُكُك مؤنث دَكَّاء. یَوْم اوشَهْر او حَوْل (دَکِیْك) پورا دن یا مہینہ یا سال۔

المِدَكُّ. مضبوط و قوی زمین کو سخت روندنے والا مرد۔ ہموار کرنے کا اوزار۔

اَمَة (مِدَكَّة) کام کرنے میں قوی باندی۔

دَكْدَكَ. الحُفْرَةَ: گڑھے کو مٹی سے بھر دینا۔

تَدَكْدَكَتْ. الجِبَالُ: گرنا۔

الدَكْدَك والدِکْدِك. ج دَکَادِك و (الدَکْدَاك) ج دَکَادِیْك: سخت زمین۔

دَكَسَ (ن) دَكْسًا. الشَّیْءُ: بھرنا۔

دَكِسَ (س) دَكَسًا. الشَّیْءُ: تہ بتہ ہونا۔

اَدْكَسَ. المَكَانُ: سبزی ظاہر ہونا۔

الدَكِیْسَة. مِنَ النَاسِ: لوگوں کی جماعت۔

الدَاکِس. فا. چھینک وغیرہ سے بدفالی۔

الدَاکِس مِنَ الظِبَاءِ: وہ ہرن جو پیچھے سے آئے اور اس سے بدفالی لیا کرتے تھے۔

الدُكَاس. اُونگھ۔

الدَوْکَس. شیر۔ بہت چوپائے اور بکریاں۔

دَكَلَ (ن ض) دَكْلًا. الطِیْنَ: لیپنے کے لیے ہاتھ سے مٹی جمع کرنا الشَیْءَ: روندنا۔

دَكَّلَ. الدَابةَ: جانور کو مٹی میں لوٹانا۔

تَدَكَّلَ. اپنے آپ کو بڑا سمجھنا عَلَیْهِ: ناز کرنا

عنہ: دیر کرنا۔
الدَکِلَة. پتلا گارا۔ اپنے آپ کو بڑا سمجھنے والے لوگ۔
الاَدْکَل. سیاہی مائل۔
الدَکِیْل. روندا ہوا۔
دَکَمَ(ن) دَکْمًا. الشَیئَ: بعض کو بعض پر کوٹنا ہ فِیْ صَدْرِہٖ: سینہ پر مار کر ہٹانا فاہ اَوْ اَنْفَہ: مُنہ یا ناک توڑنا المرأۃَ: جماع کرنا۔
دَکَمَہٗ. فی الشَیئِ: داخل کرنا ہ فی رَاسِہٖ: سر میں سینگ سے مارنا۔
تَدَاکَمَ. القومُ: ایک دوسرے کو ہٹانا۔
الدُکمة. سیاہی مائل رنگ۔
دَکَنَ(ن) دَکْنًا ودَکَّنَ. المتاعَ: تہ بتہ رکھنا۔ دَکَّنَ الدُکَّانَ: دُکان لگانا۔
دَکِنَ(س) دَکَنًا. سیاہی مائل ہونا۔ صفت (اَدْکَن) مؤنث دَکْنَاء. ج دُکْن.
الثَوْبُ: میلا و گرد آلود ہونا۔
الدُکْنَة. سیاہی مائل رنگ۔
الدُکَّان. دکان کا چبوترہ۔ ج دَکَاکِیْن (کلمہ فارسیہ ہے)
الدُکَّانِی. دکان والا۔
دَلَّہٗ(ن) دَلَالَةً ودُلُولَةً ودِلِّیْلٰی. اِلَی الشَیئِ وعَلَیْہِ: راستہ دکھانا۔ رہنمائی کرنا۔
(ض) دَلًّا ودَلَالًا ودَلَّ(س) دَلَلًا: ناز و نخرہ کرنا المَرْأَۃُ عَلٰی زَوْجِھَا: بناوٹی مخالفت کرنا الرَجُلُ: فخر کرنا۔ اپنی داد و دہش کا احسان جتانا۔
اَدَلَّ اِدْلَالًا. عَلَیْہِ: محبت پر بھروسہ کرنا۔ اور اسی سے ہے "اَدَلَّ فَامَلَّ" اُس نے محبت پر بھروسہ کیا اور ملول کر دیا۔ دُلیری کرنا عَلٰی اَقْرَانِہٖ: اُوپر سے دبا لینا البَازِیُ عَلٰی صَیْدِہٖ: اُوپر سے جھپٹا مارنا۔ اور کہا جاتا ہے "ھُوَ یُدِلُّ بِہٖ" وہ اس پر بھروسہ کرتا ہے "اَدَلَّ بالطَرِیْقِ": پہچاننا۔
تَدَلَّلَ. عَلَیْہِ: گستاخی و جرأت کرنا المرأۃُ عَلٰی زَوْجِھَا: بناوٹی مخالفت کرنا۔
اِنْدَلَّ. راستہ پانا الماءُ: گرنا۔

اِسْتَدَلَّ. عَلَیْہِ: رہنمائی کرنے کو کہنا۔
اِسْتَدَلَّ بِکَذَا عَلَی الاَمْرِ: دلیل کرنا۔
الدَالَّة. دالّ کا مؤنث۔ ناز و نخرہ۔ جرأت و دُلیری۔ کہا جاتا ہے "لَہٗ عَلَیْہِ دَالَّة" اس کو اس کے اُوپر ناز ہے۔
الدَلُّ. س۔ سکون و اطمینان کی حالت۔ اچھی سیرت۔
الدَلَال. س۔ ناز و نخرہ۔
الدَالُوْلَاء. ناز۔
الدِلَالَة. دلالی کا پیشہ۔ دلال یا رہبر کی اُجرت۔
الدَّلَالَةُ: رہنمائی، دلیل، مرشد، سیاحوں کو رہنمائی کرنے والی کتاب، سفر کارڈ، دلیل الخُلْف- ریاضی کے مسئلہ میں مخالف کے بدلنے پر دلیل قائم کرنا۔
الدَلَّال. خریدار اور بیچنے والے کے درمیان کا آدمی۔
الدَلِیْل. ج اَدِلَّة واَدِلَّاء و (الدَلَالَة) ج دَلَائِل: ہر وہ چیز جس سے رہنمائی ہو سکے۔ حجت و دلیل۔ الدَلِیْل: رہنما۔ مرشد۔
الدَلَّة. احسان۔ ناز و نخرہ کرنا۔
الاَدَلُّ. احسان جتانے والا۔
الدُلّی والدَلِیْلَة. واضح راستہ۔
المُدِلُّ. فا. اپنے اُوپر اور اپنے سامان پر بھروسہ رکھنے والا۔ المُدِلُّ بِالشَجَاعَةِ: دُلیر۔
الدُلْب. چنار کا درخت۔ واحد (دُلْبَة)
الدُلْبَة. سیاہی۔
الدَالِبُ. چنگاری جو بجھی نہ ہو۔
الدَولَاب والدُولَاب. رہٹ۔ چرخی پر گھومنے والی چیز۔ ج دَوَالِیْب. (دخیل)
المَدْلَبَة. بہت چنار کے درختوں والی زمین۔
الدَلْبُوْث. ایک قسم کی گھاس کا نام۔
دَلَثَ (ض) دَلِیْثًا. قریب قریب قدم رکھنا۔
تَدَلَّثَ. اِلَیْہِ: کسی کے پاس گھس پڑنا۔
اِنْدَلَثَ. الرجُلُ: خود سر ہونا۔

اِدَّلَثَ. الشَیئَ: ڈھانکنا۔
الدِلَاث. تیز رفتار۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ دِلَاثٌ وناقَةٌ دِلَاثٌ. ج دُلُث و دُلُث"
دَلَجَ(ض) دُلُوْجًا. کنوئیں سے پانی نکال کر حوض میں ڈالنا۔ صفت (دَالِج) ج دُلَّج.
اَدْلَجَ اِدْلَاجًا واِدَّلَجَ اِدِّلَاجًا. القَومُ: پوری رات یا آخری حصہ میں چلنا۔ اسم (الدَلْجَة والدُلْجَة)
الدَلَج والدَلَجَان والدَلَجَة. رات کے آخری حصہ کا وقت۔
الدَوْلَج. تہ خانہ (والمَدْلَجَة) وحشی جانوروں کا بھٹ۔
المِدْلَجَة. لکڑی یا چمڑے کا بڑا برتن جس میں دودھ لے جایا جائے۔ ڈول۔
المَدْلَج والمَدْلَجَة. حوض اور کنوئیں کے درمیان کا راستہ۔
المِدْلَاج. آخری رات میں چلنے کا عادی۔
المُدْلِج و اَبُو مُدْلِج. سیہی۔
دَلَحَ(ف) دُلُوْحًا. بوجھ کی وجہ سے آہستہ چلنا۔
تَدَالَحَ. الرَجُلَان الشَیئَ بَیْنَھُمَا: کسی چیز کو لکڑی پر اُٹھانا۔
الدَالِح. ج دُلَّح ودَوَالِح و (الدَلُوْح) ج دُلُح: بہت پانی والا بادل۔
فَرَس (دُلَح) سوار کو نہ تھکانے والا گھوڑا۔ بہت پسینہ والا گھوڑا۔
دَلِخَ(س) دَلَخًا. موٹا ہونا الاِنَاءُ: بھر کر بہہ پڑنا۔
الدَالِخ. موٹا۔ کہا جاتا ہے بَعِیْر دَالِخ واِبِل دُلَّخ ودَوَالِخ.
الدَلُوْخ. موٹا۔ ج دُلُخ.
دَلْدَلَ دَلْدَلَةً. اَعْضَائَہٗ اَوْرَاسَہٗ: چلنے میں ہلانا۔
تَدَلْدَلَ. فِی مَشْیِہٖ: لڑکھڑانا الشَیئُ: لٹکتے ہوئے ہلنا۔
الدُلْدُل والدُلْدُوْل. سیہی۔ الدُلْدُل: بڑا معاملہ۔

الدَّلْدَال. اضطراب۔ قوم دَلْدَال: لڑکھڑاتی ہوئی چلنے والی قوم۔
دَلَّسَ. البائعُ: سامان کے عیب کو چھپانا المُحَدِّثُ: محدث کا حدیث کی روایت میں اپنے راوی کا نام نہ لینا بلکہ اس سے اُوپر کے راوی کا نام لینا اور لفظ ایسا اختیار کرنا جس میں سماع کا احتمال ہو۔
دَالَسه مُدَالَسَةً: فریب دینا۔ ظلم کرنا۔ کہا جاتا ہے "هُوَلاَ يُدَالِسُ وَلاَ يُوَانِسُ" وہ نہ ظلم کرتا ہے نہ خیانت۔
اَدْلَسَ. المَكَانُ: موسم گرما کے آخر میں یا چر لینے کے بعد سرسبز ہونا۔
تَدَلَّسَ. الرَّجُلُ: چھپنا الطَّعَامَ: تھوڑا تھوڑا لینا الدَّابَّةُ: چراگاہ میں تھوڑی سی گھاس کو چٹ کر جانا۔
اِنْدَلَسَ. الشَّئُ: پوشیدہ ہونا۔
الدَّلَس فریب، دھوکا۔
الدَّلَس نباتات جو موسم گرما کے اخیر میں یا چر لینے کے بعد سبز ہو جائے۔ ج اَدْلاَس (والدُّلْسَة) تاریکی۔
دَلَصَ(ن) دَلِيْصًا چمکنا۔ نرم ہونا۔ صفت (دَلِصٌ) ج دِلاَصٌ و (دَلِيْص) ج دُلُص۔
دَلِصَت(س) دَلاَصَةً. النَّاقَةُ: بوڑھی اور گرے ہوئے دانت والی ہونا۔
دَلَّصَ. الشَّئَ: چمکدار کرنا۔ کہا جاتا ہے "دَلَّصَ السَّيْلُ الْحَجَرَ" سیلاب نے پتھر کو چمکدار بنا دیا الدِّرْعَ: ملائم کر دینا الجَبِيْنَ: بال اُکھیڑنا۔
اِنْدَلَصَ. الشَّئُ مِنْ يَدِه پھسل کر گرنا۔
الشَّئُ من الشَّئِ نکلنا۔
الدَّلِص والدَّلِصَة ہموار زمین۔
الدِّلاَص نرم و چمکدار۔ کہا جاتا ہے "دِرْعٌ دِلاَصٌ" نرم و چمکدار زرہ۔
الدُّلاَّص نرم، چکنا، چمکدار۔
دَلَظَه(ض) دَلْظًا سینہ میں مار کر ہٹانا۔
دَلَظَ فِي سَيْرِه تیز گزرنا۔

دَالَظَه. مدافعت کرنا۔
اِنْدَلَظَ. الماءُ: زور سے بہنے لگنا۔
دَلَعَ(ف) دَلْعًا وَادْلَعَ لِسَانَه: زبان نکالنا۔
دَلَعَ(ف ن) دَلْعًا وَدُلُوْعًا وَانْدَلَعَ وَادَّلَعَ. لِسَانُه: زبان کا منہ سے باہر نکلنا۔
اِنْدَلَعَ البَطْنُ: پیٹ کا بڑا اور ڈھیلا ہونا السَّيْفُ: تلوار کا میان سے باہر نکلنا۔
الدَّلِيْع والدَّلُوْع کشادہ راستہ۔ نرم راستہ۔ ج دَلاَئِع. والدَّلُوْع مِنَ النُّوْق: اُونٹوں سے آگے رہنے والی اُونٹنی۔
الدُّلاَّع والدُّلاَّعَة سمندری سیپی کی ایک قسم
الْمُدَلَّع ناز و نعمت میں پرورش یافتہ۔ اسم (الدَّلاَعَة) اور یہ مولدین کے نزدیک ہے۔
الدِّلْعَس والدِّلْعِس والدِّلْعَوْس والدِّلْعَاس والدُّلاَعِس. مِنَ الجِمَالِ: سدھا ہوا اُونٹ۔
الدِّلْعَان چکنے والی مٹی۔ (لغت عامیہ ہے)
دَلَفَ(ض) دَلْفًا ودَلَفًا ودُلُوْفًا و دَلِيْفًا ودَلَفَانًا بیڑی پڑے ہوئے کی طرح آہستہ آہستہ چلنا النَّاقَةُ بِحِمْلِهَا اُونٹنی کا بوجھ لے کر اُٹھنا الجَيْشُ لشکر کا آگے بڑھنا۔ صفت (دَالِف) ج دُلَّف ودُلُف.
اَدْلَفَ. لَهُ القَوْلَ: سختی سے گفتگو کرنا الكِبَرُ: آہستہ چلانا۔
تَدَلَّفَ. اِلَيْهِ: چلنا اور نزدیک ہونا۔
اِنْدَلَفَ. عليه: حملہ کرنا۔
الدَّالِف تیر جو نشانہ کے قریب گرے اور پھر وہاں سے علیحدہ ہو جائے۔
الدُّلَّف بہادر۔
الدَّلُوْف تیز اُڑنے والا گدھ۔ موٹا اونٹ۔ بہت پھلدار درخت خرما۔ ج دُلُف.
الدُّلْفِيْن ایک قسم کا تھن والا سمندری جانور جس کی تھوتھنی چونچ کی شکل کی ہوتی ہے اور جس کے متعلق مشہور ہے کہ ڈوبنے والے کو اپنی پیٹھ پر بٹھا کر بچاتی ہے۔ معرب ہے۔ عربی میں اس کا مرادف الدُّخس ہے۔

طریق (دَلْفَق ودِلْفَاق) روشن و نمایاں راستہ۔
دَلَقَ(ن) دَلْقًا وَادْلَقَ. السَّيْفَ مِنْ غِمْدِه: تلوار کو میان سے سونتنا۔ دَلَقَ عَلَيْهِم البَابَ: دروازہ کو زور سے کھولنا الغَارَةَ: لوٹ ڈالنا البَعِيْرُ شِقْشِقَتَه: اُونٹ کا جھاگ نکالنا۔
(دَلْقًا ودُلُوْقًا. السَّيْفُ): تلوار کا میان سے نکل پڑنا الخَيْلُ گھوڑوں کا پے در پے نکلنا۔ صفت (دُلُق) واحد (دَالِق ودَلُوْق)
اِنْدَلَقَ. الشَّئُ: اپنی جگہ سے نکل پڑنا۔ الخَيْلُ گھوڑوں کا بہت تیزی کے ساتھ نکل پڑنا السَّيْفُ: تلوار کا میان سے نکل پڑنا۔
تَدَلَّقَ. السَّيْلُ عَلَيْهِ: بہت تیزی کے ساتھ سیلاب کا بہہ پڑنا۔
اِسْتَدْلَقَ. السَّيْفَ: میان سے نکالنا۔
الدَّلَق ایک جانور کا نام ہے جو بلی سے چھوٹا ہوتا ہے اس کا رنگ زرد ہوتا ہے پیٹ اور گردن میں کچھ سفیدی ہوتی ہے۔ سَيْف (دَلِق و دَالِق ودَلُوْق) میان سے آسانی سے نکلنے والی تلوار۔ غَارَةٌ دَلُوْقٌ: سخت لوٹ۔ نَاقَةٌ دَلُوْق: بڑھاپے کی وجہ سے ٹوٹے ہوئے دانتوں والی اونٹنی۔ ج دُلُق.
الدِّلْقِم بڑھاپے کی وجہ سے ٹوٹے ہوئے دانتوں والی اونٹنی (میم زائد ہے۔)
دَلَكَ(ن) دَلْكًا. الشَّئَ: رگڑنا۔ ملائم کرنا الدَّهْرُ: تجربہ کار بنانا وَجْهَه بالطِّيْبِ: خوشبو لگانا الرَّجُلُ حَقَّه: ظلم کرنا غَرِيْمَه: قرض خواہ کو ٹالنا (دُلُوْكًا) الشَّمْسُ: ڈوبنے کے قریب ہونا۔ صفت (دَالِك)
دَالَكَ مُدَالَكَةً. الغَرِيْمَ قرض خواہ کو ٹالنا۔
تَدَلَّكَ. نہانے کے وقت بدن ملنا۔ بِالطِّيْبِ خوشبو لگانا۔
الدَّلْك نرمی۔ کہا جاتا ہے "فِي رُكْبَتِه دَلْكٌ" اس کے زانو میں نرمی ہے۔ غروب آفتاب کا وقت۔

الدلوك . لگانے کی خوشبو یا دوا وغیرہ۔
الدَّلِيك . وہ شخص جس کو زمانہ نے تجربہ کار بنا دیا ہو۔ ج دُلُكٌ . خاک جس کو ہوا اُڑا دے۔ ایک قسم کی نباتات۔
الدَّلُوك . بڑا معاملہ۔ ج دَآلِيك .
المِدْلَكُ والمِدْلَكَة . ملنے کا اوزار۔
المَدْلُوك . مفع . البَعِيرُ المَدْلُوكُ : نرم گھٹنے والا اونٹ۔ وہ شخص جو سفر کی وجہ سے تجربہ کار ہو گیا ہو۔
المُدَالِك . وہ شخص جو اپنے آپ کو گھٹیا باتوں سے بلند نہ رکھے۔
دَلِمَ (س) دَلَمًا وادْلَامَّ اِدْلِيمَامًا . چمکدار سیاہ ہونا۔ صفت (اَدْلَم) مؤنث دَلْمَاء .
دَلِمَتِ الشَّفَةُ : ہونٹ کا ڈھیلا ہونا اور لٹکنا۔
اِدْلَامَّ اللَّيْلُ : رات کا بہت تاریک ہونا۔
اَدْلَمَ شَفَتَهُ : ہونٹ کا ڈھیلا کرنا۔
الدُّلَم . ہاتھی۔
الدَّلَام . سیاہی۔ سیاہ۔ کہا جاتا ہے "شَيْءٌ دَلَام" کالی چیز۔
الدَّلْمَاء . قمری مہینہ کی تیسوی رات۔
الاَدْلَم . مِنَ الاَلْوَانِ : کالا۔ کالا سانپ۔ لمبا کالا۔
الدَّيْلَم . مصیبت۔ حوض کے پاس چیونٹیوں اور چیچڑیوں کے جمع ہونے کی جگہ۔ لشکر۔ نر تیتر۔ پرندہ کی ایک قسم۔ جماعت۔ دشمن۔
اِدْلَمَسَّ اِدْلِمْسَاسًا . اللَّيْلُ : سخت تاریک ہونا۔
الدَّلْمِس والدُّلَامِس . سخت تاریکی۔ مصیبت۔
الدَّلْمَس . مصیبت۔
تَدَلْمَصَ . رَاْسُهُ : سر کا گنجا ہونا۔
الدَّلْمِص والدُّلَامِص . چمکدار۔ راس دُلَمِص : گنجا سر۔
طَرِيقٌ (دَلَنْعٌ) نرم راستہ۔ ج دَلَانِع .
دَلِه (س) دَلَهًا و دُلُوهًا و تَدَلَّهَ . غم و عشق وغیرہ سے سرگشتہ ہونا۔ حیران ہونا۔
دَلَه (ف) دَلْهًا . عَنْهُ : تسلی پانا۔

دَلَّهَهُ . حیران کرنا۔ مدہوش کرنا۔
الدَّالِهُ والدَّالِهَة . غم و عشق وغیرہ کی وجہ سے سرگشتہ و دیوانہ۔ کہا جاتا ہے "ذَهَبَ دَمُهُ دَلْهًا" اس کا خون رائیگاں گیا۔
المُدَلَّه . عشق وغیرہ کی وجہ سے بے خود و دل رفتہ۔
دَلْهَثَ . الرَّجُلُ : جلد آگے بڑھنا۔
الدَّلْهَث والدُّلَاهِث والدِّلْهَاث . پیش قدمی کرنے والا۔ دلیر۔ شیر۔
اِدْلَهَمَّ . اللَّيْلُ : رات کا سخت تاریک ہونا۔ اَلظَّلَامُ : گھٹا ٹوپ اندھیر ہونا الرَّجُلُ : بوڑھا ہونا۔
الدَّلْهَم . تاریک۔ بھیڑیا۔ نر سنگ خوار پرندہ۔ عشق کی وجہ سے عقل رفتہ و مدہوش۔
الدِّلْهَام والدَّلَهْمَس . دلیر۔ بہادر مرد۔ شیر۔
الدَّلَهْمَس : بہت تاریک رات۔
دَلَا (ن) دَلْوًا و دَلْيًا . الدَّلْوَ : ڈول کنوئیں میں لٹکانا۔ نکالنے کے لیے کھینچنا۔ حَاجَتَهُ : حاجت طلب کرنا۔ دَلَاهُ : نرمی و مہربانی کا سلوک کرنا۔ کہا جاتا ہے "دَلَوْتُ بِفُلَانٍ اِلَيْكَ" میں نے تیرے پاس فلاں کو سفارشی بنایا۔ و "دَلَاهُ بِغُرُورٍ" اس نے اس کو دھوکے میں ڈالا۔ دَلَوْتُ بِالدَّلْوِ : ڈول سے پانی کھینچا۔ دَلَاهُ بِالحَبْلِ مِنَ السَّطْحِ : اس نے اس کو رسّی کے ذریعہ چھت سے لٹکایا۔
دَالَاهُ . نرمی و مہربانی کا سلوک کرنا۔
اَدْلَى اِدْلَاءً . کنوئیں میں ڈول لٹکانا۔ فِيهِ : کسی کے بارے میں بُری بات کہنا۔ بِقَرَابَتِهِ : قرابت سے وسیلہ پکڑنا۔ بِحُجَّتِهِ : دلیل بیان کرنا۔ اِلَيْهِ بِمَالٍ : دینا۔
اُدْلِيَ اِلَى فُلَانٍ : کسی کے پاس جھگڑا لے جانا۔
تَدَلَّى . الثَّمَرُ مِنَ الشَّجَرِ : پھل کا لٹکنا۔ مِنَ الخَيْلِ : گھوڑے سے اُترنا۔
اِدْلَوْلَى اِدْلِيلَاءً . جلدی کرنا۔
الدَّلْو . س۔ ڈول (مؤنث ہے کبھی مذکر استعمال کرتے ہیں) ج دِلَاءٌ و اَدْلٍ و دُلِيٌّ و دِلِيٌّ و دُلِيٌّ کہا جاتا ہے "اَلْقِ دَلْوَكَ فِي الدِّلَاءِ" یعنی تم بھی کوشش کرو۔ الدَّلْوُ : ایک برج آسمانی کا نام۔ اُونٹ کا داغ۔ مصیبت۔
الدَّالَاة . ڈولچی ج دَلِيٌّ و دَلَوَات .
الدَّالِي . فا ج دُلَاة . سیاہ انگور۔
الدَّالِيَة . رہٹ۔ زمین جس کو ڈول یا رہٹ سے سینچا جائے۔ انگور کی بیل۔ ج دَوَالٍ (یہ مولد ہیں)
دَلِيَ (س) دَلًى . متحیر ہونا۔
تَدَلَّى . بِهِ : قریب ہونا۔ لَهُ فروتنی کرنا۔
دَمَّ (ن) دَمًّا . الشَّيْءَ بِالصِّبْغِ او القِيرِ او نحوهما : کسی چیز پر ملنا الاَرْضَ : ہموار کرنا اليَرْبُوعُ جُحْرَهُ : جنگلی چوہے کا اپنے سوراخ کو مٹی وغیرہ سے پاٹ کر برابر کرنا الرَّجُلَ : پوری طرح سے عذاب دینا۔ مارنا یا سر کچلنا القَوْمَ : نیزہ مار کر ہلاک کرنا الرَّجُلُ : تیز چلنا۔
دَمَّ (ن ض س) دَمَامَةً . حقیر و بدصورت ہونا۔ صفت (دَمِيم) ج دِمَام مؤنث دَمِيم و دَمِيمَة ج دَمَائِم و دِمَام .
دَمَّمَ . الشَّيْءَ : کسی چیز پر طلاء کرنا۔
اَدَمَّ . الرَّجُلُ : بُری بات کرنا یا بدصورت بچہ والا ہونا۔
الدَّم والدِّمَم والدِّمَام . ہر وہ چیز جو بطور طلاء کے استعمال کی جائے۔
الدَّم . بمعنی خون۔
الدَّمَّة . چیونٹی۔ جوں۔ مینگنی۔ بکریوں کا باڑہ۔ بلی۔ حقیر و پست قد مرد۔
الدُّمَّة . روشن طریقہ۔ گڑیا۔ ج دُمَم .
الدَّيْمُوم والدَّيْمُومَة . وسیع بیابان۔ ج دَمَامِيم . الدَّيْمُومَة . بمعنی دوام و ہمیشگی۔
المِدَمَّة . ایک قسم کی دندانہ دار لکڑی جس سے زمین کو ہموار کرتے ہیں۔
المَدْمُوم . خون کی مانند سرخ۔ بہت موٹا۔ چربی دار۔
دَمُثَ (ک) دَمَاثَةً . نرم اخلاق ہونا۔

دَمِثَ(س) دَمَثًا. المَكَانُ وغيرُہ: نرم ہونا۔
دَمَّثَ. المَضْجَعَ: نرم بنانا المَكَانَ: نرم کرنا لَهُ الحَدِيْثَ: ذکر کرنا۔
الدَمْث والدَمَث والدَمِث و الدَمِيْث. نرم ریتلی جگہ۔ ج دِمَاث وأدْمَاث. اوراسی سے ہے "رجل دَمِثُ الاَخلاقِ" نرم اخلاق والا مرد۔ اَرْضٌ (دَمْثَاء) نرم زمین۔
الدُمُوْثَة. نرم خوئی۔
الدَمَائِث. نرم چیزیں۔ واحد (دَمِيْثَة)
الُادْمُوْث. بھوبھل میں روٹی پکانے کی جگہ۔
دَمَجَ(ن) دُمُوْجًا وانْدَمَجَ واِدَّمَجَ. فِي الشَّيْءِ: مضبوط گڑ جانا۔ دَمَجَ الْاَمْرُ: درست ہونا۔
دَمَّجَهُ. فِي الشَّيْءِ: داخل کرنا۔ گاڑنا۔
دَامَجَهُ دِمَاجًا. عَلَيْهِمْ: موافقت کرنا۔
اَدْمَجَ. الشَّيءَ فِي الثَوْب: کسی چیز کو کپڑے میں لپیٹنا الحَبلَ: رسّی کو اچھی طرح بٹنا۔
الکَلَامَ: بہتر ترتیب دینا الفرسَ: دُبلا کرنا۔
تَدَامَجَ. القَوْمُ عَلَيْهِ: باہم مدد کرنا۔ اکٹھا جمع ہونا۔
تَدَمَّجَ. فِيْ ثِيَابِهٖ: کپڑوں میں لپٹنا۔
الدَامِج. فا. تاریک۔ کہا جاتا ہے "لَيْلٌ دَامِجٌ" تاریک رات۔
الدِمجُ. دوست۔ نظیر۔
الدَمْجَة. طریقہ۔ کہا جاتا ہے "عَلٰى تِلْكَ الدَمْجَةِ" اس طریقہ پر۔
الدُمَاج والدِمَاج. بہت مضبوط۔ سیدھا۔
المُدْمَج. مع. تیر کی چھڑ۔
المِدْمَاجَة. پگڑی۔
دَمَخَ (ف) دَمْخًا. بلند ہونا رَاسَه: سر توڑنا۔ کچلنا۔ لَيْلٌ (دَامِخ) معتدل رات۔
دَمَرَ (ن) دُمُوْرًا وَدَمَارًا وَدِمَارَةً. ہلاک ہونا (دُمُوْرًا) عَلَيْهِم: بغیر اجازت کے آنا یا برے ارادہ سے اچانک آنا۔

دَامَرَ. اللَّيْلَ: جاگتے رہنا۔
دَمَّرَهُمْ وَدَمَّرَ عَلَيْهِمْ. ہلاک کرنا۔
تَدْمُر. ملک شام کے ایک بڑے شہر کا نام۔ ایک قلعہ کا نام۔
التَدْمُرِيُّ. کمینہ۔ جنگلی چوہا جس کے ناخن ٹوٹ گئے ہوں اور گوشت سخت ہو۔ کہا جاتا ہے "مَافِي الدَارِ تَدْمُرِيٌّ" گھر میں کوئی نہیں۔
دَمَسَ(ن ض) دَمْسًا ودُمُوْسًا. الظَلَامُ او اللَيْلُ: سخت سیاہ ہونا۔ صفت (دَامِسٌ) المَوْضعُ: مٹنا۔
دَمَسَهُ (ن) دَمْسًا ودَمَّسَه. ڈھانپنا۔ دفن کرنا۔ چھپانا۔
دَمَسَ عَلَيْهِ السِرَّ او الخَبَرَ: پوشیدہ کرنا بَيْنَهُم. اصلاح کرنا۔
دَمِسَتْ (س) دَمَسًا. يَدُهُ: گندگی سے آلودہ ہونا۔
دَامَسَ مُدَامَسَةً. الشَيْءَ: چھپانا۔ پوشیدہ کرنا۔
اَدْمَسَ. اللَيْلُ: تاریک ہونا الشَيْءَ: پوشیدہ کرنا۔
تَدَمَّسَ. آلودہ ہونا۔ لتھڑنا۔
اِنْدَمَسَ. تہ خانہ میں داخل ہونا۔
الدَمْس. مص. صورت جو دور سے دکھائی دے۔ کہا جاتا ہے "رَاَيْتُ دَمْسًا" میں نے صورت دیکھی۔
الدُمْس. مِنَ الاُمُور: بڑے بڑے اُمور۔ کہا جاتا ہے "جَائَنَا بِاُمُوْرٍ دُمْسٍ" وہ ہمارے پاس بڑے بڑے اُمور لایا۔
الدَمَس والدَمِيْس. ہر وہ چیز جو ڈھک دی جائے۔
الدِمَاس. ہر وہ چیز جو تم کو چھپالے۔
الدَامُوْس. شکاری کے چھپنے کی جگہ۔ ج دَوَامِيْس.
الدَيْمَاس والدِيْمَاس. تہ خانہ۔ غسل خانہ۔ قبر۔ ج دَيَامِيْس ودَمَامِيْس.
لَيْلٌ (اَدْمُوْسٌ) تاریک رات۔
الدَيَامِيْس. گہری جگہیں جہاں روشنی نہ پہنچے۔
الدُمُسْتُق. رومیوں کے کمانڈر کا لقب۔ ج دَمَاسِق.
دَمْشَقَ. الاَمرَ: جلدی سے پورا کرنا الشَيْءَ: آراستہ کرنا۔
تَدَمْشَقَ. دمشق میں آنا۔
دَمَشْقُ. اليَدَيْنِ: دونوں ہاتھوں سے جلدی کام کرنے والا۔
دِمَشْق ودِمِشْق. شام کا دارالخلافہ۔ نسبت کے لیے دِمَشْقِيٌّ. ج دَمَاشِقَة.
المُدَمْشَق. نیم پختہ بھنا ہوا گوشت۔
دَمَصَ (ن) دَمْصًا. فِي الشَيْءِ: جلدی کرنا۔ دَمَصَتِ الكَلْبَةُ بِجَرْوِهَا. ناتمام بچہ گرادینا۔
دَمِصَ (س) دَمَصًا. سر میں کم بال والا ہونا۔ پچھلے حصہ میں باریک اور اگلے حصہ میں موٹی ابروؤں والا ہونا۔ صفت (اَدْمَص) مؤنث دَمْصَاء ج دُمْص.
دَمَعَت (ف) دَمْعًا ودَمِعَت. (س) دَمَعًا ودَمَعَانًا ودُمُوْعًا. العَيْنُ: آنسو بہنا۔ دَمَعَ الاِنَاءُ: بھر جانا۔
اَدْمَعَ. الاِنَاءَ: لبالب بھر دینا۔
اِسْتَدْمَعَ. آنسو بہانا۔
الدَمْع. آنسو۔ واحد (دَمْعَة) ج دُمُوْع واَدْمُع. دَمْعَةُ الكَرْمِ: شراب۔
اِمْرَأَةٌ (دَمِعة ودَمِيْع) جلدی رونے والی۔ بہت آنسوؤں والی عورت۔ ج دَمْعىٰ ودَمَائِع.
ورَجُلٌ دَمِيْع: جلدی رونے والا۔ بہت آنسوؤں والا مرد۔ ج دُمَعَاء ودَمْعىٰ.
الدَامِع. فا. مَكَانٌ دَامِعٌ. نمناک جگہ۔
شَجَّةٌ دَامِعَةٌ: خون بہانے والا زخم۔
الدَمَّاع. پانی جو درخت کے کاٹنے سے نکلے۔ آنکھ کا پانی جو بڑھاپے یا بیماری کی وجہ سے نکلے۔
الدَمَّاع والدَمُوْع. بہت آنسو والا۔
الدُمَّاع: نمناک جگہ۔ يَوْمٌ دَمَّاع: خفیف بارش کا دن۔

قَدَحٌ (دَمْعَانُ) لبالب بھرا ہوا پیالہ۔
المِدْمَع. آنسو بہنے کی جگہ۔ ج مَدَامِع.
الدِمَاع. رخسارہ پر آنسو کا نشان۔
دَمَغه (ف ن) دَمْغًا. دماغ تک زخمی کرنا۔ صفت مفعولی (دَمِيْغٌ و مَدْمُوْغٌ)
ہ الشَّمْسُ: دماغ کو تکلیف پہنچانا۔
ہ: مغلوب کرنا الحقُّ البَاطِلَ: نیست ونابود کرنا۔ باطل کرنا۔ ناپید کرنا۔
دَمَّغَ. الاَطْعِمَةَ بالدَسَمِ: چربی ڈالنا۔
اَدْمَغَه. اِلىٰ كَذَا: محتاج بنانا۔ حاجت مند بنانا۔ اَدْمَغَ الطَّعَامَ: نگلنا الشَّیْءَ: داخل کرنا۔ شَجَّةٌ (دَامِغَة) دماغ تک پہنچنے والا زخم۔
الدِّمَاغ. سر کا بھیجا۔ ج اَدْمِغَة. اُمُّ الدماغ: دماغ کے اوپر کی باریک جھلی۔
دَمَقَ (ن) دُمُوْقًا. عَلَيْهِ: بغیر اجازت کے داخل ہونا۔
دَمَقَ (ن ض) دَمْقًا. الشَّیْءَ: چرانا۔ فَاهُ: دانت توڑنا۔ (ودَمَّقَ واَدْمَقَ) الشَّیْءَ فی الشَّیْءِ: داخل کرنا۔
اِنْدَمَقَ. عَلَيْه: بغیر اجازت کے داخل ہونا۔ نکلنا۔
الدَّمَق. برف کے ساتھ سخت ہوا۔
الدَّامِق. فا. (والدَّمُوْق) مِنَ الرِجَالِ: خراب آدمی جس سے کوئی نفع نہ ہو۔
الدَّمِيْق. دوسرے میں داخل کیا ہوا۔
المُنْدَمَق. داخل ہونے کی جگہ۔
الدِمَقْس والدِمَقْاس. سفید ریشم۔ دیبا۔
ثَوْبٌ (مُدَمْقَس) ریشم کا بنا ہوا کپڑا۔
دَمَكَ (ن) دُمُوْكًا. الاَرْنَبُ: خرگوش کا تیز دوڑنا الشَّیْءُ: چمکدار و نرم ہونا۔ (دَمْكًا) الشَّیْءَ: پینا الرِّشَاءَ: رسّی بٹنا۔
الدَّامِكَة. مصیبت۔ ج دَوَامِك.
الدَّمُوْك. تیز گزرنے والا۔ کہا جاتا ہے "رَحًى دَمُوْكٌ" تیز پیسنے والی چکی۔ ج دُمُك.
المِدْمَك. بیلن۔
المِدْمَاك. کچی اینٹوں یا پتھروں کا ردا۔ ج مَدَامِيْك.
الدَمَكْمَك. بہت مضبوط۔ رَحًى دَمَكْمَك: تیز پیسنے والی چکی۔
دَمَلَ (ن) دَمْلًا. الدُّمَّلُ: پھوڑا اچھا کرنا۔ (دَمَلَ ودَوْمَلَ) بَيْنَهُم: اصلاح کرنا۔
دَمِلَ (س) دَمَلًا واَدَّمَلَ واِنْدَمَلَ. الجُرْحُ: زخم اچھا ہونا۔
دَامَلَه. نرمی سے سلوک کرنا۔
تَدَمَّلَ. المَكَانُ: کھاد پڑنا۔
تَدَامَلَ. القَوْمُ: باہم صلح کرنا۔
الدَمْل. مص۔ نرمی۔ کہا جاتا ہے "عَامَلَه بالدَمْل" اس نے اس کے ساتھ نرمی کا برتاؤ کیا۔
الدُمَل والدُمَّل. پھوڑا۔ واحد (دُمَّلَة) ج دَمَامِل ودَمَامِيْل.
الدَمَال. کوڑا کرکٹ جس کو سمندر پھینک دے۔ سیاہ بدبودار پرانی کھجور۔ مینگنی مٹی وغیرہ جس کو جانور روند دیں۔ کھاد۔ کہا جاتا ہے۔ "هٰذا دَمَالُ ذَاكَ" یہ اس کا مصلح ہے۔
الدَمَّال. زمین میں کھاد ڈالنے والا۔
دَمْلَجَ دَمْلَجَةً ودِمْلَاجًا. الشَّیْءَ: کسی چیز کو اچھے طریقے سے ڈھالنا۔
الدُمْلُج والدِمْلَج. ج دَمَالِج و (الدُمْلُوْج) ج دَمَالِيْج: بازوبند۔ پہنچی۔ کہا جاتا ہے "اَلْقىٰ عَلَيْهِ دَمَالِيْجَه" اس نے اپنا بوجھ اس پر ڈال دیا۔ الدَمَالِيْج: سخت زمینیں۔
المُدَمْلَج. ہموار راستہ۔
دَمْلَحه. لڑھکانا۔
دَمْلَقَه. چکنا و ہموار کرنا۔
حَجَرٌ (دَمْلَق ودُمَلِق ودُمَالِق) چکنا پتھر۔
دَمْلَكَ. الشَّیْءَ: چکنا کرنا۔
تَدَمْلَكَ. چکنا ہونا الثَدْیُ: گول ہونا اور اُبھرنا۔
الدُمْلُوْك. گول چکنا پتھر۔
دَمَنَ (ن) دَمْنًا. الاَرْضَ: کھاد ڈالنا۔
دَمِنَ (س) دَمَنًا. النَخلُ: سیاہ و بدبودار ہونا عَلَيْهِ: کینہ رکھنا۔
دَمَّنَ. البَعِيْرُ المَكَانَ: اونٹ کا مینگنی کرنا بَابَ فُلَانٍ: کسی کے دروازہ پر پڑ رہنا فُلَانًا: اجازت دینا۔
اَدْمَنَ. الشَّیْءَ: ہمیشہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ مُدْمِنُ خمرٍ" ہمیشہ شراب پینے والا مرد۔
تَدَمَّنَ. المَكَانُ اوالمَاءُ: جگہ یا پانی کا مینگنیوں سے پلید ہونا۔
الدَمْن. مص۔ کھجور کے درخت کی بوسیدگی و سیاہی۔
الدِمْن والدَمَان. گوبر۔ کھاد۔ راکھ۔ کھجور کے درخت کی بوسیدگی۔ کہا جاتا ہے "هُوَ دِمْنُ مَالٍ" وہ مال کا منتظم ہے۔
الدِمْنَة. گھر کے نشانات۔ حوض کا بقیہ پانی۔ کوڑا کرکٹ ڈالنے کی جگہ۔ ج دِمَن ودِمْن. و "خَضْرَاءُ الدِمَن وخُضْرَةُ الدِمَن" کوڑے کی سبزی اور یہ دونوں مثال ہیں ان چیزوں کے لیے جن کا ظاہر اچھا اور باطن خراب ہو۔ الدِمْنَة: پرانا کینہ۔ کہا جاتا ہے "فِی قَلْبِه دِمْنَة" اس کے دل میں پرانا کینہ ہے۔
دَمِهَ (س) دَمَهًا. الرملُ: ریت کا سخت گرم ہونا۔
دَمَهَتْه. الشَّمْسُ: دھوپ لگنا اور جلانا۔
دَمِیَ (س) دَمًى ودُمِيًّا. الجُرْحُ: خون دینا۔ صفت (دَمٍ)
دَمّٰى تَدْمِيَةً واَدْمىٰ اِدْمَاءً. الجُرْحَ: زخم سے خون نکالنا۔ اَدْمىٰ الرَّجُلَ: خون بہانا۔ دَمّٰى لِفُلَانٍ: راستہ آسان کرنا۔ قریب کرنا۔
اِسْتَدْمىٰ. مِنْ غَرِيْمِه: قرض دار سے نرمی سے قرض وصول کرنا الرَّجُلُ: ناک سے خون بہتے وقت سر جھکانا الذَّبِيْحَ: خون لینا۔
الدَامِی. فا. جس کا خون بہہ رہا ہو۔
ودَامِی الشَّفَة: فقیر یا مانگنے کا حریص۔

الدامیة. الدامی کا مؤنث۔ زخم یا مار جس سے خون بہے۔
الدم خون۔ اس کی اصل دمی بقول بعض دمو ہے لام کلمہ کو حذف کر دیا گیا ہے اور کبھی میم سے بدل لیتے ہیں اور دمّ مشدد بولتے ہیں۔ مثنی دمان و دمیان و دموان ج دماء و دمیّ تصغیر دُمیّ اور نسبت کے لیے (الدمیّ والدموی) دم الاخوین: ایک دوا کا نام۔ الدمی۔ کہا جاتا ہے "رجل ذو دم" خون کا مطالبہ کرنے والا امرد۔
الدمة خون کا ٹکڑا۔
الدمیة پتلی جو خون کی مانند سرخ و منقوش ہو۔ بت۔ ج دُمی۔
الدمیا خیر و برکت۔
المدمّی بہت سرخ گھوڑا وغیرہ۔ خون لگا ہوا تیر۔
دنّ (ن) دنًّا و دنَنًا. الذباب بھنبھنانا (دنینا) الرجل گنگنانا۔ اس طرح بولنا کہ کچھ سمجھ میں نہ آئے۔
دنّ (س) دننًا پیٹھ میں جھکاؤ ہونا۔ صفت (ادنّ) مؤنث (دنّاء) ج دُنّ.
بیت ادنّ پست مکان۔
ادنّ بالمکان اقامت کرنا۔
الدنّ بڑا مٹکا جو بغیر زمین کھودے ہوئے نہ رکے۔ ج دنان.
الدنیة لمبی ٹوپی۔
الدنّة چیونٹی کی مانند ایک کیڑا۔
دنأ (ف) و دنؤ (ک) دنوءة و دناءة خسیس ہونا۔ کمینہ و ذلیل ہونا۔ صفت (دنیء) ج ادنئاء و دنآء۔
دنئ (س) دنأ. الرجل کبڑا ہونا۔ صفت (ادنأ) مؤنث (دنآء)
ادنأ ذلیل سواری پر سوار ہونا۔
دنّأه کمینہ بنانا۔
تدنّأ کمینگی پر اکسانا۔
الدنیئة کمینگی، عیب۔
الدنّب والدنّبة والدنّابة پست قد۔

دنج (ن) دناجا. الامر کسی کام کو مضبوطی سے کرنا۔
الدنج عقل مند لوگ۔
دنح (ک) دنوحا و دنحا ذلیل ہونا۔ سر جھکانا۔
الدنح نصرانیوں کی ایک عید۔
الدنحبة خیانت۔
دنخ (ک) دنخا گرانبار ہو کر چلنا۔
دنّخ فروتنی کرنا۔ ذلیل ہونا۔ سر جھکانا۔ گھر میں رہنا۔
المدنّخ فحش بکنے والا۔ وہ شخص جس کے سر میں کہیں بلندی اور کہیں پستی ہو۔
دندن دندنة. الذباب بھنبھنانا الرجل گنگنانا حول الماء چکر لگانا۔ گھومنا۔
الدندن گنگناہٹ۔ پرانا ہونے کی وجہ سے سیاہ شدہ پودا۔
دنّر الدینار تدنیرا دینار بنانا۔ دنّر الوجه دینار کی طرح روشن و چمکدار ہونا۔
دنّر بہت دینار والا ہونا۔
الدینار سونے کا ایک پرانا سکہ۔ ج دنانیر۔
دنس (س) دنسا و دناسة عرضه او ثوبه او خلقه عیب دار ہونا۔ میلا ہونا۔ صفت (دنس) ج ادناس و مدانیس.
دنّسه میلا کرنا۔ اور کہا جاتا ہے "دنّسه سوء خلقه" اس کی بد خلقی نے اس کو عیب دار کر دیا۔
تدنّس میلا ہونا۔
الدنس میل کچیل۔ ج ادناس.
المدانس عیوب۔ گندی جگہیں۔ کہا جاتا ہے "هو یتصوّن من الادناس والمدانس" وہ عیوب سے بچتا ہے۔
دنع (ک) دنوعا و دناعة کمینہ و بے خبر ہونا۔ صفت (دانع ودنع ودنیع و دنیعة)
دنع ذلیل ہونا۔ کمینہ ہونا۔ بھوکا ہونا۔ خواہش مند ہونا۔
ادنع صلحاء کے طریقہ کی پیروی کرنا۔

رجل (دنعة) بے خیر و بے فیض آدمی۔ کہا جاتا ہے "هو من دنع الناس" وہ کمینے لوگوں میں سے ہے۔
دنف (س) دنفا. المریض بیماری کا بڑھ جانا اور قریب المرگ ہونا۔ الشمس آفتاب کا زرد ہونا اور ڈوبنے کے قریب ہونا ٥ المرض بیماری کا تیز ہو جانا۔
الشیء قریب کرنا۔
الدنف مرض دائمی۔ ہمیشہ کا بیمار۔ کہا جاتا ہے "رجل دنف وامرأة دنف وهم دنف" اور کہا جاتا ہے۔ "کادت الشمس تکون دنفا" آفتاب ڈوبنے کے قریب ہے۔
الدنف مرض لازم والا۔ ج ادناف مؤنث دنفة ج دنفات.
الدنفس بیوقوف عورت۔
الدنافس بدخو۔
دنفش زردیدہ نگاہ سے دیکھنا۔
الدنفصة پلی عورت۔
دنق (ن ض) دنوقا باریک امور نکالنے کا حریص ہونا۔ صفت (دنیق) ج دنق.
دنّق. الوجه غم یا مرض سے کمزور ہونا للموت قریب المرگ ہونا العین آنکھ کا اندر دھنس جانا الشیء پوری طرح سے لینا الشمس آفتاب کا ڈوبنے کے قریب ہونا الرجل الیه النظر لگاتار دیکھنا۔
الدنقة گیہوں میں ایک قسم کا دانہ جس کو اکراپا منمنا کہتے ہیں۔
الدانق. (والدانق) بیوقوف۔ چور درہم کے چھٹے حصہ کا ایک سکہ۔ ج دوانق و دوانیق (کلمہ فارسیہ)
الدنقر شورہ۔
دنقس زردیدہ نگاہ سے دیکھنا۔ بینهم فساد ڈالنا۔
دنکس. فی بیته گھر میں چھپ کے بیٹھنا اور لوگوں کی ضروریات کے لیے نہ نکلنا۔
دنا یدنو دنوا و دناوة. للشیء ومنه والیه کسی چیز کے قریب ہونا۔ صفت (دان)

ج دُنَاة.

دَنِيَ يَدْنيٰ دَنًا و۔نَايَةً. گھٹیا ہونا۔ ردی ہونا۔صفت(دَنِيٌّ. ج اَدْنِيَاء)

دَنَّاهُ تَدْنِيَةً. قریب کرنا۔ دَنّیٰ فِيْ الْاُمُوْر: ہر چھوٹے بڑے امر کے پیچھے پڑنا۔

دَانيٰ مُدَانَاةً. القَيْدَ: بیڑی کو تنگ کرنا۔بَيْنَ الْاَمْرَيْن: قریب قریب کرنا۔

الْاَمْر: نزدیک ہونا۔

اَدْنيٰ اِدْنَاء. تنگ زندگی بسر کرنا۔ قریب ہونا۔ قریب کرنا۔ کسی کے قریب کرنا۔

السِتْرَ: پردہ لٹکانا۔

تَدَنّیٰ. تھوڑا تھوڑا قریب ہونا۔ کہا جاتا ہے "بَعِيْدٌ يَتَدَنّیٰ خَيْرٌ مِنْ قَرِيْبٍ يَتَبَعَّدُ" دور کا آدمی جو تھوڑا تھوڑا قریب ہو اس قریب سے بہتر ہے جو دور ہو۔

تَدَانيٰ تَدَانِيًا. القَوْمُ: ایک دوسرے کے قریب ہونا۔تَدَانَتْ اِبِلُهُ: کم ہونا۔

اِدَّنيٰ. قریب ہونا۔

اِسْتَدْنَاه. قریب ہونے کو کہنا۔

الدَنَاوَة. س۔ قرابت۔ کہا جاتا ہے "بَيْنَهُمَا دَنَاوَةٌ" ان دونوں کے درمیان قرابت ورشتہ داری ہے۔الاَدْنيٰ. دَنِيٌّ کا اسم تفضیل۔ ج اَدَان و اَدْنَوْنَ. مؤنث دُنْيَا. ج دُنيً.

اَلْاَدْنَوْنَ: نسب کے لحاظ سے قریبی رشتہ دار لوگ۔

الدُّنْيَا. موجودہ زندگی۔ج دُنيً. نسبت کے لیے(دُنْيَوِيٌّ و دُنْيَاوِيٌّ و دُنِيٌّ) اور کہا جاتا ہے "هُوَ فِيْ دُنْيَا دَانِيَة" وہ آسودہ زندگی میں ہے جو چاہتا ہے حاصل کر لیتا ہے۔ "هُوَ ابْنُ عَمٍّ دِنْيٍ ودِنْيَا ودُنْيَا ودِنْيَةً" وہ چچا کا بیٹا ہے جو نسب میں لاحق ہے۔

المُدَنِّي. مع۔مِنَ الرِجَال: کمزور۔نَاقَةٌ (مُدْن و مُدْنِيَة) وضع حمل کے قریب والی اونٹنی۔

دَهْتَهُ (ف)دَهْتًا. دفع کرنا۔ہٹانا۔

دَهْدَمَ. البِنَاءَ: ڈھانا۔

تَدَهْدَمَ. ویران ہونا۔منہدم ہونا۔

دَهْدَهَ و دَهْدَیٰ. الحَجَرَ: لڑھکانا۔

تَدَهْدَهَ و تَدَهْدَیٰ. لڑھکنا۔

الدُهْدُوْه والدُهْدُوَّة والدُهْدِيَّة. گبریلا کی گولی۔

الدَهْدَأُ والدَهْدَاءُ. چھوٹے چھوٹے اونٹ۔ کہا جاتا ہے "ما اَدْرِيْ اَيُّ الدَهْدَاءِ هُوَ" میں نہیں جانتا وہ کون آدمی ہے۔

دَهَرَ (ف) دَهْرًا. القَوْمَ و بِالْقَوْمِ اَمْرٌ مَكْرُوْهٌ: قوم پر امر ناپسندیدہ واقع ہونا۔

الدَهْر. زمانہ طویل۔ لمبی مدت۔ دَهْرُ الْاِنْسَانِ: انسان کے زندگی گزارنے کا زمانہ۔ دہر عصر کا مرادف ہے۔ مصیبت۔ غایت۔ عادت۔ کہا جاتا ہے "مَا ذَاكَ بَدَهْرِي" یہ میری عادت نہیں "وَمَا دَهْرِيْ بِكَذَا" یہ میری غایت و انتہا نہیں۔ غلبہ۔ ج اَدْهُر و دُهُوْر کہا جاتا ہے "لاآتِيهِ دَهْرَ الدَاهِرِيْنَ" میں اس کے پاس کبھی نہیں آؤں گا۔

الدَهْرِيُّ. بددین جو عالم کے قدیم و غیر مخلوق ہونے کا قائل ہو۔

الدَهْرِيَّة. ایک فرقہ جو عالم کے قدیم ہونے کا قائل تھا۔

الدُهْرِيُّ. وہ شخص جس کی عمر طویل ہو اور جس پر ایک زمانہ گزر چکا ہو۔

دَهْر (دَاهِر و دَهِيْر) سخت وطویل زمانہ۔

الدِهَار والمُدَاهَرَة. غیر معین مدت کے لیے معاملہ کرنا۔

الدَهَارِيْر. زمانہ گزشتہ کی ابتداء (اس کے لیے واحد نہیں) مصیبتیں۔زمانہ کے حوادث۔ کہا جاتا ہے "دُهُوْرٌ دَهَارِيْر" طویل زمانے و "كَانَ ذٰلِكَ فِي دَهْرِ الدَهَارِيْر" یہ زمانہ قدیم میں تھا۔

قَوْمٌ (مَدْهُوْرُوْنَ) آفت رسیدہ لوگ۔

دَهِسَ (س) دَهَسًا. المَكَانُ: نرم ہونا کہ جس میں نہ صرف ریت ہی ہو نہ صرف مٹی۔ صفت (اَدْهَس) مؤنث دَهْسَاء ج دُهْس. الادهس: سرخ مائل بسیاہی۔

الدَهْسَاء: بڑے سرین والی عورت۔

اَدْهَسَ. القَوْمُ: نرم زمین میں چلنا۔

الدَهْس: نباتات کہ ابھی سبزی غالب نہ ہوئی ہو۔نرم زمین کہ جس میں نہ صرف ریت ہو نہ صرف مٹی۔ زمین کہ ابھی اچھی طرح اس پر روئیدگی نہ ہو۔ج اَدْهَاس.

دَهْسَمَ. الشيءَ: کسی چیز کو چھپانا۔

دَهِشَ (س) دَهَشًا و دُهِشَ. متحیر ہونا۔ صفت(دَهِش ومَدْهُوش و دَهْشَان)

دَهَّشَهُ واَدْهَشَهُ. مدہوش کرنا۔

الدَهْشَم. بہت دیالو۔فیاض۔ سخی۔ سمندر۔

دَهَقَ (ف) دَهْقًا. الكَاسَ: پیالہ بھرنا۔ المَاءَ: پانی کو تیزی سے گرانا۔الشيءَ: توڑنا۔ کاٹنہ: مارنا۔

اَدْهَقَ. الكَأسَ: پیالہ بھرنا: جلدی کرانا۔

اِدَّهَقَتِ. الحِجَارَةُ: مضبوطی سے ایک دوسرے سے جڑ جانا۔

الدَهَق. شکنجہ۔

الدِهَاق. مِنَ الكُئُوس: بھرا ہوا پیالہ۔ کہا جاتا ہے "كَاسٌ دِهَاق" چھلکتا ہوا پیالہ۔و "مَاءٌ دِهَاق" بہت پانی۔

دَهْقَنَ. القَوْمُ فُلَانًا: قوم کا کسی کو چودھری بنانا۔

تَدَهْقَنَ. چودھری بننا۔

الدَهْقَنَة. چودھراہٹ۔

الدُهْقَان والدِهْقَان. چودھری ج دَهَاقِنَة و دَهَاقِيْن. الدَهْقَان. سوداگر۔

دَهَكَ (ف) دَهْكًا. الشيءَ: پیسنا۔ توڑنا الاَرْضَ: روندنا المرأة: جماع کرنا۔

الدَهْكَل. سختی وبلا۔

اَلدَّهْلِيَةُ: آمنے سامنے پتوں والا بڑے پھولوں والا ایک پودا۔

الدِهْلِيْز. ڈیوڑھی۔ لمبا تنگ راستہ۔ ج دَهَالِيْز. اَبْنَاءُ الدَهَالِيْز: وہ بچے جو راستہ سے اٹھائے جائیں۔

دَهَمَه (ف) ودَهِمَه (س) دَهْمًا. الاَمْرُ: اچانک آپڑنا۔

دَهَمَتِ. النَّارُ القِدْرَ آگ کا ہانڈی کو سیاہ کرنا۔

اِدْهَمَّ غمگین کرنا۔

اِدْهَمَّ وِادْهَامَّ اِدْهِيمَامًا. الفرسُ: گھوڑے کا سیاہ ہونا۔

الدَّهْم بڑی تعداد۔ ج دُهُوم.

الأَدْهَم. سیاہ۔ نئے نشانات۔ پرانے نشانات۔ مؤنث دَهْمَاءُ دُهْم. الأَدْهَم: بیڑی۔ ج اَدَاهِم.

الدَّهْم مخلوق۔ کہا جاتا ہے "اَیُّ الدَّهْمِ هُوَ" اللہ کی کونسی مخلوق ہے۔

الدُّهْمَة سیاہی۔

الدَّهْمَاء. الادهم کا مؤنث۔ ہانڈی۔ لوگوں کی جماعت۔ قمری مہینہ کی انتیسویں رات۔ ایک چوڑی قسم کی گھاس جس سے چمڑے کو دباغت دیتے ہیں۔ حَدِيقَةٌ (دَهْمَاءُ) ومُدْهَامَّةٌ بہت سبز باغ جس کی سرسبزی مائل بسیاہی ہو۔

الدُّهَيْم والدُّهَيْمَاء وأُمُّ الدُّهَيْم مصیبت۔ الدُّهَيْمِي بیوقوف۔

دَهْمَجَ. الشَّيْخُ بیڑی پڑے ہوئے کی طرح چلنا الخَبَرَ اپنی طرف سے زیادہ کرنا۔

الدَّهْمَج الدُّهَامِج بڑے ڈیل ڈول کی چیز۔ دو کوہان کا اونٹ۔

دَهَنَ(ن) دَهْنًا ودَهْنَةً. الرأسَ سر پر تیل ملنا الشَّيءَ تر کرنا۔ تیل لگانا۔ (دَهَنَ) دَهْنًا وداهَنَهُ مُدَاهَنَةً وادْهَنَهُ فریب دینا۔ باطن کے خلاف ظاہر کرنا۔ وادْهَنَ عَلَيْهِ رحم کرنا۔ کہا جاتا ہے "مَا ادْهَنْتَ اِلَّا عَلٰى نَفْسِكَ" تم نے صرف اپنے نفس پر رحم کیا۔

دَهَنَتِ (ف ن ض) دِهَانًا ودَهَانَةً النَّاقَةُ اونٹنی کا کم دودھ والی ہونا۔

دَهَّنَ. الشَّيءَ تیل لگانا۔ تر کرنا۔

تَدَهَّنَ وادَّهَنَ تیل لگنا۔

اَلدُّهْنُ. اتنی بارش جو زمین کو تر کر دے۔

الدُّهْن. دَهَنَ الشَّيءَ بمعنی تر کرنا کا اسم۔

دُهْنُ الشَّيءِ کسی چیز کا تیل۔ ج اَدْهَان ودِهَان.

الدُّهْنَة تھوڑا تیل۔ کہا جاتا ہے "هُوَ طَيِّبُ الدُّهْنَةِ" اچھی خوشبو والا ہے۔

الدَّهْنَاء بیابان۔ سرخ رنگ کی ایک گھاس جس کے پتوں سے چمڑے کو دباغت دیتے ہیں۔

الدَّهَّان تیل لگانے والا۔ تیل بیچنے والا۔

الدِّهَان سرخ چمڑا۔ وہ روغن جس کو دیوار وغیرہ پر لگایا جائے۔ پھسلن کی جگہ۔

الدَّهِين کم دودھ والی اونٹنی۔ تیل لگا ہوا۔ کمزور۔

المُدْهُن پانی کے جمع ہونے کی جگہ۔ تیل کی شیشی۔ ج مَدَاهِن.

دَهْوَرَ. الشَّيءَ گڑھے میں پھینکنا۔ کہا جاتا ہے "دَهْوَرَ الكَلَامَ" کلام کو ایک دوسرے کے پیچھے لایا۔ و "دَهْوَرَ اللُّقَمَ" اس نے لقمہ کو گول کیا اور نگل گیا۔ دَهْوَرَ الحَائِطَ اس نے دیوار دھکا دے کر گرا دی۔

تَدَهْوَرَ گڑھے میں گرنا۔ تَدَهْوَرَ اللَّيْلُ گزر جانا۔

دَهَى(ف) دَهْيًا ودَهْيٌ. فُلَانًا بلا کی طرف نسبت کرنا۔ عیب لگانا۔ مرتبہ گھٹانا۔ آفت وبلا پہنچنا۔

دَهِيَ(س) دَهْيًا ودَهَانَةً ودَهَاءً چالاک ہونا۔ چالاکی سے کام کرنا۔ صفت (دَاهٍ) دُهَاة و(دَهٍ) دَاهُون.

دَاهِيَةٌ دَوَاهٍ میں تاء مبالغہ کی ہے۔ تم کہتے ہو "رَجُلٌ دَاهِيَةٌ وامْرَأَةٌ دَاهِيَةٌ" چالاک مرد چالاک عورت۔

تَدَهَّى چالاک ہونا۔

تَدَاهَى بہ تکلف چالاک بننا۔

الدَّهَاء زیرکی۔ ہوشیاری۔ مکر وحیلہ۔

الدَّاهِيَة بری بات۔ مصیبت۔ بڑا معاملہ۔ ج دَوَاهٍ. دَاهِيَةٌ دَهْيَاءُ سخت مصیبت۔

دَوَاهِي الدَّهْرِ زمانہ کے حوادث۔

الدَّهِيُّ عقلمند۔ تیز فہم ج اَدْهِيَاء ودُهَوَاء.

الدَّوُّ جنگل۔

دَاءَ يَدَاءُ دَاءً ودَوْءًا وادْوَأَ اِدْوَاءً واِدَاءً واِدَاءَةً بیمار ہونا۔ صفت (دَاءٍ ومُدِيءٌ) وادْوَأَ المَرَضُ مرض لاحق ہونا۔

الدَّاءُ بیماری۔ ج اَدْوَاء. دَاءُ الذِّئْبِ: بھوک۔ دَاءُ الثَّعْلَبِ ایک بیماری جس سے سر کے بال گر جاتے ہیں اور اس کو الحاصته بھی کہتے ہیں اور اگر کھال بھی گرنے لگے تو اس کو "دَاءُ الحَيَّةِ" کہتے ہیں۔ دَاءُ الفِيلِ فیل پا کی بیماری۔ کہتے ہیں "بِهِ دَاءُ الظَّبْيِ"

الدَّوِيُّ بیمار۔

دَاجَ(ن) دَوْجًا خدمت کرنا۔

الدَّاجَة لشکر کے خدام۔ چھوٹی چھوٹی حاجتیں۔ کہا جاتا ہے "مَا تَرَكْتُ حَاجَةً وَلَا دَاجَةً" میں نے چھوٹی بڑی کوئی حاجت نہیں چھوڑی۔ اور یا "داجة" اس قول میں حاجت کا تابع ہے۔

اَلدَّوْحُ پس لشکر جو کہ کسی ملک کا سر براہ ہو۔

دَاحَ(ن) دَوْحًا. البَطْنُ پیٹ کا پھولنا اور لٹکنا الشَّجَرُ بڑا ہونا۔ صفت (دَائِحَةٌ) ج دَوَائِح.

دَوَّحَ. المَالَ بکھیرنا البَطْنُ پیٹ کا پھولنا اور لٹکنا۔

تَدَوَّحَ وانْدَاحَ. البطنُ پیٹ کا پھولنا اور لٹکنا۔ اِنْدَاحَ الشَّيءُ کسی چیز کا وسعت کے ساتھ پھیلنا۔

الدَّوْحَة بڑا پھیلا ہوا درخت۔ بڑا سائبان۔ ج دَوْح ج اَدْوَاح. الدَّوْح بڑا مکان۔

الدَّاح بچوں کا منقش کھلونا۔ ریشم کا بنا ہوا کنگن۔

الدَّاحَة تیا۔

الدَّوَّاح بہت بلند۔

دَاخَ(ن) دَوْخًا ذلیل ہونا۔ فروتنی کرنا البلادَ غالب ہونا۔

دَوَّخَ. البِلَادَ: و (دَيَّخَهَا) شہروں میں چکر لگانا غالب ہونا الرَّجُلَ کسی کو ذلیل

کرنا الوَجْعُ رَاسَه: درد کا سر کو چکرا دینا۔
اَدَاخَهُ اِدَاخَةً. ذلیل کرنا۔
الدَّوْخَة. سر کا چکر (کلمہ عامیہ ہے فصیح دُوار وھُدَام ہے)
لَیْلٌ (دَائِخ) تاریک رات۔
الدَّوْخَلَة والدَّوخَلَّة. کھجور کے پتوں کی زنبیل۔
دَادَیَدَادُدَوْدًا وَدَوِّدَ وِدِیْدَ وَاَدَادَ اِدَادَةً الطَّعَامُ: کھانے میں کیڑا پڑنا۔ صفت (مَدُوْد)
الدُّوْدَة. کیڑا ج دُوْدٌ وَدِیْدَانٌ.
دُوْدَةُ القَزِّ: ریشم کا کیڑا۔
الدُّوَاد. چھوٹے کیڑے۔ تیز رو مرد۔
الدُّوَیْد. دود کی تصغیر (چھوٹا کیڑا)
الدَّوْدَاة. جھولا۔ ج الدوَادِیْ.
الدِیْدَاء. تیز دوڑ۔
الدُّوَادَار والدُّوَیْدَار. کاتب۔ منشی۔ (جدید)
دَار (ن) دَوْرًا ودَوَرَانًا. گھومنا۔ چکر کھانا
الدَّهْرُ: اُلٹا پلٹنا بالشَّیْءِ و عَلَیْهِ وحَوْلَه: گرد گھومنا۔
دِیْرَ. بِه: چکرانا۔ سر کا چکر لاحق ہونا۔
دَوَّرَه. گول بنانا ہ و بِه: گھمانا۔
دَاوَرَه مُدَاوَرَةً ودِوَارًا. کسی کے ساتھ گھومنا عَلَی الْاَمْرِ: کسی کام کو انجام دینا
الْاُمُوْرَ: کام کو انجام دینے کے لیے غور کرنا۔
اَدَارَ اِدَارَةً. الشَّیْءُ: گھومنا ہ و بِه: گھمانا
الشَّیْءَ: لینا الْاَمْرَ: احاطہ کرنا۔
ہ عَلَیْهِ: لازم کرنے کا ارادہ کرنا۔
ہ عَنْ حَقِّهِ: حق کو چھوڑ دینے کی خواہش کرنا۔
اُدِیْرَ. بِه: چکرانا۔ سر کا چکر لاحق ہونا۔
تَدَوَّرَ. گول ہونا۔
تَدَیَّرَ. البُقْعَةَ: کسی جگہ کو مکان بنانا۔
اِسْتَدَارَ اِسْتِدَارَةً. گھومنا الشَّیْءُ: گول ہونا الشَّیْءَ و بِه: گھمانا۔ کہا جاتا ہے "اِسْتَدَار بِمَا فِیْ قَلْبِیْ" جو کچھ میرے دل میں تھا اس نے اسے معلوم کر لیا۔

الدَّار. گھر۔ مکان۔ رہنے کی جگہ۔ ج دُوْرٌ ودِیَارٌ اَدْؤُرٌ واَدْوُر واَدْوِرَةٌ ودِیَارَةٌ واَدْوَارٌ ودُوْرَات ودِیَارَات ودُوْرَان ودِیْرَان (کلمہ مؤنث ہے کبھی مذکر استعمال کرتے ہیں۔) الدَّار: شہر۔ قبیلہ۔ کہا جاتا ہے "مَرَّتْ بِنَا دَارُ بَنِی فُلَانٍ" یعنی ہم بنو فلاں کے قبیلہ سے گزرے۔ سال یا زمانہ۔
دَارُ القَرَار: جنت۔ الدَّارَان: دنیا و آخرت۔ دَارُ الحَرْبِ: وہ مقام جہاں غیر الٰہی قانون رائج ہو۔
الدَّارَة. اُترنے کی جگہ۔ قبیلہ۔ پہاڑوں کے درمیان وسیع زمین۔ حلقہ۔ چاند کا ہالہ۔ ج دَارَات ودُوْر.
(والدَیْرَة والتَدْوِرَة) مِنَ الرَّمْلِ: گول ریتلی جگہ۔ ودَارَات العَرَب: عرب کے شہروں کے مشہور مقامات جو ایک سو دس سے زائد ہیں۔
الدَّارِیُّ. عطر فروش (دارین کی جانب منسوب ہے جو بحرین میں ایک بندرگاہ ہے اور جہاں ہندوستان سے مشک آتی تھی۔ ملاح جو پتوار کا نگہبان ہو۔ چوپائے و مویشی والا۔ کہا جاتا ہے "مَا فِی الْمَکَانِ (دَارِیٌّ اَوْدُوْرِیٌّ او دَیَّار اوْدَیُّور) یعنی کوئی نہیں۔ الدُّوْرِی: ایک قسم کی چڑیا۔
الدَّارِیَّة. ہمیشہ گھر میں رہنے والا (تا مبالغہ کے لیے ہے۔)
الدَّوْر. س۔ حرکت۔ گھوم۔ چکر۔ ج اَدْوَار دَفْعَة عِنْدَ الاَطِبَّاءِ: بخار کی باری۔ عِنْدَ المُوْسِیْقِیِّیْنَ: دو یا زائد شعروں کا قطعہ۔
عِلْمُ الاَدْوَارِ: فن موسیقی۔
الدَّوْرَة. دَارَ کا اسم مرة.
الدُّوَار والدَّوَار. سر کا چکر۔
الدَّوَّار والدَّوَّارِی. بہت پھرنے والا۔ کہا جاتا ہے "الدَّهْرُ دَوَّار ودَوَّارِی بِالْاِنْسَان" زمانہ انسان کے ساتھ اُلٹنے پلٹنے والا ہے۔ یعنی طرح طرح کے حوادث سے دوچار کرتا ہے۔

دَوَّارُ الشَّمْسِ: سورج مکھی۔
الدُّوَّار. ریت کا گول تودہ۔ منزل۔
الدَّوَّارَة. پرکار۔ اوپر کے ہونٹ کا گڑھا۔
الدَّوَّارَة والدُّوَّارَة. مِنَ الرَّاسِ: سر کا گول حصہ۔ دَوَّارَةُ البَطْنِ: بکری کا اوجھ۔
اَلدَّائِرَةُ الْکَبِیْرَةُ یا الْعَظِیْمَةُ: اس کا قطر کرۃ کے قطر کے برابر ہو۔
اَلدَّائِرَةُ الصَّغِیْرَةُ: جس کا قطر کرۃ کے قطر سے تھوڑا ہو۔
دَائِرَتَانِ مُتَعَامِدَتَانِ: برابری والے دو دائرے۔ جس کے عمود انقطاع لفظ ہوں۔
دَائِرَةُ السَّمْتُ الاِعْتِدَالِیَّة
وہ جس میں زمین کے دو قطب سورج کی مسافت برابری پر ہو اس وجہ سے زمین پر روشنی نصف علاقہ پر پڑتی ہے اور باقی نصف پر اندھیرا ہوتا ہے اس وقت رات دن کے گھنٹے برابر ہوتے ہیں اور یہ اعتدال سال میں دو دفعہ ہوتا ہے ایک دفعہ ۲۱، ۲۲ اذار (مارچ) اس کو اعتدال ربعی بولتے ہیں اور دوسری دفعہ ۲۲، ۲۳ ایلول یعنی ستمبر اس کو اعتدال خریفی بولتے ہیں۔
"دَائِرَةُ سَمْتِ الْقُلَابِیَّة"
وہ دائرہ جس میں سورج خط استواء کافی فاصلے پر ہوتا ہے اور چند دن کے لئے ظاہر ہوتا ہے گویا کہ وہ اپنی جگہ پر قائم ہے اور یہ سال میں دو دفعہ ہوتا ہے ایک دفعہ ۲۱ حزیران یعنی جون۔ اس کا نام انقلاب صیفی ہے۔
دوسری دفعہ ۲۱ کانون اول یعنی ۲۱ دسمبر اس کو انقلاب شتوی بولتے ہیں۔
الدَّائِرَة. جو کسی چیز کا احاطہ کئے ہوئے ہو۔ حلقہ۔ انسان کے پیشانی کے پاس کی بھنوری۔ گھوڑے کے بدن کی بھنوری۔ شکست۔ مصیبت عِنْدَ المُهَنْدِسِیْنَ: سطح مستوی جس کو ایک گول خط احاطہ کئے ہوئے ہو اور اس گول خط کا نام محیط ہے۔
مَرْکَزُ الدَّائِرَة: دائرہ کے بیچ کا نقطہ۔ قطر الدَّائِرَة: وہ خط مستقیم جو مرکز سے گزرتا ہوا دائرہ کو دو برابر حصوں میں تقسیم کر دے۔ ج

دوائر. کہا جاتا ہے "دَارَت عَلَيْهِم الدَّوَائِر" یعنی ان پر مصائب پڑے۔

الدَّيْر. راہبوں کے رہنے کی جگہ۔ ج اَدْيِرَةٌ ودُيُوْرَة واَدْيَار.

الدَّيْرَانِي والدَّيَّار. دیر والا یا دیر کا رہنے والا۔

الاِدَارَة. ادار کا اسم ومصدر۔

مَدَارُ. الشَّئِ: جس پر کوئی چیز چکر کھائے الاَمْر: کسی کام کا دارومدار۔

المُدَارَة ڈول کی ایک قسم۔

المُدِيْر. منیجر۔ منتظم۔ گورنر۔

دَوْزَنَ. القانون و نَحْوَهٗ: ستار، سارنگی وغیرہ کے تار کسنا۔ کلمہ فارسیہ اس کا مرادف عربی میں بضَّ و بظَّ ہے۔

دَاسَ (ن) دَوْسًا ودِيَاسًا ودِيَاسَةً الشَّئَ: پاؤں سے ملنا فُلَانًا: کسی کو ذلیل کرنا السَّيْفَ: تلوار کو صیقل کرنا۔

(وَادَاس) الزرعَ گاہنا۔

دَاوَسَ. القَوْمُ بَعْضُهُمْ بَعْضًا فِي القِتَال: جنگ میں ایک دوسرے کو پاؤں سے روندنا۔

اِنْدَاسَ پاؤں سے روندا جانا۔

الدِّيْسَة گھنا جنگل۔ ج دِيْس و دِيَس.

الدُّوَاسَة والدَّوَيْسَة جماعت۔

الدَّوَّاس بہادر۔ شیر۔

الدَّوَّاسَة ناک۔

المَدَاس جوتہ۔

المِدْوَس والمِدْوَاس. کھائی کرنے کا اوزار۔ صیقل کرنے کا آلہ۔ ج مَدَاوِس و مَدَاوِيْس.

الدَّوَّاسَة جولاہے کے تانے کی لکڑی۔ چکی یا رہٹ چلانے کے لئے لوہے کا ٹکڑا۔ سائکل کا پیڈل۔

دَوِشَتْ (س) دَوَشًا. عَيْنُه: بیماری سے آنکھ خراب ہونا۔ صفت (اَدْوَش) مؤنث دوشاء ج دُوش.

دُوعَة ج دُوَع.

دَاغَ (ن) دَوْغًا. القَوْمُ: سب کو مرض لاحق ہونا الطَّعَامُ: سستا ہونا۔

دَاغَه الحَرُّ: گرمی کا کسی چیز کو بگاڑ دینا۔ خراب کرنا۔

الدَّوْغَة بیوقوفی۔ سردی۔

دَافَ (ن) دَوْفًا وَادَافَ. الدَّوَاءَ و نَحْوَهٗ: ملانا۔ مخلوط کرنا۔ پانی میں پگھلانا اور گاڑھا ہونے کے لیے حرکت دینا۔ صفت (مَدُوف ومَدْوُوْف ودَائِف)

الدَّوْفَان کابوس۔

الدَّوْفَص پیاز۔

دَاقَ يَدُوق دَوْقًا ودُوُقًا ودُؤُوْقَة ودَوَاقَة. دبلا ہونا۔ بیوقوف ہونا۔ صفت (دَائِق) الطَّعَامُ چکھنا۔

اَدَاقَ. القَوْمُ بہ احاطہ کرنا۔

اِنْدَاقَ اِنْدِيَاقًا. بَطْنُه پیٹ کا پھولنا۔

الدَّوقَة والدَّوْقَانِيَة. فساد۔ تباہی۔ بیوقوفی۔

الدُّوْق بیوقوفی۔

الدَّوْقَعَة فقیری وذلت۔

دَاكَ (ن) دَوْكًا ومَدَاكًا. القَوْمُ: مضطرب ہونا۔ حیص بیص میں پڑنا۔ بیمار ہونا الشَّئَ: کوٹنا۔ رگڑنا۔ پیسنا المَرْأَةَ جماع کرنا الطِّيْبَ: سونگھنا۔

تَدَاوَكَ. القَوْمُ: لڑائی جھگڑے میں باہم تنگ ہونا۔

الدُّوْكَة والدَّوكَة جھگڑا۔ برائی۔

المِدْوَك والمِدَاك خوشبو پیسنے کا پتھر یا وہ پتھر جس پر خوشبو پیسی جائے۔

دَالَ (ن) دَوْلَةً. الزمانُ: ایک حال سے دوسرے حال کی طرف پلٹنا۔ کہا جاتا ہے "دَالَتْ لَهُ الدَّوْلَةُ" دولت اس کیلئے الٹ پلٹ گئی الرَّجُلُ فِيْ مَشْيِه: باوجود چھوٹے چھوٹے قدم رکھنے کے تیز چلنا بَطْنُه: پیٹ کا لٹکنا الثَّوْبُ: کپڑے کا بوسیدہ ہونا۔ پرانا ہونا (دَالَة ودَوْلًا) مشہور ہونا۔

دَاوَلَ مُدَاوَلَةً. اللّٰهُ الاَيَّامَ بين النَّاسِ: اللہ تعالیٰ کا زمانے کو لوگوں کے درمیان الٹنا پلٹنا کہ کبھی ایک جماعت کے لیے ہو کبھی دوسری کے لیے الماشِي بَيْنَ قَدَمَيْهِ: کبھی ایک قدم پر کھڑا ہونا اور کبھی دوسرے پر۔

اَدَالَ اِدَالَةً. الشَّئَ: باری باری ایک کے بعد دوسرے کو دینا اللّٰهُ بَنِي فلانٍ مِنْ عَدُوِّهِمْ: غلبہ دلانا۔ فتح مند کرانا اللّٰهُ زَيْدًا مِنْ عَمْرٍو: حکومت منتقل کرنا۔

تَدَاوَلَتْه. الاَيْدِي: ہاتھوں ہاتھ لینا۔ باری باری لینا۔ اور اسی سے محاورہ ہے۔ "تَدَاوَلُوْا الشَّئَ بَيْنَهُمْ" انہوں نے چیز کو باری باری لیا۔

اِنْدَالَ. بَطْنُه لٹک کر زمین تک پہنچنا۔

مَافِي بَطْنِه خارج ہونا الشَّئُ لٹکنا۔

القَوْمُ ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہونا۔

اِسْتَدَالَ. الاَيَّامَ: زمانہ کو اپنے موافق کر لینا۔

الدَّوْلَة س۔ (والدُّوْلَة) ایسی چیز جو کبھی کسی کے لیے اور کبھی کسی کیلئے ہو اسی وجہ سے مال اور غلبہ پر بھی اطلاق ہوتا ہے۔ والدَّوْلَةُ عِند اَرْبَابِ السياسةِ: بادشاہ و وزراء۔ حکومت۔ گورنمنٹ۔ ریاست۔ ج دِوَل ودُوَل اور کہا جاتا ہے "كَانَتْ لَنَا عَلَيْهِمُ الدَّوْلَةُ" ہم کو ان پر غلبہ حاصل ہوا۔ "والدهرُ دُوَلٌ" زمانہ کو قرار نہیں ایک حالت پر نہیں رہتا۔

الدَّالَة شہرت۔ ج دَالٌ.

الدُّوْلَة مصیبت۔ ج دُوْلَات.

الاِدَالَةُ غلبہ۔ کہا جاتا ہے "دَوَالَيْكَ" یعنی یکے بعد دیگرے۔ مطلب یہ ہے کہ اے فلاں کام کو یکے بعد دیگرے کر۔ اور اس سے مراد تاکید ہوتی ہے۔ اور کہا جاتا ہے "فَعَلْنَا ذٰلِكَ دَوَالَيْكَ" ہم نے اس کو باری باری کیا۔

دَامَ يَدُوْم ويَدَام دَوْمًا ودَوَامًا ودَيْمُوْمَةً ہمیشہ رہنا۔ ثابت رہنا۔ الشَّئُ: ٹھہرنا۔ گھومنا الدَّلْوُ: بھر جانا "دِمْتَ تَدُوْمُ" یعنی ماضی مکسور العین اور

مضارع مضموم العین نادر ہے۔ "مَادَام" افعالِ ناقصہ میں سے ہے جیسے "لا یَجْرِی الإِصْلَاحُ مَادَامَ فُلَانٌ حَاکِمًا" یعنی اس وقت تک اصلاح نہیں ہو سکتی جب تک فلاں شخص حاکم ہے (دَیْمًا) السَّمَاءُ: لگاتار برسنا۔

دِیْمَ بِہٖ وَاُدِیْمَ بِہٖ۔ سر چکرانا۔

دَوَّمَتْ تَدْوِیْمًا۔ الشَّمْسُ: وسط آسمان میں گھومنا الخَمْرُ شَارِبَهَا: سر چکرا دینا عَیْنَه: حلقہ میں پھرنا الشَّیْئَ: تر کرنا العِمَامَةَ: سر کے گرد لپیٹنا الطَّائِرُ: فضا میں چکر لگانا الزَّعْفَرَانَ فِی المَاءِ: رگڑ کر گھسنا القِدْرَ: ٹھنڈے پانی کا چھینٹا دے کر جوش ٹھنڈا کرنا بِالدُّوَّامَةِ: لٹو سے کھیلنا (وَدَیَّمَت) السَّمَاءُ: لگاتار برسنا۔

دَاوَمَ عَلَى الْاَمْرِ: ہیشگی کرنا الشَّیْئَ: مہلت سے کرنا۔ ہیشگی طلب کرنا۔

اَدَامَ اِدَامَةً۔ الشَّیْئَ: ہمیشہ کرنا الاَمْرَ: ہیشگی کرنا۔ اَدَامَتِ السَّمَاءُ: لگاتار برسنا۔ الدَّلْوَ: بھرنا القِدْرَ: ٹھنڈے پانی کا چھینٹا دے کر جوش ٹھنڈا کرنا۔

تَدَوَّمَ۔ انتظار کرنا۔

اِسْتَدَامَ اِسْتِدَامَةً۔ الشَّیْئَ: مہلت سے کرنا۔ ہیشگی طلب کرنا الطَّائِرُ: فضا میں چکر لگانا غَرِیْمَه: نرمی کرنا۔

الدَّائِم۔ فا۔ مَاءٌ دَائِمٌ: ٹھہرا ہوا پانی۔

الدَّامَاءُ۔ سمندر۔

الدَّوْم۔ س۔ ہمیشہ۔ کھجور کی مانند ایک درخت۔ بڑے بڑے درخت۔

الدُّوَام: سر کا چکر۔

الدَّوْمَان۔ پرندے کا منڈلانا۔

الدِّیْمَةُ۔ لگاتار بارش جس میں چمک و گرج نہ ہو۔ ج دِیَم و دُیُوْم۔ کہا جاتا ہے "مَطَرَتْهُم السَّمَاءُ بِدِیْمَةٍ وبِدِیَمٍ" آسمان نے ان پر لگاتار بارش کی۔

اَلدَّامَا۔ شطرنج جیسا ایک کھلونا۔

اَلدِّیْمَا۔ ایک قسم کا جائے نماز

الدُّوَّامَة۔ لٹو۔ ج دَوَّام۔

الدَّیْمُوْم۔ ہمیشہ۔

المُدَام والمُدَامَة۔ شراب۔

المُدَام۔ لگاتار بارش۔

المُدِیْم۔ جس کی ناک سے خون جاری ہو۔

المَدِیْم۔ وہ جگہ جہاں لگاتار بارش ہو۔ کہا جاتا ہے "مَکَانٌ مَدِیْمٌ وَاَرْضٌ مَدِیْمَةٌ" لگاتار بارش والی جگہ یا زمین۔

المِدْوَم والمِدْوَام۔ ڈوئی۔ کفگیر۔

دَوْمَلَ دَوْمَلَةً۔ بَیْنَ القَوْمِ: اصلاح کرنا۔

دَانَ یَدُوْنُ دَوْنًا۔ گھٹیا ہونا۔ کمزور ہونا۔

دَوَّنَ۔ الدِّیْوَانَ: ترتیب دینا ہ: رجسٹر میں نام لکھنا۔

اُدِیْنَ۔ گھٹیا ہونا۔ کمزور ہونا۔

تَدَوَّنَ۔ پورے طریقہ سے مستغنی ہونا۔

دُوْنَ۔ نیچے۔ کہا جاتا ہے "هُوَ دُوْنَه" وہ اس سے مرتبہ میں کم ہے۔ آگے۔ کہا جاتا ہے "مَشٰی دُوْنَه" وہ اس کے آگے چلا۔ بمعنی غیر۔ کہا جاتا ہے۔ "مِنْ دُوْنِ اَنْ یَفْعَلَ" بغیر کرنے کے۔ الدُّوْن۔ گھٹیا۔ حقیر کم مرتبہ جیسے "شَیْئٌ دُوْن" گھٹیا چیز۔ اور کبھی شریف کے معنی میں آتا ہے۔ اور کہا جاتا ہے۔ "حَالَ القَوْمُ دُوْنَ فُلَان" یعنی قوم فلاں کے اور اس کے مطلوب کے درمیان حائل ہو گئی۔

دُوْنَكَ۔ اسم فعل بمعنی خذ یعنی لو۔ کہا جاتا ہے "دُوْنَكَ زَیْدًا" یعنی زید کو پکڑو۔

الدِّیْوَان والدَّیْوَان۔ مجموعہ کتب۔ اشعار و قصائد کا مجموعہ۔ رجسٹر جس میں وظیفہ خواروں یا فوجیوں کے نام درج ہوں۔ ج دَوَاوِیْن و دَیَاوِیْن۔ کچہری۔ کونسل۔

دُوَیْن۔ دون کی تصغیر۔

دَاهَ (ن) دَوْهًا۔ متحیر ہونا۔

تَدَوَّہَ۔ الشَّیْئُ: متغیر ہونا الاَمْرَ: مشغول ہونا۔ کسی کام میں گھس پڑنا۔

دَوَّیٰ۔ جنگل میں چلنا۔

الدَّوُّ والدَّوِّیَة۔ جنگل۔

دَوِیَ (س) دَوًی۔ بیمار ہونا۔ صَدْرُہ: کینہ رکھنا۔

دَوَی (ض) دَوِیًّا۔ گنگناہٹ سنائی دینا۔

دَوَّیٰ تَدْوِیَةً۔ اللَّبَنُ: دودھ پر باریک جھلی سی جمنا السَّحَابُ: گرجنا الصَّوْتُ: گنگناہٹ سنائی دینا۔

دَاوَیٰ مُدَاوَاةً۔ المَرِیْضَ: بیمار کا علاج کرنا۔

اَدْوَیٰ اِدْوَاءً۔ مریض کے ساتھ رہنا۔ ہ: بیمار ڈالنا۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ یُدْوِی وَیُدَاوِی" فلاں بیمار ڈالتا ہے اور علاج کرتا ہے۔

تَدَاوَیٰ۔ خود اپنا علاج کرنا۔

الدَّوَیٰ۔ س۔ بیمار۔ بیوقوف۔ اپنی جگہ پر ہمیشہ رہنے والا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ دَوًی وَرِجَالٌ دَوًی وَنِسَاءٌ دَوًی" مذکر و مؤنث واحد جمع سب کیلئے لفظ واحد ہی ہے اس لیے کہ اصل میں یہ مصدر ہے۔

الدَّوَاة۔ دوات۔ ج دَوًی و دُوِیٌّ و دِوِیٌّ و دَوَیَات۔ انگور خربزہ وغیرہ کا چھلکا۔

الدُّوَایَة والدِّوَایَة۔ پتلی باریک جھلی سی جو دودھ وغیرہ پر ہو جائے۔ الدُّوَایَة: دانتوں کی زردی۔

الدَّوِی۔ مریض۔ خراب پیٹ والا۔ بیوقوف۔ اپنی جگہ پر ہمیشہ رہنے والا۔

الدَّوِیُّ۔ آواز۔ ہوا کی سنسناہٹ۔ مکھی کی بھنبھناہٹ۔ پرندہ کی پھڑ پھڑاہٹ۔ اور بعضوں کے نزدیک بادل کے گرج کے لیے مخصوص ہے۔ کہا جاتا ہے "مَافِی الدَّارِ دَوِیٌّ وَدُوِیٌّ وَدَوَوِیٌّ" یعنی گھر میں کوئی نہیں۔

مَکَانٌ دَوٍ: صحت کے لیے ناموافق۔

الدَّیْبُوْذ۔ دوسوتی کپڑا۔ ج دَیَابِیْذ دَیَابُوْذ۔

دَاثَ یَدِیْثُ دَیْثًا۔ نرم و آسان ہونا۔

دَیَّثَه۔ نرم کرنا۔ دَیَّثَه الدَّهْرُ: تجربہ کار بنانا۔ طَرِیْقٌ مُدَیَّثٌ پامال راستہ۔

دَاجَ یَدِیْجُ دَیْجًا و دَیَجَانًا۔ تھوڑا چلنا۔

الدَّیْجَان۔ ٹڈی دل۔

دَاخَ (ض) دَیْخًا۔ نرم ہونا۔

دَیْخه. نرم کرنا۔
الدَّیْخ. خوشہ خرما۔ ج دِیْخَة.
الدَّیْدَن والدَّیْدَان. عادت۔
الدَّیْر. راہبوں اور ننوں کے رہنے کی جگہ۔ ج اَدْیِرَة واَدْیَار ودُیُوْرَة. اور نسبت کے لیے خلافِ قیاس (دَیْرَانِی)
الدَّیَّار. دیروالا۔ گھر میں رہنے والا۔
الدَّیْزَج. گھوڑا جس کے سر سے لے کر دم تک سیاہ لکیر ہو۔
دَاصَ یَدِیْصُ دَیصَانًا. ٹیڑھا ہونا عَنِ الطَّرِیق: ہٹ جانا۔ داصَتِ الغدَّة بَیْنَ الْجِلْدِ وَاللحْمِ: غدود کا دبانے سے اِدھر اُدھر ہونا۔
دَاصَ (ض) دَیْصًا. لڑائی سے بھاگنا۔ کمینہ ہونا عَنِ الطَّرِیق: ہٹ جانا۔ کترا جانا۔
اِنْدَاصَ. ہاتھ سے پھسل جانا۔
بالشَّرِّ عَلیٰ فُلَان: اچانک لانا۔
الدَّائِص. فا. چور۔ ج دَاصَة. کسی چیز کے گرد چکر لگانے والا۔
الدَّیَّاص. مضبوط پٹھے والا۔
المَدَاص. غوطہ لگانے کی جگہ۔
دَاقَه یَدِیْقُهٗ دَیْقًا. اُکھیڑنے کیلئے ٹیڑھا کرنا۔
الدِیْك. مرغ۔ ج دُیُوْك و اَدْیَاك و دِیَكَة. بَیْضَةُ الدِیْك: اس چیز کیلئے مثال کے طور پر بولتے ہیں جو صرف ایک ہی بار ہو۔
الدِیْك: بڑا مہربان۔ موسم بہار۔
اَرْض (مَدَاکَةٌ ومُدَاکَةٌ ومَدِیكَةٌ) بہت مرغوں والی زمین۔
دَیْکَس. الرَّجُلُ فِیْ بَیْتِه: لوگوں کی ضرورت کے لیے باہر نہ نکلنا۔
دَانَهٗ یَدِیْنُهٗ دَیْنًا. قرض دینا۔ صفت فاعلی (دَائِن) وصفت مفعولی (مَدْیُون)
الرَّجُلُ: قرض لینا۔ صفت (دَائِن) فُلَانًا: بدلہ دینا۔
دَانَهٗ (ض) دِیْنًا. مالک ہونا۔ غلام بنانا۔ ناپسندیدہ بات پر آکسانا۔ ذلیل کرنا۔ حکم دینا۔ خدمت کرنا۔ بھلائی کرنا۔ دَانَ الرَّجُلُ: عزیز ہونا۔ ذلیل ہونا۔ فرماں برداری کرنا۔ نافرمانی کرنا۔
دَانَ (ض) دِیْنًا ودِیَانَةً وتَدَیَّنَ. بالملة الاسلامیة: دین اختیار کرنا۔
دَیَّنَهٗ. اپنے دین کے تابع بنانا۔ دَیَّنَهُ الشَّیْئَ: مالک بنانا۔
دَایَنَهٗ مُدَایَنَةً. فیصلہ کیلئے لے جانا۔ قرض کا معاملہ کرنا۔
اَدَانَ اِدَانَةً. قرض لیناہ: قرض دینا۔
تَدَیَّنَ. قرض لینا۔
تَدَایَنَ. القومُ: ایک دوسرے سے قرض لینا۔ قرض سے خرید و فروخت کرنا۔
اِدَّانَ اِدِّیَانًا واِسْتَدَانَ اِسْتِدَانَةً. قرض لینا۔ اِدَّانَ الشَّیْئَ: اُدھار خریدنا۔
الدَّیْن. قرض۔ کہا جاتا ہے "قَضٰی دَیْنَه" یعنی وہ مر گیا۔ ج دُیُوْن واَدْیُن.
الدِّیْن. مص. حساب۔ اسی سے ہے "یَوْمُ الدِّیْن" ملکیت۔ قدرت۔ حکم۔ مذہب۔ ملت۔ حالت۔ عادت۔ سیرت۔ تدبیر۔ نافرمانی۔ گناہ۔ مجبوری۔ پرہیزگاری۔ فرمانبرداری۔ بدلہ۔ قہر و غلبہ۔ ذلت۔ ج اَدْیَان. کہا جاتا ہے۔ "قَوْمٌ دِیْنٌ" فرمانبرداری کرنے والے لوگ۔
الدِّیَانَة. دینداری۔ تمام وہ چیزیں جو اللہ تعالیٰ کی فرمانبرداری کے تحت میں آئیں۔ ملت و مذہب۔ ج دِیَانَات.
الدَّیِّن. دیندار۔ دین کو مضبوطی سے پکڑنے والا۔
الدِّیْنَة. قرض۔ کہا جاتا ہے "بِعْتُه بِدِیْنَة" میں نے اس کے ہاتھ اُدھار بیچا۔ فرمانبرداری۔ عادت۔
الدَّیْنُوْنَة. قضا۔ حساب۔
دینامو: ڈینمو (DYNAMO) بجلی پیدا کرنے والا آلہ
الدَّیَّان. قاضی۔ غلبہ والا۔ حاکم۔ حساب لینے والا۔ بدلہ دینے والا۔
الدِّیْنَامِیت: ہائیڈرو کلورک ایسڈ H.C.L (ڈینامیٹ) (DYNAMITE)
المَدِیْن. غلام۔ بدلہ دیا ہوا۔ وہ شخص جس سے حساب لیا گیا ہو۔ مؤنث مَدِیْنَة. کہا جاتا ہے "لِفُلَان مَدِیْن و مَدِیْنَة" فلاں کیلئے لونڈی غلام ہے۔
المُدَان. قرض دار۔
(المِدْیَان) بہت قرض لینے یا دینے والا۔ (مذکر و مؤنث) ج مَدَایِیْن.
اَلدِّیْنَامِیَّةُ: ارسطو کا فلسفہ: مادی عناصر کا اعتراف نہ کرنا سوائے ان کے جن کا عملی مرکب جسموں کے پھیلاؤ اور ان کے خائص کو محدود کرے۔
دِیْنَامُومتر: شدت قوۃ کی پیمائش کا اوزار۔

# ذ

ذ:الذال: نواں حرف بنیادی حروف میں سے۔ لثوی حروف سے ہے۔ حساب جمل میں اس کے نمبر ۷۰۰ ہے۔

ذا یہ۔ اسم اشارہ ہے قریب کیلئے۔ تثنیہ حالتِ رفعی میں ذان اور حالتِ نصبی و جری میں ذین۔ ج اُولاء۔ اور شاذ طریقہ سے ذَیَّا استعمال کرتے ہیں۔ اور اس پرھاء تنبیہ داخل کر کے ھذا بولتے ہیں اور جب مَنْ یا مَا استفہامیہ کے بعد ذا واقع ہو تو اَلَّذِی کے معنی میں ہوتا ہے۔ جیسے "مَاذَا فَعَلْتَ وَمَنْ ذَافِی الدَّارِ" کیا ہے جو تم نے کیا۔ کون ہے جو گھر میں ہے۔ اور مَا کے ساتھ اسم استفہام ہوتا ہے۔ جیسے "لِمَا ذَاتَرَکْتَنَا" تو نے ہم کو کیوں چھوڑدیا ہے؟

ذاكَ اسم اشارہ متوسط کیلئے اور ہاء تنبیہ کے ساتھ ھذاك۔ اور تصغیر کی صورت میں ذَیَّاك اور تثنیہ حالتِ رفعی میں ذانِكَ اور حالتِ نصبی وجری ذَینك اور جمع اُولئك۔

ذالك اسم اشارہ بعید کیلئے۔ تثنیہ ذانك۔ ج اُولٰئك اور تصغیر ذَیَّالك۔

ذَأَبَ (ف) ذَأْبًا. الشَّیءَ: جمع کرنا الدَّابَّةَ: جانور کو ہانکناہ: خوف دلانا۔ دھتکارنا۔ مذمت کرنا الغُلامَ: لڑکے کی زلفیں بنانا۔ ذَأَبَتْه الرِّیحُ: ہر جانب سے آنا الرَّجُلَ: سخت آواز نکالنا۔ تیز چلنا۔

ذُئِبَ بھیڑیئے سے گھبرانا۔ بکریوں میں بھیڑیئے کا پڑنا۔

ذَئِبَ (س) ذَأَبًا وذَؤُبَ (ک) ذَآبَةً. مکاری و خباثت میں بھیڑیئے جیسا ہونا۔ بھیڑیئے سے ڈرنا۔

اَذْأَبَ بھیڑیئے سے گھبرانا الارضُ: بھیڑیوں والی ہونا (ذَأَّبَ) الغُلامَ: لڑکے کی زلفیں بنانا۔ ذَأَّبَهُ: گھبرادینا۔

تَذَأَّبَ خباثت میں بھیڑیئے جیسا ہونا الشَّیءَ: کسی چیز کو باری سے لینا۔

تَذَأَّبَتْ وتَذَائَبَتِ الرِّیحُ عَلَیْهِ: کبھی ادھر سے کبھی اُدھر سے آنا۔ تَذَأَّبَتْه وتَذَاءَبَتْهُ الرِّیحُ: ہر جانب سے چلناہ الجِنُّ: گھبرادینا۔

تَذَأَّبَ وتَذَائَبَ للنَاقَةِ: اونٹنی کو دوسری کے بچّہ پر مہربان بنانے کیلئے بھیڑیئے جیسا بن کر چھپنا۔

اِسْتَذْأَبَ اِسْتِذْآبًا بھیڑیئے جیسا ہونا۔

الذأب. مص۔ فحش۔

الذِئْب. بھیڑیا۔ ج ذِئَاب واَذْؤُبْ ذُؤْبَان۔ داءُ الذِئْبِ: بھوک۔ ذؤبان العَرَبِ: عرب کے چور وفقراء۔

الذِئْبَة. مادہ بھیڑیا۔ ایک بیماری جو جانوروں کے گلے میں ہوتی ہے۔ کجاوہ یا زین کے دونوں پہلوؤں کے درمیان کی کشادگی۔

الذِئْبَان. اونٹ کی گردن اور ہونٹ کے بال۔ اُون جو تراش لینے کے بعد باقی رہ جائے۔

الذُؤابة. پیشانی کے بال۔ تلوار کا علاقہ۔ ذُؤابة كُلِّ شَیءٍ: چوٹی۔ اور اسی سے ہے "هُوَ ذُؤَابَةُ قَوْمِه" وہ اپنی قوم کی ناک ہے۔ و "عَلَوْتُ ذُؤَابَةَ الجَبَلِ" میں پہاڑ کی چوٹی پر چڑھ گیا۔ ذُؤَابَةُ الرَّحْلِ: کجاوہ کے آخر میں لٹکتی ہوئی کھال۔ ذُؤَابَةُ النَّعْلِ: جوتے کا تسمہ ج ذَوائِب۔ اور دھمکی کے وقت بولتے ہیں "لَا قْتلَنَّ فِیْ ذُؤَابَتِكَ"

اَرْضٌ (مَذْأَبَة) بہت بھیڑیوں والی سرزمین۔

ذَئِرَ (س) ذَأَرًا. غضبناک ہونا عَنْهُ: ڈرنا۔ گھبرانا۔ ناک چڑھانا۔ صفت (ذَائِرٌ و ذَئِرٌ) بِالشَّیءِ: کسی چیز کا عادی ہونا۔

(وذَاءَرَ) عَلَیْهِ: دلیری کرنا۔

ذَئِرَت وذَائَرَتْ مُذَاءَرَةً. اَلْمرأةُ عَلیٰ بَعْلِهَا: عورت کا شوہر کی نافرمانی کرنا۔ صفت (ذَائِر وذَئِر وذَئِرَة ومُذَائِر)

اَذْأَرَه. غضبناک کرنا۔ جرأت دلانا۔ برانگیختہ کرنا۔ اَکسانا ہ اِلیٰ کَذَا: مجبور کرنا ہ بصَاحِبِهِ: ورغلانا۔

ذَأَفَ (ف) ذَأْفًا. مرنا۔

ذَأَفَ عَلَی الاَسِیْرِ وذَأَفَه (ف) ذَأْفًا وذَأَفًا واَذْأَفَه. فوراً مارڈالنا۔

اِنْذَأَفَ. دِل کا کٹ جانا اور مرجانا۔ موتٌ (ذُؤَاف) ناگہانی موت۔ سَمٌّ ذُؤَافٌ: زہر قاتل۔

الذأفان. موت (والذِئْفان و الذُؤْفان والذَیْفان والذَیِّفان) وزہر قاتل۔

ذَأَلَ (ف) ذَأْلًا وذَأَلَانًا. آہستہ ناز سے

چلنا۔

تَذَائَلَ. حقیر بنا۔ چھوٹا بننا۔

ذُؤَالَة. بھیڑیے کا علم جنس۔ ج ذُؤْلَانٌ و ذِئْلَانٌ.

الذّأْلان والذُّؤْلان. بھیڑیا۔ گیدڑ۔

المِذْأَل. ہلکا پھلکا تیر۔

ذَأَمَه (ف) ذَأْمًا. عیب لگانا۔ رسوا کرنا۔ حقارت کرنا۔ دھتکارنا۔

اَذْأَمَه اِذْآمًا. عَلٰى كَذَا: مجبور کرنا۔

الذَّأْم والذّام. عیب اور امثال عرب میں سے ہے "قَدْ لاتَعْدَمُ الحَسْنَاءُ ذَامًا"، یعنی کبھی خوبصورت عورت میں بھی عیب ہوتا ہے۔ اور کہا جاتا ہے "مَا سَمِعْتُ لَهُ ذَأْمَةً" میں نے اس سے ایک کلمہ نہیں سنا۔

ذَبَّ (ن) ذَبًّا. عَنْهُ: دفع کرنا۔ حمایت کرنا۔

ذَبَّ (ض) ذَبًّا و ذَبَبًا و ذُبُوْبًا. گرمی یا پیاس سے خشک ہونا جِسْمُهُ: لاغر ہونا۔

النَّبْتُ: پژمردہ ہونا۔ مرجھانا۔

ذُبَّ. البَعِيْرُ او الرَّجُلُ: مجنون ہونا الفَرَسُ: گھوڑے کے نتھنے میں مکھی داخل ہونا۔ صفت (مَذْبُوْبٌ)

ذَبَّبَ تَذْبِيْبًا. بہت دفع کرنا شَفَتَهُ: ہونٹ کا پیاس وغیرہ سے خشک ہونا النَّهَارُ: تھوڑا باقی رہنا۔

اَذَبَّ. المَكَانُ: بہت مکھیوں والی ہونا۔ صفت (مَذْبُوْب و مُذِبٌّ)

الذَّبُّ. س. بہت حرکت کرنے والا۔ جنگلی بیل۔

الاَذَبّ. لمبا۔ جنگلی بیل۔ اُونٹ کی کچلی۔

الذُّبَاب. مکھی۔ ج اَذِبَّة و ذِبَّان ذُبٌّ. بھڑ اور شہد کی مکھی اور مچھر پر بھی اطلاق ہوتا ہے۔ واحد (ذُبَابَة) ذُبَابُ السَّيْفِ: تلوار کی دھار۔ ذُبَابُ العَيْنِ: آنکھ کی پتلی۔ کہا جاتا ہے "هُوَ اَعَزُّ مِنْ ذُبَابِ العَيْنِ" وہ آنکھ کی پتلی سے زیادہ عزیز ہے۔ الذُّبَاب: جنون۔ طاعون۔ بدبختی۔ دائمی برائی۔

الذُّبَابَة. ذُبَاب کا واحد۔ ذُبَابَةُ الشَّيْءِ: چیز کا بقیہ۔ عَطَشٌ (مُذَبِّبٌ) سخت پیاس۔

الذُّبَّاب والمِذَبُّ. اپنی قوم کی بہت حمایت کرنے والا۔

الذُّبَّان. پیاس سے مرجھایا ہوا۔

المِذَبَّة. مور چھل۔ چوری۔ ج مِذَبَّات و مَذَابٌّ. اور اسی سے ہے "اَذْنَابُهَا مَذَابُّهَا" یعنی جانوروں کی دُم ان کیلئے مور چھل ہے۔

اَرْضٌ ذَبُوْبَة ومَذْبُوْبَة. بہت مکھیوں والی زمین۔ رَاكِبٌ (مُذَبِّبٌ) تنہا جلد باز سوار۔

ذَبَحَهُ (ف) ذَبْحًا و ذَبَاحًا. پھاڑنا۔ گلا کاٹنا۔ ذبح کرنا۔ گلا گھونٹنا الدَّنَّ: مٹکے میں سوراخ کرنا۔

ذَبَّحَ. القَوْمَ: ذبح کرنے میں مبالغہ کرنا۔

اِذَّبَحَ. مذبوح بنانا۔

تَذَابَحُوْا. ایک دوسرے کو ذبح کرنا۔

الذِبْح. جو ذبح کیا جائے۔ مقتول۔

الذِبَح والذُبَح. ایک قسم کی سانپ کی چھتری۔

الذَابِح. فا. داغ کرنے کا ایک آلہ جس سے گردن کے عرض میں داغ لگاتے ہیں۔

الذُبَاح والذُبَّاح والذِبَاح. و الذُبْحَة والذِبْحَة والذُبَحَة. وَالذِّبَحَة. حلق کا درد۔

الذَبِيْح. ذبح کیا ہوا۔ قربانی کے لائق جانور۔ اسمٰعیل علیہ السلام کا لقب۔

الذَبِيْحَة. ذبیح کا مؤنث۔ جو عنقریب ذبح کیا جائے۔ ج ذَبَائِح.

المِذْبَح. ذبح کرنے کا اوزار۔

المَذْبَح. ذبح کرنے کی جگہ۔ ج مَذَابِح.

مَذَابِح الكَنَائِس: گرجا کی قربان گاہ۔

ذَبْذَبَ. الشَّيْءُ المُعَلَّقُ فِى الهَوَاءِ: لٹکی ہوئی چیز کا حرکت کرنا الرَّجُلُ. حیران ومتردد ہونا۔ ذَبْذَبَهُ: متردد وحیران چھوڑنا۔ ذَبْذَبَ اَهْلَه: حمایت کرنا الخَلْقَ: تکلیف پہنچانا الشَّيْءَ: حرکت دینا۔ ہلانا۔

تَذَبْذَبَ. ہلنا۔ حرکت کرنا۔

الذَّبْذَبَة. س. زبان۔ ہوا میں حرکت کرنے والی چیز۔ وہ چیز جو ہودج پر زینت کے لیے لٹکائی جائے۔ ج ذَبَاذِب.

الذَّبَاذِبُ. کپڑے کے چھوڑ۔ کپڑے کے نچلے حصے۔

المُذَبْذَب. متردد۔ متحیر۔ پس وپیش کرنے والا۔

ذَبَرَ (ن ض) ذَبْرًا. الكِتَابَ: لکھنا۔ نقطے لگانا۔ بغیر رکے ہوئے تیز پڑھنا الشَّيْءَ: جاننا اور اچھی طرح سمجھنا۔

ذَبَرَ (ض) ذَبْرًا وذَبَارَةً. اچھی طرح دیکھنا۔

الخَبَرَ: سمجھنا الشِّعْرَ: شعر پڑھنا۔

ذَبِرَ (س) ذَبَرًا. عَلَيْهِ: غضبناک ہونا۔

ذَبَّرَ. الكِتَابَ: لکھنا۔ نقطے لگانا۔ بغیر رکے ہوئے تیز پڑھنا۔

الذِّبْر. س. کتاب ج ذِبَار.

المِذْبَر. قلم۔

ذَبَلَ وذَبُلَ (ن ک) ذُبُوْلًا وذَبْلًا. النَّبَاتُ: نباتات کا پژمردہ ہونا۔ مرجھانا۔

الفَرَسُ: گھوڑے کا دبلا ہونا لِسَانُه او شَفَتُهُ: زبان یا ہونٹ کا خشک ہونا۔

کہا جاتا ہے "ذَبَلَتْه ذَبُوْلٌ" اسے مصیبت لاحق ہوئی۔

اَذْبَلَ. النَّبَاتَ: پژمردہ کرنا الفَرَسَ: گھوڑے کو دبلا کرنا۔

تَذَبَّلَ. فِى المَشْيِ: ناز وانداز سے چلنا۔

تَذَبَّلَتِ المَرْأَةُ: لاغر بدن ہوتے ہوئے مردوں کی چال چلنا۔

الذَّبْل. س. کچھوے کی پیٹھ کی ہڈی۔ آغاز جوانی۔

الذِّبْل. پسر گمشدگی۔

الذَّبْلَة. مینگنی۔ مرجھا دینے والی گرم ہوا۔

الذُّبْلَة. پیاس سے ہونٹوں کا خشک ہونا۔

الذَّابِل. فا. باریک۔ دبلا۔ ج ذُبَّل و ذُبُل.

الذَّابِلَة. الذابل کا مؤنث۔ عَيْنٌ ذَابِلَة: چشم نیم باز۔ ج ذَوَابِل. الذَوَابِل: رماح کی

صفت ہے۔ کہتے ہیں "الرِّمَاحُ الذَّوابِل"
یعنی باریک نیزے۔ صفت کو موصوف کے
قائم مقام کر کے نفس رماح پر بھی اطلاق کرتے
ہیں۔
الذُّبالَةُ والذُّبَّالَة. بتی۔ ج ذُبال.
ذَجَّ (ن) ذَجًّا. سفر سے واپس آنا۔
الماءَ: پینا۔
ذَحَلَهُ (ن) ذَحْلًا. ظلم کرنا۔ صفت
(ذَاحِل)
ذَحَّهُ ذَحًّا. تھپڑ مارنا الحطب: لکڑی
چیرنا۔ پھاڑنا الفِلْفِلَ: مرچ کوٹنا الجَارِيَةَ:
جماع کرنا۔
ذَحجَهُ (ف) ذَحْجًا. چھیلنا۔ حرکت
دینا۔ ذَحجَتْهُ الريحُ: ایک جگہ سے دوسری
جگہ لے جانا المرأةُ بِوَلَدِهَا: جننا۔
ذَحْذَحَ. قریب قریب قدم رکھ کر تیز چلنا
الريحُ الترابَ: خاک اُڑانا۔
الذَّحْل. خون کا بدلہ۔ دشمنی۔ کینہ۔ ج
ذُحول وأذْحال. تم کہتے ہو "لِيْ عِنْدَهُمْ
ذُحُوْل" مجھے ان سے کینہ ہے۔
ذَحىٰ (ض) ذَحْيًا. الصُّوفَ: اُون کو کوٹنا
الريحُ القَوْمَ: کھلی ہوا لگنا۔
المَذْحاة. بغیر درختوں والی زمین۔ ج
مَذاح.
ذَخَرَ (ف) ذَخْرًا. الشئَ: وقت
ضرورت کے لیے چھپا رکھنا۔
اِذَّخر و اِذْخَرَ. بمعنی ذخر.
الذُّخر. ذخر کا اسم جس کو ذخیرہ بنا کر رکھا
جائے۔ ج اَذْخار.
الذّاخِر. فا. موٹا۔
الذَّخِيْرَة. وقت ضرورت کے لیے جو چیز
چھپا کر رکھی جائے۔ ج ذخائر. اسی سے ہے
ذَخائِر الحَرْب اور کہتے ہیں "اَعْمالُ
المؤمِنِيْنَ ذَخائِر عِنْدَاللّٰهِ" مومنین کے
اعمال اللہ کے ہاں ذخیرہ ہیں۔
الإذْخِر. سبز گھاس۔ ایک قسم کی خوشبودار
گھاس۔ واحد اِذْخِرَة ج اَذاخِر.

المَذْخَر. ذخیرہ رکھنے کی جگہ۔ ج مَذاخِر.
المَذاخِر. جوف۔ رگیں۔ انتڑیاں۔ پیٹ
کے نچلے حصے۔
ذَرْ. چھوڑ دے۔
ذَرَّ (ن) ذَرًّا. المِلْحَ: نمک چھڑکنا۔
الحبَّ فِي الأرضِ: دانہ بونا الأرضُ
النباتَ. اگانا (ذَرًّا وذُرُوْرًا) القرنُ او
النباتُ: اگنا الشمسُ: آفتاب طلوع ہونا
اللحمُ: گوشت سکڑنا۔
ذَرَّ (س ن) ذَرًّا وذُرُوْرًا. الرجلُ: سر
کے اگلے حصہ کا سفید ہونا۔
الذَّرُّ. چھوٹی چیونٹی۔ ذرات۔ واحد (ذَرَّة)
نسل۔
الذَّرُوْر. آنکھ یا زخم میں چھڑکنے کی دوا۔
عطر۔ ج اَذِرَّة.
الذَّرِيْرَة. ایک قسم کی خوشبو۔
الذَّرِّيّ. تلوار کی آب و جوہر۔
ذُرِّيَّة. الرجلِ (بتثليث الذال) اولاد و
نسل۔ ج ذراری و ذُرِّيّات.
الذِّرار. غضب و غصہ۔ غصہ کی وجہ سے
روگردانی۔
اَلذَّرَّةُ. واحد الذَّرُّ ج ذَرَّاتٌ: بہت چھوٹا
حصہ۔ اس کا دوسرا نام جوہر فرد۔
علم کیمیا کا پرانا نظریہ تھا کہ ذرہ کے مزید ٹکڑے
نہیں ہو سکتے۔ جدید نظریہ کے مطابق اس کے
لاکھوں حصے بنائے جاسکتے ہیں۔
الذُّرارَة. دوا وغیرہ جو چھڑکنے سے گرے۔
المِذَرَّة. چھڑکنے کا آلہ۔ غلہ وغیرہ بکھیرنے
کا سامان۔
ذَرَأَ (ف) ذَرْأً. اللّٰهُ الخَلْقَ: پیدا کرنا۔
الشئَ: زیادہ کرنا الأرضَ: بونا۔
(وذَرِئَ (س) ذَرَأً) شَعْرُهُ: سفید ہونا۔
فُلانٌ: سفید بال والا ہونا۔ صفت (اَذْرَأ)
مؤنث ذَرْءَاء.
اَذْرَأَ اِذْراءً. غضبناک کرنا۔ ڈرانا ہ
بالشئِ: حریص بنانا ہ اِلىٰ كَذا: مجبور کرنا
الدمعَ: بہانا الناقةُ: تھن میں دودھ اُتارنا۔

صفت (مُذْرِئ)
الذَّرْء. تھوڑی چیز۔ کہا جاتا ہے "يَكْفِيْنِي
ذَرْءٌ مِنْ خَيْرٍ" مجھے تھوڑی سی نیکی کافی ہے۔ و
"هُمْ ذَرْأُ النَّارِ" وہ لوگ آگ کیلئے پیدا کئے
گئے ہیں۔
الذُّرْأَة. بڑھاپے کی ابتدائی سفیدی جو کنپٹیوں
میں ظاہر ہوتی ہے۔
الذَّرِئُ. بکھیرا ہوا۔ زَرْعٌ ذَرِئٌ: کھیت
جس میں ابھی بیج ڈالا گیا ہو۔
ذَرِبَ (س) ذَرَبًا وذَرابَةً وذُرُوْبَة
السَّيْفُ: تلوار کا تیز ہونا۔ صفت (ذَرِبٌ)
ج ذُرْبٌ الجُرْحُ: زخم کا خراب ہونا
الرَّجُلُ: عجز کے بعد فصیح ہونا المِعْدَةُ:
بگڑنا۔ درست ہونا۔ (ضد)
ذَرَبَ (ن) ذَرْبًا وذَرَّبَ وأذْرَبَ.
السَّيْفَ: تلوار تیز کرنا۔ اَذْرَبَ الرَّجُلُ:
تنگ گزارے والا ہونا۔
الذَّرَب. سن۔ زبان کی تیزی۔ ناقابل علاج
بیماری۔ زنگ۔ مورچہ۔ ج اَذْراب.
الذِّرْب. جگر کی ایک بیماری۔ گردن کا غدود۔
رَجُلٌ ذِرْبٌ: تیز زبان مرد۔
الذِّرب. موچی کی رانپی۔ ذَرِبُ اللسان:
تیز زبان۔ ج ذُرْب. لِسانٌ ذَرِبٌ: زبان
فصیح۔ فحش گو زبان۔
الذِّرْبَة. غدود۔ تیز زبان عورت۔ ج ذِرَب.
الذَّراب. زہر۔
الذَّرَبِىّٰ. عیب۔
الذَّرَبىّٰ. مصیبت۔
الأذْرَبِي. خلاف قیاس۔ آذر بائیجان کی
جانب نسبت۔
المِذْرَب. زبان۔
ذَرَحَ (ف) ذَرْحًا وذَرَّحَ. الشئَ فِي
الريحِ: ہوا میں اُڑانا الطَّعامَ: ذراح نامی کیڑا
ڈالنا۔ وذَرَّحَ اللبنَ: دودھ میں پانی ملانا۔
الزعفرانَ فِي الماءِ: پانی میں تھوڑا سا
زعفران ڈالنا۔
الذُّرّاح والذُّرُّوح والذِّرِّيح والذُّراح

والذُّرُوح والذُّرَاح والذُّرَيحة وا لذُرْحُوح والذُّرنُوح. ایک قسم کا اُڑنے والا زہردار کیڑا۔ مفرد کا استعمال کم ہے جمع ہی استعمال ہوتا ہے۔ تصغیر ذُرَيرِح آتی ہے۔

الذَّرَاح. پانی ملا ہوا دودھ۔

الذَّرِيحة. پشتہ۔ ٹیلہ۔ ج ذَرَائح

لَبَنٌ اَوعَسَلٌ (مُذَرَّحٌ) زیادہ پانی والا دودھ یا شہد۔

ذَرَعَ (ف) ذَرْعًا. الثوبَ: ذراع سے ناپنا ہ : کسی کے پیچھے سے ذراع سے گلا گھونٹنا (دیکھئے ذراع) ذرعه القیُٔ: غالب ہونا اور خود بخود آنا۔

ذَرَعَ (ف) ذَرْعًا وذَرِعَ (س) ذَرَعًا. عِنْدَ الرَّجُلِ والَيهِ: سفارش کرنا۔ ذَرِعَتْ رِجلَاه: چلنے سے عاجز ہونا۔

ذَرُعَ (ک) ذَرَاعَةً. الفَرَسُ: گھوڑے کا کشادہ قدم ہونا۔ صفت (ذَرِيع)

ذَرَّعَ. الرَّجُلَ: کسی کے پیچھے ہو کر ذراع سے گلا گھونٹنا بالشیٔ: اقرار کرنا فِی السباحة: تیرنے میں بازو پھیلانا فِی المشي: چلنے میں بازو ہلانا الرَّجُلُ: ڈرانے یا خوش خبری دینے کے لیے بازوؤں کو بلند کرنا۔

کہا جاتا ہے "ذَرَّعَ لِی شَیْئًا مِنْ خَبَرِه" اس نے مجھے کچھ خبر دی۔ و "ذَرَّعه بَیْنَنا" اس نے اس کو ہمارے درمیان وسیلہ بنایا۔

ذَارَعَهُ. باہم مل جانا۔ الرَّجُلَ: ناپ کر بیچنا۔ صَاحِبَهُ فَذَرَعَه: قدم بڑھانے میں مقابلہ کرنا اور غالب رہنا۔

اَذْرَعَ. الشیٔ: ہاتھ سے قبضہ کرنا ذِرَاعَيه مِنْ تَحتِ الجُبَّة: نکالنا فِی الکلام: بہت گفتگو کرنا۔

تَذَرَّعَ. فِی الکلامِ: بہت گفتگو کرنا الشیٔ: ہاتھ سے ناپنا الابلُ الماءَ: بازوؤں تک پانی میں اُترنا۔ بذَرِیعَةٍ: وسیلہ بنانا الشیٔ: ہاتھ ہاتھ بھر کا پھٹنا۔

اِنْذَرَعَ. ناگاہ پہنچنا۔ کشادہ چلنا۔

تَذَارَعَت. الابلُ المَفَازَةَ. طے کرنا۔

اِستَذْرَعَ. بالشیٔ: چھپنا اور وسیلہ بنانا۔

الذَّرْعُ. مس۔ ہاتھ کا پھیلاؤ۔ کہا جاتا ہے "اَبْطَرْتُ فُلَانًا ذَرْعَه" میں نے اس کو طاقت سے زیادہ تکلیف دی۔ و "اَبْطَرَانِی ذَرْعِی" یعنی میرے بدن کو دبلا کر دیا اور میری معاش کو منقطع کر دیا۔ و "ضِقْتُ بِالاَمْرِ ذَرْعًا" یعنی میں اس پر قادر نہیں۔ و "هُوَ وَاسِعُ الذَّرْعِ" وہ صاحب قدرت ہے۔ و "هُوَ خَالِی الذَّرْعِ" یعنی اس کا دل رنج و غم سے خالی ہے و "ذَرْعهُ كَذَا" یعنی اس کا طول اتنا ہے۔

الذِّرَاعُ. مِنَ الرَّجُلِ: کہنی سے بیچ کی انگلی تک کا حصہ۔ بازو (مؤنث ہے اور کبھی مذکر استعمال کرتے ہیں) طاقت۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ واسعُ الذِّرَاعِ" مرد صاحب قدرت "و "ضَاقَ بِالاَمْرِ ذِرَاعه" یعنی وہ اس پر قادر نہیں و "هُوَ لَكَ عَلیٰ حَبْلِ الذِّرَاعِ" یہ تمہارے لیے تیار و حاضر ہے۔ و "جَعَلْتُ اَمْرَكَ عَلیٰ ذِرَاعِكَ" یعنی تمہارا معاملہ میں نے تمہارے اوپر چھوڑ دیا جیسا تمہارا جی چاہے کرو۔ ج اَذْرُع وذُرْعَان. والذِّرَاعُ مِنَ البَقَرِ والغَنَمِ: گائے اور بکری کا دست مِنَ الخَيلِ و الابلِ: گھوڑے اور اونٹ کی پنڈلی کے پہلے حصہ سے اوپر کا حصہ۔ اَولَادُ ذِرَاع واَولَادُ الذِّرَاعِ: کتے۔ گدھے۔

الذَّرَعُ. مس۔ اُمید۔ جنگلی بچھڑا۔ ج ذِرْعَان.

الذَّرِعُ. زبان دراز۔ رات دن چلنے والا۔ اچھی مصاحبت والا۔ مؤنث ذَرِعَة ج ذَرِعَات الذَّرِعَات: تیز کشادہ قدم والیاں۔

الذُّرْعَة. وسیلہ۔ ج ذُرَع

الذَّرُوع. تیز و کشادہ قدم گھوڑا یا اونٹ۔

الذَّرِيع. سفارش کرنے والا۔ تیز رفتار۔ کہا جاتا ہے "مَوْتٌ ذَرِيعٌ" جلدی کی موت۔ و "قَتلٌ ذَرِيعٌ" حد سے بڑھا ہوا شنیع قسم کا قتل۔

الذَّرِيعَة. وسیلہ۔ کہا جاتا ہے "هُوَ ذَرِيعَتِی اِلیٰ فُلَانٍ" وہ فلاں کے پاس میرے لیے وسیلہ ہے۔ اونٹنی جس کے پیچھے شکاری شکار کرنے کے وقت چھپتا ہے۔ ج ذَرَائِع

الاَذْرَعُ. بہت فصیح۔ کہا جاتا ہے "قتلهم اَذْرَعَ قَتلٍ" اس نے اُن کو بہت جلدی اور بہت بُرے طریقے سے قتل کیا۔

المِذْرَعُ. کھیتی کی زمین اور جنگل و بیابان کے درمیان کے دیہات۔ جانور کی ٹانگ۔ ج مَذَارِع و مَذَارِيع.

المُذَرَّعُ. مس۔ وہ اونٹ جس کے سینہ پر نیزہ وغیرہ مارا گیا ہو اور اس کی اگلی ٹانگوں پر خون بہہ رہا ہو۔ سبقت کرنے والا گھوڑا۔ مِنَ الثِیرَانِ: بیل جس کی پنڈلیوں پر سیاہ داغ ہوں مِنَ النَّاسِ: جس کی ماں باپ سے زیادہ شریف ہو۔

ذَرَفَ (ض) ذَرْفًا و ذَرِيفًا و ذُرُوفًا و ذَرَفَانًا و تَذْرَافًا. الدَّمْعُ: بہنا۔ صفت (ذَرِيفٌ و مَذْرُوف) العَيْنُ و مَعَهَا: بہانا (ذَرْفَانًا) سست چال چلنا۔

ذَرَّفَ تَذْرِيفًا و تَذْرِفَةً و تَذْرَافًا. الدَّمْعَ: بہانا ہ المَوتَ: قریب المرگ کرنا ہ الشیٔ: خبردار کرنا عَلَی الخَمِيسِ: زائد ہونا۔ بڑھ جانا۔

اِسْتَذْرَفَ. الشیٔ: قطرے قطرے ٹپکانا الضَّرْعُ:

الذَّرَّافُ. تیز رو۔

المَذَارِف. آنسو بہنے کی جگہیں۔ کہا جاتا ہے "سَالَتْ مَذَارِفُ عَيْنَيه" واحد مَذْرَف.

ذَرَقَ (ض ن) ذَرْقًا واَذْرَقَ. الطَّائِرُ: بیٹ کرنا۔ واَذْرَقَ المَكَانُ:

الذُّرَق. ایک انگوری زمین پر پھیلنے والی جو کہ طبی فوائد رکھتی ہے۔

الذَّرْق. بیٹ۔

لَبَنٌ (مُذَرَّق) پانی ملا ہوا دودھ۔

ذَرْقَطَ. الکلامَ: بولنا۔

ذَرَا يَذْرُو ذَرْوًا وذَرَیٰ يَذْرِی ذَرْيًا وذَرَّیٰ تَذْرِيَةً واَذْرَیٰ اِذْرَاءً. الرِّيحُ التُّرَابَ: اُڑانا۔ بکھیرنا الحِنْطَةَ:

اساون کرنا۔ اَذْرَی الشیَٔ: گرانا۔ بکھیرنا۔ کہاجاتا ہے "اَذْرَاہ الفرس مِنْ ظَھْرِہٖ" اُس کو گھوڑے نے اپنی پیٹھ سے گرادیا۔ اَذرتِ العَین دَمْعَھَا: آنسو بہانا۔ ذَرَّی الشَّاۃَ: اُون تراشنا اور علامت کے لیے کچھ چھوڑ دینا۔

ذَرا یَذْرُو ذَرْوًا۔ الشیُٔ: ہوا میں اُڑ جانا الظَبْیُ: تیز دوڑنا اِلیٰ فُلان: قصد کرنا فُوْہٗ: دانت گرنا۔

تَذَرّیٰ. غلہ کا بھوسہ سے صاف ہونا۔ المکانَ اَو الجبلَ: کسی جگہ پر یا پہاڑ پر چڑھنا۔ کہا جاتا ہے "تَذَرّیٰ مِنْ بَرْدِ الشّمال بِصَخْرَۃٍ" یعنی اس نے شمالی ہوا کی ٹھنڈک سے چٹان کی پناہ لی۔

اِسْتَذْریٰ. بِہٖ: پناہ لینا بالشَجَرَۃِ: سایہ لینا۔

الذَرَیٰ. گھر کے سامنے کا صحن اور اس کے اطراف۔ جائے پناہ۔ ہر وہ جگہ جہاں تم چھپ سکو۔ تم کہتے ہو "اِتَّخَذْتُ الحائطَ ذَرًی لی" میں نے دیوار کی پناہ لی۔ "وَاَنَا فی ذَرَی فُلان" میں فلاں کی پناہ و حفاظت میں ہوں۔ و "ھُوَ کَرِیْمُ الذَرَیٰ" وہ طبعا کریم ہے۔

الذَرِیٰ: وہ غلہ جس کا اوساون کیا جائے۔ گرا ہوا آنسو۔

الذُرَاوَۃ. بھوسہ وغیرہ جو اوساون کرتے وقت گرے۔ وہ چیز جس کو ہوا اُڑا لے جائے۔

الذُرْوَۃ والذِرْوَۃ. بلندی۔ بلند جگہ۔ ہر چیز کا بلند حصہ۔ ج ذُرًی وذِرًی،

الذُرْوَۃ: بڑھاپا۔

الذُرَۃ. مکئی۔

المِذْرَیٰ والمِذْرَاۃ. جیلی جس سے گیہوں کھولتے ہیں۔ ج مَذَارِ

المِذْرَوَان. سر کے دونوں پہلو۔ دونوں سرین کے کنارے۔ اور اسی سے ہے "جاءَ یَنْفُضُ مِذْرَوَیہ" وہ دھمکی دیتا ہوا آیا۔

مِذْرَوا القَوْسِ: کمان کے دونوں کنارے۔

تَذَعَّبَتْہُ. الجنُّ. خوفزدہ کرنا۔

اِنْذَعَبَ. الماءُ: لگاتار بہنا۔

الذُعْبَان. جوان بھیڑیا۔

المَذَاعِبْین. لگاتار و پیاپے۔ کہا جاتا ہے "رَاَیْتُھُمْ مَذَاعِبْین کانّھُمْ عُرْفُ ضِبْعان" میں نے لوگوں کو یکے بعد دیگرے دیکھا گویا کہ وہ لوگ نر بجو کے ایال ہیں۔

ذَعَتَ (ف) ذَعْتا سخت گلا گھونٹنا۔ خاک آلود کرنا۔ سختی سے ہٹانا۔

ذَعَجَہٗ (ف) ذَعْجا سختی سے ہٹانا۔ الجاریَۃَ: جماع کرنا۔

الذَعَاعِ فرقے۔ واحد (ذَعَاعَۃ)

ذَعْذَعَ. الشیَٔ: پراگندہ کرنا۔ بکھیرنا۔ کہا جاتا ہے "ذَعْذَعَتْہُ النَوائِبُ" اس کو مصیبتوں نے جھڑ جھڑا دیا السِرَّ او الخَبَرَ: فاش کرنا۔ پھیلانا الرِیْحُ الشَجَرَ: جھڑ جھڑا دینا۔

تَذَعْذَعَ بکھرنا۔ پھیلنا۔ پراگندہ ہونا۔

الذَعْذَاعِ. چغل خور۔ بھید کو نہ چھپانے والا۔

ذَعَاذِعُ. النَخلِ: کھجور کے ردی درخت۔ کہا جاتا ہے "تفرَّقُوْا ذَعَاذِعَ" وہ لوگ ادھر ادھر متفرق ہو گئے۔

ذَعَرَہٗ (ف) ذَعْرًا. ڈرانا۔ خوفزدہ کرنا۔ گھبراہٹ میں ڈالنا۔

ذُعِرَ. ڈرنا۔ صفت (مَذْعُوْر)

ذَعِرَ (س) ذَعَرًا دہشت زدہ ہونا۔

اَذْعَرَہٗ. ڈرانا۔

تَذَعَّرَ. ڈرنا۔

اِنْذَعَرَ. ڈرنا۔ گھبرانا۔

الذُعْرُ. خوف۔ ڈر۔

اَمْرٌ (ذُعْرٌ) خوفناک معاملہ۔

الذَاعِر. فا۔ ڈرنے والا۔ خبیث۔

رَجُلٌ (ذَاعِرٌ وذُعَرَۃٌ وذُعْرَۃٌ) عیب دار مرد۔

الزُعْرَۃ. دبر۔

الذُعَرَۃ. ایک پرندہ جو ہر وقت اپنی دُم کو ہلاتا رہتا ہے۔

سَنَۃٌ (ذُعْرِیَّۃٌ) سخت سال۔

الذَعُوْر. خوفزدہ۔ تہمت اور بری باتوں سے ڈرنے والی عورت۔

ناقَۃ (مُذَعَّرَۃ) پاگل اونٹنی۔

ذَعَطَہٗ (ف) ذَعْطًا. جلدی سے ذبح کرنا۔ موت (ذَاعِطٌ و ذَعُوْطٌ) جلد آنے والی موت۔

ذَعَفَ (ف) ذَعْفًا. زہر قاتل پلانا الطَعَامَ: کھانے میں زہر ملانا۔

ذَعِفَ (س) ذَعَفَانًا مرنا۔

اَذْعَفَہٗ. جلدی مار ڈالنا۔

اِنْذَعَفَ. دل کا کٹ جانا۔ سانس پھولنا۔

الذعْف والذُعَاف. فوراً ہلاک کرنے والا زہر۔ مَوْتٌ ذُعَافٌ: جلدی آنے والی موت۔ کہا جاتا ہے "حَیَّۃٌ ذَعْفُ اللُعَابِ" فوراً ہلاک کرنے والا سانپ۔

الذَعفان. مَ. موت۔

طَعَامٌ (مَذْعُوْفٌ) زہر ملا ہوا کھانا۔

ذَعَقَہٗ (ف) ذَعْقًا. چیخنا بِہٖ: گھبرا دینا۔

دَاءٌ (ذُعَاقٌ) مہلک بیماری۔ مَاءٌ ذُعَاقٌ: سخت کھاری پانی۔

ذَعِنَ (س) ذَعْنًا واَذْعَنَ. لَہٗ: مطیع و فرمانبردار ہونا۔ فروتنی کرنا۔ اَذْعَنَ بِالحَقِّ: اقرار کرنا۔

المِذْعَان. آسانی سے تابع ہونے والا۔

ذَعَّ (ن) ذَعًّا. جارِیَتَہٗ: جماع کرنا۔

ذَفَّ (ض) ذَفًّا و ذَفَفًا و ذِفَافًا. عَلَی الجَرِیْحِ: فوراً مار ڈالنا فی الاَمْرِ: جلدی کرنا (ذَفًّا) الطَاعُوْنُ فُلانًا: ہلاک کرنا۔

ذَفَّفَ وذَافَّ واَذَفَّ. الجَرِیْحَ وذَافَّ عَلَیْہِ ولَہٗ: فوراً مار ڈالنا۔ وذَفَّفَ جَھَازَ رَاحِلَتِہٖ: سواری کے سامان کو ہلکا کرنا۔

ذَفَّ (ض) ذَفِیْفًا واِسْتَذَفَّ اِسْتِذْفَافًا. الاَمْرُ: ممکن ہونا۔

الذُفُّ. تھوڑا پانی۔

الذِفَاف. مص. ذَفَّ عَلَی الجَرِیْحِ کا اسم تھوڑی چیز۔ (والذُفَاف) زہر قاتل۔ تھوڑا پانی۔ ج ذُفُف واَذِفَّۃ. الذُفَاف: ہلکا پھلکا

تیز۔
الذَفِیف والمُذَفَّف. ہلکا پھلکا تیز۔
ذَفْذَفَ ذَفْذَفَةً. الجرِیْحَ: مار ڈالنا۔
ذَفْذَفَ: ناز سے چلنا۔
ذَفِرَ (س)ذَفَرًا. الشیٔ: بو ظاہر ہونا (عام طور سے بدبو میں □ ہے) صفت (ذَفِر و اَذْفَر) مؤنث ذَفِرَة و ذَفْراء النَبْتُ: زیادہ ہونا۔
اِسْتَذْفَرَ. بالاَمْرِ: پختہ ارادہ کرنا۔
الذَفَر والذَفَرَة. بو کی تیزی۔ بدبو۔
الذَفْرَاء. ایک قسم کی بدبودار سبزی۔
الذِفْرَیٰ. کان کے پیچھے کی ہڈی۔ ج ذِفْرَیَات و ذَفَارَیٰ و ذَفَارِ.
رَوْضَةٌ (مَذْفُوْرَة) باغ جس میں ذفراء سبزی بہت ہو۔
اَلذَّفْرَةُ: ایک خوشبودار پودے کا نام۔
ذَقَنَهُ (ن)ذَقْنًا. ٹھوڑی پر مارنا۔ (وذَقَنَ) عَلیٰ یَدِہِ اَوْعَصَاہ: ٹھوڑی کو سہارا دینا۔
ذَاقَنَه مُذَاقَنَةً. تنگ کرنا۔
الذَقَن والذِقَن. ٹھوڑی۔ ج اَذْقَان.
الذَقِن. بہت بوڑھا۔
الذَاقِنَة. حلق کے کنارہ پر ابھرا ہوا حصہ۔
الاَذْقَن. لمبی ٹھوڑی والا۔ مؤنث ذَقْنَاء. ج ذُقْن.
ذَكَرَ (ن)ذِكْرًا و تِذْكَارًا. اَللهَ: تسبیح و تمجید کرنا۔ الشیٔ: دِل میں یاد کرنا۔ فُلان حَدِیْثًا: ذکر کرنا۔ الاَمْرَ: اچھی طرح سمجھنا۔ اِسمَ اللهِ: اللہ کا نام لینا۔ حقَّ فُلانٍ: کسی کے حق کی حفاظت کرنا۔
ذَكَّرَ. الكلمَةَ: مذکر استعمال کرنا۔ ذكَّرَه الشیٔ وذكَّره بِہ: یاد دلانا۔ القَوْمَ: وعظ و نصیحت کرنا۔
اَذْكَرَهُ. الشیٔ: یاد دلانا۔ المَرْاَةُ: لڑکے جننا۔ صفت (مذکر)
ذَاكَرَهُ مُذَاكَرَةً. فِی اَمْرٍ: کسی معاملہ میں گفتگو کرنا۔
تَذَكَّرَ. الشیٔ: یاد کرنا۔

تَذَاكَرُوْا. فی الاَمْرِ: کسی کام میں باہم مشغول ہونا۔ تَذَاكَرُوْا الشیٔ: کسی چیز کو یاد کرنا۔
اِدَّكَرُوا اِدَّكَرَ واِذْدَكَرَ واسْتَذْكَرَ. الشیٔ: یاد کرنا۔ واسْتَذْكَرَ الشیٔ: پڑھنا۔ حفظ کرنا۔ اِسْتَذْكَرَ الرجلَ: یادداشت کے لیے کسی کی انگلی میں دھاگا باندھ دینا۔
الذِكر. س۔ شہرت۔ کہا جاتا ہے "لَهُ ذِكْرٌ فِي الناسِ" اس کی لوگوں میں شہرت ہے۔ تعریف و ثنا۔ شرف و بزرگی۔ نماز و دُعا۔ وَالذِكْرُ مِنَ الرِجَالِ: توانا و دلاور مرد۔ مِنَ القَوْلِ: بلند و سنجیدہ قول۔ مِنَ المَطَرِ: بڑے قطروں والی بارش۔ ذِكْرُ المیِّتِ: مرنے کے بعد لوگوں کی زبان پر نام باقی رہنا۔ ذِكر الحَقِّ: چک۔ ج ذُكُور.
الذُكر. یاد آوری۔ کہا جاتا ہے "واجْعَلْهُ مِنِّیْ عَلیٰ ذُكْرٍ" اس کو میرے لیے ایسا کر دے کہ میں نہ بھولوں۔
الذَكِر والذِكِّیر والذَكُوْر والذِكِیْر. بہت یاد کرنے والا۔ اچھی قوتِ حافظہ والا۔ اچھی یادداشت والا۔ والذِكِیْر مِنَ الحَدِیْدِ: عمدہ اور سخت لوہا۔ رَجُلٌ ذِكِیْر: خوددار مرد۔ اِمْرَاَة ذِكِرَةٌ: مردوں سے مشابہت کرنے والی عورت۔
الذِكْرَة. یاد۔
الذَكَر. نر۔ مِنَ الحَدِیْدِ: عمدہ لوہا۔ مِنَ النُحَاسِ: سخت تانبا جو اچھی طرح کوٹا نہ جا سکے۔ سَیْفٌ ذَكَرٌ: تلوار جس کی دھار عمدہ لوہے کی ہو اور پشت معمولی لوہے کی۔ مَطَر ذَكَرٌ: سخت بارش۔ الذَكَرُ مِنَ النخلِ: پھل نہ دینے والا کھجور کا درخت۔ ج ذُكُور و ذُكُوْرَةٌ و ذُكْرَان و ذِكَارٌ و ذِكَارَة و ذِكَرَة. ذُكُوْرُ البَقْلِ: وہ ترکاریاں جو لمبی اور سخت ہو گئی ہوں۔
الذَكَر. عضو تناسل۔ ج ذُكُوْرٌ و مَذَاكِیْر.
الذِكْرَیٰ. یاد دہانی۔ دِل یا زبان سے یاد کرنا۔

الذُكْرَة. شہرت۔ کلہاڑی کے سر پر فولاد کا ٹکڑا۔ و ذُكْرَةُ السَیْفِ: تلوار کی تیزی۔
الذَاكِرَة. ذاکر کا مؤنث۔ قوتِ حافظہ۔
التَذْكِرَة. ضرورت کو یاد دلانے والی چیز۔ و عِنْدَ المولّدِین: سر □۔ پاسپورٹ۔ ٹکٹ۔ ج تَذَاكِر.
رَجُلٌ (ذَكَّار) اللہ تعالیٰ کو بہت یاد کرنے والا۔
الذُكُوْرَة. مردمی۔
المُذْكِر. لڑکے جننے والی عورت۔ یَوْمٌ مُذْكِرٌ: سخت دہشت کا دن۔ طَرِیْقٌ مُذْكِرٌ: خوفناک راستہ۔ دَاهِیَةٌ مُذْكِرٌ: سخت مصیبت۔
المُذَكَّر. نر مِنَ السُیُوْفِ: آبدار تلوار۔ طَرِیْقٌ مُذَكَّرٌ: خوفناک راستہ۔ یَوْمٌ مُذَكَّرٌ: سخت دہشت کا دن۔
المُذَكَّرَة والمُتَذَكِّرَة. مردوں کی مشابہت کرنے والی عورت۔
المِذْكار. عورت جس کی عادت لڑکے جننے کی ہو۔ اَرْضٌ مِذْكَارٌ: سخت ترکاری اگانے والی زمین۔
ذَكَتْ تَذْكُوْ ذُكُوًّا وذَكًا وذَكَاءً واسْتَذْكَتِ. النَارُ: سخت شعلہ بھڑکنا۔ الشمسُ: آفتاب کا سخت گرم ہونا۔ الحَرْبُ: لڑائی کا تیز ہونا۔
ذَكِیَ یَذْكیٰ وذَكیٰ یَذْكِی وذَكُوَ یَذْكُوْ ذَكَاءً. تیز خاطر ہونا۔ صفت ذَكِیٌّ) مؤنث ذَكِیَّة. ج اَذْكِیَاء.
ذَكَا یَذْكُوْ ذَكًا وذَكَاةً. الذَبِیْحَةَ: ذبح کرنا۔ ذَكَاءً المِسكُ: مشک کی خوشبو بھڑکنا۔ صفت ذَكِیٌّ)
ذَكَّی. النَارَ: آگ بھڑکانا۔ الحَرْبَ: لڑائی کی آگ بھڑکانا۔ الذَبِیْحَةَ: ذبح کرنا۔ الرَجُلُ: بڑی عمر کا اور موٹا ہونا۔
اَذْكیٰ. النَارَ: آگ بھڑکانا۔ روشن کرنا۔ الحَرْبَ: لڑائی کی آگ بھڑکانا۔ اور کہا جاتا ہے "اَذْكیٰ عَلَیْهِ العُیُوْن" اس نے اس پر

جاسوس بھیجے۔
اِسْتَذْکَی اِسْتِذْکَاءً. النَّارَ: آگ بھڑکانا۔ روشن کرنا۔اِسْتَذْکَتِ النَّارُ: آگ کا تیز بھڑکنا۔
الذَّکَاء. س۔ تیزی خاطر۔ زود فہمی۔
ذُکَاء. آفتاب کا اسم علم ہے (غیر منصرف) کہا جاتا ہے "طَلَعَتْ ذُکَاء" آفتاب طلوع ہوگیا۔اِبْنُ ذُکَاء: صبح۔
الذُّکْوَةُ والذُّکْيَةُ. ایندھن۔ آگ سلگانے کی چیز۔
المَذْکَاء. س۔ انگارا (و الذَّکَاۃ) ذبح۔
المُذْکِي والمُذَکّي. مِنَ السَّحَاب: بہت بارش والا بادل۔ المُذَکّي مِنَ الخَيْل: گھوڑا جس کی عمر پوری اور قوت کامل ہوچکی ہو۔ ج المَذَاکِي والمُذَکِّيَات.
ذَلَّ (ض ذُلًّا وذِلَّةً وذَلَالَةً ومَذَلَّةً. ذلیل ہونا۔ خوار ہونا۔ صفت ذَلِيل وذُلّان ج اَذِلَّاء واَذِلَّة وذِلَال. (ذُلًّا وذِلًّا) البَعِيْرُ: آسانی سے تابع ہونا۔ صفت ذَلُوْل) ج اَذِلَّة وذُلُل. کہا جاتا ہے "ذَلَّتْ لَهُ القَوَافِي" اسے قوافی کی آمد ہوئی۔
ذَلَّلَهُ واَذَلَّهُ واِسْتَذَلَّهُ. ذلیل کرنا۔اَذَلَّهُ واِسْتَذَلَّهُ: ذلیل پانا۔اَذَلَّ الرجُلُ: مستحق ذلت ہونا۔ ذلیل ساتھیوں والا ہونا۔
ذُلِّلَ. الکرمُ: گچھے لٹکایا جانا یا برابر کیا جانا النخلُ: درخت خرما کے خوشوں کو لکڑی پر رکھنا۔
تَذَلَّلَ. لَهُ: خاکساری وفروتنی کرنا۔
الذِلُّ. س۔ مہربانی و نرمی۔ذِلُّ الطَرِيْق: راستہ کا روندا ہوا حصہ ج اَذْلَال. کہا جاتا ہے "دَعْه عَلَى اَذْلَالِه" اس کو اپنی حالت پر چھوڑ دو۔ و "جَاء عَلَى اَذْلَالِه" وہ اپنے طور طریقہ پر آیا۔ و "اُمُوْرُ اللهِ جَارِيَةٌ اَذْلَالَها اَوْ عَلَى اَذْلَالِها" اللہ کے امور حسب مواقع جاری ہیں۔ و اَذْلَالُ النَّاسِ: سب سے آخری لوگ۔
الذُلُّ. س۔ تابعداری۔ سہولت۔ نرمی۔ تواضع۔ کہا جاتا ہے "ذُلٌّ ذَلِيْلٌ" ذلیل کرنے والا یا بڑی ذلت۔
الذَلُوْلِيُّ. نرم اور اچھے اخلاق والا۔
طَرِيْقٌ مُذَلَّلٌ. چلتا ہوا راستہ۔
شَجَرَة (مُذَلَّلَة) درخت جس کو ہر شخص پالے۔
ذَلَجَ (ن ذَلْجًا. الماءَ: گھونٹ گھونٹ پینا۔
الذُلَّاح. پانی ملا ہوا دودھ۔
ذَلَغَ (ف ذَلْغًا. پھٹے ہوئے ہونٹ والا ہونا۔ صفت اَذْلَغ الطَعَامَ:) کھانا الجَارِيَةَ: جماع کرنا۔
ذَلِغَت (س ذَلَغًا. شفته: ہونٹ کا الٹنا۔ صفت اَذْلَغ)
تَذَلْذَلَ. الشَّئُ: ڈھیلا ہونا۔ مضطرب ہونا۔
الذُلْذُل والذِلْذِل. کپڑے کا دامن۔ ج ذَلَاذِل. کہا جاتا ہے "شَمِّرْ ذَلَاذِلَكَ لِهٰذَا الاَمْر" اس کام کیلئے اپنے دامن کو سمیٹ لو۔ یعنی مستعد ہو جاؤ۔ ذَلَاذِلُ النَّاسِ وَ ذُلَيْذِلَاتُهُمْ" سب سے آخری لوگ۔
ذَلِفَ (س ذَلَفًا. الانفُ: ناک چھوٹی اور ہموار ہونا۔
الاَذْلَف. چھوٹی اور ہموار ناک والا۔ مؤنث ذَلْفَاء ج ذُلْف.
ذَلَقَ (ن ذَلْقًا واَذْلَقَ. الطَائِرُ: بیٹ کرنا۔ذَلَقَ اللِسَانُ: تیز و فصیح ہونا۔ (و اَذْلَقَ وذَلَّقَ) السِّکِّيْنَ: چھری تیز کرنا۔
ذَلَقَه واَذْلَقَه وذَلَّقَه: کمزور ولاغر کرنا۔اَذْلَقَ الضَبَّ: بجو کو باہر نکالنے کیلئے سوراخ میں پانی ڈالنا۔
ذَلِقَ (س ذَلَقًا. السَيْفُ او اللِسَانُ: تلوار یا زبان کا تیز ہونا۔ السِرَاجُ: چراغ روشن ہونا۔ الرجُلُ: رنجیدہ ہونا۔ مِنَ العَطَشِ: پیاس سے قریب الموت ہونا۔
ذَلُقَ (ک ذَلَاقَةً. اللسَانُ: فصیح ہونا۔
اِنْذَلَقَ. تیز زبان ہونا۔
الذَلْق. س۔ ذَلْقُ الشَّئ وذَلْقَتُه: کسی چیز کی تیزی۔ ذَلْقُ اللِسَان: زبان کا کنارہ۔ ذَلْقُ السَهْمِ: تیر کا باریک حصہ۔
الذَلِق والذَلَق والذُلُق والذُلْق والذَلِيق والذَلْيَق. مِنَ الاَلْسِنَة او الاَسِنَّة: تیز زبان یا بھالا۔ کہا جاتا ہے "لِسَانٌ ذَلِقٌ طَلِقٌ وذُلُقٌ طُلُقٌ وذُلَقٌ طُلَقٌ" تیز زبان فصیح و بلیغ۔
الاَذْلَق. مِنَ الاَلْسِنَة والاَسِنَّة: تیز زبان یا بھالا۔ ج ذُلْق.
الذَوْلَق. مِنْ کُلِّ شئٍ: ہر چیز کی تیزی۔
ذَوْلَقُ اللِسَان: زبان کا کنارہ۔ اور اسی سے ہے "الاَحْرُفُ الذَوْلَقِيَّةُ" یعنی وہ حروف جن کا مخرج کنارہ زبان ہے۔
یہ حروف چھ ہیں تین ان میں سے شفوی (دو ہونٹ کے ملنے کی وجہ سے ادا ہونے والے حرف) وہ تین حرف: با۔ فا۔ میم ان کا دوسرا نام ذُلقیه ہے۔ ان میں سے تین حرف زبان کی جڑ سے ادا ہوتے ہیں۔ وہ تین حرف لام، رانون۔ ان کا نام ویقة ہے۔
ان میں سے تین حرف زبان کی جڑ سے ادا ہوتے ہیں۔ وہ تین حرف لام، رانون، ان کا نام ویقة ہے۔
المُذَلَّق. تیز کنارہ والا۔ پانی ملا ہوا دودھ۔
ذَلَى يَذْلِي ذَلْيًا. الرُطَبَ: تر کھجور چننا۔
اِنْذَلَى. الرُطَبُ: تر کھجور چنا جانا۔
تَذَلَّى. تواضع۔ فروتنی کرنا۔
اِذْلَوْلَى. ذلیل ہونا۔ مطیع ہونا۔ چھپ کر چپکے سے جلدی نکل جانا۔
ذَمَّهُ (ن ذَمًّا و مَذَمَّةً: برائی بیان کرنا الانفُ: رینٹ بہنا۔
ذَمَّمَهُ. برائی بیان کرنے میں مبالغہ کرنا۔
ذَامَّ. عَيْشَهُ: قناعت کرتے ہوئے گزارہ کرنا۔
اَذَمَّهُ. قابل مذمت پانا۔ پناہ دینا اور اپنی حفاظت میں لے لینا۔ الرجُلُ: قابل مذمت فعل کرنا۔ لَهُ و لَهُ: کسی کے لیے پناہ لینا المَکَانُ: خشک وبے برکت ہونا۔ اَذَمَّ بِهِم:

حقارت کرنا اور بقول بعض مذموم حالت میں چھوڑنا۔

تَذَامَّ القومُ: ایک دوسرے کی برائی بیان کرنا۔

تَذَمَّمَ منه: ننگ و عار سمجھنا اور شرم کرنا۔ کہا جاتا ہے "اِنِّیْ اَتَذَمَّمُ مِنَ الْقَوْمِ" میں قوم سے دوسروں کی طرف منتقل ہو جاؤں گا۔

اِسْتَذَمَّ. قابل مذمت فعل کرنا۔ به: پناہ طلب کرنا اِلیٰ فُلَان: کسی کے ساتھ ایسا فعل کرنا جس پر وہ اس کی مذمت کرے۔

الذَمّ. مص. برائی۔ مذمت۔ ج ذُمُوْم. کہا جاتا ہے "اِفْعَلْ کَذَا و خَلَاكَ ذَمٌّ" ایسا کرو تمہیں اس پر ملامت نہ ہوگی۔ الذَمّ بمعنی مذمُوْم. مصدر بمعنی مفعول۔

بئرٌ (ذَمَّة) کم پانی والا کنواں۔ زیادہ پانی والا کنواں۔

الذِمُّ. کفالت۔ بہت زیادہ لاغر۔ ہلاک ہونے والا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ ذِمٌّ" ہلاک ہونے والا مرد۔

الذِمَام. حق۔ عزت۔ حرمت۔ ج اَذِمَّة.

الذَمَامَة و الذِمَامَة. کفالت۔

الذُمَامَة. بقیہ۔

الذِمَّة. امان۔ عہد۔ ذمہ داری۔ کہا جاتا ہے "فِي ذِمَّتِيْ كَذَا" یعنی میری ذمہ داری میں۔ ج ذِمَم. اَهْلُ الذِمَّةِ: دارالسلام میں جزیہ دے کر رہنے والے کفار۔ ایک دوسرے کے ساتھ معاہدہ کرنے والی قوم۔ کہا جاتا ہے "اَنتَ فِيْ ذِمَّةِ اللّٰه" تو اللہ کی پناہ میں ہے۔

الذِمِّيّ. جزیہ دے کر دارالسلام میں رہنے والا۔

الذَمِیْم. برا۔ منہ پر کی پھنسی۔ شبنم۔ رینٹ۔ بدمزہ پانی۔ بئرٌ ذَمِیْم: کم یا زیادہ پانی والا کنواں (ضد) ج ذِمَام.

المُذِم. فا. بے حرکت۔ اَمْرٌ مُذِمٌّ: عیب دار۔

المَذَمَّة. مص. برائی۔ حق و حرمت۔ اور اسی سے ہے "هُوَ یَحْفَظُ مَذَمَّتَه" وہ اپنے حق کی حفاظت کرتا ہے۔ اور کہا جاتا ہے "قَضِیْ مَذَمَّتَهُ اَوْ مَذِمَّتَه" اس نے مذمت و برائی کے خوف سے اس کے ساتھ احسان کیا۔ "وَاَذْهِبْ مَذَمَّتَه بِشَیٍٔ" اس کو کچھ دو کہ اس کا حق ہے۔

المُذَمَّم. مذموم۔

ذَمَأ (ف) ذَمْأً الامرُ علیه: دشوار ہونا۔

ذَمْذَم. الرجلُ: تھوڑا عطیہ دینا۔

ذَمَرَه (ن) ذَمْرًا. دھمکی دینا۔ ذَمَرَهُ عَلَی الْاَمْرِ: ملامت کے ساتھ کسی کام پر برانگیختہ کرنا الاَسَدُ: گونجنا۔ دھاڑنا۔

ذَمَّرَ. الشَیْءَ: اندازہ کرنا الرَجُلَ: کسی کے مونڈھے کو چھونا۔

تَذَمَّرَ. فوت شدہ چیز پر اپنے آپ کو ملامت کرنا۔ غضبناک ہونا۔ کہا جاتا ہے "کَانَ یَتَذَمَّرُ عَلیٰ رَبِّه" وہ اپنے رب پر بگڑتا تھا عَلیٰ فُلَان: بگڑنا اور دھمکی دینا۔ (وتَذَامَرَ) القَوْمُ. ایک دوسرے کو جنگ پر برانگیختہ کرنا۔ ایک دوسرے کو ملامت کرنا۔

الذَمِر و الذِمْر و الذِمِرُّ و الذِمِّیْر. بہادر۔ ج اَذْمَار.

الذِمَار. ہر وہ چیز جس کی حمایت و حفاظت ضروری ہو۔ حرم۔ اپنے لوگ۔ کہا جاتا ہے "هُوَ اَمْنَعُ ذِمَارًا مِنْكَ" وہ تم سے زیادہ حفاظت کرنے والا ہے و "هُوَ حَامِیُ الذِمَارِ" وہ قابل نگہداشت چیز کی حمایت و حفاظت کرنے والا ہے۔

ذَمَارِ. جنگ پر برانگیختہ کرنے کے لیے اسم فعل ہے۔

الذَمَارَة. شجاعت۔ بہادری۔

الذَیْمُرِیُّ. تیز طبیعت۔

المُذَمَّر. مذ. کندھا۔ گردن اور اس کا اردگرد۔ کہا جاتا ہے "بَلَغَ الْاَمْرُ الْمُذَمَّرَ" معاملہ شدت کو پہنچ گیا۔

ذَمَلَ (ن ض) ذَمْلًا و ذُمُوْلًا و ذَمِیْلًا و ذَمَلَانًا. البَعِیْرُ: اونٹ کا آہستہ چلنا۔

ذَمَّلَ. البَعِیْرَ: اونٹ کو آہستہ چلانا۔

ناقة (ذَمُوْلٌ) آہستہ چلنے والی اونٹنی۔ ج ذُمُل.

الاَذْمَل. برص والا۔

ذَمِه (س) ذَمَهًا. الحرُّ: گرمی سخت ہونا الرَجُلُ بالحرِّ: سخت گرمی لگنا۔

ذَمِی (س) ذَمًا و ذَمَاءً. ہلنا۔

ذَمَی (ض) ذَمَاءً. لمبی بیماری والا ہونا۔ قریب الموت ہونا۔ بدبو نکلنا (ذَمَیَانًا) جلدی کرنا (ذَمَتْهُ الرِیْحُ تَذْمِیْه ذَمْیًا) تکلیف دینا۔

اَذْمَی. اِذْمَاءً. فُلَانًا: مار کر مرنے کے قریب کر دینا۔

اِسْتَذْمَی. مَا عِنْدَه: جو کچھ کسی کے پاس ہو ڈھونڈ کر سب کچھ لے لینا۔

الذَمْی. بدبو۔

الذَمَاء. بقیہ روح۔ کہا جاتا ہے "اَطْوَلُ ذَمَاءً مِنَ الضَّبِّ" وہ بجو سے زیادہ سخت جان ہے۔ اس وجہ سے کہ بجو کی روح بڑی دیر میں نکلتی ہے۔

ذَنَّ (ض) ذَنِیْنًا و ذَنًّا. المخاطُ: رینٹ بہنا۔ کہا جاتا ہے "اِنَّه لَیَذِنُّ" یعنی وہ بڑھاپے یا مرض کی وجہ سے ضعیف ہے۔ و "مَا زَالَ یَذِنُّ فی تلكَ الحاجةِ حتّی اَنْجَحَها" ہمیشہ اس حاجت میں لگا رہا یہاں تک کہ اس کو کامیاب کر لیا۔

ذَنَّ (س) ذَنَنًا و ذَنَّنَ. رینٹ بہنے والا ہونا۔

ذَنَّ (ض) ذَنِیْنًا. البَرْدُ: سخت سردی ہونا۔

الذَنَن. گندگی۔

الاَذَنّ. وہ شخص جس کے دونوں نتھنوں سے رینٹ بہہ رہی ہو۔ مؤنث ذَنَّاء. ج ذُنٌّ اور اَنْفُكَ مِنْكَ و اِنْ كَانَ اَذَنَّ مثال ہے۔ اس شخص کے حق میں بولتے ہیں جو اپنے ضعفاء قوم سے بیزار ہو۔

الذُنَان و الذَنِیْن. بہنے والی رینٹ۔

الذُنَانَة. حاجت۔ کمزور چیز کا بقیہ۔

ذنبہ (ض ن) ذنبا۔ پیچھے لگے رہنا۔

ذَنَّبَ. العِمامَةَ: شملہ لٹکانا الکتابَ: تتمہ لگانا الضَبَّ: بجو کی دُم پکڑ لینا الجَرادُ: ٹڈی کا انڈے دینے کے لیے زمین میں دُم چبھونا (الضَبُّ: بجو کا سوراخ سے صرف دُم باہر نکالنا۔

اَذْنَبَ. الرجلُ: گنہگار ہونا۔

تَذَنَّبَ. علَيْه: زیادتی کرنا الرَجُلُ: شملہ لٹکانا الطریقَ: راستہ اختیار کرنا۔

تَذانَبَ. السَحابُ: بادلوں کا ایک دوسرے کے پیچھے ہونا۔

اِسْتَذْنَبَه. پیچھے جانا۔ گنہگار پانا یا سمجھنا الامْرُ: کامل ہونا۔

الذَنْب. گناہ۔ ج ذُنُوب و جج ذُنُوبات.

الذَنَب. مِنَ الحَيَوان: دم۔ ج اَذْناب.

اَذْنابُ النَاسِ: معمولی لوگ۔ ذَنَبُ العَقْرَبِ: بچھو کا ڈنک۔ ذَنَبُ السَوْطِ: کوڑے کا کنارہ۔ ذَنَبُ الثَعْلَبِ وذَنَبُ الفَرَسِ وذَنَبُ الخَيْلِ: مختلف نباتات کے نام۔ اور کہا جاتا ہے "ضَرَبَ بذَنَبِه" اس نے اقامت کرلی۔ ورَكِبَ ذَنَبَ البَعِيْرِ وہ ناقص حصہ پر راضی ہوگیا۔ ورَكِبَ ذَنَبَ الرِيْحِ وہ آگے بڑھ گیا اور کوئی اس کو نہ پاسکا۔ و "بَيْنِي وبَيْنَهُ ذَنَبُ الضَبِّ" میرے اور اس کے درمیان دشمنی ہے۔

الذِناب. اونٹ کی دُم باندھنے کی رسی۔

ذِنابُ الشَيْءِ: چیز کا پچھلا حصہ۔ ج ذَنائِب.

الذِنابَة. قرابت۔ (والذُنابَة والذَنَبة) مِنَ الوادِی. وادی کے بہنے کی انتہائی جگہ۔

الذَنَبَة: دم۔ ذَنَباتُ النَاسِ وذَناباتُهم: لوگوں میں معمولی اور گھٹیا درجہ کے لوگ۔

الذُنابَى. پرندہ کی دم۔

الذَنُوب. مِنَ الخَيْل: لمبی اور زیادہ بالوں کی دُم والا گھوڑا۔ ج ذَنائِبُ و ذِناب واَذْنِبَة. الذَنُوبُ: قبر۔ دنبہ کی چکی کا گوشت۔

ضَبٌّ (اَذْنَب) لمبی دُم والی گوہ۔

الذِنِّبي والذُنَبِیُّ. دم۔

المِذْنَب. لمبی دم۔ پتلا نالہ۔ کہا جاتا ہے "سالت المَذانِبُ" نالے بہ پڑے (والمِذْنَبة) چمچہ۔

المُذَنَّب. دُم دار۔ اور اسی سے ہے "نَجْمٌ مُذَنَّب" دُم دار تارہ۔

المُذانِب. مِنَ الابلِ والخَيْلِ: سب سے آخر میں چلنے والا اونٹ یا گھوڑا۔

نَجْمٌ مُذَنَّبٌ. دم دار ستارہ۔ اس ستارے کا دم کئی سالوں کے بعد ظہور ہوتا ہے۔ ۱۹۱۰ء میں ظاہر ہوا تھا اب ۱۹۸۸ء میں ظاہر ہوگا۔

ذہ وذِہ. اسم اشارہ مؤنث ہے قریب کے لیے اور اس پر "ھا" تنبیہ داخل کرتے ہیں اور کہتے ہیں ھٰذہْ و ھٰذِہ.

ذَهَبَ (ف) ذَهَابًا وذُهُوْبًا ومَذْهَبًا. جانا۔ گزرنا۔ مرنا۔ الامْرُ: ختم ہونا علیٰ الشيءِ: بھول جانا بہ: لے جانا۔ ساتھ جانا۔ جگہ سے ہٹانا اور اسی سے ہے "ذَهَبَتْ بِهِ الخُيَلاءُ" اس کو تکبر لے گیا یعنی اس کو اس کے مرتبہ سے گرادیا۔

فی المَسْئلةِ اِلیٰ كَذا: فلاں رائے اختیار کرنا۔

ذَهِبَ (س) ذَهَبًا. سونے کی کان میں بہت سا سونا پاکر حیران ہونا۔

اَذْهَبَ وذَهَّبَ. سونے کی قلعی کرنا۔ صفت مفعولی (ذَهِیْبٌ ومُذْهَبٌ و مُذَهَّبٌ) اَذْهَبَہ واَذْهَبَ بِه: لے جانا۔ جگہ سے ہٹانا۔

الذَهَب. س۔ سونا (کبھی مؤنث بھی بولتے ہیں) ج اَذْهابٌ وَ ذُهُوْب و ذُهْبان. ایک ٹکڑے کو (ذَهَبَة) کہتے ہیں۔ الذَهَبُ: انڈے کی زردی۔ ج ذِهاب و اذهاب و جج اَذاهِیب.

الذِهْبَة. ہلکی یا بہت بارش۔ ج ذِهَاب واَذْهاب و جج اَذاهِیب.

الذَهُوْب. جانے والا۔

المَذْهَب. مص۔ روش۔ طریقہ۔ اعتقاد۔ اصل۔ ج مَذاهِب "تمذهب بالمَذْهَبْ" اسی سے فعل بنا ہے یعنی اس نے مذہب اختیار کیا۔ مشہور مذاہب چار ہیں۔ حنفی۔ شافعی۔ حنبلی۔ مالکی۔

المُذَهَّبات. زمانہ جاہلیت کے طبقہ ثانیہ کے آٹھ تعلقات کے علاوہ سات قصائد۔

ذَهِرَ (س) ذَهَرًا. فوہ: کالے دانتوں والا ہونا۔ صفت (اَذْهَر) مؤنث ذَهْراء. ج ذُهْر.

ذَهَلَ (ف) ذَهْلًا و ذُهُوْلًا. الشیَ و عَنْهُ: بھول جانا۔ غافل ہو جانا۔

ذَهِلَ (س) ذُهُوْلًا. ہکابکا ہونا۔ ہوش میں نہ رہنا۔

اَذْهَلَ. غافل کردینا۔

الذُهْل والذَهْل. مِنَ اللَيْلِ: رات کا ایک حصہ۔

المَذْهَل. ہکابکا ہونے کی جگہ۔

الذُهْلُوْل. مِنَ الخَيْلِ او الرِجالِ: عمدہ گھوڑا۔ اچھا آدمی۔ ج ذَهالِیل.

ذَهَنَ (ف) ذَهْنًا. الامْرَ: سمجھنا۔ تیزی خاطر میں غالب آنا (واَذْهَنَ واِسْتَذْهَنَ) الرَجُلَ عَنِ الامْرِ: فراموش کردینا۔

ذَهِنَ (س) ذَهَنًا. الشَیْءَ: سمجھنا۔

ذَهُنَ (ک) ذَهانَةً. اچھے حافظہ والا ہونا۔

ذُهِنَ. ذہن کا زائل ہونا۔

ذاهَنَهٗ. زیرکی و تیزی خاطر میں مقابلہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "اِنَّهٗ يُذاهِنُ النَاسَ يُفاطِنُهُم" وہ لوگوں سے ذہانت اور فطانت میں مقابلہ کرتا ہے۔ اَقْرَبُ المَوارِد میں شرح اشارات کے حوالہ سے ہے کہ علوم حاصل کرنے کے لئے نفس کی استعداد کا نام ذہن ہے اور اس استعداد کی جودت کا نام فطانت۔

الذِهْن. سمجھ۔ عقلی قوت۔ حافظہ۔ زیرکی۔ تیزی خاطر۔ چربی۔ قوت اور اسی سے ہے "ما برِجْلِي ذِهْنٌ" میرے پیر میں چلنے کی قوت نہیں۔ ج اَذْهان.

الذِهن. سمجھ۔ زیرکی۔ ج اَذْھان. کہا جاتا ہے "ھُوَ مِنْ اھل الاذھان" وہ سمجھ دار لوگوں میں سے ہے۔

رجل "ذَھِن و ذِھْنٌ" ذکی اور سمجھ دار مرد۔

ذَھا (ن) ذَھْوًا. تکبر کرنا۔

ذُوْ. صاحب مالک۔ تثنیہ ذَوان. ج ذَوُوْنَ (اس کا اعراب اسمائے ستہ مکبرہ کا اعراب ہے) کہا جاتا ہے "وَجدْتُه ذاصباحٍ" میں نے اس کو صبح کے وقت پایا و "جاءَ مِنْ ذِیْ نفْسه" وہ فرمانبرداری کی حالت میں آیا۔ اور فقہاء کے قول "ذُوالیَد اَحقُّ" کا مطلب یہ ہے کہ قبضہ کرنے والا زیادہ حق دار ہے "وکانَ ذٰلِكَ مِنْ ذِیْ قَبْل" یعنی یہ گزشتہ زمانہ میں تھا۔

ذَوُوْالاَرْحام: رشتہ دار۔ اقربا۔ الذَوُوْن والاَذْواء: یمن کے بادشاہ جن کے نام لفظ ذو سے شروع ہوتے ہیں۔ جیسے ذُوْیَزَن. ذُوْنَواس. ذُوْرِیاش. وغیرہ۔

ذاتٌ. ذُوْ کا مؤنث۔ تثنیہ ذَواتان. ج ذَوات (اس کا اور اس کے تثنیہ اور جمع کا اعراب انہی جیسے مشابہ کلمات کا اعراب جیسا ہوتا ہے) کہا جاتا ہے "لَقِیْتُهٗ ذاتَ یَوْمٍ او ذاتَ لَیْلة اَوْذاتَ مَرَّةٍ" میں نے اس سے کسی دن یا کسی رات یا کسی دفعہ ملاقات کی۔ "وَکانَ ذٰلِكَ ذاتَ العُوَیْم" یہ گزشتہ سال تھا۔ و "جَلَسَ ذاتَ الیَمِیْن" وہ داہنی جانب بیٹھا۔ "وَلَقِیْتُه اَوَّلَ ذاتِ یَدَیْنِ" میں سب سے پہلے اس سے ملا۔ ذاتُ الصَدْرِ: فکر یا بھید۔ ذاتُ الیَمِیْنِ: داہنی جانب۔ ذاتُ البَیْن: حال۔ کہا جاتا ہے "اَصْلِحُوْا ذاتَ بَیْنِکُم" تم لوگ اپنی اس حالت کو درست کرو جس پر اتفاق کر سکتے ہو۔

ذاتُ شَفَةٍ: کلمہ۔ کہا جاتا ہے "کلَّمْتُه فَما رَدَّ عَلَیَّ ذاتَ شَفَةٍ" میں نے اس سے گفتگو کی اس نے جواب میں ایک کلمہ بھی نہیں کہا۔

ذاتُ الیَدِ: ملکیت۔ کہا جاتا ہے "قَلَّتْ ذاتُ یَدِه" اس کی ملکیت کم ہو گئی اور کہا جاتا ہے "اَلْقَتْ الدَجاجةُ ذاتَ بَطْنِها" یعنی مرغی نے انڈا دیا یا بیٹ کی۔ ذاتُ الجَنْبِ عِنْدَ الاَطِبَّاء: نمونیا۔ ذاتُ الرِئةِ وذاتُ الصَدْرِ و ذاتُ الکَبِد: بیماریوں کے نام۔

الذات. وہ چیز جو جاننے یا خبر دینے کے قابل ہو۔ ذاتُ الشئِ: نفس شئ. عین شئ. جوھر شئ. اِسْمُ الشئِ. عِنْدَ النُحاةِ: نحویوں کے نزدیک اسم ذات وہ ہے جو کسی ذات سے تعلق رکھتا ہو۔ جیسے مرد۔ شیر وغیرہ اور اس کے مقابلہ اسم معنی ہے جیسے علم، شجاعت، سخاوت وغیرہ۔ الذَوات عِنْد المُوَلِّدِیْن: قوم کے بڑے بڑے لوگ۔

الذاتِی. ذات کی جانب منسوب۔

ذابَ (ن) ذَوَبانًا و ذَوْبًا. الثَلجُ او السَّمَنُ: برف یا گھی پگھلنا دَمْعُهٗ: آنسو بہنا الشَمْسُ: آفتاب کا گرم و تیز ہونا الرَجُلُ: عقل مندی کے بعد بیوقوف ہونا۔ شہد کھانے پر مداومت کرنا۔ کہا جاتا ہے "ذابَ لِی عَلَیْهِ حَقٌّ" میرا حق اس پر ثابت ہوا و "ما ذابَ فِی یَدِی مِنْه خَیْر" مجھ کو اس سے کچھ بھی فائدہ حاصل نہیں ہوا۔ و "ذابَ جِسْمُ الرجُل" لاغر ہو گیا۔

ذَوَّبَ. السَمَنَ: گھی پگھلانا الغُلامَ: لڑکے کے گیسو بنانا۔

اَذابَ اِذابَةً. السَمَنَ: گھی پگھلانا حاجَته: حاجت پوری کرنا القَوْمُ اَمْرَهُمْ: درست کرنا عَلَی العَدُوِّ: دشمن پر لوٹ ڈالنا۔

اِسْتَذابَه. پگھلانے کو کہنا۔ شہد مانگنا الشئَ: باقی رکھنا حاجَتَهٗ: پوری کرنا۔

الذاب. عیب۔

الذَوْب. س۔ خالص شہد۔ ذَوْبُ الذَهَب: سونے کا پانی یا پگھلا ہوا سونا۔ اور کہا جاتا ہے "ھٰذا الکَلامُ ذَوْبُ الرُوحِ" یہ کلام روح کو پگھلانے والا ہے۔

الذَوبة. ذاب کا اسم مرة کہا جاتا ہے "ظَهَرَتْ مِنْهُ ذَوْبَةٌ" اس سے حماقت ظاہر ہوئی۔ مال کا بقیہ جس کو انسان باقی رکھے مَناقَة (ذَوْب) موٹی اونٹنی۔

الاَذْواب والاِذْوابَة. مکھن جو ہانڈی میں گھی حاصل کرنے کیلئے پگھلایا جائے۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ اَحْلٰی مِنَ الذَوْب بالاِذْوابَة" وہ خالص شہد جو خالص مکھن کے ساتھ ملا ہوا ہو۔ اس سے زیادہ میٹھا ہے۔

المذوب. سونا وغیرہ پگھلانے کی کٹھالی۔

المذوبة. چمچہ۔

ذاجَ (ن) ذَوْجًا. جلدی کرنا الماءَ: پانی پینا۔

ذاحَ (ن) ذَوْحًا. سخت چال چلنا۔

(وذَوَّحَ) الاِبِلَ: اونٹوں کو متفرق و پراگندہ کرنا۔

ذادَه (ن) ذَوْدًا او ذِیادًا. دفع کرنا۔ ہٹانا۔ دھتکارنا۔ کہا جاتا ہے "ذادَ الاِبِلَ عَنِ الماءِ" اس نے اونٹوں کو پانی سے ہٹا دیا (وذَوَّدَ) عَنْ حَسَبِه: بچانا۔ حمایت کرنا۔ صفت (ذائد) ج ذُوَّد و ذُوّاد وذادة.

اَذادَ اِذادَة وَاَذْوَدَهٗ اِذْوادًا ہٹانے میں مدد دینا۔

الذَوّاد. بہت دفع کرنے والا۔

المَذاد. چراگاہ۔

المِذْوَد. مویشیوں کا تھان۔ جس سے کسی چیز کو ہٹایا جائے۔ بیل کا سینگ۔ زبان۔

رِجال (مَذاوِدُ ومَذاوِیْدُ) قابل نگہداشت چیزوں کی حمایت کرنے والے لوگ۔

اَلذَوْدُ: اونٹ جن کی تعداد تین سے لے کر تیس (۳۰) تک۔ مؤنث کے لئے اس کا واحد کوئی نہیں یا یہ خود واحد ہے اس کی جمع اذواد ہے۔

ذاطَهٗ (ن) ذَوْطًا. سخت گلا گھونٹنا۔ الاِناءَ: بھرنا۔

ذَوِطَ (س) ذَوَطًا. چھوٹی چھوٹی ٹھوڑی والا ہونا۔ صفت اَذْوَط.

الذَوْطة. زرد پیٹھ والی مکڑی۔ ج ذِواط.

الذَوط. ادنیٰ درجہ کے لوگ۔

ذاعَ (ن) ذَوْعًا. مالَهٗ: سب کچھ پراگندہ

المُرَاجِع. مِنَ النِسَاءِ: عورت جس کے شوہر کا انتقال ہو گیا ہو اور وہ اپنے کنبہ میں واپس آگئی ہو۔

الرِّجَاع. مہار کا وہ حصہ جو اونٹ کی ناک پر ہو۔ ج اَرْجِعَة ورُجُع.

رَجَفَهُ (ن) رَجْفًا و رَجَفَانًا ورَجِيْفًا. تیز ہلانا۔ ہلنا (لازمی و متعدی) الرَّجُلُ: بہت کانپنا۔ کسی خوف کے لاحق ہونے سے قرار نہ پکڑنا۔ الاَرْضُ: زمین میں بھونچال ہونا۔ القَوْمُ: لڑائی کے لئے تیار ہونا الرَّعْدُ: گڑگڑانا الاَسْنَانُ: دانتوں کا گرنا۔

اَرْجَفَ. لوگوں کو بھڑکانے کے لئے بُری خبروں کو پھیلانا القَوْمُ: بِالشَّیْءِ وفِيهِ: گھسنا الرِّيْحُ الشَّجَرَ: ہوا کا درخت کو ہلانا۔

اَرْجَفَتِ الاَرْضُ. زمین میں بھونچال ہونا۔ زلزلہ ہونا۔

تَرَجَّفَ وارْتَجَفَ. بہت زیادہ کانپنا۔

اِسْتَرْجَفَ. رَاسَه: حرکت دینا۔ اور کہا جاتا ہے "خَرَجُوْا يَسْتَرْجِفُوْنَ الاَرْضَ نَجْدَةً" وہ لوگ نکلے اس حال میں کہ انہوں نے زمین میں شجاعت و دلیری کی وجہ سے زلزلہ ڈال دیا۔

الرَّجْفَة. اسم مرۃ۔ زلزلہ۔ بھونچال۔

الرَّاجِف. فا. جوڑی والا بخار۔

الرَّاجِفَة. قیامت کے روز صور کا پہلا نفخہ.

الرَّجَّاف. بہت کانپنے والا۔ سمندر۔ قیامت کا دن۔

الاَرَاجِيْف. گھڑی ہوئی جھوٹی خبریں۔ کہتے ہیں "اِذَا وَقَعَتِ المَخَاوِيْفُ كَثُرَتِ الاَرَاجِيْفُ" جب خوف بڑھ جایا کرتا ہے تو جھوٹی خبریں بہت اڑتی ہیں۔

التَّرْجَاف. اضطراب۔ بے قراری۔

رَجَلَ (ن) رَجْلًا. الفَصِيْلَ: اونٹ کے بچے کو ماں کا دودھ پینے کیلئے آزاد چھوڑ دینا۔ الشَّاةَ: بکری کی ٹانگیں باندھ دینا۔ رَجَلَه: ٹانگ پر مارنا۔

رَجِلَ (س) رَجَلًا. پیدل چلنا۔ بیمار ٹانگ والا ہونا الدَّابَّةُ: ایک ٹانگ میں سفیدی والا ہونا۔ الشَّعْرُ: بال کچھ گھنگریالے ہونا۔ الفَصِيْلُ: اونٹ کے بچے کا ماں کا دودھ پینے کیلئے آزاد چھوٹنا۔

رَجَّلَهُ. قوی کرنا الشَّعْرَ: کنگھی کرنا۔

اَرْجَلَهُ. مہلت دینا۔ پیدل چلانا۔ الفَصِيْلَ: اونٹ کے بچے کو ماں کا دودھ پینے کے لئے آزاد چھوڑنا۔

تَرَجَّلَ. سواری سے اتر کر پیدل چلنا المَرْأَةُ: مرد جیسی ہونا الشَّمْسُ: آفتاب کا بلند ہونا البِئْرَ وفِي البِئْرِ: بغیر کچھ لٹکائے ہوئے کنوئیں میں اترنا الزَّنْدَ: پاؤں کے نیچے رکھنا۔

اِرْتَجَلَ. دیگچی میں پکانا۔ الشَّاةَ: ٹانگیں باندھنا ہ: پاؤں سے پکڑنا الزَّنْدَ: پاؤں کے نیچے رکھنا الكَلَامَ: فی البدیہ کہنا۔ بِرَايِه: منفرد ہونا الرَّجُلُ: پیدل چلنا۔ النَّهَارُ: دن کا چڑھنا الفَرَسُ: درمیان دو رفتاروں کے آرام لینا۔ کہا جاتا ہے "اِرْتَجِلْ رِجْلَكَ" اپنی شان کو لازم پکڑ۔

الرَّجِل. ـــ پیدل چلنے والا۔ مرد۔ شَعْرٌ رَجِلٌ: کچھ گھنگریالے بال۔

الرِّجْل. ج اَرْجُل: پاؤں۔ ج اَرْجَال. کسی چیز کا حصہ۔ ٹڈی دل (یہ بغیر واحد کے جمع ہے) کہا جاتا ہے "جَائَتْ رِجْلُ دِفَاعٍ" یعنی بہت بڑا لشکر آیا (جو ٹڈی دل کے مشابہ ہے) عہد۔ زمانہ۔ کہا جاتا ہے "كَانَ ذَالِكَ فِي رِجْلِ فُلَانٍ" یعنی فلاں کے عہد میں ایسا تھا۔

الرِّجل: پاجامہ۔ سفید کورا کاغذ۔ فقیری۔ آدمی کا پاخانہ۔ بہت سونے والا مرد۔ خوف۔ تم کہتے ہو "اَنَا مِنْ اَمْرِيْ عَلَى رِجْلٍ" مجھے اپنے امر کے فوت ہونے کا خوف ہے۔ پیش قدمی۔ رِجْلُ البَحْرِ. کھاڑی خلیج۔ رِجْلَا السَّهْمِ: تیر کے دونوں کنارے۔ رِجْلُ الغُرَابِ ورِجْلُ الجَرَادِ: دو نباتات کے نام رِجْلُ الجَبَّارِ ورِجْلُ الجَوْزَاءِ ورِجْلُ قَنْطُوْرَس: ستاروں کے نام۔ کہا جاتا ہے "هُوَ يُقَدِّمُ رِجْلًا ويُؤَخِّرُ اُخْرَىٰ" یعنی وہ اپنے معاملہ میں متردد ہے کبھی ایک قدم اٹھاتا ہے کبھی دوسرا۔

الرَّجُل. مرد۔ پیدل چلنے والا۔ ج رِجَال و رِجَلَة ورَجْلَة واَرَاجِل ورِجَالَات. کہا جاتا ہے "فُلَانٌ رَجُلٌ فِي الرِّجَالِ" فلاں کامل مرد ہے۔

الرَّجَل. ـــ مِنَ الشَّعْرِ: کم گھنگریالے بال۔ ج اَرْجَال ورَجَالَىٰ.

الرَّاجِل. پیدل چلنے والا۔ الرَّجِلُ مِنَ الشَّعْرِ: کم گھنگریالے بال۔

الرَّاجِل. فا. پیدل چلنے والا۔ ج رَجْل و رَجَّالَة ورُجَّال ورِجَال ورَجَالَىٰ ورُجَالَىٰ و رُجْلَان. کہا جاتا ہے "جَائَتِ الخَيَّالَةُ والرَّجَّالَةُ" سوار و پیادے سب آئے۔ و "اَغَارَ عَلَيْهِم بِخَيْلِهِ و رَجْلِه" اس نے ان پر اپنے سوار و پیادوں سے لوٹ ڈالی۔ رَجُلٌ رَاجِلٌ: پیدل چلنے والا مرد۔

الرِّجْلَة. خرفہ کا ساگ۔ خرفہ کا ساگ اگنے کی جگہ۔ ج رِجَل.

الرُّجْلَة. چلنے کی قوت۔ مردانگی۔ الرُّجْلَةُ: جانور کی ایک ٹانگ کی سفیدی۔

الرَّجْلَة. عورت۔

الرَّجِيْل. ج۔ اَرْجِلَة واَرَاجِل واَرَاجِيْل: پیدل چلنے والا ج رَجْلَىٰ ورُجَالَىٰ ورَجَالَىٰ. بہت چلنے پر قادر۔

كَلَامٌ رَجِيْلٌ: فِي البَدِيْهِ كَلَام. رَجُلٌ رَجِيْلٌ: قوی مضبوط مرد۔

مَكَانٌ رَجِيْلٌ: جگہ جس کے دونوں کنارے دور دور ہوں۔ فَرَسٌ رَجِيْل: سدھا ہوا سواری شدہ گھوڑا جس کو پسینہ نہ آئے۔

الاَرَاجِيْل. شکاری لوگ۔

الرُّجُوْلَة والرُّجُوْلِيَّة والرَّجُوْلِيَّة و الرُّجْلِيَّة. مردی۔ مردانگی۔

الرَّجْلَان. پیدل چلنے والا۔ ج رُجَالَىٰ و رَجَالَىٰ و رَجْلَىٰ. مؤنث رَجْلَىٰ. ج رِجَال و رَجَالَىٰ.

الاَرْجَل. مِنَ الدَّوابّ: ایک ٹانگ میں سفید داغ والا جانور۔ رَجُل اَرْجَل. بڑے پاؤں والا مرد۔ مؤنث رَجْلاءِ ج رُجْل اور کہاجاتاہے "هُوَ اَرْجَلُهُمْ" وہ ان لوگوں میں کامل مردانگی والا ہے۔

التَرجِيْل. مِن جانور کے ایک ٹانگ کی سفیدی۔

التَراجِيْل. کرفس (ایک دوا کا نام)

المِرْجَل. دیگ۔ کنگھی۔ ج مَراجِل.

المُرَجَّل. مِنَ النَسِيْجِ و نَحوِهٖ: کپڑا جس پر آدمی کی تصویریں بنی ہوئی ہوں۔ شراب سے بھری ہوئی مشک۔

المُمَرْجَل. مِنَ الثِيابِ: کپڑا جس پر دیگ کی صورت بنی ہوئی ہو۔

اِمْرَأَةٌ (مُرْجِل) لڑکے ہی جننے والی عورت۔

رَجَمَهٗ (ن) رَجْمًا. سنگسار کرنا۔ پتھراؤ کرنا۔ لعنت کرنا۔ گالی دینا۔ چھوڑنا۔ دھکیلنا۔

القَبْرَ: نشان کے لئے پتھر لگانا۔

الرَجُلُ: انکل سے بات کرنا۔ کہا جاتا ہے "جاءَ يَرْجُمُ" وہ تیز بھاگتا ہوا آیا۔

رَجَّمَ. انکل سے بات کرنا۔ کہا جاتا ہے "رَجَّمَ بالغيبِ" اس نے انکل پچو باتیں کیں۔ القبر: نشان کے لئے پتھر لگانا۔

رَاجَمَهٗ مُراجَمَةً. ایک دوسرے کو پتھراؤ کرنا۔ عَنْ قَوْمِهٖ: مدافعت کرنا ٥ فِي الحَرْبِ او الكلامِ او العَدْوِ: لڑائی یا گفتگو یا دوڑنے میں سخت مقابلہ کرنا۔

تَراجَمُوْ. ایک دوسرے کو پتھر مارنا۔ بالكلامِ: ایک دوسرے کو گالی دینا۔

اِرْتَجَمَ. الشيءُ: تہ بتہ ہونا۔

الرَجْم. مِن دوست۔ ہم نشین۔ وہ چیز جس سے پتھراؤ کریں۔ ج رُجُوم. الرَجْمُ: انکل کی گفتگو۔ کہا جاتا ہے "رَجْمًا بالغيبِ" انکل پچو۔ و صارَ فُلانٌ رَجْمًا. فلاں حقیقت حال سے واقف نہیں۔

الرَجَم. کنواں۔ تنور۔ قبر۔ ج رِجام.

الرُجْمَة الرَجْمَة. قبر۔ قبر کا پتھر جو بطور نشان لگایا جائے۔ بجو کا بھٹ۔ ج رُجَم و رِجام.

الرَجِيْم. سنگسار کیا ہوا۔ ملعون۔

الرِجَام. کنوئیں کی من۔ پتھر یا پتھر کی مانند کوئی چیز جس میں رسّی باندھ کر کنوئیں کی گہرائی معلوم کی جائے۔ ٹیلے۔ واحد (رُجْمَة)

المِرْجَم. مِنَ الرجالِ: مضبوط قوی مرد۔

فَرَسٌ مِرْجَمٌ: بہت روندنے والا گھوڑا۔

حَدِيْثٌ (مُرَجَّم) ظنی بات۔ بات جس کی حقیقت معلوم نہ ہو۔

المِرْجَام. پتھروں کے پھینکنے کا آلہ۔ مِنَ الابلِ: مضبوط اونٹ۔

المَراجِم. قبیح کلمات۔ کہا جاتا ہے "تَرامَوْا بالمَراجِمِ" اُنہوں نے ایک دوسرے سے قبیح کلمات کہے۔

رَجَنَ (ن) و رَجِنَ (س) و رَجُنَ (ک) رُجُوْنًا. بالمَكانِ: اقامت کرنا الحَيْوانُ: مانوس ہونا۔

رَجَنَ (ن) رَجْنًا و رَرَجَّنَ وَارْجَنَ الدابَّةَ: چارہ کھانے کیلئے گھر پر روکنا۔ رَجِنَ فُلانًا: شرم کرنا۔ وَارْجَنَتِ النَاقَةُ: گھر پر ٹھہرنا۔

اِرْتَجَن. بالمَكانِ: اقامت کرنا الزُبَدُ: پکانے سے صاف نہ ہونا اور خراب ہو جانا عَلَى القَوْمِ اَمْرُهُمْ. گڑبڑ و فاسد ہونا۔

الرَجِيْن. مہلک زہر۔

الرَجِيْنَة. جماعت۔

المَرْجُوْنَة. خشک کدو اندر سے خالی جس میں عورتیں روئی رکھتی ہیں۔ کہا جاتا ہے "هُمْ فِي مَرْجُوْنَةٍ" وہ لوگ اقامت کرنے یا کوچ کرنے میں متردد ہیں۔

رَجَهَ (ض) رَجْهًا. ہلنا بالشيءِ: دانتوں سے پکڑنا۔

اَرْجَهَ. الامرَ: وقت سے پیچھے ہٹانا۔

رَجَا (ن) رَجاءً و رَجْوًا و رَجاةً. و مَرْجاةً و رَجاوَةً و رَجاءَةً. پر اُمید ہونا الشيءَ: اُمید کرنا۔ خوف کرنا الرَجُلَ: کسی کے متعلق کچھ امید لگانا۔

رَجِيَ (س) رَجًا. کلام سے رک جانا۔

رُجِيَ. عَلَيْهِ: کلام منقطع ہونا۔

رَجّٰى و تَرَجّٰى وَارْتَجٰى. الشيءَ: امید کرنا۔ رَجّٰى وَارْتَجٰى فُلانًا: اُمید لگانا۔ وَارْتَجَى الشيءَ: خوف کرنا۔

اَرْجَى. الامرَ: مؤخر کرنا الصَيْدَ: نہ پانا۔

اَرْجَى البئرَ: کنوئیں کا من بنانا ارْجَتِ الناقَةُ: جننے کے قریب پہنچنا۔

الرَجَا و الرَّجَاء. کنارا۔ رَجَوا البئرِ: کنوئیں کے دونوں پہلو۔ الرَجاء: چھوٹا حمل کہ دیکھنے میں تو حمل معلوم ہو مگر واقعی نہ ہو۔

الرَجِيَّة. امید کی چیز۔ کہا جاتا ہے "اَلَيْسَ لِي فِي فُلانٍ رَجِيَّة" فلاں سے مجھے کوئی امید نہیں۔

الاُرْجِيَّة. جو چیز موخر و ملتوی کی جائے۔

الرَحَّة. سانپ جو کنڈلی مارے ہوئے ہو۔

الرَحَح. کھر کی چوڑائی۔

الرُحُح. چوڑے پیالے۔

الاَرَحّ. بھرے تلوے والا۔ مؤنث رَحّاء ج رُحّ.

رَحِبَ (س) رَحَبًا و رَحُبَ (ک) رُحْبًا و رَحابَةً. المَكانُ: جگہ کشادہ ہونا۔ صفت (رَحْبٌ و رَحِيْبٌ و رُحابٌ) اور کہا جاتا ہے "رَحُبَكُمُ الامرُ" یعنی معاملہ تمہارے لئے وسیع ہے (اور یہ شاذ ہے۔)

رَحَّبَ. المَكانَ: کشادہ کرنا (بہ مَرْحَبَةً) بہتر طریقہ سے استقبال کرنا۔ خوش آمدید کہنا۔ مرحبا کہنا۔

اَرْحَبَ. المَكانُ: کشادہ ہونا المَكانَ: کشادہ کرنا۔ اور کہا جاتا ہے "اَرْحِبْ يا وَلَدُ" یعنی اے لڑکے ہٹ جا۔

تَراحَبَ. کشادہ ہونا۔

الرَحْب. کشادہ۔ کہا جاتا ہے "مَكانٌ رَحْبٌ و اَرْضٌ رَحْبَةٌ" کشادہ جگہ و کشادہ زمین۔ "و رَحْبُ الصَدْرِ" کشادہ دل۔ و "رَحْبُ الفَهْمِ" زیادہ عقل والا و "رَحْبُ

البَاع او الذِرَاع" فیاض۔ سخی۔

الرُحبیٰ. سب سے چوڑی پسلی۔

الرُحبَیان: بغل سے متصل دونوں طرف کی پسلیاں۔

الرَحْبَة والرُحبَة. کشادہ زمین جس میں بکثرت گھاس ہو اور بہت لوگ آتے ہوں۔ مکانوں کے درمیان کھلی ہوئی جگہ۔ مِنَ الدار: مکان کا صحن مِنَ الوَادِی. وادی کے دونوں جانب پانی بہنے کی جگہ۔ ج رِحاب و رَحْب ورَحْبات ورَحَب ورَحَبات.

الرَحِیب. بہت کھانے والا۔

التَرْحَاب. خوش آمدید۔

رَحَائِبُ. النُجُوْمِ: کشادہ اطراف۔ واحد رَحِیبَةٌ.

المَرْحَب. کشادگی۔ اور مسافر سے خوش آمدید کہنے کے موقع پر کہا جاتا ہے"مَرْحَبًا بكَ" یعنی تم نے کشادگی پائی۔ و" مَرْحَبَكَ اللّٰه و مَسْهلَكَ" اللہ تم کو کشادہ اور نرم زمین میں اُتارے۔ "اَهْلًا و مَرْحَبًا" یعنی اپنے لوگوں میں نازل ہوئے اور کشادگی پائی اس لئے مانوس ہو جاؤ۔ وحشت مت کرو۔ اور بددعا کے موقع پر کہا جاتا ہے"لامَرْحَبًا بكَ"

رَحْرَحَ. مراد کی گہرائی کو نہ پہنچنا۔ الشَیَّ عَنْ فُلان: چھپانا۔ الکلام: واضح کلام نہ کرنا۔

تَرَحْرَحَ. الفَرسُ: گھوڑے کا پیشاب کے لئے ٹانگیں پھیلانا۔

الرَحْرَح والمرَحْراح والرَحْرَحان. پھیلا ہوا کشادہ۔ اتھلا۔ تھوڑی گہرائی والا۔ اور کہا جاتا ہے"عَیشٌ رَحْرَحٌ ورَحْرَاحٌ" یعنی آسودہ و فراخ زندگی۔

رَحَضَ (ف) رَحْضًا وارْحَضَ.

الثَوْبَ: کپڑا دھونا۔

رُحِضَ. المَحْمُوْمُ: پسینہ آنا۔

اِرْتَحَضَ. الرَجُلُ: رسوا ہونا۔

ثَوْبٌ (رَحِضٌ) کپڑا جو دھویا جائے یہاں تک کہ پرانا ہو جائے۔ الرَحْض: مشک۔ پرانہ توشہ دان۔

الرُحَاض. پسینہ کی آمد۔

الرُحَاضَة. وہ پانی جو دھونے کے بعد گرے۔ دھوون۔

الرُحَضاء. بخار اترتے وقت کا پسینہ۔ پسینہ جو کھال کو شرابور کر دے۔

الرَحِیض. دھویا ہوا۔

المِرْحَاض. غسل خانہ۔ ہاتھ پاؤں دھونے کی جگہ۔ دھوبی کا تختہ جس پر کپڑے پٹک کر دھوتا ہے (عوام اس کو مِخْباط کہتے ہیں) پاخانہ۔ ج مَرَاحِیض.

المِرْحَضَة والمِرْحَاضَة. کوئی چیز جس میں وضو کیا جائے۔

الرُحَاق والرَحِیْق. شراب۔ الرحِیق: ایک قسم کی خوشبو۔ حَسَبٌ رَحِیْقٌ: بے داغ حسب۔ مِسْكٌ رَحِیْقٌ: خالص مشک۔

رَحَل (ف) رَحْلًا و رَحِیْلًا و تَرْحَالًا. عَنِ المَكَان: ترک وطن کرنا۔ اِلیٰ المَكَان: منتقل ہونا۔ البَعِیْرَ: کجاوہ کسنا۔ سوار ہونا۔ کہا جاتا ہے"رَحَلْتُ لَهُ نَفْسِی" میں نے اس کی تکالیف پر صبر کیا۔ بالسَیْفِ: کسی پر تلوار اُٹھانا۔ البِلادَ: پھرنا۔ گھومنا۔

رَحَّلَهُ. کوچ کرانا۔ کوچ کرنے میں کوشش کرانا۔ الثَوْبَ: نقش و نگار کرنا۔

رَاحَلَهُ. کوچ کرنے میں مدد دینا۔

اَرْحَلَ. سواری کے بہت جانور والا ہونا۔ الدَابةُ: چوپائے کا کمزوری و لاغری کے بعد موٹا و مضبوط ہونا۔ ہ: سواری دینا۔

الابِلَ او النَاقَةَ: اونٹ یا اونٹنی کو سواری کے لئے سدھانا۔

تَرَحَّلَ. القَومُ عَنِ المَكَان: منتقل ہونا۔ فلانًا: کسی کے ساتھ ناپسندیدگی سے پیش آنا۔

اِرْتَحَلَ. عَنِ المَكَان: منتقل ہونا۔ کوچ کرنا۔ البَعِیْرَ: اونٹ پر کجاوہ کسنا۔ سوار ہونا۔

الاَمْرَ: کسی معاملہ پر غالب ہونا۔

اِسْتَرْحَلَهُ. سواری طلب کرنا۔ سواری پر کجاوہ کسنے کے لئے کہنا۔ الناسَ نَفْسَه: اپنے آپ کو لوگوں کے سامنے ذلیل کرنا۔

الرَحْل. س کجاوہ۔ منزل۔ قیام گاہ۔ تم کہتے ہو "عَادَ المُسَافِرِ اِلیٰ رَحْلِه" مسافر اپنی قیام گاہ پر واپس آیا۔ سامان سفر۔ کہا جاتا ہے"حطَّ رَحْلَه و اَلْقیٰ رَحْلَه" اس نے اپنا کجاوہ اتارا اور سامان ڈال دیا۔ یعنی اس نے اقامت کر لی۔ ج رِحَالٌ وارْحُلٌ. الرِحَال: مقام حیرہ کے بنے ہوئے غالیچے۔

الرِحْلَة. کوچ۔ تم کہتے ہو"غدًا رِحْلتُنا" کل ہمارا کوچ ہے۔ سفر نامہ۔

الرُحْلَة. جہت سفر۔ تم کہتے ہو"دِمَشْقُ رُحْلَتُنا" ہماری جہت و سفر دمشق ہے۔ سفر۔ عَالِم رُحْلَةٌ: ایسا عالم جس کے پاس لوگ کوچ کر کے آئیں۔ بَعِیْرٌ ذُوْ رُحْلَةٍ ورِحْلَةٍ: مضبوط و قوی اونٹ۔

الرَحِیْل. س کوچ۔ اونٹ جس پر کجاوہ کسا جائے۔ جَمَلٌ رَحِیْلٌ و نَاقَةٌ رَحِیْلَة: چلنے میں قوی اونٹ۔

الرَاحِل. فا. ج رَاحِلُوْن. ورُحَّل و رُحَّال.

الرَاحِلَة. مِنَ الابِل: سواری کے لائق اونٹ۔ سفر و بار برداری کے لئے مضبوط اونٹ و اونٹنی (تا مبالغہ کے لئے ہے) ج رَواحِل.

الرِحَالَة. بغیر لکڑی کے صرف چمڑے کا زین۔ ج رَحائل.

الاَرْحَل. مِنَ الخَیْل وَالشَاءِ: سفید پیٹھ والا گھوڑا یا بکری۔

الرَحَّال. کجاوے بنانے والا۔ بہت سفر کرنے والا۔ ج رَحَّالَة.

الرَحَّالَةُ. بہت سفر کرنے والا۔

الرَحُوْل. بہت منتقل ہونے والا۔

الرَاحُوْل. کجاوہ۔

المَرْحَلَة. مسافر کے ایک دن کا سفر۔ ج مَراحِل.

المُرْحِل. بہت سواری کے جانور والا۔

(والمِرْحَل) مِنَ الجِمَال: مضبوط و قوی۔

المُرَحَّل. مِنَ الابِل: کجاوا کسا ہوا اونٹ۔ مِنَ الثیاب: کجاوہ کے مانند نقش و نگار والا

کپڑا۔
مُرتحل. البعیرُ اونٹ کے کوچ کرنے کی جگہ۔
رَحِمَهٗ(س) رَحمةً و مَرحَمةً و رُحُمًا و رُحْمًا نرم دل ہونا۔ مہربان ہونا۔ شفقت کرنا۔ بخش دینا۔
رَحِمَتْ(س) و رَحُمَتْ(ک) رَحْمًا و رَحَمًا و رَحامةً و رُحِمَتِ. المرأةُ: ولادت کے بعد رحم میں درد والی ہونا۔ صفت (رَحُوم و رَحِمة و رَحْماء)
رَحَّم و تَرَحَّم. عَلَيهِ: کسی کے متعلق "رَحمهُ اللّٰه" کہنا۔
تَراحَم. القومُ: ایک دوسرے پر مہربانی کرنا۔
اِستَرحَمَهٗ مہربانی طلب کرنا۔
الرَحِم والرِحم (مؤنث) بچہ دانی۔ قرابت۔ رشتہ داری۔ کہا جاتا ہے "ذُو الرَحِم" یعنی رشتہ دار۔ ج اَرحام.
الرُحام بچہ دانی کے ایک مرض کا نام۔
الرُحمَة والرُحمیٰ والرُحم. نرم دلی و مہربانی جس کا نتیجہ مغفرت و احسان ہے۔
الرَّحمُوت. بڑی مہربانی۔
الراحِم و الرَحُوم مہربانی کرنے والا۔
الرَحِیم. مہربانی کرنے والا۔ جس پر مہربانی کی جائے۔ ج رُحَماء. الرَحِیم. اللّٰہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ہے۔
الرَحمان. مہربانی کرنے والا۔ یہ اسماء حسنیٰ میں سے ہے اور باری تعالیٰ کیلئے مخصوص ہے۔
المَرحَمَة مہربانی۔ ج مَراحِم.
المُرحَّم. جس پر مہربانی کی جائے (و المَرحُوم) مولدین کے نزدیک متوفی سے کنایہ ہے۔
رَحا یَرحُو رَحوًا و رَحیٰ یَرحِی رَحیًا و تَرحیٰ. الحیَةُ: کنڈلی مارنا۔ رَحا الرَحیٰ: چکی چلانا۔
الرَحیٰ (مؤنث) چکی۔ تثنیہ رَحَوان و رَحَیان ج اَرحاء و اَرحِیة و اَرحٍ و رُحِیّ و رِحِیّ و اُرحِیّ. الرَحیٰ: بیہنہ۔ گھمسان کی جنگ۔ سردار قوم۔ کہا جاتا ہے "هُوَ رَحیٰ قومِه" وہ اپنی قوم کا سردار ہے۔ داڑھ۔ کہا جاتا ہے "طَحَنهُ بِاَرحائِه" اس نے اس کو اپنی داڑھ سے پیس دیا۔ بادل۔ وہ قبیلہ جو نہ تو اپنی جگہ سے نکلے اور نہ گھاس پانی کی طلب میں جائے۔ ج اَرحاء.
المُرحِّی چکی ساز۔
المَرحیٰ. گھمسان کا رن۔
رَخَّهٗ(ن) رَخًّا پاؤں سے روند کر ڈھیلا کرنا الشرابَ پانی ملانا۔
رَخَّ(ض) رَخًّا. العجینُ: گندھے ہوئے آٹے کا گیلا ہونا۔
اَرخَّ. فی الامرِ: مبالغہ کرنا العجینَ: گندھے ہوئے آٹے کا گیلا کرنا۔
اِرتَخَّ. الرَجُلُ: ڈھیلا ہونا۔ سست ہونا۔ متردد ہونا۔
الرَخخ نرمی۔ سہولت۔
الرُخّ ایک خیالی بڑے جانور کا نام۔ (واحد) رُخَّة. شطرنج کے ایک مہرے کا نام۔ ج رِخاخ و رِخَخَة.
الرَخاخ. نرم گھاس۔ عَیشٌ رَخاخ: آسودہ زندگی۔ رَخاخُ العَیش: زندگی کی فراخی و آسودگی۔ اَرضٌ رَخاخ: نرم زمین۔
اَرضٌ (رَخّاء) نرم زمین۔ ج رَخاخِیّ.
الرَخت زین۔ ج رُخُوت. (جدید)
الرَخرَخ و الرَخراخ. پتلا گارا۔
تَرَخَّش و اِرتَخَش. ہلنا۔ مضطرب ہونا۔
الرَخشه. اضطراب۔ حرکت۔
رَخُصَ. (ک) رُخصًا. الشئُ: سستا ہونا۔ صفت (رَخِیص رَخاصة و رُخُوصة) نرم و نازک ہونا۔ صفت (رَخص و رَخِیص) مؤنث رَخصة. ج رَخائص.
رَخَّصَ. السِعرَ: بھاؤ سستا کرنا لَهٗ کَذا و فِی کَذا: ممانعت کے بعد اجازت دینا۔
اَرخَصَهٗ. سستا کرنا۔ سستا پانا یا خریدنا۔
تَرَخَّصَ. فی الامرِ: کسی معاملہ میں رخصت پر عمل کرنا فی کَذا: اجازت دیا جانا۔
فی حقِّه: اپنے حق میں سے جو ممکن ہو وہ لے لینا اور پورا نہ لینا۔
اِرتَخَصه. سستا سمجھنا یا سستا خریدنا۔
اِستَرخَص. الشئَ: سستا سمجھنا۔
الرُخصة والرُخُصة. تخفیف۔ آسانی۔ کہا جاتا ہے "لَكَ فی هذا الامرِ رُخصةٌ" تم کو اس معاملہ میں آسانی ہے۔ پینے کی باری۔
مَوتٌ (رَخِیص) جلدی آنے والی موت۔
رَخَفَ(ن) رَخفًا و رَخِفَ(س) رَخَفًا و رَخُفَ (ک) رَخافةً و رُخُوفةً. العجینُ: گندھے ہوئے آٹے کا گیلا ہونا۔ صفت (رَخفٌ و راخِفٌ)
اَرخَفَ. العجینَ: گندھے ہوئے آٹے کا گیلا کرنا۔ پانی بڑھانا۔
الرَخف و الرَخفة. پتلا مکھن۔ گیلا گندھا ہوا آٹا۔ ج رِخاف.
الرَخفة و الرَخف. نرم و پتلا پتھر۔
الرِخل و الرَخِل و الرِخلة. بھیڑ کا مادہ بچہ۔ ج اَرخُل و رُخال و رِخال و رِخلان و رِخلة و رِخلة.
المُرخِل. بہت بھیڑ کے مادہ بچوں والا
رَخُمَ(ن) رَخمًا و رَخُمَ(ک) رَخامةً الصوتُ او الکلامُ: آواز یا گفتگو کا نرم ہونا۔
صفت (رَخِیم) الجاریةُ: نرم گفتگو والی ہونا۔ صفت (رَخِیمة و رَخِیم)
رَخَمَتْ(ن) رَخمًا و رَخَمًا و رَخمةً. الدَجاجةُ البَیضَ و عَلَی البَیضِ و (اَرخَمَتْ) عَلَی البَیضِ: مرغی کا انڈے سینا۔ صفت (راخِمٌ و مُرخِمٌ و مُرخِمَةٌ)
رَخِمَت (ف ن) رَخمًا و رَخَمةً و رَحمةً المرأةُ وَلَدَها: کھیل کود کرنا۔ لاڈ پیار کرنا و رَخَمهٗ: مہربانی کرنا۔
رَخِم. رَحِم میں ایک لغت ہے۔
رَخَّم تَرخِیمًا. الشئَ: دُم کاٹ دینا۔ اور

اسی سے نحویوں کے نزدیک ترخیم منادیٰ ہے۔ نرم آواز کردینا۔ الدَّجاجة: مرغی کو انڈوں پر بٹھانا۔

الرَّخَم۔ س گدھ۔ واحد (رَخمة) ج رُخم۔ نرمی و محبت۔ گاڑھا دودھ۔

الرُّخام۔ سنگ مرمر۔ ایک ٹکڑے کو (رُخامَة) کہتے ہیں۔

الرُّخامیٰ۔ نرم ہوا۔ ایک قسم کی نباتات۔

الاَرْخَم۔ مِنَ الخَیْل: گھوڑا جس کا سر سفید اور تمام بدن سیاہ ہو۔ مؤنث رَخْماء ج رُخم۔

التَرْخُوم والیَرْخَم والیَرْخُوْم۔ نرگدھ۔

رَخِيَ (س) رَخًا ورِخْوَةً ورَخُوَ (ک) رَخَاوَةً۔ نرم ہونا۔ آسان ہونا۔ آسودہ زندگی والا ہونا صفت (رَخو ورُخو ورِخو)

رَخَا (ن) ورَخِيَ (ف) ورَخِيَ (س) ورَخُوَ (ک) رَخاء العَیْشُ: زندگی کا آسودہ ہونا۔ صفت رَاخٍ ورَخِيٌّ)

رَاخاهُ مُراخاةً۔ دور کرنا۔ جیسے کہتے ہیں "خِلْتُ الفِرارَ یُراخِیْ الاَجَلَ" میرا خیال تھا کہ گریز موت کو دور کردے گا الشَّیَْ: نرم کرنا العُقْدَةَ: گرہ کھولنا۔ کہا جاتا ہے "رَاخِیْ خَنَاقَهُ اورِبَاقَه" یعنی اس نے اسے مہلت دی۔ رَاخَتِ المَرْأَةُ: بچہ جننے کے قریب ہونا۔

اَرْخیٰ اِرْخَاءً۔ الشَّیَْ: نرم کرنا الفَرَسَ ولِلْفَرَس: گھوڑے کی رسّی ڈھیلی کرنا۔ کہا جاتا ہے "اَرْخِ لَهُ الحَبْلَ" اس کی رسّی ڈھیلی کردو۔ یعنی اس کو کام کرنے کا موقع دو السِّتْرَ: پردہ لٹکانا اور کہا جاتا ہے "اَرْخیٰ عِمَامَتَه" یعنی وہ مطمئن و مامون ہو گیا دابتہ: جانور کو آزادانہ چلنے دینا زِمَامَ النَاقَةِ: اونٹنی کی لگام کو ڈھیلا چھوڑنا۔

رَخَّیٰ۔ الشَّیَْ بالشَّیَْ: ملانا۔

تَراخیٰ تَراخِیًا۔ عَنْه: دور ہونا۔ پیچھے ہٹنا۔ دیر کرنا۔ کہا جاتا ہے "تَراخَتِ السَّماءُ" یعنی بارش میں دیر ہوئی۔ تَراخیٰ الفَرَسُ: گھوڑے کا دوڑنے میں سست ہونا۔ کہا جاتا ہے "اِنَّ فِیْ الاَمْرِ تَراخِیًا" معاملہ میں وسعت و گنجائش ہے۔

اِرْتَخیٰ واِسْتَرْخیٰ۔ نرم ہونا۔

اِسْتَرخت به حالُهُ: تنگی اور سختی کے بعد اس کی حالت اچھی ہو گئی۔

الرَّخَاء۔ س فراخی زندگی۔

الرُّخَاء۔ نرم ہونا۔

الاُرْخِیَّة۔ ہر وہ چیز جو لٹکائی جائے۔ ج اَرَاخِیّ۔

المِرْخَاء۔ تیز دوڑنے والا جانور۔ ج مَرَاخٍ (مذکر و مونث دونوں کیلئے ہے) کہا جاتا ہے "فَرَسٌ مِرْخَاءٌ واَتَانٌ مِرْخَاءٌ"

رَدَّهُ (ن) رَدًّا و مَرَدًّا و مَرْدُوْدًا و رِدِّیْدیٰ۔ عَنْ کَذَا: پھیرنا۔ واپس کرنا۔ لوٹانا۔ رَدَّ فُلانًا: خطاکار ٹھہرانا الباب: بھیڑ دینا عَلَیْهِ الشَّیَْ: پھیر دینا۔ قبول نہ کرنا۔ اِلَیْهِ جَوابًا: جواب بھیجنا اِلیٰ بَیْتِه: لوٹا دینا اور کہا جاتا ہے "مَا یَرُدُّ هٰذا عَلَیْكَ شیئًا" یہ تم کو کچھ نفع نہیں دے گا الشَّیَْ: ایک حالت سے دوسری حالت پر کر دینا جیسے "فَرَدَّ شُعُوْرَهُنَّ السُّوْدَ بِیضًا" ان کے کالے بالوں کو سفید کر دیا۔ رَدَّ القولَ تَرْدَادًا: بار بار دہرانا۔

رَدَّدَ۔ القولَ: بمعنی رَدَّ القَوْل (تشدید کثرت کے لئے ہے)

رَادَّهُ۔ الشَّیَْ: واپس کر دینا فی الکلامِ: بحث کرنا۔

اَرَدَّ۔ البَحْرُ: جوش میں آنا الرَّجُلُ: غصہ سے پھول جانا الشَّاةُ: تھن والی ہونا۔ صفت (مُرِدٌّ)

تَرَدَّدَ۔ رد ہونا فی الاَمْرِ: شک و شبہ میں پڑ جانا اِلَیْهِ: بار بار آنا و تَرَادَّ فِی الجَوَاب: زبان کا لڑکھڑانا۔

تَرَادًّا۔ البَیْعَ: بیع فسخ کرنے پر رضامند ہونا۔

تَرَادَّ المَاءُ: روک کی وجہ سے پیچھے ہٹنا۔

اِرْتَدَّ۔ الشَّیَْ: واپس کرنا۔ واپس کرنے کو کہنا عَلیٰ اَثَرِهِ او عَنْ طَرِیْقِه: لوٹنا عَنْ دِیْنِه: دین کو چھوڑنا۔ دین سے پھر جانا۔ عَنْ هِبَةٍ: ہبہ کو لوٹا لینا اِلیٰ الصَّوَابِ: صواب کی جانب لوٹ جانا۔

اِسْتَرَدَّ۔ الشَّیَْ: واپس کرنے کو کہنا و الشَّیَْ: واپسی چاہنا الهِبَةَ: ہبہ کو لوٹا لینا۔

الرَّدُّ۔ س زبان کی لڑکھڑاہٹ۔ نباتات کی کثرت۔ کہا جاتا ہے "ضَیْعَةٌ کَثِیْرَةُ الرَّدِّ" بہت نباتات والی جائیداد۔ شَیٌْ رَدٌّ ردی چیز۔ اَمْرٌ رَدٌّ: مخالف سنت کام۔ دِرْهَمٌ رَدٌّ: کھوٹا درہم۔ کہا جاتا ہے "لَا تُعْطِنی مِنْ رُدُوْدِ الدَراهم" مجھے کھوٹے درہم مت دو۔

الرِّدُّ۔ چیز کا سہارا۔

الرَّدِیُّ۔ طلاق دی ہوئی عورت۔

الرَّدَّة۔ رد کا اسم مرۃ۔ کچھ جمال کے ساتھ زشت روئی۔ کہا جاتا ہے "فِی وَجْهِه رَدَّةٌ" اس کے چہرہ میں کچھ جمال کے ساتھ بدصورتی ہے۔

الرِّدَّة۔ ارتداد کا اسم۔ ٹھوڑی کا پچکنا۔ پہاڑ کی گونج۔ بچہ جننے سے پہلے تھن کا بھرنا۔ کہا جاتا ہے "شَرِبَتِ الابِلُ رِدَّةً" اونٹ نے دوسری بار پانی پیا۔

الرَّدَاد والرِّدَاد۔ واپسی۔

الرَّدِیْد۔ بادل جو برس چکا ہو۔

التَرْدَاد۔ رد۔ تکرار۔

الاَرَدُّ۔ نافع تر۔

الرَادَّة والمَرَدَّة۔ فائدہ۔ کہا جاتا ہے "لَارَادَّةَ اولَامَرَدَّةَ فِیْهِ" اس میں کوئی فائدہ نہیں۔

المُرِدُّ۔ فا۔ مدت تک سفر میں رہنے والا یا زمانہ دراز تک بغیر بیوی کے رہنے والا۔ غضبناک۔ سوجے ہوئے تھنوں والی اونٹنی۔ اونٹ جس نے پانی بہت پیا ہو۔ ج مَرَادّ۔

المِرَدُّ۔ مِنَ الرِّجَال: بہت رد کرنے والا۔ بہت حملہ کرنے والا۔

المَرْدُوْد۔ س زمانہ دراز تک بغیر بیوی کے رہنے والا یا مدت تک سفر میں رہنے والا۔

المَرْدُوْدَة. مردود کا مؤنث۔ استرا۔
المُرَدَّد. حیران و سرگشتہ۔
رَدَأَ(ف) رَدْأً. الحَائِط: دیوار کو ٹیک لگانا۔
الرَّجُلَ: مدد کرنا۔ رَدَأَهُ بِحَجَرٍ: پتھر مارنا۔
رَدُؤَ (ک) رَدَاءَةً. ردیٔ ہونا۔ صفت (رَدِیٔ)ج اَرْدِیَاء واَرْدِئَا.
اَرْدَأَ. بُرا کام کرنا یا بُری چیز پہنچانا ہ: خراب کرنا۔ بگاڑنا السِّتْرَ: لٹکانا الحَائِط: دیوار کو تھم لگانا فُلَانًا: تسکین دینا۔ برقرار رکھنا ہ عَلٰی مِائَةٍ: زیادہ کرنا۔ بڑھانا۔
تَرَادَأَ. القَوْمُ: باہم مدد کرنا۔
الرِّدْءُ. مددگار۔ مدد۔ ایک جانب کا بھاری بوجھ جو جانور پر لادیں۔ ج اَرْدَاء.
تَرَدَّبَهُ. نرمی سے پیش آنا۔
الرَّدْب. راستہ جس کا آخری سرا بند ہو۔
الإِرْدَبُّ. چوبیس صاع کا ایک بڑا پیمانہ۔ سطح زمین پر بہنے والی۔ ج اَرَادِبّ.
الإِرْدَبَّة. چوبچہ۔ بڑی اینٹ۔
رَدَحَ (ف) رَدْحًا. ثابت قدم رہنا۔ الشَّیْ: زمین پر پھیلا کر برابر کرنا۔ (وَارْدَحَ) البَیْتَ: گاڑھا گاڑھا لیپنا۔
رَدَّحَ. الشَّیْ: زمین پر پھیلا کر ہموار کرنا۔
الرَّدْح. سر ہلکا درد۔
الرَّدَح. لمبی مدت کہا جاتا ہے "اَقَامَ رَدَحًا مِنَ الدَّهْرِ" اُس نے زمانہ دراز تک اقامت کی۔
الرَّدَاح. بہت بڑا لشکر۔ تاریکی بڑا درخت۔ بڑا پیالہ مِنَ الکِبَاشِ: بڑی چکی والا دنبہ۔ ج. رُدُح.
الرُّدْحَة. خیمہ کے پچھلے حصّہ کا پردہ۔ کشادگی رُوْحَةُ الصَّائِد: پتھر جن کو شکاری اپنے گھر کے اردگرد کھڑا کر لے۔
الرَّدَاحَة والرِّدَاحَة. بجو کے شکار کے لئے مکان۔
رَدَخَ(ف) رَدْخًا. رَاسَهُ: سر توڑنا۔

رَدَسَ (ن ض) رَدْسًا. القَوْمَ: پتھر مارنا الحَائِطَ: گرانا، ڈھانا الرَّجُلَ: ذلیل کرنا الاَرْضَ: ہموار کرنا بِالشَّیْ: لے جانا الحَجَرَ بالحَجَرِ: پتھر سے پتھر توڑنا۔
رَادَسَهُ. ایک دوسرے پر پتھر پھینکنا۔
تَرَدَّس. مِنْ مَكَانِهٖ: گرنا۔ المِرْدَس والمِرْدَاس. پتھر توڑنے کا آلہ۔ سر۔ پتھر جو کنوئیں میں پانی معلوم کرنے کیلئے ڈالا جائے۔
رَجُلٌ (رَدُوْس ورِدِّیْس) بہت دفع کرنے والا۔
رَدَعَهُ(ف) رَدْعًا. عَنْ كَذَا: روکنا، ہٹانا ہ بِالشَّیْ: لتھیڑنا۔ کہا جاتا ہے "اَخَذَهُ فَرَدَعَ بِهِ الاَرْضَ" اس نے لے کر زمین پر پٹک دیا۔
السَّهْمَ: تیر کے پھل کو بیٹھ جانے کیلئے زمین پر مارنا المَرْأَةَ: جماع کرنا۔
رُدِعَ. رَدْعَةً: خاموش ہونا اور چہرے کا رنگ زرد پڑ جانا۔ رُدِعَ بِهٖ: پچھاڑا جانا۔
رَدَّعَه. بِالزَّعْفَرَان: زعفران میں لت پت کرنا۔
تَرَدَّعَ. لت پت ہونا۔
تَرَادَعَ. القَوْمُ: ایک دوسرے کو باز رکھنا۔
اِرْتَدَعَ. باز رہنا بِالطِّیْبِ: خوشبو سے لت پت ہونا السَّهْمُ: تیر کا نشانہ پر لگ کر ٹوٹنا۔
الرَّدْع. سر گردن۔ زعفران۔ جسم میں خوشبو کا اثر۔ کہا جاتا ہے "رَكِبَ فُلَانٌ رَدْعَه" جبکہ روکا جائے اور وہ نہ رکے۔ و "رَكِبَ البَعِیْرُ رَدْعَه" جبکہ وہ گر جائے اور اس کی گردن اس کے جوف میں داخل ہو جائے۔
قَمِیْصٌ (رَادِع) قمیص جس میں خوشبو کا اثر ہو۔
الرِّدَاع. کیچڑ و پانی۔
الرُّدَاع. جسم میں خوشبو کا اثر۔ مرض کی واپسی۔
الرَّدِیْع. پچھاڑا ہوا۔ ثَوْبٌ رَدِیْعٌ بِزَعْفَرَان سے رنگا ہوا کپڑا۔ سَهْمٌ (رَدِیْعٌ و مِرْدَع) تیر جس کا پھل گر گیا ہو۔
المِرْدَع. محروم واپس آنے والا۔ کاہل۔ پستہ قد۔ خوشبو کے اثر والا۔
رَدَغَتْ (ف) رَدْغًا. السَّمَاءُ: تھوڑی بارش برسانا۔ رَدَغَ بِهِ الاَرْضَ: پٹک دینا۔
اَرْدَغَ. المَكَانُ: بہت کیچڑ والی ہونا۔ صفت (رَدْغ)
اِرْتَدَغَ. کیچڑ میں پڑنا۔
الرَّدْغ والرِّدَاغ. کیچڑ۔ گارا۔
الرَّدَغَة والرَّدْغَة. سخت کیچڑ۔ ج رَدْغٌ رَدَغ ورِدَاغ. ورَدَغَات. مَاءٌ رَدَغَةٌ: کیچڑ ملا ہوا پانی۔
الرَّدِیْغ. پچھاڑا ہوا۔ بیوقوف۔
المَرْدَغَة. گلے اور ہنسلی کی ہڈی کے درمیان کا حصّہ۔ عمدہ پُر رونق باغ۔ ج مَرَادِغ.
رَدَفَهُ(ف) ورَدِفَ لَهُ(س) رَدْفًا. پیچھے ہونا۔ رَدَفَهُ و رَدِفَ له: پیچھے سوار ہونا۔ ردیف بنا۔ رَدِفَ الاَمْرُ القَوْمَ: پیش آنا۔
رَادَفَهُ. ردیف بنا۔ کہا جاتا ہے "دَابَّةٌ لَا تُرَادِفُ" جانور جو ردیف نہیں سوار کراتا۔
اَرْدَفَ. پے در پے ہونا ہ: اپنے پیچھے سوار کرنا۔ کہا جاتا ہے "دَابَّةٌ لَا تُرْدِفُ" جانور جو ردیف کو نہیں سوار کراتا۔ اَرْدَفَ الشَّیْءَ و بِالشَّیْءِ و عَلَیْهِ: کسی چیز کے پیچھے کسی چیز کو کرنا۔ تم کہتے ہو "اَرْدَفْتُ خَیْلًا عَلٰی خَیْلٍ لِیْ" میں نے اپنے گھوڑے کے پیچھے ایک گھوڑے کو کر لیا۔ اَرْدَفَ لَهُ: پیچھے آنا الاَمْرُ القَوْمَ: پیش آنا۔
تَرَادَفَا. ایک دوسرے کی مدد کرنا۔ ایک دوسرے کے پیچھے ہونا۔ ایک کا دوسرے کا پیچھے سوار ہونا۔ تَرَادَفَتِ الکَلِمَاتُ: کلمات کا ہم معنی ہونا۔
اِرْتَدَفَهُ. پیچھے ہونا۔ اِرْتَدَفَ العَدُوَّ: دشمن کو پیچھے سے پکڑنا ہ: اپنے پیچھے سوار کرانا۔
تَرَدَّفَهُ. پیچھے سوار ہونا۔
اِسْتَرْدَفَهُ. پیچھے سوار کرنے کی درخواست

کرنا۔

الرِدْف. پیچھے سوار ہونے والا۔ پیروی کرنے والا۔ کام کا نتیجہ۔ ہر چیز کا آخر فِی الجَاهلِيَّةِ: زمانہ جاہلیت میں بادشاہ کا ہم نشین جو بادشاہ کی داہنی جانب بیٹھتا تھا اور تمام کاموں میں بادشاہ کا ثانی سمجھا جاتا تھا اور اگر بادشاہ جنگ میں چلا جایا کرتا تھا تو وہ بادشاہ کی قائم مقامی کرتا تھا اور جب فوج واپس آتی تھی تو مال غنیمت کی چوتھائی وصول کیا کرتا تھا۔ ج اَرْدَاف. الرِدْف: نسر واقع ستارہ کے قریب ایک ستارہ کا نام۔ الرِدْفَان: رات دن۔

الرِدْف والرِدَاف. مِنَ الدَابَةِ: جانور کا چوتڑ۔

الرَدِيْف. سوار کے پیچھے سوار ہونے والا۔ ج رِدَاف ورُدَفَاء نسر واقع ستارہ کے قریب ایک ستارہ کا نام۔ والرَدِيْف فِی اصْطِلَاحِ الجُنْدِيَةِ: وہ فوجی جو آزاد کر دیا جائے اور ضرورت کے وقت بلالیا جائے۔

الرَادِفَة والرَادُوْف. رَوَادف کا واحد ہے اور رَوَادِف درخت خرما کے اس پودے کو کہتے ہیں جو درخت خرما ہی پر لگ جائے اور اس کی جڑ زمین میں نہ ہو۔ کوہان کے پیچھے حصّہ میں تہ بتہ چربی۔ اگر اگلے حصّہ میں ہو تو اس کو رَوَاکِب کہتے ہیں۔ کہا جاتا ہے "اِنَّ جَزُوْرَهُمْ لَذَاتُ رَوَاكِبَ ورَوَادِفَ"

الرَوَادِف. سُرین۔ پیچھے رہنے والی قوم۔

الرِوَادِفَة. بادشاہ کی قائم مقامی۔

الرُدَافٰی. مددگار لوگ۔ کہا جاتا ہے "جَاءُوْا رُدَافٰی" وہ لوگ آگے پیچھے آئے۔

رَوْدَکَهٗ. آراستہ کرنا۔ خوبصورت بنانا۔

الرَوْدَك. خوش شکل لڑکا۔ مؤنث رَوْدَكَة.

رَدَمَ (ن) رَدْمًا. الثلْمَة او البَابَ: رخنہ یا دروازہ بند کرنا القَوْسَ: کمان کو کھینچ کر آواز نکالنا البَعِيْرَ: چھونا۔

رَدَمَ (ن) رَدْمًا. الشئُ: بہنا السَحَابُ: ہمیشہ گھرا رہنا الحمیٰ: ہمیشہ بخار رہنا الشَجَرَةُ: خشک ہونے کے بعد سبز ہونا۔

رُدِمَ الشئُ: کسی چیز کے ایک حصّہ کو دوسرے کے ساتھ جوڑا جانا۔

اَرْدَمَ. السَحَابُ: ہمیشہ گھرا رہنا الحُمیٰ عَلَيْهِ: ہمیشہ بخار رہنا۔

رَدَّمَ. الثَوْبَ: پیوند لگانا النَاقَةُ عَلیٰ وَلَدِها: اونٹنی کا اپنے بچّہ پر مہربان ہونا۔

تَرَدَّمَ. ثَوْبَه: کپڑے میں پیوند لگانا الثَوْبُ: کپڑے کا بوسیدہ و پرانا ہونا۔

الخُصُوْمَةُ: جھگڑے کا طویل ہونا ہ: درپے ہو کر حقیقت معلوم کرنا النَاقَةُ عَلیٰ وَلَدِهَا: اونٹنی کا اپنے بچّہ پر مہربان ہونا القَوْمُ الاَرْضَ: زمین کی پیداوار کو بار بار کھانا۔

الرَدْمُ. س دیوار کا ملبہ۔ کمان کی آواز۔

(والرُدَام والمَرْدام) ہر وہ چیز جو بے نفع ہو۔

الرَدَم. رخنہ کی بندش۔ ج رُدُوْم.

الرَدِيْم. مِنَ الثِيَاب: پرانا کپڑا۔ ج رُدُم.

الاَرْدَم. ماہر ملاح۔ ج اَلاَرْدَمُوْن.

ثَوْبٌ (مُرَدَّمٌ و مُرْتَدَم) پرانا کپڑا پیوند لگا ہوا۔

المُتَرَدَّم. پیوند لگائی ہوئی جگہ۔ زمانہ جاہلیت کے شاعر عنترہ کے قول "هَلْ غَادَرَ الشُعَرَاء مِنْ مُتَرَدَّم" کا مطلب یہ ہے کہ پہلے شعراء نے کیا کوئی جگہ پیوند لگانے کی باقی چھوڑی ہے یعنی سب کچھ کہہ گئے ہیں اب کسی شاعر کے لئے کوئی چیز باقی نہیں رہی کہ اس پر کچھ کہہ سکے۔

رَدَنَ (ض) رَدْنًا. الاشياءَ: تہ بتہ رکھنا۔ المرأةُ: تکلے پر کاتنا النارَ: آگ سلگانا۔

رَدِنَ (س) رَدَنًا. الجلدُ: سکڑنا۔

رَدَّنَ واَرْدَنَ. القميصَ: آستین لگانا۔

اَرْدَنَتِ الحمیٰ: بخار کا مدت تک رہنا۔

اِرْتَدَنَت. المرأةُ: تکلا بنانا۔

الرُدْن. آستین کی جڑ۔ آستین کا کشادہ کنارہ۔ عرب اسی میں دراہم و دنانیز رکھا کرتے تھے۔ اسی وجہ سے محاورہ ہو گیا "ثقُل ردنه" یعنی وہ مالدار ہو گیا۔ ج اَرْدَان.

الرَدْن. س ہتھیار کی جھنکار۔

الرَدَن. سوت۔ ریشم۔ ج اَرْدَان.

الرَادِن. فا. زعفران۔

احمر (رَادِنی) سرخ جس میں زردی ملی ہو۔

الاردن. ایک قسم کا سرخ رنگ کا ریشم۔

الرُدَيْنِی. نیزہ۔ ردینہ نامی عورت کی جانب منسوب جو عمدہ نیزہ بنانے میں مشہور تھی۔

المِرْدَن. تکلا۔

المُرْدِن. تاریک۔ اندھیرے والا۔ عرق مُردِن: بدبودار پسینہ۔

خَيْطٌ (مَرْدُوْنٌ) ملایا ہوا دھاگا۔

رَدَهَ. (ف) رَدْهًا. فلانا بحجر: سنگسار کرنا البَيْتَ: بڑا مکان بنانا۔

رَدَّهَ. الرجلُ: شجاعت یا سخاوت وغیرہ کی وجہ سے سردار قوم بننا۔

الرَدْهَة. پہاڑ یا چٹان کا گڑھا جس میں بارش کا پانی جمع ہو جائے سب سے بڑا گھر۔ گھر کی سب سے کشادہ جگہ۔ ج رَدْه ورِوَاه ورُدَّه.

رَدیٰ (ض) رَدْيًا ورَدَيَانًا. الشئَ: توڑنا۔ ہ: دھکا دینا ہ بحجر: پتھر مارنا الفَرَسُ: گھوڑے کا اُچھلتے ہوئے دوڑنا۔ الجَارِيَةُ: لڑکی کا ایک پاؤں اُٹھا کر دوسرے پاؤں سے اُچکتے ہوئے چلنا فُلانٌ: جانا۔ تم کہتے ہو "مَا اَدْرِی اَيْنَ رَدیٰ" میں نہیں جانتا کہاں گیا فِی البئر: کنوئیں میں گرنا فُلان: بلند پہاڑ سے گرنا عَلیٰ الخَمسِيْنَ مِنْ عُمُرِهِ: زائد ہونا۔

رَدِیَ (س) رَدیً. ہلاک ہونا۔ گرنا۔

رَدَّیٰ. الرَجُلَ: ہلاک کرنا: چادر اُڑھانا۔ ہ فی البئر: کنوئیں میں گرانا مَالُهٗ: زیادہ ہونا عَلیٰ الخَمْسِيْن: زائد ہونا الفَرسَ: کدانا۔

رَادیٰ مُرَادَاة. الرَجُلَ: پھسلانا۔ نرمی برتنا عَنِ القَوْمِ: کسی قوم کی جانب سے دوسروں پر پتھراؤ کرنا۔

تَرَدَّیٰ. چادر اوڑھانا۔ تَرَدَّیٰ فی البئر:

کنوئیں میں گرنا۔

اِرْتَدَیٰ. چادر اوڑھنا۔ گلے میں تلوار لٹکانا۔

اِرْتَدَتِ الْجَارِیَةُ: لڑکی کا ایک پاؤں اُٹھا کر دوسرے پاؤں سے اُچکتے ہوئے چلنا۔

الرِدَاء. چادر۔ عبا یا جبہ کی مانند اوپر کی پوشش۔ جمیل۔ تلوار۔ کمان۔ عقل۔ نادانی۔ باعث زینت۔ باعث عیب۔ رِدَاءُ الشَّبَابِ: جوانی کی رونق۔ رِدَاءُ الشَّمْسِ: آفتاب کی روشنی۔ کہا جاتا ہے "هُوَ غَمْرُ الرِدَاءِ" وہ فیاض اور بھلائی کرنے والا ہے و "خَفِيْفُ الرِدَاءِ" وہ کم مقروض اور کم عیال والا ہے۔ ج اَرْدِيَة.

الرِدَاءَة. بڑی چادر۔

الرَدَاة. چٹان۔ ج رَدًى.

الرَدِي. ہلاک ہونے والا۔

المِرْدَاة. لڑائی کا چکر۔ اور اسی سے ہے "طَحَنَتْهُ مِرْدَاةُ طَحُوْنٌ" لڑائی کے چکر نے اُسے پیس کر رکھ دیا (والمِرْدَیٰ) بڑی چادر۔ ازار۔ پتھر توڑنے کا پتھر۔ ج مَرَادِي.

المَرَادِي: گھوڑے یا اُونٹ کی ٹانگیں زمین پر پاؤں کو ٹیکنے والا گھوڑا۔ المَرَادِي: ہاتھی۔

رَذَّت (ن) رَذَاذًا وَاَرَذَّت. السَّمَاءُ: پھوار برسانا۔ وَاَرَذَّت القِرْبَةُ: بہہ پڑنا۔

الرَّذَاذ. پھوار۔

رَذُلَ (ک) رَذِلَ (س) رَذَالَةً. قابل حقارت ہونا۔ قبیح ہونا۔ صفت (رَذْلٌ) ج اَرْذَال و رُذَال و رُذُول ورُذُلُوْن و (رَذِيْل) ج رُذَلَاء و رِذَال.

رَذَلَهُ (ن) رَذْلًا و اَرْذَلَهُ. حقیر کرنا۔ ناپسند کرنا۔ حقیر سمجھنا۔

اَرْذَلَ. بُرا کام کرنا۔ کمینوں کا ساتھی ہونا ٥: حقیر کرنا۔ ناپسند کرنا۔ حقیر سمجھنا۔

الدَّرَاهِمَ: کھوٹے کر کے واپس کرنا۔

اِسْتَرْذَلَهُ. حقیر سمجھنا۔

الرُذَال. حقیر و کمینہ (والرُذَالَة) چیز کا ردی حصہ۔ رُذَالَةُ كُلِّ شَيْءٍ: ہر چیز کا گھٹیا۔

الرَذِيْلَة. نالائقی۔ بُری عادت۔ ج رَذَائِل.

الاَرْذَل. اسم تفضیل۔ گھٹیا۔ ردی۔ ج اَرَاذِل واَرْذَلُوْن.

المُرْذِل. رذیل ساتھیوں والا یا حقیر جانور والا۔

رَذَمَ (ن ض) رَذْمًا و رَذَمَانًا و رَذِمَ (س) رَذَمًا واَرْذَمَ. الإنَاءُ: لبالب ہو کر بہنا۔ صفت (رَذِمٌ) واَرْذَمَ عَلَى الخَمْسِيْنَ مِنْ عُمرِهِ: زائد ہونا۔

الرَذَم والرِذْمَان. مِنَ النَّاسِ: متفرق جماعت۔ کہا جاتا ہے "رَأَيْتُ رَذَمًا مِنَ النَّاسِ" میں نے لوگوں کی متفرق جماعت دیکھی۔ "وَكَانَ فِي رِذْمَانٍ مِنَ النَّاسِ" وہ ایسی جماعت میں تھا جس کے افراد بہت نہیں تھے۔

الرُذَام والرَذِم. کمزور جس میں مروت نہ ہو۔

الرَذُوْم. بہنے والا۔ لبالب پیالہ جس میں سے گرے۔ ج رُذُم و رَذَم.

اَلرَّزْمَةُ: اَلتَّوَافِقِيَّةُ (علم هندسة): چار سیدھے نقاط جو ایک موافق تقسیم نقطہ پر پہنچے۔ اَللاَّ تَوَافِقِيَّة: پہلی قسم کی ضد۔

رَذِيَ (س) رَذَاوَة واُرْذِيَ. بیماری سے نڈھال ہونا۔ صفت (رَذِيٌّ) رُذَاة. مؤنث رَذِيَّة.

اَرْذَاه. نڈھال کر دینا۔ پھینک دینا۔ صفت مفعولی (مُرْذًى)

الرَذِيُّ. بیماری سے نڈھال۔ کمزور۔ لاغر۔

رَزَّتِ (ن ض) رَزًّا. الجَرَادَةُ: ٹڈی کا انڈے دینے کیلئے دُم کو زمین میں چھونا۔ السَّمَاءُ: گرجنا۔ ٥: نیزہ مارنا الباب: دروازہ میں کنڈی لگانا۔ السَّهْمَ فی الحائط: تیر کو دیوار میں گاڑنا۔

اَرَزَّتْ. الجَرَادَةُ: ٹڈی کا انڈے دینے کے لئے دُم کو زمین میں چھونا۔

رَزَّزَ. الوَرَقَ: کاغذ کو چکنا کرنا الاَمْرَ: کسی معاملہ کو درست کرنا۔

اِرْتَزَّ. السَّهْمُ فِي الحَائِطِ: تیر کا دیوار میں گڑ جانا۔ البَخِيْلُ عِنْدَ المَسْئَلَةِ: بخیل کا سوال کے وقت بخل کرنا۔

الرُزّ. چاول (اَرُزّ میں ایک لغت ہے)

الرِزّ والرِزِّيْزَى. دور کی آواز۔ پیٹ کی گڑگڑاہٹ۔ بادل کی گرج۔ آواز۔

الرَزَّة. زنجیر کا حلقہ جس میں تالا لگایا جاتا ہے۔ کنڈا جس کو دیوار یا زمین میں گھوڑا وغیرہ باندھنے کے لئے ٹھونکتے ہیں۔ ج رِزَاز ورَزَّات و رِزَز.

الرِزَّة. پیٹھ میں ایک قسم کا درد۔

الرَزَاز. سیسہ۔

الرَزَّاز. چاول کا سوداگر۔

الاِرْزِيْز. کپکپی۔ نیزہ کا گھسنا۔ چھوٹے اولے۔ لمبی آواز والا۔

الرَزِيْز. ایک قسم کی نباتات جو رنگنے کے کام میں آتی ہے۔ رَزِيزُ الرَّعْدِ: گرج کی آواز۔

المُرَزَّز. مِنَ الطَّعَامِ: چاول سے تیار کیا ہوا کھانا۔

المَرَزَّة. چاول اُگنے کی جگہ یا وہ جگہ جہاں چاول جمع کئے جائیں یا جہاں چاول بہت ہوں۔

رَزَأَ (ف) رَزْأً ورُزْأً و مَرْزِئَةً. الرَجُلَ مَالَهُ: کچھ حاصل کرنا۔ کم کرنا۔ کہا جاتا ہے "هُوَ يُرْزَأُ" یعنی وہ سخی ہے لوگ اس کے فضل کو حاصل کرتے ہیں ورَزِيَ (س) رَزْأً و اِرْتَزِءَا. الرجل: بھلائی حاصل کرنا۔ اِرْتَزَاءُ الشَّيْءِ: کم کرنا۔ و اِرْتَزَأَ الشَّيْءُ: کم ہونا۔

الرُزْء. ج اَرْزَاء و (الرَزِيئَة والرَزِيَّة) ج رَزَايَا: بڑی مصیبت۔

المُرَزَّأ. فیاض سخی۔ ج مُرَزَّؤُوْن.

والمُرَزَّؤُوْن: قوم جس کے منتخب لوگ مر گئے ہوں۔

المَرْزِئَة. بڑی مصیبت۔

رَزَبَهُ (ن) رَزْبًا. چمٹے رہنا۔

الاِرْزَبّ. چھوٹا۔ بڑے ڈیل ڈول والا۔

المِرْزَبّة والمِرْزَبَة. لوہے کی سلاخ۔ لوہار کا ہتھوڑا۔ ج مَرَازِب.

المِرْزَاب. پرنالہ۔ بڑی یا لمبی کشتی۔ ج

مَرَازِيب.

الْمَرْزُبَان. فارسیوں کا رئیس۔ ج مَرَازِبَة و (الْمَرْزُبَة) فارسیوں کی سرداری۔

رَزَحَ (ف) رَزْحًا ورُزُوْحًا ورُزَاحًا. الْجَمَلُ: لاغری یا تھکن کی وجہ سے گر جانا۔ صفت (رَازِح) ج رُزَّح. الرَّجُلُ: کمزوری کی وجہ سے ہاتھ کی چیز چھوٹ جانا. الرَّجُلَ بِالرُّمْحِ: نیزہ مارنا (وَارْزَحَ) لعنبَ: گرے ہوئے انگور اُٹھانا. رَزَحَتْ وتَرَازَحَتْ حالہ: بُرا حال ہونا۔

رَزَّحَ. النَّاقَةَ: اونٹنی کو لاغر کرنا۔

اِبِلٌ (رَزَاحیٰ ورَزْحیٰ ورُزَّح و رَوَازِح) لاغر وکمزور اونٹ۔

الْمَرْزَح. ہموار زمین۔

الْمِرْزَح والْمِرْزَحَة. انگور کی بیل کو زمین سے اُٹھانے کیلئے لکڑی۔ ج مَرَازِح.

الْمِرْزَح: آواز.

الْمِرْزَاح. مِنَ الاِبِلِ: بہت ہی لاغر اونٹ جو چلنے کی بھی طاقت نہ رکھتا ہو۔ ج مَرَازِيح.

رَزَخَهُ (ف) رَزْخًا. بِالرُّمْحِ: نیزہ چبھونا۔

الرَّزْدَق. لوگوں کی صف۔ درخت خرما کی قطار (جدید)

الرُّزْدَاق. دیہات اور اس کے اردگرد کی زمینیں۔ ج رُزْدَاقَات ورَزَادِيق.

اَرْزَغَ. الْمَاءُ: پانی کم ہونا الْمَكَانُ: بہت کیچڑ والی جگہ ہونا الْمُحْتَفِرُ: کھودنے والے کا ناک مٹی تک پہنچنا الْمَطَرُ الْاَرْضَ: بارش کا زمین کو تر کر دینا الرَّجُلَ: عیب سے آلودہ کرنا فِيْ فُلَان: بہت تکلیف پہنچانا، حقارت کرنا، عیب لگانا، طعن و تشنیع کرنا۔

رَازَغَهُ. کشتی کرنا اور فریب دینا۔

اِسْتَرْزَغَهُ. کمزور سمجھنا۔

الرَّزَغَة. پتلا گارا۔ کیچڑ۔ ج رَزَغ رِزَاغ.

الرَّزَغ: تری۔

الرَّزِغ والرَّازِغ. کیچڑ میں پھنسا ہوا۔

رَزَفَ (ض) رَزِيْفًا و رَزَفَ وارْزَفَ اِلَيْهِ: آگے بڑھنا الْجَمَلُ: اُونٹ کا بلبلانا۔ دوڑنا۔ رَزَفَ الْاَمْرُ: قریب ہونا۔ اَرْزَفَ النَّاقَةَ: دُلکی چلانا۔ اُرْزِفَ الْقَوْمُ: جلدی سے شکست وغیرہ میں پھنسانا۔

نَاقَةٌ (رَزُوْف) کشادہ قدم، تیز رفتار اونٹنی۔

رَزَافَاتُ. الْبَلَد: شہر کے قریب کی جگہیں۔

رَزَقَهُ (ن) رِزْقًا. روزی پہنچانا۔ کہا جاتا ہے "رَزَقَهُ الله الغنی" اللہ اسے تونگری دے۔

رُزِقَ. روزی پانا۔ خوش نصیب ہونا۔

اِرْتَزَقَهُ. روزی مانگنا الْجُنْدُ: روزی لینا۔

اِسْتَرْزَقَهُ. روزی مانگنا۔

الرِّزْق. روزی۔ ج اَرْزَاق. بارش۔

الرِّزْقُ الْحَسَن: بغیر محنت و مشقت کے حاصل ہونے والی روزی (والرَّزْقَة) ج رَزَقَات. سپاہیوں کی رسد۔ کہا جاتا ہے "اَخَذْتُ رَزْقَةَ هٰذا الشَّهْرِ او هٰذا العَامِ" میں نے اس مہینے یا اس سال کی رسد لے لی۔

الرَّازِقِيُّ. کمزور۔ ایک قسم کا لمبا سفید انگور۔ شراب۔

الرَّازِقِيَّة. کتاں کے سفید کپڑے۔ شراب۔

الرَّزَّاق. روزی دینے والا۔ اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ میں سے ہے (صرف باری تعالیٰ پر اطلاق ہوتا ہے)

الْمُرْتَزَق. جس سے فائدہ اُٹھایا جائے۔

الْمُرْتَزِقَة. وہ لوگ جنہوں نے اپنی رسد حاصل کر لی ہو۔

الْمَرْزُوْق. خوش نصیب۔

رَزَمَ (ن) رَزْمًا. الشَّيْءَ: جمع کر کے باندھنا بِالشَّيْءِ: پکڑنا عَلٰى عَدُوِّهٖ: دشمن پر غالب ہونا اور چڑھ بیٹھنا الرَّجُلُ: مرنا الْاُمُّ بِهٖ: جننا۔

رَزَمَ (ض ن) رُزُوْمًا ورُزَامًا. الْبَعِيْرُ. اونٹ کا لاغری کی وجہ سے اُٹھ نہ سکنا۔ صفت (رَازِم) ج رُزَّام (رَزَمَةُ) الشِّتَاءُ: سرد ہونا۔

رَزَّمَ. الثِّيَابَ: کپڑوں کا گٹھڑی میں باندھنا۔ الْقَوْمُ: کسی جگہ میں چمٹ کر رہنا۔

رَازَمَ. بَيْنَهُمَا: جمع کرنا فِي الْمَطَاعِم: بدل بدل کر کھانا کھانا الدَّارَ: دیر تک رہنا۔

اَرْزَمَ. الرَّعْدُ: سخت گرجنا۔ اَرْزَمَتِ النَّاقَةُ: بچہ کیلئے آواز نکالنا۔ کہا جاتا ہے "لا اَفْعَلُهُ مَا اَرْزَمَتْ اُمُّ حائل" میں اس کام کو جب تک اونٹنی آواز نکالتی رہے گی نہیں کروں گا۔

اِرْزَأَمَّ اِرْزِيْمَامًا. غضبناک ہونا۔

الرَّزْمَة. دن میں ایک مرتبہ کھانا۔

الرِّزْمَة. مِنَ الثِّيَابِ وغَيْرِهَا: گٹھری۔ ج رِزَم.

الرَّزَمَة. بچے کی آواز۔ تیز آواز۔ بچہ پر مہربان ہونے کے وقت بغیر مُنہ کھولے ہوئے صرف حلق سے نکلنے والی اونٹنی کی آواز اور اسی سے مثال ہے "لَا خَيْرَ فِيْ رَزَمَةٍ لَا دِرَّةَ فِيْهَا" اس اونٹنی کی آواز سے کوئی فائدہ نہیں جس سے دودھ حاصل نہ ہو۔ اس شخص کے حق میں بولتے ہیں جو وعدہ کرے اور پورا نہ کرے یا اس کے حق میں جو چاپلوسی کرے اور کوئی فائدہ نہ پہنچائے۔

غَيْثٌ (رَزِمٌ) وہ بارش جس میں بادل کی گرج ختم نہ ہو۔

الرِّزَام. سخت مرد۔ ج رُزَّم.

اَسَدٌ (رَزَامَةٌ ورَزَامٌ) اپنے شکار پر چڑھ بیٹھنے والا شیر۔

الرَّزِيْم. شیر کی گونج۔

الرَّزَّام والْمُرْزِم. اپنے شکار پر چکر لگانے والا اور غرانے والا شیر۔ کہا جاتا ہے "تَرَكْتُهُ بِالْمُرْتَزَمِ"

الْمِرْزَم. گٹھری باندھنے کی چیز جیسے رسّی۔

اُمُّ الْمِرْزَم: بادِ شمالی یا مطلقاً ہوا۔

الْمِرْزَمَان. دو ستارے جو دونوں شعریٰ کے ساتھ ہوتے ہیں اور ان دونوں کو منحوس سمجھا کرتے تھے اور کہا کرتے تھے "لَا خَيْرَ فِي الزَّمَانِ مَا طَلَعَ الْمِرْزَمَان" یعنی اس زمانہ

میں خیر نہیں جب مرزمان طلوع ہوں۔

رَزَنَ(ن) رَزْنًا. الشَّیْءَ ہاتھ سے اُٹھا کر وزن کا اندازہ کرنا بالمَکَانِ اقامت کرنا۔

رَزُنَ(ک) رَزَانَۃً سنجیدہ ہونا۔ باوقار ہونا۔ بھاری بھرکم ہونا۔ بوجھل ہونا۔ صفت مذکر (رَزِیْن) صفت مؤنث (رَزَان) رزینہ نہیں بولا جاتا۔

رَازَنَ. الرجُلَ دوست ہونا۔ ساتھ اُترنا۔

تَرَازَنا ایک دوسرے کے مقابل ہونا۔

تَرَزَّنَ. فی الاَمْرِ اوفِی مَجْلِسِہٖ: سنجیدہ و صاف رائے ہونا۔

الرَّزْن والرِّزْن بلند جگہ جس میں پانی رُک جائے۔ ج رُزُن ورِزَان واَرْزَان. الرِزْن: کنارہ۔

الرِزْنَۃ پانی جمع ہونے کی جگہ۔ ج رِزَان.

الاَرْزَن. سخت لکڑی کا ایک درخت جس کی لکڑی سے لاٹھی بناتے ہیں۔

الرَزِیْن. ساکن۔ پختہ رائے والا۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ رَزِیْنُ الرَّایِ"

الرَوْزَنَۃ روشن دان۔ ج رَوَازِن.

رَزَیَ(ض) رَزْیًا. فُلَانًا: احسان قبول کرنا۔

اَرْزَیٰ اِرْزَاءً. اِلَیْہِ واَرْزَیٰ اِلَیْہ ظَھْرَہ: سہارا لینا۔ پناہ لینا۔

رَسَّ(ن) رَسًّا. البِئْر: کنواں کھودنا الشَّیْءَ: دھنسانا لَہُ الخَبَرَ: بیان کرنا المَیِّتَ: میت کو دفن کرنا خبرَھم: معلوم کرنے کی کوشش کرنا۔ بَیْنَھُمْ: صلح کرانا۔ فساد ڈالنا (ضد) رَسًّا ورَسِیْسًا واَرَسَّ) السَقَمُ فِیْ جَسَدِہٖ: بیماری کا لازم ہو کر ٹھہر جانا۔

رَاسَّہٗ مُرَاسَّۃً. بالاَمْرِ: کسی کام کی کسی کے ساتھ ابتداء کرنا۔

تَرَاسَّ. القَوْمُ الخَبَرَ: رازدارانہ کہنا۔

اِرْتَسَّ. الخَبَرُ فِي النَاسِ: پھیلنا۔ ظاہر ہونا۔

الرَّسّ. بم۔ پرانا کنواں۔ علامت۔ معدن ہر چیز کی ابتداء۔ بخار کی ابتداء۔ کہا جاتا ہے "بہ رَسُّ حُمّٰی" اسے بخار کی ابتداء ہے۔ رَسُّ الحُبِّ: آغازِ محبت۔ بقیہ محبت۔ اثر محبت۔ کہا جاتا ہے "بَلَغَنِی رَسٌّ مِنَ الخَبَرِ" مجھے خبر کا کچھ حصہ پہنچا۔

الرِّسَّۃ. مضبوط ستون۔

الرُّسَّۃ والاُرْسُوْسَۃ ٹوپی۔

الرَسِیْس. بم۔ ثابت۔ عاقل۔ غیر صحیح خبر۔

رِیحٌ رَسِیْسٌ: نرم ہوا۔ رَسِیْسُ الحُمّٰی: بخار کی ابتداء۔ رَسِیْسُ الحُبِّ: آغازِ محبت۔ بقیہ محبت۔ اثر محبت۔

الرَّسِیّ. ٹیلہ۔ بڑی بوند کی بارش۔

رَسَبَ ورَسُبَ(ن وک) رُسُوْبًا و رَسَبًا. الشَّیْءُ فِی المَاءِ: تہ نشین ہونا العَیْنُ: آنکھ اندر کو دھنس جانا۔

اَرْسَبَہٗ. نیچے اُتارنا۔

الرَاسِب والرَسُوْب. مِنَ الرِجَالِ: حلیم۔ بردبار۔ ثابت قدم۔

الرُسُب والرَسِب والرَسُوْب و المِرْسَب. مِنَ السُیُوْفِ: اندر کو گھس جانے والی تلوار۔

الرَّوَاسِبُ سیلاب کی وجہ سے زرخیز مٹی کا بہہ کر دریاؤں اور سمندروں میں گرنا۔

الرَوْسَب. بلا۔ مصیبت۔

رَسِحَ(س) رَسَحًا. دبلے چوتڑ اور دبلی ران والا ہونا۔ صفت مذکر (اَرْسَحُ) صفت مؤنث (رَسْحَاء) ج رُسْحٌ. اِمْرَأَۃٌ رَسْحَاءُ: بدصورت عورت۔

اَرْسَحَہ. لاغر کرنا۔

رَسَخَ(ن) رُسُوْخًا. گڑ جانا۔ کہا جاتا ہے "رَسَخَ الحِبْرُ فِی الصَّحِیْفَۃِ" روشنائی کتاب میں جم گئی۔ "وَرَسَخَ العِلْمُ فِی القَلْبِ" علم دل میں جاگزیں ہو گیا۔ و فُلَانٌ رَاسِخٌ فِی العِلْمِ فلاں مضبوط علم والا ہے الغَدِیْرُ: تالاب کا پانی نیچے اُتر گیا۔

اَرْسَخَہٗ. گاڑ دینا، ثابت کرنا، مضبوط کرنا۔

تَرَسَّخَ. فی التقی: پرہیزگاری میں راسخ ہونا۔

الرُسْدَق والرُسْدَاق بمعنی الرُزْدَق والرُزْدَاق.

رَسَعَ(ف) رَسْعًا. العُضْوُ: خراب اور ڈھیلا ہونا عَیْنُہ: چپٹے ہوئے پپوٹے والی ہونا الصَّبِیَّ: بچہ کو نظر بد سے بچانے کے لئے ہاتھ یا پیر میں مہرہ باندھنا۔

رَسِعَ(س) رَسَعًا. خراب پپوٹوں والا ہونا۔ صفت (اَرْسَع) عَیْنُہ: خراب پپوٹوں والی ہونا۔ صفت (رَسْعَاء) بِہِ الشَّیْءُ: چمٹنا۔

رَسَّعَ. خراب گوشہ چشم والا ہونا۔ کسی مقام پر جم کے رہنا الشَّیْءَ: چپکانا السَّیْرَ: ایک تسمہ کو پھاڑ کر اس میں دوسرے تسمہ کو داخل کرنا الصَّبِیَّ: بچہ کو نظر بد سے بچانے کے لئے ہاتھ یا پیر میں مہرہ باندھنا۔

الرِسَاعَۃ. ج رَسَائِع: تلوار کی پر تلے کے نچلے حصہ میں گندھے ہوئے تسمے۔

الرُسُوْع. کمان کے وسط میں گندھے ہوئے تسمے۔

الرَسِیْع. چپکایا ہوا۔ ایک تسمہ میں داخل کیا ہوا دوسرا تسمہ۔

رَسَغَ(ن) رَسْغًا. البَعِیْرَ: اگلی ٹانگوں کے گٹے میں رسی باندھنا۔

رَسَّغَ. المَطَرُ: ٹخنے تک برسنا العَیْشَ: وسیع کرنا الکَلَامَ: دو قسم کی باتوں کو ایک میں ملانا۔

رَاسَغَہٗ. گٹا پکڑ کے پچھاڑ دینا۔

اِرْتَسَغَ. عَلٰی عِیَالِہٖ: نفقہ میں وسعت کرنا۔

الرُسْغ والرُسُغ. گٹا۔ پہنچا۔ ج اَرْسَاغ واَرْسُغ.

الرَسِیْغ. مِنَ العَیْشِ: کشادہ زندگی۔ مِنَ الطَعَامِ: بہت خوراک۔

الرِسَاغ. وہ رسی جس کو جانور کی اگلی ٹانگ کے گٹے میں باندھ کر کھونٹے وغیرہ میں باندھ دیتے ہیں۔

المُرَسَّغ. مِنَ الآرَاءِ: کمزور و نادرست

رائے۔

رَسَفَ (ن ض) رَسْفًا و رَسِيْفًا و رَسَفَانًا۔ پاؤں بندھے ہوئے کی طرح چلنا۔

اَرْسَفَ. الدَّابَةَ: بندھے ہوئے پاؤں والے جانور کو ہانکنا۔

اِرْتَسَفَ. الشَّئُ: بلند ہونا۔

رَسِلَ (س) رَسَلًا ورَسَالَةً. الشَّعْرُ: بالوں کا سیاہ لٹکا ہوا ہونا البَعِيْرُ: اونٹ کا نرم چال والا ہونا۔

رَسَّلَ. فی القِرأَةِ: خوش آوازی سے پڑھنا۔ آہستہ آہستہ درستی کے ساتھ پڑھنا الفُصْلَانَ: اونٹ کے بچوں کو دودھ پلانا۔

رَاسَلَهُ. فِیْ وعَلیٰ وبالْاَمْرِ: خط و کتابت کرنا۔ رَاسَلَهُ الغِنَاءَ: گانے میں مقابلہ کرنا۔

اَرْسَلَهُ. بھیجنا۔ چھوڑنا۔ اَرْسَلَ القَوْلَ: بلا قید بولنا فلانًا عَلَیْهِ: مسلط کرنا۔ اَرْسَلَ بِهٖ اِلَیْهِ: پیغام کے ساتھ بھیجنا قوله مثلاً: اپنے قول کو ضرب المثل بنانا۔

تَرَسَّلَ. نرمی کرنا۔ آہستگی کرنا۔ رسول ہونے کا دعویٰ کرنا فی الرکوب: اپنی ٹانگوں پر کپڑے ڈال کر جانور کی پیٹھ پر پھیلانا فی القعودِ: اردگرد اور ٹانگوں پر کپڑے ڈال کر چارزانو بیٹھنا۔

تَرَاسَلَ. القَوْمُ: باہم خط و کتابت کرنا۔

اِسْتَرْسَلَ. الشَّعْرُ: بالوں کا سیدھا ہونا۔ لٹکنا الشَّئُ: نرم ہونا اِلَیْهِ: بے تکلفی برتنا فی الکلامِ: گفتگو میں وسعت کرنا۔

الرِّسْلُ. مِنَ السَّیْرِ: نرم چال مِنَ الشَّعْرِ: لٹکے ہوئے بال مِنَ الاِبِلِ: نرم چال والا اونٹ۔

الرِّسْلُ. نرمی۔ آسودگی۔ دودھ۔ گھوڑے کے بازو کا کنارہ۔ ج رِسَالٌ. الرِّسَالُ: اونٹ کی ٹانگیں (الرِّسْلُ والرِّسْلَةُ) آہستگی، نرمی۔ کہا جاتا ہے "عَلیٰ رِسْلِكَ یا رَجُلُ" یعنی اے شخص آہستہ و باوقار رہ۔

لرِسْلَةُ: جماعت۔ کہا جاتا ہے "جَاءُ وا رِسْلَةً" یعنی وہ گروہ گروہ آئے۔

الرَّسَلُ. س. جماعت۔ گروہ۔ ریوڑ۔ ج اَرْسَالٌ.

اَلرَّسُوْلِیْ عیسائی کیتھولک کے نزدیک کرسی رسول یعنی پوپ کی طرف سے صادر کردہ فرمودات۔

الرِّسْلَةُ. کاہل اور اسی سے ہے "رَجُلٌ فِیْهِ رِسْلَةٌ نَاقَةٌ رَسْلَةٌ" نرم چال والی اونٹنی۔ کہا جاتا ہے "هُمْ فِیْ رَسْلَةٍ مِنَ العَیْشِ" وہ لوگ نرمی و آسودگی میں ہیں۔ الرَّسْلَةَ: وہ عورت جس کی پنڈلیوں پر بہت اور لمبے لمبے بال ہوں۔

الرِّسَالَةُ والرَّسَالَةُ. پیغام۔ پیغامبری خط۔ ج رَسَائِلُ ورَسَالَاتٌ.

الرَّسُوْلُ. بھیجا ہوا۔ پیغام بر۔ پیغامبری۔ تیر اندازی وغیرہ میں جو تمہارا موافق ہو۔ ج رُسْلٌ ورُسُلٌ واَرْسُلٌ ورُسَلَاءُ. الرُّسُلُ: چھوٹی بچی جو ابھی اوڑھنی نہ ڈالتی ہو۔

الرَّسِیْلُ. بھیجا ہوا۔ پیغام بر۔ پیغامبری۔ پیغام بھیجنے والا۔ تیر اندازی وغیرہ میں جو تمہارا موافق ہو۔ گھوڑ دوڑ میں دوڑنے والا گھوڑا۔ کشادہ۔ سانڈ۔ میٹھا پانی۔ ج اَرْسُلٌ ورُسُلٌ ورُسَلَاءُ.

الرُّسَیْلَةُ. الرِّسْلَةُ کی تصغیر۔ کہا جاتا ہے "اَلْقَی الکَلَامَ عَلیٰ رُسَیْلَاتِهٖ" یعنی اس نے بے اتفاقی کی۔

المُرْسَلَةُ. لمبا ہار جو سینہ تک واقع ہو۔ ج مُرْسَلَاتٌ. المُرْسَلَاتُ: ہوائیں یا فرشتے یا گھوڑے۔

المِرْسَالُ. چھوٹا تیر۔ پیغامبر۔ نَاقَةٌ مِرْسَالٌ: نرم رفتار اونٹنی۔ ج مَرَاسِیْلُ.

رَسَمَ (ن) رَسْمًا. المطرُ الدِّیَارَ: مٹا کر زمین سے ملا ہوا نشان باقی رکھنا۔ لَهُ کَذَا: حکم دینا عَلیٰ کَذَا: لکھنا الکِتَابَ: لکھنا نَحْوَهُ: دوڑتے ہوئے جانا ہ الاَسْقُفَ: گرجا کا کوئی عہدہ دینا۔ اسم "الرِّسَامَةُ" ہے۔

رَسَمَ (ض) رَسِیْمًا. البَعِیْرُ: پاؤں کا نشان چھوڑنا۔ تیز چلنا۔ صفت (رَسُوْمٌ)

رَسَّمَ. الثَّوْبَ: دھاری دار بنانا (وَارْسَمَ) النَّاقَةَ: چلا کر پاؤں کے نشان ڈلوانا۔

تَرَسَّمَ. الدَّارَ: گھر کے نشانات وغیرہ غور سے دیکھنا الشَّئَ: یاد کرنا البَانِیْ و الحَافِرُ: عمارت بنانے یا کھودنے کیلئے زمین دیکھنا۔

اِرْتَسَمَ. الاَمْرَ: فرمانبرداری کرنا۔ کہا جاتا ہے "رَسَمَ لَهُ کَذَا فَارْتَسَمَه" اس نے اس کو فلاں حکم دیا اور وہ بجا لایا لِلّٰهِ تعالیٰ: تکبیر کہنا اور دعا کرنا الرَّجُلُ: گرجا کے کسی عہدہ پر پہنچنا۔

الرَّسْمُ. س. گھر کے مٹے ہوئے نشانات۔ مٹی میں دبا ہوا کنواں۔ کسی چیز کا خاکہ۔ علامت۔ غیر واقعی جیسے شاعر کے قول میں "اَرَیٰ وُدَّکُمْ رَسْمًا ووُدِّیْ حَقِیْقَةً" میں تمہاری دوستی کو غیر واقعی اور اپنی دوستی کو واقعی سمجھتا ہوں۔ ج رُسُوْمٌ واَرْسُمٌ. معاملہ عِنْدَ اَهْلِ الجِبَایَةِ: ٹیکس۔

اَلرَّسْمُ منظر کشی۔ حقیقت کے خلاف ڈرامہ وغیرہ۔

الرَّاسِمُ. فا۔ بہتا ہوا پانی۔

الرَّسِمُ رفتار کی خوبی۔

الرَّاسُوْمُ. ج رَوَاسِیْمُ و (الرَّوْسَمُ) ج رَوَاسِمُ: مہر۔ مٹکے وغیرہ پر (قومہ) مہر کرنے کی چیز۔ کھدی ہوئی لکڑی جس سے غلہ کے ڈھیر پر قومہ مہر کی جائے۔ الرَّوْسَمُ: علامت۔ نشان۔ مصیبت۔ الرَّوَاسِمُ: زمین پر پاؤں کے نشان ڈال کر چلنے والے اونٹ۔ واحد (رَاسِمٌ ورَاسِمَةٌ)

المَرْسُوْمُ مف۔ لکھا ہوا۔ سرکلر۔ ج مَرَاسِمُ و مَرَاسِیْمُ.

الرَّسَّامُ نقش کرنے والا۔ نقشہ بنانے والا۔

الرَّسَمَانُ والمِرْسَمُ زمین پر نشان ڈالتے ہوئے اونٹ کی چال۔

رَسَنَ (ن ض) رَسْنًا وَاَرْسَنَ. الدَّابَةَ: جانور کے سر میں رسی ڈالنا۔ رَسَنَ وَاَرْسَنَ الدَّابَةَ: جانور کو چرنے کیلئے آزاد

چھوڑ دینا۔ اور اسی سے ہے "رمیٰ برسنہٖ علیٰ غاربہ" اس نے اس کے کندھے پر اس کی رسّی ڈال دی یعنی اسے بالکل آزاد چھوڑ دیا۔

اَرْسَنَ اَلْمُهرُ: بچھیری کا تابع ہونا۔ گردن میں رسّی ڈالنے کے لئے سر دے دینا۔

الرَّسَن. جانور کے گلے میں ڈالنے کی رسّی۔ ج اَرْسَان واَرْسُن۔

المَرْسِن والمَرْسَن. مِنَ الدَّابةِ: رسّی ڈالنے کی جگہ۔ ج مَرَاسِن. ناک۔

رَسَا يَرْسُو رَسْوًا ورُسُوًّا. ٹھہرنا۔ ثابت ہونا۔ استوار ہونا۔ صفت مذکر (راسٍ) صفت مؤنث (راسِيَة) ج رَوَاسٍ ورَاسِيَات۔

رَسَتِ السَّفِيْنَةُ: لنگر انداز ہونا۔ رَسَا بَيْنَ القَوْمِ: صلح کرانا عَنْهُ حَدِيْثًا: کسی سے روایت کرنا۔ لَهُ الحَدِيْثَ: کسی کے سامنے کچھ حصہ بیان کرنا الصَّوْمَ: روزے کی نیت کرنا۔

رَاسیٰ. ہ: تیراکی میں مقابلہ کرنا۔

اَرْسیٰ اِرْسَاءً. الشَّیْءُ: ٹھہرنا۔ ثابت ہونا۔ استوار ہونا السَّفِيْنَةَ: کشتی کو لنگر انداز کرنا الوَتَدَ فِی الاَرْضِ: کھونٹے کو زمین میں گاڑنا۔

الرَّسْوُ. خبر کا ایک حصہ۔

الرَّاسِی. فا. قِدْرٌ رَاسِيَةٌ: ایک جگہ پر رہنے والی بڑی دیگ۔

الرَّوَاسِی. مضبوط پہاڑ۔

الرَّسِیُّ. ثابت۔ خیمہ کے درمیان کا تھم۔

المَرْسیٰ. بندرگاہ۔ ج مَرَاسٍ.

المُرْسیٰ. مص. باری تعالیٰ کے قول "يَسْئَلُوْنَكَ عَنِ السَّاعَةِ اَيَّانَ مُرْسٰهَا" کے معنی یہ ہیں کہ "لوگ آپ (ﷺ) سے دریافت کرتے ہیں کہ قیامت کب واقع ہوگی؟"

المِرْسَاة. کشتی کا لنگر۔ ج مَرَاسٍ. کہا جاتا ہے "اَلْقیٰ مَرَاسِيَهٗ" یعنی اس نے اقامت کی "واَلْقَتِ السَّحَابُ مَرَاسِيَهَا" بادل جم کر برسا۔

رَشَّ (ن) رَشًّا و تَرْشَاشًا. المَاءَ: پانی چھڑکنا السَّمَاءُ: آسمان کا پھوار برسانا الشَّیْءَ: دھونا۔

اَرَشَّتْ. السَّمَاءُ: آسمان کا پھوار برسانا الطَّعْنَةُ: کشادہ زخم ہونے سے خون پھیل کر نکلنا الشِّوَاءُ: بھونے ہوئے گوشت سے چربی ٹپکنا الفَرَسَ: گھوڑے کو دوڑا کر پسینہ لانا۔

تَرَشَّشَ. عَلَيْهِ المَاءُ: متفرق چھینٹے پڑنا۔ بہنا۔

الرَّشُّ. مص. پھوار۔ ج رِشَاش. تکلیف دہ مار۔

الرَّشَاش. پانی خون وغیرہ کا چھینٹا۔

المِرَشَّة. پانی وغیرہ چھڑکنے کا آلہ۔

رَشَأَ(ف) رَشْأً. الظَّبْیُ: ہرن کا قوی ہو کر ماں کے ساتھ چلنا الظَّبْيَةُ: ہرن کا جننا۔

الرَّشَأُ. ہرن کا بچہ یا وہ جو چلنے لگے۔ ج ارشاء۔

الرُّشْبَة. مغز سے خالی ناریل جس سے پانی نکالیں۔

المَرَاشِبُ. مٹی جس سے مٹکوں کا منہ بند کر دیں۔

رَشَحَ(ف) رَشْحًا ورَشَحَانًا واَرْشَحَ وارْتَشَحَ. الإنَاءُ: برتن کا ٹپکنا۔ رشح الجَسَدُ: بدن کا پسینہ والا ہونا ورَشَحَ الظَّبیُ: ہرن کا اُچھلنا۔ کودنا۔ کہا جاتا ہے "لَمْ يَرْشَحْ لَهُ بِشَیْءٍ" اس نے اس کو کچھ نہیں دیا۔

رَشَحَتِ النَّاقَةُ ولدها رَشْحًا واَرْشَحَتْهُ ورَشَّحَتْه. اونٹنی کا اپنے بچّہ کی دم کی جڑ کو اپنے سر سے رگڑنا اور آگے بڑھانا اور خود ٹھہر ٹھہر کر جانا تاکہ بچّہ اس سے لاحق رہے۔ صفت (رَاشِح مُرْشِح و مُرَشِّح)

رَشِحَ. پسینہ سے تر ہونا۔

رَشَّحَ. المَالَ: بہتر انتظام کرنا الوَلَدَ: پرورش کرنا اور کام کے لائق بنانا اور اسی سے ہے "هُوَ يُرَشَّحُ لِوَلَايَةِ العَهْدِ" وہ ولی عہدی کیلئے تیار کیا جا رہا ہے الظَّبْيَةُ ولدَها: جننے کے وقت آلائش چاٹنا النَّاقَةُ ولدَها: بمعنی رشّحته الغَيْثُ النَّبَاتَ: بارش کا نباتات کو بڑھانا۔

تَرَشَّحَ. وَلَدُ النَّاقَةِ: ماں کے ساتھ چلنے کے لائق ہونا الظَّبْيَةُ: جننے کے وقت آلائش چاٹنا الماءُ: پتھروں سے ٹپکنا۔ الرَّجُلُ لِلاَمْرِ: لائق ہونا۔ اہل ہونا۔

اِسْتَرْشَحَ. النَّبَاتُ: بلند ہونا۔ بڑھنا النَّبَاتُ: چرانے کیلئے بڑھنے کا انتظار کرنا۔

الرَّشْحُ. مص. پسینہ۔

الرَّاشِحُ. فا. پتھروں سے ٹپکنے والا پانی۔ مِنَ المُصْلَانِ: چلنے میں قوی۔ پہاڑ جس کا نچلا حصہ تر ہو۔ زمین پر رینگنے والا کیڑا۔ ج رَوَاشِح۔

الرَّشِيْح. پسینہ۔ ایک قسم کی نباتات۔

المِرْشَح والمِرْشَحَة. زین کے نیچے کا خوگیر۔

الاَرْشَح. بہت ذہین۔ ذکی۔ کہا جاتا ہے "هُوَ اَرْشَحُ فُؤَادًا" وہ تیز خاطر ہے۔

رَشَدَ(ن) رُشْدًا ورَشَادًا ورَشِدَ(س) رَشَدًا. ہدایت پانا۔ راہ راست پر چلنا اَمْرَهُ: ہدایت یافتہ ہونا۔

رَشَّدَهُ واَرْشَدَهُ. اِلیٰ كَذَا وعَلَيْهِ ولَهُ: ہدایت کرنا۔ رَشَّدَهُ القَاضِی: سیدھے راستہ پر چلنا۔

اِسْتَرْشَدَ. لِاَمْرِهٖ: راہ راست پانا۔ ہ: ہدایت طلب کرنا۔

الرُّشْد. مص. ہدایت۔ راہ راست پر ہونا۔

الرِّشْدَة والرَّشْدَة: حلال زادہ۔

الرُّشْدیٰ. ہدایت۔

الرَّشِيْد. سیدھے راستہ پر چلنے والا۔ ہدایت یافتہ۔ ہدایت کرنے والا۔

الرَّشَاد والرَّشَد. ایک قسم کی نباتات۔

الرَّشَادَة. چٹان۔ مٹھی بھر کا پتھر۔ ج رَشَاد۔

المَرَاشِد. سیدھے و متوسط راستے (جمع ہے واحد نہیں)

**الزبرجد**. زمرد کے مشابہ ایک قیمتی پتھر ج زبارج.
**زبط** (ض) **زبطا و زبیطا. البطّ**: کڑ کڑانا۔
**الزباطة والزبّاطة**. بط
**تزبّع**. بد خلق ہونا۔ غضبناک ہونا۔ جھگڑالو ہونا۔
**الزبیع**. غصہ ور جھگڑالو۔
**الزوبع**. حقیر۔ پستہ قد۔
**الزوبعة**. بگولہ۔ اس کو **امّ زوبعة** اور **ابو زوبعة** بھی کہا جاتا ہے۔ ج **زوابع**.
**الزوابع**: مصیبتیں۔
**الزنباعة**. چرمی موزے یا جوتے کی نوک۔
**زبعر. الزبعری**: بد خلق۔ سخت۔ چہرے اور ابرو پر زیادہ بالوں والا۔ مادہ مگرمچھ اور بقول بعض ایک جانور ہے جو اپنے سینگوں پر ہاتھی کو اٹھالیتا ہے۔
**الزبعری**. لمبے پر والا تیر۔
**زبق** (ض) **زبقا. شعره**: بال اکھیڑنا ٥ **فی السجن**: قید کرنا۔ تنگی ڈالنا ٥ **فی الشیٔ**: داخل کرنا **الشیٔ بالشیٔ**: مخلوط کرنا۔ ملانا **القفل**: تالا کھولنا **المرأة بولدها**: پھینک دینا۔
**انزبق. فی البیت**: گھر میں داخل ہونا۔
**فی الحبالة**: جال میں پھنسنا۔ چھپنا۔
**الزابوقة. من البیت**: مکان کا گوشہ۔
**الازبق**. بیوقوف جو اپنی حماقت کی وجہ سے اپنی داڑھی کے بال نوچے۔
**المزبوقة والزبیقة. من اللحی**: نوچی ہوئی داڑھی۔
**زبل** (ض) **زبلا و زبّل. الارض**: زمین میں کھاد ڈالنا **(وازدبل) الشیٔ**: اٹھانا۔
**الزابل والزابل**. پستہ قد۔
**الزبال والزبال**. وہ چیز جس کو چیونٹی منہ میں اٹھا کر لے جائے۔ کہا جاتا ہے "**ما اصاب منه زبالا**" اس نے اس سے کچھ نہیں پایا۔

**الزبل والزبلة والزبیل**. گوبر۔ کھاد۔
**الزبیل والزبیل**. خشک کدو اندر سے خالی جس میں عورتیں روئی وغیرہ رکھتی ہیں۔
**الزبلة**. لقمہ۔
**الزبالة**. تھوڑا پانی۔ کہا جاتا ہے "**ما فی البئر زبالة**" کنوئیں میں تھوڑا پانی نہیں ہے۔
**الزبیل**. ج **زبل و زبلان و (الزبیل)** ج **زبابیل و (الزنبیل) والزنبیل** ج **زنابیل**. ٹوکرا۔ برتن۔ توشہ دان۔
**المزبلة والمزبلة**. کوڑاخانہ۔ ج مزابل۔
**زبنه** (ض) **زبنا**. دفع کرنا۔ ٹکر لگانا۔ علیحدہ کرنا۔ **زبنت الناقة**: اونٹنی کا دوھنے کے وقت زانو سے مارنا۔ کہا جاتا ہے "**زبن عنا معروفه**" اس نے ہم سے بہتر سلوک کو روک لیا۔ **زبن الثمر**: درخت پر پھل بیچنا۔
**ازبن. بیته عن الطریق**: راستہ سے ہٹ کر علیحدہ مکان بنانا۔
**زابنه مزابنة**. ایک دوسرے کو ہٹانا۔ ایک دوسرے سے ٹکرانا۔ درخت پر پھل بیچنا۔
**تزابن. القوم**: ایک دوسرے کو ہٹانا۔
**انزبن. القوم**: علیحدہ ہونا۔ کنارہ پر ہونا۔
**تزبّنه**. زبردستی غلبہ کرنا۔
**استزبنه**. غالب ہونا۔
**الزبن**. مص. **بیت زبن**: گھروں سے علیحدہ گھر۔ **مقام زبن**: تنگ مقام جہاں کھڑے نہ ہو سکیں۔
**الزبن**. گوشہ۔
**الزبن والزبن**. بہت دفع کرنے والا۔
**زبنتا. الناقة**: اونٹنی کی دونوں ٹانگیں۔
**الزبّین**. پیشاب، پائخانہ کو روکنے والا۔
**الزبنیة**. سخت۔ جن و انسان میں سے سرکش۔ سپاہی ج **زبانیة**.
**الزبانیة. عند العرب**: سپاہی۔ ان فرشتوں کو بھی کہتے ہیں جو گنہگاروں کو ہانک کر جہنم کی طرف لے جائیں گے۔
**الزبون. من النوق**: دوھنے کے وقت بہت زانو مارنے والی اونٹنی۔ **حرب زبون**: سخت لڑائی۔ **الزبون**: بیوقوف غبی (اس معنی میں فصیح نہیں)
**الزبّونة والزبّونة**. گردن اور کہا جاتا ہے "**فیه زبّونة**" اس میں تکبر ہے۔
**زبانی. العقرب**: بچھو کا ڈنک۔
**زبانیا. العقرب**: بچھو کے سر کی جانب وہ دونوں حصے جو آنکڑے کے مانند ہوتے ہیں۔
**المزابنة**. مص. اندازہ سے بیع کرنا۔
**زبی** (ض) **زبیا وازدبی** ٥: اٹھانا۔ ہانکنا۔
**زباه بشر**: تہمت لگانا۔
**ازباه ازباء**. اٹھانا۔
**زبّی. فلانا**: ہانکنا **اللحم**: شکار کے گڑھے میں گوشت بکھیرنا۔
**زبّی و تزبّی. الزبیة**: شکار کا گڑھا کھودنا۔
**تزبّی فی الزبیة**: شکار کیلئے گڑھے میں چھپنا۔
**تزابی تزابیا**. تکبر کرنا۔
**الزبیة**. درندوں کے شکار کا گڑھا۔ پشتہ جس پر پانی نہ چڑھے۔ ج **زبی**. کہا جاتا ہے "**السیل الزبی**" یعنی معاملہ بہت سخت ہو گیا۔
**الازبی**. جلدی۔ نشاط۔ ایک قسم کی چال۔ برائی۔ بڑا معاملہ۔ ج **ازابی**.
**زجّ** (ن) **زجّا**. دوڑنا ٥: کسی کو نیزے کے پچھلے سرے کے لوہے سے مارنا۔ **زجّه بالرمح**: کسی کو نیزہ مارنا **بالشیٔ**: کوئی چیز پھینکنا۔
**زجّ** (ض) **زججا وازوجّ. حاجبه**: لمبی اور باریک ابرو والا ہونا۔ صفت **(ازجّ)** مؤنث **زجّاء** ج **زجّ** (ایسی بھوں کو بھی **ازجّ** کہتے ہیں۔)
**زجّج. الحاجب**: ابرو کو لمبی اور باریک بنانا **الموضع**: درست و ہموار کرنا۔ کہا جاتا ہے "**نقر خشبة ثم زجّج موضع النقر**" اس نے لکڑی کو کھودا پھر کھدی ہوئی جگہ کو ہموار کیا۔
**ازجّ. الرمح**: نیزے کا نچلا حصہ لگانا۔ نیزے کا نچلا حصہ نکالنا۔
**الزجّ**. نیزے کا نچلا لوہا (اس کے مقابلہ میں

اوپر کا لوہا سنان ہے) مثل ہے "جعل الزُجّ قُدّامَ السِنان" یعنی اس نے ادنی کو اعلی پر فضیلت دی۔ کہنی کی نوک۔ تیر کا پھل۔ ج زِجَاج وازِجَّة و زِجَجَة اور کبھی الزِجَاج کو رماح کے معنی میں بھی مجازاً استعمال کرتے ہیں۔

الزَجَاج والزُجَاج والزِجاج. شیشہ (زَجَاجَة زِجَاجَة زُجَاجَة) شیشہ کا ٹکڑا۔ شیشہ کا برتن۔ حَشِيْشَةُ الزُجَاج: ایک قسم کی گھاس جس سے شیشہ صاف کیا جاتا ہے۔

الزُجَاجِیّ. شیشہ بیچنے والا۔

الزَجَّاج. شیشہ بنانے والا۔

الزِجَاجَة. شیشہ گری کا پیشہ۔

الزُجُج. پھل لگے ہوئے چھوٹے نیزے۔ سدھائے ہوئے گدھے۔

الاَزَجّ. لمبی پنڈلیوں والا۔ لمبے لمبے قدم والا شتر مرغ۔ مؤنث زَجَّاء ج زُجّ.

المِزَجّ. چھوٹا نیزہ۔ رُمْحٌ (مُزَجّ) نچلا لوہا لگا ہوا نیزہ۔

المِزَجَّة. وہ چیز جس سے ابرو کو باریک اور لمبی کریں۔

الزُجْبَة. کلمہ ت۔ کہا جاتا ہے "مَا سَمِعْتُ مِنْهُ زُجْبَةً" میں نے اس سے ایک کلمہ نہیں سنا۔

زَجَرَهٗ (ن) زَجْرًا. عَنْ كذا: روکنا۔ منع کرنا۔ ڈانٹنا۔ چلا کر دھتکارنا الرِيْحُ السَحَابَ: ہوا کا بادلوں کو اُٹھا کر لانا الكلبَ وبالكلب: کتے کو ڈانٹنا۔ دھتکارنا الطَيْرَ: شگون لینے کیلئے پرندہ کو اُڑانا۔ (اگر داہنی جانب سے پرندہ اڑتا تو اچھا شگون لیتے تھے ورنہ برا) زَجَر الرجلُ: کہانت کرنا۔ کہتے ہیں "زجرت اَنْ يَكُوْنَ كَذَا و كَذَا" یعنی میں نے ایسا ہونے سے ڈرایا تھا۔

اِزْدَجَرَہ. منع کرنا، روکنا۔ چلا کر دھتکارنا (وانْزَجَرَ) رک جانا۔

تَزَاجَرَ. القَوْمُ عَنِ الشَرِّ: ایک دوسرے کو بُرائی سے منع کرنا۔

الزَجْر. س۔ (والزَجَر) ایک قسم کی بڑی مچھلی۔ ج زُجور.

الزَاجِر. فا زَاجِرُ الانْسَان: ضمیر۔ اَبُو زَاجِر: کوا۔

الزَجَّار. بہت ڈانٹنے والا۔

نَاقَةٌ (زَجُوْر) اونٹنی جو بغیر ڈانٹے ہوئے دودھ نہ دے۔

المَزْجَر. ڈانٹنے کی جگہ (والمَزْجَرَة) ڈانٹنے والی چیز۔ کہا جاتا ہے "ذكرُ اللّٰه مَزْجَرَةٌ للشيْطَانِ" اللہ کا ذکر شیطان کے ڈانٹنے کا وسیلہ ہے۔

زَجَلَ (ن) زَجْلًا. ہ وبہ: تیر مارنا۔ دفع کرنا ہ بِالرُمْحِ: نیزہ مارنا الحَمَامَ: کبوتر کو دور جانے کے لیے روانہ کرنا۔ ایسے کبوتر کو حُمَامُ الزَاجِل یا حُمَامُ الزَجَّال کہتے ہیں۔

زَجِلَ (س) زَجَلًا. خوش ہونا۔ گانا۔ شور و فریاد کرنا۔ صفت (زَجِل وزَاجِل) القَوْمُ: کھیل کود کرنا۔

الزَجَل. شعر کی ایک قسم۔ سَحَابٌ ذُوْزَجَلٍ. گرجنے والا بادل۔ زَجَلُ الجِنِّ: جِنّوں کی گنگناہٹ۔

الزَجْلَة. لوگوں کا شور۔ ج زَجَلَات.

الزُجْلَة. لوگوں کی جماعت۔ ہر چیز کا ٹکڑا۔ دونوں آنکھوں کے درمیان کی کھال۔ حالت۔ ج زُجَل.

مَسَافَةٌ (زَجُوْن) دور کی مسافت۔

الزَاجِل والزَاجَل. حلقہ کی مانند لکڑی جو رسّی کے سرے پر باندھتے ہیں۔ نیزے کے نچلے حصّہ کے لوہے کا حلقہ۔ فوج کا سردار۔ ج زَوَاجِل.

الزَجَّالَة. چھوٹے نیزے سے مارنے والے لوگ۔

المِزْجَل والمِزْجَال. چھوٹا نیزہ۔

المَزْجَل. کبوتروں کی روانگی کی جگہ۔ نَاقَةٌ (زَجْلَاء) تیز رفتار اونٹنی۔

زَجَم (ن) زَجْمًا. آہستہ بولنا۔ آہستہ بات سنانا۔ کہا جاتا ہے "سَكَتَ فَمَا زَجَمَ بِحَرْفٍ" وہ خاموش رہا ایک حرف نہیں بولا۔

الزُجَم: ایک قسم کا پرندہ۔

الزَجْمَة والزُجْمَة. آہستہ بات۔ کہا جاتا ہے "لَمْ اَسْمَعْ لَهٗ زَجْمَةً" میں نے اس سے ایک بات بھی نہیں سنی۔ وَهُوَ لَايُخَالِفُهٗ بِزَجْمَةٍ: وہ اس کی ایک کلمہ کی بھی مخالفت نہیں کرتا۔ الزَجْمَة: رطوبتیں جو بچّہ کے ساتھ شکم مادر سے نکلیں۔

قَوْسٌ (زَجُوْم) کمزور آواز والی کمان۔

الزَجْنَة. نرم و خفی آواز۔ اس کا استعمال نفی میں ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے "مَا سَمِعْتُ لَهٗ زَجْنَةً" میں نے اس سے ایک کلمہ نہیں سنا۔

زَجَا (ن) زَجْوًا وزَجّى تَزْجِيَةً وازْجى اِزْجَاءً وازْدَجى. ہ: ہانکنا۔ کہا جاتا ہے "كَيْفَ تُزَجّي اَيَّامَكَ" تم اپنا زمانہ کس طرح بسر کرتے ہو؟ و "زَجّى فُلَانٌ حَاجَتِي" فلاں نے میری حاجت کے حصول کو آسان کر دیا۔ اَزْجى الاَمْرَ: مؤخر کرنا۔ اَزْجى الدِرْهَم: دراہم کا رائج کرنا۔

زَجَا (ن) زَجْوًا وزُجُوًّا وزجاء. الاَمْرُ: کامیاب ہونا۔ آسان ہونا الخَرَاجُ: خراج کا آسانی سے جمع ہونا فُلَانٌ: ہنسی منقطع ہونا۔

تَزَجّى تزجيًا. بالشَيْءِ: اکتفا کرنا۔ قناعت کرنا۔

المُزْجى. تھوڑی چیز۔ ردی چیز۔ مؤنث مُزْجَاة.

الاَزْجى. اسم تفضیل۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ اَزْجى مِنْ فُلَانٍ بِهٰذَا الاَمْرِ" یعنی فلاں شخص اس کام کو فلاں سے زیادہ نافذ کرنے والا ہے۔

المُزجىّ. کمزور جس کو کاموں میں رغبت دلانے کی ضرورت ہے۔

زَحَّهٗ (ن) زَحًّا. دفع کرنا، ہٹانا یا جلدی سے کھینچنا عَنْ مَكَانِهٖ: علیحدہ کرنا۔

زَحَب (ف) زَحْبًا و زُحُوبًا. اِلَيهِ نزدیک ہونا۔
زَحَرَ (ف ض) زَحِيْرًا وزُحارًا وزَحارَةً. پیچش میں مبتلا ہونا۔ عمل یا سختی کی وجہ سے آہ بھرنا۔ زَحَرَتْ بِهٖ اُمُّهٗ: جننا۔
زَحَرَهٗ بِالرُمحِ سر پر نیزہ مارنا۔
زُحِرَ. مبتلائے پیچش ہونا۔
زَحَّرَ. پیچش میں مبتلا ہونا۔
زَاحَرَهٗ. دشمنی کرنا۔
تَزَحَّرَ. پیچش میں مبتلا ہو۔ عَنْهُ اُمُّهٗ: جننا۔
الزُحار والزَحِير. پیچش۔
الزُحَر والزَحَّار والزَحْران. بخیل اس وجہ سے کہ وہ سوال کے وقت آہ بھرتا ہے۔
زَحْزَحَهٗ. عَنْ مَكانِهٖ. دور کرنا۔ ہٹانا۔
تَزَحْزَحَ. دور ہونا۔ ہٹنا۔
الزَحْزَح. دوری۔ کہا جاتا ہے "هُوَ بِزَحْزَحٍ مِنْهُ" وہ اس سے دوری پر ہے۔
الزَحْزاح. دور۔
زَحَفَ (ف) زَحْفًا و زَحَفانًا و زُحُوفًا. آہستہ آہستہ زانو یا سرین پر گھسٹنا۔ اِلَيهِ: چلنا کہا جاتا ہے "زَحَفَ العَسْكَرُ اِلَى العَدُوِّ" لشکر دشمن کی طرف گیا گویا کثرت کی وجہ سے گھسٹ کر چلا۔ الشیءَ: آہستہ آہستہ کھینچنا۔ البَعِيْرُ: اونٹ کا تھکنا۔ صفت مذکر۔ زَاحِفٌ وزَاحِفَة تا مبالغہ کیلئے ہے۔ صفت مؤنث زَاحِفَة ج زَوَاحِف و (زُحُوف) ج زُحُف السَهْمُ: تیر کا نشانہ سے ورے گرنا پھر گھسٹ کر نشانہ کو لگنا۔ صفت (زَاحِف) ج زَواحِف۔
اَزْحَفَ. اپنے انتہائی مطلوب پر پہنچنا۔ طُولُ السَفَرِ: تھکا دینا البَعِيرُ: اونٹ کا تھکنا الرَجُلُ: تھکے ہوئے اونٹ یا گھوڑے والا ہونا۔ اَزْحَفَ بَنُوْ فُلانٍ: بڑا لشکر بننا۔
زَاحَفْناهُمْ. ایک دوسری کی طرف گھسٹنا۔
تَزَحَّفَ وازْدَحَفَ. اِلَيهِ: چلنا۔
تَزَاحَفَ. القَوْمُ فِي الحَرْبِ. بعض کا بعض کی طرف جانا اور قریب ہونا۔

الزَحْف. مص. بڑا لشکر جو دشمن کی طرف جائے۔ ج زُحُوف۔
الزُحْفَة. قریب قریب کا سفر کرنے والا۔ جو دور نہ جائے۔
الزِحاف. فِي العَرُوض. علم عروض کی اصطلاح میں وہ تغیر جو سبب خفیف یا ثقیل کے دوسرے حرف میں واقع ہو۔
الزَحَّاف. گھسٹنے والا۔ مؤنث زَحَّافَة۔
الزَحَّافات مِنَ الحَيوان: رینگنے والے جانور۔
المَزْحَف. گھسٹنے کی جگہ ج مَزَاحِف۔
مَزاحِفُ الحَيّاتِ: سانپوں کے رینگنے کی جگہ مَزَاحِفُ السَحابِ: قطرہ گرنے کی جگہ۔
بَعِيرٌ (مِزْحاف) اونٹ جس کو تھک جانے کی عادت ہو۔ ج مَزَاحِف و مَزَاحِيف۔
زَحَكَ (ف) زَحْكًا. بِالمَكانِ: اقامت کرنا۔ مِنْهُ: قریب ہو۔ عَنْهُ: بعید ہونا۔ البَعِيرُ: اونٹ کا تھکنا۔
اَزْحَكَ. تھکے ہوئے جانور والا ہونا۔
زَاحَكَهٗ. عَنْ نَفْسِهٖ: دور کرنا۔
تَزَاحَكَ. القَوْمُ: ایک دوسرے سے بعید ہونا۔ ایک دوسرے سے قریب ہونا (ضد)
زَحَلَ (ف) زُحُولًا. عَنْ مَكانِهٖ: زائل ہونا۔ دور ہونا۔ علیحدہ ہونا۔ صفت (زَاحِل وزَحِل)
زَحِلَ (ف) زَحَلًا. تھکنا۔
اَزْحَلَ. اِلَيهِ: پناہ لینا۔
اَزْحَلَهٗ وزَحَّلَهٗ. دور کرنا۔
تَزَحَّلَ. عَنْ مَكانِهٖ: علیحدہ ہونا۔ دور ہونا۔
زُحَل. ایک سیارہ کا نام جس کو بلندی اور بعد کے لیے بطور مثال کے بیان کرتے ہیں ورَجُلٌ زُحَلٌ: کام سے علیحدہ رہنے والا خواہ اچھا کام ہو یا برا۔
الزُحَلَة. کاموں سے علیحدہ رہنے والا۔ قریب قریب کا سفر کرنے والا۔ اپنے سوراخ میں دُم کی طرف سے داخل ہونے والا جانور۔

مسافة (زَحُول) دور کی مسافت۔
الزَحْلِيل. تیز۔ علیحدہ رہنے والا (والزُحْلُول) تنگ پھسلنے کی جگہ۔
الزَحْلُول. ہلکے پھلکے جسم والا۔
المَزْحَل. وہ جگہ جہاں کہیں سے علیحدہ ہو کر جائیں۔ زحل کا مصدر میمی۔ کہا جاتا ہے "اذا لم يكن عن شفرة السيف مزحل" جبکہ تلوار کی دھار سے علیحدہ ہونے کی جگہ نہ ہو۔
زَحْلَفَ. الشیءَ: لڑھکانا۔ علیحدہ کرنا الإناءَ: برتن کو بھرنا۔ زَحْلَفَ في الكلام: جلدی جلدی بولنا۔
تَزَحْلَفَ. لڑھکنا۔ علیحدہ ہونا۔
تَزَحْلَفَتِ الشَمْسُ. آفتاب کا مائل بغروب ہونا۔ دوپہر میں ڈھلنا۔
الزُحْلُوفَة. چکنی ڈھلوان جگہ جس پر لڑھکا جائے۔ ج زَحالِف و زَحالِيف۔
الزُحالِف. چھوٹے چھوٹے کیڑے جو چیونٹی کے مشابہ ہوتے ہیں۔
زَحْلَقَ و زَحْلَكَ و تَزَحْلَقَ و تَزَحْلَكَ والزُحْلُوقَة والزُحْلُوكَة بمعنی زَحْلَفَ و تَزَحْلَفَ والزُحْلُوفَة۔
الزُحْلُوقَة. لمبے تختے کا جھولا جس کے دونوں جانب بیٹھ کر جھولیں۔
زَحَمَهٗ (ف) زَحْمًا و زِحامًا. تنگی کرنا۔ بھیڑ کرنا۔
زاحَمَهٗ. تنگی کرنا۔ زاحم الخمسين قریب ہونا۔
اِزْدَحَمَ وتَزاحَمَ. القَوْمُ: ایک دوسرے پر تنگی کرنا۔ ایک دوسرے کو دھکیلنا۔ الامْواجُ: موجوں کا آپس میں ٹکرانا۔
الزَحْم. مص. بھیڑ کرنے والے لوگ۔
الزَحْمَة. بھیڑ۔ تنگی۔
الزِحام. مص. يَوْمُ الزحامِ: قیامت کا دن۔
المِزْحَم. بہت بھیڑ کرنے والا (ا۔ مِزاحَم) ہاتھی۔

زَخَمَر. القِرْبَةَ: مشک بھرنا۔
زَخَنَ (ف) زَخْنًا. دیر کرنا ہ عَنِ المكان: دور کرنا۔
تزخّن. دیر کرنا۔ سمٹنا عَنْ مكانِه: ہلنا عَلَى الشئِ و عَنْهُ: ناپسندیدگی کے باوجود کرنا۔
رجلٌ زُخنٌ. پستہ قد مرد۔ مؤنث زُخنةٌ.
الزخنة. سخت گرمی۔ مع ساز و سامان کے قافلہ۔ کہا جاتا ہے "لَهُمْ زُخنةٌ" ان لوگوں کے لیے دیر کا کام ہے۔ "ولَهُ زُخنةٌ بَعْدُ" جب کہ سفر کا ارادہ کرے اور کوئی کام نکل آئے جس سے تاخیر ہو جائے۔
الزُخنة. وادی کا موڑ۔
زَخَّ (ن) زَخًّا غضبناک ہونا بالإبلِ: اُونٹوں کو تیز چلانا ہ: گڑھے میں دھکیلنا المرأةَ: جماع کرنا۔
زَخَّ (ن) زَخًّا وزَخيخًا. الجمرُ: چنگاری کا تیز چمکنا۔
الزخّ. س۔ کینہ۔ غصہ۔ غضب۔
الزخّة. کینہ۔ غصہ۔ غضب (والمزخّة والمِزخّة) بیوی۔
زَخْزَخَ. المرأةَ: جماع کرنا۔
زَخَرَ (ف) زَخْرًا و زُخُورًا و تَزْخارًا. البحرُ: دریا کا چڑھنا اور موج مارنا الوادی: لبی اور پانی سے بھری ہوئی ہونا النباتُ: نباتات کا لمبا ہونا القومُ: جنگ یا روانگی جنگ کیلیے پرجوش ہونا الحربُ او القِدرُ: جوش مارنا ہ: بھرنا۔ موٹا کرنا۔ آراستہ کرنا۔ خوش کرنا بما عندهُ: فخر کرنا۔
زاخرهُ. فخر کرنے میں مقابلہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "زاخرهُ فزخرهُ" اس نے اس سے فخر کرنے میں مقابلہ کیا اور غالب رہا۔
تزخّر. البحرُ او الوادی: دریا یا وادی کا چڑھنا اور موج مارنا۔
تزخور. بما عنده فخر کرنا۔
الزاخر. فا. کریم۔ شادماں۔ بھرا ہوا۔ چھلکنے والا مِنَ الشَّرَفِ بلند عزت۔

زَوَاخِرُ. الوَادِی: وادی کی گھاس۔
الزخّار. زخر کا اسم مبالغہ۔
نباتٌ (زَخورٌ وزُخاريّ و زُخوريّ) لمبا و گنجان پودہ۔ زُخاريُّ النباتِ: پودہ کی تروتازگی جبکہ گنجان ہو اور شگوفہ نکل آئے۔ کہا جاتا ہے "قَدْ اَخَذَتِ الاَرْضُ زُخارِيَّهَا" جبکہ زمین کی نباتات لمبی و طویل ہو جائے۔
کَلامٌ زَخْوَرِيٌّ: متکبرانہ دھمکی آمیز گفتگو۔
الزُخريّ. لمبا۔
زَخْرَفَهُ. خوبصورت بنانا۔ آراستہ کرنا۔ مزین کرنا الکلامَ: جھوٹ سے آراستہ کرنا۔
تزخرف. الرجلُ: مزین ہونا۔
الزُخْرُف. سونا۔ چیز کی خوبصورتی۔
زُخْرُفُ الکلامِ: جھوٹ سے آراستہ کی ہوئی گفتگو۔ زُخْرُفُ الارضِ: زمین کے سبزی کے رنگ۔ ج زخارف. الزخارف: کشتیاں۔ پانی پر اُڑنے والے کیڑے۔
زخارفُ الماءِ: پانی کے راستے۔
زَخَفَ (ف) زَخْفًا و زَخِيفًا. تکبر کرنا۔
زَخَّفَ. فِی القَوْلِ: بہت بولنا۔
تَزَخَّفَ. مزین ہونا۔ آراستہ ہونا۔ خوبصورت بننا۔
المِزْخَف. فخر کرنے والا متکبر۔
زَخَمَهُ (ف) زَخْمًا. سختی سے ہٹانا۔
زَخِمَ (س) زَخَمًا وازْخَمَ. اللَّحْمُ: گوشت کا بدبودار ہونا۔ صفت (زخم)
ازدخم. الحِمْلَ: بوجھ اُٹھانا۔
الزَخَمَة. بدبودار گوشت۔
الزخماء. بدبودار عورت۔
الزِدْب. حصہ۔ ج ازداب.
زَدَرَ. لوٹنا۔ (صدر میں ایک لغت ہے)
ازْدَرَ. لوٹانا۔ (اصدر میں ایک لغت ہے)
الازدران. دونوں مونڈھے۔ کہا جاتا ہے "جَاءَ يَضْرِبُ اَذْدرَيْهِ" یعنی وہ خالی ہاتھ آیا۔
ازدرم. نگلنا۔
ازدف. اللیلُ: تاریک ہونا (اسدف میں ایک لغت ہے)
الزدق. سچائی (الصدق میں ایک لغت ہے)
زَدَا (ن) زَدْوًا. الصبیُّ الجوزَ و بالجوزِ: بچے کا اخروٹ کو گڑھے میں پھینک کر کھیلنا۔
المِزْداة والمِزْداء. اخروٹ سے کھیلنے کا گڑھا۔
ازدی اِزْداءً. سلوک کرنا۔ بھلائی کرنا۔
زَرَّ (ن) زَرًّا. القمیصَ: کرتے میں گھنڈی لگانا۔ بٹن لگانا الشئَ: جمع کر کے باندھنا المتاعَ: سامان کو جھاڑنا الرجلَ: دھتکارنا۔ دانت سے کاٹنا۔ زرّهُ بالرمحِ: نیزہ مارنا الشعرَ: بال اُکھیڑنا۔ نوچنا۔ عینَه: آنکھ تنگ کرنا۔
زرَّ (س) زرًّا. الرجلُ: گھنڈی لگانا اپنے مخالف پر سختی کرنا۔ عقل و تجربہ بڑھنا۔
زرَّ (ض) زریرًا. سنانُ الرمحِ: نیزے کے پھل کا چمکنا العینُ: آنکھ چمکیلی ہونا۔
ازرّ. القمیصَ: بٹن لگانا۔
زرّر. ثوبه: بٹن لگانا۔ بٹن بنانا۔
تزرّر. القمیصُ: بٹن لگا ہوا ہونا۔
الزِرّ. گھنڈی۔ بٹن۔ ج ازرار وزُرُور. دل کے نیچے کی چھوٹی ہڈی۔ گڑھا جس میں شانے کی ہڈی گھومتی ہے۔ سرین کا وہ کنارہ جو گڑھے میں ہے۔ خیمہ کی لکڑیوں میں سے ایک لکڑی زرُّ السیفِ: تلوار کی تیزی۔ زرُّ الشئِ: وہ چیز جس پر کسی چیز کا مدار ہو۔ کہا جاتا ہے "هو زرُّ مالٍ" وہ مال کے مصالح کا جاننے والا ہے۔ و "اَعْطَاهُ الشئَ بزرِّه" اس نے اس کو ساری چیز دے دی۔ و "جاءَ فلانٌ بزرِّه" فلاں شخص بذاتہ آیا۔
الزرّة. دانت کا کاٹنا۔ تلوار کی دھار کا زخم۔
الزرّة. دانت کے کاٹنے کا نشان۔ عقل۔
الزُرارة. ہر وہ چیز جو دیوار پر پھینکی جائے اور وہ اسے چمٹ جائے۔
الزُرّار والزرير. سریع الفہم۔ تیز خاطر۔
الزرير. ایک قسم کی گھاس جو رنگنے کے کام

(زِرْيَه) میں آتی ہے۔ واحد

الزُّرَّاقَة. جانوروں کو لگنے والی مکھی۔

حِمَاءٌ (مِزْرٌ) دانت سے کاٹنے والا گدھا۔

زَرْأَمَ اِزْرَأَمَ اِزْرِئْمَامًا وازْرَأَمَ.

اِزْرِئْمَامًا. كَلَامُهٗ اودَمُهٗ اوبَوْلُهٗ: گفتگو یا خون یا پیشاب کا منقطع ہونا۔

زَرَبَ (ن) زَرْبًا. المَوَاشِيَ: جانوروں کو باڑے میں داخل کرنا۔ لِلْغَنَمِ: بکریوں کے لیے باڑہ بنانا۔

زَرِبَ (س) زَرَبًا. الماءُ: پانی کا بہنا۔

اِنْزَرَبَ. باڑہ میں داخل ہونا۔

اِزْرَبَّ. النباتُ. نباتات کا زرد ہونا۔ سبزی ملی ہوئی سرخ ہونا۔

الزَّرَبُ. ص۔ داخل ہونے کی جگہ۔ شکاری کے چھپنے کی جگہ (والزِّرْب) باڑہ۔ ج زُرُوبٌ.

الزَّرْبُ. پانی بہنے کی جگہ۔

الزَّارُوبُ عِنْدَ العَامَّةِ: لمبی تپلی گلی۔ فصیح لفظ الزقب ہے۔

الزِّرْبِيّ والزِّرْبِيَّة. مسند۔ گدے تکیے مخملی نہالچہ۔ ہر وہ چیز جو بچھائی جائے اور اس پر ٹیک لگائی جائے مِنَ النَّبْتِ گھاس جو زرد ہو یا سبزی آمیز سرخ ہو۔ ج زَرَابِي.

الزِّرْبِيَّة. جی حضوری۔

الزَّرِيبَة: باڑہ۔ شیر کی جھاڑی۔ شکاری کے چھپنے کی جگہ۔ ج زَرَائِب و زُرُب.

المِزْرَاب. پرنالہ۔ ج مَزَارِيب.

زَرْجَنَهٗ. فریب دینا القَوْمُ: شرکاء مکان میں سے کسی کا مکان لینا اور کسی کا زمین۔

الزَّرَجُون. انگور کی ٹہنیاں۔ واحد (زَرَجُونَة) ایک قسم کا سرخ رنگ۔ شراب (معرب)

زَرِحَ (س) زَرَحًا ایک جگہ سے دوسری جگہ ہٹنا۔

الزَّارِح. فا۔ چست۔ ج زُرَّاح.

الزُّرُوح والزُّرُوحَة. چھوٹا ٹیلہ۔ ج زَرَاوِح.

المِزْرَح. پست زمین۔

تَزَرْنَقَ: بَيْعَ عِينَةٍ کرنا۔ بیع عینہ کا مطلب یہ ہے کہ کسی شے کو فروخت زائد قیمت کے ساتھ انتظار قیمت کے عوض۔ زائد چیز لینا۔

زَرَدَهٗ (ن) زَرْدًا گلا گھونٹنا۔ الدِّرْعَ. زرہ بننا۔ کہا جاتا ہے "زَرَدَ عَيْنَهٗ عَلىٰ صَاحِبِهٖ" وہ اپنے ساتھی پر غضبناک ہوا اور ترش روئی سے پیش آیا۔

زَرِدَ (س) زَرَدًا وازْدَرَدَ وتَزَرَّدَ. اللُّقْمَةَ: لقمہ کو جلدی نگلنا اور کہا جاتا ہے "تَزَرَّدَ اليَمِينَ" اس نے لاپرواہی کے ساتھ قسم کھانے میں جلدی کی۔

الزَّرَد. بنی ہوئی زرہ جس کے حلقے ایک دوسرے میں داخل ہوں۔ ج زُرُود. حِمَار الزَّرَد. ایک جانور جو گدھے کے مشابہ ہوتا ہے اور اس کے جسم پر دھاریاں ہوتی ہیں۔ گورخر۔

الزُّرَد. جلدی نگلنے والا۔

الزَّرْدَة. ایک مرتبہ نگلنے کی مقدار۔

الزِّرَاد والمِزْرَد. اونٹ کا گلا گھونٹنے کی رسّی تاکہ کف سے سوار کو آلودہ نہ کرے۔

الزَّرَّاد. گلا گھونٹنے والا۔ زرہ بنانے والا۔

الزِّرَادَة. زرہ بنانے کا پیشہ۔

المَزْرَد. گلا۔

المُزْدَرَد. ص۔ کہا جاتا ہے "اَخَذَهٗ بِمُزْدَرَدِهٖ" یعنی اس نے اس پر تنگی ڈالی۔

زَرْدَبَهٗ وزَرْدَمَهٗ. الطَّعَامَ: گلا گھونٹنا۔ کھانے کو نگلنا۔

الزَّرْدَمَة. سر اور گلے کے درمیان کا گوشت یا حلق میں نگلنے کی جگہ۔

زَرْزَرَ. الزُّرْزُور: زرزور پرندہ کا آواز کرنا۔ الرَّجُلُ: ہمیشہ زُرْزُور پرندہ کو کھانا۔ بالمَكَانِ: اقامت کرنا۔

الزُّرْزُور. ایک قسم کا پرندہ جو چڑیا سے بڑا ہوتا ہے۔ بعض ان میں بالکل کالے ہوتے ہیں اور بعض میں سفید چتی ہوتی ہے۔ ج زَرَازِير و زَرَازِر.

الزُّرْزَار والزُّرَازِر. سریع الفہم تیز خاطر۔ ج زَرَازِرَة.

الزُّرْزُورِي. وہ جو زُرْزُور پرندہ کے رنگ کا ہو۔

زَرَطَ (ض) زَرْطًا. اللُّقْمَةَ: لقمہ کو نگلنا۔

زَرَعَ (ف) زَرْعًا وازْدَرَعَ. الارْضَ: بونا۔ بیج ڈالنا۔ جوتنا۔ زَرَعَ اللهُ النَّبَاتَ: اگانا۔ کہا جاتا ہے "زَرَعَ لَهٗ بَعْدَ شَقَاوَة" یعنی اس کو فقر و حاجت کے بعد مال و دولت حاصل ہوئی۔

زَارَعَ مُزَارَعَة. فُلَانًا: بونا بٹائی پر معاملہ کرنا۔

اَزْرَعَ. الزَّرْعُ: پتے نکلنا۔ کھیت کاٹنا۔ القَوْمُ: کھیتی کرنے پر قادر ہونا۔

تَزَرَّعَ. اِلَى الشَّرِّ: بدی کی طرف جلدی کرنا۔

الزَّارِع. فا۔ ج زَارِعُون وزُرَّاع. ایک کتے کا نام اور اسی وجہ سے کتوں کو "اولاد زارع" کہتے ہیں۔

الزَّرْع. ص۔ کھیت۔ اولاد۔ ج زُرُوع

الزُّرْعَة. بیج (والزَّرْعَة والزِّرْعَة والزُّرَعَة) کھیتی۔ کہا جاتا ہے "ما فی هذه الارض زُرْعَة" اس زمین میں کھیتی کے قابل کوئی جگہ نہیں ہے۔ الزُّرَعَة: چکور کا بچہ۔

الزِّرَاعَة. کاشتکاری۔ کھیت۔

الزَّرِيعَة. بوئی ہوئی چیز۔ کھیتی۔

الزَّرَّاع. بہت کھیتی کرنے والا۔ چغل خور (اس وجہ سے کہ وہ بھی لوگوں کے دلوں میں کینہ بودیتا ہے) ج زَرَّاعُون وزَرَّاعَة.

الزَّرَّاعَة: زرّاع کا مؤنث۔ کشت زار ج زَرَّاعَات.

الزَّرِيع. صرف بارش سے سیراب ہونے والی کھیتی۔

الزَّرِيع. وہ پودہ جو کھیتی کٹنے کے وقت گرے ہوئے دانے سے اگ آئے۔

المَزْرَعَة والمَزْرُعَة. کھیتی۔ ج مَزَارِع

المُزْدَرَع کھیتی کرنے کی جگہ۔ کشت زار۔

زرف(ن) زرفاکودنا فی الکلام
زیادتی کرنا۔ جھوٹ بولنا۔ (زُرُوفًا وزریفًا)
الغریب ہونا۔ دیر لگانا۔ جلدی کرنا (ضد)
زرِف(س) زَرَفًا۔ الجرحُ زخم کا اچھا
ہونے کے بعد تازہ ہونا۔
زَرَّفَهٗ علیحدہ کرنا۔ دور کرنا الشیَٔ زیادتی
کرنا فی الکلام کلام میں زیادتی کرنا اور
جھوٹ بولنا القومَ جدا جدا کرنا الرمحَ فیه
نیزہ بھونکنا۔ کہا جاتا ہے "زرّف علی
الستّین" وہ ساٹھ سے بڑھ گیا۔
اَزْرَفَ آگے بڑھنا۔ جلدی کرنا۔
الجرحُ زخم کا اچھا ہونے کے بعد تازہ ہونا۔
الناقةَ اونٹنی کو اکسانا۔ تیز کرنا الرجلُ
زرافہ جانور خریدنا (دیکھئے لفظ زرافہ)
اِنْزرف. القومُ گھاس پانی کی تلاش میں جانا
الریحُ گزر جانا الشیُٔ آر پار ہونا۔
الزرافة والزُرافة والزرّافة والزُرافّة
ایک جانور کا نام جو اونٹ کے برابر ہوتا ہے اور
اس کی اگلی ٹانگیں لمبی اور پچھلی چھوٹی ہوتی ہیں
اور اس کی گردن گھوڑے کی مانند اور کھال چیتے
کی مانند ہوتی ہے اور اس کے دو چھوٹے چھوٹے
سینگ بھی ہوتے ہیں۔ ج زرافِیّ زرافِی
زرافات. زرائف.
الزُرافة بہت چھوٹا۔
الزرافة والزرّافة دس یا بیس آدمیوں کا
گروہ۔ ج زرافات اسی سے ہے۔ "طاروا
الیه زرافات و وُحدانا"
الزرّافة والزرافة وہ جگہ جہاں کھیت کیلئے
پانی نکالا جائے۔ ج زرافات زرّافات.
المِزْراف والزَرُوف والزَرُوف. من
النوق تیز رفتار اونٹنی۔
زَرْفَنَ. شعرَہ بالوں کو زنجیر کی طرح بنانا۔
الزَرْفِین چھوٹی زنجیر۔ ج زرافین.
زرق(ض ن) زَرْقًا. الطائرُ پرندہ کا بیٹ
کرنا۔ زرقت عینُه نحوی کنکھیوں سے
دیکھنا۔
زرق الطائرَ پرندہ کو چھوٹے نیزے سے
مارنا الرجلَ ببصرہ گھورنا الناقةُ الرحلَ
اونٹنی کا کجاوہ پیچھے کی جانب ڈال دینا۔
زرِق(س) زَرَقًا. الرجلُ اندھا ہونا۔
عینُه نیلگوں ہونا الشیُٔ نیلگوں ہونا۔
آسمانی رنگ کا ہونا۔
ازرقّت. عینُه نحوی آنکھ کا پھرنا اور
سفیدی کا ظاہر ہونا الناقةُ حملَها اونٹنی کا
کجاوہ کو پیچھے کی جانب ڈال دینا۔
اِزْرقّ اِزْرِقاقًا وازْراقّ ازریقاقًا نیلگوں
ہونا عینُه نحوی بمعنی ازرقّت عینُه.
اِنْزرق پیچھے ہٹنا۔ چت لیٹنا۔ السهمُ آر
پار ہونا۔
الزرق والزُرقة آسمانی رنگ۔ نیلگونی۔
الزُرّق کھر کے کچھ اوپر کی سفیدی۔
الزُرقة تعویذ کا مہرہ۔
الزُرّق ایک شکاری پرندہ۔ ج زرارق
گھوڑے کی پیشانی کی سفیدی۔ تیز نظر والا۔
الازرق نیلگوں۔ مؤنث زرقاء ج
زُرق. الازرق باز۔ نصلٌ ازرق چمکیلا
تیر کا پھل۔ ماءٌ ازرق صاف پانی۔ عدوٌّ
ازرق سخت دشمن (اور یہ اس وجہ سے کہ
رومیوں اور دیلمیوں کی آنکھیں نیلگوں ہوتی
ہیں اور ان میں اور عربوں میں سخت دشمنی
تھی۔ اس وجہ سے ہر سخت دشمن کو عدو ازرق
کہنے لگے) اور چونکہ نیزے اور بھالے میں بھی
نیلگونی ہوتی ہے اس لیے ان پر بھی زُرق کا
اطلاق کرتے ہیں۔
الزرقاء. ازرق کا مؤنث۔ ج زُرق
شراب۔ آسمان۔
الزُرَیق وابو زُرَیق چڑیا سے کچھ بڑا ایک
پرندہ۔
الزُرَیقاء دودھ اور زیتون کے تیل میں ترکیا
ہوا ثرید۔ ایک جانور جو بلی کے مشابہ ہوتا ہے
مگر اس کی ٹانگیں چھوٹی اور جسم لمبا ہوتا ہے۔
الزرّاقة. والعامّة تُسمّیها الزارُوقة.
پچکاری (عوام اسے زاروقہ کہتے ہیں۔)
الازارقة خارجیوں کا ایک گروہ جو نافع بن
الازرق کے ساتھی تھے اور مخالفین کو قتل کرنا
اور ان کی عورتوں کو قید کرنا جائز سمجھتے تھے۔
واحد (الازرقی)
المِزْراق چھوٹا نیزہ من الابل اعر پیچھے کی
طرف بوجھ ڈالنے والا اونٹ۔ ج مزاریق.
زَرْقف وازْرَنْقف جلدی کرنا۔
زَرْقل زَرْقلةً. لی بحقّی حق دینا۔
الشعرَ بالوں کو جھاڑنا۔
الزُرْقُم بہت نیلگوں آنکھ والا (مذکر و
مؤنث) ج زراقم.
الزُراقِم بہت سے سانپ۔
زرِك(س) زرک بد خلق ہونا۔
زرَم(ض) زرمًا وزُرَمه وازرم کاٹنا۔
کہتے ہیں "زرمت به اُمّه" اس کی ماں نے اس
کو جنا۔ وزرَمه الدهرُ زمانہ نے اس سے خیر
منقطع کردیا۔
زرِم(س) زرمًا. الشیُٔ منقطع ہونا۔
ازدرم نگلنا۔
ازْرَأمّ غضبناک ہونا۔ سکڑنا۔
الزرِم ذلیل تھوڑے جتھے والا۔ بخیل۔ تنگ
حال۔
الازرم منقطع۔ بلی۔
الزریم تھوڑے جتھے والا۔ ذلیل۔
الزُرْموج جوتا۔
زَرْنق زرنقةً. الارضَ چھوٹی نہر سے پانی
دینا۔ کنوئیں پر زرنوق لگانا۔ دیکھئے "زرنوق"
فلانا اللباسَ کسی کو لباس پہنانا۔
تزرنق. بالثیاب کپڑے پہننا الرجلُ
چھوٹی نہر سے اجرت پر آب کشی کرنا۔
الزُرْنوق چھوٹی نہر۔ چکی کا دستہ۔
الزرنوقان کنوئیں کے منہ پر کے دو کھمبے
جس میں چرخی لگی ہوئی ہوتی ہے۔
الزرنقة بے زیادتی۔ حسن کامل۔
الزرنیق ہڑتال۔
زری(ض) زریًا وزُریًا وزرایةً و
مَزْرِیَةً ومزراةً وازری وتزرّی. علیه
عمله کسی کام پر عتاب کرنا۔ عیب لگانا۔

ازری بالامر: سستی کرنا۔ ازری به وازراہ: عیب لگانا۔ حق گھٹانا۔
زاراہ مزاراۃً. ایک دوسرے کو عتاب کرنا۔
ازدریٰ واستزریٰ: ہ: حقیر سمجھنا۔
الزری. ناکارہ۔ ذلیل۔
المزراء. لوگوں کو عیب لگانے والا۔
زطّ (ن) زطًّا. الذبابُ: مکھی کا بھنبھنانا۔
الزطّ. جاٹ (ہندوستان کی ایک قوم) واحد زطّیٌّ.
زعب (ف) زعبًا. الإناءَ: برتن کو بھرنا القربةَ: مشک بھری ہوئی اُٹھانا۔
القربةَ: پانی گرانا السیلُ: سیلاب کا وادی کو بھر دینا الوادی: وادی کا بھر جانا الشیَ: کاٹنا لهٗ من المال:
زعبًا وزعبَةً وزُعبَةً. مال کا کچھ حصہ دینا المرأۃَ: جماع کرنا۔
زعب (ف) زعیبًا. الغرابُ: کائیں کائیں کرنا۔
تزعّب. غضبناک ہونا۔ شادماں ہونا۔
فی اکلهٖ و شربهٖ: بہت کھانا پینا۔ القومُ المالَ: قوم کا مال میں سے اپنا اپنا حصہ لینا۔
ازوعب. الشیَ: کاٹ لینا۔
الزعبة والزُعبة والزِعب: مال کا ایک حصہ۔
الازعب. پستہ قد کمینہ۔ موٹا۔ مؤنث زعباءُ ج زُعبٌ.
سیلٌ (زاعبٌ وزعوبٌ) وادی کو بھرنے والا سیلاب۔
الزاعب. اچھا رہبر۔
زعیبُ. النحلِ: شہد کی مکھیوں کی بھنبھناہٹ۔
الزعبوب. پستہ قد کمینہ۔
زعبق. القومَ: پریشان و متفرق کرنا۔
الشیَ: جدا جدا کرنا۔
تزعبق. الشیُ من یدی: بکھر جانا اور متفرق ہو جانا۔
زعبل. بڑے پیٹ اور پتلی گردن والا۔ بڑا سانپ۔ گرگٹ۔ ڈول۔ روئی کا پودہ۔ ج زعابل.

زعجه (ف). زعجًا وازعج. بے قرار کرنا۔ ہٹانا۔ دھتکارنا۔ زعج الرجلُ: چلانا۔
ازعجه الی المعصیة: گناہ پر اُبھارنا۔
انزعج. بے قرار ہونا۔ ہٹنا۔
الزعج. بے قراری۔
المزعاج. ایک جگہ پر نہ ٹھہرنے والی عورت۔
زعر (س) زعرًا و ازعرّ وازعارّ. شعرُهٗ او ریشُهٗ: کم اور بکھرے ہوئے بال یا پر والا ہونا۔ زعر الرجلُ: بے خیر ہونا۔
الزعارة والزعارّة. بدخوئی و تندمزاجی۔
الزعِر والازعر. کم اور متفرق بالوں والا۔
موضعٌ زعِرٌ وازعر: کم پیداوار والی جگہ۔
مؤنث زعِرةٌ وزعراءُ.
الزُعرة. ہمیشہ مضطرب اور خوفزدہ رہنے والا ایک پرندہ۔
الازعر: چور، سرکش، چھیننے والا۔ مؤنث زعِرة و زعراء ج زُعرٌ و زُعرانٌ۔
الزُعران. نوجوان لوگ۔
الزُعرور. ایک درخت جس کا پھل سرخ رنگ کا اور گٹھلی گول بڑی ہوتی ہے جس کی وجہ سے مغز کم ہوتا ہے۔ واحد (زُعرورة) رجلٌ زُعرورٌ. بدخلق بے خیر مرد۔ ج زعاریر.
الزعاریر. گوبر وغیرہ جو اون میں لگ جائے اور جم جائے۔
بحرٌ (زعرفٌ) بہت پانی والا سمندر۔
زعزعه زعزعةً. سخت حرکت دینا۔
الابلَ فی السیر: ہانکنا۔
تزعزع. ہلنا۔
الزعزعة. س۔ ج زعازع. الزعازع: زمانہ کے مصائب۔
ریحٌ (زعزعٌ و زُعزُعٌ وزعزاعٌ وزُعازعٌ و زعزعانٌ) آندھی۔ ہوا کا طوفان جریٌ زعزعٌ. تیز دوڑ۔

بحرٌ (زُعرفة) بہت پانی والا سمندر۔
زعط (ف) زعطًا. گلا گھونٹنا الحمارُ: گدھے کا رینگنا۔
الزاعط. فا. موتٌ زاعطٌ: جلدی کی موت۔
زعفه (ف) زعفًا وازعفه وازدعفه. فوراً مار ڈالنا۔ زعف الجریحَ وازعف علیه: زخمی کو فوراً مار ڈالنا۔ زعف الحدیثَ: زیادہ کرنا اور جھوٹ بولنا۔
سمٌّ (زُعافٌ) زہر قاتل۔
موتٌ (مُزعفٌ) فوراً ہلاک کرنے والی موت۔
سیفٌ مُزعفٌ: فوراً ہلاک کرنے والی تلوار۔
الزعوف. ہلاکت کی جگہیں۔
الزعوفة. پتھر جس کو کنوئیں کی تہ میں ڈال دیں اور اس پر بیٹھ کر کیچڑ وغیرہ صاف کریں۔
زعفرہٗ. زعفران سے رنگنا الطعامَ: کھانے میں زعفران ڈالنا۔
تزعفر. زعفران سے خوشبو دار ہونا۔ زعفران سے رنگا ہوا ہونا۔
الزعفران. زعفران۔ کیسر۔ ج زعافر.
زعفرانُ الحدید: لوہے کا زنگ۔
زعفق. الزعافق. بخیل۔ بدخلق۔ ج زعافق.
زعق (ف) زعقًا. چلانا، چیخنا ہ و زعق به. ڈرنا بالدابة: تیز چلا کر ہانکنا۔
الریحُ الترابَ: ہوا کا مٹی کو اُڑانا ہ العقربُ: بچھو کا ڈسنا القدرَ: ہانڈی میں بہت نمک ڈالنا۔
زعق (ک) زعاقةً. الماءُ: پانی کا بے حد کھاری ہونا۔
زعق (س) زعقًا. شادماں ہونا (و زعق وانزعق) الرجلُ: رات میں ڈرنا۔
انزعق الفرسُ: آگے بڑھنا اور تیز چلنا۔
ازعقه. ڈرنا۔ خوف دلانا السیرَ: چلنے میں جلدی کرنا القدرَ: ہانڈی میں بہت نمک

ڈالنا۔
**الزعق** رات میں ڈرنے والا۔ شادماں جو کچھ گھبرایا بھی ہو۔
**الزعقة** چیخ۔
**الزعاق** بہت کھاری پانی جو پیا نہ جا سکے۔
**الزعوقة**. زعاق کا اسم۔
**الزعاق. مِنَ الخیلِ** بہت اور تیز چلنے والا۔ گھوڑا؛ پیچھے پیچھے چلاتے ہوئے جانوروں کو ہانکنے والا۔
**الزعیق** خوفزدہ۔
**المزعق** زمین کھودنے کا اوزار۔
**زعِل** (س) **زعلا** شاداں ہونا **مِن المرض وغیرہ**: تنگ دل و مضطرب ہونا۔
**ازعله** شاداں کرنا۔ **مِن مکانه** ہٹانا۔
**تزعّل** شاداں ہونا۔
**الزعل والزعلان والازعیل** شاداں۔
**الزعل** بھوک سے بلبلانے والا۔
**زعَم** (ف ن) **زعما و زِعما و زُعما و مزعما** سچ یا جھوٹ کہنا اور اکثر مشکوک یا ایسی چیزوں میں جس کے جھوٹ ہونے کا یقین ہو استعمال کیا جاتا ہے (**زعامة**) **علی القوم**: سردار بننا۔
**زعُم** (ف ن) **زعما. بالمال**: کفیل ہونا۔ ضامن ہونا **اللبن**: دودھ مزیدار ہونے لگنا۔
**زعِم** (س) **زعما. فیه**: لالچ کرنا۔
**ازعم. الامرُ**: ممکن ہونا **اللبن**: دودھ مزیدار ہونے لگنا **الیه**: فرمانبردار ہونا؛ تابع ہونا **علی القوم**: سردار بننا۔ **الارض**: سبزی کا پھوٹنا ہ کھلانا۔ **ازعمه المال**: مال کا ضامن بنانا۔
**زاعمه** بھیڑ کرنا۔
**تزعّمه** جھوٹی باتیں بیان کرنا۔
**تزاعم. القوم علی الامر** ایک دوسرے کی مدد کرنا۔ باہم غیر موثق باتیں کرنا۔
**الزعِم. مِنَ الشواء** بہت چربی والا جس سے بھونتے ہوئے چربی آگ پر ٹپکے۔

**الزعمة**. زعم کا اسم مرة۔ ج **زعمات** کہا جاتا ہے "**هذا ولا زعمتك او زعماتك**" یعنی یہی صحیح ہے اور میں تمہارا گمان نہیں خیال کرتا ہوں۔
**الزعمی** جھوٹا۔ سچا۔ ضد۔
**الزعامة**. س۔ شرف۔ سرداری۔ ہتھیار۔ زرہ۔ عمدہ مال یا اکثر مال۔ گائے۔
**الزعوم** گفتگو میں عاجز۔ چربی دار عورت۔ کم چربی والی عورت (ضد)
**الزعموم** گفتگو میں عاجز۔
**الزعیم** ضامن۔ کفیل۔ سردار۔ رئیس۔ ج **زعماء**۔
**المزعم** س۔ لالچ کی جگہ۔ کہا جاتا ہے "**هذا امرٌ مزعمٌ**" یعنی یہ امر غیر موثوق ہے کوئی کچھ کہتا ہے اور کوئی کچھ و "**هذا امرٌ فیه مزاعم**" یہ ایسا امر ہے جس میں جھگڑے ہیں۔
**المزعامة** سانپ۔
**زعنفت. الماشطةُ العروسَ**: مشاطہ کا دلہن کو آراستہ کرنا۔
**الزعنفة والزعنفة** پستہ قد مرد یا عورت۔ ہر چیز کا ایک حصہ۔ جسم کے اطراف مانند ہاتھ پیر کے۔ ردی۔ قبیلہ کا ایک ٹکڑا جو علیحدہ ہو یا دوسرے کے ساتھ مل جائے۔ کپڑے کا ٹکڑا یا نچلا پھٹا ہوا حصہ۔ مصیبت۔ ج **زعانف**
**الزعانف**: مچھلی کے پر۔ ہر وہ جماعت جن کی کوئی ایک اصل نہ ہو۔
**زعا یزعو زعوا** منصف ہونا۔ عادل ہونا۔
**زغِب** (س) **زغبا و زغب وازغابَ الصبیُ او الفرخُ**: بچہ یا چوزہ کا رواں نکلنا۔ صفت (**زغب**)
**ازغب. الکرمُ**: انگور کی بیل میں پتے نکلنے لگنا۔
**الزغب** پروں یا بالوں کے روئیں۔ واحد (**زغبة**)
**الزغابی والزغابة** چھوٹے روئیں۔ کہا جاتا ہے "**ما اصبتُ منه زغابة**" میں نے اس سے روئیں کے برابر بھی کچھ حاصل نہیں کیا۔
**الازغب** روئیں دار۔ مؤنث **زغباء**۔ ج **زُغب** قطا کا چوزہ۔
**الزغبة** گلہری۔
**الزغبب** پستہ قد بخیل۔
**زغبر. الثوبُ** روئیں دار ہونا۔
**الزغبر و الزغبر والزغبر** رواں۔ کہا جاتا ہے "**اخذ الشئ بزغبره**" اس نے ساری چیز لے لی۔
**الزغبرة. عند العامة**: رواں۔ کلمہ محرف ہے صحیح لفظ **الزغب** ہے۔
**الزغبد** مکھن۔
**زغد** (ف) **زغدا. السقاءَ**: مشک نچوڑنا **فلانا**: گلا دبانا **البعیرُ**: اونٹ کا سخت بلبلانا **النهرُ**: دریا کا چڑھنا۔ موج مارنا **ہ بالکلام**: اکسانا۔ بھڑکانا۔
**ازغدت. المرأة ولدها** عورت کا بچہ کو دودھ پلانا۔
**الزغید و الزغیدة** مکھن جو مشک کو دبانے سے اس کے منہ سے نکلے۔
**نهر (زغاد)** بہت پانی والا چڑھا ہوا دریا۔
**المزغد** غضبناک۔
**زغر** (ف) **زغرا. الشئَ**: چھین لینا۔ زبردستی لینا **الشئُ**: بکثرت ہونا **البحرُ**: چڑھنا۔ موج مارنا۔
**الزغر مِن کلِ شئٍ** زیادتی۔ افراط۔
**الزغار** کینچوا۔
**زغرب.** ہنسنا۔
**الزغرب** بہت پانی۔ **بئر زغرب و زغربة** بہت پانی والا کنواں۔
**زغرد زغردة. البعیرُ**: اونٹ کا اپنے حلق میں آواز کو لوٹاتے ہوئے بلبلانا۔
**زغزغ. الکلامَ**: رکیک گفتگو کرنا۔ **الشئَ**: چھپانا **بالرجلِ**: تمسخر کرنا۔ ٹھٹھا کرنا۔
**الزغزغ** سبک و چست آدمی۔ حسب و نسب میں مطعون۔

الزُغزُغ. پستہ قد حقیر۔ ایک پرندہ۔

الزُغزُغِیَّۃ. عجم میں سے بعض لوگوں کی زبان۔

الزَغزَغِیَّۃ. ایک قسم کا کھانا جو گھی اور آٹے سے تیار کیا جاتا ہے۔

زَغَفَ (ف) زَغفًا. الماءُ: پانی بہت ہونا۔ فِیْ حَدِیْثِہٖ: بہت بولنا اور جھوٹ بولنا۔ کہا جاتا ہے "زَغَفَ کَلامًا کَثِیرًا" و "زَغَفَ لَنَا مَالًا کَثِیرًا" اس نے بہت بکواس کی اور اس نے ہم کو بہت مال دیا ہ بِالرُمحِ: نیزہ مارنا۔

اِزْدَغَفَ. الشَیئَ: سارا لے لینا۔

الزَغف. س۔ کشادہ اور لمبی زرہ۔ بادل جو برس چکا ہو اور ابھی گھرا ہوا ہو۔

دِرْعٌ (زَغِیفٌ) کشادہ، مضبوط، اچھے حلقوں والی زرہ اور کہا جاتا ہے "دُرُوْعٌ زَغفٌ وزَغَفٌ واَزْغَافٌ وزُغُوفٌ"

الزَغَف. چھپٹیاں۔ درخت کی کمزور شاخیں۔

الزَغّاف. بہت بولنے والا۔

الزَغْفَۃ والزَغَفَۃ. کشادہ یا مضبوط زرہ۔

المِزْغَف. حریص۔ بہت خواہش مند۔

زَغْفَل زَغْفَلَۃً. جھوٹ بولنا۔

زَغَلَ (ف) زَغْلًا. الماءَ: پانی بار بار گرانا الشَرابَ: کلی کرنا الصَبِیُّ اُمَّہٗ: بچہ کا دودھ پینا۔

اَزْغَلَ. الماءَ: گرانا الاُمُّ وَلَدَھَا: بچہ کو دودھ پلانا الطائِرُ فَرخَہٗ: پرندہ کا بچہ کو چوگا دینا الشَرابَ: کلی کرنا۔

الزَغَل. دھوکا۔

الزُغلِیّ. دھوکا دینے والا۔

الزُغْلَۃ. کلی کا پانی جو منہ سے پھینکا جائے۔ ایک مرتبہ پانی گرانے کی مقدار۔

الزُغلُول. بچہ۔ ہلکا پھلکا جلد باز مرد۔ ج زَغَالِیْل۔

تَزَغَّمَ. الجَمَلُ: اونٹ کا جھاگ کو اپنے جبڑوں میں پھرانا اور اسی سے ہے "تَزَغَّمَ الرَجُلُ" یعنی اس نے غضبناک ہو کر گفتگو کی۔

الزَغوَم والزُغمُوم: گفتگو کرنے میں عاجز و درماندہ۔

زَفَّ (ض) زَفًّا و زُفُوفًا تیز دوڑنا الرِیحُ: ہوا کا چلنا (زَفًّا وزَفِیفًا) الطائِرُ: پرندہ کا پر پھیلا کر اُترنا۔

زَفَّ (ن) زَفًّا وزِفَافًا. العَرُوسَ اِلیٰ زَوْجِھَا: دلہن کو شوہر کے پاس بھیجنا البَرقُ: چمکنا۔

اَزَفَّ. العَرُوسَ اِلیٰ زَوْجِھا: دلہن کو شوہر کے پاس بھیجنا الرَجُلُ: تیز دوڑنا ہ: تیز دوڑانا۔

اِزْدَفَّ. الحِمْلَ: بوجھ اُٹھانا العَرُوسَ: دلہن کو شوہر کے پاس بھیجنا۔

اِستَزَفَّہٗ. السَیلُ: سیلاب کا بہا لے جانا۔ ہ السَیرُ: سبک بنانا۔

الزَفّ. چھوٹے چھوٹے پر۔

الزَفف. پرندہ کے رُوئیں کا ایک پر ایک چپکا ہوا ہونا۔

الزَفَّۃ. زَفَّ کا اسم مرۃ۔ کہا جاتا ہے "جِئتُہٗ زَفَّۃً اَوْ زَفَّتَیْنِ" میں اس کے پاس ایک بار یا دو بار آیا۔

الزُفَّۃ. گروہ۔

الاَزَفّ. تیز رفتار۔ باریک پروں والا۔

الزَفِیف والزَفّان والزَفّاف. سبک تیز رفتار۔

الزَفُوف. شترمرغ مِنَ النُوقِ: عمدہ چال والی تیز رفتار اونٹنی۔ قَوْسٌ زَفُوفٌ. آواز دینے والی کمان۔

المِزَفَّۃ. پالکی۔

زَفَتَ (ن) زَفْتًا. الاناءَ: بھرنا الرَجُلَ: غیظ میں ڈالنا۔ منع کرنا۔ دھتکارنا۔ تھکانا۔ کہا جاتا ہے "زَفَتَ الحَدِیثَ فِی اُذُنِ الاَصَمِّ" اس نے بہرے کے کان میں بات ٹھونس دی۔

زَفَّتَ. السَفِیْنَۃَ: کشتی پر زفت ملنا۔

الزِفت. تارکول جیسی ایک چیز جس کو کشتی وغیرہ پر ملا کرتے تھے۔

زَفَدَ (ن) زَفْدًا. الاِناءَ: برتن بھرنا۔ فَرَسَہٗ شَعِیرًا: گھوڑے کو بہت جو کھلانا۔

اِزْدَفَت. المالَ: سارا لے لینا۔

زَفَرَت (ض) زَفْرًا و زَفِیرًا. النارُ: آگ سے بھڑکنے میں آواز نکلنا الاَرضُ: نباتات اگانا۔ زَفَرَ الرَجُلُ: لمبی لمبی سانس لینا۔ الحِمارُ: گدھے کا رینکنا شروع کرنا۔ وزَفَرَ الشَیئَ زَفْرًا: اُٹھانا الماءَ: پانی کھینچنا۔

اِزْدَفَرَ. الشَیئَ: اُٹھانا۔

الزِفر. بھاری بوجھ۔ مشک۔ مسافر کا سامان۔ جماعت یا دستہ فوج۔ ج اَزْفَار

الزَفر. درخت کے نیچے لگانے کی تھونی۔

الزُفَر. شیر۔ بہادر۔ سمندر۔ بہت پانی والا دریا۔ سخی۔ سردار۔ مشک کے اُٹھانے کیلئے مضبوط آدمی۔ بہت عطیہ۔ دستہ فوج۔

الزَفِیر. س۔ مصیبت۔ گدھے کی آواز کی ابتداء اور انتہا کو اَلشَہِیق کہتے ہیں۔

الزَفْرَۃ والزُفْرَۃ. لمبی سانس۔ گرم سانس۔ زَفْرَۃُ الدابَۃِ زَفْرَتُھَا: جانور کا پھولا ہوا پہلو۔

الزَفْرَۃ زَفَرَ الرَجُلُ اَو الحِمارُ کا اسم ج زَفَرَات. کبھی ضرورت شعری کی بنا پر فا کو ساکن کر کے زَفْرَات کہتے ہیں۔ فَرَسٌ (اَزْفَر) بڑے پہلوؤں والا گھوڑا۔ ج زُفْر.

الزَافِرَۃ. جماعت۔ دستہ فوج۔ مصیبت۔ تیر کے پر کے علاوہ یا پیکان کی جانب دو ثلث سے کم۔ کندھا اور اس کے گرداگرد۔ کمان۔ بڑا سردار۔ زَافِرَۃُ الرَجُلِ: مرد کے اقارب و انصار۔ زَافِرَۃُ البِناءِ: عمارت کا کھم۔ ج زَوَافِر الزَوَافِر: پسلیاں۔ کہا جاتا ہے "فَرَسٌ شَدِیدُ الزَوافِرِ" مضبوط پسلیوں والا گھوڑا۔ پانی لانے والی لونڈیاں۔ انگور کی بیل اُٹھانے کی ٹٹی۔ زَوَافِرُ المَجْدِ: بزرگی کے اسباب۔

المُزْفَر والمُزْدَفَر. لمبی سانس۔ سانس لینے کی جگہ۔

الْمُزَفْوَر. مِنَ الدَّوَابِّ: مضبوط جوڑوں والا جانور۔

زَفْزَفَ. الرَّجُلُ: تیز چلنا۔ عمدہ چال چلنا الطَّائِرُ: پر پھیلا کر اُترنا الرِّيحُ الْحَشِيْشَ: ہوا کا گھاس کو حرکت دینا اور اس سے سائیں سائیں کی آواز نکلنا الْمَرْكَبُ: سواری کے چلنے سے آواز سنائی دینا۔

زَفَنَ (ض) زَفْنًا. ناچنا۔ سخت دھکا دینا اور لات مارنا۔ کہا جاتا ہے "دَنَوْتُ مِنْهُ فَزَفَنَنِي" میں اس سے قریب ہوا اس نے مجھے دھکا دیا۔

الزِّفْن. چھت کے اوپر کا سامان۔ النَّاقَةُ (الزَّافِنَةُ والزَّفُوْن) لنگڑی اونٹنی۔

الزَّفَّان. ناچنے والا۔

الْإِزْفَنَّة. حرکت۔ رَجُلٌ إِزْفَنَّة: متحرک مرد۔

الزَّيْزَفُوْن. ایک درخت جس کے پھول سفید ہوتے ہیں اور اس میں پھل نہیں آتا۔

نَاقَةٌ زَيْزَفُوْن: تیز رفتار اونٹنی۔

زَفَى يَزْفِي زَفْيًا و زَفَيَانًا. زَفَتِ الْقَوْسُ: آواز دینا الرِّيحُ السَّحَابَ والتُّرَابَ: ہوا کا بادل یا مٹی کو اُڑانا الرَّجُلُ: بِنَفْسِهِ: جان دینا۔

أَزْفَى. الشَّيْئَ: ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا اور اسی سے ہے "أَزْفَيْتُ الْعَرُوْسَ" جبکہ میکہ سے دلہن کو سسرال لے جائیں۔

الزَّافِي. سبک تیز رفتار۔

الزَّفَيَان. سبک۔ ہلکا پن۔ ہلکا۔ نَاقَةٌ زَفَيَان: تیز رفتار اونٹنی۔

الْمُزْفِيُّ والْمُنْزَفِيُّ والْمُتَزَفِّي. ڈرایا ہوا۔

زَقَّ (ن) زَقًّا. الطَّائِرُ: پرندہ کا بیٹ کرنا۔ فَرْخَهُ: چوزہ کو چوگا دینا الْكَبْشَ: مینڈھے کی کھال اتارنا۔ الْجِلْدَ: بال کاٹنا۔

الزِّق. مشک۔ زِقُّ الْحَدَّادِ: لوہار کی بھٹی۔ ج أَزْقَاق وزِقَاق وزُقَّان وأَزُقّ.

الزُّق. شراب۔ ج زُقَقَة.

الزُّقَقَة. چوزہ کو چوگا دینے والی فاختائیں۔ چھوٹے بچوں کو تیار کرنے والے۔

الزُّقَاق. گلی۔ تنگ راستہ (مذکر ومؤنث) ج أَزِقَّة وزُقَّان. الزُّقَان و بَحْرُ الزُّقَاقِ: جبرالٹر کی آبنائے۔

الزُّقَّة والزُّقَق. پن ڈبی نامی ایک پرندہ۔

الزَّقَّاق. مشک بنانے والا۔

زَقَبَ (ن) زَقْبًا. الْجُرْذُ فِي الْجُحْرِ: چوہے کا سوراخ میں داخل ہونا۔ وزَقَبَهُ فِي الْجُحْرِ: داخل کرنا (لازم ومتعدی)

زَقَّبَ. الْمُكَّاءُ: آواز کرنا (مکاء ایک پرندہ ہے)

اِنْزَقَبَ. الْجُرْذُ فِي الْجُحْرِ: چوہے کا سوراخ میں داخل ہونا۔

الزَّقَب. تنگ راستہ۔ نزدیکی۔ کہا جاتا ہے "رَمَيْتُهُ مِنْ زَقَبٍ" میں نے اس کو نزدیک سے تیر مارا۔

زَقَحَ (ف) زَقْحًا وزُقَاحًا. الْقِرْدُ: بندر کا آواز کرنا۔

الزُّقْر. شکرا۔ (الصقر) میں ایک لغت ہے۔

الزَّقْر. دوزخ (السقر میں ایک لغت ہے۔)

زَقْزَقَ زَقْزَقَةً وزِقْزَاقًا. الطَّائِرُ: پرندہ کا بیٹ کرنا۔ چہچہانا فَرْخَهُ: چوزہ کو چوگا دینا الصَّبِيَّ: بچہ کو کدانا الرَّجُلُ: آہستہ ہنسنا۔ ہلکا ہونا۔

الزَّقْزَاق. آہستہ چلنے والا۔ ایک قسم کی چیونٹیاں۔

زَقَعَ (ف) زَقْعًا وزُقَاعًا. الدِّيْكُ: مرغ کا ککڑوں کوں کرنا الْحِمَارُ: گدھے کا زور سے گوز کرنا۔

زَقَفَ (ن) زَقْفًا و تَزَقَّفَ وازْدَقَفَ الشَّيْئَ: چھین لینا یا جلدی سے اُچک لینا۔ اور اسی سے ہے "تَزَقَّفَ الْكُرَةَ بِالصَّوْلَجَانِ" وہ گیند کو بلے سے جلدی سے لے گیا۔ تَزَقَّفَ وازْدَقَفَ اللُّقْمَةَ: لقمہ نگلنا۔

الزُّقْفَة. ہر وہ چیز جو نگل لی جائے۔ ہر وہ چیز جو ہاتھ میں لی جائے۔

زَوْقَلَ. الْعِمَامَةَ: سر کے دونوں جانب کناروں کو لٹکانا۔

زَوَاقِيلُ. الْعِمَامَةِ: عمامہ کے نیچے سے نکلے ہوئے بال۔

الزُّقْل والزَّوَاقِيل. چور۔ لٹیرے۔

الزَّقِيْلَة. تنگ گلی۔

زَقَمَهُ (ن) زَقْمًا وازْدَقَمَهُ. نگلنا۔

أَزْقَمَهُ. الشَّيْئَ: نگلوانا۔

زَقَّمَهُ. تھوہر کھلانا۔

تَزَقَّمَ. لقمہ کرنا۔ نگلنا۔ تھوہڑ کھلانا۔ اللَّبَنَ: دودھ بہت پینا۔

الزَّقُّوْم. جہنم کے ایک درخت کا نام۔ تھوہڑ مہلک خوراک۔ ایک جنگلی گھاس جس کا پھول چنبیلی کی مانند ہوتا ہے۔

الزُّقْمَة. زقم کا اسم مرۃ۔ طاعون۔

زَقَنَ (ن ض) زَقْنًا. الْحِمْلَ: بوجھ اُٹھانا۔

أَزْقَنَهُ. اُٹھانے میں مدد دینا۔

زَقَا يَزْقُو زَقْوًا وزُقَاءً وزَقِيًّا وزُقُوًّا وزَقِيَ (ض) زَقْيًا. الطَّائِرُ: پرندہ کا چہچہانا۔ صفت مذکر (زَاقٍ) ج زَوَاقٍ. صفت مؤنث (زَاقِيَة) ج زَوَاقٍ الصَّبِيُّ: بچہ کا بہت رونا۔

أَزْقَاهُ. رلانا۔

الزُّقْيَة. روپے پیسوں کا ڈھیر۔

الزَّقْيَة. چیخ۔

زَكَّ (ن) زَكًّا وزَكَكًا وزَكِيكًا الشَّيْخُ: دوڑنے یا چلنے میں کمزوری کی وجہ سے قریب قریب قدم رکھنا۔ (زَكًّا) الْغُلَامُ: دوڑنا الْقِرْبَةَ: مشک بھرنا بِسَلْحِهِ: بیٹ کرنا۔ زَكَّهُ الْمَاءُ: آسودہ کرنا عَلَى فُلَانٍ: غضب ناک ہونا۔

زُكَّ. الرَّجُلُ: بوڑھا ہونا۔ بیماری کی وجہ سے کمزور ہونا۔

أَزَكَّ. عَلَى الْأَمْرِ: اصرار کرنا بِرَأْيِهِ: خود رائے ہونا۔

تَزَكَّكَ. ساز وسامان لینا یا ہتھیار اُٹھانا۔

اِزْدَكَّ. الزَّرْعُ: سیراب ہونا۔

الزُّكّ. فاختہ کا چوزہ۔

الزَّکَۃ. ہتھیار۔
الزُّکْمَۃ. غم وغصہ۔
زَکَاہُ(ف) زَکْاً. مارنا زَکَاہُ الدَّرَاھِمَ: نقد دینا یا جلدی نقد دینا زَکَاہُ حَقَّہٗ: پورا کرنا اِلَیْہِ: پناہ لینا۔
اِزْدَکَا. حَقَّہٗ مِنْہٗ: حق وصول کرنا۔
رَجُلٌ (زُکَاً وزَکَاءٌ وزُکَاءٌ) النَّقْدِ: جلدی نقد دینے والا۔
المَزْکَا. جائے پناہ۔
زَکَبَ (ن) زَکْبًا وزُکُوْبًا. الاِنَاءَ: برتن کو بھرنا المَرْأَۃُ: عورت کا ایک ہی مروڑ میں بچہ کو جننا المَرْأَۃَ: جماع کرنا۔
اِنْزَکَبَ. البَحْرُ: سمندر کے پانی کا پست زمین میں یا گڑھے میں داخل ہونا۔
الزُّکْبَۃ. لڑکا۔ نطفہ۔
زَکَتَ (ن) زَکْتًا واَزْکَتَ وزَکَّتَ. الاِنَاءَ: برتن کو بھرنا۔
اَزْکَتَتْ. المَرْأَۃُ بِغُلَامٍ: لڑکے کو جننا۔
المَزْکُوْت. انڈوں سے بھری ہوئی ٹڈی۔ بھرا ہوا غمگین۔
زَکَرَ(ن) زَکْرًا وزَکَّرَ. الاِنَاءَ: برتن کو بھرنا۔
زَکَّرَ وتَزَکَّرَ. الاِنَاءُ: برتن کا بھر جانا۔
الزُّکْرَۃ. شراب وغیرہ کیلئے چمڑے کا برتن۔ ج زُکَر.
زَکَمَہٗ(ن) زَکْمًا واَزْکَمَہ. مبتلائے زکام کرنا القِرْبَۃَ: مشک بھرنا۔ زَکَمَتْ بِہٖ اُمُّہٗ: جننا۔
زُکِمَ. زکام زدہ ہونا۔ صفت (مَزْکُوْم)
الزُّکْمَۃ. زکام۔ اولاد۔ کہا جاتا ہے "لِفُلَانٍ زُکْمَۃُ سُوْءٍ" فلاں کی اولاد غیر صالح ہے۔
الزُّکْمَۃ. اَجَدُّ۔ آخری بچہ۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ زُکْمَۃُ وَلَدِ اَبِیْہِ" وہ اپنے باپ کا آخری بچہ ہے۔
زَکِنَ(س) زَکَنًا. الاَمْرَ: تاڑ جانا۔ سمجھنا۔ گمان کرنا۔ کہا جاتا ہے "زَکِنْتُ اَنَّہٗ رَجُلُ سُوْءٍ" میں نے جانا کہ وہ برا آدمی ہے
مِنْہُ عَدَاوَۃً کسی کی دشمنی کا علم ہونا (زُکُوْنًا) اِلَیْہِ: پناہ لینا۔ مل جل جانا۔
زَکَّنَ. گمان کرنا عَلَیْہِ: مشتبہ کرنا۔
زَاکَنَہٗ. ایک دوسرے کے قریب ہونا۔ کہا جاتا ہے "ھٰذَا الجَیْشُ یُزَاکِنُ الاَلْفَیْنِ" یہ لشکر دو ہزار کے قریب ہے ہ: قریب و ہم نشین ہونا۔
اَزْکَنَہٗ. الاَمْرَ: جتانا۔ سمجھانا الشَّیْءَ: صحیح گمان کرنا۔
الزَّکَانَۃ والزَّکَانِیَۃ. صحیح گمان۔
رَجُلٌ (زَکِنٌ) سمجھدار مرد۔
رَجُلٌ (زُکَنٌ) اچھی یادداشت والا مرد۔
زَکَا یَزْکُوْ زُکَاءً وزُکُوًّا وزَکِیَ (س) زَکِیَ. الزَّرْعُ: بڑھنا الرَّجُلُ: نیک و صالح ہونا۔ خوش عیش ہونا۔ زکی ہونا الاَرْضُ: عمدہ ہونا۔ کہا جاتا ہے "ھٰذَا لَایَزْکُوْ بِکَ" یہ تمہارے لائق نہیں۔
زَکّٰی. بڑھنا۔ زائد ہونا۔ پیاسا ہونا۔
ہٗ اللّٰہُ: نشو ونما کرنا۔ پاک کرنا۔ صالح بنانا۔ زکوۃ لینا۔ زَکّٰی لَہٗ: زکوۃ ادا کرنا نَفْسَہٗ: خود ستائی کرنا۔
اَزْکٰی. الزَّرْعُ: بڑھنا ہ اللّٰہُ: نشو ونما کرنا۔
تَزَکّٰی. صدقہ ادا کرنا۔ زکی ہونا الشَّیْءُ: بڑھنا۔ زیادہ ہونا۔
الزَّکَا. جفت عدد۔ کہا جاتا ہے "اَخَسًا ھَذَا اَمْ زَکًا" یہ طاق ہے یا جفت۔
الزَّکَاۃ. چیز کا عمدہ حصہ۔ زکوۃ. صدقہ۔ پاکیزگی۔ ج زَکًا وزَکَوَات.
التَّزْکِیَۃ. زَکّٰی کا مصدر۔
الزَّاکِی. فا عمدہ نشوونما پانے والا۔ ج زُکَاۃ.
الزَّکِیُّ. اچھی نشوونما پانے والا۔ ج اَزْکِیَاء مؤنث زَکِیَّۃ. کہا جاتا ہے "اَرْضٌ زَکِیَّۃٌ" عمدہ زرخیز زمین۔
زَلَّ(ض س) زَلًّا وزَلَلًا وزُلُوْلًا وزَلِیْلًا ومَزِلَّۃً وزِلِّیْلٰی و زِلِیْلَاءُ. پھسل کر گرنا عَنِ الحَقِّ او الصَّوَابِ: پھر جانا عُمْرُہٗ: گزر جانا (زَلَّ زَلِیْلًا و زُلُوْلًا) جلدی گزرنا۔
زَلَّ زُلُوْلًا. الدِّرْھَمُ: کم وزن ہونا۔ صفت (زَالٌّ) ج زَوَالٌّ. کہا جاتا ہے "دَرَاھِمُ زَوَالٌّ" کم وزن والے درہم۔
زَلَّ(س) زَلَلًا. ہلکے سرین والا ہونا۔ صفت (اَزَلُّ) مؤنث زَلَّاء. ج زُلٌّ.
اَزَلَّہٗ. پھسلانا۔ لغزش کرانا۔ کہا جاتا ہے "اَزَلَّ اِلَیْہِ نِعْمَۃً" اس نے اس کے ساتھ بہتر سلوک کیا اور نعمت دی۔ و "اَزَلَّ اِلَیْہِ مِنْ حَقِّہٖ شَیْئًا" اس نے اس کو اپنے حق میں سے کچھ دیا۔ "اَزَلَّہٗ اِلَی القَوْمِ" اس نے اس کو قوم کے سامنے پیش کیا۔
اِسْتَزَلَّہٗ. پھسلانا۔ لغزش کرانا۔
الزَّلُّ. پھسلنے کی جگہ (مذکر و مؤنث) کہا جاتا ہے "مَکَانٌ زَلٌّ واَرْضٌ زَلٌّ."
الزَّلَل. مص. گناہ کا ارتکاب۔ کہا جاتا ہے "اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ مِنْ زَلَلِیْ" میں اللہ سے اپنے ارتکاب گناہ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ پھسلنے کی جگہ (مذکر و مؤنث) کہا جاتا ہے "فِیْ مِیْزَانِہٖ زَلَلٌ" اس کے ترازو میں نقصان ہے۔
الزَّلَّۃ. زَلَّ کا اسم مرۃ۔ ایک مرتبہ گرنا۔ گناہ۔ ولیمہ۔ دلہن۔ خوراک جو دوست یا رشتہ دار کے دستر خوان سے اٹھایا جائے۔ ج زَلَّات.
الزِّلَّۃ. چمکیلے پتھر واحد زِلٌّ.
الزُّلَّۃ. احسان۔ دمہ۔
مَاءٌ (زُلَالٌ وزَلُوْلٌ وزَلِیْلٌ وزُلَازِلٌ) صاف میٹھا خوشگوار پانی۔ الزُّلَال: بہت پھسلنے والا۔
الاَزَلُّ. تیز رفتار۔ ہلکے سرینوں والا۔ مؤنث زَلَّاء قَوْسٌ زَلَّاءُ: کمان جس سے تیر جلد نکل جائے۔
المَزَلَّۃ والمَزِلَّۃ. پھسلنے کی جگہ۔ ج مَزَالُّ.
المُزَلِّلُ. فا بہت بھلائی کرنے والا۔
زَلِبَ(س) زَلَبًا. بہ بلازم رہنا۔ چپٹا رہنا۔ جدا نہ ہونا۔

الزُلبة. لقمہ۔ تیر۔

الزَلَابِیَّة. جلیبی۔

زَلَجَ (ض) زَلْجًا وزَلِیْجًا وزَلَجَانًا. تیزی سے چلنا۔

زَلَجَ (ن) زَلْجًا وازْلَجَ. البَابَ: دروازہ کو مزلاج سے بند کرنا (دیکھئے مَزْلَاج)

زَلَجَ (ن) زَلَجَانًا. فُلَانًا: آگے ہونا۔

زَلِجَ (س) زُلُوْجًا وتَزَلَّجَ. پھسلنا۔ اور اسی سے مَزْلَجٌ ہے۔ ان سواروں کو کہتے ہیں جن میں پہیے نہیں ہوتے اور برف پر پھسلتی ہیں ج مَزَالِج. زَلَجَ الْکَلَامُ مِنْ فِیْهِ: بات کا منہ سے نکل پڑنا الماءُ عَنِ الحَنْجَرَةِ: پانی کا حلق سے پیٹ میں اُتر جانا۔

زَلَّجَ. الْکَلَامَ: لوگوں میں مشہور کرنا۔ عَیْشَه: تھوڑی سی چیز پر زندگی بسر کرنا۔

تَزَلَّجَ. الشَّیْءُ: پھسلنا۔ کہا جاتا ہے "تَزَلَّجَ السَّهْمُ عَنِ القَوْسِ" تیر کمان سے پھسل گیا۔ النَّبِیْذَ: نبیذ پینے پر اصرار کرنا۔

مَکَانٌ (زَلْجٌ وزَلِیْجٌ) پھسلنے کی جگہ۔ الزَالِج. فا. مصیبتوں سے نجات پانے والا۔ بہت پینے والا۔ سَهْمٌ زَالِجٌ: تیر جو زمین پر پھسلتا ہوا جائے۔

الزَلُوْج. تیز رفتار۔ سَهْمٌ زَلُوْجٌ: کمان سے پھسلنے والا تیر۔ قَدَحٌ زَلُوْجٌ: ہاتھ سے پھسل جانے والا پیالہ۔ عَقَبَةٌ زَلُوْجٌ: دور دراز لمبی گھاٹی۔

الزُلَج. چکنی چٹانیں۔

نَاقَةٌ (زَلَجیٰ وزَلِیجة) تیز رفتار اونٹنی۔

الزَلَاج والمِزْلَاج والمزلاخ. ایک قسم کا تالا جو بغیر کنجی کے کھل جاتا ہے۔

المُزَلَّج. کم بخیل۔ قوم میں اجنبی آدمی۔ بے مروت۔ ہر چیز کا گھٹیا۔

زَلَحَ (ف) زَلْحًا وتَزَلَّحَ. چکھنا۔

الزَلَح. باطل۔ کہا جاتا ہے "اَمْرٌ زَلَحٌ" امر باطل۔

الزُلَح. بڑے کشادہ پیالے۔

تَزَلْحَبَ. عَنْهُ: پھسلنا۔

زَلْحَفَه. علیحدہ کرنا۔

تَزَلْحَفَ وازْلَحَفَّ. علیحدہ ہونا۔

الزِلْحَفَة. کچھوا (سلحفاة کی تحریف ہے)

الزَلْحَلَح. ہلکا پھلکا مرد۔

الزَلَحْلَحَة. پھلکا چپاتی۔ لگن۔

زَلِخَ (س) زَلَخًا. موٹا ہونا۔

زَلَخَ (ض) زَلَخَانًا وزَلْخَانًا. الرَجُلُ: چلنے میں آگے ہونا رِجْلُه. پھسلنا۔

زَلَخَ (ض ن) زَلْخًا. فُلَانًا بِالرُمْحِ: بھونکنا رَاسَهُ: زخمی کرنا۔

زَلَّخَهُ. چکنا و ہموار کرنا۔

ازْلَخَ. البَابَ: دروازہ کو مزلاج سے بند کر دینا۔ (دیکھئے مزلاج)

تَزَلَّخَ. پھسلنا۔

مَکَانٌ (زَلْخٌ وزَلِخٌ) پھسلنے کی جگہ۔

الزَلُوْخ. تیز رفتار۔ بِئْرٌ زَلُوْخٌ: کنواں جس کے من پر پھسلن ہو۔

الزُلَخة. بچوں کے پھسلنے کی جگہ۔

زَلْدَبَ زَلْدَبَةً. اللُقْمَةَ: لقمہ نگلنا۔

زَلِزَ (س) زَلَزًا. بے قرار ہونا۔

الزَلَز والزِلَز. سامان خانہ۔ آنے کا راستہ۔

زَلْزَلَ زَلْزَلَةً وزَلْزَالًا وزِلْزَالًا اللّٰهُ الاَرْضَ: بھونچال لانا۔ ڈرانا، خوف دلانا۔ الاِبِلَ: اونٹ کو سختی سے ہانکنا۔

تَزَلْزَلَتِ. الاَرْضُ: بھونچال ہونا۔ نَفْسُه: موت کے وقت جان کا گھونگرو میں بولنا۔

الزَلْزَلَة. مص. بھونچال۔ ج زَلَازِل.

الزَلَازِل: سختیاں۔ ہولناک چیزیں۔

الزُلْزُل. ماہر طبلچی۔ نقارچی۔ غُلَامٌ زُلْزُلٌ: ہلکا پھلکا لڑکا۔

الزَلْزَل. سامان خانہ۔

الزُلْزُوْل. سبک ظریف۔ سبکی۔ جنگ و بدی۔

زَلَعَ (ف) زَلْعًا. الشَّیْءَ: فریب سے چھیننا۔ رِجْلَه: جلانا الماءَ مِنَ البِئْرِ: پانی نکالنا۔ رَاسَهُ: سر پھاڑنا۔ تم کہتے ہو "زَلَعْتُ لَهُ مِنْ مَالِی زَلْعَةً" میں نے اپنے مال میں سے ایک حصہ دیا۔

زَلِعَتْ (س) زَلَعًا وزُلُوْعًا وتَزَلَّعَتْ. قَدَمُهُ: قدم کے ظاہر یا باطن کا پھٹنا کَفُّهُ: اوپر سے پھٹنا الجُرْحُ: خراب ہونا۔ تَزَلَّعَ رِیْشُه: پر کا گر جانا۔

زَلَعَتْ (ن) زُلُوْعًا. الشَّمْسُ: آفتاب طلوع ہونا النَّارُ: آگ کا بلند ہونا۔

اَزْلَعَهُ. فِی الشَّیْءِ: کسی چیز کا لالچ دلانا۔

اِزْدَلَعَ. الشَّیْءَ: ترتیب سے چھیننا۔ حَقَّهُ: کسی کا حق کاٹ لینا الشَجَرَةَ: درخت کاٹنا۔

الزَلِعَة. خراب شدہ زخم۔

الزَوْلَع. پھٹی ہوئی ایڑیوں والا۔

الزِبْلَع. چھوٹی کوڑیوں کی ایک قسم۔

المُزَلَّع. پھٹے ہوئے پیروں والا۔

اِزْلَعَتَّ. السَحَابُ: گھرا گھرنا۔

سَیْلٌ (مُزْلَعِبٌّ) بڑا سیلاب۔

زَلَغَ (ن) زُلُوْغًا. النَجْمُ: ستارہ طلوع ہونا النَارُ: آگ کا بلند ہونا۔

تَزَلَّغَتْ. رِجْلُه: پھٹنا۔ (جید لغت تَزَلَّعَتْ ہے)

اِزْلَغَبَّ. الفَرْخُ: چوزہ کے پر نکلنا۔ الشَّعْرُ: مونڈنے کے بعد اُگنا۔

زَلَفَ (ن) زَلْفًا وزَلِیْفًا و تَزَلَّفَ وازْدَلَفَ. آگے ہونا۔ قریب ہونا۔

زَلَفَ (ن) زَلْفًا وزَلَّفَ. الشَّیْءَ: آگے کرنا۔ زَلَّفَ فِی الکَلَامِ: زیادہ کرنا۔

اَزْلَفَهُ. نزدیک کرنا الاَشْیَاءَ: جمع کرنا الدَلِیْلُ القَوْمَ: رہبر کا قوم کو آگے بڑھنے پر برانگیختہ کرنا۔

الزَلَف والزُلَف والزُلْفیٰ. نزدیکی۔ درجہ۔ مرتبہ۔

الزَلَف. باغ۔

الزُلْفَة. نزدیکی۔ درجہ۔ مرتبہ۔ رات کا ایک حصہ۔ بڑا پیالہ۔ ج زُلَف وزُلُفَات و

زُلفات اور بقول بعض الزُلف بمعنی رات دن ملنے کے اوقات۔

الزلَفَة. بھرا ہوا حوض۔ سیپی۔ کپڑے دھونے کا طشت۔ بڑا پیالہ۔ چکنا پتھر۔ سخت یا جھاڑو دی ہوئی زمین۔ باغ۔ ج زلَف.

العَقَبَة (الزَلُوْف) دور دراز گھاٹی۔

المَزْلَفَة. آبادی جو بیابان اور کشت زار کے درمیان ہو۔ ج مَزَالِف. المَزَالِف: کوچ کرنے کی جگہیں۔ واحد مَزْلَفَة.

زَلِقَت. (س) وزَلَقَتْ (ن) زَلَقًا. القَدَمُ: قدم پھسلنا۔ بِمَكَانِهِ: ملول ہو کر علیحدہ ہونا۔

زَلَقَهُ (ض) زَلْقًا وزَلَّقَه وازْلَقَهُ. پھسلانا عَنْ مَكَانِهِ: دور کرنا۔ علیحدہ کرنا رَاسَهُ سر مونڈنا۔ زَلَّق المَوْضِعَ: پھسلنے والی جگہ بنانا زَلَّق بَدْنَهُ: بدن پر تیل لگانا۔ ازْلَقَهُ و زَلَقَه بِبَصرِهِ: غصہ کی وجہ سے تیز نظر سے دیکھنا۔

ازلَقَت الفَرَسُ: گھوڑی کا ناتمام بچہ گرانا۔

تَزَلَّقَ. اس طرح بننا سنورنا کہ چہرے کی رونق بڑھ جائے۔

الزَلْق والزَلَق والزَلِق والزَلَّاقَة. پھسلن کی جگہ۔ اَرْضٌ زَلَقٌ: چکنی سپاٹ زمین جس میں کچھ نہ ہو۔

الزَلِق. وہ شخص جس کو جماع کرنے میں دخول سے پہلے انزال ہو جائے۔

الزَلَقَة. چکنی چٹان۔ آئینہ۔ نَاقَةٌ (زَلُوْقٌ) تیز رفتار اونٹنی۔ عقبةٌ زَلُوْقٌ: دور دراز گھاٹی۔

الزَلِيْق. ناتمام گرا ہوا بچہ۔

الزُلَيْق. ایک قسم کا شفتالو۔ واحد زُلَيْقَة.

المِزْلَاق. ایک قسم کا تالا جو بغیر کنجی کے کھل جاتا ہے۔ ناتمام بچہ گرانے والی گھوڑی۔

المَزْلَق والمَزْلَقَه. پھسلن کی جگہ۔

الزُلْقُوْم. گلا۔

زَلَمَ (ن) زَلْمًا. خطا کرنا الإِنَاءَ: برتن بھرنا۔ الانْفَ: ناک کاٹنا العَطَاءَ: کم دینا۔

زَلَّمَهُ. نرم کرنا۔ ہموار کرنا الرُحىٰ: چکی کو گھمانا اور کناروں سے پکڑنا العطاءَ: کم دینا الغِذَاءَ: بُری خوراک دینا۔

اِزْدَلَم. الشَيَّ: کاٹنا۔ جڑ سے کاٹنا۔

اِزْلَأَمَّ اِزْلِئْمَامًا. الشَيُّ: سیدھا کھڑا ہونا القَوْمُ: جلدی کوچ کرنا۔ اِزْلَامَّتِ الضُحىٰ: چاشت کے وقت کا روشن ہونا۔

الزَلَم. کھر یا اس کا پچھلا۔ بے پر کا تیر۔ ج اَزْلَام: فال نکالنے کا تیر۔ الزَلَم: ایک قسم کی بوٹی جس کے پھل پھول نہیں ہوتے اور اس کی جڑیں زمین کے بہت اندر اور گرہ دار ہوتی ہیں جس میں چوڑے تخم ہوتے ہیں اور عوام کے نزدیک حب العزیز کے نام سے مشہور ہے۔

الزَلَمَة والزُلْمَة والزلمة. ہیئت وقد۔ کہا جاتا ہے "هُوَا لعَبْدُ زُلْمَةً" وہ غلام کے مشابہ ہے۔

الزَلَمَة. بکری کے کان کا کٹا ہوا ٹکڑا جو لٹکتا رہے۔

زَلُوْمَة. الابْرِيْق عِنْدَ العامَةِ: ٹونٹی۔ فصیح لفظ بلبل ہے۔

المُزَلَّم. پستہ قد۔ سبک وچست۔ ظریف

المُزَلَّم والزَلِيْم. مِنَ السِهَام: عمدہ بنا ہوا تیر۔

المُزَلَّم والاَزْلَم. کٹے ہوئے کان والا۔

الزَلْمَاء. الاَزْلَم کا مؤنث۔ مادہ شکرا۔ پہاڑی بکری۔ عمدہ بنایا ہوا تیر۔

زَمَّهُ (ن) زَمًّا. باندھنا القِرْبَةَ: مشک بھرنا۔ زَمَّ البَعِيْرَ بِانْفِهِ: ناک میں تکلیف کی وجہ سے سر اٹھانا الرَجُلُ بِرَاسِهِ: سر بلند کرنا بِانْفِهِ: تکبر و گردن کشی کرنا القَوْمَ: رفتار میں قوم سے آگے بڑھنا (وزَمَّمَ) الجِمَالَ: اونٹ کے نکیل ڈالنا۔ زَمَّ النَعْلَ: جوتہ میں تسمہ لگانا الذِئْبُ السَخْلَةَ: بھیڑیے کا بکری کے بچہ کو سر اونچا کر کے لے جانا۔

زَمَّتِ (ن) زُمُوْمًا. القِربَةُ: مشک کا بھرنا نَابُ البَعِيْرِ: اونٹ کے دانت نکلنا۔

(زَمِيْمًا) الزُنْبُوْرُ: بھڑ کا بھنبھنانا۔

اَزَمَّ. النَعْلَ: جوتہ میں تسمہ لگانا۔

زَامَّ مُزَامَّةً. تکبر کرنا۔ زَامَمْتُ فُلَانًا: مقابلہ کرنا۔

اِنْزَمَّ. بندھنا۔

اِزْدَمَّ. تکبر سے سر بلند کرنا الذِئْبُ السَخْلَةَ: بھیڑیے کا بکری کے بچے کو سر بلند کر کے لے جانا۔

الزِمَام. جس سے کوئی چیز باندھی جائے۔ مہار۔ باگ۔ نکیل۔ لگام۔ ج اَزِمَّة. زِمَامُ النَعْلِ: جوتے کا تسمہ۔ کہا جاتا ہے "هُوَ زِمَامُ قَوْمِهِ" وہ اپنی قوم کا سردار و چودھری ہے۔ و "هُوَ زِمَامُ الْاَمْرِ" یعنی اس پر کام کا دار و مدار ہے و "اَلْقَوْا فِيْ يَدِهِ زِمَامَ الْاَمْرِ" لوگوں نے اپنا معاملہ اس کے ہاتھ میں دے دیا کہ جس طرح چاہے فیصلہ کرے۔ و "هُوَ عَلٰى زِمَامِ اَمْرِهِ" وہ اپنے کام کے پورا ہونے کے قریب ہے۔ و "هُوَ يَصْرِفُ اَزِمَّةَ الْاُمُوْرِ" وہ جس طرح چاہتا ہے امور میں تصرف کرتا ہے۔

الزَامّ. فا. رَجلٌ زَامٌّ: گھبرانے والا مرد ج زُمَّمٌ کہا جاتا ہے۔ "دَارِيْ مِنْ دَارِهِ (زَمَمٌ)" میرا گھر اس کے گھر کے قریب ہے۔ و "اَمْرُ القَوْمِ زَمَمٌ" قوم کے معاملے قریب قریب ہیں۔ ووَجْهِي زَمَمُ بَيْتِهِ میرا چہرہ اس کے گھر کے مقابل ہے۔

الزُمَّام. اونچی گھاس۔

الاِزْمِيْم. مہینے کے آخر کا چاند۔

زَمُتَ (ک) زَمَاتَةً و تَزَمَّتَ. سنجیدہ و صاحب وقار ہونا۔ صفت (زَمِيْتٌ) ج زُمَتَاء و (زِمِّيْت)

زَمَتَهُ (س) زَمْتًا. گلا گھونٹنا۔

زَمَجَ (ن) زَمْجًا. القِرْبَةَ: مشک بھرنا۔ عَلَيْهِمْ: بغیر بلائے ہوئے آکر کھانا۔

زَمِجَ (س) زَمَجًا. غضبناک ہونا۔ صفت (زَمِج) کہا جاتا ہے۔ اَخَذَهُ (بِزَامِجِهِ) یعنی اس نے سارا لے لیا۔

الزُمَّج. عقاب سے چھوٹا ایک سرخ رنگ کا شکاری پرندہ۔ ج زَمَامِيج. زُمَّجُ المَاءِ:

ایک آبی پرندہ جو صرف مچھلی کھاتا ہے۔

الزِمِجّیُ. پرندہ کی دم کی جڑ۔

زِمِجَّۃُ. الظَّلِیْم: شتر مرغ کی چونچ۔

الْمُزْمَنِج. غضبناک۔

زَمجر زَمْجَرَۃً. شور مچانا (وتَزَمْجَر) الاَسَدُ: شیر کا چنگھاڑنا۔

اِزْمَجَرَّ. آواز کرنا۔

الزَمْجَرَۃ. س. بانسری۔ زَمْجَرَۃُ کُلِّ شَیءٍ: ہر چیز کی آواز۔ ج زَمَاجِر وزَمَاجِیْر۔

الزُمَّح الزَوْمَح. کمینہ۔ پست قد۔ بدصورت۔ کالے رنگ کا۔ بدصورت وشریر۔

الزَامِح. پھوڑا۔

زَمَخَ (ف) زَمْخًا. تکبر کرنا۔ صفت (زَامِخ) ج زُمَّخ.

عَقَبَۃٌ (زَمَخٌ و زَمُوْخٌ) دور دراز و سخت گھاٹی۔

زَمْخَر. النَمِرُ: چیتے کا غصہ سے دھاڑنا۔ (العَشَبُ:) شگوفہ والا ہونا اور بڑھنا۔ (وازْمَخَرَّ) الصَّوْتُ: آواز کا تیز ہونا۔

تَزَمْخَرَ. النَمِرُ: چیتے کا غضبناک ہونا اور دھاڑنا۔

الزَمْخَر. بڑی بانسری۔ بہت گنجان درخت۔

رَجُلٌ زَمْخَرٌ: عالی مرتبہ مرد (والزَمْخَرِیُّ) کھوکھلی۔ ہڈی۔

الزَمْخَرۃ. زانیہ عورت۔ زَمْخَرۃ الشَّبَاب: بھرپور جوانی الشَّجَرِ: درخت کا گنجان ہونا۔

الزِمَخْیَر. تھوڑا۔

زَمَرَ (ض ن) زَمْرًا و زَمِیْرًا. بانسری بجانا بالحَدِیْث: بات پھیلانا (زَمْرًا) القِرْبَۃَ: مشک بھرنا فُلَانًا بِفُلَان: اکسانا۔ بھڑکانا (زَمَرَ (ض) زَمَرَانًا) الظَّبْیُ: ہرن کا بھاگنا۔ بدکنا (زِمَارًا) النَعَامُ: شتر مرغ کا آواز کرنا۔

زَمِرَ (س) زَمَرًا. کم بالوں والا ہونا۔ بے مروت ہونا الشَّاۃُ: کم اون والی ہونا۔

زَمَّرَ. بانسری بجانا القِرْبَۃَ: مشک بھرنا۔

اِزْمَارَّ. غصہ سے سرخ آنکھوں والا ہونا۔

اِسْتَزْمَرَ. الرَجُلُ عِنْدَ الھَوَانِ: ذلت کی وجہ سے منقبض ہونا۔

الزَمْر. س (والزَمَر) آواز۔ ج زُمُوْرٌ.

الزَمِر. بانسری بجانے والا۔ غِنَاءٌ زَمِرٌ: عمدہ گانا۔ کم بالوں یا کم اون والا۔ کم مروت والا۔ مؤنث زَمِرَۃٌ عَطِیَّۃٌ زَمِرَۃٌ: تھوڑی داد و دھش۔

الزِمَار. س. شتر مرغ کی آواز۔

الزَمِرُّ. سخت ودرشت۔

الزَمِیْر. س. پستہ قد۔ ج زِمَار (والزَمُوْر) خوبصورت لڑکا۔ غِنَاءٌ زَمِیْرٌ: عمدہ گانا۔

الزِمِّیْر والزُمَّیْر. ایک قسم کی مچھلی جس کی پیٹھ پر کھڑے کانٹے ہوتے ہیں۔

الزَمَّار. بانسری بجانے والا۔

الزَمَّارَۃ. بانسری۔ زَمَّارَۃُ الرَاعِی: ایک قسم کی نباتات۔

الزُمْرَۃ. گروہ۔ جماعت۔ فوج۔ ج زُمَر.

الزَوْمَر. گروہ۔ خوبصورت لڑکا۔

الزَمَارَۃ والزُمُوْرَۃ. کم مروتی۔

الزِمَارَۃ. بانسری بجانے کا پیشہ۔

المِزْمَار. بانسری (المَزْمُوْر والمُزْمُوْر) گیت۔ ج مَزَامِیْر. مَزَامِیْر دَاوُدَ: حضرت داؤد کی دعا اور اس کے مجموعہ کا نام زَبُوْر ہے۔

الزُمُرُّد والزُمُرُّذ. ایک سبز رنگ کا بیش قیمت پتھر۔ واحد (زُمُرُّدَۃ)

زَمْزَرَ. الوعَاءَ: برتن کو اچھی طرح سے بھرنے کے لئے ہلانا۔

زَمْزَمَ زَمْزَمَۃً. الشَّیُٔ: دور سے گنگناہٹ سنائی دینا النَّارُ: آگ کے بھڑکنے میں آواز نکلنا المُغَنِّیُّ: سُر سے گانا۔

العُلُوْجُ: عجمی کافروں کا کھانے کے وقت حلق یا نتھنوں سے آواز نکالنا اور ایک کا دوسرے کے مفہوم کو سمجھنا۔ زَمْزَمَہ: بکھری ہوئی چیز کو جمع کرنا الشَّیُٔ: حفاظت کرنا۔

تَزَمْزَمَ. الجَمَلُ: بربڑانا۔ تَزَمْزَمَتْ بِہٖ شَفَتَاہُ: حرکت کرنا۔

مَاءٌ (زَمْزَمٌ و زَمْزَامٌ و زُمَزِمٌ و زُمَازِمٌ) بہت پانی۔ کچھ کھاری پانی۔ زَمْزَم: کعبہ معظمہ حرسہا اللہ کے نزدیک ایک کنوئیں کا نام۔

الزَمْزَمَۃ. س. بادل کی گرج۔ آگ کے بھڑکنے کی آواز۔ شیر کی گونج۔ ج زَمَازِم.

الزِمْزِمَۃ. اونٹوں یا آدمیوں کا گروہ: ج زَمَازِم و زِمْزِم.

الزُمْزُوْم والزَمْزَم والزِمْزِیْم. مِنَ الابِلِ: عمدہ اونٹوں کی جماعت۔ اونٹوں کا گلہ۔ ج زَمَازِیْم.

زَمِعَ (س) زَمَعًا. مِنْہُ: سرگشتہ و حیران ہونا۔ گھبرانا۔

زَمَعَ (ف) زَمْعًا و زَمَعَانًا. الاَرْنَبُ: خرگوش کا تیز چلنا۔ آہستہ آہستہ چلنا۔

اَزْمَعَ وزَمَّعَ. الاَمْرَ و عَلَیْہِ و بِہٖ: ثابت قدم رہنا۔ پختہ ارادہ کرنا۔ واَزْمَعَ الکَرْمُ: انگور کی شاخوں کا گروہ دار ہونا۔ زَمَّعَ الزَنْبُوْرُ: بھڑ کا بھنبھنانا۔ اَزْمَعَتِ الاَرْنَبُ: خرگوش کا ہلکا پھلکا اور تیز دوڑنا۔

الزَمْعُ. س. چھوٹی تنگ نالیاں۔ کمینے ورذیل لوگ۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ مِنَ الرَعَاعِ والزَمَعِ" وہ پست اور ادنی لوگوں میں سے ہے۔ انگور کی شاخ کی گرہ۔ آہستہ سیلاب۔ انگلی کی مقدار معتاد سے زائد بے قراری۔ کسی کام کے سوچنے کے وقت کی کپکپی ج اَزْمَاع (والزَمَاع) پختہ ارادہ۔

الزَمْعَۃ. ٹکڑا۔ کہا جاتا ہے "اَرْضٌ فِیْھَا زُمْعَۃٌ مِنَ النَبتِ" زمین کہ اس میں گھاس کا ایک ٹکڑا ہے۔

الزَمَعَۃ. ج زَمَع و زِمَاع: بکری یا ہرن کی ٹانگ میں پچھلی جانب کے لٹکے ہوئے بال۔

ج اَزْمَاع: چھوٹا ٹیلہ۔

الزَمِعِیّ. خسیس۔ جلدی غصہ میں آجانے والا۔

الزُمَّع. بے ڈنک کی بھڑ۔ وہ شخص جو اپنی ضروریات میں چست نہ ہو۔

الزَمَاعَۃ. دبر۔

الزَمِیْع. پختہ ارادہ والا بہادر۔ عمدہ رائے

والا۔ ج زُمعاء (والزَمُوع) جلد باز۔
الازمع. چالاک مرد۔ مکروہ بات۔ ج ازامع. رَجلٌ ازمع : زائد انگلی والا مرد۔
المُزمِع. فا. ثابت قدم پختہ ارادہ والا۔
زَمَقَ (ن ض) زَمقًا. القفلَ : تالا کھولنا۔ اللحیةَ : داڑھی نوچنا۔ صفت مفعولی۔ (زمِیقة و مزمُوقة) کہا جاتا ہے "ما اغنی عنهُ (زمقةً) یعنی اس نے کچھ فائدہ نہیں دیا۔
زمَكَ (ن) زَمكًا. چپ رہنا (وزَمَكَ) القِربَةَ : مشک بھرنا۔ زمَكهُ علیَّ : بھڑکا بھڑکا کر غصہ دلانا۔
ازماكَّ. سخت غضبناک ہونا۔
الزمك. سخت غصہ۔ کسی چیز کا آپس میں گتھ جانا۔
الزِمِكّة. من الرجال : جلدی غضبناک ہونے والا۔ بیوقوف۔ پستہ قد۔ ج الزمكُون :
الزِمكیّ والزمِك. پرندہ کی دم یا اس کی جڑ۔
زَمَلَ (ن ض) زِمالًا. الاعرجُ : لنگڑے کا ایک جانب جھکے ہوئے دوڑنا۔
زمَلتْ (ن) زَملًا و زَملًا و زِمالًا و زَمَلانًا. الدابةُ : نشاط کی وجہ سے لنگڑاتے ہوئے چلنا (زمُولًا) القوسُ : کمان سے آواز نکلنا (زَملًا) الرفیقَ : اپنے پیچھے سوار کرانا الرجلَ : پیروی کرنا الشیَٔ : لادنا۔
زمّلَ الشیَٔ : چھپانا الشیَٔ بثوبهٖ اوفی ثوبهٖ : لپٹنا۔
زامَلَ. الرفیقَ : محمل میں ایک جانب سوار کرانا۔
تزمّلَ وازّمّلَ وازدمَلَ. بثوبهٖ : لپٹنا۔
ازدمَلَ الحِملَ : ایک دفعہ میں لادنا۔
الزِملُ. جانور پر پیچھے سوار ہونے والا ساتھی بوجھ۔
الزمل والزمَلة والازمَلة. عیال۔ بال بچے۔
الزمِل والزُمّل والزُمّیل والزُمّیلة والزمّل والزمّال والزمالة والزمّیل والزمّیلة. کمزور۔ بزدل۔
الزُملة. ساتھی لوگ۔ جماعت۔ گروہ۔
الزامِلة. الزامل کا مؤنث۔ بار برداری کا جانور۔ ج زوامل
الزمِیل. جانور پر پیچھے سوار ہونے والا ساتھی۔ آج کل کی زبان میں پیشہ میں شریک کے لئے مستعمل ہے۔
الازمَل. مخلوط آواز۔ ج ازامل ازامِیل تمام۔ سارا۔ کہا جاتا ہے "اخذ الشیَٔ بازملهٖ و بازملهٖ" اس نے چیز کو بتمامہ لے لیا۔
الازمَلُّ. بزدل۔ کمزور۔
الازملة. کمان کی آواز۔ تمام سارا۔ کہا جاتا ہے "اخذهُ بازملتهٖ" اس نے ساری چیز لے لی اور کہا جاتا ہے "لهٗ عیالٌ ازملةٌ" اس کے بہت بال بچے ہیں۔
الاُزمُولة والاِزمَولة. آواز کرنے والا پہاڑی بکرا یا ہرن وغیرہ۔
الازمِیل. رانپی۔ چھینی۔ ہتھوڑا۔ مضبوط مرد۔ کمزور مرد۔ (ضد)
المزمّل والمتزمّل. کپڑوں میں لپٹنے والا۔
المزمّلة. المزمّل کا مؤنث۔ پانی سرد کرنے کا گھڑا یا مٹکا۔
زمِنَ (س) زمنًا و زُمنةً. لنجا ہونا۔
ازمَنَ. الشیُٔ : دیر تک باقی رہنا ہ اللهُ : لنجے پن میں مبتلا کرنا بالمکانِ : مدت تک اقامت کرنا۔ کہا جاتا ہے "اَزمِنْ عنّی عطاؤكَ"
الزمَن. ج ازمان وازمُن و (الزمان) ج ازمِنة و (الزمنة) وقت۔ ازمِنةُ السنةِ : سال کی چاروں فصلیں۔ بہار۔ گرمی۔ برسات۔ جاڑا۔ زمنٌ (زامِنٌ) سخت زمانہ۔
الزمانة. آفت۔ لنجا پن۔ قوتوں کی بے حسی۔ محبت۔
الزمِن. ج زمِنُون و (الزمِین) ج زمنی و زمنة : لنجا۔ کہا جاتا ہے "فلانٌ زمِنُ الرغبةِ" فلاں کمزور خواہش والا ہے۔
عامله (مزامنة) اس نے اس سے کچھ وقت کے لئے معاملہ کیا۔
المُزمِن. فا. مرضٌ مزمِنٌ : پرانا مرض۔
زمِهَ (س) زمَهًا. الحرُّ : گرمی تیز ہونا۔
الرجلُ بالحرِّ : گرمی تیز لگنا۔
زمِهتْ (س) زمَهًا. الشمسُ الرجلَ : تیز دھوپ لگنا۔
زمهرتِ. العینُ : آنکھ کا غصہ سے سرخ ہونا۔
ازمهرّ. الیومُ : سخت سردی والا ہونا۔ الوجهُ : چہرہ کا بگڑنا الکواکبُ : ستاروں کا چمکنا العینُ : آنکھ کا غصہ سے سرخ ہونا۔
الزمهریر. سخت سردی۔
المُزمهِرّ. سخت غضبناک۔ ہنسنے والا۔
ازمهلَّ. المطر : برسنا الثلجُ : برف کا پگھلنے کے بعد بہنا۔
زنَّ (ن) زنًّا. عصبُهُ : پٹھے کا خشک ہونا۔ الرجلُ : ڈھیلے جوڑوں والا ہونا (زنّهٗ وازنّهٗ) بخیرٍ او شرٍّ : نیک یا بدگمان کرنا بکذا : تہمت لگانا۔
زنَّنَ. الرجلُ : ہمیشہ ماش کھانا۔
الزنّ. ماش۔
الزَنَن. تنگ۔ ماءٌ زنَنٌ : تھوڑا پانی۔ ظِلٌّ (زنانٌ) تھوڑا سایہ۔
حنطةٌ (زنّةٌ) گیہوں جس کو بارش کے علاوہ پانی دیا گیا ہو۔
الزنّین. پاخانہ یا پیشاب روکنے والا۔
ابُوزنّة. لنگور۔
زنأَ (ف) زنأً وزنوءًا. الیهِ : پناہ لینا فی الجبلِ : پہاڑ پر چڑھنا الظلُّ : سایہ کا سمٹنا الرجلُ : خوش ہونا۔ جلدی کرنا۔ زمین سے چمٹنا بولَهٗ زنأً : پیشاب روکنا۔
بولُهُ زنوءًا : پیشاب رکنا۔
زنّأَ. علیهِ : تنگی کرنا۔
ازنأهُ ازناءً. مجبور کرنا۔ چڑھانا۔ بازرکھنا۔
الزناء. پستہ قد۔ پیشاب یا پاخانہ روکنے والا۔ تنگ۔ قبر۔

الزَنِیُّ. چھوٹی مشک۔
زَنِب (س) زَنَبًا. موٹا ہونا۔
الاَزْنَب. موٹا پستہ قد۔
الزَيْنَب. بزدل۔ ایک خوشبودار خوش منظر درخت۔
الزَانِبِیُّ. آہستہ چال۔
زُنَابَةُ. العَقْرَب: بچھو کا ڈنک۔
تَزَنْبَرَ. عَلَيْهِ. تکبر کرنا۔ ترشروئی کرنا۔
الزَنْبَر. شیر۔
الزُنْبُوْر. بھڑ۔ ایک درخت جو چنار کی مانند ہوتا ہے۔
الزَنْبَرِیّ. بھاری بھرکم مرد۔ بڑی کشتی۔ کہا جاتا ہے۔ "سَفِيْنَةٌ زَنْبَرِيَّةٌ"
الذُّنْبَارُ ڈسنے والی مکھی
اَرْضٌ (مَزْبَرَةٌ) بہت بھڑوں والی زمین۔
الزُنْبُرُكُ. گھڑی کا اسپرنگ (یہ کلمہ فارسی ہے) اس کے مقابلہ میں "النَابِض" کا کلمہ وضع کیا گیا ہے۔
الزِنْبَاعَة. چرمی موزے یا جوتے کی نوک۔
الزَنْبَق. سوسن سفید یا سفید چنبیلی۔ واحد زَنْبَقَة. چنبیلی کا تیل۔ بانسری۔ ج زنابق اُمُّ زَنْبَق: شراب۔
الزُنْبُل. پستہ قد مرد۔
تَزَنْتَر. ناز سے چلنا۔
الزَنْتَرة. تنگی۔ عسرت۔
زَنِجَ (س) زَنَجًا. پیاس سے آنتوں کا سکڑنا۔
زَانَجَهُ. برائی یا بھلائی کا بدلہ دینا۔
تَزَنَّجَ. عَلَيْهِ دست درازی کرنا۔
الزَنْج والزِنْج. حبشی واحد (زنجی) ج زُنُوْج.
الزِنَاج بدلہ۔
الزُنْجُبْ والزُنْجُبَان. کمربند۔
الزُنْجُبَة. گدی جس کو عورتیں اپنے سرین پر بڑا معلوم ہونے کیلئے باندھتی ہیں۔
الزَنْجَبِيْل. سونٹھ۔ شراب۔
زَنْجَرَ. انگوٹھے کے ناخن کو انگشت شہادت کے ناخن سے مارنا۔
الزِنْجَار. تانبے کا رنگ۔
الزِنْجِيْر والزِنْجِيْرَة. سپیدی جو جوانوں کے ناخن پر رہوتی ہے۔ الزِنْجِيْر: ناخن کا کٹا ہوا حصہ۔ زنجیر۔ اس سے فعل کا اشتقاق کرتے ہیں اور کہتے ہیں (زَنْجَرَهُ فَتَزَنْجَرَ) یعنی اس نے اسے قید کیا اور وہ قید ہو گیا اور عوام کہتے ہیں۔ جَنْزِيْر و جَنْزَرَة.
الزِنْجَفْر والزُنْجُفْر. شنگرف۔
الزِنْجِيْل. کمزور وسُست بدن والا مرد۔
زَنَحَهُ (ف) زَنْحًا. تعریف کرنا۔ دفع کرنا۔ معاملہ میں تنگی کرنا۔
زَانَحَهُ. ایک دوسرے کی تعریف کرنا۔
زَنَّحَ و تَزَنَّحَ. المَاءَ: بار بار پانی پیناو تَزَنَّحَ الرَجُلُ: کھل کر گفتگو کرنا۔ اپنے آپ کو مرتبہ سے زیادہ ظاہر کرنا۔ کسی معاملہ یا فرض میں تنگی برتنا۔
الزَنْح. بدلہ۔
زَنِخَ (ف) زَنَخًا. الدهْنُ: تیل کا بگڑنا۔ خراب ہونا۔ صفت (زَنِخٌ)
زَنَخَ (ن ض) زُنُوْخًا. القُرَادُ: چیچڑی کا چمٹنا۔
زَانَخَهُ. ایک دوسرے کو ہٹانا۔
تَزَنَّخَ. تکبر کرنا۔ کھل کر گفتگو کرنا۔
اِبِلٌ (زَنِخَةٌ) پیاس کی وجہ سے سمٹے ہوئے پیٹ والے اونٹ۔
زَنْخَر. بِمَنْخَرِهِ: خراٹے لینا۔
زَنَدَ (ن ض) زَنْدًا. الاِنَاءَ: برتن کو بھرنا۔ النَارَ: چقماق سے آگ نکالنا۔
زَنِدَ (س). زَنَدًا. الرَجُلُ: پیاسا ہونا۔
زَنَّدَ. جھوٹ بولنا۔ چقماق سے آگ نکالنا۔ السِقَاءَ مشک بھرنا فی الاَمْرِ: تنگ دل ہونا عَلیٰ اَهْلِهِ: سختی برتنا۔ کہا جاتا ہے "مَا يُزَنِّدُكَ اَحَدٌ عَلَيْهِ" یعنی تمہارے لئے کوئی زیادہ نہیں کرے گا۔
اَزْنَدَ. الشَيْءُ: زیادہ ہونا۔ کہا جاتا ہے "مَا يُزْنِدُكَ اَحَدٌ عَلَيْهِ" یعنی تمہارے لئے کوئی زیادہ نہیں کرے گا الرَجُلُ فِيْ وَجْعِهِ: مرد کا اپنی بیماری میں دوبارہ مبتلا ہو جانا۔
تَزَنَّدَ. غضبناک ہونا۔ جواب نہ دے سکنا۔ تم کہتے ہو "سَأَلْتُهُ مَسْئَلَةً فَتَزَنَّدَ" میں نے اس سے ایک مسئلہ پوچھا اور وہ جواب نہیں دے سکا۔ فِيْ الاَمْرِ كَذَا: تنگ دل ہونا۔
الزَنْد. س۔ ہاتھ کا گٹا۔ چقماق کی اوپر والی لکڑی یا پتھر اور نچلے کو (الزَنْدَة) اور دونوں کو (الزندان) کہتے ہیں۔ ج زِنَاد وَاَزْنُدْ واَزنَاد اور کہا جاتا ہے "فُلَانٌ وَارِيُ الزَنْد" فلاں کامیاب ہے۔ و "فُلَانٌ كَابِي الزَنْد" فلاں ناکامیاب ہے و "هُمَا كَزَنْدَيْنِ" وہ دونوں مساوی ہیں، اس کا استعمال عموماً دنائت وخست میں ہوتا ہے اور ان دونوں آدمیوں کیلئے بھی بولتے ہیں جن کی وجہ سے حاجت پوری ہو اور جو تمہاری مدد کرے اس کیلئے کہتے ہو "وَرَتْ بِكَ زِنَادِيْ" یعنی تمہاری وجہ سے میری حاجت پوری ہوئی۔
المُزَنَّد. تنگ۔ بخیل۔ منہ بولا بیٹا۔ کم چوڑا کپڑا۔ عَطَاءٌ مُزَنَّد: تھوڑی بخشش۔
تَزَنْدَقَ. بے دین ہونا۔ دو خدا ماننا۔ باطنی کافر ہونا۔ صفت زِنْدِيْق. ج زَنَادِقَة و زَنَادِيْق.
الزَنْدَقَة. ظاہری ایمان و باطنی کفر۔ رَجُلٌ (زَنْدَقٌ و زَنْدَقِيٌّ) بہت بخیل۔
زَنَرَ (ن) زَنْرًا. الاِنَاءَ: برتن بھرنا۔ الغُلَامَ: لڑکے کو جنیو پہنانا۔
زَنَّرَ. اِلَى بِعَيْنِهِ: گھور کر دیکھنا۔
تَزَنَّرَ. جنیو پہننا الشَيْءُ: باریک ہونا۔
الزُنَّار. ج زَنَانِيْر و (الزُنَّارَة) جنیو۔
الزَنَانِيْر. چھوٹی کنکریاں۔
الزَنْزَلَخْت. ایک درخت کا نام۔
زَنِفَ (س) زَنَفًا و تَزَنَّفَ. غضبناک ہونا۔
زَنَقَ (ن ض) زَنْقًا و زَنَّقَ. الفَرَسَ: گھوڑے کا نچلے جبڑے کے نیچے تسمہ لگانا۔

البَغل: خچر کی ٹانگوں میں پائے بند باندھنا۔
(وزَنَّقَ وازنَقَ. علیٰ اَوْلادِہٖ: اولاد پر نفقہ میں تنگی کرنا۔)
الزنق. نیزے کی نوک۔ گھوڑے کا نچلا جبڑا جہاں تسمہ باندھتے ہیں۔ ج زُنُوق.
الزنقة. تنگ گلی۔
الزِنَاق. گھوڑے کے نچلے جبڑے کے نیچے کا تسمہ۔ خچر کا پائے بند۔ گلوبند۔ عورتوں کا ایک زیور۔ ج زُنُق.
الزِناقَة. گھوڑے کے جبڑے کے نیچے کے تسمہ کا حلقہ۔
الزنیق. درست۔ مضبوط۔ کہا جاتا ہے "رَایٌ زَنِیْق" درست رائے۔
المزنُوق. مع۔ بند پیشاب والا۔
اَلزِنْك (علم کیمیا) توتیا۔
زَنَّم. لَهُ الخصمَ: کسی کو وکیل خصومت بنا کر بھیجنا۔
الزَنَمة. کان کا وہ حصہ جو کاٹ دیا جائے اور لٹکتا رہے۔ حلق کے نیچے کا لٹکتا ہوا گوشت۔ علامت۔ زَنَمَتَا الاُذُن: کان کی لو کے قریب اُبھرا ہوا حصہ۔ کہا جاتا ہے "فِی کَلامِهٖ زَنَمَةُ خَیْرًا و زَنَمَةُ شَر" یعنی اس کے کلام میں خیر یا شر کی علامت ہے۔
الزنم. مِنَ الجمالِ: اونٹ جس کے کان کا کچھ حصہ کاٹ دیا جائے اور وہ لٹکتا رہے۔ مؤنث زَنِمَة.
الاَزنَم. مِنَ الجمالِ: بمعنی الزنم. مؤنث زَنْماء. ج زُنم.
الزُنَام. مصیبت۔
الزَنِیم. کمینہ۔ منہ بولا بیٹا (والمُزَنَّم) اجنبی آدمی جو قوم میں داخل ہو جائے اور قوم کے لوگ اس کے حاجت مند نہ ہوں۔
نَاقَةٌ (مُزَنَّمة) اونٹنی جس کے کان کا کچھ حصہ کاٹ کر لٹکتا ہوا چھوڑ دیا جائے۔
زَنَا (ن) زُنُوًّا. تنگ ہونا۔ صفت (زَنِیّ)
زَنّیٰ تَزْنِیَةً. عَلَیْهِ: تنگی کرنا۔
زَنیٰ (ض) زِنیً وزِناءً وزانیٰ مُزاناةً وزِناءً. زنا کرنا۔ صفت (زَانٍ) ج زُناة. صفت مؤنث زانیة ج زَوانٍ.
زَنّیٰ. ہ: زنا کی نسبت کرنا یا زانی کہنا۔
اَزْنیٰ اِزْناءً زنا کرنے پر اکسانا۔
الزانیة. زنا کرنے والا۔ (تا مبالغہ کیلئے ہے۔)
الزَنَّاءَة. بہت زنا کرنے والی۔ بندریا۔
الزِنْیة. مرد کا آخری بچہ۔
زِہ. کلمہ استحسان بمعنی خوب اور کبھی تحکم کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ جیسے برائی کرنے والے کے لیے کہا جائے "اَحْسَنْتَ"
زَهَدَ و زَهِدَ (س ف) وزهُدَ (ک) زُهْدًا و زَهَادَةً. فِی الشئِ و عَنْهُ: بے رغبتی کر کے چھوڑ دینا اور اسی سے ہے "زَهَدَ فِی الدُّنْیا" اس نے دنیا سے منہ موڑ کر اپنے آپ کو عبادت کے لیے فارغ کر لیا۔ صفت فاعلی (زَاهِد) وصفت مفعولی (مَزْهُوْد) فِیْهِ و عَنْهُ.
زَهَدَ زَهْدًا. النَخْلَةَ: کھجور کے درخت پر پھلوں کا اندازہ کرنا۔
زَهَّدَهُ. فِی الشئِ و عَنْهُ: بے رغبت کرانا۔ (زَهَّدَ وَاَزْهَدَ) النخلَ: کھجور کے درخت پر پھلوں کا اندازہ کرنا۔
تزَهَّدَ. عبادت کے لیے دنیا کو چھوڑ دینا۔
تزاهَدَ. القومُ فُلَانًا: حقارت کرنا۔
اِزْدَهَدَ. الشئَ: کم سمجھنا۔ کہا جاتا ہے "خُذْ (زَهْدَ) مَا یَکْفِیْك" جتنا تم کو کافی ہو اس کو لے لو۔
الزُهْدُ والزهادَة. حقارت کی وجہ سے بے رغبتی۔
الزَهَد. زکوة. ج زِهاد.
اَرْضٌ (زَهَادٌ) زمین جو بہت پانی برسنے سے بہے۔
الزَاهِد. فا آخرت کی محبت کی وجہ سے دنیا سے بے رغبت۔ تنگ خو۔ ج زُهَّد و زُهَّاد و زَاهِدُوْن.
الزَهِید. کم حقیر۔ مؤنث زَهِیْدَةٌ. کہا جاتا ہے "هُوَ زَهِیْدُ الخُلُقِ" وہ تنگ خو ہے۔
"هُوَ زَهِیْدُ العَیْنِ" وہ سیر چشم ہے۔ تھوڑے پر قناعت کرتا ہے۔ و "وَادٍ زَهِیْدٌ" کم پانی کو لینے والی وادی۔ ج زُهْدَان.
الزَهِّید. بہت بے رغبتی کرنے والا۔
المُزْهِد. کم مال والا۔
زَهَرَ (ف) زُهُوْرًا. السِرَاجُ اَو القَمَرُ او الوَجْه: چمکنا۔ روشن ہونا الشئُ: صاف رنگ والی ہونا الزَنْدُ: چقماق سے آگ روشن ہونا۔ کہا جاتا ہے "زَهَرَتْ بِكَ زِنَادِی اَوْنَارِی" تمہاری وجہ سے مجھے قوت حاصل ہوئی اور میں معزز ہوا۔
زَهِرَ (س) زَهَرًا او زَهُرَ (ک) زُهُوْرَةً. الرَجُلُ: خوبصورت و بارونق ہونا۔
اَزْهَرَ. النَبَاتُ: کلی نکالنا النَارَ: آگ روشن کرنا۔
اِزْدَهَرَ. روشن ہونا۔ چمکدار ہونا۔ بِالاَمْرِ: نگہداشت کرنا۔ دل میں رکھنا۔ کہا جاتا ہے "اِزْدَهَرَ بِهٰذَا فَاِنَّ لَهُ شَانًا" اس کی حفاظت کرو اس لیے کہ اس کیلئے ایک خاص شان ہے۔
اِزْهَرَّ وَاِزْهَارَّ. النَبَاتُ: کلی لانا۔ شگوفہ دار ہونا۔
تَزَاهَرَ. السِرَاجُ و نَحْوُهٗ: چراغ وغیرہ کا روشن ہونا۔
الزَهْر والزَهَر. کلی۔ شگوفہ۔ واحد (زَهْرَة و زَهَرَة) زَهْرَةُ الدُّنْیا: دنیا کی رونق و خوبی۔ ج اَزْهُر واَزْهار وزُهُوْر. جج اَزَاهِر واَزَاهِیْر. زَهْرُ النَرْدِ: تاش۔
الزُهْرُ والزُهْرَةُ. حاجت۔ کہا جاتا ہے "قَضَیْتُ مِنْهُ زُهْرِی وزُهْرَتِی" اس سے میں نے اپنی حاجت پوری کی۔
الزُهَر. مہینے کی پہلی تین راتیں (مانند غُرَر کے)
الزُهْرَة. خوبصورتی۔
الزُهَرَةُ. ایک سیارے کا نام جو کہ سورج سے ۱۰۸ ملین کلو میٹر دور ہے۔ اس کی چمک کبھی صبح کے وقت کبھی شام کے وقت بہت ہوتی ہے۔

شام اور عراق کے آس پاس باشندے اس کو پوجتے ہیں اوز اس کو العزی کا نام دیتے ہیں۔ بعض قدماء کے نزدیک خوبصورتی کا دیوتا ہے۔

اَلزَّھرۃُ: بادیات الزَّھر پھولوں میں اعضاء تناسل کا مجموعہ۔

بَادِیَاتُ الزَّھر: انگوریوں کی ایک شاخ جن میں اعضاء تناسل ظاہر ہوں اور ان کوالذھو کا نام دیا جاسکتا ہے۔

مستوراتُ الزَّھر: انگوریوں کی وہ قسم جو کہ نہ پھول نکالیں اور نہ ان کا دانہ نکلے۔

زَھرۃُ الآلام: زمین پر لگی ہوئی خوبصورت انگوری جس کے بڑے بڑے پھول ہوتے ہیں اس کے پھول مسیح کو عذاب دینے کے اوزار کے مشابہ ہوتے ہیں،خوبصورتی کے لئے بوئی جاتی ہے۔

زَھرۃُ الحواشی: خنازیری پھولوں کی قسم ہے۔ زینت کے لئے اور جوشاندہ کے لئے استعمال ہوتی ہے۔

زَھرۃُ الرَّبیع: باغوں میں موسم ربیع میں لگائے جانے والا پھول جو کہ زینت کے لئے استعمال ہوتا ہے۔اس قسم کے پھول کئی انواع پر ہیں۔

زَھرۃُ مِن فصیلۃِ المُرکّبات: ایک انگوری جس کے پتے زمین پر پھیل جاتے ہیں چھوٹا سا تنا ہوتا ہے جس پر چھوٹے چھوٹے پھول ہوتے ہیں۔

زَھرۃُ العسل: ایک درخت جس کے پھول زرد یا سرخی مائل ہوتے ہیں۔

زَھرۃُ الصَّمد: خوبصورتی پتیوں والا پودا۔

الزُّھیرۃ: ابتدائی چھوٹے چھوٹے پھول۔

اَلمزھریَّۃ: شیشے کا برتن پھول سجانے کے لئے۔

الزَّاھِر. فا. خوشنما پودہ۔ چمکدار صاف رنگ والا۔ کہا جاتا ہے "اَحمرُ زاھِرٌ" بہت سرخ۔

الزَّاھریّۃ. ناز کی چال۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ یَمشِی الزاھریّۃَ" وہ ناز سے چلتا ہے۔

الازھر. روشن۔ صاف رنگ والا۔ روشن چہرہ والا۔ جمعہ کا دن۔ تازہ دودھ۔ سپید رنگ کا شیر۔ چاند۔ جنگلی بیل۔ مؤنث زَھراء ج زُھر.

الزَّھَّار. بہت چمکدار۔ کہا جاتا ہے "نَجمٌ زَھَّارٌ و قمرٌ نوَّارٌ."

المُزْھِر. فا. مہمانوں کیلئے آگ روشن رکھنے والا۔

المِزھر. ایک قسم کا باجا۔ ج مَزاھِر.

زَھرَفَ. الشیئَ: کھوٹا بنانا۔

زَھزَقَ. الرَّجُلُ: بہت ہنسا۔ زَھزَقَتِ الأُمُّ ولَدَھا: ماں کا بچّہ کو کدانا۔

الزَّھزَق. کمینہ۔ فرومایہ۔

زَھَفَ (ف) زُھُوفًا. الرَّجُلُ: ذلیل ہونا۔ ہلاک ہونا۔ جھوٹ بولنا لِلْمَوتِ او اِلَی المَوتِ: قریب المرگ ہونا۔

زَھِفَ (س) زَھَفًا. للشیئِ: جلدی کرنا۔ چست ہونا۔

اَزْھَفَ. اِلَیہِ الطَّعنَۃَ: قریب کرنا۔

اَزْھَفَتہ الطَّعنَۃُ: قریب بہ ہلاکت کرنا۔

اَزْھَفَ عَلَی الجَرِیحِ: حملہ کر کے فوراً مار ڈالنا الرَّجلُ: جھوٹ بولنا۔ خیانت کرنا۔ چغل خوری کرنا۔ بُرائی کی طرف جلدی کرنا فُلانًا. ذلیل کرنا۔ کسی کے ساتھ بدی کرنا۔ ہلاک کرنا الشیئَ: ڈھیلا کرنا۔ جلدی کرانا۔ لے جانا۔ خراب کرنا۔

ہ بالشَّرِّ: بُرائی پر آکسانا بما طلَبَہُ: پورا کرنا بالشیئِ: تعجب کرنا الخبرَ: خبر میں زیادتی کرنا لَہُ حدیثًا: جھوٹی بات بیان کرنا اِلَیہ حدیثا: قول ردی کی نسبت کرنا۔

اِنْزَھَفت. الدَّابَّۃُ: مار وغیرہ سے اُچھلنا۔

تزَھَّفَ. عَنہُ: اعراض کرنا۔

اِزْدَھَفَ. اِلَی المَوتِ: موت سے قریب ہونا عنہ: اعراض کرنا الشیئَ: منحرف ہونا ہ. جلدی کرانا۔ ہلاک کرنا الدابَّۃُ: جانور کا گرادینا الشیئَ وبہ: لے جانا لعداوۃ و بھا: دشمنی اختیار کرنا الحِملَ: بوجھ اُٹھانا فُلانٌ: بدی میں گھسنا۔ گفتگو میں زیادتی کرنا فِی کلامِہ: سختی کرنا اور آواز بلند کرنا۔

زَھَقَ (ف) زُھُوقًا. العظمُ: ہڈی کا مغز سے پُر ہونا الباطلُ: نیست و نابود ہونا۔ کمزور ہونا (زُھقًا و زُھُوقًا) النفسُ: روح کا جسم سے نکلنا (الراحلۃُ: سواری کا آگے بڑھنا الشیئُ: تباہ ہونا۔ ہلاک ہونا السَّھمُ: تیر کا نشانہ سے گزر جانا۔

اَزھَقَ. العظمُ: ہڈی کا مغز سے پر ہونا۔ الإناءَ: برتن بھرنا الباطلَ: باطل کو نیست و نابود کرنا السَّھمَ: تیر کا نشانہ سے گزارنا الناقۃُ السَّرجَ: زین کو آگے بڑھا کر گردن پر ڈال لینا فِی السَّیرِ: تیز چلنا۔

زَاھَقَ. الحقُّ الباطِلَ: حق کا باطل کو نیست و نابود کرنا الاناءَ: برتن کو اُلٹ دینا۔

اِنزَھَقَ. آگے بڑھنا۔ انزھقت الدابۃُ: مار وغیرہ سے اُچھلنا۔

الدَّاھِقُ. پست زمین و (الذھق) گڑھا۔

الزاھِق. فا. موٹا جانور۔ قوی۔ لاغر (ضد) شکست خوردہ مِنَ السِّھام: نشانہ سے تجاوز کرنے والا تیر مِنَ المِیاہِ: تیز بہنے والا پانی۔ ج زُھَّق و زُھُق (والزھوق) ہلاک ہونے والا۔ باطل۔ گہرا کنواں۔

الزَّھِق. پھرتیلا۔ سبک۔

فرسٌ (زَھِقی) سبقت لے جانے والا گھوڑا۔

الزَّاھِقَۃ. الزاھق کا مؤنث۔ بئر زاھِقۃٌ: گہرا کنواں۔

الزُّھاق و الزِّھاق. مقدار۔ تقریبًا۔ کہا جاتا ہے "عِندی زُھاقُ مِائَۃِ دِینارٍ" میرے پاس تقریبًا سو دینار ہیں۔

جاءَت الخَیلُ (ازاھِق وازاھیق" گھوڑوں کی متفرق جماعتیں آئیں۔

الاُزھُوقۃ. عجیب قسم کی دوڑ۔ ج ازاھیق کہا جاتا ہے "فَرَسٌ ذاتُ ازاھیقَ" عجیب قسم سے دوڑنے والا گھوڑا۔

المَزھَقَۃ. سبب بطلان۔ سبب ہلاکت۔ کہا

جاتا ہے "جملٌ مَزْهَقَة. لا رُواحَ المَطِی" اونٹ سواریوں کی روح کیلئے باعث ہلاکت ہیں۔ یعنی سواریاں پوری کوشش کرتی ہیں اور اونٹوں کے ساتھ لاحق نہیں ہوتیں۔

زَهَكَ (ف)زَهْكًا. کوٹنا الرِیْحُ الاَرْضَ: ہوا کا خاک کو اڑانا۔

زَهِلَ (س)زَهَلًا. الشَّیُٔ: سفید و چکنا ہونا۔

زَهَلَ (ف)زَهْلًا. عَنِ الشَّیْٔ: دور رہنا۔

الزَّاهِل. فا. مطمئن دل والا۔

الزُهْلُوْل. چکنا۔ ج زَهَالِیْل.

رَجُلٌ (زَهْلَب) سبک داڑھی والا امرد۔

زَهْلَقَ. الشَّیُٔ: چکنا و سفید کرنا۔ کہا جاتا ہے "زَهْلَقَ لَهُ الحَدِیْثَ" اس نے اس کو نرم گفتگو سے مخاطب کیا۔

تَزَهْلَقَ. چکنا و سفید ہونا وتَزَهْلَقَ الحَیْوَانُ" موٹا ہونا۔

الزِّهْلِق. چکنا۔ ہلکا پھلکا تیز آدمی۔ تیز ہوا۔ بتی کی لو کی جگہ۔ حِمَارٌ زِهْلِق: ہموار پیٹھ و موٹا گدھا۔ ج زَهَالِق.

الزُهْلُوْق. موٹا۔

زَهَمَ (ن)زَهْمًا وَاَزْهَمَ. العَظْمُ: ہڈی کا پرمغز ہونا۔ زَهَمَه عَنْ كَذَا: روکنا۔ زَهَمَ الرَّجُلُ عَلَیْهِ: بہت باتیں کہنا۔

زَهِمَ (س)زَهَمًا. بدہضمی والا ہونا۔ صفت (زَهْمَان) چکناہٹ والا چربی دار ہونا۔ صفت (زَهِمٌ) مؤنث زَهِمَةٌ.

زَاهَمَهُ. باہم دشمنی کرنا۔ باہم دوستی کرنا۔ ایک دوسرے سے جدا ہونا۔ ایک دوسرے کے قریب ہونا۔ (ضد)

الزُّهْم. بدبودار ہوا۔ چربی۔ ایک خوشبو کا نام جو الزباد کے نام سے مشہور ہے۔ (دیکھئے لفظ الزَّباد)

الزُهْمَة والزُهُوْمَة والزَهَم سڑے ہوئے گوشت کی بدبو۔

زَهَا (ن) زَهْوًا وزُهُوًّا وزُهَاءً. چمکنا۔ روشن ہونا۔ بڑھنا۔ نشوونما پانا النَخْلُ: درخت خرما کا لمبا ہونا البُسْرُ: رنگ پکڑنا الغُلَامُ: لڑکے کا جوان ہونا النَبْتُ: پھل دار ہونا الشَاةُ بکری قریب ولادت کی وجہ سے تھن والی ہونا الرِیْحُ: چلنا الرَجُلُ: جھوٹ بولنا۔ تکبر کرنا۔ (زَهَا (ن)زَهْوًا فُلَانًا: حقارت کرنا الکِبْرُ فُلَانًا: خود پسند بنانا زَهَا السِرَاجَ: روشن کرنا۔

الرِیْحُ النَبات: ترشدہ گھاس میں ہوا کی وجہ سے لہلہاہٹ ہونا الاَمْوَاجُ السَّفِیْنَةَ: موجوں کا کشتی کو بلند کرنا فُلَانٌ بِالسَیْفِ: تلوار چمکانا فُلَانًا بالعَصَاءِ: لاٹھی سے مارنا السُرَابُ الاَكْمَةَ یَزْهَاهَا: نمایاں کرنا۔ (یَزْهُوْهَا مستعمل نہیں ہے۔)

زُهِیَ. الرَجُلُ بِكَذَا: تکبر کرنا۔

اَزْهَیٰ. تکبر کرنا النَخْلُ: لمبا ہونا البُسْرُ: رنگ اختیار کرنا۔

زَهّیٰ. البُسْرُ: رنگ اختیار کرنا۔ زَهَّتِ المِرْوَحَةُ الرِیْحَ: پنکھے کا ہوا کو حرکت میں لانا۔

اِزْدَهیٰ. الرَجُلُ: مغرور بنانا۔ حقارت سے دیکھنا ہ عَلَی الاَمْرِ: مجبور کرنا۔ ہ و بِهٖ: حقارت کرنا۔

الزُهَاء. س. مقدار۔ تقریبًا۔ کہا جاتا ہے "عِنْدِی زُهَاءُ خَمْسِیْنَ دِرْهَمًا" میرے پاس تقریبًا پچاس درہم ہیں۔

الزَهْو. س. فخر۔ تکبر۔ غرور۔ جھوٹ و باطل۔ ظلم۔ سرسبز نباتات۔ زرد یا سرخ کچی کھجور۔

(والزُها) تروتازگی و خوبصورتی۔ زُهَا الدُنْیَا: دنیا کی زینت و آرائش۔

الزَهُوّ. زرد یا سرخ کچی کھجور۔

الزَاهِی. فا. پررونق چمکدار چہرے والا۔ مؤنث زَاهِیَةٌ.

المُزْدَهِی والمَزْهُوّ. متکبر و مغرور۔

زَاءَ یَزُوْءُ زَوْءًا. بِهٖ الدَهْرُ: زمانہ کا پلٹ جانا۔

زَابَ یَزُوْبُ زَوْبًا. چپکے سے بھاگ جانا المَاءُ: جاری ہونا۔

زَاجَ (ن)زَوْجًا. بَیْنَهُمْ: بھڑکانا۔ فساد ڈالنا۔

زَوَّجَهُ. اِمْرَأَةً اَوْبِامْرَاةٍ اَوْلِامْرَأَةٍ: نکاح کرانا الشَیُٔ بالشَیْءِ وَاِلَیْهِ: ملانا۔

زَاوَجَه. باہم میل ملاپ رکھنا۔ باہم قریب ہونا (وازْوَج) بَیْنَهُمَا: قریب کرنا۔

تَزَوَّجَ. اِمْرَأَةً و بِامْرَأَةٍ: نکاح کرنا فِی قَوْمٍ: کسی قوم میں نکاح کرنا۔ کہا جاتا ہے "تَزَوَّجَهُ النَوْمُ" اس کو نیند آگئی۔

اِزْدَوَجَ وتَزَاوَجَ. الکَلَامُ: کلام کا ایک حصہ دوسرے حصہ کے سجع یا وزن میں مشابہ ہونا القَوْمُ: باہم شادی بیاہ کرنا۔

الزَاج. پھٹکری (کلمہ فارسی) عوام "الجاز" کہتے ہیں۔

الزَوْج. شوہر۔ بیوی۔ ساتھی۔ جوڑا۔ کہا جاتا ہے "عِنْدِی زَوْجَا حَمَامٍ" میرے پاس ایک جوڑا کبوتر ہے۔ واِشْتَرَیْتُ زَوْجَی نِعَالٍ" میں نے ایک جوڑہ جوتا خریدا۔ ہر چیز کی قسم۔ ج اَزْوَاج و زِوَجَة. جج اَزَاوِیْج.

الزَوْجَة. بیوی۔ ج زَوْجَات.

الزَوَاج: شادی بیاہ۔

زَاحَ یَزُوْحُ زَوْحًا وزَوَاحًا عَنِ المَکَانِ: دور ہونا۔ ہٹنا۔ جانا العِلَّةُ: زائل ہونا (زَوَّحَ) الاِبِلَ: پراگندہ کرنا۔ جمع کرنا۔ (ضد)

اَزَاحَهُ. جگہ سے ہٹانا الاَمْرَ: کام کو پورا کرنا۔ انجام کو پہنچانا۔ کہا جاتا ہے "اَزَاحَها اللهُ العِلَلَ" اللہ تعالیٰ علتوں کو دور کریں۔ و "اَزَحْتُ عِلَّتَه فِیْ مَا احْتَاجَ اِلَیْهِ" یعنی میں نے اس کی ضرورت پوری کردی۔

اِنْزَاحَ. زائل ہونا۔

زَادَ یَزُوْدُ زَوْدًا. توشہ لینا۔

اَزَادَهُ وزَوَّدَهُ. توشہ دینا۔

اِزْدَادَ واسْتَزَادَ. توشہ مانگنا۔

تَزَوَّدَ. توشہ لینا۔ کہا جاتا ہے "تَزَوَّدَ مِنَ الاَمِیْرِ کِتَابًا اِلیٰ عَامِلِهٖ" وہ امیر کا خط اس

کے عامل کے پاس لے گیا تاکہ اس سے فائدہ اٹھائے۔ و"تَزَوَّرَمَنِّي طَعْنَةً بَيْنَ اُذُنَيْهِ" یعنی میری جانب سے اس کو دونوں کانوں کے درمیان نیزے کا زخم لگا۔

الزَّاد. توشہ۔ زادراہ۔ ج اَزْوِدة واَزْواد.

المِزْوَد والمَزاد و المَزادَة. توشہ دان۔ ج مَزاوِد. نُفاضَةُ المَزاوِد: توشہ دان کا بچا کھچا۔ یہ خست کے لیے ضرب المثل ہے۔ وَهُمْ مِلاء المَزاوِد: وہ لوگ اغنیاء ہیں۔

زارَه يَزُورُهُ زِيارَةً ومَزارًا و زَوْرًا و زُوارًا و زُوارَةً وازْدارَهُ. ملاقات کیلئے جانا۔ صفت (زائر) ج زائِرُونَ وزُوَّرٌ وزُوّارٌ مؤنث زائِرَة ج زُوَّر وزَوْر و زائِراَت.

زارَ زَوارًا. الفَرَسَ: گھوڑے کے ہونٹوں میں تیار باندھنا۔ (دیکھئے لفظ زیار)

زَوِرَ يَزْوَرُ زَوَرًا. کج ہونا۔ ٹیڑھے سینہ والا ہونا۔

زَوَّرَ. جھوٹ کو آراستہ کرنا الکَلامَ: باطل ٹھہرانا۔ جھوٹ کی طرف نسبت کرنا الشَّهادَةَ: شہادت کو باطل قرار دینا نَفْسَه: جھوٹ و بہتان کی علامت لگانا عَلَيْهِ: کسی پر جھوٹ باندھنا عَنْهُ: کسی سے پھر جانا فُلانًا عَلىٰ نَفْسِهِ: کسی پر تہمت لگانا۔ الشَّيءَ: درست کرنا؛ سیدھا کرنا الشَّيءَ لِنَفْسِهِ: کسی چیز کو پسند کر کے اپنے لیے خاص کر لینا الزّائِرَ: عزت و اکرام کرنا۔ تم کہتے ہو "زُرْتُهُمْ فَزَوَّرُوْنِي" میں نے ان لوگوں سے ملاقات کی اور انہوں نے میری تعظیم کی القَوْمَ صاحِبَهُمْ: بھلائی کرنا۔

اَزارَه. زیارت کرنے پر برانگیختہ کرنا الشَّيءَ: چلانا۔ اِزْدارَهُ. ملاقات کے لیے جانا۔

تَزَوَّرَ. جھوٹ بولنا الشَّيءَ: کسی چیز کو پسند کر کے اپنے لیے خاص کر لینا۔

تَزاوَرَ. القَوْمُ: ایک دوسرے کی زیارت کرنا۔ کہا جاتا ہے "هُمْ يَتَزاوَرُوْنَ وبَيْنَهُمْ تَزاوُر" وہ آپس میں ایک دوسرے کی زیارت کرتے ہیں (وازْوَرَّ وازْوارَّ) عَنْهُ: انحراف کرنا۔

اِسْتَزارَه. ملاقات کے لیے کہنا۔

الزَّوْر. س. سینہ کے درمیان کا بالائی حصہ یا سینہ کی ہڈیوں کے ملنے کی جگہ اور اسی سے ہے "فَرَسٌ عَرِيضُ الزَّوْرِ" چوڑے سینہ والا گھوڑا۔ اور کہا جاتا ہے "اَلقىٰ زَوْرَهُ" یعنی اس نے اقامت کر لی۔ الزَّوْر: پختہ ارادہ عقل۔ خیال جو خواب میں آئے۔ زیارت کرنے والا (واحد تثنیہ جمع؛ مذکر؛ مؤنث سب کیلئے) کہا جاتا ہے رَجُلٌ زَوْرٌ اِمْرَأَةٌ زَوْرٌ ورِجالٌ زَوْرٌ ونِساءٌ زَوْرٌ. سردار۔ رئیس۔ درخت خرما کی شاخ کہ جس میں پتے ابھی نہ نکلے ہوں۔ پتھر جو کنواں کھودتے وقت نکل آئے اور اس کو توڑ نہ سکیں اور چھوڑ دیں۔

الزُّوْر. عقل۔ جھوٹ۔ باطل۔ اللہ کے ساتھ شریک ٹھہرانا۔ قوت۔ کہا جاتا ہے "ما لَهُ زُوْرٌ وَلا صَبُّوْرٌ" نہ تو اس کے اندر قوت ہے اور نہ کوئی رائے جس کی طرف رجوع کیا جائے۔ رائے۔ سردار۔ رئیس۔ کھانے کی لذت۔ کپڑے کی نرمی و صفائی۔ راگ و گانے کی مجلس۔ یہودیوں و نصرانیوں کی عیدیں۔

الزَّوَر. س. کجی۔ سینہ کے بالائی حصہ کی کجی۔

الزِّير. منکا۔ کتاں۔ باریک تانت۔ عادت۔ عورتوں سے بغیر ارادہ و بدی کے بات چیت کرنے کو پسند کرنے والا۔ ج اَزْوار و اَزْيار وزِيَرَة.

الزِّيرَة. ملاقات کی ہیئت۔ کتاں کا ٹکڑا۔

الزِّيار. دو لکڑیاں جن سے سلوتری گھوڑے کے ہونٹوں کو دبا کر قابو میں کرتا ہے۔ اس سے فعل کا اشتقاق کرتے ہیں اور کہتے ہیں زَيَّرَ الفَرَسَ (والزِّوار) ہر وہ چیز جس سے دوسری چیز کی درستی ہو۔ سینہ بند اور تنگ کے درمیان کی رسی۔ ج اَزْوِرَة.

الزِّيَر. غضبناک۔

الزّارَة. اونٹوں کا گلہ۔ بانس؛ نرکل وغیرہ کی جھاڑی جس میں پانی بھی ہو (والزاوِرَة والزاوِرَة والزاوُوْرَة) پوٹا۔ زاوِرَةُ القَطا: قطا پرندہ کا وہ حصہ جس میں وہ اپنے بچوں کیلئے پانی لے جائے۔

الزَّوَرَّ. سخت چال۔ سخت۔ سفر کے لیے تیار کیا ہوا اونٹ (والزَّوِير والزُّوَيْر) سردار قوم۔ رئیس قوم۔

الزَّوْرَة. زار کا اسم مرۃ۔ دوری۔ اونٹنی جو شدت و صلابت کی وجہ سے کنکھیوں سے دیکھے۔

الاَزْوَر. ٹیڑھے سینے والا۔ باریک وسط سینہ والا۔ مائل ہونے والا۔ ترچھی نظر سے دیکھنے والا۔ مؤنث زَوْراء. ج زُوْر. کہا جاتا ہے "قَوْمٌ عَنْ مَواقِفِ الحَقِّ زُوْرٌ" حق کے مواقع سے ہٹی ہوئی قوم۔

الزَّوْراء. گہرا کنواں۔ کمان۔ پیالہ۔ چاندی کا برتن۔ شہر بغداد۔ دجلہ بغداد۔ فَلاةٌ زَوْراء: دور دراز بیابان۔ كَلِمَةٌ زَوْراء: گھٹیا بات۔ مَنارَةٌ زَوْراء: ٹیڑھا منارہ۔

الزَّوّار و الزَّوْوَر. بہت ملاقات کرنے والا۔

المَزار. س. ملاقات۔ زیارت کرنے کی جگہ۔ ج مَزارات.

اَلزُّوَسْتِبْراء: بحر اوقیانوس کے ساحل پر پیدا ہونے والا ایک پھول دار جس کو مچھلی پسند کرتی ہے۔

الزَّوْرَق. چھوٹی کشتی۔

الزَّوْش. کمینہ غلام۔

الاَزْوَش. متکبر و مغرور۔

زَوَّط. بڑے لقمے بنانا۔

الاِزْوَط: جس کی ایک آنکھ تنگ سوراخ والی ہو۔

زاعَ يَزُوعُ زَوْعًا. فُلانًا: روکنا؛ آگے دھکیلنا الدّابَّةَ: جانور کو تیز چلانے کے لیے لگام ہلانا الشَّيءَ: موڑنا لَهُ مِنَ البِطِّيخَةِ (زَوْعَةً) خربوزے کی قاش اُتار کر دینا (وتَزَوَّعَ) اللَّحْمَ: گوشت کا پٹھے سے اُتر

جانا۔

زَوَّعَ. الاِبلَ: متفرق کرنا۔ پراگندہ کرنا۔

الزَّوْعَة. لوگوں کی ایک جماعت مِنَ البَطِّيخَةِ و نَحْوِها: خربوزہ وغیرہ کی پھانک ; قاش مِنَ النَبتِ: گھاس کا وہ حصہ جو خشک ہونے لگے۔

الزَاعَة. پولیس کی جماعت (جمع ہے مثل باعة. وسَادَة کے)

الزَوْع والزُوَع. ککڑی۔

زَاغَ يَزُوْغُ زَوْغًا. الشيَّ: کسی چیز کو جھکانا النَاقَةَ: اونٹنی کو مہار سے کھینچنا۔ (زَوْغًا وزَوَغَانًا) مائل ہونا۔ ظلم کرنا البَصَرُ: نگاہ میں ہونا۔

اَزَاغَه اِزَاغَةً. جھکانا۔

الزَاغ. کوا۔

زَافَتْ تَزُوْفُ زَوْفًا. الحَمَامَةُ: کبوتر کا بازو و دم کو پھیلا کر زمین پر کھینچنا الطائِرُ فِي الهَوَاءِ: پرندہ کا فضا میں گولائی میں اڑنا الرَجُلُ: مرد کا ہاتھ پاؤں چھوڑ کر اعضاء ڈھیلے کر کے چلنا المَاءُ: پانی کا بلبلے والا ہونا (وتزاوَف) اپنے آپ کو ہلکا پھلکا کرنے کے لیے ورزش کی مشق کرنا۔

الزُوُوْف. چلنے میں ڈھیلا پن۔

الزُوْفیٰ والزُوْفَاء. ایک دوا کا نام۔

زَوَّقَ. الكَلَامَ: آراستہ کرنا۔ مزین کرنا البَيْتَ: نقش و نگار کرنا الدِرْهَمَ: پارہ کا ملمع کرنا۔

الزَوَاق. لڑکی کی زینت۔

الزَوَقَة. گھروں میں نقش و نگار کرنے والے۔

الزَاوُوْق والزَاؤُوْق. پارہ۔

زَاكَ يَزُوْكُ زَوْكًا وزَوَكَانًا. مونڈھوں کو حرکت دینا اور ٹانگوں کو کشادہ کرنا۔ تکبر سے چلنا۔

تَزَاوَكَ تَزَاوُكًا. شرم کرنا۔

الزَوْك. س۔ کوے کی چال۔

زَالَ يَزُوْلُ زَوْلًا وزَوَالًا وزَوَلَانًا وزُؤُوْلًا و زُوُوْلًا وزَوِيْلًا. جاتا رہنا۔ پھر جانا اور اسی سے ہے "زَالَ عَنْهُ مُلكُهُ" اس کی سلطنت جاتی رہی۔ جدا ہونا۔ ہلاک ہونا (زَوْلًا) حرکت کرنا اور اسی سے ہے "اَرَى النُجُوْمَ تَزُوْلُ ولا تغِيْبُ" یعنی میں دیکھ رہا ہوں کہ ستارے حرکت کر رہے ہیں اور غائب نہیں ہوتے۔ و"فُلانٌ يَزُوْلُ فِي النَّاسِ" فلاں لوگوں میں بہت چلتا پھرتا ہے۔

زَالَت (ن) زَوَالًا وزُوُوْلًا وزَوَلَانًا و زِئَالًا. الشمسُ: آفتاب کا ڈھلنا۔ الخيلُ بِرُكبَانِها لے کر اٹھنا اور اسی سے ہے "زِيْلَ بِنَعْشِه" یعنی اس کی نعش اٹھائی گئی۔ کہا جاتا ہے "زَالَ زَائِلُ الظِلّ" یعنی دوپہر ہو گئی۔ و"زَالَ اَوزِيْلَ زَوِيْلُه وزَوَالُه" ڈر اور خوف کی وجہ سے اس کی جانب جھک گئی۔

اَزَالَهُ وزَوَّلَهُ وازْدَالَهُ. ہٹانا۔ کہا جاتا ہے "اَزَالَ اللهُ زَوَالَهُ" یعنی اللہ اسے ہلاک کرے۔ زَوَّلَ الشيَّ: کسی چیز کو لانا۔

زَاوَلَهُ. کوشش کرنا۔ قصد کرنا۔ تلاش کرنا۔

تَزَوَّلَ. الشيَّ: کسی چیز کو لانا الغُلَامُ: لڑکے کا انتہائی زیرک وظریف ہونا۔

تَزَاوَلَ. القَوْمُ: باہم کوشش کرنا۔

اِنْزَالَ. عَنْهُ: جدا ہونا۔

اِزْوَلَّ اِزْوِلَالًا. الشيُّ: زائل ہونا۔

الزَوْل. س۔ تعجب۔ عجیب۔ کہا جاتا ہے "سَيْرٌ زَوْلٌ" یعنی عجیب سیر۔ و "شَتْوَةٌ زَوْلَةٌ" عجیب سردی۔ الزَوْل: وجودِ انسانی۔ فیاض مرد سبک وظریف وزیرک۔ بہادر۔ بلا۔ ج اَزْوَال.

الزَوَال. س۔ سورج کا ڈھلنا۔ کہتے ہیں "السَاعَةُ الرَابِعَةُ زَوَالِيَّة."

الزَائِل. فا۔ کہا جاتا ہے "لَيْلٌ زَائِلُ النُجُوْمِ" یعنی لمبی رات۔

الزَوَّال. بہت حرکت کرنے والا۔

الزَائِلَة. الزائل _ کا مؤنث۔ زندہ یا متحرک چیز۔ ج زَوَائِل. الزَوَائِل: ستارے۔ عورتیں۔ شکار۔

الزَوِيْل. س۔ حرکت۔ جانب۔

المِزْوَلَة. دھوپ گھڑی۔ ج مَزَاوِل.

زَامَ يَزُوْمُ زَوْمًا. الرَجُلُ: مرنا۔

الزَام. ہر چیز کی چوتھائی۔ زَامٌ مِنَ النهارِ: دن کی چوتھائی۔ زَامَانٌ مِنَ النهارِ: دن کا نصف حصہ۔

الزَامَة. جماعت۔ گروہ۔ ج زَامَات.

الزُوْم. عِنْدَ العَامَّةِ: عوام کے نزدیک کسی چیز کا شیرہ یا نچوڑا ہوا اور اس کے لیے فصیح لفظ النسغ ہے۔ وہ پانی جس سے کپڑا دھویا جائے اور اس کیلئے فصیح لفظ الغُسَالَة ہے۔

الزَوِيْم. ہر چیز کا ڈھیر۔

زَوْمَلَ. الاِبلَ. اونٹوں کو ہانکنا۔

الزَوْمَلَة. س۔ گدھے مع بوجھوں کے۔ کہا جاتا ہے "هُوَ ابْنُ زَوْمَلَتِهَا" وہ اس کا جاننے والا ہے۔

الزَان. بدہضمی۔

الزَوْن والزُوْن والزِوَن. پستہ قد۔

الزُوْن: بت یا مندر۔

الزَوْنَة. زینت۔ سمجھدار عورت۔

الزِوَان والزُوَان والزَوَان. دیکھئے الزؤان بالهَمْزَة.

زَوَى يَزْوِي زُوِيًّا وزَيًّا. الشيَّ: جدا کرنا۔ سکوڑنا۔ روکنا۔ جمع کرنا۔ قبضہ کرنا المَالَ وغیرہ: اکٹھا کرنا عَنْهُ السِرَّ: راز کو پوشیدہ رکھنا عَنْه حَقَّه: کسی کا حق روک لینا۔ الدهرُ القَوْمَ: زمانہ کا قوم کو تباہ و برباد کرنا۔

زَوَّى و تَزَوَّى وانْزَوَى. گوشہ نشین ہونا۔ تَزَوَّى وانْزَوَى: سکڑنا۔ زَوَّى الكَلَامَ: دل میں سوچنا۔ اِنْزَوَى القَوْمُ بَعْضُهم اِلَى بَعْضٍ: سمٹنا۔ ایک دوسرے کے قریب ہونا۔

الزَاوِيَة. مِنَ البَيْتِ: گوشہ۔ ج زَوَايَا.

والزَاوِيَة: عِنْدَ الحجارِيْن والنجَارِيْن وغيرِهم: دو مستقیم ضلعوں کا ایک آلہ کہ جس کے ضلعوں کا ایک ایک سرا باہم اس طرح

جڑا ہوا ہوتا ہے کہ ان کا درمیانی گوشہ زاویہ قائمہ بن جاتا ہے۔
تَزَیَّبَ. لَحْمُہٗ گوشت کے لوتھڑے بننا۔
الزَّیْب ہوا کی تیزی۔
رَجُلٌ (زَیْبٌ وَاَزَبُّ) بہادر و دلیر مرد۔
الاَزْیَب. شادماں۔ پست قدم۔ قریب قریب قدم رکھنے والا۔ کمینہ۔ منہ بولا بیٹا۔ اجنبی۔ امر بد۔ بلا مصیبت۔ دشمنی۔ بہت پانی۔ شادمانی۔ سیہی۔ جنوبی ہوا۔
الاِزْیَبُ شدید۔ بخیل۔
الزِّیْبَق پارہ۔
زَاتَ یَزِیْتُ زَیْتًا وَزَیَّتَ. الطَّعَامَ: کھانے میں زیتون کا تیل ڈالنا الشَّیْئَ: کسی چیز پر زیتون کا تیل لگانا القَوْمَ لوگوں کو زیتون کا تیل کھلانا یا توشہ دینا۔
اَزَاتَ اِزَاتَۃً بہت تیل والا ہونا۔
اِزْدَاتَ اِزْدِیَاتًا روغن زیتون ملنا۔
اِسْتَزَاتَ روغن زیتون طلب کرنا۔
الزَّیْت مص۔ زیتون کا تیل۔ ج زُیُوْت و (الزَّیَّات) تیلی۔ زیت کا اطلاق مطلقًا تیل کیلئے بھی ہوتا ہے۔ چاہے وہ کسی چیز کا ہو۔
الزَّیْتُوْن زیتون کا درخت۔ زیتون کا پھل۔ واحد زَیْتُوْنَۃ.
اَلزَّیْتُوْنِیَّۃ وہ درخت جس کے پتے درخت زیتون جیسے ہوتے ہیں اس کے پھول زرد اور خوشبودار ہوتے ہیں۔ وہ مشرق وسطی میں بہت پیدا ہوتا ہے لوگ دوران سفر اس کو استعمال کرتے ہیں۔
اَلْمِزْیَتَۃ مخصوص تیل کی طویل بوتل جس کے ساتھ اوزار کو تیل لگایا جاتا ہے۔
الزَّیْتُوْنِی زیتون کے رنگ والا۔
المَزِیْت وَالْمَزْیُوْت. جس میں تیل استعمال کیا گیا ہو۔
الزِّیْج گاڑی کا میٹر جس کے ساتھ گاڑی کی رفتار معلوم ہوتی ہے۔
الزِّیْج معماروں کی ڈوری جس سے وہ دیوار کی ہمواری کا اندازہ کرتے ہیں۔ علم نجوم کی اصطلاح میں وہ جدول جو سیاروں کی رفتار بتاتی ہے۔ جنتری۔ ج زِیْجَات و زِیَجَۃ (دخیل)
زَاحَ یَزِیْحُ زَیْحًا وَزُیُوْحًا وَزِیُوْحًا وَ زَیَحَانًا وَانْزَاحَ دور ہونا۔ چلے جانا۔ زَاحَ اللِّثَامَ نقاب اتارنا۔ کھولنا۔
اَزَاحَہٗ دور کرنا۔ لے جانا۔
المَزَاحُ دور چلے جانے کی جگہ۔
زَاخَ یَزِیْخُ زَیْخًا وَزَیَخَانًا. ظلم کرنا۔ علیحدہ ہونا۔
اَزَاخَہٗ علیحدہ کرنا۔
تَزَیَّخَ فروتنی کرنا۔
زَادَ یَزِیْدُ زَیْدًا وَزِیْدًا وَ زَیَدًا وَ زِیَادَۃً وَ مَزِیْدًا وَ زَیْدَانًا بڑھنا۔ زیادہ ہونا الشَّیْئَ: بڑھانا۔ زیادہ کرنا فُلَانًا زیادہ دینا۔
زَایَدَ بڑھنے میں مقابلہ کرنا۔
اَلْمُزَایَدَۃ بولی کی بیع یعنی کوئی چیز بیع کے لئے پیش کی جائے اس پر مختلف افراد زیادہ قیمت لگائی جو زیادہ لگادے اس کو حق خرید مل جائے۔
تَزَیَّدَ. السِّعْرُ بھاؤ گراں ہونا الرَّجُلُ فِیْ حَدِیْثِہٖ واقع سے زیادہ بیان کرنا فِی الشَّیْئِ: بڑھانے میں تکلف کرنا۔
تَزَایَدَ. فِیْ حَدِیْثِہٖ واقعہ سے زیادہ بیان کرنا۔ تَزَایَدُوْا فِیْ ثَمَنِ السِّلْعَۃِ: ایک دوسرے سے بڑھ کر بولی دینا۔
اِزْدَادَ زیادہ ہونا۔ زیادہ کرنا۔ زیادہ طلب کرنا۔
اِسْتَزَادَہٗ زیادہ طلب کرنا۔ کوتاہی کرنے والا سمجھنا اور شکایت کرنا۔
الزَّائِد. فا مؤنث زَائِدَۃ. زَائِدَۃُ الْکَبِد: جگر کا چھوٹا سا ٹکڑا جو اسی کے ساتھ ایک جانب میں ہوتا ہے۔ ج زَوَائِد. وَالزَّوَائِدُ مِنَ الاَسْنَانِ کچلیوں کے قریب والے دانت۔
الزِّیَادَۃ مص۔ جو چیز بڑھائی جائے۔ ج زِیَادَات وَزَیَائِد وزِیَادَۃُ الْکَبِد: بمعنی زَائِدَۃُ الْکَبِد.
الزَّیْد وَالزِّیْد زیادتی۔ بڑھاؤ۔ کہا جاتا ہے "ھُمْ زَیْدٌ عَلیٰ مِائَۃٍ" وہ سو سے زائد ہیں۔
المَزِیْد مص۔ ظ۔ کہا جاتا ہے "لَا مَزِیْدَ عَلیٰ ھٰذَا الاَمْرِ" یعنی اس معاملہ میں زیادہ گنجائش نہیں۔
المَزَادَۃ توشہ دان۔ چمڑے کے کئی ٹکڑے ملا کر ایک تھیلا سا بناتے ہیں جس میں پانی رکھتے ہیں۔
زِیْرٌ دیکھئے مادہ (زور)
الزِّیْز ایک کیڑا جو درختوں پر رہا کرتا ہے اور زیز زیز کی آواز نکالتا ہے۔
الزِّیْزیٰ وَالزِّیْزَاء وَالزِّیزَاء وَالزَّازِیَۃ. چھوٹا سا ٹیلہ یا سخت زمین۔ پر یا اس کے کنارے۔ ج اَلزَّیَازِی.
الزَّیْدِیَّاتُ چھوٹے چھوٹے پروں والے کیڑے۔
الزِّیَازِیَۃ پہیہ۔
الزَّیْزَفُوْن ایک درخت ہے جس کے پھول کو پانی میں بھگو کر دواء استعمال کرتے ہیں۔ اور امثال عرب میں سے ہے "ھُوَ کَالزَّیْزَفُوْنِ یُزْھِرُ وَلَا یُثْمِرُ" وہ زیزفون کی مانند ہے پھول تو دیتا ہے پھل نہیں۔
زَاطَ یَزِیْطُ زَیْطًا وَزِیَاطًا. شور مچانا اور بہت جھگڑنا۔ صفت (زَیَّاط)
زَاغَ یَزِیْغُ زَیْغًا وَ زَیَغَانًا وَ زُیُوْغَۃً: جھکنا۔ ٹیڑھا ہونا البَصَرُ نگاہ کا تھکنا۔
زَیَّغَہٗ ٹیڑھا کرنا۔ کجی درست کرنا۔
اَزَاغَہٗ. عَنِ الطَّرِیْقِ بدراہ کرنا الرَّجُلَ: کجی میں ڈالنا۔
تَزَایَغَ جھکنا۔
الزَّائِغ. فا ج زَاغَۃ وَزَائِغُوْن.
الزَّاغ ایک قسم کا کوا جس کے پیٹ اور پیٹھ کے پر کچھ سفیدی مائل ہوتے ہیں۔ اور ایک قسم ہے۔ الزَّاغُ الجِیَفِی جو مردار کھاتا ہے۔ ج زِیْغَان.
الزَّیْغ مص۔ حق سے انحراف۔ شک۔
الزُّیُوْغ جھکاؤ۔
زَافَ (ض) زُیُوْفًا. الدَّرَاھِمُ کھوٹے ہونا۔ (زَافَ زَیْفًا) الدَّرَاھِمَ کھوٹے کرنا یا کھوٹے سمجھنا الحَائِطَ دیوار پھاندنا (زَیْفًا

وزيفانًا) مٹک کر چلنا البعيرُ: اونٹ کا جھکتے ہوئے دوڑنا۔

زَيَّف. الدَراهِمَ: کھوٹے بنانا یا سمجھنا۔
الرَجُلَ: حقارت کرنا البناءُ: بلند ہونا۔

تزيَّفَت. الدَراهِمُ: کھوٹے ہونا۔

الزائف. فا. شيرٌ مِنَ الدَراهِمِ: کھوٹا درہم۔ ج زُيَّف وزُيُوْف.

الزيْف. چھجہ جو دیوار کی حفاظت کیلئے ہوتا ہے۔ کنگرہ۔ سیڑھی کے پائے۔ ج زِياف وأزْياف وزُيُوْف. اور کہا جاتا ہے "دِرْهَمٌ زَيْفٌ" کھوٹا درہم۔

الزيّاف. مٹک کر چلنے والا۔ شیر۔ مؤنث زيّافة.

زَيَّقَ. الثوبَ: کپڑے میں گوٹ لگانا۔

تزيَّقَتِ. المرأةُ: زینت کرنا۔ سرمہ لگانا۔

الزيق. مِنَ الثوبِ: کپڑے کی گوٹ۔ معماروں کی ڈوری جس سے وہ دیوار کی ہمواری کا اندازہ کرتے ہیں۔

زاكَ (ض) زَيَكانًا. نازو تکبر سے چلنا۔

الزيْك. چھوٹے جواہر جو بڑے جوہر کے گرد اگرد جڑے ہوئے ہوں۔

زَالَهُ يَزالُهُ و يَزِيلُهُ زَيْلًا. عَنْ مَكانِهِ: ہٹانا۔ علیحدہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "ما زِلْتُ أفْعَلُ" میں ہمیشہ کرتا رہا۔ "وما زِلْتُ بِزَيْدٍ ومازِلْتُ زَيْدًا حتىٰ فَعَلَ" میں ہمیشہ زید کے ساتھ لگا رہا یہاں تک کہ اس نے کر دیا۔ و "زِلْتُ أفْعَلُ" بمعنی "ما زِلْتُ أفْعَلُ" حرفِ نفی کی تقدیر سے اور یہ قلیل الاستعمال ہے۔

أزَالَهُ إزالَةً وإزالًا. عَن مَكانِهِ: ہٹانا۔

زَيَّلَهُ. متفرق کرنا۔ پراگندہ کرنا۔

زايَلَهُ. باہم دگر جدا ہونا۔

تَزايَلُوْا وتزيَّلُوْا. پراگندہ ہونا۔ جدا ہونا عَنْهُ: شرم کرنا۔ کہا جاتا ہے "أنا أتزايَلُ عنكَ فلا أتجاسَرُ عليكَ" میں تم سے شرم کرتا ہوں اس لیے میں تمہارے سامنے دلیری نہیں کر سکتا۔

الزيَل. دونوں رانوں کے درمیان کی دوری۔

الأزْيَل. دونوں رانوں کے درمیان فاصلہ والا۔ رَجُلٌ (مِزْيَلٌ و مِزْيالٌ) خوش طبع۔ زیرک۔

زَامَ يَزِيْمُ ويَزامُ زَيْمًا. لِفُلانٍ فَاسْكَتَهُ: ایک کلمہ بول کر خاموش کر دینا۔

تزيَّمَتِ. الخيْلُ وغيْرها: گھوڑے وغیرہ کا پراگندہ ہونا اللحمُ: گوشت کا ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔ آپس میں گتھا ہوا ہونا۔

الزيْمَة. گوشت وغیرہ کا ٹکڑا۔ ج زِيَمٌ. زانه يَزِيْنُهُ زَيْنًا. زینت دینا الشيَّ: خوبصورت بنانا۔ آراستہ کرنا۔

زَيَّنَهُ تَزْيِيْنًا وأزَانَهُ إزانَةً وأزْيَنَهُ إزْيانًا. زینت دینا۔

تزيَّنَ تزيُّنًا وازَّيَنَ ازَّيانًا وازْدانَ ازْدِيانًا وازْيَنَّ ازْيِنانًا وازْيانَّ ازْيِيْنانًا. آراستہ ہونا۔

الزائِن. فا. امْرأةٌ زائِنٌ: آراستہ عورت۔

الزَيْن. مص. آراستگی ج أزْيان. الزَيْن: ایک درخت کا نام جس سے تیر بناتے ہیں۔ زَيْنُ الدِيْك: مرغ کی کلغی۔

الزّانُ: بلوط کی قسم سے ایک درخت جس کی لکڑی مضبوط ہوتی ہے اس کے پھول سے مفید غذائی تیل نکالا جاتا ہے۔ اور وہ خوبصورتی کے لئے بویا جاتا ہے۔

الزانة. بدہضمی۔

الزِّيْنَةُ: انتہائی خوبصورت پھول کی قسم جس کی اہمیت باغوں میں بہت ہے۔

الزَّاوِيَةُ: زاويةٌ مُستقيمة: وہ زاویہ جس کے دونوں ضلع نقطہ زاویہ کے دونوں جانب برابر ہوں۔ دونوں جانب کو دو ضلع کا نام دیا جاتا ہے۔ نقطہ کو رأس الزاویہ کہا جاتا ہے۔ زاوية قائمة مستقيمة کا نصب ہوتا ہے۔ زاوية حادة: قائمہ سے زیادہ چھوٹا ہوتا ہے۔ زاوية منفرجة: قائمہ سے بڑا اور مستقیمہ سے چھوٹا ہوتا ہے۔ نافرة: مستقیمہ سے چھوٹا ہوتا ہے۔ منعكسة: مستقیمہ سے چھوٹا ہوتا ہے۔

الزينة. آراستگی جس سے زینت کی جائے۔

أمْراضُ الزيْنَةِ عِنْدَ الأطبّاءِ: بال یا کھال یا ناخن کے امراض۔

الزيّان. خوبصورت۔ کہا جاتا ہے "قمرٌ زيّانٌ" خوبصورت چاند۔

الزِيان. ہر وہ چیز جس سے زینت کی جائے۔

المُزيِّن. فا. نائی۔ (مولد)

زَيَّاهُ تَزْيِيَةً. پوشاک پہنانا۔ کہا جاتا ہے "هذه زايٌ فزيِّها" یعنی اس کو حرف زا سے پڑھو۔

تزيّا. آراستہ ہونا بزِيِّ القومِ: قوم کا لباس پہننا۔

الزيّ. ہیئت۔ شکل۔ پوشش۔ کہا جاتا ہے "أقْبلَ بزيِّ العربِ" وہ عرب کے لباس میں آیا و "جاءنا بزيٍّ غريبٍ" وہ ہمارے پاس عجیب لباس میں آیا۔ ج أزْياء.

س: السین بنیادی حروف میں سے بارہواں حرف ہے حرف اسلیہ میں سے ہے اور حساب جمل میں اس کا نمبر (٦٠) ہے۔

السین فعل مضارع کو مستقبل قریب کے معنی کے لیے خاص کر دیتا ہے۔

سَأَبَهُ (ف) سَأْبًا گلا گھونٹنا السِقَاءَ: مشک کو کشادہ کرنا (وسَئِبَ (س) سَأَبًا) مِنَ الشَرَابِ: آسودہ وسیراب ہونا۔

السَأْبُ س۔ بڑی مشک۔ ج سُؤُوْب.

السُؤْبَان. مال کا بہترین منتظم۔

المِسْأَب. بڑی مشک۔ بہت پانی پینے والا۔

سَأَتَهُ (ف) سَأْتًا. گلا گھونٹنا۔ گلا گھونٹ کر مار ڈالنا۔

السَأْت. گلے کی ایک جانب۔

سَأَدَهُ (ف) سَأْدًا وسَأَدًا. گلا گھونٹنا۔

سُئِدَ. کھاری پانی کے پینے سے بیمار ہونا۔ صفت (مَسْئُوْد)

سَئِدَ (س) سَأَدًا چینا الجرْحُ: زخم ٹوٹ کر بہنا۔ صفت (سَئِد)

اَسْأَدَ اِسْآدًا. ساری رات چلنا۔ کہتے ہیں "اَسْعَدَ يَوْمَه اِسْعَادًا مِنْ اَسْأَ و لَيْلَةَ اِسْآدًا" جو شخص ساری رات چلتا رہا اس نے اپنے دن کو کامیاب بنایا۔

السُؤَاد. کھاری پانی پینے کی وجہ سے بیماری۔

السُؤْدَة. بقیہ جوانی۔

المِسْأَد. تیل یا شہد کی مشک۔

سَأَرَ (ف) سَأْرًا وَاَسْأَرَ. الشَارِبُ فِي الإِنَاءِ: کچھ باقی چھوڑنا۔ صفت (سَأْرٌ) اور کہا جاتا ہے "اَسْأَرَ الحَاسِبُ فِيْ حِسَابِه" حساب لگانے والے نے حساب کو پوری طرح سے نہیں کیا۔

سَئِرَ (س) سَأَرًا. الشَيْئُ: باقی رہنا۔

تَسَأَّرَ. النَبِيْذَ: جھوٹا نبیذ پینا۔

السُؤْر. جھوٹا پانی وغیرہ۔ بقیہ۔ ج اَسْآر. کہا جاتا ہے "هُوَ سُؤْر شَرٍّ" وہ شریر ہے۔

السُؤْرَة. بقیہ جوانی۔ مِنَ المَالِ: عمدہ مال۔ ج سُؤَر.

السَائِر. فا. مِنَ الشَيْئِ: بقیہ۔

سَأْسَأَ سَأْسَأَةً. بِالحِمَارِ: گدھے کو روکنے کیلئے ڈانٹنا یا پینے یا چلنے کیلئے آواز دینا۔

تَسَأْسَأَتِ. الاُمُوْرُ: مختلف ہونا۔

سَأَفَتْ (ف) سَأْفًا و سَئِفَتْ (س) سَأَفًا يَدُهُ: ناخن کے ارد گرد پھٹنا۔ ہاتھ کی صفت (سَئِفَةٌ) (سَئِفَ وانْسَأَفَ) لِيْفُ النَخْلِ: پھٹنا۔ پراگندہ ہونا۔ چھلنا۔

السَأَف. کھجور کی شاخ۔ دم کے بال۔

السَائِفَة. ریت کے تودے کے نیچے کی باریک ریت۔ ج سَوَائِف.

سَأَلَ (ف) سُؤَالًا وسَآلَةً وسَأَلَةً و مَسْأَلَةً وتَسْآلًا. طلب کرنا۔ مانگنا۔ درخواست کرنا۔ اس کا تعدیہ دو مفعول کی طرف ہوتا ہے۔ جیسے "سَأَلْتُ اللّٰهَ نِعْمَةً" اور جب استخبار کے معنی میں ہو تو مفعول اول کی طرف بنفسہ اور مفعول ثانی کی طرف عن سے متعدی ہوتا ہے جیسے سَأَلْتُه عَنْ حَاجَتِه" اور کبھی ھمزہ کی تخفیف ہوتی ہے۔ کہا جاتا ہے "سَالَ يَسَالُ سَلْ" مثل خاف یخاف خف کے اور اسم مفعول "مَسُوْلٌ" مانند مخوف کے۔

سَاءَلَ، وسَايَلَه مُسَاءَلَةً و مُسَايَلَةً و سَاءَلَ عَنْهُ: بمعنی سال۔

اَسْأَلَ. سُؤْلَهُ و سُؤْلَتَهُ و مُسْأَلَتَهُ: حاجت پوری کرنا۔

تَسَأَّلَ و تَسَوَّلَ. مانگنا۔

تَسَاءَلَ و تَسَاوَلَ. القَوْمُ: ایک دوسرے سے پوچھنا۔

السُؤْل والسُوْل والسُؤْلَة والسُوْلَة. درخواست۔ التجا۔

السَأْل والسُؤَلَة والسَؤُوْل. بہت سوال کرنے والا۔

السَائِل. فا. مانگنے والا۔ ج سَائِلُوْنَ وسُؤَّل وسُؤَّال و سَأَلَة.

المَسْئَلَة. حاجت۔ مطلب۔ ج مَسَائِل

المَسْئُوْلِيَّة. ذمہ داری۔

سَئِمَ (س) سَأَمَةً و سَأْمًا و سَآمَةً و سَأَمًا و سَآمَةً. الشَيْئَ و مِنْهُ: کسی چیز سے ملول ہونا۔ اکتا جانا۔ صفت (سَؤُوْم)

اَسْأَمَه اِسْآمًا. ملول کرنا (اکتا دینا)

سَأَا (ن) سَأْوًا. دوڑنا الشَيْئَ: کسی چیز کی نیت کرنا۔ قصد کرنا الرَحْلَ: کسی کو غمگین کرنا الثَوْبَ: کپڑے کو کھینچ کر پھاڑنا۔

بَيْنَهُمْ لوگوں میں فساد ڈالنا۔

السَّأو ۔س۔ وطن۔ وہ جہت جہاں کا ارادہ کیا جائے اور کہا جاتا ہے "هُوَ بَعِيْدُ السَّاوِ" وہ بڑی ہمت والا ہے۔

سَبَّہ (ن) سَبًّا و سِبِّيْبى. سخت گالی دینا۔ مقعد میں نیزہ مارنا (سَبًّا) الحَبْلَ: رسّی کو کاٹنا۔ الفَرَسَ: گھوڑے کو زخمی کرنا۔ کونچیں کاٹنا۔

سَبَّبَهٗ. بہت گالی دینا الاَسْبَابَ: اسباب پانا لِلْمَاءِ مَجْرىً: پانی کے لیے نالی درست کرنا الاَمْرَ: سبب بننا۔

سَابَّهٗ مُسَابَّةً و سِبَابًا. گالی دینا۔

تَسَبَّبَ. اسباب ڈھونڈنا بِهٖ اِلَيْهِ: وسیلہ بنا بِالاَمْرِ: سبب ہونا۔

تَسَابَّ. الرَّجُلَانِ: باہم قطع تعلق کرنا اور گالی گلوچ کرنا۔

اِسْتَبَّ. القَوْمُ: باہم گالی گلوچ کرنا۔

اِسْتَسَبَّ. لَهٗ: گالی کیلئے پیش کرنا۔

اِسْتَسَبَّ لَهُ الاَمْرُ: کام کا درست ہونا۔

السِّبُّ والسُّبَبَة والمِسَبّ والمَسَبَّة. بہت گالی دینے والا۔ السِّبّ: ج سُبُوْب: رسّی۔ عمامہ۔ کھونٹی۔ کتاں کا باریک ٹکڑا۔ پردہ۔

السَّبَّة. مِنَ الحَرِّ او البَرْدِ او الدَّهْرِ: عرصہ مقعد۔

السُّبَّة. انگشت شہادت عِنْدَ المُوَلَّدِيْن: ہفتہ۔

السُّبَّة. جس کو لوگ بہت گالی دیں۔ عار۔ بے عزتی۔

السَّبَب. رسّی۔ ذریعہ۔ راستہ۔ کہا جاتا ہے "مَالِي اِلَيْهِ سَبَب" میرے لیے اس کی طرف کوئی راستہ نہیں۔ و "قَطَعَ اللّٰهُ بِهِ السَّبَبَ" اللہ نے اس کی زندگی ختم کر دی۔ دوستی۔ رشتہ داری۔ فِي العُرُوْضِ: دو حرف متحرک یا ایک متحرک اور ایک ساکن۔ ج اَسْبَاب. اَسْبَابُ السَّمَاءِ: آسمان کے اطراف یا آسمان میں چڑھنے کی جگہ اور کہا جاتا ہے "تَعَاطِي الاَسْبَابِ" اس نے اُمورِ معیشت کے اسباب حاصل کیے۔ و "تَقَطَّعَتْ بِهِمُ الاَسْبَابُ" ان کی دوستیاں اور تعلقات ختم ہو گئے۔

السَّبِيْب والسَّبِيْبَة. بالوں کا گچھا۔ مِنَ الفَرَسِ: گھوڑے کے دم کے بال۔ گھوڑی کی پیشانی کے بال۔ ایال۔ ج سَبَائِب. کہا جاتا ہے "قَدْ عَقَدُوْا سَبَائِبَ خَيْلِهِم" انہوں نے اپنے گھوڑوں کے دُم کے بال میں گرہ لگائی۔

السَّبِيْبَة: کتاں کا باریک ٹکڑا۔

السَّبَّاب. بہت گالی دینے والا۔ مؤنث سَبَّابَة.

الاُسْبُوْبَة. باعث گالی۔ کہا جاتا ہے "بَيْنَهُمْ اُسْبُوْبَةٌ يَتَسَابُّوْنَ بِهَا" ان کے درمیان گالی کا سبب ہے جس کی وجہ سے وہ ایک دوسرے کو گالی دیتے ہیں۔

السَّبَّابَة والمِسَبَّة. انگشت شہادت۔

سَبَأَ (ف) سَبْأً و سِبَاءً و مَسْبَأً. الخَمْرَ: شراب کو پینے کیلئے خریدنا۔ الجِلْدَ: کھال اُتارنا الجِلْدَ بِالنَّارِ: کھال کو آگ میں جلانا۔

الرَّجُلَ: کوڑے مارنا۔ مصافحہ کرنا۔

النَّارُ الجِلْدَ: آگ کا کھال کو جھلس دینا۔

اَسْبَأَ لِاَمْرِ اللّٰهِ: حکم الٰہی کے لیے جھک جانا۔ عَلَى الشَّرِّ: مطیع ہونا۔

اِنْسَبَأَ. الجِلْدُ: کھال کا اُترنا۔ چھل جانا۔

اِسْتَبَأَ اِسْتِبَاءً. الخَمْرَ: شراب کو پینے کے لئے خریدنا۔

السِّبَا والسَّبِيْئَة. شراب۔

السَّبَّاء. مے فروش۔

السُّبْأَة. دور کا سفر۔

السِّبِي. مِنَ الحَيَّةِ: سانپ کی کینچلی۔

المَسْبَأ. پہاڑی راستہ۔ راستہ۔

سَبَتَ (ن ض) سَبْتًا. ہفتہ کے دن میں داخل ہونا۔ سبت منانا۔ آرام لینا الشَّيْءَ: کسی چیز کو کاٹنا الرَّاسَ: سر مونڈنا الرَّجُلَ: حیران ہونا الشَّعْرَ: بال لٹکانا عُنُقَهٗ: گردن پر مارنا۔

سُبِتَ. الرَّجُلُ: نیند کا آجانا۔

اَسْبَتَ. ہفتہ کے دن میں داخل ہونا۔

اِنْسَبَتَ. الشَّيْءُ: کسی چیز کا دراز ہونا۔ الجِلْدُ: کھال کا نرم ہونا الوَجْهُ: چہرہ کا لمبا ہونا۔

اِسْتَبَتَ. اليَهُوْدُ: یہودیوں کا ہفتہ کا دن منانا۔

السَّبْت. س۔ سنیچر۔ شنبہ۔ ج اَسْبُت و سُبُوْت. السَّبْت: بہت سونے والا۔ عمدہ گھوڑا۔ دلیر لڑکا۔ چالاک مرد۔ زمانہ۔ ہفتہ۔ (السَّبْتَة) زمانہ کا ایک عرصہ۔

السِّبْت. پکائی ہوئی کھال۔ رنگی یا دباغت دی ہوئی کھال۔

السُّبُت والسَّبْت. خطمی کی مانند ایک پودہ۔

السُّبَات. نیند یا اونگھ۔ زمانہ۔ چالاک مرد۔

اِبْنَا سُبَاتٍ: دن رات (السَّابُوْت) ایک قسم کی سمندری مچھلی۔

السِّبْتَان. بیوقوف۔

السَّبْتَاء. بیابان۔

السِّبَنْتَى. دلیر۔ پیش قدمی کرنے والا۔ چیتا۔ ج سَبَانِت و سَبَاتِي. مؤنث سَبَنْتَاة.

السَّبَنْتَاة: زبان دراز عورت۔

المُسْبِت. فا. وہ شخص جو مرض وغیرہ کی وجہ سے نہ حرکت کرے نہ آنکھیں کھولے۔

المَسْبُوْت مف۔ میت یا بیہوش سر منڈا ہوا۔

تَسَبَّجَ. سیاہ کمبل اوڑھنا۔

السُّبْجَة. کالا کمبل۔ ج سُبَج. بغیر آستین کا کرتا۔

السَّبَج. سیاہ مہرے۔

السَّبَّاج. کالا کمبل بیچنے والا۔

ثَوْبٌ (مُسَبَّجٌ) چوڑا کپڑا۔

سَبَحَ (ف) سَبْحًا. الرَّجُلُ: اپنی معاش کیلئے تصرف کرنا۔ سونا اور آرام لینا۔ دور تک نکل جانا عَنِ الاَمْرِ: فارغ ہونا۔ فِي الكَلَامِ: بہت بولنا فِي الاَرْضِ: کھودنا

القَوْمُ. پھرنا اور زمین میں پھیلنا (سَبْحًا و سِبَاحَةً. فِی المَاءِ و بالمَاءِ) تیرنا اور بطور استعارہ کے گھوڑے کی رفتار اور سیارے کی چال کیلئے بھی استعمال کیا جاتا ہے (سُبْحَانًا) سبحان اللہ کہنا۔

سَبَّحَ تَسْبِیْحًا. نماز پڑھنا۔ سبحان اللہ کہنا اللهَ و لِلّٰهِ: خدا کی پاکی بیان کرنا۔

اَسْبَحَهُ. تیرانا۔

السَّبْحَة. سبح کا اسم مرۃ۔ کھال کے کپڑے۔

السُّبْحَة. دعا۔ تم کہتے ہو "قَضَيْتُ سُبْحَتِي" میں نے اپنی دعا پوری کر لی۔ نفل نماز۔ تسبیح۔ سُبْحَةُ اللّٰهِ. اللہ تعالیٰ کا جلال۔

ج سُبَح و سُبُحَات و سُبُحَاتُ وَجْهِ اللّٰهِ. اللہ تعالیٰ کے انوار یا وہ دلائل عظمت جن سے باری تعالیٰ کی تقدیس کی جائے۔

السُّبْحَة. روئی کا ٹکڑا۔

السُّبْحَة. پتھر یا لکڑی کے منکے جو کہ لڑی پروئے جاتے ہیں تاکہ اس کے ساتھ مختلف اذکار کئے جائیں۔

سُبْحَان. مص. کہا جاتا ہے "سُبْحَانَ اللّٰهِ" یعنی میں اللہ تعالیٰ کی عیوب و نقائص سے پاکی بیان کرتا ہوں۔ و "سُبْحَانَ مِنَ كَذَا" موقع تعجب کیلئے اور یہ اضافت کے معنی میں ہے۔ یعنی "سُبْحَانَ اللّٰهِ مِنْ كَذَا" کے معنی میں۔ و "اَنْتَ اَعْلَمُ بِمَا فِيْ سُبْحَانِكَ" یعنی جو کچھ تیرے نفس میں ہے اس کا تو زیادہ جاننے والا ہے۔

التَسْبِحَة. مص. تسبیح کے کلمات۔ ج تَسَابِيْح.

السَّابِح. فا. ج. سَابِحُوْنَ و سُبَّاح و سُبَحَاء مؤنث سَابِحَة ج سَابِحَاتٌ و سَوَابِح. والسَّابِحُ مِنَ الخَيْلِ. تیز رفتار گھوڑا۔ السَّوَابِح: تیز رفتار گھوڑے۔

السَّابِحَات: کشتیاں۔ ستارے یا مومنین کی ارواح جو آسانی سے قبض کی جاتی ہیں یا فرشتے جو آسمان و زمین کے درمیان تسبیح کرتے رہتے ہیں۔

السَّبَّاح. سَابِح کا مبالغہ۔ بڑا تیراک۔ ج سَبَّاحُوْنَ.

السَّبُوْح. تیراک ج سُبَحَاء. فَرَسٌ سَبُوْحٌ. تیز رفتار گھوڑا جو اپنی رفتار میں اِدھر اُدھر نہ ہوتا ہو۔

السُّبُّوْح والسَّبُّوْح. باری تعالیٰ کی صفات میں سے ہے۔ اس لئے کہ اس کی تسبیح کی جاتی ہے۔

ثَوْبٌ (مُسَبَّحٌ) مضبوط کپڑا۔

المُسَبِّحَة والسَبَّاحَة. انگشت شہادت۔

المِسْبَحَة. عِنْدَ العَامَةِ: عوام کے نزدیک بمعنی نفل نماز۔ تسبیح یا تسلی۔

سَبْحَل سَبْحَلَةً. سبحان اللہ کہنا۔

السِّبَحْل. موٹا۔ جارِيَة. سِبَحْلَة: موٹی لمبی لڑکی۔

سَبْحَنَ. سبحان اللہ کہنا۔

سَبَخَ (ن) سَبْخًا. گہری نیند سونا۔ فارغ ہونا۔ دور ہونا۔

سَبِخَ (س) سَبَخًا المَكَانُ: شورے والی ہونا۔ صفت (سَبِخٌ)

سَبَّخَ. عَنْهُ: ہلکا کرنا۔ کہا جاتا ہے "اَللّٰهُمَّ سَبِّخْ عَنِّي الحُمّٰى او الشِدَّة" اے اللہ مجھ سے بخار یا سختی کو ہلکا کر دے۔ الحَرَّ. ٹھنڈا کرنا القُطْنَ و نَحْوَهُ. روئی دھنا۔ الرَّجُلُ: گہری نیند سونا۔ فارغ ہونا العِرْقُ: رگ کا ساکن ہونا الحَرُّ. گرمی کا کم ہو جانا۔

اَسْبَخَ. فِي الحَفْرِ: کھودنے میں زمین شور تک پہنچنا۔ المَكَانُ: زمین شور والی ہونا۔

تَسَبَّخَ. الحَرُّ او الغَضَبُ: گرمی یا غصہ کا ٹھنڈا پڑنا۔

اَرْضٌ (سَبْخَة) ج سِبَاخ (سَبِخَة) ج سَبِخَات: زمین شور۔

السَّبْخَة والسَّبَخَة. نمکین و دلدلی زمین۔ کائی کی مانند جو پانی کے اوپر آ جائے۔ ج سِبَاخ.

السِّبَاخ. من الارض. ویران کھیت جو جوتا نہ گیا ہو۔

السَّبِيْخ. روئی کا پھایا یا بکھرے ہوئے پر وغیرہ۔

السَّبِيْخَة. دھنکی ہوئی روئی کا گالا۔ ج سَبَائِخ. تم کہتے ہو "طَارَتْ سَبَائِخُ القُطْنِ" روئی کے گالے اُڑے۔

سَبَدَ (ن) سَبْدًا. الشَّعْرَ: بال مونڈنا۔ شَارِبُه: مونچھوں کا بڑھ کر ہونٹوں کو گھیر لینا۔

سَبَّدَ الشَّعْرُ: بال کا مونڈنے کے بعد نکلنا الفَرْخُ چوزے کے پر نکلنا اور سخت ہونا الرَّجُلُ سر میں تیل نہ لگانا۔ رَاسَهُ سر میں کنگھی کرنا اور تر کرنا پھر چھوڑ دینا۔

شَعْرَهُ: بال کو جڑ سے مونڈنا العُشْبُ: پرانی گھاس میں نئی گھاس اُگنا۔

اَسْبَدَ. الشَّعْرُ: بال مونڈنا اَلْعُشْبُ: پرانی گھاس میں نئی گھاس اُگنا۔

السِّبْد. بھیڑیا۔ مصیبت۔ ج اَسْبَاد.

الاَسْبَاد: کالے کپڑے۔ اَسْبَادُ العُشْبِ: گھاس کا سرا ابتدائی روئیدگی کے وقت۔ اور کہا جاتا ہے "هُوَ سِبْدٌ مِنَ الاَسْبَادِ" وہ چوری میں بڑا ہوشیار ہے۔

السَّبَد. کم بال۔ کہا جاتا ہے "مَالَه سَبَدٌ ولا لَبَدٌ" اس کے پاس نہ تو بال ہیں نہ اون یعنی اس کے پاس کچھ بھی نہیں۔

السَّبَد. سبز گھاس کا بقیہ۔

السُّبَد. چیتھڑا جس سے حوض کی نالی بند کی جائے۔ بدبختی۔ ج سِبْدَان. ایک قسم کا پرندہ جس کے پر دھاری دار ہوتے ہیں اور اس کا منہ کشادہ اور سر و چونچ چوڑی ہوتی ہے۔ السُّبَد والسُّبَدَة. بیڑو۔

السِّبَنْدَى. لمبا۔ دلیر۔ چیتا (الف الحاق کیلئے ہے تانیث کیلئے نہیں) ج سَبَانِد. و سَبَانِدَة. السَّبَانِدَة: کھیل کود میں رہنے والے لوگ۔

سَبَرَ (ن ض) سَبْرًا واَسْبَرَ واِسْتَبَرَ. الجُرْحَ او البِئْرَ او المَاءَ: گہرائی کی

"فعلته رياء و سُمعة" اس نے یہ کام دکھانے اور سننے کے لیے کیا۔

السماع. س۔ شہرت۔ گیت اور اصطلاح میں سماع خلاف قیاس کو کہتے ہیں یعنی جس کو عرب سے سن کر استعمال کیا جائے اور اس پر قیاس نہ کیا جاسکے اور کہا جاتا ہے "هذا امر ذو سماع" یہ امر سننے کے قابل ہے۔ "فعلوا ذالك سماع اذنی" لوگوں نے اس کو میرے سامنے کیا۔

سَماع. بروزن قطام اسم فعل بمعنی اِسمَع

السَّماع. بہت سننے والا۔ فرمانبردار۔ جاسوس۔

السمیع. سننے والا۔ سنانے والا۔ اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ہے۔ سنی ہوئی بات۔ ج سُمعا۔ اُمُّ السمیع: دماغ۔

اُذنٌ سمیعٌ و سمیعةٌ: سننے والا کان۔

السّامعة. کان۔

السامعان. دونوں کان۔

اُذُنٌ (سَمعَة و سمِعَة و سُمُعٌ و سمیعٌ و سَمّاعة) سننے والا کان۔

السَّماعة. ایک آلہ کا نام جو سننے کی طاقت کو بڑھا دیتا ہے۔

التسمعة. کہا جاتا ہے "فعلته تسمعتك او تَسمِعةً لك" میں نے اس کو کیا ہے تاکہ تم سن سکو۔

المَسمع. سننے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے "هو منّی بمرأى و مَسمع" یا "هو منی مرأى و مسمع" وہ ایسی جگہ ہے کہ میں اس کو دیکھ سکتا ہوں اور اس کی باتوں کو سن سکتا ہوں۔

المِسمع و المِسمعة. کان۔ ج مَسامع. ڈول کا دستہ جس میں رسی باندھی جاتی ہے۔

المُسمع. فا. قید۔

المُسمِعة. گانے والی۔ کہا جاتا ہے "غنتهم مُسمِعة"

المُسمَّع. مفع۔ قید کیا ہوا (السمعع) شیطان خبیث۔

اِسمغدّ اِسمغدادا. الجرح: زخم کا سوجنا۔

سمق (ن) سَمقًا و سُمُوقًا. النبات: بلند ہونا۔ صفت سامق و سمِق

السُّماق. خالص۔ کہا جاتا ہے "اُحبّك حُبًّا سُماقا" میں تم سے خالص محبت کرتا ہوں۔

السُّمّاق و السموق. ایک درخت جس کا پھل بہت کھٹا ہوتا ہے۔ پھل کو بھی کہتے ہیں۔ واحد سُمّاقة و سموقة

السمیق. ہل کا جوا۔

السَّمقُ من الرجال. لمبا مرد۔

اِسمقرّ اِسمقرارا. الیوم: بہت گرم ہونا۔

سمك (ن) سَمكا. الشیٔ: بلند کرنا۔ کہا جاتا ہے "سمك الله السماء" اللہ نے آسمان کو بلند کیا۔

سمك (ن) سَمكا و سُموكا و سَمُك (ن) سَماكة: بلند ہونا۔

سَمّك. الشیٔ: کسی چیز کو دبیز بنانا۔

تسمّك. بلند ہونا۔

اِستسمك. الثیاب: کپڑوں میں سے لمبا اختیار کرنا۔ مچھلی کھانا۔

السَّمك. س۔ چھت یا چھت کی دبازت۔ ہر اونچی اور موٹی چیز کا قد۔

السَّمك. مچھلی۔ ج سِماك و سُموك و اسماك واحد (سمكة)

السِماك. چیز کے اٹھانے کا اوزار۔ ج سُمك من الزور. ہنسلی سے ملی ہوئی پسلی۔

السماکان. دو روشن ستارے ایک کو السماك الرامح اور دوسرے کو السماك الأعزل کہتے ہیں۔

السُّمیکاء. ایک قسم کی چھوٹی مچھلی جو خشک کی جاتی ہے۔

السَّمّاك. مچھیرا۔ مچھلی بیچنے والا۔

السمیك و المسموك. لمبا۔ المسموك من الخیل: مضبوط گھوڑا۔

المِسماك. خیمہ وغیرہ اٹھانے کی لکڑی۔

المُسمکات و المسموکات السبع. ساتوں آسمان۔

سمل (ن) سَملا. عینه: آنکھ پھوڑنا۔ الحوض: کیچڑ وغیرہ سے صاف کرنا۔ بینهم: صلح کرانا۔ الدلو: ڈول کا تھوڑا پانی نکالنا۔

سمل (ن) سُمولا و سُمولة و سمال (ک) سَمالة. الثوب: کپڑے کا پرانا و بوسیدہ ہونا۔ صفت سَمل۔

سمّل الحوض. حوض کا تھوڑا پانی دینا۔ الحوض: کیچڑ وغیرہ سے صاف کرنا۔ بالقول: نرمی سے بات کرنا۔

اَسمل. الثوب: کپڑے کا پرانا و بوسیدہ ہونا۔ بینهم: صلح کرانا۔

تسمّل. تھوڑا پانی پینا۔ النبیذ: نبیذ کے پینے میں اصرار کرنا۔

اِستمل. عینه. آنکھ پھوڑنا۔

السَّمّال. آنکھوں کو پھوڑنے والا۔

السمل. پرانا بوسیدہ کپڑا۔ ج اسمال. حوض کا بقیہ پانی۔

ثوبٌ (سملة و سمول و سمیل) پرانا بوسیدہ کپڑا۔

السمال. پانی کے حوض کا کیڑا۔

السُّملة و السملة. تھوڑا پانی۔ ج سمل و اسمال و سمال و سمول

السُّملان. من الماء و النبیذ: پانی یا شراب کا بقیہ۔

السَّومال. پرانا بوسیدہ کپڑا۔

السوملة. چھوٹی پیالی۔

السمول. وسیع زمین۔ نرم مٹی والی زمین۔

سملج. اللبن فی حلقه: آسانی سے نگلنا۔

السملج و السُّمالج. میٹھا دودھ۔

السملع. بھیڑیا۔ بد اور خبیث کے لیے بھی بولتے ہیں۔

السملق. ہموار و بنجر زمین۔

سمن (س) سِمنا و سمانة. موٹا ہونا۔

صفت (سامنٌ سمِینٌ) ج سِمان.

سمن (ن) سِمْنًا و سَمّن. الطعامَ: گھی ڈالنا۔ وسَمَّنه: موٹا کرنا۔ سَمَّنَ القومَ: گھی کا توشہ دینا۔ سَمَّن لَهٗ بہت دینا۔

اَسْمَنَ. موٹا ہونا۔ بہت گھی والا ہونا۔ موٹے جانوروں والا ہونا۔ موٹا جانور خریدنا یا اس کا مالک ہونا یا اسے ہبہ کرنا۔

الفَرَسَ: گھوڑے کو موٹا کرنا الخُبزَ روٹی گھی میں تر کرنا الرَّجُلَ: گھی کھلانا۔

تَسَمَّنَ. موٹا ہونا۔ بغیر شرافت کے مدعی شرافت ہونا۔

اِسْتَسْمَنَ اپنے لیے گھی طلب کرنا ہ موٹا پانا یا سمجھنا اور اسی سے مثال ہے "اِسْتَسْمَنْتَ ذَاوَرَمٍ" تم نے سوجے ہوئے کو موٹا سمجھ لیا۔ اس موقعہ پر بولتے ہیں جبکہ کوئی شخص حقیقت واقعہ کے خلاف محض ظاہر سے دھوکا کھا جائے۔

السَّامِن. فا بہت گھی والا (فاعل ذیکذا ہے باب تأمِر ولاَبِن سے۔)

السَّمْن. مذ۔ گھی۔ ج اَسْمُن وسُمُوْن و سُمْنَان.

السَّمَّان. گھی بیچنے والا۔

السَّمْنَة. گھی۔ یہ السمن سے خاص ہے۔

السُّمْنَة. موٹا کرنے والی ایک دوا۔ ایک قسم کی گھاس جس کے دانے فلفل کی طرح ہوتے ہیں اور اس کو عورتیں فربہی کے لیے استعمال کرتی ہیں۔

السَّمِین. موٹا مِنَ الكلامِ: باموقع گفتگو۔

السَّمِینَة. السمین کا مؤنث۔ ج سِمان. اَرضٌ سَمِینَةٌ بغیر پتھر والی زمین۔

المُسْمَن پیدائشی موٹا۔

طعامٌ (مُسْمِنَة) موٹا کرنے والی خوراک۔

السُّمَانی. بٹیر کی قسم کا ایک پرندہ۔ واحد و جمع دونوں کے لیے اور کہا گیا ہے کہ واحد (سُمَانَاة) ہے۔ ج سُمَانیات.

السَّمَنْجُونِی. آسمانی رنگ والا۔ (جدید)

السَّمَنْد والسَّمَنْدَل والسَّنْدَل. ایک قسم کا پرندہ۔

سَمَه (ف) سُمُوْهًا. مدہوش ہونا الفَرَسُ. گھوڑے کا بغیر تھکن کے بہت تیز دوڑنا۔

سَمَّه. الابلَ: بیکار چھوڑ دینا۔ صفت مفعولی (سُمَّة)

السَّامِه. حیران۔ ج سُمَّهٌ.

السُّمَّهیٰ. فضاء آسمانی۔ ترمرے (یعنی وہ چیز جو گرمی کے زمانہ میں فضاء آسمانی سے مکڑی کے جالے کی مانند اُترتی ہوئی معلوم ہوتی ہے)

(والسُّمَه والسُّمَّیْهیٰ والسُّمَیْهیٰ والسُّمَیْهَاء والسُّمَّیْهَاء) جھوٹی اور باطل چیزیں۔

سَمْهَج. كَلَامَهٗ: جھوٹ بولنا۔ الحَبْلَ: رسی مضبوط بٹنا الشَّیءَ: چھوڑنا۔

الدَّرَاهِمَ: رواج دینا الیَمِینَ: قسم میں سختی کرنا۔

السِّمْهَاج. جھوٹ۔

اِسْمَهَدَّ. السَّنَامُ: کوہان کا بڑا ہونا۔

السَّمْهَد. خشک و سخت چیز۔

السَّمْهَد والسَّمَهْدَد. بڑے ڈیل ڈول کا اونٹ۔

اِسْمَهَرَّ. مضبوط و سخت ہونا۔ نیزہ کی طرح سیدھا ہونا الظَّلَامُ: بہت اندھیرا ہونا۔

السَّمْهَرِیّ. مضبوط نیزہ۔ کہا جاتا ہے "رُمْحٌ سَمْهَرِیٌّ و رِمَاحٌ سَمْهَرِیَّةٌ" قَدٌّ سَمْهَرِیٌّ معتدل قد۔

سَمَا يَسْمُوْ سُمُوًّا. بلند ہونا البَصَرُ: اٹھنا۔ کہا جاتا ہے "سَمُوْتُ اِلَيْهِ بَصَرِی" اس کی طرف میں نے نگاہ اُٹھائی و "سَمَا اِلَيْهِ بَصَرِی" اس کی طرف میری نگاہ اُٹھی۔ و "نَفْسُه تَسْمُوْ اِلیٰ مَعَالِی الْاُمُوْرِ" اس کا نفس بڑے بڑے اُمور کی طرف مائل ہے بِه: بلند کرنا القَوْمُ: شکار کیلئے جانا (سما يَسْمُوْ سَمْوًا) الرَّجُلَ زَيْدًا و بِزَيْدٍ نام رکھنا۔

سَمّیٰ. الرَّجُلَ زَيْدًا اَوْ بِزَيْدٍ: نام رکھنا الشَّارِعَ فِی العملِ: کام شروع کرنے والے کا اللہ کا نام لینا۔

اَسْمیٰ. الشَّیءَ: بلند کرنا الرَّجُلَ زَيْدًا و بِزَيْدٍ نام رکھنا ہ مِنَ بَلَدٍ اِلیٰ بَلَدٍ روانہ کرنا۔

سَامیٰ مُسَامَاةً. الرَّجُلَ: فخر کرنے میں مقابلہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ لَا يُسَامیٰ" فلاں سے فخر میں مقابلہ نہیں کیا جا سکتا۔

تَسَامیٰ تَسَامِيًا. القَوْمُ: باہم فخر کرنا۔ ایک دوسرے کو نام لے کر پکارنا عَلَی الخَیْلِ گھوڑے پر سوار ہونا۔

تَسَمّیٰ نام پانا اِلیٰ و بِالْقَوْمِ: منسوب ہونا۔

اِسْتَمیٰ اِسْتِمَاءً. الصَّائِدُ: شکار کی جرابیں پہننا۔ شکار کرنا ہ: کسی کی زیارت کو جانا۔ کسی کے اندر خیر و صلاح معلوم کرنا۔

اِسْتَسْمیٰ اِسْتِسْمَاءً. نام پوچھنا۔

السَّامِی. فا ج سَامُوْن و سُمَاة مؤنث سَامِيَةٌ ج سَامِيَاتٌ و سَوَامٍ. کہا جاتا ہے "رَدَدْتُ مِنْ سَامِی طَرْفِه" یعنی میں نے اس کے نخوت و غرور کو توڑ دیا۔ السامِی: شکار کی اونی جراب پہنے ہوئے شکاری۔ ج سُمَاة.

السَّمَاء. آسمان۔ فضاء واسع جو زمین کو احاطہ کئے ہوئے ہو۔ ہر وہ چیز جو تم سے اوپر ہو۔ گھوڑے کی پیٹھ۔ ہر چیز کی چھت۔ بارش یا بادل گھاس۔ نیکوں کی روحوں کے رہنے کی جگہ۔ ج سَمَاوَات و سَمٰوٰت (الف کو صرف کتابت میں حذف کر کے) وسُمِیٌّ واَسْمِیَة (والسَّمَاوَة) گھر کا چھجہ۔ وسَمَاوَةُ كُلِّ شَیءٍ ہر چیز کا ڈھانچہ۔

السُّمَاء. اچھی شہرت۔ کہا جاتا ہے "شَاعَ سُمَاه" اس کی شہرت و نیک نامی پھیل گئی۔

الاِسْم و الاُسْم. نام۔ وہ لفظ جو کسی جوہر یا عرض کی تعیین و تمیز کے لیے وضع کیا گیا ہو۔ اس کا ہمزہ ہمزۂ وصل ہے۔ ج اسماء و اَسَامٍ و اَسَامِی و اَسْمَاوَاتٌ اور

بسمله میں همزه کو حذف کر دیتے ہیں اور دوسری جگہ باقی رکھتے ہیں۔ بَسْمَلَه کے معنی بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

اسم الجلالة : باری تعالیٰ کا نام۔

السِمُ والسُمُ والسُم. اسم کے لغات۔ کہا جاتا ہے "هٰذا سِمُه" یعنی یہ اس کا نام ہے۔

السَمِيّ. بلند ہونے والا۔ سَمِيُّك : ہمنام نظیر۔

بَسْمَلَةُ: عیسائیوں کے نزدیک باپ ' بیٹے اور روح م'دس کے نام پڑھنا - مسلمانوں کے نزدیک: بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔

اَلِاسْمِيَّة: ان فلاسفہ کا مذہب جو کہ اجناس اور انواع کے بذات خود وجود یا حقیقت کا انکار کرتے ہیں۔

السَمَوِيّ. اسم کی جانب منسوب۔

المِسْمَاة. شکاری کی اونی جراب۔

المُسَمّىٰ. ـ ئش ـ معین۔ کہا جاتا ہے "هُوَ مِنْ مُسَمّىٰ قَوْمِهٖ و مِنْ مُسَمَّاتِهِمْ" وہ قوم کے بہترین لوگوں میں سے ہے۔

سَنَّ (ن) سَنًّا. السِّكِّيْنَ: چھری تیز کرنا۔ "هٰذَا مِمَّا يَسُنُّكَ عَلىٰ طَعَامٍ" یہ ان چیزوں میں سے ہے جو تمہیں کھانے کی رغبت دلاتی ہے الرُمْحَ: تیر پر پھل لگانا الاَسْنَانَ: مسواک کرنا العُقْدَةَ: گرہ کھولنا الاِبِلَ: اونٹ کو تیز ہانکنا الرَّجُلَ: کسی کو بھالا مارنا۔ دانت سے کاٹنا۔ دانت توڑنا۔ حد سے زیادہ تعریف کرنا الاَمْرَ: ظاہر کرنا۔ آسان کرنا۔ جاری کرنا۔

الطَرِيْقَةَ: طریقہ اختیار کرنا عَلَيْهِم السُنَّةَ: طریقہ مقرر کرنا الطِيْنَ: مٹی کا برتن وغیرہ بنانا الشَيْءَ: تصویر بنانا الماء او التُرَابَ: پانی یا مٹی آہستہ آہستہ گرانا۔

العَيْنُ الدَمْعَ: آنکھ کا آنسو بہانا الاَمِيْرُ رَعِيَّتَه: بہتر انتظام کرنا۔ کہا جاتا ہے "سَنَّ فُلَانٌ طَرِيْقًا مِنَ الخَيْرِ" فلاں نے خیر کا طریقہ جاری کیا جس کو اس کی قوم پہلے سے نہیں جانتی تھی۔

سُنَّتِ. الاَرْضُ: زمین کا چرنے سے صاف ہونا۔

سَنَّنَ. السِكِّيْنَ: چھری تیز کرنا۔ صیقل کرنا۔

الرُمْحَ: نیزے پر پھل لگانا الرُمْحَ اِلَيْهِ: کسی کے سامنے نیزہ کرنا القَوْلَ: اچھی گفتگو کرنا الاَسْنَانَ: مسواک کرنا۔

اَسَنَّ. الرَجُلُ: بوڑھا ہونا الصَبِيُّ: بچے کا دانت نکلنا۔ اَسَنَّ اللّٰهُ سِنَّهٗ: دانت اگانا المَاءَ: پانی گرانا الرُمْحَ: نیزے پر پھل لگانا۔

اِسْتَنَّ. المَاءُ: پانی گرنا الطَرِيْقُ: راستہ واضح ہونا الفَرَسُ: گھوڑوں کا آگے پیچھے دوڑنا السَرَابُ: سراب کا چمکنا۔ کہا جاتا ہے "اِسْتَنَّ بهِ الهَوىٰ حَيْثُ اَرَادَ" یعنی اس کو خواہش نفس ہر طرف لے گئی الرَجُلُ: دانتوں کو خلال کر کے صاف کرنا۔ (و تَسَنَّنَ) بِسُنَّتِهٖ: عمل کرنا۔ پیروی کرنا اور اسی سے ہے "اِسْتَنَّ بِسِيْرَةِ فُلَانٍ" اس نے فلاں کی سیرت کی پیروی کی۔ و تَسَنَّنَ فِي عَدْوِهٖ: اپنے رخ پر دوڑنا۔

اِسْتَسَنَّ. زیادہ عمر والا ہونا الطَرِيْقَةَ: طریقہ اختیار کرنا الطَرِيْقُ: آمدورفت والا ہونا العَيْنُ: بہتے ہوئے آنسو والی ہونا بِسَيْفِهٖ: تلوار کو حرکت دینا بِالشَيْءِ: تابعداری کرنا۔

السِنُّ. ج اَسْنَان واَسِنَّة واُسُنّ: دانت (مؤنث) دارنتی یا کنگھی وغیرہ کا دندانہ۔ لہسن کا جوا۔ قلم میں تراشنے کی جگہ۔ ریڑھ کی ہڈیوں کا کنارہ۔ چریدگی۔ اور اسی سے ہے "اَعْطُوْا السِنَّ حَظَّهَا مِنَ السِنِّ" یعنی جانوروں کو ان کے چرنے کا حق دو۔ ج اَسْنَان: عمر (مؤنث) کہا جاتا ہے "طَعَنَ و طُعِنَ فِي سِنِّهٖ" یعنی وہ بوڑھا ہوگیا۔ و "هُوَ حَدِيْثُ السِنِّ" وہ نئی عمر کا ہے "هُوَ كَبِيْرُ السِنِّ و كَبِرَتْ سِنُّهٗ" وہ بوڑھا ہے و "هُوَ سِنُّ فُلَانٍ" وہ فلاں کا ہم عمر ہے۔ و "لَه اِبْنٌ سِنُّ اِبْنِكَ واَوْلَادٌ اَسْنَانُ بَنِيْكَ" اس کے لڑکے تمہارے لڑکوں کے ہم عمر ہیں۔

السَنَن. طریقہ۔ کہا جاتا ہے "استقام فُلَانٌ عَلىٰ سَنَنٍ واحد" فلاں ایک ہی طریقہ پر قائم رہا "اَمْضِ عَلىٰ سَنَنِكَ" تم اپنے طریقہ پر چلے چلو "مَرَّ السَهْمُ فِي سَنَنِهٖ" تیر سیدھا نکل گیا اِدھر اُدھر نہیں ہوا۔ (والسِنَن والسُنَن والسُنُن) من الطَرِيْقِ: کشادہ راستہ۔ بڑا راستہ۔

السَنَّة: سَنَّ کا اسم مرۃ۔ مادہ ریچھ۔ مادہ چیتا۔

السُنَّة. خصلت۔ طریقہ۔ طبیعت۔ شریعت۔ چہرہ یا اس کا دائرہ۔ ج سُنَن.

اَهْلُ السُنَّةِ: وہ لوگ جو حضرت ابو بکر صدیقؓ عمر فاروقؓ اور عثمان غنیؓ کی خلافت کے قائل ہیں۔

السُنِّيَّة. اسلام کا ایک بڑا فرقہ جو سنت کی جانب منسوب ہے۔ واحد (سُنِّي)

السِنَّة. دو سروں والا کلہاڑا۔ سِنَّة من الثُوْمِ: لہسن کا ایک جوا۔

السِنَان. نیزے کا پھل۔ ج اَسِنَّة.

السِنَان: سان۔ کہا جاتا ہے "سَنَّ سِكِّيْنَهٗ بِالسِنَانِ" اس نے اپنی چھری کو سان سے تیز کیا۔

السَنُوْن. منجن۔

السَنِيْن. سان پر تیز کیا ہوا۔ پتھر کے رگڑنے سے جو گرے وہ زمین جس کی گھاس کو چر لیا گیا ہو۔ سَنِيْنُ المَرْءِ: ہم عمر۔ مؤنث سَنِيْنَةٌ السَنِيْنَة ایک طرز پر چلنے والی ہوا۔ ریت کا بلند ٹیلہ۔ ج سَنَائِن.

المِسَنّ. سان جس پر چھری وغیرہ کو تیز کیا جائے۔

المُسِنّ: مِنَ الدَوَابِّ: بڑی عمر والا جانور۔ ج مَسَانّ.

المَسْنُوْن. مع حمأ مَسْنُوْنٌ: بدبودار کیچڑ-رَجُلٌ مَسْنُوْنُ الوَجْهِ: چمکدار کتابی چہرے والا-مَرْمَرٌ مَسْنُوْنٌ: نرم چکنا کیا ہوا سنگ مرمر۔

طَرِیْقٌ (مُسْتَسِنٌّ و مُسْتَسَنٌّ) آمدورفت والا راستہ۔

مُسْتَنّ الطریق: راستہ کا نمایاں حصہ۔

المُسْتَنّ: شیر۔

السَّناب. سخت بُرائی۔

السِناب والسِنابة. لمبی پیٹھ اور پیٹ والا۔

السَنب. بہت دوڑنے والا۔

السنب والسنبة والسَنْبَتة. زمانہ کا ایک حصہ۔

السَنُوب والسُنْباب والسِنْباب و السَنُوْت. غضبناک۔ بہت شر والا۔ غیبت کرنے والا۔ جھوٹا۔

السَنباء. دُبُر۔

السُنباذج. سان کا پتھر۔ (جدید)

السَنبُوسق والسَنْبُوسك. سموسہ)

السُنبُوق. ڈونگی۔ چھوٹی کشتی۔

السُنْبُك. کھر کا کنارہ والسُنبُك من السَیف: آرائش تلوار کا کنارہ مِن بَیضَة الحدید: خود کا بالائی حصہ من المطر: ابتداء بارش۔ ہر چیز کا اول۔ کم نفع والی سخت زمین۔ ج سَنابك. کہا جاتا ہے "طلب الرزق فی سنابك الأرض" اس نے اطراف زمین میں روزی تلاش کی۔

سَنبل الزرع: خوشوں والی ہونا۔

الرجلُ ثوبَهُ: کپڑے کو لٹکا کر کھینچنا۔

السُنْبُل. من الزرع کالبُرّ والشعِیر: خوشہ بالی۔ واحد (سُنْبُلَة) ج سَنابل وسُنْبُلات. ایک خوشبو دار گھاس۔

السُنبُلُ الرُومی: ایک خوشبو دار بوٹی

والسُنْبُلة: آسمان کے ایک برج کا نام۔

اَسْنَت القوم. قحط زدہ ہونا۔

سَنَّت القدر: ہانڈی میں زیرہ ڈالنا۔

سانَتُوا الأرض: نباتات تلاش کرنا۔

عامٌ (سَنِتٌ و سَنِیتٌ و مُسْنِتٌ) قحط سالی-رجلٌ سَنِتٌ: بے نفع مرد۔

السَنُّوت والسَنُوت. زیرہ اور بقول بعض شہد یا پنیر۔

المُسْنِت. مسکین جس کے پاس کچھ نہ ہو۔

السُنْتُب. بدخلق۔

سنج (ن) سَنجا الثوبَ: کپڑے کے رنگ کے علاوہ دوسرے رنگ میں رنگنا۔

السِناج. دیوار وغیرہ پر دھوئیں کا اثر (والسِنِیجُ) چراغ۔

سَنْجة المیزان. باٹ۔ ج سَنَجات (دخیل) السُنْجة. سیاہ سفید رنگ (ثوبٌ مُسَنَّج) سیاہ سفید دھاری دار کپڑا۔

السِنجاب والسُنجاب. چوہے سے بڑا ایک جانور جس کی دُم بہت گچھے دار بالوں سے اوپر کو اُٹھی ہوئی ہوتی ہے اور اس کی کھالوں سے پوستین بناتے ہیں۔

السِنجَق. جھنڈا۔ ج سَناجق. جدید۔

سنح (ف) سُنحا و سَنحا و سُنُوحا. الأمرُ او الرأیُ: پیش آنا۔ ظاہر ہونا۔ سوجھنا۔

لی الشعرُ: آسان ہونا-ب۔ا: اشارہ سے سمجھانا-الرجلُ عن رأیه: رائے سے پھیر دینا۔

به و علیه: تنگی ڈالنا۔ تکلیف پہنچانا۔

(سُنُوحا وسانح سناحا و مُسانَحة) الطیر او الظبیُ: پرندہ یا ہرن کا بائیں سے دائیں طرف گزرنا۔

تسنّح. من الریح: ہوا کی طرف پشت پھیرنا۔

تسنّحهُ واستنسحهُ. عن کذا: کھود کرید کرنا۔

السُنح. س۔ برکت من الطریق: درمیانی راہ۔

السانح. فا. بائیں جانب سے آنے والا۔ اور اس کے مقابلہ میں بارح ہے۔ جس کے معنی ہیں دائیں جانب سے آنے والا۔ عرب "سانح" سے نیک شگون اور "بارح" سے بدشگون لیا کرتے تھے۔ اور اسی سے مثال ہے "من لی بالسانح بعد البارح" یعنی میرے لیے منحوس کے بعد مبارک کا ضامن کون ہوگا۔ اس کو مکروہ کے بعد محبوب کی توقع کے موقعہ پر بولتے ہیں۔

السنیح. بائیں جانب سے آنے والا۔ موتی۔ زیور۔ ج سُنُح۔

السَنحنح. رات کو نہ سونے والا۔

سنخ (ف) سُنُوخا. فی العلم. راسخ ہونا۔

سنخ (ف) سنخا. بگڑنا۔ متغیر ہونا۔ صفت (سَنِخٌ) مؤنث سنخة من الطعام: بہت کھانا۔ الفمُ: دانتوں سے خالی ہونا۔

اسناخ: دانتوں کی جڑوں کا تباہ ہونا۔

السِنخ. اصل من السن: دانت اُگنے کی جگہ۔ ج اسناخ و سُنُوخ. سانح النصل: پھل کا اتنا حصہ جو تیر کے اندر داخل ہو-سنخُ الکلمة: کلمہ کا اصل ماخذ-سنخ الحمّی: بخار کی تیزی۔

السنخ. اونٹ۔

السُنخة والسناخة. بدبودار ہوا۔

سند (ن) سُنُودا واستند و تساند. الیه: اعتماد کرنا۔ بھروسہ کرنا-سند الجبل: پہاڑ پر چڑھنا-سند للاربع: چالیس کے قریب ہونا۔ سند ذنب الناقة: اونٹنی کے دم کا دائیں بائیں سرین پر لگنا۔

ساند. سند (ایک قسم کی چادر) اوڑھنا۔

الشیَء: ٹیک لگا کر مضبوط کرنا۔

ساند. مساندة و سنادا. شعره و فی شعره: شعر میں مختلف ردیف لانا

الرجل: مدد کرنا-علی العمل: کفایت کرنا-الی الشیء: ٹیک لگانا۔

اسند. فی الجبل: پہاڑ پر چڑھنا ہ شی الجبل: پہاڑ پر چڑھانا فِی العَدْو: دوڑنے میں کوشش کرنا اَسْنَدَهُ الَی الشَّیْ: ٹیک لگانا۔

السَّند. ایک قسم کی چادر۔ سہارا اور مولدین کے نزدیک بمعنی دستاویز مستعمل ہے۔ ج سندات پہاڑ کا وہ حصہ جو تمہارے مقابل ہو۔ ج اسْناد.

السَّندة. ایک قسم کی نباتات۔

السناد. قافیہ کا ہر عیب جو حرف روی سے پہلے ہو۔ ناقۃٌ سِنادٌ: لمبی ٹانگوں والی اونٹنی۔ دبلی ؛ قوی۔

الاِسْناد. مص. عِنْدَ اَهْلِ الْمُناظِرَة: حوالہ دینا۔ ج اَسانید والاسْنادُ فِی عِلْمِ العَرَبِیَّة: دو کلموں کے درمیان نسبت تامہ واقع کرنا جیسے مبتدا و خبر یا فعل و فاعل کے درمیان نسبت۔ جیسے زَیْدٌ قائمٌ و قامَ زَیْدٌ.

السِّنْدان. اَنہائی. اہرن. ج سَنادِیْنَ (دخیل)

السِّنْدان. بڑا اور مضبوط مرد۔ قوی بھیڑیا۔

السِّنْدانة. گدھی۔

السِّنْدِیان. شاہ بلوط کا درخت۔ واحد (سِنْدِیانَةٌ) فارسی کلمہ ہے۔

السَّنِید. لے پالک۔ منہ بولا بیٹا۔

الْمُسْنَد. مِنَ الحَدِیْث: جس کی سند قائل تک پہنچائی جائے۔ ج مَسانِد و مَسانِید. المُسْنَد: ایک قسم کا طرز تحریر جس کو بنو حمیر استعمال کرتے تھے۔ منہ بولا بیٹا۔ زمانہ۔

المِسْنَد والمِسْنَد. جس پر ٹیک لگائی جائے۔ ج مَسانِد. کہا جاتا ہے "خرجَ القَوْمُ (مُتَسانِدِیْنَ)" لوگ مختلف جھنڈوں کے نیچے ہو کر نکلے۔ کسی ایک امیر کے تحت میں نہیں تھے۔

المُسْتَنَد. جس پر اعتماد و بھروسہ کیا جائے۔

السِّنْدَأْوُ والسِّنْدَأْوَة. ہلکا۔ دلیر۔ پیش قدمی کرنے والا۔ پست قد۔ موٹے سر اور پتلے جسم والا۔ السِّنْدَأْوَة: کپڑے کا ٹکڑا جس کو عمامہ کے نیچے تیل سے بچانے کے لیے باندھا جاتا ہے۔

جملٌ (سِنْدَأْبٌ) قوی اور سخت اونٹ۔

سَنْدَر. جلدی کرنا۔

السَّنْدَرَة. مص. جلدی۔ ایک درخت جس سے تیر و کمان بناتے ہیں۔ ایک قسم کا بڑا پیمانہ۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے قول "اَكِیْلُكُمْ بِالسَّیفِ كَیْلَ السَّنْدَرَة" کا مطلب یہ ہے کہ میں تم لوگوں کو بہت زیادہ قتل کروں گا۔

السَّنْدَرِیُّ. دلیر۔ لمبے قد والا۔ مضبوط کمان۔ نیلگوں۔ نیزہ۔ شیر۔ تلوار وغیرہ کا سفید پھل۔ بڑی آنکھوں والا۔ عمدہ۔ ردی۔ ایک بڑا پیمانہ (والسَّنْدَر والسِّنْدَر) دلیر۔

السَّنْدَرُوْس. ایک قسم کا گوند یا کہرباء کی مانند ایک معدنی چیز۔

السُّنْدُس. ایک قسم کا ریشمی کپڑا۔

السَّنْدَل. ایک قسم کا پرندہ۔ چرمی موزہ کا پاتابہ۔

سَنِرَ (س) سَنَراً. بدخلق ہونا۔

السَّنَوَّر. (س) سَنَراً. بدخلق ہونا۔

السَّنَوَّر. ایک ہتھیار زرہ کی مانند چمڑے کا بنا ہوا لباس۔ لوہے کا ہر ایک ہتھیار۔

السِّنَّوْر. بلی۔ سردار ؛ دُم کی جڑ۔ گردن کی ہڈی کے مہرے۔ ج سَنانِیْر.

السُّنَّار. بلی۔

سَنْسَنَت. الرِّیْحُ: ٹھنڈی ہوا چلنا۔

السِّنْسِن. پیاس۔ پسلی کی ہڈیوں کے سرے۔ ج سَناسِن (والسِّنْسِنَة) ریڑھ کی ہڈیوں کا کنارہ۔ کہا جاتا ہے "جاءَتِ الرِّیْحُ سَناسِنَ" ہوا ایک ہی طریقہ پر آئی۔

سَنِطَ (ک) سَناطَة و سَنَطَ (س) سَنَطاً. کوسج یا کچی داڑھی والا ہونا۔ صفت (سِناط و سُناط و سَنُوط) ج سُنُط واَسْناط.

السِّنْط. گٹا۔ پہنچا۔

السِّنْطَبَة. بے ڈول لمبائی۔

السِّنْطاب. لوہار کا ہتھوڑا۔

السِّنْطِیر والسِّنْطُور. ایک قسم کا ستار جس کے تار تانبے کے ہوتے ہیں۔

سَنْطَلَ. الرَّجُلُ: سر جھکا کر چلنا۔

السَّنْطَلَة. مص. لمبائی۔

السُّنْطالَة. سر جھکا کر سکون کی چال۔

السِّنْطِیْل. لمبا۔

المُسَنْطَل. مذ. سست چال چلنے والا۔ جو قریب گرنے کے ہو۔ بے ڈول جسم کا بڑے پیٹ والا۔

اِسْطَنْبُوْل: ایک پودے کا نام جس کا تنا ملائم پھول گلابی ہوتے ہیں۔

السَّنْطَلِیْل. لمبے قد والا۔

سَنِعَ (ف ن) وسَنُعَ (ک) سَناعَة و سُنُوْعًا. حسین و خوبصورت ہونا۔ صفت مذکر (سَنِیْعٌ) مؤنث سَنِیْعَةٌ.

اَسْنَعَ. الغُلامُ: لڑکے کا طویل و خوبصورت ہونا الرَّجُلُ: خوبصورت بچوں والا ہونا۔ گٹے کا درد والا ہونا الشَّیُ: زیادہ کرنا۔

السَّنْع. گٹے کے مقام کی باریکی۔ گٹے کا جوڑ۔ ج سَنَعَة و اَسْناع.

السُّنع. خوبصورتی۔

الاَسْنَع. لمبا۔ بلند۔ کہا جاتا ہے "هذا اَسْنَعُ مِنْ ذاكَ" یہ اس سے افضل ہے۔ مؤنث سَنْعاء.

السَّنِیْعَة. پہاڑی راستہ۔ ج سَنائِع.

السُّنْعُبَة. تیولا۔ اوپر والے ہونٹ کے اندرونی حصہ میں اُبھرا ہوا گوشت۔

سَنَفَ (ن ض) سَنْفًا. البَعِیْرَ: اونٹ پر تنگ باندھنا النّاقَةُ: اونٹنی کا اونٹ سے

آگے نکل جانا۔

اَسْنَفَ. البَعِیْرُ: چلنے میں گردن آگے بڑھانا۔ اَسْنَفَت النَاقَۃُ: اونٹنی کا اونٹ سے آگے نکل جانا الرِیْحُ: ہوا کا تیز چلنا۔ البَرْقُ: بجلی کا قریب ظاہر ہونا الاَمْرَ: مضبوطی سے کرنا البَعِیْرَ: تنگ باندھنا۔

السِنْف. لکڑی جو پتوں سے خالی ہو| پھلی کا چھلکا۔ پتا۔ ج سُنُوْف.

السِنْف. ایک تلخ دانہ جو گیہوں| جو میں ہوتا ہے۔ جماعت۔ صنف۔ پھلی۔ واحد (سِنْفَۃٌ) ج سِنْفٌ جج سِنَفَۃ.

السَنِیْف. بچھونے کی گوٹ۔ ایک کپڑا جس کو اونٹ کے مونڈھوں پر باندھتے ہیں۔ ج سُنُفٌ و سُنْفٌ واَسْنِفَۃٌ.

المُسْنَفَۃ. مِنَ السِنِیْن: خشک سال۔ مِنَ الاراضِی: قحط زدہ زمین۔

سِنَافٌ. البَعِیْرِ: اونٹ کا تنگ۔ ج سُنُفٌ و سُنْفٌ واَسْنِفَۃٌ.

السِنْفَتان والسُنْفَتان: دو لکڑیاں جن میں کنوئیں کی چرخی پھنسی ہوئی ہوتی ہے۔

المِسْنَاف. وہ اونٹ جو کجاوہ کو اِدھر اُدھر کرتا ہو جس کی وجہ سے تنگ باندھنا پڑے۔ ج مَسَانِیْف.

سنِق (س) سَنَقًا. بدہضمی ہونا (بقول بعض سنق صرف حیوانات کے لیے مخصوص ہے۔)

اَسْنَقَہُ. النعِیْمُ: ناز و نعمت والا ہونا۔ خوش حال ہونا۔

السُنْقُر والسُنْقُو. ایک شکاری پرندہ جو شکرے سے بڑا اور خوبصورت ہوتا ہے۔

السَنْکسار والسِنْکسار. عِنْدَ النصرانِیِیْنَ: نصرانیوں کے اولیاء و صالحین کے حالات کا مجموعہ جو گرجوں میں پڑھا جاتا ہے۔ (جدید)

سنم (س) سنمًا. البَعِیْرُ: بڑے کوہان والا ہونا النبتُ: خوشہ یا پھول نکلنا۔

سَنَّم. الکلأُ البعیرَ: موٹے کوہان والا کر دینا الاِنَاءَ: برتن بھرنا الشَیٔ: بلند کرنا القَبْرَ: قبر کو کوہان نما کرنا المِکْیَالَ: پیمانہ کو بھر کر کوہان جیسا کر دینا۔

اَسْنَمَ. الکلأُ البعِیْرَ: موٹے کوہان والا کر دینا الدُخَانُ: دھوئیں کا بلند ہونا۔

اَسْنمتِ النَارُ: آگ سے لپٹ اُٹھنا۔

تَسَنَّمَ. النَاقَۃَ: اونٹنی کے کوہان پر سوار ہونا الشَیٔ: کسی چیز پر چڑھنا فُلَانًا: غفلت میں پکڑ لینا ہ الشَیْبُ: بڑھانا۔ پھیل جانا۔

السَنِم. مِنَ الابِلِ: بڑے کوہان والا اونٹ مِنَ النَبَاتِ: زمین سے بلند شگوفے والے پودے۔

السَنَام. کوہان۔ ج اَسْنِمَۃ. کہا جاتا ہے "فُلَانٌ سَنَامُ قَوْمِہ" وہ اپنی قوم میں بڑا ہے۔

سَنَمَۃُ. النَبَاتِ: نباتات کا اوپر کا حصہ جیسے بالی| شگوفہ۔ رَجُلٌ (سَنِیْمٌ) عالی مرتبہ مرد۔

السُنَّم. گائے۔

التَسْنِیْم. جنت کے ایک چشمہ کا نام۔

المُسَنَّم. مِنَ الجمالِ: اونٹ جس پر سواری نہ کی جائے۔

السِنِمَّار. چاند۔ چور۔ رات میں نہ سونے والا۔

السَنْمُورَۃ. ایک قسم کی مچھلی جس کو نمک لگا کر خشک کرتے ہیں۔ (جدید)

سنہ (س) سَنَھا. بہت برسوں والا ہونا۔ صفت (سَنِہٌ) الطعامُ او الشَرَابُ: بگڑ جانا متغیر ہونا۔

سَانَہَ. الرَجُلَ: سال وار معاملہ کرنا۔

سَانَہَتِ النخلَۃُ: ایک سال کے ناغہ سے پھل لانا۔

تَسَنَّہَ. بہت برسوں والا ہونا الخُبْزُ: بدبو دار ہونا عِنْدَہُ: ایک سال تک اقامت کرنا۔

السَنْھَاءُ. مِنَ النخلِ: ایک سال کے ناغہ سے پھل دینے والا درخت خرما۔ خشک سالی والا۔ کہا جاتا ہے "سَنَۃٌ سَنْھَاءُ" بغیر بارش و بغیر پیداوار کا سال۔

سَا یَسْنُوْ سَنْوًا وسَنَاوَۃً و سُنُوًّا و سِنَایَۃً. السحَابُ الارْضَ: بادل کا زمین کو سیراب کرنا البرْقُ: بجلی کوندنا البابَ: دروازہ کھولنا۔ سَنتِ النَارُ: روشنی بلند ہونا السَمَاءُ: برسنا۔ سَنا علی الدابۃِ: جانور پر پانی لانا الدَلْوَ: ڈول کو کنوئیں سے کھینچنا۔

سانیٰ سِنَاءً و مُسَانَاۃً. الرَجُلَ: ایک سال کیلئے معاہدہ کرنا یا اُجرت پر رکھنا۔

تَسَنّی تَسَنِّیًا. الشَیٔ: چڑھنا۔ "تسنّت العُقْدَۃ" گرہ کھلنا۔

السَنَۃ. سال۔ ج سُنُوْن و سِنُوْن وسنوات و سنھات. تصغیر سُنَیَّۃ و سُنَیْنَۃ و سُنَیْھَۃ. نسبت کیلئے سَنَوِیّ و سَنَھِیّ.

سَنَۃ سَنْوَاءُ. سخت سال۔

السَنَاء. بجلی کی چمک۔ ایک دست آور دوا کا نام۔

السَنَۃُ الضَوْئِیَّۃُ: (فلکیات) وہ مسافت جس میں روشنی ایک سال بھر میں طے کرتی ہے۔ یعنی ۹۴۶۸ - ارب کلومیٹر سب سے قریب ستارہ ہماری طرف چار ضوئی سالوں سے زیادہ دور ہے۔

السانی. فا پانی لانے والا۔ ج سُنَاۃ.

السانِیَۃ. رہٹ۔ اونٹنی جس پر کنوئیں سے پانی لایا جائے۔ ج سوانٍ.

السَنَۃ الانقلابِیَّۃ اَو الاستوائیۃ: وہ وقت جو کہ سورج کے گزرنے کے لئے ہوتا ہے اعتدال ربیع کے نقطہ پر دو دفعہ مسلسل۔ جس کی قیمت (مقدار) ۲۴۲۲، ۳۶۵ شمسی درمیانے دن۔

المَسْنُوّ والمَسْنِیّ. رہٹ سے سیراب کی ہوئی چیز۔

السَنَۃ النجومِیَّۃ او المدرِیَّۃ: زمین کا

سورج کے اردگرد گردش کرنے کا وقت جب کہ اس کو سورج کے مرکز سے کسی سیارے کے ساتھ جمع ہوتے ہوئے دو دفعہ دیکھا جاتا ہے۔

الْمُسَنَّاة. بند جو سیلاب کو روکے۔ ج مُسَنَّوات و مُسَنَّيات. کہا جاتا ہے "عَقَدُوْ امُسَنَّياتٍ لِحَبْسِ المِيَاهِ" انہوں نے پانی روکنے کے لیے بند باندھا۔

سَنِيَ (س)سَنَاءً. بلند مرتبہ ہونا۔

سَانَى مُسَانَاةً و سِنَاءً. الرَّجُلَ: خوشنود کرنا۔ مدارات کرنا۔ مطالبہ میں نرمی کرنا۔ کہا جاتا ہے "سَانَيْتُهُ حَتّىٰ اِسْتَخْرَجْتُ مَا عِنْدَهُ" میں نے اس کے ساتھ نرمی کر کے جو کچھ اس کے پاس تھا سب نکلوا لیا۔

اَسْنَى اِسْنَاءً. البَرْقُ: بجلی کا چمکنا۔ النَّارَ: آگ روشن کرنا۔ لَهُ الجَائِزَةَ: بیش قیمت انعام دینا "جَاوَرْتُه فَاَسْنَىٰ جِوَارِي" میں اس کا پڑوسی تھا۔ اس نے پڑوس کا حق ادا کر دیا۔ القَوْمُ: ایک سال کسی جگہ مقیم رہنا۔

تَسَنَّى. الاَمْرُ: تیار ہونا۔ الرَّجُلَ: آسانی و نرمی کرنا۔ الشَّيْءَ: متغیر ہونا۔ القُفْلُ: تالا کھلنا۔ الرَّجُلَ: راضی کرنا۔

السَّنِىُّ. بجلی۔ ریشم۔ ایک دست آور دوا کا نام۔

السَّنَاء. س۔ بمعنی سنی۔ بلندی۔ روشنی۔

السَّنَايَا. شریف و عالی مرتبہ مرد۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ سَنَايَا" (جمع کے وزن پر مفرد ہے)

السَّنِيّ. عالی مرتبہ۔ مؤنث سَنِيَّةٌ.

السِّنَايَة. تمام چیز۔ پوری کی پوری۔ کہا جاتا ہے "اَخَذْتُهُ بِسِنَايَتِهِ" میں نے اس کو سارا کا سارا لے لیا۔

سَهَبَ (ف)سَهْبًا. الشَّيْءَ: لینا۔

اَسْهَبَ. الْكَلَامَ و فِي الْكَلَامِ: لمبی گفتگو کرنا۔ صفت (مُسْهِب و مُسْهَب) ثانی نادر ہے۔

الرَّجُلُ: بہت دینا۔ حریص و لالچی ہونا۔ الفَرَسُ: گھوڑے کا کشادہ قدم رکھنا۔

اَسْهَبُوْا الدَّابَّةَ: جانور کو چرنے کیلئے چھوڑ دینا۔

اُسْهِبَ. مدہوش ہونا۔ عقل کھو دینا یا زیادتی محبت یا مرض یا خوف کی وجہ سے رنگ بدل جانا۔ اَسْهَبَتِ البِئْرُ: زیادہ گہرائی کی وجہ سے پانی نہ ملنا۔ صفت (سَهْبَةٌ و مُسْهَبَةٌ.)

اِسْتَهَبَ. بہت دینا۔

السَّهْب. س۔ بیابان۔ مِنَ الخَيْلِ: کشادہ قدم سے تیز دوڑنے والا گھوڑا۔ وقت۔ کہا جاتا ہے "مَضىٰ سَهْبٌ مِنَ اللَّيْلِ" رات کا کچھ حصہ گزر گیا۔

السُّهْب والسُّهُب. مِنَ الْاَرْضِ: وسیع و ہموار میدان۔ کہا جاتا ہے "قَطَعُوْا سُهْبًا او سُهُبًا مِنَ الاَرْضِ" انہوں نے زمین کے ہموار میدان کو طے کیا۔

سَهَجَتِ (ف)سَهْجًا. الرِّيحُ: ہوا کا لگاتار تیز چلنا۔ الرِّيحُ الْاَرْضَ: ہوا کا زمین کو صاف کر دینا۔ الطِّيبَ: خوشبو گھسنا۔ القَوْمُ لَيْلَتَهُمْ: تمام رات چلنا۔

السَّاهِج. ج سُهَّجٌ (والسَّيْهَج والسَّهْوَج والسَّيْهُوج) مِنَ الْاَرْيَاحِ: تیز ہوائیں۔

المَسْهَج. تیز ہوا کی گزرگاہ۔ جہاں تیز ہوا چلے۔

المِسْهَج. ہر حق و باطل میں بولنے والا۔ فصیح و بلیغ۔

سَهِدَ (س)سَهَدًا و تَسَهَّدَ: بیدار رہنا۔ کم نیند والا ہونا۔

سَهَّدَهُ. بیدار رکھنا۔ کہا جاتا ہے "سَهَّدَهُ الْهَمُّ" اس کو غم نے بیدار رکھا۔

السُّهْد والسُّهَاد. بے خوابی۔

السُّهُد. کم نیند والا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ سُهُدٌ" کم سونے والا مرد "عَيْنٌ سُهُدٌ" کم سونے والی آنکھ۔

السُّهْدَة. بیداری اور کہا جاتا ہے "مَارَأَيْتُ مِنْهُ سُهْدَةً" میں نے اس کے اندر خیر کی طرف رغبت نہیں دیکھی۔

السَّهْوَد. بہت لمبا۔ کہا جاتا ہے "غُلَامٌ سَهْوَدٌ" نازک اندام جوان لڑکا۔ کہا جاتا ہے "هُوَ اَسْهَدُ مِنْكَ رَاْيًا" وہ تم سے زیادہ ہوشیار ہے۔

المُسَهَّد. س۔ کم نیند والا۔

السَّهْدَر. بعید۔

سَهِرَ (س)سَهَرًا. ساری رات بیدار رہنا۔ صفت (سَاهِرٌ و سَهْرَانٌ) اور کہا جاتا ہے "لَيْلَةٌ سَاهِرَةٌ" رت جگے والی رات۔ سَهِرَ البَرْقُ: بجلی کا رات کو چمکنا۔

اَسْهَرَ. جاگتے رکھنا۔

سَاهَرَهُ. اکٹھے جاگنا۔

السُّهَار. بیداری۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ سُهَارُ العَيْنِ" کم سونے والا مرد۔

السَّاهُوْر. بیداری۔ زیادتی۔ چاند کا ہالہ۔ چاند۔ کہا جاتا ہے "دَخَلَ القَمَرُ فِي السَّاهُوْرِ" یعنی چاند گہن میں آگیا۔ سَاهُوْرُ عَيْنِ الْمَاءِ: چشمہ کا منبع۔

السَّاهُور: مہینے کے باقی نو دن۔

السَّهَّار والسُّهَرَة. بہت بیدار رہنے والا۔

السَّاهِرَة. السَّاهِرُ کا مؤنث۔ زمین اور بقول بعض سطح زمین۔ ہمیشہ جاری رہنے والا چشمہ۔ چاند۔ خوفناک جنگل۔

الاَسْهَرَان. آنکھ کی دو رگیں۔ ناک کی دو رگیں۔

المِسْهَار. بیداری پر قادر۔

سَهَفَ (س)سَهْفًا. لقَتِيلُ: مقتول کا نزع کی حالت میں تڑپنا۔

سَهِفَ (س)سَهَفًا. بہت پیاسا ہونا۔ ہلاک ہونا۔

اِسْتَهَفَهُ. خفیف سمجھنا۔

السَّاهِف. ها ہلاک ہونے والا۔ جس پر جان کنی کے وقت پیاس کا غلبہ ہو۔

ساهف الوجہ متغیر چہرے والا۔
السهف مر۔ مچھلی کے سفنے۔
النهاف پیاس کی بیماری جس میں سیرابی نہیں ہوتی۔ طعامٌ (مسهفةٌ) بہت پانی پلانے والا کھانا۔ رجلٌ مسهُوفٌ بہت پانی پینے والا جو سیراب نہ ہوتا ہو۔
السهوق بڑا جھوٹا۔ لمبی پنڈلیوں والا۔ درختوں کا شاداب تنا۔
السهوق کشادہ قدم والا۔
سهک(ف) سهکًا. الریحُ ہوا کا تیز چلنا الریحُ التراب عن وجہِ الارضِ: غبار اُڑانا الشئ کسی چیز کو گھسنا۔
سهکت سهوکًا. الدابةُ جانور کا آہستہ چال چلنا۔
سهِک(س) سهکًا بدبودار ہونا۔ صفت (سهِک کہا جاتا ہے "یدی سهکةٌ منَ السمکِ" میرا ہاتھ مچھلی کی وجہ سے بدبودار ہے۔
السهک والسهکة والسهوکة پسینہ یا سڑے ہوئے گوشت یا مچھلی کی بدبو۔
السهکُ لوہے کا زنگ۔
ریحٌ (ساهکةٌ) بہت تیز ہوا۔ ج سواهک و ساهکات. (ریحٌ سهوکٌ و سیهکٌ و سیهوکٌ و مسهکةٌ بہت تیز ہوا۔
السیهک غبار جس کو ہوا اُڑا دے۔
السهاک والمسهک ہوا کی تیزی کی طرح بلاغت سے گفتگو کرنے والا۔
المسهک من الخیلِ تیز رفتار گھوڑا۔
المسهک والمسهکة. تیز ہوا کی گزرگاہ۔
سهل(ک) سهولةً. المکانُ نرم ہونا۔
سهل(ک) سهولةً و سهالةً. الامرُ: آسان ہونا۔ صفت (سهلٌ و سهیلٌ)
سهّل. الامر لہٗ و علیہ آسان کر دینا۔ الموضعَ نرم کر دینا۔

ساهلہ مساهلةً نرم برتاؤ کرنا۔
اسهل پہاڑ سے میدانی زمین کی طرف اُترنا ٥ الدواءُ پیٹ کو نرم کرنا۔ دست لانا۔
الرجلُ لوگوں کے ساتھ نرمی برتنا۔ الامرَ نرم پانا۔
اُسهِل. الرجلُ اسہال والا ہونا۔
تسهّل. الامرُ آسان ہونا۔ کہا جاتا ہے "ما تسهّل لی ان افعلہٗ" میرے لیے اس کا کرنا آسان نہیں ہوا۔
تساهلا ایک دوسرے سے نرمی کا برتاؤ کرنا۔ تساهل الامرُ علیہ آسان ہونا۔
استهل. المکانَ نرم سمجھ کر اقامت کرنا۔
استسهلہٗ آسان سمجھنا۔
السهلُ نرم زمین۔ ہموار زمین۔ ج سهولٌ و سهولةٌ اور نسبت کے لیے (سهلی) جیسے "بعیرٌ سهلیٌّ" نرم زمین میں چرنے والا اونٹ اور تم کہتے ہو "ارضٌ سهلٌ" سهلُ الوجہِ کم گوشت والا چہرہ۔ سهلُ الخلقِ نرم اخلاق والا اور کسی کو خوش آمدید کہنے کے موقع پر کہا کرتے ہیں "اهلا وسهلا" یعنی تم اپنے ہی لوگوں میں آئے۔ اجنبیوں میں نہیں اور تم نے نرم زمین پر قدم رکھا۔ سخت زمین پر نہیں۔
السهلة والسهل ریت جیسی مٹی جس کو پانی بہا لاتا ہے۔ السهلةُ اسہال۔
الاسهال. عند الاطباء دست آنا۔
السهول دست آور دوا۔
سهیل ایک روشن ستارہ جو بلادِ عرب میں گرمی کے آخر زمانہ میں طلوع ہوتا ہے۔ مشہور ہے کہ اس کے طلوع ہونے پر گبریلے مر جاتے ہیں۔ متنبی کہتا ہے۔

وتُنکِرُ موتَهم وانا سهیلٌ
طلعتُ بموتِ اولادِ الزناءِ

سهَم(ف) وسهُم(ک) سهومةً و سُهُومًا لاغری کی وجہ سے رنگ متغیر ہونا وجهٗ تیوری چڑھا ہوا ہونا۔ سهمهٗ: قرعہ اندازی میں غالب ہونا۔
سُهِم لو کی لپٹ لگنا۔
ساهمہٗ قرعہ اندازی کرنا۔
اسهم. لہٗ فی کذا حصہ مقرر کرنا بین القوم قرعہ ڈالنا فی الکلام لمبی گفتگو کرنا۔ صفت (مُسهِمٌ مُسهَمٌ)
تساهم واستهم. القومُ باہم قرعہ اندازی کرنا۔ تساهموا الشئ باہم تقسیم کرنا۔
السهم ج سهام قرعہ اندازی کا تیر۔ تیر۔ سهمُ الرامی ایک ستارہ۔ ج اسهم و سهمة و سُهمان حصہ۔ کہا جاتا ہے "اصابهٗ فی القسمة سهمان" تقسیم میں اُس کو دہرا حصہ ملا۔
السهمة قرابت۔ تقسیم۔ حصہ۔
السُّهم. آفتاب کی کرنیں۔ حرارتِ غالبہ۔ پیاس۔ عقلاء۔ حکماء۔
الساهمة. من النوق دبلی پتلی اونٹنی۔
السَّهام لو کی گرمی۔ گرمی کی تیزی۔ ترمرے یعنی مکڑی کے جالے کی طرح ایک چیز جو سخت گرمی کے زمانہ میں فضا میں معلوم ہوتی ہے۔ اونٹوں کی ایک بیماری۔
السُّهام دبلے پن کے ساتھ رنگ متغیر ہونا۔ اونٹوں کی ایک بیماری۔
السهیم شریک۔ حصہ دار۔
المُسهَم لاغری کی وجہ سے رنگ بدلا ہوا دوغلا گھوڑا۔
المُسهَّمة. من الثیاب دھاری دار کپڑا۔
المسهَم والمسهوم. من الابل سُہام بیماری والا اونٹ۔
السهوم عقاب۔
سها یسهو سهوًا وسُهُوًّا. فی الامر وعن الامرِ غافل ہونا۔ بھولنا۔ دل کا

دوسری طرف متوجہ ہونا۔ صفت (سَاہٍ و سَھْوَان)
اِلَیْہِ: پست نگاہ سے دیکھنا۔
سَھُوَ یَسْھُوُ سَھَاوَۃً. الفَرَسُ: گھوڑے کا آسانی سے تابع ہونا۔ صفت (سَھْوٌ)
اَسْھَی. الرَّجُلُ: سہوہ بنانا (دیکھئے نیچے لفظ سَھْوَۃ)
سَاھَی. الرَّجُلَ فِی الْمُعَاشَرَۃِ: نرمی کرنا۔ خوش خلقی کا برتاؤ کرنا ۵: غافل کرنا۔ استہزاء کرنا۔
سَھَّاہُ. فریپان میں گرم کر کے خشک کرنا۔
السَّھْوُ. س۔ سکون۔ نرمی۔ کہا جاتا ہے "اَفْعَلَہُ سَھْوًا رَھْوًا" یعنی اس کام کو بغیر کسی تقاضے کے آسانی و نرمی سے کرو۔ "مَاءٌ سَھْوٌ" نتھرا ہوا صاف پانی "جَمَلٌ سَھْوٌ" نرم تابعدار اونٹ "اَمْرٌ سَھْوٌ" نرم کام۔ "رِیْحٌ سَھْوٌ" نرم ہوا۔ ج سِھَاءٌ.
السُّھَی والسُّھَا. بنات نعش صغری میں بہت ہی چھوٹا سا ستارہ۔ اور اسی سے مثل ہے "اُرِیْھَا السُّھَی و تُرِیْنِی القَمَرَ" جو سوال از آسمان و جواب از ریسمان کے موقع پر بولتے ہیں۔
السِّھْوُ والسِّھْوَاءُ. رات کا ایک حصہ۔
السَّھْوَۃُ. السھو کا مؤنث ۔ سہا کا اسم مرۃ ج۔ سِھَا: کانس۔ مہتابی۔ طاقچہ۔ روشندان۔ صحن کے سامنے کا پردہ۔ پانی کے سامنے کا خیمہ جو اعراب قائم کیا کرتے تھے۔ پتھر کی چٹان۔ پالکی۔ نرم کمان۔
السَّاھِی. فا. کہا جاتا ہے "بَعِیْرٌ سَاہٍ رَاہٍ" یعنی نرم رفتار اونٹ۔ ج جِمَالٌ سَوَاہٍ رَوَاہٍ
الاَسَاھِی. الوان. رنگ (اس کے لیے مفرد نہیں۔)
سَھْوَکَہُ. پچھاڑنا۔ ہلاک کرنا۔
تَسَھْوَکَ. پچھاڑا جانا۔ ہلاک ہونا۔ پشت پھیرنا۔ نرم چلنا۔

سَاءَ یَسُوْءُ سَوَاءً. الشَّیْءُ: قبیح ہونا۔ برا ہونا۔ کہا جاتا ہے "سَاءَتْ سِیْرَتُہُ" اس کی عادت بری ہے۔
سَاءَ یَسُوْءُ سَوْءً وسَوْءً وسَوَاءَۃً وسَوَایَۃً وسَوَائِیَۃً ومَسَاءً ومَسَاءَۃً و مَسَایَۃً ومَسَائِیَۃً ومَسَائِیَّۃً الاَمْرُ فُلَانًا: غمگین کرنا۔ مکروہ سلوک کرنا بِہٖ ظَنًّا: برا گمان کرنا۔
سَوَّأَہُ تَسْوِئَۃً وتَسْوِیْئًا. خراب کرنا۔ بگاڑنا۔ سَوَّأَ عَلَیْہِ عَمَلَہُ: عیب لگانا۔ سرزنش کرنا۔
اَسَاءَ اِسَاءَۃً. الشَّیْءَ: خراب کرنا۔ بگاڑنا اِلَیْہِ: برا سلوک کرنا۔
اِسْتَاءَ. غمگین ہونا۔ کہا جاتا ہے "سَاءَہُ فَاسْتَاءَ" اس نے اسے غمگین بنایا اور وہ غمگین ہوا۔
السُّوْءُ. سَاءَہُ کا اسم۔ آفت۔ شر و فساد۔ ج اَسْوَاءٌ.
السَّوْءُ. س۔ رَجُلُ سَوْءٍ: و رَجُلُ السَّوْءِ: بدکار مرد۔ والسُّوْءُ: فساد۔ آگ۔ آنکھ کی کمزوری۔
السَّیِّئُ. قبیح۔ برا۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ سَیِّئُ الظَّنِّ" وہ لوگوں سے بدگمان ہے۔
السَّیِّئَۃُ. السَّیِّئُ کا مؤنث ۔ برائی۔ گناہ۔ ج سَیِّئَاتٌ.
السَّوْءَۃُ. فاحشہ۔ بری عادت۔ شرمگاہ۔ ج سَوْءَاتٌ.
الاَسْوَاءُ. اسم تفضیل مؤنث سُوْاٰی. برا. السُّوْاٰی: جہنم کی آگ۔
السَّوْءَاءُ. بری عادت۔ بدشکل عورت۔
المَسَاءَۃُ. برا قول یا فعل۔ ج مَسَاوِیُ.
المَسَاوِیُ: برائیاں۔ عیوب۔ نقائص۔
السُّوْبَۃُ. دور کا سفر۔
السُّوْبِیَۃُ. گیہوں کی شراب۔
سَاجَ یَسُوْجُ سَوْجًا وسُوَاجًا وسَوَجَانًا. آہستہ آنا جانا۔
سَوَّجَ وسَیَّجَ. الکَرْمَ و نَحْوَہُ او عَلَی الکَرْمِ. انگور وغیرہ میں باڑ لگانا۔
السِّیَاجُ. دیوار۔ انگور وغیرہ کی باڑ۔ ج سِیَاجَاتٌ واَسْوِجَۃٌ و سُوْجٌ.
السَّاجُ. ساکھو کا درخت۔ ج سِیْجَانٌ. واحد (سَاجَۃٌ) کشادہ گول چادر۔
کِسَاءٌ (مُسَوَّجٌ) گول کیا ہوا کمبل۔
السَّاحَۃُ. گوشہ۔ کنارہ۔ مکانوں کے درمیان کا چوک۔ ج سَاحٌ و سُوْحٌ و سَاحَاتٌ.
سَاخَ یَسُوْخُ سَوْخًا وتَسَوَّخَ. فِی الطِّیْنِ: گارے میں دھنس جانا۔ سَاخَ الشَّیْءُ فِی الْمَاءِ: تہ نشین ہونا (سَاخَتْ بِھِمُ الْاَرْضُ.
سُؤُوْخًا و سُؤُوْخًا وسَوَخَانًا. نگل لینا۔
السُّوَاخُ والسُّوَّاخُ والسُّوَّاخَی والسُّوَاخِیَۃُ. بہت کیچڑ۔ کہا جاتا ہے "مُطِرْنَا حَتّٰی صَارَتِ الْاَرْضُ سُوَّاخَی" ہمارے اوپر بارش ہوئی۔ یہاں تک کہ زمین کیچڑ ہوگئی۔ و "بَطْحَاءُ سُوَّاخَی" سنگریزہ والی زمین جس میں پیر دھنس جائے۔
سَادَ یَسُوْدُ سِیَادَۃً وسُوْدَدًا وسُؤْدُدًا وسَیْدُوْدَۃً وسُوْدًا. شریف ہونا۔ بزرگ ہونا قَوْمَہُ: سردار ہونا۔ ۵: بزرگی و شرافت کے فخر کرنے پر غالب ہونا۔ صفت (سَائِد) ج سَادَۃٌ: جج سَادَاتٌ الرَّجُلَ: کسی سے راز کی بات کہنا۔ (سُوَادًا) الرَّجُلُ: زرد کائی جمے ہوئے پانی کو پینا۔
سَوِدَ یَسْوَدُ سَوَدًا واِسْوَدَّ اِسْوِدَادًا واِسْوَادَّ اِسْوِیْدَادًا. کالا ہونا۔
سَوَّدَ. دلیر ہونا ۵: سردار بنانا۔ الشَّیْءَ: کالا کرنا الرَّجُلُ: سرداروں کو قتل کرنا۔
سَاوَدَہُ. مکر و فریب کرنا۔ رات کے اندھیرے میں ملنا۔ سرداری یا سیاہی میں مقابلہ کرنا۔ راز کی بات کہنا۔ سَاوَدَ الاَسَدَ: شیر کو ہٹانا۔ ہانکنا۔

اَسْوَدتْ اِسْوادًا واسادتْ اِسادۃً المَرْأۃُ: کالا بیٹا جننا۔ سردار جننا۔

تَسوَّدَ. نکاح کرنا۔ سردار ہونا۔ کالا ہونا۔

اِسْتادَ القَوْمَ: سردار قوم کو قتل کرنا یا قید کرنا فِي بَنِيْ فُلان: سردار قوم کی لڑکی سے منگنی کرنا۔

السَّوْد. سیاہ پتھروں والا ہموار میدان۔ ج اَسْواد. ایک قطعہ کو (سوْدَۃ) کہتے ہیں۔

السَّوْدَۃ: کھجور کے درختوں والی زمین۔

السُّود. مص. سرداری۔ ایک قسم کی نباتات۔

السَّواد. سیاہی۔ وجود۔ تم کہتے ہو "رایْتُ سَوادًا"، میں نے وجود کو دیکھا۔ ج اَسْوِدَۃ. ج ج اَساوِد. بہت مال۔ بہت تعداد۔ سَوادُ البَلْدَۃ: شہر کے اردگرد کی آبادیاں۔ سَوادُ اللیْل: پوری رات۔ سَوادُ النَاس عام لوگ سَوادُ العَسْکر: اسلحہ و سامان فوج۔ سَوادُ العَیْن: آنکھ کا سیاہ حصہ۔ پتلی۔ سَوادُ القَلْب: دل کا سیاہ نقطہ۔

السُّوادِ رازدارانہ گفتگو۔ دانتوں کی ایک بیماری۔ رنگ کی زردی۔

السِّواد. آواز۔

السَّوادِیَۃ والسُّوْدَانِیَۃ. بجھنگا۔

السُّوْدان. سوڈان کا باشندہ۔ واحد (سودانی) سیاہ رنگ کے لوگ۔

السِّیْدُ. بھیڑیا۔ شیر۔ ج سِیْدان.

السِّیْدَۃ: مادہ بھیڑیا۔

السِّیْدانَۃ. بھیڑیا۔

السَّیِّد. سردار۔ تخفیفًا (سَیْد) بھی ایک لغت ہے۔ ج اَسْیاد وسَادَۃ وسَیائد.

عِنْدَ المُسْلِمِیْن: حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہ کی اولاد اور ان کی نسل سے جو لوگ ہوں۔

السَّیِّدان: حضرت حسینؓ

السَّائِد. فاج ج سَادَۃ. ج ج سَادات مؤنث اَسْوَد. سُوْد وسُوْدَان.

سُوْداء: کالا مِن العَیْن آنکھ کی پتلی۔ مِن القَوْم: بزرگ تر۔ کہا جاتا ہے "ھُو اَسْوَدُ مِنْ فُلان"، وہ فلاں سے بزرگ تر ہے۔ تصغیر اُسَیْود و اُسَیْد. الاسْوَدان: کھجور اور پانی یا سانپ اور بچھو۔ والاَسْوَد: مؤنث اَسْوَدَۃ ج اَساوِدۃ بڑا کالا سانپ جس کو حنش بھی کہتے ہیں۔ السَّھْم الاسْوَد: مبارک تیر جس سے برکت حاصل کی جائے۔ گویا بہت ہاتھوں کے پڑنے کی وجہ سے کالا ہو گیا ہے۔ کہا جاتا ہے "فُلانٌ اَسْوَدُ الکبد" فلاں دشمن ہے۔ و علیٰ ھٰذا القیاس "ھُمْ سُوْدُ الاَکْبادِ"

السَّوْداء والسُّوَیْداء عِنْد الاَطِبَّاء: ایک خط کا نام۔ مالیخولیا کی بیماری۔ الحَبَّۃُ السَّوْدَاء: کلونجی۔ سَوْداءُ القَلْب و سُوَیْداؤہ: دل کا سیاہ نقطہ۔

السُّوْدُدُ والسُّؤْدُد. مرتبہ بلند۔ سرداری۔ ماءٌ (مَسْوَدَۃ)

المَسْوُد. مرض مالیخولیا کا بیمار۔

المُسَوَّدَۃ والسواد عِنْدَ الکُتَّاب: پہلی تحریر جس کو صاف نہ کیا گیا ہو۔ اس کے مقابلہ میں صاف شدہ کو مُبَیَّضَۃ کہتے ہیں۔

عِنْدَ الطَّبَاعِیْن: پروف (المُسَوَّدَۃ والمُسْوَدَّۃ) مِنَ الاَیَّام: سخت زمانہ۔ مصائب کے دن۔

السَّوْذَق والسُّوْذَق والسَّوْذَانِق والسَّوْذَنِیْق. شکرا یا شاہین۔

سَارَ یَسُوْرُ سَوْرًا. الحائط: دیوار پر چڑھنا۔ پھاندنا (سَوْرًا و سُؤُوْرًا) اِلَیْہِ: کودنا الشَّرابُ فِي رَاسِہٖ: شراب کا سر کو چکرانا۔

سَوَّر المَدِیْنَۃ: شہر پناہ پانا المَرْأۃَ: کنگن پہنانا الحائطَ: دیوار پر چڑھنا۔

سَاوَرَہٗ سِوَارًا و مُساوَرَۃً ایک دوسرے پر حملہ کرنا۔ حملہ کرنا تم کہتے ہو

"ساوَرت الحیّۃ الراکب" سانپ نے سوار پر حملہ کیا۔ و الشَّرابُ: سر کو چکرانا۔

تَسَوَّرَ. کنگن پہننا الحائط و علیہ. دیوار پر چڑھنا۔ پھاندنا۔

السُّوْر. شہر پناہ۔ ج اَسْوار و سِیْران.

السُّوْر: عمدہ اونٹ۔ کہا جاتا ہے "عِنْدَہٗ سُوْرٌ مِن الاِبل"، اس کے پاس عمدہ اونٹ ہیں۔

سُوْرِیَۃ و سُوْرِیَّۃ. ملک شام۔

السُّوْرۃ. سار کا اسم مرۃ۔

سورۃ. الخَمْرِ و (سُوارُھا) شراب کی تیزی سُوْرَۃ السُّلْطان. بادشاہ کا دبدبہ۔

سُوْرَۃُ المَجْد: بزرگی کا اثر۔ سُوْرَۃ البَرْد: سردی کی تیزی۔

السُّوْرَۃ. مرتبہ۔ کہا جاتا ہے "لہٗ عِنْدَكَ سُوْرَۃ"، تیرے نزدیک اس کا مرتبہ ہے "و لہٗ سُوْرَۃٌ فِي المَجْد"، اس کے لیے بزرگی کا مرتبہ ہے۔ فضیلت۔ کہا جاتا ہے "لہٗ عَلَیْكَ سُوْرَۃ"، اسے تمہارے اوپر فضیلت ہے۔ شرف۔ علامت۔ لمبی و خوبصورت عمارت مِن الکتاب: قرآن پاک کی سورت اور اس کو السُّوْرَۃ بھی کہا جاتا ہے۔ ج سُوَر و سُوْر و سُوْرات و سُوَرات.

السِّوار والسُّوار والاِسْوار. کنگن۔ ج سُوْر وأسوِرہ وأسْوِرَۃ وأساوِر و اَساوِرَۃ و یُسُوْر. الاساوِرَۃ: عجمیوں کی ایک پرانی قوم جو بصرہ میں آکر رہ پڑی تھی۔

السَّوَّار. وہ شخص جس کے سر کو شراب جلد چکرا دے۔ شراب پینے کے بعد اپنے ہم نشین پر حملہ کرنے والا۔ کلب سَوَّار: لوگوں پر حملہ کرنے والا کتا۔

السَّوَّار: شیر۔

الاُسْوار والاِسْوار عِنْد الفُرْس: گھوڑے کی پیٹھ پر جم کر بیٹھنے والا۔ تیر انداز فوجی افسر۔ ج اساور واساوِرۃ.

السُّوَارِی. بلندی۔
المِسْوَر والمِسْوَرَة. چمڑے کا تکیہ۔ ج مَسَاوِر.
المُسَوَّر. کلائی میں کنگن پہننے کی جگہ۔
مَلِكٌ مُسَوَّرٌ: طاقتور بادشاہ۔
السُّوْرَنْجَان والسَّوْرَنْجَان. ایک دوا کا نام۔ جنگلی سنگھاڑا۔
سَاسَ يَسُوْسُ سِيَاسَةً. الدَّوَابَّ: دیکھ بھال رکھنا۔ سدھانا القَوْمَ: اُمور کی تدبیر و انتظام کرنا الاَمْرَ: انتظام کرنا۔ صفت (سَائِس) ج سَاسَة وسُوَّاس اور کہا جاتا ہے "فُلَانٌ مُجَرَّبٌ قَدْسَاسَ و سِيْسَ عَلَيْهِ"، فلاں تجربہ کار ہے جو ادب آموز ہے یا مودب ہے۔
سَاسَ يَسَاسُ وسَوِسَ يَسْوَسُ و سِيْسَ يَسَاسُ سَوْسًا و تَسَوَّسَ. الطَّعَامُ: گھن پڑنا الشَّاةُ: بکری کا بہت جوں والی ہونا۔
سَوَّسَ. الطَّعَامُ: گھن پڑنا لَهُ اَمْرًا: مزین کرنا۔ کہا جاتا ہے "سُوِّسَ فُلَانٌ اَمْرَ القَوْمِ"، فلاں قوم کے اُمور کا مالک بنایا گیا۔
اَسَاسَ. الطَّعَامُ: گھن پڑنا۔ اسَاسَهُ النَّاسُ: رئیس و سردار بنا لینا۔ اسَاسَتِ الشَّاةُ: بہت جوں والی ہونا۔ صفت (مُسِيْس)
السَّاس. منتظم۔ دانت کی جڑ جس کو کیڑوں نے کھا لیا ہو (اس کی اصل سَائِس ہے مثل هَارٍ و هَائِرٍ و صَافٍ صَائِفٍ کے۔)
السُّوْس. اون یا لکڑی کا کیڑا۔ گھن۔ واحد (سُوْسَه) کسی چیز کا کھانے والا۔
السُّوْس: اصل طبیعت۔ تم کہتے ہو "الفَصَاحَةُ مِنْ سُوْسِه"، فصاحت اس کی طبعی چیز ہے۔ ملیٹھی کا درخت۔
السَّوَس. ایک بیماری جو جانوروں کی سرین پر ہوتی ہے۔
السُّوَاس. گھوڑوں کے گردن کی ایک بیماری جو گردن کو خشک کر دیتی ہے۔

السِّيَاسَة. س۔ پالیٹکس۔ ملکی تدبیر و انتظام۔ السیاسته المَدَنِيَّة: شہری انتظام۔ عدل و استقامت کے ساتھ اس طرح پر انتظام کرنا کہ سب کی معاشی حالت اچھی ہو۔
السُّوْسَن والسَّوْسَن والسُّوْسَان. ایک خوشبو دار بوٹی۔ جنگلی و بستانی دو قسم کی ہوتی ہے۔ واحد (سُوْسَنَة) ج سَوَاسِن.
السُّوْسِيُو لُوجيا. ہیئت اجتماعیہ کے حالات کا علم۔
سَاطَهُ يَسُوْطُهُ سَوْطًا. کوڑے مارنا الشَّيْءَ: مخلوط کرنا الحَرْبَ: لڑائی برپا کرنا الاَمْرَ: تہ و بالا کر دینا (سَوْطَانًا) نَفْسُه: جی کا متلانا۔
سَوَّطَ. الكُرَّاتُ: گندنا کی شاخیں نکلنا الاَمْرَ: مخلوط کرنا۔ گڈمڈ کرنا الحَرْبَ: لڑائی برپا کرنا۔
اِسْتَوَطَ. الاَمْرُ: مخلوط ہونا۔ گڈمڈ ہونا۔
السَّوْطُ. کوڑا۔ چابک۔ ج۔ اَسْوَاط و سِيَاط. السَّوْطُ: حصہ۔ سختی۔ پانی جمع ہونے کی جگہ۔ اور کہا جاتا ہے "هُما يتعاطيان سَوْطًا واحِدًا"، وہ دونوں ایک طرز پر کام کرتے ہیں۔ السِّيَاط. گندنا کی شاخیں۔
السَّوَّاط. سپاہی جس کے پاس کوڑا ہو۔
السَّوِيْط. گڈمڈ۔ ملا ہوا۔
المِسْوَاط. بغیر چابک کے نہ چلنے والا گھوڑا۔ (والمِسْوَط) لکڑی وغیرہ کی کوئی چیز جس سے کسی چیز کو کسی چیز میں مخلوط کیا جائے۔
المِسْيَاط. پانی جو حوض کے تہ میں باقی رہ جائے۔
سَوْطَر. دیکھئے سَيْطَر.
سَاعَ يَسُوْعُ سَوْعًا. ضائع ہونا۔
سَاعَتِ الاِبلُ: بغیر چرواہے کے آزادی سے چرنا۔
سَاوَعَهُ مُسَاوَعَةً وسِوَاعًا. گھنٹہ بھر کے لیے معاملہ کرنا الرجُلَ: ایک وقت سے دوسرے وقت کی طرف منتقل ہونا۔
اَسَاعَ اساعَةً. الشَّيْءَ: بیکار چھوڑنا۔ ضائع کرنا۔
اَسْوَعَ اِسْوَاعًا. ایک گھنٹہ متوخر ہونا۔ ایک وقت سے دوسرے وقت کی طرف منتقل ہونا۔
السَّوْعُ والسُّوَاعُ. رات کا ایک حصہ۔
السَّائِع. ہلاک ہونے والا۔ ج سَاعَة.
السَّاعَة. گھنٹہ۔ وقت موجود۔ ابھی۔ کہا جاتا ہے "اقضِنِي حَقِّي السَّاعَةَ" میرے حق کو ابھی ادا کرو۔ گھڑی (مولدة) ج ساعات و ساع السَّاعَةُ الرَّمْلِيَّةُ: ریت گھڑی۔ السَّاعَةُ الشَّمْسِيَّةُ: دھوپ گھڑی۔
سَاعَةٌ سَوْعَاءُ. سخت وقت۔
السُّوَيْعَة. ساعت کی تصغیر یعنی تھوڑا وقت۔
رَجُلٌ (مِسْيَاعٌ و مُسْيِعٌ) لِلْمَالِ. مال کا بہت ضائع کرنے والا۔ تابع کے طور پر کہا جاتا ہے "هو مِضْيَاعٌ مِسْيَاعٌ و مِضْيَعٌ مِسْيَعٌ".
السَّوَاعُ والسُّوعاءُ. مذی یا ودی۔ حدیث میں ہے فِي السُّوعاءِ الوُضُوءُ.
السُّوَاع. ایک بت کا نام جس کی پرستش نوح علیہ السلام کے زمانہ میں ہوتی تھی اور بعد میں قبیلہ ہذیل اس کی پرستش کرتا تھا۔
المُسَوَّع. جائز۔
سَاغَ (ن) سَوْغًا و سَوَاغًا و سَوَغَانًا. الاَمْرُ: جائز ہونا۔ صفت (سائغ) الشَّرَابُ: خوشگوار ہونا۔ صفت (سائغ و سَيِّغ واسْوَغ) کہا جاتا ہے "ساغَ لِي الشَّرابُ سَاغَتْ بِهِ الاَرْضُ"، دھنسا دینا۔
سَاغَ يَسُوْغُ سَوْغًا و سَاغَ يَسِيْغُ سَيْغًا. الشَّرَابُ: خوشگوار کرنا۔ جيد لغت

(اَسَاغَهٗ) ہے۔

سَوَّغَ. الاَمْرَ: جائز کرنا لَهٗ کَذَا: دینا۔ کسی کے لئے خاص کر دینا۔

اَسَاغَ. الطَّعَامَ اوِ الشَّرَابَ: خوشگوار بنانا اور کہا جاتا ہے "اَسِغْ لِيْ غُصَّتِيْ" یعنی مجھے مہلت دے۔

اَسْوَغَ اِسْوَاغًا. الصَّبِيُّ اَخَاهُ: ساتھ پیدا ہونا یا ایک کے بعد دوسرا پیدا ہونا۔ صفت مذکر و مؤنث (سَوْغٌ و سَوْغَةٌ و سَيِّغٌ) کہا جاتا ہے "هٰذَا سَوْغُ هٰذا وهُوَ اَخُوْهُ سَوْغُهٗ وهِيَ اُخْتُه سَوْغُهٗ وهُوَ اَخُوْهُ سَيِّغُه وهِيَ اُخْتُهٗ و سَيِّغُه" یہ سب ان موقعوں پر بولتے ہیں جبکہ دونوں بچے ساتھ پیدا ہوئے ہوں یا یکے بعد دیگرے اور ان کے درمیان کوئی تیسرا نہ ہو۔

اِسْتَسَاغَ. الشَّرَابَ: خوشگوار پانا۔

السَّيِّغ. مِنَ الشَّرَابِ: خوشگوار شراب۔

السِّوَاغ. حلق کے پھندے کو دور کرنے والی چیز۔ کہا جاتا ہے "المَاءُ سِوَاغُ الغُصَص" پانی پھندے کو دور کرنے والا ہے۔

سَافَ يَسُوْفُ و يَسَافُ سَوْفًا. المَالُ: ہلاک ہونا۔ جانوروں میں بیماری واقع ہونا۔

سَافَ يَسُوْفُ سَوْفًا. عَلَيْهِ: صبر کرنا (واسْتَافَ اِسْتِيَافًا) الشَّئَ: سونگھنا۔

سَوَّفَهٗ. ٹالنا۔ بار بار کہنا کہ عنقریب کروں گا ہ الاَمْرَ: پورا اختیار دینا۔

سَاوَفَهٗ مُسَاوَفَةً. سونگھنا۔ راز کی بات کہنا۔ ٹالنا۔

اَسَافَ اِسَافَةً. مال ہلاک ہونا۔ اولاد کا مرنا۔ صفت (مُسِيْفٌ) اور اولاد کو (مُسَافٌ) کہتے ہیں۔ اَسَافَهُ اللّٰه: ہلاک کرنا۔

سَوْفَ. مبنی بر فتحہ: حرف استقبال ہے "س" سے اس کا زمانہ طویل ہوتا ہے اور یہ فعل سے جدا نہیں ہوتا۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ يَقْتَاتُ السَّوْفَ" فلاں آرزوؤں میں زندگی بسر کرتا ہے۔

السَّائِفَة. باریک ریت اور ریتلی اور سخت زمین کے درمیان والی زمین۔

السَّوَاف والسُّوَاف. جانوروں کی بیماری و ہلاکت۔ کہا جاتا ہے "وَقَعَ فِي الْمَالِ سَوَافٌ" مال میں ہلاکت واقع ہوئی اور اسی سے مثل ہے "اَسَافَ حَتّٰى مَا يَشْتَكِيْ السَّوَافَ" اس شخص کے حق میں بولا کرتے ہیں جو سختیوں کے برداشت کرنے کا عادی ہو جائے۔

السَّاف والسَّافَة. مٹی یا کچی اینٹوں کا ردہ۔ ج آسُف و سَافَات. کہا جاتا ہے "بَنٰى سَافَيْنِ او ثَلَاثَ سَافَات" اس نے دو یا تین ردے رکھے۔ السَّاف: ایک شکاری پرندہ۔

السَّافَة والسُّوْفَة. ریتلی اور سخت زمین کے درمیان کی زمین۔ ج سُوْف و سُوَف.

المَسَافَة والمَسَاف. ج مَسَاوِف و (السِّيْفَة) دوری۔ فاصلہ۔ تم کہتے ہو "كَمْ مَسَافُ هٰذِهِ الاَرْضِ و مَسَافَتُهَا و سِيْفَتُهَا" اس زمین کا کتنا فاصلہ ہے۔ و "بَيْنَهُمْ مَسَاوِفُ مَرَاحِل" ان کے درمیان بہت بُعد ہے۔ المَسَاف: ناک۔

المِسْيَاف. وہ عورت جس کا بچہ مر گیا ہو۔

المُسْتَاف. قطع مسافت کرنے والا۔ سونگھنے کی جگہ۔

اَلسُّوْفِيَات: روسی قائدین نے انقلاب روس کے بعد اس لفظ کو کارکنوں' زمینداروں اور فوجی قائدین کی جماعت پر بولا ہے۔ بعد میں مملکت روس پر اس کا استعمال ہونے لگا۔

المُسَوَّف. فا۔ صابر۔ خود مختار۔

المِسْوَف. عطر دان۔

سَاقَ يَسُوْقُ سَوْقًا و سِيَاقًا و سِيَاقَةً و مَسَاقًا واِسْتَاقَ واِسْتِيَاقًا. المَاشِيَةَ. جانور کو پیچھے سے ہانکنا۔ صفت (سَائِق) ج سَاقَة و سُوَّاق و سَائِقُوْن. صفت مفعول (مَسُوْقَة) اور کہا جاتا ہے "سَاقَه مَسَاقَ غَيْرِهٖ" اس نے اس کے ساتھ غیر کا سا معاملہ کیا۔ سَاقَ الحَدِيْثَ: بیان کرنا۔

سَاقَهٗ يَسُوْقُهٗ سَوْقًا و سِيَاقًا. پنڈلی پر مارنا۔ سَاقَ اِلَيْهِ المَالَ: بھیجنا۔ پیش کرنا مِنَ امْرَاتِهٖ: مہر دینا المَرِيْضُ نَفْسَه عِنْدَ المَوْتِ و سِيْقَ عَلَى المَجْهُوْلِ: جانکنی ہونا۔

سَوِقَ يَسْوَقُ. سَوْقًا. اچھی اور پُر گوشت پنڈلی والا ہونا۔

سَوَّقَ. النَّبْتُ: تنہ دار ہونا ہ الاَمْرَ: مالک بنانا المَاشِيَةَ: جانور کو پیچھے سے ہانکنا۔

سَاوَقَهٗ. ہانکنے میں فخر کرنا۔

اَسَاقَهٗ اِسَاقَةً واِسْتَسَاقَهٗ اِسْتِسَاقَةً المَاشِيَةَ: ہانکنے کے لئے دینا۔

تَسَوَّقَ: خرید و فروخت کرنا۔

تَسَاوَقَت. المَاشِيَةُ: قطار میں چلنا۔ چلنے میں بھیڑ کرنا۔

اِنْسَاقَ. ہانکا جانا الاِبِلُ: قطار میں چلنا۔

السَّاق. پنڈلی (مؤنث) ج سُوْق و سِيْقَان واَسْوُق. سَاقُ الشَّجَرَةِ: درخت کا تنہ۔

سَاقُ الحَمَامِ و سَاقُ الغُرَابِ: دو نباتات کے نام۔ سَاقُ حُرٍ: نر قمری۔ کہا جاتا ہے "كَشَفَ الاَمْرُ عَنْ سَاقِه" یعنی معاملہ سخت ہو گیا۔ و "قَامَتِ الحَرْبُ عَلٰى سَاقٍ" یعنی جنگ سخت ہوئی۔ و "وَلَدَتِ الْمَرْاَةُ ثَلَاثَةَ بَنِيْنَ عَلٰى سَاقٍ وَاحِدَةٍ" عورت کے تین بیٹے لگاتار پیدا ہوئے ان کے درمیان میں کوئی لڑکی نہیں۔

السَّاقَة. جلو۔ لشکر کا پچھلا دستہ۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ فِيْ سَاقَةِ الجَيْشِ" فلاں لشکر کے پچھلے دستہ میں ہے۔

السُوْق. بازار۔ (مؤنث اور کبھی مذکر بھی استعمال کیا جاتا ہے) ج اَسْوَاق. سُوْقُ الحَرْب: میدانِ جنگ۔
السَوَق. پنڈلی کی لمبائی۔
السُوْقَة. رعیت۔ عوام۔ معمولی لوگ (واحد جمع ؛ مذکر مؤنث)
السَیِّق. مِنَ السَحَابِ: بادل جس کو ہوا اُڑا دے۔
السَیِّقَة. جانور جن کو دشمن ہانک کر لے جائے۔ کہا جاتا ہے "المَرْءُ سَیِّقَةُ القَدَرِ" مرد تابع قضاء و قدر ہے۔ السَیِّقَة: شکاری کی اوٹ۔ ج سَیَائِق. و سَیِّقَات.
السَوِیْق. ستو۔ ج اَسْوِقَة. شراب۔
السِیَاق. س عورت کا مہر۔ سِیَاق کَلَام: اسلوب کلام۔ کہا جاتا ہے "وَقَعَتْ هٰذِهِ العِبَارَةُ فِیْ سِیَاقِ الکَلَامِ:" یعنی یہ عبارت وسط کلام میں داخل ہے۔
السَوَّاق. ہانکنے والا۔ ستو بیچنے والا یا بنانے والا۔
الاَسْوَق. لمبی پنڈلیوں والا۔ مؤنث سَوْقَاء ج سُوْق.
السُوَّاق. لمبی پنڈلیوں والا۔ تنے پر کھڑا ہونے والا پودا۔
المِسْوَق. لکڑی جس سے جانوروں کو ہانکیں۔ اونٹ جس کی اوٹ میں چھپ کر شکار کو دھوکا دیں۔
المُنْسَاق. تابع۔ قریب۔ لمبی ڈھلوان والا پہاڑ۔
سَاكَ یَسُوْكُ سَوْكًا و سَوَّكَ. الشَیْءَ: رگڑنا۔ ملنا۔ اور اسی سے ہے "سَاكَ الاَسْنَانَ بالعُوْدِ" اس نے دانتوں کو لکڑی سے رگڑا۔
سَاكَ سِوَاكًا و تَسَاوَكَ. آہستہ چلنا۔ کمزوری کی وجہ سے لڑکھڑا کر چلنا۔
تَسَوَّكَ تَسَوُّكًا و اِسْتَاكَ اِسْتِیَاكًا. مسواک کرنا۔

السِوَاك. س ج سُوْك و (المِسْوَاك) ج مَسَاوِیْك. دانت صاف کرنے کی لکڑی۔ مِسْوَاك.
سَالَ یَسَالُ سُوَالًا و سَوَالًا. سَأَلَ کا ایک لغت۔
سَوِلَ یَسْوَلُ سَوَلًا. ناف کے نیچے ڈھیلے پیٹ والا ہونا۔ صفت اَسْوَل. مؤنث سَوْلَاء. ج سُوْل.
سَوَّلَ. لَهُ الشَیْطَانُ: گمراہ کرنا۔ کسی کام کے کرنے کے لئے روغن قاز ملنا۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا مِنْ تَسْوِیْلَاتِ الشَیْطَانِ" یہ شیطان کی گمراہیوں میں سے ہے۔ و "سَوَّلَتْ لَهُ نَفْسُه كَذَا" اس کے نفس نے اس کو مزین کر دیا۔
تَسَوَّلَ. البَطْنُ: ڈھیلا پڑنا۔
السُوْلُ. السُؤْل کا مخفف۔
السُوَلَة. بہت پوچھنے والا۔
السَوْلَاء. اَسْوَل کا مؤنث۔ بڑا ڈول۔
السَوِیْل. برابر۔ کہا جاتا ہے "اَنَا سَوِیْلُكَ فی هٰذا الاَمْرِ" میں اس کام میں تمہارے برابر ہوں۔
سَامَ یَسُوْمُ سَوْماً و سَوَامًا. السِلْعَةَ فروخت کے لئے پیش کرنا اور قیمت بتلانا۔ المُشْتَرِیُ السِلْعَةَ: بھاؤ کرنا۔ کہا جاتا ہے "سَامَ بِسِلْعَتِهِ كَذَا وَكَذَا" اس نے اپنے سامان کا اتنے اور اتنے کا بھاؤ کیا۔ سَامَتِ المَاشِیَةُ: جانور کا چراگاہ میں جانا۔ سَامَه الاَمْر تکلیف دینا۔ سَامَهُ خَسْفًا: ذلیل کرنا الطَیْرُ عَلَی الشَیْءِ: پرندہ کا منڈلانا۔
الرِیْحُ: ہوا کا چلنا اور جلدی سے گزرنا۔ سَامَ النَاقَةَ عَلَی الحَوْضِ: اونٹنی کو حوض پر لے جانا۔
سَوَّمَهُ. الاَمْرَ: کرنے کی تکلیف دینا۔ ہ فِیْ مَایَمْلِكُهُ: حاکم بنانا۔ پوری قدرت دینا فُلَانًا: کسی کو اس کے منشاء پر چھوڑ دینا کہ جو چاہے کرے۔ امثالِ عرب میں سے ہے "عَبْدٌ و سُوَّمٌ" اس کمینہ کے متعلق بولتے ہیں جس کو آزاد چھوڑ دیا گیا ہو الخَیْلَ: گھوڑوں کو چرنے کے لئے چھوڑنا عَلَیْهِمْ: لوٹ ڈال کر فساد پھیلانا الفَرَسَ: گھوڑے پر داغ لگانا۔
سَاوَمَ سِوَامًا و مُسَاوَمَةً. بِالسِلْعَةِ: سامان کا بھاؤ تاؤ کرنا۔
تَسَاوَمَ. السِلْعَةَ: فروخت کرنے میں جھگڑنا۔ فی السِلْعَةِ: سامان کا بھاؤ تاؤ کرنا۔
اَسَامَ اِسَامَةً. المَاشِیَةَ: جانور کو چراگاہ کی طرف روانہ کرنا اِلَیْهِ بِبَصَرِهِ: نظر ڈالنا۔
اِسْتَامَ. فُلَانًا السِلْعَةَ: قیمت دریافت کرنا بِهَا: زیادہ قیمت پر فروخت کرنا۔
تَسَوَّمَ. علامت لگانا۔
السَام. موت۔ نرکل۔ واحد (سَامَة)
السَامَة: موت۔ چاندی یا سونے کا ٹکڑا۔ کنوئیں کے اوپر کا گڑھا۔ ج سِیَم.
السِیْمَة والسُوْمَة والسِیْمَا والسِیْمیٰ. علامت بینت۔ کہا جاتا ہے "فِیْهِ سُوْمَةُ الصَلَاحِ و سِیْمَةٌ" اس کے اندر بھلائی کی علامت ہے۔
السِیْمِیَا والسِیْمِیَاء. علامت۔ خوبصورتی۔
السَائِم. فا. خودسری سے چلنے والا۔ چرواہا۔
السَائِمة والسَوَام. چرنے والا اونٹ۔ جانور۔ ج سَوَائِم.
السُوَام. س ایک پرندہ۔
المَسَام. جلدی گزرنا۔
المَسَامَة. چوکھٹ کے نیچے والی لکڑی۔
المُسَوَّم. خوبصورت بناوٹ والا۔ علامت لگایا ہوا۔ الخَیْلُ المُسَوَّمَة. چرائے ہوئے یا چھوڑے ہوئے گھوڑے۔
سَوِیَ یَسْوَیٰ سِوًی. الرَجُلُ: درست کام والا ہونا۔
سَوَّیٰ. الشَیْءَ: درست کرنا۔ سیدھا کرنا۔

کہا جاتا ہے "سَوَّیْتُ المُعْوَجَّ فَمَا اسْتَویٰ" میں نے ٹیڑھے کو درست کیا وہ درست نہیں ہوا۔ ہموار کرنا اور مطلقاً بنانے اور کرنے کے معنی میں بھی آتا ہے جیسے الْاَبَارُ یُسَوِّی الْاِبَرَ. (وسَاوَیٰ) بَیْنَھُمَا و سَوَّاہ و سَاوَاہ بِہٖ: برابر کرنا۔ کہا جاتا ہے "سُوِّیَتْ عَلَیْہِ الْاَرْض: یعنی وہ ہلاک ہوگیا اور دفن کر دیا گیا۔ وساوی الشَّیُٔ: برابر کرنا۔ ساوی الرَّجُلُ قِرْنَہ: ہم مثل ہونا۔ قدروقیمت میں برابر ہونا۔ علم و شجاعت میں ایک جیسا ہونا۔ کہا جاتا ہے "ھٰذَا لَایُسَاوِی دِرْھَمًا" یہ ایک درہم کے برابر نہیں۔

اَسْوَیٰ اِسْوَاءً. رسوا ہونا۔ ذلیل ہونا۔ درست اُمور والا ہونا الشَّیُٔ: ہموار کرنا اَسْوَاہ: برابر کرنا۔

تَسَوَّیٰ. ہموار ہونا۔ کہا جاتا ہے "تَسَوَّتْ بِہِ الْاَرْض" یعنی وہ ہلاک ہوگیا اور دفن کر دیا گیا۔

تَسَاوَیَا. فِیْ کَذَا: ہم مثل ہونا۔ برابر ہونا۔ ایک جیسا ہونا۔

اِسْتَوَیٰ. الشَّیُٔ: معتدل و برابر ہونا۔ سیدھا ہونا۔ کہا جاتا ہے "سَوَّیْتُ الشَّیَٔ فَمَا اسْتَوَیٰ" میں نے چیز کو سیدھا کیا وہ سیدھی نہیں ہوئی الرَّجُلُ: درست اُمور والا ہونا۔ پوری جوانی کو پہونچنا عَلَیْہِ: غالب ہونا عَلیٰ ظَھْرِ الدَّابَۃِ: جم کے بیٹھنا۔ "اِسْتَوَیٰ عَلیٰ سَرِیْرِ الْمُلْكِ" کنایہ ہے کامل قبضہ و تصرف سے اِلَی الشَّیُٔ: قصد و ارادہ کرنا۔ اِسْتَوَتْ بِہِ الْاَرْضُ: ہلاک و مدفون ہونا۔ اِسْتَوَیٰ الطَّعَامُ: پک کر تیار ہونا۔

السَّوَیٰ. ارادہ۔

السَّوَاءُ. برابر۔ درمیان۔ بیچ۔ کہا جاتا ہے "ضَرَبَ سَوَاءَہٗ" اس نے اس کے وسط میں مارا۔ و "لَقِیْتُہٗ فِیْ سَوَاءِ النَّھَار" میں نے اس سے دوپہر میں ملاقات کی اور سواء غیر کے معنی میں بھی آتا ہے جیسے "جَاءُوْا سَوَاءَ زَیْدٍ" زید کے علاوہ سب آئے اور مستوی کے معنی میں بھی جیسے "مَکَانٌ سَوَاءٌ و ثَوْبٌ سَوَاءٌ" یعنی لمبائی و چوڑائی برابر والی جگہ یا کپڑا۔ و "سَوَاءُ السَّبِیْلِ" سیدھا راستہ۔ و ھٰذَا دِرْھَمٌ سَوَاءٌ یہ پورا درہم ہے۔ سَوَاءُ الْجَبَلِ: پہاڑ کی چوٹی۔ السَّوَاءُ: مثل و مانند "ھُمَا فِی ھٰذَا الْاَمْرِ سَوَاءٌ" وہ دونوں اس معاملہ میں ایک جیسے ہیں اور اگر تم چاہو تو بجائے سَوَاءٌ کے سَوَاءَان بھی کہہ سکتے ہیں اور جمع کی صورت میں ھُمْ سَوَاءٌ یا ھُمْ اَسْوَاءٌ اور خلاف قیاس "ھُمْ سَوَاسٍ و سَوَاسِیَۃٌ و سَوَاسِوَۃٌ" بھی کہہ سکتے ہیں۔ ولَیْلَۃُ السَّوَاءِ: تیرھویں یا چودھویں کی رات۔ اور کہا جاتا ہے "مَرَرْتُ بِرَجُلٍ سَوَاءٍ وَالْعَدَمُ" میرا گزر ایسے شخص پر ہوا جس کا وجود و عدم برابر ہے۔ اور جب سواء کے بعد ہمزۂ تسویہ ہو تو اَم کا ہونا ضروری ہے چاہے دو اسم واقع ہوں یا فعل۔ جیسے "سَوَاءٌ عَلَیَّ اَزَیْدٌ جَاءَ اَمْ عَمْرٌو" میرے لئے برابر ہے چاہے زید آئے یا عمرو۔ و "سَوَاءٌ عَلَیَّ اَقُمْتَ اَمْ قَعَدْتَ" میرے لئے برابر ہے چاہے تم کھڑے رہو یا بیٹھو اور سواء کے بعد دو فعل بغیر ہمزۂ تسویہ کے واقع ہوں تو ثانی کا عطف اَوْ کے ذریعہ ہوگا جیسے "سَوَاءٌ عَلَیَّ قُمْتَ اَوْ قَعَدتَ اور اگر دو مصدر واقع ہوں تو ثانی کا عطف واؤ اور اَوْ دونوں سے جائز ہے جیسے "سَوَاءٌ عَلَیَّ قِیَامُكَ اَوْ قُعُوْدُكَ و قِیَامُكَ و قُعُوْدُكَ"

السِّوَیٰ والسُّوَیٰ. برابر۔ و ط۔ غیر مانند سواء کے اور یہ حروف استثناء میں سے ہیں جیسے "جَاءُوْا سِوَیٰ زَیْدٍ" اور تم کہتے ہو "عِنْدِیْ رَجُلٌ سِوَاكَ" تمہاری جگہ میرے پاس دوسرا شخص ہے۔ و "مَرَرْتُ بِرَجُلٍ سِوًی وَالْعَدَمُ" میرا گزر ایسے شخص پر ہوا جس کا وجود و عدم برابر ہے اور کہا جاتا ہے "ھُمَا عَلیٰ حَدٍّ سِوًی" یعنی ان کے درمیان تفاوت نہیں۔

السِّوَیٰ. ہموار۔ درست۔ برابر۔ انصاف۔ مَکَانٌ سَوِیٌّ: بیچ کی جگہ۔ غُلَامٌ سَوِیٌّ: بے عیب لڑکا۔ ج اَسْوِیَاءُ.

السَّوِیَّۃُ. السَّوِیُّ کا مؤنث۔ برابر۔ کہا جاتا ہے "ھُمْ عَلیٰ سَوِیَّۃٍ فِی ھٰذَا الْاَمْرِ" وہ سب اس معاملہ میں برابر ہیں۔ و "قَسَمْتُ بَیْنَھُمَا بِالسَّوِیَّۃِ" میں نے ان دونوں کے درمیان برابر تقسیم کر دیا۔ لونڈیوں اور محتاجوں کی سواری۔ ج سوایا.

السِّیُّ. بیابان۔ برابر۔ مثل۔ کہا جاتا ہے "ھُمَا سِیَّان" وہ دونوں ایک جیسے ہیں۔ مکان سِیٌّ: ہموار جگہ۔ اور مؤنث کے لئے کہا جاتا ہے "مَاھِیَ بِسِیٍّ لَكَ وَلَیْسَتِ الْمَرْأَۃُ لَكَ بِسِیٍّ و مَالَكَ بِاَسْوَاءٍ" یہ عورت یا یہ عورتیں تمہاری مثل نہیں۔ اور "لَا سِیَّمَا" سی اور ما سے مرکب ہے اور کلمہ استثناء ہے اور مشہور یہ ہے کہ اس کا استعمال واو کے ساتھ ہوتا ہے۔ اور لَاسِیْمَا تخفیف کے ساتھ بھی استعمال کیا جاتا ہے اور کبھی لا محذوف ہوتا ہے اور یہ ضعیف لغت ہے۔

لَاسِیمَا اس لفظ کے ذریعے اس کے بعد والے لفظ کو معنی میں ترجیح ہوتی ہے اس کے ماقبل پر اس کلمہ (لاسیما) کے بعد والے لفظ کے اعراب میں دو توجیہ ہیں۔

(۱) مرفوع اس بنیاد پر کہ وہ مبتدا محذوف کی خبر ہے مثلاً یعجبنی الربیع لاسیما ازھارہ۔

لانفی جنس سی اسم ماموصولہ محلا مجرور مضاف الیہ ہی مبتدا محذوف ازھارہ اس کی خبر۔

مبتداء خبر مل کر صلہ موصول کا۔

لانفی جنس کی خبر محذوف: موجودۃ

(۲) مجرور اس بنیاد پر کہ ما زائدہ سی

مضاف اور ازھار مضاف الیہ۔
اس صورت میں لا کا اسم : سی اور خبر موجودۃ۔
الاَسْوی. اسم تفضیل۔ کہا جاتا ہے "ھذا المَکانُ اَسْوی ھٰذہِ الاَمْکِنَۃِ"
الِاسْتِواء. مص۔ درستی۔ اعتدال و (خط الاستواء) عِنْد الْجُغْرافِیِّیْن: وہ دائرہ جو کرۂ زمین کے گرد قطبین سے برابر فاصلہ پر کھینچا ہوا فرض کیا گیا ہے اور جو زمین کو دو نصف حصوں شمالی و جنوبی میں تقسیم کرتا ہے۔ اس خط پر سال بھر دن رات برابر رہتے ہیں۔
سَیَّأت و تَسَیَّأت. النَاقَۃُ: اونٹنی کا بغیر دوھنے کے دودھ بہانا۔ کہا جاتا ہے "تَسَیَّأتْ عَلَی الاُمُوْر" میرے اوپر اُمور مختلف ہوگئے۔ و "تَسَیَّأَ فُلانٌ بِحَقِّیْ" فلاں نے میرے حق کا انکار کے بعد اقرار کر لیا۔
اِنْسَیَأ. اللَبَنُ: دودھ کا بغیر دوھنے کے بہنا۔
السَّیُّ والسِّیُّ. دودھ جو تھن کے اطراف میں ہو اور بغیر دوھے ہوئے نکلے۔ ج سُیُوْء.
سَابَ یَسِیْبُ سَیْبًا. الماءُ: پانی کا ہر طرف کو بہنا۔ الرجلُ: تیز چلنا۔ فِیْ کلامہ بغیر غور و فکر کے بولنا۔ الدابۃُ: جانور کا آزادانہ چلنا۔
سَیَّبَہٗ چھوڑ دینا۔ العَبْدَ غلام کو آزاد کر دینا۔
اِنساب اِنْسِیابًا. تیز چلنا۔ اِنْسابَتِ الحَیَّۃُ: سانپ کا تیزی کے ساتھ رینگنا۔ فُلانٌ نَحْوَنا لوٹنا۔
السَّیْب. مص۔ بارش۔ داد و دہش۔ مال و زیادتی۔ گھوڑے کے دُم کے بال۔ کشتی کا چپو۔ ج سُیُوْب.
السِّیب پانی بہنے کی جگہ۔ ج سُیُوْب سِیب (فارسی)

السیاب والسَّیاب والسُّیّاب. کچی کھجور (بعضوں کے نزدیک بمعنی بلح۔ اور بعضوں کے نزدیک بمعنی بُسر ہیں) واحد سیابۃٌ و سَیّابَۃٌ. السیابۃ شراب۔
السِّیْبان. صِئْبانٌ محرف کلمہ ہے۔ بمعنی جوں کے انڈے۔
السَّائِبَۃ. چھوڑی ہوئی۔ آزاد کیا ہوا۔ غلام۔ وہ اونٹنی جو زمانہ جاہلیت میں نذر وغیرہ کیلئے چھوڑ دی جاتی تھی یا وہ اونٹنی جس کے دس مادہ بچے ہوں تو اس پر نہ تو سوار ہوتے تھے اور نہ اس کے دودھ کو سوائے (اس کے بچے کے اور مہمان کے کوئی پیتا تھا اور گھاس پانی وغیرہ سے بھی اس کو نہیں روکا جاتا تھا اور اس کو چھوڑ دیتے تھے۔ یہاں تک کہ مر جاتی تھی۔) ج سُیَّب و سَوائِب.
سَیَّجَ. الکَرْمَ انگور میں باڑ لگانا۔
السِّیَاج. دیوار۔ باڑ۔ ج سیاجات واَسْوِجَۃٌ و سُوْج.
السَّیْجان ایک قسم کی مچھلی۔
ساحَ یَسِیْحُ سَیْحًا و سیحانًا. الماءُ: پانی کا سطح زمین پر بہنا۔ صفت ماءٌ سائِحٌ و سَیْحٌ کہا جاتا ہے "ھٰذہِ الأرْضُ تُسْقٰی بالمَاءِ سَیْحًا" اس زمین کی سیرابی بہتے ہوئے پانی سے ہے۔ الظِلُّ بھرنا۔ ہٹ جانا (سَیْحًا و سَیَحانًا و سِیاحۃ و سُیُوْحًا) زمین میں عبادت کے لئے پھرنا۔ شہروں میں پھرنا۔ صفت (سائح) ج سُیّاح و سَائِحُوْن.
سَیَّحَہٗ واَساحَہٗ. بہانا۔ کہا جاتا ہے "یسحُ تَسْیِحْیًا کثیرًا" اس نے خوش بیانی سے گفتگو کی۔ اساحَ الفرسُ بِذَنَبِہٖ: گھوڑے کا دم کو لٹکانا۔
اِنْسَاحَ. بَطْنُہٗ پیٹ کا بڑا ہونا۔ موٹا ہونا۔ الثَوْبُ: کپڑے کا پھٹنا۔ بالُہٗ: کشادہ دل ہونا۔ اِنْسَاحَتِ الصخرۃ چٹان کا پھٹ جانا۔

السَّیْح. مص۔ بہنے والا پانی۔ دھاری دار کمبل۔ ج سُیُوْح و اَسْیاح.
السائِح. مسجد میں رہنے والا روزہ دار۔
السَّیّاح. ملکوں میں بہت پھرنے والا۔
المِسْیاح. بُرائی اور چغلی کو پھیلانے والا۔ ج مَسَایِیح.
المُسَیَّح. من الثیاب دھاری دار کپڑا۔
ساخَ یَسِیْخُ سَیْخًا و سیخانًا. مضبوط ہونا۔ ساخَتْ قدمُہٗ فِی الطِیْن: گارے میں پاؤں کا دھنس جانا۔
السِّیْخ. بڑی چھری۔ (فارسی)
السِّیاخ. مٹی کی عمارت۔ ج سُیُوْخ.
سار(ض) سَیْرًا و تَسْیارًا و مَسِیْرًا و مَسِیْرَۃً و سَیْرُوْرَۃً. جانا۔ چلنا۔ سفر کرنا۔ ہ و بہ: چلانا۔ الدابۃَ: جانور پر سوار ہونا السُنَّۃَ: عمل کرنا۔ جیسے "و اوّلُ راضی سُنَّۃً مَنْ یَسِیْرُھا" کسی سنت پر پہلا راضی ہونے والا وہ شخص ہے جو اس کے مطابق عمل کرے۔ کہا جاتا ہے "سِرْ عَنْکَ" یعنی غافل ہو جاؤ اور برداشت کرو۔ اس کی تقدیر یہ ہے "سِرْ وَدَعْ عَنْکَ الشکَّ و المِراءَ" سار الکلامُ او المثلُ فِی النَاسِ: مشہور ہونا۔
سَیَّرَ واسار. الرجلَ: چلانا۔ الجِلَّ عن ظَھْرِ الدابۃِ: اتار دینا۔ سَیَّرَ الثوبَ او السَھْمَ: دھاری ڈالنا۔ سَیَّرَ المثلَ: لوگوں میں مشہور کرنا۔ سَیَّرَ سِیْرَۃً: پہلے لوگوں کی باتیں بیان کرنا۔ سَیَّرَہٗ من بَلَدِہٖ جلا وطن کرنا۔ نکال دینا۔
سایَرَہٗ ساتھ چلنا۔
تَسَیَّرَ. الجِلْدُ: چھل جانا۔
تسایَرا. باہم مل کر چلنا۔ تسایَرَ عن وَجْھِہِ الغَضَبُ زائل ہونا۔
اِسْتَارَ اِسْتِیارًا. زاد راہ خریدنا۔ بِسِیْرۃ فُلانٍ کسی کی سیرت و عادت پر چلنا۔
سارُ. الشیءِ تمام چیز۔ سائر میں ایک لغت ہے۔

السَّیْرُ. تسمہ. ج سُیُورٌ و سُیُورَةٌ وَاَسْیَارٌ.
السِّیْرَةُ. سار کا اسم۔ عادت۔ طریقہ۔ طرز زندگی۔ ہیئت۔ سِیْرَةُ الرَّجُلِ: سوانح عمری۔ لوگوں کے ساتھ سلوک کی کیفیت۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ حَسَنُ السِّیْرَةِ" وہ اچھی عادت والا ہے۔ اور اسی سے عرب کا قول ہے "مَنْ طَابَتْ سَرِیْرَتُهٗ حُمِدَتْ سِیْرَتُهٗ" جس کا باطن اچھا ہوتا ہے اس کی عادت اچھی ہوتی ہے۔ ج سِیَر.
السِّیَرَاءُ. دھاری دار چادریں یا ایسی چادریں جن میں ریشم ملا ہوا ہو۔ خالص سونا۔ ایک قسم کی نباتات۔ گٹھلی سے چمٹا ہوا چھلکا۔ دل کا پردہ۔ کھجور کی ٹہنی۔
السَّائِرُ. فا. سَائِرُ الشَّیْءِ: چیز کا بقیہ۔
المَثَلُ السَّائِرُ:
السَّیَّارُ والسَّیُورَةُ والسَّیُورُ. بہت چلنے والا۔
السَّیَّارَةُ. السَّیَّار کا مؤنث ۔ قافلہ۔ آفتاب کے گرد گھومنے والا ستارہ۔ جیسے زحل؛ مشتری؛ مریخ؛ زمین؛ زہرہ؛ عطارد وغیرہ۔ ج سَیَّارَات. السَّیَّارَةُ: موٹر کار۔
التَّسْیَارُ. مص۔ سیر کا مبالغہ۔
المَسُوْرُ. مف۔ قیاس کے لحاظ سے مَسِیر ہے۔ مگر مصدر سے التباس کی وجہ سے بدل دیا گیا۔ طَرِیْقٌ مَسُوْرٌ: آمدورفت والا راستہ۔
المَسِیْرَةُ. مص۔ مسافت۔ کہا جاتا ہے "بَیْنَهُمَا مَسِیْرَةُ یَوْمٍ" ان دونوں کے درمیان ایک دن کی مسافت ہے۔
المُسَیَّرُ. مِنَ الثِّیَابِ: دھاری دار کپڑا۔
السِّیْرَجُ. تل کا تیل۔
سَیِسَ یَسْیَسُ سَیْسًا. الطَّعَامُ: گھن پڑنا۔
سَاسَاہ. شرم دلانا۔ عار دلانا۔
السِّیْس. چنبیلی کا پودہ۔
السِّیْسَاءُ. ریڑھ کی ہڈی کے جوڑ کی جگہ۔
سِیْسَاءُ الظَّهْرِ مِنَ الدَّوَابِّ: جانوروں کی پیٹھ پر سوار ہونے کی جگہ۔
سَیْطَرَ سَیْطَرَةً و تَسَیْطَر. نگہبان ہونا۔ داروغہ ہونا۔
سَاعَ یَسِیْعُ سَیْعًا و سُیُوْعًا. الشَّیْءُ: ضائع ہونا (وانْسَاعَ و تَسَیَّعَ: المَاءُ: پانی کا ادھر اُدھر بہنا۔ اِنْسَاعَ الجَامِدُ: جمی ہوئی چیز کا پگھلنا.
سَیَّعَ. الحَائِطَ بِالطِّیْنِ: دیوار کا مٹی سے لیپنا۔ الشَّیْءَ: تیل وغیرہ ملنا۔
اَسَاعَ. الشَّیْءَ: ضائع کرنا۔
السَّیْعُ. مص۔ سطح زمین پر بہنے والا پانی۔
السِّیَاعُ. گارا۔ کہگل۔
السِّیْعَاءُ والسَّیْعَاءُ. رات کا حصہ۔ کہا جاتا ہے "خَرَجْتُ بَعْدَ سَیْعَاءٍ مِنَ اللَّیْلِ" رات کا ایک حصہ گزر جانے کے بعد میں نکلا۔
المِسْیَعَةُ. کرنی۔ کہگل کرنے کا اوزار۔
نَاقَةٌ (مِسْیَاعٌ) بچہ کو چھوڑ کر چرنے کے لئے جانے والی اونٹنی۔
سَاغَ یَسِیْغُ سَیْغًا. الشَّرَابُ: خوشگوار بنانا۔
السَّیْغُ. مِنَ الشَّرَابِ: خوشگوار شراب۔
سَافَتْ تَسِیْفُ سَیْفًا. اَلْیَدُ: ناخن کے اردگرد پھٹنا۔
سَافَهٗ یَسِیْفُهٗ سَیْفًا. تلوار سے مارنا۔
تَسَیَّفَهٗ. تلوار سے مارنا۔
سَایَفُوْا و تَسَایَفُوْا واسْتَافُوْا اِسْتِیَافًا. باہم تلوار بازی کرنا۔ واُسْتِیْفَ القَوْمُ: تلوار سے مارا جانا۔
السَّیْفُ. تلوار۔ ج اَسْیَافٌ و سُیُوْفٌ واَسْیُفٌ و مَسْیَفَةٌ ۔ (السَّائِفُ) تلوار سے مسلح۔ سَیْفُ الجَبَّارِ: تین ستاروں کے نام۔ سَیْفُ الرِّیَاحِ: ایک قسم کی نباتات۔
السَّیْفُ والسِّیْفُ. ایک قسم کی مچھلی جس کی لمبی سی چونچ نیزہ کی مانند ہوتی ہے۔
السِّیْفُ: سمندرہ کا کنارہ یا ہر چیز کا کنارہ۔ ج اَسْیَاف وہ چیز جو کھجور کے ڈنٹھل کی جڑ میں چپکی ہوئی ہوتی ہے۔
السَّیْفَانُ. مِنَ الرِّجَالِ: لمبا و پتلا مرد۔ مؤنث سَیْفَانَةٌ. اور بقول بعض عورتوں ہی کے لئے مخصوص ہے۔
السَّیَّاف. شمشیر زن۔ ج سَیَّافَةٌ. رَجُلٌ سَیَّافٌ: خون گرانے والا مرد۔ سَیَّافُ الاَمِیْرِ: جلاد۔
الاَسْیَاف. پارٹیاں۔
المَسَایِف. خشک سالی۔ قحط۔ کہا جاتا ہے "اَصَابَتْهُمُ المَسَایِف" ان کو قحط سالی لاحق ہوئی۔
المُسِیْفُ. تلوار سے مسلح۔ دلیر۔ فقیر۔
المُسَیَّف. مِنَ الدَّرَاهِمِ: درہم جس کے کنارے نقش سے خالی ہوں مِنَ البُرُوْدِ: چادریں جن پر تلوار کا نقش ہو یا تلوار کی مانند چوڑی دھاریاں ہوں۔
السِّیْکَاس: کھجور کی مانند پتوں اور تنے کے لحاظ سے لیکن صنوبر کے زیادہ قریب درخت ہے۔ اکثر زیب و زینت کے لئے بویا جاتا ہے۔
السِّیْکَاہ. فن موسیقی کا ایک راگ (جدید)
سَالَ (ض) سَیْلًا و سَیَلَانًا و مَسِیْلًا و مَسَالًا. المَاءُ: بہنا۔ سَالَتْ غُرَّةُ الفَرَسِ: گھوڑے کی پیشانی کی سفیدی کا لمبا چوڑا ہونا۔
اَسَالَ اِسَالَةً و سَیَّلَ تَسْیِیْلًا. المَاءَ: جاری کرنا۔ بہانا۔ اَسَالَ الجَامِدَ: پگھلانا۔
اَسَالَ غِرَارَ النَّصْلِ: لمبا کرنا۔
تَسَایَلَ. القَوْمُ: ہر طرف سے آنا۔
السَّائِلَةُ. مِنْ غُرَرِ الخَیْلِ: گھوڑے کی ناک تک پیشانی کی سفیدی۔ ج سَوَائِل.
السَّیْل. مص۔ بہنے والا۔ کہا جاتا ہے "مَاءٌ سَیْلٌ" بہنے والا پانی۔ السَّیل: سیلاب۔ ج سُیُوْل.

السِّيْلَةُ. پانی بہنے کی جگہ۔ سال کا اسم مرۃ۔
السَّيْلَةُ. پانی کا بہاؤ۔
السِّيْلَان. ایک قیمتی پتھر۔ تلوار کا وہ حصہ جو میان میں داخل ہو۔ جسَيَالِيْن.
السَّوَائِل. مِنَ المَعَادِنِ وغَيْرِهَا: بہنے والی چیزیں۔
السَّيَال. سفید لمبے کانٹوں والا ایک پودہ کہ جب کانٹے کو توڑتے ہیں تو دودھ کی مانند نکلتا ہے۔ واحد سَيَالَةٌ.
السَّيَّال. زور سے بہنے والا۔ مؤنث سَيَّالَة
السَّيَّال: ایک قسم کی مچھلی۔
مَسِيْلُ. المَاءِ: پانی بہنے کی جگہ۔ ج مَسَائِل و مُسُل وامْسِلَة و مُسْلَان.
المُسَال. مِنَ الْوَجْهِ: ڈاڑھی نکلنے کی ایک جانب۔
سِينَمَا تُوغرَاف: وہ آلہ جو کہ بنائی گئی تصاویر کو سکرین پر پیش کرنے کے لئے تیار کیا گیا ہو۔ وہ گھر جس میں مناظر سینمائی دکھائے جائیں۔
اَسِيْزَامَا: سینما کا جدید آلہ جو کہ اشخاص کی تصاویر وغیرہ ایسی عمدہ پیش کرتا ہے گویا کہ وہ اصلی اور حقیقی ہیں۔
السِّيْمُوْنِيَّة. سیمون جادوگر کی طرف منسوب۔ مال کے ذریعہ روحانی مراتب کے درجہ پر پہنچنے کی کوشش۔
سِيَةُ. القَوْسِ: کمان کا سرا۔ ج سِيَات.

# ش

ش: الشین: بنیادی حروف میں سے تیرھواں ہے- یہ حروف شجریہ سے ہے- حساب جمل میں اس کے نمبر (۳۰۰) ہے-

الشُؤبُوب. بارش کی بوچھاڑ- دھوپ کی تیزی- ہر چیز کی حد- ہر چیز کی شدت دفع- آغازِ حسن- ج شَآبِیب. کہا جاتا ہے "ھُوَ حَسَنُ شَآبِیبِ الْوَجْهِ" اس کے چہرے کا آغاز حسن اچھا ہے-

شَئِزَ (س) شَأزًا و شُؤزَةً و شُؤَازًا. المَکَانُ: سخت اور بلند ہونا- ناہموار ہونا- صفت (شَأزٌ و شَئِزَةٌ) (و شَئِزَ) بے آرام ہونا- ڈرنا-

اَشْأزَهُ. رنجیدہ کرنا- بے آرام کرنا- ڈرانا- اَشْأزَ الرَّجُلُ: عَنْ کَذَا بلند ہونا-

اِشْتَأزَ. بدکنا-

الشَّأزَةُ. اسم مَرة خَیْلٌ شَأزَةٌ: موٹا گھوڑا-

المَشْئُوزُ والمَشْؤزُ. بے آرام- بے قرار- خوفزدہ-

شَئِسَ (س) شَأسًا. الشَّیُٔ: سخت ہونا- الرَّجُلُ: مرض یا غم سے بے قرار ہونا اَلمَکَانُ: سخت و سنگریزہ دار ہونا- مَکَانٌ (شَئِسٌ و شَأسٌ) سخت و سنگریزہ والی جگہ- ج شَئِیس و شُؤسٌ.

شَأشَأ شَأشَأةً و شَأشَاءً. الرَّاعِی. الغَنَمَ اَو الحَمِیْرَ و بِهَا: شَأشَأ یا شُؤْ شُؤْ کہہ کر ہانکنا- النَّخْلَةَ: درخت خرما میں گابھا لگنا-

تَشَأشَأ. القَوْمُ: متفرق ہونا- بکھرنا-

الشَّأشَاء. مں- ایک قسم کی ردی کھجور- کھجور کے لمبے درخت-

شَئِفَتْ (س) شَأفًا. الرَّجُلُ: آبلہ پڑنا- صفت (مَشْؤُفَةٌ) شَئِفَتْ اَصَابِعُهُ: ناخنوں کے اردگرد پھٹنا- (شَأفًا و شَآفَةً) فُلانًا و لِفُلان: بغض رکھنا-

شَئِفَ. خوفزدہ ہونا- ڈرایا جانا- صفت (مَشْؤُف) شُئِفَتِ الرَّجُلُ: آبلہ پڑنا-

اِسْتَشْأفَتِ. القَرْحَةُ: خراب ہو کر جڑ پکڑ لینا-

شَأفَ. الجُرْحُ: زخم کی خرابی-

الشَّأفَة. جڑ تلوے کا زخم- کہا جاتا ہے "اِسْتَاصَلَ شَأفَتَهُ" اس نے اسے جڑ سے کھو دیا- و "بَیْنَهُمْ شَأفَةٌ" ان کے درمیان عداوت ہے- و اِسْتَاصَلَ اللّٰهُ شَأفَتَهُمْ" اللہ تعالیٰ ان کی عداوت کو دور کرے-

شَأفَةُ الرَّجُلِ: اہل و مال-

رَجُلٌ شَأفَةٌ: معزز و بلند مرتبہ مرد-

شَأمَ (ف) شَأمًا. القَوْمَ و عَلَیْهِمْ: بدبختی ڈالنا- صفت (شَائِمٌ)

شَؤُمَ (ک) شَآمَةً و شُئِمَ. عَلَیْهِمْ: منحوس و نامبارک ہونا-

شَأمَهُمْ: ملک شام کی طرف روانہ کرنا-

شَاءَمَ مُشَاءَمَةً. بِهِ: بائیں طرف لینا- الرَّجُلُ: بملک شام میں آنا-

اَشْأمَ. ملک شام کا ارادہ کرنا- ملک شام میں آنا- سر اٹھائے ہوئے گزرنا-

تَشَاءَمَ و تَشَأمَ. ملک شام کی جانب منسوب ہونا- بائیں طرف ہونا-

تَشَاءَمَ و اِسْتَشْأمَ. بِهِ: بدفالی کرنا- بدشگون لینا-

الشُؤْمُ. نحوست- کالے اونٹ-

الشَّامُ و الشَّأمُ. ملک شام-

الشَّامِیُّ و الشَّآمِی و الشَّآمِیَ- ملک شام کی جانب منسوب-

الشَّائِم. فا- نحوست لانے والا-

الشَّأمَةُ و المَشْأمَةُ. نحوست-

الشِّیمَة و الشِّئْمَة. خلق- جبیت- عادت- ج شِیَم

الاَشْأم. اسم تفضیل اور اسی سے ہے "اَشْأمُ کُلِّ امْرِئٍ بَیْنَ لِحْیَیْهِ" ہر آدمی کو بدبختی لانے والی چیز اس کے دونوں جبڑوں کے درمیان ہے- یعنی زبان- بدبختی لانے والا- مؤنث شُؤْمیٰ.

والیَدُ الشُّؤْمیٰ بایاں ہاتھ-

الاَشَائِم. اشأم کی جمع-

المَشْئُوم والمَشْؤُوْم. منحوس- بدبخت- ج مَشَائِیم.

شَأنَ (ف) شَأنًا. صاحب عزت و مرتبہ ہونا- کہا جاتا ہے "شَأنَ شَأنَكَ" اس نے تمہارے ارادے جیسا ارادہ کیا- "مَا شَأنَ شَأنَكَ" اس نے تمہارے کام کی پرواہ

نہیں کی۔ و "اشأن شأنك" اپنی حالت پر رہو۔
اِشْتَأن. شأنك: کسی کے ارادے جیسا ارادہ کرنا۔
الشَأن. ج شُؤُون و شِئَان و شِئِین: بڑے بڑے اُمور و احوال۔ معاملہ۔ حالت۔ کہا جاتا ہے "من شانه كذا وان يفعل كذا" اس کی طبیعت سے ہے کہ ایسا کرے۔ و "ماشانك" تمہارا کیا حال ہے؟ تمہارا کیا معاملہ ہے؟ ج شُؤُون و شُؤُون: سر کی ہڈیوں کے ملنے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے۔ "بلغت الرائحة الى شؤون رأسه" خوشبو اس کے سر کی ہڈیوں کے ملنے کی جگہ تک پہنچ گئی۔ پہاڑ کی مٹی کہ جس میں درخت اُگیں شُؤُون واشُؤُن: رگ کہ جس سے آنسو جاری ہوں۔ کہا جاتا ہے "فاضت شؤونه" اس کی آنکھ کی رگیں جاری ہوگئیں الشُؤُون: حاجتیں۔ کہا جاتا ہے "كلفني شؤونك" اپنی حاجتوں کی خدمات میرے سپرد کر دو شُؤُونُ الخمرِ: شراب کا اثر جو جسم کی رگوں میں سرایت کرے۔
شأی یشأی شأْوًا واشتأی اِشتِئاءً. القَوْمَ: آگے بڑھ جانا۔ شأی التُراب من البئر: کنوئیں سے مٹی نکالنا۔
شَائَی مُشاءاة. القَوْمَ: آگے بڑھنا۔ آگے بڑھنے میں مقابلہ کرنا۔
تشائَی تشائِیًا. القَوْمُ: ایک دوسرے سے آگے بڑھنا۔ متفرق ہونا۔ تشاءَی مابینهما: فاصلہ پر ہونا۔
الشَأو. س۔ مدت۔ غایت۔ کہا جاتا ہے "فلانٌ بعيدُ الشَأو" یعنی فلاں عالی ہمت ہے و "عَدَاشَأوًا" وہ ایک چکر دوڑا۔
الشَأو: اونٹنی کی مہار۔ اونٹنی کی مینگنیاں۔ زنبیل۔ کنوئیں کی نکلی ہوئی مٹی۔
المِشْآة. کنوئیں کی نکلی ہوئی مٹی۔ ٹوکری جس سے کنوئیں سے مٹی نکالی جائے۔ ج المَشَائی.

شَبَّ (ض) شبابا و شَبِيبَةً. الغُلامُ: جوان ہونا۔ کہتے ہیں "من شب الى دب" جوانی سے بڑھاپے تک۔
شَبَّ (ن ض) شَبِيبًا و شِبَابًا و شُبُوبًا. الفَرَسُ: اکٹھے اگلی ٹانگوں کو اٹھانا۔ نشاط میں ہونا۔ عرب کا مقولہ ہے "الجوهر يشب بعضه بعضا" جوہر میں سے بعض بعض کے حسن کو بڑھا دیتا ہے۔
شَبَّ (ن) شَبًّا و شُبُوبًا. النَّارَ: آگ روشن کرنا۔ شَبَّتِ النَّارُ: آگ روشن ہونا الشيءُ: بلند ہونا۔ بڑھنا۔
شُبَّ. الشيءُ: زیادہ کیا جانا۔ بلند کیا جانا۔ شُبَّتِ النَّارُ: روشن ہونا۔ شُبَّ لَهُ الشيءُ: اللہ کی طرف سے مقدر کیا جانا۔
شَبَّبَ و تَشَبَّبَ: جوانی اور کھیل کود کے زمانہ کا ذکر کرنا الشاعرُ بالفتاةِ: عورتوں کے محاسن و اوصاف کو بیان کرنا۔ شَبَّبَ قَصِيدَةً: عورتوں کے ذکر سے آراستہ و مزین کرنا۔ کہا جاتا ہے "شبب قصيدته بفلانة" شعراء کی عادت تھی کہ قصائد مدحیہ کی ابتداء میں تشبیب کیا کرتے تھے۔ پھر ہر چیز کی ابتداء کو تشبیب کہنے لگے اگرچہ ایام شباب کا ذکر نہ ہو۔ شَبَّبَ الكِتَابَ: کتاب شروع کرنا۔ تَشَبَّبَتِ النَّارُ: آگ روشن ہونا۔ بھڑکنا۔
اَشَبَّ. الغُلامُ: لڑکے کا جوان ہونا۔ الرَّجُلُ: جوان اولاد والا ہونا اللّٰهُ الغُلامَ لڑکے کو جوان کرنا الفَرَسَ: گھوڑے کو اکسانا۔ الثَّوْرُ: بیل کا بوڑھا ہونا۔ صفت (مُشِبٌّ و مُشَبٌّ و شَبِب و مِشَبٌّ)
اُشِبَّ. لَهُ كَذَا: مقدر کیا جانا۔
الشَّبُّ. پھٹکری کے مشابہ ایک معدنی نمک جس کا رنگ سفید اور بعض کا نیلگوں ہوتا ہے۔ جوان۔ شَبُّ اللَّيْلِ: ایک قسم کی نباتات۔
الشَّبَابُ والشَّبِيبَةُ. س۔ جوانی۔ بلوغ سے تیس برس تک کا زمانہ۔ ابتداء جیسے "شباب النهار" دن کی ابتداء۔ الشَّبَابُ بمعنی تشبیب کہا جاتا ہے۔ قَصِيدَةٌ حَسَنَةُ الشَّبَابِ: اچھی تشبیب والا قصیدہ اور شبیبہ کی جمع شبائب.
الشَّبُوبُ. عمدہ بنانے والا۔ آراستہ کرنے والا۔ کہا جاتا ہے "هذا شبوب لكذا" یہ اس کے حسن و قوت کو بڑھانے والا ہے۔ مثلاً "الخمار شبوب لوجهها" اوڑھنی اس کے چہرے کی رونق کو بڑھا دیتی ہے (والشِّبَابُ) جس سے آگ جلائی جائے۔
الشَّبَّابَةُ. ایک قسم کی بانسری (مؤلّدة) عوام اس کو منجيرة کہتے ہیں۔
الشَّابُّ والشَّبُّ. جوان۔ ج شَبَاب و شُبَّان و شَبِيبَة. مؤنث شَابَّة و شَبَّة. ج شَابَّاتٌ و شَبَّاتٌ و شَوَابُّ و شَبَائِب.
المُشِبُّ. شیر۔
المَشْبُوبُ. من الرجال: تیز خاطر مرد۔ المَشْبُوبَتَان: زہرہ و مشتری۔ نار مشبوبة: بھڑکائی ہوئی آگ (نار شابّة نہیں بولتے۔)
الشِّبِثُ. سوئے کا ساگ۔
شَبِثَ (س) شَبَثًا و تَشَبَّثَ. بكذا: چمٹنا۔ معلق ہونا۔
رجل (شَبِثَة) اپنے مقابل کو چمٹنے والا۔
الشَّبَث. مکڑی۔ ایک قسم کا کیڑا جس کی ٹانگیں بہت ہوتی ہیں۔ ج اشباث و شِبْثان. رجل (شَبِث) چمٹنے والی طبیعت والا مرد۔
الشَّبَاثُ والشُّبُوثُ. ٹیڑھے سرے والی سیخ۔ ج شَبَابِيث.
اَشْبَحَ. البابَ: دروازہ بھیڑنا۔
الشَّبْحُ. بلند دروازہ یا دروازہ۔ واحد (شَبْحَة)
شَبَحَ (ف) شَبْحًا. الشيءَ: پھاڑنا۔ چیرنا الجِلْدَ: کھونٹیوں سے کس کر پھیلانا الرَّجُلَ: گھسیٹنا الداعي: دعا کے لئے ہاتھ

فلانًا لہ: کسی کے سامنے سیدھا کھڑا ہونا۔
شَبُحَ (ک) شَبَاحَةً. لمبے چوڑے بازوؤں والا ہونا۔
شبّح. بوڑھے ہونے کی وجہ سے ایک چیز کو دو دو دیکھنا الشئ: پھیلانا۔ چوڑا کرنا۔
تشبّح. الحَرْبَاءُ علَی العُودِ: گرگٹ کا لکڑی پر دراز ہونا۔
الشَّبْحُ والشَّبَحُ شخص۔ بلند عمارت کا دروازہ۔ ج شُبُوحٌ واَشْبَاحٌ. اشباح المَالِ: نظر آنے والا مال جیسے اونٹ، گائے، بکری وغیرہ۔
الشَّبحة. اسم مرۃ۔ کہا جاتا ہے "نَزَعَ سَقْفَ بَيْتِي شَبْحَةً شَبْحَةً" اس نے میرے گھر کی چھت سے ایک ایک کڑی نکال لی۔
عِندَ المُولَّدِين: گھوڑے کی ٹانگیں باندھنے کی رسی۔
المَشْجَة. وہ تصاویر جو سکرین پر سینما گھر میں دکھائی جاتی ہیں۔
الشبحان. لمبا۔
الشَّبَحَان. مِنقَلَةٌ کھیل کود کی دو لکڑیاں۔ (دیکھیے مِنقَلَةٌ)
الشِّبْدِعُ والشِّبْدَعُ والشِّبْدِعَةُ. بچھو۔ مصیبت۔ زبان۔ ج شَبَادِعُ.
شَبَرَ (ن ض) شَبْرًا. الثَّوْبَ ونحوَہ: بالشت سے ناپنا۔ شَبَرَہُ مالًا. کسی کو مال دینا۔
شَبِرَ (س) شَبَرًا. الرَّجُلُ: اکڑنا۔ اترانا۔
شَبَّرَ. الشَّئَ: اندازہ کرنا فُلَانًا: تعظیم کرنا۔
اَشْبَرَ. فُلَانًا: فضیلت دینا ہ مالًا: دینا الرَّجُلُ: لمبے قد کے بیٹوں والا ہونا۔ پستہ قد بیٹوں والا ہونا۔
تَشَابَرَ. الفَرِيقَانِ فِي الحَرْبِ: ایک دوسرے کے قریب ہونا۔ یہاں تک کہ ایک بالشت کا فاصلہ رہ جائے۔

تشبّر. بڑا ہونا۔
الشَّبْرُ. مہر۔ کہا جاتا ہے "تَزَوَّجَهَا وَلَمْ يُعْطِهَا شَبْرَهَا" اس نے اس عورت سے نکاح کیا اور اس کو مہر نہیں دیا۔ نکاح۔ عمر۔ قد و قامت۔
الشِّبْرُ. عمر۔ بالشت۔ ج اَشْبَار. کہا جاتا ہے "هُوَ قَصِيرُ الشِّبْرِ" وہ قریب قریب قدم رکھنے والا ہے۔
الشَّبْر. عطیہ۔ خیر۔
الشِّبْرَة. قد و قامت (طویل ہو یا قصیر)
الشِّبْرَة. عطیہ۔
الشَّبُّور. بگل۔ ج شَبَابِيرُ و شَبُّورَات. (کلمہ عبرانی ہے)
شابر. المِيزَانَ: چور۔
فُلَانٌ (اَشْبَرُ) مِنْكَ: فلاں تم سے وسیع بالشت والا ہے۔
الاَشْبُور. ایک قسم کی مچھلی۔
المَشَابِر. نشیبی زمین سے گزرنے والے دریا جن میں ہر دو جانب کا پانی آتا ہے۔ واحد (مَشْبَر و مَشْبَرَة)
شَبْرَقَہُ. ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ شَبْرَقَ اللَّحْمَ: پارچہ پارچہ کرنا۔ شَبْرَقَتِ الدَّابَّةُ فِي مَشْيِهَا جانور کا دور دور قدم رکھنا البَازِي الصَّيْدَ: نوچنا اور پھاڑنا الثَّوْبَ: برا بننا۔
الشَّبَارِق والشُّبَارِق. ٹکڑے۔ کہا جاتا ہے "ثَوْبٌ شَبَارِقُ و شُبَارِقُ و شَبَارِيقُ و شُبْرُق و شِبْرَاقٌ" ٹکڑے ٹکڑے کیا ہوا کپڑا۔
الشُّبْرُق. بلی کا بچہ۔ ج شَبَارِق.
الشِّبْرِقَة. کپڑے کا ٹکڑا۔
الشِّبْرَاق. مِن کُلِّ شَئٍ: سختی۔
ثَوْبٌ (مُشَبْرَق) برا بنا ہوا کپڑا۔
تَشَبَّصَ. الشَّجَرُ: آپس میں گتھا ہوا ہونا۔
الشَّبَص. درخت کے کانٹوں کا آپس میں گتھا ہوا ہونا۔ سختی۔

شباط. ترکی مہینہ مطابق فروری۔
الشُّبُّوطُ والشَّبُّوطُ والشَّبُوطُ. ایک قسم کی مچھلی جس کا سر چھوٹا اور درمیانی حصہ چوڑا ہوتا ہے۔ ج شَبَابِيط.
شَبِعَ (س) شِبَعًا و شِبْعًا. ومِنَ الطَّعَامِ: شکم سیر ہونا۔ تم کہتے ہو "شَبِعْتُ مِنْ هٰذَا الاَمْرِ و رَوِيتُ" جبکہ تم کسی معاملہ سے ملول ہو جاؤ۔
شَبُعَ (ک) شَبَاعَةً. عَقْلُهُ: بہت عقل والا ہونا۔
شَبَّعَ. غَنَمَهُ: آسودگی کے قریب ہونا۔
اَشْبَعَهُ. کھلا کر شکم سیر کرنا الشئَ: زیادہ کرنا الثَّوْبَ مِنَ الصِّبْغِ: خوب گہرا رنگنا الکَلَامَ: مکمل کہنا۔
تَشَبَّعَ. بتکلف شکم سیر ہونا۔ ظاہر کرنا۔ بہت کھانا۔
الشِّبْعُ والشِّبَعُ. کھانے کی وہ مقدار جو سیر کر دے۔
الشُّبَاعَة. آسودگی کے بعد بچا ہوا کھانا۔
الشُّبْعَةُ. ایک مرتبہ پیٹ بھرنے کی مقدار۔
الشَّبْعَانُ. شکم سیر۔ مؤنث شَبْعَى و شَبْعَانَةٌ ج شِبَاعٌ و شَبَاعَى. کہا جاتا ہے "هِيَ شَبْعَى الذِّرَاعِ" وہ پرگوشت بازو والی ہے۔ و "شَبْعَى الخَلْخَالِ اَوِ السِّوَارِ والدِّرْعِ" یعنی موٹی۔
الشَّبعة. شکم سیر عورت۔
الشَّبِيع. بہت۔ کہا جاتا ہے "ثَوْبٌ شَبِيعُ الغَزْلِ" بہت سوت والا کپڑا۔ و "رَجُلٌ شَبِيعُ العَقْلِ" بہت عقل والا مرد۔ و "حَبْلٌ شَبِيعٌ" بہت لٹوں والی رسی۔ ج شُبُعٌ
شَبِقَ (س) شَبَقًا. بہت شہوت والا ہونا۔ صفت (شَبِق) مؤنث شَبِقَةٌ.
مِنَ اللَّحْمِ: گوشت کھانے سے بدہضمی ہونا۔
الشُّبْرُق. بیلن۔ ج شَوَابِق (کلمہ فارسی

ہے) مشہور (شَوْبَك) ہے فتحہ شین اور کاف سے چوبک کا معرب ہے۔

شَبَكَتْ (ض) شَبْكًا. الْاُمُوْرُ: ایک دوسرے میں داخل ہونا۔ خلط ملط ہونا۔ پیچیدہ ہونا۔ شَبَكَهُ عَنْهُ: غافل کر دینا (شَبَك و شَبَّكَ) الشَّيْءَ: ایک دوسرے میں ملانا۔ تم کہتے ہو "شَبَكْتُ اَصَابِعِي بَعْضُهَا فِي بَعْضٍ و شَبَكْتُ بَيْنَ اَصَابِعِي"، میں نے اپنی انگلیوں کو ایک دوسرے میں داخل کیا۔

اَشْبَكَ. الْقَوْمُ: نزدیک نزدیک کنوئیں کھودنا۔ "اَشْبَكَ الْمَكَانُ"، قریب کنوئیں والی ہونا۔

شَابَكَ. بَيْنَ الْاَصَابِعِ: انگلیوں کو ایک دوسرے میں داخل کرنا۔

تَشَابَكَتِ. الْاُمُوْرُ: باہم مختلط ہونا۔

اِشْتَبَكَ و تَشَبَّكَ. مختلط ہونا۔ بعض کا بعض میں داخل ہونا الْكَلَامُ اوِ الْاُمُوْرُ: پیچیدہ ہونا۔

الشَّبَكَة. شکاری کا جال۔ ج شَبَك و شِبَاك و شَبَكَات. الشَّبَكَة: بہت کنوئیں والی زمین۔ قریب قریب والے کنوئیں۔

الشُّبْكَة. قرابت۔

طَرِيْقٌ (شَابِكٌ) مشتبہ و پیچیدہ راستہ۔ ج شَوَابِك.

الشَّبَّاك. جال بنانے والا۔

الشُّبَّاك. دریچہ جس میں لکڑی یا لوہے کی چھڑیں لگی ہوئی ہوں۔ کھڑکی۔ ج شَبَابِيْك. الشُّبَّاك: شکاری کا جال۔ شکاری۔ گویا کہ شَابِك کی جمع ہے۔ جیسے قاری کی جمع قراء۔

الشَّبَائِك. جھگڑے۔

الْمُشَبَّك. ایک قسم کا کھانا۔

شَبَلَ (ن) شُبُوْلًا. الْغُلَامُ: لڑکے کا ناز و نعمت میں بڑھنا اور جوان ہونا۔ صفت (شَابِل) فِي بَنِي فُلَانٍ: پرورش پانا۔

اَشْبَلَ. عَلَيْهِ: مہربانی کرنا۔ مدد کرنا۔

اَشْبَلَتِ الْمَرْاَةُ عَلَى اَوْلَادِهَا: شوہر کی وفات کے بعد بچوں کی دیکھ بھال کرنا اور نکاح نہ کرنا۔

الشِّبْلُ. شیر کا بچہ جب کہ شکار کرنے کے قابل ہو جائے۔ ج اَشْبَال و شِبَال واَشْبُل و شُبُوْل. اَبُو الْاَشْبَالِ: شیر۔ لَبُوَةٌ (مُشْبِلٌ) بچوں والی شیرنی۔

مَكَانٌ (مَشْبُوْلٌ) بہت شیر کے بچوں والی جگہ۔

شَبَمَ (ن) شَبْمًا و شَبَّمَ. الْجَدْيَ: بکری کے بچے کے منہ میں تھوتھنی لگانا۔

شَبِمَ (س) شَبَمًا. الْمَاءُ: پانی کا ٹھنڈا ہونا۔

الشَّبَم. سردی۔

الشَّبِم. صبح۔ شام یا بھوک کے ساتھ صبح شام۔ الشَّبِم: ہتھیار۔ زہر۔ موت۔

الشِّبَام والشِّبَمّ. لکڑی جو بکری کے بچے کے منہ میں لگا دی جائے تاکہ دودھ نہ پیے۔

الشِّبَام. برقع کے دو دھاگے جن کو عورتیں پیچھے باندھ لیتی ہیں۔

الْمُشَبَّم. تھوتھنی لگا ہوا بکری کا بچہ۔ بھوکا۔

شَبَنَ (ن) شَبْنًا. الْغُلَامُ: لڑکے کا نازک اندام و پرگوشت ہونا۔ (شُبُوْنًا) الشَّيْءُ: قریب ہونا۔

الشَّابِنُ مِنَ الْغِلْمَانِ: نازک اندام پرگوشت لڑکا۔

الشَّبِيْنُ والْاِشْبِيْنُ. دولہا کا خدمت گار۔ شَبِيْنَة واِشْبِيْنَة: دلہن کی خدمت گار (کلمہ سریانیہ ہے)

الشَّبَانِيُّ والْاِشْبَانِيُّ والشَّبَّانِيُّ. سرخ چہرے اور مونچھوں والا۔

شَبَّهَهُ. اِيَّاهُ و شَبَّهَهُ بِهٖ: تشبیہ دینا۔ تمثیل دینا۔ شَبَّهَ عَلَيْهِ الْاَمْرَ: مشتبہ کرنا۔ مشکل ہونا۔

شُبِّهَ الشَّيْءُ: شُبِّهَ. عَلَيْهِ الْاَمْرُ: مشتبہ کیا جانا۔

اَشْبَهَهُ و شَابَهَهُ. مانند ہونا۔ مشابہ ہونا۔ اَشْبَهَ فُلَانٌ اُمَّهُ فلاں اپنی ماں کے مشابہ ہے یعنی عورت کی مانند عاجز و ضعیف ہے۔

تَشَبَّهَ بِهٖ: مانند ہونا؛ عمل میں مشابہت کرنا۔

تَشَابَهَ. الرَّجُلَانِ ایک دوسرے کے مشابہ ہونا۔ الْاَمْرُ. مُتَشَابِهٌ یعنی غیر محکم ہونا۔

اِشْتَبَهَا. ایک دوسرے کے مشابہ ہونا۔ اِشْتَبَهَ فِي الْاَمْرِ: صحیح ہونے میں شک کرنا الْاَمْرُ عَلَيْهِ: پوشیدہ اور مشتبہ ہونا۔

الشِّبْهُ والشَّبَهُ. مثل مانند۔ ج اَشْبَاه و مَشَابِه جیسے (حسن و محاسن) الشَّبَه: مشابہت ایک خار دار نباتات جس کے پھول سرخ ہوتے ہیں۔ (الشِّبْه والشَّبَه والشَّبَهَان والشِّبْهَان) پیتل۔

الشُّبْهَة. مثل۔ التباس۔ شک۔ جس میں حق و باطل یا حلال و حرام کا التباس ہو۔ ج شُبَه و شُبُهَات.

الشَّبِيْه. مثل۔ ایک جیسے۔ ج شِبَاه.

الْمُشَبَّه والْمُشْتَبِه. مِنَ الْاُمُوْرِ: مشکل۔ جس میں التباس واقع ہو۔ کہا جاتا ہے "اِيَّاكَ والْمُشَبِّهَات"، اپنے آپ کو امورِ مشکلہ سے بچاؤ۔

اَلْمُشَبِّهَة: اسلامی فرقوں میں سے ایک فرقہ جو اللہ تعالیٰ کو صفات و اسماء میں مخلوق کے ساتھ تشبیہ دیتے ہیں۔

شَبَا يَشْبُو شَبْوًا. الشَّيْءُ: بلند ہونا الْفَرَسُ: گھوڑے کا دو ٹانگوں پر کھڑا ہونا۔ الْوَجْهُ: چہرے کا متغیر ہونے کے بعد چمکنا۔ النَّارَ: آگ جلانا۔ روشن کرنا۔

اَشْبَى اِشْبَاءً. الرَّجُلَ: دینا۔ تعظیم و اکرام کرنا۔ عَلَيْهِ: مہربان ہونا۔ مصیبت میں ڈالنا۔ الشَّجَرُ: لمبا اور پیچیدہ ہونا۔ الشَّبِيَّ: ہٹانا۔ الرَّجُلُ: ذہین بچوں والا ہونا۔ صفت (مُشْبِيٌّ و مُشْبٍ) الْاَوْلَادُ اَبَاهُمْ: اولاد کا اپنے باپ کے

مشابہ ہونا۔

الشَّبَاةُ نوزائیدہ بچھو یا زرد بچھو۔ دو ٹانگوں پر کھڑا ہونے والا گھوڑا۔ مِنَ السَّیفِ: دھار۔ بچھو کا ڈنک۔ ہر چیز کی حد۔ ج شَبا و شَبَوات۔ بیوقوف مرد۔ کہا جاتا ہے "هٰذا رَجُلٌ شَبَاةٌ" یہ بیوقوف مرد ہے۔

شَبْوَةُ بچھو کے لئے علم ہے اور علمیۃ تانیث کی وجہ سے غیر منصرف ہے اور کبھی اس پر الف لام بھی آتا ہے۔

الشَّبْوُ دکھ۔ تکلیف۔

شَتَّ (ض) شَتًّا وشَتَاتًا وشَتِیتًا متفرق ہونا (وشَتَّتَ واَشَتَّ) الاَشْیاءَ: متفرق کرنا۔ کہا جاتا ہے "اَشَتَّ بِیْ قَوْمِیْ" میری قوم نے میرے کاموں کو پراگندہ کر دیا۔

تَشَتَّتَ وانْشَتَّ واسْتَشَتَّ. الشَّمْلُ: متفرق ہونا۔

الشَّتُّ مص۔ پراگندگی۔

اَمْرٌ (شَتٌّ وشَتَاتٌ) پراگندہ و متفرق۔ کام (مصدر سے وصف لایا گیا ہے) ج اشتات کہا جاتا ہے "جاءُوْا شَتَاتًا و جاءُوْا اَشْتَاتَ شَتَاتٍ" وہ لوگ متفرق متفرق ہو کر آئے۔ نصب حالیت کی وجہ سے ہے۔

شَتَّانَ مبنی علی الفتح اور کبھی نون مکسور ہوتا ہے۔ اسم فعل ہے بَعُدَ کے معنی میں۔ کہا جاتا ہے "شَتَّانَ بَیْنَهُمَا وما بَیْنَهُمَا وما زَیْدٌ واَخُوْهُ" یعنی ان دونوں کے درمیان فرق ہے۔

الشَّتِیْتُ مص۔ پراگندہ۔ متفرق۔ ج شَتّٰی (جیسے مریض و مرضی) ثَغْرٌ شَتِیْتٌ: چھدرے دانت۔

اُناسٌ (شَتّٰی وشُتُوِیٌّ) مختلف قبائل کے لوگ۔ اَشیاءُ شَتّٰی: مختلف چیزیں۔ اور کہا جاتا ہے "وقعوا فِیْ امرٍ شَتّٰی" وہ لوگ متفرق اُمور میں پڑ گئے۔

شَتَرَ (ن ض) شَتْرًا. الشَّیءَ: کاٹنا۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا الرَّجُلَ: زخمی کرنا العینَ پلک اُلٹنا۔

شَتِرَ (س) شَتَرًا کٹنا۔ نیچے کے پھٹے ہوئے ہونٹ والا ہونا بہ: گالی دینا۔ (وشُتِرَ) اُلٹی ہوئی پلک والا ہونا یا نیچے کے ڈھیلے پلک والا ہونا۔

شَتَّرَ. عَیْنَه پلک اُلٹنا۔ گالی دینا۔ عیب لگانا۔ قبیح باتیں سنانا۔

اِنْشَتَرَتْ. عَیْنُه: اُلٹی ہوئی پلک والی ہونا۔

الشَّتَرُ مص۔ کٹنا۔ پلک لٹنا۔ عیب و نقص۔ الشُّتْرَةُ دو اُنگلیوں کے درمیان کا فاصلہ۔

الشِّتِّیْرُ بہت عیب و برائی والا۔ بدخلق۔

الاَشْتَرُ اُلٹی ہوئی پلک والا۔ پھٹی ہوئی پلک والا۔ نیچے کی ڈھیلی پلک والا۔ نیچے کے پھٹے ہوئے ہونٹ والا۔ مؤنث شَتْراءُ ج شُتْرٌ.

الشَّوْتَرَةُ بڑے سرین کی عورت۔

شَتِعَ (س) شَتَعًا بیماری یا بھوک کی وجہ سے گھبرا اُٹھنا۔

شَتَغَهُ (ض) شَتْغًا روندنا۔ ذلیل کرنا۔

اَشْتَغَه تلف کرنا۔ ہلاک کرنا۔

المَشَاتِغُ ہلاکتیں۔

شَتَلَ یَشْتُلُ شَتْلًا و شَتَّلَ اَشْتَلَ (سریانی لفظ) پودے کو ایک جگہ سے نکال کر دوسری جگہ لگانا۔ الشتلة "اشتل" کا واحد: وہ پودا جس کو ایک جگہ سے نکال کر دوسری جگہ لگایا جائے۔ اس کو ہماری زبان میں "نیری" بولتے ہیں۔

اَلْمَشْتَلُ بیج لگانے کی جگہ تاکہ اگنے کے بعد اس کو دوسری جگہ لگایا جا سکے۔

اَلْمَشْتُوْلُ وہ شخص جس کا لباس غیر منظم ہو۔

شَتَمَهُ (ن ض) شَتْمًا ومَشْتَمَةً ومَشْتُمَةً ومَشْتِمَةً وتَشْتَامًا گالی دینا (شَتَمًا) گالی دینے میں غالب ہونا۔ کہا جاتا ہے "شاتَمَهُ فَشَتَمَهُ" اس نے اس سے گالی دینے میں مقابلہ کیا اور غالب رہا۔

شَتُمَ (ک) شَتَامَةً بدصورت و کریہ المنظر ہونا۔ صفت (شَتِیْمٌ) الشَّتِیْمُ غضبناک شیر۔

شَتَّمَهُ بہت گالی دینا۔

شَاتَمَهُ باہم گالی گلوچ کرنا۔

تَشَاتَمَ. القَوْمُ: ایک دوسرے کو گالی دینا۔

تَشَتَّمَ گالی سننے کے درپے ہونا۔

الشَّتَامَةُ مص۔ بدصورتی کے ساتھ بدن کی درشتی۔

الشَّتِیْمَةُ گالی۔ ج شَتَائِم.

الشَّتَّامُ والشَّتَّامَةُ بُرے چہرہ والا۔ بدخلق۔

الشَّتَّامُ والشَّتَّامَةُ بہت گالی دینے والا۔

الشَّتَامَةُ شیر غضبناک۔

شَتَنَ (ن) شَتْنًا. الثَّوْبَ کپڑے کو بُننا۔ صفت (شَاتِنٌ)

الشَّتْنُ مص۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ شَتْنُ الکَفِّ" سخت ہتھیلی والا مرد۔

الشُّتُوْنُ بُننے والا۔

شَتَا یَشْتُوْ شَتْوًا وشَتِّیَ تَشْتِیَةً وتَشَتّٰی تَشَتِّیًا. بالبَلَد: کسی شہر میں جاڑے میں قیام کرنا۔ شَتا وتَشَتَّی المکانَ: بزمانہ سرما قیام کرنا۔ شَتَّاهُ: زمانہ سرما کے لئے کافی ہونا۔

شَتَا یَشْتُوْا شَتْوًا وشُتِیَ واَشْتَی القَوْمُ: موسم سرما میں داخل ہونا۔ موسم سرما میں قحط سالی کی تکلیف اُٹھانا اور کہا جاتا ہے "هٰذا شَیءٌ یُشَتِّیْنِیْ" یہ زمانہ سرما میں میرے لئے کافی ہوگی۔ شتا الشتاءُ: سردی پڑنا۔

شَاتَی مُشَاتَاةً وشِتَاءً. الرَّجُلَ: جاڑے بھر کے لئے معاملہ کرنا۔

الشِّتَاءُ مص۔ موسم سرما۔ ج اَشْتِیَة وشُتِیٌّ اور نسبت کے لئے (شَتْوِیٌّ وشَتَوِیٌّ)

الشَّتْوِیُّ: جاڑے کی بارش فاکھتہ

الشِتاءِ: آگ۔

الشتاء والشتا. قحط۔

الشتاۃُ والشتوۃُ. جاڑا۔ صاحب الشتوۃ: وہ شخص جس کے پاس جاڑے میں پناہ لیں۔

الشتی. جاڑے کی بارش۔

المشتی والمشتاۃ. جاڑے کا زمانہ یا جاڑے کی جگہ۔ موسم سرما گزارنے کی جگہ۔ ج المشاتی

کہا جاتا ہے "هذہ مشاتینا ومصایفنا ومرابعنا" یہ ہمارے سرمائی و گرمائی و ربیعی منازل ہیں۔

الشَثُّ. چھوٹے سیب کی طرح خوشبو دار کڑوے مزے کے پھل کا ایک درخت جس میں کانٹے نہیں ہوتے اور اس کے پتوں کو چمڑے کی دباغت میں استعمال کرتے ہیں۔ جنگلی اخروٹ۔ شہد کی مکھیاں۔ پہاڑ کی چوٹی جو ٹوٹنے کے بعد کنگرہ کی مانند رہ جائے۔ ج شثاث. واحد (الشَثَّۃُ)

الشَثُّ: ہر چیز کی بہت تعداد۔

شَثِرَتْ (س) شَثَرًا. عَیْنُہٗ: آنکھ موٹی ہونا۔

الشثر. پہاڑ کا کنارہ۔ ج شُثُور. قَناۃٌ (شَثِرَۃٌ) تیر کہ جس کے ٹکڑے ٹوٹنے کے وقت اڑیں۔

شَثِلَتْ (س) شَثَلًا وشَثُلَتْ (ک) شُثُولَۃً. اصابعُہٗ: موٹی ہونا۔

شَثِلُ الاصابع: سخت اور موٹی انگلیوں والا۔

قَدَمٌ (شَثلۃٌ) موٹا اور سخت قدم۔

شَثِنَ. بمعنی شَثِلَ.

شَجَّ (ن ض) شَجًّا. الراسَ: زخمی کرنا۔ توڑنا۔ کہا جاتا ہے "فلانٌ یَشُجُّ مرَّۃً ویاسُو مرَّۃً" فلاں کبھی غلطی کرتا ہے کبھی درست کرتا ہے۔ شَجَّ المفازۃَ: بیابان طے کرنا۔

المرکبُ البحرَ: جہاز کا سمندر کو پھاڑنا۔

الشرابَ بالماءِ: ملونی کرنا۔ کہا جاتا ہے "شَجَّ الارضَ براحلتہ" یعنی بہت تیز چلایا۔

شَجِجَ (س) شججا. سر میں زخم یا نشان زخم والا ہونا۔ صفت (اشجّ و شَجِیج) ج شجی و (مشجوج ومشجّج)

الشجیج والمشجج: زخمی۔ کھونٹی۔

شَجَّجَہٗ: سر کو بہت زخمی کرنا۔ شجّج علی الامر: پختہ ارادہ کرنا۔

شاجَّ مشاجّۃ وشجاجا وتشاجَّ. القومُ: ایک دوسرے کے سر کو زخمی کرنا۔

الشجاج. فضائے آسمانی۔

الشجّۃ. سر کا زخم۔ ج شِجاج.

الشجج. س۔ پیشانی میں زخم کا نشان۔

الشجّاج. سر کو بہت زخمی کرنے والا۔

شَجَبَہٗ (ن) شَجبا. ہلاک کرنا۔ غمگین کرنا۔ کھینچ کر مشغول کرنا۔ کہا جاتا ہے "انّک لتشجُبنی عن حاجتی" تو مجھ کو میری حاجت سے مشغول رکھتا ہے "شجب الفنیۃَ بشجاب" اس نے شیشی میں ڈاٹ لگائی۔

شَجَبَ (ن) شجبا وشجوبا وشَجِبَ (س) شَجَبا. ہلاک ہونا۔ مرنا۔ غمگین ہونا۔ صفت (شجب وشاجب) الشیُ: جانا۔

شَجَبَ (ن) شجیبا. الغرابُ: کوے کا جدائی کے لئے آواز کرنا۔

اَشجَبَہٗ. غمگین کرنا۔

تشاجبَ. الشیُ. خلط ملط ہونا۔ بعض کا بعض میں داخل ہونا۔

تشجّب. غمگین ہونا۔

الشَّجْبُ. س۔ حاجت۔ غم۔ ستون خانہ۔ مشک کہ جس کا نصف کاٹ کر ڈول بنا لیں۔ ج شجوب واشجاب.

الشجب. س۔ رنج وتکلیف جو مرض یا قتال کی وجہ سے لاحق ہو۔ ج شجوب.

الشاجب. بہت بک بک کرنے والا۔

من الغربان: بہت کائیں کائیں کرنے والا کوا۔

الشجاب. شیشی وغیرہ کی ڈاٹ۔ ج شُجُب (والشُجُب والمِشْجَب) لکڑی کا اسٹینڈ جس پر کپڑے رکھے اور پھیلائے جاتے ہیں۔

الشجباء. مشک۔

الشجذۃ. نرم بارش۔

المشجاذ. گوپھن۔

شجر (ن) شجرا. الشیَ: باندھنا۔ فلانًا: علیحدہ کرنا۔ منع کرنا۔ کہا جاتا ہے "ما شجرک عن کذا" تم کو فلاں سے کس چیز نے روکا الرجلَ بالرمح: نیزہ مارنا فمَہٗ: لکڑی سے کھولنا الدابۃَ: جانور کو ٹھہرانے کے لئے لگام سے مارنا یہاں تک کہ منہ کھول دے۔ الشجرۃَ: درخت کے بعض حصے کو پکڑنا البیتَ: ستون لگانا۔ النباتَ: جھکی ہوئی ٹہنیوں کو اٹھانا۔

شجر (ن) شجرا و شجورا. بینھم امرٌ: مختلف فیہ ہونا اور کہا جاتا ہے "شجر ما بینھم" باہم جھگڑنا۔

شجرَ (س) شجرا. الرجلُ: بہت جمعیت والا ہونا۔

شَجَرَ. النباتُ: درخت ہو جانا النخلُ: ٹوٹنے کے خوف سے خوشہ کو ٹہنی پر رکھنا۔

شاجرہ مشاجرۃ. جھگڑا کرنا الماشیۃُ: گھاس وغیرہ ختم ہو جانے سے درخت کے پتوں پر گزارہ کرنا الماشیۃَ: جانوروں کو درخت چرانا۔

اشجر. المکانُ: درخت اگانا۔

تشاجر. القومُ: باہم مخالفت کرنا۔ باہم جھگڑا کرنا۔ تشاجروا بالرماح: باہم نیزہ بازی کرنا الشیُ: بعض کا بعض میں داخل ہونا۔

انشجر. جلدی سے چھٹکارا پانا نومُہٗ: نیند

کا دور ہونا۔
اِشْتَجَرَ. القَوْمُ: باہم جھگڑنا الرَّجُلُ: آگے بڑھنا۔ جلدی سے چھٹکارا پانا۔ ٹھوڑی کے نیچے ہاتھ کا سہارا دینا اور اسی سے ہے "بَاتَ مُرْتَفِقًا مُشْتَجِرًا"
نَوْمُهُ نیند کا دور ہونا۔
الشَّجَرُ درخت۔ ج اَشْجَار وشَجْرَاء. واحد (شَجَرَةٌ) شَجَرَاتٌ. شَجَرَةُ النَّسَبِ: جس میں مورثِ اعلیٰ سے لے کر اولاد در اولاد تک کا بیان ہو۔ الشَّجَرَةُ المَلْعُوْنَةُ: تھوہر کا درخت۔ شَجَرَةُ الحَيَاتِ اَوْشَجَرَةُ مَعْرِفَةِ الخير مِنَ الشَّرِّ: وہ درخت جس کا پھل کھانے سے حضرت آدمؑ کو جنت میں اللہ تعالیٰ نے منع کیا تھا۔
نَبَاتٌ خَشَبِيٌّ: دراز قد پودے (درخت) قدرتی جنگلات میں یا خود بوئے گئے ان میں سے ایک قسم ہمیشہ سرسبز یا موسم کی وجہ سے ان کے پتے گر جاتے ہیں-زیادہ تر لکڑی کے لئے لگائے جاتے ہیں- اور کچھ خوبصورتی کے لئے لگائے جاتے ہیں-
شَجَرُ المَطَّاط: ربڑ کا درخت جو کہ لمبا ہوتا ہے خاص کر جنوب مشرق ایشیاء میں-
شَجَرَةُ الخُبْز: وہ درخت جس کے بڑے بڑے پھل ہوتے ہیں ان کو کوٹ کر پیس کر روٹی پکائی جاتی ہے-
شَجَرُ الزَّنْبَق: وہ درخت جس کے پھول خزامی پودے کی طرح خوبصورت اور خوشبو دار ہوتے ہیں- اس کے چھلکے صحت افزاء ہوتے ہیں-
الشَّجَر درخت۔ شَجر میں ایک لغت ہے۔
الشَّجْر. مص. مختلف فیہ امر۔ ٹھوڑی یا دونوں جبڑوں کے درمیان کا حصہ - منہ کا وہ حصہ جو بند کرتے وقت ظاہر ہو۔ ج اَشْجَار وشُجُوْرٌ وشِجَارٌ. الحُرُوْفُ الشَّجْرِيَةُ: ش ض ج۔ اور بقول بعض۔ ش ج ق ک ی۔

اَلشَّجْرُ منہ کھلنے کی جگہ
اَلْحُرُوْفُ الشَّجْرِيَّة جو کہ منہ کھلنے کی جگہ سے ادا ہوں وہ شین- ضاد اور جیم ہیں-
الشَّجْرَة اسم مرۃ۔ چاہ زنخداں۔
مَكَانٌ (شَجِرٌ وشَجِيْرٌ وَاَشْجَرُ ومُشْجِرٌ) درختوں والی یا بہت درختوں والی جگہ۔ مؤنث شَجِرَةٌ وشَجِيْرَةٌ وشَجْرَاءُ ومُشْجِرَةٌ.
الشَّجْرَاءُ گنجان درخت۔ گنجان درختوں والی زمین اور اس کے مقابلہ میں مردار ہے۔ یعنی وہ زمین جس میں درخت نہ ہوں۔ اور اس سے ہے "قَطَعْتُ كُلَّ شَجْرَاءَ ومَرْدَاءَ" میں نے ہر قسم کی گنجان درختوں والی اور چٹیل زمین طے کی۔
الشَّجَار والشِّجَار. ہودہ کی لکڑی۔ کھلے ہوئے سر کی چھوٹی پالکی۔ الشِّجار: دروازے کے پیچھے لگانے کی لکڑی۔ تھوتھنی یعنی لکڑی جو بکری کے بچے کے منہ میں لگائی جائے تاکہ دودھ نہ پیے۔ کنوئیں پر کی لکڑی۔ اونٹ کا داغ۔ ج شُجُرٌ.
الشَّجِيْر. تلوار۔ اجنبی اونٹ یا آدمی۔ برا ساتھی۔
الشَّجَّار. درختوں کا ماہر۔ ج شَجَّارُوْنَ.
الشَّوَاجِر. مشغول رکھنے والی چیزیں۔ مَوَانِع. رِمَاحٌ شَوَاجِرُ: ایسے نیزے جن کے گھاؤ مختلف جگہ ہوں۔
المَشْجَر والمِشْجَر. ہودہ کی لکڑی؛ کھلے ہوئے سر کی چھوٹی پالکی۔ المَشْجَر: درخت کی جگہ۔ المِشْجَر: لکڑی کا اسٹینڈ جس پر کپڑے رکھے یا پھیلائے جاتے ہیں۔ ج مَشَاجِر.
مَكَانٌ (مُشْجِرٌ) بہت درختوں والی جگہ۔
ثَوْبٌ (مُشَجَّرٌ) درخت کی طرح نقش و نگار سے مزین کپڑا۔ اہل چین کی تحریر کو بھی مُشَجَّرٌ کہتے ہیں۔ اس لئے کہ وہ بھی درخت کی طرح ہوتی ہے۔
شَجُعَ(ک) شَجَاعَةً. دلیر و بہادر ہونا۔

شَجَعَ(ن) شَجَعًا دلیری و بہادری میں غالب ہونا۔
شَجِعَ(س) شَجَعًا. لمبا ہونا۔ صفت (اَشْجَعُ) مؤنث شَجْعَاء.
شَجَّعَهُ قوی دل بنانا عَلَى الاَمْرِ: جرأت دلانا۔
شَاجَعَه دلیری میں مقابلہ کرنا۔
تَشَجَّعَ. بہادر بننا۔ بتکلف دلیری ظاہر کرنا۔
الشُّجَاع والشَّجَاع والشِّجَاع. دلیر۔ بہادر۔ جری۔ ج شُجْعَان وشِجْعَان وشُجَعَاء وشُجَعَا وشُجْعَةٌ وشَجْعَة وشِجْعَة وشَجَعَة.
الشُّجَاع والشِّجَاع: ایک قسم کا سانپ۔ ج شَجْعَاع وشِجْعَان واَشْجِعَة.
رَجُلٌ (شَجْعَةٌ وشُجْعَةٌ) عاجز بزدل مرد۔ بے ڈول لمبا۔
الاَشْجَع. اسم تفضیل۔ بہادر۔ مؤنث شَجْعَاء. ج شُجْع. شیر لمبا۔ آگے بڑھنے والا اونٹ۔ ایک قسم کا سانپ۔ زمانہ۔
الاَشْجَع والاِشْجَع. انگلی کی جڑ جو ظاہر کف کے پٹھے سے ملی ہوتی ہے یا ہتھیلی کی پشت کی رگ۔ ج اَشَاجِع.
الشَّجِع. بہادر۔ دیوانہ اونٹ۔ جَمَلٌ شَجِعُ القَوَائِم: جلدی قدم اٹھانے والا اونٹ۔
الشَّجِيْع. دلیر۔ بہادر۔ ج شُجْعَانٌ شِجَاعٌ وشُجَعَاءُ واَشجعةٌ. مؤنث شَجِيْعَةٌ. ج شَجَائِعٌ وشِجَاعٌ وشُجُعٌ.
الشُّجُع. درخت کی جڑیں۔
الشَّجَاعَةُ. دلیری۔ بہادری۔ خوف کے وقت دل کی مضبوطی۔
المُشْجِع. انتہائی پاگل۔
الشَّجَم. ہلاکت۔
الشُّجُم. لمبی اور بڑی مصیبتیں۔
شَجَنَ (ن) وشَجُنَ (ک) شَجْنًا وشُجُوْنًا. غمگین ہونا۔ صفت (شَاجِنٌ)

شَجَنَهٗ (ن) شَجْنًا وشُجُوْنا وشَجَّنَه. غمگین کرنا۔

شَجَنَتْ (ن) شُجُوْنًا. الحَمامَةُ: کبوتر کا غم کے ساتھ نوحہ کرنا۔

اَشْجَنَهٗ. غمگین کرنا۔ اَشْجَنَ الكَرْمُ: انگور کے درخت کا پیچیدہ اور اُلجھی ہوئی شاخوں والا ہونا۔

تَشَجَّنَ. حرکت کرنا۔ غمگین ہونا الاَمْرَ: یاد کرنا الشَجَرُ: درخت کا گنجان ہونا۔

الشَجْنُ. س۔ الشَجَنُ. ج شُجُوْنٌ و (الشَاجِنَةُ. ج شَوَاجِنُ) وادی کا راستہ یا وادی کے بالائی حصّہ کا راستہ۔

الشَجَنُ. س۔ غم۔ اندوہ۔ خواہش نفس۔ ج شُجُوْنٌ واَشْجَانٌ. (الشِجَن والشِجْنَة والشَجْنَةُ. والشُجْنَةُ) اُلجھی ہوئی پیچیدہ ٹہنی۔ ہر چیز کی شاخ۔ کہتے ہیں "الحَدِيْثُ ذُوْشُجُوْنٍ" یعنی بات میں بات نکلتی ہے۔ الشِجْنَةَ: پہاڑ کا شگاف۔ شِجْنَةٌ وشُجْنَةٌ کی جمع شِجْنٌ وشُجَنٌ وشِجَنَاتٌ وشُجُنَاتٌ.

شَجَا (ن) شَجْوًا واَشْجٰى اِشْجَاءً. الرَجُلَ: غمگین کرنا۔ خوش کرنا (ضد) برانگیختہ کرنا۔ اَشْجَى الغَرِيْمَ او السَائِلَ: قرض خواہ یا سائل کو اس کی خواہش کے مطابق دینا۔

شجِی (س) شَجًا. غمگین ہونا بالشَجا: حلق میں ہڈی پھنس جانے سے گھٹنا اور اسی سے ہے "عَلَيْكَ بِالكُظْمِ واِنْ شَجِيْتَ بِالعَظْمِ" اگر تمہارے حلق میں ہڈی پھنس جائے تو اپنے اوپر بردباری کو لازم جانو۔

شَجِىَ الغَرِيْمُ عَنْهُ: جانا۔

تَشَاجٰى. حزن و ملال ظاہر کرنا۔

الشَجَا. س۔ ہڈی وغیرہ جو حلق میں پھنس جائے۔ غم واندوہ۔

الشَجْوُ. س۔ غم۔ اندوہ۔ حاجت۔ کہا جاتا ہے "لَهٗ عِنْدِى شَجْوٌ" اس کی مجھ سے ایک حاجت ہے۔ گریہ و زاری کا ایک دور۔ کہا جاتا ہے "بکی فُلانٌ شَجْوَہ" و "بَكَتِ الحمامَةُ شجوَها"

الشَجِى الشَجِّى. غمگین۔ فکر مند۔ مؤنث شَجِيَةُ و شجيّة اور نسبت کے لئے (الشَجْوِىُّ) مَفَازَةٌ (شَجْوَاء) دشوار گزار بیاباں۔

شَحَّ (ن ض س) شَحًّا وشِحًّا وشُحًّا. بالشَىْءِ وعَلَى الشَىْءِ: بخل کرنا۔ حرص کرنا۔

شَاحَّ. بالشَىْءِ عَلٰى فُلَانٍ: کسی سے کسی چیز کا بخل کرنا ٥: کسی سے جھگڑا کرنا۔ اسی سے ہے "لا مُشَاحَّةَ فِى الاَمْرِ" یعنی معاملہ بالکل صاف ہے اس میں کوئی مناقشہ اور جھگڑا نہیں۔

شَاحَّ. القَوْمُ عَلَى الاَمْرِ وفِيْهِ: کسی چیز میں باہم بخل کرنا۔ تَشَاحُّوْا عَلَى الشَىْءِ: اپنے لئے اختیار کرنے کا ارادہ کرنا۔ تَشَاحَّ الخَصْمَانِ فِى الجَدَلِ: ہر ایک کا غالب ہونے کا ارادہ کرنا۔

الشُحّ. س۔

الشحِيْح. بخیل۔ حریص۔ ج شِحَاح و اَشِحَّة واَشِحَّاءُ. مؤنث شَحِيْحَةٌ. ج شَحَائِحُ. اِبِلٌ شَحَائِحُ. کم دودھ والی اونٹنیاں۔

الشَحَاحُ. بخیل۔ حریص۔ الشَحَاحُ مِنَ الاَرْضِ: وہ زمین جو بغیر زیادہ بارش کے پانی نہ بہائے۔ زَنْدٌ شَحَاحٌ: چقماق جو آگ نہ دے "مَاءٌ شَحَاحٌ:" تھوڑا پانی جو زمین کو نہ ڈھکے۔

شَحَبَ (ف ن) و شَحُبَ (ک) وشَحِبَ شَحُوْبَةً وشُحُوْبًا. لَوْنُهٗ: بھوک یا مرض وغیرہ کی وجہ سے چہرے کا رنگ بدلنا۔

الشَاحِب. فا. لاغر یا رنگ بدلا ہوا اور کہا جاتا ہے "شَاحِبُ اللَّوْنِ" جیسے کہا جاتا ہے "شَاحِبُ الجِسْمِ"

شَحَثَ (ف) شَحْثًا. المُدْيَةَ: چھری تیز کرنا۔

شَحَجَ (ف ض) شَحِيْجًا وشُحَاجًا وتَشْحَاجًا وتَشَحَّجَ. البَغْلُ او الغُرَابُ: خچر کا ہنہنانا۔ کوے کا کائیں کائیں کرنا۔

الشَحَّاج والمِشْحَج والشَاحِجُ. گورخر۔ بَنَاتُ شَحَّاجٍ وبَنَاتُ شَاحِجٍ: خچریں۔

شُحَاجُ. البَغْلِ اَوالغُرَابِ و (شَحِيْجُهُمَا) خچر یا کوّوں کی آواز۔

الشَوَاحِج. کوّے۔

شَحَذَ (ف) شَحْذًا. السِكِّيْنَ ونَحْوَهٗ: چھری تیز کرنا۔ صفت مفعولی (شَحُو ذوشَحِيْذ)

٥ ببَصَرِهٖ: گھورنا ٥ بِعَيْنِهٖ: نظر بد لگانا۔ الجُوْعُ مِعْدَتَهٗ. سخت بھوک لگنا۔ فِى التَسَوُّلِ: مانگنے میں بہت اصرار کرنا۔ کہا جاتا ہے "هُوَ يَشْحَذُ النَاسَ" وہ لوگوں سے اصرار سے مانگتا ہے عَلَيْهِ: غضبناک ہونا۔ الدَابَةَ: جانور کو تیز ہانکنا (وتَشَحَّذَهٗ) ہٹانا۔ دھتکارنا وتَشَحَّذَ الرَجُلُ: سوال کرنے میں اصرار کرنا۔

اَشْحَذَ. السِكِّيْنَ: چھری تیز کرنا۔

شَاحَذَہ. تلوار وغیرہ تیز کرنے میں مشابہت کرنا۔

الشَحَّاذُ. گداگر۔ سائل۔ ج شَحَاحِذَة (الشِحَاذَة) گداگری کا پیشہ۔

الشَحْذَان والشَحَذَان. بھوکا۔ ہانکنے والا۔ ہلکا چلنے والا۔

رَجُلٌ (شُحْذُوْذٌ) تیز اور غصہ کے وقت طیش میں آنے والا۔

المِشْحَذُ. چھری وغیرہ تیز کرنے کا سامان؛ تیز ہانکنے والا۔

المِشْحَاذُ. ٹیلہ۔ پہاڑ کی چوٹی۔ ج مَشَاحِيْذ.

المَشْحَذَةُ. وہ چیز جو باعث تیزی ہو۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا الكَلامُ مَشْحَذَةٌ لِلْفَهْمِ"

یہ کلام سمجھ کے لئے باعث تیزی ہے۔

شَحَرَ (ف) شَحْرًا. مُنہ کھولنا۔

الشَحْر س. پانی بہنے کی جگہ۔ بطن وادی (والشِحْر) کنارہ۔ ساحل۔

شَحْرِ عمَّان وشِحْرِ عمَّان: عمان اور عدن کے درمیان کا ساحل۔

الشِحْرَةُ. تنگ ساحل۔

الشَحْرُوْرُ. کالے رنگ کا چڑیا سے بڑا ایک خوش آواز پرندہ۔ ج شَحارِیْر اور اس کو (شَحْور) بھی کہا جاتا ہے۔

شَحِزَ (س) شَحَزًا. گھبرانا۔ ڈرنا۔

شَحَزَ (ف) شَحْزًا. جماع کرنا۔

شَحْشَحَ. البَعِیْرُ. اونٹ کا آواز کو پھرانا الطَائِرُ. پرندہ کا جلدی سے اُڑنا چوکنا رہنا الصُرْدُ. آواز کرنا۔

الشَحْشَحُ والشَحْشَاحُ. بے برکت۔ بخیل۔ بدخلق۔ ہمیشگی کرنے والا۔

الشَحْشَحُ. وسیع بیابان۔ بہادر مرد۔ غیرت دار۔ خوش بیان لیکچرار۔

الشَحْشَحَان. بخیل۔ غیرت دار۔ لمبا۔

المُشَحْشِحُ والمُشَحْشَحُ. بے برکت۔

اَشْحَصَهُ. تھکانا مِنَ المَکَانِ و (شَحَصَهُ) عَنْهُ. دور کرنا۔ ہٹانا۔ جلا وطن کرنا۔

شَحَطَ (ف) شَحْطًا وشَحَطًا وشُحُوْطًا ومَشْحَطًا. الاِنَاءَ. برتن بھرنا اللَّبَنَ. دودھ میں زیادہ پانی ملانا العَقْرَبُ الرَّجُلَ. بچھو کا ڈسنا الطَائِرُ. پرندہ کا بیٹ کرنا فُلَانًا: سبقت لے جانا (وشَحِطَ (س) شَحَطًا) المَکَانُ. دور ہونا۔

شَحَطَ وشَحِطَ الجَمَلَ. اونٹ کو ذبح کرنا۔

شُحِطَ. بالدَمِ. خون سے لتھڑنا۔

شَحَّطَهُ. خون میں لتھیڑنا۔

اَشْحَطَهُ. دور کرنا۔

تَشَحَّطَ. بالدَمِ. خون سے لتھڑنا۔

الشَحْطُ. س. خون میں لت پت ہونا۔ پرندہ کی بیٹ (والمِشْحَط) انگور کی ٹہنیوں کو اُٹھانے کا تھم۔ عوام اس کو (مَسْمُوْك) کہتے ہیں۔

اَلشَّحَاطَةُ. جوتی کی ایک خاص قسم جس کو گھروں میں پہنا جاتا ہے۔

الشَاحُوطَةُ. وہ آلہ جس کے ساتھ پتھروں میں سوراخ کئے جاتے ہیں۔

شَحِطَ یشحط علی الاَرْضِ: کھینچنا۔ (سریانی)

شَحِطَ عُودُ الثِقَابِ. باریک لکڑی جلانا۔

مَنْزِلٌ (شَاحِطٌ) دور کی منزل۔

الشَحَّاط. دور۔

شَوَاحِطُ. الاَوْدِیَة. دور کی وادیاں۔

الشَوْحَطَةُ. لمبی گھوڑی۔

شَحَكَ (ف) شَحْكًا الجَدْيَ. بکری کے بچے کے مُنہ میں تھوتھنی لگانا۔

الشِحَاكُ. تھوتھنی جو بکری کے بچّہ کے مُنہ میں لگائی جائے تاکہ دودھ نہ پئے۔

شَحَلَ. الکَرْمَ. انگور کی بیل تراشنا۔ کلمہ عامیہ ہے۔ صحیح قضب ہے۔

شَحَمَهُ (ف) شَحْمًا. چربی کھلانا۔

شَحُمَ (ک) شَحَامَةً. بہت چربی دار ہونا۔ صفت (شَحِم)

شَحِمَ (س) شَحَمًا. چربی کی خواہش کرنا۔ صفت (شَحِم)

شَحِمَتْ (س ن) شُحُوْمًا. النَاقَةُ: لاغری کے بعد موٹی ہونا۔

اَشْحَمَ. بہت چربی والا ہونا (وشَحَّمَ) القَوْمَ. چربی کھلانا۔

الشَحْم. چربی۔ ایک ٹکڑے کو (شَحْمَة) کہتے ہیں۔ ج شُحُوْمٌ.

الشَاحِمُ والشَحَّامُ. چربی بیچنے والا۔

الشَحَّام. بہت چربی کھلانے والا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ شَاحِمٌ لاحِمٌ" چربی دار پُر گوشت مرد یا لوگوں کو بہت چربی کا گوشت کھلانے والا۔

الشَحْمَة. چربی کا ٹکڑا۔ شَحْمَة الاَرْضِ. کیچوا۔ سانپ کی چھتری۔ شَحِمَةُ الاَرْضِ وشَحْمَةُ الرَمَلِ. گرگٹ کی قسم کا ایک جانور جو زمین یا ریت میں گھس کر رہتا ہے العَیْنِ. آنکھ کا غلہ۔ شَحمة الاُذُنِ. کان کی لو شَحْمَةُ الرُمَّانِ. انار کے اندر کا باریک چھلکا المرج. الحنظلی اور امثال میں سے ہے "ما کُلُّ بَیْضَاءَ شَحْمَةٌ ولاکُلُّ سَوْدَاءَ تَمْرَةٌ" ہر سفید چیز چربی اور ہر سیاہ چیز کھجور نہیں ہوتی۔ اس موقع پر بولتے ہیں جب کسی ایک صفت میں مشابہت اور بقیہ صفات میں مغائرت ہو۔

الشَحِم. تھوڑے رس کا انگور۔ چربی کا حریص۔

الشَحِم. اکڑ۔

الشَحِیْم. موٹا۔

الشَحِیْم والشَحِیْمة. سریانیوں کے فرائض نماز کی کتاب (کلمہ سریانیہ ہے)

المُشَحَّمْ والمُشْحِم. گھر میں بہت چربی رکھنے والا۔

المُشَحَّم والمَشْحُوْم. چربی کی بنی ہوئی چیز۔

شَحَنَ (ف) شَحْنًا. السَفِینَةَ. کشتی پر لادنا المَدِیْنَةَ بالخَیْلِ. بھرنا الرجلَ. دھتکارنا۔ دور کرنا۔

شَحَنَ (ف ن) وشحن (س) شَحْنًا. الکِلَابُ. کتوں کا دُور تک جانا اور شکار نہ کرنا۔

شَحِنَ (س) شَحَنًا. عَلَیْهِ. کینہ رکھنا۔

اَشْحَنَ. المَکَانَ: بھرنا السَیْفَ. میان میں کرنا۔ سونتنا (ضد) لَهُ بِسَهْمٍ. تیر مارنے کے لئے تیار کرنا الصَبیُّ. رونے کے لئے آمادہ ہونا۔

شَاحَنَهُ. بغض و عداوت رکھنا۔ دشمنی کرنا۔

الشَّحْنُ. جہاز پر یا ریل گاڑی یا ٹرک پر مال

ڈالنا۔ اَلسَّیارۃ الشَّاحنۃ ٹرک
اَلشَّاحنۃ ج شَاحِنات: ریل مال گاڑی کے لوڈ والے ڈبے۔ ریل گاڑی کے سواری والے ڈبے۔ اس کو حافلہ بھی بولتے ہیں۔
تشاحنُوا. ایک دوسرے سے بغض رکھنا۔
الشَحْناء. بغض۔ کینہ۔ دشمنی۔ عداوت۔
الشحْنه. عداوت۔ دشمنی۔ کشتی بھرنے کی چیز۔ شِحْنۃُ البلدِ: پولیس۔ کوتوال۔ سواروں کی جماعت کا ایک دستہ۔ کہا جاتا ہے "بالْبلد شِحْنۃٌ مِن الخیلِ" شہر میں سواروں کی جماعت کا ایک دستہ ہے۔
الشِحْنَة: چارپایوں کے لئے ایک دن رات کا چارہ۔ ج شِحَنٌ. مَرْکَبٌ (شَاحِنٌ) بھری ہوئی سواری۔
المُشاحِنُ. فا. عَدُوٌّ مُشَاحِنٌ: بہت سخت دشمنی کرنے والا دشمن۔
شحا یشْحُو ویشْحا شحْوًا. الرَجُلُ: مُنہ کھولنا اللجامُ فم الفرس: کھولنا۔
شَحا الرَجُلُ: قدم کو دور دور رکھنا الفَمُ: کھلنا۔
اَشحی. فاہ: کھولنا۔
شَحیّ تَشْحِیَۃً. فُوْہُ: مُنہ کھلنا۔
تَشَحیّ. عَلَیْہِ: زبان درازی کرنا۔
الشَحَاءُ. وسیع۔ کشادہ۔ چوڑا۔
الشَحْوُ. جوف۔
الشَحْوَۃُ. اسم مرۃ۔ قدم۔ کہا جاتا ہے "فَرَسٌ بَعِیْدُ الشَحْوَۃ" دور دور قدم رکھنے والا گھوڑا۔ "رَجُلٌ بَعِیْدًا لشحْوۃِ فِیْ مَقَاصِدِہٖ" اپنے مقاصد میں عالی ہمت مرد۔
الشَحْوَاء. چوڑا کنواں۔
شَحِی یَشْحٰی شَحْیًا. ایک لغت ہے۔ شحا وادی میں۔
شَخَّ (ن) شَخًّا. پیشاب کرنا فِیْ النَوْمِ: خراٹے لینا اللَبَنُ: دوھنے کے وقت آواز نکلنا۔
شخب (ف ن) شَخْبًا ومَشْخَبًا. اللَبَنَ: دوہنا اللَبَنُ: بہنا اَوْدَاجُ القَتِیْلِ دَمًا: مقتول کی رگوں سے خون جاری ہونا۔
اِنْشَخَبَ. دوھا جانا۔
الشِخَابُ. تازہ دودھ۔
الشَخْبُ. مص۔ خون (الشُخْبُ) دودھ کی دھار۔ واحد (الشُخْبَۃُ) ج شِخَاب.
الاُشْخُوب. تھن سے دودھ نکلنے کی آواز۔ ج اشاخِیب.
دَوْجٌ (شَخِیْبٌ) خون چھینکنے والی رگ۔
الشِنْخَاب والشُنْخُوْبُ والشُنْخُوْبَۃُ. پہاڑ کی چوٹی۔ ج شَناخِیْبُ.
شَخُتَ (ک) شُخُوْتَۃً. دُبلے جسم والا ہونا۔ صفت (شَخْت و شَخِت) ج شِخَات کہا جاتا ہے "ھُوَ شَخْتُ الخُلُق" وہ ادنٰی اخلاق والا ہے۔ و "ھُوَ شَخْتُ العَطاءِ" وہ کم داد ودہش والا ہے۔ "ھُوَ شَخْتُ الجُزَارَۃِ" وہ باریک ٹانگوں والا ہے۔
شَخَّتَہٗ. الیہ. پہچانا۔
الشَخْتُ والشَخِّیْتُ والشَخِیْتُ والشِخْتِیْت. بلند غبار۔
الشَخْتُوْر والشَخْتُوْرَۃ. ڈونگی۔ جس میں ایک ہی آدمی سوار ہو۔
شَخَرَ (ض) شَخِیْرًا. حلق یا ناک سے آواز نکالنا۔
شخر (ض) شَخِیْرًا وشَخْرًا. الفَرَسُ او الحمارُ. گھوڑے کا ہنہنانا۔ یا گدھے کا رینکنا۔
شَخَّرَ. الحِلْس: کجاوہ باندھنے کیلئے جانور کی پیٹھ سے ٹاٹ یا کمبل اُٹھانا النَخْلَۃَ: ٹوٹنے کے خوف سے کھجور کے گچھوں کو ٹہنی پر رکھنا۔
الشَخْرُ. مص۔ من الشَبَاب: ابتداء جوانی مِن الرَحْلِ: کجاوہ کے اگلے اور پچھلے حصہ کی درمیانی جگہ۔
الشَخِیْر. مص۔ پہاڑ کا وہ حصہ جو قدموں سے لگ کر گرے۔
الشِخِّیْر. بہت خراٹے لینے والا۔
شَخَزَ (ف) شَخْزًا. مضطرب ہونا۔ عَلَیْہِ الاَمْرُ: دشوار ہونا ہ بالرُمْحِ: نیزہ مارنا بَیْنَھُمْ: اکسانا اور فساد ڈالنا۔
تَشاخَزَ. القَوْمُ: باہم بغض رکھنا۔
الشَخْزُ. مص۔ رنج و مشقت کی شدت۔
شَخَسَ (ف) شَخْسًا. الرَجُلُ: مضطرب ہونا الحمارُ: گدھے کا جمائی کے وقت مُنہ کھولنا۔
اَشْخَسَ. الرَجُلَ وبہ: غیبت کرنا۔
اَشْخَسَ لَہٗ فِی المَنْطِقِ: گفتگو میں ترش روئی کرنا۔
شَاخَسَ. اَمْرُ القَوْمِ: مختلف ہونا۔ الحِمَارُ: لید سونگھنے کے بعد سر اُٹھا کر مُنہ کھولنا۔
تَشاخَسَ. الحِمَارُ: بمعنی شَخَسَ او شَاخَسَ اَسْنَانُہٗ: بڑھاپے کی وجہ سے گر کر یا جھک کر بے ترتیب ہونا اَمْرُھُمْ: تباہ و پریشان ہونا۔
الشَخِیْسُ. حکم کے خلاف کرنے والا۔ امر متفرق۔
شَخْشَخَ. بِبَوْلِہٖ: دور تک پیشاب کی دھار گرانا۔ صفت (شَخْشَاخٌ)
شَخْشَخَتِ النَاقَۃُ: بیٹھے ہوئے سینہ اُٹھانا۔
الشَخْشَخَۃُ. مص۔ ہتھیار کی جھنکار۔ کاغذ یا نئے کپڑے یا خشک چیز کی آواز۔
شَخَصَ (ف) شُخُوْصًا. الشَیُٔ: بلند ہونا عَنْ قَوْمِہٖ اَوْ مِنْ بَلَدٍ اِلٰی بَلَدٍ: جانا۔ کوچ کرنا اِلَیْھِم: واپس آنا۔ لوٹنا النَجْمُ: ستارہ کا طلوع ہونا السَھْمُ: تیر کا نشانہ سے اوپر اوپر نکل جانا الجُرْحُ: سوجنا ورم کرنا بَصَرَہٗ: ٹکٹکی لگانا۔
المَیِّتُ بَصَرَہٗ وببَصَرِہٖ: میت کی نگاہ کا کھلا رہ جانا۔
شُخِصَ. بِہٖ: کسی امر کے لاحق ہونے

اَشعَۃُ س اور رُنجن: غیر مرئی شعاعیں غیر شفاف اجسام جیسے لکڑی اور معدنی پلیٹ کو جلاتی ہے۔

اَشعَۃُ مَا قَبْلَ الاَحْمَرِ: سفید روشنی میں موجود غیر مرئی شعاعیں جن کا وقوع شرارے میں سرخ رنگ سے قبل ہوتا ہے بہت گرم ہوتی ہیں۔ اَشعَۃُ مَا بَعْدَ البِنَفْسَجِی: غیر مرئی سفید روشنی میں موجود شعاعیں جن کا وقوع شرارے میں بنفشجی کے بعد ہوتا ہے۔ یہ فوٹو گرافی کی پلیٹ پر نشان چھوڑ جاتی ہے۔ اس کے ذریعے اس کے وجود کا علم ہوتا ہے۔

الاشعۃ المُہبِطَۃُ: ہلکے (خفیف) گیس کی نالی میں بجلی کے آنے کی وجہ سے نیچے سے اوپر کی طرف بجلی کے شرارے جاتے ہیں۔

اَلشُّعَاعُ: شعاع کو چھوڑنے کا آلہ۔

الشَعَاع. س۔ خون وغیرہ کا بکھرنا۔ ہلکا سایہ مِنَ اللَّبنِ: زیادہ پانی ملا ہوا دودھ ہر بکھری ہوئی چیز۔ کہا جاتا ہے "ضَرَبْتُ بالعَصَاءِ عَلَى الحَائطِ فَتَطَايَرَتْ شَعَاعًا" میں نے لاٹھی کو دیوار پر مارا جس کی وجہ سے لاٹھی کے چیتھڑے اُڑ گئے۔ و "ذَهَبَ القَوْمُ شَعَاعًا" قوم بکھر گئی و "طَارَ قَلْبُهُ شَعَاعًا" اس کا دل غموں کی وجہ سے پراگندہ ہو گیا۔ و "طَارَتْ نَفْسُه شَعَاعًا" خوف وغیرہ کی وجہ سے اس کا جی پراگندہ و پریشان ہو گیا۔

شَعَاعُ السُّنْبُلِ وشَعَاعُهُ وسَعَاعُهُ وشَعُهُ. خوشہ کا خشک کانٹا جب تک کہ خوشہ پر رہے۔

الشَّعُّ والشَعِيعُ. جلدی۔ والشعُّ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ: بکھری ہوئی۔

شَعَبَ (ف) شَعْبًا. الشَیَ: جمع کرنا۔ متفرق کرنا۔ درست کرنا۔ بگاڑنا (ضد) پھاڑنا۔ الشَیُ: ظاہر ہونا القَوْمُ: متفرق ہونا الرَجُلُ: مرنا۔ شَعَبَتْهُ المَنِيَّةُ: اچانک ہلاک کرنا فُلَانًا: مشغول کرنا اللجَامُ الفَرَسَ: لگام کا گھوڑے کو روکنا اور دوسری طرف کو پھیرنا۔ کہا جاتا ہے "اِشعَبْ لِيْ شُعْبَةً مِنَ المَالِ" یعنی اپنے مال میں سے ایک حصہ مجھ کو دو۔ شَعَبَ اِلَى القَوْمِ: اپنے ساتھیوں کو چھوڑ کو قوم کی طرف مائل ہونا الاَمِيْرُ رَسُوْلًا اِلَى مَوْضِعِ كَذَا: پیغامبر بنا کر بھیجنا۔

شَعِبَ (س) شَعَبًا. الرَجُلُ اَوِ الثَوْرُ: کندھوں اور سینگوں کے درمیان فاصلہ والا ہونا۔

شَعَّبَ واَشعَبَ. عَنْهُ: ہمیشہ کیلئے جدا ہونا۔

اَشْعَبَ الرَجُلُ: مرنا۔

شَاعَبَ. و شَاعَبَتْ نَفْسُهُ: مرنا۔

شَاعَبَ الحَيوةَ: ہلاک کرنا صَاحِبَه: دُور ہونا۔

اَلشَّعْبُ: بڑا قبیلہ۔ وہ طبقات جن پر عرب کی نسل تقسیم ہیں درج ذیل ہیں۔ (۱) اَلشَّعْبُ (۲) اَلْقَبِيلَةُ (۳) اَلعِمَارَةُ (۴) اَلْبَطن (۵) اَلْفَخِذُ (۶) اَلْفَصِيلَةُ (۷) اَلْعَشِيرَةُ۔ شعب میں کئی قبائل ہوتے ہیں قبیلہ میں کئی عمارہ، عمارہ میں کئی بطن، بطن میں کئی فخذ، فخذ میں کئی فصیلۃ اور فصیلۃ میں کئی عشیرہ ہیں۔

خزیمہ شعب ہے کنانہ قبیلہ، قریش عمارہ، قصی بطن، ہاشم فخذ اور عباس فصیلہ ہے۔ عشیرہ سے مراد ایک باپ کے قریب ترین بیٹے۔

تَشَعَّبُوْا. متفرق ہونا۔ تَشَعَّبَ الزَرْعُ: شاخوں والی ہونا النَهْرُ: متفرق شاخیں نکلنا عَنْهُ دُور ہونا۔ تَشَعَّبَتْهُم الفِتْنَةُ: جدا جدا کر دینا۔ تَشَعَّبَتْ اَغْصَانُ الشَجَرَةِ: متفرق شاخیں پھیلنا الشیُ: درست ہونا۔

اِنْشَعَبَ. عَنْهُ: دُور ہونا اغصَانُ الشَجَرَةِ: جڑ سے شاخیں نکلنا الطَرِيْقُ او النَهْرُ: جدا ہونا۔ اِنْشَعَبَ الرَجُلُ وانْشَعَبَ نَفْسُهُ: مرنا الشَیُ: درست ہونا۔ اِنْشَعَبَ بِهِ القَوْلُ: بات میں سے بات نکلنا۔

الشِعْب. س۔ بڑا قبیلہ۔ لوگوں کی جماعت مثل۔ کہا جاتا ہے "هُما شِعْبَانِ" وہ دونوں ایک جیسے ہیں۔ دوری۔ دُور۔ کہا جاتا ہے "مَاءٌ شَعْبٌ" دُور کا پانی۔ سر کے ٹکڑوں کے ملنے کی جگہ۔ شگاف۔ کہا جاتا ہے "اِلْتَأَمَ شَعْبُهُمْ" وہ لوگ متفرق ہونے کے بعد جمع ہو گئے۔ ج شُعُوْب.

الشُعُوْبِيَّةُ. وہ لوگ جو عرب کی حقارت کریں اور عجم پر فضیلت نہ دیں۔ واحد (شُعُوبِیٌّ)

الشِعْبُ. پہاڑی راستہ۔ پانی کا راستہ۔ درۂ کوہ۔ بڑا قبیلہ۔ جانب۔ ج شِعَاب اور کہتے ہیں۔ "شَغَلَتْ شِعَابِي جدوای" یعنی اہل و عیال پر خرچ کی وجہ سے دوسروں پر مہربانی کرنے سے باز رہا۔

الشَعَب. س۔ دونوں کندھوں یا دونوں سینگوں کے درمیان کا فاصلہ۔

الشُعْبَة. فرقہ۔ کسی چیز کا گروہ۔ شاخ۔ دونوں سینگوں یا دو شاخوں کے درمیان کا فاصلہ۔ پانی بہنے کی جگہ۔ وادی کی بڑی نالی۔ پہاڑ کی دراڑ۔ ج شُعَبٌ وشِعَابٌ وشُعَبُ الدَهْرِ: زمانہ کے احوال۔ شُعَبُ السَفُّوْدِ: سیخ کے دندانے جس میں بھوننے کیلئے گوشت لٹکاتے ہیں۔ شُعَبُ اليَدِ: انگلیاں۔ شُعَبُ الفَرَسِ: گھوڑے کے اطراف جو بلند ہوں جیسے سر وغیرہ۔ شُعَبُ الجِسْمِ: ہاتھ پاؤں۔ شُعْبَتَا الرَجُلِ: کجاوہ کا اگلا پچھلا حصہ اور کہا جاتا ہے "هٰذِهٖ مَسْأَلَةٌ كَثِيْرُ الشُعَبِ" یہ ایسا مسئلہ ہے جس کی تفریعات بہت ہیں۔

شَعْبَانُ. قمری مہینوں کا آٹھواں مہینہ۔ ج شَعْبَانَات وشَعَابِيْن (کلمہ غیر منصرف ہے)

شَعُوْبُ. موت کے لیے علم ہے اور غیر منصرف ہے۔

الاَشْعَبُ. جس کے کندھوں یا سینگوں کے درمیان بہت فاصلہ ہو۔ ٹوٹے ہوئے سینگ والا۔ مؤنث شَعْباء. ج شُعْب.

الشَعَّاب. شگاف کو درست کرنے والا۔ پیشہ کا نام (الشِعَابَة) ہے۔

الشَعِيب. کجاوہ۔ پرانی مشک۔ توشہ دان۔ ج

شُعَب.

الشَّاعِبَان. دونوں کندھے۔

المَشْعَب. راستہ۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا مَشْعَبُ الحَقِ" یہ حق کا راستہ ہے جو حق اور باطل کے درمیان فیصلہ کرنے والا ہے۔ ج مَشَاعِب.

المِشْعَبْ. سوراخ کرنے کا آلہ۔ ج مَشَاعب.

المُشَعَّب. درست کیا ہوا۔

شَعْبَذَ. شعبدہ بازی کرنا۔ بازی گری کرنا۔

شَعِثَ (س) شَعَثًا. الاَمْرُ: پراگندہ ہونا۔ (شَعَثًا وشُعُوْثَةً) الشَّعْرُ: بالوں کا غبار آلود ہونا۔ چکٹ جانا۔

شَعَّثَ. الشَّيْءَ: متفرق کرنا۔ بکھیرنا۔ پراگندہ کرنا ہ بِخَيْرٍ: خیر پہنچانا۔ مِنَ فُلَانٍ: چشم پوشی کرنا مِنْهُ شَيْئًا: لے لینا۔ نکال لینا عَنْهُ: مدافعت کرنا مِنَ الطَّعَامِ: تھوڑا کھانا الشَّاعِرُ: شعر میں تشعیب جاری کرنا (تشعیث عِلمِ عروض کی اصطلاح میں "فاعلاتن" کے وتد کے دو متحرک میں سے ایک متحرک حذف کرنے کو کہتے ہیں۔ جس کی وجہ سے وہ مفعولن کے وزن پر ہو جاتا ہے۔)

تَشَعَّثَ. پراگندہ ہونا۔ بکھرنا مِنَ الطَّعَامِ: تھوڑا کھانا الشَّعْرُ: بالوں کا چکٹ جانا اور غبار آلود ہونا الشِّعْرُ: شعر میں تشعیث جاری ہونا۔

الاَشْعَث. چکٹے ہوئے اور غبار آلود بال والا۔ مؤنث شَعْثَاء. ج شُعْث.

الشَّعْث. پراگندگی معاملہ۔

الشَّعَث. مص۔ کہا جاتا ہے "لَمَّ اللّٰهُ شَعَثَهُمْ" اللہ نے ان کے امر کو جمع کر دیا۔

الشَّعِث وَالشَّعْثَان. چکٹے ہوئے اور غبار آلود بال والا۔

شَعَرَ (ن) شِعْرًا وشَعْرًا. الثَّوْبَ: کپڑے میں بال بھرنا الرَّجُلَ: شعر کہنا بِفُلَانٍ: کسی کے لیے شعر کہنا۔

شَعَرَ (ن) وشَعُر (ک) شِعْرًا وشَعْرًا[1] وشَعْرَى وشُعْرَى وشِعْرَى وشُعْرَةً بتثلیث الشین وشُعورًا وشُعُورَةً ومَشْعُوْرًا ومَشْعُورةً ومَشْعُوْرَاء. بِهٖ: جاننا۔ محسوس کرنا۔ لَهٗ سمجھنا۔

شَعِرَ (س) شَعَرًا. زیادہ اور لمبے بال والا ہونا۔

شَعَّرَ. الجَنِيْنُ: جنین کے شکم مادر میں بال نکلنا الثَّوْبَ ونَحْوَهٗ: کپڑے میں بال بھرنا۔

اَشْعَرَ. الجَنِيْنُ: جنین کے شکم مادر میں بال نکلنا الثَّوْبَ: کپڑے وغیرہ میں بال بھرنا ہ الاَمْرَ وبِالاَمْرِ جتا دینا۔ خبر دینا۔ ہ الشِّعَارَ: شِعَارَ (وہ کپڑا جو بالوں سے متصل ہو) پہنانا۔ اور کہا جاتا ہے "اَشْعَرَ الهَمُّ قَلْبِي" غم میرے دل کے ساتھ چپک گیا۔ اَشْعَرَهٗ بِكَذَا: چپکانا القَوْمُ: اپنے لیے خاص علامت مقرر کرنا۔ ایک دوسرے کو علامت مقررہ سے پکارنا۔ اَمرَ فُلَانٌ: مشہور کرنا الرَّجلَ: بُرے نام سے مشہور کرنا ہ شَرًّا: ڈھانپ لینا۔

شَاعَرَهٗ فَشَعَرَهٗ. شعروں میں غالب ہونے کے لیے مقابلہ کرنا اور غالب ہونا۔

اُشْعِرَ. المَلِكُ: بادشاہ کا قتل کیا جانا۔

تَشَعَّرَ. الجَنِيْنُ: جنین کے شکم مادر میں بال نکلنا۔

تَشَاعَرَ. بتکلف شاعر بننا۔

اِسْتَشْعَرَ. الجَنِيْنُ: جنین کے شکم مادر میں بال نکلنا الشِّعَارَ: پہننا القَوْمُ: ایک دوسرے کو علامت خاص سے پکارنا بالثَّوْبِ: شعار کو کپڑوں کے نیچے پہننا۔ کہا جاتا ہے "اِسْتَشْعِرْ خَوفَ اللّٰهِ" اللہ کے خوف کو اپنے قلب کے لیے شعار بنالو۔

الشَّعْرُ والشَّعَرُ. بال۔ ج اَشْعَار وشِعَار وشُعُوْر. واحد (شَعْرَةٌ) ج شَعَرَاتٌ.

شَعْرُ الغُوْلِ: ایک قسم کی نباتات۔

الشِّعْر. مص۔ کلام منظوم۔ ج اَشْعَار. "لَيْتَ شِعْرِيْ فُلَانًا اَوعَنْ فُلَانٍ اَوْ لِفُلَانٍ مَا صَنَعَ" یعنی کاش مجھے فلاں کے متعلق علم ہوتا کہ اس نے کیا کیا۔

الشِّعْرَة. بال کا ایک ٹکڑا (والشِّعْرَاء) ناف کے نیچے بال اُگنے کی جگہ۔

الشَّعِرْ والشَّعْرَانِيُّ. بہت اور لمبے بال والا۔

الشَّعَار. درختوں والی جگہ۔ نرم زمین میں گنجان درخت جہاں لوگ سردی میں گرمی حاصل کریں اور گرمی کے زمانہ میں سایہ لیں۔ درخت۔ بدن کے بالوں سے متصل لباس۔

شَعَارُ الحج. احکام حج و رسوم حج۔ واحد (شَعَارَة)

الشِّعَار. مخصوص لفظ جس سے فوج والے ایک دوسرے کو پہچانیں یا لڑائی کے موقعہ پر ایک دوسرے کو پکاریں۔ مولدین اس کو "سِرُّ اللَّيْلِ" کہتے ہیں۔ لڑائی یا سفر میں مقرر کردہ علامت۔ بدن کے بالوں سے متصل لباس گھوڑے کا جھول۔ کڑک۔ گنجان درخت۔ ج اَشْعِرة وشُعُر. شِعَارُ الحَجِّ: علامت و رسوم حج۔ و شِعَارُ المَمْلَكَةِ: حکومت کے علامات۔ واحد (شِعَارَة)

الشَّعِيْرُ. جو۔ واحد (شَعِيْرَةٌ) ج شَعِيْرَاتٌ اور شَعِيْرَةٌ کا اطلاق اس پیمائش پر بھی ہوتا ہے جو خچر کے بالوں کے چھ بال کے برابر ہو۔ نیز گوہانجنی جو آنکھ کے پلک کے کنارے پر ہوتی ہے۔

الشَّعِيْرَة. علامت۔ ج شَعَائِر. شَعَائِر الحج. حج کے رسوم و علامات۔

الشَّعِيْرِى. شعیر کی جانب منسوب۔ جو کا بیچنے والا۔

الاَشْعَر. بہت اور لمبے بال والا۔ مؤنث شَعْرَاء. ج شُعْر. کہا جاتا ہے "فُلَانٌ اَشْعَر الرَّقَبَة" یعنی فلاں گردن پر بہت بالوں والا ہے گویا کہ وہ شیر ہے۔ الاَشْعَر: ج اَشَاعِر: جانور کے کھر کے گرد اگرد کا چمڑا۔ گوشت جو ناخن کے نیچے نکلے۔ اور کہا جاتا ہے "هٰذا البَيْتُ اَشْعَرُ مِنْ هٰذَا" یہ شعر اس سے اچھا ہے۔

الشَعْرَاء. الاَشْعَر کا مؤنث۔ پوستین۔ جانوروں پر بیٹھنے والی مکھی لوگوں کی کثرت اور بھیڑ۔ ایک قسم کا آرڈر۔ ایک شور قسم کا درخت۔ اَرْضٌ شَعْرَاء: بہت درختوں والی زمین۔ رِمَالٌ شَعْرَاء: نصی نامی گھاس اگانے والا ریگستان۔ الشَعْرَاء مِنَ الدَوَاهِي: سخت مصیبتیں۔ ج شُعْر.

الشَاعِر. فا۔ شعر کہنے والا۔ ج شُعَرَاء. مؤنث شَاعِرَة. ج شَوَاعِر و شَاعِرَات.

شِعْرٌ شَاعِرٌ: عمدہ شعر۔

الشِعْرىٰ. ایک ستارہ کا نام جو سخت گرمی میں طلوع ہوتا ہے۔

الشُعْرُوْر. گھٹیا درجہ کا شاعر۔ سب سے بہترین درجہ کے شاعر کو خِنذِيْذ اور اس کے بعد شاعر اس کے بعد شُوَيْعِر اور اس سے بھی کم درجہ والے کو شُعْرُور کہتے ہیں۔ اس کے بعد صرف ایک ہی درجہ ہے جو مُتَشَاعِر کہلاتا ہے۔ الشُعْرُور: چھوٹی ککڑی۔ ج شَعَارِيْر واحد (شُعْرُوْرَة)

الْمَشْعَر. علامت۔ درخت کے نیچے سایہ لینے کی جگہ۔ رسوم حج کے ادا کرنے کی جگہ۔ ج مَشَاعِر. المَشَاعِر: حواس۔

شَعْشَع. الشَرَابَ: پانی ملانا الشَئَ: بعض کو بعض سے ملانا۔ شَعْشَعَتِ الشَمْسُ: آفتاب کی روشنی پھیلنا الضَوْءُ: روشنی پھیلنا۔

شَعْشَع عَلَيْهِمُ الخَيْلَ: سواروں سے حملہ کرنا۔

تَشَعْشَع. الشَهْرُ: مہینے کے تھوڑے دن باقی رہنا۔

الشَعْشَع والشُعْشُع والشَعْشَاع والشَعْشَعَان والشَعْشَعَانِيّ. لمبا۔ خوبصورت زیرک۔ سبک (والشَعْشَع) مِنَ الظِلِّ: ہلکا سایہ۔

شَعَفَهٗ (ف) شَعْفًا. الحُبُّ: محبت کا دل پر غالب ہونا ہ بالقِطْرَان: قطران ملنا الشَئُ الشَئَ: غالب ہونا۔

شَعِفَ (س) شَعَفًا. بِفُلَانٍ وبِحُبِّ فُلَانٍ: شیفتہ و فریفتہ ہونا النَاقَةُ: اونٹنی کو شعف کی بیماری ہونا (دیکھو لفظ شعف) صفت (شَعْفَاءُ)

شُعِفَ. بِفُلَانٍ: کسی کی محبت میں دیوانہ ہونا۔

الشَعَفُ. س۔ کوہان کی چوٹی۔ ایک بیماری جو اونٹنی کو لاحق ہوتی ہے جس کی وجہ سے اس کی آنکھوں کے بال جھڑ جاتے ہیں۔

الشَعْفَةُ. اسم مرۃ۔ بارش کی ایک بوند۔ ہلکی بارش جو زمین کو تر کر دے۔

الشَعَفَة. پہاڑ کی چوٹی۔ سر کے بالوں کی لٹ۔ الشَعَفَةُ مِنَ القَلْبِ: دل کا سرا جو شہ رگ کے ساتھ لٹکا ہوا ہے و شَعَفَةُ كُلِّ شَئٍ: ہر چیز کی چوٹی۔ ج شَعَف وشُعُوف وشِعَاف وشَعَفَات.

الشِعَاف. محبت کی دیوانگی۔ شیفتگی۔ فریفتگی۔

الشَعَاف. شیفتگی و فریفتگی۔

المَشْعُوْف. محبت میں دیوانہ و شیفتہ۔

شَعَلَ (ف) شَعْلًا. النَارَ: آگ بھڑکانا الاَمْرَ: غور کرنا۔

شَعِلَ (س) شَعَلًا واشْعَلَّ. الفَرَسُ: گھوڑے کی دُم یا پیشانی پر سفید داغ ہونا۔ صفت (شَاعِلٌ وشَعِيْلٌ واَشْعَلُ)

شَعَّلَ. النَارَ: آگ بھڑکانا۔

اَشْعَلَ. النَارَ: آگ بھڑکانا۔ ہ: غضبناک کرنا۔ غصہ دلانا الجَمْعَ: متفرق کرنا الخَيْلَ فِي الغَارَةِ: سواروں کو چاروں طرف پھیلا دینا السَقْيَ: اچھی طرح سیراب کرنا۔

اَشعَلَتِ القِرْبَةُ: مشک کا متفرق ٹپکنا الطَعْنَةُ: جگہ جگہ خون ٹپکنا العَيْنُ:

اِشْعَلَّ اِشْعِلَالًا واشْعَالَّ اِشْعِيْلَالًا رَاسُ الرَجُلِ: کھڑے بال والا ہونا الفَرَسُ: گھوڑے کی دُم یا پیشانی پر سفید داغ ہونا۔

تَشَعَّلَتْ واشتعلت. النارُ: آگ بھڑکنا۔ کہا جاتا ہے "اِشْتَعَلَ الرَاسُ شَيْبًا" سر کے بالوں میں سفیدی پھیل گئی۔ واِشْتَعَلَ فُلَانٌ وہ غصہ سے بھڑک اٹھا۔

الشَعْل. س۔ غُلَامٌ شَعْلٌ: سبک تیز خاطر لڑکا۔

الشَعَل. س۔ گھوڑے کی دم یا پیشانی کی سفیدی۔ اور کبھی سر کے پچھلے حصہ پر ہوتی ہے۔

الشُعْلَة. گھوڑے کی دم یا پیشانی کی سفیدی۔ آگ کی بھڑک۔ آگ کا شعلہ۔ ج شُعَل.

الشَعِيْل. ہانڈی یا توے کے نیچے ستاروں کی مانند چمکتا ہوا جو دکھائی دیتا ہے۔

الشَعِيْلَة. بھڑکی ہوئی آگ۔ جلتی ہوئی بتی۔ ج شُعُل.

الاَشْعَل. مِنَ النَاسِ: پیدائشی آنکھوں میں سرخی والا۔

المِشْعَل والمِشْعَال. چھننا۔ چمڑے کا ایک برتن جس میں نبیذ بنایا کرتے تھے۔ ج مَشَاعِل ومَشَاعِيْل.

المَشْعَلُ والمَشْعَلَةُ. قندیل۔ ج مَشَاعِل المَشْعَلَة: آگ بھڑکانے کی جگہ۔

الشُعْلُوْل. آگ کی بھڑک۔ لوگوں کا گروہ۔ ج شَعَالِيْل. کہا جاتا ہے "ذَهَبُوْا شَعَالِيْل" وہ لوگ متفرق ہو ہو کر چلے گئے۔

شَعَمَ (ف) شَعْمًا. الرَجُلَ: لوگوں کے درمیان صلح کرانا۔

اَشْعَنَ. عَدُوَّہ: دشمن کی پیشانی کے بال پکڑنا۔

اِشْعَانَّ واشْعَنَّ. شَعْرُہٗ: چکٹ جانا اور غبار آلود ہونا۔

الشَعَن. خشک ہونے کے بعد جو گھاس یا پتے گر جائیں۔ شَعْرٌ (مَشْعُوْن) پراگندہ بال۔

الشَعَانِيْن. عیسائیوں کا ایک تہوار (دیکھو لفظ سَعَانِيْن)

رَجُلٌ (مُشْعَانُّ) الرَاسِ: پراگندہ اور کھڑے بالوں والا مرد۔

شَعْنَبَ. الكَبْشُ: سیدھے نکلنے کے بعد کان کی طرف مڑے ہوئے سینگوں والا ہونا۔ صفت (مُشَعْنَب ومُشَعْنِب)

شَعَايَشْعُوْ شَعْوًا. الشَعْرُ: بالوں کا کھڑا

ہونا۔

شَعِيَتْ تَشْعٰى شَعًا. الغَارَةَ: چاروں طرف لوٹ پڑنا۔ صفت (شَعْوَاء)

اَشْعٰى. بِهٖ: اہتمام کرنا القَوْمُ الغَارَةَ: چاروں طرف لوٹ ڈالنا۔

غَارَةٌ (شَعْوَاء) پھیلی ہوئی لوٹ۔ شَجَرَةٌ شَعْوَاء: پھیلی ہوئی ٹہنیوں والا درخت۔

الشَّاعِي. فا. دُور۔ متفرق۔ مشترک حصّہ۔ مؤنث شَاعِيَة ج شَوَاعٍ. کہا جاتا ہے "جَاءَتِ الخَيْلُ شَوَاعِيَ وشَوَائِعَ" گھوڑے متفرق آئے۔

الشُّعٰى. پراگندہ بالوں کا گچھا۔ واحد (شَعْوَة)

شَعْوَذَ شَعْوَذَةً. شعبدہ بازی کرنا۔ نظر بندی کرنا۔ بازی گری کرنا۔ صفت (مُشَعْوِذٌ ومُشَعْوَذٌ)

شَغَبَ (ف) وشَغِبَ (س) وشَغْبًا وشَغَبًا وشَغَّبَ. القَوْمَ وبِهِمْ وعَلَيْهِم: فساد برپا کرنا۔ تباہی ڈالنا۔ صفت (شَغِب وشَغْبٌ وشَغَّاب ومِشْغَب ومُشَاغِب و ذو مَشَاغِب)

شَغَبَ (ف) شَغْبًا. عَنِ الطَّرِيْقِ: ہٹنا۔ پھر جانا۔

شَاغَبَه. جھگڑا کرنا۔

تَشَاغَبَ. الرَّجُلُ: نافرمانی کرنا۔ کہا جاتا ہے "طَلَبْتُ مِنْهُ كَذَا فَتَشَاغَبَ" میں نے اس سے فلاں چیز طلب کی وہ دینے سے باز رہا۔

الشَّغْبُ والشَّغَبُ. مص۔ شوروغوغا۔

الشَّغُوبُ. فسادانگیز۔ جھگڑالو۔

تَشَغْبَرَت. الرِّيْحُ: ہوا کا بل کھاتے ہوئے چلنا۔

شَغَرَتْ (ن) شُغُوْرًا. الاَرْضُ: بغیر محافظ و نگراں کے ہونا۔ صفت (شَاغِرَةٌ) الرَّجُلُ: دُور ہونا السِّعْرُ: بھاؤ گھٹنا النَّاسُ: لوگوں کا متفرق ہونا۔

شَغَرَهٗ (ن) شَغْرًا وشِغَارًا. عَنْ بَلَدِهٖ: جلاوطن کرنا۔

شَغَرَ (ف) شَغْرًا. الكَلْبُ: کتے کا ایک ٹانگ اُٹھا کر پیشاب کرنا النَّاقَةَ: اونٹنی کا ٹانگ اُٹھا کر بچہ کو مارنا۔

شَاغَرَهٗ مُشَاغَرَةً وشِغَارًا. کسی کے ساتھ اپنی بہن یا بیٹی کا اس شرط پر نکاح کرنا کہ وہ بھی اپنی بہن یا بیٹی کا نکاح بغیر مہر کے اس سے کر دے الرَّجُلَانِ عَلَيْهِ: ہجوم کرنا۔ حملہ کرنا۔

اَشْغَرَ. المَنْهَلُ: چشمہ کا راستہ سے دُور ہونا۔ الرُّفْقَةُ: ساتھیوں کا راستہ سے جدا ہونا۔ الحِسَابُ عَلَيْهِ: کثرت اور پھیلاؤ کی وجہ سے ناقابل ضبط ہونا۔

اِشْتَغَرَ. الحِسَابُ عَلَيْهِ: خلط ملط ہونے اور پیچیدہ ہونے کی وجہ سے ناقابل ضبط ہونا۔ الاَمْرُ: بڑا اور وسیع ہونا۔ خلط ملط ہونا۔ عَلَيْهِ: دست درازی کرنا۔ فخر کرنا الحَرْبُ بَيْنَ الْقَوْمَيْنِ: وسیع پیمانہ پر اور سخت جنگ ہونا۔ فِي الفَلَاةِ: بیابان میں دُور تک جانا۔

تَشَغَّرَ. البَعِيْرُ: تیز دوڑنا فِي اَمْرٍ قَبِيْحٍ: انتہا کو پہنچنا۔ کہا جاتا ہے تَفَرَّقُوْا (شَغَرَ بَغَرَ وشِغَرَ وبِغَرَ) وہ لوگ ہر طرف متفرق ہو گئے اور بکھر گئے۔ اِنَاءٌ (شَغَارٌ) خالی برتن۔

الشِّغَارُ. مص۔ دھتکار۔ جلاوطنی۔ بِئْرٌ شِغَارٌ وآبَارٌ شِغَارٌ: بہت پانی والے وسیع کنوئیں۔

الشِّغَّارَةُ. چقماق۔

الشِّغِّيْرُ. بدخلق۔

المِشْغَرُ. وحشی جانوروں کے بھگانے کا چھوٹا نیزہ۔

الشَّوْغَرُ. مضبوط خلقت۔

الشَّوْغَرَةُ. کھجور کے پتوں کی بنی ہوئی زنبیل۔

الشُّغْرُوْرُ. ایک قسم کی گھاس۔

الشَّغْرَبِيَّةُ. ٹانگ میں ٹانگ لگا کر زمین پر پٹکنا۔

شَغَزَ (ف) شَغْزًا. عليهم: زیادتی کرنا۔ دست درازی کرنا بَيْنَهُمْ: بھڑکانا۔ فساد ڈالنا۔

الشَّغْزَبِيَّةُ. بمعنی الشَّغْرَبِيَّة.

تَشَغْزَبَتِ. الرِّيْحُ: ہوا کا بل کھاتے ہوئے چلنا۔

شَغْشَغَ. الشَّيْءَ: داخل کرنا۔ نکالنا۔ اندر باہر کرنا۔ کہا جاتا ہے "شَغْشَغَ الطَّاعِنُ" جبکہ نیزہ مارنے والا نیزہ کو نیزہ زدہ کے جسم میں حرکت دے المُلْجِمَ: جانور کو سدھانے کے لیے لگام کو ہلانا۔ فِي الْاَمْرِ: جلدی کرنا فِي الشُّرْبِ: کم کرنا فِي الْاِنَاءِ مَاءًا وغَيْرَهٗ: بغیر بھرنے کے ڈالنا البِئْرَ: گدلا کرنا اور کہا جاتا ہے "شَغْشَغَ شُرْبِي" اس نے میرے پینے کی چیز کو گدلا کر دیا۔

شَغَفَهٗ (ف) شَغْفًا. دل کے پردے کو زخمی کرنا فُؤَادَهٗ: دل پر غالب ہونا اليَبِيْسُ: سبزی نکل آنا۔

شَغِفَ (س) شَغَفًا وشُغِفَ. بِهٖ: فریفتہ ہونا۔ شَغِفَ حُبُّهٗ: محبّت کا دل کے پردے میں پہنچنا۔

تَشَغَّفَ. النَّاسَ: وسوسہ ڈال کر پراگندہ کرنا۔

الشَّغْفُ. مص۔ دل کا پردہ۔

الشَّغَفُ. مص۔ انتہائی محبّت۔ شَغَفُ القَلْبِ: دل کا پردہ۔

الشَّغَافُ. دل کا پردہ۔ سویداء دِل۔ ج شُغُف واَشْغِفَة.

الشَّغَافُ والشُّغَافُ. ایک بیماری جو دائیں طرف کی پسلیوں کے نیچے ہوتی ہے۔

الشُّغْفُرُ. خوبصورت عورت۔

شَغَلَهٗ (ف) شَغْلًا وشُغْلًا واَشْغَلَهٗ. بكذا: مشغول کرنا عَنْهُ: غافل کرنا۔ شُغِلَ عَنْهُ بكذا: مشغول رہنا۔ کسی کام میں لگا رہنا۔ اور اسی سے کہا جاتا ہے "مَا اَشْغَلَهٗ" یعنی وہ کس قدر مشغول ہے اور یہ شاذ ہے اس لیے کہ فعل مجہول سے صیغہ تعجب نہیں بنایا جاتا۔

شَغَّلَهٗ. مشغول کرنا (تشدید مبالغہ کے لیے ہے۔)

تَشَغَّلَ وتَشَاغَلَ واشْتَغَلَ. بكذا: مشغول ہونا۔ اِشْتَغَلَ قَلْبُهٗ: مبتلائے افکار ہو

کر پریشان ہونا۔ اشتغل فِيْهِ السَّمُّ: زہر کا اثر کرنا الدَّوَاءُ فِيْهِ: دوا کا مفید ہونا۔ وتشاغَلَ عَنْهُ: غافل ہونا۔

الشُغْلُ والشُغُلُ والشَغَلُ. مصروفیت۔ مشغولیت۔ ج اَشْغَال وشغُوْل.

الشُغْل. پری۔ بھراؤ۔

الشَاغِل. فا. مبالغہ کی صورت میں۔ "اَنَا فِي شُغْلٍ شَاغِلٍ" کہا جاتا ہے۔

الشَغْلَة. اسم مرة۔ کھلیان۔ غلہ کا ڈھیر۔ ج شَغْل.

الشَغِل. کام میں لگا ہوا۔ مصروف۔

الشَغَّال. بہت کام والا۔

الاُشْغُوْلَة والمَشْغَلَة. کام۔ مشغلہ۔

المَشْغُوْل. مف۔ بھرا ہوا۔ کہا جاتا ہے "مَكَانٌ مَشْغُوْلٌ" بھری ہوئی جگہ۔ دَار مَشْغُوْلَةٌ: آباد گھر۔ جارِيَةٌ مَشْغُولَةٌ: شوہر والی۔ مالٌ مَشْغُوْلٌ: تجارت وکاروبار میں لگا ہوا مال۔

الشَغِم. لالچی۔ بہت حریص۔

الشُغْمُوْم والشِغْمِيْم. خوبصورت لمبا۔

الشُغْنَة. تر ٹہنی۔ ج شُغَن.

الشُغْنُب والشُغْنُوْب. نازک و تر ٹہنی۔

شَغَتْ تَشْغُو شُغُوًّا وشَغِيَتْ تَشْغَى شَغًا. السِنُّ: ایک دانت کا دوسرے دانتوں سے بڑھنا۔ ناہموار ہونا۔ دانت کی صفت۔

شَاغِيَة. ج شَوَاغٍ اور ایسے دانت والے کو (اَشْغَى) اور مؤنث کے لئے (شَغْوَاء وشَغْيَاء) ج شُغْو.

اَشْغَى اِشْغَاءً. القَوْمُ بِه: لوگوں کی مخالفت کرنا فُلَانٌ رَأيَهُ: پریشان کرنا۔

الشَغْوَا. عقاب۔

شَفَّ (ض) شُفُوْفًا وشَفِيْفًا وشَفًّا. الشَيْئُ: اتنا باریک ہونا کہ دوسری طرف کی چیز نظر آئے۔ صفت (شَفِيْفٌ و شَفَّافٌ) عَنْهُ الثَوْبُ: کپڑے کا چھوٹا ہونا۔ تنگ ہونا۔ (شُفُوْفًا) الجِسْمُ: بدن کا دُبلا ہونا (شَفًّا) الشَيْئُ: زیادہ ہونا۔ کہا جاتا ہے "شَفَفْتَ عَلَيْهِ" تم نے اس پر زیادہ کیا۔ کم ہونا۔ گھٹنا۔ "هٰذَا دِرْهَمٌ يَشِفُّ قَلِيْلًا" یہ درہم کچھ کم ہے۔ حرکت کرنا۔ لَهُ الاَمْرُ: قائم رہنا۔ ہمیشہ رہنا (شَفِيْفًا) فَمُ فُلَانٍ: دانتوں اور مسوڑوں میں سردی کی وجہ سے درد ہونا۔

شَفَّهُ (ن) شَفًّا وشُفُوْفًا وشَفَفَهُ. المَرَضُ او الهَمُّ: کمزور کرنا۔ دُبلا کرنا۔ شَفَّ المَاءَ: سب پانی پی لینا۔

اَشَفَّهُ. عَلٰى فُلَانٍ: فضیلت دینا۔ اَشَفَّ الفَمُ: مُنہ کا بدبودار ہونا۔ اَشَفَّ عَلٰى فُلَانٍ: سبقت لے جانا۔ بڑھنا الدِرْهَمَ: زیادہ کرنا یا کم کرنا۔

اِشْتَفَّ وتَشَافَّ. مَافِي الاِنَاءِ: برتن سے سارا پی جانا اور کھا جانا۔ "اِشْتَفَّ البَعِيْرُ الحِزَامَ" اونٹ نے سارے تنگ کو گھیر لیا۔

اِسْتَشَفَّ. لَهُ السِتْرُ: پردے کے پیچھے کی چیز نظر آنا الثَوْبَ: کپڑے کے عیوب کو دیکھنے کے لیے روشنی میں پھیلانا الشَيْئَ: دیکھنا اور معلوم کرنا الكِتَابَ: غور کرنا۔

ہ: پار کی چیز دیکھنا مافي الاِنَاءِ: برتن سے سب پی لینا پوری پوری رغبت کرنا۔ فِيْ تِجَارَتِهِ: تجارت میں فائدہ اُٹھانا۔

الشَفُّ والشِفُّ. کھڑا یا باریک پردہ۔ کہا جاتا ہے "ثَوْبٌ شَفٌّ وشِفٌّ" باریک کپڑا۔ ہوا۔ زیادتی۔ نقصان۔ ایک قسم کی بدبودار پھنسی۔ ج شُفُوْف الشِفُّ: تھوڑی چیز۔

الشَفِيْف. س۔ آفتاب کی سخت گرمی۔ سردی کی شدت۔ ٹھنڈی ہوا۔ ج شِفَاف ثَوْبٌ شَفِيْفٌ: باریک کپڑا۔

الشَفَف. س۔ کم۔ ہلکا پن۔ بدحالی۔

الشَفَّان. بارش کے ساتھ ٹھنڈی ہوا۔

الشُفَافَة. برتن کا بقیہ پانی۔ شُفَافَةُ النَهَارِ: دن کا بقیہ حصہ۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ اَشَفُّ مِنْ فُلَانٍ" فلاں فلاں سے کچھ تھوڑا سا بڑا ہے۔

المَشْفُوْف. بدبودار پھنسیوں والا۔

شَفْتَر واِشْفَتَرَّ. القَوْمُ: تتر بتر ہونا۔ پراگندہ ہونا۔ اِشْفَتَرَّ العُوْدُ: ٹوٹنا السِرَاجُ: زیادہ چوڑی بتی کا ہونا۔

شَفْتَنَ شَفْتَنَةً. جماع کرنا۔

شَفِرَ (س) شَفَارَةً گھٹنا۔ کم ہونا۔

شَفَّرَ. المَالُ: کم ہونا الشَمْسُ: آفتاب کا غروب کے قریب ہونا عَلَى الاَمْرِ: متوجہ ہونا الشَيْئَ: جڑ سے اُکھیڑنا۔

الشَفْر والشُفْر. ج اَشْفَار و (الشَفِيْر) پلک کی جڑ۔ ہر چیز کا کنارہ مِنَ الوَادِي: وادی کا بالائی کنارہ۔ کہا جاتا ہے "مَا فِي الدَارِ شَفْرٌ وشُفْرٌ وشَفْرَةٌ"

الشَفْرَة. بڑی چوڑی چھری۔ تلوار کی دھار۔ نیزے کے پھل کا پہلو۔ موچی کی رانپی۔ ج شَفْر وشِفَار وشَفَرَات. الشَفْرَة. نوکر: خادم۔ عیش (مُشَفَّر) تنگ زندگی۔

المِشْفَر. شدت۔ روک۔ زمین یا ریگستان کا ٹکڑا۔ ہونٹ۔ اونٹ کے ہونٹ کے لیے خاص طور پر مستعمل ہے۔ ج مَشَافِر.

الشُفَارِج. میوہ وغیرہ رکھ کر محفل میں لانے کی تھالی۔

شَفَزَهُ (ض) شَفْزًا. لات مارنا۔ ٹھوکر مارنا۔

شَفْشَفَ. الرَجُلُ: کانپنا۔ بدخلق ہونا۔ صفت (مُشَفْشِفٌ ومُشَفْشَفٌ) بِه: خلط ملط ہونا الدَوَاءَ عَلَى الجُرْحِ: زخم پر دوا چھڑکنا الهَمُّ فُلَانًا: دُبلا کرنا الصَقِيْعُ النَبَاتَ: پالے کا نباتات کو جلا دینا۔ خشک کر دینا الحَرُّ والبَرْدُ الشَيْئَ: خشک کرنا عَلَيْهِ: ڈرنا۔

تَشَفْشَفَ. النَبَاتُ: خشک ہونے لگنا۔

الشَفْشَاف. اولوں والی بارش۔ عوام فَفْنَاف کہتے ہیں۔ ٹھنڈی ہوا۔ ثَوْبٌ شَفْشَافٌ: چھدرا بنا ہوا کپڑا۔

شَفَعَ (ف) شَفْعًا. الشَيْئَ: جوڑا کرنا۔ دوہرا کرنا۔ کہا جاتا ہے "كَانَ وِتْرًا فَشَفَعَهُ بِآخَرَ" وہ طاق تھا اس نے دوسرا ملا کر جفت کر دیا جَارَهُ: پڑوسی کو حق شفعہ دینا النَاقَةُ: ایک

بچہ ہوتے ہوئے حاملہ ہونا۔ تم کہتے ہو (شُفِعَ) لِيَ الْاَشْخَاصُ: نظر کی کمزوری سے ایک چیز دو دکھائی دینا۔ آنکھ کی صفت (شَافِعَة)

شَفَعَ (ف) شَفَاعَةً. لِفُلَانٍ اَوْ فِيْهِ اِلٰى زَيْدٍ: سفارش کرنا۔ شَفَعَ عَلَيْهِ بِالْعَدَاوَةِ: کسی کے خلاف دوسرے کی مدد کرنا۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ يُعَادِيْنِي وَلَهُ شَافِعٌ" فلاں شخص مجھ سے دشمنی کرتا ہے اور اس کے لیے میری عداوت میں ایک شخص مددگار ہے لِفُلَانٍ فِي الْمَطْلَبِ: کسی کے لیے کوشش کرنا۔

شَفَّعَ. الشَّيْءَ: جفت بنانا۔ شَفَّعَنِيْ فِي فُلَانٍ: سفارش قبول کرنا۔

تَشَفَّعَ. لِيْ وَاِلَيَّ بِفُلَانٍ اَوْ فِيْ فُلَانٍ: سفارش کرنے کو کہنا۔

اِسْتَشْفَعَ. زَيْدٌ اِلٰى عَمْرٍو: سفارش کرنے کی درخواست کرنا لِفُلَانٍ عَلٰى فُلَانٍ: مدد طلب کرنا۔

الشَّفْعُ. س۔ جفت۔ عدد۔ کہا جاتا ہے "اَشَفْعٌ هُوَ اَمْ وِتْرٌ" کیا وہ جفت ہے یا طاق۔ ج اَشْفَاع وشِفَاع۔

الشُّفْعَةُ. عِنْدَ الْفُقَهَاءِ: زمین یا مکان میں ہمسائیگی کی وجہ سے حق خرید۔ دیوانگی۔ آنکھ مِنَ الضُّحٰى: چاشت کے وقت دو رکعتیں۔ ج شُفَع۔

الشَّافِعُ. فا. نَاقَةٌ. شَافِعٌ: بچے والی حاملہ اونٹنی۔ عَيْنٌ شَافِعَةٌ: کمزوری سے ایک کو دو دیکھنے والی آنکھ۔ نَاقَةٌ (شَفُوْع) ایک دفعہ کے دوہنے میں دو برتن بھرنے والی اونٹنی۔

الشَّفِيْعُ. سفارش کرنے والا۔ حق شفعہ والا۔ ج شُفَعَاء۔ الشَّفِيْعُ مِنَ الْعَدَدِ: جفت۔

الاَشْفَعُ. لمبا۔

الْمُشَفَّعُ. وہ شخص جس کی سفارش مقبول ہو۔

الْمُشَفِّعُ. سفارش قبول کرنے والا۔

الْمَشْفُوْعُ. پاگل دیوانہ۔ اِمْرَاَةٌ مَشْفُوْعَةٌ: نظر بد لگی ہوئی عورت۔

شَفِقَ (س) شَفَقًا. عَلَيْهِ: مہربان ہونا۔ خیر خواہی و اصلاح کا خواہش مند ہونا۔ صفت "شَفِقٌ وشَفُوْقٌ وشَفِيْقٌ" شَفِقَ مِنَ الْاَمْرِ: خوف کرنا۔ لالچ کرنا عَلَى الشَّيْءِ: بخل کرنا۔

شَفَّقَهُ. مہربان بنانا۔ شَفَّقَ الشَّيْءَ: کم کرنا الثَّوْبَ: کپڑا خراب بننا۔

اَشْفَقَ. الشَّيْءَ: کم کرنا عَلَيْهِ مِنْهُ: کسی سے چوکنا رہنا۔ خوف کرنا۔ لالچ کرنا عَلَى الصَّغِيْرِ: مہربان ہونا الرَّجُلُ: شفق کا وقت پانا الرِّيْحُ: ہوا کا تیز ہونا اور خاک اڑانا۔

الشَّفَقُ. س۔ غروب آفتاب کے بعد افق آسمان کی سرخی۔ مہربانی۔ ردی چیزیں (دن۔ خوف۔ جانب۔ ثَوْبٌ شَفَقٌ کمزور کپڑا۔ ج اَشْفَاق۔

الشَّفَقَة. مہربانی۔ رحمت۔ خوف کے ساتھ مہربانی۔ کہا جاتا ہے "اَخَذَتْنِيْ مِنْهُ شَفَقَةٌ" اس پر مجھے ترس آیا۔ "وَلِيْ عَلَيْهِ شَفَقَةٌ" مجھے اس پر ترس ہے۔

شَفَنَ (ض) وشَفِنَ (س) شُفُوْنًا. الرَّجُلَ واِلَى الرَّجُلِ: ترچھی نظر سے دیکھنا یا بنظر اعراض دیکھنا۔ صفت (شَافِنٌ وشَفُوْنٌ)

الشَّفْنُ والشَّفِنُ. زیرک و دانا۔ الشَّفْنُ: انتظار۔ میراث کا منتظر۔

الشَّفُوْن. بہت غیرت مند جس کی نگاہ شدتِ حذر کی وجہ سے نظر کرنے سے نہ تھکے۔ ج شُفُن۔

الشَّفَنْتَرِيُّ والشَّفَنْتَرٰى. متفرق۔

شَفَهَ (ف) شَفْهًا. فُلَانًا: ہونٹ پر مارنا۔ اصرار کر کے سوال کرنا اور سب کچھ خرچ کرا دینا الاِنَاءَ: سب پی کر خالی کر دینا۔ "كَادَتِ الْعِيَالُ تَشْفَهُ مَالِيْ" قریب ہے کہ میرے اہل و عیال میرے مال کو ختم کر دیں عَنِ الْاَمْرِ: غافل کر دینا۔

شُفِهَ. زَيْدٌ: بہت سائلین کا ہونا الشَّيْءُ: بہت طالبین کا ہونا الطَّعَامُ: بہت کھانے والوں کا ہونا۔ صفت (مَشْفُوْهٌ)

شَافَهَهُ شِفَاهًا ومُشَافَهَةً. رو در رو گفتگو کرنا الشَّيْءَ: قریب ہونا۔

الشَّفَة والشِّفَة. مِنَ الْاِنْسَانِ: ہونٹ۔ ج شِفَاه وشَفَهَات اور نسبت کے لیے (شَفِيٌّ وشَفَهِيٌّ وشَفَوِيٌّ) اور تصغیر (شُفَيْهَة) کہا جاتا ہے "هُوَ خَفِيْفُ الشَّفَةِ" وہ سوال کرنے میں بہت اصرار کرنے والا یا کم سوال کرنے والا ہے۔ (ضد) و "لَهُ فِي النَّاسِ شَفَةٌ حَسَنَةٌ" اس کی لوگوں میں اچھی شہرت ہے۔ و "مَا اَحْسَنَ شَفَةَ النَّاسِ عَلَيْكَ" تمہارے متعلق لوگوں کی تعریف کس قدر اچھی ہے۔ و "مَا كَلَّمْتُهُ بِبِنْتِ شَفَةٍ" میں نے اس سے ایک لفظ بھی نہیں کہا۔ شَفَةُ الشَّيْءِ كَالدَّلْوِ: ڈول جیسی چیز کا کنارہ۔

الشَّافِه. پیاسا۔

الشُّفَاهِيُّ والاَشْفَه. بڑے ہونٹوں والا۔

الحُرُوْفُ الشَّفَهِيَّة. ہونٹوں سے نکلنے والے حروف اور وہ بفم ہیں۔

المَشْفُوْه. مفع۔ مَاءٌ مَشْفُوْهٌ: ایسا پانی جس پر بہت پینے والے آتے ہوں اور کہا جاتا ہے "فُلَانٌ مَشْفُوْهٌ عَنَّا" یعنی فلاں ہم سے غافل ہے اس کے پاس کثرت سے لوگ آتے ہیں۔ و "هُوَ مَشْفُوْهُ الْمَوَارِدِ" وہ بڑا مہمان نواز اور بہت داد و دہش والا ہے۔

شَفَا يَشْفُوْ شَفْوًا. الهِلَالُ: چاند کا طلوع ہونا الشَّخْصُ: ظاہر ہونا الشَّمْسُ: آفتاب کا غروب کے قریب ہونا الشَّفَا. نئے چاند کا بقیہ حصہ جو ابھی غروب نہ ہوا ہو۔ ہر چیز کا حد و کنارہ۔ تثنیہ شَفَوَان. ج اَشْفَاء. آدمی کے لیے موت کے وقت اور چاند کے لیے چھپنے کے وقت اور آفتاب کے لیے غروب ہونے کے وقت کہا جاتا ہے "مَا بَقِيَ مِنْهُ اِلَّا شَفًا" یعنی صرف تھوڑا سا باقی رہ گیا ہے۔

الاَشْفٰى. جس کے دونوں ہونٹ ملتے نہ ہوں۔

شَفٰى يَشْفِيْ شِفَاءً. اللّٰهُ فُلَانًا مِنَ

المَرضِ : تندرست کرنا۔ صحت یاب کرنا فُلانٌ فُلانًا : کسی کیلئے شفا مانگنا الشمْسُ : آفتاب کا غروب کے قریب ہونا۔ (و شَفِیَ (س) شَفِیَ) الهِلَالُ : نئے چاند کا غروب ہونا۔

شُفِیَ. المَرِیْضُ : صحت پانا۔ تندرست ہونا۔

اَشفٰی اِشفاءً. فُلانًا : شفا مانگنا عَلَیْهِ : کنارے پر آلگنا اور اسی سے ہے "اَشفٰی المَرِیْضُ عَلَی المَوْتِ" مریض موت کے کنارہ پر آگا العَلِیْلُ : حصول صحت سے باز رہنا (ہمزہ سلب کیلئے) المُسَافِرُ : آخری رات کی چاندنی میں چلنا المَرِیْضَ : مفید دوا بتانا۔ تم کہتے ہو "اَشفِنِیْ" یعنی مجھے کوئی ایسی چیز دو جس سے صحت حاصل ہو۔ اَشْفَاهُ الشَّیْ : مفید چیز دینا۔ شفا حاصل کرانے والی چیز دینا۔

تَشَفّٰی. مِنْ غَیْظِهٖ : غصّے سے ٹھنڈا ہونا اور کہا جاتا ہے "تَشَفّٰی مِنْ فُلَان" یعنی اس نے اپنے دشمن کو ایسی تکلیف پہنچائی کہ جس سے اس کا دِل ٹھنڈا ہو گیا (واِشْتَفٰی) بِکَذَا : شفا حاصل کرنا۔

اَلْمُسْتَشْفٰی - ہسپتال

اِسْتَشْفٰی. بِهٖ : شفا چاہنا۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ یُسْتَشْفٰی بِرَایِهٖ" فلاں کی رائے سے شفا حاصل کی جاتی ہے المَرِیْضُ مِنْ عِلَّتِهٖ : صحت یاب ہونا۔

الشِفَاءُ. س۔ دوا۔ (مجاز ہے اس لیے کہ سبب کا نام وہ رکھا گیا جو مسبب کا تھا) ج اَشْفِیَةٌ ج اَشَافٍ.

الشَّافِی. فا. مِنَ الاَدْوِیَةِ وَنَحْوِهَا : مفید دوا وغیرہ۔ الجَوَابُ الشَّافِی : ایسا جواب جس میں پھر سوال کی ضرورت نہ ہو۔

الاِشْفٰی. سُتالی. سُوجَا. ج اَشَافٍ.

شَقَّ (ن) شَقًّا۔ الشَّیْ : پھاڑنا۔ جدا جدا کرنا۔ اور اسی سے ہے "شَقَّ عَصَاءَ القَوْمِ" اس نے قوم کی جمعیت کو توڑ دیا۔ و "شَقَّ فُلَانٌ العَصَا" فلاں جماعت سے علیحدہ ہو گیا۔

شَقَّ (ن) شَقًّا و مَشَقَّةً. الاَمْرُ : دشوار ہونا عَلٰی فُلَان : مشقت میں ڈالنا البَرْقُ : بجلی کا وسط آسمان تک سیدھی پھیلنا الفرسُ : دوڑنے میں ایک جانب کو جھکنا (شُقُوْقًا) النبتُ : اُگنا نابُ البعیرِ : دانت نکلنا (شَقًّا) الصُبْحِ : فجر طلوع ہونا۔

شَقَّقَ. الحطبَ : لکڑی پھاڑنا۔ چیرنا الکَلَامَ : بر محل کہنا۔

شَاقَّهٗ شِقَاقًا و مُشَاقَّةً. مخالفت کرنا۔ دشمنی کرنا۔

تَشَقَّقَ. اَلحطبُ : لکڑی کا پھٹنا۔ چرنا۔ الفَرَسُ : گھوڑے کا دبلا ہونا اور کہا جاتا ہے "تَشَقَّقَتْ عَصَاهُمْ بالبَیْنِ" ان کا معاملہ تتر بتر ہو گیا۔

تَشَاقَّ. القَوْمُ : باہم مخالفت کرنا۔ باہم عداوت کرنا الرجُلَان. باہم خوب جھگڑا کرنا۔ تَشَاقُّوْا ثِیَابَهُمْ : ایک کا دوسرے کے کپڑوں کو پھاڑنا۔

اِنْشَقَّ. الشَّیْ : شگاف پڑنا الاَمْرُ : پراگندہ و پریشان ہونا الفجْرُ : فجر طلوع ہونا۔ کہا جاتا ہے "اِنْشَقَّتْ عَصَاهُمْ" ان کا معاملہ تتر بتر ہو گیا۔

اِشْتَقَّ. الشَّیْ : آدھا لینا الکَلِمَةَ مِنَ الکَلِمَةِ : مشتق کرنا جیسے الضَّرْب سے ضَرَبَ الفَرَسُ فِیْ عَدْوِهٖ : دائیں بائیں جانا فِیْ الکَلَامِ اَو الخُصُوْمَةِ : اِدھر اُدھر ہٹ جانا الطَّرِیْقَ فِیْ الفَلَاةِ : بیابان میں راستہ طے کرنا۔

الشَّقُّ. س۔ شگاف۔ پھٹن۔ صبح پھٹی ہوئی جگہ۔ مشقت۔ ہر چیز کا آدھا۔ ج شُقُوْق.

الشِّقُّ. جانب۔ کنارہ۔ انسان کی ایک جانب جس چیز کی جانب تمہاری نظر ہو۔ مشقت۔ سگا بھائی۔ ہر چیز کا آدھا۔ کہا جاتا ہے "المَالُ بَیْنِیْ وَبَیْنَكَ شِقَّ اَوْ شَقَّ شَعْرَةٍ" مال میرے اور تمہارے درمیان برابر برابر ہے۔

الشِّقَّةُ. کپڑے وغیرہ کی لمبی چٹ۔ پھاڑا ہوا ٹکڑا۔ چیز کا آدھا حصہ جبکہ پھاڑ لیا جائے۔ ج شِقَق و شِقَاق.

الشِقَّةُ والشُقَّةُ. دور کا سفر۔ مسافت جس کو مسافر طے کرے۔ راستہ جس کا طے کرنا چلنے والے کے لیے دشوار ہو۔ وہ جانب جہاں کا مسافر قصد کرے۔ مشقت۔ ج شُقق.

الشَّقِیْق. دو حصوں میں پھٹی ہوئی چیز کا آدھا حصہ۔ حقیقی بھائی۔ نظیر۔

الشَقِیْقَةُ. حقیقی بہن۔ باغوں کے درمیان سخت زمین۔ بہت بارش مِنَ البَرْقِ : اُفق آسمان میں پھیلنے والی بجلی۔ آدھا سیسی کا درد۔ ج شَقَائِق. شَقَائِقُ النُعْمَان : گل لالہ۔ واحد۔ شَقِیْقَةُ النُعْمَان.

الَاشَقُّ. مِنَ الخَیْل : دائیں بائیں دوڑنے والا گھوڑا۔ فَرَسٌ اَشَقُّ المَنْخَرَیْنِ : وسیع نتھنوں والا گھوڑا۔

المَشَقَّةُ والمِشَقَّةُ. دشواری۔ محنت۔ ج مَشَاقّ و مَشَقَّات.

شَقَأَ (ف) شَقْأً و شُقُوْءًا. النَابُ : دانت نکلنا الشعْرَ الرَاسِ : مانگ نکالنا اور کنگھا کرنا رَاسَهٗ : سر پھاڑنا فُلَانًا : کسی کی مانگ پر مارنا۔

المَشْقَأُ. مانگ۔

المِشْقَأُ والمِشْقَاء والمِشْقَأَة. کنگھا۔

شَقُحَ (ک) شَقَاحَةً. قبیح ہونا۔ صفت (شَقِیْح)

شَقَحَ (ف) شَقْحًا. الشَّیْ : توڑنا الجَوْزَ : گری نکالنا ہ اللّٰهُ : قبیح بنانا الکَلْبُ : کتے کا پیشاب کرنے کے لیے ٹانگ اُٹھانا۔

شَاقَحَهٗ مُشَاقَحَةً. باہم گالی گلوچ کرنا۔

اَشْقَحَهٗ. دور کرنا (اَشْقَحَ وشَقَّحَ) البُسْر : رنگ پکڑنا النَخْلُ : درخت خرما پر کھجور کا گدر ہونا۔ کہا جاتا ہے (شُقْحًا وشُقْحًا) لَهٗ : یعنی اس کے لیے دوری ہو۔

الاَشْقَح. سرخ زرد رنگ ملا ہوا۔ مؤنث شَقْحَاءُ. ج شُقْح.

الشُقحِيُّ. سرخ رنگ والا۔
شَقِذَ (س) شَقَذًا. تیز نظر بد لگانے والا ہونا۔ بے نیند ہونا۔ صفت (شَقَذ وشَقِذ وشَقِيْذ وشقذان)
شَقَذَ (ض) شَقْذًا وشَقِذَ (س) شَقَذًا. دور جانا۔
شَاقَذَهُ. باہم دشمنی کرنا۔ دور کرنا۔
اَشْقَذَهُ. دھتکارنا۔
الشَقَذ والشُقَذ والشِقَذ. گرگٹ کا بچہ۔ ج شُقْذَان وشُقَاذَى. الشُقذ: س۔ کہا جاتا ہے "مَاله شَقَذٌ ولَا نَقَذٌ" اس کے پاس کچھ نہیں "و هٰذَا لَيْسَ بِهِ شَقَذٌ وَلَا نَقَذٌ" اس میں کوئی اللہ اور نقصان نہیں۔
الشِقْذَان. بھیڑیا۔ حشرات الارض۔ کیڑے مکوڑے۔ بھٹ۔ تیتر وغیرہ کے چوزے۔
الشَقَذَان. س ج شِقْذَان و (الشِقْذ والشَقَذ) گرگٹ۔ بھیڑیا۔
الشَقْذَاء. بہت بھوکا عقاب۔
شَقِرَ (س) و شَقُرَ (ک) شَقَرًا وشُقْرَةً. سرخ زرد رنگ کا ہونا۔ صفت (اَشْقَر) مؤنث شَقْرَاء ج شُقْر.
اِشْقَرَّ. گہرا سرخ وزرد رنگ کا ہونا۔
الشَقْر. امر مقصود ودلچسپ۔ ج شقور: کہا جاتا ہے "اَفْضَيْتُ اِلَيْهِ بُشقُوْرِى" میں نے اپنے ان اُمور پر اس کو مطلع کر دیا جن کو دوسروں سے چھپاتا تھا۔ و "بَثَّه شُقُوْرَهُ" اس نے اپنے حالات کی اس سے شکایت کی۔
الشُقْر. مرغ۔ جھوٹ۔ کہا جاتا ہے "جَاءَ بالشُقَر والبُقَر" وہ جھوٹ اور مصیبت لایا۔
اَشْقَرَان بنباتات اور دانوں میں لگنے والی بیماری۔
الشَقِر والشَقِرَان والشُقَّار والشُقَّارَى. ایک قسم کی سرخ رنگ کی نباتات یا گل لالہ۔
الشَقِرَّاق والشِقِرَّاق. فاختہ سے بڑا ایک پرندہ جس کو شُقْرُق اور شَرَقْرَق بھی کہتے ہیں۔

شَقْشَقَ شَقْشَقَةً. الجَمَل: اونٹ کا بلبلانا الطَيْرُ: پرندہ کا آواز کرنا۔
الشِقْشِقَةُ. بوقت مستی اونٹ کے منہ کے جھاگ۔ ج شَقَاشِق اور فصیح کیلئے "هَدرت شِقْشِقَتُه" کہا کرتے ہیں۔ و "فُلَانٌ شِقْشِقَةُ قَوْمِه" فلاں اپنی قوم میں شریف و فصیح ہے۔
شَقَّصَ. الذَبِيْحَة: ذبح کیے ہوئے جانور کو حصہ داروں کیلئے کاٹ کر برابر حصہ کرنا۔
الشِقْص. حصہ۔ کسی چیز کا ٹکڑا۔ زمین کا قطعہ۔
الشَقِيْص. شریک۔ شرکت۔ حصہ۔ عمدہ گھوڑا۔ بہت میں سے تھوڑا۔
المِشْقَص. چوڑا پھل یا چوڑے پھل کا تیر۔ ج مَشَاقِص.
المُشَقِّص. قصاب۔
الشَقِيْط. مٹی کا مٹکا یا پکی ہوئی مٹی۔
الشَقِيْط. پکی ہوئی مٹی۔
شَقَعَ (ف) شَقْعًا. فِي الإِنَاء: برتن میں منہ ڈال کر پینا۔
الشَقَف. ٹھیکری۔ ٹھیکری کے ٹکڑے واحد (شَقَفَة)
الشَاقُوْف. عند البَنَّائِيْن: لوہے کا بڑا ہتھوڑا۔ فصیح لفظ مِلْطَاس اور مِلْطَس ہے۔
شَقَلَ (ن) شَقْلًا. الدراهِمَ: تولنا المَرْأَةَ: جماع کرنا۔
شَوْقَلَ شَوْقَلَةً. حلیم و بردبار ہونا۔
الشَاقُوْل. معماروں کا سا ہول جس سے دیوار کی ہمواری دیکھتے ہیں۔
شَقَنَ (ن) شَقْنًا واَشْقَنَ. العَطِيَّة: کم دینا۔ واَشْقَنَ الرَجُلُ: کم مال ہونا۔
شَقُنَ (ک) شُقُوْنَةً. العَطَاءُ: کم ہونا۔ صفت (شَقْنٌ وشَقِنٌ وشَقِيْنٌ)
المِشْقَن. ہینگا (جوتے اور بوئے ہوئے کھیت کی مٹی کے برابر کرنے کا آلہ)
شَقَا يَشْقُوْ شَقْوًا واشقى اللّٰه فُلَانًا: بدبخت بنانا۔ اَشْقَى شَعْرَه: کنگھی کرنا۔

شَقِيَ يَشْقَى شَقًا وشَقَاءً وشَقَاوَةً وشِقَاوَةً وشَقْوَةً وشِقْوَة. بدبخت ہونا۔ صفت (شَقِىّ) ج اَشْقِيَاء.
شَاقَى. فُلَانًا: بدبخت ہونے میں مقابلہ کرنا۔ تم کہتے ہو "شَاقَانِيْ فَشَقَوْتُه" اس نے بدبخت ہونے میں مجھ سے مقابلہ کیا میں غالب رہا یعنی میں اس سے زیادہ بدبخت رہا ہ فِي الحَرْب: لڑائی وغیرہ میں مشغول کرنا ہ عَلى كَذَا: صبر کرنے میں مقابلہ کرنا۔
الشَاقِي. ف مِنَ الجِبَال: پہاڑ کا لمبا نکلا ہوا گوشہ۔ ج شَوَاقٍ وشُقْيَان.
الشَقَا والشِقَاء. س۔ سختی۔ بدبختی۔
المِشْقَى. کنگھی۔
شَكَّ (ن) شَكًّا. فِي الأَمْر: شبہ کرنا۔ صفت فاعلی (شَاكٌّ) اور صفت مفعولی (مَشْكُوْك) فِيْهِ عَلَيْهِ الأَمْرُ: مشتبہ ہونا ہ بالرُمْح: ہڈی تک چھیدنا۔ شَكَّت الشَوْكَةُ رِجْلَهُ: کانٹا چبھنا۔ شَكَّ القَوْمُ بُيُوْتَهم: گھروں کو ایک طرز یا ایک قطار میں بنانا الخَيَّاطُ الثَوْبَ: کپڑے میں دور دور ٹانکے لگانا اِلَيْهِ البِلَادَ: طے کر کے پہنچنا الشَئَ اِلَى الشَئِ: ملانا عَلَيْهِ الامْرُ: دشوار ہونا فِيْ السِلَاح: ہتھیار بند ہونا۔ صفت (شَاكُّ السِلَاح و شَاكٌّ فِيْ السِلَاحِ) ج شُكَّاك.
شَكَّ (س) شَكًّا. فُلَانًا و اِلَيْهِ: مائل ہونا۔
شَكَّكَهُ. شک وشبہ میں ڈالنا۔
تَشَكَّكَ. فِيْ الأَمْر: شبہ کرنا۔
الشَكُّ. س۔ شبہ۔ ہڈی میں تھوڑی سی درز۔ ایک دوا جو چوہوں کیلئے قاتل ہے۔ ج شُكُوْك.
الشِكَّة. اسم نوع۔ ہتھیار۔ لکڑی وغیرہ کا پچڑ جو کلہاڑے کے سوراخ کو تنگ کرنے کیلئے لگاتے ہیں۔ ج شِكَك اور کہا جاتا ہے "فُلَانٌ مُخْتَلِفُ الشِكَّة" فلاں مختلف اخلاق والا ہے۔

الشُکَّۃُ. مسافت۔ کہا جاتا ہے "بَیْنَہُمَا شُکَّۃٌ بَعِیْدَۃٌ"، ان دونوں کے درمیان بڑی مسافت ہے۔

الشَاکَۃ. الشَاكُ کا مؤنث گلے کی سوجن۔ ج شَوَاكٌ. بُیُوْتٌ (شِکَاكٌ) ایک قطار کے مکانات۔

الشِکَاکَۃ. زمین کا گوشہ۔

الشَکِیْکَۃ. طریقہ۔ عادت۔ کہا جاتا ہے "دَعْہُ عَلٰی شَکِیْکَتِہٖ" اس کو اس کی عادت پر چھوڑ دو۔ فرقہ میوہ کی ٹوکری۔ ج شَکَائِك و شُکُكٌ.

اَلْمِشَكُّ. سوراخ کرنے کا آلہ۔ زرہ۔ ج مَشَاكُّ.

شَکَرَ (ن) شُکْرًا و شُکُوْرًا و شُکْرَانًا. الرَّجُلَ ولَہٗ (و باللام اَفْصَح) شکریہ ادا کرنا۔ شکر کرنا۔ بہتر سلوک پر تعریف کرنا اور کہا جاتا ہے "شَکَرَ اللّٰہُ سَعْیَكَ" یعنی اللہ تمہاری کوشش کی جزا دے و "شَکَرْتُ لِفُلَانٍ نِعْمَتَہٗ" میں نے فلاں کی نعمت کا شکریہ ادا کیا۔ و "شَکَرَ اللّٰہَ و لِلّٰہِ وباللّٰہِ ونِعْمَۃَ اللّٰہِ وبِنِعْمَۃِ اللّٰہِ" اس نے اللہ کا شکر یا اللہ کی نعمت کا شکر ادا کیا۔ صفت (شَاکِر) ج شَاکِرُوْن وشُکْر. شَاکِرُرَبِّہٖ: ایک قسم کی گھاس۔

شَکِرَتْ (س) شَکَرًا. النَّاقَۃُ: اونٹنی کا بھرے ہوئے تھن والی ہونا۔ صفت (شَکِرَۃٌ) ج شَکِرَات وشَکَارٰی وشَکْرٰی و (مِشْکَار) الشَجَرَۃُ: درخت کا جڑ میں سے شاخ نکلنا الرَجُلُ: بخل کے بعد سخی ہونا۔

اَشْکَرَ. الضَرْعُ: تھن کا دودھ سے بھرنا۔ صفت (شَکْرَان) مؤنث شَکْرٰی. ج شُکَارٰی و شَکَارٰی. عَیْنٌ شَکْرٰی: آنسوؤں سے بھری ہوئی آنکھ۔ اشْکَرَ الشَجَرُ: درخت کی جڑ میں سے شاخ نکلنا۔

شَاکَرَہٗ. شکر گزاری دکھلانا۔ ہٗ الحَدِیْثَ: گفتگو شروع کرنا۔

اِشْتَکَرَ. الضَرْعُ: تھن کا دودھ سے بھرنا۔

اِشْتَکَرَتِ الرِیَاحُ: ہوا کا تیز چلنا السَمَاءُ: بارش لانا الرَجُلُ فی عَدْوِہٖ: دوڑنے میں کوشش کرنا۔ اِشْتَکَرَ البَرْدُ او الحَرُّ: سردی یا گرمی کا تیز ہونا الشَجَرُ: درخت کی جڑ میں سے شاخ نکلنا الجَنِیْنُ: رواں نکلنا۔

تَشَکَّرَ. لَہٗ: شکر ادا کرنا۔

الشَکُوْر. بہت شکر گزار (مذکر و مؤنث) ج شُکُر الشَکُوْرُ فِیْ اَسْمَائِہٖ تَعَالٰی. تھوڑے عمل کا زیادہ بدلہ دینے والا۔

الشَکِیْر. بڑے درختوں کی جڑ میں جو شاخ نکل آئے۔ بڑوں میں چھوٹے (پودے یا گھاس یا پر یا بال) بال جو چہرہ اور پس گردن کے متصل ہوں۔ درخت کی ڈاڑھی۔ شَکِیْرُ الْاِبِلِ. چھوٹے اونٹ۔ ج شُکُر.

الشَکْرَۃ. اسم مرۃ (والشَکْرِیَّۃ) تھنوں کا دودھ سے بھرنا۔ کہا جاتا ہے نَبَاتٌ (مَشْکَرَۃٌ) یعنی دودھ والا پودہ۔

الشُکْرَان. شکر گزاری۔

الشَوْکَرَان و الشَیْکَرَان والشِیْکُرَان. ایک زہریلا پودہ۔ (دخیل)

الشَاکِرِیّ. خادم۔ نوکر۔ چاکر۔ ج شَاکِرِیَّۃ (دخیل)

الشَاکِرِیَّۃ. خادم کی اُجرت۔ عوام شَاکِرِیۃ کو ٹیڑھے سر والی چھری کے لیے بھی استعمال کرتے ہیں۔

الشَکَائِر. پیشانیاں۔

شَکَزَہٗ (ن) شَکْزًا. اُنگلی چھونا۔ زبان سے تکلیف دینا۔ شَکَزَہٗ بالرُمْحِ: نیزہ مارنا۔

الشَکِز والشَکَز. بد خلق۔

الشَکَّاز. شاکز کا مبالغہ۔ جنگجو۔

شَکُسَ (ک) شَکَاسَۃً وشَکِسَ (س) شَکَسًا. بخیل ہونا۔ درشت خو ہونا۔ سخت مزاج ہونا۔ صفت (شَکِسٌ وشَکْسٌ) ج شُکْسٌ.

شَاکَسَہٗ مُشَاکَسَۃً. مخالفت کرنا۔ سختی سے پیش آنا۔

تَشَاکَسَ. القَوْمُ: باہم مخالفت کرنا۔ کہا جاتا ہے "اللَیْلُ والنَہَارُ یَتَشَاکَسَان" دن اور رات ایک دوسرے کی ضد ہیں۔

الشَکِیْس. نحوست۔

المِشْکَس. بخیل۔ سخت مزاج۔

الشَکْس. نئے چاند نکلنے سے ایک دو دن پہلے۔

□الشَکِص والشَکِیْص. بد خلق۔

الشَکِیْصَۃ: اونٹنی جس کے نہ تو تھن میں دودھ ہو نہ حاملہ ہو۔

الشِکَاص. ناہموار دانتوں والی عورت۔

شَکِعَ (س) شَکَعًا. المَرِیْضُ: بہت آہ و زاری کرنا۔ صفت (شَاکِعٌ وشَکِعٌ وشَکُوْعٌ) الزَرْعُ: کھیتی کا زیادہ دانوں والی ہونا الرَجُلُ: غضبناک ہونا۔ درد مند ہونا۔

اَشْکَعَہٗ. غضبناک کرنا۔ ملول کرنا۔ تنگ دل کرنا۔ زچ کر دینا۔

شَکَلَ (ن) شَکْلًا وشَکَّلَ. الاَمْرُ: مشتبہ ہونا۔ شَکَلَ وشَکَّلَ العِنَبُ: انگور کا پکنے لگنا۔ شَکَلَ وشَکَّلَ الکِتَابَ: اعراب لگانا۔ شَکَلَ وشَکَّلَ الدَابَّۃَ بالشِکَال: جانور کو پائے بند ڈالنا۔ شَکَّلَ الشَیْءَ: تصویر بنانا۔ شَکَلَتْ وشَکَّلَتِ المَرْاَۃُ شَعْرَھَا: دائیں اور بائیں جانب زلف کی دو لٹیں بٹنا۔

شَکِلَ (س) شَکَلًا. سرخ سفید ہونا الشَیْءُ: سفید مائل بسرخ ہونا المَرْاَۃُ: عورت کا ناز و انداز والی ہونا۔

اَشْکَلَ. الاَمْرُ: مشتبہ ہونا۔ کہا جاتا ہے اَشْکَلَتْ عَلَیَّ الاَخْبَارُ میرے اوپر خبریں مشتبہ ہو گئیں۔ العِنَبُ: انگور پکنے لگنا النَخْلُ: درخت خرما پک کر تیار ہونا الکِتَابَ: اعراب لگانا الشَیْءُ: مشکل ہونا المَرِیْضُ: بیمار کا صحت کے قریب ہونا۔

شَاکَلَہٗ مُشَاکَلَۃً. مشابہ ہونا۔ موافق ہونا۔ کہا جاتا ہے "فِیْ فُلَانٍ مُشَاکَلَۃٌ مِنْ اَبِیْہِ" اِس میں اُس کے باپ کی مشابہت ہے۔

تَشَکَّلَ. صورت اختیار کرنا العِنَبُ: انگور پکنے لگنا۔

اِشْتَکَلَ و اِسْتَشْکَلَ. الاَمْرُ: مشتبہ ہونا۔

الشَّکْلُ. س۔ مشابہت۔ مثل۔ نظیر۔ مشکل معاملہ۔ قصد و ارادہ۔ کہا جاتا ہے "سَأَلْتُهُ عَنْ شَکْلِ فُلَانٍ" میں نے فلاں کے ارادہ کو دریافت کیا۔ عورت کا ناز و انداز۔ محسوس یا متوہم چیز کی صورت شکل مثلاً گولائی؛ کجی۔ سیدھا پن وغیرہ۔ ج اَشْکَال و شُکُوْل.

الاَشْکَالُ: چاندی یا موتیوں کے زیورات جو ایک دوسرے کے مشابہ ہوتے ہیں اور جن کو عورتیں کان میں پہنتی ہیں اور کہا جاتا ہے "اُمُوْرٌ اَشْکَالٌ" یعنی مشتبہ اُمور۔ شَکْلُ الکِتَابِ: کتاب کی حرکات۔ الشَّکْلَةُ: ایک حرکت مثلاً زیر، زبر یا پیش۔

الشِّکْلُ. مثل۔ عورت کا ناز و انداز۔

الشُّکْلَةُ. سرخی مائل بہ سفیدی (والشَّاکِلُ) مشابہت۔ کہا جاتا ہے "فِیْهِ شُکْلَةٌ اَوْ شَاکِلٌ مِنْ اَبِیْهِ" اس میں اس کے باپ کی مشابہت ہے۔ اِمْرَأَةٌ (شَکِلَةٌ) ناز و انداز والی عورت۔

الشِّکَالُ. جانور کا پائے بند۔ ڈوری جو اونٹ کے پیش بند اور تنگ کے درمیان باندھتے ہیں۔ اگلی ٹانگ اور پچھلی ٹانگ باندھنے کا بندھن۔ ج شُکُلٌ. الشِّکَالُ فِی الخَیْلِ: تین ٹانگوں کا سفید اور ایک دوسرے رنگ کا ہونا یا اس کے برعکس۔

الشَّاکِلَةُ. الشَّاکِلُ کا مؤنث۔ شکل۔ جانب۔ جیسے شَاکِلَةُ الطَّرِیْقِ. طریقہ مذہب۔ نیت۔ حاجت۔ کوکھ۔ ج شَوَاکِلُ. اور اسی سے ہے "اَصَابَ شَاکِلَةَ الصَّوَابِ" اس نے طریقہ صواب پا لیا۔ و "فُلَانٌ یَرْمِیْ بِرَأْیِهِ الشَّوَاکِلَ" یعنی فلان وجوہ صواب کو پا لیتا ہے۔ الشَّوَاکِلُ. بڑے رستے سے نکلے ہوئے راستے۔ کہا جاتا ہے هٰذَا طَرِیْقٌ ذُوْ شَوَاکِلَ. یہ راستہ ایسا ہے جس سے مختلف راستے نکلتے ہیں۔

الاَشْکَلُ. سفید مائل بسرخی۔ آنکھوں کی سفیدی میں سرخی والا۔ اور کہا جاتا ہے "هٰذَا اَشْکَلُ بِهٖ" اس کے مشابہ ہے۔ ج شُکْلٌ.

الشَّکْلَاءُ. اَشْکَل کا مؤنث۔ حاجت۔

الشَّوْکَلَةُ. ناحیہ۔ جانب (الشَّوْکَلُ) کا واحد بمعنی عوسج۔ اور عوسج ایک کانٹے دار درخت کا نام ہے۔

الاَشْکَلَةُ. التباس۔ مشابہت۔ کہا جاتا ہے "فِیْهِ اَشْکَلَةٌ مِنْ اَبِیْهِ" اس کے اندر اس کے باپ کی مشابہت ہے۔ حاجت جو انسان کو پابند کر دے۔ تم کہتے ہو "لَنَا عِنْدَهٗ اَشْکَلَةٌ" اس کے پاس ہماری حاجت ہے۔

الشَّکِیْلُ. خون آمیز جھاگ جو لگام کے لوہے پر ظاہر ہو۔

المُشْکِلُ والمُشْکِلَةُ. امر دشوار یا امر مشتبہ۔ ج مَشَاکِلُ و مُشْکِلَات.

المَشْکُوْلُ. مِنَ الخَیْلِ: تین ٹانگوں میں سفیدی اور ایک ٹانگ میں دوسرے رنگ والا۔ پائے بند سے بندھا ہوا۔

المُشَکَّلُ. صورت و شکل والا۔

شَکَمَهٗ (ن) شَکْمًا دینا۔ بدلہ دینا۔ فلانًا: رشوت دینا۔

شَکَمَهٗ (ن) شَکْمًا و شَکِیْمًا. دانت سے کاٹ لینا۔

شَکِمَ (س) شَکَمًا بھوکا ہونا۔

اَشْکَمَهٗ. بدلہ دینا۔

الشُّکْمُ والشُّکْمٰی. ثواب۔ بدلہ۔ عطیہ۔

الشَّکِمُ. شیر۔

الشَّکِیْمَةُ. تکبر۔ ظلم کی داد رسی۔ عہد۔ طبیعت۔ چیتا۔ زہر۔ مشابہت مِنَ اللِّجَامِ: لگام کا وہ لوہا جو گھوڑے کے منہ میں ہوتا ہے۔ ج شَکَائِمُ و شُکُم و شَکِیْم اور اسی سے ہے "فُلَانٌ ذُوْ شَکِیْمَةٍ" او شَدِیْدُ الشَّکِیْمَةِ یعنی فلاں خوددار اور غیرت مند ہے۔

شَاکَهَهٗ شِکَاهًا و مُشَاکَهَةً. مشابہ ہونا۔

اَشْکَهَ. الاَمْرُ: دشوار ہونا۔

تَشَاکَهَا. باہم مشابہ ہونا۔

شَکَا یَشْکُوْ شَکْوٰی وشَکْوًا وشَکَاةً وشَکَاوَةً وشِکَایَةً وشَکِیَّةً. اِلَیْهِ زَیْدًا: شکایت کرنا۔ شکایت کرنے والے کو (شَاکٍ) جس کی شکایت کی جائے اس کو (مَشْکُوٌّ ومَشْکِیٌّ) اور جس سے شکایت کی جائے اس کو (مَشْکُوٌّ) اِلَیْهِ اور شکایت کو (شَکْوٰی) کہتے ہیں۔ شَکَا الاَمْرَ او العِلَّةَ: ذکر کرنا یا درد مند ہونا مَرْضَهٗ لِلطَّبِیْبِ: طبیب سے مرض کی کیفیت بیان کرنا اَمْرَهٗ اِلَی اللّٰهِ ظاہر کرنا۔

شَکَا یَشْکُوْ شَکْوًا وشَکْوٰی وشَکَاةً. المرضُ فُلَانًا: الم پہنچانا۔ درد مند بنانا۔

شَکّٰی تَشْکِیَةً. الشَّاکِیَ: شکایت قبول کرنا۔

اَشْکٰی اِشْکَاءً. فُلَانًا: شکایت قبول کرنا۔ شاکی پانا۔ کسی کے سامنے شکایت اور تکلفات شوق کو بیان کرنا۔ کسی کے ساتھ ایسا معاملہ کرنا کہ وہ شکایت کرنے پر مجبور ہو۔ کسی سے شکایت کو زائل کر دینا فُلَانًا مِنْ فُلَانٍ: کسی سے کوئی چیز کسی کی خوشنودی کے لیے لینا۔ کہا جاتا ہے "هُوَ یَشْکِیْ بِکَذَا" وہ فلاں چیز کے ساتھ متہم ہے۔

شَاکَاهُ. شکایت کرنا۔

تَشَکّٰی. بیمار ہونا اِلَیْهِ: شکایت کرنا۔ مِنْ جُرْحٍ: درد مند ہونا۔

اِشْتَکٰی. بیمار ہونا اِلَیْهِ: شکایت کرنا مِنْ جُرْحِهٖ: درد مند ہونا۔

تَشَاکٰی تَشَاکِیًا. القَوْمُ: باہم دگر شکایت کرنا۔

الشَّکْوُ والشَّکْوٰی والشَّکَاءُ والشَّکَاةُ والشُّکْوَاءُ. بیماری۔ الشَّکْوٰی: جس چیز کی شکایت کی جائے۔ ج شَکَاوٰی. الشَّکْوُ: چھوٹا اونٹ۔

الشَّکْوَةُ. شَکَا کا اسم مرۃ۔ شکو بمعنی مرض کا واحد ج شَکَوَات وشَکًا (والشُّکَیَّةُ) پانی یا دودھ کا چمڑے کا برتن۔

الشَّکِیُّ. جس کی شکایت کی جائے۔

دردمند۔ مؤنث شَکِیَّۃٌ۔ ج شَکَایَا
(والشاکی) معمولی بیمار رَجُلٌ شَاکِی
السِلاحِ: ہتھیار بند صاحب شوکت ورعب
مرد (شَائِكُ کا مقلوب ہے۔)
الشکاۃ۔ عیب۔
المِشْکاۃ۔ طاق۔ چراغ رکھنے کا طاق۔ چراغ
دان۔
شَکی یَشْکِيْ شَکْیًا۔ اِلَیْهِ: شکایت کرنا۔
الشَکِیَّۃُ۔ بقیہ۔
شَلَّ (ن) شَلًّا۔ الثوبَ: کپڑے میں ہلکی
سلائی کرنا۔ شَلَّتِ العَیْنُ دمْعَهَا: آنکھ کا
آنسو بہانا الدِرْعَ وشَلَّهَا عَلَیْهِ: زرہ پہننا
الشَیئَ: کاٹنا۔
شَلَّ (ن) شَلًّا وشَلَلًا۔ الابلَ: اُونٹوں کو
بھگانا۔ دھتکارنا۔ کہا جاتا ہے "مَرَّ فُلَانٌ
یَشُلُّهُمْ بالسَیْفِ" فلاں گزرا اس حال میں
کہ لوگوں کو تلوار سے بھگا رہا تھا۔ والصُبْحُ
یَشُلُّ الظَلَامَ" صبح تاریکی کو دور کردیتی ہے۔
شَلَّتْ (س) شَلًّا وشَلَلًا وشُلَّتْ و
اُشِلَّتِ اِشْلَالًا۔ یَدُهُ: خشک ہونا۔ لنجا ہونا۔
ایسے ہاتھ کو (شَلَّاء) اور ایسے ہاتھ والے کو
(اَشَلُّ) کہتے ہیں۔ جو شخص اچھی طرح تیر
چلائے یا نیزہ بازی کرے اس کے لیے دعاء کے
طور پر کہتے ہیں "لا شُلَّتْ یَدَاكَ اولا
شُلَّتْ عَشْرُكَ" تمہارے ہاتھ یا تمہاری دس
انگلیاں بیکار نہ ہوں۔
اَشَلَّ۔ بیمار ہاتھ والا ہونا۔
اِنْشَلَّ۔ المطرُ: برسنا السَیْلُ: سیلاب
بڑھنا شروع ہونا الذئب فی الغنمِ:
بھیڑیے کا بکریوں میں تباہی ڈالنا۔ اِنْشَلَّتِ
الاِبلُ: بھاگنا۔ شَلَالِ۔ مبنی علی
الکسر: شَلَلْ کا اسم ہے۔ تیر انداز کے لیے
دعا کے موقعہ پر کہا جاتا ہے "لا شَلَالِ"
بمعنی لا شُلَّتْ یَدُكَ۔
الشَلَلُ۔ مص۔ کپڑے کا داغ جو دھونے سے
بھی نہ جائے۔ ہاتھ کی خرابی۔
الشُلُل والشُلُل والشُلْوُل۔ تیز۔ خوش
مزاج۔
الشِلَالُ۔ متفرق لوگ۔ کہا جاتا ہے "جَاءَ
القَوْمُ شِلَالًا" اونٹوں کو بھگاتے ہوئے لوگ
آئے۔
الشَلَّۃُ۔ اسم ج (والشِلَّۃُ والشُلّی) دور کا
مقصد۔ جہت سفر۔
الشَلِیلُ۔ اونی کپڑے کا ٹکڑا جس کو کجاوہ کے
پیچھے جانور کے سرین میں ڈالتے ہیں۔ چھوٹی
زرہ جو بڑی زرہ کے نیچے پہنی جائے۔ کرتہ جو
زرہ کے نیچے پہنا جائے۔ وادی میں پانی بہنے کا بڑا
نالہ۔ ج اَشِلَّۃ۔
الشَلَّالُ۔ آبشار۔ ج شَلَّالَاتٌ
المِشَلُّ۔ گردن پر ڈالنے کا کپڑا۔ رَجُلٌ
مِشَلٌّ: سبک دست۔ تیز۔ خوش مزاج۔
شَلَّحَہُ تَشْلِیْحًا۔ ننگا کرنا۔
الشَلْحَاءُ والشَلْحَی۔ تیز تلوار۔ ج
شُلُحٌ۔
المُشَلَّحُ۔ حمام کا کمرہ جس میں کپڑے
اُتارے جائیں۔
شَلَخَہُ (ن ف) شَلْخًا۔ بِالسَیْفِ: تلوار
سے کاٹنا۔
الشَلْخُ۔ مص۔ اصل۔ جڑ۔ آدمی کی اولاد۔ کہا
جاتا ہے "ھو شَلْخُ سُوءٍ" وہ بُری اولاد
ہے۔
شَلْشَلَ شَلْشَلَۃً وشِلْشَالًا۔ الماءُ: پانی
ٹپکنا الماءَ وبالماءِ: پانی متفرق چھڑکنا
الماءَ: پانی ٹپکانا السَیْفُ الدَمَ: گرانا۔ صفت
مفعولی شَلْشَل ومُشَلْشِل ومُشَلْشَل بکھرنا
تَشَلْشَلَ۔ الماءُ: پانی کا پھینکنا۔ بکھرنا
السَیفُ بالدمِ: گرانا۔ کہا جاتا ہے "جَاءَ و
جُرْحُهُ یَتَشَلْشَلُ دَمًا" وہ اس حال میں آیا
کہ اس کے زخم سے خون ٹپک رہا تھا۔
الشَلْشَلُ۔ ٹپکنے والی مشک۔ ماءٌ شَلْشَلٌ
لگاتار ٹپکنے والا پانی۔ ماءٌ ذُو شَلْشَلٍ: ٹپکنے
والا پانی۔ (الشَلْشَل والشُلْشُل) مِنَ
الرِجالِ: تیز و سبک دست۔ خوش مزاج۔
الشَلَطُ والشَلْطَاءُ۔ چھری۔
الشِلْطَۃ۔ باریک اور لمبا تیر۔ ج شِلَط۔
شَلَغَ (ف) شَلْغًا۔ الرَاسَ: کچلنا۔ توڑنا۔
الشِلْف۔ مِنَ الحَدِیْدِ عِنْدَ العَامَۃِ:
لوہے کی سلاخ۔
الشَالُوفُ۔ عِنْدَ العَامَۃِ: آبشار۔ آبشار
گرنے کی جگہ۔
الشَلَافَۃ۔ مِنَ النِسَاءِ: بدکار عورت۔
شَلَقَہُ (ن) شَلْقًا۔ لمبا پھاڑنا یا چیرنا۔
بالسَوْطِ: کوڑے سے مارنا۔
الشِلْق والشَلِق۔ نرم کانٹوں والی ایک
مچھلی۔ ج شِلَاق۔
الشَلْقَاءُ۔ چھری۔
الشَلْقَۃ والشِلْقَۃ۔ گوہ کے انڈے۔
الشَلَقَۃ۔ گھوڑوں کو سدھانے والے۔
الشَلَقَۃ: موگری جس سے کسی چیز کو توڑیں۔
الشَلَاق۔ فقیروں کا تھیلا۔
الشَوْلَقِیُّ۔ مٹھائی بیچنے والا یا مٹھائی کی زیادہ
خواہش رکھنے والا۔
المِشْلِیق۔ ہنستے وقت منہ کھولنے والا۔
الشَیْلَم والشَوْلَم والشَالَم۔ ایک قسم کا
کڑوا دانہ جو گیہوں میں پیدا ہوتا ہے۔
الشِلْم۔ چنگاری۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ
یَتَطَایَرُ شِلْمُه" فلاں کے غصہ کی وجہ سے
چنگاری اُڑ رہی ہے۔
شَلَا یَشْلُو شَلْوًا۔ چلنا الشَئَ: بلند کرنا۔
اَشْلَی اِشْلَاءً۔ الکلبَ علی الصَیْدِ: کتے کو
شکار پر اکسانا۔ بھڑکانا الناقَۃَ: اونٹنی کو دوہنے یا
چارہ کے لیے بلانا۔
اِشْتَلَی۔ فُلَانًا: چھڑانا۔
اِسْتَشْلَی۔ غضبناک ہونا۔ چھڑانا۔
الشِلْو۔ عضو۔ اونٹنی کا بچہ۔ ہر پوست کشیدہ
جس میں کچھ کھالیا گیا ہو اور کچھ باقی رہ گیا ہو۔
ج اَشْلَاء۔ اَشْلَاءُ اللِجَام: لگام کے تسمے جو
پرانے ہوں۔ اَشْلَاءُ الاِنْسَانِ: اعضاء
انسانی۔ کہا جاتا ہے "بَنُو فُلَانٍ اَشْلَاءٌ فِی
بَنِی فُلَانٍ" بنو فلاں بقایا ہیں بنو فلاں کے۔
الشِلْو والشَلَاءُ۔ ہر چیز کا جسم۔

المُشَلَّی. لاغر و نحیف۔

شَمَّ (س ن) شَمًّا وشَمِیْمًا و شِمِّیْمٰی. الوَرْدَ: گلاب کا پھول سونگھنا (شَمَمًا) تکبر کرنا۔ الجَبَلُ: اَوِ الاَنفُ: چوٹی بلند ہونا۔ صفت (اَشَمّ و شَمِیْم)

شُمَّ. آزمائش کیا جانا۔

شَمَّمَ. الزهْرَ: پھول سونگھنا ہ الزهْرَ: پھول سونگھانا۔

اَشَمَّ. سر اُٹھا کر گزرنا الوَرْدَ: گلاب کا پھول سونگھانا عَنِ الاَمْرِ: الگ ہونا۔ ہٹنا۔ اَشَمَّ القارِئُ الحَرْفَ: اشمام کر کے وقف کرنا۔ کہا جاتا ہے "اَشْمِمْنِیْ یَدَكَ" مجھے اپنا ہاتھ دو۔ و "عَرَضْتُ عَلَیْهِ كَذا فَاِذَا هُوَ مُشِمٌّ لَا یُرِیْدُهٗ" میں نے اس پر فلاں چیز پیش کی اس نے ناک بھوں چڑھالی۔ اس کی خواہش اسے نہیں۔

شَامًّا مُشَامَّةً وتَشَامًّا تَشَامًّا. ایک دوسرے کو سونگھنا۔

اِشْتَمَّ. الشئَ: سونگھنا۔

تَشَمَّمَه. آہستہ آہستہ سونگھنا۔

اِسْتَشَمَّهٗ. سونگھنے کی درخواست کرنا۔ سونگھنا۔

الشَمّ. مص۔ سونگھائی۔

الشَامَّة. سونگھنے کی حس۔

الشَمَم. مص۔ نزدیکی۔ دوری (ضد) ناک کے بانسہ کی بلندی حسن وہمواری کے ساتھ۔

الشَمِیْمُ. مص۔ بلند۔ عمدہ خوشبو۔

الاَشَمّ. مغرور سردار۔ کریم۔ اُونچی ناک والا۔ مؤنث شَمَّاء۔ ج شُمٌّ.

الشَمَّام والشَمُوْم. بہت سونگھنے والا۔

الشَمَّام: ایک قسم کا زرد رنگ کا خربوزہ۔ واحد (شَمَّامَةٌ) ج شَمَّامَاتٌ. الشَمَامَات: عمدہ خوشبوئیں۔

الاِشْمَام. عِنْدَ القُرَّاءِ والنُحَاةِ: بغیر آواز کے ہونٹ سے حرکت کی طرف اشارہ کرنا۔

المَشْمُوْم. مف۔ جو چیز سونگھنے سے معلوم ہو۔ مشک۔

شَمِتَ (س) شَمَاتًا وشَمَاتَةً بِفُلَانٍ: کسی کی مصیبت پر خوش ہونا۔ صفت فاعلی (شَامِتٌ) ج شُمَّاتٌ. اور صفت مفعولی (مَشْمُوْتٌ) بِه.

شَمَّتَ. العَاطِسَ وشَمَّتَ عَلَیْهِ: یَرْحَمُكَ اللّٰہ کہہ کر دُعا کرنا۔ یا دُعا کرنا کہ ایسی حالت میں مبتلا نہ ہو جس پر کسی کو شماتت کا موقع ملے ہ: محروم کرنا۔ شَمَّتَ بَیْنَهُمَا: جمع کرنا۔

اَشْمَتَهٗ. اللّٰہُ بِعَدُوِّهٖ: دشمن کے غم سے خوش کرنا۔

تَشَمَّتَ. القَوْمُ: بلا غنیمت کے محروم واپس آنا۔

الشَامِتُ. فا۔ ج شُمَّاتٌ.

الشَامِتَة. الشَامِت کا مؤنث۔ جانور کی ٹانگ۔ ج شَوَامِت. کہا جاتا ہے "بَاتَ بِلَیْلَةِ الشَوَامِت" اس نے سخت مصیبت میں رات گزاری جس پر خوش ہونے والی عورتوں نے خوشی منائی۔ وبَاتَ طَوْعَ.

الشَوَامِت. مصیبت پر خوش ہونے والی عورتوں کی خواہش کے مطابق اس نے رات گزاری۔

الشِمَات والشَمَاتَی. محروم لوگ (جمع ہے واحد نہیں) کہا جاتا ہے "رَجَعَ القَوْمُ شِمَاتًا او شَمَاتَی" قوم محروم واپس آئی۔

الشَّمَانْیا: فرانسیسی دوپٹہ وہاں کے شہر کے نام پر۔

شَمَجَ (ن) شَمْجًا. الشئَ: ملانا الثَوْبَ: کپڑے کو دُور دُور سینا۔ شَمَجَهٗ عَنْ كَذَا: الگ کرنا فُلَانًا:

الشَمَاج. انگور کا وہ حصہ جو کھانے کے بعد پھینک دیا جائے۔ کہا جاتا ہے "ما ذُقْتُ شَمَاجًا" یعنی میں نے کچھ نہیں چکھا۔ نَاقَةٌ (شَمَجَی) تیز رفتار اونٹنی۔

شَمْجَرَ. الرَجُلُ: خوفزدہ کی طرح دوڑنا۔

الشِمْحط والشِمْحَاط والشَمَحُوْط. بہت لمبا۔

شَمَخَ (ف) شَمْخًا وشُمُوْخًا. الجَبَلُ: پہاڑ کا بلند ہونا۔ صفت (شَامِخٌ) ج شُمَّخٌ. مؤنث شَامِخَة ج شَوَامِخ و شَامِخَات (و شَمَّخ) اَنْفَه و بِاَنْفِه: تکبر سے ناک چڑھانا۔ صفت (شَمَّاخٌ)

تَشَامَخَ. بلند ہونا۔ تکبر کرنا۔

تَشَمَّخَ. بِاَنْفِه: تکبر کرنا۔

الشَامِخ. فا۔ نَسَبٌ شَامِخٌ: شریف نسب رَجُلٌ شَامِخٌ: متکبر مرد۔

الشَمَّاخ. شامخ کا مبالغہ جَبَلٌ شَمَّاخ: بہت بلند پہاڑ مَفَازَةٌ (شَمُوْخٌ و شَمَخ) دور اطراف والا۔ بیابان۔

شَمْخَرَ شَمْخَرَةً. تکبر کرنا۔

اِشْمَخَرَّ اِشْمِخْرَارًا. الشئُ: طویل ہونا الجَبَلُ: پہاڑ کا بلند ہونا۔

الشُمَّخْر والشِمَّخْر. متکبر مرد۔ بلند نظر۔ موٹا آدمی یا اونٹ۔

الشَمْذَرُ والشِمذَرُ والشِمْذَارُ تیز رفتاری۔

الشِمذَارَةُ والشِمِیْذَر. چست لڑکا۔

شَمَرَ (ن ض) شَمْرًا. تیز چلنا۔ تکبر سے چلنا النَخْلَ: کھجوریں کاٹنا۔

شَمَّرَ تَشْمِیْرًا. تیز گزرنا ہ: تیز چلانا۔ الشئَ: سمیٹنا السَفِیْنَةَ او الصَقْرَ: چھوڑنا۔

الثَوْبَ عَنْ سَاقَیْه: اُٹھانا فِی الاَمْرِ: چستی کرنا لِلاَمْرِ: ارادہ کرنا اور آمادہ ہونا۔

اِلَی المَكَانِ: قصد کرنا۔ شَمَّرَتِ الحَرْبُ و شَمَّرَتْ عَنْ سَاقِهَا: سخت ہونا۔

اَشْمَرَهٗ. جلدی کرانا ہ بِالسَیْفِ:

تَشَمَّرَ وانْشَمَرَ. تیز چلنا یا تکبر سے چلنا الاَمْرَ: ارادہ کرنا اور آمادہ ہونا۔

الشِمْر. فیاض۔ سخی۔ صاحب بصیرت۔ پرکھنے والا۔ تجربہ کار۔

الشُمْرَة والشِمَار: ایک قسم کا پودہ ہے

مذہب تبدیل کرنا۔ صائبین کا دین اختیار کرنا۔
صفت صَابِیٔ عَلَیْھِمْ: اچانک پہنچ جانا
العَدُوَّ عَلَیْھِمْ: دشمن کی رہنمائی کرنا
(وَاَصْبَأَ اِصْبَاءً) النَّابُ او النَّبَاتُ:
دانت نکلنا۔ نباتات اُگنا وَاَصْبَأَ القَوْمَ: قوم پر
اچانک پہنچ جانا۔

الصَّابِئُوْنَ وَالصَّابِئَۃُ: ایک قوم جو ستاروں
کی پرستش کرتی تھی اور یہ بھی کہا جاتا ہے کہ
نوحؑ کے دین کے پیرو تھے اور کہا گیا ہے کہ ان
کے علاوہ ہیں۔

الصَّبَأُوْت وَالصَّبَاؤُوْت جمع صِبْیٌ
عبرانی کا لفظ ہے جس کے معنی خوبصورتی اور
شرافت کے ہیں اور اسی سے ہے "رَبُّ
الصَّبَأوْت" یعنی شرافت والا۔

صَبَحَ (ف) صَبَاحًا القَوْمَ: صبح کے
وقت آنا عَنِ الحَقِّ: حق ظاہر کرنا۔

صَبِحَ (س) صَبَحًا وَصُبْحَۃً: چمکدار
روشن ہونا الشَّعْرُ: بال کا چمکدار ہونا
الحَدِیْدُ: لوہے کا چمکدار ہونا۔

صَبُحَ (ک) صَبَاحَۃً الوَجْہُ: چہرے کا
روشن و چمکدار ہونا الغُلَامُ: لڑکے کا
خوبصورت ہونا۔ صفت صُبَاحٌ صَبِیْحٌ

صَبَّحَہٗ: صبح کے وقت آنا۔ صبح کی شراب
پلانا۔ صَبَّحَ القَوْمُ المَاءَ: قوم کو لے کر چلنا
اور صبح کو پانی پر پہنچنا الرَّجُلَ: صبح کو سلام
کرنا۔ کہا جاتا ہے "صَبَّحَكَ اللّٰہُ بِخَیْرٍ"

اَصْبَحَ: صبح میں داخل ہونا۔ آدھی رات میں
بیدار ہونا المِصْبَاحَ: چراغ جلانا۔ الحَقُّ:
حق ظاہر ہونا۔

اَصْبِحْ یَا رَجُلُ: اے شخص چوکنا ہو۔
عرب جب کسی سے بدفالی لیا کرتے تھے تو کہا
کرتے تھے صَبَاحُ اللّٰہِ لَا صَبَاحُكَ

تَصَبَّحَ: صبح کے وقت سونا۔ ناشتہ کرنا۔
تَصَبَّحَ بِہٖ: صبح کے وقت ملنا۔
تصابح: بتکلف خوبصورت بننا۔ کہا جاتا ہے
"فُلَانٌ یَتَصَابَحُ وَیَتَحَاسَنُ" فلاں بتکلف
خوبصورت و حسین بنتا ہے۔

اِصْطَبَحَ: چراغ روشن کرنا۔ کہا جاتا ہے
"الشَّمْعُ مِمَّا یُصْطَبَحُ بِہٖ" موم ان چیزوں
میں سے ہے جن سے روشنی کی جاتی ہے۔
الرَّجُلُ: صبح کی شراب پینا۔

اِصْبَاحَّ اِصْبِیْحَاحًا الشَّعْرُ: بال کا مائل
بسرخی ہونا۔

اِسْتَصْبَحَ الرَّجُلُ: چراغ جلانا۔ روشن
کرنا۔

الصُّبْحُ: دن کا ابتدائی حصہ۔ ج اَصْبَاحٌ۔
الصُّبْحَۃُ: س۔ ناشتہ۔ سیاہ رنگ۔ مائل بسرخی
(وَالصَّبْحَۃُ) صبح کی نیند۔

الصَّبَاحُ وَالصَّبِیْحَۃُ الاِصْبُحَۃُ: دن کا
ابتدائی حصہ۔ اور وہ شام کی ضد ہے۔ تم کہتے ہو
"آتِیْہِ صَبَاحَ مَسَاءَ" دونوں جزء کو مبنی کر
کے اور "اَتَیْتُہٗ ذَا صَبَاحٍ" یعنی صبح کے وقت
اور "عِمْ صَبَاحًا" یعنی تمہاری زندگی صبح کے
وقت اچھی ہو۔ "یَوْمُ الصَّبَاحِ" لوٹ کا دن۔

الصُّبَاحُ: قندیل کا شعلہ۔ غُلَامٌ صُبَاحٌ:
خوبصورت لڑکا۔ مؤنث صُبَاحَۃٌ ج صِبَاحٌ

الصُّبَاحِیَۃُ: چوڑا نیزہ۔
الصُّبَاحِیُّ: بہت سرخ خون۔

الاَصْبَحُ: شیر۔ بال جس میں خلقتاً سفیدی
سرخی مائل ہو۔ سفیدی سرخی مائل بال والا۔
مؤنث صَبْحَاءُ ج صُبْحٌ

الصَّبُوْحُ: جو چیز صبح کے وقت کھائی یا پی
جائے۔ دودھ جو صبح کو دوہا جائے۔ کہا جاتا ہے
"اَتَیْتُہٗ ذَا صَبُوْحٍ" یعنی صبح کے وقت میں
اس کے پاس آیا۔

اَلصَّابِحَۃُ: بچوں کو سال کے آخر میں جو دیا
جائے۔ یا رخصتی والی رات دلہن کو جو دیا جائے۔

الصَّبِیْحُ: خوبصورت۔ ج صِبَاحٌ مؤنث
صَبِیْحَۃٌ ج صِبَاحٌ

الصَّبْحَانُ: خوبصورت۔ مؤنث صَبْحٰی
ج صَبَاحٰی: وہ شخص جو صبح کی شراب پئے۔
رَجُلٌ صَبْحَانٌ: جلدی صبح کی شراب پینے
والا۔

الصَّبَاحِیَۃُ: خوبصورتی۔

المُصْبَحُ: صبح کرنا۔ صبح کرنے کا وقت۔ صبح
کرنے کا مقام۔

المِصْبَحُ: بڑا پیالہ۔ چراغ۔

المِصْبَاحُ: چراغ۔ چوڑا نیزہ۔ بڑا پیالہ۔
جس میں صبح کی شراب پی جائے۔ ج
مَصَابِیْحُ

صَبَرَ (ض) صَبْرًا عَلَی الاَمْرِ: دلیری
کرنا۔ بہادری کرنا۔ صفت صَابِرٌ صَبِیْرٌ
صَبُوْرٌ عَنِ الشَّیْءِ: رک جانا الدَّابَّۃَ:
جانور کو بغیر چارہ کے باندھ رکھنا ہ: مجبور کرنا
اور لازم کر دینا ہ عَنِ الاَمْرِ: روک دینا۔ بند
کر دینا (کام سے) اسی سے ہے۔ صَبَرْتُ
نَفْسِیْ عَنْ کَذَا یعنی میں نے اپنے نفس کو
فلاں چیز سے روک دیا۔ وَصَبَرْتُ عَلٰی مَا
اَکْرَہُ وَصَبَرْتُ عَمَّا اُحِبُّ جس چیز کو
میں مکروہ سمجھتا ہوں اس سے اپنے آپ کو
روک دیا اور جس چیز کو محبوب سمجھتا ہوں اس
سے صبر کیا۔ کہا جاتا ہے "قُتِلَ صَبْرًا" وہ قتل
کیلئے بند کیا گیا۔ وَحُلِفَ صَبْرًا قسم کھانے
کے لیے بند کیا گیا۔

صَبَرَ (ن) صَبْرًا وَصَبَارَۃً بِہٖ: ضامن
ہونا۔
ہ: ضامن دینا۔ کہا جاتا ہے اُصْبُرْنِیْ یعنی
مجھ کو ضامن دو۔

صَبَّرَہٗ: صبر دلانا۔ صبر کرنے کو کہنا
المَیِّتَ: مردہ کے پیٹ میں ایلوا ڈالنا تاکہ
بدبودار نہ ہو۔ صَبَّرَ الکَأْسَ: پیالہ کو لبالب
بھرنا۔

اَصْبَرَ اللَّبَنُ: کھٹے پن کا تلخی تک پہنچ جانا۔
ایلوے کی مانند کڑوا ہونا۔ صبر دلانا الرَّجُلُ: ام
صبور یعنی مصیبت میں پڑنا۔ شیشی کو کاگ لگانا
القَاضِیْ فُلَانًا: قاضی کا خصم سے بدلہ دلانا۔

صَابَرَہٗ صِبَارًا وَمُصَابَرَۃً: صبر کرنے میں
غالب رہنا۔

تَصَبَّرَ: تکلف سے صبر ظاہر کرنا عَلَیْہِ: صبر
کرنا۔

اِصْطَبَرَ وَاصَّبَرَ عَلَیْہِ: صبر کرنا مِنْہُ

بدلہ لینا۔
اِصْبَارًا اِصْبَارًا عَلَیْهِ: صبر کرنا۔
اِسْتَصْبَرَ الشَّیْءُ: موٹا ہونا۔ سخت ہونا۔ تہ بتہ ہونا۔
الصَّبْرُ. بہادری۔ مصیبت کی شکایت نہ کرنا۔
شَهْرُ الصَّبْرِ: رمضان کا مہینہ۔ یَمِیْنُ الصَّبْرِ: وہ قسم جس کو کھانے کے لیے قید کر دیا جائے۔
الصَّبْرُ والصُّبْرُ. کنارہ۔ سفید بادل۔ ج اَصْبَار. کہا جاتا ہے "اَخَذَ الشَّیْءَ بِاَصْبَارِہٖ" یعنی پورا لے لیا۔ و "مَلَأَ الْكَاسَ اِلَی اَصْبَارِهَا" پیالے کو کنارے تک بھر دیا۔
الصَّبْرُ والصُّبْرُ. کنکریلی زمین جو سخت نہ ہو۔
الصَّبْرُ. بزف۔ ج اَصْبَار.
الصَّبِرُ. ایلوا۔ ج صُبُوْر. واحد صَبِرَة. اس لفظ میں ب کو بہت کم ساکن کیا جاتا ہے۔
الصُّبْرَةُ. غلہ کا ڈھیر۔ سخت پتھروں کا ڈھیر۔ جمع صِبَار. کہا جاتا ہے "اَخَذَہٗ صُبْرَةً" یعنی بغیر وزن اور پیمانے کے کل لے لیا۔
الصَّابِرُ. فا. اَبُو صَابِرٍ: نمک۔
الصَّابُوْرَةُ. بوجھ جو سواری یا کشتی یا جہاز وغیرہ میں رکھا جائے تاکہ اِدھر اُدھر نہ جھکنے پائے۔
الصَّبْرَةُ والصَّبَارَّةُ. سخت سردی۔ صَبَارَّةُ الشِّتَاءِ: سردی کا درمیانی زمانہ۔
الصِّبَارُ. کاگ۔ ایک کھٹے درخت کا پھل۔
الصَّبَارَةُ. ضمانت۔ سردی کی شدت۔
(والصُّبَارَةُ) چکنے پتھر۔
الصُّبَارُ والصَّبَّارُ. املی۔ ناگ پھنی۔ واحد صُبَارَةٌ. صَبَّارَةٌ.
اَلصَّبَّارُ امریکہ کے علاقہ کی املی
الصَّبَّارَةُ. بنجر سخت زمین۔
الصَّبُوْرُ. ج۔ صُبُرٌ. بردبار۔ یہ اللہ تعالی کے اسمائے حسنی میں سے ہے (والصَّبَّارُ) بہت زیادہ صبر کرنے والا۔
الصَّبُوْرَةُ. مِنَ الرِّجَالِ: قتل کے لیے قید کیا ہوا۔
الصَّبِیْرُ. صبر کرنے والا۔ ضامن۔ قوم کا چودھری۔ ج صُبَرَاءُ.
الصَّبِیْرُ والصَّبِیْرَةُ. چوڑی روٹی۔
اُمُّ صَبَّارٍ واُمُّ صَیُّوْرٍ. مصیبت۔
المَصْبُوْرُ. قتل کے لیے قید کیا ہوا۔ ڈھیر۔ مؤنث مَصْبُوْرَةٌ.

صَصَبَ. متفرق کرنا۔
تَصَبْصَبَ. متفرق ہونا۔ تَصَبْصَبَ اللَّیْلُ: رات کا اکثر حصہ گزر جانا۔ الحَرُّ: گرمی زیادہ ہونا۔ عَلَیْنَا فُلَانٌ: بہت سختی کرنا۔
الصَّبْصَابُ والصُّبْصُبُ والصُّبَاصِبُ. سخت مضبوط۔

صَبَعَ (ف) صَبْعًا ... و عَلَیْهِ: انگلی سے اشارہ کرنا۔ فُلَانًا عَلَیْهِ: اشارہ سے رہنمائی کرنا۔
صَبَعَهُ (ف) صَبْعًا ومَصْبَعَةً. متکبر بنانا۔ اسی سے ہے "مَنْ وَلَّاهُ السُّلْطَانُ صَبَعَهُ الشَّیْطَانُ" جس کو سلطان والی بنا دیتا ہے۔ شیطان اس کو متکبر بنا دیتا ہے۔ انگلی پر مارنا۔
صَبَعَ الشَّیْءَ: کسی چیز میں انگلی داخل کرنا۔ بَیْنَ القَوْمِ: کسی دوسرے کو قوم کا پتہ بتا دینا۔ فِی الطَّعَامِ: کھانے میں انگلی ڈالنا۔
لاِصْبَعُ الاُصْبُعُ الاَصْبَعُ الاِصْبِعُ الاَصْبِعُ الاُصْبَعُ الاَصْبُعُ الاِصْبُعُ الاِصْبَعُ اُلاُصْبِعُ. انگلی۔ مؤنث۔ سماعی ہے کبھی مذکر بھی آتا ہے۔ ج اَصَابِعُ اَصَابِیْعُ. اَصَابِعُ الفَتَیَاتِ: ایک پھول کی قسم۔ فرنجمشك اَصَابِعُ العَذَارَی او اَصَابِعُ العَرُوْسِ: انگور کی ایک قسم جو لمبی ہوتی ہے۔
المَصْبَعَةُ. غرور، تکبر، گھمنڈ۔
اَصَابِعُ الیَدِ: ہاتھ کی انگلیاں۔ خِنْصَرٌ (چھنگلیا) بِنْصَرٌ (چھنگلیا کے ساتھ والی) وُسْطَی (درمیان والی) سَبَّابَةٌ (انگشت شہادت) اَلاِبْهَامُ (انگوٹھا)
المَصْبُوْعُ. گھمنڈی۔ متکبر۔
اَلمُصَبَّعُ. گوشت بھوننے کا پنجہ۔

صَبَغَ (ن ض ف) صَبْغًا وصِبْغًا الثَّوْبَ: کپڑے کو رنگنا۔ یَدَهُ فِی المَاءِ: پانی میں ہاتھ ڈبونا۔ یَدَهُ بِالْعَمَلِ: کام میں مشغول ہونا۔ فُلَانًا بِالنَّعِیْمِ: نعمتوں سے چھپا دینا۔
صَبَغَهُ بِالْمَاءِ فَاصْطَبَغَ: پانی سے بپتسمہ دینا۔ کہا جاتا ہے "صَبَغُوْنِی فِی عَیْنِكَ" یعنی انہوں نے میری برائی تمہارے سامنے بیان کر کے میری کیفیت بدل دی۔
صَبَغَ (ن) صُبُوْغًا. ضَرْعُ النَّاقَةِ: اونٹنی کے تھن کا بھر جانا اور خوش رنگ ہونا۔
صَبَّغَ. گہرا رنگنا (واَصْبَغَ) کھجور کا پکنے لگنا۔
اَصْبَغَ عَلَیْهِ النِّعْمَةَ. کامل کرنا۔
تَصَبَّغَ. فِی دِیْنِهٖ: دین میں کامل و پختہ ہو جانا۔
اِصْطَبَغَ. سالن لگانا۔ کہا جاتا ہے "اِصْطَبَغَ بِالخَلِّ اَوْ فِی الخَلِّ" اس نے سرکہ کو سالن بنایا۔ بِكَذَا: رنگین ہونا۔
الصَّبْغُ والصِّبَغُ. ج. اَصْبَاغٌ والصِّبَاغُ. ج اَصْبِغَةٌ والصِّبْغَةُ. رنگ۔
الصِّبْغُ. سالن۔
الصِّبْغَةُ. نوع۔ ملت۔ دین۔ بپتسمہ کا رنگ۔
الصُّبْغَةُ. ادھ کچری کھجور۔
الصِّبَاغَةُ. رنگریزی کا پیشہ۔
الصَّابِغُ. رنگنے والا۔ لقب ہے یوحنا کا۔
الصَّبِیْغُ. رنگا ہوا۔ کہا جاتا ہے "ثَوْبٌ صَبِیْغٌ ثِیَابٌ صَبِیْغٌ".
الصَّبَّاغُ. رنگریز۔ جھوٹا۔
الاَصْبَغُ. بڑا سیلاب۔ مِنَ الطَّیْرِ والشَّاءِ: پرندہ یا بکری جس کی دم سفید ہو۔ مِنَ الخَیْلِ: گھوڑا جس کی پیشانی یا کان کے اطراف سفید ہوں۔ مؤنث صَبْغَاءُ. ج صُبْغٌ
المَصْبَغَةُ. رنگنے کی جگہ۔

صَبَنَ (ض) صَبْنًا. الشَّیْءَ عَنْهُ: روک دینا۔ دوسری چیز کی طرف پھیر دینا۔ المُقَامِرُ الكَعْبَیْنِ: جواری کا پانسہ کو پھینکنے کے لیے درست کرنا۔
اِنْصَبَنَ واصْطَبَنَ. عَنْهُ: رک جانا۔ پھر

جانا۔

الصابُوْن. صابن۔ کلمہ فارسی الاصل ہے۔ عربی میں (غاسول) کہتے ہیں۔ ایک ٹکڑے کو (صابونہ) کہتے ہیں اور اس کے بیچنے والے اور بنانے والے کو صَبَّان و صَابُوْنی کہتے ہیں۔

الصابُوْنِیَّۃ. ایک قسم کا پودہ جس سے دھویا جاتا ہے۔

المَصْبَنۃ. صابون کا کارخانہ۔

صَبا یَصْبُوْ صَبْوَۃً وصُبُوَّۃً وصُبُوًّا. اِلَیْہِ ولَہٗ: مشتاق ہونا۔

صَبَا یَصْبُوْ صَبْوًا وصُبُوًّا وصِبَاءً وصَبَاءً. بچپنے کی طرف مائل ہونا۔ بچوں کی سی خصلت اختیار کرنا۔ صفت صَابٍ مؤنث صَابِیَۃٌ.

صَبَتْ صَبَاءً وصُبُوًّا. الرِیْحُ: پُروائی ہوا کا چلنا۔

صُبِیَ واَصْبیٰ. القَوْمُ: پُروائی ہوا کا لگنا۔

اَصْبیٰ. الرَّجُلُ: بچّے والا ہونا۔ اَصْبیٰ الشَّیْئُ فُلَانًا: شوق میں ڈال دینا۔ کہا جاتا ہے اَصْبَتْہُ المَکارِمُ: اس کو مکارم نے شوق میں ڈال دیا۔

صَبِیَ یَصْبیٰ صَبَاءً واِسْتَصْبیٰ. بچوں جیسا کام کرنا۔ صَبِیَ اِلَیْہِ: مشتاق ہونا۔

اِسْتَصْبَاہ: کسی کے ساتھ ایسا معاملہ کرنا جیسا بچوں سے کیا جاتا ہے۔

صَابیٰ مُصَابَاۃً. نیزہ مارنا۔ نیزے کو مارنے کے لیے جھکانا السَّیْفَ: تلوار کو میان میں اُلٹی طرف سے کرنا الکَلَامَ: بے قاعدہ بولنا بَیْتَ الشِعْرِ: اچھی طرح نہ پڑھنا۔

تَصَبّیٰ تَصَبِّیًا وتَصَابیٰ تَصَابِیًا. کھیل کود کی طرف مائل ہونا المَرْأۃَ: عورت کو فریب دینا اور مفتون بنانا۔ تَصَبَّاہُ الشَّیْئُ: شوق میں ڈالنا۔

الصَّبَا. پُروائی ہوا (مؤنث ہے) اس کے مقابل کی ہوا کا نام دَبُوْر ہے۔ تثنیہ اس کا صَبَوَان اور صَبَیَان اور جمع صَبَوَات اور اَصْبَاء.

الصِبَا. شوق۔

الصِبَاء والصَباء. بچپنا۔ کہا جاتا ہے رَأیْتُہٗ فِی صِبَاہُ او فِی صَبَائِہٖ. یعنی اس کو بچپنے میں دیکھا تھا۔

الصَبْوَۃ. بچپن۔ جوانی کی نادانی۔

الصَبِیُّ. بچّہ جو جوان سے کم عمر ہو۔ آنکھ کی تپلی۔ ج صِبْیَان وصُبْیَان وصُبْوَان وصِبْوَان واَصْبِیَۃ وصِبْیَۃ وصَبْیَۃ وصُبْیَۃ وصِبْوَۃ واَصْبٍ مؤنث صَبِیَّۃ. ج صَبَایَا. الصَبِیَّۃ: لڑکی۔ الصَبِیُّ: تلوار کی دھار۔ پاؤں کا پنجہ۔ کہا جاتا ہے "بِہٖ وَجَعٌ فِی صَبِیِّ قَدَمِہٖ" اس کے پنجے میں درد ہے۔

الصَبِیَّان. ڈاڑھی کے کنارے جو ٹھوڑی کے قریب ہیں۔

الصُبَیَّۃ الاُصَیْبِیَۃ. صبیّ کی جمع صِبْیَۃٌ اور اَصْبِیَۃ کی تصغیر ہے۔

الصَابِیَۃ. پروائی اور شمالی ہوا کے درمیان کی ہوا۔ المُصَابِیَۃ: مصیبت۔

صَتَّہٗ (ن) صَتًّا. زور سے دھکا دینا۔ ہاتھ سے مارنا بِکَلَامٍ اَوْ بِدَاھِیَۃٍ: تہمت لگانا۔ مصیبت ڈالنا۔

صَاتَّہٗ مُصَاتَّۃً وصِتَاتًا. جھگڑا کرنا۔

تَصَاتَّ. القَوْمُ: آپس میں جھگڑا کرنا۔ آپس میں جنگ کرنا۔

الصَتُّ والصِتُّ والصُتَّۃ. جماعت

الصِتُّ والصُتَّۃ: ضد۔ ہٹ۔

الصَتَت. درپے۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ بِصَتَتِہٖ" وہ اس کے درپے ہے۔

الصَتِیْت. جماعت۔ آواز۔ شور۔

المِصْتِیْت. اپنے کاموں میں مستعد۔

صَتَعَہٗ (ف) صَتْعًا. پچھاڑ دینا لَہٗ: کسی کا قصد کرنا۔

تَصَتَّعَ. کسی کام میں تردد کرنا۔

الصَتَع. مضبوط جوان۔ گورخر۔

صَتَّمَ. الشَّیْئَ: مکمل کرنا۔

تَصَتَّمَ. تیز دوڑنا۔

الصَتْم والصَتَم. سخت مضبوط۔ کامل مضبوط۔

الصِتْمَۃ والصَتِیْمَۃ. سخت پتھر۔

المُصَتَّم. گلی یا وادی جو غیر نافذہ ہو۔

صَحح (ن) صَحًّا. لوہے پر لوہا مارنا جس سے آواز نکلے۔

الصَحْج والصَحِیْج. لوہے پر لوہا گرنے کی آواز۔ جھنکار۔

صَحَّ (ض) صُحًّا وصِحَّۃ وصَحَاحًا. تندرست ہونا۔ ہر عیب سے پاک صاف ہونا الخبرُ: مطابق واقع ثابت ہونا۔ صفت صَحِیْحٌ وصِحَاحٌ. کہا جاتا ہے "صَحَّ لِی عَلی فُلَانٍ کَذا" یعنی میرے لیے فلاں پر اتنا ثابت ہوا۔

صَحَّح. المَرِیْضَ: تندرست کر دینا۔ چنگا کر دینا الکِتَابَ: کتاب کی غلطی درست کر دینا۔

اَصَحَّ اِصْحَاحًا. تندرست کرنا یا تندرست پانا۔ مرض کا زائل کر دینا۔ اَصَحَّ الرَّجُلُ: آدمی کا تندرست بال بچے یا مویشی والا ہونا۔

تَصَحَّحَ بِکَذا: فلاں چیز سے علاج کرنا۔

اِسْتَصَحَّ. مِنْ مَرَضِہٖ: مرض سے تندرست ہونا الکَلَامَ: صحیح پانا۔

الصِحَّۃ. س۔ تندرستی۔

الصَحَاح. س۔ مِنَ الطَرِیْقِ: راستہ کا دشوار حصہ۔

الصَحِیْح. تندرست۔ عیب وغیرہ سے بری۔ بھروسہ کے قابل۔ ج اَصِحَّاء وصِحَاح واَصِحَّۃ وصَحَائِح.

المَصَحّ. صحت کی جگہ۔

المَصَحَّۃ والمَصِحَّۃ. صحت دینے والی۔ صحت محفوظ رکھنے والی۔ کہا جاتا ہے "الصَوْمُ مَصَحَّۃٌ" یعنی روزہ صحت دینے والا ہے یا صحت کا حافظ ہے و "اَرْضٌ مَصَحَّۃٌ" ایسی زمین جو وبائی امراض سے پاک ہو یا جس میں بیماریاں وغیرہ زیادہ نہ ہوتی ہوں۔

صَحِبَ (س) صُحْبَۃً وصَحَابَۃً و

صِحَابَةً و صَاحَبَهُ مُصَاحَبَةً. ساتھی ہونا۔ دوستی کرنا۔ ایک ساتھ زندگی بسر کرنا۔

صَحَبَ (ف) صَحْبًا. المَذْبُوحَ: کھال اُتارنا۔

اَصْحَبَ. الرجلُ: ساتھی والا ہونا۔ بیٹے کا بالغ ہو کر اپنے ہی مانند ہونا۔ دشواری کے بعد تابعدار ہونا المَاءُ: پانی کا کائی والا ہونا فُلانًا: محفوظ رکھنا ہ عنْ کَذَا: روک دینا ہ الشَّئَ: ساتھ کر دینا۔

تَصَحَّبَ. منْهُ: شرم کرنا۔ کہا جاتا ہے "فُلانٌ ما يتصحّبُ منْ شَئٍ"، یعنی فلاں نہ تو پرہیز کرتا ہے اور نہ شرم کرتا ہے۔

اِصْطَحَبَ. فُلانًا: حفاظت کرنا۔

اِصْطَحَبُوْ: ایک دوسرے کا ساتھی ہونا۔

اِسْتَصْحَبَہ. ساتھی بنانا۔ ساتھی بننے کے لیے کہنا۔ ساتھی بنا۔ اِسْتَصْحَبَهُ الشئ: کسی چیز کو ساتھ رکھنے کے لیے کہنا الشئ: کسی چیز کو ساتھ کر دینا۔

الصَّاحِبُ. ساتھی۔ ایک ساتھ زندگی بسر کرنے والا۔ مالک۔ وزیر۔ گورنر۔ کہا جاتا ہے "صَاحِبُ حُمَاة"، یعنی حاکم حماة اور "یا صَاحِ"، یا صاحب کی ترخیم ہے۔ ج صَحْب واَصْحَابٌ و صُحْبَةٌ وصِحَاب وصُحْبَان وصِحَابَة وصحابة اور اَصْحَاب کی جمع اَصَاحِيْب۔

الصَّاحِبَةُ. صاحب کا مؤنث۔ بیوی۔ ج صَاحِبَات و صَوَاحِب۔

الصَّحَابَةُ. وہ حضرات (رضی اللہ عنہم) جو سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے دیدار سے مشرف ہوئے ہوں اور ایمان لائے اور ایمان ہی پر انتقال ہوا ہو۔

الصَّحَابِيُّ: جو صحابہ کرام رضي الله عنہم کی طرف منسوب ہو۔ نیز صحابہ کرام رضي الله عنہم میں سے فردِ واحد۔

المُصَاحِبُ. ساتھ رہنے والا۔ دشواری سے فرمانبردار ہونے والا۔

المُصْحَبُ. پاگل آدمی جو خود بخود باتیں کرے۔ عُوْدٌ صُحَبٌ: وہ لکڑی جس سے چھلکا علیحدہ نہ کیا گیا ہو۔ اَدِيْمٌ مُصْحَبٌ: وہ چمڑا جس سے بال دور نہ کیے گئے ہوں۔

المُصْحَبُ و المصحاب. فرمانبردار۔ ذلیل۔ اَدِيْمٌ مُصْحِبٌ: جس چمڑے پر بال یا اون ہو۔ عُوْدٌ مُصْحِبٌ: وہ لکڑی جو چھیلی نہ گئی ہو۔

المَصْحُوْبُ. مثـ اديم مصحوب: وہ چمڑا جس پر سے بال نہ اُتارے گئے ہوں۔ عُوْدٌ مَصْحُوْبٌ وہ لکڑی جس پر سے چھال دور نہ کی گئی ہو۔ کہا جاتا ہے "اِذْهَبْ مَصْحُوْبًا مُصَاحَبًا"، یعنی محفوظ خیریت و عافیت کے ساتھ جاؤ۔

صَحَرَ (ف) صَحْرًا. اللبنَ: دودھ کو اُبالنا۔ صَحَرَتْهُ الشمسُ: دھوپ کا دماغ کو تکلیف پہنچانا۔

صَحَرَ (ف) صَحِيْرًا وصُحَارًا. الحِمارُ: گدھے کا زور سے رینکنا۔

صَحِرَ (س) صَحَرًا. سرخی مائل مٹیالا ہونا۔ صفت اصحر مؤنث صحراء ج صُحْرٌ اور رنگ کا نام صُحْرة۔

اَصْحَرَ. جنگل کی طرف جانا المَكَانُ: جنگل کی مانند وسیع ہونا الامرَ و بالامرِ: ظاہر کرنا۔ کہا جاتا ہے "لاَ تُصْحِرْہ اَمْرَكَ" یعنی اس کے سامنے اپنے امر کو ظاہر نہ کرو۔ اور "اَصْحِرْ مَافِي قلبِكَ"، یعنی اپنے مافی الضمیر کو ظاہر کرو۔ الرجلُ: کانا ہونا۔

اِصْحَارًّا اِصْحِيرارًا. سرخی مائل مٹیالے رنگ والا ہونا۔

الصُّحْرُ. سرخ سفید رنگ۔

الصَّحْرَاءُ. بیابان جس میں نباتات نہ ہو۔ ج صَحَارَى صحار و صَحَارٍ و صحراوات۔

الصَّحِيرَةُ. دودھ جو اُبالا جائے اور اس میں گھی اور آٹا ملا دیا جائے۔

المُصَاحِرُ. وہ شخص جو اپنے مقابل سے بیابان میں جنگ کرے اور فریب نہ دے۔

المُصْحَرُ. شیر۔

صَحْصَحَ. الامرُ: روشن ہونا۔ ظاہر ہونا۔

الصَّحْصَح والصَّحْصَاح والصَّحْصَحَان. ہموار زمین جو نباتات وغیرہ سے خالی ہو۔ ج صحاصح۔

التُرَّهَاتُ الصَّحَاصِحُ و تُرَّهَاتُ الصَّحَاصِحِ: لغویات۔ خرافات۔ اضافت کے ساتھ بہتر ہے۔

الصُّحْصُح والصُّحْصُوح من الرجال: مرد باریک بیں۔

المُصَحْصِح. خالص محبت والا۔ باطل کوش۔

صَحَّفَ. الكلمةَ: پڑھنے میں غلطی کرنا۔

اَصْحَفَ. الكِتَابَ: کتاب میں صحیفوں کو جمع کرنا۔

تَصَحَّفَ. القارئُ: پڑھنے میں غلطی کرنا۔ کہا جاتا ہے "تَصَحَّفَتْ عَلَيْهِ الصَّحِيْفَةُ"، یعنی صحیفہ میں کلمہ اس پر متغیر ہو گیا۔

الصَّحْفَة. بڑا چوڑا پیالہ جس سے پانچ آدمی آسودہ ہو جائیں۔ ج صحاف. الصحاف: چھوٹے چھوٹے چشمے۔

الصِّحَافَة. ایڈیٹری۔ عالم الصحافة: محررین اخبار۔

الصَّحِيْفَةُ. لکھا ہوا کاغذ۔ ورق۔ صَحِيْفَةُ الوَجْهِ: چہرے کی کھال۔ کہا جاتا ہے صُنْ صَحِيْفَةَ وَجْهِكَ: اپنے چہرے کی کھال کو بچاؤ۔ ج صَحَائِف و صُحُف۔

الصُّحَيْفَة. چھوٹا پیالہ جس سے ایک آدمی آسودہ ہو۔

الصَّحِيْف. روئے زمین۔

الصَّحَّاف. پڑھنے میں غلطی کرنے والا۔ کتب فروش۔

الصَّحَفِيُّ. بغیر استاد کے کتب بینی سے علم حاصل کرنے والا۔ (والمُصَحِّف) پڑھنے میں غلطی کرنے والا۔

المُصْحَف والمِصْحَف والمُصْحُف. مجلد کتاب۔ مصاحف. جمع۔

المُصحَف. تغیر کیا ہوا۔
صحل (س) صحلا صوته: پڑی ہوئی آواز والا اور بھاری آواز والا ہونا۔ صفت صحلٌ و اصحل۔
اصطحم. لرجلُ: سیدھا کھڑا ہونا۔
اصحامّ اصحیماما. النباتُ: پودہ کا بہت سرسبز ہونا۔ سبزی کا زردی سے ملنا۔ صفت اصحم مؤنث صحماء رنگ۔ صُحمة الارض: زمین کے نباتات کا متغیر ہونا الزرع: سردی لگ جانا اور خشک ہونا شروع ہونا۔
صحنه (ف) صحنا مارنا۔ کہا جاتا ہے "صحنهُ عشرین سوطا" اس نے اُس کو بیس کوڑے مارے۔ صحنهُ برجله: پیر سے مارنا الرجلُ: کسی کو پیالہ میں کچھ دینا۔ صحنهُ دینارا: دینار دینا بینهُم: اصلاح کرنا۔
الصحن. چھوٹا پیالہ۔ بڑا پیالہ۔ گھر کا باطنی حصہ اور اسی سے ہے "فرس واسعُ الصحن" صحن الدار: انگنائی ا الصحن من الارض. ہموار زمین۔ ج صُحون الصحنان. جھانجھ ایک قسم کا باجا۔
صحنا الاذنین. کان کے اندرونی حصے۔
فرس صحون. لات مارنے والا گھوڑا۔
الصحنی والصحناة والصحناء والصحناءة. چھوٹی نمک ملی ہوئی مچھلی۔
المصحنة. برتن جو بڑے پیالے کی مانند ہو۔
صحا یصحو صحوا وصحوا و صحی یصحی صحا واصحی اصحاء. الیومُ: دن کا بغیر بادل کے صاف ہونا۔ صفت صحو و صاح و مُصحٍ السکرانُ: نشہ اتر جانا الرجلُ: بچپنے کی جہالت کو چھوڑ دینا۔ افاقہ میں آنا۔ صفت صاحٍ ج صاحون صُحاة. مؤنث صاحیة ج صاحیات و صواحٍ.
صحاه. ہوش میں لانا۔ اصحی القومُ: آسمان کا قوم پر بے ابر ہونا۔
الصحو. کہا جاتا ہے "سماءٌ صحوٌ و یومٌ صحوٌ" یعنی آسمان اور دن بے ابر و باد ہیں۔ اور یہ وصف بالمصدر ہے۔
المصحاة. باعث افاقہ۔ کہا جاتا ہے "فیہ مسلاةٌ من کرب الهم و مصحاةٌ من سُکر الهمّ" یعنی اس میں غم سے تسلی اور نشہء غم سے افاقہ ہے۔
المصحاة. برتن۔ طشت۔ پیالہ۔
صخ (ن) صخا الحدید بالحدید لوہے کو لوہے پر مارنا الصوتُ الاذن: آواز کا کان کو بہرا کر دینا (صخا صخیخا) الحدیدَ: لوہے کا آواز کرنا لحدیثه: کان لگانا۔
الصخّة. اسم مرۃ۔ باری (والصخ و الصخیخ) پتھر یا لوہے کی آواز۔
الصخیخ. خوف زدہ کوے کی آواز۔
الصاخّة. سخت آواز جو بہرا کر دے۔ مصیبت۔ قیامت۔
صخب (س) صخبا شور مچانا۔
صاخبهٔ مصاخبة. ایک دوسرے کا شور مچانا۔
تصاخب. القومُ: باہم شور مچانا اور رپیٹ کرنا۔
اصطخبت. الطیرُ او الضفدعُ: پرند یا مینڈک کی آواز کا مخلط ہونا۔
الصخب. مص۔ شور۔
الصاخب والصخب والصخاب و الصخوب والصخبان. شور مچانے والا۔ مؤنث صخبة و صُخبة و صخابة و صخوب و صخبی۔
صخد (س) صخدا و صخدانا الیومُ: سخت گرم ہونا۔
صخدته (ف) صخدا الشمسُ: جلانا۔ الصردُ: لٹورے کا آواز کرنا۔
صخد (ف) صخودا له کان لگانا۔
اصخد. الحرُ گرمی تیز ہونا الرجلُ گرمی میں داخل ہونا الحرباءُ: گرگٹ کا دھوپ کھانا۔
الصاخدة. دوپہری۔
الصخدان والصخدان. سخت گرمی کا دن۔
صیخدُ. الشمس: گروۂ آفتاب۔
هاجرةٌ صیخُودٌ. سخت گرم دوپہری۔ ج صیاخید. صیاخیدُ الحرِ: گرمی کی تیزی۔
المصخدة. دوپہر۔ ج مصاخد.
المصطخد. دھوپ میں کھڑا ہونے والا۔
صخرهُ. فرمانبردار کرنا۔
اصخر. المکانُ: پتھریلا ہونا۔ صفت مُصخر.
الصخرة الصخرة. ٹھوس بڑا پتھر۔ چٹان۔ ج صخرٌ و صخرٌ و صُخورٌ و صُخورةٌ و صخرات. کہا جاتا ہے "فلانٌ صخرةُ الوادی" فلاں بہت مستقل ہے۔
الصخر. من الامکنة: پتھریلی جگہ۔ کہا جاتا ہے "هو صخر الوجه او اصخرُ الوجه" یعنی وہ بے حیا ہے۔
الصخراویةُ. انتہائی خوشبو والا درخت جس کے پھولوں کی خوشبو دور دور تک پھیل جاتی ہے۔
الصاخر. لوہے پر لوہے کی جھنکار۔
الصاخرة. پینے کے لیے مٹی کا پیالہ۔
صخف (ف) صخفا الارض: زمین کھودنا۔
المصخفة. زمین کھودنے کا آلہ۔ کدال۔ پھاوڑا۔
صخمته (ن) صخما الشمسُ: آفتاب کا جھلس دینا۔
اصطخم. الرجلُ: سیدھا کھڑا ہونا۔
صخی یصخی صخا. الثوبُ: کپڑے کا میلا ہونا۔ صفت صخ
الصخاة. میل کچیل۔ ایک قسم کی سبزی۔
صده (ن) صدا عن کذا روک دینا۔

منع کرنا۔ کہا جاتا ہے "صَدَّ السَّبِیْلُ" یعنی راستہ کے درے گھاٹی وغیرہ کی روک واقع ہوگئی۔

صَدَّ (ن ض) صَدًّا و صُدُوْدًا. عَنْہُ: اعراض کرنا۔ صفت صادٌّ. جمع صُدَّاد: مؤنث صادَّۃ جمع صَوادُّ و صُدَّاد.

صَدَّ (ن ض) صَدِیْدًا. مِنَ الشَّیِٔ: چیخ پڑنا۔ چلانا۔

صَادَّہٗ. مدافعت کرنا۔ کہا جاتا ہے "اَخَذَ یُصَادُّہٗ و یُصَادُّہٗ" یعنی وہ مدافعت کرنے لگا۔

صَدَّدَ. تالی بجانا الجُرْحُ: پیپ دینا۔

اَصَدَّہٗ. عَنْ کَذَا: منع کرنا۔ باز رکھنا۔

الجُرْحُ: پیپ دینا یا بہہ پڑنا۔

تَصَدَّدَ لَہٗ: درپے ہونا۔

اِصْطَدَّتْ. المَرْأَۃُ: عورت کا پردہ کرنا۔

الصُّدُّ. س الصَّدُّ: بلند بادل۔ وادی کا کنارہ۔ ج اَصْدَاد و صُدُوْد.

الصَدَد. درپے۔ قصد۔ میلان۔ کنارہ۔

الصِدَاد. پردہ۔ ج اَصِدَّۃ.

الصَدُوْد. روکنے والا (مفعول بمعنی فاعل) چھوٹی کرتی۔

الصَدِیْد. س۔ پیپ خون سے ملی ہوئی۔

صَدِیْدُ الفِضَّۃِ. پگھلی ہوئی چاندی۔

الصُدَّاد. سانپ۔ چھپکلی۔ پانی پر جانے کا راستہ۔ ج صَدَائد.

صَدِیَ (س) صدأً و صَدُؤ (ک) صَدَاءَۃً. الحَدِیْدُ: زنگ لگ جانا۔ صفت صَدِیٌٔ مؤنث صَدِئَۃ. الشَّیُٔ: زنگ کے رنگ کے مشابہ ہونا۔ صفت اَصْدَأُ مؤنث صَدْآء. الرَّجُلُ: سیدھا کھڑا ہونا اور دیکھنا۔

صَدَأَ (ف) صَدْأً و صَدَّأَ تَصْدِئَۃً. الشَّیَٔ: زنگ دُور کرنا المِرْآۃَ: آئینہ کو صاف کرنا۔

اَصْدَأَہٗ. مورچہ والا جیسا بنانا۔

تَصَدَّأَ. لَہٗ: درپے ہونا۔

الصَدَأُ. زنگ۔ مورچہ۔ رَجُلٌ صَدَأٌ: نازک بدن مرد۔

الصَدِئُ. جس پر مورچہ لگ گیا ہو۔ کہا جاتا ہے "رَجَعَ فُلَانٌ صَاغِرًا صَدِئًا" فلاں شخص لوٹا اس حال میں کہ اس پر ذلت کا دھبہ لگ چکا تھا۔

الصُدْأَۃ. مورچہ کا رنگ۔

صَدَحَ (ف) صَدْحًا و صُدَاحًا. الرَّجُلُ او الطَّائِرُ: سریلی آواز بلند کرنا۔ صفت صَادِحٌ و صَدَّاحٌ و صَیْدَحٌ و صَیْدَاحٌ و صَدُوْحٌ و صَیْدَحِیٌّ و مِصْدَحٌ و مِصْدَاحٌ.

الصَدَحُ. عَلَم. خالی مکان۔ چھوٹا پتھریلا ٹیلہ۔ شَیٌٔ صَدَحٌ: سیاہ چیز۔ ج صِدْحَان.

الصُدْحَۃ و الصُدَحَۃ و الصَدَحَۃ. مہرہ جس کو بطور تعویذ استعمال کیا جاتا ہے۔

صَدَرَ (ن ض) صَدْرًا و مَصْدَرًا. عَنِ المَکَانِ و عَنِ المَاءِ: واپس ہونا اِلَی المَکَانِ: متوجہ ہونا الرَّجُلَ عَنْ کَذَا: واپس کر دینا (صُدُوْرًا) الاَمْرُ: پیدا ہونا۔ حاصل ہونا۔ واقع ہونا مِنْہُ: ظاہر ہونا عَنْہُ: پیدا ہونا۔ نتیجہ نکلنا۔

صَدَرَہٗ صَدْرًا. سینہ پر مارنا۔

صُدِرَ. سینہ میں درد ہونا۔ صفت مَصْدُوْرٌ.

صَدَّرَہٗ. واپس کرنا۔ آگے بڑھانا۔ صدر مجلس میں بٹھانا۔ صَدَّرَ الکِتَابَ بِکَذَا: کتاب پر کسی چیز سے شروع کرنا الفَرَسُ: گھوڑے کا آگے بڑھنا۔

اَصْدَرَہٗ. عَنْ کَذَا: واپس کرنا۔ اَصْدَرَ الاَمْرَ: ظاہر کرنا الرَّجُلَ: لے جانا۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ یُوْرِدُ وَلَا یُصْدِرُ" یعنی فلاں کام کو شروع کرتا ہے اور ختم نہیں کرتا۔

صَادَرَہٗ. عَلَی الشَّیِٔ و بِہٖ: اصرار کے ساتھ مطالبہ کرنا۔

تَصَدَّرَ. صدرِ مجلس میں بیٹھنا۔ کہا جاتا ہے "تَصَدَّرَ المَجْلِسَ" مجلس میں سینہ نکال کر بیٹھنا۔

الفَرَسُ. گھوڑے کا آگے کو سینہ نکالنا۔

تَصَادَرُوْا. عَلٰی مَاشَاءُوْا: صدروا.

الصَّدْرُ. ہر چیز کا سامنے سے اوپر کا حصہ۔ سینہ۔ ہر چیز کا ابتدائی حصہ۔ ہر چیز کا ایک ٹکڑا۔ تم کہتے ہو "اَخَذْتُ صَدْرًا مِنْہُ" میں نے اس میں سے ایک حصہ لے لیا۔ صَدْرُ القَوْمِ: رئیس۔ الصَّدْرُ الاَعْظَمُ: وزیر اعظم۔ ج صُدُوْر.

بَنَاتُ الصَّدْرِ. افکار۔

ذَاتُ الصَّدْرِ. سینہ کی ایک بیماری کا نام۔

صُدُوْرُ الوَادِی: وادی کا اگلا اور اعلیٰ حصہ۔ کہا جاتا ہے "اَخَذَ الشَّیَٔ بِصَدْرِہٖ" یعنی اوّل حصہ کو لے لیا۔ فُلَانٌ بَعِیْدُ الصَّدْرِ" یعنی غیر مہربان۔

الصَدَر. پانی پر سے واپسی۔ سفر سے واپسی۔ صادِر کا اسم جمع۔

الصَادِر. فا. لوٹنے والا۔ پانی پر سے لوٹنے والے پر عموماً بولا جاتا ہے اور اس کا مقابل وارد ہے۔ یعنی پانی پر آنے والا۔ اور اسی سے ہے "مَالَہٗ صَادِرٌ وَلَا وَارِدٌ" یعنی اس کے پاس کچھ نہیں۔ طَرِیْقٌ صَادِرٌ: پانی پر لے جانے والا راستہ۔ طَرِیْقٌ وَارِدٌ صَادِرٌ: ایسا راستہ جس سے پانی پر لوگ آئیں جائیں۔

الصُدْرَۃ. مِنَ الاِنْسَانِ: سینہ یا سینے کا اوپر کا حصہ۔ صدری۔ واسکٹ۔

التَصْدِیر. تنگ اُونٹ کے سینے کا۔

الصِدَار. صدری۔ اُونٹ کے سینے پر نشان۔

الصَدَارَۃ. تقدم۔ وزارتِ عظمیٰ کا عہدہ (والصَدِیْرَۃ) سینے کا اوپر کا حصہ۔ ج صَدَائِر.

الاَصْدَر. مضبوط بڑے سینے والا۔

الاَصْدَرَان: کنپٹی کے نیچے کی رگیں۔

المَصْدَر. جائے صدور۔ ج مَصَادِر اور اسی سے مصادر افعال ہیں اس لیے کہ مصادر مشتقات کے لئے اصل و جڑ ہیں۔

المُصْدِر. فا. رَجُلٌ مُصْدِرٌ: کاموں کو پورا کرنے والا۔

اَلمُصدِّر قوی اور بڑے سینہ والا۔ آگے بڑھنے والا گھوڑا۔ شیر۔ بھیڑیا۔
صدع(ف) صُدُوعًا. اِلٰی کَذَا مائل ہونا۔
صدع(ف) صدعا. الشئی اس طرح پھاڑنا کہ جدا نہ ہو القوم متفرق کر دینا الامر ظاہر کرنا بالحق حق بات کو کھلم کھلا بیان کرنا فی الامر کر گزرنا الامر بالحق حق کا فیصلہ کرنا فلانا قصد کرنا۔ صدعہ عن کذا روک دینا النھر کاٹ دینا فی المکان گزرنا۔ عبور کرنا۔ کہا جاتا ہے "ھذا الطریق یصدع فی ارض کذا" یہ راستہ فلاں زمین میں گزرتا ہے اللیل رات میں چلنا۔
صُدِع و صُدِّع درد سر میں مبتلا ہونا۔ صفت مصدوع
صدّع. الشئی پھاڑنا الفلاۃ او النھر بیابان یا نہر کو طے کرنا۔
تصدّع. القوم متفرق ہونا۔ تصدّعت الارض بہ زمین میں بھاگ کر غائب ہو گیا۔
تصدّع و انصدع. الشئی پھٹنا۔ کہا جاتا ہے "تصدّعت وانصدعت الارض بالنبات" یعنی زمین میں روئیدگی ظاہر ہوئی۔
انصدع الصباح صبح کی روشنی پھیلنا۔
الصادع. فاقاضی۔ جبلٌ صادعٌ دور تک پھیلا ہوا پہاڑ۔ وادٍ صادعٌ دور تک پھیلی ہوئی وادی۔ سبیلٌ صادعٌ دور تک پھیلا ہوا راستہ۔ صُبحٌ صادعٌ روشن صبح۔
الصدع شگاف۔ ج صُدُوع۔
الصدع والصدع ہلکا پھلکا مرد۔ قوی جوان۔ صدع الحدید لوہے کا مورچہ زنگ۔ کہا جاتا ہے "الناس علیھم صدعٌ واحدٌ" لوگ ان کے اوپر عداوت میں متفق ہیں۔
الصدع آدمیوں کی جماعت۔ دو برابر میں پھٹی ہوئی چیز کا آدھا حصہ۔

الصدعۃ اسم مرۃ۔ پھٹن۔ پراگندگی۔ تفرق۔ ج صدعات کہا جاتا ہے "رأیتَ بینھم صدعاتٍ" یعنی رائے اور خواہشات میں اختلافات و اصلحوا ما فیکم من الصدعات یعنی جمع ہو جاؤ اور متفرق مت ہو۔
الصدعۃ ج صدع والصدیع ج صُدُع بکریوں کا ریوڑ۔ اونٹوں کا گلہ۔ دو برابر میں پھٹی ہوئی چیز کا آدھا حصہ۔ صدیع بمعنی مصدوع۔ صبح۔ پھٹا ہوا کپڑا۔ وہ کپڑا جو زرہ کے نیچے پہنا جائے۔
الصُّداع درد سر۔
التصداع تفریق۔
المصدع سخت زمین میں نرم راستہ۔ ج مصادع۔
المصدع نیزہ۔ تیر۔ چھری کا چوڑا پھل۔
خطیبٌ مصقعٌ مصدعٌ بلیغ خطیب۔
صدغ(ف) صدغا عن الامر باز رکھنا۔ روکنا۔ سیدھا کرنا النملۃ چیونٹی کو مارنا۔
صدغ(ف) صدغا مونڈھے سے مونڈھا ملا کر چلنا۔
صدغ(ن) صدغا و صدوغا. الی الشئی مائل ہونا۔
صدُغ(ک) صداغۃ کمزور و ناتواں ہونا۔
صُدِغ کنپٹی کے درد میں مبتلا ہونا۔
صادغہ مونڈھے سے مونڈھا ملا کر چلنے میں مقابلہ کرنا۔
الصُّدغ کنپٹی۔ کنپٹی کے بال۔ ج اصداغ
الصدغ کجی۔ ٹیڑھا پن۔
الصِّداغ کنپٹی پر نشان۔
الصدیغ کمزور۔ تین دن کا بچہ۔
الاصدغان دونوں کنپٹی کے نیچے کی رگیں۔
المصدغۃ تکیہ۔
بعیرٌ مُصدَّغ و مصدوغ کنپٹی پر نشان

والا اونٹ۔
صدف(ن ض) صدفا و صدوفا پھر جانا۔
صدف(ض) صدفا. عنہ اعراض کرنا فلانا پھیر دینا۔ ہٹانا۔
صدف(س) صدفا گھوڑے کی رانوں کا قریب اور کھروں کا دور ہونا۔
اصدفہ. عنہ پھیر دینا۔ ہٹا دینا۔
صادفہ پانا۔
تصادف ایک دوسرے کے مقابل ہونا۔
الصدف سیپی۔
الصدفۃ ایک سیپی۔ ج اصداف. صدفۃ الاذن کان کا اندرونی حصہ۔
الصدف. فی الخیل رانوں کی نزدیکی اور کھروں کی دوری۔ الصدف الصدفۃ جانب۔ کنارہ۔
الصدف والصُّدُف والصَّدَف والصُّدْف پہاڑ کا کنارہ۔ الصدف زبان اور جبڑے کا درمیانی حصہ۔
فرسٌ اصدف وہ گھوڑا جس کی رانیں قریب قریب اور کھر دور ہوں۔
الاصداف سمندر کی موجیں۔
الصدفۃ ملاقات۔
الصدفیات نرم مزاج جانور جو کہ پانی میں زندگی بسر کرتا ہے اس میں ہڈی نہیں ہوتی اور جلد مچھلی کی طرح ہوتی ہے۔
الصدوف گندہ ذہن۔ بہت اعراض کرنے والا۔
المصدوف مخفی۔ چھپا ہوا۔
صدق(ن) صدقا و صدقا و مصدوقۃ و تصداقا سچ بولنا فی وعدہ و وعیدہ پورا کرنا فی الجملۃ بہادری ظاہر کرنا۔ کہا جاتا ہے "صدق القتال و صدق فلانا القتال" سخت جنگ کی النصیحۃ او المحبۃ خالص نصیحت یا محبت کرنا ہ الحدیث سچی بات بیان کرنا۔ سچی خبر دینا۔

صَدَقَهٗ. سچا جاننا۔ سچا سمجھنا۔
صَادَقَهٗ صِدَاقًا و مُصَادَقَةً. دوست بننا۔
صَادَقَه المَوَدَّةَ: خالص دوستی کرنا۔
اَصْدَقَ. الابْنَةَ: بیٹی کا مہر مقرر کرنا۔
تَصَدَّقَ. صدقہ دینا عَلَى الْفَقِيرِ بِكَذَا فقیر کو کوئی چیز صدقہ میں دینا۔
تَصَادَقَا. محبت کرنا۔ دوستی کرنا۔ تَصَادَقَا الحَدِيثَ او المَوَدَّةَ او فِيهِمَا. ایک دوسرے سے سچی بات کہنا یا خالص دوستی کرنا۔
الصَّدْقُ. س۔ سیدھا ٹھوس نیزہ ہو یا (کوئی اور چیز) کہا جاتا ہے "رُمْحٌ صَدْقٌ وقَنَاةٌ صَدْقَةٌ" سیدھا ٹھوس نیزہ۔ کامل۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ صَدْقُ اللِّقَاءِ والنَّظَرِ" ملاقات اور شفقت میں کامل شخص۔ ج صُدُق و صُدْق و صَدْقُونَ. مؤنث صَدْقَةٌ ج صَدْقَات.
الصِّدْقُ. سچ۔ فضیلت۔ صلاح۔ سختی۔ مضبوطی۔ کہا جاتا ہے "هُوَ رَجُلُ صِدْقٍ و صَدِيقُ صِدْقٍ" مردانگی اور دوستی میں سچا ہے۔ یعنی کامل ہے۔
الصَّدَقَةُ. خیرات۔ ج صَدَقَات.
الصَّدُقَةُ والصُّدْقَةُ والصَّدْقَةُ والصُّدُقَةُ. مہر۔
الصَّدَاقُ والصِّدَاقُ. مہر۔ ج اَصْدِقَة و صُدُق.
الصَّدَاقَةُ. سچی دوستی۔
الصَّادِقُ. سچا۔ تَمْرٌ صَادِقُ الحَلَاوَةِ. بہت میٹھی کھجور۔ نِيَّةٌ صَادِقَةٌ: خالص نیت۔ حَمْلَةٌ صَادِقَةٌ: شدید حملہ۔
الصَّدُوقُ. ہمیشہ سچ بولنے والا۔ ج صُدْق و صُدُق.
الصَّدِيقُ. پیارا دوست۔ ج اَصْدِقَاء و صُدَقَاء و صُدْقَان. جج اَصَادِق. مؤنث صَدِيقَة.
الصِّدِّيقُ. بہت سچا۔ سچائی میں کامل۔ عمل سے اپنی بات کو سچ کر دکھانے والا۔ حضرت ابو بکرؓ کا لقب۔
المِصْدَاقُ. کسی کی سچائی کا گواہ۔ کہا جاتا ہے "اِنَّهٗ ذُوْ مَصْدَقٍ او ذُوْ مِصْدَقٍ" یعنی بہادر ہے جنگجو ہے یا تیز دوڑنے والا ہے۔
المَصْدُوْقَةُ. سچائی۔
التَّصْدِيقُ: علم منطق میں وہ شے جس کے وجود کے علاوہ اس پر حکم بھی لگا دیا جائے وہ تصدیق ہے اگر وجود مانا جائے اور حکم نہ لگایا جائے تو وہ تصور ہے۔
اس کی مثال: کسی حیوان کو دیکھ کر اس پر ناطق یا غیر ناطق نہ لگانا تصور ہے۔
صَدَمَهٗ (ض) دفع کرنا۔ ہٹانا۔ آپڑنا۔ کہا جاتا ہے "صَدَمَهٗ اَمْرٌ شَدِيْدٌ" اس کے اوپر مصیبت آپڑی "صَدَمَتْهُ حُمَيَّا الكَاسِ" یعنی اس کے اوپر شراب کے پیالہ کی تیزی کا اثر ہوا۔
صَادَمَهٗ مُصَادَمَةً. مارنا۔
اِصْطَدَمَ و تَصَادَمَ. الفَارِسَانِ. ایک دوسرے کو مارنا۔ ایک دوسرے کی مزاحمت کرنا۔
الصِّدَامُ. جانوروں کے سر میں ایک بیماری۔
الصَّدْمَةُ. اسم مرۃ۔ دفعةً واحدةً کہا جاتا ہے "صَرَعَهٗ بِصَدْمَةٍ" ایک ہی مرتبہ میں پچھاڑ دیا۔ "اَعْطَاهُ رِزْقَ شَهْرَيْنِ بِصَدْمَةٍ" دو مہینے کی روزی ایک ہی مرتبہ دے دی۔
الصَّدْمَتَانِ والصِّدْمَتَانِ. پیشانی کے دونوں جانب۔
الاَصْدَمُ. وہ شخص جس کی پیشانی کے دونوں جانب کے بال گر گئے ہوں۔
رَجُلٌ مِصْدَمٌ. جنگجو بہادر۔
صَدَا يَصْدُوْ صَدْوًا و صَدًّى. بِيَدَيْهِ: دونوں ہاتھوں سے تالی بجانا۔
صَدِيَ يَصْدَى صَدًى. سخت پیاسا ہونا۔ صفت صَدٍ وصَادٍ و صَدْيَانُ. مؤنث صَدْيَا و صَادِيَة ج صَوَادٍ. کہا جاتا ہے "اَنَا صَدْيَانُ اِلَى حَدِيْثِكَ ولِيَ اَحْشَاءٌ صَوَادٍ" یعنی میں تمہاری بات چیت کا بہت مشتاق ہوں۔ صَدِيَ الشَّيْءُ: لمبا ہونا۔
صَادَاهُ مُصَادَاةً. مقابلہ کرنا۔ مدارات کرنا۔
الصَّدَى: اَلْهَامَةُ: یعنی زمانہ جاہلیت کے عقیدہ کے مطابق جب مقتول کو قبر میں ڈال دیا جائے اور اس کا انتقام نہ لیا جائے تو میت کی قبر سے ایک جانور باہر نکل کر آواز دیتا ہے اور انتقام کا نعرہ لگاتا ہے۔ اس کو بوم القبر (قبر کا الو) یا الْهَامَةُ بولتے ہیں۔
صَدَّى تَصْدِيَةً. بِيَدَيْهِ: دونوں ہاتھوں سے تالی بجانا۔
اَصْدَى اِصْدَاءً. مرنا الجَبَلُ: گونجنا۔ آواز بازگشت کرنا۔
تَصَدَّى لَهٗ: درپے ہونا لِلْاَمْرِ: کسی معاملے کے لیے متوجہ ہونا۔
الصَّدَى. سخت پیاس۔ آواز بازگشت۔ گونج۔ دماغ۔ انسانی لاش۔ تعرض۔ ج اَصْدَاء کہا جاتا ہے "هُمُ اليَوْمَ اَعْدَاءٌ وهُمْ غَدًا اَصْدَاءٌ" یعنی وہ آج کے دن دشمن ہیں اور کل مردہ ہوں گے "و مَنَعَتْ صَدَاهُ" یعنی اس کے درپے ہونے کو روک دیا و "صَمَّ صَدَاهُ" یعنی ہلاک ہو گیا۔ و "اَصَمَّ اللّٰهُ صَدَاهُ" یعنی ہلاک کر دے۔
الصَّدَى. الو کی ایک قسم جس کا سر بڑا ہوتا ہے اور جدھر تم پھرو ادھر ہی وہ اپنے سر کو پھراتا ہے اور وہ اُجاڑ تاریک مقامات میں رہا کرتا ہے اور اس کا نام ہامہ بھی ہے۔
زمانہء جاہلیت میں خیال تھا کہ یہ مقتول کے سر سے نکلتا ہے اور جب تک کہ اس مقتول کا بدلہ نہ لیا جائے چیختا رہتا ہے اور کہتا ہے کہ مجھے پلاؤ مجھے پلاؤ۔ اور اسی وجہ سے اس کو صدی کہا جاتا ہے۔
صَرَّ (ن) صَرًّا. الصُّرَّةَ: تھیلی کو باندھنا الدَّرَاهِمَ فِي الصُّرَّةِ: تھیلی میں رکھنا الفَرَسُ اُذُنَهٗ و بِاُذُنِهٖ: گھوڑے کا کان کھڑے کرنا النَّاقَةَ و بِالنَّاقَةِ: تھن کو باندھ دینا تاکہ بچہ دودھ نہ پی سکے۔
صَرَّ (ض) صَرًّا و صَرِيْرًا. الشَّيْءُ: چرچرانا الرَّجُلُ: زور سے چیخنا چلانا۔ پیاسا

ہونا۔ الاُذُنُ: کان بجنا۔

صُرَّ۔ النَباتُ: ٹھنڈی ہوا لگ جانا۔

صَرَّتِ النَاقَةُ: آگے بڑھنا۔ صَرَّ اُذُنَه سننے کے لیے کان کھڑے کرنا۔

صَارَّهُ مُصَارَّةً. عَلٰی كَذَا: مجبور کرنا۔

اَصَرَّ. عَلَی الاَمْرِ: پختہ ارادہ کرنا۔ ثابت قدم رہنا اور اکثر بُرائی اور گناہوں میں استعمال کیا جاتا ہے "اَصَرَّ عَلَی الذَنْبِ" جب کہ باز نہ آئے۔ قرآن میں ہے ﴿كَانُوْا يُصِرُّوْنَ عَلَی الحِنْثِ العَظِيْمِ﴾ یعنی بڑے بھاری گناہ پر اصرار کیا کرتے تھے السُنْبُلُ: خوشے میں خار نکلنا الفَرَسُ اُذُنَه و بِاُذُنِهٖ: گھوڑے کا کان کھڑے کرنا۔

الصِرُّ والصِرَّةُ. سردی۔ رِيْحٌ صِرٌّ: سخت ٹھنڈی ہوا۔ تیز آواز والی ہوا۔ الصِرَّةُ. چیخ۔

الصَرَّةُ. شور۔ چیخ۔ لڑائی یا گرمی کی تیزی۔ ترش روئی۔ جماعت۔ تعویذ کے مہرے۔

الصُرَّةُ. تھیلی۔ بٹوہ۔ ج صُرَر.

يَمِيْنٌ صِرِّیٌ. سخت قسم۔ کہا جاتا ہے "هِیَ مِنِّیْ صِرِّیٌ" یہ میری جانب سے پکی بات ہے۔

الصَرَر. خوشہ کا خار۔ واحد صَرَرَة.

الصَارُّ. فا. شَجَرٌ صَارٌّ: گنجان درخت۔

الصَارَّةُ. الصَارُّ: کا مؤنث۔ حاجت۔ پیاس۔ ج صَوَارُّ.

الصَرُوْر والصَارُوْر والصَرُوْرِیٌّ والصَارُوْرِیٌّ. جو نکاح نہ کرے اور حج نہ کرے (واحد و جمع دونوں کے لئے)

الصَرَّارِیُّ. ملاح۔ ج صَرَّارِيُّوْن.

الصِرَار. دھاگا جس سے تھن کو باندھ دیا جائے تاکہ بچہ دودھ نہ پی سکے۔ بلند مکان جس پر پانی نہ چڑھ سکے۔ ج اَصِرَّة.

الصَرَّار. صَارٌّ کا اسم مبالغہ۔ صَرَّارُ اللَيْلِ: جھینگر۔

اَلصَرَّارَةُ: سانپ کھانے والا عقاب۔

الصَرارَة والصَرُوْرَة والصَارُوْرَة و الصَارُوْرَاء. وہ شخص جو نکاح نہ کرے اور حج نہ کرے (واحد اور جمع دونوں کے لئے)

صَرَارُ اللَيْلِ: ٹڈی کی مانند ایک سیاہ رنگ کیڑا جو رات کو آواز کرتا ہے۔

الصَرِيْرَة: تھیلی میں رکھے ہوئے دراہم۔ ج صَرَائِر.

المَصَارّ. آنتیں۔

المَصْرُوْر. مف. بندھا ہوا قیدی۔

صَرَبَ (ض) صَرْبًا. کاشا: کمانا: دودھ کو ترش بنانا۔ پیشاب یا دودھ کو روکنا الصَبِیُّ: بچہ کا کئی دن پاخانہ نہ کرنا۔

صَرِبَ (س) صَرَبًا. اللَبَنُ: تھن میں دودھ جمع ہونا۔

اَصْرَبَ. اِلَيْهِ مَالًا: دینا۔

صَرَّبَ. ترش دودھ پینا۔

اِصْطَرَبَ. اللَبَنَ فِي الوَطْبِ: دودھ کو ترش ہونے کے لیے برتن میں تھوڑا تھوڑا جمع کرنا۔

اِصْرَابَّ. الشَیْئُ. صاف اور چکنا ہونا۔

الصَرْب والصَرَب. بہت زیادہ ترش دودھ۔ سرخ گوند۔ ببول کا گوند۔ واحد صَرْبَةٌ و صَرَبَةٌ.

الصِرْب. غریب عربوں کے تھوڑے مکانات۔

الصَرِيْب. کھٹا دودھ۔ ج صُرُب.

المَصْرُوْب. مف. جمع کیا ہوا کھٹا دودھ۔

المِصْرَب. برتن جس میں دودھ جمع کیا جائے۔ ج مَصَارِب.

صَرَّجَ. الحَوْضَ: حوض کو چونا: مٹی ملا کر بنانا۔

الحَوْضَ بِالنُوْرَةِ: حوض پر چونے کی قلعی کرنا۔

الصَارُوْج. چونا مٹی ملا ہوا (معرب)

صَرُحَ (ک) صَرَاحَةً و صُرُوْحَةً. صاف ہونا۔ خالص ہونا۔ واضح ہونا۔ صفت صَرِيْح جمع صُرَحَاء مؤنث صَرِيْحَةٌ.

صَرَحَ (ف) صَرْحًا. الاَمْرَ: ظاہر کرنا۔ واضح کرنا۔

صَرَّحَ. المُتَكَلِّمُ: بغیر کنایہ کے کھلم کھلا کہنا بِمَا فِی نَفْسِهٖ: ظاہر کرنا الاَمْرَ: واضح کرنا۔ الاَمْرُ: واضح ہونا لازم و متعدی ہے۔ النَهَارُ. دن کا بے بادل ہونا۔ الخَمْرُ: شراب کا صاف ہونا۔ بے جھاگ کے ہونا۔ مثال ہے "صَرَّحَ الحَقُّ عَنْ مُحْضِهٖ" یعنی حق پوری طرح ظاہر ہوگیا۔ صَرَّحَتِ السَنَةُ: خشک سالی ہوئی۔ صَرَّحَ الرَامِی: تیرانداز کا خطا کرنا۔

اَصْرَحَ. الاَمْرَ: ظاہر کرنا۔ واضح کرنا۔

صَارَحَهٗ صِرَاحًا و صُرَاحًا و مُصَارَحَةً. کھلم کھلا کہنا۔ کہا جاتا ہے "شَمَّةٌ مُصَارَحَةٌ او صِرَاحًا" رودر رو گالی دی۔

صَارَحَ وصَرَّحَ بِمَا فِی نَفْسِهٖ: دل کی بات ظاہر کردینا۔

اِنْصَرَحَ. الحَقُّ: واضح ہونا۔ منکشف ہونا۔

تَصَرَّحَ. الزَبَدُ عَنِ الخَمْرِ: شراب سے جھاگ دُور ہونا۔

الصَرْح. قصر۔ محل۔ ہر بلند عمارت۔ ج صُرُوْح.

الصَرْحَة. سخت زمین۔ صَرْحَةُ الدَارِ: گھر کا صحن۔ ج صَرْحَات.

الصَرْح والصَرَاح والصِرَاح والصُرَاح. خالص۔

الصَرَاحَة والصُرُوْحَة. خلوص۔ وضاحت۔

الصُرَاحِيَّة. مِنَ الخَمْرِ: خالص شراب۔ شراب کا برتن۔ کہا جاتا ہے "كِذْبٌ صُرَاحِيَّةٌ" یعنی سفید جھوٹ۔

الصُرَاحِی. واضح۔ ظاہر۔

يَوْمٌ مُصْرِحٌ ومُصَرَّحٌ. بے بادل کا دن۔

صَرَخَ (ن) صُرَاخًا وصَرِيْخًا. سخت چیخنا۔ فریاد کرنا القَوْمَ: فریاد رسی کرنا۔ مدد کرنا۔

اَصْرَخَهٗ. فریاد رسی کرنا۔ مدد کرنا۔

تَصَرَّخَ. بتکلف چیخنا۔

تَصارَخَ واِصْطَرَخَ. القَوْمُ: چیخ وپکار مچانا اور مدد طلب کرنا۔ اِصْطَرَخَ بمعنی صَرَخَ.

الصارِخ. فا. مرغ۔

اَلصَّارُوخ: راکٹ (دفاعی اسلحہ جو بم کو لے کر چلتا ہے)

میزائل: اس کی تین اقسام ہوتی ہیں۔

(۱) اپنے آپ اپنے آلات کے زور پر مخصوص ہدف کی طرف چلتا ہے۔ (۲) راڈار کی طاقت سے خاص شعاعوں کے پیچھے دوڑتا ہے۔ (۳) خاص قوت کے ذریعے جو اس کو ہدف مقرر کی طرف لے جاتا ہے۔

الصارِخة. الصارِخ کا مؤنث۔ فریاد رسی۔ داد خواہی۔ داد خواہی کی آواز۔ تم کہتے ہو "سَمِعْتُ صارِخةَ القَوْمِ" میں نے قوم کی دادخواہی کی آواز سنی۔

الصَّرّاخ. بہت زیادہ چیخنے والا۔ مور۔

الصَّرِیخ. س. فریاد رس۔ داد خواہ۔ ج صُرَخاء.

صَرِدَ (س) صَرَدًا. السَّهْمُ: تیر کا نشانہ پر نہ لگنا۔ نشانہ پر بیٹھنا الرَّجُلُ: سردی برداشت کر لینا۔ سردی محسوس کرنا السِّقاءُ: جھاگ کا ٹکڑے ٹکڑے ہو کر نکلنا۔ کہا جاتا ہے "صَرِدَ قَلْبِی عَنْهُ" یعنی میرا دل اس سے ہٹ گیا۔

صَرَدَ (ن) صَرْدًا واَصْرَدَ. الرّامی السَّهْمَ: نشانہ لگانا۔ اَصْرَدَ السَّهْمُ: تیر کا نشانہ پر نہ لگنا۔

صَرَّدَ. الشَّیْءَ: ٹکڑے ٹکڑے کرنا اَقطاءَ کم دینا الرَّجُلَ: سیرابی سے کم پلانا۔

الصَّرْد. محض خالص۔ کہا جاتا ہے "سَقاهُ الخَمْرَ صَرْدًا" خالص شراب پلائی۔ اُحِبُّهُ حُبًّا صَرْدًا خالص محبت کی۔ پہاڑ میں اونچی جگہ۔ بڑا لشکر۔ سردی۔ یَوْمٌ صَرْدٌ: ٹھنڈا دن۔ کہا جاتا ہے "ماتَ صَرْدًا" شدتِ سردی سے مر گیا۔ اَرْضٌ صَرْدٌ. سرد ملک۔ ج صُرُوْد. اس کے خلاف اَرْضٌ جُرُوْمٌ ہے۔ یعنی گرم ممالک۔

الصَّرِد. بڑا لشکر۔ بھالے کی کیلیں جس میں نیزہ لگایا جائے۔

الصّارِد. فا. سَهْمٌ صارِدٌ: نشانہ پر لگنے والا تیر۔

الصَّوارِد. ٹھنڈی ہوائیں۔

الصُّرَد. لٹورا (ایک پرندہ کا نام) ج صِرْدان.

الصُّرَدان. زبان کے اندرونی حصہ کی دو رگیں۔

الصَّرِد. مِنَ الخَیْلِ: وہ گھوڑا جس کی پیٹھ زخمی ہو مِنَ الرِّجالِ: سردی کو برداشت کرنے والا۔ سردی کو محسوس کرنے والا۔ ج صَرْدی یَوْمٌ صَرِدٌ: سخت ٹھنڈا دن۔

الصُّرّاد والصُّرَیْد. بے پانی کا پتلا بادل۔

نَعْجَةٌ صَرِیْدَةٌ. سردی زدہ۔ بھیڑ۔ ج صَرائِد.

المِصْراد. بے درخت کی زمین۔ سردی برداشت کرنے والا یا نہ کرنے والا۔ سَهْمٌ مِصْرادٌ. نشانہ پر لگنے والا تیر۔

سَهْمٌ مُصَرِّد. نشانہ پر لگنے والا تیر۔

المُصْطَرِد. سخت غضبناک۔

صَرْصَرَ. الصُّرَدُ او الصَّقْرُ: آواز کرنا الرَّجُلُ: چیخنا الشَّیْءَ: چیز کے منتشر اطراف کو جمع کرنا۔

الصَّرْصَر. مِنَ الرِّیاحِ: تیز چلنے والی یا زیادہ ٹھنڈی ہوا۔ مرغ (الصُّرْصُر) ج صَراصِر. الصُّرْصُوْر ج صَراصِیْر. جھینگر۔ مچیرا۔ الصُّرْصُوْر: کشتی۔

الصِّراط. راستہ۔ ج صُرُط۔

الصُّراط. لمبی تیز تلوار۔

صَرَعَهُ (ف) صَرْعًا وصِرْعًا ومَصْرَعًا. پچھاڑ دینا۔ زمین پر گرا دینا الشِّعْرَ: دو مصرعے بنانا البابَ: دو کواڑ لگانا۔

صُرِعَ. مرگی ہونا۔ کہا جاتا ہے "صُرِعَ الشَّجَرُ" یعنی کاٹ دیا گیا اور ڈال دیا گیا۔

صَرَّعَهُ. سخت پچھاڑنا الشِّعْرَ: مصرعے لگانا البابَ: کواڑ لگانا۔

صارَعَهُ صِراعًا ومُصارَعَةً. کشتی لڑنا۔

تَصارَعَ واصْطَرَعَ. الرَّجُلانِ: باہم کشتی لڑنا۔

اِنْصَرَعَ. پچھاڑا جانا۔

تَصَرَّعَ. لِصاحِبِهِ: تواضع کرنا۔ عاجزی ظاہر کرنا۔ کہا جاتا ہے "ما زِلْتُ اَتَصَرَّعُ لَهُ والَیْهِ حَتّٰی اَجابَنِی" میں عاجزی ظاہر کرتا رہا یہاں تک کہ اس نے میری بات مان لی۔

الصَّرْع. س. مرگی۔ مثل۔ مقابل۔ قسم کہا جاتا ہے "هُوَ صَرْعُ كَذا" یعنی وہ فلاں کے مقابل ہے۔ ج اَصْرُع صُرُوْع. والصَّرْعان: رات دن یا صبح شام۔ کہا جاتا ہے "اَتَیْتُهُ صَرْعَیِ النَّهارِ" یعنی میں اس کے پاس صبح شام آیا اور "هُوَ ذُوْ صَرْعَیْنِ" وہ دو قسم یعنی رنگ کا ہے "تَرَكْتُهُمْ صَرْعَیْنِ" یعنی میں نے ایسی حالت میں چھوڑا کہ وہ ایک حالت سے دوسری حالت میں منتقل ہوتے رہتے ہیں۔

الصِّرْع. س. مثل۔ قسم۔ رسی کی لڑی۔ ج اَصْرُع وصُرُوْع. کشتی لڑنے والا۔ کہا جاتا ہے "هُما صِرْعانِ" یعنی دونوں کشتی لڑنے والے ہیں۔

الصَّرْعَة. اسم مرۃ۔ حالت۔ کہا جاتا ہے "هُوَ یَفْعَلُهُ عَلٰی كُلِّ صَرْعَةٍ" مراد یہ ہے کہ ہر حالت میں کرتا ہے۔

الصُّرْعَة. جس کو لوگ پچھاڑ دیں۔

الصُّرَعَة والصَّرّاع والصُّرّاعة والصَّرِیْع والصَّرُوْع. لوگوں کو زیادہ پچھاڑنے والا۔ کہا جاتا ہے "قَوْمٌ صُرَعَةٌ" یعنی ایسی قوم جو ہر کشتی لڑنے والے کو پچھاڑ دے۔ الصُّرَعَة: حلیم و بردبار۔ اس لیے کہ اس کی بردباری غضب وغصہ کو پچھاڑ دیتی ہے۔

الصُّرُع جمع صَرُوْع کی ہے۔

الصِّراعة. کشتی کا فن۔

الصَّرِیْع. زمین پر پچھاڑا ہوا۔ مجنون۔ ج صَرْعٰی. کہا جاتا ہے "باتَ صَرِیْعَ الكاسِ" یعنی مجنون ہو کر رات گزاری۔

درخت کی جھکی ہوئی شاخ۔ ج سرع۔

المَصْرَع. س۔ پچھاڑنے کی جگہ۔ ج مَصَارِع۔

المِصْرَاع مِنَ البَابِ: دروازے کا ایک پٹ مِنَ الشِّعْرِ شعر کا ایک مصرعہ ج مَصَارِیع۔

صَرَفَهُ (ض) صَرْفًا. پھیرنا۔ ہٹانا۔ دفع کرنا۔ واپس کرنا۔ کہا جاتا ہے "صَرَفَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ" مراد یہ ہے کہ اللہ ان کے قلوب کو گمراہ کر دے۔ صَرَفَ الشَّرَابَ: خالص شراب پینا "الدَّنَانِیْرَ" دراہم سے یا دوسرے دنانیر سے بدل لینا المَالَ: خرچ کرنا الکَلِمَةَ: منصرف بنانا۔ یعنی جر و تنوین لاحق کرنا۔

صَرَفَ (ن) صَرِیْفًا: بِنَابِهِ: دانت پیسنا البَابُ: بند کرتے ہوئے یا کھولتے ہوئے دروازے سے آواز نکلنا۔

صَرَّفَهُ. مبالغہ کے ساتھ صرفہ کے معنی میں ہے۔ صَرَّفَ الشَّیْئَ: بیچنا الدَّرَاهِمَ: تبدیل کرنا الخَمْرَ: خالص شراب پینا الکَلَامَ: بات سے بات نکالنا ہ فِی الأَمْرِ: سپرد کر دینا صَرَّفَ المَاءَ: جاری کر دینا۔ اللّٰهُ الرِّیَاحَ: ایک جانب سے دوسری جانب پھیر دینا۔

صَارَفَهُ. مبادلہ کرنا۔ صَارَفَ نَفْسَهُ عَنِ الشَّیْئِ: پھیر دینا۔ باز رکھنا۔

اَصْرَفَهُ. عَنْ کَذَا: رد کر دینا۔ ہٹا دینا۔

اَصْرَفَ الشَّرَابَ: کچھ نہ ملانا۔

تَصَرَّفَ. فِی الأَمْرِ: کسی معاملہ میں تصرف کرنا۔ تَصَرَّفَتْ بِهِ الاَحْوَالُ: مصائب و آفات کا غالب آجانا۔

اِنْصَرَفَ. الرَّجُلُ: باز رہنا۔ اِنْصَرَفَتِ الکَلِمَةُ: منصرف ہونا۔

اِصْطَرَفَ. کمائی کرنے کیلئے پھرنا الدَّرَاهِمَ: بدل لینا۔ تم کہتے ہو "اِصْطَرَفْتُ هٰذِهِ الدَّرَاهِمَ بِدِیْنَارٍ" یعنی میں نے ان دراہم کو دینار سے بدل لیا۔

اِسْتَصْرَفَ. اللّٰهَ المَکَارِهَ: مکروہات کو پھیر دینے کی دعا کرنا۔

الصَّرْفُ. ایک علم کا نام ہے جس میں کلمات عربیہ کے صیغوں کی وضع و ہیئت وغیرہ سے بحث کی جاتی ہے۔ صَرْفُ الدَّهْرِ و صُرُوْفُهُ: مصائب زمانہ۔ فضیلت۔ کہا جاتا ہے "لَهُ عَلَیَّ صَرْفٌ" اس کو مجھ پر فضیلت ہے۔ صَرْفُ الحَدِیْثِ او الکَلَامِ: کلام کی زیادتی اور تحسین و تزئین۔ صَرْفُ المَالِ: خرچ کرنا۔

الصِّرْفُ. خالص۔ جیسے "شَرَابٌ صِرْفٌ" خالص شراب۔ ایک قسم کا سرخ رنگ۔

الصَّرْفَانِ الصِّرْفَانِ. رات دن۔

الصَّرَفَانُ. موت۔ پیتل۔ سیسہ۔

الصِّرَافَةُ. صرافی کا پیشہ۔

الصَّرْفَةُ. اسم مرة۔ گردش۔ مہرہ؛ منتر یا تعویذ کا۔ ایک منزل منازل قمر میں سے۔ اونٹنی کو صبح کے وقت دوہ کر اگلی صبح تک کیلئے چھوڑ دینا۔

الصَّرُوْفُ. وہ اونٹنی جس کے دانتوں سے آواز نکلے۔

الصَّرِیْفُ. س۔ چاندی خالص۔ صَرِیْفُ البَابِ: دروازے کی چڑچڑاہٹ۔ صَرِیْفُ القَلَمِ: قلم کے چلنے کی آواز (و المَصْرُوْف) ہر شے خالص۔ درخت کی خشک شدہ شاخ۔

الصَّرِیْفَةُ. الصَّرِیْف کا مؤنث۔ درخت خرما کی خشک ٹہنی۔ چپاتی۔ ج صُرُفٌ و صُرَافٌ و صَرِیْفٌ۔

تَصَارِیْفُ. الدَّهْرِ: مصائب زمانہ۔

الصَّرَّافُ والصَّیْرَفُ والصَّیْرَفِیُّ. روپے پیسے کی تجارت کرنے والا۔ ج صَیَارِفَةٌ۔

الصَّرَّافُ والصَّرْفِیُّ. علم صرف کا جاننے والا۔

المُتَصَرِّفُ. ملک کے ایک حصہ کا حاکم۔

المُتَصَرِّفِیَّةُ. ملک کا ایک حصہ۔ ملک کے ایک حصہ کا حاکم۔

صَرْقَعَ. اصابعه: انگلیاں چٹخانا۔

صِرْقَاعَةٌ. گوپھن۔ گوپھن کا وہ کنارہ جس سے آواز نکلے۔

صَرُمَ (ک) صَرَامَةً. السَّیْفُ: کاٹنا الرَّجُلُ: دلیر و چالاک ہونا۔

صَرَمَ (ض) صَرْمًا و صُرْمًا. الحَبْلُ: ٹوٹنا الشَّیْئَ: کاٹنا۔ فُلَانًا: چھوڑنا۔ گفتگو بند کرنا فُلَانٌ عِنْدَنَا شَهْرًا: اقامت کرنا۔

صَرَّمَهُ. صرم کا مبالغہ ہے۔

صَارَمَهُ مُصَارَمَةً. مقاطعہ کرنا۔ علیحدہ ہونا۔

اَصْرَمَ. الرَّجُلُ: محتاج ہونا النَّخْلُ: پھل توڑنے کا وقت قریب ہونا۔

تَصَرَّمَ. الرَّجُلُ: بہادری کرنا۔

تَصَرَّمَ وَانْصَرَمَ. کٹ جانا۔ ٹوٹ جانا۔

تَصَرَّمَتْ وَانْصَرَمَتِ السَّنَةُ: سال ختم ہونا۔

تَصَارَمَ. القَوْمُ: قطع تعلق کر لینا۔

اِصْطَرَمَ. الشَّیْئَ: کاٹنا۔

الصَّرَمُ: س۔ کھال (معرب چرم) الصَّرَّامُ: چرم فروش۔

الصِّرْمُ. جماعت۔ مکانوں کا اجتماع۔ قسم۔ چمڑے کا موزہ نعل لگا ہوا۔ ج اَصْرَام و اَصَارِم و اَصَارِیم و صُرْمَان۔

الصُّرْمُ. س۔ بے تعلقی۔

الصِّرْمَةُ. قسم۔ اونٹوں کا گلہ۔ بادل کا ٹکڑا۔ چاندی کا ٹکڑا۔ ج صِرَم۔

الصَّارِمُ. فا۔ بہادر۔ شیر۔ کاٹنے والی تلوار۔ ج صَوَارِم۔

الصَّرَامَةُ. س۔ رَجُلٌ صَرَامَةٌ: مستقل بالرائے۔ دھن کا پکا۔

الصَّرُوْمُ. کاٹنے والی تلوار۔ اچھی طرح کاٹنے والا۔ الصُّرَّامُ جنگ۔ مصیبت۔ رَجُلٌ صُرَّامٌ: کاٹنے میں قوی مرد۔

الصَّرِیْمُ. کٹا ہوا۔ رات یا اس کا ایک حصہ۔ صبح۔ لکڑی جو بکری کے بچے کے منہ میں باندھ دی جائے تاکہ دودھ نہ پئے۔ زمین جس کی کھیتی

کٹ چکی ہو۔ غلّہ جو کھیت سے کٹ چکا ہو۔
صَرِیْمَا اللیلِ: رات کااوّل و آخر حصّہ۔ اَمْرٌ صَرِیْمٌ: لازمی امر۔
الصَرِیْمَة. عزیمت۔ رات کا ٹکڑا۔
الصَیْرَمُ. پختہ رائے والا۔ مصیبت۔ دن میں ایک بار کھانا۔
الاَصْرَم. جس کے کانوں کے کنارے کٹے ہوئے ہوں۔ مؤنث صَرْمَاءُ ج صُرْم (والمُصْرَم) بہت بال بچّے والا مفلس۔
الاَصْرَمَان. رات دن۔ کوا و بھیڑیا۔ کہا جاتا ہے "تَرَكْتُهٗ بِوَحِشِ الاَصْرَمَیْنِ" یعنی ایسے جنگل میں قتل کیا جس میں صرف بھیڑیے اور کوّے ہیں۔
الصَرْمَاء. الاَصْرَم کا مؤنث۔ بے پانی کا جنگل۔ ہانڈی۔ کم دودھ والی اُونٹنی۔
المَصْرِم. ایسی جگہ جو تنگ ہو اور جلدی سیلاب آجائے۔
المِصْرَم. دارنتی۔
الصُرْنَایَة. بانسری کی قسم کا ایک باجہ۔
صَرَا یَصْرُو اَصْرُوًا. اِلَیْهِ: دیکھنا۔
صَرَی یَصْرِیْ صَرْیًا. الشَیْئَ: دفع کرنا۔ ہٹانا۔ دُور کرنا۔ کہا جاتا ہے "صَرَی اللّٰهُ عَنْهُ الشَرَّ" اللہ اس شر کو دُور کرے۔ صَرٰی بَوْلَهٗ: پیشاب روک دینا۔ فُلَانًا: منع کرنا۔ بچانا۔ ہلاکت سے نجات دینا۔
الشَیْئُ: بلند ہونا۔ نیچے ہونا القَوْمَ: آگے بڑھ جانا۔ پیچھے ہٹ جانا بَیْنَهُمْ: فیصلہ کرنا۔
صَرِیَ یَصْرٰی صَرًی. المَاءُ: دیر تک ٹھہرنے سے متغیر ہونا اللَبَنُ: دودھ کا مزہ بدل جانا فُلَانٌ فِیْ یَدِ فُلَان: کسی آدمی کا کسی کے ہاتھ میں قید ہونا الدَمْعُ: آنسو کا بھر آنا اور نہ بہنا۔
صَرِیَتْ وَاَصْرَتْ. النَاقَةُ: اُونٹنی کے تھن میں دودھ بھر جانا۔
صَرّٰی تَصْرِیَةً. الشَاةَ: دودھ زیادہ معلوم ہونے کے لیے تھن میں روک دینا۔

الصَرَی. باقی ماندہ (الصِری) پانی جو دیر تک ٹھہرا رہے۔ کہا جاتا ہے "لَبَنٌ صَرًی" دودھ جس کا مزہ بدل گیا ہو۔
الصَارِی. فا. ملاح۔ ج صُرَّاء و صَرَارِیٌّ و صَرَارِیُّوْن. بادبان کا ڈنڈا۔ ج صَوَارٍ.
الصَارِیَة. الصاری کا مؤنث۔ کنواں جس کا پانی دیر تک ٹھہرنے کی وجہ سے متغیر ہو گیا ہو۔
الصَرَاة والصَرَی والمُصَرَّاة. مِنَ الشَاةِ او النُوْق: وہ بکری یا اُونٹنی جس کے تھن میں دودھ کئی روز چھوڑ دیا گیا ہو تاکہ جمع ہو جائے۔
المِصْطَبَة والمِصْطَبَّة. چبوترہ۔
المِصْطَب. لوہار کی نہائی۔
المِصْطَح. خشک جنگل۔ وہ جگہ جو غلّہ کی گہائی کے لیے ہموار کی جائے۔ ج مَصَاطِح.
صَطَرَ (ن) صَطْرًا. لکھنا۔
صَیْطَرَ. داروغہ ہونا۔ محافظ ہونا۔
المِصْطَع. فصیح و بلیغ۔
الاَصْطُمَّة. چیز کا بڑا حصّہ۔ جمع ہونے کی جگہ۔ وسط۔
صَعُبَ (ک) صُعُوْبَةً. عَلَیْهِ الاَمْرُ: دشوار ہونا۔ صفت صَعْبٌ. مؤنث صَعْبَةٌ. ج صِعَاب.
اَصْعَبَ. الاَمْرُ: مشکل ہونا الشَیْئَ: شکل پانا الجَمَلَ: سواری چھوڑ دینے کی وجہ سے سرکش ہو جانا۔
صَاعَبَهٗ مُصَاعَبَةً. سختی کرنا۔
صَعَّبَهٗ. دشوار بنانا۔
تَصَعَّبَ. دشوار ہونا۔ مشکل ہونا۔ الاَمْرَ: دشوار بنانا۔
تَصَاعَبَ. باہم سختی کرنا۔
اِسْتَصْعَبَ. مشکل ہونا۔ الشَیْئَ: مشکل پانا۔
الصَعْب. ص. دشوار۔ مشکل۔ خوددار۔ شیر۔
الصَعُوْب. دشوار۔ ج صُعُب.

الصُعْبُوْب. دشوار۔
المَصَاعِب. سختیاں۔ مشقتیں۔
المُصْعَب. سانڈ۔ گھوڑا جو سواری چھوڑ دینے سے سرکش ہو۔ ج مَصَاعِب و مَصَاعِیْب. کہا جاتا ہے "جِمَالٌ مَصَاعِبُ و مَصَاعِیْبُ" سرکش اُونٹ۔
صَعْتَرَ. النَحْلُ: پہاڑی پودینہ کھانا۔ الرَجُلُ الشَیْئَ: مزین کرنا۔
الصَعْتَر. پہاڑی پودینہ۔
الصَعْتَرِیّ. چالاک۔ کریم۔ بہادر۔
صَعِدَ (س) صُعُوْدًا وصَعَدًا وصُعُدًا فِی السُلَّمِ: سیڑھی پر چڑھنا بِهٖ: چڑھانا (صُعُوْدًا) المَکَانَ: نیچے جھانکتے ہوئے چڑھنا۔
صَعَّدَ. فِیْ وعَلَی الجَبَلِ: پہاڑ پر چڑھنا فِی الوَادِیْ: وادی میں اُترنا۔
صَعَّدَ فِیْهِ النَظْرَ: اوپر سے نیچے غور سے دیکھنا۔
اَصْعَدَ. مکّہ کو جانا فِی الاَرْضِ: اونچی زمین کی طرف جانا فِی الوَادِیْ: وادی میں اترنا فِی العَدْوِ: تیز دوڑنا ہٗ: چڑھانا۔
اَصْعَدَتِ السَفِیْنَةُ: بادبان کھینچ دینے سے ہوا کا کشتی کو لے اُڑنا۔
تَصَعَّدَ و تَصَاعَدَ. چڑھنا۔ تَصَعَّدَهٗ و تَصَاعَدَهٗ الاَمْرُ: دُشوار و مشکل ہونا۔ تَصَعَّدَ النَفْسُ: مشکل سے سانس نکلنا۔
اِصْطَعَدَ. چڑھنا۔
الصَاعِدُ. فا. کہا جاتا ہے "بَلَغَ کَذَا فَصَاعِدًا" یعنی اس سے اوپر۔ اور یہ باعتبارِ حالیت کے منصوب ہوا کرتا ہے۔
الصَعَّاد. بہت چڑھنے والا۔
الصُعُد. بلندی۔ کہا جاتا ہے "هَبَطَ مِنْ صُعُدٍ" بلندی سے اُترا و "هٰذَا النَبَاتُ یَنْمُوْ صُعُدًا" یہ پودہ بلندی میں بڑھتا ہے۔ ایک درخت ہے جس سے تارکول پگھلایا جاتا ہے۔
الصَعَد. مشقت۔ عَذَابٌ صَعَدٌ: سخت عذاب۔

الصَّعِيد. مٹی۔ قبر۔ راستہ۔ زمین کا بلند حصہ۔ کہا جاتا ہے "صَارَتِ الْحَدِيقَةُ صَعِيدًا" یعنی باغ ہموار زمین ہوگیا جس میں درخت وغیرہ نہیں۔ ج صُعُد و صُعُدَات و صُعْدَان. مصر میں چند شعروں کا نام صَعِيد ہے۔

الصُّعُود. چڑھائی۔ خَمِيسُ الصُّعُود: جمعرات کا دن جس میں سیّدنا حضرت مسیح آسمان پر تشریف لے گئے۔

الصَّعُود. چڑھائی۔ چڑھتا ہوا راستہ۔ دُشوار گزار گھاٹی۔ ج صُعُد و أَصْعِدَة و صَعَائِد کہا جاتا ہے "لأُرْهِقَنَّكَ صَعُودًا" یعنی میں تم کو مصیبت میں پھنساؤں گا۔

الصُّعَدَاء. غم یا تھکن کی وجہ سے لمبی سانس۔

الصَّعْدَاء. مشقت۔

الصَّعْدَة. اسم مرة۔ سیدھا نیزہ۔ ج صِعَاد و صَعَدَات۔

الصَّعُودَاء. دُشوار گزار گھاٹی۔

الْمُصَعَّد. مِنَ الْأَشْرِبَةِ: آگ سے گرم کیا ہوا۔

التَّصَعُّد: جامد جسم کا دھواں کی شکل میں تبدیل ہونا - بغیر پگھلنے کے۔

الْمَصْعَد: بجلی یا گیس کے بند کرنے کے مقام۔

الْمِصْعَد: بلند عمارت پر چڑھنے کے لئے لفٹ۔

جَبَل مُصْعَد. بلند پہاڑ۔

الْمِصْعَاد. درخت خرما پر چڑھنے کی رسّی۔

صَعِرَ (س) صَعَرًا. وَجْهُهُ: ٹیڑھا ہونا۔ ایک جانب کو جھکنا۔ صفت أَصْعَر. مؤنث صَعْرَاء ج صُعْر. رَأْسُهُ. سر کا چھوٹا ہونا۔

صَعَّرَ وصَاعَرَ و أَصْعَرَ. تکبر و غرور کی بنا پر رخسارہ ٹیڑھا کرنا اور کبھی خلقتًا ہوتا ہے۔

تَصَعَّرَ و تَصَاعَرَ. تکبر کی وجہ سے رخسارہ ٹیڑھا کرنا۔

صَعْرَرَ. الشَّيْءَ: گھمانا۔

تَصَعْرَرَ. گھومنا۔

اِصْعَنْرَرَ و اِصْعَرَّ. پیچ و تاب کھانا۔

اِصْعَرَّتِ. الإِبِلُ. تیز دوڑنا۔

الصَّعَّار. مغرور و متکبر۔

الصُّعْرُور والصَّعْرُور. درخت کا پانی جو گوند کی طرح جم جائے۔ ج صَعَارِير۔

الصُّعْرُورَة. گبریلا کی گولی۔

صَعْصَعَ. القَوْمَ. متفرق کر دینا۔ الشَّيْءَ. حرکت دینا۔ مِنْ فُلَانٍ خوف کرنا۔ رَأْسَهُ بِالدُّهْنِ. سر کو تیل سے چکنا کرنا۔

تَصَعْصَعَ. متحرک ہونا، متفرق ہونا۔ الرَّجُلُ: بزدل ہونا۔ ذلیل ہونا۔ عاجزی کرنا۔ کہا جاتا ہے "تَصَعْصَعَ بِهِمِ الدَّهْرُ" یعنی زمانے نے ان کو پراگندہ کر دیا۔ "تَصَعْصَعَتْ صُفُوفُهُمْ" یعنی ان کی صفیں منتشر ہوگئیں۔

الصَّعْصَع. متفرق۔ (والصُّعْصُع) ایک پرندہ ہے جس کے بدن پر نقطے ہوتے ہیں۔ ج صَعَاصِع کہا جاتا ہے "ذَهَبُوا صَعَاصِعَ" وہ لوگ متفرق ہو کر چلے گئے۔

صُعِفَ صَعْفًا. کپکپی لاحق ہونا۔ صفت مَصْعُوف۔

أَصْعَفَ. الزَّرْعُ: کھیتی کے خوشوں کا اس لائق ہونا کہ مل دل کر اسے کھایا جا سکے۔

الصَّعْفَة. کپکپی۔ سردی یا گھبراہٹ کی وجہ سے۔

الصَّعْفَق والصَّعْفُوق والصَّعْفَقِيّ. وہ شخص جو بغیر سرمایہ کے بازار میں تجارت کیلئے جائے اور جب کوئی شخص کچھ خریدے تو اس کے ساتھ شریک ہو جائے۔ کمزور جس کے پاس ہتھیار بھی نہ ہو اور شجاعت بھی نہ ہو۔ الصَّعْفُوق: کمینہ۔ ج صَعَافِيق و صَعَافِقَة۔

صَعَقَتْ (ف) صَاعِقَةٌ. السَّمَاءُ القَوْمَ. بجلی گرانا۔ صَعَقَتْهُمُ الصَّاعِقَةُ: بجلی گرنا۔

صَعِقَ (س) صَعْقًا. الرَّعْدُ: زور سے بادل گرجنا الرَّكِيَّةُ: کنوئیں کا گر جانا (وصُعِقَ صَعْقًا و صَعَقًا و صَعْقَة وتَصْعَاقًا) گرج سے غشی طاری ہو جانا۔ صفت صَعِق. مرنا۔ صَعِقَ الثَّوْرُ صُعَاقًا: بیل کا سخت ڈکارنا۔

أَصْعَقَتْهُ. السَّمَاءُ: بجلی گرانا۔ أَصْعَقَه: قتل کرنا۔

الصَّعْق. س۔ چیخ۔ موت۔

الصُّعَاق. بادل کی گرج۔

الصَّاعِقَة. س۔ آگ ہے جو بہت کڑک اور گرج کے ساتھ آسمان سے گرتی ہے۔ موت۔ ہر مہلک عذاب۔ عذاب کی چیخ۔ ج صَوَاعِق۔

الْمَصْعُوق. غشی والا۔ اچانک مرنے والا۔

الصُّعْقُر. مچھلی کے انڈے۔

صَعِلَ (س) صَعَلًا واِصْعَالَّ. چھوٹا سر اور پتلی گردن والا ہونا۔ صفت أَصْعَل. مؤنث صَعْلَاء ج صُعْل۔

الصَّعْل. چھوٹے سر والا (آدمی یا شتر مرغ یا کھجور) لمبا۔ گدھا جس کے بال گر گئے ہوں۔

صَعْلَكَه صَعْلَكَةً. محتاج بنانا۔ دُبلا کرنا۔

تَصَعْلَكَ. فقیر و محتاج ہونا۔

الصُّعْلُوك. فقیر و محتاج۔ کمزور۔ ج صَعَالِك و صَعَالِيك. صَعَالِيكُ العَرَبِ: عرب کے چور اور فقراء۔

أَصْعَنَ. الرَّجُلُ: چھوٹے سر والا اور کم عقل ہونا۔

اِصْعَنَّ. الشَّيْءُ: باریک اور نازک ہونا۔

صَعَا يَصْعُو صَعْوًا. باریک اور چھوٹا ہونا۔

الصَّعْو. چھوٹے چڑے۔ واحد صَعْوَة صَعَوَات. مولا۔ ج صِعَاء و أَصْعَاء ناقَة صَعْوَة. چھوٹے سر والی اونٹنی۔

الصُّعْب. جوں کے انڈے۔

صَغِرَ (س) و صَغُرَ (ک) صَغَرًا وصَغَارَة و صِغَرًا و صُغْرَانًا. چھوٹا ہونا۔

صَنِم (س) صَنَمًا. العَبْدُ: قوی ہونا۔ صفت صَنِمٌ مؤنث صَنِمَةٌ ج صَنِمَاتٌ
الرائِحَةُ: خراب ہونا۔
صَنَّم. آواز دینا۔ چلانا۔ تصویر بنانا۔
الصَنَم. بُت۔ج اَصْنَام.
الصَنمة. جانور کے پر کا قلم۔ مصیبت۔
اَصْنٰی اِصْنَاءً او تَصَنّٰی و تَصَنِّیًا. حرص کی وجہ سے چولہے کے پاس بیٹھ کر کباب بنانا اور گوشت بھونا یہاں تک کہ راکھ وغیرہ لگ جائے۔ اصنی النَخلُ: درخت خرما کی ایک جڑ سے دو درخت کا ہونا۔
الصِنَاء والصِنٰی. راکھ۔
الصِنو. دو پہاڑوں کے درمیان گہرائی۔ جس میں تھوڑا پانی بہے۔ ج صُنُوٌّ.
الصَنو والصِنو. حقیقی بھائی۔ بیٹا۔ چچا۔ مؤنث صَنْوَةٌ وصِنْوَةٌ.ج اَصْنَاء و صِنْوَان. ایک جڑ سے دو یا دو سے زیادہ درخت خرما نکلیں تو ہر ایک کو ان میں سے 'صِنو یا صُنو کہا جاتا ہے۔ تثنیہ صِنْوَان و صِنْيَان تثلیث صاد کے ساتھ اور جمع صِنْوان. کہا جاتا ہے رَكِيَّتَان صِنْوَان یعنی پاس والے کنوئیں یا جو ایک ہی چشمہ سے جاری ہوں۔
الصَلوٰة والصِلوٰة. پودہ۔ درخت کا قلم۔
الصَانِي. ہمیشہ خدمت کرنے والا۔
الصِنايَة. کل۔ کہا جاتا ہے 'اَخَذَ بِصِنايَتِهِ یعنی کل لے لیا۔
صَه. اسم فعل ہے بمعنی خاموش رہ اور یہی لفظ مؤنث ومذکر کے لیے اور جمع میں بھی استعمال ہوتا ہے اور صَهٍ تنوین کے ساتھ بولا جاتا ہے جس کا مطلب ہوتا ہے کہ کسی وقت میں خاموش رہو۔
صَهَّ. القَوْمَ: ڈانٹنا۔
صَهِب (س)صَهَبًا و صُهْبَةً و صُهُوبَةً واِصْهَبَّ واِصْهَابَّ. الشَعْرُ: بالوں کا سرخ ہونا یا سرخ سفید ہونا۔ صفت اَصْهَب.
الصُهَاب. ایک مقام کا نام ہے جس کی طرف اُونٹ منسوب ہوتے تھے۔
الصُهَابِي. مِنَ الجمالِ: جو موضوع صهاب کی طرف منسوب ہوں۔ جو بہت زیادہ سفید نہ ہو زیادہ جو کم نہ ہو۔ سخت اور اسی معنی میں ہے 'اَلْمَوْتُ الصُهَابِي یعنی سخت قسم کی موت۔
الصَيْهَب. سخت گرمی۔ گرم دن۔ لمبا آدمی۔ سخت پتھر۔ ہموار زمین۔ دھوپ کی وجہ سے ایسی گرم زمین کہ جس پر گوشت بھن جائے۔ ج صَيَاهِب.
الاَصْهَب. سفیدی سرخی مائل۔ ٹھنڈا دن۔ شیر۔ اَصْهَبُ السِبَالِ: دشمن۔ مؤنث صَهْبَاء ج صُهْبٌ.
الصَهْبَاء. شراب۔
المُصَهَّب. گوشت چربی ملا ہوا۔ گوشت کم بھنا ہوا۔
الصُهَابِيَة. ٹڈی۔ اُونٹنیاں جو صہاب نامی اُونٹ کی جانب منسوب ہیں۔
صَهَدَتْهُ (ف) صَهْدًا. الشَمْسُ: آفتاب کا جھلسنا۔
الصَهَدَان. گرمی کی شدت۔
الصَيْهَد والصَيْهُود. گرمی کی شدت۔ بیابان بے آب و گیاہ۔ متحرک سراب۔ عِزٌّ صَيْهُوْدٌ. عزت بلند۔
الصَهْوَد. تن و توش والا۔
صَهَر (ف) صَهْرًا. الشَيَ: پگھلانا۔ صَهَرته الشَمْسُ. آفتاب کا گرم کر دینا۔ صَهَر الشَيَ: پگھلی ہوئی چربی ملنا۔ الخُبْزَ: پگھلی ہوئی چربی کو سالن بنانا۔ صفت مفعولی صَهِير و مَصْهُور فُلَانًا باليَمِينِ: سخت سخت قسم کھلانا۔ الشَيَ: قریب کرنا۔
صَاهَرَ مُصَاهَرَةً. القَوْمَ و فِي القَوْمِ اَصْهَرَ. بِهِمْ واِلَيْهِم و فِيهِم. داماد بننا۔ سر بننا۔ اَصْهَر الجَيْشُ لِلْجَيْشِ: بعض لشکر کا بعض سے قریب ہونا۔ اَصْهَرَهُ: قریب کرنا۔
اِنْصَهَرَ. الشَيُ: پگھلنا۔
اِصْطَهَر. الشَيَ: پگھلانا (واِصْهَارَّ) الحِرْبَاءُ: گرگٹ کی پیٹھ کا سورج کی گرمی سے چمکنا۔
الصَهْر. گرم۔
الصِهْر. قرابت۔ قبر۔ داماد یا بہنوئی۔ ج اَصْهَار مؤنث صِهْرَة.
الصُهَارَة. جو پگھلایا جائے۔ چربی کا ٹکڑا۔ ہڈی کا گودا۔
الصَهُور. پگھلانے والا۔ گوشت بھوننے والا۔ ج صُهُر.
الصَهِير. پگھلنے والا۔
صَهْرَج. الغُرْفَةَ: چونہ مٹی ملا کر لیپنا۔
الصِهْرِيج والصُهَارِج. پانی کا حوض۔ ج صَهَارِيج. و صِهْرِيٌّ بھی ایک لغت ہے۔ حوض۔ صُهَارِج: حوض چونہ مٹی سے لیپا ہوا۔
الصَهْصَلِق والصَهْصَلِيق. مِنَ الاَصْوَاتِ: تیز آواز۔
صَهْصَه. بِالْقَوْمِ. صہ صہ کہہ کے لوگوں کو خاموش کرنا۔
صَهَل (ف ض) صَهِيْلًا و صَاهِلَةً و صُهَالًا. الفَرَسُ: ہنہنانا۔
تَصَاهَلَتِ. الخَيْلُ: ایک دوسرے کی طرف ہنہنانا۔
الصَهَل. آواز کی تیزی مع گلا پڑنے کے۔
الصَاهِل. فا. گھوڑا جیسے نابح کتے کیلئے۔ ج صَوَاهِل. الصَوَاهِل: گھاس وغیرہ میں مکھیوں کی بھنبھناہٹ۔
الصُهَال والصَهِيل. گھوڑے کی آواز۔
الصَهَّال. بہت ہنہنانے والا۔
صَهَا يَصْهَى صَهْوًا وصَهِي يَصْهَى صَهًى زخم کا ہرا ہونا۔ زخم کا رِسنا۔ صَهَا الرَجُلُ. مالدار ہونا۔
صَهِي يَصْهَى صَهْيًا. عمر رسیدہ ہونا۔
صَاهَى. الدَابَةَ: جانور کی پیٹھ پر سوار ہونا۔
اَصْهَى اَصْهَاءً. الفَرَسُ: گھوڑے کی پیٹھ کا درد مند ہونا۔

الصَھْوَة. گھوڑے کی پیٹھ۔ کہا جاتا ہے' اِستَوَى عَلٰى صَهْوَةِ العِزِّ یعنی اسے عزت حاصل ہوئی۔ کوہان کا پچھلا حصہ۔ ج صِھَاء و صَھَوَات پہاڑ کی چوٹی کا برج۔ ج صُھٰی زمین کا پست حصہ جس میں پانی جمع ہو۔ پانی کا منبع۔ ج صِھَاء۔

صَابَ يَصُوبُ صَوْبًا و مَصَابًا. المَطَرُ بارش ہونا۔ الشَّیٔ: اُوپر سے اُترنا (صَوْبًا) الماءَ: بہانا السَّمَاءُ الاَرْضَ: برسانا ۂ المَطَرُ: بارش کا پہنچنا صَوْبًا و صَيْبُوْبَةً السَّهْمُ نحوَ الرَّمْيَةِ: تیر کا ٹھیک نشانہ پر لگنا۔

صَابَ يَصِيبُ صَيْبًا. السهْمُ القِرطَاسَ. تیر کا نشانہ پر لگنا۔

صَوَّبَ. لَهٗ رَايَه: تصدیق کرنا۔ فُلَانًا کسی کی تصدیق کرنا۔ السَّهْمَ: سیدھا کرنا الفَرَسَ: گھوڑے کو دوڑنے کے لیے چھوڑنا۔ الاِنَاءَ: جھکا دینا۔ الماءَ: گرا دینا رَاسَهٗ. پست کرنا المَكَانُ وَغَيْرُهٗ ڈھلوان ہونا۔

اَصَابَ السَّهْمَ: تیر کا نشانہ پر لگنا الرَّجُلُ. درست کرنا۔ الشَّیَ: صواب سمجھنا۔ مِنَ الشَّیِ: لینا الشَّیَ پانا۔ جڑ سے اُکھیڑنا۔ پست کرنا۔ (اِصَابَةً و مُصَابَةً) الدَّهْرُ القَوْمَ بِاَمْوَالِهِمْ او نُفُوسِهِمْ: تکلیف دینا۔ اَصَابَتِ المُصِيبَةُ فُلَانًا: نازل ہونا۔ اَصَابَه بِعَيْنِه: نظر بد لگانا۔

تَصَوَّبَ. نیچے اُترنا۔

اِنْصَابَ اِنْصِيَابًا. الماءُ پانی کا بہنا۔

اِسْتَصَابَ اِسْتِصَابَةً او اِسْتَصْوَبَ اِسْتِصْوَابًا. الرَّایَ او الفِعْلَ: صواب سمجھنا۔

الصَّاب ایک کڑوا درخت ہے صَابَةٌ احد اور' صَابَۃ اس درخت کے عصارہ کو بھی کہتے ہیں۔

الصَّوْب. جانب۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ مُسْتَقِيمُ الصَّوْبِ جب کہ اپنے ارادہ سے دائیں بائیں جانب مائل نہ ہو۔ صَوبِ مطر سے تشبیہ دے کر عطا کے معنی بھی آتے ہیں۔ ضدِ خطا (الصَّيِّب) بارش والا بادل۔

الصَّابَة. مصیبت۔ عقل کی کمزوری۔ کہا جاتا ہے' فِی عَقْلِه صَابَةٌ یعنی تھوڑا سا جنون ہے۔

الصُّوْبَة غلہ کا ڈھیر۔

الصَّوَاب. ٹھیک۔ لائق۔ حق۔

الصَّائِب. ٹھیک کرنے والا۔ ج صِيَاب.

الصَّوِيب والمُصِيب. درست کار۔

صَبُوْب. ٹھیک کرنے والا۔ بارش۔

مَطَرٌ صَبُوْبٌ. بہنے والی بارش۔

صُوَّابَةُ القَوْمِ و صَيَّابُهُمْ و صُيَّابَتُهُمْ. قوم کے منتخب لوگ۔

الاَصْوَب. سخت مصیبت والا۔

المُصِيبَة. بلا۔ ہر امر مکروہ۔ ج مَصَائِب و مَصَاوِب و مُصِيبَات.

المُصَاب والمُصَابة والمَصُوبَة. بلا۔ ہر امر مکروہ۔

المُصَاب. جس میں کچھ جنون ہو۔

المِصْوَب. چمچہ۔ ڈوئی۔

الصَّوْبَج والصَّوْبَج. بیلن۔

صَاتَ يَصُوتُ و يَصَاتُ صَوْتًا. آواز دینا۔ پکارنا۔

صَوَّتَ تَصْوِيتًا واَصَاتَ اِصَاتَةً. آواز دینا۔ اَصَاتَ بِفُلَانٍ: کسی کے متعلق غیر پسندیدہ چیز کو مشہور کرنا۔ اَصَاتَ الطَّسْتَ و صَوَّتَه طشت بجانا۔

اِنْصَاتَ. الرَّجُلُ: چپکے سے جانا۔ جھکاؤ کے بعد قد کا سیدھا ہونا۔ کہا جاتا ہے' اِنْصَاتَ بِه الزَّمَانُ یعنی مشہور ہو گیا۔ وَدُعِیَ فَانْصَاتَ بلایا گیا پس متوجہ ہوا۔

الصَّوْت. آواز۔ ہر قسم کا راگ۔ ج اَصْوَات. نحویوں کے نزدیک اسماءِ اصوات وہ ہیں کہ جن سے کسی آواز کی حکایت کی جائے جیسے پتھر پر پتھر کی آواز کے لیے طَقْ. اور یا جن سے جانور وغیرہ کو آواز دی جائے یا ڈانٹا جائے جیسے گھوڑے کے لیے هَلًا اور خچر کے لیے عَدَس.

اور یا تعجب کے لیے جیسے وَیْ یا اظہارِ درد کے لیے جیسے اُح یا اظہارِ حسرت و افسوس کیلئے جیسے آہ۔

الصوت والصَّات والصِّيت والصِّيتَة. اچھی شہرت۔ کہا جاتا ہے' اِنْتَشَرَ صَوْتُه بَيْنَ النَّاسِ اس کی شہرت لوگوں میں پھیل گئی۔

الصِّيتَة: نوع آواز۔

الصَّات والصَّيِّت. بلند آواز والا۔ کہا جاتا ہے۔ رَجُلٌ صَاتٌ و صَوْتٌ صَيِّتٌ المِصْوَات. بہت آواز دینے والا کہا جاتا ہے' مَا بِالدَّارِ مِصْوَات یعنی گھر میں کوئی نہیں۔

الصَّوْجَان. خشک۔ سخت۔ مؤنث صَوْجَانَةٌ. نَخْلَةٌ صَوْجَانَةٌ: خشک درخت خرما جس کے پتے بھی خشک ہوں۔ کہا جاتا ہے' اَیُّ صَوْجَانٍ هُوَ یعنی کون آدمی وہ ہے۔

صَاحَهٗ يَصُوحُهٗ صَوْحًا. پھاڑنا۔

صَوَّحَتْهُ. الشَّمْسُ اوِ الرِّيحُ: خشک کرنا۔

صَوَّحَ البَقْلُ: خشک ہونا۔

تَصَوَّحَ. پھٹنا۔ خشک ہونا۔

اِنْصَاحَ. اِنْصِيَاحًا. پھٹنا۔ الفَجْرُ: روشن ہونا۔

الصَّوْح والصُّوْح. نہر کا کنارہ۔ دامن کوہ۔

الصَّاحَة. بنجر زمین۔

الصُّوَاح. گھوڑے کا پسینہ۔ کھجور کا خشک شگوفہ۔

الصُّوْحَان. خشک۔

صَاخَ يَصُوخُ صَوْخًا. فِی الاَرْضِ: زمین میں دھنسنا۔

اَصَاخَ اِصَاخَةً. لَهٗ و اِلَيْهِ: کان لگانا۔ کہا جاتا ہے اصاخ عَنْ كَذَا یعنی فلاں چیز سے رجوع کیا و اَصَاخَ عَلٰى حَقِّ فُلَانٍ فلاں کے حق ضائع کرنے پر خاموش رہا۔

الصَّاخَة. مصیبت۔ ہڈی پر صدمہ کا اثر۔ ج

صَاخ و صاخات.
بَلَدٌ صُوَّاخٌ. وہ شہر جس میں پیر دھنس جاتے ہوں۔
اَلصُّودِیُوم: سوڈیم ایک سفید دھات چاندی کی طرح جس سے نمک کھانے والا بنتا ہے۔
سوڈیم کاربونیٹ: غسل اور بدہضمی وغیرہ کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ سوڈیم نائٹریٹ: مشہور کھاد۔
صَارَ يَصُوْرُ صَوْرًا. آواز دینا الشَّیَ: جھکا دینا۔ تم کہتے ہو' صَارَ عُنُقَه او وَجْهَهُ اِلَیَّ یعنی اس نے اپنی گردن یا اپنے چہرے کو میری طرف مائل کیا۔ کسی چیز کو اپنی طرف جھکانا۔ کہا جاتا ہے' صُرْتُ الغُصنَ لِاَجْتَنِیَ الثَّمَرَ یعنی میں نے ٹہنی اپنی طرف جھکائی تاکہ پھل توڑوں الشَّیَ: کاٹنا۔ جدا کرنا۔
صَوِرَ يَصْوَرُ صَوَرًا. جھکنا۔ صفت اَصْوَرُ. کہا جاتا ہے هو اصور الی کذا جب کہ اپنی گردن یا چہرے کو مائل کرے۔
صَوَّرَهٗ. تصویر بنانا۔
صُوِّرَلِیْ. خیال میں آنا۔
اَصَارَهٗ: جھکا دینا۔ توڑنا۔
تَصَوَّرَ. الشَّیَ: ذہن میں لانا۔ خیال میں لانا۔ الرَّجلَ: گرنا یا گرنے کے قریب ہونا۔ کہا جاتا ہے' طَعَنَهٗ فَتَصَوَّرَ اس نے نیزہ مارا پس وہ گر گیا۔ تَصَوَّرَ لَهُ الشَّیَ اس کے ذہن میں صورت آگئی۔
اِنْصَارَ اِنْصِیَارًا. جھکنا۔ ٹوٹنا۔
الصَّوْر. چھوٹا درخت خرما۔ ج صِیْرَان و اَصْوَار. گردن کا پہلو۔ نہر کا کنارہ۔ ج صِیْرَان.
الصُّوْر. نرسنگھا۔
الصَّوَر. کجی۔ ٹیڑھا۔ کہا جاتا ہے "فِی عُنُقِهٖ صَوَرٌ" یعنی اس کی گردن میں کجی ہے۔
الصَّارَة. مِنَ الجَبَلِ: پہاڑ کی چوٹی۔

صَارَةُ المِسْكِ. مشک کا ڈبہ۔
الصَّوْرَة. اسم مرۃ۔ جھکاؤ۔ سر کی خارش۔
الصُّوْرَة. شکل۔ ج صُوَر. صِوَر. صُوْر.
الصُّوْرَة. صفت۔ نوع۔ چہرہ۔
الصُّوَار والصِّوَار. گائیوں کا گلہ۔ اچھی بُو تھوڑا سا مشک۔ مشک کا ڈبہ۔ ج صِیْرَان.
الصُّوَّار. گائیوں کا گلہ۔
الصِّیَار. گائیوں کا گلہ۔ ج صِیْرَان.
الصَّیِّر. اچھی صورت والا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ صَیِّرٌ شَیِّرٌ" مرد اچھی صورت ہیئت کا۔
اَلْاَصْوَر. جھکاؤ والا۔
التَصْوِیْرَة. سٹیچو۔ مجسمہ۔ بُت۔
المُصَوِّر. فا۔ تصویر بنانے والا۔
مُصَوِّرُ الْكَائِنَات. اللہ تعالیٰ۔
الصُّوْص. لئیم۔ بخیل۔ جو رات کو چھپ کر آئے تاکہ مہمان نہ دیکھ لے۔
الصُّوْص عِنْدَ العَامَّةِ: عوام کے نزدیک مرغی کا بچہ جبکہ وہ انڈے سے نکلے اور فصیح لفظ ثُوب ہے۔
صَاعَ يَصُوْعُ صَوْعًا. الحَبَّ: صاع سے ناپنا القَوْمَ: ایک کا دوسرے پر حملہ کرنا الشَّیَ: موڑنا۔ متفرق کرنا القَوْمَ: قوم پر اطراف سے آنا النَّحْلَ: شہد کی مکھیوں کا ایک دوسرے کے پیچھے جانا الرَّجلَ: خوف دلانا گھبرا دینا۔
صَوَّعَ. الشَّیَ: گول اور نوکدار بنانا لِلْقُطْنِ: روئی دُھننے کے لیے جگہ صاف کرنا الرِّیْحُ النَّبَاتَ: ہوا کا پودوں کو حرکت دینا الطَّائِرُ بِرَاسِهٖ: پرندہ کا سر کو حرکت دینا الفَرَسُ: سرکشی کرنا۔ کہا جاتا ہے "صَوَّعَ بِهٖ فَرَسُهٗ" یعنی سرکشی کی اور قبضہ میں نہیں آیا۔
تَصَوَّعَ. متفرق ہونا۔ دُور ہونا۔ پھیلنا۔ النَّبَاتُ: پودہ کا ہلنا، لہلہانا الشَّعْرُ: پراگندہ

ہونا۔
اِنْصَاعَ اِنْصِیَاعًا. جلدی لوٹنا۔ گزرنا۔
الصَّاع والصَّوْع والصُّوْع. ایک قسم کا پیمانہ جو اسی روپے کے سیر سے ساڑھے تین سیر کے مساوی ہے۔ ج اَصْوَاع و اَصْوُع واَصْؤُع و صُوْع و صِیْعَان.
الصَّاع: پست زمین۔ کھیلنے کا ڈنڈا۔ سینہ کا وسط۔ وہ زمین جس میں جھاڑو دے کر کھیلا جائے۔
الصَّاعَة. پست زمین۔ روئی یا اُون دھننے کے لئے زمین۔ کہا جاتا ہے "اِتَّخِذْ لِصُوْفِكَ صَاعَةً" اپنی اُون دھننے کیلئے زمین بنالو۔
الصُّوَاع والصِّوَاع. پانی پینے کا پیالہ۔ ج صِیْعَان.
صَاغَ يَصُوْغُ صَوْغًا. الماءُ: پانی کا نیچے اُتر جانا الشَّیَ: درست نمونہ پر آراستہ کرنا الكَلِمَةَ: وزن مخصوص پر دوسرے کلمہ سے کوئی کلمہ بنانا۔ کہا جاتا ہے "صَاغَ الكَلَام" یعنی گھڑ لیا۔ صَاغَ اللّٰهُ فُلَانًا صِیْغَةً حَسَنَةً" یعنی فلاں کو اللہ تعالیٰ نے اچھے طریقے سے پیدا کیا۔ "وَصِیْغَ عَلٰی صِیْغَتِهٖ" یعنی وہ اس کی پیدائش پر پیدا کیا گیا۔ و صَاغَ لَهُ الشَّرَاب: اس کیلئے شراب خوشگوار ہوئی۔
صَاغَ يَصُوْغُ صِیْغَةً وصِیَاغَةً وصَیْغُوْغَةً. الشَّیَ. پگھلانا' ڈھالنا۔
اِنْصَاغَ اِنْصِیَاغًا. پگھلنا' ڈھلنا۔ کہا جاتا ہے "هُوَ صَوْغُ اَوْ صَوْغَةُ اَخِیْهِ" یعنی وہ اس کے ساتھ پیدا ہوا یا اس کے بعد پیدا ہوا کہ ان دونوں کے درمیان کوئی اور نہیں۔ "هٰذَا صَوْغُ هٰذَا" یعنی وہ اس کے مطابق ہے۔ "هُمَا صَوْغَان" یعنی وہ پیدائش وغیرہ میں ایک جیسے ہیں۔
الصِّیْغَة. قسم۔ اصل۔ کہا جاتا ہے "هُوَ مِنْ صِیْغَةٍ کَرِیْمَةٍ" یعنی وہ اصل کریم سے ہے "و صِیْغَةُ الاَمْرِ كَذَا و كَذَا"

مُراد وہ وزن ہے جس پر اَمر کا صیغہ بنایا جائے۔ ج صِیَغ.

الصَّائِغ. زرگر۔ سنار۔ ج صَاغَة و صُيَّاغ و صُوَّاغ. الصِيَاغَة: زرگری۔ سناری کا پیشہ۔ کہا جاتا ہے "هُوَ مِنْ صَاغَة الكَلَام" یعنی وہ لپاڑیا ہے۔

الصَوَّاغ والصَيَّاغ والصَيِّغ. لپاڑیا۔ جھوٹا۔

المَصَاغ. ڈھالے ہوئے زیور۔

صَافَ يَصُوْفُ صَوْفًا. عَنْ كَذَا: اعراض کرنا السَهْمُ عَنِ الهَدَفِ: تیر کا نشانہ سے خطا ہو جانا (صَوْفًا وصُئُوْفًا) وصَوِفَ يَصْوَفُ صَوَفًا) الكَبْش: مینڈھے کا بہت اُون والا ہونا۔ صفت اَصْوَف. صَوَّفَهُ: صوفی بنانا.

اَصَافَهُ. مائل کرنا۔ جھکانا۔

تَصَوَّفَ. صوفی بننا۔ صوفیوں کی سی عادت بنانا۔

الصُوْف. اون۔ ج اَصْوَاف. صُوْفَة: اُون کا ٹکڑا۔ کہا جاتا ہے "اَخَذَهُ بِصُوْفِ رَقَبَتِهِ" یعنی زبردستی پکڑا و "اَعْطَاهُ اِيَّاهُ بِصُوْفِ رَقَبَتِهِ" یعنی بتمامہ یا مفت دے دیا۔

الصَوَّاف. اُون کا بیچنے والا۔

الصُوْفِيَة. عبادت گزاروں کی جماعت۔ واحد صوفی۔

الصَاف والصَافِي والاَصْوَف و الصَائِف. اُون والا۔

الصُوْفَان. بہت اُون والا۔ مؤنث صُوْفَانَة.

الصُوْفَان. ایک نرم خشک چیز ہے جو درخت کی لکڑی کے اندر ہوتی ہے جو جلدی آگ پکڑ لیتی ہے۔

الصوف والصُوفانی بہت اُون والا۔

جُبَّةٌ صَيِّفَةٌ. بہت اُون والا جبہ۔

صَاقَ. الدَابَّةَ: ہانکنا۔

الصَوِيْق. ستو۔ سویق میں ایک لغت ہے۔

الصَاق. پنڈلی۔ ج صُوْق. ساق میں ایک لغت ہے۔

صَاكَ يَصُوْكُ صَوْكًا. بِهِ الزَعْفَرَانُ اَوِ المِسْكُ او نَحْوُهُمَا: زعفران یا مشک وغیرہ کا چپکنا۔

تَصَوَّكَ. فِيْ رَجِيْعِهِ و بِرَجِيْعِهِ: گوبر میں لتھڑنا۔

صَالَ يَصُوْلُ صَوْلًا و صَوْلَةً. عَلَيْهِ: کود پڑنا (صَوْلًا وصِيَالًا وصَالًا وصُؤُوْلًا وصَيَلَانًا ومَصَالَةً) عَلَيْهِ: حملہ کرنا اور زبردستی کرنا۔

صِيْلَ. لَهُ الاَمْرُ: کوئی معاملہ مقدر کیا جانا۔

صَوَّلَ. البَيْدَرَ: کھلیان کے اطراف و جوانب کو جھاڑو دینا الشَّيْءَ: پانی سے نکالنا۔ پانی میں ڈال کو صاف کرنا۔

صَاوَلَهُ مُصَاوَلَةً وصِيَالًا وصِيَالَةً ایک کا دوسرے پر حملہ کرنا۔ ایک دوسرے پر کود پڑنا۔

تَصَاوَلَا. ایک دوسرے پر حملہ کرنا۔ ایک دوسرے پر کود پڑنا۔

الصَوْلَة. حملہ۔ قدرت۔ قہر۔ کہا جاتا ہے "لَقِيْتُهُ اَوَّلَ صَوْلَةٍ" یعنی اوّل وہلہ میں ملاقات کی۔

صُوْلَةُ. الحِنْطَةِ: پانی میں سے نکالا ہوا اور صاف کیا ہوا گیہوں۔

الصُوَالَة. گیہوں وغیرہ کا کوڑا کرکٹ جو پانی سے صاف کرنے میں نکلے۔ کھلیان کے ارگرد کا کوڑا کرکٹ۔

الصَئُوْل. مِنَ الرِجَالِ: لوگوں کو مارنے والا۔ لوگوں پر زبردستی کرنے والا۔

المِصْوَل. بھگونے کا برتن۔ ج مَصَاوِل.

المِصْوَلَة. کھلیان کا جھاڑو۔

صَامَ يَصُوْمُ صَوْمًا وصِيَامًا واصْطَامَ. روزہ رکھنا۔ چلنے پھرنے؛ بولنے؛ کھانے پینے سے رُک جانا۔ صفت صَائِم ج صَائِمُوْن وصُوَّام وصُيَّام وصُوَّم وصُيَّم وصِيَام. صَامَ الشَهْرَ: روزہ رکھنا۔ مَنِيَّتَهُ: موت چکھنا النَعَامُ: شتر مرغ کا بیٹ کرنا۔

صَامَ النَهَارُ: دوپہر ہونا۔ صَامَتِ الشَمْسُ: آفتاب کا وسط آسمان پر پہنچنا۔ کہا جاتا ہے "جِئْتُهُ والشَمْس فِيْ مَصَامِهَا" یعنی میں اس کے پاس ایسے وقت پہنچا کہ آفتاب وسط آسمان میں تھا۔

صَامَتِ الرِيْحُ: ہوا کا رُک جانا۔

صَوَّمَهُ. روزہ رکھوانا۔

الصَوْم. روزہ۔ کلام سے رُکنا۔ روزہ دار یہ لفظ مذکر و مؤنث واحد جمع سب پر بولا جاتا ہے۔ کہا جاتا ہے "هُوَ صَوْمٌ هِيَ صَوْمٌ هُمْ صَوْمٌ". شَهْرُ الصَوْمِ: رمضان۔ صَوْمُ النَعَامِ: شتر مرغ کی بیٹ۔

الصَوَام. مِنَ الاَرَاضِيْ: خشک بے پانی کی زمینیں۔

الصَوْمَان. روزہ دار۔ ج صَيَامَى.

الصَائِم. روزہ دار۔ يَوْمٌ صَائِمٌ. وہ دن جس میں روزہ رکھا جائے۔ مَاءٌ صَائِمٌ. ٹھہرا ہوا پانی۔ الصَائِمَةُ مِنَ السَكَاكِيْنِ: کند چھری مِنَ الخَيْلِ: بغیر چارہ کے کھڑا ہونے والا گھوڑا۔ والصَائِمَةُ مِنَ البَكَرَاتِ: نہ گھومنے والی چرخی۔

الصَوَّام. بہت روزہ دار۔ کہا جاتا ہے "هُوَ صَوَّامٌ قَوَّامٌ" یعنی وہ دن میں روزے رکھنے والا اور رات میں عبادت کرنے والا ہے۔

مَصَامُ الفَرَسِ ومَصَامَتُهَا. گھوڑے کے کھڑے ہونے کی جگہ۔

صَوْمَعَ. الشَّيْءَ: جمع کرنا۔ البِنَاءَ: عمارت کو بلند کرنا۔

الصَوْمَعَة والصَوْمَع. راہب کی کٹی' گرجا۔ الصَوْمَعَة: عقاب: ایک قسم کی لمبی ٹوپی' پہاڑ کی چوٹی۔ ج صَوَامِع.

صَوْمَلَ. الرَجُلُ: کھال کا بھوک کی وجہ سے خشک ہو جانا۔

صَانَه يَصُوْنُهُ صَوْنًا و صِيَانًا و صِيَانَةً و اِصْطَانَهُ اِصْطِيَانًا. حفاظت کرنا۔ صفت مفعولی مَصُوْن. مَصْؤُوْن: دوسرا کم استعمال ہوتا ہے۔ صَانَ الثَّوْبَ او العِرضَ: کپڑے اور آبرو کو عیب لگانے والی چیزوں سے محفوظ رکھنا۔

تَصَوَّن و تصاون. مِنَ العَيْبِ: اپنے نفس کی عیب سے حفاظت کرنا۔ تصوَّنَهُ: بچنے کے لیے تکلف کرنا۔

الصَوان والصِوَان والصُوَان و الصِيَان والصُيَان والصَيَان. کپڑوں یا کتابوں کے محفوظ کرنے کا برتن۔

الصَوَّانَة. ایک سخت قسم کا پتھر۔ ذبر۔

المَصَان والمِصْوَان. کمان وغیرہ کا غلاف۔

الصَوُّ. خالی۔ کہا جاتا ہے "اِنَاءٌ صَوٌّ" خالی برتن۔

الصُوَّة. گونج۔ آواز بازگشت۔ ٹیلہ' نشانِ راہ کا پتھر۔ ج صُوًى جج اَصْوَاء. الصُوٰى والاَصْوَاء: قبور۔

صَوِىَ يَصْوِىْ صُوِيًّا وصَوِىَ يَصْوٰى صَوًى و صَوَّى تَصْوِيَةً واَصْوٰى اِصْوَاءً النَخلُ: خشک ہونا۔ صفت صَوِيٌّ وصَاوٍ الضَرْعُ: تھن کا خشک ہو جانا۔

صَوِىَ(س) صَوًى. الرَجُلُ: قوی ہونا۔

صَابَ يَصِيْبُ صَيْبًا. درست ہونا۔ صفت صَائِبَ. صَابَهُ السَهْمُ: تیر کا نشانے پر لگنا۔

سَهْمٌ صَيُوْبٌ. تیر نشانے پر لگنے والا۔ ج صُيُوْب.

الصُيَّابُ والصُيَّابَة والصُيَاب و الصُيَابَة. خالص۔ ہر چیز میں سے عمدہ۔ کہا جاتا ہے "هُوَ مِنْ صُيَّابِهِمْ ومِنْ صُيَّابَتِهِم" یعنی وہ سب میں عمدہ ہے۔

الصُيَّابَة. سردار۔ جماعت۔ کہا جاتا ہے "هُوَ صُيَّابَةُ قومِهِ" وہ اپنی قوم کا سردار ہے۔ صُيَّابَةُ القَوْمِ: یعنی جماعت قوم۔

صَاحَ يَصِيْحُ صَيْحًا وصَيْحَةً وصِيَاحًا وصُيَاحًا وصَيَحَانًا. چیخنا چلانا بہ: پکارنا۔ آواز دینا۔ عَلَيْهِ: ڈانٹنا العُنْقُوْدُ: تر خوشے کا بڑھنا۔

صِيْح. بِهِمْ: گھبرانا فيهم: ہلاک ہونا۔

صَيَّحَ. چیخنے میں مبالغہ کرنا الشَئَ: توڑ دینا۔ پھاڑنا۔ صَيَّحَتِ الرِيْحُ او الشَمْسُ البَقْلَ: ہوا یا آفتاب کا ساگ کو خشک کرنا۔

صَايَحَ وتَصَايَحَ. القَوْمُ: ایک دوسرے کو پکارنا۔ صَايَحَ بِهِ: آواز دینا۔ پکارنا۔ تَصَايَحَ جَفْنُ السَيْفِ: تلوار کے میان کا پھٹ جانا۔

تَصَيَّحَ واِنْصَاحَ. پھٹ جانا۔ تَصَيَّحَ البَقْلُ. اوپر کی جانب سے خشک ہونا۔ شروع ہونا۔ اِنْصَاحَ الفَجْرُ والبَرْقُ: ظاہر ہونا۔ اِنْصَاحَتِ الاَرْضُ: زمین کا کچھ حصہ روئیدگی سے ڈھک جانا اور کچھ کا خالی رہنا۔

الصَيْحَة. چیخ۔ عذاب۔ اچانک غارت۔

الصَائِحَة. مؤنث صَائِح. نوحہ کی چیخ۔

الصَيَّاح. بہت چیخنے والا۔

صَادَ يَصِيْدُ و يَصَادُ صَيْدًا وتَصَيَّدَ واِصْطَادَ. الطَيْرَ: پرندے کا شکار کرنا۔ صفت صَائِد. صَادَ فُلَانًا: کسی کیلئے شکار کرنا۔ صَادَ واِصْطَادَ المَكَانَ: فلاں جگہ میں شکار کرنا۔ صَادَ زَيْدًا: ٹیڑھی گردن کا کر دینا۔

صَيِدَ يَصْيَدُ صَيَدًا. ٹیڑھی گردن کا ہونا۔

اَصَادَهُ. شکار پر اکسانا۔ اَصَادَ البَعِيْرَ: تکلیف دینا۔ علاج کرنا (کجی گردن کا)

الاَصْيَد. تکبر سے سر کو بلند کرنے والا۔ وہ اُونٹ جس کی گردن ٹیڑھی ہو۔ بادشاہ اس لیے کہ وہ بھی فخر و غرور کی وجہ سے ادھر اُدھر نہیں دیکھتا۔ شیر۔ مؤنث صَيْدَاء ج صِيْد.

الصَاد. حروف تہجی کا ایک حرف جس کا عدد بحساب جمل ۹۰ ہے۔ تانبا۔ پیتل۔ ج صِيْدَان ایک مرض ہے جو اُونٹ کو ہوتا ہے۔ جس کی وجہ سے اس کی ناک ہمیشہ بہتی رہتی ہے اور وہ اپنے سر کو بلند کرتا ہے۔ شیر۔

الصَيْد. شکار۔

الصَيْدَاء. مؤنث اَصْيَد. کنکر۔ اَرض صَيْدَاء. سخت زمین۔

الصَيَد. مص (والصِيْد) اُونٹ کی مذکورہ بالا بیماری۔

الصَيَّاد. شکاری۔ شیر۔

الصَيُوْد. شکاری۔ کہا جاتا ہے۔ كَلْبٌ صَيُوْدٌ و صَقْرٌ صَيُوْدٌ. ج صِيْدٌ و صُيُوْدٌ. الصَيُوْدُ مِنَ النِسَاءِ: بدخلق عورت۔

الصَيْدَان. سونا۔ تانبا۔ صَيْدَان الحَصَىٰ: کنکریاں۔

الصَيْدَانَة. بھوت مِنَ النِسَاء. بدخلق۔ بہت بولنے والی۔

المِصْيَد والمِصْيَدة والمَصْيَدَة والمَصِيْدَة. جال۔

المَصِيْد. شکار کیا ہوا۔

المَصَاد والمُصْطَاد والمُتَصَيَّد. شکار گاہ۔

الصَيْدَلَة. دوا فروشی۔

الصَيْدَلِيّ والصَيْدَلَانِيّ. دوا فروش۔ ج صَيَادِلَةٌ. یہ کلمہ دخیل ہے اور اس کے لیے اجزائی کا لفظ بھی استعمال کیا جاتا ہے اور دواخانہ کو اجزائیہ کہتے ہیں۔

الصَيْدَن. مضبوط عمارت۔ چاندی کی سل۔ تنگ چادر۔ بجو۔ لومڑی۔ بادشاہ۔ عطر فروش۔ ایک چھوٹا سا جانور ہے جو اپنے آپ کو لوگوں کی نگاہ سے محفوظ رکھنے کے لیے زمین میں بھٹ بناتا ہے۔

الصَيْدَنَانِيّ. بھٹ۔

صَارَ يَصِيْرُ صَيْرًا وصَيْرُوْرَةً ومَصِيْرًا. لوٹنا۔ ایک حالت سے دوسری حالت کی طرف پلٹنا۔ جیسے "صَارَ زَيْدٌ غَنِيًّا" یعنی

فقر سے غنا کی طرف پلٹ گیا۔ منتقل ہونا
اِلٰی کَذَا او اِلٰی فُلَانٍ: پہنچنا۔ اور یہ افعالِ
ناقصہ میں سے ہے۔
صَارَہٗ یُصُوْرُہٗ و یَصِیْرُہٗ صَیْرًا. کاٹنا۔
الشَّیْئَ: روک دینا۔
صَیَّرَہٗ واَصَارَہٗ اِصَارَۃً. ایک حالت سے
دوسری حالت کی طرف کر دینا۔
تَصَیَّرَہٗ. مشابہ ہونا۔
الصَّیْر. انجام۔
الصِّیْر. کسی شے کا کنارہ۔ کہا جاتا ہے
"فُلَانٌ عَلٰی صِیْرِ الْاَمْرِ" یعنی فلاں کام
کے پورے ہونے کے کنارے پر ہے۔
دروازے کی جھری۔ چھوٹی نمکین مچھلیاں۔
یہودیوں کا پادری۔ انجام کار۔
الصِّیَارُ. گایوں کا گلہ۔ چنگ کی آواز۔
الصِّیَارَۃ والصِّیْرَۃ. گائے بکریوں کا باڑہ۔
ج صِیْر و صِیَر.
الصَّائِرَۃ. خشک گھاس۔
الصَّیِّر. جماعت۔ قبر۔
الصَّیُّوْرُ. عقل رائے (الصَّیُّوْرَۃ) انجامِ
کار۔
المَصِیْر. انجامِ کار۔ پانی کا منتہی۔ ج
مَصَائِر.
الصِّیْصَۃ والصِّیْصِیَۃ. کپڑا بننے والے کا
کونچ۔ مرغ کا خار۔ ہرن اور گائے کا
سینگ۔ چھوارے توڑنے کا دستہ۔ قلعہ۔
گڑھی اور ہر پناہ لینے کی جگہ۔ ج
صَیَاصِیْ.
صَاعَ یَصِیْعُ صَیْعًا واَصَاعَ. الغَنَم.
متفرق کرنا القَوْم: ایک دوسرے پر حملہ
کرنا۔
تَصَیَّعَ. المَاءُ: متحرک ہونا۔ جوش مارنا۔
اِنْصَاعَ. الرَّجُلُ: تیزی سے واپس ہونا۔
الطَّیْرُ: فضاءِ آسمانی میں چڑھنا۔
صَافَ یَصِیْفُ صَیْفًا و صَیَّفَ و
تَصَیَّفَ واِصَّیَّفَ. المَکَانَ: موسم گرما
میں اقامت کرنا۔ اور کہا جاتا ہے "هٰذَا
الطَّعَامُ یُصَیِّفُنِی" یعنی یہ کھانا میرے لیے
گرم موسم گرما بھر کیلئے کافی ہے۔
صَافَ (ض) صَیْفًا و صَیْفُوْفَۃً. السَّهْمُ
عَنِ الْهَدَفِ: تیر کا نشانہ سے خطا کرنا عَنی
وَجْهَهٗ: منہ پھیر لینا۔
صِیْفَ وصُیِّفَ. المَکَانُ او الرَّجُلُ:
مکان یا آدمی پر موسم گرما میں بارش ہونا۔
صفت مفعولی۔ مَصِیْفٌ مَصْیُوْفٌ و
مُصَیَّفٌ.
صَایَفَهٗ مُصَایَفَۃً و صِیَافًا. موسم گرما کے
لیے معاملہ کرنا۔
اَصَافَ اِصَافَۃً. بڑھاپے میں شادی کرنا یا
بڑھاپے میں بچہ پیدا ہونا القَوْمُ: زمانہ گرمی
میں داخل ہونا اللّٰهُ عَنْهُ الشَّرَّ: اللہ کا شر کو
دُور کرنا۔ اَصَافَتِ الدَّابَۃُ: جانور کا گرمی
کے زمانہ میں بچہ دینا۔
الصَّیْف. موسم گرما۔ ج اَصْیَاف.
الصَّیْفَۃ. موسم گرما۔ یہ صَیْف سے اخص
ہے۔ ج صِیَف.
الصَّیِّف والصَّیِّفَۃ. موسم گرما کی بارش۔
کہا جاتا ہے "اَصَابَتْنَا صَیِّفَۃٌ غَزِیْرَۃٌ" ہم
پر موسم گرما کی کثیر بارش ہوئی۔
الصَّیْف والصَّیْفِی. گھاس جو موسم گرما
میں اُگتی ہے۔
الصَّائِف والصَّاف. گرم۔
صَیْفٌ صَائِفٌ. تاکید کے موقعہ پر بولا
جاتا ہے جیسے لَیْلٌ لَائِلٌ.
الصَّائِفَۃ. مؤنث الصَّائِف کا۔ موسم گرما
کا وقت۔ گرمی کے زمانے میں جنگ۔
"صَائِفَۃُ القَوْمِ" زمانہ گرما کی خوراک۔ ج
صَوَائِف.
المَصِیْف والمُتَصَیَّف والمُصْطَاف.
موسم گرما بسر کرنے کا مکان۔ المَصِیْف:
ندی جہاں پر بل کھاتی ہو۔
اَرْضٌ مِصْیَاف. زمین جس میں روئیدگی
موخر ہو جائے اور موسم گرما میں اس میں
بارش زیادہ ہوئی ہو۔ ج مَصَانِیف.
المَصَایِیْف. وہ بچے جو گرمی میں پیدا
ہوں۔
الصِّیق. چڑا چڑے۔ ج صِیْقَان. پسینہ۔
بدبو۔ آواز (والصِّیْقَۃ) وہ غبار جو فضاءِ
آسمانی میں چکر لگائے۔ ج صِیَق.
صَاكَ یَصِیْكُ صَیْكًا. بِهِ الطِّیْبُ او
الدَّمُ: خوشبو یا خون کا چپکنا۔
صِیْلَ. لَهٗ کَذَا: مقدر کیا جانا۔
الصِّیْم. بہت سخت۔
الصِّیْن. مُلک چین۔
الصَّوَانِی. چینی برتن۔ واحد صِیْنِیَّۃ.
الصِّیْنِیَّۃ: کسی دھات کا طبق جو کسی چیز کو
پیش کرنے کے لیے بنایا گیا ہو۔

# ض

ض: الضاد: پندرھواں حرف بنیادی حروف سے مخارج کے لحاظ سے حروف شجریہ سے ہے۔ بحساب جمل اس کا عدد (۸۰۰) ہے۔

الضِئبُ. ایک دریائی جانور۔ موتی۔

الضُؤبان. موٹا قوی مرد یا اُونٹ۔

ضَأَدَ(ف) ضَأدًا. خصومت میں غالب آنا۔

ضُئِدَ ضُؤَادًا. زکام زدہ ہونا۔

اَضْأَدَهُ اِضْآدًا. زکام میں مبتلا کرنا۔

الضُؤْد والضِؤْدَةُ والضُؤْدَةُ. زکام۔

المَضْؤُود. زکام زدہ۔

ضَأَزَهُ(ف) ضَأْزًا و ضَازًا ظلم کرنا۔

ضَأَزَهُ حَقَّهُ: حق گھٹانا۔

قِسْمَةٌ ضُؤْزیٰ و ضَأْزیٰ و ضِئْزیٰ. ناقص تقسیم۔

الضَيْأَز. کاموں میں گھس پڑنے والا۔

الضُؤْزَة. حقیر مرد۔

ضَأضَأَ ضَأضَأَةً وضَوْضَأَ ضَوْضَأَةً. القَومُ فِي الحَرْبِ: قوم کا لڑائی میں شور مچانا۔

الضَأضَأ والضَوْضَأ والضَوْضَىٰ. لڑائی کا شور۔

الضُؤْضُؤْ والضِئْضِئ. اصل۔ کان۔ معدن۔ الضُؤْضُؤ: ایک قسم کا پرندہ جس کے پروں پر طرح طرح کے نقطے ہوتے ہیں۔

ضَئِطَ (س) ضَأَطًا. الرَجُلُ: چلنے میں مونڈھے اور جسم کو حرکت دینا۔

ضُئِكَ. زکام زدہ ہوا۔ الضُؤَاك: زکام۔

ضَؤُل (ک) ضَآلَةً وضُؤُولَةً. لاغر ہونا۔ حقیر ہونا۔

ضَاءَلَ. شَخْصَهُ: اپنے آپ کو حقیر کرنا۔

تَضَاءَلَ. حقیر ہونا۔ کمزور ہونا۔ چھوٹا ہونا۔ الشَيُ: سکڑنا۔

اِضْطَأَلَ. چھوٹا ہونا۔ کمزور ہونا۔ صفت مُضْطَئِل.

الضَئِيْل. چھوٹا۔ باریک۔ حقیر۔ دُبلا۔ ج ضُؤَلاء و ضِئَال و ضَئِيْلُوْن.

الضُؤَلَة. کمزور۔ دُبلا۔

الضَئِيْلَة. ضَئِيْل کا مؤنث۔ باریک سانپ۔ حلق کا کوا۔

ضَأَنَ (ف) ضَأْنًا. الضَأْنَ: بھیڑ کو بکریوں سے جدا کرنا۔

اَضْأَنَ اِضْآنًا. بہت بھیڑ والا ہونا۔

الضَأْن. بھیڑ۔ دُنبہ۔

الضَأْنِيُّ. مولدین کے نزدیک بھیڑ کا گوشت

الضَائِن. کمزور۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ ضَائِنٌ" کمزور مرد۔ ریت کا سفید چوڑا قطعہ۔ اُون والا۔ بھیڑ، دُنبہ۔ ج ضُأْنٌ و ضَأْنٌ و ضَئِيْن و ضِئِيْن.

الضَائِنَة. مؤنث ضَائِن ج ضَوَائِن.

الضِئْنِيّ. دہی جمانے کی بڑی مشک بھیڑ کی کھال کی۔

ضَأَى يَضْأَى ضَأْيًا. الرَجُلُ: جسم کا لاغر ہونا۔

ضَبَّ (ض) ضَبًّا. چپ ہونا۔ النَاقَةَ. اُونٹنی کو پوری ہتھیلی لگا کر دوہنا عَلَى الشَيْءِ: جمع کرنا الشَيُ: زمین سے چمٹنا عَلَيْهِ: مضبوطی سے پکڑنا۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ يَضِبُّ فُوْهُ او تَضِبُّ لِثَاتُه بِكَذَا اَوْ عَلَى كَذَا" جبکہ حرص زیادہ ہو جائے (ضَبًّا و ضَبِيْبًا) الرِيْقُ اَوْ الدَم: تھوک یا خون بہنا۔

ضَبَّتْ (ض) ضبًا و ضُبُوْبًا الشَفَةُ: ہونٹ میں ایسی بیماری ہونا جس کی وجہ سے خون بہے۔

ضَبُبَ يَضْبُبُ وضَبِب يَضَبُّ ضَبَابَةً: المَكَانُ: کسی جگہ میں زیادہ گوہ ہونا۔ صفت ضَبِبٌ مؤنث ضَبِبَةٌ.

ضَبَّبَ. عَلَى الشَّيْءِ: سخت قبضہ کرنا۔ جمع کرنا۔ ضَبَّبَ عَلَى الضَبِّ: گوہ کو بھڑکانا۔

ضَبَّبَ البَابَ. دروازے میں بلی لگانا۔

اَضَبَّ. خاموش ہونا۔ چیخنا اور گفتگو کرنا۔ (ضد) المَاءُ او الرِيْقُ: پانی یا تھوک بہنا اليَوم: دن کا کہر والا ہونا المَكَانُ: زیادہ روئیدگی والا ہونا الشَعْرُ: بال کا زیادہ ہونا۔ القَوْمُ: کسی کام کے لیے اکٹھا اُٹھ کھڑا ہونا۔ القَوْمُ فِيْ بُغْيَتِهِمْ: حصولِ مطلب کیلئے متفرق ہونا۔ اَضِبُّوا لِفُلَانٍ: کسی کے

طلب کرنے کے لئے متفرق ہونا۔الماءَ او الدم: بہانا۔علَی الاَمْرِ: حاوی ہونا۔علَی الشَّیْٔ: چھپانا۔علَی المَطْلُوْبِ کامیابی کے قریب ہونا۔اَضبُّوْا عَلَیْہِ: بھیڑ کرنا۔

اَضبَّ علٰی مَا فِیْ نَفْسِہٖ: جو کچھ دل میں ہو اس پر خاموش رہنا۔علٰی غلٍّ فِیْ قَلْبِہٖ: کینہ کو دل میں پوشیدہ رکھنا۔

تَضَبَّبَ. الصبیُ: بچے کا موٹا ہونے لگنا۔

الضَبُّ. گوہ۔ ج اَضُبّ و ضُبّان و ضِبَاب و مَضَبَّۃ. عرب کہتے تھے"لَا اَفْعلُہٗ حتّٰی یَرِدَ الضبُّ" یعنی میں یہ کام نہیں کروں گا یہاں تک کہ گوہ پانی پر آئے اس لیے کہ ان کا خیال تھا کہ گوہ پانی پر نہیں آیا کرتی۔

بَقْلَۃُ الضَبِّ. ایک خوشبودار نباتات۔

الضَبُّ. اُونٹ کے سینہ یا قدم کا ورم۔ اُونٹ کے اگلے پیر کا مرض۔ ہونٹ کا مرض جس سے خون بہے۔

الضَبُّ والضِبُّ. پوشیدہ کینہ۔ ج ضِبَاب. کہا جاتا ہے"رَجُلٌ خَبٌّ ضَبٌّ" یعنی دغا باز حیلہ گر مرد۔

الضَبَّۃ. ضَبّ کا مؤنث۔ شگوفہ قبل اس کے کہ کھلے۔ سختی سے نچوڑ کر دوھنا۔ دروازے کا لوہے یا لکڑی کا موسلا۔ ج ضِبَاب.

الاَضَبُّ. مِنَ الجِمَالِ: وہ اُونٹ جس کو (ضب) کی بیماری لاحق ہو۔ مؤنث ضَبَّاء. ج ضُبٌّ.

الضَبُوْبُ. تھن میں تنگ سوراخ والی بکری۔

ضَبِیْبُ. السَیفِ: تلوار کی دھار۔

الضَبَابَۃ. کہرا۔ ج ضَبَاب.

الضَبِیْبَۃ. ایک قسم کی خوراک جو گھی اور کھجور کے شیرہ سے بچوں کے لیے تیار کی جاتی ہے۔

اَرْضٌ مَضَبَّۃٌ. زیادہ گوہ والی زمین۔ ج مَضَابّ.

المِضْبَاب. بخیل۔

ضَبَأَ (ف ضَبأً و ضُبُوْءًا). الرَجُلُ: زمین یا درخت سے چمٹنا۔ صفت ضَبِیُّ. الصَائدُ: شکاری کا فریب دینے کے لیے چھپناہ بالاَرْضِ: چمٹنا۔اِلَیْہِ: پناہ لینا۔مِنْہُ: شرم کرنا عَلَی القَوْمِ: اچانک آجانا۔

اَضْبأَ. الشَیْٔ: چھپانا۔عَلَیْہِ: خاموش رہنا اور چھپانا۔مَا فِیْ یَدِہٖ و عَلَیْہِ: پکڑے رکھنا۔

اِضطبأَ اِضطِباءً. مِنْہُ: چھپنا۔

الضَابِئُ. راکھ۔

المَضْبأ. چھپنے کی جگہ۔ ج مَضَابِئ.

ضَبَثَ (ض ضَبْثًا واضْطَبَثَ بِالشَّیْٔ و عَلَیْہِ: سختی سے قبضہ کرنا۔ضَبِثَ بِہٖ: حملہ کرنا۔ضُبِثَ عَلَیْہِ: مارا جانا۔

الضَبْثَۃ. قبضہ۔ ج ضَبَثَات واَضْبَاث.

الضُبَّاث. شیر کے پنجے۔

الضَبَّاث والضِبْث والضَبُوْث. شیر۔

المَضَابِث. چنگل اور شیر کے پنجے۔

مِضْبَث. واحد۔

ضَبَحَت (ف ضَبْحًا و ضُبَاحًا. الخَیْلُ فِی وردھا: گھوڑے کا دوڑنے کی حالت میں جوف سے آواز نکالنا۔ (ضُبَاحًا) الاَرنَبُ والثَعْلَبُ والقَوسُ: آواز کرنا۔ضَبَحَا النَارُ العُوْدَ: آگ کا لکڑی کو متغیر کر دینا۔

ضَابَحَہ. رو در رو مقابلہ کرنا۔ گالی دینا۔ بُرا بھلا کہنا۔

اِنْضَبَحَ. لَوْنُہٗ: راکھ کے رنگ کا ہو جانا۔

تَضَابَحَا. ایک دوسرے کا مقابلہ کرنا۔ بُرا بھلا کہنا۔

الضَبْحَاء. کمان کہ جس میں آگ کا اثر ہو۔

الضِبْح. راکھ۔

المَضْبُوْح. سنگستان کا پتھر۔

ضَبَدَ (ن ضَبْدًا. تر اور گدر کھجوروں کو ملانا۔

ضَبَّدَہٗ. غصہ اور چیزوں کو یاد دلانا۔

الضَبَد. غُصہ۔ غضب۔

ضَبَرَ (ن ضَبْرًا. الحِجَارَۃَ: تہ بتہ رکھنا۔الکتبَ: جمع کرنا یا بنڈل بنانا۔ضَبْرًا و ضَبَرَانًا) الفَرَسُ او المُقَیِّدُ: ٹانگوں کو جمع کرنا اور کودنا۔

ضَبَّرَ. الشَیْٔ: جمع کرنا۔

الضَبْر. لکڑی کی بنی ہوئی چیز جس پر کھال منڈھی ہوئی تھی اور جس کے اندر داخل ہو کر جنگ کے لیے قلعے کے قریب پہنچتے تھے۔ ج ضُبُوْر. الضَبْر: نقرفرس

ضَبْرٌ: گھوڑتام الخلقۃ.

الضَبْر والضَبِر. جنگلی اخروٹ کا درخت۔

الضِبْر. بغل۔

الضِبَار والضُبَار. کتابیں۔ ان کا واحد نہیں۔

الضَبَارَۃ. خلقت کی مضبوطی۔

الضِبَارَۃ والضُبَارَۃ. کتابوں کا بنڈل یا تیروں کا گٹھا۔ ج ضَبَائِر.

الاِضْبَارَۃ. کتابوں کا بنڈل یا تیروں کا گٹھا۔ ج اَضَابِیْر.

الضِبَارَۃ. لوگوں کی جماعت۔ مجمع کہتے ہیں"رَاَیْتُھُمْ یَخْرُجُوْنَ مِنَ المَکَانِ ضَبَائِرَ ضَبَائِرَ" میں نے ان کو دیکھا کہ لوگ جوق در جوق نکل رہے تھے۔

الضِبِّر. بہت زیادہ کودنے والا۔

الضَبِیْر والضَبُوْر. سخت۔ شیر۔

الضُبَّار. ملوط کی مانند ایک درخت۔ واحد ضُبَّارَۃ.

المِضْبَر. کودنے والا۔ شیر المضبور. وار نتی۔

ضَبَزَہٗ (ض ضَبْزًا. کنکھیوں سے تیز دیکھنا۔

الضَبِز والضَبِیْز. مِنَ الذِئَابِ: تیز نظر بھیڑیا۔

ضَبَسَ (ن ضَبْسًا عَلَی الغَرِیْمِ: قرضدار پر سختی سے تقاضا کرنا۔

ضَبِسَت (س) ضَبْسًا. نَفْسُه: جی کا بگڑنا اور متلانا۔
الضَّبْس. بخیل۔
الضِّبْس. شریر۔ کہا جاتا ہے "هُوَ ضِبْسُ شَرٍّ" وہ برائی کا ساتھی ہے یعنی شریر ہے۔
الضَّبِس. سخت مزاج۔ فریبی۔
الضَّبِيْس. سخت مزاج۔ گراں تن۔ گراں جان۔ بزدل۔ بیوقوف۔
ضَبَطَهُ(ن ض) ضَبْطًا و ضَبَاطَةً. لازم ہونا۔ غالب ہونا۔ قوی ہونا۔ خوب حفاظت کرنا العَمَل: مضبوط کرنا الكِتَاب: تصحیح کرنا۔ اعراب لگانا عَلَيْهِ: گرفتار کرنا۔
ضَبِطَ(س) ضَبَطًا. دونوں ہاتھوں سے کام کرنا۔ صفت اَضْبَط مؤنث ضَبْطَاء. ج ضُبْط.
ضُبِطَتِ. الاَرْضُ: زمین پر بارش ہونا۔
تَضَبَّطَ. زبردستی گرفتار کرنا۔ تَضَبَّطَ الضَّانُ: موٹا ہونا۔ تھوڑی سی گھاس کھانا۔
اِنْضَبَطَ: قابو میں آنا۔ مضبوط ہونا۔
الضَّبْط. مص. روک۔ گرفتاری۔
الضَّابِط. فا. قوی۔ ہوشیار۔ حاکم۔ فوج کا جنرل۔ ج ضُبَّاط (والضَّابِطَة) عِنْدَ العُلَمَاء وہ قاعدہ کلیہ جو اپنے سارے جزئیات پر منطبق ہو۔
اَلضَّابِطِيَّةُ واحد: الضابطی۔
حاکم کا لشکر جن سے مال کو جمع کرنے، حفاظت کرنے اور مجرمین وغیرہ کو حکومت کے سامنے حاضر کرنے کی خدمت لی جاتی ہے۔
الضَّابِطُ والاَضْبَط. شیر۔
ضَبَعَ(ف) ضَبْعًا و ضُبُوْعًا و ضَبَعَانًا البَعِيْرُ: اُونٹ کا تیز دوڑنا اور اپنے پہلوؤں کو پھیلانا القَوْمُ الصُّلحَ: صلح کی طرف مائل ہونا۔ ضَبَعَه ضَبْعًا: مارنے کیلئے ہاتھ بڑھانا الرَّجُلُ: ظلم کرنا عَلٰی فلان: بددعا کے لیے ہاتھ اُٹھانا۔
ضَبِعَ الرَّجُلُ: بزدل ہونا۔ ضَبِعَتِ الخَيْلُ والاِبِلُ: چال میں پہلوؤں کو پھیلانا۔
ضَابَعَه مُضَابَعَةً. ایک دوسرے کی طرف تلوار کا ہاتھ بڑھانا۔ الرَّجُلُ: مصافحہ کرنا۔
اِضْطَبَعَ. بازو ظاہر کرنا۔ داہنی بغل سے چادر کو نکال کر بائیں کاندھے پر ڈالنا الشَّيْءَ: بغل میں لینا۔
الضَّبْع والضَّبُع. بجو۔ لفظ مؤنث ہے۔ نر و مادہ دونوں پر اطلاق ہوتا ہے۔ ج ضِبَاع واَضْبُع وضُبُع و ضُبُوْعَة و ضَبُعَات و مَضْبَعَة اور تصغیر ضبع کی اُضَيْبِع. خلاف قیاس اور کبھی مادہ کے لیے ضَبُعَة کا استعمال کیا جاتا ہے اور دو قسمیں مشہور ہیں۔ ضبع مخططة(دھاری دار) ضبع رقطاء(خال دار) اور ضبع رقطاء مخططة سے بڑا اور قوی ہوتا ہے۔
الضَّبْع. بازو کا وسط۔ بازو۔ بغل۔
الضَّبْع والضِّبْع والضُّبْع. جانب۔ کنارہ۔ ج اَضْبَاع.
الضَّبُع. قحط کا سال۔
الضَّبْع والضِّبَاع. دُعا کے لیے ہاتھ اُٹھانا۔
الضِّبْعَان. نر بجو۔ مثنّی ضَبْعَان. ضَبْعَانَان غلط ہے۔ ج ضَبَاعِيْن. مؤنث ضِبْعَانَة ج ضَبَاعِيْن و ضِبْعَانَات.
الضَّابِع. فا مِنَ الخَيْلِ والاِبِلِ: تیز دوڑنے والا۔ ج ضُبَّع.
ضَبَنَ(ن) ضَبْنًا. المَكَانُ: تنگ ہونا۔ صفت ضَبِنٌ عَنْهُ الهَدِيَّةَ: ہدیہ کو روک دینا۔ منع کرنا۔ ضَبَنَه: بغل اور پہلو کے درمیان اُٹھانا۔
اَضْبَن واِضْطَبَن. بغل اور پہلو کے درمیان اُٹھانا۔
الضِّبْن. بغل اور پہلو کے درمیان۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ فِيْ ضِبْنِ فُلَان او ضِبْنَتِه" یعنی فلاں آدمی فلاں کی پناہ میں ہے۔
الضِّبْنَة والضَّبْنَة والضُّبْنَة. بال بچے۔
الضِّبْنَة والضَّبِنَةُ. بیوی۔
الضِّبْن والمَضْبُوْن. لنجا۔
ضَبَا يَضْبُوْ ضَبْوًا. اِلَيْهِ: پناہ لینا۔ ضبته النار: آگ کا بھون دینا اور متغیر کر دینا۔
اَضْبَى. الشَّيْءَ: اٹھانا۔ روکنا۔ عَلَيْهِ: فتح مندی کے لیے جا پہنچنا۔
الضَّابِي. فا. راکھ۔
الضَّبْوَة. عِنْدَ العَامَّةِ: تمباکو کیلئے چمڑے کا بٹوہ اور صحیح لفظ الضَّبَّة ہے اور ممکن ہے کہ یہ ظَبْيَة کی تحریف ہو۔
المُضْبَاة. بھوبھل کی پکی ہوئی روٹی۔
المَضْبَاة. بھوبھل میں روٹی پکانے کا گڑھا۔
ضَجَّ (ض) ضَجًّا و ضَجِيْجًا و ضُجَاجًا و ضُجَاجًا. چیخنا۔ شور مچانا۔
اَضَجَّ اِضْجَاجًا. القَوْمُ: چیخنا۔ شور مچانا۔
ضَجْجَ. الرَّجُلُ: جانا اور مائل ہونا الطَّائِر و نَحْوَهُ: زہر دینا۔
ضَاجَّه ضِجَاجًا و مُضَاجَّةً. جھگڑا کرنا اور شور مچانا۔
الضَّجَّة. چیخ و پکار۔ شور۔
الضَّجَاج. ہاتھی دانت۔ ایک قسم کا مہرہ۔
الضِّجَاج. گوند جو کھایا جاتا ہے۔ ہر اس درخت کا پھل جو پرندوں یا درندوں کو بطور زہر کے دیا جائے۔
الضَّجُوْج مِنَ النُّوْقِ: دودھ دوہتے وقت چلانے والی اُونٹنی۔
الضَّجَّاج. بہت شور مچانے والا۔
ضَجِرَ (س) ضَجَرًا و تَضَجَّر. مِنْهُ: تنگ دل ہونا۔ بے قرار ہونا۔ زچ ہو جانا۔ صفت ضَجِر.
اَضْجَرَهُ. ستانا۔ زچ کر دینا۔ بے قرار کر دینا۔ تنگ دل کر دینا۔
الضَّجَر. غم کی وجہ سے تنگ دلی۔ بے قراری۔
الضَّجِر. تنگ مکان۔

الضَجرَةُ. بے قراری۔ تنگ دِلی۔
الضَجُوْر والضَجرَة. بہت بے قرار۔ بہت تنگ دِل۔
المُضْجِر. بے قرار کرنے والا۔ تنگ دِل کرنے والا۔ ج مَضَاجِر و مَضَاجِیر۔
ضَجَعَ (ف) ضَجْعًا و ضُجُوْعًا وانْضَجَعَ واضَّجَعَ واضْطَجَعَ. پہلو کے بل لیٹنا۔ ضَجَعَ النَجْمُ: ستارہ کا ڈوبنے کی طرف مائل ہونا۔
اَضْجَعَهُ. پہلو کے بل لٹانا الشئَ: پست کرنا الحَرْفَ: حرف کا کسرہ کی طرف امالہ کرنا جَوَالِقَهُ: بھری ہوئی گون کو خالی کر دینا۔
ضَجَعَتِ الشَمْسُ: غروب کیلئے مائل ہونا (و تَضَجَّعَ) فِيْ الْاَمْرِ: کوتاہی کرنا۔
ضَاجَعَهُ. ساتھ لیٹنا۔ صفت مُضَاجِع. کہا جاتا ہے "ضَاجَعَهُ الهَمُّ" یعنی اس کو غم لازم ہے۔
تَضَاجَعَ عَنِ الْاَمْرِ: غفلت کرنا۔
الضَجْعُ. س۔ ہر وہ چیز جس سے کپڑا دھویا جائے۔ صابون۔
الضَجْعَة. صابون کا ایک ٹکڑا۔ ایک بار کا سونا۔ رائے کی کمزوری۔ آرام۔ راحت۔
الضِجْع. جھکاؤ۔ کہا جاتا ہے "ضِجْعُهُ اِلَيَّ" یعنی اس کا میلان میری طرف ہے۔
الضِجْعَة. پہلو پر لیٹنے کی ہیئت۔ کاہلی۔
الضُجْعَة. رائے کی کمزوری (و الضُجَعة والضُجَعِی والضِجْعِی والضُجْعِيَّة والضِجْعِيَّة) بہت زیادہ لیٹنے والا۔ کاہل۔
الضَاجِع. فا۔ لیٹنے والا۔ کاہل۔ وادی کا موڑ۔ وادی کا ڈھلوان۔ بیوقوف مِنَ الدَّوابِّ. بے برکت جانور مِنَ النُجُوْم: غائب ہونے کی طرف مائل ستارہ۔ ج ضَوَاجِع. رَجُلٌ ضَاجِع بہت زیادہ لیٹنے والا۔ کاہل۔ کہا جاتا ہے "اَرَاكَ ضَاجِعًا اِلَيْهِ" یعنی میں تم کو اس کی طرف مائل دیکھتا ہوں۔

الضَاجِعَة. مؤنث ضَاجِع. نہر کا دھانہ۔ ٹیلہ۔ ج ضَوَاجِع (والضَجْعَاء) زیادہ بکریاں۔
الضَجُوْع والمَضْجُوْع. کمزور رائے والا۔ الضَجُوْع: مشک جو لے جانے والے کو جھکا دے۔ کشادہ ڈول۔ پانی کی زیادتی سے آہستہ آہستہ چلنے والا بادل۔
الضَجِيْع. ساتھ لیٹنے والا۔ مؤنث ضَجِيْعَة۔
المَضْجَع. خواب گاہ۔ ج مَضَاجِع۔
اَلْمُضْطَجَع. خواب گاہ۔ مَضَاجِعُ الغَيْث: بارش کی جگہ۔
ضَجِمَ (س) ضَجَمًا الفَمُ او العُنُقُ: منہ یا گردن کا ٹیڑھا ہونا۔ جس کا ٹیڑھا ہو جائے اس کو اَضْجَم اور مؤنث کو ضَجْمَاء کہتے ہیں۔ کہا جاتا ہے "فِيْ فَمِهِ ضَجَمٌ" یعنی اس کے منہ میں کجی ہے۔
تَضَاجَمَ الفَمُ: منہ کا ٹیڑھا ہونا۔ الاَمْرُ بَيْنَهُمْ: مختلف فیہ ہونا۔
الضِحُّ. آفتاب کی روشنی۔ جس پر آفتاب کی روشنی پڑے۔
ضَحْضَحَ و تَضَحْضَحَ السرابُ: سراب کا متحرک ہونا اور چمکنا۔ ضَحْضَحَ الاَمْرُ: ظاہر ہونا۔
الضَحْضَح. تھوڑا پانی۔
الضَحْضَاح. تھوڑا پانی یا پایاب پانی۔ بہت اُونٹ۔
ضَحِكَ (س) ضَحِكًا و ضِحْكًا و ضِحِكًا و ضَحْكًا. ہنسنا۔ کہا جاتا ہے "ضَحِكَ مِنْهُ و بِهِ و عَلَيْهِ" اس نے کشادہ روئی کی اس طرح پر کہ دانت ظاہر ہوگئے۔ القِرْدُ: بندر کا آواز کرنا السَحَابُ: بادل کا چمکنا الطَرِيْقُ: راستہ کا ظاہر ہونا۔ ضَحِكَتِ الاَرْضُ عَنِ النَبَاتِ: اگانا الشَيْبُ براسِهِ: بڑھاپا ظاہر ہونا طَلْعُ النَخْلَةِ: درخت خرما کا شگوفہ نکلنا (ضَحِكًا) الرَجُلُ: تعجب کرنا۔

ضَاحَكَهُ. ایک دوسرے کے ساتھ ہنسنا۔ ہنسی میں غالب آنا۔
اَضْحَكَهُ. ہنسانا۔ اَضْحَكَ الحَوْضَ: لبریز کر دینا۔
تَضَحَّكَ و تَضَاحَكَ واسْتَضْحَكَ. ہنسنا۔ و تَضَاحَكَ الرَجُلُ: بتکلف ہنسنا۔ تَضَاحَكَ القَوْمُ: ایک دوسرے کو ہنسانا۔
الضَحْك. س۔ سفید دانت۔ گلی۔ جھاگ۔ برف۔ درمیان راستہ۔ تعجب۔ شہد یا شہد مع موم کے۔ کھجور کا شگوفہ غلاف سے نکلا ہوا۔
الضَاحِك. فا. ہنسنے والا۔ پہاڑ میں نہایت سفید چمکتا ہوا پتھر۔ کہا جاتا ہے "لَهُ رَايٌ ضَاحِكٌ" یعنی ظاہر ہے جس میں کوئی التباس نہیں۔
الضَاحِكَة. مؤنث ضَاحِك۔ دانت جو ہنستے ہوئے ظاہر ہو جائیں۔ ج ضَوَاحِك. کہا جاتا ہے "اِفْتَرَّ عَنْ ضَوَاحِكِهِ" اس نے ہنسنے میں دانتوں کو ظاہر کیا۔
الضُحَكَة والضُحُكَة والضَحَّاك والضَحُوْك والمِضْحَاك. بہت زیادہ ہنسنے والا۔ الضَحُوْك والضَحَّاك: درمیان۔ راستہ۔ الضَحُوْك کی جمع ضُحُك۔
الضُحْكَة. جس آدمی پر لوگ ہنسیں۔
الضُحَكَة. جو لوگوں پر ہنسے۔
الاُضْحُوْكَة. وہ چیز جس پر ہنسی آئے۔ ج اَضَاحِيْك۔
ضَحَلَ (ف) ضَحْلًا الغَدِيْرُ: تالاب کا پانی کم ہونا الماءُ: پانی کا پایاب ہو جانا۔ کہا جاتا ہے "مَا اَضْحَلَ خَيْرَكَ" یعنی کس چیز نے تمہاری خیر و برکت کو کم کر دیا۔
الضَحْل. پایاب پانی۔ ج ضِحَال واَضْحَال و ضُحُوْل۔
المَضْحَل. وہ جگہ جہاں پانی کم ہو۔
ضَحَا يَضْحُو ضَحْوًا و ضُحُوًّا و ضُحِيًّا الرَجُلُ: دھوپ کھانا الشئُ: دھوپ کا لگنا الطَرِيْقُ: ظاہر ہونا۔ کہا جاتا

ہے "ضَحَاظِلُّهُ" یعنی مر گیا اور یہ اللہ کے قول "شَجَرَةٌ ضَاحِيَةٌ" (غیر سایہ دار درخت) سے ماخوذ ہے۔
ضَحِيَ يَضْحَى ضَحًا و ضَحَاءً. دھوپ لگنا۔ دھوپ کھانا۔ کھل جانا۔ ضَحِيَتِ اللَّيْلَةُ: بے بادل کا ہونا۔
ضَحَّى تَضْحِيَةً. فُلَانًا: چاشت کے وقت کھانا کھلانا بِالشَّاةِ: بقر عید کے زمانہ میں چاشت کے وقت ذبح کرنا یا مطلقاً ذبح کرنا۔ الْغَنَمَ: چاشت کے وقت چرانا الرَّجُلُ: فدیہ ہو جانا عَنِ الْأَمْرِ: دیر کرنا۔ جلدی نہ کرنا۔ إِلَيْهِ: بیان کرنا۔ ظاہر کرنا۔
ضَاحَى مُضَاحَاةً. الرَّجُلُ: چاشت کے وقت آنا۔
أَضْحَى. چاشت کے وقت میں داخل ہونا۔ أَضْحَى يَفْعَلُ كَذَا: چاشت کے وقت ایسا کرتا تھا یا مطلقاً ایسا کرتا تھا (یہ کلمہ ان جیسے جملوں میں کانَ جیسا عمل کرتا ہے) الشَّيْئَ: ظاہر کرنا۔ عَنِ الْأَمْرِ: دُور رہنا۔ کہا جاتا ہے "أَضْحَى الله ظِلَّكَ" یعنی اللہ تیرے سائے کو دُور کر دے۔ مُراد یہ ہے کہ تجھے ہلاک کر دے۔
تَضَحَّى تَضَحِّيًا. چاشت کے وقت کھانا۔ چاشت کے وقت تک سونا۔ دھوپ کھانا۔
اِسْتَضْحَى اِسْتِضْحَاءً لِلشَّمْسِ: موسم سرما میں دھوپ کھانا۔
الضَّحَاءُ. چاشت کا وقت۔
الضَّحْوَا الضَّحْوَةُ. چاشت کا وقت۔
الضُّحَى. چاشت۔ آفتاب۔ بیان۔ کہاجاتا ہے "مَا لِكَلَامِهِ ضُحًى" یعنی اس کے کلام کے لیے بیان نہیں۔
الضَّحْيَانُ. چاشت کے وقت کھانے والا۔ مؤنث ضَحْيَانَةٌ۔
الضَّحِيَّةُ. دن کا □ بلند ہونا۔ قربانی کی بکری۔ ذبیحہ۔ ج ضَحَايَا۔
الْأَضْحَاةُ. قربانی۔ ج أَضْحَى۔
الْأَضْحِيَّةُ الْإِضْحِيَّةُ. قربانی۔ ج أَضَاحِيُّ. يَوْمُ الْأَضْحَى. قربانی کا دن۔
الْأَضْحَى مِنَ الْخَيْلِ. سفید سیاہی مائل گھوڑا۔ مؤنث ضَحْيَاءُ۔
الضَّاحِي. فا. دھوپ کھانے والا۔ ضَاحِي الْجِلْدِ: جسم کا کھلا ہوا حصہ۔
الضَّاحِيَةُ. مؤنث ضاحی۔ ہر شے کا کھلا ہوا حصہ۔ ج ضَوَاحٍ. ضَوَاحِي الْبَلْدَةِ: اطراف شہر۔ ضَوَاحِي الْحَوْضِ: حوض کے اطراف۔ کہا جاتا ہے "فَعَلَهُ ضَاحِيَةً" یعنی اعلانیہ کیا۔ شَجَرَةٌ ضَاحِيَةُ الظِّلِّ. بے سایہ درخت۔
يَوْمُ إِضْحِيَانَ. بے بادل کا دن۔
لَيْلَةٌ إِضْحِيَانَةٌ و إِضْحِيَّةٌ. چاندنی رات۔
أَرْضٌ مَضْحَاةٌ. سورج کے سامنے کی زمین یا جس سے سورج غائب نہ ہو۔
ضَخَّ (ن) ضَخًّا. الْمَاءَ. پانی گرانا۔
ضَخَّتِ الْعَيْنُ: آنسو بہانا۔
اِنْضَخَّ الْمَاءُ: گرنا۔
الْمِضَخَّةُ. پچکاری۔
ضَخَرَ (ف) ضَخْرًا عَيْنَهُ. آنکھ نکال لینا۔
ضَخُمَ (ک) ضَخَامَةً و ضِخَمًا. موٹا ہونا۔ صفت ضَخْمٌ. ج ضِخَام مؤنث ضَخْمَةٌ. ج ضَخْمَات۔
ضَخَّمَهُ. موٹا بنانا۔
الضُّخَام. ہر شے کا بڑا۔
الْأَضْخَم. موٹا۔ زیادہ موٹا۔
الْمِضْخَم. بہت مارنے والا۔ سردار۔ عالی مرتبت۔
ضَدَّ (ن) ضَدًّا فُلَانًا فِي الْخُصُومَةِ: جھگڑے میں غالب آنا۔ ضَدَّهُ عَنْ كَذَا: نرمی سے ہٹانا۔ باز رکھنا الْقِرْبَةَ: مشک کو بھر دینا۔
ضَادَّهُ مُضَادَّةً. مخالفت کرنا۔
أَضَدَّهُ. غضبناک ہونا۔ ضد کرنا۔
تَضَادَّا تَضَادًّا. ایک دوسرے کی مخالفت کرنا۔
الضِّدُّ. مخالف۔ مثل و نظیر۔ دشمن۔ ج أَضْدَاد و ضِدٌّ۔
الْأَضْدَاد. ایسے کلمات جو معانی متضادہ پر دلالت کریں جیسے یہی لفظ ضد کہ اس کے معنی مخالف اور نظیر دونوں کے ہیں۔
الضَّدِيْد. ضد۔ نظیر۔ کہا جاتا ہے "لَا ضَدِيْدَ لَهُ:" یعنی اس کا کوئی مثل نہیں۔
ضَدِيَ يَضْدَى ضَدًى. عَلَيْهِ: غضبناک ہونا۔ صفت ضَادٍ مؤنث ضَادِيَةٌ. ج ضَوَادٍ و ضَادِيَاتٌ۔
ضَادَاهُ مُضَادَاةً. مخالفت کرنا۔
أَضْدَى إِضْدَاءً. الْإِنَاءَ: برتن کو بھر دینا۔
ضَرَّ (ن) ضَرًّا و ضُرًّا. فُلَانًا و لِفُلَانٍ: نقصان دینا ٥ إِلَى كَذَا: مجبور کرنا۔
ضُرَّ. بَصَرُهُ: اندھا ہونا۔
ضَارَّهُ ضِرَارًا و مُضَارَّةً. نقصان دینا۔ مخالفت کرنا۔ تکلیف پہنچانا۔ ضَارَّ امْرَأَتَهُ: اپنی بیوی پر سوکن لانا۔
ضَرَّرَهُ تَضْرِيْرًا. بہت زیادہ نقصان دینا۔
أَضَرَّهُ. تکلیف پہنچانا ٥ عَلَى الْأَمْرِ: مجبور کرنا۔ أَضَرَّ بِهِ: بہت قریب ہونا إِلَيْهِ و عَلَيْهِ: جلدی کرنا۔ أَضَرَّ بِعَدْوِ: کچھ تیز دوڑنا عَلَى السَّيْرِ الشَّدِيْدِ: تیز چلنے میں صبر کرنا الرَّجُلُ: سوکن کر کے لانا۔ اندھا ہونا۔
تَضَرَّرَ. نقصان پہنچنا۔
اِضْطَرَّهُ. إِلَى كَذَا: محتاج کرنا۔ مجبور کرنا۔
اُضْطُرَّ. مجبور کیا جانا۔
اِسْتَضَرَّ. بِهِ: نقصان پہنچنا۔
الضَّرُّ والضُّرُّ والضَّرَر. نقصان۔ تنگی۔ سختی بدحالی۔ ج أَضْرَار. اور عوام کے استعمال میں ضَرَّہ چھوٹی چیونٹی کے معنی میں ہے مگر صحیح لفظ ذَرٌّ ہے۔
الضِّرُّ والضُّرُّ. سوکن کر کے لانا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ ضِرُّ أَضْرَارٍ" یعنی مصیبتوں

میں ایک مصیبت ہے۔
الضَّرَّاء. سختی۔ قحط۔ جانی و مالی نقصان۔
الضُّرَّة. جانی و مالی نقصان۔
الضَّرَّة. حاجت۔ تنگ حالی۔ تکلیف۔ پستان کی جڑ۔ پستان۔ تھن۔ مالِ کثیر۔ ضَرَّةُ المرأة. سوکن۔ ج ضرائر. کہا جاتا ہے "بَیْنَهُمْ دَاءُ الضَّرَائِرِ" یعنی ان کے درمیان حسد ہے۔ الضَّرَّتَانِ: چکی کے دونوں پاٹ۔
الضَّارُّ: نقصان پہنچانے والا۔ یہ اللہ تعالیٰ کے اسماءِ حسنیٰ میں سے ہے۔
الضَّرُوْرَة والضَّارُوْرَة والضَّارُوْرِ والضَّارُوْرَاء. حاجت۔ الضَّارُوْرَة بمعنی ضرر۔
الضَّرَارَة. اندھا ہونا۔ جانی و مالی نقصان۔
الضَّرِیْر. اندھا۔ لاغر مریض۔ نقصان زدہ۔ ج اَضِرَّاء واَضْرَار مؤنث ضَرِیْرَة. ج ضرائر.
الضَّرِیْر. غیرت۔ مخالفت۔ صبر۔ وادی کا کنارا۔ نفس۔ بقیہ جسم۔ صابر۔ کہا جاتا ہے "اِنَّهُ ضَرِیْرٌ و ذُوْ ضَرِیْرٍ عَلَی الشَّیْءِ" یعنی جب کہ صابر ہو "نَاقَةٌ ذَاتُ ضَرِیْرٍ" یعنی دیر میں تھکنے والی۔
الضَّرُوْرِیُّ. جس پر انسان کو مجبور کیا جائے۔ جس میں اختیار مسلوب ہو اور منطقیوں کی اصطلاح میں بمعنی بدیہی۔
التَّضِرَّة والتَّضُرَّة. بدحالی۔
المَضَرَّة. نقصان۔ ج مَضَارّ.
ضَرَأَ (ف) ضَرْأً. الشَّیْءُ: مخفی ہونا۔ چھپنا۔
اِنْضَرَأَتْ اِنْضِرَاءً. الاِبِلُ: اونٹوں میں موت کا واقع ہونا۔ الشَّجَرَةُ: درخت کا خشک ہونا۔
ضَرَبَ (ض) ضَرْبًا. الشَّیْءُ. متحرک ہونا۔ العِرْقُ: رگ کا پھڑکنا۔ الجُرْحُ او الضِّرْسُ: زخم یا داڑھ میں درد ہونا۔ العَقْرَبُ: بچھو کا ڈنک مارنا۔ اللَّیْلُ: رات طویل ہونا۔ الزَّمَانُ: گزرنا۔ الطَّیْرُ: پرندہ کا خوراک کی تلاش میں جانا۔ مارنا۔ البَرْدُ: سردی لگنا۔ ضَرَبَ الخَیْمَةَ: خیمہ قائم کرنا۔ ضَرَبَتِ العَنْکَبُوْتُ نَسِیْجَهَا: مکڑی کا جالا تننا۔ ضَرَبَ الاَجَلَ: مدت مقرر کرنا۔ المَثَلَ: مثال بیان کرنا۔ الدِّرْهَمَ: درہم پر ٹھپہ لگانا۔ الخَاتَمَ: انگوٹھی ڈھالنا۔ الصَّلٰوةَ: نماز قائم کرنا۔ الشَّیْءَ بالشَّیْءِ: ملانا۔ الحَاسِبُ کَذَا فِی کَذَا: ضرب دینا۔ الجِزْیَةَ عَلَیْهِمْ: جزیہ مقرر کرنا۔ عَلَیْهِمُ الذِّلَّةَ: ذلت کو لازم کر دینا۔ لَهُ سَهْمًا مِنْ مَالِهِ: مال سے حصہ مقرر کرنا۔ عَلٰی یَدِهِ: روک دینا۔ القَاضِیْ عَلٰی یَدِهِ: قاضی کا کسی کو تصرف سے منع کر دینا۔ ضَرَبَ بِنَفْسِهِ الاَرْضَ: اقامت کرنا۔ سفر کرنا۔ فِی الْمَاءِ: تیرنا۔ بَیْنَهُمْ: فساد کرا دینا۔ فُلَانًا عَنْ فُلَانٍ: روک دینا۔ منع کر دینا۔ بِیَدِهٖ: اشارہ کرنا۔ عَنْ فُلَانٍ کَذَا: روک لینا۔ الدَّهْرُ بَیْنَنَا: جدا کر دینا۔ بالقِدَاحِ: تیروں کو گھمانا۔ عَلٰی اُذُنِهٖ: سننے سے منع کرنا۔ عَلَی المَکْتُوْبِ: مہر لگانا۔ فِی البُوْقِ: بگل بجانا۔ اِلَیْهِ: مائل ہونا۔ کہا جاتا ہے "ضَرَبْتُ عَنْهُ صَفْحًا" یعنی میں نے اعراض کیا اور اس کو چھوڑ دیا و "ضَرَبْتُ عَنْهُ جَرْوَتِیْ" میں نے اس سے بے رغبتی کی اور اس سے باز رہا و "ضَرَبَ بِذَقْنِهِ الاَرْضَ" یعنی بزدلی کی اور خوف کیا و "ضَرَبَ فِی الاَرْضِ ضَرْبًا و ضَرَبَانًا" تجارت یا غزوہ کے لیے سفر کرنا۔
ضَرِبَ (س) ضَرَبًا. النَّبَاتُ: نباتات کا سردی یا ہوا سے مرجھا جانا۔
ضُرِبَتِ الاَرْضُ: زمین پر کہرا پڑنا۔
ضَرَّبَهٗ. بہت مارنا۔ الشَّیْءَ بالشَّیْءِ: ملانا۔ المِظَلَّةَ بالخُیُوْطِ: چھتری کو دھاگے سے مضبوط کرنا۔ النَّجَّادُ المُضَرَّبَةَ: درزی کا رضائی کو سینا۔ ضَرَّبَتْ عَیْنُهٗ: آنکھوں کا دھنس جانا۔ ضَرَّبَ بَیْنَهُمْ: بھڑکا دینا۔ فِی الحَرْبِ: برانگیختہ کرنا۔ ترغیب دینا۔ دلاور کرنا۔
ضَارَبَهٗ مُضَارَبَةً وضِرَابًا. ایک دوسرے پر تلوار مارنا۔ مارنے میں بڑھ جانا۔ ایک دوسرے کو مارنا۔ ضَارَبَهٗ و ضَارَبَ لَهٗ فِی المَالِ و بِالمَالِ: کسی کے مال سے تجارت کرنا اور نفع میں شریک ہونا۔
اَضْرَبَ فِی المَکَانِ: اقامت کرنا۔ سر جھکانا۔ عَنْهُ: اعراض کرنا۔ القَوْمُ: پالے سے ڈھک جانا۔ الخُبْزُ: پکنا۔ کہا جاتا ہے "اَضْرَبَ جَأْشًا لِلْاَمْرِ کَذَا" یعنی اس نے فلاں کام پر اپنے آپ کو مستقل کر لیا۔
تَضَرَّبَ. الشَّیْءُ: متحرک ہونا۔ موج مارنا۔
تَضَارَبَ. القَوْمُ: ایک دوسرے کو مارنا۔
اِضْطَرَبَ. متحرک ہونا۔ موج مارنا۔ ایک دوسرے کو مارنا۔ الاَمْرُ: خلل پر ہونا۔ القَوْمُ: ایک دوسرے کو مارنا۔ فِی اَمْرِهٖ: متردد ہونا۔ کہا جاتا ہے اِضْطَرَبَ حَبْلُهُمْ یعنی ان کا کلمہ مختلف و متفرق ہو گیا۔ مِنْ کَذَا: تنگ دل ہونا۔ فُلَانٌ: حصہ مقرر کرنے کا سوال کرنا۔ کہا جاتا ہے "اِضْطَرَبْتُ خَاتَمًا مِنْ ذَهَبٍ" یعنی میں نے سونے کی انگوٹھی بنانے کے لیے کہا۔
اِسْتَضْرَبَ. العَسَلُ: شہد کا سفید اور گاڑھا ہونا۔
الضَّرْبُ. مثل۔ شکل۔ قسم۔ ج اَضْرَاب. خفیف بارش۔ کہا جاتا ہے "مَطَرٌ ضَرْبٌ" ایسا آدمی جس کی مار کا نشان باقی رہے۔ فِی العُرُوْضِ. فن عروض کی اصطلاح میں شعر کے مصرعہ ثانی کا آخری جز۔ ج ضُرُوْب واَضْرَاب واَضْرُب. دِرْهَمٌ ضَرْبٌ: ٹھپہ لگا ہوا درہم۔ دَارُ الضَّرْبِ: ٹکسال۔
الضَّرْبُ والضَّرَبُ. سفید گاڑھا شہد۔
الضَّرْبَةُ. اسم مرة. دفعة واحدة۔ کہا جاتا ہے "لَا آخُذُ مَالِیْ عَلَیْكَ اِلَّا ضَرْبَةً

وَاحِدَةً'' یعنی میرا مال جو تمہارے ذمہ ہے
اس کو ایک ہی دفعہ لوں گا۔ آفت۔ فساد۔

الضَرَبَان. س. ضَرَبَانُ الدَهْرِ: زمانے
کے حوادث۔

الضروب والضَرِب. مارنے والا۔

الضَرَّاب. زیادہ مارنے والا۔

الضَارِب. فا. پست جگہ جس میں درخت
ہوں۔ وادی کے مشابہ۔ تاریک رات جس
کی تاریکی محیط ہو۔ ج ضَوَارِب. الطَیْرُ
الضَوَارِب: خوارک تلاش کرنے والے
پرندے۔

الضَرِیْب. مارنے والا۔ ج ضُرَبَاء پٹا
ہوا۔ ج ضَرْبی قسم۔ مثل۔ شکل۔ حصہ۔
آدمی کی ہیئت۔ برف پالا۔ ج ضَرَائب.

الضَرِیْبَة. طبیعت۔ عادت۔ کہا جاتا ہے
''هٰذِهٖ ضَرِیْبَتُهُ الَّتِی ضُرِبَ عَلَیْهَا'' یعنی
یہ اس کی عادت ہے جس پر وہ پیدا کیا گیا
ہے۔ تلوار سے مارا ہوا۔ بدن کا وہ حصہ
جہاں مار واقع ہو۔ جزیہ مِنَ السَّیْفِ:
دھار مِنَ الصُّوْفِ و نَحْوِهٖ: اُون یا روئی
کی پونی۔ ج ضَرَائب.

المَضْرِب. مارنے کی جگہ یا وقت۔ اصل
(والمَضْرَب) تلوار یا اس کی دھار۔ ہڈی
جس میں گودا ہو۔ ج مَضَارِب.

المِضْرَب والمِضْرَاب. مارنے کا اوزار۔
زخم۔ بہت مارنے والا۔ المِضْرَب: بڑا
خیمہ۔ ج مَضَارِب.

المُضْرِب والمُضْرِبَة مِنَ الحَیَّاتِ:
غیر متحرک سانپ۔

مَضْرِبَةُ السَّیْفِ ومَضْرِبَتُهُ. تلوار کی
دھار۔

بِسَاطٌ مُضَرَّبٌ. سلا ہوا بچھونا۔

المُضَرَّبَة. دلائی۔ رضائی۔

ضَرَجَ (ن) ضَرْجًا. الشَّیْئَ: پھاڑنا
الثَّوْبَ بِالدَّمِ: خون میں لتھیڑنا الشَّیْئَ اِلَی
الاَرْضِ: ڈالنا۔

ضَرَّجَهُ. لتھیڑنا ضَرَّجَ الثَّوْبَ: سرخ
رنگنا جو گلابی سے کچھ زائد ہو الاَنْفَ
بِالدَّمِ: خون آلود کر دینا الکَلَامَ: آراستہ
کرنا الاِبِلَ: لوٹ میں دوڑانا۔

ضَرَّجَ واَضْرَجَ. الجَیْبَ: اٹکانا۔

تَضَرَّجَ. پھٹنا الزَهْرُ: پھول کا کھلنا الشَّیْئُ:
لت پت ہونا الخَدُّ: رخسارہ کا سرخ ہونا
المَرْأَةُ: عورت کا بناؤ سنگھار کرنا۔

اِنْضَرَجَ. پھٹنا لنا الطَّرِیْقُ: کشادہ ہونا مَا
بَیْنَ القَوْمِ: دوری ہونا۔

اِنْضَرَجَتِ العُقَابُ: شکار پر ٹوٹ پڑنا۔

الضَرِیْج. ہلکا سرخ رنگا ہوا۔ عَدْوٌ
ضَرِیْجٌ. تیز دوڑ۔

الاِضْرِیْج. زرد رنگ کی چادر۔ سرخ
ریشم۔ سرخ رنگ۔ تیز دوڑنے والا گھوڑا۔

المِضْرَج. پرانا مستعمل کپڑا۔ ج مَضَارِج
المَضَارِج: مشقتیں۔

عَیْنٌ مَضْرُوْجَةٌ. بڑی خوبصورت آنکھ۔

الضَرْجَع. چیتا۔ ج ضَرَاجِع.

ضَرَحَ (ف) ضَرْحًا. الشَّیْئَ: پھاڑنا۔
علیحدہ کرنا۔ دفع کرنا۔ کہا جاتا ہے ''ضَرَحَ
شَهَادَةَ فُلَانٍ عَنِّی'' یعنی فلاں کی شہادت
کو رد کر دیا۔ ''ضَرَحْتُ عَنِّی الثَّوْبَ''
میں نے کپڑے کو اُتار دیا۔ القَبْرَ: قبر
کھودنا۔ ضَرَحَ لِلْمَیِّتِ: میت کیلئے صندوقی
قبر بنانا۔

ضَرَحَتْ (ن) ضُرُوْحًا و ضَرْحًا.
السُّوْقُ: کساد بازاری ہونا ضَرْحًا و
ضِرَاحًا. الدَّابَّةُ برجلها. دولتی مارنا۔

ضَارَحَهُ. ایک دوسرے کو گالی دینا۔ تیر
مارنا۔ قریب ہونا اور مقابل ہونا۔

اَضْرَحَهُ. فاسد کرنا۔ دُور کرنا۔ اَضْرَحَ
السُّوْقُ: کساد بازاری کرنا۔

اِنْضَرَحَ. الشَّیْئُ: پھٹنا مَا بَیْنَ القَوْمِ.
دُوری ہو جانا۔ تعلقات کا ختم ہو جانا۔

اِضْطَرَحَ. الشَّیْئَ: ڈال دینا۔ پھینک دینا۔

الضُرَاح. چوتھے آسمان میں ❊بیت
المعمور❊

الضَرْح. س. کھال۔ دُوری۔ وحشت۔

الضَرِح. خراب آدمی۔ نِیَّةٌ ضَرَحٌ: دُور
دراز کا ارادہ۔

الضَرُوْح مِنَ الدَّوَابِّ: دولتی مارنے والا
جانور۔ قَوْسٌ ضَرُوْحٌ: زور سے پھینکنے والی
کمان۔

الضَرِیْح. دور۔ قبر۔ ج ضَرَائح.

المُضْرَح والمَضْرَحِیّ. شکرہ۔ لمبے
ڈینے کا گدھ۔ المَضْرَحِیُّ: فیاض سردار۔
سفید چیز۔

ضَرَسَ (ض) ضَرْسًا. الشَّیْئَ: ڈاڑھ سے
سخت کاٹنا۔ کہا جاتا ہے ''ضَرَسَهُ الدَهْرُ''
یعنی زمانہ نے اس پر مصیبت ڈالی۔
''ضَرَسَتْهُ الخُطُوْبُ'' حوادث نے اس کو
کچل دیا۔ ضَرَسَ البِئْرَ: پتھروں سے
کنوئیں کا من بنانا الرَّجُلُ: رات تک
خاموش رہنا۔

ضَرِسَتْ (س) ضَرَسًا. الاَسْنَانُ: دانت
کھٹے ہونا۔ ضَرَّسَهُ. الزَمَانُ: زمانہ کا سخت
ہونا۔ ضَرَّسَهُ الحُرُوْبُ او الاَیَّامُ: تجربہ
کار کر دینا۔

اَضْرَسَ. الحَامِضُ الاَسْنَانَ: ترشی کا
دانتوں کو کھٹا کر دینا ہٗ: رنجیدہ کرنا ہٗ
بالکَلَامِ: خاموش کر دینا۔

ضَارَسَهُ. لڑائی کرنا۔ دشمنی کرنا۔ ضَارَسَ
الاُمُوْرَ: تجربہ کرنا اور پہچاننا۔

تَضَارَسَ. القَوْمُ: ایک دوسرے سے
دشمنی کرنا۔ ایک دوسرے سے جنگ کرنا۔
البِنَاءُ: ناہموار ہونا۔

الضِرْس. ڈاڑھ کے دانت۔ ج
اَضْرَاس.

الضِرس. ٹیلہ جس پر چڑھنا دشوار ہو۔
پتھر جس سے کنوئیں کا من بنایا گیا ہو۔ ہلکی
بارش۔ ج ضُرُوْس.

الضَرِس. سخت مزاج۔ بھوک کی وجہ
سے غضبناک۔ تجربہ کار۔ مسافر۔ جنگجو۔

الضَرُوْس. مِنَ النُوْقِ: وہ اُونٹنی جو

دوہنے والے کو کاٹ کھائے۔ حَربٌ ضروسٌ: سخت جنگ۔
الضَرِیْس. پتھر کا من بنا ہوا کنواں۔ ریڑھ کی ہڈی۔ بہت بھوکا۔ ج ضَرَاسِیْ۔
المُضَرَّس. مصیبت زدہ۔ مِنَ الوَشْیِ: وہ کپڑا جس پر دانت کی طرح نقش و نگار بنے ہوں۔ کہا جاتا ہے "فِی الیَاقُوْتَةِ تَضْرِیْسٌ" یاقوت میں ناہمواری۔ ج تَضَارِیْس: تَضَارِیْسُ الاَرْضِ: زمین میں دانت کے مانند نکلی ہوئی بلندیاں۔
الضِرْضِم. شیر۔ نر درندے۔
ضَرَطَ (ض) ضَرْطًا وضَرِطًا وضُرَاطًا وضَرِیْطًا. گوز کرنا۔
ضَرِطَ (س) ضَرَطًا. ہلکی ڈاڑھی اور باریک ابرو والا ہونا۔ صفت اَضْرَط.
ضَرَّطَ واَضْرَطَ. الحِمارُ: بہت گوز کرنا۔ ضَرَّطَ واَضْرَطَ الحِمارَ: گدھے سے اتنا کام لینا کہ گوز نکل پڑے۔ "ضَرَّطَ واَضْرَطَ بِفُلَانٍ" ٹھٹھے کے طور پر گوز کی آواز مُنہ سے نکالنا۔
مُضَرِّطُ الحِجَارَةِ: حیرة کے بادشاہ عمرو بن ہند کا لقب۔
الضَرَّاط والضَرُوْط والضِرُّوْط. گوز کرنے والا۔ زیادہ گوز کرنے والا۔
الضُرَّیْط. موٹا۔ کہا جاتا ہے "کَبْشٌ ضُرَّیْطٌ و نَعجَةٌ ضُرَّیْطَةٌ" امثلہ عرب میں سے ہے "الاَخْذُ سُرَّیْطٌ والقَضَاء ضُرَّیْط یا الاَخْذُ سُرَّیْطی والقَضَاء ضُرَّیْطی یا الاَخْذُ سِرِّیْطی والقَضَاء ضِرِّیْطی یَا الاَخْذُ سُرَیْطَاء والقَضَاء ضُرَیْطَا" یعنی قرض کو لے کر نگل لیتا ہے اور ادا کرنے میں گوز کرتا ہے۔
اَوْدَی البَعِیْرُ اِلَّا ضَرِطًا. مثال ہے اس شخص کے حق میں بولتے ہیں جو ذلیل و خوار ہوگیا ہو اور سب کچھ ضائع ہوگیا ہو اور جو باقی رہا ہو اس سے کچھ نفع حاصل نہ ہو۔

اَضْرِطًا واَنْتَ الاَعْلٰی. مثال ہے قوی کے لیے جو باوجود قدرت کے کمزور سے دبتا ہو۔
الضُرَاط والضَرِیْط. گوز۔
ضَرَعَ (ن) ضُرُوْعًا. مِنَ الشَّیْئِ: قریب ہونا الشَّمْسُ: آفتاب کا غروب ہونا یا غروب ہونے کے قریب ہونا۔
ضَرَعَ (ن) ضَرْعًا. فَرَسَهٗ: سدھانا۔
ضَرَعَ (ف) ضَرَاعَةً و ضَرِعَ (س) ضَرَعًا و ضَرُعَ (ک) ضَرَاعَةً. کمزور ہونا۔ اِلَیْهِ: فروتنی کرنا۔ صفت ضَارِع و ضَرِعٌ. ج ضَارِعُوْنَ و ضُرُوْع و ضَرَعَة.
ضَرَّعَ. مِنْ فُلَانٍ: چپکے چپکے قریب آنا۔ ضَرَّعَتِ الشَّمْسُ: غروب ہونا یا غروب ہونے کے قریب ہونا القِدْرُ: ہانڈی کا پکنے کے قریب ہونا۔ ضَرَّعَ الرُّبُّ: شیرہ کا اچھی طرح نہ پکنا۔
ضَارَعَهٗ. مشابہ ہونا۔ ضَارَعَتِ الشَّمْسُ: آفتاب کا ڈوبنے کے قریب ہونا القِدْرُ: ہانڈی کا پکنے کے قریب ہونا۔
اَضْرَعَتِ الشَّاةُ: بکری کے تھن کا ظاہر ہونا یا بڑا ہونا۔ صفت ضَرْعَاء و ضُرُوْع و ضَرِیْعٌ وضَرِیْعَةٌ: بچّہ کی پیدائش سے پہلے بکری کا دودھ اُترنا۔ اَضْرَعَ الرَّجُلَ: ذلیل کرنا لِفُلَانٍ مَالًا کسی کے لیے مال خرچ کرنا الحُمّٰی فُلَانًا. کمزور کر دینا۔ مثال ہے الحُمّٰی اَضْرَعَتْنِی لِلنَّوْمِ اس شخص کے بارے میں کہتے ہیں جو حاجت کے وقت ذلت برداشت کرے۔ اَضْرَعَتْهُ الحَاجَةُ اِلٰی فُلَانٍ: مجبور کر دینا۔
تَضَرَّعَ. ذلیل ہونا۔ چپکے چپکے قریب آنا اِلَی اللّٰهِ: عاجزی سے دُعا کرنا الظِّلُّ: سائے کا سمٹنا۔
تَضَارَعَا. ایک دوسرے کے مشابہ ہونا۔
اِسْتَضْرَعَ. لَهٗ انکساری □ کرنا؛ ذلیل ہونا۔

الضَرْع. تھن۔ ج ضُرُوْع.
الضِّرْع. مثل۔ رسّی کی لٹ۔ ج ضُرُوْع.
الضَرَع. سن۔ کمزور۔ بزدل۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ ضَرَعٌ و قَوْمٌ ضَرَعٌ."
الضَارِع. لاغر۔ کمزور۔ چھوٹا۔
الضَرْعَاء والضَرِیْعَة. مِنَ الشَّاءِ والبَقَرِ: بڑے تھن والی۔
الضَرُوْع. بڑے تھن والی۔ عاجز و ذلیل۔
الاَضْرَع. لاغر۔ کمزور۔ چھوٹا۔
المُضَارِع. مشابہ۔ افعال میں سے ایک فعل ہے جو حال اور استقبال پر دلالت کرتا ہے اور ماضی کے صیغے پر حرف (اتین) میں سے ایک حرف بڑھانے سے بنتا ہے۔ علم عروض کی ایک بحر کا نام۔
ضَرْغَمَ و تَضَرْغَمَ. شیر جیسا کام کرنا۔ شیر کے مشابہ ہونا۔
الضَرْغَم. شیر۔ ج ضَرَاغِم.
الضِرْغَام والضِرْغَامَة. شیر۔ بہادر۔ قوی۔
الضَرْف. عِنْدَ العَامَّةِ: گھی تیل وغیرہ کے لیے چمڑے کا برتن اور صواب ظَرف ہے اور اس کے مرادف زق ہے۔
الضُرْفَة. کثرت۔
ضَرْفَطَهٗ. بِالحَبْلِ: رسّی سے باندھنا۔ مضبوط کرنا۔
ضَرُكَ (ک) ضَرَاكَةً. بیوقوف ہونا۔
الضَرِیْك. احمق۔ اندھا۔ لنجا۔ بدحال۔ فقیر۔ مذکر گدھ۔ ج ضَرَائِك و ضُرَكَاء.
الضُرَاك. موٹا آدمی۔ مضبوط و توانا آدمی۔ شیر۔
ضَرِمَ (س) ضَرَمًا. بھوک یا غُصّہ سے بھڑکنا۔ ضرمت النَّارُ: آگ کا مشتعل ہونا عَلَیْهِ: غُصّہ سے بھڑک اُٹھنا فِی الطَّعَامِ: کھانے کو بالکل صاف کر دینا اور کچھ نہ چھوڑنا۔

اَضرَم و ضَرِّم واِسْتضرم النّارُ: آگ روشن کرنا۔ مشتعل کرنا۔ بھڑکانا۔

اِضطَرَمت وتضرَّمتِ النّارُ: مشتعل ہونا۔ تضرَّم الرَّجلُ علَیْه: غصہ سے بھڑک اُٹھنا۔ اِضْطرَمَ المشیْبُ: بڑھاپا آجانا۔

الضُرْم والضِرم۔ ایک خوشبو دار درخت جس کا پھل بلوط کے مانند اور پھول سعتر کے مانند ہوتا ہے۔الضِرْم: عقاب کا بچہ۔

الضَرَم۔ بھوک کی وجہ سے غصہ۔ ایندھن۔ اسی سے مثال ہے "نَفخْتَ فِیْ غیْرِ ضَرَم" جبکہ بے فائدہ کام کرے۔

الضَرِم۔ بھوکا۔ عقاب کا بچہ۔ تیز دوڑنے والا گھوڑا۔

الضَرَمَة۔ چنگاری۔ آگ۔ ج ضَرَم۔ کہا جاتا ہے "ما فِیْ الدّارِ نافِخُ ضَرَمَةٍ" یعنی گھر میں کوئی نہیں۔

الضِرام۔ بھڑک۔ جلن۔ کھورا۔ چھپٹی۔ کشادہ زمین۔

الضِرَامَة۔ لکڑی جو مشتعل ہو۔ بطم کا درخت۔

الضَرِیْم۔ جلا ہوا۔

الضِرِیْم۔ ایک درخت کا گوند۔

ضَرا یضْرُ و ضُرُوًّا۔ العرقُ: رگ کا خون بہانا جو بند نہ ہو الرَّجلُ: چھپنا۔

ضَرِی یضْرَیٰ۔ ضَراوةً و ضَرًی و ضَرْیًا و ضَراٰئةً بالشَّیئُ: حریص ہونا (ضَرِیَ و ضِرَاءً و ضَراءً) الکلْبُ بالصَّیْدِ: کتے کا شکار پر خوگر ہونا مع گوشت خون کے چٹ کر جانا۔ صفت ضَرِیٌّ و ضارٍ۔ مؤنث ضارِیَة۔ ج ضَوارٍ۔ ضَرِی النَّبِیْذُ: جھاگ والا ہونا۔

ضَرَّیٰ واَضْرَیٰ۔ الکلْبَ بالصَّیْدِ: شکار پر کتے کو بھڑکانا۔ اَضْرَی الرَّجلُ: جھاگ والی نبیذ پینا۔

اِسْتضْرَیٰ۔ لِلصَّیْدِ: شکار کو بے خبری میں پکڑنا۔

الضَراءُ۔ س۔ گنجان درخت۔ وسیع میدان۔ پوشیدگی۔ کہا جاتا ہے "هُوَ یَمْشِی الضَّراءَ" یعنی وہ درختوں میں چھپ چھپ کر چل رہا ہے۔

الضَرَیٰ۔ س۔ لڑائی کی شدت۔

الضِرْو۔ شکار کا عادی کتا۔ مؤنث ضِرْوَة۔ ج ضِراء و اَضْرٍ۔ ایک قسم کا درخت۔

الضَرِیُّ: ایک قسم کی نبیذ۔

الضَوْارِی۔ جمع ضارِی مِنَ الحیْوانَاتِ۔ درندے جیسے شیر، چیتا وغیرہ۔

ضَرِی یضْرِی ضَرْیًا۔ العِرْقُ بالدّمِ رگ کا خون بہانا۔ صفت ضَرِیٌّ۔

ضَزَّ (س) ضَزَزًا۔ بدخلق ہونا۔

اَضزَّ علَیْه: بخل کرنا۔ اَضزَّهٗ: پینا۔

الاَضزُّ۔ بدخلق۔ تنگ جبڑے والا۔ وہ شخص جس کے اُوپر نیچے کی ڈاڑھیں مل گئی ہوں جس کی وجہ سے صاف گفتگو نہ کر سکے۔ ج ضُزٌّ۔

المُضِزُّ۔ بدخلق۔ غضبناک۔

ضَزَنَهٗ (ن ض) ضَزْنًا۔ جو چاہتا ہے وہ نہیں بلکہ جو کچھ ہاتھ میں ہو اس پر قبضہ کر لینا۔

تضازَنَ۔ القوْمُ: آپس میں ایک دوسرے سے لینا دینا اور غلبہ کرنا۔

الضَیْزَن۔ قابل اعتبار نگہبان۔ آل و اولاد۔ شرکاء۔ پانی لیتے ہوئے جھگڑا کرنے والا۔

ضَعْضعَهٗ۔ زمین تک ڈھا دینا۔

تضَعْضع۔ فروتنی کرنا۔ ذلیل ہونا۔ ضعیف ہونا۔ مریض یا غم کی وجہ سے دُبلا ہونا مالُهٗ: کم ہونا۔ کہا جاتا ہے "تضَعْضع بِهِ الدّهْرُ" یعنی زمانہ نے اس کو ذلیل کر دیا۔

الضَعْضع والضعْضاع۔ کمزور۔ بغیر رائے اور تدبیر کا آدمی۔

الضَعْضعة۔ س۔ شدت۔ فروتنی۔ خاکساری۔

ضَعطَهٗ (ف) ضَعْطًا۔ ذبح کرنا۔

ضَعُفَ (ن) ضَعْفًا و ضُعْفًا و ضَعُفَ (ک) ضَعافةً و ضَعافِیَةً۔ کمزور ہونا۔

ضَعَفَ (ف) ضَعْفًا۔ القَوْمَ: زیادہ کرنا الشَّیَٔ: دوچند کرنا۔

ضَعَّفَهٗ۔ دوچند کرنا۔ کمزور کرنا۔

ضَعَّف الحدِیْثَ: ضعف کی طرف نسبت کرنا (و تضَعَّفَهٗ واسْتضْعفَهٗ) ضعیف سمجھنا۔

اَضْعفَهٗ۔ دوچند کرنا۔ کمزور کرنا۔ صفت مفعولی مَضْعُوْف۔ قیاس کے مطابق مُضْعَف ہونا چاہئے تھا اور یہ ایسا ہی ہے جیسے "اَسْعدَهُ اللّٰه" سے مسعود نہ کہ مُسْعَد۔ اَضْعَف الرَّجلُ: کمزور جانور کا مالک ہونا۔

ضاعَفَهٗ۔ دوچند کرنا۔

تضاعَف۔ دوچند ہونا۔

الضَعْف والضُعْف۔ کمزوری۔

ضِعْفُ۔ الشَّیئِ: دوچند اور یا دو چند سے زیادہ جو غیر محصور ہے پس ان کے قول "لَكَ ضِعْفُهٗ" کا مطلب یہ ہے کہ تمہارے لیے دوچند یا سہ چند یا اس سے بھی زیادہ ہے۔ ج اَضْعاف اَضْعافُ الکِتابِ: کتاب کی سطور کا فاصلہ۔ الاَضْعاف مِنَ الجسدِ: اعضاء جسم یا ہڈیاں۔

الضَعَف۔ کمزوری۔ عقل و رائے کی کمزوری۔

مُضاعَف عَدَد صحیح: ایک عدد صحیح کو دوسرے صحیح عدد میں ضرب دینے کے بعد حاصل ہوتا ہے۔

مُضاعَف اَصْغر: ضرب دینے کے بعد سب سے چھوٹا عدد جو پورا پورا تقسیم ہو جائے۔ مضاعف مشترک جو کئی پر تقسیم ہو جائے۔

الضعفان۔ کمزور۔ ج ضعافی۔

الضعوْف۔ کمزور۔

الضعیف۔ کمزور۔ ج ضعاف و ضعفاء

و ضَعَفَة و ضَعْفٰی مؤنث ضَعِیْفَة.
الضَعِیْفُ مِنَ الکَلَامِ درجہء فصاحت سے گرا ہوا کلام۔
المُضَاعَفَةُ. مِنَ الدُرُوْعِ: ایسی زرہ جس کے حلقے دُہرے دُہرے ہوں۔
اَرْضٌ مُضَعَّفَة. زمین جس پر ہلکی بارش ہوئی ہو۔
ضَعِلَ (س) ضَعَلًا. ماں باپ کے قریب النسب ہونے سے بچے کا دُبلا ہونا۔
ضَغَا یَضْغُوْ ضَغْوًا. پوشیدہ ہونا۔
اَضغَّ. الْقَوْمُ: سرسبز باغ میں ہونا۔ فراخ دستی کی زندگی بسر کرنا۔ اَضغَّتْ واِضْطَغَّتِ الاَرْضُ. سبزہ زار ہونا۔
الضَغِیْغ. تروتازگی۔
الضَغِیْغَة. سرسبز باغ۔ فراخ دستی کی زندگی۔ پتلا خمیر۔ لوگوں کی مختلط جماعت۔
ضَغَبَ (ف) ضَغْبًا. بھیڑیے یا خرگوش کی طرح آواز کرنا۔ گھبرا دینا۔
الضَغِیب والضُغَاب. خرگوش اور بھیڑیے کی آواز۔
الضَغْبُوْس. لومڑی کا بچہ۔ کمزور مرد۔ ککڑی کھیرا۔ بلیون کی مانند ایک سبزی۔ ج ضَغَابِیْس.
ضَغَثَ (ف) ضَغْثًا. الحَدِیْثَ: ملانا۔ کپڑے کو دھونا اور صاف نہ کرنا الشَیْئَ: جمع کرنا۔
اَضْغَثَ. الحَالِمُ الرُؤْیَا: خواب کو شک سے بیان کرنا۔
ضَغَّثَ. النَبَاتَ: سبزی کا مٹھا بنانا۔
اِضْطَغَثَ. الحَطَبَ: لکڑی کو اکٹھا کرنا۔
الضِغْث. تر و خشک گھاس کا مٹھا۔ مِن الخَبَرِ والاَمْرِ: مخلوط باتیں جن کی کوئی حقیقت نہ ہو۔ ج اَضْغَاثٌ. اَضْغَاثُ اَحْلَامٍ: گڑبڑ خواب جن کی کوئی تعبیر نہ دی جا سکے۔
کَلَامٌ ضَغْثٌ و ضَغِثٌ. ایسی گفتگو جس میں کوئی خیر نہ ہو۔

التَضْغِیْث بارش سے تر زمین یا نباتات۔
ضَغَطَه (ف) ضَغْطًا واَضْغَطَهٗ. بھینچنا۔ بھیڑ کرنا۔ تنگی کرنا۔
ضَاغَطَهٗ ضِغَاطًا و مُضَاغَطَةً. ایک دوسرے کو بھینچنا۔ تنگی کرنا۔
تَضَاغَطُوْا. تنگی کرنا۔
اِنْضَغَطَ. مغلوب ہونا۔
اِضْتَغَطَ. عَلَیْه: تاوان وغیرہ میں سختی کرنا۔ اور قیاس کے مطابق اضطغط ہے۔
الضُغْطَة. تنگی۔ کہا جاتا ہے "اَخَذْتَ فُلَانًا ضُغْطَةً" جبکہ تم تنگی کرو تاکہ کسی شے پر مجبور کرو۔ شدت۔ مشقت۔
الضَغْطَة. قہر۔ تنگی۔ مجبوری۔ ضَغْطَةُ القَبْرِ. فشار قبر۔
الضَاغِط. فا۔ نگہبان۔ امانت دار۔
الضَاغُوْط. کابوس (ایک قسم کی بیماری)
الضَغِیْط. کمزور رائے والا۔ ج ضَغْطٰی مؤنث ضَغِیْطَة.
اَلْمِضْغَطُ: ہواء، فضا اور موسم کو معلوم کرنے کا آلہ۔
المَضْغَط. پست زمین۔ ج مَضَاغِط.
ضَغَمَ (ف) ضَغْمًا. الشَیْئَ و بِهٖ: بھنبھوڑنا۔ کہا جاتا ہے "ضَغَمَهٗ ضَغْمَةَ الاَسَدِ" اس نے اسے شیر کی طرح بھنبھوڑ لیا۔
الضُغَامَة. دانتوں سے کاٹ کر پھینکی ہوئی چیز۔
الضَیْغَم. شیر۔ کاٹنے والا۔ ج ضَیَاغِم.
الضَیْغَمِیُّ شیر۔
ضَغِنَ (س) ضَغَنًا. عَلَیْه: کینہ رکھنا اِلَیْه: مائل ہونا۔
اِضْطَغَنَهٗ. بغل کے نیچے لینا۔
اِضْطَغَنَ و تَضَاغَنَ. الْقَوْمُ: ایک دوسرے سے کینہ رکھنا۔ کہا جاتا ہے "اِضْطَغَنَ فُلَانٌ عَلٰی فُلَانٍ ضَغِیْنَتَه" یعنی کینہ کو پوشیدہ رکھا۔
الضِغْنُ. کینہ۔ شوق۔ میلان۔ کجی۔

بغل۔ جانب۔ پہاڑ کا پہلو۔ ج اَضْغَان.
الضَاغِن والضَغِن. کینہ ور۔ فَرَسٌ ضَاغِنٌ و ضَغِنٌ: اڑیل گھوڑا جو بغیر مارے ہوئے نہ چلے۔ عُوْدٌ ضَغِنٌ: ٹیڑھی لکڑی۔
الضَغِیْنَة. کینہ۔ ج ضَغَائِن.
ضَغَا یَضْغُوْا ضَغْوًا. المُقَامِرُ: خیانت کرنا اِلَیْه: عاجزی کرنا (ضَغْوًا وضُغَاءً) السِنَّوْرُ: بلی کا میاؤں میاؤں کرنا۔
اَضْغَاه اِضْغَاءً. میاؤں میاؤں کرنے پر برانگیختہ کرنا۔
تَضَاغٰی. بھوک یا مار سے بلبلانا۔
الضُغَاء. س. ذلیل آدمی کی آواز۔
ضَفَّ. (ن) ضَفًّا و ضَفَفًا. الْقَوْمُ عَلَی الْمَاءِ او الطَعَامِ: بھیڑ کرنا (ضَفًّا) الشَیْئَ. جمع کرنا۔
تَضَافَّ. الْقَوْمُ: بھیڑ کرنا۔ کم مال والا ہونا۔
ضَفُّ الحَالِ: بدحال۔
الضَفَّة. جماعت۔
الضَفَّة والضِفَّة. دریا کا کنارہ۔ مِنَ البَحْرِ: سمندر کا ساحل۔ ج ضِفَاف.
الضَّفَف. مال کی قلت اور اہل و عیال کی کثرت۔ حاجت۔ کمزوری۔ جلد بازی۔
الضَفَافَة. بے عقل۔
عَیْنٌ ضَفُوْفٌ. بہت پانی والا چشمہ۔
مَاءٌ مَضْفُوْف. جس پانی پر بھیڑ زیادہ ہو۔
ضَفَدَهٗ (ض) ضَفْدًا. طمانچہ مارنا۔
ضَفْدَعَ الْمَاءُ: پانی کا مینڈکوں والا ہونا الرَجُلُ: سکڑنا۔ گوز کرنا۔
الضِفْدِع. مینڈک۔ ج ضَفَادِع و ضَفَادِی اور یہ کم مستعمل ہے۔ واحد ضِفْدَعَة.
ضَفَرَ (ض) ضَفْرًا و ضَفَرَ. الحَبْلَ: رسّی بٹنا الشَعْرَ: بال گوندھنا۔ ضَفَرَ البِنَاءَ: عمارت کو پتھروں سے بغیر چونے گارے کے بنانا۔
الرَجُلُ: دوڑنے میں کودنا الدَابَّةَ: جانور

کے مُنہ میں لگام دینا۔
ضَافَرَهٗ. عَلَى الْاَمْرِ: مدد کرنا۔
تَضَافَرُوْا. عَلَى الْاَمْرِ: ایک دوسرے کی مدد کرنا۔
اِنْضَفَر. گندھا ہوا ہونا۔ بٹا ہوا ہونا۔ کہا جاتا ہے "اِنْضَفَر الْحَبْلَان" یعنی دونوں رسیاں گندھ گئیں۔
الضَّفْر. س۔ کجاوہ کا تنگ۔ گندھے ہوئے بالوں کی ایک پٹی۔ ریت کا بڑا تودہ جو ایک جگہ جمع ہوگیا ہو۔ ج ضُفُوْرٌ واَضْفَارٌ۔
الضَّفَار. کجاوہ کا تنگ۔ ج ضُفُر۔
الضَّفِرَة. ریت کا بڑا تودہ جو ایک جگہ جمع ہوگیا ہو۔ كِنَانَةٌ ضَفِرَةٌ: بھرا ہوا ترکش۔
الضَّفِيْر. گندھے ہوئے بالوں کی رسّی۔ سمندر کا کنارہ۔ کجاوہ کا تنگ۔
الضَّفِيْرَة. گندھے ہوئے بالوں کی ایک پٹی۔ چوٹی۔ ج ضَفَائِر. کہا جاتا ہے "كِنَانَةٌ ضَفِيْرَةٌ" یعنی بھرا ہوا ترکش۔
ضَفَزَ (ن) ضَفْزًا. کودنا فُلَانًا: دفع کرنا۔ ہاتھ یا پیر سے مارنا الفَرَسَ: گھوڑے کے مُنہ میں لگام دینا البَعِيْرَ: اُونٹ کے مُنہ میں زبردستی لقمہ دینا۔
اِضْطَفَزَه. زبردستی نگلنا۔
الضَّفَّاز. چغل خور۔
الضَّفِيْزَة. بڑا لقمہ۔ ج ضَفَائِز.
ضَفْضَفَة. الْقَوْمِ: جماعت۔ قوم۔
ضَفَطَهٗ (ن) ضَفْطًا. بِالْحَبْلِ: رسّی سے باندھنا الرَّجُلُ: حاجت پوری کرنا بِسَلْحِهٖ: پاخانہ کرنا۔
ضَفُطَ (ک) ضَفَاطَةً. ڈھیلے اور بڑے پیٹ کا ہونا۔ جاہل اور کمزور رائے کا ہونا۔
تَضَافَطَ. اللَّحْمُ: گوشت کا گٹھا ہوا ہونا۔
الضَّفْطَة. جہالت۔ کمزوری رائے۔
الضَّافِط. فا۔ مسافر جس کا سفر دُور کا نہ ہو۔
الضَّافِطَة. مؤنث ضَافِط. باربرداری کا اُونٹ۔ کمینہ آدمی۔ شتربان۔

الضَّفَّاط والضِّفَطّ والضَّفِيْط. موٹا ڈھیلا۔ بڑے پیٹ والا۔ بیوقوف۔ کاہل جو قوم کا ساتھ جنگ وغیرہ میں نہ دے۔ شتربان۔
الضُّفَّاط. کمینہ آدمی۔
الضَّفَطّ. موٹا ڈھیلا۔ بڑے پیٹ والا۔
ضَفَنَ (ض) ضَفْنًا. اِلَيْهِ: کسی کے پاس جا کر بیٹھنا بِحَاجَتِهٖ: حاجت پوری کر دینا۔ بِرِجْلِهٖ: لات مارنا مَعَ الضَّعِيْفِ: ساتھ آنا بِهِ الْاَرْضَ: زمین پر پٹک دینا فُلَانًا: چوتڑ پر لات مارنا عَلَيْهِ: ظلم کرنا۔
تَضَافَنَ. الْقَوْمُ عَلَيْهِ: مل کر مدد کرنا۔
الضِّفِن والضِّفَنّ. بیوقوف۔ چھوٹے قد کا موٹا۔
ضَفَا يَضْفُوْ ضَفْوًا. الرَّاسُ: سر پر بال بہت زیادہ ہونا الْحَوْضُ: حوض کا کناروں سے بہنا الثَّوْبُ: کپڑے کا پورا ہونا۔ صفت ضَافٍ.
الضَّفَا. جانب۔ مثنی ضَفَوَان.
ضَفْوَةُ. الْعَيْشِ: خوش عیشی۔
ضَقَّ (ض) ضَقًّا. آواز کرنا۔
ضَكَّهٗ (ن) ضَكًّا. بھینچنا الْاَمْرُ فُلَانًا: تنگ ہونا هٗ بِالْحُجَّةِ: مغلوب کرنا۔
ضَكَزَهٗ (ن) ضَكْزًا. زور سے چھونا۔
الضِّكْل. تھوڑا پانی۔
الضَّيْكَل. بڑے ڈیل ڈول کا۔ ننگا۔ فقیر۔ ج ضَيَاكِل و ضَيَاكِلَة.
الاَضْكَل. ننگا۔
ضَلَّ (س ض) ضَلَالًا وضَلَالَةً. گمراہ ہونا۔ دین حق یا راہ حق سے ہٹ جانا۔ صفت ضَالٌّ. ج ضُلَّال و ضَالُّوْنَ الطَّرِيْقَ او عَنْهُ. ہدایت نہ پانا الشَّيْءُ عَنْهُ: ضائع ہونا بیکار جانا۔ ضَلَّ سَعْيُهٗ: کامیاب نہ ہونا الشَّيْءُ: تلف ہونا الرَّجُلُ: مرنا اور گل سڑ کر مٹی اور ہڈی ہو جانا الرَّجُلَ: بھول جانا۔

ضَلَّلَهٗ تَضْلِيْلًا و تَضْلَالًا. گمراہ کر دینا۔ گمراہی کی طرف نسبت کرنا۔
اَضَلَّ. الشَّيْءَ: ضائع کرنا۔ ہلاک کرنا۔ دفن کرنا۔ غائب کرنا ہ اللهُ: الله کا کسی کو گمراہ کر دینا فُلَانٌ فَرَسَهٗ: گھوڑے کا بھاگ جانا اور یہ معلوم نہ ہو کہ کہاں گیا الشَّيْءَ او الرَّجُلَ: گمراہ پانا اور اسی سے ہے "اَتٰى قَوْمَهٗ فَاَضَلَّهُمْ" یعنی اپنی قوم کے پاس آیا تو ان کو گمراہ پایا۔
تَضَالَّ. گمراہی کا دعویٰ کرنا۔
اِسْتَضَلَّ. گمراہ ہونے کو کہنا۔
الضَّلَّ والضُّلَّ والضَّلَال والضَّلَالَة. گمراہی۔ باطل۔ ہلاکت۔ کہا جاتا ہے "هُوَ ضُلُّ بْنُ ضُلٍّ او ضِلُّ بْنُ ضِلٍّ او ضُلَّ اَضْلَالٍ او ضِلُّ اَضْلَالٍ" یعنی وہ گمراہی میں منہمک ہے یا اس کے باپ کا پتہ نہیں یا اس کے اندر خیر نہیں۔
الضَّلَل. گمراہی۔ پانی جو پتھروں کے نیچے بہے یا درختوں کے نیچے جس کو کبھی دھوپ نہ لگے۔
الضَّلَّة. اسم مرۃ۔ حیرت۔ خیر یا شر کے طلب کرنے میں غائب ہونا۔
الضِّلَّة. گمراہی۔ کہا جاتا ہے "ذَهَبَ دَمُهٗ ضِلَّةً" یعنی اس کا خون بلا قصاص کے ضائع ہوگیا۔ "ذَهَبَ ضِلَّةً" یعنی معلوم نہیں کہاں گیا۔ "هُوَ تِبْعُ ضِلَّةٍ" یعنی وہ مصیبت ہے "هُوَ يَلُوْمُنِيْ ضِلَّةً" یعنی ملامت کرنے میں اسے ہدایت کی توفیق نہیں ہوئی۔
الضُّلَّة. کامل رہنمائی۔ کہا جاتا ہے "دَلِيْلٌ بِهٖ ضُلَّةٌ" یعنی ایسا رہنما ہے جس کے اندر کامل رہنمائی ہے۔
الضَّالَّة. مؤنث ضَالّ. گم شدہ چیز جس کے پیچھے تم پھر رہے ہو۔ ج ضَوَالّ.
الضِّلِّيْل. بہت زیادہ گمراہ۔
الاُضْلُوْلَة. گمراہی۔ ج اَضَالِيْل.
المَضَلّ. جس میں لوگ گمراہ ہو جائیں۔

المُضِلّ. فا۔ سراب۔
المَضَلَّة والمَضِلَّة. گمراہی۔ اَرْضٌ مَضَلَّةٌ و مَضِلَّةٌ: زمین جس میں راستہ بھول جائیں اور جمع کیلئے کہا جاتا ہے۔ "اَرْضُوْنَ مَضَلَّات."
المُضَلَّل. بہت زیادہ گمراہ۔ گمراہی کے پیچھے بہت زیادہ پڑنے والا جس کو خیر کی توفیق نہ دی گئی ہو۔
ضَلُعَ(ک) ضَلَاعَةً. قوی مضبوط پسلیوں والا ہونا۔ صفت ضَلِيْع.
ضَلَعَ(ف) ضَلْعًا. الشَّئَ: ٹیڑھا ہو جانا۔ صفت ضَالِعٌ الرَّجلَ: پسلی پر مارنا عَلَيْهِ: ظلم کرنا۔
ضَلِعَ (س) ضَلَعًا و ضَلْعًا. پیدائشی ٹیڑھا ہونا۔ صفت ضَلِعٌ اور اسی سے ہے "لَاُ قِيْمَن ضَلَعَك او ضَلْعَكَ" یعنی میں تیری کجی کو درست کر دوں گا۔ ضلع مَعَ فُلَانٍ: جھکنا الرَّجلُ: شکم سیر یا سیراب ہونا۔
ضَلَّعَه. جھکانا۔ ٹیڑھا کرنا۔ بوجھل کرنا۔
ضَلَّعَ الثوْبَ: کپڑے پر پسلیوں کے مانند نقش و نگار بنانا۔
اَضْلَعَهُ. جھکانا۔ بوجھل کرنا۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ اَضْلَعَتْهُ الْخُطُوْبُ" یعنی فلاں کو حوادث نے بوجھل کر دیا۔
تَضَلَّعَ. شکم سیر یا سیراب ہونا اور اسی سے ہے "تَضَلَّع مِنَ الْعُلُوْمِ" یعنی اس نے علوم سے حصہ کامل پایا۔
اِضْطَلَعَ. قوی ہونا بِحَمْلِهِ: بوجھ لے کر کھڑا ہونا اور اس کی طاقت رکھنا۔
الضَّلْع. میلان و ٹیڑھا پن۔ کہا جاتا ہے "ضَلْعُكَ مَعَ فُلَانٍ" تمہارا میلان فلاں کی جانب ہے۔
الضِّلْع والضِّلَع. پسلی (مؤنث) اَضْلُع و ضُلُوْع و اَضْلَاع. کہا جاتا ہے "هُمْ عَلٰى ضِلْعٍ جَائِرَةٍ" یعنی وہ سب میرے اوپر ظلم کرنے میں متفق ہیں۔ الضلع

والضِلع مِنَ البطّيخ: خربوزے کی قاش پھانک۔ ضِلْعُ السِلْقِ و نَحْوِهٖ: چقندر کے پتوں کی موٹی رگ۔ الضِلَع: چھوٹا پہاڑ۔ پھندا۔ جال ابرو۔
المِضْلَعَة. جانب۔
الضِّلَعَة. ایک سبز رنگ کی چھوٹی مچھلی۔
الاَضْلَع. مضبوط موٹا مرد۔ ج ضُلْع.
الضَلُوْع. زمین کا ڈھلوان۔
الضَلِيْع. مضبوط پسلیوں والا۔ قوی۔ ج ضُلْع. مؤنث ضَلِيْعَة رَجل ضَلِيْعُ الفَم: بڑے منہ والا۔ قَوْسٌ ضَلِيْعٌ و ضَلِيْعَةٌ و مَضْلُوْعَةٌ: کمان جس کی لکڑی میں جھکاؤ ہو۔
المُضْلَع مِنَ الاحْمَال: بوجھل۔ عاجز کر دینے والا۔ کہا جاتا ہے "مُضْلِعٌ بِهٰذَا الاَمْرِ" اسے اس کام کی طاقت ہے۔
المُضَلَّع. پہلوؤں والا مِنَ الثیاب. دھاری دار کپڑا۔
اَلْمُضَلَّعُ او ذُو الاَضْلَاعِ: (ہ) خط منکر اور اس کے قطعات کو اضلاع اور اطراف اضلاع کو روس بولتے ہیں۔
اَلْمُضَلَّعُ الْمُنتَظِم: وہ خط جس کے اضلاع برابر ہوں اسی کو محدب اور نجمی بولتے ہیں۔
اَلْمُضَلَّعُ الرُّبَاعِيّ: چار اضلاع والا۔
اَلْمُضَلَّعُ الْخُمَاسِي: پانچ اضلاع والا
اَلْمُضَلَّعُ السُّدَاسِيّ: چھ اضلاع والا
ضَمَّ (ن) ضَمًّا. الشَّئَ: جمع کرنا الشئَ اِلَيْهِ: قبضہ کرنا اور اپنی طرف کھینچنا عَلَى الشَّئِ: قبضہ کرنا فُلَانًا اِلَيْهِ: ساتھ رکھنا۔ ضَمَّه اِلٰى صَدْرِهٖ. معانقہ کرنا الحَرْفَ: حرف کو ضمہ کی حرکت دینا۔ کہا جاتا ہے "ضَمَّ جَنَاحَه عَنِ النَّاسِ" یعنی اس نے لوگوں سے نرمی برتی۔
ضَامَّه. اِلَيْهِ: ملانا۔
اَضَمَّهٗ. الشَّئَ اِلٰى فُلَانٍ: فلاں کی طرف چیز بھیجنا۔

اِنْضَمَّ. ملنا عَلٰى كَذَا: مشتمل ہونا۔
تَضَمَّمَ. الشَّئُ: پوری طرح سے شامل ہونا۔
اِضْطَمَّهٗ. اپنی طرف ملانا۔ اِضْطَمَّ عَلَيْهِ: مشتمل ہونا۔
الضَّمُّ والضَّمَّةُ. پیش کی حرکت۔
الضَّمَّةُ. گھوڑ دوڑ کے گھوڑوں کی جماعت۔
الضِّمَام. ملانے کا ذریعہ۔
الضَّمُوْم. دو لمبے ٹیلوں کے درمیان کی وادی۔
الضَّمِيْم. ساتھی۔ مؤنث ضَمِيْمَة.
الاِضْمَامَة. جماعت۔ ج اَضَامِيْم مِنَ الكُتُب: کتابوں کا بنڈل۔
المُنْضَمّ. عَلٰى كَذَا: مشتمل ملا ہوا۔ کہا جاتا ہے "اَصْبَحَ مُنْضَمًّا" یعنی لاغر ہو گیا گویا کہ بعض بعض کے ساتھ ملا ہوا ہے۔
ضَمَجَ (ن) ضَمْجًا و ضَمَّجَ. جَسَدَهٗ: خوشبو لگانا۔
ضَمِجَ واَضْمَجَ. بِالاَرْضِ: زمین سے چمٹ جانا۔
الضَّمْجَة. ایک بدبودار کیڑا جو کاٹتا ہے۔ کھٹمل۔
الضَّمَج. آفت جو انسان کو لاحق ہو۔
اِضْمَحَلَّ. نیست و نابود ہونا السَّحَابُ. بادل کا کھل جانا۔
ضَمَخَ (ن) ضَمْخًا و ضَمَّخَ. جَسَدَهٗ بِالطِّيْبِ: بدن میں خوشبو لگانا۔
تَضَمَّخَ وانْضَمَخَ واِضْطَمَخَ. بِالطِّيْبِ: خوشبو سے لت پت ہونا۔
الضِّمْخَة. موٹی عورت یا اونٹنی۔
ضَمَدَ (ن ض) ضَمْدًا وضَمَّدَ. الجُرْحَ: زخم پر پٹی باندھنا۔ کہا جاتا ہے "اُضْمُدْ عَلَيْكَ ثِيَابَكَ" یعنی اپنے کپڑے کو اپنے اوپر باندھو "ضَمَدَه بِالعَصَا" اس نے اس کے سر پر لاٹھی ماری اور ایسا ہی "ضَمَدَ رَاسَهٗ بِالسَّيْفِ"

ضَمِدَ (س) ضَمَدًا. خشک ہونا۔ سخت غضبناک ہونا عَلَیْهِ. کینہ کرنا۔
اَضْمَدَ. اَلْقَوْمَ: جمع کرنا۔
تَضَمَّدَ. الْجُرْحُ: پٹی بندھ جانا۔
الضَّمْد. س۔ تر۔ خشک۔ عمدہ بکریاں۔ خراب بکریاں۔ کینہ وری۔ الضِمْد. دوست۔ ساتھی۔
الضَّمَد. ظلم۔ پرانا حق۔
الضَّامِد. فا۔ لازم۔
الضِمَاد والضِمَادَة. پٹی جس سے عضو مجروح کو باندھا جائے کہا جاتا ہے "اَنَا عَلٰی ضِمَادَةٍ مِنَ الاَمْرِ" یعنی میں کام کے نزدیک پہنچ گیا ہوں۔
ضَمَرَ (ن) وضَمُرَ (ک) ضُمُوْرًا دُبلا ہونا۔ لاغر ہونا۔ چھریرا ہونا۔ صفت ضَامِرٌ مؤنث ضَامِر و ضَامِرَةٌ ج ضُمَّر و ضَوَامِر۔
اَضْمَرَ الاَمْرَ: پوشیدہ کرنا فِیْ نَفْسِهٖ شَیْئًا. اپنے دل میں کسی چیز کا عزم کرنا الخبر: ہ تک پہنچنا۔ اَضْمَرَتِ الاَرْضُ فُلَانًا: زمین نے اس کو موت یا سفر کی وجہ سے غائب کر دیا۔ الشَّاعِرُ: شاعر کا اضمار برتنا اور اِضْمَار اصطلاح فن عروض میں یہ ہے کہ دوسرے حرف کو ساکن کر دیں۔ جیسے مُتَفَاعِلُنْ کے دوسرے حرف کو ساکن کر دیں تو مُتْفَاعِلُن ہو کر مُسْتَفْعِلُنْ کے وزن پر ہو جاتا ہے۔
اَضْمَرَ وضَمَّرَ الفَرَسَ: دُبلا کرنا۔ چھریرا بنانا۔
تَضَمَّرَ وَجْهُهٗ: لاغری کی وجہ سے کھال سکڑ جانا۔
اِنْضَمَرَ الغُصْنُ: ٹہنی کا خشک ہونا۔
اِضْطَمَرَ. مل جانا. الفَرَسُ: گھوڑے کا دُبلا ہونا۔ چھریرا ہونا۔
الاِضْمَارُ: علم عروض میں دوسرے حرف کو ساکن کرنا۔ جیسے تامتغاعن اس کو ستفعلن کی طرف منتقل کر دیا گیا۔

الضُمْر. چھریرا۔ دُبلا۔ پتلے پیٹ والا۔ نازک بدن۔ مؤنث ضُمْرَةٌ. تنگ۔ راز (المُضْمَر) پوشیدہ۔
الضُمْر والضُمُر. دُبلا پن۔
الضَمِیْر. راز۔ پوشیدہ خیال۔ پژمردہ انگور۔ ضمیر نحویوں کے نزدیک وہ کلمہ ہے جو متکلم مخاطب اور غائب پر دلالت کرے جیسے اَنَا. اَنْتَ. هُوَ ج ضَمَائِر.
الضِمَار. پوشیدہ۔ ٹالا ہوا وعدہ۔ ہر وہ چیز جس پر اعتماد نہ ہو۔ مال جس کی واپسی کی اُمید نہ ہو مِنَ الدَّیْنِ: جس کی مدت معین نہ ہو۔
الاِضْمَار. س۔ زحافاتِ شعریہ کی ایک قسم | تشریح اضمر فعل کے تحت میں دیکھو۔
الضَوْمَرَان والضَیْمُرَان. ایک قسم کی خوشبو دار گھاس۔
المِضْمَار. گھوڑ دوڑ کے میدان کی انتہا۔ وہ میدان جہاں گھوڑے چھریرے کئے جائیں۔ گھوڑوں کے چھریرے کرنے کی مدت۔ میدانِ گھوڑ دوڑ۔
ضَمَزَ (ن ض) ضَمْزًا. چپ رہنا اللُقْمَةَ. بڑا لقمہ بنانا اور نگل جانا عَلٰی مَالِهٖ: بخل کرنا۔ صفت ضَامِزٌ و ضَمُوْزٌ ج ضُمُوْزٌ.
ضَمَسَهٗ (ض) ضَمْسًا. آہستہ آہستہ چبانا۔
ضَمْضَمَ ضَمْضَمَةً. دل کو قوی کرنا۔ بہادر بنانا الاَسَدُ: شیر کا گونجنا فُلَانٌ عَلَی المَالِ: کل لے لینا۔
الضَمْضَم والضُمَاضِم. دلیر۔ گرانڈیل۔ شیر غضبناک۔
ضَمِنَ (س) ضَمْنًا و ضَمَانًا الشَّیْئَ و بِهٖ: کفیل ہونا۔ ضامن ہونا ٥ جمع کرنا۔
ضَمِنَ (س) ضَمْنًا و ضَمَانَةً. الرَّجُلُ: ایسے مرض میں مبتلا ہونا جو ہمیشہ رہے اور وقتاً فوقتاً سخت ہوتا رہے۔ صفت ضَمِن.

ضَمَّنَ الشَّیْئَ الوِعَاءَ: برتن میں رکھنا ٥ الشَّیْئَ: ذمہ دار بنا دینا الشَّاعِرَ: شاعر کا تضمین کرنا۔ یعنی دوسرے کے شعر کو اپنے کلام میں شامل کر لینا۔
تَضَمَّنَ. الشَّیْئَ: مشتمل ہونا الشَّیْئَ عَنِّیْ: اس نے میری طرف سے اپنے ذمہ لے لیا۔
الضَمَن والضُمْنَة والضُمَان والضَمَانَة. ہمیشہ کا رہنے والا مرض۔ لنجا پن۔
الضِمْن. اندرون شیٔ۔ ضِمْن الکِتَاب: کتاب کا بیچ۔ الضَمِن. عاشق۔ پرانے مرض والا۔ کہا جاتا ہے "هُوَ ضَمِنٌ عَلٰی اَهْلِهٖ" یعنی وہ اپنے لوگوں پر بوجھ ہے۔
الضَامِن. فا۔ ضامن۔ کفیل۔ ذمہ دار۔
الضَمِیْن. کفیل۔ مرض لازم میں مبتلا۔ ج ضَمْنٰی
الضَمَان. س۔ کفالت۔ تاوان۔ ڈنڈ۔
المَضْمُوْن. مف۔ جس کی کفالت کی جائے۔ مِنَ الجُمْلَةِ: مفہوم جو جملہ سے سمجھ میں آئے اور جملہ اس کے لیے بیان نہ کیا گیا ہو۔ ج مَضَامِیْن.
المُضَمَّن. مفع۔ تضمین کیا ہوا مِنَ الاَصْوَاتِ: غیر مکمل آواز جب تک دوسرے سے ملایا نہ جائے سمجھ میں نہ آئے۔
ضَنَّ (س ض) ضَنًّا وضِنًّا و ضِنَّةً و ضَنَانَةً و مَضَنَّةً واضْطَنَّ. بِالشَّیْئِ: بخل کرنا۔ ضَنَّ بِالمَکَانِ: مکان سے جدا نہ ہونا۔
الضِنّ والضِنَّة. جس پر بخل کیا جائے۔ خاص۔ کہا جاتا ہے "هُوَ ضِنِّیْ و ضِنَّتِیْ" وہ میرے ساتھ مختص ہے۔
الضَنِن. بہادر۔
الضَنِیْن. بخیل۔ کہا جاتا ہے "اِنَّمَا یُضَنُّ بِالضَنِیْنِ" یعنی بخیل کے ساتھ بخل کیا

جاتا ہے۔
الضَّنائِن وہ چیزیں جن کی نفاست کی وجہ سے بخل کیا جائے اور اسی سے ہے "ضَنائِنُ اللّٰہ" اللہ تعالیٰ کی مخلوق میں سے خاص لوگ۔
الضَّنانَةُ ۔س۔ بخل کرنا۔ کہا جاتا ہے "هَجَمْتُ عَلَى الْقَوْمِ وَهُمْ بِضَنانَتِهِمْ" میں قوم پر اچانک پہنچ گیا اور وہ لوگ متفرق نہیں ہوئے تھے۔
المَضَنَّة والمَضِنَّة. جس پر بخل کیا جائے۔ ج مَضانّ.
ضَنَأَ(ف) ضَنْأً و ضُنُوْءًا. چھپنا فِي الْأَرْضِ: جانا المَالُ: کثیر ہونا (ضَنَأَتْ (ف) ضَنْأً و ضُنُوْأً و ضَنِئَتْ(س) ضَنَأً وَاضْنَأَتِ) الْمَرْأَةُ: بہت اولاد والی ہونا۔ صفت ضَانِئٌ و ضَانِئَةٌ ج ضَوانِئُ.
اِضْطَنَأَ لَهُ و مِنْهُ: شرمانا اور منقبض ہونا۔
الضَّنْءُ اصل۔ معدن۔ کثرتِ نسل۔ ج ضُنُوْءٌ.
الضَّنْءُ والضِّنْءُ اولاد (اس کیلئے واحد نہیں)
الضُّنَائَة والضُّنَأَة ضرورت۔
ضَنَبَ(ن) ضَنْبًا بِهِ الْأَرْضَ: زمین پر پٹک دینا۔ ضَنَبَ بالشَّئِ قبضہ کرنا۔
ضَنِطَ(س) ضَنَطًا. الشَّحْمُ: موٹا اور ٹھوس ہونا۔
اِنْضَنَطَ. الْقَوْمُ: بھیڑ کرنا۔
الضَّنَط تنگی۔
الضَّنَط چربی۔ نشاط۔ ڈینگ۔
الضِّناط. کنوئیں وغیرہ پر بہت زیادہ بھیڑ۔
ضَنُكَ(ک) ضَناكَةً. سست رائے۔ ضعیف العقل۔ کمزور بدن والا۔ صفت ضَنِيكٌ ج ضُنُكٌ (ضَناكَةً و ضَنْكًا و ضُنُوْكَةً) تنگ ہونا۔
ضُنِكَ ضَنْكًا زکام زدہ ہونا۔
اَضْنَكَهُ اللّٰہ زکام میں مبتلا کرنا۔

الضَّنْك. تنگ۔ مذکر و مؤنث دونوں میں مستعمل ہے۔ کہا جاتا ہے مَكانٌ ضَنْكٌ و عِيْشَةٌ ضَنْكٌ.
الضِّناك. مضبوط جسم والا۔ مذکر و مؤنث دونوں میں مستعمل ہے۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ ضِناكٌ و اِمْرَأَةٌ ضِناكٌ" بڑا درخت۔
الضُّناك والضُّنْكَة زکام۔
الضَّناكَة ۔س۔ تنگ زندگی۔
الضَّنِيك. تنگ زندگی۔ صرف خوراک پر خدمت کرنے والا۔ کٹی ہوئی چیز۔
ضَنِيَ(س) ضَنًى(وادی) مرض کی وجہ سے کمزور و لاغر ہونا۔ صفت ضَنًى و ضَنٍ۔ کہا جاتا ہے "تَرَكْتُهُ ضَنًى و ضَنِيًا" ضَنًى بفتح النون میں مذکر و مؤنث واحد جمع سب برابر ہیں اور ضَنٍ بکسر النون جب بولا جائے گا تو اس کیلئے تثنیہ جمع اور مؤنث کے صیغے استعال کئے جائیں گے۔
ضنی کی جمع اَضْناء.
ضَانَى مُضَانَاةً الشَّئَ او الْأَمْرَ: مشقت برداشت کرنا۔
اَضْنَى اِضْناءً. المَرَضُ فُلانًا: بیماری کا سست کر دینا الرَّجُلُ بیماری کی لاغری کی وجہ سے صاحب فراش ہونا۔
تَضَنَّى. بتکلف بیمار ہونا۔ بننا۔
اِنْضَنَى. سست ہو جانا۔
الضَّنَى بیماری۔ لاغری۔ بدحالی۔
الضِّنو والضَّنو والضُّنَى اولاد۔ کہا جاتا ہے "لَهُ ضِنْوٌ كَثِيْرٌ" اس کی بہت اولاد ہے۔
الضِّنَى. مخفی بیماریاں۔
ضَنَتْ تَضْنِى و ضَنِيَت تَضْنَى ضَنًى و ضَنَاءً المَرْأَةُ: کثیر اولاد ہونا۔ ضَنَى نَصِيْبُ فُلانٍ حصہ کا بڑھنا۔
ضَهَبَ(ف) ضَهْبًا بِالنَّارِ: آگ سے متغیر کرنا۔
ضَهَبَ(ف) ضُهُوْبًا کمزور ہونا۔

ضَهَّبَ اللَّحْمَ: گوشت کو بریاں کرنا القَوْسَ: نرم کرنے کے لیے آگ کے سامنے کرنا۔ صفت ضَهْباء ضَهَّبَ القَوْمُ: زیادہ ہونا اور تیز چلنا۔
ضَاهَبَهُ مُضَاهَبَةً. برا تاؤ کرنا۔ گالی گلوچ کرنا۔
ضَهْبٌ. القَوْمِ: مخلوط لوگ۔
الضَّيْهَب. پہاڑ کا وہ گرم حصہ جہاں گوشت کو بھون سکتے ہوں۔
ضَهَ[illegible]تَ(ن) ضَهْتًا. سخت روندنا۔
ضَهَدَ(ف) ضَهْدًا.
اَضْهَدَه واَضْهَدَ بِهِ وِاضْطَهَدَهُ غلبہ کرنا اور ظلم کرنا۔ تکلیف دینا اور مجبور کرنا۔
الضُّهْدَة. غلبہ اور قہر۔ کہا جاتا ہے ضُهدة لِكُلِّ اَحَدٍ یعنی ہر وہ شخص جو چاہتا ہے اسے مجبور کرتا ہے۔
الضَّهِيْدُ. سخت مضبوط۔
الضَّهْر والضَّاهِر. پہاڑ کی چوٹی۔ وادی۔
الضَّهْر کھوا۔
ضَهَزَهُ و ضَهَسَهُ(ف) ضَهْزًا و ضَهْسًا. سخت روندنا الدَّابَّةُ جانور کا اگلے دانتوں سے کاٹنا۔
ضَهَلَ(ف) ضَهْلًا و ضُهُوْلًا. اللَّبَنُ: تھوڑا تھوڑا جمع ہونا النَّاقَةُ و نَحْوُهَا: تھوڑی دودھ والی ہونا۔ صفت ضَهُوْلٌ ج ضُهُل ضَهِلَة. حَقَّهُ. حق کم کرنا (و تَضَهَّلَ) اِلَى فُلانٍ: کسی کی جانب بغیر ارادہ جنگ کے لوٹنا۔
اَضْهَلَ. النَّخلُ: کھجوریں پکنے لگنا اِلَى فُلانٌ مَالًا: مال کو فلاں کی طرف کر دینا۔
اِسْتَضْهَلَ. الخَبَرُ: حسب امکان خبر طلب کرنا۔
الضَّهْل مجتمع دودھ۔ تھوڑا پانی۔
الضَّاهِلَة. مِنَ الْعُيُوْنِ تھوڑے پانی کا چشمہ۔ الضَّهْوَاء بے پستان عورت۔
الضَّهْوَة جوہڑ۔ ج اَضْهاء.
ضَهِيَتْ تَضْهَى ضَهًى. المَرْأَةُ: عورت

کا بغیر پستان اور بغیر دودھ کے ہونا۔ صفت ضَهْيَاءُ ج ضُهْي. ضَهِيَتِ الْاَرْضُ: زمین میں کچھ نہ اُگنا اور بغیر پانی کے چٹیل میدان ہونا۔

ضَاهَى مُضَاهَاةً. الرَّجُلَ: مشابہ ہونا۔

الضَّهِيُّ. مشابہ۔ ہم شکل۔ کہا جاتا ہے "هو ضَهِيُّكَ" وہ تمہارا ہم شکل ہے۔

ضَاءَ يَضُوْءُ ضَوْءًا او ضُوْءًا و ضِيَاءً القَمَرُ وغَيْرُهُ: روشن ہونا۔ چمکنا۔

ضَوَّءَ تَضْوِئَةً. البَيْتَ: روشن کرنا۔ عَنِ الْاَمْرِ: پھر جانا۔

اَضَاءَ اِضَاءَةً. البَيْتُ: روشن ہونا۔ البَيْتَ: روشن کرنا۔

تَضَوَّاَ. تاریکی میں کھڑا ہونا تاکہ آگ کی روشنی میں لوگوں کو دیکھ سکے۔ تَضَوَّاَهُ: کسی ایسی جگہ مائل ہونا جہاں سے آگ کی روشنی سے دیکھ سکے۔

اِسْتَضَاءَ بِهِ: روشن ہونا مِنْ فُلَانٍ: مشورہ کرنا۔

الضَّوْءُ والضُّوْءُ. روشنی۔ ج اَضْوَاءٌ.

الضِّيَاءُ والضِّوَاءُ. روشنی۔

الضَّوِيُّ والمُضِيُّ. روشن۔ روشن کرنے والا۔

ضَاجَ يَضُوْجُ ضَوْجًا. عَنْ كَذَا: اعراض کرنا۔ پھر جانا (وانضاج)

الوَادِيُ: کشادہ ہونا۔

تَضَوَّجَ الوَادِي: وادی کا بہت پیچ دار ہونا۔

اِنْضَوَجَ فِي ضَوْجِ الوَادِي: وادی کے موڑ میں داخل ہونا۔

الضَّوْجُ: وادی کا موڑ۔ ج اَضْوَاجٌ.

الضَّوْجَانُ. سخت خشک۔ مؤنث ضَوْجَانَةٌ.

ضَوَّجَ. اللَّبَنَ: دودھ میں پانی ملانا۔

ضَارَ يَضُوْرُ ضَوْرًا. سخت بھوکا ہونا۔

ضَارَهُ الْاَمْرُ: نقصان پہنچنا۔

تَضَوَّرَ. درد کی تکلیف یا ☐ بھوک سے پیچ و تاب کھانا الذئبُ و نَحْوُهُ: بھوک سے بلبلانا۔

الضَّوْرُ. سخت بھوک۔

الضُّوْرُ. کالی بدلی۔

الضُّوْرَةُ. ذلیل، حقیر۔

ضَازَ يَضُوْزُ ضَوْزًا. الثَّمْرَةَ: پھل کو چبانا ہُ حَقَّهُ: کم کر دینا۔

ضَوْضَى ضَوْضَاةً و ضِيْضَاءً. شور مچانا۔

الضَّوْضَى والضَّوْضَا والضِّيْضَاءُ. شور و غوغا۔

ضَوَّطَ. الاَشْيَاءَ: جمع کرنا۔

تَضَوَّطَ. الشَّيْءُ: جمع ہونا۔

الاَضْوَطُ. ٹیڑھے جبڑے والا۔ بیوقوف۔

الضَّوِيْطَةُ. بیوقوف۔ حوض کی تہ کی مٹی کا گیلا خمیر۔

ضَاعَهُ يَضُوْعُهُ ضَوْعًا. حرکت دینا۔ رنجیدہ کرنا۔ بھڑکا دینا۔ گھبرا دینا۔ ضَاعَ المِسْكُ: مشک کی خوشبو پھیلنا الدَّابَّةَ: جانور کو دُبلا کرنا الصَّبِيُّ: رونے میں پیچ و تاب کھانا۔

تَضَوَّعَ. المِسْكُ: مشک کی خوشبو بھڑکنا۔

الصَّبِيُّ: رونے میں پیچ و تاب کھانا (وانضاع) الفَرْخُ: پرندہ کے بچے کا چوگہ کے لیے اپنی ماں کی طرف پر پھیلانا۔

الضُّوعُ والضُّوَعُ. نر اُلو۔ رات کو اُڑنے والے پرندوں میں سے ایک پرندہ۔

الضُّوَاعُ. نر اُلو کی آواز۔

رَجُلٌ مُضَوَّعٌ. خوفزدہ۔

ضَافَ يَضُوْفُ ضَوْفًا. عَنِ الشَّيْءِ: الگ ہونا۔

ضَانَ يَضُوْنُ ضَوْنَةً. زیادہ اولاد ہونا۔

الضَّوْنَةُ. س۔ چھوٹی بچی۔

الضَّيْوَنُ. بلا۔ ج ضَيَاوِنُ.

الضَّوَّةُ. شور۔ لڑائی کا شور۔

ضَوِيَ يَضْوِي ضَوًى. خلقتًا یا بلاغری سے پتلی ہڈی کا ہونا۔

ضَوَى يَضْوِي ضَيًّا وضُوِيًّا. اِلَيْهِ: ملنا۔ پناہ لینا الرَّجُلَ: رات کو آنا۔ ضَوَاهُ اِلَيْهِ: مائل کرنا۔

اَضْوَى. دُبلا ہونا۔ لاغر ہونا الرَّجُلَ: کمزور کرنا ہ حَقَّهُ: کم کرنا الاَمْرَ: کچا کام کرنا۔ اَضْوَتِ المَرْاَةُ: کمزور بچہ جننا۔

اَضْوَاهُ اِلَيْهِ: اپنی طرف مائل کرنا۔

اِنْضَوَى اِنْضِوَاءً. اِلَيْهِ: شامل ہونا۔ ملنا۔

الضَّاوِي. فا. رات کو آنے والا۔

الضَّاوِيُّ. کمزور دُبلا۔ خلقتًا یا لاغری سے کمزور جسم والا۔ مؤنث ضَاوِيَةٌ.

ضَاجَ يَضِيْجُ ضَيْجًا و ضُيُوْجًا و ضَيْجَانًا عَنْهُ و اِلَيْهِ: جھکنا۔ مائل ہونا۔

ضَاجت عِظَامُهُ: لاغری کی وجہ سے ہڈیوں کا ہل جانا۔

ضَاحَت تَضِيْحُ ضَيْحًا. البِلَادُ: خالی ہونا۔

ضَاحَ و ضَيَّحَ. اللَّبَنَ: پانی ملانا۔ ضَيَّحَ فُلَانًا: پانی ملا ہوا دودھ پلانا۔

تَضَيَّحَ اللَّبَنُ: پانی میں دودھ ملنا الرَّجُلُ: پانی ملا ہوا دودھ پینا۔

الضَّيْحُ. شہد۔

الضَّيْحُ والضَّيَاحُ. پانی ملا ہوا دودھ۔ شوربا۔

الضَّيْحَةُ. پانی ملے ہوئے دودھ کی ایک مرتبہ پینے کی مقدار۔

ضَارَهُ يَضِيْرُهُ ضَيْرًا. الاَمْرُ: نقصان دینا۔

ضَازَهُ يَضِيْزُهُ ضَيْزًا. ظلم کرنا۔ ضَازَهُ حَقَّهُ: کم کرنا۔

الضَّيْزُ. ٹیڑھ۔ کجی۔

قِسْمَةٌ ضِيْزَى. ناقص تقسیم۔ ظالمانہ تقسیم۔

ضَاطَ يَضِيْطُ ضَيْطًا و ضَيَطَانًا. فِي مَشْيَتِهِ: موٹاپے کی وجہ سے چلنے میں جسم اور مونڈھوں کو حرکت دینا۔ صفت

ضَيْطَان و ضَيَّاط.

ضَاعَ يَضِيْعُ ضَيْعًا وضِيْعًا وضَيْعَةً وضَيَاعًا. ضائع ہونا۔ تلف ہونا۔ بیکار ہونا۔ صفت ضَائِعٌ ج ضُيَّع و ضِيَاع.

اَضَاعَه. ضائع کرنا۔ اَضَاعَ الرجُلُ: بہت جائیداد والا ہونا۔

تَضَيَّعَ المِسْكُ: مشک کا بھڑکنا۔ مشک کو خوشبو کا پھیلنا۔

الضَيَاع. س۔ ایک قسم کی خوشبو۔ بے فائدہ۔ کہا جاتا ہے "مَاتَ ضَيَاعا و ضِيْعًا و ضِيعًا" یعنی مر گیا اور کسی کو اس کی پروا نہ ہوئی۔

الضَيْعَة. جائیداد۔ زمین سیر حاصل۔ اس کی تصغیر ضُيَيْعَةٌ ہے اور جمع ضِيَع و ضِيَاع و ضَيْعَات. الضَيْعَة: پیشہ۔ کہا جاتا ہے "كَانَتْ ضَيْعَةُ العَرَب سِيَاسَته الإبلِ" عرب کا پیشہ اونٹوں کا انتظام کرنا تھا۔

المِضْيَاع. بہت ضائع کرنے والا۔

المَضْيَعَة والمَضِيْعَة. موضع ہلاکت۔ جہاں ضائع ہونے کے اسباب زیادہ ہوں۔ کہا جاتا ہے "بَلَدُكُمْ مَضْيَعَةُ العِلْمِ" تمہارے شہر میں علم کے ضائع ہونے کے اسباب بہت ہیں۔

ضَافَ يَضِيْفُ ضَيْفًا اِلَيْهِ: مائل ہونا۔ ہٹ جانا۔ ضَافَتِ الشَمْسُ: آفتاب کا غروب کے لیے مائل ہونا السَهْمُ عَنِ الهَدَفِ: تیر کا نشانہ سے ہٹ جانا الرَجُلُ: خوف کرنا مِنه: پرہیز کرنا اور ڈرنا۔

ضَافَهُ يَضِيْفُهُ ضَيْفًا و ضِيَافَةً. مہمان ہونا۔ مہمانی طلب کرنا۔ کہا جاتا ہے "ضَافَ الهَمُّ فُلَانًا" یعنی فلاں پر غم نازل ہوا۔

ضَيَّفَهُ. مہمان بنانا۔ مہمانی کا کھانا پیش کرنا۔ ضَيَّفَه اِلَيْهِ: جھکانا۔ ضَيَّفَ الرَجُلُ: مائل ہونا۔ ہٹ جانا الشَمْسُ: آفتاب کا غروب کے لیے مائل ہونا۔

اَضَافَ الرَجُلُ: دوڑنا۔ جلدی چلنا۔ خوف کرنا الشَيْئَ اِلَى الشَيْئِ: جھکانا۔ سہارا دینا۔ ملانا الرَجُلَ: پناہ دینا۔ مجبور کرنا مِنْهُ: چوکنا رہنا عَلَيْهِ: جھانکنا فُلَانًا عَلَى فُلَان: مہمان اُتارنا الكَلِمَة اِلَى الكَلِمَة: ایک کی نسبت دوسرے کی طرف طریقہ مخصوص پر کرنا۔

تَضَيَّفَهُ. مہمان ہونا۔ طلب ضیافت کرنا۔

تضيف الرَجُلُ: مائل ہونا الشَمْسُ: غروب کی طرف مائل ہونا۔

اِنْضَافَ اِلَيْهِ: ملنا۔

تَضَايَفَ الوَادِی: تنگ ہونا۔

اِسْتَضَافَهُ. ضیافت طلب کرنا۔ اِسْتَضَافَ بِه: فریاد کرنا۔ مِنْ فُلَانٍ اِلَى فُلَانٍ: پناہ لینا۔

الضَيْف. مہمان (واحد و جمع) مؤنث ضَيْف و ضَيْفَة ج اَضْيَاف و ضُيُوْف و ضِيَاف و ضِيْفَان و اَضَائِف.

الضَيْفَن. طفیلی۔

الضِيْف. پہلو۔ کہا جاتا ہے "هُوَ فِيْ ضِيْفِ فُلَانٍ" وہ فلاں کے پہلو میں ہے۔

الضِيَافَة. مہمانی کا کھانا۔

المُضَافُ فِي الحَرْبِ: جو جنگ میں گھر گیا ہو جو قوم کے ساتھ چپکا دیا گیا ہو۔

المَضِيْف والمَضِيْفَة. مہمانی کی جگہ۔

المِضْيَاف. بہت مہمانوں والا میزبان۔

المَضِيْفَة والمُضِيْفَة. حزن۔ غم۔

مَضَائِفُ الوَادِی: وادی کے پہلو۔

ضَاقَ يَضِيْقُ ضِيْقًا و ضَيْقًا. تنگ ہونا۔ صفت ضَيِّق و ضَائِق و ضَيِّق الرَجُلُ: بخل کرنا۔

ضَيَّقَهُ تَضْيِيْقًا. تنگ کرنا۔ ضُيِّقَ عَلَيْهِ: سختی کیا جانا۔

اَضَاقَ اِضَاقَةً. تنگ کرنا۔ اضاقَ الرَجُلُ: محتاج ہونا۔

تَضَيَّقَ و تَضَايَقَ. تنگ ہونا۔ وتَضَايَقَ الاَمْرُ بِه او عَلَيْهِ: تنگ ہونا۔ کہا جاتا ہے "تَضَايَقَ القَوْمُ" یعنی قوم کشادہ دل نہیں یا ان کے مکان کشادہ نہیں۔

ضَايَقَه مُضَايَقَة. سختی کرنا۔

الضَيْقُ والضِيقُ. سختی۔ حزن غم جس سے تنگ دلی ہو۔

الضَيْقُ والضَيِّقُ. شک۔

الضِيْقَة والضَيْقَة. بدحالی۔ محتاجی۔ ج ضِيَق و ضَيْق.

الضَائِقُ. فا. تنگ۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ ضَائِقٌ صَدْرُهُ بِكَذَا" فلاں وجہ سے تنگ دل ہے۔ ج ضَاقَةٌ جیسے سائد کی جمع سَادَة.

الاَضْيَق. بہت تنگ۔ مؤنث ضِيْقَى و ضُوْقَى.

اَلضَاكَة: شمالی افریقہ میں ایک درخت کا نام جس کا پھل کھایا جاتا ہے۔

المَضِيْق. تنگ جگہ۔ مشکل کام۔ گھاٹی۔ ج مَضَائِق.

ضَامَهُ يَضِيْمُهُ ضَيْمًا. ظلم کرنا۔ مجبور کرنا۔

ضَامَه واِسْتَضَامَه. حقّه: کم کر لینا۔

الضَيْم. ظلم۔ ج ضُيُوْم.

ضِيْم الجَبَل: پہاڑ کا کنارہ۔

الضَامَة. حاجت۔ ضرورت۔

# ط

ط اَلطَّاءُ: ہجائی حروف میں سے سولہواں حرف ہے۔ حروف نطعیۃ سے ہے۔ یعنی تالو سے خارج ہونے والا حرف ہے۔ بحساب جمل اس کا عدد (۹) ہے۔

طَأطَأَ. الرَاسَ وغیرہ: پست کرنا۔ کہا جاتا ہے "طَأطَأَ رَاسَهٗ عَنْ كَذَا" یعنی فلاں چیز سے اس نے اپنے سر کو پست کر لیا۔ فَرَسَهٗ: گھوڑے کو تیز دوڑانے کیلئے اس کی دونوں رانوں میں ایڑ لگانا۔ طَأطَأَتِ المَرْأَة سِتْرَهَا: عورت کا پردہ ڈالنا۔ طَأطَأَ يَدَهٗ بالعِنَان لگام کو ڈھیلا چھوڑنا الحُفْرَةَ: گڑھے کو گہرا کرنا۔ فُلَانٌ مِنْ فُلَان: کسی کو مرتبے سے گرادینا۔ طَأطَأَ فِيْ قَتْلِ القَوْمِ: قوم کے قتل کرنے میں مبالغہ کرنا۔ سختی برتنا۔

تَطَأطَأَ. پست ہونا۔

الطَأطَأُ. پست زمین۔ چھوٹا اونٹ۔

الطَآة. کیچڑ۔

طَبَّهٗ (ن ض) طَبًّا. علاج کرنا۔ طَبَّ الرَجُلُ: جلد بازی نہ کرنا۔ نرمی کرنا۔ اور اسی سے مثل ہے "مَنْ اَحَبَّ طَبَّ" یعنی جو دوست رکھتا ہے نرمی کرتا ہے اور کہا جاتا ہے "اِصْنَعْهُ صَنْعَةَ مَنْ طَبَّ لِمَنْ حَبَّ" یعنی معاملہ کرو اس شخص جیسا جو کسی کے ساتھ محبت کرتا ہے تو نرمی کرتا ہے خَرَزَ القِرْبَةَ مشک میں پیوند لگانا۔ عام لوگ کہتے ہیں "طَبَّ عَلٰى وَجْهِهٖ" یعنی وہ اپنے منہ کے بل اوندھا ہو گیا اور صواب اَكَبَّ ہے اور کہا جاتا ہے "مَا كُنْتَ طَبِيْبًا وَلَقَدْ طَبِبْتَ اور طَبَبْتَ" یعنی تم طبیب نہیں تھے اور بن گئے۔

طُبَّ. الرَجُلُ: جادو کیا جانا۔

طَبَّبَه. علاج کرنا۔ طَبَّبَ الخَيَّاطُ الثَوْبَ. درزی کا کپڑے میں کشادہ ہونے کے لیے جوڑ لگانا۔

القِرْبَةَ: مشک کے سوراخ پر پیوند لگانا۔

طَابَّ مُطَابَّةً. الاَمْرَ: مزاولت کرنا۔ کہا جاتا ہے "اَنَا اُطَابُّ هذا لاَمْرَ مُنْذُحِيْنَ كَيْ اَبْلُغَه" یعنی میں ایک مدت سے اس امر کی مشق و مزاولت کر رہا ہوں تاکہ اس کو حاصل کر لوں۔

تَطَبَّبَ. الرَجُلُ: طبیب بننا لِفُلَانٍ: علاج کرانا۔

اِسْتَطَبَّه. دوا تجویز کرانا۔

الطَبُّ. طبیب۔ حاذق۔ کہا جاتا ہے "هُوَ طَبٌّ بِهٰذَا الاَمْرِ" یعنی وہ اس امر کا عالم ہے۔ طبیب۔

الطِبُّ. ارادہ۔ خواہش۔ حال۔ شان۔ عادت۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ طِبُّه المجون" فلاں کی عادت مذاق کی ہے۔

الطَبُّ. والطِبُّ والطُبُّ. جسمانی اور روحانی علاج۔ نرمی۔ جادو۔

الطِبَاب. جس سے علاج کیا جائے۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا طِبَابُ مَرَضِكَ" یعنی یہ تمہارے مرض کا علاج ہے۔

الطَبَّة. مؤنث۔ طَبٌّ. گوشہ۔ کہا جاتا ہے "هُوَ فِيْ تِلْكَ الطَبَّةِ" یعنی وہ اس گوشہ میں ہے۔

الطِبَّة ج طِبَب الطِبَابَة ج طِبَابٌ. زمین، کپڑے، کھال یا بادل کا مستطیل ٹکڑا۔ والطِبَابَة مِنَ الخرز: مشک کے نچلے حصہ میں دو سوراخوں کے درمیان کا چمڑا۔

الطَبِيْب. فن طب کا جاننے والا۔ فن طب کا ماہر۔ ج اَطِبَّه. اَطِبَّاء. مؤنث طَبِيْبَة.

المَطْبُوْب. سحر زدہ جس پر جادو کا اثر ہو۔

طَبِجَ (س) طَبَجًا. الرَجُلُ: بیوقوف ہونا۔ صفت اَطْبَج عَلٰى رَاسِه و عَلٰى كُلِّ اَجْوَف: سر پر یا ہر کھوکھلی چیز پر مارنا۔

تَطَبَّجَ. فِي الكَلَامِ: مختلف رنگوں میں گفتگو کرنا۔

طَبَخَ (ف ن) طَبْخًا و طَبَّخَ. اللَحْمَ: گوشت پکانا۔ طَبَّخَ الصَبِيُّ: بچہ کا حرکت کرنا۔ بڑھنا۔

اِنْطَبَخَ. پکنا۔

اِطَّبَخَ. الرَجُلُ: اپنے لیے پکانا اللَحْمَ: گوشت پکانا۔

الطَبِيْخ والطِبْخ. جو کچھ پکایا جائے۔

الطُبَاخَة. ہانڈی کے جھاگ۔ پکی ہوئی چیز۔

الطِبَاخَة. باورچی گیری۔

الطَبَّاخ. پکانے والا۔ اور اس کو طاہی بھی کہتے ہیں اور استعمال عوام میں طبّاخ کا اطلاق ا [illegible] پر ہوتا ہے اور حسن یہ ہے کہ اس کو منصب کہا جائے۔

الطَّبِیخ. پکی ہوئی چیز۔ چونہ۔ پکی اینٹ۔ ج اَطْبِخَة.

الطَّابِخ. پکانے والا۔ سخت بخار۔

الطَّابِخَة. مؤنث طابخ۔ دوپہر۔

الطَّبَاخ والطُّبَّاخ. مضبوطی۔ قوت۔ موٹاپا۔ کہا جاتا ہے "مَافِیْ کَلَامِهٖ طُبَاخ" یعنی کوئی فائدہ نہیں۔

الاَطْبَخ. بہت زیادہ بیوقوف۔

المَطْبَخ. باورچی خانہ۔ ج مَطَابِخ.

المِطْبَخ. پکانے کا اوزار۔ ج مَطَابِخ.

المُطَّبَخ والمُطْبَخ. باورچی خانہ۔

طَبَرَ (ن) طَبْرًا. اُچھلنا۔ کودنا۔ چھپنا۔

الطَّبَر والطَّبَرْزِیْن. کلہاڑا (یہ دونوں کلمے دخیل ہیں)

الطُّبَار. انجیر کے مشابہ ایک درخت۔ واحد طُبَارَةٌ.

الطَّبَری. طبرستان کی طرف منسوب۔

طَبَزَہ (ن) طَبْزًا. بھر دینا۔

الطِّبْز. پہاڑ کا مضبوط کنارہ۔ دو کوہان کا اونٹ۔

طَبَّسَہٗ. گارے سے لیپنا۔

الطَّبَس. ہر ایک کالی چیز۔

الطِّبْس. بھیڑیا۔

بَحْرٌ طَبِیْس. بہت پانی والا سمندر۔

الطَّبْش. لوگ۔

اَلطَّبَشُوْرَةُ: چاک جو کہ تختہ سیاہ اور سلیٹ پر برائے تحریر استعمال ہوتا ہے۔

الطَّبْشَة. استعمال عوام میں بچوں کے مارنے کی لمبی چھڑی اور فصیح لفظ مِخْفَقَه ہے۔

الماءَ. پانی کو حرکت دینا۔

طَبَعَ (ف) طَبْعًا. الشَّیْءَ: کسی چیز کی تصویر بنانا عَلَیْهِ: مہر لگانا الدِّرْهَمَ: سکہ ڈھالنا۔ السَّیْفَ: تلوار بنانا۔ ڈھالنا اللّٰهُ الخَلْقَ: پیدا کرنا الدَّلْوَ: ڈول بھرنا۔ کہا جاتا ہے "طَبَعَ اللّٰهُ عَلٰی قَلْبِهٖ" یعنی اللہ تعالی نے اس کے دل پر مہر کر دی جس کی وجہ سے وہ خیر کی توفیق سے محروم ہے۔

طَبِعَ (س) طَبَعًا. میلا کچیلا ہونا۔ عیب دار ہونا السَّیْفُ: تلوار کا زنگ آلود ہونا۔ صفت طَبِعٌ واَطْبَعُ.

طُبِعَ عَلَی الجَهْلِ: پیدا کیا جانا۔

طَبَّعَ. الاِنَاءَ: بھر دینا۔ گندا کرنا۔ عوام کہتے ہیں "طَبَّعَ الدَّابَّةَ" یعنی سدھا لیا۔ فصیح لفظ اس کے لیے "رَاضَهَا" ہے۔

تَطَبَّعَ. بھر جانا۔ ڈھلنا بِطِبَاعِ اَبِیْهِ: باپ کے اخلاق اختیار کرنا النَّهْرُ بِالمَاءِ: نہر کا کناروں سے بہہ نکلنا۔

اِنْطَبَعَ. بھر جانا۔ ڈھلنا۔

الطَّبْع. پیدائشی عادت۔ مثال۔ نمونہ۔ کہا جاتا ہے "اِضْرِبْهُ عَلٰی طَبْعِ هٰذَا" یعنی اس کو اس کے نمونہ پر بناؤ۔ ج طِبَاع.

الطِّبْع. پانی جذب ہونے کی جگہ۔ پیمانہ بھر۔ مشکیزہ۔ نہر ج طُبُوع و طِبَاع (والطَّبَع) زنگ میل کچیل۔ عیب۔ ج اَطْبَاع.

الطَّبِع. کمینہ۔ سَیْفٌ طَبِعٌ: زنگ آلود تلوار۔

الطَّابِع والطِّبَاع. خلقی عادت۔

الطَّابِع والطَّابَع. مہر۔ ہر وہ چیز جس سے مہر کی جائے۔ ج طَوَابِع. کہا جاتا ہے "هٰذَا کَلَامٌ عَلَیْهِ طَابِعُ الفَصَاحَةِ" یعنی یہ ایسا کلام ہے جس پر فصاحت کی مہر ہے۔

طَوَابِعُ البَرِیْدِ: خط پر لگانے کے لئے ڈاک ٹکٹ جو کہ اندرون اور بیرون خطوط پر لگائی جاتی ہیں۔

اَلطَّوَابِعُ الاَمِیْرِیَّةُ: رسید ٹکٹ یعنی مالی معاملات میں ٹکٹ دستخط یا توثیق کے لئے لگائی جاتی ہے۔

اَلطَّوَابِعُ القُنْصُلِیَّةُ: حکومت کی طرف سے ٹکٹ جو کہ سفارتخانوں میں استعمال کی جاتی ہیں۔

اَلطَّبَّاع. طابع اسم فاعل کا مبالغہ۔

الطِّبَاعَة. تلوار سازی۔ چھاپنے کا پیشہ۔

دَارُ الطِّبَاعَةِ: تلوار سازی کا کارخانہ۔ چھاپنے کی جگہ۔

الطَّبِیْعَة. خلقی و جبلی عادت۔ ج طَبَائِع.

الطَّبَائِعُ الاَرْبَعُ: سردی۔ گرمی۔ خشکی۔ تری۔

الطَّبِیْعِی. جو طبیعت کے ساتھ مختص ہو۔ جو ہر چیز کو طبیعت کی طرف منسوب کرے۔ جو علم طبیعات کا ماہر ہو اور علم طبیعات وہ علم ہے جس میں طبائع اشیاء سے بحث کی جائے۔

الطَّبْعَان. مہر۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا طَبْعَانُ الاَمِیْرِ" یہ امیر کی مہر ہے۔

المَطْبَعَة والمَطْبَع. چھاپنے کی جگہ۔ ج مَطَابِع.

المِطْبَعَة. چھاپنے کا آلہ۔ پریس۔ ج مَطَابِع.

المَطْبُوْع. مفع۔ چھپا ہوا۔ پسندیدہ مِنَ الشُّعَرَاءِ: جو بلا تکلف اشعار کہے۔

طَبِقَتْ (س) طَبَقًا و طَبْقًا یَدُهٗ: بند ہونا۔ پہلو سے لگنا۔ طَبِقَ یَفْعَلُ الشَّیْءَ: شروع کرنا۔ کرنے لگنا۔

طَبَّقَ الشَّیْءُ: عام ہونا السَّحَابُ الجَوَّ: بادل کا فضا کو گھیر لینا المَاءُ وَجْهَ الاَرْضِ: ڈھانپ لینا السَّیْفُ المَفْصِلَ: تلوار کا جوڑ کو جدا کرنا۔ کہا جاتا ہے "اِنَّهٗ یُطَبِّقُ المَفْصِلَ" جبکہ حجت میں غالب ہو۔ طَبَّقَ الحَاکِمُ فِیْ حُکْمِهٖ: حاکم کا درست فیصلہ کرنا الفَرَسُ فِیْ عَدْوِهٖ: دوڑنے میں ایک ساتھ دونوں ٹانگوں کا اٹھانا اور اکٹھا ہی رکھنا۔

طَابَقَہٗ طِبَاقًا و مُطَابَقَةً. موافقت کرنا۔

طَابَقَ بَیْنَ الشَّیْئَیْنِ: دونوں کو ایک طریقہ پر کرنا بَیْنَ قَمِیْصَیْنِ: ایک کے اوپر ایک پہننا عَلَی الاَمْرِ: برابری کرنا الرَّجُلَ عَلَی العَمَلِ: حاوی ہونا بِالحَقِّ: اقرار کرنا۔ یقین کرنا المُقَیَّدُ: قیدی کا چھوٹے چھوٹے قدم رکھنا الفَرَسُ فِیْ جَرْیِهٖ: اگلی ٹانگوں کی جگہ میں پچھلی ٹانگوں کو رکھنا۔

اَطْبَقَ الشَّیْءَ: ڈھانپنا اللَّیْلُ: تاریک ہونا النُّجُوْمُ: کثرت سے ظاہر ہونا الرَّحٰی: ایک پاٹ کو دوسرے پاٹ پر رکھنا۔ کہا جاتا ہے

"اِطْبِقْ شفتيكَ" يعنی چپ رہ۔ اَطْبَقَ الرّاكِعُ: رکوع کی حالت میں دونوں ہاتھوں کو گھٹنے کے درمیان کر لینا۔ اَطْبَقُوْا. علی الامْرِ: اجماع کر لینا۔ اَطْبَقَتِ الحُمّی: بخار کا لگاتار رہنا۔ کہا جاتا ہے "ما اَطْبَقَ فُلانًا" یعنی وہ کیسا حاذق ہے۔

تَطابَقَ. القَوْمُ: اتفاق کر لینا۔

تَطَبَّقَ وانْطَبَقَ. الشّئ: بند ہونا۔

الطِّبْقُ. مطابق. کہا جاتا ہے "هذا طِبْقُ ذاكَ" یعنی یہ اس کے مطابق ہے۔ دن کا حصہ۔ لاسہ جس سے پرندوں کا شکار کیا جائے۔ ایک درخت کا پھل۔ الطِّبْقُ مِنَ النّاسِ: جماعت۔

الطِّبَقُ. مطابق. پردہ۔ طشتری۔ ج اَطْباق

الطَّبَقُ: سطح زمین۔ ریڑھ کی ہڈی۔ مِنَ اللّيْلِ والنَّهارِ: دن رات کا بڑا حصہ۔ کہا جاتا ہے "اَقَمْتُ عِنْدَهُ طَبَقًا مِنَ النَّهارِ" یعنی میں نے اس کے پاس دن کے بڑے حصے میں اقامت کی۔ مِنَ المَطَرِ: عام بارش۔ کہا جاتا ہے "مَطَرٌ طَبَقٌ وديمةٌ طَبَقٌ" حال۔ کہا جاتا ہے "الدّهْرُ اَطْباقٌ" یعنی زمانے کے مختلف احوال ہیں۔ جماعت۔ کہا جاتا ہے "مضى طَبَقٌ بَعْدَ طَبَقٍ" یعنی ایک جماعت کے بعد دوسری جماعت گزر گئی "جاءَ طَبَقٌ مِنْ جَرادٍ" یعنی ٹڈیوں کی جماعت آئی۔ "اَطْباقُ الرَّاسِ" سر کی ہڈیاں۔ بَناتُ طَبَقٍ. مصیبتیں۔ کچھوے۔ سانپ۔ اُمُّ طَبَقٍ: مصیبت۔

الطِّبْقَة. جال۔ پھندا۔ دن کا ایک حصہ۔ ج طِبَقٌ و طِبَقٌ

اَلْمُطابقة (ع ج): دو برابر مقداروں کا مجموعہ ان میں حروف کی مقدار جو بھی ہو۔

ب×ج=ب×۲ب ج×ج

(س+۱)(س+۲) = (س+۳س+۲)

الطَّبَقَة. مرتبہ۔ حال۔ کہا جاتا ہے "ان كُتُبَه اِلَيَّ طَبَقَةٌ" اس کے خطوط میری طرف متواتر آئے۔ ج طَبَقات.

الطَّبَقُ. بند۔

الطِّبَقُ. رات کا ایک حصہ۔ ج طُبَق (والطِّباقُ) مطابق۔ کہا جاتا ہے "هٰذا طِبْقُ ذاكَ او طِباقُه" یعنی یہ اس کے مطابق اور موافق ہے۔ طِباقُ الارْضِ: زمین کی سطح۔

الطّابِقُ والطّابَقُ. کڑاہی۔ آدھی بکری۔ ج طَوابِقُ و طَوابِيقُ.

الطّابِقُ والطّابَقُ والطّاباقُ. شیشہ۔ بڑی پکی اینٹ (اور یہ دخیل ہے)

المُطْبِقُ. زمین کے نیچے قید خانہ۔ الجُنُونُ المُطْبِقُ: لگاتار جنون۔ سَنَةٌ مُطْبِقَةٌ: سخت قحط۔ المُطْبِقات: مصیبتیں۔ الحُرُوفُ المُطْبَقَة: ص ض ط ظ۔

المُطَبِّقُ. صائب الرائے۔ سَحابَةٌ مُطَبِّقَةٌ: تمام زمین پر برسنے والا بادل۔

طَبَلَ (ن) طَبْلًا و طَبَلَ. ڈھول بجانا۔ طَبَلَ فِي المَشْيِ: یعنی چلنے میں تھک گیا اور صحیح لفظ (بَلَط) ہے۔ عوام کہتے ہیں۔

الطَّبْل. ڈھول۔ ج طُبُول و اَطْبال.

الطَّبّال. ڈھول بجانے والا۔

الطِّبالَة. ڈھول بجانے کا پیشہ۔

الطُّبْلَة. ڈھولک۔

الطَّبْلِيَّة ج طَبْلِيّات. گول میز جس پر روٹی لگائی جائے اور کھائی جائے۔

الطَّبْلِيَّة. خراج کے روپے۔ ج طَبْلِيّات.

الطُّوبالَة. مادہ بھیڑ۔ ج طُوبالات.

طَبَنَ (ض) طَبْنًا. النّارَ: آگ کو دبا دینا۔

طَبَنَ (ض) طَبْنًا طَبِنَ (س) طَبْنًا و طَبانَةً و طَبانِيَةً و طُبُونَةً. الشّئَ و لِلشّئِ: سمجھ دار ہونا۔ صفت طَبِنٌ و طابِنٌ. طابَنَهُ. موافق ہونا۔ طابَنَ الحَفِيرَةَ: گہرا کرنا۔

اِطْبَأَنَّ اِطْبِئْنانًا. بالمكان: مطمئن ہونا۔

الطِّبْنُ والطَّبْن. بڑی جماعت۔ کہا جاتا ہے "اَيُّ الطِّبْنِ هُوَ" یعنی وہ کون آدمی ہے۔

الطُّبْن. طنبور یا بربط۔

الطِّبْن. گھر۔ کوڑا کرکٹ جس کو ہوا اڑا لائے۔

الطَّبْنُ والطِّبْنُ والطُّبَنُ والطُّبَن. مردار جو گدھوں اور درندوں کے شکار کیلئے جال میں رکھا جائے۔ اعرابیوں کا ایک کھیل۔

الطِّبْنَة. سمجھ۔ ج طِبَن.

الطُّبْنَة. طنبور کی آواز۔ ایک کھیل۔

الطّابُوْن. گڑھا جس میں حفاظت کے لیے آگ کو دبا دیا جائے۔

الطِّبْنْجَة. تمنچہ۔ ج طَبَنْجات.

طَباهُ يَطْبُوهُ طَبْوًا واِطَّباهُ اِطِّباءً. پکارنا۔ بلانا۔

طَباهُ يَطْبِيهِ طَبْيًا. کھینچنا ٥ عَنْهُ. باز رکھنا ٥ اِلَيْهِ. بلانا۔

طَبِيَتْ تَطْبَى طَبًى. النّاقَةُ: ڈھیلے تھنوں والی ہونا۔

اَطْباهُ اِطْباءً. بلانا۔

الطِّبْي و الطُّبْي. تھن گدھی، گھوڑی، اونٹنی اور مادہ درندوں کا۔ ج اَطْباء.

الطَّبْواء والطَّبِيَّة. مِنَ النُّوقِ: ڈھیلے تھنوں والی اونٹنی۔

طَثَّ (س) طَثًّا. الشّئَ. پاؤں یا ہتھیلی سے مار کر جگہ سے ہٹانا۔

الطَّثّ. بچوں کا ایک کھیل جس میں گول لکڑی کو پھینکتے ہیں۔

المِطَثَّة. بچوں کے کھیل کی ایک گول لکڑی۔

طَثَرَ (ن) طَثْرًا و طُثُورًا وطَثَرَ. اللَّبَنُ: دودھ کا بالائی والا ہونا۔ صفت طاثِرٌ

الطَّثْرَة. کیچڑ۔ کائی۔ بالائی۔ غلیظ پانی۔ وسعت عیش۔ بھیڑ کا اون۔

اَطْثَرَ الشّئَ. زیادہ کرنا۔ □

طَجَنَ (ن) طَجْنًا وطَجَّنَ. الشّئَ: بھوننا۔

الطّاجِن والطَّيْجَن. کڑاہی۔ ج طَياجِن وطَواجِن (اور یہ دونوں کلمے دخیل ہیں)

المُطَجَّن بھنا ہوا۔

طَحَرَتْ (ف) طَحْرًا. العَيْنُ قَذاها:

خس و خاشاک کو دور کرنا۔ نکال پھینکنا۔ صفت
طَحُورَةُ الرِّيحِ السَّحابَ: ہوا کا بادل کو اڑا دینا۔
طَحَرَ (ض) طَحْرًا و طَحِيرًا و طُحَارًا. آہ کرنا۔
الطَحَرُ و الطَحَر. متفرق پتلے پتلے بادل۔
الطَحْرَةُ و الطَحْرِيَةُ. بادل کا ٹکڑا۔
الطَحُور. جلدی کرنے والا۔
الطَحُور و المِطْحَر. مِنَ القِسِيّ: دور پھینکنے والی کمان۔
الطُحَار. سخت قسم کی پیچش جس میں آدمی آہ آہ کرنے لگے۔
الطُحْرُور. بدلی۔ ج طَحارِير.
الطَحارِير: بادل کے ٹکڑے۔
طَحْرَبَ. تیز دوڑنا القِرْبَةَ: مشک بھرنا۔ گوز کرنا۔
الطِحْرِب. کوڑا کرکٹ۔
الطَحْرَبَة. مُثلّثة: بادل یا کپڑے کا ایک ٹکڑا۔
طَحْطَحَة. توڑنا۔ طَحْطَحَ القَوْمُ بِالقَوْمِ: متفرق کر دینا۔ ہلاک کرنا مَالَهُ: بکھیرنا۔ طَحْطَحَ الرَّجُلُ: ہلکی ہنسی ہنسنا۔
تَطَحْطَحَ. ٹوٹنا۔ متفرق ہونا۔ ہلاک ہونا۔ بکھرنا۔
طَحَلَهُ (ف) طَحْلًا. تلی پر مارنا۔ طَحَلَ الإِناءَ. برتن بھرنا۔
طَحِلَ (س) طَحْلًا و طَحَلًا. تلی کا بڑھنا الماءُ: پانی کا بدبودار ہونا۔
طُحِلَ طَحْلًا. تلی کی بیماری ہونا۔ صفت مَطْحُولٌ.
الطِحال. تلی۔ ج اَطْحِلَة و طُحُل و طِحَالاتٌ.
الطُحال. مرض جو تلی کو لاحق ہو۔
الطُحْلَة. خاکستری رنگ۔
الأَطْحَل. خاکستری رنگ والا۔ مؤنث طَحْلاء ج طُحْل.
الطَحِل. بڑی تلی والا۔ غضبناک۔ بھرا ہوا۔

کیچڑ والا پانی۔
الطُحْلِ. عِنْدَ العامَّةِ: باریک تنکے اور فصیح لفظ غُثَّا ہے۔
طَحْلَبَ. الماءُ: کائی والا ہونا۔ صفت مُطَحْلِب. مُطَحْلِب الأرضُ: سرسبز ہونا۔ الرَجُلَ: قتل کرنا۔
الطَحْلَبُ: شدید سبز رنگ کی بیل جس کے پتے اور ٹہنی ہوتی ہے لیکن تنا نہیں ہوتا دور دور تک پھیل جاتی ہے درختوں اور مکانوں پر عام چڑھ جاتی ہے۔
الطِحْلِب و الطُحْلُب و الطُحْلَب. کائی۔ ایک ٹکڑا کائی کا۔
طَحْلَبَة. کہا جاتا ہے "مَا عَلَيْهِ طَحْلَبَةٌ" یعنی اس کے اوپر بال نہیں۔
طَحَمَ (ف) طَحْمَةً. عَلَيْهِ. کودنا اور حملہ کرنا اور یہ استعمال عوام ہے اور ممکن ہے کہ یہ قَحَمَ کی تحریف ہو۔
الطُحْمَةُ. مُثلّثة مِنَ الناسِ: جماعت۔ مِنَ السَيْلِ: سیلاب کا زور۔ مِنَ اللَيْلِ: بہت تاریکی (و الطَحْماء) ایک قسم کی سبزی۔
الطُحَمَة. سخت جنگجو۔ بہت اونٹ۔
الطَحُوم. تیز ہانکنے والا۔
المَطْحُوم. بھرا ہوا۔
طَحَنَ (ف) طَحْنًا و طَحَنَ. البُرَّ. گیہوں پیسنا المَنِيَّةُ القَوْمَ: ہلاک کرنا۔
طَحَنَتِ الأفعى. سانپ کا کنڈلی مارنا۔ صفت مِطْحان.
تَطَحَّنَ. پسنا۔
الطِحْن و الطَحِين. پسا ہوا آٹا۔
الطاحِنَة. مؤنث طاحِن. ڈاڑھ۔ ج طَواحِن.
الطَحّان. پیسنے والا۔ آٹے کا بیچنے والا۔
الطِحانَة. پسائی کا پیشہ۔
الطاحُون و الطاحُونَة. چکی پیسنے کا مکان۔ ج طَواحِين.
الطَحُون و الطَحانَة. لڑائی۔ بڑا لشکر۔

بہت اونٹ۔
المِطْحَنة. چکی۔ ج مَطاحِن.
المَطْحَنة. پیسنے کا مکان۔ ج مَطاحِن.
طَحا يَطْحُو طَحْوًا. بعید ہونا۔ ہلاک ہونا۔ الشَيْءَ: دفع کرنا بالكُرَةِ: پھینکنا القَوْمُ: ایک دوسرے کو ہٹانا۔
طَحا يَطْحا طَحْوًا. الشَيْءَ: پھیلانا۔ دراز کرنا۔ الشَيْءُ: پھیلنا۔ دراز ہونا القَمَرُ: روشن ہونا الرَجُلُ: جانا۔ کہا جاتا ہے "طَحابه هَمَّتُهُ" یعنی اس کی ہمت اس کو ہر کام پر لے گئی۔ پہلو پر لیٹنا طَحا بِفُلانٍ شَحْمُهُ: موٹا ہونا۔
الطَحا. چوڑی زمین۔
الطاحِي. بلند۔ پھیلنے والا۔ بڑی جماعت۔
مَظَلَّةٌ طاحِيَةٌ و مَطْحُوَّةٌ و مَطْحِيَّةٌ. بڑا سائبان۔
بَقْلَةٌ مُطَحِّيَةٌ. زمین پر پھیلنے والی سبزی۔
طَحَى يَطْحَى طَحْيًا. پہلو پر لیٹنا۔
الطَحْيَة. بادل کا ٹکڑا۔
طَخَّ (ن) طَخًّا. الشَيْءَ: پھینکنا اور دور کرنا۔ (طُخُوخًا) بد خلق ہونا۔
المِطَخَّة. ایک لکڑی جس سے بچے کھیلتے ہیں۔
طَخَشَتْ (س) طَخَشًا. العَيْنُ: آنکھ کا بے نور ہونا۔
طَخْطَخَ. الشَيْءَ: برابر کرنا۔ ایک کو دوسرے سے ملانا اللَيْلُ: تاریک کرنا۔
تَطَخْطَخَ. اللَيْلُ: تاریک ہو□ □نا السَحابُ: بادل گھر کر برابر ہونا۔
الطَخْطاخ. گھرا ہوا بادل۔ بد خلق۔
الطُخاطِخ. تاریکی۔
طَخِشَ. يَطْخَشُ. العَيْنُ: اندھیر ہونا۔
طَخَمَ (ف) طَخْمًا و طَخُمَ (ک) طَخامَةً. تکبر کرنا۔
اِطْخَمَّ. اللَحْمُ: خشک ہو کر سیاہی مائل ہونا۔
الطَخْمَة. بکریوں کا گلہ۔

الطُخمة ناک کے اگلے حصے کی سیاہی۔
الاَطْخم. جانور یا انسان کے ناک کا اگلا حصہ (و الطَخِیم)خشک گوشت۔
طَخا یَطْخُوا طَخْوًا و طُخُوًّا. اللَیْلُ: تاریک ہونا۔
الطَخاء. بلند بادل۔ د□ □ل کی گھبراہٹ۔
الطَخیَة والطِخیَة والطُخیَة. تاریکی۔ بادل کا ایک ٹکڑا۔ الطَخیَة : بیوقوف ج طَخیُوْن.
الطخواء والطخیاء. مِنَ اللَیالِی : تاریک راتیں۔
الطَاخِیَة. سخت تاریکی۔
طَرَّ(ن) طَرًّا. المَاشِیَة:جانوروں کو زور سے ہانکنا. الابِلَ:اُونٹوں کو اطراف سے گھیرنا الشَیَٔ:کاٹنا. الثَوْبَ:کپڑے کو پھاڑنا. الابِلَ الجِبالَ:اُونٹوں کا پہاڑ کو طے کرنا. طَرَّ القَوْمَ:کسی قوم پر گزرنا□ السِکِّیْنَ:چھری تیز کرنا. البُنْیانَ:کسی عمارت کی مرمت کرنا. الحَوْضَ:حوض کو لیپنا. المَالَ:مال چھیننا اور اسی سے ہے "طَرَّ عَقْلُهٗ" فُلَانًا: طمانچہ مارنا۔ دھتکارنا۔
طَرَّ(ن ض) طَرًّا و طُرُوْرًا. الشَارِبُ او النَبَاتُ. مونچھ یا نباتات کا اُگنا. طَرَّتِ النُجُوْمُ:ستاروں کا روشن ہونا یَدُهٗ:زخم کی وجہ سے گر جانا. الرَجُلُ مِنَ السَطْحِ:گرنا۔
اَطَرَّهٗ. گرانا۔ کاٹنا۔ دھتکارنا. اَطَرَّهٗ عَلَی الاَمْرِ. برانگیختہ کرنا۔
طَرَّتِ الجَارِیَةُ:لڑکی کا اپنی زلفوں کو سنوارنا۔
الطُرُّ. کنارہ ج اَطْرار. کہا جاتا ہے "هُوَ یَحمِیْ اَطْرارَ البِلادِ"یعنی وہ اطراف بلاد کی حفاظت کرتا ہے۔ "و جَاؤُ اُطُرًّا"یعنی سب آئے۔
الطِرَّة کمر۔
الطُرَّة. پیشانی کے بال۔ کپڑے کا نقش و نگار۔ کنارہ۔ کتاب کا حاشیہ۔ نہر کا کنارہ۔ وادی کا کنارہ۔ بادل کا لمبا ٹکڑا۔ ج

طُرَّات و طُرَر و طِرَار و اَطْرار اور اس لفظ کو اس علامت کے لیے بھی استعمال کرتے ہیں جو شاہی فرامین وغیرہ میں لگایا جاتا ہے جس میں بادشاہ کا نام مع لقب کے ہوتا ہے اور صواب لفظ طُغراء ہے۔
غُلامٌ طَارٌّ و طَرِیْرٌ. جوان جس کی مسیں بھیگ گئی ہوں۔ سِنَانٌ طَرِیْرٌ. تیز نیزہ۔
المُطِرّ. فا. غضب مطرٌ. بے موقع غضب۔
الطِرِّیَان. تشتری۔ طباق۔
المُطِرَّة. عادت۔ کہا جاتا ہے "لَهُمْ مُطِرَّةٌ حَسَنَةٌ"ان کی اچھی عادت ہے۔
طَرَأَ(ف) طَرْأً و طُرُوْأً. علیهم.دُور سے اور اچانک آ جانا۔ کہا جاتا ہے "طَرَءَ عَلَیَّ هَمٌّ لَا اُطِیْقُهٗ"میرے اوپر ایسا غم آپڑا ہے جس کی مجھے طاقت نہیں۔
طَرُؤَ(ک) طَرَاءَةً و طَرَاءً. النَبَاتُ. تروتازہ ہونا۔ صفت طَرِیٌّ.
اَطْرَأَهٗ. حد سے زیادہ مدح کرنا۔
الطَارِی. فا. اجنبی۔ مسافر۔ غیر اصلی۔ ج طُرَّاءٌ طُرَاءٌ.
الطَارِئَة. مؤنث طَارِی. مصیبت۔ ج طَوَارِی و طَارِئَات. اور طَارِیَةٌ کو ان لوگوں پر بھی بولا جاتا ہے جو غیر ملکی ہوں اور کسی جگہ آباد ہو جائیں۔
الطُرْآن. راستہ۔ امر منکر۔ غیر پسندیدہ بات کہا جاتا ہے "حَمَامٌ طُرْآنِیٌّ"یعنی وہ کبوتر جو نہ معلوم کہاں سے آیا "کَلَامٌ طُرْآنِیٌّ"جو کلام غیر پسندیدہ اور ادب و تہذیب سے گرا ہوا ہو۔
طُرَاة. السَیْلِ. سیلاب کا زور۔
طَرِبَ(س) طَرَبًا.خوشی یا غم سے جھومنا۔ صفت طَرِبٌ.
طَرَّبَ. گانا. فِیْ صَوْتِهٖ:سُر نکالنا. عَنِ الطَرِیْقِ:ہٹ جانا. طَرَّبَهٗ و اَطْرَبَهٗ و تَطَرَّبَهٗ.خوشی پر برانگیختہ کرنا۔
اِسْتَطْرَبَ. بہت خوش ہونا. فُلَانًا.خوش ہونے کو کہنا. الابِلَ.حُدی سے حرکت میں

لانا۔
الطَرُوْب والمِطْرَاب والمِطْرَابَة. بہت زیادہ خوش۔
المَطْرَب والمَطْرَبَة. تنگ راستہ۔ ج مَطَارِب. المَطَارِب.متفرق راستے۔
الطِرْبَال. ہر بلند عمارت۔ دُور سے نظر آنے والا جھنڈا. بڑی چٹان پہاڑ کی جو فضا میں ہو ج طَرَابِیْل. طَرَابِیْلُ الشَامِ:مُلک شام کے گرجے۔
الطِرْبِیْل. گاہنے کی مشین۔ ج طَرَابِیْل.
طَرَحَ(ف) طَرْحًا. الشَیَٔ و بِالشَیءِ. پھینک دینا عَنْهُ.ڈال دینا اور دُور کر دینا۔ کہا جاتا ہے "طَرَحَتِ النَوٰی بِفُلَانٍ کُلَّ مَطْرَحٍ"یعنی فراق\ے فلاں کو دُور ڈال دیا۔
طَرَحَ الثَوْبَ عَلَیْهِ:کسی چیز پر کپڑا ڈالنا. طَرَحَتِ الاُنْثٰی : حمل گرانا. طَرَحَ الحَاسِبُ:حساب کرنے والے کا کسی بڑے عدد کو چھوڑ دینا. عَلَیْهِ المَسْاَلَةَ:مسالہ پیش کرنا۔
طَرِحَ(س) طَرَحًا. بد خلق ہونا۔ خوش عیش ہونا۔
طَرَّحَ. طرح کا مبالغہ. طَرَّحَ بِهِ السَفَرُ اِلٰی نَاحِیَةِ کَذَا.سفر نے اس کو فلاں گوشہ میں پھینک دیا. طَرَّحَ الاُنْثٰی:حمل گروانا البِنَاءَ.عمارت کو بہت بلند کرنا۔
طَارَحَهٗ مُطَارَحَةً. الکَلَامَ او الشِعْرَ او الغِنَاءَ.گفتگو یا شعر یا گانے میں مقابلہ کرنا۔
اِطَّرَحَه پھینک دینا۔ دُور کر دینا۔
تَطَارَحَ. القَوْمُ الکَلَامَ او الغِنَاءَ.ایک کا دوسرے سے کلام یا گانے میں مقابلہ کرنا۔
الطِرْح ڈالا ہوا۔ پھینکا ہوا۔ حمل ناتمام۔
الطَرح والطَرُوْح والطَرَاح. مکان بعید. الطَرُوْح.لمبی شاخوں والا درخت خرما ج طُرُوْح.
الطُرْحَة. چادر سبز رنگ کی اور عوام کے نزدیک بمعنی اوڑھنی۔
الطَرِیْح ڈالا ہوا۔ پھینکا ہوا ج طَرْحٰی.

الطُّرَّح. ڈالا ہوا، پھینکا ہوا۔

الاُطْرُوحَة. سوال جو تم کسی کے سامنے پیش کرو۔

المَطْرَح. ڈالنے کی جگہ۔ بچھانے کی جگہ۔ ج مَطارِح. کہا جاتا ہے "مَا طَرَحَكَ هٰذَا المَطْرَحَ" یعنی تمہیں اس میں کس نے ڈال دیا۔

طَرْفٌ مِطْرَحٌ. دور بین نگاہ۔ رُمْحٌ مِطْرَحٌ لمبا نیزہ۔

المُطَّرَح منه قَوْلٌ مُطَّرَحٌ: وہ قول جس کی طرف توجہ نہ کی جائے۔

الطِّرْخان والطُّرْخان. رئیس۔ ج طَراخِنَة.

الطَّرْخُوْن. ایک قسم کی نباتات ہے جس کا ریشہ عاقر قرحا ہے۔

الطَّرِّيْخ. ایک قسم کی چھوٹی مچھلی۔

اِطْرَخَمَّ. اللَّيْلُ: تاریک ہونا الرَّجُلُ: نگاہ کمزور ہونا۔

طَرَدَهُ (ن) طَرْدًا و طَرَدًا. دور کرنا۔ علیحدہ کرنا۔ دھتکارنا ه مِنْ بِلَادِهِ: جلاوطن کرنا۔ طَرَدَ الْإِبِلَ: ادھر اُدھر سے جمع کر کے ہانکنا۔

طَرِدَ (س) طَرَدًا. شکار کا پیچھا کرنا۔

طَرَّدَ السَّوْطَ: اُٹھانا۔ طَرَّدَهُ عَنِ الْبَلَدِ. جلاوطن کرنا۔

طَارَدَ طِرَادًا و مُطَارَدَةً. الاَقْرانَ: ایک کا دوسرے کے اُوپر حملہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "هُمْ فُرْسَانُ الطِّرَادِ" وہ لوگ مدافعت کے شہسوار ہیں۔

اَطْرَدَهُ. جلاوطن کرنے کا حکم دینا۔ جلاوطن کرنا۔

تَطَارَدَ. القَوْمُ: بعض کا بعض پر حملہ کرنا۔

اِنْطَرَدَ. جلاوطن ہونا۔

اِطَّرَدَ. دور ہونا الاَمْرُ: ایک دوسرے کے پیچھے ہونا اور درست ہونا الاَنْهارُ: جاری ہونا القَوْمُ اِلَى المَسِيْرِ: پے در پے چلنا۔

اِسْتَطْرَدَ لَهُ: فریب دینے کیلئے شکست کو ظاہر کرنا۔ کلام کو اس طرح بیان کرنا کہ اس سے دوسرا کلام لازم آجائے۔ اِسْتَطْرَدَ اِلَيْهِ الاَمْرُ: پہنچنا۔

الطَّرْد. کھجور کے پودے۔ ج طُرُوْد.

الطَّرَد. پانی جس میں جانور گھستے ہوں۔

الطَّرَّاد. طَارِد کا مبالغہ۔ تیز رفتار جنگی جہاز کشادہ مکان۔ لمبا دن۔

الطَّرِيْد. دھتکارا ہوا۔ بھاگنے والا جو تمہارے بعد پیدا ہوا اور تم بھی اپنے بعد پیدا ہونے والے کا طرید کہلاؤ گے من الايّام لمبا دن۔

الطَّرِيْدَان. رات دن۔

الطَّرِيْدَة. بھگایا ہوا شکار؛ ریشم وغیرہ کا مستطیل ٹکڑا۔ چرایا ہوا اونٹ۔ تنور وغیرہ کے صاف کرنے کے لیے بھیگا ہوا چیتھڑا۔ ج طَرائِد.

الطِّرَاد. کہا جاتا ہے "فُلَانٌ يَمْشِيْ مَشْيًا طِرَادًا" یعنی فلاں سیدھی چال چلتا ہے۔ چھوٹا نیزہ۔

المِطْرَد. چھوٹا نیزہ۔ ج مَطارِدُ.

يَوْمٌ مُطَّرِدٌ. لمبا دن۔

حُكْمٌ مُطَّرِدٌ. عام حکم اور اسی سے ہے "قَاعِدَةٌ مُطَّرِدَةٌ"

المَطْرَدَة و المِطْرَدة. وسط راستہ۔ شاہراہ

المَطْرَدة: دھتکارنے کا سبب۔

طَرِزَ (س) طَرَزًا. بدخلقی کے بعد اچھا اخلاق ہونا فِي المَلْبَسِ: لباس فاخرہ استعمال کرنا۔

طَرَزَهُ (ن) طَرْزًا. گھونسہ مار کے ہٹانا۔

طَرَّزَ. الثَّوْبَ: بیل بوٹے بنانا۔

تَطَرَّزَ. الثَّوْبُ: بیل بوٹے والا ہونا۔ فِيْ لُبْسِهِ: لباس فاخرہ پہننا۔

الطَّرْز. ہیئت۔ طریقہ۔ ترتیب۔

الطِّرَاز. کپڑے کا نقش و نگار۔ مقام جہاں کپڑے اچھے بنے جائیں۔ طریقہ۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا عَلَى طِرَازِ ذَاكَ" یعنی یہ اس کے طریقہ پر ہے "لَيْسَ هٰذَا مِنْ طِرَازِ ذَاكَ" یعنی یہ تمہارے طور و طریقے پر نہیں۔ ج طُرُز.

الطِّرَازَة. بیل بوٹے بنانے کا پیشہ۔

الطَّرَّازَة والمُطَرِّز. بیل بوٹے بنانے والا۔

طَرَسَ (ض) طَرْسًا. الشَّيْءَ: مٹانا الكِتَابَ: لکھنا۔

طَرَّسَ. الكِتَابَ: اچھی طرح مٹانا الباب: دروازہ کالا کرنا الكِتَابُ: لکھے ہوئے پر لکھنا۔

طَرَّسَه: فاسد کر دینا۔ بگاڑ دینا۔

تَطَرَّسَ فِي المَآكِلِ: عمدہ کھانے کھانا عَنِ الشَّيْءِ: پرہیز کرنا۔

الطِّرْس. صحیفہ۔ صحیفہ کہ جس کو مٹا کر پھر لکھا جائے۔ ج اَطْرَاس و طُرُوْس.

طَرِشَ (س) طَرَشًا. بہرا ہونا۔ صفت اَطْرَش مؤنث طَرْشَاء ج طُرْش.

تَطَارَشَ. بتکلف بہرا بننا۔

الطَّرَش والطُّرْشَة. بہرا پن۔

الاُطْرُش والاُطْرُوْش. بہرا۔

اِطْرَشَمَّ. اللَّيْلُ: تاریک ہونا۔

طَرِطَ (س) طَرَطًا. بیوقوف ہونا۔ صفت طَرِطٌ. ابرؤوں پر کم بال ہونا۔ صفت طَارِط. الحَاجِبَيْنِ و طَرِطُهُمَا واَطْرَطُهُمَا واَطْرَط. مؤنث طَرْطَاء.

اِمْرَأَةٌ طَرْطَاءُ العَيْنَيْنِ جس کی پلکوں پر کم بال ہوں۔

طَرْطَرَ. شیخی بگھارنا۔ ڈینگ مارنا۔ فخر کرنا۔

طُرْطُوْر. لمبا پتلا مرد۔ لمبی نوکدار ٹوپی اور طُرْطُوْر اہل لبنان و شام کے نزدیک عورتوں کے زیورات میں سے ایک زیور ہے جس کو سر پر استعمال کیا جاتا ہے اور بسا اوقات اسے طُنْطُوْرَة بھی کہتے ہیں۔

طَرَفَه (ض) طَرْفًا. طمانچہ مارنا۔ طَرَفَهُ عَنْهُ: واپس کرنا۔ باز رکھنا۔ طَرَفَ بِبَصَرِهِ اَوْ بِعَيْنِهِ: جھپکانا۔ عَيْنَهُ: آنکھ میں کوئی چیز لگانا جس سے پانی نکلے اور بند ہو جائے۔ صفت مَطْرُوْفَة. طَرَفَتْ عَيْنُه: نظر پھرانا فلانًا: دیکھنا۔ کہا جاتا ہے "مَا بَقِيَتْ مِنْهُمْ عَيْنٌ تَطْرِفُ" یعنی ان میں سے کوئی باقی نہیں رہا

سب مر گئے یا قتل کیے گئے۔

طَرُفَ (ک) طَرافَةً. نیا مال ہونا۔

طَرَّفَهُ. ایک گوشہ میں کرنا۔ آنکھ میں کچھ پڑ جانا۔ طَرَّفَ الخَيلَ. گھوڑوں کی اگلی قطار کو پیچھے کر دینا۔ بَنانَه: پورے کو مہندی سے رنگنا الشَّیٔ: پسند کرنا۔

اَطْرَفَ. نئی عمدہ چیز لانا۔ پلکوں کو بند کرنا۔ کَذا بكَذا: لاق کرنا ٥ الشَّیٔ: تحفہ دینا۔

تَطَرَّفَ. ایک کنارہ میں ہونا الشَّیٔ: کنارہ پر ہونا۔ حد اعتدال سے بڑھ جانا الشَّمْسُ: آفتاب کا غروب کے قریب ہونا الشَّیٔ: اطراف سے لینا۔ پسند کرنا عَلَيهِم: غارت ڈالنا۔

اِطَّرَفَ. الشَّیٔ: نئی چیز خریدنا۔

اِسْتَطْرَفَهُ. نیا سمجھنا الشَّیٔ: نیا پانا۔ فائدہ لینا۔ پسند کرنا۔

الطَّرْف. آنکھ۔ کسی چیز کا کنارہ۔ ہر شے کا منتہی۔ ج۔ اَطْرَاف. الطِّرْف: شریف۔ کہا جاتا ہے ”نَظَرَ بِطَرْفٍ خَفِيٍّ“ یعنی خوف یا حیا کی وجہ سے نیم باز آنکھوں سے دیکھا۔

الطِّرْف. نجیب الطرفین۔ ج اَطْرَاف. اصیل (گھوڑا وغیرہ) ج طُرُوف و اَطْرَاف مؤنث طِرْفَة. نیا مال۔ مِنَ النَبات: جو ابھی اپنے غلاف شگوفہ میں ہی ہو مِن النَّاسِ: جو بوجہ ملالِ طبع کسی کے ساتھ معاشرت پر قائم نہ رہے۔ ایسا حریص نگاہ کا کہ جس چیز کو دیکھے اس کے متعلق خواہش کرے کہ وہ اس کے پاس ہو۔ رَجلٌ طِرْفٌ فِی نَسَبِه: نئی شرافت والا۔ اِمْرَأَةٌ طِرْفُ الْحَدِيْثِ: خوش کلام عورت۔

الطَّرف. ہر شے کا منتہی۔ گوشہ۔ چیز کا ٹکڑا۔ شریف۔ ج اَطْرَاف جج اَطَارِيْف. اَطْرَافُ البَدَن: دونوں ہاتھ ؛ دونوں پیر اور سر۔ اَطْرَافُ النَّاس: ادنی قسم کے لوگ۔ شرفاء اور خاندانِ شرفاء۔ اَطْرَافُ الرِّجالِ: اقرباء۔

الطَّرِف. غیر مستقل۔ جو کسی ساتھی کی صحبت پر قائم نہ رہے۔ نئی شرافت والا۔

الطُّرْفَة. خون کا نقطہ جو آنکھ میں ہو جاتا ہے۔

الطُّرْفَة. ملیح بات۔ نئی عمدہ چیز۔ ج طُرَف.

الطَّرْفَاء. جھاؤ کا درخت۔

الطَّارِف. فا۔ نیا مال اور اس کے مقابلہ میں ہے۔ التَّالِدُ: پرانا مال۔

الطَّارِفَة. مؤنث طَارِف. کہا جاتا ہے ”جَاءَ بِطَارِفَةِ عَيْنٍ“ یعنی اتنا مال کثیر لایا کہ جو دیکھے اس کی آنکھ کو چکاچوند لگ جائے ج طَوَارِف.

الطَّوَارِف: آنکھیں۔ کہا جاتا ہے ”لَا تَرَاهُ الطَّوارِفُ طَوَارِفُ الْخِبَاءِ“ خیمہ کا وہ حصہ جو باہر نظر ڈالنے کے لیے اٹھا دیا جائے۔ طَوَارِفُ القَرائِح: طبیعت کے لطائف و ظرائف۔

الطَّرِيْف. نادر میوہ مِنَ المالِ: نیا حاصل کردہ مال اور اس کے مقابلہ میں ہے۔ التَّلِيْد: پرانا مال۔ الطَّرِيْف: نئے مال والا۔ نئی شرافت والا۔ ج طُرُف و طِرَاف.

الطَّرِيْفَة. طَرِيْف کا مؤنث۔ نادر و مستحسن بات ج طَرَائِف. کہا جاتا ہے ”طَرَائِفُ الْحَدِيْثِ“ پسندیدہ باتیں۔ ”هَلْ وَرَاءَكَ طَرِيْفَةُ خَبَرٍ تَطْرُفُنَا بِه“ یعنی کوئی خبر جدید ہے جو تم ہمارے سامنے پیش کرو۔

الاُطْرُوفَة. نئی عمدہ نادر بات۔

الطِّرَاف. چمڑے کا خیمہ۔ اتنا حصہ کھیتی کا جو اطراف سے کاٹ لیا جائے۔ ج طُرُف. شرافت و بزرگی۔

المُطْرِف. من المال: نیا مال حاصل کرنے والا۔

المِطْرَف والمُطْرَف. نقش و نگار والی ریشم کی چادر ج مطارِف.

طَرْفَسَ. نظر تیز کرنا۔ گھورنا۔ بہت کپڑے پہننا اللَّيْلُ: رات کا تاریک ہونا المَوْرِدُ: گھاٹ کا گدلا ہونا المَاءَ: پانی پر آنے جانے والوں کا زیادہ ہونا۔

الطِّرْفِسَان. تاریکی۔ بچھونا۔ غالیچہ۔

الطِّرْفِسَاء. تاریک۔

طَرَقَه (ن) طَرْقًا. ہتھوڑا مارنا النَّجَّارُ الصُّوفَ: اون دھننا الشَّیٔ: بجانا البَابَ: دروازہ کھٹکھٹانا الاِبِلُ المَاءَ: اونٹوں کا پانی میں گھسنا۔ الرَّجُلُ: جادو منتر کے طور پر کنکری پھینکنا (طَرْقًا و طُرُوْقًا) الْقَوْمَ: رات کے وقت آنا۔

طَرِقَ (س) طَرْقًا. گدلا پانی پینا (طَرَقًا) البَعِيْرُ: اونٹ کے گھٹنے میں کمزوری یا اس کی پنڈلی میں کجی ہونا۔ صفت اَطْرَق. مؤنث طَرْقَاء ج طُرْق.

طَرَّقَ لَهُ: راستہ بنانا المَوْضَعَ: راستہ اختیار کر لینا۔ کہا جاتا ہے ”لَا تُطَرِّقُوا المَسَاجِدَ“ یعنی مسجدوں کو راستہ مت بناؤ۔ ”طَرَّقَ طَرِيْقَةً حَسَنَةً“ اچھا طریقہ گھڑ لینا الحَدِيْدَ: لوہے کو کوٹنا اور پھیلانا۔ طَرَّقَتِ الحَامِلُ بِوَلَدِهَا: بچے کو مشکل سے جننا۔ القَطَاةُ: انڈے دینے کا وقت قریب ہونا۔ کہا جاتا ہے ”طَرَّقَ بِحَقِّي“ یعنی میرے حق کا انکار کیا پھر اقرار کر لیا۔

طَارَقَ. بَيْنَ الثَوْبَيْنِ: اوپر نیچے پہننا۔ الظَّلَامُ او الغَمَامُ: تاریکی یا بادل کا پیاپے آنا۔

اَطْرَقَ. خاموش ہونا۔ نگاہ جھکا کر زمین کی طرف دیکھنا۔ کہا جاتا ہے ”اَطْرَقَ رَاسَهُ“ یعنی سر جھکایا اِلَى اللَّهْوِ: مائل ہونا الصَّيْدَ: جال لگانا اَطْرَقَتِ الاِبِلُ: ایک دوسرے کے پیچھے چلنا۔ الرَّجُلُ: پیدل چلنا۔ نکاح کرنا۔

تَطَرَّقَ. اِلَيهِ: چلنا یہاں تک کہ پہنچنا۔ اِلَى الاَمْرِ: راستہ تلاش کرنا۔

اِطَّرَقَتِ. الاِبِلُ: بعض کا بعض کے پیچھے چلنا۔ متفرق ہونا اور سیدھے راستہ کو چھوڑ دینا۔ اِطَّرَقَ جَنَاحُ الطَّيْرِ: پرندے کے بازوؤں کا ایک پر ایک جم جانا التُّرَابُ: مٹی کا تہ بتہ ہونا۔

تَطَارَقَ الشَّیٔ: پے در پے ہونا۔ تَطَارَقَتِ الاِبِلُ: بعض کا بعض کے پیچھے ہونا۔

اِسْتَطْرَقَ. الشَّیٔ: راستہ بنانا بَيْنَ

الصُفوف صفوں کے درمیان چلنا ۔ کنکری پھینکنے کو کہنا۔

الطَرف والطَرف والطَرفة مرتبہ۔ دفعہ کہاجاتاہے "اتیتہ طرفین" یعنی میں اس کے پاس دومرتبہ آیا۔

الطَرق والطَرق پھندا۔ جال ج اطراق

الطرقة پھندا۔ جال۔ ج طرق

الطرق مشک کی سلوٹ۔ ج اطراق

پانی جمع ہونے کے مواضع۔ اُونٹوں کے پیر کے نشانات۔ اطراق البطن پیٹ کی سلوٹ۔

الطَرقة طرق کا اسم نوع۔ طریقہ۔ ج طرق۔

الطُرقة راستہ۔ طریقہ۔ عادت۔ لالچ۔ تہ بتہ پتھر ج طُرق۔

الطِراق جوتے کا چمڑا۔ لوہا کہ جس کو چوڑا کر کے ڈھال وغیرہ پر منڈھیں۔ جوتے کے چمڑے کا ٹکڑا جس سے جوتا گانٹھیں۔ ج طُرق۔

الطریق راستہ (مذکر و مؤنث) ج طُرق اطرق و اطرقة واطرقاء و جج طرقات۔

الطریقة عادت۔ حالت۔ مذہب دھاری۔ کپڑے کا مستطیل ٹکڑا۔ لمبا کھجور کا درخت۔ خیمے کا ستون۔ سائبان کا ستون۔ قوم کا شریف اور افضل۔ واحد اور جمع دونوں میں مستعمل ہے۔ کہاجاتاہے "ھو طریقة قومہ وھم طریقة قومھم" یا وھم طرائق قومھم ج طرائق۔ ثوب طرائق پرانا کپڑا طرائق الدھر حوادثِ دہر۔

الطارق فا۔ رات کو آنے والا۔ ج طُراق و اطراق۔ صبح کا ستارہ۔

الطارقة طارق کا مؤنث۔ مصیبت۔ قبیلہ مرد۔ چھوٹا تخت۔ ج طوارق و طارقات

الطِریق مؤنث طریقة المطراق ج مطاریق بہت سر جھکانے والا۔

المِطرق والمطرقة روئی اُون دُھننے کا ڈنڈا۔ ہتھوڑا۔ ج مطارق۔

المطروق مف وہ شخص جس میں نرمی اور ڈھیلا پن ہو۔ وہ شخص جس میں جنون اور بیوقوفی ہو۔ ماء مطروق وہ پانی جس میں اُونٹ مینگنی وپیشاب کریں۔

المطراق نظیر۔ ج مطاریق

المطاریق پیدل چلنے والے لوگ۔ اُونٹوں کی قطار۔

طرم (س) طرما بیت النحل شہد سے بھرنا (طرما) العسل چھتے سے شہد بہنا۔

اطرمت اسنانہ دانتوں پر میل جمنا۔

اطرم فوہ مُنہ کا بدمزہ یا بدبودار ہونا۔

تطرم فی الکلام کلام کرنے میں رُک جانا۔

الطِرم والطرم والطریم شہد۔ الطریم تہ بتہ بادل۔ رجل طریم مرد دراز قد۔

الطرمة جگر۔

الطِرمة والطرماء والطرمة اوپر کے ہونٹ کا گڑھا۔

الطُرامة دانتوں کی زردی۔ دانتوں کے درمیان کا بقیہ کھانا۔ مُنہ کے اوپر خشک تھوک۔

الطریم غصہ۔

الطرموث بھوبل کی پکی ہوئی روٹی۔

طرمح البناء لمبی بنانا۔

الطرماح والطرماح والطرموح لمبا۔

الطرماح مشہور۔ عالی نسب۔ پیش بین۔

طرمذ بیکار ڈینگ مارنا۔ جھوٹا فخر کرنا۔ صفت طرما ذو طرمذان

طرمس گھبراہٹ سے خاموش رہنا۔ مکروہ جاننا۔ بھاگنا الوجہ ترش رو ہونا الکاتبُ الکتابة مٹانا (واطرمس) اللیلُ تاریک ہونا۔

الطرماس والطرمس والطرمساء سخت تاریکی۔

الطرموس والطرموسة بھوبل کی پکی ہوئی روٹی۔

الطرموق چمگادڑ۔

طرو یطرو وطری یطری طراوة وطرانة وطراوة وطراء الغصنُ او اللحم ٹہنی یا گوشت کا تازہ و نرم ہونا۔ صفت طریٌّ۔

طرا یطرو طروا علیھم دُور سے آنا۔

طری الشیئ تروتازہ کرنا الطیب خوشبوؤں کو مخلوط کرنا الطعام کھانے میں مسالہ ملانا۔

اطری اطراء فلانا تعریف میں مبالغہ کرنا۔ اطرورى تخمہ ہونا اور پیٹ پھولنا۔

الطرا جو کچھ زمین میں غیر جنس زمین سے ہو۔ لاتعداد مخلوق۔

الطری نرم تازہ۔

الاطریة سویاں۔

الاطروان من الشباب ابتدائے شباب۔ عنفوانِ شباب۔

طری (س) طری الیہ متوجہ ہونا۔

طرزه (ن) طرزا گھونسہ مار کے ہٹانا۔

طسه (ن) طسا غالب آنا اور خاموش کرنا ہ فی الماء غوطہ دینا۔ طس القوم سیر میں دُور تک چلا جانا۔ کہا جاتا ہے "ما ادری این طسّ" میں نہیں جانتا کہاں گیا۔

طسس جانا فی البلاد سفر کرنا۔

الطس ہاتھ دھونے کیلئے تانبے کا برتن۔ سلفچی۔ ج طساس وطسوس وطسیس۔

الطسة والطسة ہاتھ دھونے کیلئے تانبے کا برتن۔ سلفچی۔ ج طسات وطسات وطسس وطساس۔

الطساس برتن مذکور کو بنانے والا۔ یا بیچنے والا۔

الطساسة برتن مذکور بنانے کا پیشہ۔

طسأ (ف) طسأ وطسیٔ (س) طسأ تخمہ ہونا۔ صفت طاسیٔ طیسیٔ۔ طسامنہٗ شرم کرنا۔

اطسأه بدہضمی کرنا۔

الطسأة تخمہ۔ ہیضہ۔

الطست ہاتھ دھونے کا تانبے کا برتن ج طسوت۔

طسع (ف) طسعا فی البلاد جانا۔

طَسِعَ (س) ضَسَعًا. بے غیرت اور مفلس ہونا۔ صفت طَسِعٌ و طَسِيْعٌ.

طَسَمَ (ن) طَسْمًا. الشَّیَٔ: مٹانا۔

طَسَمَ (ض) طَسُوْمًا. مٹنا۔

طَسِمَ (س) طَسَمًا. ہیضہ ہونا۔ تخمہ ہونا۔

الطَسَم. تاریکی۔ تیرگی۔ گرد آلودگی۔

طَسْمٌ او اَطْسَامٌ مِنْ سَحَاب: تھوڑے سے بادل۔

الطَسَام والطُسَام والطَسَّام. مِنَ الغُبار: بہت زیادہ غبار۔

طشت (ن ض) طَشًّا واَطْشَتِ السَّمَاءُ: پھوہار برسانا۔

طُشَّ. الرَّجُلُ: زکام جیسی بیماری لاحق ہونا۔

الطُشَاش والطُشَّة. زکام جیسی ایک بیماری کا نام۔

الطَشَاش. کمزوری نگاہ۔

الطِشَّة. چھوٹا بچہ۔

طَعِمَ (ش) طَعْمًا وطُعْمًا. الشَّیَٔ: چکھنا عَلَیْهِ: قادر ہونا۔

طَعِمَ (س) طَعْمًا وطَعَامًا الطَعَامَ: کھانا (طَعْمًا) الغُصْنَ: ایک درخت کی ٹہنی کا دوسرے درخت کی ٹہنی میں گھس جانا۔

طَعَمَ (ف) طَعْمًا آسودہ ہونا۔ کہا جاتا ہے ''ما یُطْعَم آکِلُ هٰذا'' یعنی اس کا کھانے والا آسودہ نہیں ہوتا۔

طَعَمَ الغُصْنَ: ٹہنی کو دوسرے درخت کی ٹہنی سے پیوند لگانا اور عرف اطباء و عوام میں ٹیکہ لگانے کے معنی میں مستعمل ہے۔ ''طَعَّم العَظْمُ'' گودے دار ہونا۔

اَطْعَمَ. الغُصْنَ: پیوند لگانا ہٗ: کھانا کھلانا۔ خوراک دینا الشَّجَرُ: پھل دینا' پھل پکنا الشَّیُٔ: مزے دار ہونا یا مزے کا بدل جانا۔

طَاعَمَ و تَطاعَمَ. الحمَامَ: مادہ کی چونچ میں چونچ ڈالنا۔ طَاعَمَہٗ: ساتھ کھانا۔

تَطعَّمَ. الشَّیَٔ: چکھنا۔

اِطَّعَمَ. مزیدار ہونا۔ اِطَّعَمَتِ الشَّجَرَةُ: پھل کا پکنا اور عمدہ ہونا۔ عرب بولتے ہیں ''هُوَ لا یَطَّعِمُ'' یعنی نہ تو وہ ادب سیکھتا ہے اور نہ ایسی چیز حاصل کرتا ہے جو اسے درست کر دے۔

اِسْتَطْعَمَ. مزہ پانا ہٗ: کھانا مانگنا الطَعَامَ: مزہ معلوم کرنے کے لیے چکھنا۔ کہا جاتا ہے ''اِسْتَطْعَمه الحدیثَ'' یعنی اس نے بات کہنے کے لیے کہا۔

الطَعْم. مزہ ج طُعُوم. کھانے کی خواہش۔ کہا جاتا ہے ''رَجُلٌ ذُوْطَعْمٍ'' یعنی صاحب عقل و تجربہ ہے۔

الطُعْم. کھانا۔ قدرت۔ کہا جاتا ہے ''هٰذا طَعَامُ طُعْمٍ'' یعنی ایک شخص کو سیر کرنے والا ہے۔ دانے جو شکار کے لیے ڈالے جائیں۔

الطِعْمَة. کھانے کا طریقہ۔ کسب و کمائی کا ذریعہ۔

اَلتَّطْعِیْمُ: ایک گوشہ یا ٹہنی دوسری ٹہنی میں لگانا۔ (پیوند کاری کرنا)

الطُعْمَةُ. خوراک۔ کھانے کی دعوت۔ رزق۔ کسب و کمائی کا ذریعہ۔ کہا جاتا ہے ''جَعَلْتُ ضَیْعَتی طُعْمَةً لِفُلانٍ'' یعنی میں نے فلاں کو اپنی جائیداد زراعت کے لیے عاریت پر دے دی ج طُعَم.

الطَعَام. خوراک ج اَطْعِمَة جج اَطْعِمَات. گیہوں۔

الطَعِم والطاعم. خوش خوراک۔ کہا جاتا ہے ''انا طاعمٌ عنْ طعامِکُم'' یعنی میں تمہارے کھانے سے مستغنی ہوں۔

جَزُوْرٌ طَعُوْمٌ و طَعِیْمٌ. ذبح کرنے کے اونٹ نہ دُبلے نہ موٹے۔ الطعومة: بکری جو کھانے کیلئے روک لی گئی ہو۔

الطَعَامِیّ. کھانا بیچنے والا۔

المَطْعَم. کھانے کی جگہ۔ خوراک۔ ج مَطَاعِم.

المِطْعَم. زیادہ کھانے والا۔

المُطْعَام. مہمان نواز۔

المُطْعَم. مث رزق دیا ہوا۔

المُطْعُوْم. مث خوراک۔ جو چکھا جائے۔ پیوند۔ ٹیکہ۔

طَعَنَهٗ (ف ن) طَعْنًا. نیزہ مارنا اور چھونا فِی المَفَازَةِ: جانا فِی السِّنِّ: بوڑھا ہونا الفَرَسُ فِی العِنَان: لگام کھینچ کر تیز چلنا (طَعْنًا وطَعَنَانًا): فِی الرَّجُلِ و عَلَیْهِ) عیب لگانا۔

طَعَنَهٗ. مارنا اللَّیْلَ: ساری رات چلنا۔

طُعِنَ. الرَّجُلُ: طاعون زدہ ہونا۔

تَطَاعَنَ القَوْمُ تَطَاعُنًا و طعانًا واطَّعَنُوْا. ایک دوسرے کو نیزہ مارنا۔

الطَعْنَة. نیزے کی ضرب۔ نیزے کی ضرب کا نشان۔ ج طَعْن و طَعَنات.

الطَاعُوْن. پلیگ۔ وبا کی موت۔ ج طَوَاعِیْن.

الطَعَّان والمِطْعَن والمِطْعَان. بہت نیزہ مارنے والا ج مَطَاعِن و مَطَاعِیْن اور اسی سے ہے ''هُو طَعَّانٌ فِی اَعْراضِ النَّاسِ'' یعنی وہ لوگوں کی آبرو پر بہت زیادہ طعنہ کرنے والا ہے۔

الطَعِیْن. نیزہ زدہ۔ پلیگ زدہ۔ ج طُعُنٌ.

الطِعِّیْن. جنگ میں نیزہ مارنے میں ماہر۔

المَطْعَنَة. نیزہ بازی۔

طَغَرَهٗ (ف) طَغْرًا. دفع کرنا۔ ہٹانا۔

الطُغْرَاء والطُغْرَی. شاہی فرامین اور سکون کی علامت۔ ج طُغْراءات و طُغْرِیات.

الطُغْرَائِیّ. طغرا بنانے والا۔

تَطغَّمَ. عَلَیْهِ: جاہل بننا۔

طُغْمَة. جماعت جن کا معاملہ ایک ہو۔ ج طُغْمات و طُغَم.

الطغم. سمندر۔ بہت پانی۔

الطَغَام. کمینے لوگ (واحد و جمع) معمولی پرندے۔ واحد طغامة. الطَغَامَة: بیوقوف۔

الطُغْمَة والطُغُوْمِیَّة. بیوقوفی۔ کمینہ پن۔

طَغْمَشَ الرَّجُلُ: کمزور نظر ہونا۔ اِلَیْهِ: کمزور نظر سے دیکھنا۔ صفت مُطَغْمِشٌ.

الطَغْمَشَة. ضعف بصر۔
طَغَا يَطْغُو طُغُوًّا طَغْوًا و طُغْوانًا. حد سے بڑھ جانا البَحْرُ: سمندر کا جوش مارنا۔
السَّيْلُ: سیلاب کا چڑھ آنا۔
تَطاغَى. المَوْجُ: موجوں کا جوش مارنا۔
اَطْغاہ و طَغّاہُ. سرکشی پر برانگیختہ کرنا۔
اَطْغاہ المالُ ونحوُہٗ: سرکش بنادینا۔
الطَغْوَة. بلند جگہ۔ ج طَغَوات
الطَغْوَى. سرکشی۔
الطَاغُوْت. ہر حد سے تجاوز کرنے والا۔ بدی و شرارت کا سرغنہ۔ شیطان۔ معبود باطل۔ ج طواغ و طواغیت. الطواغِیْ والطوَاغِیْت: بُت خانے۔
طَغَى وطَغِيَ يَطْغَى طَغْيًا و طُغْيانًا وطِغْيانًا بمعنی طغا واوی الکافِرُ: کفر میں غلو کرنا الرَجُلُ: ظلم اور گناہوں میں حد سے بڑھ جانا الماءُ: بلند ہونا۔
طَغَى واَطْغَى. فُلانًا: سرکشی پر برانگیختہ کرنا۔ سرکش بنانا۔
الطَغْيَة. اسم مرة۔ سرکش گھوڑا وغیرہ۔ پہاڑ کی چوٹی۔ ہر بلند جگہ۔
الطَاغِي. فا۔ ظالم۔ طُغاۃ. طاغُوْن.
الطَاغِيَة. مؤنث طَاغِي. جبار۔ متکبر۔ سرکش۔ بیوقوف۔ بجلی۔ رومی بادشاہوں کا لقب اور بسا اوقات عرب رُومی بادشاہوں کے علاوہ دوسروں پر اطلاق کرتے تھے۔
طَفَّ (ن ض) طَفًّا الشَّيْءُ مِنہُ: قریب ہونا الحائطَ: دیوار پر چڑھنا۔ طَفَّہٗ برجلہٖ او یدہٖ: پیر سے یا ہاتھ سے اُٹھانا۔
طَفَّفَ. المِكْيالَ: کم ناپنا الطَائِرُ: پرندہ کا بازو پھیلانا علٰی عیالہٖ: بال بچوں پر بخل کرنا۔
طَفَّفَتِ الشَّمْسُ: آفتاب کا غروب کے قریب ہونا بہ مَوْضعَ كَذَا: قریب کرنا۔
اَطَفَّ عَلَيْہِ: جھانکنا الكَيْلَ: بھرنا لہٗ: فریب دینے کا ارادہ کرنا عَلَيْہِ: مشتمل ہونا عَلَيْہِ بحجرٍ: پھینکنے کے لیے اُٹھانا لہٗ السَّيْفَ: تلوار کو جھکانا۔

اِسْتَطَفَّ عَلَيْہِ: جھانکنا۔ اِسْتَطَفَّتِ الحاجَةُ: حاجت کا پورا ہونا۔
الطَّفُّ. بلند زمین۔ کنارہ۔ جانب۔ صحن۔ مکان۔ پہاڑ کا پہلو ج طُفُوْف. (والطفف والطَفَاف والطِفَاف والطُفَافَة) مِنَ الاِناءِ: برتن کا کنارہ۔ کنارے تک بھرا ہوا۔
الطَفَافُ والصفاف: رات کی تاریکی۔
طَفَافُ الشَّمْسِ: آفتاب کا ڈوبنے کے قریب ہونا۔ کہا جاتا ہے "اَتانَا عِنْدَ طُفَافِ الشَّمْسِ" غروبِ آفتاب کے قریب ہمارے پاس آیا۔
الطَفِيْف. کم۔ نامکمل۔ حقیر خسیس۔
الطَافَة. باغ کا گرد اگرد۔ قطعہ زمین جو پہاڑوں اور میدان کے درمیان ہو۔
الطَفَّ والطِفَاف. مِن الخَيْلِ: ہلکا پھلکا تیز رفتار گھوڑا۔
الاِطْفَائِيَة: آگ کو بجھانے والا خاص گروپ۔
اِناءٌ طَفَّان. لبالب برتن۔
طَفِئَت (س) طُفُوْءا. النارُ: آگ کا بجھنا عَيْنُہٗ: آنکھ کا بے نور ہونا۔
اَطْفَأَ. النارَ: آگ کا بجھانا۔ کہا جاتا ہے "اَطْفَأَ الفِتْنَةَ او الحرْبَ: یعنی فتنہ یا لڑائی کو فرو کردیا۔
اِنْطَفَأَتْ انطفاءا. النارُ: آگ کا بجھنا۔
المُطْفِئ. فا مُطْفِئ الجَمْرِ: ایام عجوز کا چوتھا یا پانچواں دن۔ مُطْفِئُ الرَّضْفِ: مصیبت۔ مُطْفِئَة الرضف: چربی کہ جو گرم پتھر پر پڑے تو پگھل جائے اور اس کی گرمی کو دور کردے۔
المِطْفَأة. آگ بجھانے کا آلہ۔ ج مَطافِئ.
طَفَحَ(ف) طَفْحًا و طُفُوْحًا الاِناءُ: بھر جانا اور بہہ پڑنا الاِناءَ: بھر دینا (لازم و متعدی) السَّكْرانُ: شراب سے پُر ہونا المَرْأةُ بالوَلَدِ: پورے دنوں پر بچہ جننا اور کہا جاتا ہے "اِطفح عَنِّي" یعنی جاؤ۔
طَفَّحَ واَطْفَحَ الاِناءَ: بھرنا یہاں تک کہ بہہ پڑے۔

اِطَّفَحَ. القِدْرُ: جھاگ نکالنا۔
الطِفَاح. پُری۔
الطُفَاحَة. ہانڈی کے جھاگ۔
الطَفْحان. لبریز جو بہہ پڑے۔ مؤنث طَفْحَى.
الطَافِحَة. مؤنث طَافِح. خشک۔
فَرَسٌ طَفَّاحُ. القَوائِمِ: بہت تیز دوڑنے والا گھوڑا۔
المِطْفَحَة. کفگیر۔
طَفَدَ (ض) طَفْدًا. المَيِّتَ: دفن کرنا۔
الطَفْدُ والطَفَد. قبر۔ ج اَطْفاد.
طَفَرَ (ض) طَفْرًا و طُفُوْرًا. کودنا۔ اُونچائی میں کودنا۔
طَفَّرَ. اللَّبَنُ: بالائی والا ہونا (واطفر) الفَرَسَ النَّهْرَ: گھوڑے کو نہر کے ایک جانب سے دوسری جانب کودانا۔
الطَفْرَة. اُونچائی کی کودائی مِن اللَّبَنِ: بالائی۔
طَفِسَ (س) طَفَسًا و طَفاسَة. گندا ہونا۔ صفت طَفِس.
طَفَسَ (ن) طُفُوْسًا. الرَّجُلُ: مرنا۔
طَفْطَفَ طَفْطَفَةً. دشمن کے ہاتھوں میں ڈھیلا ہونا۔
الطَفْطَفَة والطِفْطِفَة. کمر۔ ڈھیلا گوشت۔ ج طَفاطِف.
الطِفْطَاف. جانب۔ دریا کا کنارہ۔ درخت کی تروتازہ نرم شاخیں۔
طَفِقَ (س) و طَفَقَ (ض) طَفَقًا و طُفُوْقًا. يَفْعَلُ كَذَا. شروع کرنا۔ طَفِقَ المَوْضِعَ: لازم ہونا۔ طَفِقَ بِمُرادِہٖ: کامیاب ہونا۔
اَطْفَقَہٗ. بمرادہٖ. کامیاب کرانا۔
طَفُلَ (ک) طُفُوْلَةً و طَفالَة. نرم و ناز پروردہ ہونا۔
طَفَلَ (ن) طُفُوْلًا. رات کے وقت داخل ہونا۔ طَفَلَتِ الشَّمْسُ: آفتاب کا غروب کے قریب ہونا۔

طَفَلَ (س) طفلا و طُفَلَ النباتُ: نباتات کا مٹی لگ جانے سے طویل نہ ہونا۔ طَفَلَ اللَّیلُ: قریب ہونا۔ طفلت الشَّمسُ آفتاب کا ڈوبنے کے قریب ہونا الرجلُ: طفیلی ہونا الکلام: غور کرنا۔ طَفَلَهٗ: نرمی برتنا اور یہ طَفَلَ الراعیُ الابل سے ماخوذ ہے جبکہ چرواہا چلنے میں اونٹوں سے نرمی کرے تاکہ اونٹ کے بچے بھی ساتھ ہو جائیں۔

اطفل. رات کے وقت داخل ہونا۔ اطفلتِ الشمسُ: آفتاب کا غروب کے وقت سرخ ہونا الانثی: بچہ والی ہونا۔ اطفل الکلامُ: سوچنا۔

تطفّل. بچوں کی سی عادت اختیار کرنا۔ طفیلی ہونا۔

الطَّفل. نرم ونازک۔ ج طفال و طُفول مؤنث طَفلة

الطِّفل. ہر چیز کا چھوٹا۔ کہا جاتا ہے "هو یسعی لی فی اطفال الحاجات" یعنی وہ میری چھوٹی چھوٹی حاجتوں میں کوشش کرتا ہے ہر وحشی جانور کا بچہ مؤنث طِفلة۔ کہا جاتا ہے جاریة طِفل و طِفلة اور طفل واحد و جمع دونوں کیلئے مستعمل ہے اسلئے کہ اسم جنس ہے۔ الطَّفَل: حاجت رات۔ آفتاب جو قریب غروب ہو۔ چنگاری۔ کہا جاتا ہے "تطایرتْ اطفالُ النار" یعنی چنگاری اُڑی۔ ریحٌ طَفلٌ: نرم نرم چلنے والی ہوا۔ ج اطفال۔

الطفل. بچپنے کی حالت۔ تاریکی۔ طفلُ الغداة: طلوعِ آفتاب کے کچھ بعد۔ طفلُ العشی: غروبِ آفتاب سے کچھ قبل۔

الطُّفیلی من النبات والحیوان: دوسروں کے سہارے زندگی گزارنے والے۔ جانور اور درخت و پودے۔

الطُّفال و الطِّفال. خشک گارا۔

الطُّفولیة و الطفالة و الطفولة. بچپنا۔

الطُّفیل. گدلا پانی جو حوض میں باقی رہ جائے۔

الطُّفیلی. بے بلائے دعوت میں شریک ہونے والا اور یہ ایک شخص جس کا نام طفیل تھا اس کی طرف منسوب ہے۔

المُطفل. بچہ والی (انسان ہو یا جانور) ج مطافل و مطافیل۔ کہا جاتا ہے "لَیلَةٌ مُطفِلٌ" بچوں کو ہلاک کرنے والی ٹھنڈی رات۔

طفَن (ن) طفنا مرناه: قید کرنا۔

اطفان. المکانُ: قابل اطمینان ہونا الرجلُ: اچھی عادت والا ہونا۔

الطفانین. جھوٹ۔ لغو بیہودہ گفتگو۔ قید۔

طفا یطفو طفوا و طُفُوا. پانی پر آجانا اور تہ نشین نہ ہونا اور اسی سے ہے "السمك الطافی" جو مچھلی کہ پانی میں مر جائے اور اوپر آجائے الظبی: ہرن کا تیز دوڑنا فوق الفرس: کود کر گھوڑے پر بیٹھنا فی الارض: داخل ہونا فلان: مرنا۔

الطفاوة. ہانڈی کا جھاگ۔ کہا جاتا ہے "اصبنا طفاوة من الربیع" یعنی کچھ تھوڑا ساحصہ ملا۔ آفتاب یا ماہتاب کا ہالہ۔

الطُّفوة. باریک گھاس۔

الطُّفیة. خبیث قسم کا ایک سانپ ج طُفی۔

طق. پتھر پر پتھر پڑنے کی آواز کی نقل۔

الطقس. طریقہ۔ طریقہء دینیہ پر عموماً استعمال ہوتا ہے۔ ج طُقوس اور عوام کے نزدیک بمعنی حالت جو اور تغیرات جو اس میں لاحق ہوں۔

طقطقت طقطقة الدواب: جانوروں کے پاؤں سے آواز نکلنا۔

طلّ (ن) طلا الغریمَ ثالناه حقّهٗ کم کرنا یا باطل کرنا۔ طلّت السماءُ الارضَ: زمین پر ہلکی بارش ہوناه بالدهن: تیل ملنا۔ طلّ الابلَ: اونٹ کو تیز ہانکنا۔

طلّ (س) وطُلّ طلا و اطلّ الدمُ: بغیر قصاص کے چھوڑ دینا۔ صفت طلیلٌ و مطلولٌ و مُطلّ۔

اطلّ الدم: بغیر قصاص کے چھوڑ دینا الزمانُ: قریب ہونا علیهِ: جھانکنا علی حقّیٰ: غالب آنا۔ کہا جاتا ہے "اطلّ علی فلان بالاذی" یعنی ہمیشہ تکلیف پہنچائی۔

تطالّ. گردن اٹھا کر دور کی چیز دیکھنا اور کہا جاتا ہے "تطاللتُ لهٗ" میں نے اس کو دیکھنے کے لیے گردن اٹھائی۔

استطلّ. علیهِ: جھانکنا الفرسُ ذنبهٗ و بذنبه: گھوڑے کا دُم اُٹھانا۔

الطلّ. ہلکی بارش۔ نمی ج طلال و طلل خوش نما دل پسند۔ بڑی عمر والا۔ سانپ (الطَّل) دودھ و بقول بعض خون۔ اونٹنی کے دودھ کی قلت۔

الطِّلّ. سانپ۔

الطّلة. خوش نما دل پسند۔ لذیذ خوشبو۔ لذیذ شراب۔ بیوی۔ ہلکی بارش کا تر کیا ہوا باغ۔ کھانے پینے کی وسعت۔ بڑھیا عورت۔ بد زبان۔

الطُّلة. ایک مرتبہ دودھ پینے کی مقدار گردن ج طُلل۔

الطّلاء. بے بدلہ خون۔

الطلل. بلند جگہ۔ ویران مکانات کے نشانات۔ ہر چیز کا جسم اور اسی سے ہے "اعجبنی طللهٗ وراقنی هیکلهٗ" یعنی اس کا جسم اور ڈیل ڈول مجھے پسند آیا ج اطلال و طلول۔ طللُ السفینة: کشتی کا پردہ۔ طللُ الماء: پانی کی سطح لطللُ من الدار: چبوترہ۔

الطلالة. ہر چیز کا جسم۔ اچھی ہیئت۔ اچھی حالت۔ تروتازگی۔ شادمانی۔ ویران مکان کے نشانات۔

الطلیل. پرانی چٹائی۔ ج طلّة و اطلّة و طُلل۔

المُطلّ. بلند مکان جس سے جھانکا جائے۔

المطلول. من الاماکن: جس پر ہلکی بارش ہوئی ہو۔

المُطلّل. کہر۔

طلَب (ن) طلبا. الشیء: ڈھونڈنا۔ الیهِ:

راغب ہونا۔

طَلَبَ (س) طلبا دُور ہونا۔

تَطَلَّبَ وَاِطَّلَبَ الشَّيَ تکلف کے ساتھ اور بار بار ڈھونڈنا۔

طَلَّبَ الشَّيَ مہلت سے ڈھونڈنا۔

طَالَبَهٗ طِلابًا و مُطَالَبَةً اپنا حق مانگنا۔

اَطْلَبَهٗ مانگنے کے لیے مجبور کرنا۔ طلب کردہ چیز کو دینا۔ کہا جاتا ہے "اطلبه الفقر" یعنی فقر نے مانگنے پر مجبور کر دیا۔ اطلب الماء دُور ہونا کہ بغیر ڈھونڈے نہ مل سکے۔

الطِّلْبَة اسم ہے مطالبہ کا۔ طلب کی نوعیت (و الطلبة) جو چیز طلب کی جائے۔

الطِّلْب جو چیز طلب کی جائے۔ طلب کرنے والا ج اطلاب و طلبة۔

الطُّلْبَة دُور کا سفر۔

الطَّالِب فا۔ شاگرد۔ ج طَلَبَة و طُلَّاب و طَلَبٌ و طُلَّبٌ

الطَّلُوْب بہت زیادہ طلب کرنے والا۔ بئر طَلُوْبٌ کنواں جس کا پانی دور ہو۔ ج طُلُب۔

الطَّلِيْب بہت زیادہ مانگنے والا۔ ج طلباء۔

الطَّلَّاب بہت زیادہ مانگنے والا۔

الطَّلِيْبَة مؤنث طَلِيْبٌ ج طَلَائِب۔

المَطْلَب طلب کرنا۔ مقصد۔ کسی علم کا کوئی مسئلہ ج مَطَالِب۔

المُطْلِب فا ماءٌ مُطْلِبٌ دور کا پانی۔

المَطْلُوْب مف جو طلب کیا جائے۔ ج مطالیب۔

طَلَثَ (ن) طُلُوْثًا الماءُ پانی بہنا۔ جاری ہونا۔

طَلَثَ علی كذا زیادہ ہونا۔

الطُّلْثَة جاہل۔ ضعیف العقل۔ کمزور بدن۔

طَلَحَ (ف) طَلْحًا و طَلَاحَةً البعیرُ اُونٹ کا تھکنا۔ صفت طَلْحٌ و طَلِحٌ و طَلِيْحٌ۔

طَلَحَ البعیرَ و طَلَّحَهٗ و اَطْلَحَهٗ تھکانا۔

طَلَّحَ علی فلانٍ اصرار کرنا۔ طلّح البعیرُ تھکنا۔

طَلَحَ (ن) طَلَاحًا فاسد ہونا۔ خراب ہونا۔

طَلِحَ (س) طَلَحًا و طُلُحًا پیٹ خالی ہونا۔ صفت طَلِيْحٌ و طَلِحٌ و طِلْحٌ۔ طَلِحَتِ الاِبِلُ طَلَحًا ببول کھانے سے پیٹ خراب ہونا۔

الطَّلْحُ شگوفہ۔ درخت خرما۔ کیلا۔ حوض کا بقیہ گدلا پانی۔ ببول کا درخت۔ واحد طَلْحَة۔

الطِّلْحُ لاغر۔ تھکا ہوا۔ کہا جاتا ہے بعیرٌ طِلْحٌ و ناقةٌ طِلْحٌ ج اطلاح و طِلاح۔

مکانٌ طَلِحٌ جس میں ببول کے درخت زیادہ ہوں۔

الطِّلْحُ نعمت۔ کہا جاتا ہے "ھو فی طلح" وہ خوش عیش ہے۔

الطَّالِحُ فا۔ بدکار۔ ج طالحون و طُلَّحٌ۔

ناقةٌ طَالِحٌ واِبِلٌ طُلَّحٌ تھکے ہوئے اُونٹ۔

الطِّلَاح کیکر کا درخت۔ اِبِلٌ طَلَاحِيٌّ سفر کی وجہ سے تھکا ہوا اُونٹ۔

الطَّلِيْحُ چیچڑی۔ لاغر۔ تھکا ہوا۔ کہا جاتا ہے بعیرٌ طلیحٌ و ناقةٌ طلیحةٌ و طلیحٌ ج طلائح و طلحی۔

الطَّلْحِيَة کاغذ کا ایک ورق ج طلاحی۔

المِطْلَح فی الکلام بہتان گھڑنے والا فی المال مال میں ظلم کرنے والا۔

طَلَخَ (ن) طَلْخًا الشَّيَ کالا کرنا الکتابة خراب کر دینا فلانا بالقذر لت پت کر دینا۔

اِطَّلَخَ الدمعُ بہنا۔ بکھرنا۔

الطَّلْخ خراب پانی۔

الطَّلْخاء بیوقوف عورت۔

اِطْلَخَمَّ الرجلُ تکبر کرنا۔ غرور کرنا۔

اُمُوْرٌ مُطْلَخِمَّات سخت و دشوار اُمور۔

طَلَسَ (ض) طَلْسًا البصرُ نگاہ کا ضائع ہونا (و طلّس) الکتابة لکھے ہوئے کو مٹا دینا۔

طَلِسَ (س) طَلَسًا و طَلُسَ (ک) طُلْسَةً خاکستری مائل بہ سیاہی ہونا۔ صفت اَطْلَسُ ج طُلْس۔

طُلِسَ بِهٖ فی السجن قید خانے میں ڈالا جانا۔

تَطَلَّسَ الکتابُ مٹنا (و تطیلس) الرجلُ طیلسان استعمال کرنا۔

اِنْطَلَسَ الامرُ پوشیدہ ہونا۔

اِطْلَنْسَی اِطْلِنْسَاءً العرقُ سارے جسم پر پسینہ بہنا۔

الطُّلْس کالی چادر۔

الطِّلْس مٹایا ہوا کاغذ۔ میلا کپڑا ج اطلاس۔

الطُّلْسَة خاکستری مائل بہ سیاہی۔ پتلا پتلا بادل ج طُلَس۔

الطِّلَاسَة چیتھڑا جس سے لکھی ہوئی تختی صاف کی جائے۔

الطِّلِّیْس اندھا۔

الطَّیْلَس سبز رنگ کی چادر جس کو مشائخ و علماء استعمال کرتے تھے اور یہ عجمیوں کا لباس ہے ج طیالس۔

الطَّیْلَسَان بمعنی طیلس ج طیالس و طیالسة۔

الاَطْلَس بھیڑیا جس کے بال گر گئے ہوں اور اس کا رنگ خاکستری مائل بہ سیاہی ہو۔ پرانا کپڑا۔ میلا۔ چور۔ ریشمی کپڑا۔

طَلْسَمَ عن القتال لڑائی سے پیچھے ہٹنا الرجلُ سر جھکانا اور مُنہ بگاڑنا الساحرُ جادوگر کا منتر لکھنا۔

الطِّلَسْم جادو کی لکیریں یا تحریر ج طلاسم۔

الطِّلَّسْم بمعنی طلسم ج طلسمات۔

الطَّلَش چھری۔

طَلْطَلَهٗ حرکت دینا۔

الطُّلَطِل و الطُّلَطِلَة مصیبت۔

الطُّلَاطِلَة مصیبت۔ موت۔ حلق کا کوا۔

الطُّلَاطِل موت۔ سخت مرض۔

طَلَعَ (ن) طُلُوْعًا و مَطْلَعًا و مَطْلِعًا الکوکبُ و نحوُهٗ ستارہ وغیرہ کا نکلنا

عَلَیْھِمْ متوجہ ہونا عَنْھُمْ: غائب ہونا اور دور ہونا۔
طَلَعَ (ف ن) و طَلِعَ (س) طُلُوْعًا الجَبَلَ: پہاڑ پر چڑھنا عَلَی الاَمْرِ: جاننا البِلَادَ: ملکوں کا قصد کرنا۔
المَکَانَ: پہنچنا مِنَ البِلَادِ: شہروں سے نکلنا (وطَلَعَ) النَّخلُ: شگوفہ نکلنا۔ طَلَعَ الکَیْلَ: پیمانہ کو بھرنا۔
طَالَعَہٗ مُطَالَعَۃً و طِلَاعًا: زیادتی غور و فکر سے مطلع ہونا الکِتَابَ: کتاب پڑھنا ہ بالاَمْرِ: پیش کرنا۔ کہا جاتا ہے "طَالِعْنِی کُلَّ وَقْتٍ بِکُتُبِکَ" یعنی اپنی کتابوں کو ہر وقت میرے سامنے پیش کرو۔
اَطْلَعَ الکَوْکَبُ: ستارہ کا نکلنا النَّبَاتُ: نباتات کا اُگنا النَّخْلُ: شگوفہ نکلنا الشَّجَرُ: درخت کے پتے نکلنا النَّخْلَۃُ: درخت خرما کا طویل ہونا عَلَی الشَّیْ: جھانکنا الفَجْرَ: فجر کے طلوع ہونے کو دیکھنا ہٗ عَلٰی سِرِّہٖ: واقف کر دینا۔ اَطْلَعَ اِلَیْہِ مَعْرُوْفًا: اچھا سلوک کرنا۔ اَطْلَعَہٗ طِلْعَ اَمْرِہٖ: حقیقت حال کو ظاہر کر دینا الرَّجُلَ: قے کرنا الرَّامِی: تیر کا نشانہ کے اوپر سے نکل جانا عَلٰی فُلَانٍ: اچانک پہنچ جانا۔
اِطَّلَعَ الاَمْرَ و عَلَیْہِ: جاننا عَلَیْنَا: اچانک آ جانا الفَجْرَ: طلوع فجر کو دیکھنا۔ اِطَّلَعَ طِلْعَ العَدُوِّ: دشمن کی حقیقت حال سے واقف ہونا۔
تَطَلَّعَہٗ: جاننا۔ چہرے کی طرف دیکھنا۔ الرَّجُلَ: پالینا۔ غالب آنا۔ تَطَلَّعَ المِکْیَالُ: پیمانہ کا بھر جانا الماءُ مِنَ الاِنَاءِ: پانی کا برتن کے کناروں سے اُبل پڑنا۔
اِسْتَطْلَعَہٗ: ظاہر ہونے کی خواہش کرنا۔ حقیقت حال دریافت کرنا۔ "اِسْتَطْلَعَ رَایَ فُلَانٍ و اِسْتَطْلَعَہٗ رَایَہٗ" کسی کی رائے و تدبیر پر غور کرنا۔
الطِّلْعُ مقدار۔ تم کہتے ہو "الجَیْشُ طِلْعُ اَلْفٍ" یعنی لشکر ہزار کی مقدار میں ہے مِنَ

النَّخلِ: کھجور کا گابھا۔ شگوفہ۔
الطِّلْعُ۔ اسم ہے اطلاع کا۔ کہا جاتا ہے "اِطَّلَعَ طِلْعَ العَدُوِّ" وہ دشمن کی حقیقت حال کو جان گیا۔ سانپ۔
الطَّلْعُ والطِّلْعُ۔ بلند مکان جہاں سے جھانکیں۔ گوشہ۔
الطَّلْعَۃُ۔ دیدار۔ چہرہ۔
اِمْرَاَۃٌ طُلَعَۃٌ۔ عورت بہت زیادہ ظاہر ہونے والی۔ کہا جاتا ہے "نَفْسٌ طُلَعَۃٌ" یعنی اپنی خواہشات کی طرف زیادہ میلان رکھنے والا نفس۔
الطِّلَاعُ مِنَ الاِنَاءِ: پری ج طُلُعٌ۔ و طِلَاعُ الشَّیْ: مقدار شی۔ کہا جاتا ہے "ھٰذَا طِلَاعُ ھٰذَا" یعنی یہ اس کی مقدار ہے "عَیْنٌ طِلَاعٌ" آنسو سے بھری ہوئی آنکھ۔ قَدَحٌ طِلَاعٌ بھرا ہوا پیالہ۔
الطَّلَّاعُ۔ مبالغہ طالع۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ طَلَّاعُ الثَّنَایَا والاَنْجُدِ" یعنی وہ بڑے بڑے اُمور کا قصد کرتا ہے یا وہ امور میں تجربہ کار ہے جن کی تدبیر اچھی طرح کرتا ہے۔
الطُّلَعَاءُ والطُّوَلِعُ۔ قے۔
الطَّلِیْعَۃُ مِنَ الجَیْشِ: ہراول۔ مقدمۃ الجیش جو لشکر کے پہلے بھیجا جائے تاکہ دشمن کے احوال و کوائف کی تفتیش کرے۔ واحد و جمع دونوں میں مستعمل ہے۔ ج طَلَائِعُ۔
الطَّالِعُ فا۔ پہلی رات کا چاند۔ فجر کاذب عِنْدَ اَصْحَابِ الفَاْلِ زائچہ۔ ستاروں کے طلوع سے جس پر سعد و نحس کا شگون لیا جائے۔ ج طَوَالِعُ۔
الطُّلُوْعُ بمعنی طالع۔
المَطْلَعُ و المَطْلِعُ ستاروں کے طلوع ہونے کی جگہ۔ سیڑھی۔ چڑھنے کی جگہ ج مَطَالِعُ۔ مَطْلَعُ الاَمْرِ کسی کام کے حصول کا ذریعہ و طریقہ۔ مَطْلَعُ القَصِیْدَۃِ قصیدہ کا پہلا شعر۔
المُطَّلِعُ فا۔ قوی غالب۔
المُطَّلَعُ ۔ آنے کی جگہ۔ اُونچے سے

جھانکنے کی جگہ۔
طَلُفَ عَلَیْہِ: زیادہ کرنا۔
اَطْلَفَہٗ کَذَا: ہبہ کرنا۔ اَطْلَفَ الدمَ: خون کو رائیگاں کر دینا۔
الطَّلْفُ۔ داد و دہش۔ آسان چیز۔ زائد چیز (والطَّلَفُ) رائیگاں۔ کہا جاتا ہے "ذَھَبَ دَمُہٗ طَلْفًا" یعنی اس کا خون رائیگاں گیا۔
الطَّلِیْفُ۔ ماخوذ۔ رائیگاں۔ باطل۔
طَلَقَ (ض) طَلْقًا الشَّیَ فُلَانًا: دینا طَلَقَ یَدَہٗ بِخَیْرٍ: بھلائی کے لئے ہاتھ کھولنا۔
طَلَقَتْ (ن) طَلَاقًا۔ المَرْاَۃُ مِنْ زَوْجِھَا عورت کا شوہر سے جدا ہونا اور اس کو چھوڑ دینا۔ صفت طَالِقٌ ج طُلَّقٌ و طَالِقَۃٌ ج طَوَالِقُ النَّاقَۃُ: پاؤں باندھنے کی رسی سے کھل جانا۔
طَلِقَ (س) طَلَقًا بعید ہونا۔
طَلُقَ (ک) طُلُوْقًا و طُلُوْقَۃً۔ اللِّسَانُ: فصیح خوش بیان ہونا۔
طَلُقَ (ک) طَلُوْقَۃً و طَلَاقَۃً الرَّجُلُ: ہنس مکھ ہونا۔
طُلِقَتِ المَرْاَۃُ طَلْقًا۔ درد زہ والی ہونا۔ صفت مَطْلُوْقَۃٌ۔
طَلَّقَ قَوْمَہٗ: قوم کو چھوڑ دینا۔ جدائی اختیار کرنا المَرْاَۃَ زَوْجُھَا: قید نکاح سے علیحدہ کر دینا۔ النَّخْلَۃَ: درخت خرما میں گابھا دینا۔
اَطْلَقَ المَرْاَۃَ والنَّخْلَۃَ: بمعنی طَلَّقَ المَوَاشِیَ: چھوڑ دینا الاَسِیْرَ: قیدی کو آزاد کرنا یَدَہٗ بِخَیْرٍ: بھلائی کیلئے ہاتھ کھولنا فِی کَلَامِہٖ: تعمیم کرنا۔ مقید نہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "اَطْلَقَ رِجْلَہٗ" یعنی جلدی کی "اَطْلَقَ الدَّوَاءُ بَطْنَہٗ" یعنی دوا نے اس کے پیٹ کو چلا دیا یعنی دست جاری ہو گیا۔ "اَطْلَقَ خَیْلَہٗ فِی الحَلْبَۃِ" یعنی اپنے گھوڑے کو میدان مسابقت میں دوڑایا۔
تَطَلَّقَ وَجْھُہٗ: کشادہ رو ہونا۔ تَطَلَّقَتِ الخَیْلُ: گھوڑوں کا بغیر روک کے منتہی پر پہنچ جانا۔

انطلق۔ جانا لسانہٗ زبان کا رواں ہونا وجھہٗ کشادہ رو ہونا نفسہٗ للامر شرح صدر ہونا انطلق بہٖ لے جایا جانا۔

اطّلق ہنس مکھ ہونا۔

استطلق۔ البطن پیٹ چلنا الظبی ہرن کا تیزی سے دوڑنا اور کسی چیز کی طرف مائل نہ ہونا الامر کام میں جلدی کرنا۔

الطَلق۔س۔ دردِ زہ۔ ہرن۔ ج اطلاق (والطِلق والطُلُق والطُلَق والطلق والطَلیق) آزاد۔ غیر مقید۔ کہا جاتا ہے "حُبِس طَلقًا وطُلُقًا" یعنی بغیر ہتھکڑی کے قید کیا گیا۔ یوم طَلق دن جس میں نہ سردی ہو نہ گرمی۔ فرس طَلق الیدِ گھوڑا جس کی اگلی ٹانگوں میں سفیدی نہ ہو۔ رجلٌ طَلقُ الیدَین سخی۔ رجلٌ طَلقُ الوجہ وطَلقُہٗ وطُلُقُہٗ وطَلِقُہٗ وطَلیقُہٗ کشادہ رو مرد۔ ہنس مکھ۔ کہا جاتا ہے "لسانُہٗ طُلُقٌ وطَلقٌ و طَلیقٌ" یعنی اس کی زبان تیز و طرار ہے۔

الطِلق خلال۔ حصہ۔ کھال کا بنا ہوا بند۔ الطَلق والطَلق ابرک۔

الطَلق۔س۔ گھوڑے کی دوڑ کا ایک چکر۔ آنت۔ رسی مضبوط بٹی ہوئی۔ کھال کا بنایا ہوا بند ج اطلاق۔ کہا جاتا ہے "اصبتُ من مالِہٖ طَلقًا" مجھے اس کے مال سے حصہ ملا۔ کہا جاتا ہے "علی الاطلاق او مُطلقًا" یعنی عام طریقہ سے بلا کسی استثناء کے۔

الطُلَقاء وہ حضرات جو فتح مکہ کے دن اسلام لائے اور ان پر احسان کیا گیا۔

الطَلاق والمِطلاق والمِطلیق بہت زیادہ طلاق دینے والا۔

المُطلَق خلاف مقید مِنَ الخیلِ وہ گھوڑا جس کی ایک ٹانگ میں سفیدی نہ ہو۔

طلَم(ن) طَلمًا وطَلَّم۔ الخبزۃ روٹی کو ہاتھ سے ہموار کرنا۔ طلّم العرق عن جبینہٖ پیشانی سے پسینہ پونچھنا۔

الطُلم روٹی پھیلانے کا تختہ۔

الطَلم دانتوں کا میل۔

الطُلمَۃ روٹی ج طُلَم۔ المِطلَمۃ بیلن۔ عام لوگ اسے شوبک کہتے ہیں۔

طَلمَس۔ ترش روئی کرنا۔ تیوری چڑھانا الکتاب مٹانا۔

اطلَمَس۔ اللیلُ سخت تاریک ہونا۔

الطِلمِساء۔ تاریکی۔ بغیر کسی علامت کے زمین۔ پتلا پتلا بادل۔

طَلَا(ف) طَلْوًا۔ الرجلُ فی البلادِ: جانا۔ آہستہ چلنا۔

احَلّہَ اطّلاھا مطیع ہونا۔

الطُلَہ پتلا بادل۔

الطُلہَۃ بقیہ مال۔

طَلاہٗ یطلُوہٗ طَلْوًا ٹانگ باندھنا۔

طَلا یطلُو طَلاوۃ الرجلُ دیر کرنا۔

اَطلَت الوحشیۃ بچے والی ہونا۔

اطلَولَی اطلیلاء اچھی گفتگو والا ہونا۔

الطَلاء والطَلو ہرن کا بچہ پیدا ہوتے وقت۔ ہر چیز کا چھوٹا ج اطلاء وطِلاء وطُلِیٌّ وطِلیانٌ وطُلوانٌ

الطِلو بھیڑیا۔

الطُلوۃ جانوروں کا بچہ۔

الطُلوۃ صبح کی سفیدی۔

الطُلاوۃ والطَلاوۃ والطِلاوۃ وہ حسن و رونق۔ کہا جاتا ہے "ھٰذا کلامٌ ما علیہِ طَلاوۃٌ" یعنی یہ ایسی گفتگو ہے جس میں کوئی خوبی و رونق نہیں۔ منہ میں کھانے کا بقیہ۔ جادو۔ خون یا دودھ پر کی پتلی جھلی۔ الطَلاوۃ: جو کسی چیز پر طلاء کیا جائے۔

طَلّی یطلّی طَلیاً ٹانگ باندھ کر رکھنا۔ البعیرَ القطرانَ او بالقطران اونٹ پر قطران ملنا (دیکھیے القطران) الشیٔ روکنا۔

طَلِیَ(س) طلی فوہٗ دانتوں میں زردی ہونا لسانہٗ زبان کا ثقیل ہونا۔

طَلّی تطلیۃً گانا فلانًا قید کرنا۔ گالی دینا البعیرَ القطرانَ اونٹ پر قطران ملنا (دیکھیے القطران) اللیلُ الآفاقَ رات کا آفاق کو ڈھانپ لینا۔

اُطلِی کمزوری یا کسی وجہ سے گردن کا جھکنا۔

تَطَلّی کھیل کود میں منہمک رہنا (واطلی) بالقَطِران قطران سے لت پت ہونا۔

الطَلِی۔ شخص۔ قطران ملا ہوا۔ سخت مریض۔ ہرن کا بچہ ج اطلاء۔ خواہش۔ کہا جاتا ہے "قضی طَلاہ" یعنی اپنی خواہش پوری کی۔

الطِلِی لذت۔

الطِلاء۔ قطران۔ انگور کا رس جس میں سے پکانے کی وجہ سے دو تہائی جاتا رہے۔ اور شراب سے بھی کنایہ کیا جاتا ہے۔ رسی جس سے ہرن کے بچے کے پیر کو باندھیں (والطِلایۃ) ہر وہ چیز جس کو طلا کیا جائے۔

الطُلاء خون کے اوپر کی باریک جھلی۔

الطُلی دودھ ایک مرتبہ پینے کی مقدار۔

الطُلیۃ والطُلاۃ گردن ج طُلی۔

الطَلِی۔ بکری کا چھوٹا بچہ ج طُلیان (والطِلیان) دانتوں کی زردی۔

المِطلی والمِطلاء تنگ نالہ ج مَطالٍ۔

المُطلّی دائم المرض۔ کمزور مریض۔ قیدی کہ جس کی رہائی کی اُمید نہ ہو۔

طَمّ(ن) طمًّا وطُمومًا۔ الاناءَ برتن بھرنا الشعرَ بال کاٹنا یا گرہ لگانا الماءُ ڈھانپ لینا الشیٔ زیادہ ہونا الامرُ بڑا ہونا۔

طَمّ(ض ن) طَمًّا البئرَ کنوئیں کو پاٹ دینا۔

طَمّ(ن ض) طَمًّا وطَمیمًا۔ الفرسُ: گھوڑے کا آہستہ آہستہ دوڑنا۔

طَمّ وطَمّم وتطمّم۔ الطائرُ پرندہ کا ٹہنی پر اُترنا۔

اَطَمّ واستطمّ الشعرُ بال کاٹنے کا وقت قریب ہونا۔

الطِمّ پانی۔ سمندر۔ عدد کثیر۔ عمدہ گھوڑا۔ تعجب۔ تعجب انگیز۔ کہا جاتا ہے "جاء بالطِمّ والرِمّ" یعنی بہت مال لایا۔

الطُمّۃ من الناسِ جماعت طُمّۃُ القوم قوم کے جمع ہونے کی جگہ۔

الطمیم. آہستہ دوڑ۔ عمدہ گھوڑا۔ طمیمُ
الناسِ مختلف قسم کے لوگ۔
فرس طُمُوم. تیز رفتار گھوڑا۔
الطامَّة. بڑی مصیبت۔ قیامت۔
الاطامیم. ٹانگیں۔
طمْأن. دیکھو مادہ "طَمَنَ"
طمث (ن ض) طَمْثًا الشئ: چھونا۔
طَمِثَ و طَمُثَ (ن ک) طَمْثًا
المرأة: حائضہ ہونا۔ صفت طامِث۔
الطمْث. میں کچیل۔ فساد۔ خون۔ حیض۔
تہمت۔ کہا جاتا ہے "ما بفلانٍ طَمْثُ
رِیْبَةٍ" یعنی فلاں کے ساتھ تہمت کا میل کچیل
نہیں۔
طَمَحَ (ف) طَمْحًا و طِماحًا و طُمُوحًا
بصرہُ الیہ: نگاہ اُٹھنا۔ ببصرہِ الیہِ: بلندی
کی جانب دیکھنا بانفہِ: مغرور ہونا۔ ناک چڑھانا
بہِ: لے جانا۔ فی الطلبِ: کوشش کرنا۔
طَمَحَتْ (ف) طِماحًا و طُمُوحًا۔
الدابةُ: جانور کا سرکش ہونا المرأةُ علی
زوجِھا: عورت کا نافرمان ہونا۔ صفت
طامح ج طوامح۔
طَمَحَ الفرسُ: گھوڑے کا اگلی ٹانگوں کو اُٹھانا
بالشئِ فی الھواءِ: پھینکنا۔
اطمح بصرہ الیہِ: نگاہ اُٹھانا۔
بحرٌ طَمُوحُ الموجِ: بلند موج والا
سمندر۔
طَمَحاتُ الدھر و طَمَحاتُہُ: مصائب۔
الطِماح. غرور۔ فخر۔
الطَمّاح. دور۔ حریص۔
طَمَخَ (ن) طَمْخًا. بانفہِ: تکبر کرنا۔
طمر (ض) طَمْرًا. الشئَ: دفن کرنا۔
چھپانا (طَمْرًا و طُمُورًا و طِمارًا و
طَمَرانًا) کودنا۔ اُچھلنا۔
طَمَرَ (ن) طُمُورًا. جانا۔ سفر کرنا۔
طَمَرَ (ن) طُمْرًا. المطمورة: کھیتی
بھرنا۔
(و طمر (س) طَمْرًا) الجُرْحُ: سوج
جانا۔
الیدُ: ورم آجانا۔
طُمِر فی ضرسہ: داڑھ میں درد ہونا۔
طَمَّر الشئَ: لپیٹنا اور دفن کرنا البیتَ: پردہ
لٹکانا۔
اِطْمَرَ علی فرسہ: پیچھے سے کود کر سوار
ہونا۔
الطِمْر. پرانا کپڑا جو کسی چیز کا مالک نہ ہو ج
اطمار. کہا جاتا ہے "لاحتُ الشمسُ فی
الاطمار" یعنی زرد رنگ کا ہوگیا اور اس کی
کچھ روشنی جاتی رہی۔
الطِمِر و الطِمِرّ و الطِمْرِیر و الطُمْرُوْز
لمبی ٹانگوں کا تیز رفتار گھوڑا۔
الطامِر. فا۔ پسو۔ ج طوامر. کہا جاتا ہے
"ھو طامرُ بنُ طامر" وہ مجہول ہے یہ بھی
نہیں معلوم کہ اس کا باپ کون ہے۔
الطُمُرّ. جہل نادانی۔
طُمُرَّةُ الشباب. ابتدائے شباب۔ عنفوانِ
شباب۔
الطامُور و الطُومار. صحیفہ ج طوامیر. کہا
جاتا ہے "کتب فی الطُومار و الطوامیر"
المِطْمَر و المِطْمار. معماروں کا دھاگا۔
پرانے لباس والا۔ کہا جاتا ہے "ھو علی
مِطْمار ابیہ" وہ صورت و سیرت میں اپنے
باپ کے مشابہ ہے۔
المطمُورة. کھیتی۔ قید۔
طمس (ن) طُمُوسًا. دور ہونا۔ کہا جاتا
ہے "لا ادری این طمس" میں نہیں جانتا
کہاں گیا بعینہ: دور تک دیکھنا۔
طَمَسَ (ن ض) طمسًا و طُمُوسًا و
تطمّس و انطمس. مٹنا۔ طمس النجم
او البصر: ستارہ یا نگاہ کا بے نور ہونا۔
طمس (ض) طَمْسًا الشئَ: مٹانا۔ ہلاک
کرنا۔ ڈھانپ لینا۔ جڑ کھو دینا الغیمُ النجومَ:
بادل کا ستارے کی روشنی کو زائل کر دینا۔
طمس (ض) طماسًا الشئَ: اندازہ
کرنا۔
رُبوعٌ طماسٌ: مٹے ہوئے مکانات۔
الطمیس و المطموس: اندھا۔
طَمْطَم: وسط سمندر میں تیرنا۔
الطِمْطام: وسط سمندر۔
الطِمْطِمُ و الطِمْطِمِیّ و الطُمْطُمانیّ
زبان کی لکنت والا۔
طمع (س) طَمَعًا و طماعًا و طماعیة
فی الشئ و بہ: لالچ کرنا۔ صفت طامعٌ و
طمِعٌ و طمُعٌ ج طمعون و طمعاء
و اطماع و طماعی۔
طمُع (ک) طماعةً: بہت لالچ کرنا۔
طمّعہ: لالچ پر برانگیختہ کرنا۔
اطمعہ: لالچ میں ڈالنا۔
تطمّع: لالچی ہونا۔ خواہش مند ہونا۔
الطمع: وہ چیز جس کی خواہش کی جائے۔ لشکر
کی تنخواہ ج اطماع۔
الطماعة: خواہش مندی۔
الطماع و المطماع: بہت زیادہ لالچی۔
المطمع: جس کی خواہش کی جائے۔ ج
مطامع۔
المطمعة: باعث طمع۔ لالچ پر اکسانے والی
چیز۔
طمعت (س) طمعًا عینہ: آنکھ کا بہت
کیچڑ والی ہونا۔
طمل (ن) طملًا الخبّازُ الخبزَ: روٹی کو
بیلن سے چوڑی کرنا الثوبَ: کپڑے کو گہرا
رنگنا۔
الدمُ السھمَ وغیرہ: خون کا تیر کو لتھیڑنا۔
الراعی: چرواہے کا سختی سے ہانکنا۔
طمل (س) و طمل طملًا: خون یا تیل یا
تارکول سے لتھیڑنا۔ صفت طمِل۔
اطمل الکتابَ: مٹا دینا۔
انطمل الرجلُ: چوروں کے ساتھ شریک
ہونا۔
الطِمل: خمیر۔ گوندھا ہوا آٹا۔ مخلوق۔
الطِمل: بیوقوف۔ کمینہ۔ بدکار۔ بد زبان جو
نہ اپنے فعل پر شرمائے اور نہ کسی کے کچھ کہنے

کی پرواکرے۔ کالا کمبل۔ فقیر۔ بدحال بدشکل ہار۔ پرانا کپڑا۔ ج طُمُول (و الطملة والطُملة) گدلا پانی۔ کیچڑ۔

الطامل. فا۔ مرد بدکار جو اپنے فعل کی پروانہ کرے۔

الطمیل. گدلا پانی۔ گمنام۔ چٹائی۔ ہار۔ تلوار وغیرہ کا چوڑا پھل۔ بکری کا بچہ۔ سہم طمیل خون سے لت پت تیر۔ خبز طمیل بیلن سے چوڑی کی ہوئی روٹی۔

الطمول. بدکار جو اپنے فعل کی پروانہ کرے۔

الطمولة. بدکار کی بدکاری۔

المطملة. بیلن۔

طَمأن طمأنة و طامن. ظہرہ: پیٹھ کو پست کرنا۔ جھکانا الشئ: ساکن کرنا۔

تطامن. پست ہونا۔

اطمأنّ اطمئنانا و طمأنینة الیہ: آرام لینا۔ قرار پکڑنا۔ پست ہونا۔ کہا جاتا ہے "اطمأنّ عما کان یفعلہ" یعنی چھوڑ دیا۔

الطمن. ساکن ج طُمُون.

المطمئن. ساکن من الارض: نرم پست زمین۔

طما یطمو طموّا و طمی یطمی طمیا الماء: پانی کا بلند ہونا اور نہر کو بھر دینا البحر: سمندر کا بھر جانا النبت: نباتات کا طویل ہونا۔ بڑھنا۔

طمت ھمتہ: ہمت بلند ہونا۔ طمابہ الھم او الخوف: غم یا خوف کا سخت ہونا۔

طنّ (ض) طنا و طنینا و طنّ الذباب او الناقوس و شبہ ذلک. بھنبھنانا۔ بجنا۔ آواز دینا۔ وطنّ فلان: مرنا۔

اطنّ. بجانا۔ آواز کرانا۔ اطنّ الساق: پنڈلی کو کاٹ دینا۔

الطُنّ. جسم ج اطنان و طنان. بانس کا گٹھا۔ اور ایک بانس طُنّة کہلاتا ہے۔ الطن دُھنکی ہوئی رُوئی کا بوجھ۔

الطنّان. زیادہ بجنے والا۔ کہا جاتا ہے "لفلان ذکر طنان" یعنی فلاں کا ذکر مشہور ہے "تلک قصیدة طنانة" یعنی اس قصیدہ کی ہر جگہ میں شہرت ہے۔

الطنانة. زیادہ چمکیلے بالوں والے مختلف اقسام کے کیڑے جن کے اڑنے سے بھنبھنانے کی آواز آتی ہے پھولوں کے لئے فائدہ مند ہے۔

الطنّی. من الرجال. بڑے ڈیل ڈول کا۔

طنأ (ف) طنأ و طنی (س) طنأ. شرم کرنا۔

اطنأ. کسی مکان کی طرف مائل ہونا۔

اطنأ الی الحوض. حوض کی طرف جانا اور پانی پینا۔

اطنأ الی البساط. بچھونے کی طرف جانا اور کاہلی سے اس پر سو جانا۔ کہا جاتا ہے "حیة لا تطنی" سانپ جس کا ڈسا ہوا فوراً ہی مر جائے۔

الطنء. بقیہ روح۔ کہا جاتا ہے "رمی فلان فی طنئہ" یعنی مر گیا۔ بجھی ہوئی راکھ۔ خواہش نفس کی طرف میلان۔ بدکاری۔ بچھونا۔ فرش۔ باغ۔ ہمت۔ کہا جاتا ہے "فلان بعید الطنء" یعنی فلاں بڑی ہمت والا ہے۔ منزل۔ تہمت۔

طنب (س) طنبا الرمح: نیزے کا ٹیڑھا ہونا الفرس گھوڑے کا لمبی پیٹھ اور لمبی اور کمزور ٹانگوں والا ہونا۔ صفت اطنب مؤنث طنباء

طنّب الخیمة: خیمہ لگانا بالمکان: اقامت کرنا الذئب: بھیڑیئے کا بھونکنا السقاء: مشک کے سوراخ پر پیوند لگانا۔

طانب القوم: قوم کے خیموں کی رسی کے ساتھ اپنے خیمہ کی رسی ملانا۔

اطنبت الریح: ہوا کا غبار کو اڑانا۔ الابل: بعض اونٹوں کا بعض کے پیچھے چلنا۔ فی الوصف او العدو: مبالغہ کرنا۔

تطانب القوم: خیمے کی رسیوں کو بعض کو بعض کی طرف کرنا۔

الطنب. خیمہ کی لمبی رسی۔ جسم کا پٹھا۔ درخت کی جڑ ج اطناب و طنبة کہا جاتا ہے "مدّت الشمس اطنابھا" یعنی آفتاب طلوع ہوا "تقضبت اطنابھا" یعنی غروب ہوا (ز الاطنابة) کمان کے قبضہ پر باندھنے کا تسمہ ج اطانیب کہا جاتا ہے "حبل اطانیب" بعض بعض کے پیچھے چلنے والے۔

المطنب. کندھا۔ مونڈھا۔ ج مطانب.

المطنب. فا۔ بہت تعریف کرنے والا۔

جیش مطناب. بہت بڑا لشکر۔

الطنبور و الطنبار. ستار ج طنابیر

طنبل طنبلة الرجل: عقلمندی کے بعد بیوقوف بننا۔ کہا جاتا ہے "کان بینھم طنبلة" یعنی ان کے درمیان شر و فساد ہے۔

الطنبل. بیوقوف۔ کند ذہن۔

الطنجرة. تانبے کی دیگچی۔

الطنجیر. کڑاہی۔ کنایہ از بزدل و کمینہ۔

طنخ (س) طنخا. بدہضمی ہونا۔ دل پر چربی غالب ہونا۔ موٹا ہونا۔ صفت طنخ و طانخ طنخت نفسہ: جی کا بگڑنا۔

اطنخہ و طنخہ. بدہضمی کرانا۔ کہا جاتا ہے "مرّ طنخ من اللیل" رات کا ایک حصہ گزر گیا۔

طنز (ن) طنزا بہ. تمسخر کرنا۔

تطانز القوم. ایک دوسرے کے ساتھ تمسخر کرنا۔

الطناز. تمسخر کرنے والا۔

الطنطلة. عند العامة: حلق کا کوا۔ صحیح لفظ طلا طلة ہے۔

طنطن طنطنة الجرس و الطست و الذباب و نحوھا: جرس کا بجنا۔ طشت کا آواز دینا۔ مکھی کا بھنبھنانا۔

طنف (س) طنفا. متہم ہونا (طنافة و طنوفة و طنفا) بدباطن ہونا۔ صفت طنف.

طنّفہ. متہم کرنا طنف الجدار: دیوار پر کانٹے کی باڑھ لگانا۔ کانس نکالنا۔ مہتابی بنانا نفسہ الی کذا: لالچ کے قریب کرنا۔

تطنّف القوم. قوم پر پہنچ کر گھیر لینا۔
الطنْف والطُنُف والطَنَف والطُنُفُ پہاڑ کی چوٹی۔ پہاڑ کی اُبھری ہوئی چٹان۔ چھجہ۔ کانس۔ مہتابی ج طُنُوْف و اَطْنَاف.
المُطنِف. چھجہ یا کانس والا۔ پہاڑ کی چوٹی پر چڑھنے والا۔
طَنْفس. بد خلق ہونا۔ بہت کپڑے پہننا۔
الطِنْفِس. رَدی۔ بد شکل۔
الطُنْفُسة والطَنْفَسة والطِنْفِسة. فرش۔ چٹائی۔ کپڑا۔ ج طَنَافِس.
الطُنْو. بدکاری۔
الطِنْو. فرش۔
طَنِی(س) طَنی واَطْنی تلی یا پھیپھڑے کا پہلو یا پسلیوں سے چمٹنا۔ صفت طَنٍ وطَنیٌّ فی فجُوْرِه او فَسادِه. بدکاری یا فساد میں ہمیشہ مبتلا رہنا (طَنِیَ) اللَّدِیغ مِن لَدْغ العقْرب بچھو کے کاٹے کا اچھا ہو جانا۔ اَطْنَاهُ المرض. مرض کا باقی رہ جانا۔
طَنّی. تلی یا پھیپھڑے کی بیماری کا علاج کرنا۔
الطَنی. تہمت۔ بجھی ہوئی راکھ۔ مرض۔
الطِنْی. بدکاری وفساد۔
الطَانی. فا۔ زناکار ج طُنَاة.
طَهر(ن) و طَهُر(ک) طُهْرًا وطُهُوْرًا وطَهارة. پاک ہونا۔ صفت طاهِرج اَطْهار طَهُرج طَهُرُوْن وطَهِيْرج طَهارى. کہا جاتا ہے "رَجُلٌ طاهِرُ الثِيَاب" یعنی پاک دامن۔
طَهَرَهُ(ف) طَهْرًا. دُور کرنا۔
طَهّرَهُ. پاک کرنا۔ طَهّر الشّیٔ بالماءِ: دھونا۔
تطهّر واطّهر. میل کچیل سے پاک ہونا۔ نہانا۔
الاطْهار. عورت کی پاکی کا زمانہ۔
الطَهُوْر. جس سے پاکی حاصل کی جائے۔
الطُهْرةُ. پاکی۔ پانی سے نہانا۔
المطهّر. موت کے بعد ایک مدت معینہ کے لیے برائے صالحین کے نفوس سے پاک کرنے کی جگہ (کلمہ نصرانیہ)
المَطْهَرة والمِطْهرة. لوٹا۔ طہارت حاصل کرنے کا مکان۔ کہا جاتا ہے "السِّوَاكُ مَطْهَرةٌ لِلْفَم" یعنی مسواک مُنہ کی صفائی کا سبب ہے۔ ج مَطَاهِر.
المُطَهِّرة. متعدی امراض کے مریض کے کپڑے اور سامان کے صاف کرنے کا آلہ۔
طَهَس(ف) طَهْسًا. فِی الاَرْض: داخل ہونا اور گھسنا۔
طَهَش(ف) طَهْشًا العمل کام کو بگاڑ دینا۔
اَطْهَف. السِقاءُ: نرم ہونا۔ ڈھیلا ہونا۔ فِی الکَلام: آسان اور روانی سے کہنا لفُلانٍ مِنْ مَّالِه طُهْفةً: کچھ حصہ دینا۔
الطُهْف. بھوسہ۔
الطَهَف. پناہ۔
الطِهْفة. مِنَ الشَّیٔ: ٹکڑا۔
الطَهَاف. مِنَ السَحاب بلند بادل۔
الطُهافة. گیسو۔
طَهَق(ف) طَهْقًا. تیز چلنا۔
طَهَل و طَهِل(ف س) طَهْلًا و طَهَلًا و تطهّل. الماءُ: بدبودار ہونا۔ صفت طاهِلٌ و طَهِلٌ.
اَطْهلت. الارْضُ: تھوڑی سی گھاس اگانا۔
الطُهلة. تھوڑی سی گھاس۔ بقیہ شے
طَهَم الشَّیٔ: موٹا ہونا مِنْهُ: نفرت کرنا۔
تطهّم الطعامَ: ناپسند کرنا۔ کہا جاتا ہے "فُلانٌ يَتطهَّمُ عَنَّا" فلاں ہم سے وحشت کرتا ہے۔
المُطهَّم. موٹا۔ کمزور۔ مکمل اور خوش نما اور اسی سے ہے "جَوَادٌ مُطَهَّمٌ" یعنی خوبصورت۔ عمدہ گھوڑا۔
طَها يطْهُو طَهْوًا. سفر کرنا۔ جانا۔
طَها يطْهُو و يطْهی طَهْوًا و طُهُوًّا و طُهِيًا و طِهاية. اللحْمَ: پکانا یا بھوننا۔
اَطْهی اِطْهاءً. پکانے یا بھوننے میں ماہر ہونا۔
الطَهْو. کام۔
الطهی. تنکا۔
الطَهْی. گناہ۔ پکا ہوا۔
الطَهی. سخت مار۔ پتلا بادل۔
الطَاهِی. فا۔ باورچی۔ نانبائی۔ بھوننے والا ج طُهاة و طُهًی مؤنث طاهِيَةٌج طَوَاهٍ و طَاهِيَاتٌ.
الطِهَاية. پکانے کا پیشہ۔
الطُهاوة. دودھ یا خون کے اوپر کی باریک جھلی۔
الطَهائة. بلند بادل۔
طَاءَ يطَاءُ و يطُوْءُ طَوْءًا آنا جانا۔ فِی الْاَرْضِ دُور تک نکل جانا۔
تَطَائَتْ تطايُؤًا. الاَسْعارُ: بھاؤ کا گراں ہونا۔
الطائة. کیچڑ۔ چراگاہ میں دُور نکل جانا۔ کہا جاتا ہے "ما بالدار طُوئیٌّ" یعنی گھر میں کوئی نہیں۔
الطُوْب. پکی اینٹ۔ واحد طُوْبَة.
الطَوَّاب. خشت پز۔
طاحَ يطُوح طَوْحًا. حیران ہونا۔ ہلاکت کے قریب ہونا السَهْمُ: نشانہ سے خطا کرنا۔
طَوَّحَهُ. حیران کرنا۔ آوارہ پھرانا۔ طَوَّح بِه: خطرناک اُمور پر برانگیختہ کرنا۔ فضاءِ آسمانی میں پھینکنا۔ کہا جاتا ہے "طَوَّحَتْ بِه طَوائحُ الزمَن" یعنی زمانے کے حوادث نے اس کو پھینک دیا۔
طَوَّح تطْوِيْحًا و طَيَّح تطْيِيْحًا الشَّیٔ: ضائع کرنا۔
طاوَحَهُ مُطاوحةً. بکذا: ایک دوسرے پر پھینکنا۔
اَطَاحَهُ. ہلاک کرنا۔ فنا کرنا۔ اطاح الشَعْرَ: بال گرا دینا۔
تطوّح. فی البلادِ: سرگرداں ہونا اور اِدھر اُدھر پھرنا۔ فِی البِئْر: کنوئیں میں گرنا۔ کہا جاتا ہے "نَام علی مَطِیَتِه. يَتطوَّحُ" یعنی وہ ہوا میں آمد و رفت رکھتا ہے۔
تطاوَحَ تطاوُحًا القوْمُ فُلانًا بالاَمْرِ او

بالضرب آپس میں تنازع کرنا۔
تَطاوَحتْ بہِ النوی۔ فراق اور بُعد نے اس کو پھینک دیا۔
الطُّوح۔ دُور۔ بعید۔ کہا جاتا ہے ”نیۃ طوح“ دُور کی نیت۔
الطوائح۔ شدائد۔ مہلکات۔
المطاوِح۔ ہلاکت کی جگہیں۔ واحد مَطاحۃ۔
المِطْواح۔ لاٹھی۔
طاخہٗ یطُوخہٗ طَوْخًا۔ قول یا فعل کی تہمت لگانا۔ صفت طوّاخ۔
طادَ یطُوْدُ طَوْدًا۔ ثابت رہنا۔
طَوَّدَ و تطوَّدَ فِی البلاد: پھرنا۔ طوّد بہٖ مہلک جنگلوں میں جانے پر برانگیختہ کرنا۔
اِنْطادَ۔ ہوا میں بلند ہونا۔
الطَّوْد۔ س۔ پہاڑ۔ ٹیلہ۔ ج اطواد و طِوَدۃ۔
المَطادۃ۔ دُور دراز کا بیابان۔
المَطاوِد۔ خطرناک مقامات۔
المُنْطاد۔ بلند۔ غبارہ۔ ج مناطید۔
طار یطُوْرُ طَوْرًا و طَوَرانًا بفلانٍ: قریب ہونا۔
الطَّوْر۔ اندازہ و حد۔ کہا جاتا ہے ”عدا طَوْرَہ“ یعنی حد سے بڑھ گیا۔ ”وَ جاوز طَوْرَہ“ اندازہ سے تجاوز کر گیا۔ ہیئت۔ حال۔ باری۔ کہا جاتا ہے ”اتیتہٗ طورًا بعد طور“ یعنی بار بار ج اطوار۔ اور کہا جاتا ہے ”الناس اطوار“ یعنی لوگ مختلف قسم کے اور مختلف حالات کے ہیں۔
الطُّور۔ پہاڑ۔ مکان کے سامنے کا صحن۔ وہ چیز جو کسی چیز کے انداز پر ہو یا اس کے مقابل ہو۔
الطِّوار۔ وہ چیز جو کسی چیز کے مقابل ہو۔ یا اس کے اندازہ پر ہو۔ (والطُّوار) مکان کے سامنے کا صحن۔ کہا جاتا ہے ”ھٰذہِ الدار علی طَوارِ داری“ یعنی اس کی دیوار میرے مکان کی دیوار سے ملی ہوئی ہے۔

الطوری والطورانی۔ وحشی پرندہ ہو یا آدمی۔ الطُّوری۔ اجنبی۔ کہا جاتا ہے ”ما بالدار طُوری او طورانی“ یعنی کوئی نہیں۔
طارۃ المنخل چھلنی کا گھیرا۔ اور یہ محرف ہے صحیح ”الاطار“ ہے۔
الطارۃ والطار عند العامۃ: دائرہ۔ دف۔ کہا جاتا ہے ”لقی منہ الاطورین“ یعنی اس کو اُس سے بڑی مصیبت پہنچی۔ اور مبالغہ کے ارادہ سے جمع سالم لایا جاتا ہے ”بلغ فلان فی العلم اطوریہ“ فلاں علم کی دونوں حد اوّل و آخر یعنی علم کی انتہا پر پہنچ گیا۔
الطوربیل یا الطوربید سمندری باوردی سرنگ۔
طاس یطوس طوسا الوجہُ: چہرے کا خوبصورت ہونا الشّیَ روندنا۔
طوّسہ مزین کرنا۔ طوّس المصوّر: مور کی شکل بنانا۔ طوّس بہ: لے جانا۔
تطوّس للحمامۃ: کبوتری کے سامنے پروں کو پھیلانا۔ تطوّستِ المرأۃ: آراستہ و مزین ہونا۔
الطّوس۔ چاند۔
الطُّوس۔ ایک مسہل دوا کا نام۔
الطّاس۔ پانی پینے کا برتن۔ پیالہ ج طاسات۔
الطاؤوس الطاووس۔ مور۔ تصغیر طُوَیس ج اطواس و طواویس۔
طوّش۔ الرجل۔ ٹال مٹول کرنا الذکر: آختہ کرنا۔
الطواشی۔ آختہ۔ خصی۔ ج طواشیۃ۔ مولد ہے اور کہا گیا کہ لفظ عجمی ہے۔
طاع یطوع و یطاع طوعًا لفلان: فرماں بردار ہونا۔ صفت طائع ج طُوَّع و طائعون کہا جاتا ہے ”امرہ فاطاع“ اسے حکم دیا اور اس نے اطاعت کی۔ اس موقعہ پر باب افعال ہی سے استعمال ہے مجرد سے نہیں۔ ”لسانہ لا یطوع بکذا“ یعنی اس کی زبان

تابعداری نہیں کرتی ”وطاع لہ المرتع“ یعنی چراگاہ اس کے لئے وسیع ہے۔
اطاعہ اطاعۃ و طاعۃ۔ فرمانبردار ہونا۔ اطاع لہ
اطاع الشجرُ: پھل پکنا۔
المرعی: و اطاعۃ: چراگاہ کا کشادہ ہونا۔
اِنْطاع انطیاعًا۔ لہٗ: فرمانبردار ہونا۔
تطوّع۔ بتکلف اطاعت کرنا۔ تطوّع فی الجندیۃ: لشکر میں رضاکارانہ شامل ہو جانا۔ بالشّیءِ: تبرع کرنا بالشّیءِ وللشّیءِ۔ بتکلف استطاعت ظاہر کرنا الشّیءَ۔ ارادہ کرنا۔ قصد کرنا۔
تطاوع للامر: بتکلف استطاعت ظاہر کرنا۔
استطاع استطاعۃً۔ الامر۔ طاقت رکھنا اور حذف تاء کے ساتھ اسطاع یسطیع بھی کہا جاتا ہے۔
الطواعۃ۔ طوع کا اسم مصدر ہے۔
الطواعیۃ۔ فرماں برداری۔
الطاع والطوع والطیع فرمانبردار۔ کہا جاتا ہے ”ھو طوع یدک“ یعنی وہ تمہارا تابع ہے۔ فرس طوع العنان: یعنی نرم و تابعدار گھوڑا۔ ”عملہ طوعًا“ یعنی اس نے اس کام کو بخوشی کیا۔
المطواع والمطواعۃ۔ فرمانبردار۔
المُطوّعۃ۔ رضاکارانہ جہاد میں شامل ہونے والے۔
المتطوّع والمُطّوّع۔ فرائض و واجبات کے علاوہ اعمال صالحہ کو بطور نفل ادا کرنے والا۔
طاف یطوف طوفًا و طوافًا و طوفانًا بالمکان و حولہ: گھومنا۔ چکر لگانا۔ فی البلاد ملک میں پھرنا۔ بہ الخیال فی النوم: خواب میں نظر آنا۔
طوّفہ تطویفًا و تطوافًا گھومنا۔ طوّف فی البلاد: ملک میں پھرنا۔
طوّف و تطوّف واستطاف استطافۃً بالشّیءِ و حولہ: بہت چکر لگانا۔ ”طوّف

"لناس او الجراد" آدمی یا ٹڈیوں کا زمین پر چھا جانا۔ استطافہ گھومنا۔ چکر لگانا۔
اطاف بالشی نازل ہونا۔ احاطہ کر لینا۔ قریب ہونا علیہ و بہ۔ رات کو آنا علَیہِ گرد گھومنا۔
الطوف پانی پر تیرنے والی چیز۔ گھنٹی۔
الطوف رات کو پہرا دینے والے چوکیدار۔ طُواف
دیوارج
الطّاف بہت زیادہ طواف کرنے والا۔
الطوفان سخت سیلاب۔ سخت بارش۔ رات کا سخت اندھیرا۔ موت تباہ کن۔
من کل شی ہر چیز کا زیادہ۔
الطائف فا۔ چوکیدار۔
الطائفۃ مؤنث طائف جماعت۔ گروہ۔ ٹکڑا کسی چیز کا وہ لوگ جو ایک مذہب یا رائے کے ہوں۔ ج طائفات طوائف۔
الطوّاف بہت پھرنے والا۔ بہت چکر لگانے والا۔ خادم۔ گھنٹی۔ گھنٹی بجانے والا۔
المطاف طواف کرنے کی جگہ۔
طاق یطوق طوقاً و طاقۃ و اطاق الشی قادر ہونا۔
طاق علی الشی قادر ہونا۔ طاقت رکھنا۔
طوّقہ الشی کسی کام کی تکلیف دینا۔ طوّقہ
الطوق طوق پہنانا۔ کہا جاتا ہے "طوّقہ بالسیف وغیرہ" اس نے اُسے تلوار باندھ دی۔
اطّوق و تطوق۔ طوق پہننا۔ تطوّقت الحیّۃ کنڈلی مارنا۔
الطاق محراب۔ طاقچہ۔ ج طاقات و طِیقان۔ الطاق بغیر گریبان کے ایک قسم کا کپڑا (الطائق) پہاڑ سے نکلا ہوا بڑا پتھر۔ و طائق کل شی احاطہ کرنے والا۔
الطوق گلے کا زیور۔ گلا۔ ہر احاطہ کرنے والا ج اطواق
الطوق و الطاقۃ قدرت۔ طاقت۔ کہا جاتا ہے "ھذا فی طوقی" یعنی یہ میری طاقت میں ہے "لا تحملنا مالا طاقۃ لنا بہ"
یعنی ہمارے اوپر وہ نہ ڈال جس کی ہمارے اندر وسعت نہ ہو اور ہمارے لئے وہ دشوار ہو۔ دھاگے کی ایک لٹ۔ بالوں کا مٹھا۔ پھولوں کا گلدستہ۔ اور عام لوگ روشن دان کے معنی میں استعمال کرتے ہیں۔
المطوّقۃ کنٹھے دار کبوتر۔ بوتل جس کی گردن طوق کے مانند ہو۔
طال یطول طولاً لمبا ہونا علیہ غالب ہونا۔ فخر کرنا۔ احسان کرنا۔
طوّلہ لمبا کرنا۔ طوّل لہ مہلت دینا للدابۃ جانور کی رسی ڈھیلی کر دینا۔
تطوّل تطوّلاً علیہ احسان کرنا۔
اطالہ و اطولہ اطالۃ و اطوالاً لمبا کرنا۔
اطالت المرأۃ لمبے لمبے بچے جننا۔
طاولہ مطاولۃ ٹال مٹول کرنا۔ لمبائی یا فضل و بخشش میں غالب ہونا۔
تطاول دیکھتے ہوئے گردن بلند کرنا تکبر کرنا۔ فخر کرنا۔ ظلم کرنا۔ لمبائی ظاہر کرنا علیہ العمر بڑھنا۔ تطاولا ایک دوسرے سے مقابلہ کرنا۔
استطال استطالۃ طویل ہونا علیہ فضل و احسان کرنا۔ بلند ہو کر دیکھنا علی عرضہ بدنامی کی شہرت دینا۔ کہا جاتا ہے "استطالوا علی القوم" یعنی قوم نے جتنا قتل کیا تھا اس سے زیادہ قتل کیا۔
الطَول فضل۔ بخشش۔ قدرت۔ غنا۔
الطُول لمبائی ج اطوال
الطول السماوی الکوکب وہ زاویہ جو آسمانی کرہ کے دو دائروں کے سطح کے درمیان واقع ہونے والا ہے ان میں سے ایک کوکب کے پاس سے اور دوسرا نقطہ اصل کے پاس سے گزرتا ہے۔
الطِیَلۃ عمر۔ کہا جاتا ہے "اطال اللہ طیلتہ" اللہ تعالیٰ اس کی عمر کو طویل کرے۔ زمانہ بھر۔
الطُوَل لمبی ٹانگوں کا ایک آبی پرندہ۔
الطِیَل والطول والطوال والطیال زمانہ بھر۔
الطائل و الطائلۃ قدرت۔ فضل۔ غنا۔ کہا جاتا ہے "بینھم طائلۃ" یعنی ان کے درمیان عداوت ہے ج "طوائل ھذا امر لاطائل فیہ" یہ ایسا امر ہے جس میں کوئی نفع نہیں "ما ھو بطائل او ھو غیر طائل" یعنی گھٹیا ہے۔ اور اس میں مذکر و مؤنث دونوں برابر ہیں۔
الطویل لمبا۔ ج طوال و طیال مؤنث طویلۃ ج طویلات۔ کہا جاتا ہے "فلان طویل الباع" یعنی سخی ہے۔ "ھو قصیر الباع" یعنی بخیل ہے۔
الاطول اسم تفضیل ج اطاول مؤنث طُولی ج طُوَل۔ الطُولی بلند مرتبہ۔ والسبع الطول سات بڑی بڑی سورتیں قرآن پاک کی۔
الطُوال لمبا۔ مؤنث طُوالۃ۔
الطُوّال بہت زیادہ لمبا۔
المطول رسی۔ جانور کا رسہ ج مطاول۔
طوی یطوی طیاً۔ الثوب کپڑے کو لپیٹنا ہ اللہ عمرہ موت دینا۔ کہا جاتا ہے "طوی فلان وھو منشور" جبکہ کسی کا ذکر حسن اور اثر جمیل باقی رہ جائے۔ طوی الحدیث بات چھپانا کشحہ علی الامر پوشیدہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "طوی کشحہ عنی" یعنی اس نے مجھ سے اعراض کیا اور مفارقت اختیار کی۔ وطوی البلاد قطع مسافت کرنا البئر پتھروں سے کنوئیں کا من بنانا۔ طوی الرجل بھوکے رہنے کا ارادہ کرنا السیر فلاناً لاغر کرنا۔
طوی (س) طوی و اطوی۔ بھوکا ہونا۔ صفت طیان و طوٍ و طاوٍ مؤنث طیاو طویۃ و طاویۃ۔
تطوّت الحیۃ سانپ کا کنڈلی مارنا۔
انطوی القوم علیہ اکٹھا ہونا (و اطوی) لپٹا جانا۔
الطوی بھوک۔ مشک۔

الطَّوٰی و الطوی۔ لپیٹی ہوئی چیز۔

الطَّیُّ۔ لپیٹ۔ ضمن۔ کہا جاتا ہے "الغیَ فی طیَ قلبہ" یعنی گمراہی اس کے دِل کے ضمن میں ہے۔

الطِّیَّة۔ حاجت۔ ضمیر۔ نیت۔ لپیٹنے کی ہیئت۔ گوشہ۔ چھت۔ کہا جاتا ہے "مضی لطیّتہ" یعنی اپنی نیت پر کاربند ہوا "لقیتہ بطیّات العراق" میں نے اس سے عراق کے اطراف میں ملاقات کی۔

طاوی البطن۔ پتلے پیٹ والا۔

الطایة۔ سطح۔ چھت۔ کھجور خشک کرنے کی جگہ۔ ریگستان میں بڑی چٹان۔ زمین کہ جس میں پتھر نہ ہو۔ ج طایات۔

الطوی۔ گیہوں کا بورا۔ رات کا حصہ۔ ج الاطواء (والطویۃ) من بنا ہوا کنواں۔

الطویۃ۔ نیت۔ ضمیر۔

الاطواء۔ ٹڈی کی دم کی گرہ۔ واحد طوی۔

المطوی۔ لپیٹ۔ ج مطاوٍ۔ مطاوی الحیۃ: سانپ کی کنڈلی۔

المطوی۔ جس پر کتا ہوا سوت لپیٹا جائے۔

طاب یطیب طِیبًا و طابًا و طیبۃ و تطیابًا۔ لذیذ ہونا۔ میٹھا ہونا۔ اچھا اور عمدہ ہونا طابت النفس بکذا: دِل خوش ہونا۔ طاب عیشہٗ۔ خوش عیش ہونا عن الشیٔ نفسًا: خوشی سے چھوڑ دینا الشیٔ: اچھا کرنا۔ طابت الارض۔ گھاس اگانا۔

طیّب۔ الشیٔ: اچھا کرنا یا اچھا پانا۔ خوشبو لگانا۔ طیّب خاطرہٗ: تسکین دینا۔ مطمئن کر دینا۔

اطاب اطابۃ الشیٔ: اچھا کرنا۔ شیریں کلامی کرنا۔

اطیب اطیابًا۔ الشیٔ: اچھا پانا۔

طایبہٗ مطایبۃ۔ ہنسی مذاق کرنا۔ کھیل کود کرنا۔

تطیّب۔ خوشبو لگانا۔

استطاب استطابۃ۔ القوم: شیریں پانی مانگنا۔ (واستطیب استطیابًا) الشیٔ: اچھا پانا۔

الطاب۔ لذیذ۔ مزے دار۔

الطِّیب۔ خوشبو۔ ج اَطیاب و طیوب۔ حلال۔ کہا جاتا ہے "ھذا طیبٌ لك" یعنی یہ تمہارے لئے حلال ہے۔ ہر چیز سے افضل۔

الطابۃ۔ شراب۔ مدینہ منورہ کا لقب۔

الطِّیبۃ۔ حلال۔ طیبۃ الخمر: صاف شراب۔ کہا جاتا ہے "فعلتُ ذلك بطیبۃ" یعنی میں نے اس کو رضامندی سے کیا کسی نے مجھے مجبور نہیں کیا۔

الطیّاب۔ بہت زیادہ پاکیزہ۔

الاطیب۔ اسم تفضیل ج اطایب مؤنث طوبی ج طوبیات۔

الطوبی۔ رشک۔ سعادت۔ خیر۔

الطیّب۔ پاکیزہ۔ اچھا۔ حلال۔ مؤنث طیّبۃ ج طیّبات و طوبی۔ کہا جاتا ہے "کلمۃ طیّبۃ" پاکیزہ کلمہ۔ جس میں کوئی مکروہ بات نہ ہو "بلدۃ طیّبۃ" مامون شہر جس میں برکت زیادہ ہو۔

الاطایب والمطایب۔ من الشیٔ: عمدہ اشیاء

شرابٌ مطیّبۃ۔ عمدہ شراب جس کے پینے سے دِل خوش ہو۔

طاح یطیح طیحًا۔ بمعنی طاح یطوح طوحًا یعنی ہلاک ہونا۔ سرگرداں پھرنا۔

طیّحہٗ۔ ہلاک کرنا الشیٔ: ضائع کرنا۔

اطاحہٗ۔ ہلاک کرنا۔

تطایح۔ الشیٔ: بکھرنا۔

الطیحۃ۔ تباہی۔ کہا جاتا ہے "اصابتھم طیحۃ" یعنی ایسے امور پیش آئے جس نے تفریق کرا دی۔ "وطوحتھم طیحات" یعنی ان کو حوادث نے ہلاک کر دیا۔

طاخ یطیخ طیخًا۔ برے کام سے آلودہ ہونا۔ تکبر کرنا۔ باطل میں منہمک ہونا۔ الامر: کام کو بگاڑ دینا۔

طاخہٗ و طیّخہٗ۔ قبیح بات میں آلودہ کرنا۔

طیّخ اصحابہٗ: گالی دینا۔

تطیّخ۔ برائی سے آلودہ ہونا۔

الطیخۃ۔ فتنہ (والطائخ والطیّاخ) بے برکت۔ بیوقوف۔

طار یطیر طیرًا و طیرانًا و طیرورۃ الطائر: پرندہ کا اُڑنا صیتہٗ: مشہور ہونا۔ الشعر: بال لمبے ہونا بکذا: سابق ہونا۔ الی کذا: دوڑنا۔ کہا جاتا ہے "طار طائرہٗ" وہ غضبناک ہوا۔ طیش میں آکر جلد بازی کرنا۔

طیّرہٗ و طیّر بہٖ و اطارہٗ اطارۃ و طایرہٗ مطایرۃ۔ اُڑانا۔ اطار و طیّر المال تقسیم کرنا۔ طیّر نومہٗ: نیند اُڑا دینا۔

اطّیر و تطیّر۔ بالشیٔ و منہ: بدفالی لینا۔

تطایر۔ متفرق ہونا الشیٔ: لمبا ہونا۔ السحابُ فی السماء: بادل کا چاروں طرف گھر جانا۔

انطار۔ الشیٔ: پھٹنا۔

استطار استطارۃ الشیٔ: متفرق ہونا۔ منتشر ہونا الحائط: دیوار کا پھٹنا السیف: جلدی سے سونتنا۔ الطیر: پرندے کو اُڑانا۔

اُستطیر۔ خوفزدہ ہونا۔ جلدی سے لے جایا جانا الصدعُ فی الحائط: دیوار میں پھٹن ظاہر ہونا الفرس: گھوڑے کا تیز دوڑنا۔

الطائر۔ فا۔ پرندہ ج طیر اور طیور و اطیار جمع الجمع نام ایک ستارے کا جس کو نسر طائر بھی کہتے ہیں جس سے اچھا یا برا شگون لیں۔ نصیب۔ روزی۔ دماغ۔ کہا جاتا ہے "ھو میمونُ الطائر" وہ مبارک چہرے والا ہے۔ "سِرْ علی الطائر المیمون" مبارک شگون پر سفر کرو (مسافر کیلئے دعا ہے "ھو ساکنُ الطائر" یعنی حلیم صاحب وقار ہے "طار طائر فلان" جبکہ غضبناک ہو یا جلد بازی کرے۔

الطیر۔ جمع طائر۔ اور کبھی واحد پر بھی بولا جاتا ہے اسم ہے تطیر کا بمعنی بدشگونی اور اسی سے عرب کا قول ہے "لا طیر الا طیرُ اللہ" جیسا لا امر الا امرُ للہ۔ اور طیرُ للہ لا طیرك۔ جیسا صباحُ للہ لا صباحُك اور کہا

جاتا ہے "كَأَنَّ عَلٰى رُؤُوْسِهِمُ الطَّيْر" یعنی وہ ہیبت کی وجہ سے بالکل ساکن اور خاموش ہے اور اصل اس کی یہ ہے کہ کوا اُونٹ کے سر پر بیٹھتا ہے اور چیچڑی چنتا ہے جس سے اُونٹ کو آرام ملتا ہے اور وہ اس ڈر سے کہ کوا اڑ نہ جائے بالکل حرکت نہیں کرتا۔ "وَاُزْجُرْ اَحْنَاءَ طَيْرِكَ" دُور کر اپنی خفت وغصہ کو۔

الطِّيَرَة الطِّيَرَة. بدشگون جس سے لیا جائے۔

الطَّيْرَة والطَّيْرُوْرَة. طیش۔ ہلکا پن۔ اوچھا پن۔ کہا جاتا ہے "اِيَّاكَ و طَيْرَاتِ الشَّبَابِ" اپنے آپ کو جوانی کے طیش سے بچاؤ۔

الطُّوَيْر. طَيْر کی تصغیر۔

الطَّيَّار. منتشر۔ ترازو کی زبان۔ سکہ تولنے کی ترازو۔

اَلطَّيَّارَةُ ہوائی جہاز۔

اس کی کئی اقسام ہیں۔ (۱) طَائِرَةُ رُكَّاب: سواریوں کے لئے ہوائی جہاز اندرونی و بیرونی سفر کے لئے۔

(۲) طَائِرَةٌ حَرْبِيَّةٌ ہوائی جنگی جہاز۔ اس کی کئی اقسام ہیں۔

(۱) طَائِرَةُ طراد دشمن کو دھکیلنے کے لئے۔

(۲) الطَّائِرَةُ انفانة زمین پر روشنی چھوڑنے والا جہاز۔

(۳) اَلطَّائِرَةُ العَافُوْرِيَّة تیز ترین ہوائی جہاز۔

(۴) اَلطَّائِرَةُ الْقَانِصَة دشمن کے ہوائی جہاز کو گرفتار (شکار) کرنے والا ہوائی جہاز۔

(۵) طَائِرَةُ الانْقِضَاضِ دشمن کے ہوائی جہاز کو مار گرانے والا جہاز۔

(۶) اَلْقَلعة الطَّائِرَة دشمن کے علاقوں پر بمباری کرنے والا بڑا ہوائی جہاز۔

الطَّيَّار والمُطَار. من الخيل: تیز خاطر چست چالاک گھوڑا۔

اَرْضٌ مُطَارٌ. کثرت سے پرندوں والی زمین۔

الطَّيَّارَة مؤنث طَيَّار. ہوائی جہاز۔

المَطَار اُڑنے کی جگہ۔

المُطَيَّر. ے۔ پھٹا ہوا۔ ٹوٹا ہوا۔ ایک قسم کی چادر۔

المُسْتَطِير. فا۔ پھیلنے والا۔ کہا جاتا ہے "صُبْحٌ مُسْتَطِيْر" یعنی صبح منتشر اور ایسا ہی بجلی، بڑھاپا اور شر کے لئے مستعمل ہے۔

طَاسَ يَطِسُ طَيْسًا الشَّيْءُ زیادہ ہونا۔

الطَّيْس. عدد کثیر۔ مٹی۔ ہر وہ مخلوق جس کی نسل بہت ہوتی ہو۔ جیسے مچھلی۔ چیونٹی۔

طَاشَ يَطِيْشُ طَيْشًا. اوچھا ہونا۔ عقل زائل ہونا۔ السَّهْمُ عَنِ الغَرَضِ: تیر کا نشانہ سے خطا کرنا۔ صفت طَائِش.

اَطَاشَ اِطَاشَةً. السهم عن الغرضِ: تیر کا نشانہ سے خطا کرا دینا۔

الطَّيَّاش. بمعنی طَائِش. جو خفت عقل کی وجہ سے ایک طریقے پر نہ جمے۔

الطَّيْشَان. سبکی۔ اوچھا پن۔

طَاعَ يَطِيْعُ طَيْعًا. بمعنی طَاعَ يَطُوْعُ طَوْعًا.

طَافَ يَطِيْفُ طَيْفًا و مَطَافًا الخَيَالُ: خواب میں خیال آنا۔

طَيَّفَ تَطْيِيْفًا واَطَافَ اِطَافَةً و تَطَيَّفَ تَطَيُّفًا. بہت پھرنا۔

الطَّيْف. خیال جو خواب میں آئے۔ غضب۔ جنون۔

الطِّيَاف. رات کی تاریکی۔

اَلطَّيْف وہ صورت جو موشور میں سفید روشنی گذرنے کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے جس کی وجہ سے مختلف رنگ سرخ، مالٹا، زرد، سبز، بنفشی اور نیلا حسب ترتیب ظاہر ہوتے رہتے ہیں۔ اسی طیف (صورة) کے ذریعے گیس کی تلاش میں مدد لی جا سکتی ہے۔

طَامَ يَطِيْمُ طَيْمًا. نیکو کار ہونا اللهُ فُلَانًا عَلَى الخَيْرِ: اللہ کا کسی کو خیر پر پیدا کرنا۔

الطِّيْمَاء. جبلت۔ طبیعت۔

طَانَ يَطِيْنُ طَيْنًا و طَيَّنَ الحَائِطَ: دیوار کو گارے سے لیپنا۔ طَانَ الكِتَابَ: خط پر مہر لگانا۔ طَانَهُ اللهُ عَلَى الخَيْرِ: اللہ کا خیر پر پیدا کرنا۔

تَطَيَّنَ. گارے سے لیپا جانا۔ گارے سے لتھڑنا۔ لت پت ہونا۔

الطِّيْن و الطِّيْنَة. گارا۔ مٹی اور چونہ یا ریت چونہ ملا ہوا الطِّيْنَة: گارے کا ایک حصہ۔ خلقت جبلت. کہا جاتا ہے "هُوَ يَابِسُ الطِّيْنَةِ" وہ سخت دل اور خشک مزاج ہے "لَهُ طِيْنَةٌ طَيِّبَةٌ" اس کی طبیعت نرم ہے۔

مَكَانٌ طَانٌ. بہت گارے کی جگہ۔

الطِّيَانَة. گارا بنانے کا پیشہ۔

الطَّيَّان. گارا بنانے والا۔

اَلطَّيُّوْن ایک بدبودار پودا جس کے پھول زرد ہوتے ہیں اس کے ساتھ بھوڑ مار دوائی تیار کی جاتی ہے۔

# ظ

ظ: الظَّاءُ: سترواں حرف بنیادی حروف میں سے۔ یہ لثوی حروف میں سے ہے۔ یعنی حلق کا کوا اس کا مخرج ہے۔

بحساب جمل اس کا عدد (۹۰۰) ہے۔

ظَأَبَ (ن) ظَأْبًا. نکاح کرنا۔ ظلم کرنا۔ شور کرنا التَّیْسُ: بکری کا ممیانا۔

ظَائَبَهُ مُظَائَبَةً. سالی سے نکاح کرنا۔ کہا جاتا ہے "تزوّجا بالمُظَائَبَةِ" یعنی دونوں ہم زلف ہوئے۔

تظَائَبَا. ہم زلف ہونا۔

الظَّأْبُ. س. ہم زلف۔ ساڑھو۔ ج ظُؤُوب و اَظْؤُب.

ظَأَرَ (ف) ظَأْرًا و ظِئَارًا و اظَّأَرَ اِظْآرًا وظَائَرَ مُظَائَرَةً. النَّاقَةَ او المرأةَ علٰی وَلَدِ غَیْرِھا. مہربان کرانا۔ فظأرت و اِظَّأَرت. مہربان ہونا۔ اور صفت "ظُؤُور و ظُؤُورَة ج اَظْآر و ظُؤار. ظَائَرَهُ اِلٰی كَذَا: مہربان کرانا۔ ظَأَرَ علٰی عَدُوِّہٖ: حملہ کرنا۔ ظَأَرَهُ و ظَاوَرَهُ و اَظْأَرَهُ علٰی كَذَا: مہربان کرنا۔ ظَائَرَهُ عَلَی الأَمْرِ طلب کرنا یا مجبور کرنا۔ ظَائَرَ الرَّجُلُ: دایہ بنانا۔ ظَائَرَتِ المرأۃُ: دایہ گری کرنا۔

اِظَّأَرَ لِوَلَدِہٖ ظِئْرًا: لڑکے کے لیے دایہ مقرر کرنا۔

الظِّئْر. غیر کے بچے پر مہربانی کرنے والی۔ غیر کے بچے کو دودھ پلانے والی ج اَظْؤُر و اَظْآر و ظُؤُور و ظُؤُورَة و ظُؤار. ظِئْرٌ

القَصْر: ستون۔

الظِّئْرَة. تھونی۔ کھمبا۔

الظُّؤْرَة. دایہ۔ دائی پلائی۔

ظَائَمَهُ مُظَائَمَةً و تظَاءَما تظَاؤُمًا. ہم زلف بننا۔

الظَّأْم. ہم زلف۔ ساڑھو۔

الظُّبَة. تلوار وغیرہ کی دھار۔ ج ظُبات و ظُبًی و ظُبُون و ظِبُون و اَظْبٍ.

اَظْبَی المکانُ: بہت ہرنیوں والی ہونا۔

الظَّبْیُ. ہرن نر یا مادہ ج ظِبَاء و اَظْبٍ و ظُبِیّ و ظَبَیَات.

صحت جسم کے متعلق عرب کا قول ہے "بِہٖ داءُ الظَّبْیِ" یعنی اسے کوئی مرض نہیں اسلئے کہ ہرن کو سوائے مرض الموت کے کوئی بیماری نہیں ہوتی۔ دوسرا قول یہ ہے کہ "اِذا اَتَیْتَهُم فَارْبِضْ فِی دارِھِمْ ظَبْیًا" یعنی جب تم کسی قوم کے پاس جاؤ تو ہرن بن کر اقامت کرو۔ مطلب یہ ہے کہ جس طرح ہرن کو کوئی شک ہوتا ہے تو وہ نہیں ٹھہرتا اسی طرح تم بھی شک ہونے پر چل دو۔

الظَّبْیَة. ہرنی۔ بکری۔ گائے۔ عورت اور اُونٹنی کی اندام نہانی۔ ج ظِبَاء و ظَبَیَات.

الظَّبْیَة وادی کا موڑ۔ ہرن کے بال دار چمڑے کا چھوٹا تھیلہ۔

اَرْضٌ مَظْبَاة. بہت ہرن والی سرزمین۔

ظَرَّ (ن) مَظَرَّة. دھار دار پتھر توڑنا۔ النَّاقَةَ: اُونٹنی کو دھاری دار پتھر سے ذبح کرنا۔

اَظَرَّ. دھار دار پتھروں کی زمین میں واقع ہونا۔

المکانُ: بہت دھار دار پتھروں والا ہونا۔

الظُّرّ والظُّرَر والظُّرَرَة. پتھر۔ دھار دار پتھر ج ظُرّان و ظِرّان و ظِرار و اَظِرَّة.

الظِّرّان. چقماق کے ٹکڑے جو زمانہ قدیم میں نیزے اور بھالے اور کلہاڑے وغیرہ کی شکل پر بنائے جاتے تھے اور دیا سلائی کے بنانے سے پہلے اسی کا استعمال کیا کرتے تھے۔ "والطُّور الظُّرّی والظِّرّانی" مذکور چقماق کے استعمال کا زمانہ۔

اَرْضٌ ظَرِیْرٌ و مَظَرَّة. بہت چقماق والی سرزمین۔ الظَّرِیْر: رہنمائی کا نشان۔ ج ظِرار و اَظِرَّة و ظِرّان.

المِظَرَّة. چقماق۔ ج مَظَارّ.

ظَرِبَ (س) ظَرَبًا. بِكَذَا: چپکنا۔

الظَّرِب. اُبھرا ہوا تیز پتھر۔ چھوٹا ٹیلہ ج ظِراب و اَظْرُب.

الظُّرُبّ مِن الرجال: چھوٹے قد کا موٹا۔

الظَّرِبان والظَّرِبَاء. بلی کے برابر خاکستری رنگ کا سیاہی مائل بدبودار جانور ج ظرابیّ و ظرابین. کہا جاتا ہے "فسابینهم الظَّرِبانُ" یعنی ان میں نااتفاقی ہو گئی۔

الظَّرْبَی والظِّرْبَاء. ظَرِبان کا اسم جمع۔

الاَظْرُب. نواجذ کے پیچھے کے چار دانت

اَضْرابُ اللجام: لگام کے لوہے کے اطراف کی گرہ۔

ظَرُفَ(ک) ظَرْفًا و ظَرافةً. خوش شکل
چالاک ہونا۔ ذہین ہونا۔ صفت ظریف۔ ج
ظُرفاء و ظِراف و ظُرُف و ظُرُوْف و
ظریفُوْن مؤنث ظَرِیْفة ج ظرِیْفات و
ظَرائِف. ظرفه ظریْفتر ہونا۔ کہا جاتا ہے
"ظَارفَنِیْ فظَرفْتُهٗ."
اَظْرَف. ظریف اولاد پیدا ہونا المتاع:
برتن بنانا۔
تظَرَّف و تظارف. ظرف بننا۔
اسْتظْرف. ظریف طلب کرنا ہ: ظریف
سمجھنا۔ ظریف پانا۔
الظَرْف۔ دانائی۔ حذاقت۔ فوقیت۔ برتن۔ کہا
جاتا ہے "من الظَرْف جوْدُ المَهْدِی
بالظَرْف" پہلا ظرف بمعنی دانائی اور دوسرا
بمعنی برتن جس میں ہدیہ بھیجا جائے اور عوام
مشکیزہ کے معنی میں بھی استعمال کرتے ہیں۔
الظَرْف: ہر وہ چیز جس میں کوئی دوسری چیز
رہے اور اسی سے ہے "ظُرُوْفُ الزمان
والمَکان" اور کہا جاتا ہے "هو نقی
الظرف" یعنی وہ امین ہے "رَاَیْتُهٗ بظرْفه"
میں نے اسی کو دیکھا ہے۔
الظُراف والظُرّاف. ظریف ج ظُرفاء و
ظُرّافُوْن.
المَظْرُوْف. مفع. برتن میں جو چیز ہو۔ کہا
جاتا ہے "بعَثْتُ بالرسائل مَظْرُوْفَة."
ظرىٰ(ض) ظَرْيًا. الماءُ: پانی کا جاری
ہونا۔
ظَرِیَ(س) ظَرًى. الغُلامُ: لڑکے کا
زیرک ہونا۔
اظْرَوْرٰی اظْرِیْراءً. پیٹ پھولنا۔
الظَارِی. فا۔ کاٹ کھانے والا۔
الظرَوْرِی. زیرک۔ عقل مند۔ ظریف۔
ظَعَنَ(ف) ظَعْنًا و ظَعَنًا و ظُعُوْنًا و
مَظْعَنًا. کوچ کرنا۔ کہا جاتا ہے "ظَعَنُوْا عنْ
دِیَارِهم" وہ لوگ اپنے ملکوں سے کوچ کر
گئے۔
اَظْعَنَ. کوچ کرانا۔ سفر کرانا۔

اظعن. الهودج ہودے میں سوار ہونا۔
الظِعان والظُعُوْن والضعد ہودہ
باندھنے کی رسّی۔
الظُعُوْن والظَعُو. بار بردار اُونٹ۔ ہودہ
اُٹھانے والا اُونٹ ج صُعُن.
الظعِیْنة. ہودہ ج ظعائن و ظُعْن و ظُعُن
جج اظْعان و ظُعُنات. بیوی یا عورت جب
تک ہودے میں رہے۔ یا مطلقاً عورت۔ کہا جاتا
ہے "هؤلاء ظعائنه" یہ اس کی عورتیں
ہیں۔
المظْعان. من الخیل والنوق: نرم چال
چلنے والا گھوڑا یا اُونٹنی۔
ظفره(ض) ظفرًا. چہرے پر ناخن مارنا۔
ناخن توڑنا۔
ظفر(س) ظَفَرًا و اظفر المطلُوب و
به و علیه: کامیاب ہونا۔ غالب ہونا۔
ظَفِرتْ عیْنُه: ناخنہ ہونا۔ آنکھ کی صفت
ظَفِرة اور شخص کی مظْفُور.
ظَفّرهٗ. کامیابی کی دُعا کرنا۔ ظفّر الشیُٔ:
کسی چیز میں ناخن چبھونا الثوب: کپڑے پر
خوشبو لگانا الجلد: کھال کو ملنا۔ ظفّره
واظْفره بعدوّه: دشمن پر کامیاب کرانا۔ فتح
مند کرانا۔ اظْفر فلانا: مُنہ پر ناخن مارنا۔
تظافرُ القوْمُ: ایک دوسرے کی مدد کرنا۔
الظفْر والظُفْر والظُفُر ناخن ج اظفار
جج اظافیر. کہا جاتا ہے "ما بقی فی الدار
ظُفر" یعنی گھر میں کوئی باقی نہیں رہا "و رأیْتُهٗ
بظُفره" یعنی میں نے اس کو دیکھا و "قلّم
اَظْفاره عن اذی الناس" یعنی لوگوں کو
تکلیف پہنچانی کم کر دی یا بالکل چھوڑ دیا "و
کسّر اظْفاره فی فلان" یعنی غیبت کی۔
"ظُفْرُ القطّ و ظُفْرُ النسر و ظُفْر
العُقاب" نباتات کی قسمیں۔
الظُفْرُ والظفْرة ناخنہ (آنکھ کی ایک
بیماری) الظفرة ظافر کی جمع ہے۔
الظِفر والظَفِر والظفّیر ہر معاملہ میں
کامیاب۔

الاظفر لمبے چوڑے ناخن والا۔
الاظْفار ناخن کے مشابہ ایک خوشبودار
چیز۔ اس کا واحد نہیں۔ اظْفارُ الثوب:
کپڑے کی شکنیں۔ الاظْفار نسر طائر کے
آگے کے ستارے۔
المُظفّر والمظْفار ہر معاملہ میں
کامیاب۔
ظَلّ(س) ظلًّا و ظُلولًا. یفعلُ کذا:
ہمیشہ رہنا۔ تم کہہ سکتے ہو "ظلِلْت و ظلْت
و ظِلْت"
ظَلّ ظلالة. الیوْمُ: دن کا سایہ دار ہونا
الشیُٔ: لمبا ہونا۔
ظلّله. سایہ ڈالنا۔ ظلّل بالسوط: دھمکانے
کے لیے حرکت دینا۔
اظَلّ. الیوْمُ دن کا سایہ دار ہونا ہ: سایہ
ڈالنا۔ اپنی پناہ میں لینا۔ اظلّ الامْرُ فلانا: پہنچ
جانا۔ قریب ہونا اور اسی سے ہے۔
اظلّك الشهر یعنی مہینہ آگیا۔
تظلّل بالشجرة: درخت کے سایہ میں
بیٹھنا۔
اسْتظلّ بالظلّ: سایہ کے نیچے بیٹھنا من
الشیُٔ: سایہ لینا الکرْمُ: انگور کی شاخ کا گتھ جانا
العیُون: چشمے کے پانی کا نیچے اُتر جانا
الشمْسُ: آفتاب کا بادل میں چھپ جانا۔
الظِلّ. سایہ ج ظلال و اظْلال و ظُلُول.
عزت۔ آرام و آسودگی۔ ظلّ من اللیل:
رات کا حصہ یا اس کی سیاہی۔ من القیظ: گرمی
کی شدت من الثوب: کپڑے کا رواں۔
ظلُّ الشباب او الشتاء: جوانی یا جاڑے کی
ابتدا۔ کہا جاتا ہے "بقی عندی ظلّ النهار"
وہ میرے پاس تمام دن رہا اور یہ اس لیے کہ
ظل کا بقا و زوال شئے کے زوال و بقا پر موقوف
ہے۔ "و هو فی ظلّه" یعنی وہ اس کی پناہ میں
ہے۔ "و مشیْتُ علی ظلّی او انتعلتُ
ظلّی" میں چلا اس حال میں کہ دوپہر ہو چکی
تھی اس لیے میرا سایہ نہیں تھا۔ و "کان
ذلك الیوم اطْولُ من ظلّ القناة" یعنی یہ

دن نیزے کے سائے سے بھی زیادہ طویل تھا۔ عرب نیزہ کے سائے کو بہت زیادہ طویل سمجھتے تھے۔ "فُلَانٌ یُبَارِیْ ظِلَّ رَاسِهٖ" بولا کرتے تھے جب کوئی تکبر کرتا تھا۔ مُلاعِبُ ظِلِّهٖ او خاطِفُ ظِلِّهٖ ایک پرندہ کا نام ہے۔

الظَّلَلُ درخت کے نیچے کا پانی جس کو دھوپ نہ لگے۔

الظَّلَّة اسم مرۃ۔ اقامت۔

الظُّلَّة تنگ سائبان۔ ہر وہ کہ جس کی سردی وگرمی میں پناہ لیں۔ ہر سایہ دار ج ظُلَل و ظِلال.

الظَّلال والظِّلال والظِّلَّة والظِّلالَة. ہر سایہ دار۔ ظِلالُ البَحْرِ: سمندر کی موجیں۔

الظَّلِیْل سایہ دار۔ ہمیشہ سایہ والا۔

الظَّلِیْلَة مؤنث ظَلِیْل. زیادہ درختوں کا باغ۔ وادی کے نچلے حصے۔ پانی کا چشمہ۔

المِظَلَّة والمَظَلَّة. جس سے سایہ لیا جائے۔ بڑا خیمہ۔ چھتری۔ ج مَظالّ. عید المظال یہودیوں کی عید جس میں درخت کے پتوں سے خیمے بناتے ہیں اور مصر کی آزادی کی یادگار میں ان خیموں میں چند روز قیام کرتے ہیں۔

یَوْمٌ مُظِلٌّ سائے والا دن۔

ظَلْظَل کشتیاں۔

ظَلَعَ(ف) ظَلْعًا. البَعِیْرُ اونٹ کا چلنے میں لنگڑانا۔ صفت ظَالِعٌ. ظَلَعَتْ بِهِمُ الاَرْضُ: زمین تنگ ہونا۔

الظَّلْع عیب۔ کہا جاتا ہے "اِرْبَعْ عَلٰی ظَلْعِكَ" یعنی تم ضعیف ہو جس چیز کی طاقت نہیں رکھتے ہو اس سے رُک جاؤ۔ "لا یَرْبَعُ عَلٰی ظَلْعِكَ مَنْ لَیْسَ یَحْزُنُهٗ اَمْرُكَ" یعنی تمہاری شان کا اہتمام وہی کرے گا جو تمہارا غم خوار ہوگا۔ "اِرْقَ عَلٰی ظَلْعِكَ" اور کبھی ہمزہ کے ساتھ "اِرْقَأْ" کہا جاتا ہے یعنی پہلے اپنی حالت کو درست کرو یا اتنی ہی تکلیف اُٹھاؤ جتنی کی طاقت رکھتے ہو۔ مطلب یہ ہے کہ اپنی حد سے آگے مت بڑھو اور اپنی کوتاہی و عاجزی کو دیکھو اور اپنے عیوب کی وجہ سے خاموش رہو اس لیے کہ سیڑھی پر چڑھنے والا اگر لنگڑا ہوتا ہے تو وہ اپنے نفس کے ساتھ نرمی کرتا ہے۔

الظَّلَع لنگڑا پن۔

الظَّالِع فا۔ جھکنے والا۔ متہم (مذکر و مؤنث) اور مؤنث کے لیے ظَالِعَة بھی بولا جاتا ہے ج ظُلَّع.

الظُّلَاع جانور کی ٹانگ میں بیماری جو تھکن سے نہ ہو۔

ظَلَفَ(ن) ظَلْفًا کھر پر لگنا۔ ظَلَفَ نَفْسَهٗ عَنِ الشَّیْءِ باز رکھنا۔

ظَلِفَ(ن ض) ظَلْفًا. القَوْمَ: قوم کے نشان قدم پر چلنا۔ ظَلَّفَ و ظَالَفَ مُظَالَفَةً اَثَرَهٗ قدم کے نشانات کو مٹا دینا۔

ظَلِفَتْ(س) ظَلَفًا الاَرْضُ: سخت ہونا مَعِیْشَةُ فُلَانٍ: تکلیف دہ ہونا نَفْسُهٗ رُك جانا۔

ظُلِّفَ الرَّجُلُ سخت زمین میں روکا جانا تاکہ کوئی نشان قدم کا پتہ نہ لگ سکے۔

ظَلَّفَهٗ عَنْ كَذَا دور کرنا۔ ظَلَّفَ عَلٰی كَذَا زیادہ کرنا۔

اَظْلَفَهٗ دور کرنا۔

اِظَّلَفَ و تَظَلَّفَ سخت پتھریلی زمین میں پڑنا۔

الظِّلْف پھٹے ہوئے کھر۔ ج ظُلُوْف و اَظْلَاف کہا جاتا ہے "جَاءُوْا عَلٰی ظِلْفِهٖ" یعنی اس کے نشان قدم پر آئے۔ الظِّلْف: حاجت وتنگی عیش۔ سخت زندگی۔

الظِّلْف باطل۔ مباح۔ بے کار۔ کہا جاتا ہے "ذهب دمه ظِلْفًا و ظَلَفًا و ظَلِیْفًا" یعنی اس کا خون بیکار گیا۔

الظَّلَف و الظَّلِف پانی اور کیچڑ سے بلند جگہ

رَجُلٌ ظَلِفُ النَّفْسِ اوصاف ذمیمہ سے پاک صاف۔

اَرْضٌ ظَلْفَة و ظَلِفَةٌ و ظَلَفَةٌ. سخت پتھریلی زمین۔

الظَّلِیْف بدحال۔ ذلیل۔ سخت مشکل کام ج ظُلُف ظُلَف.

رَجُلٌ ظَلِیْفُ النَّفْسِ: اخلاقِ رذیلہ سے پاک صاف۔ کہا جاتا ہے "اَخَذَهٗ بِظَلْفِهٖ و بِظَلِیْفِهٖ و بِظَلَفَتِهٖ و بِظَلِیْفَتِهٖ. یعنی سب کچھ لے لیا کچھ نہیں چھوڑا۔

الظَّلْفَاء ہموار لمبا پتھر۔

الاُظْلُوْفَة. تیز پتھر والی زمین ج اَظَالِیْف.

ظَلَمَ(ض) ظُلْمًا و ظَلْمًا و مَظْلِمَةً. بے موقع رکھنا ہ: ظلم کرنا ہٗ حَقَّهٗ: گھٹانا الاَرْضَ: بے موقع کھودنا الطَّرِیْقَ: راستہ سے ہٹ جانا۔ کہا جاتا ہے "مَا ظَلَمَكَ اَنْ تَفْعَلَ كَذَا" یعنی تم کو کس چیز نے ایسا کرنے سے منع کیا۔ ظَلَمَ البَعِیْرَ بغیر کسی مرض اور علت کے ذبح کرنا اور ہر وہ کام جس کو وقت سے پہلے کیا جائے اس پر ظلم کا اطلاق ہوتا ہے۔

ظَلِمَ(س) ظَلْمًا و اَظْلَمَ اللَّیْلُ رات کا تاریک ہونا۔ اَظْلَمَ اللّٰهُ اللَّیْلَ: رات کو تاریک کرنا۔ اَظْلَمَ الرَّجُلُ: تاریکی میں داخل ہونا۔ مظلوم ہونا۔

ظَلَّمَهٗ ظلم کی طرف نسبت کرنا ہ الحَاكِمُ ظلم کی شکایت دور کرنا۔ کہا جاتا ہے "تَظَلَّمَ فُلَانٌ اِلَی الحَاكِمِ مِنْ فُلَانٍ فَظَلَّمَهٗ" یعنی فلاں نے فلاں کی حاکم سے ظلم کی شکایت کی اس نے شکایت دور کر دی۔

تَظَلَّمَ مِنْهُ ظلم کی شکایت کرنا ہٗ حَقَّهٗ. گھٹا دینا الرَّجُلُ: ظلم پر صبر کرنا۔ کہا جاتا ہے "ظَلَمْتُه فَتَظَلَّمَ" میں نے اس پر ظلم کیا اس نے صبر کیا۔

تَظَالَمَ القَوْمُ بعض کا بعض پر ظلم کرنا۔

اِظَّلَمَ و انْظَلَمَ ظلم برداشت کرنا۔

الظَّلْم برف۔ دانتوں کی چمک۔ ج ظُلُوْم.

الظُّلْم بے موقع رکھنا۔ حق گھٹانا۔ ظلم۔

الظِّلْم بدن۔ پہاڑ۔ ج ظُلُوْم.

لَیْلٌ ظَلِمٌ بہت تاریک رات۔

الظُّلْمَة والظُّلُمَة. تاریکی ج ظُلَم و ظُلُمات و ظُلْمات و ظُلَمات.

**الظُلَم.** قمری مہینے کی انیسویں ، بیسویں ، اکیسویں راتیں۔

**الظَلامَة والمَظلِمَة.** ظلم جو تم اُٹھاؤ۔ جو چیز تم سے ظلماً لے لی جائے۔ مظالِم۔

**الظَالِم.** فا۔ ظالِمُوْن و ظَلَمة و ظُلّام۔

**الظَلام والظَلْماء.** تاریکی۔ ابتدائی رات۔

**لَيْلَة ظَلْماء:** بہت تاریک رات۔ اللیلُ ظَلْماء بھی کہا جاتا ہے اور یہ شاذ ہے۔

**الظِلَام.** ظلم۔ بے انصافی۔ کہا جاتا ہے "نظر اِلَی ظِلَامًا" اس نے مجھ کو ترچھی نظر سے دیکھا۔

**الظَلّام والظِلّيم والظَلُوْم.** بہت زیادہ ظلم کرنے والا۔

**الظَلِيْم.** مظلوم۔ نرشتر مرغ ظِلْمَان و ظُلْمان واَظْلِمَة۔

**اَلظَّلامِیُّ:** جو شخص ظلامیہ مذہب پر ہو۔

**اَلظَّلَامِيَّةُ:** وہ لوگ جن کا نظریہ ہے کہ عوام کو تعلیم و تعلم دینا درست نہیں۔

**الظَلِيْمَة.** جو تم سے ظلماً لی جائے۔

**اَمْرٌ مِظْلَام.** دشوار و مشکل کام۔

**ظَمِیَ** (س ظَمًا و ظَمْأً و ظَمَاءً و ظَمائَةً. سخت پیاسا ہونا۔ اِلَيْهِ: مشتاق ہونا۔ صفت مذکر ظَمِیٌّ و ظَامِیٌّ و ظَمْآن اور صفت مؤنث ظَمِئَة و ظَامِئَة و ظَمْآی و ظَمْآنَة. ظِمَاء مذکر و مؤنث دونوں کے لیے۔

**ظَمَّاہُ و اَظْمَاہُ.** پیاسا کرنا۔ دُبلا کرنا۔

**تَظَمَّأَ.** پیاس پر صبر کرنا۔

**الظِمْء.** پیاس۔ اظماء۔

**الظَما والظَمَاء.** پیاس۔

**المِظْمَاء.** سخت پیاس والا۔

**المَظْمَأ.** پیاس لگانے والی جگہ۔

**ظَمِیَ يَظْمِی ظَمًى.** گندم گوں ہونا۔ صفت اَظْمی۔ مؤنث ظَمْیاء ظُمْی۔

**شَفَةٌ ظَمْيَاءُ:** پژمردہ گندمی ہونٹ **عَيْنٌ ظَمْيَاءُ:** باریک پلکوں والی آنکھ **لِثَّةٌ ظَمْياء:** کم خون والے مسوڑھے **ساقٌ ظَمْیاء:** کم گوشت والی پنڈلی۔

**ظَمياءُ.** سیاہ اُونٹنی۔

**المُظْمٰی.** وہ کھیت جس کی سیرابی صرف بارش کے پانی سے ہو۔

**ظَنَّ** (ن ظَنًّا. جاننا اور یقین کرنا اور اسی سے "ظَنُّوْا اَنْ لا مَلْجَأَ مِنَ اللهِ اِلَّا اِلَيْهِ" یعنی یقین کیا کہ اللہ کے عذاب سے کوئی جائے پناہ نہیں مگر اسی کی طرف۔ اور گمان کے معنی میں بھی مستعمل ہے جیسے "ظَنَنْتُ زَيْدًا صَاحِبَكَ."

**ظَنَّهُ وَاَظَنَّهُ واِظَّطَنَّهُ بِكَذا.** تہمت لگانا۔ **اَظَنَّهُ الشَّیَ:** وہم میں ڈالنا۔

**اَظَنَّ فِيْهِ النَّاسَ:** تہمت کیلئے پیش کرنا۔

**تَظَنَّنَ و تَظَنّٰی.** گمان کرنا۔

**الظَنُّ.** گمان۔ اور شک و یقین کے معنی میں بھی مستعمل ہے۔ ظُنُوْن ج ظَنَائِن (خلاف قیاس)

**الظِنَّة.** تہمت۔ کہا جاتا ہے "فِيْهِ ظِنَّةٌ" اس میں تہمت ہے۔ تھوڑی چیز۔ ظِنَن و ظَنائِن۔

**الظَنَانَة.** تہمت۔

**الظَنَّان والظَنُوْن.** بدگمان۔ **رَجُلٌ ظَنُوْنٌ:** کم حیلہ۔ کمزور۔ جس پر بھروسہ نہ کیا جائے۔ **بِئْرٌ ظَنُوْنٌ:** کنواں جس کے متعلق معلوم نہ ہو کہ پانی ہے یا نہیں۔ **دَیْنٌ ظَنُوْنٌ:** قرض جس کے متعلق یہ معلوم نہ ہو کہ وصول ہوگا یا نہیں۔ **رَجُلٌ ظَنُوْن:** جس کی خبروں پر بھروسہ نہ کیا جائے۔

**الظَنِيْن.** متہم۔ بدگمانی کی وجہ سے جس سے دشمنی کی جائے۔ بے برکت۔ اَظِنَّاء۔

**الظَنٌّ.** خیال رکھے جانے کے لائق۔

**نَفْسٌ ظَنَّاء:** نفس متہم۔

**مَظِنَّةُ الشَّیْءِ:** جگہ جہاں چیز کے موجود ہونے کا گمان ہو۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ مَظِنَّةُ الخَيْرِ و فِي المَسْأَلَةِ مَظِنَّةُ اِعْتِرَاضٍ" مَظَانّ۔

**الظُنْبُوْب.** قدم کی جانب پنڈلی کی ہڈی کا کنارہ ظَنَابِيْب. کہا جاتا ہے "قَرَعَ ظَنَابِيْبَ الْاَمْرِ" یعنی آسان کر دیا۔ "قَرَعَ لِهٰذَا الْاَمْرِ ظُنْبُوْبَه و سَاقَه" یعنی کوشش کی اور کوتاہی نہیں کی۔

**ظَهَر** (ف ظُهُوْرًا. ظاہر ہونا۔ باہر آنا۔ **ظَهَرَهُ ظَهْرًا:** پیٹھ پر مارنا۔ **ظَهَرَ بِعِلْمِه:** فخر کرنا۔ **بِالشَّیْءِ و بِهٖ:** پیٹھ پیچھے ڈال دینا۔ **الثَّوْبَ:** ابرہ لگانا۔ **ظَهْرًا و ظُهُوْرًا) البَيْتَ:** مکان پر چڑھنا۔ **عَلَيْهِ:** اعانت کرنا۔ **فُلَان و عَلَيْهِ:** غالب ہونا۔ **عَلَى السِّرِّ:** بھید پر مطلع ہونا۔ **فُلَانٌ بِحَاجَتِيْ:** حاجت کو ہلکا سمجھنا اور پیٹھ پیچھے ڈالنا۔

**ظَهُر** (ك ظَهَارَةً. مضبوط پیٹھ والا ہونا۔

**ظَهِر** (س ظَهَرًا. پیٹھ میں شکایت ہونا۔ صفت ظَهِر۔

**اَظْهَرَ. الشَّیَ:** ظاہر کرنا۔ پیٹھ پیچھے ڈالنا **الکِتَابَ:** از بر پڑھنا۔ **اَظْهَرَهُ عَلٰی عَدُوِّهٖ.** دشمن پر غالب کرنا۔ **عَلَى السِّرِّ:** بھید پر مطلع کرنا۔ مرتبہ بڑھانا۔ **ظَهَّر)** دوپہر میں چلنا۔ دوپہر میں داخل ہونا۔

**ظَهَّرَ واَظْهَرَ حَاجَتِيْ:** ضرورت کو پیٹھ پیچھے ڈال دینا۔ غافل ہونا۔

**ظَاهَرَهُ مُظَاهَرَةً و ظِهَارًا.** مدد کرنا۔ **ظَاهَرَ بَيْنَ الثَّوْبَيْنِ:** اوپر نیچے کپڑے پہننا۔

**تَظَاهَرَ:** ظاہر ہونا۔ **الشَّیَ:** ظاہر کرنا۔ **القَوْمُ:** ایک دوسرے سے دُور ہونا۔ ایک دوسرے کی مدد کرنا۔

**اِسْتَظْهَرَ.** احتیاط کرنا۔ **الشَّیَ:** بچانے کیلئے پیٹھ پیچھے کرنا۔ مدد طلب کرنا۔ تیاری کرنا۔ **عَلَيْهِ:** چڑھنا غالب ہونا۔ **الدَّرْسَ:** سبق کو زبانی پڑھنا۔

**الظَهْر.** پیٹھ۔ پیٹ کا مقابل اَظْهُر و ظُهُوْر و ظُهْرَان. **الظَهْر:** بار برداری کا اونٹ۔ مال کثیر۔ تیر کے پر کا چھوٹا پہلو۔ خشکی کا راستہ۔ کہا جاتا ہے "سَارُوْا فِيْ طَرِيْقِ الظَهْر" یعنی خشکی کے راستہ میں چلے۔ سخت

زمین قِدْرٌ ظَهْرٌ: پرانی ہانڈی۔ کہا جاتا ہے "قَرَاہ عَلٰی ظَهْرِ قَلْبِهٖ او عَلٰی ظَهْرِ لِسَانِهٖ" یعنی حفظ بغیر کتاب کے ازبر پڑھا "واَعْطَاهُ عَنْ ظَهْرِيَد" یعنی بغیر بدلے کے دیا۔"و هُوَ نَازِلٌ بَيْنَ ظَهْرَيْهِمْ و ظَهْرانَيْهِمْ و بَيْنَ اظهرهم" وہ ان کے درمیان نازل ہوا۔"رأيته بين ظَهْرَانَى اللّيْلِ" یعنی میں نے اس کو عشاء اور فجر کے درمیان دیکھا۔"قَلَبَ لَهٗ ظَهْرَ الْمِجَنِّ" یعنی وہ اس کیلئے بدل گیا اور دشمنی کی۔قَلَبَ الْاَمْرَ ظَهْرًا لِبَطْنٍ" اس نے معاملہ میں خوب غور کیا۔"قَتَلَهٗ ظَهْرًا" اس نے اچانک مارڈالا۔"هُوَ يَاكُلُ عَلٰی ظَهْرِ يَدِيْ" یعنی میں اس پر خرچ کرتا ہوں۔"لَا تَجْعَلْ حَاجَتِي بِظَهْرٍ" یعنی میری حاجت کو مت بھولو اور پیٹھ پیچھے مت ڈالو۔

الظِهْرِيّ. اُونٹ برائے ضرورت۔ پیٹھ پیچھے ڈالا ہوا۔ بھولا ہوا۔ ظَهَارِيّ.

الظُهْر. دن کے آدھے ہونے کا وقت ج اَظْهَار.

اَلظَّاهِرِيَّةُ: ان لوگوں کا مسلک جن کے نزدیک علوم شریعت ظاہری نصوص ہی کے ساتھ حاصل ہوتے ہیں۔

محسوس واقعات۔

الظِهْرَة. مدد۔ کہا جاتا ہے"جَعَلَ حَاجَتِيْ ظِهْرَتَه" میری حاجت کو پس پشت ڈال دیا اور بھول گیا۔

اَلْمُظْهَرُ: اسم ظاہر جو کہ ضمیر کا الٹ ہوتا ہے۔

الظِهْرَة والظُهْرَة. مددگار للظُهْرَة: کچھوا۔

الظَهْرَة. گھر کا سامان؛ کہا جاتا ہے"جَائَنَا بِظَهْرَتِهٖ و بِظُهْرَتِهٖ و بِظَهَرَتِهٖ" ہمارے پاس مع اپنی قوم کے آیا۔

الظَهِير. مددگار۔ مضبوط پیٹھ والا۔ بیمار پیٹھ والا۔

الظَهِيْرَة. مؤنث ظَهِير دن کے آدھے ہونے کی حد۔ ظَهَائِر.

الظُهَار. تیر کے پر کا چھوٹا پہلو۔

الظِهَارَة. کپڑے کا ابرا۔

الظَاهِر. فا۔ باطن کا ضد ظَاهِرُ البَلَد بیرونِ شہر۔ کہا جاتا ہے"قَرَأَهٗ ظَاهِرًا" یعنی حفظ بغیر کتاب کے پڑھا۔

الظَاهِرَة. مؤنث ظَاهِرَن العُيُوْن: اُبھری ہوئی آنکھ ظَاهِرَات و ظَوَاهِر.

ظَاهِرَةُ الرَجُلِ: کنبہ؛ قبیلہ۔ظَاهِرَةُ الجَبَلِ: پہاڑ کی چوٹی ظَوَاهِر: بلند زمینیں۔

المَظْهَر. جائے ظہور۔

المُظْهِر. فا۔ سواری والا۔

المُظَهَّر. قوی پیٹھ والا۔

الظَوْنَة. بیوقوف۔

ظَافَهٗ يَظُوْفُهٗ و يَظَافُهٗ ظَوْفًا. دھتکارنا۔ دفع کرنا۔

ظُوْف. الرَقَبَة و ظَافُهَا. گردن کی کھال۔ کہا جاتا ہے"تَرَكْتُهٗ بِظُوْفِ رَقَبَتِهٖ اَوْ بِظَافِهَا" یعنی میں نے اُس کو تنہا چھوڑ دیا۔

اَظْوٰى. بیوقوف۔

الظِيَة. مردار جب سڑنا شروع ہو۔

الظَيّ والظَيَّان. شہد للظَيَّان: جنگلی چنبیلی۔

المَظْيَاة والمَظْوَاة مِنَ الاَرَاضِي: جنگلی چنبیلی والی زمین۔

ظَيَّاهٗ تَظْيِيْنًا. غمگین کرنا۔

الظَيْاَة. بیوقوف۔

# ع

ع: اَلْعَیْن اٹھارواں حرف بنیادی حروف میں سے- حروف حلق میں سے ایک یعنی اس کا مخرج حلق ہے-
بحساب جمل اس کا عدد (۷۰) ہے-

عَبَّ (ن) عَبًّا. تغیر کے بعد چہرے کا خوبصورت ہونا الماءَ: جانوروں کی طرح مُنہ لگا کر پانی پینا- عَبَّتِ الدَلْوُ: ڈول کا بھرتے وقت گڑگڑانا (عُبَابًا) البَحْرُ: موج کا زیادہ ہونا اور بلند ہونا-

تَعَبَّبَ. النبیْذَ ڈگڈگا کے پینا-

الَاعَبَّ. نقیر- سخت ناک والا-

العَبُّ. س- اولے- عبَ الشمسِ: آفتاب کی روشنی-

العُبَّ. آستین کا سرا- ج عُبَاب.

العُبُب. اُچھلنے والے پانی-

العَبَاب. مُنہ لگا کر پانی پینا-

العُبَاب. سیلاب کا چڑھاؤ- عُبَابُ البَحْرِ موج- کہا جاتا ہے "جَاؤْا بِعُبَابِهِم" سب آئے-

العُبِّيَّة والعِبِّيَة. نخوت- فخر- تکبر- غرور-

الیَعْبُوْب. تیز بہنے والا دریا- تیز رفتار لمبا گھوڑا- بادل ج یَعَابِیْب.

عَبَأَ(ف) عَبْأً و عَبَّأَ تَعْبِئَةً و تَعْبِیْئًا المَتَاعَ. سامان کرنا الجَیْشَ لِلْحرب: لشکر مرتب کرنا- عَبَأَ اِلٰی فُلَان و لَهٗ: قصد کرنا- کہا جاتا ہے "لَا اَعْبَأُبِهٖ" مجھے اس کی پروا نہیں-

اِعْتَبَأَ مَا عِنْدَهٗ: سب کچھ لے لینا-

العِبْءُ. بوجھ- بوری- گٹھری- ج اَعْبَاء (والْعَبَ) مثل- نظیر- ج اَعْبَاء.

العَبَاء. چغہ- ج اَعْبِئَة.

العَبَائَة. چغہ-

المَعْبَأ. راستہ-

عَبَثَ(ن) عَبْثًا. الشَّیَْ بالشَّیْءِ: ملانا-

عَبِثَ(س) عَبَثًا. کھیل کود کرنا- مذاق کرنا بِالدِیْن: حقارت کرنا- صفت عَابِث و عِبِّیْث.

عَبْثَةُ النَاسِ. مختلف قسم کے لوگ-

العَبَث. بے فائدہ- لغو- بے نتیجہ- کہا جاتا ہے "فَعَلَ ذٰلِكَ عَبَثًا" اس نے یہ کام لغو کیا-

العَبِیْث. ایک قسم کا پھول-

العَبَوْثُرَان والعَبَیْثُرَان. ایک قسم کا خوشبودار پودہ- ثاء کے فتحہ سے بھی ہیں-

عَبَدَ(ن) عِبَادَةً و عُبُوْدَةً و عُبُوْدِیَّةً و مَعْبَدًا و مَعْبَدَةً. اللّٰهَ: ایک جاننا- خدمت کرنا- ذلیل ہونا- خضوع کرنا- پرستش کرنا- کہا جاتا ہے "مَا عَبَدَكَ عَنِّی" یعنی کس چیز نے تم کو مجھ سے روکا-

عَبُدَ(ک) عُبُوْدَةً و عُبُوْدِیَّةً. باپ دادا سے غلام رہنا-

عَبِدَ(س) عَبَدًا و عَبَدَةً عَلٰی فُلَانٍ: غضبناک ہونا منہ ناک چڑھانا- مَا قَالَهٗ: انکار کرنا عَلٰی نَفْسِهٖ: ملامت کرنا الرَجُلُ: نادم و پشیمان ہونا هٗ: لازم ہونا- جدا ہونا عَلَی الشَّیْءِ: حریض ہونا- صفت عَابِدٌ و عَبِدٌ.

عَبَّدَهٗ. فرماں بردار بنانا- غلام بنانا- عَبَّدَ الطَرِیْقَ: راستہ کو چلتا ہوا بنانا- پائمال کرنا- الرَجُلُ: جلدی کرنا- بھاگنا البَعِیْرَ: قطران ملنا (دیکھئے القَطِرَان) کہا جاتا ہے "عَبَّدَ یَعْدُو" یعنی کچھ تیز دوڑا- "مَا عَبَّدَانْ فَعَلَ کَذَا" اس نے ایسا کرنے میں دیر نہیں کی-

اَعْبَدَهُ الغلام: غلام کا مالک بنانا- اَعْبَدَ الغُلَامَ: غلام بنانا القَوْمُ: جمع ہونا-

تَعَبَّدَ عبادت کے لیے علیحدہ ہونا هٗ: اطاعت کیلئے بلانا- غلام بنانا- غلام جیسا برتاؤ کرنا-

تَعَبْدَدَ القَوْمُ: متفرق ہونا-

اِسْتَعْبَدَهٗ واِعْتَبَدَهٗ. غلام بنانا-

العَبْد. آدمی- غلام- ج عَبِیْد و عِبَاد. و عَبَدَة و عَبْدُوْن واَعْبُد و عُبْدَان و عِبْدَان و عِبِّدَان و اَعْبَاد و مَعْبَدَة و عِبِّدَآء و عِبِّدَیٰ و عَبْدٌ و عُبُدٌ ومَعْبُوْدَآءُ جج اَعَابِد و مَعَابِد واَعْبِدَة عَبْدٌ قِنٌّ و عَبْدُقِنٍ. خاندانی غلام-

العَبْدِیَّةُ والعُبُوْدَة والعُبُوْدِیَة و التَعْبِیْدَة. فرمانبرداری- غلامی- دَرَاهِمٌ عَبْدِیَّة. پرانے دراہم-

العِبَاد. عبد کی جمع- حیرہ کے چند نصرانی عربی قبائل- نسبت کے لیے عِبَادِیٌ.

العَبَادِیْد والعَبَابِیْد. لوگوں کے فرقے- گھوڑوں کے گلے- دُور کے راستے- (ان کا واحد

نہیں)

العَابِد. فا۔ خادم۔ ج عَبَدَة. عُبَّاد. عَابِدُوْن مؤنث عَابِدَة ج عَابِدَات و عَوَابِد.

العَبَدَة. قوت۔ بقاء۔ موٹاپا۔ زندگانی۔ خوشبو پیسنے کا پتھر۔ خودداری۔

المَعْبَد. عبادت گاہ۔ ج مَعَابِد.

المُتَعَبَّد. عبادت گاہ۔

المِعْبَد. کسی۔ پھاوڑا۔ ج مَعَابِد

المُعَبَّد. مع۔ روندا ہوا راستہ۔ مکرم معظم۔ میخ۔ کھونٹی۔ قطران ملا ہوا اونٹ بَعِيْرٌ مُعَبَّدٌ: اُونٹ جس کی سواری چھوڑ دی گئی ہو۔ مؤنث مُعَبَّدَة. المُعَبَّدَة: قار ملی ہوئی کشتی۔

عَبَر (ن) عَبْرًا: غمگین ہونا اور آنسو بہانا العَيْنُ: آنکھ کا ڈبڈبا آنا الکتاب: چپکے چپکے غور کرنا الدَّرَاهِمَ: کمیت و کیفیت دراہم کو دیکھنا (عَبْرًا و عُبُوْرًا) السَّبِيْلَ: طے کرنا۔ مرنا۔ گزرنا النَّهْرَ والوَادِيَ: پار کرنا عبر به الماءَ: گزر جانا (عَبْرًا و عِبَارَةً) الرُّؤْيَا: خواب کی تعبیر بیان کرنا۔

عَبِر (س) عَبْرًا. عابر: عبرت حاصل کرنا۔ اور اسی سے عرب کا قول ہے "اللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا مِمَّنْ يَعْبَرُ الدُّنْيَا وَلَا يَعْبُرُهَا" اے اللہ! ہم کو ان لوگوں میں سے بنا جو دنیا سے عبرت حاصل کرتے ہیں اور بغیر تیری رضامندی حاصل کئے جلدی مرتے نہیں۔

عَبَّرَ. الرُّؤْيَا: خواب کی تعبیر بیان کرنا عَمَّا فِي نَفْسِهِ: دل کی بات ظاہر کرنا عن كذا: بولنا۔ عَبَّرَهُ بالماءِ: پار کرانا الدَّرَاهِمَ: دراہم کی کمیت و کیفیت دیکھنا به: ہلاک کرنا به الأمرُ: دشوار ہونا۔

اِعْتَبَرَ الشَّيْءَ: آزمانا۔ غور کرنا مِنْهُ: تعجب کرنا نصیحت حاصل کرنا۔ به: اعتبار کرنا۔

اِسْتَعْبَرَ: آنسو بہانا۔ الرَّجُلُ: غمگین ہونا الدَّرَاهِمَ: کمیت و کیفیت معلوم کرنا۔ اِسْتَعْبَرَهُ الرُّؤْيَا: تعبیر بیان کرانا۔ او الدَّرَاهِمَ: دراہم کی کیفیت و کمیت پوچھنا العَيْنُ: آنکھ کا ڈبڈبا آنا۔

العَابِر. فا۔ گزرنے والا۔ کسی چیز میں غور کرنے والا۔ ج عَابِرُوْن و عُبَّار و عَبَرَة مؤنث عَابِرَة کہا جاتا ہے "دَخَلَ عَابِرَ سَبِيْلٍ" بغیر ٹھہرے ہوئے گزرتے ہوئے داخل ہوا۔

العَبَّار. مبالغہ عابر۔ خواب کی تعبیر بتانے والا۔ جَمَلٌ عَبَّارٌ: چلنے میں قوی اُونٹ۔

العِبْر والعَبْر. مِنَ الوَادِي: کونہ۔ کنارہ۔ مجلس۔ عَبْر و عِبْر: بہت آدمیوں والی مجلس۔

بَنَاتُ عِبْرٍ: جھوٹ۔ باطل۔ اَبُوْ بَنَاتِ عِبْرٍ: جھوٹا۔

العُبْر: ہر چیز کی کثرت۔ انسان کی ہی کثرت پر استعمال ہوتا ہے۔ تیز چلنے والا بادل۔ عورت جس کا بچہ کھو گیا ہو۔ عقاب (والعبر) آنکھ کی گرمی جو آنسو بہاتی ہے۔

العَبْر والعَبِير والعُبْر. قوی مضبوط۔ (مذکر مؤنث واحد جمع) کہا جاتا ہے "فُلَانٌ عَبْرٌ لِكُلِّ عَمَلٍ" یعنی ہر عمل کے لائق ہے "جِمَالٌ عَبْرُ أَسْفَارٍ" چلنے میں قوی اُونٹ۔

العَبْرَة. عبر کا اسم مرۃ۔ آنسو ج عَبَر و عَبَرَات. غم۔

العِبْرَة. نصیحت۔ کہا جاتا ہے "لَكَ بِفُلَانٍ عِبْرَةٌ" احوال و کیفیات میں غور و فکر تعجب۔ اصل جو نظائر کا مرجع ہو۔

اَلْعِبَارَةُ الجَبْرِيَّةُ: اعداد اور حروف کا مجموعہ جن کے ساتھ عمل جبر کیا جا سکے۔

العِبَارَة. اسم ہے عَبَّر کا۔ معنی پر دلالت کرنے والے الفاظ۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ حَسَنُ العِبَارَةِ" فلاں اچھا بیان کرنے والا ہے۔ "هٰذَا عِبَارَةٌ عَنْ كَذَا" یہ اس کے ہم معنی ہے۔

اَلعَابُوْر: وہ پرندوں کی جماعت جو کہ کسی ایک علاقہ میں ٹھکانہ نہ بنائیں جیسے ترغل، بورواراور فری۔ (سریانی لفظ)

العَبِر مؤنث عَبِرَة. العَبْرَان. مؤنث عَبْرٰى ج عَبَارٰى. آنسو بہانے والا۔ غمگین۔

العِبْرِيّ والعِبْرَانِيّ. یہودی۔ یہودیوں کی زبان۔

العِبْرَانِيَّة. یہودیوں کی زبان۔ یہودیت۔

العَبِيْر. ایک مرکب خوشبو کا نام۔ سَهْمٌ عُبْيَرٌ: بہت پروں والا تیر۔ قَوْمٌ عُبْيَرٌ: بہت لوگ۔

المَعْبَر. گزرگاہ۔ گھاٹ۔

المِعْبَر والمِعْبَرَة. دریا عبور کرنے کا ذریعہ۔

المُعْبَر. بہت بالوں یا پروں والا۔ غُلَامٌ مُعْبَرٌ: لڑکا جس کو احتلام ہونے لگے اور ابھی تک ختنہ نہ ہوا ہو۔

اَلعُبْرُب: ساق نامی درخت جس کا پھل کھٹا ہوتا ہے۔

عَبَسَ (ض) عَبْسًا و عُبُوْسًا: ترش روئی کرنا۔ تیوری چڑھانا۔ چیں بجبین ہونا (و عَبَّسَ) الوَجْهُ: ترش رو ہونا۔ عَبَسَ وَجْهَهُ: ترش روئی کرنا۔

عَبِسَ (س) عَبَسًا البَعِيْرُ: اُونٹ کی دُم پر مینگنی کا خشک ہونا الوَسَخُ فِي يَدِهِ و عَلَيْهَا: میل خشک ہونا۔

اَعْبَسَ الرَّجُلُ: میلا ہونا الإبلُ: دُم پر خشک مینگنی والا ہونا۔ الثَّوْبُ: میل خشک ہونا۔

تَعَبَّسَ. ترش رو ہونا۔

العَبَس. مس۔ اُونٹ کی دم پر خشک مینگنی۔

العَبُوْس والعَبَّاس. بہت ترش رو۔ شیر۔

يَوْمٌ عَبُوْسٌ: سخت دن۔

عَبَشَ (ن) عَبْشًا. الشَّيْءَ: اصلاح کرنا۔ درست کرنا۔

العَبْش. درستی۔ صلاح (و العَبْش والعُبْشَة) عبادت۔ کند ذہنی۔

العَبْشَة والعَبَشَة. غفلت۔

عَبَطَ (ض) عَبْطًا. الذَّبِيْحَةَ: موٹے تازے کو ذبح کرنا الضَّرْعَ: تھن کو خون آلود کردینا التُّرَابَ: مٹی اڑانا الرَّجُلَ: غیبت کرنا الدَّوَاهِي فُلَانًا: بلا کسی سبب کے مصیبت

پہنچنا الکذب بہ کسی عذر کے جھوٹ گھڑنا
عِرضَہ گالی دینا۔ بے آبرو کرنا۔ عَبَطَ
الرِیحُ وَجہَ الاَرضِ سطح زمین کا صاف کر
دینا الشَّیَ پھٹ جانا۔
اَعبَطَہُ المَوتُ صحت و جوانی میں موت
واقع ہونا۔
اِعتَبَطَ. الذَّبِیحَۃَ موٹا تازہ ذبح کرنا
المَوتُ صحت و جوانی میں موت واقع ہونا
الرَجُلَ بلا قتل کرنا العِرضَ گالی دینا۔ بے
آبرو کرنا الرَجُلُ بخار آنا۔ زخمی کیا جانا۔
العَبطُ سفید جھوٹ۔ خالص افترا۔ کہا جاتا
ہے مات عَبطَۃً یعنی صحیح تندرست جوان مر
گیا۔
العَبِیطُ تندرست موٹا تازہ ذبح کیا ہوا
جانور۔ ج عُبُط و عِبَاط. اَدِیمٌ عَبِیطٌ
پھٹا ہوا چمڑا۔ دَمٌ عَبِیطٌ تازہ خون۔
الاِعتِبَاطُ مصدر اِعتَبَطَ. الحَذفُ
الاِعتِبَاطِی عِندَ النُّحَاۃِ حذف جو بغیر
کسی علت کے ہو۔
العَوبَطُ مصیبت۔ سمندر کا وہ حصہ جہاں پانی
زیادہ ہو۔ ج عَوَابِط.
عَبعَبَ. الجَیشُ لشکر کا شکست کھانا۔
تَعَبعَبَ. الشَّیَ پورے کو ہلاک و برباد کر
دینا۔
العَبعَبُ کشادہ کپڑا۔ اُونٹ کے بالوں کا نرم
کمبل (والعَبعَابُ) بلند قد والا۔ کشادہ حلق
والا۔ کامل الخلقت۔
عَبِقَ(س) عَبَقًا و عَبَاقَۃً و عَبَاقِیَۃً
الطِیبُ بہ خوشبو لگنا المَکَانُ بِالطِیبِ
جگہ کا خوشبو سے بھڑک اُٹھنا فلانٌ بِالشَّیِٔ
حریص ہونا بِالمَکَانِ اقامت کرنا۔
عَبَّقَ رائحۃَ الطِیبِ خوشبو پھیلانا۔
العَبَقَۃُ گھی وغیرہ کا بقیہ۔
العَبِقُ خوشبو دار۔ وہ چیز جس سے خوشبو
بھڑکے۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ عَبِقٌ لَبِقٌ" یعنی
ظریف مرد۔
العَبَاقِیَۃُ مکار۔ مصیبت۔ چہرے پر زخم
کا نشان۔ شاطر چور۔
عَبقَر عَبقَرَۃً السرابُ سراب کا چمکنا۔
عَبقَر نام ایک مقام کا جس کے متعلق عرب
کا گمان تھا کہ وہاں جنات بہت ہیں۔
العَبقَرِیُّ عبقر کی طرف منسوب۔ سردار۔
ہر چیز سے فائق۔ تعجب انگیز چیز۔ مؤنث
عَبقَرِیَّۃٌ (والعَبَاقِرِیُّ) ایک قسم کا نفیس
فرش۔
عَبَکَ(ن) عَبکًا. الشَّیَ بالشَّیِٔ ملانا۔
العَبَکَۃُ ٹکڑا۔ مشک کی میل۔ رسی کی گانٹھ
کہتے ہیں "یَبلَی الحَبلُ و تَبقَی العَبَکَۃُ"
یعنی رسی جل جائے اور بل نہ جائے۔
عَبَلَ(ض) عَبلًا. الشَجَرَۃَ درخت سے
پتے گرانا الحَبلَ رسی بٹنا الشَّیَ کاٹنا۔ رد
کرنا۔ روکنا بہلے جانا الشَجَرُ پتے نکلنا۔
عَبِلَ(س) عَبَلًا و عَبُلَ(ک) عُبُولًا و
عَبَالَۃً موٹا ہونا۔ صفت عَبلٌ و عَبِلٌ و
عِبَال و عَابِلٌ عُبُلٌ مؤنث عَبلَۃٌ
عَبلات و عِبَال.
اَعبَلَ موٹا ہونا۔ سفید ہونا الشَجَرُ
درخت کا لپٹی ہوئی پتیوں والا ہونا۔
العَبَلُ لپٹی ہوئی پتیاں۔ گرے ہوئے پتے۔
ج اَعبَال.
العَبِیلُ موٹا۔ مؤنث عَبِیلَۃٌ.
الاَعبَلُ سخت قسم کا پتھر جو سفید، سرخ اور
کالا ہوتا ہے ج اَعبِلَۃ.
العَبَالُ جنگلی گلاب۔
العَبلاءُ چٹان۔ بقول بعض سفید چٹان ج
عِبَال.
المِعبَلَۃُ تیر کا لمبا چوڑا پھل ج مَعَابِل.
العَبُولُ موت۔
عَبُمَ(ک) عَبَامَۃً ، عَبَامَۃً بیوقوف ہونا۔
ماءٌ عُبَامٌ بہت پانی۔
العَبَامُ سست تھکا ہوا۔ موٹا۔ بیوقوف۔
بے عقل۔ بے ادب۔ بزدل۔ ج عُبُم.
العَبَامَاءُ بیوقوف۔
عَبَنَ(ن) عَبنًا موٹا اور کھردرا ہونا۔
صفت عَبنٌ و عَبَنّی مؤنث عَبَنَّاۃٌ
عَبَنَّیَات.
العَبهَرُ نرگس۔ چنبیلی (والعَبَاهِرُ) بھرے
ہوئے جسم والا۔ لمبا۔
عَبهَلَہُ آزاد کرنا۔ عَبهَلَ الاِبِلَ اونٹ کو
آزاد چھوڑ دینا۔
العَبَاهِل. مِنَ الاِبِلِ آزاد چھوٹے ہوئے
اُونٹ۔
العَبَاهِلَۃُ یمن کے بادشاہ جو اسلامی حکومت
کے زمانے میں اپنی سلطنت پر چھوڑ دیے گئے
تھے۔ واحد عَبهَل.
عَبَا یَعبُو عَبوًا چہرے کا رنگ اُٹھنا
المَتَاعَ تیار کرنا۔
جَارِیَۃٌ عَابِیَۃٌ خوبصورت لڑکی۔
عَبَّی تَعبِیَۃً. الجَیشَ لشکر کو ترتیب دینا۔
تَعَبَّی تیار ہونا۔
العِبُّ جبہ۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا عِبُّکَ مِنَ
الجَزُورِ" ذبح کئے ہوئے (اُونٹ یا
بکری) سے یہ تمہارا حصہ ہے۔
رَجُلٌ عَبَاءٌ و عَبَایٌ بھاری جسم والا اکھڑ۔
العَبَایَۃُ جبہ۔ ج عَبَایَات و عَبًی.
عَتَّ(ن) عَتًّا بِالمَسألَۃِ سوال کرنے میں
اصرار کرنا۔ ہ بالکَلامِ جھڑکی دینا۔
عَاتَّہُ جھگڑا کرنا۔ بار بار کلام کو لوٹانا۔
تَعَتَّتَ فِی کَلَامِہِ بار بار کلام کو دہرانا۔
العَتُّ کلام وغیرہ میں سختی۔
عَتَبَ(ن ض) عَتبًا و عُتبَانًا و مَعتَبًا و
مَعتَبَۃً و مَعتِبَۃً. عَلَیہِ کسی فعل پر سرزنش
کرنا۔ خفگی ظاہر کرنا۔
(عَتبًا و عِتَابًا و عِتِّیبَی) فُلانًا ملامت
کرنا (عَتبًا و عَتَبَانًا و تَعتَابًا) ایک پاؤں پر
کودنا (اَلبَعِیرُ) تین ٹانگوں پر چلنا (عُتبَانًا)
البَرقُ بجلی کا لگاتار چمکنا مِن مَکَانٍ اِلٰی
مَکَانٍ و مِن قَولٍ اِلٰی قَولٍ ایک جگہ سے
دوسری جگہ یا ایک بات سے دوسری بات کی
طرف منتقل ہونا۔
عَتَّبَ. الرَجُلُ دیر کرنا البَابَ دروازے

کی دہلیز بنانا۔

عَاتَبَهٗ عِتَابًا و مُعَاتَبَةً عَلٰی کَذَا ملامت کرنا۔ غصہ کرنا۔ ناز سے خطاب کرنا۔

اَعْتَبَهٗ سبب ناراضی و ملامت کو دُور کرنا۔ رضامند کرنا۔ اَعْتَبَ عَنْهُ پھر جانا۔

تَعَتَّبَ الْقَوْمُ ایک دوسرے پر ناراضی کا اظہار کرنا۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ لَا يَتَعَتَّبُ بشَیْءٍ وَلَا يُتَعَتَّبُ عَلَيْهِ فِیْ شَیْءٍ" یعنی اس پر عیب نہیں لگایا جاتا۔ تَعَتَّبَ بَابَ فُلَانٍ کسی کی چوکھٹ کو پھلانگنا۔ کسی کی چوکھٹ پر پڑا رہنا۔

تَعَاتَبَ الرِّجَالُ ایک دوسرے پر ناراضی کا اظہار کرنا۔ ناز سے ایک دوسرے سے گفتگو کرنا۔

اِعْتَتَبَ الطَّرِيْقَ میانہ روی اختیار کرنا۔ آسان راستہ چھوڑ کر دشوار اختیار کرنا مِنْهُ و عَنْهُ پھر جانا۔

اِسْتَعْتَبَهٗ رضامند کرنا۔ رضامندی طلب کرنا۔ کہا جاتا ہے "اِسْتَعْتَبْتُهٗ فَاَعْتَبَنِیْ" میں نے اس سے رضامندی طلب کی اس نے مجھے رضامند کر دیا۔ اور اسی سے ہے "مَا بَعْدَ الْمَوْتِ مُسْتَعْتَبٌ" یعنی موت کے بعد طلب رضامندی کا موقع نہیں۔

العَتَبُ لنگڑاہٹ۔ کہا جاتا ہے "بِرِجْلِهٖ عَتَبٌ" اس کے پیر میں لنگڑاہٹ ہے۔

العَتِبُ بہت عتاب کرنے والا۔

العَتَبُ انگشت شہادت اور بیچ والی اُنگلی یا بیچ والی اور چھنگلیا کے پاس والی اُنگلی کا درمیان۔ فساد۔

العَتَب و العَتَبَة مکروہ امر۔ شدت۔ سخت زمین۔

العَتَبَة چوکھٹ۔ سیڑھی کا زینہ۔ ج عَتَب و عَتَبات۔ عَتَبَاتُ الْمَوْتِ موت کی سختیاں۔

العُتُبُ وادی کا موڑ۔

العُتْبٰی رضامندی۔

الاُعْتُوبَة باعث عتاب۔ ج اَعَاتِيْب۔

العَتُوبُ جس پر عتاب کا اثر نہ ہو۔ راستہ۔

المَعْتَبَة و المَعْتِبَة عتاب۔ غضب۔

المَعْتُوبُ مفع۔ جس پر عتاب کیا جائے۔

اُمُّ عِتْبَان اُمُّ عَتَّاب بجو۔

عَتُدَ (ک) عَتَادًا و عَتَادَةً الشَّیْءُ تیار ہونا۔ آمادہ ہونا۔

عَتَّدَ و اَعْتَدَ الشَّیْءَ تیار کرنا۔

تَعَتَّدَ فِیْ صَنْعَتِهٖ غور سے کرنا۔

العَتَاد سامان جو کسی مقصد کیلئے تیار کیا جائے۔ سامانِ جنگ۔ بڑا پیالہ۔ ج اَعْتُدٌ و عُتُد و اَعْتِدَه۔

العَتَد و العَتِد مِنَ الْخَيْلِ دوڑنے کے لیے تیار گھوڑا۔ مضبوط۔ تام الخلقة (مذکر و مؤنث)

العُتْدَة سامان۔ کہا جاتا ہے "خُذْ لِلْاَمْرِ عُتْدَتَهٗ" کام کے لیے اس کا سامان لو۔ ج عُتَد۔

العَتُود یک سالہ بکری کا بچہ ج اَعْتِدَة و عِدَّان۔

العَتِيْد تیار۔ آمادہ۔ بھاری بھر کم جسم کا۔

العَتِيْدَة مؤنث عَتِيْد سنگھاردان۔

عَتَرَ (ض) عَتْرًا الشَّیْءُ مضبوط ہونا (عَتْرًا) العَتِيْرَة ذبح کرنا (عَتْرًا و عَتَرَانًا) الرُّمْحُ حرکت کرنا۔

العِتْرُ اصل۔ اور اسی سے مثل ہے "عَادَتْ اِلٰى عِتْرِهَا لَمِيْس" یعنی لمیس اپنی اصل کی طرف لوٹ گئی یہ مثال اس کیلئے بولی جاتی ہے جو اپنی پرانی عادت پھر اختیار کر لے۔

العِتْرُ ہر وہ جانور جو ذبح کیا جائے۔ بکواس (و العَتِيْرَة) بکری جس کو جاہلیت کے زمانہ میں رجب کے مہینے میں بتوں کے نام پر ذبح کیا کرتے تھے۔ ج عَتَائِر۔

العِتْرَة کنبہ۔ اولاد۔ مشک خالص کا ٹکڑا۔ خوشگوار تھوک۔ مرزنجوش۔ دانتوں کی تیزی و صفائی۔

العَتَّار بہادر۔ مضبوط گھوڑا۔ سخت خالی مقام۔

المُعْتَرُّ مِنَ الرِّجَالِ موٹا۔ اور عوام کے نزدیک بمعنی شریر۔

عَتْرَسَهٗ سخت بھینچنا۔ سختی سے پکڑنا۔

عَتْرَسَهٗ مَالَهٗ غضب کر لینا۔

العَتْرَس و العَتَرَّس سخت بھینچنے والا۔ بڑے ڈیل ڈول کا موٹے موٹے جوڑوں والا۔ شیر۔ مرغ۔

العِتْرِيْس سخت سرکش۔ غضبناک۔ بلا۔ مصیبت۔

عَتْرَفَ لَهٗ سخت ہونا۔

تَعَتْرَفَ بزرگی ظاہر کرنا۔

العِتْرِيْف و العُتْرُوف خبیث۔ بدکار۔ مضبوط اُونٹ۔ ج عَتَارِيْف۔

عَتَفَ (ض) عَتْفًا الشَّعْرَ بال اُکھیڑنا۔

العِتْفُ مِنَ اللَّيْلِ رات کا ایک حصہ۔

عَتَقَ (ض) عَتْقًا و عِتْقًا و عَتَاقًا و عَتَاقَةً العَبْدُ آزاد ہونا۔ صفت عَتِيْق و عَاتِق۔

عَتَقَ (ن) عَتْقًا و عِتْقًا و عَتُقَ (ک) عَتَاقَةً پرانا ہونا الشَّیْءُ درست ہونا الخَمْرُ شراب پرانی اور عمدہ ہونا۔ صفت عَاتِق و عَتِيْق و عُتَاق اليَمِيْنُ عَلَيْهِ قسم واجب ہونا۔

اَعْتَقَ العَبْدَ غلام آزاد کرنا الفَرَسَ تیز دوڑانا مَالَهٗ درست کرنا۔

عَتَّقَ الخَمْرَ پرانی کرنا۔ عَتَّقَ الثَّوْبَ کپڑے کو پرانا کرنا فُلَانًا بِفِيْهِ منہ سے کاٹ کھانا۔

العِتْقُ مص۔ اصل کا خالص ہونا۔ جمال۔ شرافت۔ نجابت۔ آزادی۔ کھنکی۔

العُتْق کھنکی۔ آزادی۔ عاتق بمعنی کندھا کی جمع۔

العُتُقُ وہ درخت جس سے اوزار بنائے جاتے ہیں۔

العَاتِق فا۔ کندھا۔ ج عَوَاتِق و عُتُق۔ کشادہ مشک۔ عمدہ شراب۔ پرانی شراب۔ دوشیزہ۔ ج عُتُق۔ عَاتِقُ الثُّرَيَّا نام ستارہ

(والعَاتِقه) پرانی سرخ کمان۔

العُتاق. پرانی عمدہ شراب۔

العَتِیْق. پرانا۔ آزاد کردہ غلام۔ کریم۔ عمدہ ج عُتقاء و عُتُق. فَرسٌ عَتِیْقٌ: خوش منظر گھوڑا۔ ج عِتاق. البَیْتُ العَتِیْق: خانہ کعبہ۔

اَمَةٌ عَتِیْقٌ: آزاد کردہ لونڈی۔

المُعتَّقَة. پرانی عمدہ شراب۔ ایک قسم کا عطر۔

عَتَكَ (ض) عَتْكًا و عُتُوْكًا. لڑائی میں حملہ کرنا الفَرسُ: گھوڑے کا دانت کاٹنے کا ارادہ کرنا۔ عَتَكَ البَلَدَ: شہر پر ظلم کرنا علی الاَمْرِ: کسی کام پر اقدام کرنا الی المکان: مائل ہونا علیه بخیرٍ او شرٍّ: بھلائی یا برائی سے پیش آنا اللبنُ: دودھ کا کھٹا ہونا القوسُ: کمان پرانی ہونے سے سرخ ہونا۔ صفت عاتِکه ج عَواتِك.

العَاتِك. فا۔ شریف۔ خالص۔ النبیذُ العاتِك. صاف شراب۔ احمرُ عاتِكٌ: تیز سرخ۔

العَتَك. س۔ زمانہ۔ کہا جاتا ہے "مضٰی عَلَیْه عَتَكٌ" یعنی ایک زمانہ گزر گیا۔

العَتِیْك. پرانے ہونے سے سرخ۔ مِنَ الایامِ: سخت گرمی والا۔

عَتَلَهُ (ن ض) عَتْلًا. سختی سے کھینچنا۔ کہا جاتا ہے "عَتَلَهُ الی السِّجْن" قید خانے کی طرف سختی سے کھینچا۔ الشَّیْءَ: اٹھانا۔

عَتِلَ (س) عَتَلًا الی الشرِّ: برائی کی طرف جلدی کرنا۔ صفت عَتِلٌ.

اِنْعَتَلَ. کھینچ جانا (و تَعَتَّل) جگہ سے نہ ہٹنا۔

العَتَلَة. بڑا ڈھیلا۔ کدالہ۔ بڑی لاٹھی۔ ج عَتَل.

العُتُلّ. بہت کھانے والا۔ سرکش۔ سخت عادت والا۔ سخت۔

العَتّال. باربردار۔ قلی۔ پیشے کا نام۔ العِتالَة.

العَتِیْل. مزدور۔ خادم۔ ج عُتُل و عُتَلاء.

داءٌ عَتِیْلٌ سخت مرض۔

المِعْتَل. کھینچنے میں قوی و مضبوط۔

عَتَمَ (ض) عَتْمًا. اللَّیْلُ: رات کا ایک حصہ گزرنا عَنِ الاَمْرِ: کام کرتے کرتے رُک جانا۔ قِرَی الضَّیْفِ: مہمانی کے کھانے میں دیر کرنا۔

عَتَّمَ عَنِ الاَمْرِ: کام کرتے کرتے رُک جانا قِراهُ: مہمانی کے کھانے میں تاخیر کرنا۔ کہا جاتا ہے "ماعَتَّمَ اَنْ وَقَفَ بنا" یعنی دیر نہیں کی۔ "حَمَلَ عَلَیْهِم فما عَتَّمَ" یعنی ان پر حملہ کیا تو منہ نہیں پھیرا الرَّجُلُ: تاریکی میں چلنا الطائرُ: پرندہ کا انسان کے سر کے قریب پر پھڑپھڑانا۔

اَعْتَمَ قِرَی الضَّیْفِ: مہمانی کے کھانے میں دیر کرنا۔ دیر ہونا (لازم و متعدی) حاجَتَهُ: مؤخر کرنا حاجَتُهُ: مؤخر ہونا اللَّیْلُ: رات کا ایک حصہ گزرنا الرَّجُلُ: تاریکی میں چلنا یا داخل ہونا عَنِ الاَمْرِ: کام کرتے کرتے رُک جانا۔

عَتَمَتْ (ن ض) عَتْمًا و اَعْتَمَتْ و تَعَتَّمَتْ و اِسْتَعْتَمَتْ النَّاقَةُ. عشاء کے وقت دوہا جانا۔ صفت عاتِمَة ج عاتِمات و عَواتِم اِسْتَعْتَمَ الرَّجُلُ: دیر کرنا النَّعَمَ: چوپایوں کے دوہنے میں دیر کرنا۔

العُتْم والعُتُم. جنگلی زیتون کا درخت۔ واحد عُتْمَة و عُتُمَة.

العَتَمَة. رات کی پہلی تہائی۔ رات کی تاریکی۔ دیر کرنا۔

العَاتِم. فا۔ کہا جاتا ہے "جاءَ نا ضَیْفٌ عاتِمٌ" ہمارے پاس مہمان دیر میں شام کے وقت آیا۔ مؤنث عاتِمَةٌ.

النُّجُوْمُ العاتِمات. ستارے جو غبار وغیرہ کی وجہ سے تاریک ہو جائیں۔

العَتُوْم. اونٹنی عشاء کے وقت دودھ دینے والی۔ العَتُوْمَة: بہت دودھ دینے والی اونٹنی۔

المِعْتام. دیر کرنے والا۔ رَجُلٌ مِعْتامُ القِرٰی: دیر میں مہمانی کا کھانا پیش کرنے والا۔

عَتَنَهُ (ض ن) عَتْنًا. الی السِّجْنِ: قید خانے کی طرف زور سے دھکیلنا۔

اَعْتَن عَلٰی غَرِیْمِه: قرض دار پر سختی کرنا۔ تکلیف پہنچانا۔

العَاتِن والعَتُوْن. قوی ج عُتُن.

العَتِن مِنَ الرِّجالِ: سخت پر حملہ کرنے والا۔

عَتِهَ (س) و عُتِهَ عَتَهًا و [illegible] و عَتاهًا و عُتاهًا و عَتاهَةً و عَتاهِیَة. کم عقل ہونا۔ مدہوش ہونا۔ صفت مَعْتُوْه و مُعَتَّه و عَتاهِیَة.

فِی العِلْمِ: حریص ہونا۔ عُتِهَ فُلانٌ فِی فُلانٍ: تکلیف پہنچانے کا خواہش مند ہونا۔ صفت عَتِیْه ج عُتَهاء.

تَعَتَّهَ. جاہل بننا۔ پاگل بننا عَنْهُ: تغافل برتنا۔

العَتاهِیَة و العَتاهَة. س۔ جنون اور دہشت سے پاگل لوگ۔ العَتاهتَه: گمراہی۔ بیوقوفی۔

عَتا یَعْتُوْ عُتُوًّا و عُتِیًّا و عِتِیًّا. تکبر کرنا۔ حد سے گزرنا۔ صفت عاتٍ ج عُتاة و عُتِیّ. عَنِ الاَدَبِ: ادب قبول نہ کرنا۔

العَاتِی. فا۔ سرکش۔ لَیْلٌ عاتٍ. بہت تاریک رات۔

العِتِیّ. سرکش۔ ج اَعْتاء.

عَتِیَ یَعْتٰی. بمعنی عَتا یَعْتُو.

تَعَتّٰی تَعَتِّیًا. نافرمانی کرنا۔ اطاعت نہ کرنا۔

عَثَّهُ (ن) عَثًّا. اصرار کرنا۔ عَثَّتِ العُثَّةُ الصُّوْفَ: کیڑے کا اُون کو چاٹنا۔ عَثَّتِ الحَیَّةُ فُلانًا: سانپ کا ڈس لینا۔ سانپ کے پھونکنے سے بال کا گرنا۔

عَثَّثَ تَعْثِیْثًا و عاثَّ عِثاثًا و مُعاثَّةً فِی غِنائِه: سر نکالنا۔

اَعْتَثَّه. عِرْقُ سوءٍ: بد اصلی کا نیکی سے روک دینا۔

العِثّ. ایک قسم کے سانپ جو خشک سالی میں ایک دوسرے کو کھا جاتے ہیں۔ ج عِثاث.

العَثّاء. سانپ۔

العُثَّة. مِنَ النِّساءِ: لاغر بدن کی عورت۔ گمنام حقیر عورت ج عِثاث.

العُثَّة. کیڑا اون چاٹنے والا۔ ج عُثّ و

عُثَت. بڑھیا۔ بیوقوف عورت۔ بدزبان گمنام عورت۔

عَثَر (ن ض) عَثْرًا (س) عَثَرًا (ک) عُثُرًا و عِثِيرًا و عِثارًا. گرنا الفرسُ: گھوڑے کا پھسلنا اور اوندھا ہونا العِرْقُ: رَگ کا حرکت کرنا۔ کہا جاتا ہے "عَثَرَ بِهِمُ الزمانُ" زمانہ نے ان کے اندر تباہی ڈال دی "عَثَرَ جَدُّهُ" یعنی ہلاک ہوگیا۔

عَثَر (ن) عَثْرًا و عُثُورًا. علی السرِّ وغیرِہ بھید پر مطلع ہونا۔

عَثَّرَہ و اَعْثَرَہ. پھسلانا اَعْثَرَہُ علی السِّرِّ وغیرِہ: بھید پر مطلع کرنا۔ اَعْثَرَہُ علی اَصْحابِہ: بتا دینا عَثَرَ بِہ عِنْدَ الاَمیرِ: عیب لگانا۔ طعنہ دینا۔

تَعَثَّر الرجلُ والفرسُ والجلدُ: بمعنی عَثَر لِسانُہ: زبان کا رُکنا۔

العُثْر. عقاب (و العَثْر) جھوٹ۔

العَثْرَة. لغزش۔ جہاد۔ لڑائی۔ گرنا۔ ج عَثَرات.

العَثُور. بہت گرنے والا۔ بہت پھسلنے والا۔

العاثِر. جھوٹا۔

العاثُور. شیر کے شکار کیلئے گڑھا۔ کنواں ج عَواثِر و عَواثِير (والعِثار) پھسلن۔ بدی۔ مکروہ۔ جائے ہلاکت۔ جب کوئی آدمی ورطہ میں پڑ جائے تو کہا جاتا ہے "قَدْ وَقَعَ فِي عاثُورِ شرٍّ" یعنی شدت میں پڑ گیا۔

العِثْيَر. مٹی۔ غبار (و العَيْثَر و العِثْيَر) مخفی نشان۔

اَلعَثْقُولُ: کیلے کا گچھا۔

عَثْكَلَ الهَوْدَجَ: ہودہ کو جھالر وغیرہ سے مزین کرنا الرجلُ: سست رفتار سے دوڑنا العَذْقُ: بہت گچھے دار ہونا۔

العُثْكُولَة والعُثْكُول والعِثْكال. کھجور کا گچھا ج عَثاكِيل.

العُثْكُولَة. جھالر وغیرہ جو ہودج میں لٹکایا جائے۔

عَثِلَ (س) عَثَلاً. الشيءُ: بکثرت ہونا۔ موٹا ہونا۔ صفت عَثِلٌ و عَثْلٌ.

عَثَلَتْ (ن) عَثْلاً. یَدُہ: ٹوٹنے کے بعد ٹیڑھا جڑنا۔

العَثَل. بکری کے اوجھ پر کی چربی کی چادر۔

العَثْوَل. بیوقوف۔ ج عُثُل.

العِثْيَل. نر بجو۔

العِثْوَل. سر اور جسم پر بہت بالوں والا۔ مِنَ الرجالِ: اُجڈ درشت مزاج۔

عَثَم (ن) عَثْمًا. العظمَ المكسورَ: ٹوٹی ہوئی ہڈی کا ناہموار جڑنا العظمُ: ہڈی کو ناہموار جوڑنا۔

اِعْتَثَمَ بِہ. مدد طلب کرنا۔ نفع اٹھانا بیدہ: جھکانا۔

العَيْثُوم. بجو۔ ہاتھی۔

العَيْثَمِيّ. گورخر۔

العُثْمان. حباری کا بچہ۔ سانپ۔ سپولیا۔ اژدہے کا بچہ۔

اَبُو عُثْمان. سانپ۔

عَثَن (ن) عَثْنًا و عُثانًا و عُثُونًا فِي الجَبَلِ پہاڑ پر چڑھنا (و عَثَّنَ) الثوبَ: کپڑے کو دھونی دینا عَثَنَتْ و عَثَّنَتِ النارُ: آگ سے دھواں نکلنا۔ کہا جاتا ہے "عَثَّنَ علی القَوْمِ" یعنی فساد پیدا کر دیا۔

عَثِنَ (س) عَثَنًا. الثوبُ: کپڑے کا خوشبو دار ہونا۔

تَعَثَّن. دھونی لگنا۔

العُثان. س۔ غبار۔ دھواں۔ ج عَواثِن.

العَثَن. دھواں، غبار، چھوٹا بُت۔

العَثِن والمَعْثُون. دھواں لگنے سے بگڑا ہوا کھانا۔

العِثْن. ناظم مال۔ رنگی ہوئی روئی۔

المُعَثَّن. مع۔ بڑی ڈاڑھی والا۔

العُثْنُون. ڈاڑھی مِنَ المطرِ او الريحِ. بارش یا ہوا کی ابتداء ج عَثانِين.

عَثا يعثو عُثُوًّا و عَثى يَعْثِي و يَعْثَى و عَثِيَ يَعْثَى عُثِيًّا و عِثِيًّا و (عَثَيانًا. فساد۔ کفر یا کبر میں مبالغہ کرنا۔ صفت عاثٍ. ج عُثاة و عُثِيٌّ و عِثِيٌّ.

العَثْوَة. زلف دراز۔ ج عُثًى.

الاَعْثَى. سیاہی مائل رنگ والا۔ بیوقوف۔ بہت بالوں والا۔

عَجَّ (ن ض) عَجًّا و عَجِيجًا. چلانا۔ آواز بلند کرنا الناقةَ: اونٹنی کو "عاج عاج" کہہ کر ہانکنا (و اَعَجَّتِ) الريحُ: ہوا کا غبار اُڑانا۔ کہا جاتا ہے "لَہُ رائحةٌ تَعُجُّ فِي المَسْجِدِ" اِس کی بو ہے جو مسجد میں بھڑک اُٹھتی ہے۔

عَجَّجَ الغُبار: غبار اُڑانا البيتَ مِنَ الدُخانِ: مکان کو دھوئیں سے بھر دینا۔

تَعَجَّجَ. دھوئیں سے بھر جانا۔

العُجَّة. ایک قسم کا کھانا جو انڈا، آٹا اور گھی یا تیل سے تیار کیا جاتا ہے۔ خاگینہ۔

العَجاج. غبار۔ دھواں۔ بیوقوف۔ ادنیٰ لوگ۔ واحد العَجاجَة.

العَجاجَة. غبار۔ بہت اُونٹ۔ کہا جاتا ہے "لَبَدَ عَجاجَتَہُ" یعنی جس کام میں تھا اس سے رُک گیا "لَفَّ عجاجتہ علیہم" یعنی غارت ڈالا۔

العَجّاج. چیخنے والا۔ چلانے والا۔ غبار کو اُڑانے والا اليومُ عَجّاجٌ: گرد و غبار والا دن۔

رِيحٌ مَعاجِيجُ. غبار اُڑانے والی ہوا۔

عَجِبَ (س) عَجَبًا مِنَ الاَمرِ وَلَہُ: تعجب کرنا اِلَيْہِ: پسند کرنا۔

اَعْجَبَہُ و عَجَّبَہُ. تعجب میں ڈالنا اُعْجِبَ بالشيءِ: خوش ہونا اور تعجب کرنا اُعْجِبَ بنفسِہ: غرور کرنا۔ تکبر کرنا۔ کہا جاتا ہے "ما اَعْجَبَہُ بِرايِہ" وہ اپنی رائے پر مغرور (اور یہ شاذ ہے اس لیے کہ فعل تعجب مجہول سے بنایا گیا ہے۔)

تَعَجَّبَ واسْتَعْجَبَ مِنْہُ: تعجب کرنا۔ کہا جاتا ہے "تَعَجَّبَنِي فُلانٌ" یعنی فلاں نے مجھ کو فریفتہ کر لیا اور فتنہ میں ڈال دیا۔

العَجْب. ہر شئے کا پچھلا حصہ۔ دُم کی جڑ۔ ج عُجُوب.

العُجْبُ فخر۔ غرور۔ خود بینی۔ پیش آمدہ چیز کا انکار۔
العَجَبُ حیرانی۔ تعجب مِنَ اللَّفْظِ مندی ج اَعْجَاب۔
العُجَاب والعُجَّاب والعَجِيْبُ جس پر تعجب کیا جائے۔ العُجَاب تعجب کی حد سے متجاوز۔ مبالغہ کے لئے۔ عَجَبٌ عُجَابٌ عَجَبٌ عَجِيْبٌ کہا جاتا ہے۔
العَجِيْبَةُ جس پر تعجب کیا جائے۔ ج عَجَائِب۔
الاُعْجُوْبَةُ جس پر تعجب کیا جائے۔ ج اَعَاجِيْب۔
العَجْبَاءُ عورت جس کی خوبصورتی یا بدصورتی پر تعجب کیا جائے مِنَ النِّيَاقِ موٹی اونٹنی۔
رَجُلٌ تِعْجَابَةٌ صاحب عجائبات۔
التَّعَاجِيْبُ عجائبات۔ اس کا واحد نہیں۔
العَجْدَةُ کوا۔ ج عَجَد۔
العَجْد والعُجْد دانہ انگور۔ دانہ خشک انگور۔
عَجَرَ(ن) عَجْرًا۔ عُنُقَهٗ گردن موڑنا بِالسَّيْفِ تلوار سے حملہ کرنا القَاضِيْ عَلَيْهِ قاضی کا تصرف سے روک دینا ہ بالعَصَا لاٹھی مارنے سے بدھی پڑنا الشَّيْءَ پھاڑنا (عَجْرًا و عَجَرَانًا و عَاجَرَ) خوف سے جلدی گزرنا۔
عَجِرَ(س) عَجَرًا موٹا ہونا۔ بڑے پیٹ کا ہونا۔ صفت اَعْجَر الفَرَس موٹا ہونا۔ سخت ہونا۔
تَعَجَّرَ بَطْنُهٗ موٹاپے کی وجہ سے پیٹ میں سلوٹ پڑنا۔
اِعْتَجَرَ عمامہ لپیٹنا۔ اعتجرتِ المَرْأَۃُ اوڑھنی ڈالنا۔
العُجْرُ ابھار۔ مقدار جسم۔
العُجْرَةُ گرہ (دھاگے یا لاٹھی یا بدن کی گوں کی) کہا جاتا ہے "ذَكَرَ عُجَرَهٗ وَ بُجَرَهٗ" یعنی اس کے عیوب بیان کر دیئے یا اس کی ظاہر و پوشیدہ سب باتیں بیان کر دیں۔
العَجُوْرُ خربوزہ کی ایک قسم۔
الاَعْجَرُ بڑے پیٹ والا۔ بہت بھرا ہوا کپڑا۔ مؤنث عَجْرَاءُ ج عُجْرٌ۔ العَجْرَاءُ گرہ دار لاٹھی۔
العَجَّارُ گوندھے ہوئے آٹے کا پیڑا کھانے والا۔
العَجَاجِيْرُ گوندھے ہوئے آٹے کے پیڑے۔
العُجْرُوْزُ ہوا کی وجہ سے ریت میں دھاری ج عَجَارِيْر۔
المِعْجَرُ عورت کے سر پر باندھنے کا کپڑا۔ اوڑھنی۔ پگڑی۔
المُعْجَّرُ عمامہ بندھا ہوا۔
عَجْرَدَ ننگا کرنا۔
تَعَجْرَدَ ننگا ہونا۔ صفت مُعَجْرِد۔
العَجْرِدُ ہلکا پھلکا تیز۔ سخت۔ عضو تناسل۔
العَجَارِدُ عضو تناسل۔
العَجَرَّدُ لاوار۔ ننگا۔
العَنْجَرِدُ بدزبان عورت۔
تَعَجْرَفَ تکبر کرنا۔ سرکشی کرنا۔
العَجْرَفَةُ تکبر۔ کلام میں اکھڑپن۔ کہا جاتا ہے "فِي الجَمَلِ عَجْرَفَةٌ و عَجْرَفِيَّةٌ فِي المَشْيِ" یعنی اونٹ چلنے میں لاپرواہ ہے۔
عَجَارِفُ الدَّهْرِ و عَجَارِيْفُهٗ حوادث سختیاں۔ عَجَارِفُ المَطَرِ و عَجَارِيْفُهٗ بارش کی شدت۔
عَجْرَمَ الرَّجُلُ تیز دوڑنا۔
العَجْرَمُ والعُجْرُمُ والعُجَارِمُ سخت آدمی۔
العُجْرُمُ چھوٹے کانٹوں والا چھوٹے پتوں والا انڈوں کی طرح سیاہ چھوٹے پھلوں والا درخت۔
عَجَزَتْ و عَجُزَتْ(ن ک) عُجُوْزًا۔ المَرْأَۃُ عورت کا بڑھیا ہونا۔
عَجَزَ(ض) و عَجِزَ(س) عَجْزًا و عُجُوْزًا و عَجَزَانًا و مَعْجَزًا و مَعْجِزًا و مَعْجَزَةً و مَعْجِزَةً عَنْ كَذَا قادر نہ ہونا۔ طاقت نہ رکھنا۔ عاجز ہونا۔ کہا جاتا ہے "عَجَزَ فُلَانٌ عَنِ العَمَلِ" یعنی بوڑھا ہو گیا۔ طاقت نہیں رکھتا۔ صفت عَاجِزٌ ج عَوَاجِز و عَجَزَ۔
عَجَّزَ عاجز کرنا۔ عجز کی طرف منسوب کرنا۔ روک دینا المَرْأَۃُ عورت کا بڑھیا ہونا۔
اَعْجَزَ عاجز کر دینا۔ عاجز پانا۔ اَعْجَزَهُ الشَّيْءُ چیز کا قبضہ سے نکل جانا۔ اَعْجَزَ فِي الكَلَامِ اپنے مقصود کو بہترین اسلوب سے ادا کرنا۔
عَاجَزَهٗ مُعَاجَزَةً مسابقت کرنا۔ عَاجَزَ الرَّجُلُ عاجز ہونا۔
تَعَجَّزَ عجز کا دعویٰ کرنا البَعِيْرَ اونٹ کے چوتڑ پر سوار ہونا۔
اِسْتَعْجَزَ عاجز پانا۔
العَجْزُ تلوار (والعُجْز والعِجْز والعَجُز والعَجِز) پچھلا حصہ۔ سرین۔
عَجُزُ بَيْتِ الشِّعْرِ مصرعہ ثانی ج اَعْجَاز۔
بَنَاتُ العَجُزِ تیریں۔ اَعْجَازُ النَّخْلِ درخت خرما کی جڑیں۔ کہا جاتا ہے رَكِبَ اَعْجَازَ الاِبِلِ یعنی ذلت اور مشقت میں مبتلا ہونا۔
رَجُلٌ عَجُزٌ و عَجِزٌ عاجز۔ کہا جاتا ہے "هُوَ عُجْزَةُ اَبِيْهِ و عِجْزَتُهٗ" یعنی وہ اپنے باپ کا آخری لڑکا ہے (مذکر و مؤنث واحد جمع سب کے لئے) وُلِدَ بِعَجْزَةِ الوَالِدَيْنِ کے بوڑھا ہونے پر پیدا ہوا۔
العِجَاز والعِجَازَةُ کپڑا جس سے تلوار کے دستے کو باندھیں۔
العِجَازَةُ والاِعْجَازَةُ گدی جس کو عورتیں سرین پر باندھتی ہیں تاکہ بڑے معلوم ہوں۔
العَجُوْزُ بڑھیا۔ ج عُجُزٌ و عَجَائِز۔
العَجُوْزُ شراب۔ مصیبت۔ کشتی۔ راستہ۔ ہانڈی۔ کمان۔ آگ۔ موت۔ کھجور کا درخت۔ اونٹنی۔ سوئی۔ زمین۔ خرگوش۔ شیر۔ ہر چیز کا ہزار۔ کنواں۔ دریا۔ بہادر۔ گائے۔ سوداگر۔

ڈھال۔ توبہ۔ بیل۔ بھوکا۔ تیر دان۔ بڑا پیالہ۔
بھوک۔ دوزخ۔ لڑائی۔ نیزہ۔ بخار۔ خیمہ۔
آفتاب کا ہالہ۔ عورت کی قمیص۔ دُنیا۔ بھیڑیا۔
جھنڈا۔ گدھ۔ رعشہ۔ گھوڑی۔ آسمان۔ گھی۔
گرم ہوا۔ سال۔ آفتاب۔ خط۔ باٹ۔ صومعہ۔
بجو۔ گور خر مادہ۔ بچھو۔ چاندی۔ قبلہ۔ مشک۔
دیگ۔ قیمت۔ لشکر۔ کعبہ۔ عورت۔ کتا۔
مشک۔ بادشاہ۔ دیگ کا پایہ۔ داہنا ہاتھ۔ تلوار
کی دھار۔ عافیت۔ پرہیزگاری۔ قبضہ۔ تلوار کی
میخ۔ ایام العجوز جاڑے کے آخر میں
سات دن سخت سردی کے جس کے چار دن
فروری میں اور تین دن مارچ میں ہوتے ہیں
اور عام لوگ ان کو "مُستقرَضات" کہتے ہیں
اور ان دنوں کے نام یہ ہیں صِنٌّ. صِنَّو. وبَر
آمِرٌ. موتمِرٌ. مُعَلِّل. مُطفی الجَمْر یا
مُکفی الظَّعن.
(بہت سے شعراء نے اپنے قصائد میں معانی
عجوز کے جمع کرنے کی کوشش کی ہے انہی
قصیدوں میں سے ایک قصیدہ کتاب کے آخر
میں لگایا گیا ہے۔
الاَعجَز بڑے سرین والا۔ کِیسٌ اَعجَز
بھری ہوئی تھیلی۔
العَاجِز فا۔ ج عَوَاجِز. ثَوْبٌ عَاجِزٌ
تنگ کپڑا۔ اِمرَاَۃٌ عَاجِزٌ عاجز عورت۔
العَجزاء مؤنث اَعْجَز ریت کا اونچا ٹیلہ۔
المِعْجَز بڑا پیالہ۔
المِعْجَاز راستہ۔ ہمیشہ عاجز رہنے والا۔
المُعْجِزۃ خارق عادت جس کو اللہ تعالٰی کسی
نبی کے ہاتھ سے ظاہر کردے اور دوسرے اس
سے عاجز ہوں۔ ج مُعْجِزَات.
المَعْجُوز سؤال جس سے سوال میں اصرار کیا
جائے۔
العَجِیزۃ عورت کی سرین۔ کبھی مرد کیلئے
بھی بولا جاتا ہے۔ ج عَجِیزَات.
عَجَسَ(ض) عَجْسًا. عَنْ حَاجَتِہٖ باز
رکھنا۔ عَجَسَ عَلَی الشَّیءِ کسی چیز کو
مظبوطی سے پکڑنا۔

تَعَجَّسَ پیچھے ہٹنا الاَمْرُ کسی کام کے درپے
ہونا۔ پیچھا کرنا بِالقَوْمِ دیر کرانا۔ تَعَجَّسَہٗ
راوی کو ضعیف سمجھنا۔ تَعَجَّسَہٗ عَنْ
حَاجَتِہٖ کسی کو اس کی ضرورت سے روکنا۔
العُجْسَۃ رات کی تاریکی۔ رات کی ایک
ساعت۔
العَجُوس بوجھل بادل۔ لگا تار بارش۔
العَجَاسَاء اونٹوں کا بڑا گلہ۔
المَعْجِس کمان کا قبضہ۔
عَجْعَجَ عَجْعَجَۃً بہت چیخنا۔
العَجْعَاج بہت چیخنے والا مِنَ الخَیْلِ
اصیل گھوڑا۔ عمر رسیدہ گھوڑا۔
العَجْعَجَۃ چیخ ج عَجَاج.
عَجَفَ(ن) عُجُوْفًا کھانا چھوڑ دینا۔
عَجَفَ(ض) عَجْفًا و عُجُوْفًا و
عَجَّفَ نَفْسَہٗ عَنِ الطَّعَامِ باوجود بھوک
کے دوسرے کو کھلانے کی غرض سے کھانے کو
چھوڑ دینا نَفْسَہٗ عَلَی المَرِیْضِ صبر سے
تیمار داری کرنا۔ نَفْسَہٗ عَلٰی فُلَانٍ گمراہی
کو برداشت کرنا اور مواخذہ نہ کرنا۔
عَجَفَ(ن ض) وَاَعْجَفَ الدَّابَّۃَ جانور
کو لاغر کرنا۔ اَعْجَفَ القَوْمُ لاغر جانوروں
کا مالک ہونا۔ عَجَفَ عَنْ فُلَانٍ کسی سے
دور ہونا۔ اَعْجَفَ بِنَفْسِہٖ عَلَی المَرِیْضِ
صبر سے تیمار داری کرنا۔
عَجِفَ(س) و عَجُفَ(ک) عَجَفًا
کمزور ہونا۔ دُبلا ہونا۔ صفت مذکر عَجِفٌ
واَعْجَف اور مؤنث عَجِفٌ و عَجْفَاءُ
عِجَاف البِلَادُ بارش نہ ہونا۔ کہا جاتا ہے
"نَزَلُوْا فِی بِلَادٍ عِجَافٍ غیر بارش شدہ
شہروں میں اُترے۔
عَجَّفَ الرَّجُلُ آسودگی سے کم کھانا نَفْسَہٗ
عَنِ الطَّعَامِ کھانا چھوڑ دینا۔
العِجَاف اندرائن۔ زمانہ۔ جمع عَجْفَاء
خلاف قیاس۔
التَعَجُّف تنگی حالت۔
العَجِیْف لاغر دُبلا۔ ج عَجْفٰی.

عَجِلَ(س) عَجَلًا و عَجَلَۃً جلدی
کرنا۔ کہا جاتا ہے "عَجِلَ بِہٖ اِلَیْہِ" اس نے
ایک کام سے دوسرے کی طرف جلدی کی
الاَمْرُ دیر سمجھ کر دوسرا کام کرلینا۔
عَجَّلَ جلدی کرنا ہٗ سبقت کرنا۔ برانگیختہ
کرنا لَہٗ مِنَ الثَّمَنِ کذا پیش کرنا۔ اللَّحْمَ
گوشت کو جلدی پکانا۔
اَعْجَلَہٗ سبقت کرنا۔ برانگیختہ کرنا۔ اَعْجَلَ
الشَّیءَ جلدی کھانا۔ اَعْجَلَتِ النَّاقَۃُ
ناقص بچہ گرادینا۔
عَاجَلَہٗ مُعَاجَلَۃً بِذَنْبِہٖ جلدی مواخذہ کرنا
اور سزا دینا ہٗ بِضَرْبٍ مارنے میں سبقت کرنا۔
آگے بڑھ جانا۔
تَعَجَّلَ فِی الاَمْرِ جلدی کرنا الاَمْرَ جلدی
کام کرنا۔
اِسْتَعْجَلَہٗ برانگیختہ کرنا۔ جلدی کرنے کا حکم
دینا۔ سبقت کرنا۔ آگے بڑھ جانا۔
العِجْل بچھڑا۔ عُجُوْل وَ عِجَلَۃ و
عِجَال
العَجَلَۃ پپیہا، رہٹ۔ ج عَجَل و عِجَال.
العَجَل والعُجْلَۃ والعُجَالَۃ جو جلدی کیا
جائے۔ کھانا جو موجود ہو۔ مہمان کیلئے جو جلدی
تیار کیا جائے۔
العَجَلَۃ جلدی۔ ہلکا پن۔ گارا۔ کیچڑ۔ سامان
لانے کی گاڑی۔ رہٹ۔ ج عَجَل و عِجَال
و اَعْجَال.
العَاجِل والعَجِل والعَجُل جلد باز۔
العَاجِلَۃ مؤنث عَاجِل دُنیا۔
العِجَّوْل بچھڑا۔ ج عَجَاجِیْل.
العَجْلَان مؤنث عَجْلیٰ ج عَجَالیٰ و
عُجَالیٰ و عِجَال والعَجُوْل ج عُجُل
والعَجِیْل ج عِجَال جلد باز۔
العَجُوْل والعَجَّال بہت زیادہ جلد باز۔
العَجُوْل موت۔ بچہ کھونے والی۔ متحیر
عورت۔
العُجَیْل ناشتہ پانی جو مہمان کے سامنے
جلدی سے پیش کیا جائے۔

العُجَیْلَة والعُجَیْلَی والعُجَّیْلَی: تیز چال۔ کہا جاتا ہے "سَارَا العُجَیْلَی" تیز چال چلا اور اس کا ضد ہُوَیْنَا ہے۔

المِعْجَال: برانگیختہ کرنے والا۔ سبقت کرنے والا۔ ج مَعَاجِیْل۔ مَعَاجِیْل الطَّرِیْق: مختصر راستے۔ اِمْرَاَۃٌ مِعْجَال: وقت سے پہلے جننے والی عورت۔

طَرِیْقٌ مُسْتَعْجَلَة: مختصر راستہ۔ قریب کا راستہ۔

اَلْمُعْجَلُ: تیز رفتاری چیک کرنے کا آلہ۔

عَجَمَ (ن) عَجْمًا و عُجُوْمًا العُوْدَ: دانت سے کاٹ کر لکڑی کی نرمی سختی معلوم کرنا۔ السَّیْفَ: تجربے کے لیے تلوار کو حرکت دینا۔ الشَّیْءَ: امتحان کرنا۔ آزمائش کرنا۔ صفت عَاجِم ج عُجُم۔ (عَجْمًا) الکِتَابَ و الحَرْفَ: نقطہ لگانا۔ الکِتَابَ: حروف پر اچھی طرح وقف نہ کرنا۔ عَجَمَتْهُ الاُمُوْرُ: عادی بنانا۔ کہا جاتا ہے "مَا عَجَمَتْهُ عَیْنِی مُنْذُ کَذَا" میری آنکھوں نے اس کو فلاں وقت سے نہیں دیکھا ہے "رَأیْتُ فُلَانًا فَجَعَلَتْ عَیْنِی تَعْجُمُهُ کَأنَّهَا تَعْرِفُهُ وَ عَجَمَ عُوْدَ فُلَانٍ" یعنی اس کی آزمائش کی اور اس کے حال کی تحقیق کی۔

اَعْجَمَ و عَجَّمَ الکِتَابَ: اعراب نہ لگانا۔ نقطہ اور حرکات لگا کر یا تفسیر کر کے ابہام کو دور کرنا۔ اَعْجَمَ البَابَ: دروازے میں تالا لگانا۔ الکَلَامَ: عجمی زبان میں گفتگو کرنا۔

عَجُمَ (ک) عُجْمَةً: لکنت ہونا۔ صفت اَعْجَم ج عُجْم۔ مؤنث عَجْمَاءُ۔

عَاجَمَهُ: تجربہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "عَاجَمْتُ الاُمُوْرَ و عَاجَمَتْنِی" میں نے امور کی آزمائش کی اور امور نے میری۔

تَعَاجَمَ: کنایہ کرنا۔ توریہ کرنا۔ الصَّبِیُّ: عجمی ہونا۔ الرَّجُلُ: عجمی ظاہر کرنا۔

اِنْعَجَمَ عَلَیْهِ الکَلَامُ: دشوار ہونا۔ مبہم ہونا۔

اِسْتَعْجَمَ: عجز سے ساکت ہونا۔ القِرَاءَةَ: پڑھنے پر قادر نہ ہونا۔ عَلَیْهِ الکَلَامُ: کلام کا دشوار ہونا۔ مبہم ہونا۔

العَجْم والعُجْم: دُم کی جڑ۔

العَجَم: مُلک فارس و فارسی لوگ (والعُجْم) غیر عرب۔

العَجَمُ والعُجَام: چھوہارے کی گٹھلی۔ گٹھلی۔ کہا جاتا ہے "لَیْسَ لِهٰذَا الرُّمَّانِ عَجَمٌ" واحد عَجَمَة و عُجَامَة۔

العَجَمَة: کھجور کا درخت۔

العَجْمَة: اسم مرۃ۔ سخت چٹان۔ ج عَجَمَات۔

العُجْمَة و العَجْمَة: ابہام۔ کھول کر نہ بیان کرنا۔ ریت کا تودہ۔

الاَعْجَم: غیر عربی اگرچہ عجمی زبان فصیح بولتا ہو۔ جو صاف کھول کر نہ بیان کرے اگرچہ عربی ہو۔ گونگا۔ ج اَعْجَمُوْن۔ اَعَاجِم۔ مؤنث العَجْمَاء۔ چوپایہ ج عَجْمَاوَات۔ اَعْجَم: ریت کا ٹیلہ جس میں درخت نہ ہو۔

الاَعْجَام: غیر عرب۔

العِجَّام: بڑی چمگادڑ۔

الاَعْجَمِیّ والعَجَمِیّ: غیر عرب۔ جو عجم کی جانب منسوب ہو۔

العَوَاجِم: دانت۔ مفرد عَاجِمَة۔

رَجُلٌ صُلْبُ المَعْجَم: آزمائش کے وقت سخت۔

المُعْجَم: مصدر میمی۔ حروف تہجی۔ بند دروازہ۔ لغت کی کتاب کو بھی مُعْجَم کہتے ہیں۔

عَجَنَ (ن ض) عَجْنًا الدَّقِیْقَ: آٹا گوندھنا۔ عَلَی العَصَا: لاٹھی پر ٹیک لگانا۔ الرَّجُلُ: دونوں ہاتھوں کا ٹیک لگا کر اٹھنا۔ صفت عَاجِن ج عُجُن۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ عَجَنَ و خَبَزَ" یعنی بوڑھا ہو گیا۔

اَعْجَنَ الرَّجُلُ: عمر رسیدہ ہونا۔

اِعْتَجَنَ الدَّقِیْقَ: آٹا گوندھنا۔ فُلَانٌ: خمیر بنانا۔

تَعَجَّنَ الشَّیْءُ: گندھ جانا۔ خمیر ہونا۔

العَجِن مِنَ الجِمَالِ: موٹا اونٹ۔

العَجْنَاء: دودھ والی اونٹنی۔ بہت موٹی اونٹنی۔

العَجِیْن: گندھا ہوا آٹا۔ ہیجڑا۔ ج عُجُن۔

العُجُن: ڈھیلے ڈھالے بدن کے مرد یا عورت۔

العَجِیْنَة: گندھے ہوئے آٹے کا ایک پیڑا۔ ہیجڑا۔ بیوقوف۔ جماعت۔ اُمُّ عَجِیْنَة: گدھ۔

العِجَان: گردن۔ سرین۔ ٹھوڑی کے نیچے کا حصہ۔ خصیتین اور دبر کا درمیانی حصہ۔ ج عُجُن و اَعْجِنَة۔

العَجَّان: بہت آٹا گوندھنے والا۔ بیوقوف۔

عَاجِنَةُ المَکَانِ: مکان کا وسط حصہ۔

المِعْجَن والمِعْجَنَة: آٹا گوندھنے کا برتن۔

عَجَّهَ بَیْنَهُمَا: جدائی کرا دینا۔

تَعَجَّهَ: جاہل بننا۔ الاَمْرُ: ملتبس ہونا۔

العُجَاهِن: سیپی۔ جو خالص النسب نہ ہو۔ خادم۔ باورچی۔ ج عَجَاهِنَة۔

عَجَا یَعْجُو عَجْوًا البَعِیْرُ: اونٹ کا بلبلانا اور سرکش ہونا۔ عَجَتِ الاُمُّ الوَلَدَ: ماں کا بچے کو وقت رضاعت کے بعد دودھ پلانا۔ دودھ پلانا۔ فُلَانٌ فَاهُ: منہ کھولنا۔ عَجَاهُ اللَّمَن: دودھ کا غذا ہونا۔ کہا جاتا ہے "لَقِیَ فُلَانٌ مَا عَجَاهُ" یعنی سختی میں مبتلا ہوا۔ (و عَاجَی) الوَلَدَ: ماں کے علاوہ کسی دوسرے کا دودھ پلانا یا دودھ روک دینا اور غذا دینا۔

عَجَا و عَجِیَ (س) وَجْهَهُ: منہ ٹیڑھا کرنا۔

عَجِیَ الصَّبِیُّ: دودھ کے علاوہ کسی دوسری چیز سے پرورش پانا۔

العَجِیُّ: ماں کو کھونے والا۔ دوسرے کے دودھ سے پرورش پانے والا۔ مؤنث عَجِیَّة ج عَجَایَا۔

العُجِیُّ: بچہ کہ جس کی ماں نے وقت کے بعد دودھ پلایا ہو۔ بچہ کہ جس نے دوسرے کے

دودھ سے پرورش پائی ہو۔ مؤنث عُجَيِّج عُجَايَا و عَجَايَا.
العَجْوَة والعُجَاوَة عمدہ قسم کی کھجور۔
العُجَاوَة والعِجَاوَة والعُجْوَة دودھ جو کہ یتیم کو پلائیں۔
عَجَتْ تعجي عَجْيًا. المَرْأَةُ صَبِيَّهَا: عورت کا بچے کو دودھ پلانا۔
العَجَايَة والعُجَايَة. عمدہ قسم کی کھجور۔ جانور کے بندوبست کا پٹھا ج عُجِيّ و عُجِيّ و عَجَايَا.
عدَّ(ن) عَدًّا و تَعْدَادًا الشَّيْ شمار کرنا۔ گننا۔ گمان کرنا۔ کہا جاتا ہے "عَدَدْتُ زَيْدًا صَادِقًا" زید کو میں نے سچا گمان کیا۔
عَدَّدَ. المَيِّتَ: خوبیاں شمار کرنا۔ خوبیاں بیان کرنا الشَّيْ: شمار کرنا۔ عدد والا کر دینا المَالَ: زمانے کیلئے ساز و سامان بنانا۔
اَعَدَّهُ لِلأمر تیار کرنا۔ حاضر کرنا۔
عَادَّهُ عِدَادًا و مُعَادَّةً لڑائی میں مقابلہ کرنا الشَّيْ القَوْمَ: چیز کا قوم پر برابر برابر تقسیم ہونا۔
تَعَدَّدَ و تَعَادَّ عدد میں زائد ہونا۔ کہا جاتا ہے "هُمْ يَتَعَدَّوْنَ و يَتَعَادُّوْنَ عَلَى الْأَلْفِ" یعنی وہ ہزار سے زائد ہیں۔
اِعْتَدَّ شمار ہونا۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا شَيٌّ لَا يُعْتَدُّ بِه" یعنی یہ ایسی چیز ہے جس کا اعتبار نہیں کیا جاتا اور اس کی طرف التفات نہیں کیا جاتا۔ "اِعْتَدَّ الْاَمْرُ تِجَارَةً" یعنی تجارت کا گمان کیا۔ عوام کہتے ہیں "اِعْتَدَّ بِنَفْسِه" یعنی اپنے نفس پر اعتماد کیا۔
اِسْتَعَدَّ. لِلْاَمْرِ تیار ہونا۔
عددِ صحیح زیرو سے لے کر تمام گنتی مثبت و منفی مثلاً -----۳،۲،۱،۰--
اَلْعَدَادُ الزَّوْجُ اَوِ الْمُزْدَوِجُ جو ۲ کے علاوہ پر تقسیم نہ ہو جیسے ۴،۲،۱- المفرد وج کا الٹ جو دو پر تقسیم نہ ہو جیسے ۳،۵- اَلْعَدَدُ الْاَوْلٰی اَوِ الْاَوَّلُ اَوِ الْاَصْلِیُّ جو اپنے آپ پر یا ایک پر تقسیم ہو۔

اَلْعَدَدُ الْكَسْرِيُ اَوِ الْكَسْر جو ایک کا ایک جز یا کئی جز ہوں جیسے ۲/۱، ۴/۷-
اَلْعَدَدُ الْمُوْجِب جس کی طرف + (جمع) کا اشارہ ہو۔
والعدد السالب جس کی طرف (-) نفی کا اشارہ ہو۔
اَلْعَدَدُ التَّخَيُّلِي اَوِ الْوَهْمِي فرضی عدد سمجھنے کے لئے۔
اَلْعَدَدَانِ الْمُتَقَابِلَانِ وہ عدد جن کی حسابی قیمت ایک ہو اور ان کا اشارہ مختلف ہو جیسے +5، --5-
اَلْعَدَدَانِ الْاَوْلِيَانِ فِيْمَا بَيْنَهُمَا وہ دو عدد جن کو تقسیم کرنے والا مشترک صحیح عدد نہ ہو جیسے ۴،۹- الاعداد المُتَبَاينة عندالعرب: جن کو اکٹھے کوئی کسر یا عدد صحیح شمار نہ کرے، دیگر صورت میں اعداد مشترکہ ہوں گے۔
اَلْاَعْدَادُ الْجَبْرِيَّةُ اَوِ الْمُوَجَّهَةُ وہ اعداد جن کی طرف اشارہ (+) یا (-) ہو اور اس کے ساتھ صفر ملا ہو۔
العَدَد. شمار۔ گنتی۔ گنا ہوا مِنَ الْاِنْسَانِ: آدمی کی عمر کے سال۔ ج اَعْدَاد.
العِدَاد. عطاء دیوانگی کا اثر۔ ہمسر۔ حریف۔ موت کا وقت۔ پیشی کا دن۔ کمان کی آواز۔ شمار۔ کہا جاتا ہے "هُوَ فِيْ عِدَادِهِمْ" یعنی منجملہ ان کے ہے (والعِدَاد) مِنَ الْوَجْعِ وقت مقررہ پر درد کا بڑھنا۔ کہا جاتا ہے "بِه مَرَضٌ عِدَادٌ" اس کا مرض وقت مقررہ پر عود کرتا ہے۔
اَلْعَدَّاد گاڑیوں کے چلنے کی مسافت کو معلوم کرنے کا میٹر یا استعمال شدہ بجلی کو یا استعمال شدہ پانی کو پیمائش کرنے کا میٹر۔
العِدّ. جاری پانی جو منقطع نہ ہو۔ کثرت۔ کہا جاتا ہے "هذا بَرْضٌ مِنْ عِدٍّ" یہ بہت میں سے تھوڑا ہے۔ پرانا کنواں۔ ہمسر۔ کہا جاتا ہے "هو عِدُّكَ" وہ تمہارا ہمسر ہے۔ ج اَعْدَاد.
العِدَّة. جماعت۔ چند۔ تعداد۔ کہا جاتا ہے "عِنْدِيْ عِدَّةُ كُتُبٍ" میرے پاس کتابوں کا ایک ڈھیر ہے۔ "عِدَّةُ الْمَرْاَةِ" عورت کے طلاق یا شوہر کی وفات پر سوگ کا زمانہ۔ ج عِدَد.
العُدَّة. تیاری۔ کہا جاتا ہے "كُوْنُوْا عَلٰى عُدَّةٍ" تیار رہو۔ سامان حرب وغیرہ۔ کہا جاتا ہے "اَخَذَ لِلْاَمْرِ عُدَّتَه" معاملے کیلئے سامان کو لے لیا ج عُدَد (والعُدّ) مہاسے۔ پھنسیاں جو چہرے پر نکلتی ہیں۔
العَدَّان والعِدَّان. کسی چیز کا زمانہ و موسم یا زمانے کا اوّل و بہتر۔ کہا جاتا ہے "كَانَ ذٰلِكَ فِيْ عَدَّانِ الشَّبَابِ و عَلٰى عِدَّانِ مُلْكِه" ج عَدَادِيْن.
العَدَدِيّ. عدد کی جانب منسوب۔ جو چیز شمار سے بیچی جائے۔
العَدِيْد. شمار۔ عدد۔ کہا جاتا ہے "مَا اَكْثَرَ عَدِيْدَهُمْ" ان کا شمار کس قدر کثیر ہے۔ شمار کیا ہوا۔ ہمسر۔ ہم مثل۔ حصہ۔ کہا جاتا ہے "هٰذِهِ الدَّرَاهِمُ عَدِيْدُ هٰذِه" یعنی یہ دراہم اس کے مقدار میں ہیں۔ العَدِيْد مِنَ الْقَوْمِ: جو قوم میں شمار کیا جائے اَيَّامٌ عَدِيْدَةٌ: چند دن ج عَدَائِد العَدَائِد: بہت سے ہم مثل۔ تقسیم شدہ مال۔ میراث۔
العَدِيْدَة حصہ۔
المُعِدّ فا۔ پورے سامان والا۔
عَدَرَ(ن) عَدْرًا و عُدْرَةً. جرأت کرنا۔ دلیری کرنا۔
عَدِرَ(س) عَدَرًا و اِعْتَدَرَ الْمَكَانُ: پانی زیادہ ہونا۔ اِعْتَدَرَ الْمَطَرُ: بکثرت برسنا۔
العَادِر. فا۔ جھوٹا۔ پھسلنے والا۔
العَدَّار. ملاح۔
العَدْر و العُدْر. موسلا دھار کثیر بارش۔
عَدَسَهُ (ض) عَدْسًا. خدمت کرنا۔
عَدَس المَوَاشِيَ. جانوروں کو چرانا الشَّيْ: سخت روندنا (عَدْسًا وعَدَسَانًا وعِدَاسًا وعُدُوْسًا) فِي الْاَرْضِ. جانا۔ کہا جاتا ہے "عَدَسَتْ بِهِ الْمَنِيَّةُ" موت اس کو لے گئی۔
عَدِسَ پھنسیوں والا ہونا۔ صفت مَعْدُوْس.

عَادَسَ. الرَّجُلُ: ہمیشہ سفر میں رہنا۔

العَدَس. مسور۔ واحد عَدَسَۃٌ العَدَسَۃ. عینکی۔ العَدَسَۃ والعَدَسِیَّۃ عِنْدَ عُلَمَاءِ الطَّبِیْعَۃِ: شیشے کے ٹکڑے جو بطور آلاتِ نظر کے استعمال کئے جاتے ہیں۔

عَدَسْ. خچر ہانکنے کے لیے اسم صوت۔ نام خچر۔

عَدَفَ (ض) عَدْفًا و تَعَدَّفَ. تھوڑا کھانا۔ کہاجاتا ہے "مَا عَدَفْتُ او مَا تَعَدَّفْتُ الیَوْمَ" یعنی آج میں نے تھوڑا بھی نہیں کھایا۔ چہ جائیکہ کثیر۔

اِعْتَدَفَ. الثَوْبَ: کپڑے کا ٹکڑا لینا۔

العَدَف. تھوڑا عطیہ۔ تھوڑا چارہ۔ کہا جاتا ہے "مَا ذُقْنَا عَدْفًا و عَدَفًا و [illegible] و عُدُوْفًا وعَدُوْفَۃً" ہم نے کھانے پانی سے کچھ بھی نہیں چکھا۔

العُدُوْف. تھوڑا چارہ۔ ج عُدُف.

العِدْف. لوگوں کی جماعت۔ رات کا ایک حصہ۔

العِدْفَۃ. لوگوں کی جماعت۔ ہر چیز کا ٹکڑا دس سے پچاس تک (و العَدَفَۃ) زمین کے اندر درخت کی جڑ۔ ج عِدَف.

العَیْدَف. ہر چیز کا ٹکڑا۔

عَدَقَ (ض) عَدْقًا و عَدِقَ (س) عَدَقًا وعَدَّقَ واَعْدَقَ یدھا: حوض یا کنوئیں کے کنارے میں کسی چیز کی تلاش کرنے کے لیے ہاتھ ڈالنا۔ الظَّنَّ: کسی کام کو اپنی غالب رائے سے کرنا کہ اس کا یقین نہ ہو۔

العَدَقَۃ: ڈول نکالنے کا سہ شاخہ کانٹا ج عُدُق.

العَوْدَق والعَوْدَقَۃ. ڈول نکالنے کا سہ شاخہ کانٹا۔ ج عَوَادق.

عَدَكَ (ن) عَدْكًا. الصُّوْفَ. اُون دُھننے کے لیے ڈنڈے سے مارنا۔

المِعْدَکَۃ. اُون دُھننے کا ڈنڈا۔

عَدَلَ (ض) عَدْلًا السَّهْمَ: تیر کو سیدھا کرنا۔ فُلَانًا بِفُلَان: برابری کرنا۔ بِرَبِّہٖ: شرک کرنا۔ الطَّرِیْقُ: ٹیڑھا ہونا۔ (عَدْلًا و عُدُوْلًا) اِلَیْہِ: رجوع کرنا۔ واپس ہونا۔ فُلَانًا: موازنہ کرنا۔ فِی الْحِمْلِ: ساتھ سوار ہونا۔ کہا جاتا ہے "مَا یَعْدِلُكَ عِنْدِیَ شَیْءٌ" تمہارے مشابہ کوئی چیز نہیں (عَدْلًا و عَدَالَۃً و عُدُوْلَۃً و مَعْدِلَۃً و مَعْدَلَۃً) انصاف کرنا۔ صفت عادل ج عُدُوْل.

عَدُلَ (ک) عَدَالَۃً. عادل ہونا۔ گواہی کے قابل ہونا۔

عَدِلَ (س) عَدَلًا. ظلم کرنا۔

عَدَّلَ الشَّاهِدَ: معتبر جاننا۔ الشِّعْرَ: شعر درست وزن پر کہنا۔ المَتَاعَ: سامان کو دو حصوں میں برابر کرنا۔ دو گٹھری بنانا۔ کہاجاتا ہے "شَرِبَ حتی عَدَّلَ" یعنی اس قدر پیا کہ اس کا پیٹ مانند گٹھری کے ہوگیا (و اَعْدَلَ) الشَّیْءَ: سیدھا کرنا۔ ہموار کرنا۔

عَادَلَہٗ عِدَالًا و مُعَادَلَۃً. موازنہ کرنا۔ ہٗ فِی المَحْمِلِ: ساتھ سوار ہونا۔ الشَّیْءُ: ٹیڑھا ہونا۔ فِی الْاَمْرِ: متردد ہونا۔ بَیْنَ الشَّیْئَیْنِ: برابری کرنا۔ کہا جاتا ہے "عَادَلَ بَیْنَ الْاَمْرَیْنِ" جب کہ دو امر پیش آئیں اور یہ سمجھ میں نہ آئے کہ کونسا اختیار کرے۔ "قَطَعَ العِدَالَ فِیْ اَمْرِہٖ" یعنی پختہ ارادہ کرلیا۔

اِنْعَدَلَ عَنِ الطَّرِیْقِ: ہٹ جانا۔

اِعْتَدَلَ. سیدھا ہونا۔ دو حالتوں میں توسط اختیار کرنا۔

العَادِل. فا۔ مشرک ج عُدُوْل.

العَدْل. انصاف۔ عادل۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ عَدْلٌ و اِمْرَاَۃٌ عَدْلٌ و عَدْلَۃٌ و رِجَالٌ عَدْلٌ" نظیر۔ مثل۔ ج عَدَال. العَدْل: پیمانہ۔ بدلہ۔ اُمور میں توسط۔ برابری۔ اَمر متوسط۔ سیدھا ہونا۔

العِدْل. نظیر و مثل۔ قیمت۔ کہا جاتا ہے "خُذْ عِدْلَہٗ کَذَا و کَذَا" یعنی اس کی اتنی قیمت لو۔ گون۔ جانور کی پیٹھ پر ایک طرف کا بوجھ۔ ج عُدُوْل و اَعْدَال.

العَدَل. دوگونوں کی برابری۔

العَدْلَۃُ والعُدْلَۃُ. معتبر گواہان اور بقول بعض عُدْلَۃ واحد ہے او عَدَلَۃ جمع۔

العَدِل. العَادِل.

العَدِیْل. نظیر۔ مثل۔ ردیف ج عُدَلَاء.

الاِعْتِدَال. برابری۔ تناسب۔ الاِعْتِدَالُ الرَّبِیْعِی: موسم ربیع میں رات دن کا برابر ہونا۔ الاعتدال الخریفی: موسم خریف میں رات دن کا برابر ہونا۔

المَعْدِل والمَعْدُوْل. پھرنے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے "مَالَہٗ مَعْدِلٌ او مَعْدُوْلٌ عَنْ کَذَا" یعنی اس کیلئے فلاں چیز سے پھرنے کی کوئی جگہ نہیں۔ "اَخَذَ مَعْدِلَ البَاطِلِ" یعنی اس نے باطل کا طریقہ اختیار کیا۔

مُعَدَّلَاتُ البَیْتِ: گھر کے گوشے۔

عَدِمَ (س) عُدْمًا وعَدَمًا والمَالَ: گم کرنا۔ نیست کرنا۔ کم کرنا۔ کہاجاتا ہے "مَا یَعْدَمُنِی ھٰذَا الاَمْرُ" یہ امر مجھ سے تجاوز نہیں کرتا۔

عَدُمَ (ک) عَدَامَۃً. بیوقوف ہونا۔

اَعْدَمَ اِعْدَامًا. الرَّجُلُ: محتاج ہونا۔ صفت مُعْدِم و عَدِیْم ہ الشَّیْءَ: محروم کردینا۔

اَعْدَمَنِی الشَّیْءُ: نہ پانا۔ اَعْدَمَ فُلَانًا: منع کرنا۔

العَدَم والعُدْم والعُدُم. فقدان. العَدَم: نیستی۔

العَدِم. فقیر۔ محتاج۔

العَدِیْم. بیوقوف۔ دیوانہ۔ فقیر۔ غیر موجود کہاجاتا ہے "ھو عدیم النظیر" اس کے ہم مثل کوئی نہیں۔ ج عُدَمَاء.

ارض عَدْمَاء. ویران زمین۔

المَعْدُوْم. مف۔ ضد وجود۔

عَدَنَ (ض) عَدْنًا الارض: زمین میں کھاد ڈالنا۔ الحجر: اُکھیڑنا۔

عَدَنَ (ن ض) عَدْنًا و عُدُوْنًا: بالمَکَان: اقامت کرنا۔ البَلَد: وطن بنالینا۔ اسی سے ہے "جَنَّاتُ عَدْنٍ"

عَدَنَ الْاَرْضَ: زمین میں کھاد ڈالنا۔ الْاَرْضَ: زمین کھودنا۔ المشَارِبُ: پینے والے کا آسودہ ہونا۔

عَدَنٌ. یمن میں ایک شہر کا نام۔

العَدَنِیّ. عدن کی جانب منسوب۔ اچھے اخلاق والا۔

جَنَّةُ عَدْنٍ. بہشت کا نام۔

العَدَانُ. سمندر کا کنارہ۔ دریا کا کنارہ۔

العَدَانَة. جماعت۔ عَدَانَات. کہا جاتا ہے "اَتَانَا عَدَانَاتٌ" ہمارے پاس مختلف جماعتیں آئیں۔

العَدِیْنَة. ڈول کا پیوند۔

العَیْدَانَة. کھجور کا لمبا درخت۔ عَیْدَان.

المَعْدِن. کان سونے، چاندی وغیرہ کی۔ ہر چیز کا مکان جس میں اس کا اصل و مرکز ہو۔ گرمی سردی میں رہائش کی جگہ۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ مَعْدِنُ الخَیْرِ" فلاں خیر کا اصل و مرکز ہے۔ مَعَادِن.

المِعْدَن. ہتھوڑا۔ وہ آلہ جس سے پتھر نکالے جائیں اور توڑے جائیں۔

المُعَدِّن. فا۔ کان کن۔ کان سے چاندی، سونا نکالنے والا۔

اَلتَّعْدِیْن: کان کنی اور اس کی تحقیق و معلومات کا علم۔

عَدَا یَعْدُوْا عَدْوًا وعَدَوَانًا وعُدُوًّا وتَعْدَاءً وعَدًا. دوڑنا۔ (عَدْوًا و عُدْوَانًا) فُلَانًا عَنِ الاَمْرِ: کسی کو کسی معاملہ سے باز رکھنا۔ عَلَیْهِ: حملہ کرنا۔ الاَمْرَ و عَنِ الاَمْرِ: چھوڑ دینا۔ کہا جاتا ہے "عَدَا طَوْرَہ اَو قَدْرَہ" اس نے اپنے مرتبہ سے تجاوز کیا۔ (عَدْوًا وعُدُوًّا وعَدَاءً وعُدْوَانًا وعِدْوَانًا و عُدْوَی) عَلَیْهِ: ظلم کرنا۔ کہا جاتا ہے "مَا عَدَا مِمَّا بَدَا"

عَدَا مصدریہ کے ساتھ یا بغیر ما کلمۂ استثناء ہے اور یہ تمام احکام میں خلا کے مانند ہے۔ تم کہتے ہے "جَاءَ القَوْمُ عَدَا زَیْدًا وعدا زَیْدٍ" نصب اور جر کے ساتھ اور مَا عَدَا زَیْدًا صرف نصب ہی کے ساتھ۔

عَدِیَ یَعْدَیٰ عَدًا لِفُلَانٍ: بغض رکھنا۔

عُدِیَ عَلٰی فُلَانٍ: ظلم کیا جانا۔ مال کا چوری جانا۔

عَدَّیٰ عَنِ الاَمْرِ: چھوڑ دینا۔ کہا جاتا ہے "عَدِّ عَمَّا تَرَیٰ" اپنی نگاہ پھیر لے۔ فُلَانًا عَنِ الاَمْرِ: کسی کو کسی معاملہ سے باز رکھنا۔ الشَّیْءَ: نافذ کرنا۔ الفِعْلَ: لازم فعل کو متعدی بنانا۔

عَادَیٰ عِدَاءً و مُعَادَاةً فُلَانًا: جھگڑا کرنا۔ دشمنی ہونا۔ بَیْنَ الصَّیْدَیْنِ: ایک دوڑ میں دو شکار مارنا۔ الشَّیْءَ: دور کرنا۔

اَعْدَیٰ. الرَّجُلُ: دوڑنے کیلئے گھوڑا تیار کرنا۔ فُلَانًا عَلٰی فُلَانٍ: مدد کرنا۔ تقویت پہنچانا۔ الاَمْرَ: معاملہ کی جانب دوسرے کو بڑھانا۔

اَعْدَاہ شَرًّا: شر پہنچانا۔ مِنْ عِلَّةٍ او خُلُقٍ: بیماری لگا دینا یا عادی بنانا۔ کہا جاتا ہے "قَرِیْنُ السُّوْءِ یُعْدِیْ قَرِیْنَهٗ" برا ہم نشین اپنے ساتھی کو بھی برا بنا دیتا ہے۔ اَعْدَیٰ عَلَیْهِ: ظلم کرنا۔ فِیْ کَلَامِهٖ: زیادتی کرنا۔

تَعَدَّی الشَّیْءَ: تجاوز کرنا۔ عَلَیْهِ: ظلم کرنا۔ الفِعْلُ: متعدی ہونا۔ الشَّیْءَ اِلَی آخَر: تجاوز کرانا۔

تَعَادَی القَوْمُ: ایک دوسرے سے دشمنی کرنا۔ دوڑ میں مقابلہ کرنا۔ الرَّجُلُ: دور ہونا۔ بَیْنَهُمْ: اختلاف ہونا۔ فساد ہونا۔ المَکَانُ: ناہموار ہونا۔ تَعَادَتِ النَّوَائِبُ: مصائب کا پے در پے ہونا۔ کہا جاتا ہے "تَعَادَی القَوْمُ" جبکہ ایک جیسی بیماری ایک کے بعد دوسرے کو ہو۔

اِعْتَدَی الحَقَّ و عَنِ الحَقِّ وفَوْقَ الحَقِّ: تجاوز کرنا۔ عَلٰی فُلَانٍ: ظلم کرنا۔

اِسْتَعْدَی الرَّجُلُ: مدد طلب کرنا۔ الفَرَسَ: گھوڑے کو دوڑانا۔

العَدَاءُ. مشغولیت۔ دوری (و العِدَاء) ایک دفعہ کی دوڑ۔ کہا جاتا ہے عَدَا الفَرَسُ عِدَاءً وعِدَاءً وَاحِدًا یعنی گھوڑے نے ایک دوڑ لگائی۔ عَدَاءُ الوَادِیْ: وادی کا درمیان۔

العِدْوُ والعِدَاءُ والعِدَیٰ. چھوٹا پتھر جس سے کوئی چیز چھپائی جائے۔

العِدَیٰ والعَدَیٰ. جانب۔ اَعْدَاء.

العِدَیٰ. اَعْدَاء جمع عَدُوّ کی بمعنی دشمن۔ دور ہونے والے۔ مسافرین۔ وادی کا کنارہ۔

العُدَیٰ. عدد کا اسم جمع ہے۔ بلند مقامات۔

العَدْوَیٰ. فساد۔ امراض متعدیہ۔

العَدَاوَة. دشمنی۔ دوری۔

العُدْوَة. دور جگہ (والعَدْوَة والعِدْوَة) بلند جگہ۔ وادی کا کنارہ۔ وادی کی ایک جانب ج عِدَاء و عِدَوَات.

العَدْوَة. ایک مرتبہ کی دوڑ۔ وادی کا کنارہ۔

العُدَوَاء. سخت اور خشک زمین۔ دوری۔ مشغولیت۔ عُدَوَاءُ الشَّوْقِ: شدائد و تکالیف۔ شوق۔ عُدَوَاءُ الشُّغْلِ: شغل کے موانع۔ کہا جاتا ہے "طَالَتْ عُدَوَاؤُهُمْ" یعنی ان کا تفرق اور دوری طویل ہوگئی۔

العُدْوَانُ. خالص ظلم۔ کہا جاتا ہے "لَا عُدْوَانَ عَلَیَّ" یعنی میرے اوپر کوئی مجال نہیں۔

العَدَوَان. تیز دوڑ۔ ذِئْبٌ ذُوْ عَدَوَانٍ: لاگو بھیڑیا۔

العَدَّاء. تیز دوڑنے والا۔

عَدِیٌّ. نام ایک قبیلہ کا۔ جماعت جو قتل و قتال کے لیے تیار ہو۔

العَدُوّ. دشمن۔ ج عِدَاء. جج اَعَادٍ.

العَادِی. فا۔ دشمن۔ ظالم۔ حد سے بڑھنے والا۔ اُچکنے والا۔ چور۔ شیر۔ عَادِی.

العَوَادِی. بہت ضروری اُمور جو دوسرے اُمور سے باز رکھیں۔ ج عَدَاة. عَادِیَا اللَّوْحِ: تختی کے دونوں طرف۔

العَادِیَة. مؤنث عادی۔ جماعت جو قتل و قتال کیلئے تیار ہو۔ لوٹنے والے۔ گھڑسوار۔ دوری۔ مشغولیت۔ تیزی غضب۔ عَادِیَةُ السَّمِّ. زہر کا ضرر۔ کہا جاتا ہے "رَفَعْتُ عَنْكَ عَادِیَةَ فُلَانٍ" میں نے تم سے فلاں کا نقصان

دور کر دیا ج عواد. عَوادِی الدَّھر:
گردشیں۔ موانع۔ کہا جاتا ہے "صَرَفَتْہُ عَنْ
کَذا عَوادٍ" اس کو فلاں کام سے موانع نے
روک دیا۔

المَعْدٰی گزرگاہ۔ کہا جاتا ہے "مالِیْ عَنْ
فُلانٍ مَعْدًی" میرے لیے فلاں سے گزرنے
کی جگہ نہیں ہے۔

عَذَبَ(ض) عَذْبًا سخت پیاس کی وجہ سے
کھانا چھوڑ دینا۔ صفت عَذُوْب و عاذِب
عَنْہُ باز رہنا ہ منع کرنا۔ عَذَبَ السَّوْطَ
کوڑے میں پھندنا لگانا۔

عَذِبَ(س) عَذَبًا الماءُ کائی والا ہونا۔
صفت عَذِب۔

عَذُبَ (ک) عُذُوْبَۃً واعْذَوْذَبَ
الشَّرابُ میٹھا و خوشگوار ہونا۔

اَعْذَبَ میٹھے پانی پر پہنچنا۔ کائی۔ کوڑا کرکٹ
دور کرنا القَوْمُ میٹھے پانی والا ہونا۔ اللہ
الماءَ میٹھا پانی کر دینا عَنْہُ باز رہنا ہُ عَنِ
الاَمْرِ: منع کرنا۔ کہا جاتا ہے "اَعْذِبْ
نَفْسَکَ عَنْ کَذا: اپنے نفس کو اس سے
روکو۔

عَذَّبَہٗ عذاب دینا۔ عَذَّبَہٗ عَنِ الشَّیْءِ منع
کرنا۔ عَذَّبَ السَّوْطَ کوڑے میں پھندنا
لگانا۔ الشَّیْءَ روکنا۔

اِعْتَذَبَ عمامے کے دو شملے لٹکانا۔

اِسْتَعْذَبَ الشَّیْءَ میٹھا و خوشگوار پانا۔ میٹھا و
خوشگوار پانی طلب کرنا۔ کہا جاتا ہے "خَرَجَ
یَسْتَعْذِبُ الماءَ میٹھا پانی لانے کیلئے گیا عَنْ
کَذَا باز رہنا۔

العَذْبُ مذ۔ خوشگوار کھانا پانی۔ ماءٌ عَذْبٌ
میٹھا پانی۔ العَذْبُ ایک قسم کا درخت۔

العَذَبُ مذ۔ کوڑا کرکٹ۔ تنکا۔ ترازو کی
زبان۔ درخت کی ٹہنیاں۔ ہر چیز کے
اطراف۔ عمامہ کا شملہ۔ واحد عَذَبَۃٌ.

العَذَبَۃ تنکا (والعُذْبَۃ والعذبۃ) کائی ج
عَذَبات.

العاذِبُ فا۔ وہ شخص کہ اس کے اور آسمان
کے درمیان کوئی چیز حائل نہ ہو۔
مِنَ الدَّوابِّ وہ جانور جو کھڑا ہو اور کھاتا پیتا
نہ ہو۔ ج عُذُوْب.

العَذُوْبُ بمعنی عاذِب مِنَ الدَّوابِّ
شدتِ پیاس کی وجہ سے چارے کو چھوڑنے
والا۔

العَذابُ ہر وہ جو انسان کیلئے باعث مشقت
ہو۔ تکلیف۔ سزا۔ ج اَعْذِبَۃ.

عَذَجَ(ض) عَذْجًا الماءَ پانی پینا فُلانًا
گالی دینا۔

المِعْذَجُ غیرت مند۔ بد خلق۔ بہت
ملامت کرنے والا۔

عَذَرَہٗ(ض) عُذْرًا وعُذُرًا وعُذْرَی
ومَعْذُرَۃً ومَعْذِرَۃً عَلٰی او فِیْ مَا صَنَعَ:
الزام سے بری کرنا۔ عذر قبول کرنا۔

عَذَرَ(ض) عَذْرًا وعُذْرًا گناہ زیادہ ہونا
(عَذْرًا) الغُلامَ لڑکے کا ختنہ کرنا۔

عَذَرَ(ض ن) عَذْرًا وعُذْرًا. الفَرَسَ
بالعِذارِ پوزی لگانا؛ باگ ڈور سے باندھنا
الصَّبِیَّ العاذُوْرُ حلق کا درد لاحق ہونا اور
تکلیف پہنچانا۔

عُذِرَ الصَّبِیُّ حلق کا درد لاحق ہونا۔

عَذَّرَ عذر ثابت نہ ہونا ہ عذر کرنے میں
مبالغہ کرنا۔ عذر الغلامُ لڑکے کے رخسارہ
پر سبزہ اُگنا۔ مسیں بھیگنا الدّارَ نشانات مٹانا
فِی الاَمْرِ کوشش کے بعد کوتاہی کرنا۔

اَعْذَرَہٗ فِیْ او عَلٰی مَا صَنَعَ الزام سے
بری کرنا الرَّجُلُ عذر ظاہر کرنا مِنْ نَفْسِہٖ
بکثرت گناہ کرنا۔ انصاف کرنا فِی الاَمْرِ
کوتاہی کرنا اور کوشش نہ کرنے کے باوجود
کوشش کرنے والا سمجھنا الفَرَسَ پوزی
باندھنا؛ باگ ڈور باندھنا الغُلامَ لڑکے کا
ختنہ کرنا۔ ہ فِیْ ظَھْرِہٖ مار کر بدھی ڈالنا۔ کہا
جاتا ہے "ضربہ حتّی اَعْذَرَ مَتْنَہٗ مارا
یہاں تک کہ پیٹھ پر زخم کے نشانات ڈال دیے
بِفُلانٍ زخم کا نشان چھوڑنا۔ کہا جاتا ہے
"ضُرِبَ فُلانٌ فَاَعْذَرَ یعنی مارتے مارتے
ہلاکت کے قریب پہنچا دیا گیا۔ اَعْذَرَتِ
الدَّارُ بکثرت پلیدی والا ہونا۔

عاذَرَ مُعاذَرَۃً عذر نہ ثابت ہونا۔

تَعَذَّرَ عَلَیْہِ الاَمْرُ دشوار ہونا۔ باز رہنا۔
عَنِ الاَمْرِ پیچھے ہٹنا الرَّسْمُ مٹنا الرَّجُلُ:
اپنے لیے حجت کرنا۔ بھاگنا الشَّیْءُ پلیدی سے
لتھڑنا فُلانٌ مِنَ الذَّنْبِ گناہ سے بری ہونا۔

اِعْتَذَرَ عَنْ و مِنْ فِعْلِہٖ عذر بیان کرنا عَنْ
فُلانٍ: کسی کے عذر قبول کرنے کو کہنا۔
الرَّجُلُ صاحب عذر ہونا اِلَیْہِ عذر پیش کرنا
الرَّسْمُ نشان مٹنا۔

اِسْتَعْذَرَ اِلَیْہِ عذر پیش کرنا۔

اَلعُذْرُ حجت جس کی بنا پر عذر کیا جائے۔ ج
اَعْذار غلبہ۔ کامیابی۔ اور اسی سے ہے جو
جنگ کے موقع پر کہا جاتا ہے "لِمَنِ العُذْرُ"
یعنی کس کے لیے غلبہ ہے اور کہا جاتا ہے "ھُوَ
اَبُوْ عُذْرِ ھٰذا الکَلامِ وہ اس کلام کا پہلا
بولنے والا ہے "الھَوَی العُذْرِیُّ" پاکیزہ
محبت۔

العِذارُ پوزی۔ باگ ڈور۔ ج عذر رخسارہ۔
رخسارے پر کان کے مقابل بال۔ حیا۔ کہا جاتا
ہے "خَلَعَ عِذارَہٗ" و "ھُوَ خَلِیْعُ
العِذارِ" یعنی وہ اپنی خواہشات کا پابند ہے
اور گمراہیوں میں منہمک ہے اور اپنے قول و
فعل میں کوئی پروا نہیں کرتا گویا کہ بلا رسّی کے
جانور ہے۔ "لَوَی عِذارَہٗ عَنْہُ یعنی نافرمانی
کی العِذارُ مِنَ النَّصْلِ تیر کے پھل کے
دونوں طرف کی دھار۔ العِذار ختنہ کا یا تعمیر
مکان کا کھانا۔

العِذْرَۃُ عذر ج عِذَر.

العُذْرَۃُ بکارت۔ کوئی علامت جو تیز رفتار
گھوڑے کو نظر بد سے بچانے کے لیے اس کی
پیشانی پر باندھا جائے۔ بالوں کا گچھا۔ گھوڑے کی
گردن کے بال۔ العُذْرَۃ پیشانی۔ ختنہ کا
چمڑا۔ ایک ستارہ کہ جب وہ نکلتا ہے تو گرمی بڑھ
جاتی ہے۔ حلق کا درد ج عُذَر.

العَذِرَۃُ پاخانہ۔ ردی حصہ جو گیہوں سے

نکلے۔ مکان کے سامنے کا صحن ج عَذِرات.
العَاذِر. فا۔ نشانِ زخم (والعَاذِرَة) پاخانہ۔
العَاذِر: وہ رگ جس سے استحاضہ کا خون آتا ہے۔
العَذِیْر. بمعنی عَاذِر. مددگار ج عُذُر مؤنث عذیرة. العَذِیْر والعَذِیْرَة. کسی نئی خوشی کا کھانا۔ العَذِیْرَة: نشانِ زخم۔
العَاذُوْر. گلے کا درد۔ علامت ج عَوَاذِیْر.
الإعْذَار. کسی نئی خوشی کا کھانا۔
العَذْرَاء. باکرہ۔ درناسفتہ ج عَذَارَیٰ وعَذَارِیْ وعَذْرَاوَات. لقب سیدہ مریم رضی اللہ عنہا کا۔
العُذْرَیٰ والمَعْذَرَة والمَعْذُرَة والمَعْذِرَة. عذر۔ بہانہ۔ ج مَعَاذِر.
المِعْذَار. عذر۔ بہانہ۔ ج مَعَاذِیْر.
عَذَفَ (ض) عَذْفًا مِنَ الطَّعَامِ: چکھنا۔
تَعَذَّفَ. الطَّعَامَ: کھانا۔ کہا جاتا ہے "مَا ذُقْتُ عَذْفًا ولا عَذُوْفًا ولا عُذَافًا" یعنی میں نے کچھ نہیں چکھا۔
العُذَافِر. شیر۔ مضبوط اُونٹ۔ ج عُذَافِرة.
عَذَوْفِر. مضبوط اُونٹ۔
عَذَقَ (ض) عَذْقًا وعَذَقَ النَّخْلَةَ: درختِ خرما کی شاخ کاٹنا۔ عَذَقَ فُلَانًا بِشَرٍّ: کسی کو تہمت لگانا۔ عذقه إِلَىٰ كَذَا: منسوب کرنا۔ عَذَقَ وأَعْذَقَ الشَّاةَ: بکری کے رنگ کے خلاف کسی دوسرے رنگ کے اُون سے نشان لگانا۔
اِعْتَذَقَ. دو شملے لٹکانا۔ اِعْتَذَقَهُ بِكَذَا کسی چیز کے ساتھ خاص کرنا۔
العَاذِق. فا۔ وہ شخص جو درختِ خرما کی دیکھ بھال اور خدمت کرے۔ ج عَاذِقُوْن وعُذَّاق.
العَذْق. پھل دار کھجور کا درخت۔ ج أَعْذُق وعِذَاق.
العِذْق. انگور کا گچھا مِنَ النَّخْلِ: کھجور کا خوشہ ج عُذُوْق وأَعْذَاق. العِذْق: شاخ دار ٹہنی۔ عزت۔ کہا جاتا ہے "فِي بَنِي فُلَانٍ عِذْقٌ كُمَلٌ" بنی فلاں میں انتہائی عزت ہے۔
العَذِق. ہوشیار۔ چرب زبان۔ طِیْبٌ عَذِقٌ: تیز خوشبو۔
العَذَقَة والعِذْقَة. بکری کے رنگ کے خلاف اُون کا نشان۔
عَذَلَهُ (ن ض) عَذْلًا وعَذَلَهُ. ملامت کرنا۔ صفت عَاذِل ج عُذَّل وعُذَّال وعَذَلَة وعَاذِلُوْن مؤنث عاذِلَة ج عَوَاذِل وعَاذِلَات.
تَعَاذَلَ. القَوْمُ: ایک دوسرے کو ملامت کرنا۔
تَعَذَّلَ واِعْتَذَلَ. اپنے آپ کو ملامت کرنا۔ ملامت سے متاثر ہونا۔ اِعْتَذَلَ الْيَوْمُ: دن کا سخت گرم ہونا۔ اِعْتَذَلَ الرَّجُلُ عَلَى الشَّيْءِ: پختہ ارادہ کرنا۔ العَذْل والعَذَل والتَّعْذَال. ملامت کرنا۔ أَيَّامٌ عُذُلٌ ومُعْتَذِلَاتٌ: سخت گرم دن۔
العُذَلَة والعَذُوْل والعَذَّال والعَذَّالَة. بہت ملامت کرنے والا۔
العَذَّالَة. مؤنث عَذَّالٌ. سرین۔
العَاذِل. فا۔ رگِ خونِ استحاضہ۔
المُعَذَّل. مف۔ فیاضی کی وجہ سے ملامت کردہ شدہ۔
عَذْلَجَ. السقاء: مشکیزہ بھرنا الوَلَدَ وغَیْرَهُ: لڑکے کو اچھی غذا دینا۔
عَيْشٌ عِذْلَاجٌ. خوشگوار زندگی۔
العُذْلُوْج. اچھی غذا سے تربیت یافتہ بچہ۔
المُعَذْلَج. پُرگوشت۔ خوبصورت جسم والا۔ مؤنث مُعَذْلَجَة.
عَذَمَ (ض) عَذْمًا الفَرَسُ: گھوڑے کا کاٹ کھانا الرَّجُلَ: اپنے آپ سے دفع کرنا۔ ملامت کرنا۔
عَذِمَ (س) عَذْمًا. گالی دینا۔
أَعْذَمَهُ. عَنْ نَفْسِهِ: روکنا۔ منع کرنا۔
العَذُوْم. بہت کاٹ کھانے والا۔ بہت ملامت کرنے والا ج عُذُم.
العَذَّام. بہت کاٹ کھانے والا۔ بہت ملامت کرنے والا۔
العَذِیْمَة. ملامت۔ بغیر گٹھلی کی کھجور کا درخت۔ ج عَذَائِم.
عَذَا يَعْذُوْ عَذْوًا وعَذِيَ يَعْذَىٰ عَذًى وعَذُوَ يَعْذُ وعَذَاوَةً المَكَانُ. اچھی ہوا والا ہونا۔ پانی اور امراضِ وبائیہ سے دُور ہونا۔
اِسْتَعْذَیٰ المَكَانَ: اچھی ہوا والا سمجھنا۔
ارض عَاذِيَةٌ وعَذِيَةٌ وعَذِيَّةٌ وعَذَاةٌ. عمدہ آب و ہوا والی زمین۔
العِذْیٰ. کھیت جس کی سیرابی صرف بارش سے ہو۔ ج اعذاء.
عَرَّ (ن ض) عَرًّا وعُرَّ الجَمَلُ: خارشتی ہونا۔ صفت عَرٌّ وأَعَرُّ وعَارٌّ ومَعْرُوْرٌ.
عَرَّهُ (ن) عَرًّا. غمگین کرنا۔ سائل بن کر آنا۔ عَرَّهُ بِشَرٍّ: برائی سے ملوث کرنا (و عَرَّرَ) الأَرْضَ: زمین میں کھاد ڈالنا۔
عَرَّ (ض) عِرَارًا وعَارَّ مُعَارَّةً و عِرَارًا الظَّلِيْمُ: شتر مرغ کا چیخنا۔
أَعَرَّتِ. الدَّارُ: مکان کا گندگی والا ہونا۔
تَعَارَّ. نیند سے بولتے ہوئے بیدار ہونا۔
اِعْتَرَّهُ واِعْتَرَّ بِهِ اِعْتِرَارًا. بغیر سوال کے بخشش کے لیے آنا۔
اِسْتَعَرَّهُمُ الجَرَبُ: خارش پھیلنا۔
العَارُوْر والعَارُوْرَة. منحوس مرد۔ قوم پر بے عزتی کرنے والا۔ بے کوہان کا اُونٹ۔
العُرَر والعُرُوْر. خارش۔
العَرُّ. خارشی۔ خارش۔ عیب۔ برائی۔ جلدی دودھ چھڑایا ہوا بچہ۔
العَرَّة. اسم مرة۔ مؤنث العَرّ. جنگ کی سختی۔ بُری عادت۔ عیب۔
العُرّ. خارش۔ پرندے کی بیٹ۔ لڑکا۔
العُرَّة. خارش۔ لڑکی۔ پرندے کی بیٹ۔ مینگنی۔ گوبر۔ کوہان کی چربی۔ مکروہ بات پہنچنا۔ گناہ۔ جنون جو انسان کو لاحق ہو۔ کہا جاتا ہے "بِهِ عُرَّةٌ" یعنی اس کے ساتھ جنون ہے۔
الأَعَرّ. خارشی مرد یا اُونٹ۔ مؤنث عَرَّاء ج

عَرّ. العَرَّاءُ: لڑکی۔
العَرار. ایک پھول خوشبودار جس کا نام گاؤ چشم ہے۔ جنگلی نرگس۔ واحد عَرارَةٌ۔
العَرارَة. قصاص۔ خون کا بدلہ۔
العُرار. گناہ۔ قصور۔
العَرارَة. ٹڈی۔ سختی۔ بلندی۔ بدخلقی۔
العَرِير. اجنبی۔
المَعَرَّة. گناہ۔ تکلیف۔ بدی۔ تاوان۔ قصور۔ عیب۔ امرِ قبیح۔ سختی۔ گالی۔ غصہ سے چہرے کے رنگ کی تبدیلی۔ ستارہ کہکشاں کے علاوہ۔ نام ایک شہر کا۔ مَعَرَّةُ الجَيْشِ: لشکر جولاعلمی سے قوم کی کھیتی کھالے۔
المُعْتَرّ. فقیر۔ بغیر سوال کئے ہوئے بخشش کے درپے ہونے والا۔
عَرُبَ (ک) عُرُوْبَةً وعُرُوْبِيَّةً وعَرابَةً وعَرْبًا وعُرُوْبًا: فصیح عربی زبان بولنا۔ فصیح عربی ہونا۔
عَرِبَ (س) عَرَبًا. بگڑے ہوئے معدہ والا ہونا المِعْدَةُ: معدہ کا فاسد ہونا الجُرْحُ: سوجنا اور پیپ والا ہونا البِئْرُ: کنوئیں میں پانی بہت ہونا الرَّجُلُ: لکنت کے بعد فصیح ہونا۔
عَرَبَ (ض) عَرْبًا. الطَّعَامَ: کھانا۔
عَرَّبَ. المَنْطِقَ: اعرابی غلطی سے پاک کرنا الكِتَابَ ونَحْوَهُ: عربی میں ترجمہ کرنا عَلَيْهِ فِعْلَهُ: قباحت بتانا قَوْلَهُ: رد کر دینا عَنْهُ لِسَانُهُ: فصیح ہونا۔ مراد کو ظاہر کرنا عَنْ صَاحِبِهِ: اپنے صاحب کی طرف سے بولنا اور حجت بیان کرنا الرَّجُلُ: عربی گھوڑا لینا: المُشْتَرِي بیعانہ دینا الرَّجُلُ: قبیح بات بولنا بِحُجَّتِهِ: دلیل کو اچھی طرح بیان کرنا الاِسْمَ الاَعْجَمِيَّ: عربی کر دینا۔
اَعْرَبَ الشَّيْءَ: ظاہر کرنا عَنْ حَاجَتِهِ: صاف بیان کرنا كَلَامَهُ: فصاحت سے بولنا اور غلطی نہ کرنا بِالكَلَامِ: بیان کرنا۔ بِحُجَّتِهِ عمدہ دلیل لانا الاِسْمَ الاَعْجَمِيَّ: عربی بنا دینا الكَلِمَةَ: اعراب لگانا الفَرَسَ: دوڑانا الفَرَسُ العَرَبِيُّ: ہنہنانے سے عربی گھوڑے کو غیر عربی سے ممتاز کرنا اَعْرَبَ الرَّجُلُ: اونٹ اور عربی گھوڑوں کا مالک ہونا المُشْتَرِي: بیعانہ دینا الرَّجُلُ: کلام میں غلطی نہ کرنا۔ فحش بات بولنا۔
تَعَرَّبَ. اخلاقِ عرب کو اختیار کرنا۔ ان کی مشابہت کرنا۔ دیہات میں اقامت کرنا۔ اور اعرابی بننا۔
اِسْتَعْرَبَ. عربوں میں داخل ہو جانا۔ قبیح بات بولنا۔
العُرْب والعَرَب. باشندگانِ ملکِ عرب۔ ج اَعْرُب وعُرُوْب.
العُرْبُ والعَرْبَاء والعَارِبَة والعَرِبَة والعَرَبِيَّة. خالص عربی لوگ۔ اور لفظ عرب اس موقعہ پر طائفہ کی تاویل میں مؤنث ہے۔
العَرَبُ والمُتَعَرِّبَة والمُسْتَعْرِبَة. غیر ملکی لوگ جو عرب میں آکر آباد ہوگئے ہوں۔
العَرَابَة والعِرابَة. فحش و بدگوئی۔
العَرَب والعرِب. مِنَ المَاءِ: کثیر صاف پانی۔ رَجُلٌ عرِب: تیز زبان مرد۔ بِئْرٌ عَرِبَةٌ: بہت پانی والا کنواں۔ مِعْدَةٌ عَرِبَةٌ: فاسد معدہ۔
رَجُلٌ عَرْبَانُ. فصیح مرد۔
رَجُلٌ عَرْبَانِيُّ اللِّسَانِ: فصیح مرد۔
العَرَبِيّ. خالص عرب کا باشندہ۔ اگرچہ قیام کسی دوسرے ملک میں ہو۔
العَرَبِيَّة. مؤنث العَرَبِيّ. اللُّغَةُ العَرَبِيَّة. عربی زبان۔
الاَعْرَابِيّ. عرب کا دیہاتی۔
الاَعْرَاب. عرب دیہات کے باشندے۔ واحد اَعْرَابِي.
العَرِبَة. تیز بہنے والی نہر۔ نفس۔ ج عَرِب و عَرِبَات. العربات. وہ کشتیاں جو عباسیوں کے دور میں دجلہ میں بندھی ہوئی رہتی تھیں جن سے پل کا کام لیا جاتا تھا اور اب اس لفظ کا اطلاق بگی پر ہوتا ہے۔
الاَعْرَابِيَّة. عربی دیہاتیت۔ کہا جاتا ہے "هُوَ اَعْرَبُهُمْ اَحْسَابًا" حسب کے لحاظ سے خالص و اَعْرَبُهُمْ اَلْسِنَةً: اور زبان کے لحاظ سے فصیح خَيْلٌ او اِبِلٌ عِرَابٌ واَعْرُب: خالص عربی گھوڑے یا اونٹ۔
العُرْبَان. عرب۔
العَرُوْب والعَرُوْبَة مِنَ النِّسَاء: بہت ہنسنے والی۔ زوج کی نافرمان۔ عَرُوْبَة اور يَوْمُ العَرُوْبَة: جمعہ کا دن۔ کہا جاتا ہے "مَا بِالدَّارِ مُعْرِبٌ او عَرِيْبٌ" یعنی گھر میں کوئی نہیں۔
الاِسْمُ المُعَرَّبُ. عربی بنایا ہوا اسم۔ جیسے ریشم سے اَبریسم۔
عَرْبَدَ عَرْبَدَةً. بدخلق ہونا۔ صفت عِرْبِيْد و مُعَرْبِد.
العِرْبَدّ والعِرْبِدّ. ایک سخت چیز۔ کہا جاتا ہے "غَضِبَ غَضَبًا عِرْبَدًا" یعنی سخت غضبناک ہوا۔ نرسانپ۔
عَرْبَنَهُ. بیعانہ دینا۔
العُرْبُوْن والعَرَبُوْن والعُرْبَان. بیعانہ۔ سائی مُحَرَّابِيْن. عوام عُرْبُوْن کہتے ہیں۔
عَرَتَ (ض ن ف) الرُّمْحُ: نیزے کا سخت ہونا البَرْقُ ونَحْوُهُ: بجلی وغیرہ کا چمکنا بَرْقٌ او رُمْحٌ عَرَّاتٌ: بہت حرکت کرنے والا نیزہ یا بجلی۔
العَرْتَبَة. ناک یا ناک کا نرم حصہ۔ اوپر کے ہونٹ کے بیچ کا گڑھا۔
العَرْتَمَة. ناک کا اگلا حصہ۔ کہا جاتا ہے "فَعَلَه عَلَى عَرْتَمَتِهِ" یعنی اس کے مزاج کے خلاف کیا۔
عَرَجَ (ض ن) عُرُوْجًا ومَعْرَجًا فِي السُّلَّمِ سیڑھی پر چڑھنا عَلَى الشَّيْءِ و فِيْهِ: چڑھنا۔ عُرِجَ بِهِ: چڑھایا جانا۔
عَرَجَ و عَرِجَ (ف س) عَرَجًا. لنگڑا ہونا۔ صفت اَعْرَج ج عُرْج وعُرْجَان مؤنث عَرْجَاء.
عَرِجَتْ (س) وعَرُجَتْ (ک) عَرَجًا الشَّمْسُ: آفتاب کا غروب ہونے کی طرف مائل ہونا۔
عَرَّجَ. ٹھہرنا۔ ایک جانب سے دوسرے

جانب جھکنا عَنِ الشیٔ: چھوڑنا اور تجاوز کرنا
الثوبَ: پیچیدہ دھاری دار بنانا البناءَ او
النھرَ: جھکاؤ کے ساتھ بنانا الرَّجُلَ: آفتاب
کے غائب ہونے کے وقت داخل ہونا۔ کہا جاتا
ہے "فُلانٌ لا یَعرِّجُ علٰی قَوْلِهٖ" یعنی فلاں
آدمی کی بات پر اعتماد نہیں کیا جاتا (وتعرَّجَ)
علی المکان: سواری کے جانور کو
باندھنا اور اقامت کرنا۔
اَعْرَجَ: آفتاب کے غائب ہونے کے وقت
داخل ہونا۔ اَعْرَجَهُ اللّٰهُ: لنگڑا کردینا۔
تعارَجَ: بتکلف لنگڑا بننا۔
اِنْعَرَجَ الشیٔ: مڑنا۔ ٹیڑھا ہونا الطریقُ:
جھکنا عَنِ الشیٔ: تجاوز کرنا۔ چھوڑ دینا القَوْمَ
عَنِ الطَّرِیْقِ: بھٹک جانا۔
العَرَجُ والعَرَجان: لنگڑاہٹ، لنگڑے کی
چال۔
العَرْجاء: مؤنث الاَعْرَج۔ لنگڑی عورت۔
بجو۔
العَرْجَة والعُرْجَة: جس پر توقف کیا جائے۔
اَمْرٌ عَرِیْجٌ: غیر مستحکم کام۔
العُرَیْجاء: دوپہر۔ دن میں ایک مرتبہ
کھانا۔
المِعْرَجُ والمَعْرَج والمِعْرَاج۔
سیڑھی۔ چڑھنے کی جگہ۔ ج مَعَارِج
ومَعَارِیج۔
المُنْعَرَجُ مِنَ الوادی: وادی کا موڑ۔
عَرْجَنَ الثَّوبَ: کپڑے پر شاخوں کی شکل
بنانا۔
العُرْجُوْن: کھجور کے گچھے کی جڑ جو ٹیڑھی
ہوتی ہے اور گچھے کو کاٹنے پر درخت پر خشک ہو
کر باقی رہتی ہے۔ ج عَرَاجِین۔
عَرَدَ (ن) عَرْدًا الحجرَ: پتھر کو دور
پھینکنا۔
(عُرُوْدًا واَعْرَدَ) النباتُ او النابُ:
پودے یا دانت کا پورا نکل آنا اور سخت ہونا
الشجرُ: درخت کا موٹا اور بڑا ہونا۔
عَرِدَ (س) عَرَدًا وعَرَّدَ: بھاگنا۔ مرض
کے بعد جسم کا قوی ہونا۔ عَرَّدَ السَّهْمُ فِی
الرَّمِیَّةِ: تیر کا پار ہو جانا۔ عَرَّدَ النَّجْمُ:
ستارے کا بلند ہونا۔ آسمان کے وسط میں پہنچنے
کے بعد ڈوبنے کی طرف مائل ہونا۔ عَرَّدَ
الرَّجُلُ: راستہ کو چھوڑ کر مڑ جانا۔
العَرْد والعَرِد والعُرُدّ: بہت سخت۔
العَرَادَة: مادہ ٹڈی۔ حالت اور اسی سے ہے
"هُوَ فِیْ عَرَادَةِ خَیْرٍ" وہ اچھی حالت میں
ہے۔
العَرَّادَة: پتھر پھینکنے کا آلہ ج عَرَّادات۔
العَرِیْد: طور طریقہ۔ عادت۔ کہا جاتا ہے
"هٰذا عَرِیْدُهٗ" یہ اس کی عادت ہے۔
عَرْدَسَه: پچھاڑنا۔
العَرَنْدَس: بڑا سیلاب۔ بڑا شیر۔ عِزٌّ
عَرَنْدَسٌ: ثابت رہنے والی عزت۔
عَرَزَ (ض) عَرْزًا الشیٔ: سختی سے کھینچنا۔
الرَّجُلَ: کسی کو ملامت کرنا وعَرِزَ (س)
عَرَزًا الشیٔ: سخت ہونا۔ سکڑنا۔
عَرَّزَ: سکڑنا الشیٔ: پوشیدہ کرنا۔
عَارَزَهٗ: دشمنی کرنا۔ مخالفت کرنا۔
عَارَزَ وتَعَارَزَ الشیٔ: سکڑنا۔
اَعْرَزَ الشیٔ: فاسد کرنا۔ بگاڑ دینا۔
تَعَرَّزَ عَلَیْهِ: دشوار ہونا۔
اِسْتَعْرَزَ الشیٔ: سکڑنا الرَّجُلُ: سخت
ہونا۔
العِرْزَال: شیر کا مسکن۔ فالیز والے کا مچان۔
جنگ کے موقع پر بادشاہ کے لیے چھوٹا سا
مکان۔ سانپ کی بمی۔ ٹٹی۔ دکان۔ لوگوں کی
جماعت۔ مشکیزے کا منہ۔ قَوْمٌ عَرَازِیْل:
چوروں کا گروہ۔
العِرْزَم: پرانا سانپ۔
العِرْزَم والعرازم والعِرْزَام: شیر۔
عَرَسَ (ن) عَرْسًا: خوشی میں رہنا عَنْهُ:
پھر جانا عُرْسًا وعُرُسًا: جماع کرنا۔
عَرَسَ (ن ض) عَرْسًا البَعِیْرَ: اونٹ کی
گردن کو اگلے پاؤں سے بیٹھنے کی حالت میں
باندھنا۔
عَرِسَ (س) عَرَسًا الرَّجُلُ: اکڑنا بِهٖ:
لازم ہونا۔ محبت کرنا مِنْهُ: بے خود ہونا۔ صفت
عَرِسٌ الشیٔ: سخت ہونا۔ الشَّرُّ بَیْنَهُمْ:
ہمیشہ رہنا عَنْهُ: بزدل ہونا۔ پیچھے ہٹنا عَلٰی مَا
عِنْدَهٗ: باز رہنا اور بخل کرنا۔
اَعْرَسَ: دلہن لانا الشیٔ: لازم ہونا اور
محبت کرنا الرَّجُلُ: چکی کے ایک پاٹ کو
دوسرے پر پیسنے کیلئے رکھنا بِاَهْلِهٖ: جماع کرنا
(وعَرَّسَ) القَوْمُ: سفر میں آخر رات میں
آرام کے لیے اُترنا۔
تَعَرَّسَ لِامْرَأَتِهٖ: فریفتہ ہونا۔
اِعْتَرَسَ القَوْمُ عَنْهُ: متفرق ہونا۔ جدا ہونا۔
العَرْسُ: س۔ رسی۔ خیمہ کے بیچ کا کھمبا
(والعُرْسُ) چھوٹا بچہ اُونٹ کا۔ ج اَعْرَاس
العِرْسُ: دلہن۔ عِرْسُ المَرْأَةِ: دولہا۔ ج
اَعْرَاس۔ اِبْنُ عِرْسٍ: نیولا۔ ج بَنَاتُ
عِرْسٍ (مذکر و مؤنث دونوں کے لئے)
العُرْسُ والعُرُسُ: زفاف۔ ولیمہ کا کھانا۔ ج
اَعْرَاس وعُرُسَات۔
العِرَاسُ: رسی جس سے اونٹ کو باندھا
جائے۔
العَرُوْسُ: دولہا، دلہن۔ جمع کے لیے کہا جاتا
ہے "هُمْ عُرُسٌ و هُنَّ عَرَائِس" اور
التباس کے دفع کرنے کے لیے عورت پر
عَرُوْسَة کا اطلاق ہوتا ہے۔ ج عَرَائِس۔
العَرِیْس عِنْدَ المُوَلَّدِیْنَ: دلہن۔
العِرِّیْسُ والعِرِّیْسَة: شیر کی جھاڑی۔
العَرَّاس والمِعْرَس والمُعَرِّس: اونٹ
کے چھوٹے بچوں کو بیچنے والا۔
المُعْرَس والمُعَرَّس: آخر رات میں آرام
لینے کے لیے اُترنے کی جگہ۔
عَرَشَ (ن ض) عَرْشًا: لکڑی کا مکان بنانا
البَیْتَ: گھر بنانا العَرْشَ: چھت بنانا۔ تخت
بنانا البِئْرَ: کوئیں کے نچلے حصہ کو قد کے برابر
پتھر سے بنا کر بقیہ کو لکڑی سے بنانا عَرْشًا
وعُرُوْشًا) الکَرْمَ: انگور کی بیل کو ٹٹی پر
چڑھانا۔

عَرَشَ (ض) عُرُوْشًا بِالْمَكَانِ: اقامت کرنا۔

عَرِشَ (س) عَرْشًا وعَرَشًا. متحیر ہونا۔ بغَرِیْمِهٖ: سخت پکڑنا۔ عَنْهُ: پھرنا۔ چھوڑ دینا۔

عَرَّشَ الْكَرْمُ: انگور کی بیل کا ٹٹی پر چڑھنا الْكَرْمَ: انگور کی بیل کا ٹٹی پر چڑھانا۔ الْبَیْتَ: چھت بلند کرنا الطَّائِرُ: بلند ہو کر بازوؤں سے سایہ کرنا (واَعْرَشَ) ٹٹی بنانا۔ سایہ لینے کے لیے چھولداری بنانا۔

تَعَرَّشَ وتَعَرْوَشَ بِالْاَمْرِ: چمٹا رہنا بِالْمَكَانِ: ثابت رہنا۔ تَعَرْوَشَ الدَّابَةَ: سوار ہونا۔

اِعْتَرَشَ. ٹٹی بنانا۔ سایہ لینے کے لیے چھولداری بنانا۔ اِعْتَرَشَتِ الدَّوَ الٰى عَلٰى الْخَشَبِ. انگور کی بیل کا چڑھنا اور لٹکنا (واِعْرَوَّشَ) الدَّابَةَ: سوار ہونا۔

الْعَرْشُ. تخت شاہی۔ الْعَرْشُ: کسی چیز کا رُکن۔ کسی چیز کا قوام۔ کہا جاتا ہے "ثُلَّ عَرْشُهُ" یعنی اس کی عزت جاتی رہی اور اس کا معاملہ کمزور ہو گیا۔ الْعَرْشُ مِنَ الْبَیْتِ: چھت۔ مِنَ الْقَوْمِ: رئیس۔ سردار۔ الْعَرْشُ: لکڑی جس سے کنوئیں کے اوپر کا حصہ بنایا جائے۔ شامیانہ۔ خیمہ۔ مکان جس میں سایہ لیا جائے۔ محل۔ قدم کی پشت پر بلند حصہ۔ کنوئیں کا من عَرْشُ الطَّائِرِ: گھونسلہ۔ عَرْشُ الْكَرْمِ: انگور کی ٹٹی ج اَعْرَاش وعُرُوْش وعُرُش وعِرَشَة.

الْعَرِیْشُ. جھونپڑی۔ چھولداری۔ جانوروں کو سردی سے بچانے کا باڑہ۔ انگور کی ٹٹی۔ ج عُرُش (والعَرِیْشَة) پالکی۔

عَرَصَ (ض) عَرْصًا وعَرِصَ (س) عَرَصًا الْبَرْقُ: بجلی کا پراگندہ چمکنا۔ صفت عَرِصٌ عَرِصَ الرَّجُلُ: نشاط میں ہونا۔

عَرَّصَ الْبَعِیْرَ: اُونٹ سدھا لینا اللَّحْمَ: گوشت کو میدان میں خشک ہونے کیلئے ڈالنا۔

اَعْرَصَ الشَّیْءُ: مضطرب ہونا۔

تَعَرَّصَ بِالْمَكَانِ: اقامت کرنا۔

اِعْتَرَصَ. الْغُلَامُ: کھیل کود کرنا۔ خوش ہونا الْجِلْدُ: کھال کا پھڑکنا الْبَرْقُ: بجلی کا پراگندہ چمکنا الرَّجُلُ: اُچھلنا۔ کودنا۔

الْعَرْصَةُ. گھر کا صحن۔ ہر وہ جگہ جس میں کوئی عمارت نہ ہو۔ ج عِرَاص واَعْرَاص وعَرَصَات.

الْعَرَّاصُ. بہت پراگندہ چمکنے والی بجلی۔ گرج اور بجلی والا بادل۔ نرم نیزہ۔

الْمِعْرَاصُ. نیا چاند۔

عَرْصَفَهُ. عَرْصَفَةً. کھینچ کر لمبا پھاڑ دینا۔

الْعُرْصُوْفُ والعِرْصَافُ. پالان کی میخ۔ ج عَرَاصِیْفُ. الْعِرْصَافُ: پٹھے کا کوڑا۔ سونڈ کی نرم ہڈی۔

الْعَرْصَمُ. بہت کھانے والا۔ خرم وشادمان۔

الْعِرْصَمُّ. لاغر۔ مضبوط قوی۔ شیر (الْعِرْصَام والعُرَاصِم) شیر۔

الْعُرْصُوْمُ. بخیل۔

عَرَضَ (ض) عَرْضًا. لشَّیْءَ بِفُلَانٍ: پیش کرنا الشَّیْءَ عَلَیْهِ: دکھلانا الْمَتَاعَ لِلْبَیْعِ سامان کو فروخت کے لیے خریداروں کے سامنے کرنا الْجُنْدَ: فوج کا جائزہ لینا لَهُ مِنْ حَقِّهٖ ثَوْبًا: حق کے بدلے میں دینا۔ عَرَضَ لَهُ عَارِضٌ مِنَ الْحُمّٰى: بخار لاحق ہونا الْقَوْمَ عَلَى السَّیْفِ: قوم کو تلوار سے مارنا الْحَصِیْرَ: چٹائی بچھانا۔ کہا جاتا ہے "عَرِّضْ عَرْضَ او عُرْضَ فُلَانٍ" وہ فلاں کی چال چلا۔ لَا تَعْرِضْ عَرْضَ فُلَانٍ: فلاں کو بُرائی سے یاد نہ کرو۔

عَرَضَ الرَّجُلُ: بغیر کسی بیماری یا سبب کے مرنا الْفَرَسُ: گھوڑے کا دوڑنے لگنا۔

عَرَضَ لِیْ عَارِضٌ: مجھے ایک مانع نے روک دیا۔

عَرَضَ (ض) و عَرِضَ (س) عَرْضًا. ظاہر ہونا اور ہمیشہ نہ رہنا۔

عَرَضَ (ض ن) عَرْضًا الْعُوْدَ عَلَى الْاِنَاءِ: برتن پر لکڑی کو چوڑائی میں رکھنا۔

عُرِضَ. مجنوں ہونا۔

عَرَضَ (ن) عَرْضًا. مکہ مدینہ یا ان کے اطراف میں جانا الْكِتَابَ: زبانی پڑھنا۔

عَرُضَ (ک) عِرَضًا وعَرَاضَةً. چوڑا ہونا۔ صفت عَرِیْض وعُرَاض.

عَرَّضَ وَلَهُ و بِهٖ: تعریض کرنا۔ کسی دوسرے پر ڈھال کے بات کہنا الشَّیْءَ: چوڑا کرنا الْمَتَاعَ: سامان کو دراہم ودنانیر کے علاوہ سامان کے بدلے فروخت کرنا الْكَاتِبُ: مبہم لکھنا الشَّیْءَ لِلشَّیْءِ: مقابل کرنا کہا جاتا ہے "عَرَّضْتَ مَالَكَ لِلْهَلَاكِ" تم نے اپنے مال کو برباد ہونے کے لیے پیش کر دیا ٥ مِنْ مَالِهٖ بِكَذَا: بدلہ دینا فُلَانٌ: عمدہ رائے والا ہونا۔

اَعْرَضَ عَنْهُ: روگردانی کرنا الشَّیْءَ: چوڑا کرنا الْمَسْئَلَةَ: لمبا چوڑا سوال کرنا۔ فِیْ الْمَكَارِمِ: بہت فیاض ہونا۔ الْاَمْرُ: ظاہر ہونا۔ کہا جاتا ہے "عَرَضْتُهُ فَاَعْرَضَ" یعنی میں نے اسے ظاہر کیا پس وہ ظاہر ہو گیا۔ الثَّوْبُ: وسیع ہونا۔ کہا جاتا ہے "اَعْرَضَ لَكَ الْخَیْرُ" یعنی تمہیں خیر کرنے کی قدرت ہے و "اَعْرَضَ لَكَ الظَّبْیُ فَارمه" تمہارے سامنے ہرن ظاہر ہوا پس اسے تیر مارو۔

عَارَضَهُ مُعَارَضَةً وعِرَاضًا. پھر جانا۔ یکسو ہونا۔ عَارَضَ الْكِتَابَ بِالْكِتَابِ: کتاب کا کتاب سے مقابلہ کرنا الرَّجُلَ: کلام پر نقض وارد کرنا۔ مقاومت کرنا۔ دوسرے کی طرح کام کرنا ٥ فِیْ الْمَسِیْرِ: چلنے میں برابری کرنا۔ عَارَضَ الرَّجُلُ: راستہ میں ایک جانب ہونا۔ کہا جاتا ہے "عَارَضَه فَعَرَضَهُ" اس نے معارضہ کرنے میں مقابلہ کیا اور غالب رہا۔

تَعَرَّضَ الْاَمْرَ ولِلْاَمْرِ وإِلَى الْاَمْرِ: درپے ہونا۔ طلب کرنا الشَّیْءُ: ٹیڑھا ہونا۔ ایک جانب ظاہر کرنا۔ فاسد ہونا۔

تَعَارَضَ. الرَّجُلَانِ: ایک دوسرے سے مقابلہ کرنا۔

اِعْتَرَضَ. چوڑائی میں ہونا لَهُ: منع کرنا

البعیر: سرکش اُونٹ پر سوار ہونا لہٗ بسھمٍ: سامنے آکر تیر مارنا عِرضَہٗ. عیب نکالنا۔ آبرو گھٹانا دُوْنَ الشَّیئَ: حائل ہونا۔ روک بننا القائدُ الجُنْدَ: ایک ایک کر کے پیش کرنا عَلَیْہِ مِنْ قَوْلٍ او فِعْلٍ: اعتراض کرنا۔ خطا کی جانب منسوب کرنا الشَّیئَ: تکلف کرنا۔ کہا جاتا ہے "عرضَہٗ فَاعتَرَضَ" اِس نے اُس کو پیش کیا پس وہ پیش ہوا۔

اِسْتعْرَضَ. چوڑی چیز طلب کرنا الشَّیئَ: پیش کرنے کو کہنا ٭: کسی سے کہنا کہ جو کچھ تمہارے پاس ہے دکھاؤ القَوْمَ: بغیر دریافت حال کے قتل کرنا۔ کہا جاتا ہے "اِسْتعْرِضْ یُعْطِی مَنْ اَقْبَلَ اَوْ اَدْبَرَ" یعنی بغیر سوال کے ہر آنے جانے والے کو دیتا ہے۔

اِسْتعْرِضِ العَرَبَ: عربوں میں سے جس سے چاہو دریافت کرلو۔

العَرْض. اسباب۔ سامان۔ ج عُرُوْض پہاڑ یا پہاڑ کا پہلو۔ بڑا لشکر۔ چوڑائی۔ وسعت۔ جنون۔ وادی۔ بہت ٹڈیاں۔ بادل مِنَ اللَّیْلِ: رات کا ایک حصہ۔ ج عُرُوْض وعِرَاض واَعْرَاض .جزاسزا کا دن۔

العَرْض .التجا۔ گزارش۔ کہا جاتا ہے الشَّیُٔ عَرْضُ عَیْنِی: یعنی چیز میری نگاہ کے سامنے ہے "اِشْترَیْتُ المَتَاعَ بِعَرْضٍ" سامان کو سامان سے خریدا۔ و عَرْضُ الحالِ عِنْدَ الکُتّابِ. حاکم کے پاس شکایت کے لیے یا کسی فائدہ کے لیے حاصل کرنے کی غرض سے درخواست دینا اور جمع کے لیے عُرُوْضُ الاَحْوَال بولا جاتا ہے اَعْراضُ الشَّجَرِ: درخت کی پھنگیاں۔

العِرْض. اچھی عادت۔ آبرو۔ باعث فخر و عزت۔ ج اَعْرَاض. کہا جاتا ہے "ھُوَ نَقِیُّ العِرْض" وہ عیب اور گالی گلوچ سے پاک ہے و "ذُوْ العِرْضِ مِنَ القَوْمِ" یعنی قوم کے اشراف و "ھُوَ عَرِبُ العِرْضِ" وہ کمینہ خاندان کا ہے۔ العِرْض. نفس۔ کہا جاتا ہے "اکرمْتُ عَنْہُ عِرْضِیْ" یعنی میں نے اس سے اپنے نفس کو بچایا۔ جسم۔ جسم کی بُو۔ مسامات۔ وادی یا شہر کا کنارہ۔ وادی جس میں درخت پانی اور آبادی ہو۔ ج عُرُوْضان. بہت ٹڈیاں۔ بڑا لشکر۔ بڑا بادل۔ العِرْضُ مِنَ النَّاس: لوگوں سے بیہودگی سے پیش آنے والا۔

العُرْض. جانب۔ کنارہ۔ دامن کوہ۔ مِنَ البَحْرِ او النَّھْرِ: سمندر یا دریا کا وسط۔ مِنَ الحَدِیْثِ: بہتر و بڑی بات۔ مِنَ السیف او العُنُقِ: تلوار یا گلے کی ایک جانب۔ کہا جاتا ہے نظرَ اِلَیْہِ عَنْ عُرْضٍ وکَلّمَہٗ عَنْ عُرْضٍ: گوشہء چشم سے دیکھا اور ایک جانب ہو کر گفتگو کی۔ و خَرَجُوْا یَضْرِبُوْنَ النَّاسَ عَنْ عُرْضٍ: یعنی نکل کر مارنا شروع کر دیا اور یہ پروا نہیں کی کہ کس کو مار رہے ہیں اور کیوں مار رہے ہیں۔ و اِضْرِبْ بِہٖ عُرْضَ الحَائطِ: یعنی دیوار کے ایک گوشہ پر پھینک دو اور اعراض کرو۔ وھو مِنْ عُرْضِ النَّاسِ: وہ معمولی لوگوں میں سے ہے۔

العَرَض. متاع۔ سامان۔ عارضہ۔ غیر دائمی چیز۔ کہا جاتا ہے "ھٰذَا الاَمْرُ عَرَض" یعنی یہ امر زائل ہونے والا ہے۔ بخشش۔ غنیمت مِنْ کُلِّ شَیٍٔ جو قائم بالذات نہ ہو بلکہ جوہر کے ساتھ قائم ہو۔ ج اَعْراض. کہا جاتا ہے "فَعَلَہٗ عَرَضا" یعنی بغیر سوچے سمجھے ہوئے کیا۔

العِرْضَة. پیش کرنے کی نوعیت العِرْض کا مؤنث۔ یعنی لوگوں سے بیہودگی سے پیش آنے والی عورت۔

العُرْضَةُ. ہمت۔ کشتی لڑانے کا داؤ۔ ارادہ۔ نشانہ۔ قوت۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ عُرْضَةٌ لِکَذَا" وہ اس کی طاقت رکھتا ہے "ھُوَ عُرْضَةٌ لِلنَّاسِ" وہ لوگوں کے طعن و تشنیع کا نشانہ ہے "ھُوَ عُرْضَةٌ لِلکَلَامِ" وہ لوگوں کے اعتراضات کا نشانہ ہے و "جَعَلْتُہٗ عُرْضَةً" میں نے اس کو نشانہ بنانا۔

العُرْضِی جو زین پر قائم نہ رہ سکے۔ مِنَ الاِبِلِ. سرکش اُونٹ جو ابھی اچھی طرح نہ سدھایا گیا ہو۔

العِرَاض. جانب۔ گوشہ۔ کنارہ۔ حصہ۔ اُونٹ کی ران میں چوڑائی میں علامت یا لکیر۔ عِرَاضُ الحَدِیْثِ: بڑی اور بہتر بات ج عُرُض.

العُرَاض والعُرُض. چوڑا۔

العُرَاضَة. عُرَاض کا مؤنث۔ ہدیہ جو سفر سے آنے والا پیش کرے۔

العِرِّیْض. وہ جو لوگوں سے شر کے ساتھ پیش آئے۔

العَرُوْض. اشعار کا وزن۔ مصرعہ اولی کا جزء اخیر۔ سرکش اُونٹنی جو ابھی سدھائی نہ گئی ہو۔ ج اَعَارِیض: مکّہ اور مدینہ اور ان کے مضافات۔ گوشہ۔ دامن کوہ میں راستہ۔ بادل۔ بہت چیز۔ چلنے میں سامنے کی جگہ مِنَ الکَلَامِ مضمون۔ کہا جاتا ہے "ھٰذِہٖ المَسْئَلَةُ عَرُوْضُ ھٰذِہٖ" یعنی یہ مسئلہ اس کی نظیر ہے۔

العَرُوْضِی. علمِ عروض کا جاننے والا۔

العَارِض. فا۔ رخسارہ۔ بادل۔ پہاڑ۔ عارضی چیز۔ کہا جاتا ہے "عَرَضَ عَارِضٌ" یعنی مانع نے روک دیا۔

العَارِضَةُ. مؤنث العَارِض. دانت جو مُنہ کے عرض میں ہیں یا وہ دانت جو ہنستے وقت ظاہر ہوتے ہیں پیش آنے والی چیز۔ دروازہ کے اوپر کی لکڑی جس میں دروازہ گھومتا ہے۔ رخسارہ۔ گوشہ۔ حاجت۔ ج عَوَارِض. العَوَارِض. مکان کی چھت کی لکڑیاں جو عرض میں رکھی ہوئی ہوں۔ العَارِضَة: عمدہ رائے اور کلام کی تنقیح۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ ذُوْ عَارِضَةٍ" فلاں صاحب بیان اور فی البدیہہ کہنے والا اور فصیح ہے۔

العَرِیْض. چوڑا۔ ج عِرَاض. دعاء عریض بہت زیادہ دُعا "ھُوَ عَرِیْضُ البِطَانِ" یعنی وہ مالدار اور غنی ہے۔ العَرِیْضَ: خصی بکرا۔

العَرِیْضَة. مؤنث العَرِیْض. کیفیت کا پیش کرنا۔

التَّعْرِیْض فِی الکَلَامِ: دوسرے پر ڈھال کے بات کہنا۔

المِعْرَاض. توریہ کرنا مِنَ الکَلَامِ: مضمون۔ بغیر پَر کا تیر جس کا درمیانی حصہ موٹا ہو۔ ج مَعَارِیض۔

المَعْرِض. پیش کرنے کی جگہ۔ مصنوعات و مخترعات کے نمائش کی جگہ۔ کہا جاتا ہے "ذَکَرْتُهُ فِیْ مَعْرِضِ کَذَا."

المِعْرَض. دُلہن کی شب عروسی کا کپڑا الکَلَام المُعَرَّض. مبہم کلام ج مَعَارِضُ و مَعَارِیض. کہاجاتا ہے "اِنَّ فِی المَعَارِیْضِ لَمَنْدُوْحَةً عَنِ الکِذْبِ" تعریض میں جھوٹ سے بچنے کی گنجائش ہے۔

المَعْرُوْض حکام کے سامنے پیش کرنے کی عرضی۔

عَرَطَ (ن) عَرْطًا واعْتَرَطَ عِرْضَ فُلَانٍ غیبت کرنا۔ اِعْتَرَطَ الرَّجُلُ دُور چلا جانا۔

عِرْیَطٌ و اُمُّ عِرْیَطٍ واُمُّ العِرْیَطِ بچھو۔

العَرْطَنِیْثَا ایک درخت کی جڑ جس کا نام بخور مریم ہے۔

عَرْعَرَ. القَارُوْرَةَ: شیشی بند کرنا۔ کاگ لگانا۔ کاگ علیحدہ کرنا العَیْنَ آنکھ پھوڑ دینا۔

العَرْعَر. سرو کے مانند ایک درخت۔ واحد عَرْعَرَة۔

العُرْعُر. بد خلقی۔ کہا جاتا ہے "رَکِبَ عُرْعُرَه" یعنی بد خلق ہوا۔ دونوں نتھنوں کے بیچ کا حصہ۔ پیڑو۔

العُرْعُرَة والعَرْعَرَة. شیشی۔ بوتل کی ڈاٹ۔ عُرْعُرَةُ الجَبَلِ: پہاڑ کی چوٹی ج عَرَاعِر۔

العُرَاعِر شریف۔ سردار مِنَ الاِبِلِ موٹا اُونٹ ج عَرَاعِر. العَرَاعِر: کوہان کے کنارے۔

العَارُوْرَة. منحوس مرد۔ گندا مرد۔ بے کوہان کا اُونٹ۔

العَرْعَر صنوبر کی قسم کا ایک درخت۔ جس کے پھل پکل والے مشروبات میں استعمال ہوتے ہیں۔ العرعر الکادی اس کی لکڑی سے سیاہ تیل جلدی امراض کے لئے نکالا جاتا ہے۔

عَرَفَ (ض) عِرْفَةً و عِرْفَانًا و عِرِفَّانًا ومَعْرِفَةً الشَّیْءَ: پہچاننا۔ جاننا بِذَنْبِهِ: اقرار کرنا ہٗ: بدلہ دینا لِلْاَمْرِ: صبر کرنا۔

عَرَفَ (ن) عَرَافَةً. عَلَى القَوْمِ: چودہری ہونا۔ قوم کے معاملات کا انتظام کرنا۔ قوم کی سیاست کرنا (عَرْفًا) الفَرَسَ: گھوڑے کے ایال کاٹنا۔

عَرُفَ (ک) عَرَافَةً. چودھری ہونا (عَرْفًا وعَرَافَةً) بہت خوشبو لگانا۔ عمدہ خوشبو ہونا۔

عَرِفَ (س) عَرَفًا. خوشبو ترک کر دینا۔

عُرِفَ الرَّجُلُ: ہتھیلی میں پھوڑا ہونا۔ صفت معروف۔

عَرَّفَ. الشَّیْءَ: خوشبو دار کرنا۔ عَرَّفَه الاَمْرَ واقف کرادینا۔ عَرَّفَه بِفُلَانٍ: نام بتا دینا۔ عَرَّفَ الضَّالَّةَ: گمشدہ کو ڈھونڈنا الطَّعَامَ: سالن زیادہ کرنا الاِسْمَ: اسم نکرہ کو معرفہ بنانا الحُجَّاجَ: حاجیوں کا عرفہ میں ٹھہرنا (واَعْرَفَ) فُلَانًا: خطا پر مطلع کرنا اور معاف کر دینا واَعْرَفَ الفَرَسُ: گھوڑے کا لمبے ایال والا ہونا۔

تَعَرَّفَ الاِسْمُ: اسم نکرہ کا معرفہ ہونا الشَّیْءَ: طلب کرنا یہاں تک کہ پہچان لینا الضَّالَّةَ: گمشدہ کو تلاش کرنا بِفُلَانٍ: آشنا ہونا اِلَیْهِ: واقف کرنا۔

تَعَارَفَ. القَوْمُ: ایک دوسرے کو پہچاننا۔

اِعْتَرَفَ. بِالشَّیْءِ: اقرار کرنا۔ ذلیل ہونا۔ تابعدار ہونا الشَّیْءَ: پہچاننا بِهِ: رہنمائی کرنا الرَّجُلُ: دریافت کرنا اِلَیْهِ: نام اور حال کی اطلاع دینا لِلْاَمْرِ: صبر کرنا الضَّالَّةَ: گمشدہ کا مالک ظاہر کرنے کے لیے اوصاف بتانا۔

اِسْتَعْرَفَ. الشَّیْءَ: پہچاننا اِلَى فُلَانٍ: واقفیت کے لیے نسبت بیان کرنا۔

اِعْرَوْرَفَ. لِلشَّرِّ: برائی کیلئے آمادہ ہونا۔ الفَرَسُ: گھوڑے کا ایال والا ہونا البَحْرُ: سمندر کی موجوں کا بلند ہونا النَّخْلُ درخت خرما کا گنجان ہونا الدَّمُ: خون کا جھاگ والا ہونا الرَّاکِبُ الفَرَسَ: سوار کا گھوڑے کے ایال پر سوار ہونا الرَّجُلُ درخت خرما پر چڑھنا۔

العَرْف. بُو. اکثر خوشبو کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ کہاجاتا ہے "مَا اَطْیَبَ عَرْفَه" اس کی خوشبو کیسی اچھی ہے۔ العُرْف. جود۔ بخشش۔ بھلائی۔ عطیہ۔ اقرار۔ کہا جاتا ہے لَهٗ عَلَیَّ اَلْفٌ عُرْفًا. اُس کے میرے اوپر ہزار ہیں مجھے اقرار ہے۔ ایال۔ مرغ کی کلغی۔ نیکی۔

العُرْف. موج۔ اُونچی جگہ۔ آگے پیچھے۔ کہا جاتا ہے "جَاءَ القَوْمُ عُرْفًا" یعنی قوم آگے پیچھے آئی ج عُرَف و اَعْرَاف. العُرْف: اصطلاح۔ تسلیم کردہ باتیں۔ عُرْفُ اللِّسَانِ: اصطلاح لغوی۔ عُرْفُ الشَّرْعِ: اصطلاحِ شرعی۔

العُرْف و العِرْف. صبر۔

العُرُف ایال۔ ریت کی اُونچی جگہ۔

العَرْفَة. ہوا۔ ہتھیلی کا زخم (والعِرْفَة) دریافت۔ سوال۔

العُرْفَة دو چیزوں کے درمیان کی حد۔ ریت کی اُونچی جگہ۔ ج عُرَف.

عَرَفَة مکہ کے قریب ایک پہاڑ کا نام۔ نویں ذی الحجہ۔

عَرَفَات مکہ سے بارہ میل کے فاصلہ پر ایک پہاڑی جو حاجیوں کے لیے نویں تاریخ کو ذی الحجہ میں وقوف کرنے کی جگہ ہے اور نسبت کے لیے عَرَفِی.

العِرَافَة نجومی کا پیشہ۔

العَرَّاف نجومی۔ طبیب۔

العِرْفَان س۔ معروف۔

العِرِفَّان و العُرُفَّان. اقرار کرنے والا۔ بتانے والا۔

الاِعْتِرَاف. س۔ پادری کے سامنے گناہ کا اقرار کرنا۔

العَارِف. فا۔ صبر کرنے والا۔ کہا جاتا ہے

"ھٰذَا اَمْرٌ عارِفٌ" یعنی معروف ہے۔
العَارِفَۃ مؤنث عارف۔ معروف۔ عطیہ۔
ج عَوَارِف.
العَرُوْف بمعنی عارف۔ صبر کرنے والا۔ ج
عُرُف.
العَرُوْفَۃ جاننے والا۔ عالم۔
العَرِیْف جاننے والا۔ عالم۔ اپنے ساتھیوں کا
تعارف کرانے والا۔ قوم کے معاملات کی دیکھ
بھال کرنے والا۔ نقیب۔ اور یہ رئیس سے کم
مرتبہ کا ہوتا ہے اور اسی سے ہے "عَرِیْفُ
المَکَاتِب" اسکول کا مانیٹر۔ ج عُرَفَاء. اَمْرٌ
عَرِیْفٌ امر معروف۔
الاَعْرَف اسم تفضیل۔ کلغی والا۔ ایال والا۔
حَزْنٌ اَعْرَف بلند جگہ۔
العَرْفَاء مؤنث الاَعْرَف. بجو۔ قُلّۃ.
عَرْفَاء بلند چوٹی ج عُرْف.
الاَعْراف دوزخ اور بہشت کے درمیان
ایک مقام۔ ایک قسم کی کھجور کا درخت۔
اَعْرَافُ الرِیَاح والسحاب: ابتدائی
ہوائیں۔ بلند بادل۔ اَعْرَافُ الحجاب او
الرمل: حجاب اور ریت کی بلندیاں۔
(الاَعْرَاف) قرآنِ پاک کی ایک سورت کا
نام۔
المَعْرِفۃ حقیقت کو پالینا۔
المَعْرَف والمَعْرِف چہرہ۔ چہرے کے
محاسن ج مَعَارِف کہا جاتا ہے "ھُمْ غُر
المعَارِف شُمُّ المَرَاعِف" روشن چہرہ
اور اونچی ناک والے ہیں۔ المَعَارِف علوم۔
مَعَارِفُ الرَّجُل شناسا لوگ۔ کہا جاتا ہے
"ھُوَ مِنَ المعارِف" مشہور لوگوں میں
سے ہے۔
المَعْرَفَۃ ایال کے اُگنے کی جگہ۔ ج
مَعَارِف.
المَعْرُوْف مشہور۔ خیر۔ رزق۔
احسان۔ اَرْضٌ مَعْرُوْفَۃٌ اچھی بُو والی
زمین۔
العَرْفَج ایک قسم کا درخت جو نرم زمین میں
ہوتا ہے۔ ج عَرَافِج. العَرَافِج ریت جس
میں راستہ نہ ہو۔
عَرَقَ(ن) عَرْقًا و مَعْرَقًا. العَظْمَ ہڈی
پر سے سارا گوشت کھالینا۔ کہا جاتا ہے "عَرَقَتْہُ
الخُطُوْبُ" حوادث نے اس کو پوری طرح
سے گھیر لیا۔ الطَّرِیْقَ قطع مسافت کرنا (عَرْقًا
وعُرُوْقًا) فِی الاَرْضِ سفر کرنا۔
عُرِقَ عَرْقًا دُبلا ہونا۔ کم گوشت ہونا۔
عَرِقَ(س) عَرَقًا پسینہ آنا۔ صفت
عَرْقَان. الحائطُ دیوار کا تر ہونا۔ الرَّجُلُ:
کاہل ہونا۔
عَرَّقَ پسینہ لانا۔ عَرَّقَ واَعْرَقَ الشَّجَرُ
لمبی جڑ والا ہونا۔ عَرَّقَ واَعْرَقَ الخَمْرَ:
شراب میں تھوڑا پانی ملانا۔ عَرَّقَ واَعْرَقَ
الاِنَاءَ برتن میں تھوڑا پانی ڈالنا۔ اَعْرَقَ
الرَّجُلُ عراق میں جانا۔ خاندانی شریف ہونا۔
اِعْتَرَقَ. الشَّجَرُ لمبی جڑ والا ہونا۔ العَظْمَ
ہڈی پر جو کچھ گوشت ہو کھالینا۔ القَوْمُ عراق
میں جانا۔ کہا جاتا ہے "تَعَرَّقَتْہُ الخُطُوْبُ"
حوادث نے اس کو پوری طرح گھیر لیا۔
اِسْتَعْرَقَ پسینہ لانے کیلئے گرمی کے درپے
ہونا۔ الشَّجَرُ لمبی جڑ والا ہونا۔
العَرْق ہڈی جس پر سے گوشت اُتار لیا گیا ہو۔
ج عِرَاق و عُرَاق.
العِرْق ہر چیز کا اصل۔ مِنَ البَدَن رگ
بدن۔ دشوار گزار پہاڑ۔ چھوٹا پہاڑ۔ تھوڑا پانی۔
شور زمین۔ دودھ۔ بہت اولاد۔ ریت کی باریک
اور لمبی دھاری۔ ج عُرُوْق و اَعْرَاق و
عِرَاق. دَاءُ عِرْقِ النَّسَاءِ وجع مفاصل کی
ایک قسم جو ران سے شروع ہوتی ہے اور گھٹنے یا
قدم تک پہنچتی ہے۔
العَرَق مذ۔ پسینہ۔ دیوار کی تری۔ دودھ
اسلئے کہ رگوں سے کھنچ کر تھن میں پہنچتا ہے۔
دیوار میں کچی اینٹوں یا پتھر کی قطار اور عام لوگ
اسے "مذماک" کہتے ہیں۔ پہاڑ کے راستے۔
ایک قطار میں اونٹوں کے چلنے کے نشان۔
دوڑ۔ کہا جاتا ہے جَرَی الفرسُ عَرَقًا او
عَرَقَیْنِ گھوڑا ایک یا دو مرتبہ دوڑا مِنَ التَمْرِ:
کھجور کا رس۔ عَرَقُ الخِلَال دوست کا
عطیہ۔ عرق کا اطلاق شراب پر بھی ہوتا ہے۔
کہا جاتا ہے "لَقِیْتُ مِنْہُ عَرَقَ القِرْبَۃ" و
"تَجَشَّمْتُ اِلَیْکَ عَرَقَ القِرْبَۃ" مشقت
اور شدت سے کنایہ ہے۔ مراد یہ ہے کہ میں
نے ایسی مشقت اُٹھائی جیسے کہ مشک کا اُٹھانے
والا کہ اس کو بوجھ کی وجہ سے پسینہ آجاتا ہے۔
العَرَقِیَّۃ عمامہ اور ٹوپی کے نیچے کا کپڑا۔
العُرَق والعُرَقَۃ بہت پسینہ والا۔
العَرْقَۃ اسم مرۃ۔ گوشت کا ٹکڑا۔ پہاڑ میں
راستے۔
العِرْقَۃ اصل۔ درخت کی جڑ کا ریشہ۔ ج
عِرَق و عِرَقَات.
العُرْقَاۃ والعِرْقَاۃ اصل۔ درخت کی جڑ کا
ریشہ۔
العَرْقَاۃ والعَرْقُوَۃ ڈول کے منہ کی لکڑی
ج العَرَاقِی.
العَرَقَۃ دیوار میں کچی اینٹوں یا پتھر کی قطار۔
گھوڑوں یا پرندوں کی قطار۔ شہتیر۔ دھنی۔ خیمہ
کے اردگرد کا پھندنا ج عَرَق و عَرَقَات.
العَرِیْق والمُعْرِق. خاندانی شرافت یا
کمینگی۔ غُلَامٌ عَرِیْقٌ دُبلا لڑکا (والاَعْرَق)
صاحب اصل۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ اَعْرَقُ مِنْکَ
فِیْ کَذَا" فلاں چیز میں تم سے زیادہ صاحب
اصل ہے۔
العِرَاق طول میں سمندر کا کنارہ۔ پر کا جوف
مِنَ الدار گھر کا صحن مِنَ الظُّفُر ناخن کے
گرد اگرد گوشت مِنَ الاذن کان کا گھیرا۔
مِنَ النَّہْر ندی کا کنارہ ج اَعْرِقَۃ وعُرْق
وعُرُق والعِرَاق ملک عراق جو عبادان سے
موصل تک طولاً اور قادسیہ سے حلوان تک
عرضاً ہے۔
العِرَاقَان کوفہ و بصرہ۔
العُرَاق ہڈی جس کا گوشت کھالیا گیا ہو۔ کثیر
بارش۔ عُرَاقُ الغَیْث بارش کے بعد
روئیدگی۔

العَرَاقَة. کثیر بارش۔

العَوَارِق. داڑھیں۔

المِعْرَق. چھری وغیرہ جس سے ہڈی پر سے گوشت اُتارا جاتا ہے۔

رَجُلٌ مُعَرَّقٌ ومَعْرُوْقُ العِظَام: دُبلا۔

عَرْقَبَ. الرَّجُلُ: حیلہ کرنا الدَّابَةَ: کونچیں کاٹنا۔ کھڑا کرنے کے لیے کونچیں اُٹھانا۔

تَعَرْقَبَ. حیلہ کرنا۔ عرقوب کے مانند ہونا۔ (دیکھو لفظ عُرْقُوْب) عَنِ الْاَمْرِ: باز رہنا۔ پہاڑ پر تنگ راستوں میں چلنا لِخَصْمِهٖ: دشمن کے لیے مخفی طریقہ اختیار کرنا۔

العُرْقُوْب. کونچ۔ ایڑی کے اوپر کا پٹھا۔ وادی کا موڑ۔ پہاڑی راستہ۔ حیلہ ج عَرَاقِیْب عَرَاقِیْبُ الْاُمُوْرِ: مشکل کام۔ عُرْقُوْب نام ایک شخص کا جو جھوٹ اور وعدہ خلافی میں ضرب المثل تھا۔

عَرْقَصَ الغُلَامُ: لڑکے کا ناچنا۔ عَرْقَصَتِ الحَيَّةُ: سانپ کا رینگنا۔

عَرْقَلَ. توسط سے ہٹ جانا الْاَمْرَ: دشوار کر دینا عَلَیْهِ الکَلَامَ: ٹیڑھا کرنا۔

تَعَرْقَلَ الْاَمْرُ: پیچیدہ ہونا الکَلَامُ: ٹیڑھا ہونا۔

العِرْقَال. گمراہ۔ کج رو۔

العِرْقِيل. انڈے کی زردی۔

العَرَاقِيل. مصیبتیں۔ عَرَاقِيْلُ الْاُمُوْرِ: دشوار اُمور۔

العَرْقَلَى. ناز و تبختر کی چال۔

عَرَكَ(ن) عَرْكًا. الْاَدِيْمَ: چمڑے کو ملنا ہُ الدَّهْرُ: زمانے کا کسی کو تجربہ کار بنا دینا الشَّيْءَ: رگڑتے رگڑتے مٹا دینا المَاشِيَةُ النَّبَاتَ جانوروں کا ساری نباتات کو کھا جانا المَاشِيَةُ الْاَرْضَ: چارے سے خالی کر دینا (عَرْكًا وعَرَاكًا وعُرُوْكًا) المَرْاَةُ: عورت کا حائضہ ہونا۔ کہا جاتا ہے "عَرَكَ الْاَذَى بِجَنْبِهٖ" یعنی اس نے مشقت اُٹھائی۔

عَرِكَ(س) عَرَكًا. سخت حملہ آور ہونا۔ صفت عَرِك.

عَارَكَهٗ مُعَارَكَةً وعِرَاكًا. مقاتلہ کرنا۔ مزاحمت کرنا۔ کہا جاتا ہے "اَوْرَدَ اِبِلَهٗ عِرَاكًا" یعنی وہ سارے اُونٹوں کو پانی پر لایا۔

تَعَرَّكَ الشَّيْءُ: ملا جانا۔

تَعَارَكَ الرَّجُلَانِ: ایک دوسرے سے مقاتلہ کرنا۔

اِعْتَرَكُوْا. آپس میں جنگ کرنا۔ "اِعْتَرَكَ النَّاسُ فِي المَعْرَكَةِ او الخُصُوْمَةِ" لوگوں کا میدانِ جنگ میں قتل و قتال کیلئے پل پڑنا الْاِبِلُ فِي الْوِرْدِ: اُونٹوں کا گھاٹ پر اُترنے میں بھیڑ کرنا الرِّجَالُ فِي الحَرْبِ: ابنوہ کرنا اور ایک دوسرے کو رگڑنا۔

العَرْك والعَرَك. آواز۔

العَرَكِيُّ. مچھلی کا شکاری۔ ج عَرَك. جج عُرُوْك.

العَرْكَة. بار بار۔ کہا جاتا ہے لَقِيْتُهٗ عَرْكَةً و عَرَكَاتٍ.

العُرْكَة. مشقت برداشت کرنے والا۔

العَرِيْكَة. کوہان۔ نفس۔ طبیعت۔ عادت۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ لَيِّنُ العَرِيْكَةِ" یعنی نرم خو ہے۔ "هُوَ شَدِيْدُ العَرِيْكَةِ" یعنی وہ سخت مزاج ہے۔ ج عَرَائِك.

المَعْرَك والمَعْرَكَة والمَعْرُكَة. میدانِ جنگ ج مَعَارِك.

المُعْتَرَك. میدانِ جنگ۔ مُعْتَرَكُ المَنَايَا انسان کی عمر سے ساٹھ اور ستر سال کے درمیان۔

المِعَارَك. فا. جنگجو۔ سخت حملہ آور۔

المَعْرُوْك. ن. مَاءٌ مَعْرُوْكٌ: جس پر پانی پر بھیڑ زیادہ ہو۔ ارض مَعْرُوْكَة جس زمین کو جانوروں نے چر کر صاف کر دیا ہو "رَمْلٌ مَعْرُوْكٌ وعَرِيْكٌ" جمع شدہ ریت ایک دوسرے میں داخل۔

عَرْكَسَ. الشَّيْءُ: تہ بتہ ہونا الشَّيْءَ: تہ بتہ کرنا۔

اِعْرَنْكَسَ. جمع ہونا اور تہ بتہ ہونا الشَّعْرُ: بالوں کا سخت کالا ہونا۔

عَرَمَ (ن ض) عَرْمًا. العَظْمَ: ہڈی سے گوشت اُتار لینا الصَّبِيُّ اُمَّهٗ: بچے کا اپنی ماں کا دودھ پینا الْاِبِلُ الشَّجَرَ: اُونٹ کا درخت سے پتے کھانا فُلَانًا: تکلیف پہنچانا۔

عَرَمَ (ن ض) عُرَامًا و عَرِمَ (س) و عَرُمَ (ک) عَرَامَةً. شدید و سخت ہونا۔ شوخ ہونا۔ بہت خوش ہونا۔ بدخلق ہونا۔ خراب ہونا۔ صفت عَارِم و عَرِم.

عَرَّمَ الشَّيْءَ: خلط ملط کرنا۔

اَعْرَمَ. ناکردہ گناہ پر تہمت لگانا۔

تَعَرَّمَ. العَظْمَ: ہڈی سے گوشت اُتار لینا۔ عَلَيْنَا: بہت زیادہ خوش ہونا اور اکڑنا۔

اِعْتَرَمَ. الفَرَسُ: گھوڑے کا دُور دُور قدم رکھنا۔ منہ زور ہونا الصَّبِيُّ ثَدْيَ اُمِّهٖ: بچہ کا ماں کے پستان کو چوسنا۔

العَارِم. فا. بدخلق۔ موذی ج عَرَمَة مؤنث عَارِمَة ج عَوَارِم و عَارِمَات. يَوْمٌ عَارِمٌ: نہایت ٹھنڈا دن۔

العَرَم. چکناہٹ۔ ہانڈی کا بقیہ۔

العَرَم والعُرْمَة. سیاہی سپیدی ملی ہوئی۔ چھوٹے چھوٹے سیاہ سفید نقطے۔ بکری کے ہونٹ کی سفیدی۔ بکری کو (عَرْمَاء) اور بکرے کو اَعْرَم کہتے ہیں (والعَرَمَة) گیہوں کا ڈھیر جو دائیں کرنے کے بعد بھوسہ نکالنے کے لیے جمع کیا جائے۔ العَرَمَة: کھانے کی بو۔ العَرِم: ہانڈی کا میل۔

العَرِمَة. پشتہ جو وادی کے عرض میں ہو۔ ج عَرِم اور یا عَرِم کا لفظ جمع ہے۔ بغیر واحد کے العَرِم نر چوہا۔ شدید بارش۔ وادی۔ وادی کے پشتے۔

المُعْرَم. قطا یعنی سنگ خوار پرندے کا انڈا۔

العُرَام. مِنَ الجَيْشِ: فوج کی تیزی و کثرت مِنَ الرَّجُلِ: بدخلقی۔ کہا جاتا ہے "بِهٖ شِدَّةٌ وعُرَامٌ" اس میں تیزی و بدخلقی ہے۔ ہانڈی کا میل۔

العَرِيْم. مصیبت ج عُرْمَان.

الاَعْرَم. رنگ برنگ۔ غیر مستقل۔ بھیڑیا

بکری کا ریوڑ۔ غیر مختون۔ ج عُرمان ج عَرامِین.

العَرْمَاء. مؤنث۔ اَعْرَم: چتی دار سانپ۔

العَرَمْرَم. سخت۔ بے شمار لشکر۔

عرن (ن ض) عَرْنًا السَهْمَ: تیروں کو ترتیب سے رکھنا۔ عَلَی الشَّیْءِ: کسی چیز کا عادی ہونا۔ البَعِیْرَ: اونٹ کی ناک میں لکڑی ڈالنا۔

عَرِنَتْ (س) عَرَنًا. الدَّابَةُ: عُرْنَه کی بیماری لاحق ہونا (دیکھو لفظ عُرْنَة) صفت مذکر عَرِن اور صفت مؤنث عُرُوْن و عَرِنَة

(عِرانًا) الدَّارُ: گھر کا دور ہونا۔

عَرَّنَ الرُمْحَ: نیزے میں میخ لگانا۔

اَعْرَنَ. الرَّجُلُ: ہمیشہ گوشت کھانا۔

العَرَن. مس۔ پکا ہوا گوشت۔ دھواں۔

العَرَن والعِرَان والعُرْنَة: ایک بیماری ہے جس سے جانور کے پچھلے پیر کے بال گر جاتے ہیں یا جانور کے پاؤں کا پھٹنا۔

العِرَان. لکڑی جو اونٹ کی ناک میں ڈالی جاتی ہے۔ دوری۔ بجو کا بھٹ۔ نیزے کی میخ۔ ہمسر۔ جنگ۔

العَرِیْن. گھر کا صحن۔ جھاڑی۔ گوشت۔ آواز۔ شیر وغیرہ کا پھاڑا ہوا۔ عزت ج عُرُن (والعَرِیْنَة) شیر، بجو، بھیڑیے کی جھاڑی۔ سانپ کی بمی۔

العِرْنِیْن. ناک۔ ناک کا سخت حصہ۔ سردار۔ مِن کُلِّ شَیْءٍ: ہر چیز کا پہلا حصہ۔ ج عَرانِیْن.

العِرْنَاس. پہاڑ کا نکلا ہوا حصہ۔ کبوتر کی مانند ایک پرندہ۔ لکڑی یا لوہا جس میں کاتنے والی روئی کے گالے کو لپیٹ کر کاتتی ہے۔ جوار کا بھٹا۔ عوام (عُرْنُوس) کہتے ہیں ج عَرانِیس.

عَرَا یَعْرُو عَرْوًا. فُلانًا اَمْرٌ: پیش آنا۔ فُلانًا: عطیہ مانگنے کیلئے قصد کرنا۔ صفت فاعلی عار اور صفت مفعولی مَعْرُوّ. القَمِیْصَ: کرتے میں کاج بنانا (وعُرِیَ) بخار کی سردی لاحق ہونا۔ صفت عَارٍ ج عُرَاة اور مَعْرُوّ.

وعُرِیَ الرَّجُلُ: خوف کی کپکپی لاحق ہونا۔

اَعْرَی وعَرَّی القَمِیْصَ: کرتے میں کاج بنانا۔ اَعْرَی صَاحِبَهُ: چھوڑ دینا۔

اِعْتَرَی اِعْتِرَاءً. فُلانًا: عطیہ مانگنے کیلئے جانا۔ اِعْتَرَاهُ اَمْرٌ: لاحق ہونا۔

العِرْو. گوشہ۔ وہ جو امور کا اہتمام نہ کرے۔ لوگوں کی جماعت ج اَعْرَاء. کہا جاتا ہے "انا عِرْوٌ مِن کذا" میں فلاں چیز سے خالی ہوں "وبِها اَعْرَاءٌ مِنَ النَّاسِ" اس کے ساتھ جماعتیں ہیں۔

العُرَوَاء. بخار کی سردی۔

العُرْوَة مِنَ الاِبْرِیْقِ و نَحْوِهِ: چھاگل لوٹے کا دستہ۔

العُرْوَة والعُرْی والعِرَی: کاج۔

العُرْوَة. گنجان درخت۔ درخت جس کے پتے جاڑے میں نہ گریں۔ نفیس مال۔ قابل اعتماد چیز۔ کہا جاتا ہے "انا عُرْوَةٌ مِنْه" میں اس سے خالی ہوں۔ "اَلْقَی اِلَیْهِ العُرَی" یعنی اس نے فلاں کو معاملہ سپرد کر دیا۔

عَرِیَ یَعْرَی عُرْیَةً وعُرْیًا مِن ثِیَابِهِ: ننگا ہونا۔ صفت مذکر عَارٍ وعُرْیَان ج عُرَاة. صفت مؤنث عَارِیَةٌ وعُرْیَانَةٌ ج عَوَارٍ وعَارِیَات. عَرِیَ مِنَ العَیْبِ وغَیْرِهِ: عیب وغیرہ سے پاک صاف ہونا۔ صفت عَرٍ (عَرِیَ) اللَّیْلَةُ: رات ٹھنڈی ہونا۔

عَرَاهُ یَعْرِیْهِ عَرْیًا. الاَمْرُ: پیش آنا۔

عَرَّی تَعْرِیَةً الرَّجُلَ الثَّوْبَ ومِنَ الثَّوْبِ: ننگا کرنا۔ هُ مِنَ الاَمْرِ: علیحدہ کرنا۔ چھڑا لینا۔ الرَّجُلَ: بیکار کر دینا۔ چھوڑ دینا۔ الشَّیْءَ: دستہ لگانا۔ کہا جاتا ہے "عَرَّاهُ بعُرَی وَثِیْقَةٍ" مضبوط دستہ لگانا۔

اَعْرَی اِعْرَاءً الرَّجُلَ الثَّوْبَ ومِنَ الثَّوْبِ: ننگا کرنا۔ کپڑے اتار لینا۔ فُلانًا النَّخْلَةَ: کسی کو ایک سال کے لیے پھل ہبہ کرنا۔ فُلانًا صَدِیْقُهُ: دور ہونا اور مدد نہ کرنا۔ الرَّجُلُ: رات کی ٹھنڈک لگنا۔ کھلے میدان میں چلنا یا اقامت کرنا۔

تَعَرَّی تَعَرِّیًا مِن ثِیَابِهِ: کپڑے اتار لینا۔ ننگا ہونا۔

اِعْرَوْرَی اِعْرِیْرَاءً. الفَرَسَ: ننگی پیٹھ پر سوار ہونا۔ تنہا سفر کرنا۔ اَمْرًا قَبِیْحًا: قبیح کام کرنا۔

العَرَی. گوشہ۔ میدان۔ سردی۔

العَرَاء. کھلا میدان۔ ج اَعْرَاء.

العَرَاة. میدان۔ مکان کا صحن۔ سردی کی شدت۔

فَرَسٌ عُرْیٌ. ننگی پیٹھ کا گھوڑا۔ بلا زین کے گھوڑا۔ ج اَعْرَاء.

الاَعْرَاء. آزاد و لاپروا لوگ۔ واحد عُرْیٌ.

العُرْیَة والعِرْیَة. ننگا پن۔

العَارِیَة. ادھار لی ہوئی چیز۔

العُرْیَان. ننگا۔ عُرْیَانُ النُجِیِّ: جو اپنے بھید کو نہ چھپائے۔ عُرْیَانَات البُزُوْرِ (ن) بیج سے خالی پودے جیسے صنوبر کے درخت۔

العَرِیُّ. ٹھنڈی ہوا۔

العَرِیَّة. ٹھنڈی ہوا۔ کھجور کا درخت جس کا پھل کھا لیا گیا ہو۔ کھجور کا درخت جس کے مالک نے دوسرے کو پھل کھانے کیلئے دے دیا ہو۔ ج عَرَایَا. کہا جاتا ہے "نخلهم عرایا" یعنی ان کے درخت خرما ہبہ شدہ ہیں کرم کی وجہ سے دوسروں کو پھل کھانے کیلئے دے دیتے ہیں۔

المَعْرَی والمَعْرَاة. ننگا پن۔ بدن کا وہ حصہ جو کپڑے سے نہ چھپایا جائے جیسے ہاتھ اور چہرہ وغیرہ ج مَعَارٍ. المَعَارِی: بنجر مقامات۔ بچھونے۔

عَزَّ (ض) عِزًّا وعِزَّةً وعَزَازَةً. عزیز ہونا۔ قوی ہونا۔ الشَّیْءُ: قلیل ہونا۔ کمیاب ہونا۔ دشوار ہونا۔ المَاءُ: بہنا۔ عَزَّ عَلَیْهِ عَزًّا: کریم ہونا۔ کہا جاتا ہے "عَزَّ عَلَیَّ اَنْ تَفْعَلَ کَذَا" میرے اوپر سخت اور دشوار ہے کہ تم ایسا کرو۔

عَزَّهُ (ن) عَزًّا: قوی کرنا۔ عزت کی کوشش میں غالب کرانا۔

عَزَّہٗ مدد کرنا۔ تعظیم کرنا۔ معزز بنانا۔

عَازَّہٗ مُعَازَّۃً حصولِ عزت میں مقابلہ کرنا۔ گفتگو میں غالب ہونا۔

اَعَزَّہٗ اِعْزَازًا عزیز بنانا۔ محبت کرنا۔

اَعَزَّتِ الْبَقَرَۃُ گائے کا وضع حمل دشوار ہونا۔ کہا جاتا ہے "اُعْزِزْتُ بِمَا اَصَابَكَ" جو کچھ تم پر گزرا ہے اس سے مجھے تکلیف ہوئی۔

اِعْتَزَّ قوی ہونا بہٖ اپنے آپ کو طاقتور و قوی سمجھنا۔ فخر کرنا عَلٰی فُلَانٍ بزرگی جتانا۔ غالب آنا۔

تَعَزَّزَ قوی ہونا بہٖ فخر کرنا لَحْمُہٗ سخت اور ٹھوس ہونا۔

اِسْتَعَزَّ عَلَیْہِ سختی کرنا۔ غالب ہونا۔ اللّٰہُ بِفُلَانٍ وفات دینا۔ کہا جاتا ہے "اِسْتَعَزَّ بِحَقِّیْ" یعنی میرے اوپر غالب آگیا "وَاُسْتُعِزَّ بِعَلِیْلٍ" یعنی بیماری بڑھ گئی اور اس کی عقل پر غالب آگئی۔

العِزُّ عزت۔ سخت بارش۔

رَجُلٌ عَزٌّ قوی۔ کہا جاتا ہے "جِئْ بِہٖ عَزًّا بَزًّا" اس کو جس طرح سے ہو لے آؤ۔

العَزَّۃُ ہرن کا مادہ بچہ۔

العِزَّۃُ حصولِ عزت کے مقابلہ میں غالب ہونا۔ حمیت۔

العَزِیْزُ شریف۔ قوی۔ نادر۔ معزز۔ بادشاہ بلند کہ اس کا حصول دشوار ہو اور وہ مغلوب نہ ہو اور کوئی اس کو عاجز نہ کر سکے اور اس کے مانند کوئی نہ ہو۔ اور یہ اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ہے ج عِزَاز و اَعِزَّاء و اَعِزَّۃ حاکم مصر کا لقب۔

الاَعَزُّ اسم تفضیل۔ عزیز۔

العُزّٰی عزیزہ۔ شریفہ۔ (اَعَزُّ کا مؤنث۔) قریش کے ایک بُت کا نام۔

العَزَّاءُ شدت۔ سخت سال۔ بڑی بوند کی بارش۔

المِعْزَازُ سخت مرض والا۔

المَعْزُوْزَۃُ سختی۔ زمین جس پر سخت بارش ہوئی ہو۔

عَزَبَ(ن) عُزْبَۃً و عُزُوْبَۃً بے زوج کے ہونا۔ مجرد رہنا۔

عَزَبَ(ن ض) عُزُوْبًا دُور ہونا۔ غائب ہونا۔ پوشیدہ ہونا۔ صفت عَازِب عَزَبَتِ الاَرْضُ زمین کا ویران ہونا۔

عَزَّبَ دیر تک غائب رہنا۔ شروع کئے ہوئے کو چھوڑ دینا۔

اَعْزَبَ دُور ہونا ہٗ دُور کرنا۔ بے زوج کر دینا۔

تَعَزَّبَ مجرد رہنے کے بعد گھر بسانا۔

العَازِبُ فا۔ دُور کی چراگاہ۔

العَازِبَۃُ مؤنث عَازِب مرد کی بیوی ج عَوَازِب۔

العَزَبُ وہ مرد یا عورت جس کے زوج نہ ہو۔ اور کہا گیا ہے کہ "عَزَبٌ" مرد کیلئے اور عَزَبَۃٌ مؤنث کیلئے۔ ج عُزَّاب و اَعْزَاب۔

الاَعْزَبُ جس کے اہل و عیال نہ ہوں۔ وہ شخص جو اپنے اہل و مال سے دُور ہو گیا ہو۔ مؤنث عَزْبَاءُ ج عُزْبٌ۔

المِعْزَبَۃُ باندی۔ لونڈی (والمُعْزِبَۃُ) بیوی۔

المِعْزَابُ والمِعْزَابَۃُ وہ شخص جو اپنے جانوروں کو دُور چرانے کے لیے لے جائے

المِعْزَابَۃُ جس کے اہل نہ ہوں۔ جس کا کنوارہ پن دیر تک رہے۔

عَزَجَ(ن) عَزْجًا الرَّجُلَ دفع کرنا الاَرْضَ بِالمِسْحَاۃِ بیلچے سے زمین کو اُلٹ پلٹ کرنا۔

عَزَرَہٗ(ض) عَزْرًا ملامت کرنا۔ اعانت کرنا۔ جماع کرنا ہٗ عَنْ کَذَا منع کرنا۔ واپس کر دینا ہٗ عَلَی الاَمْرِ خبر دینا ہٗ عَلَی الفَرَائِضِ والاَحْکَامِ فرائض اور احکام سے واقف کرا دینا۔

عَزَّرَہٗ ملامت کرنا۔ ادب دینا۔ سخت مارنا۔ تعظیم کرنا۔ اعانت و مدد کرنا۔

العَزْوَرُ والعَزَوَّرُ بدخلق۔

العَزْوَرَۃُ مؤنث۔ عَزْوَر ٹیلہ۔

العَزَائِرُ لکڑیاں۔ درختوں کا بقایا (بغیر واحد کے جمع ہے)

العِزْبِرُ والعَزَائِرُ کٹی ہوئی گھاس کی قیمت۔

عَزْعَزَہٗ عزت میں غالب آنا۔

عَزَطَ(ن) عَزْطًا جماع کرنا۔

عَزَفَ(ن ض) عَزْفًا وعُزُوْفًا نَفْسُہٗ و عَنِ الشَّیْءِ بے رغبتی کرنا اور ملول ہونا (عَزْفًا) نَفْسَہٗ عَنْ کَذَا منع کرنا (عَزْفًا و عَزِیْفًا) آواز دینا۔ گانا۔

عَزَّفَ آواز دینا۔

اَعْزَفَ ہوا کی سرسراہٹ سننا۔

تَعَازَفُوْا ایک دوسرے کے سامنے رجز پڑھنا۔ آپس میں فخر کرنا۔ ایک دوسرے کی ہجو کرنا۔

اِعْزَوْزَفَ لِلشَّرِّ برائی کیلئے آمادہ ہونا۔

العَازِفُ آلاتِ لہو سے کھیلنے والا۔ گویا۔

العَزْفُ دف کی آواز۔ ہوا کی سرسراہٹ۔

العُزْفُ جنگلی کبوتر۔

العَزُوْفُ والعَزُوْفَۃُ جو کسی کی دوستی پر قائم نہ رہے۔ کہا جاتا ہے "ہُوَ عَزُوْفٌ عَنِ اللَّہْوِ" وہ کھیل کود سے کنارہ کش ہے۔ ج عُزُف عَزُوْفَۃٌ میں تا مبالغہ کی ہے تانیث کی نہیں۔

التَّعْزَافُ بمعنی عَزْف مصدر۔

العَزَّافُ بہت باجا بجانے والا۔ بہت گانے والا۔ سَحَابٌ عَزَّافٌ بہت گرجنے والا بادل۔

المِعْزَفُ والمِعْزَفَۃُ گانے بجانے کے آلات ج مَعَازِف۔

اِعْزَوْزَفَ لِلشَّرِّ شرارت کے لئے تیار ہونا۔

عَزَقَ(ن) عَزْقًا تیز دوڑنا الخَیْرَ عَنْہُ روک لینا ہٗ ضرب مارنے میں مبالغہ کرنا۔

عَزَقَ(ض) عَزْقًا الاَرْضَ زمین کو کھودنا۔ کھود کر پانی نکالنا۔

عَزِقَ(س) عَزْقًا بِہٖ چمٹنا۔

العَزِقُ بدخلق۔ ج عُزُق۔

العَزُوْقُ والعَزُوْقُ بے مغز کا پستہ۔ رَجُلٌ

عَزُوقٌ: سخت مزاج بخیل و بدخو مرد۔
العَزِیْق. مِنَ الاَرضِ: پست زمین۔
المِعْزَق والمِعْزَقَة. ہوا میں گیہوں صاف کرنے کا آلہ۔ کھودنے کے آلات جیسے پھاوڑا۔ کدال۔ بیلچہ۔ ج مَعَازِق.
المُتَعَزِّق. بدخلق۔
عَزَلَهٗ (ض) عَزْلًا. عَنْ كَذَا: جدا کر دینا فُلَانًا عَنْ مَنْصِبِهٖ: علیحدہ کر دینا۔ معزول کر دینا ٥ عَنْ عَمَلِهٖ: باز رکھنا۔
عَزَّلَهٗ. ایک جانب کر دینا۔
تَعَزَّلَ و اِعْتَزَلَ. الشَّيْءَ و عَنْهُ: جدا ہو جانا۔
تَعَازَلَ القَوْمَ: بعض کا بعض سے جدا ہونا۔
العَزَل. بے ہتھیار و سامان ہونا۔ عَزَلُ الحِمَارِ: گدھے کا پچھلا حصہ۔ العَزَلَة: سرین کی ہڈی کا سرا جو بیٹھنے میں زمین سے ٹکے۔
العُزْل والعِزَال. کمزوری۔
العُزْلَة. جدائی۔ گوشہ نشینی۔
اَلْعَازِلُ وہ مادہ جو بجلی اور گرمی کے داخل ہونے کا روکے۔
خشک لکڑی دونوں کو روکتی ہے۔ اور شیشہ بجلی کو روکتا ہے۔
العُزُل. بے ہتھیار مرد ج اَعْزَال.
الاَعْزَل. علیحدہ ریت کا ڈھیر۔ بے بارش کا بادل۔ بے ہتھیار ج عُزْل وَاَعْزَال وعُزَّل وعُزْلَان. مؤنث عَزْلَاء. الاَعْزَل مِنَ الدَّوَابِّ دم کو جھکا ہوا رکھنے والا مِنَ الطَّيْرِ: پرندہ جو اڑنے پر قادر نہ ہو۔ الاَعْزَل: نام دو ستاروں میں سے ایک کا کہ دوسرے کا نام "رَامِح" ہے۔
العَزْلَاء. اَلاَعْزَل کا مؤنث۔ ڈیر۔ مشک کا منہ ج العَزَالِي والعَزَالَى. کہا جاتا ہے "اَنْزَلَتِ السَّمَاءُ عَزَالِيْهَا" یعنی آسمان نے اپنے دہانے کھول دیے۔ اشارہ ہے شدتِ بارش کی جانب کہا جاتا ہے "هُوَ عَنِ الحَقِّ بِمَعْزِلٍ" یعنی وہ حق سے بعید و جداگانہ ہے۔
المُعْتَزِلَة والعُزَّال. قدریہ کی ایک جماعت جو اپنے خیال سے اہل سنت والجماعت اور خوارج دونوں کو گمراہ سمجھ کر جدا ہو گئے تھے۔
المِعْزَال. علیحدہ چرانے والا۔ سفر میں علیحدہ اترنے والا۔ خود رائے۔ بے ہتھیار۔ کمزور احمق۔ ج مَعَازِيل.
عَزَمَ (ض) عَزْمًا وعُزْمًا ومَعْزَمًا و مَعْزِمًا وعَزِيْمًا وعَزْمَةً وعَزِيْمَةً وعُزْمَانًا الاَمْرَ و عَلَيْهِ پختہ ارادہ کرنا الرَّجُلُ: کوشش کرنا الاَمْرُ: واجب ہونا فُلَانٌ عَلٰى فُلَانٍ: قسم دینا۔ کہا جاتا ہے "عَزَمْتُ عَلَيْكَ لَتَفْعَلَنَّ اِلَّا فَعَلْتَ اَوْلَمَا فَعَلْتَ" یعنی قسم دیتا ہوں (وعَزَّمَ) الرَّاقِي: منتر پڑھنا۔
اِعْتَزَمَهٗ الاَمْرَ و عَلَيْهِ: ارادہ کرنا الطَّرِيْقَ بغیر ٹھہرے ہوئے گزر جانا الفَرَسُ فِي عِنَانِهٖ: سرکشی کرنا۔
تَعَزَّمَ. الاَمْرَ وعَلَى الاَمْرِ: ارادہ کرنا۔
العَزْم. پختہ ارادہ۔
العُزْمَة. خاندان۔ قبیلہ۔ ج عُزَم.
العَزْمَة. حق۔ واجب ج عَزَمَات.
عَزَمَات اللّٰه و عَزَائِمُ اللّٰهِ: اللہ کے حقوق فرائض۔ کہا جاتا ہے "مَا لَهٗ عَزْمَة" اس کیلئے ثابت و صبر نہیں۔
العَزْمِيّ. کھلی بیچنے والا۔ وفادار۔ عہد کو پورا کرنے والا۔
اُمُّ العِزْم والعِزْمَة واُمُّ عِزْمَة. دبر۔
العَزِيْم. تیز دوڑ۔
العَزِيْمَة. مؤکد ارادہ۔ منتر ج عَزَائِم.
العَازِم. فا۔ ج عَزَمَة وعَازِمُوْن. اَمْرٌ عَازِمٌ کام جس کا پختہ ارادہ ہو۔
العَزُوْم. ہمیشہ اپنے عزم پر رہنے والا۔ بڑھیا۔ دبر۔ ج عُزُم.
العَزَّام. صیغہ مبالغہ۔ شیر۔
المُعَزِّم. فا۔ منتر پڑھنے والا۔
عَزَا يَعْزُو وعَزْوًا. الشَّيْءَ او فُلَانًا اِلٰى فُلَانٍ: نسبت کرنا (عَزَاءً) الرَّجُلُ: صبر کرنا۔
عَزَا يَعْزُو وعَزْوًا وتَعَزّٰى تَعَزِّيًا اِعْتَزٰى اِعْتِزَاءً لِفُلَانٍ والٰى فُلَانٍ: منسوب ہونا۔ سچ یا جھوٹ دوسرے کی طرف اپنی نسبت کرنا۔ اسم (عَزَاء) ہے۔ اور اسی سے ہے "اِعْتَزٰى بِعَزَاءِ الجَاهِلِيَّةِ."
العِزَة. لوگوں کی جماعت ج عِزًى وعِزُوْن.
العِزْوَة. انتساب۔ صبر۔
عَزٰى يَعْزِي عَزْيًا الشَّيْءَ او فُلَانًا اِلٰى فُلَانٍ نسبت کرنا۔
عَزِيَ يَعْزٰى عَزَاءً. مصیبت پر صبر کرنا صفت مذکر عَزٍ. صفت مؤنث عَزِيَة.
عَزّٰى تَعْزِيَةً. الرَّجُلَ: تسلی دینا۔
تَعَزّٰى تَعَزِّيًا. اِلَيْهِ: منسوب ہونا عَنْهُ: صبر کرنا۔ تسلی حاصل کرنا۔
تَعَازٰى تَعَازِيًا. القَوْمُ: ایک دوسرے کو تسلی دینا۔
العَزِيّ. صابر۔
العِزْيَة. انتساب۔
الاِعْتِزَاء. دعویٰ کرنا۔ جنگ میں کوئی خاص علامت۔
عَسَّ (ن) عَسًّا وعَسَسًا رات میں پاسبانی میں پھرنا الخَبَرُ: دیر سے پہنچنا۔
عَسَّسَ. القَوْمَ: تھوڑا سا کھلانا۔
اِعْتَسَّ. رات میں مشتبہ لوگوں پر مطلع ہونا۔ الشَّيْءَ: رات میں طلب کرنا یا قصد کرنا البَلَدَ: شہر میں داخل ہونا اور احوال سے مطلع ہونا۔
العَسَس. رات کے چوکیدار۔ یہ جمع ہے عَاسّ کی۔
العُسّ. بڑا پیالہ۔ بڑا برتن۔ ج عِسَاس و عِسَسَة واَعْسَاس وعُسُس.
العَاسّ. رات کا چوکیدار ج عَسَس وعَسِيْس.
العَسَّاس. رات کا چوکیدار۔
العَسُوْس. دودھ دوہنے کے وقت بدکنے والی اونٹنی۔ بے برکت مرد۔ شکار کو ڈھونڈنے والا۔

المَعسّ. مطلب۔
اَعْسَبَ. الذِئْبُ: بھیڑیے کا بھاگنا۔
اَعْسَبَهُ جَمَلَهُ اُونٹ عاریت پر دینا۔
اِسْتَعْسَبَ مِنْهُ: ناپسند کرنا فُلَانًا جَمَلَهُ: اُونٹ عاریت پر لینا۔
العَسْب. نسل۔ کہا جاتا ہے قَطَعَ اللّٰہُ عَسْبَهُ اللہ اس کی نسل کو منقطع کردے۔
العَسْبَة اسم مرة۔ پہاڑ میں شگاف۔
العَسُوْب رئیس اعظم۔
العَسِیْب. دُم کی ہڈی یا اس پر بال اُگنے کی جگہ۔ پشت پا۔ کھجور کی ٹہنی جس سے پتے دُور کردیئے گئے ہوں۔ پہاڑ کا شگاف ج عُسُب وعُسُب وعُسْبان.
الیَعْسُوْب. شہد کی نر مکھی۔ شہد کی مکھیوں کا بادشاہ۔ الیَعْسُوب: رئیس اعظم۔ کہا جاتا ہے "هُوَ یَعْسُوْب قَوْمِه" وہ اپنی قوم کا رئیس اعظم ہے۔ ایک چھوٹا سا پرندہ۔ گھوڑے کے چہرے کی سفیدی ج یَعَاسِیْب.
العُسْبُرُ چیتا ج عَسَابِر.
العُسْبُرَة مادہ چیتا۔ تیز رفتار اصیل اُونٹنی۔
العِسْبَار. بجو کے مانند ایک درندہ۔ اکثر افریقہ میں پایا جاتا ہے۔ بھیڑیے کا بچہ۔
العُسْبُوْر والعُسْبُوْرَة کتے کا بچہ مادہ بھیڑیا سے۔
عَسَجَ(ن ض) عَسْجًا وعَسَجَانًا و عَسِیْجًا چلنے میں گردن اُٹھانا۔
اِعْسَجَّ الشَیْخُ بڈھے کا خمیدہ کمر ہونا۔
العَوْسَج. ایک کانٹے دار درخت۔ واحد عَوْسَجَة.
العَسْجَد. سونا۔ جوہر مانند موتی یاقوت وغیرہ۔ مضبوط موٹا اُونٹ۔
العَسْجَدِیَّة. شاہی سواریاں۔ اور یہ اصل میں ان اُونٹوں کو کہا کرتے تھے جو نعمان بن منذر بادشاہ حیرہ کیلئے آراستہ کئے جاتے تھے۔
عَسْجَرَ الطَعَامَ: کھانے میں نمک ڈالنا۔ الرَجُلُ بہت تیز نظر سے دیکھنا۔
العَسْجَر نمک۔

عَسَدَ(ض) عَسْدًا. الحَبْلَ: رسّی مضبوط بٹنا۔
العِسْوَدَّ. بہت مضبوط۔ سانپ۔
عَسَرَ(ن ض) عِسْرًا وعُسْرًا. الغَرِیْمَ: تنگ دستی میں قرض دار سے طلب کرنا الزَمَانُ سخت ہونا عَلٰی فُلَانٍ: مخالف ہونا عَلَیْهِ مَا فِی بَطْنِهِ: پیٹ میں جو کچھ ہو اس کا نکلنا دشوار ہونا۔
عَسَرَهُ(ض) عَسْرًا. بائیں جانب سے آنا۔ عَسَرَت وعَسَرَانًا النَاقَةُ: اُونٹنی کا دوڑنے میں دُم اُٹھانا المَرْأَةُ: عورت کے جننے میں دشواری ہونا۔
عَسِرَ(س) عَسَرًا. بائیں ہاتھ سے کام کرنا۔ صفت مذکر اَعْسَر صفت مؤنث عَسْراءُ ج عُسْر.
عَسِرَ(س) عُسْرًا وعُسُرًا وعَسَرًا ومَعْسُوْرًا وعَسُرَ(ک) عُسْرًا وعُسَارَةً دشوار ہونا۔ کہا جاتا ہے "عَسُرَ عَلَیْهِ الاَمْرُ" کام اس کے اوپر دشوار ہوگیا الرَجُلُ: بد خلق ہونا۔ صفت عَسِر وعَسِیْر.
عَسَّرَ الاَمْرَ: دشوار کرنا عَلَیْهِ: تنگ کرنا۔ مخالفت کرنا ہ بائیں جانب سے آنا۔
اَعْسَرَ. تنگ دست ہونا الغَرِیْمَ: قرض دار سے تنگ دستی میں طلب کرنا۔ اَعْسَرَتِ المَرْأَةُ: عورت کے جننے میں دشواری ہونا۔
عَاسَرَهُ مُعَاسَرَةً تنگی کا معاملہ کرنا۔
تَعَسَّرَ وتَعَاسَرَ عَلَیْهِ الاَمْرُ دشوار ہونا۔ پیچیدہ ہونا عَلَیْهِ القَوْلُ: ملتبس ہونا۔ تَعَاسَرَ البَیِّعَانِ بائع مشتری کا متفق نہ ہونا۔
اِعْتَسَرَهُ مجبور کرنا الکَلَامَ: قبل تیاری کے فی البدیہہ کہنا۔
اِسْتَعْسَرَ. الاَمْرَ دشوار پانا الاَمْرُ عَلَیْهِ: سخت اور پیچیدہ ہونا۔
العُسْر والعُسُر تنگ دستی۔ سختی۔ تنگی۔
العُسْرَة والعُسْریٰ والمَعْسَرَة والمَعْسُرَة تنگی اور سختی۔
الاَعْسَر بائیں ہاتھ سے کام کرنے والا۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ اَعْسَرُ یَسَرٌ" فلاں دونوں ہاتھوں سے کام کرنے والا ہے۔ "یَوْمٌ اَعْسَر" یعنی سخت اور منحوس دن۔
العُسْریٰ مؤنث الاعسر تنگی۔ دشواری۔
المِعْسَر. اپنے قرض دار پر تنگی کرنے والا۔
المَعْسُوْر. تنگ حال۔
عَسْعَسَ. اللَیْلُ: رات کا گزرنا۔ رات کا تاریک ہونا السَحَابُ: بادل کا زمین سے قریب ہونا الاَمْرَ: مشتبہ کردینا۔ معمہ بنادینا الشَیْءُ: حرکت دینا (وتَعَسْعَسَ الذِئْبُ:) بھیڑیے کا رات میں پھرنا۔ تَعَسْعَسَ الشَیْءَ سونگھنا۔
العَسْعَس. رات میں شکار ڈھونڈنے والا بھیڑیا۔
العَسْعَاس. رات میں شکار ڈھونڈنے والا بھیڑیا۔
سراب ہر چیز میں سے ہلکا۔
عَسَفَ(ض) عَسْفًا السُلْطَانُ: ظلم کرنا۔ جور کرنا ہ: ظلم کرنا۔ خدمت لینا الدَمْعُ الجُفُوْنَ: آنسو کا پلکوں سے بکثرت بہنا الشَیْءَ: زبردستی لے لینا۔ فِی الاَمْرِ: بغیر سوچے سمجھے کرنا لِفُلَانٍ: کسی کے لیے کام کرنا۔ الطَرِیْقَ و عَنِ الطَرِیْقِ: راستے سے ہٹ جانا۔
المَفَازَةَ بغیر مقررہ راستے کے طے کرنا۔ کہا جاتا ہے "بَاتَ یَعْسِفُ اللَیْلَ و بِاللَیْلِ" مقصد کی تلاش میں رات میں بے راہ چلنا۔
اَعْسَفَ. رات میں بے راہ چلنا۔ غلام سے سخت کام لینا۔
عَسَّفَ بغیر علامت نشان کے چلنا البَعِیْرَ: چلنے سے تھکا دینا۔
تَعَسَّفَ. فِی القَوْلِ: بے راہ روی کرنا۔ ایسے معنی پر حمل کرنا جس پر دلالت ظاہر نہ ہو عَنِ الطَرِیْقِ: ہٹ جانا الاَمْرَ: بغیر سمجھے بوجھے اختیار کرنا فُلَانًا ظلم کرنا۔ خدمت لینا۔
اِعْتَسَفَ عَنِ الطَرِیْقِ: راستے سے ہٹ جانا

الطَّرِیق: راستہ کو بغیر جانے پہچانے چلنا الاَمر: بغیر سمجھے بوجھے اختیار کرنا۔ فلانا: ظلم کرنا۔ خدمت لینا۔

اِنعسَف الشیٔ: مڑنا۔

العَسف. ظلم۔ موت۔

العَاسِف. فا۔ مِنَ الابل: عساف کی بیماری والا اُونٹ۔ کہا جاتا ہے "نَاقَۃٌ عَاسِفٌ" ج عَوَاسِف.

العُسَاف. اُونٹوں میں ایک بیماری۔ جس میں سانس زیادہ لیتا ہے۔

العَسُوف والعَسَّاف والمِعسَف. بہت ظالم۔

العَسِیف. مزدور ج عُسَفاء و عِسَفة.

العِسِّیف. بے جانے پہچانے راستہ چلنے والا۔ کہا جاتا ہے "اَخَذُوا فِی مَعَاسِیفِ البِیدِ و مَعَامِیہَا" یعنی جنگل کے مجہول راستوں میں چلنا شروع کر دیا۔

عَسِق (س) عَسَقًا و تَعَسَّقَ بِہٖ: چمٹنا۔ عَلَیہِ: طلب کرنے میں اصرار کرنا۔

العَسَق. تنگ خوئی۔ اول رات کی تاریکی۔

العَسِیقَة. ردی شراب۔

عَسقَل. السراب: سراب کا چمکنا۔ الرَّاس: سر کا اوپر کا حصہ۔

العَسَاقِل والعَسَاقِیل. سراب۔ متفرق بادل۔ صحاح میں ہے کہ ان کا واحد نہیں سنا گیا۔

عَسِکَ (س) عَسکًا بِہٖ: لازم ہونا۔ چمٹنا۔

تَعَسَّکَ. الرَّجُلُ فِی مَشیِہٖ: مٹک کر چلنا۔

عَسکَرَ القَومُ: جمع ہونا۔ اللَّیلُ: تاریکی زیادہ ہونا۔ الشَّیٔ: جمع کرنا۔ جمع کردہ کو مُعَسکَر کہتے ہیں۔

العَسکَر. جمع۔ لشکر ج عَسَاکِر۔ ہر چیز کا بہت۔ کہا جاتا ہے "اِنجَلَت عَنہُ عَسَاکِرُ الہَمِّ" غم کی کثرت اس سے دور ہو گئی۔

العَسکَرَة. سختی و خشک سالی۔

عَسَلَ (ن ض) عَسلًا وعَسَّلَ الطَّعَامَ: کھانے میں شہد ملانا۔ عَسَلَ وعَسَّلَ القَومَ: شہد کھلانا۔ شہد کا توشہ دینا۔ عَسَّلَتِ النَّحلُ: مکھیوں کا شہد بنانا۔ عَسَّلَ الشَّیٔ: شہد جیسا ہونا۔ عَسَّلَ النَّائِمُ: اونگھنا۔

عَسَلَ (ض) عَسَلًا وعُسُولًا وعَسَلَانًا الرُّمحُ: زیادہ حرکت کرنا۔ المَراَۃَ: جماع کرنا۔

عَسَلَ (ن) عَسَلًا وعَسَلَانًا المَاءُ: ہوا کی وجہ سے لہرانا۔

اِستَعسَلَ. شہد طلب کرنا۔ اِستَعسَلَتِ النَّحلُ: مکھیوں کا شہد بنانا۔ کہا جاتا ہے عَسَلًا لَہٗ بمعنی تَعسًا لَہٗ یعنی اس کیلئے ہلاکت ہو۔

العَسَل. شہد (مذکر و مؤنث) ج اَعسَال وعُسُل وعُسل وعُسُول وعُسلَان.

تھوڑے سے کو عَسَلَۃ کہتے ہیں۔ العَسَل: کھجور کا شیرہ۔ کہا جاتا ہے "مَا لِفُلَانٍ مَضرِبُ عَسَلَۃٍ" یعنی فلاں کیلئے نسب نہیں۔ "مَا تَرَکَ لَہٗ مَضرِبَ عَسَلَۃٍ" مراد یہ ہے کہ اس کو گالی دی یہاں تک کہ اس کے نسب کو کالعدم کر دیا۔

العَسَلِیُّ. شہد کے رنگ کا۔

العَاسِل. فا (والعَسُول) نیکوکار جس کی ثنا وصفت اچھی طرح معلوم ہو ج عُسَّل.

العَاسِل. شہد نکالنے والا ج عُسَّل وعَوَاسِل. بھیڑیا۔ رُمحٌ عَاسِلٌ وعَسَّالٌ وعَسُولٌ نرمی کی وجہ سے حرکت کرنے والا۔

العَسَّال بمعنی العَاسِل.

خَلِیَّۃٌ عَاسِلَۃٌ چھتہ مع شہد کے۔

العَسَّالَة. چھتہ۔

العَسَّالَة. شہد کی مکھی۔ شہد کے نکالنے والے۔

العَسِیل. عطر فروش کی جھاڑو جس سے عطر جمع کرتا ہے۔ ہاتھی اور اونٹ کا عضو تناسل ج عُسُل.

المَعسَلَة والمَعسُلَة. شہد کا چھتہ۔

المَعسُول. رَجُلٌ مَعسُولٌ: شیریں زبان۔ خوش آواز۔ مَعسُولُ المَوَاعِید: سچے وعدے۔

عَسلَجَ. الشَّجَرُ: نرم ٹہنیاں نکالنا۔

العُسلُج. نرم ٹہنیاں۔ ج عَسَالِج.

العُسلُوج. نرم ٹہنیاں۔ ج عَسَالِیج.

عَسلَطَ. غیر مربوط کلام بولنا۔

کَلَامٌ مُعَسلَطٌ. غیر مربوط گفتگو۔

عَسَمَ (ض) عَسمًا وعُسُومًا فِی الاَمرِ: لالچ کرنا۔ کوشش کرنا۔ عَسَمَت عَینُہٗ: آنکھ کا بہہ پڑنا۔ آنکھ کا بند ہونا یا بقول بعض پلک کا چپک جانا۔

عَسِمَ (س) عَسَمًا القَدَمُ او الکَفُّ: قدم یا ہتھیلی کا خشک ہو کر ٹیڑھا ہونا۔ صفت مذکر اَعسَم. صفت مؤنث عَسمَاء.

اَعسَمَ یَدَہٗ: خشک کر دینا۔ اَعسَمَت عَینُہٗ آنکھ کا بہنا یا بقول بعض بند ہونا۔

اِعتَسَمَ. کمائی کرنا فلانا: کسی کو اس کے طمع کی چیز دینا۔

العَسُوم بال بچوں کو تکلیف پہنچانے والا۔ ج عُسُم.

العَاسِم. بمعنی العَسُوم.

العَسمَة والعُسُوم. خشک روٹی کے ٹکڑے

العُسُوم: قلت۔

المَعسَم جائے طمع۔ کہا جاتا ہے "مَالَکَ فِی بَنِی فُلَانٍ مَعسَم".

عَسِنَ (س) عَسَنًا الکَلَا فِی الدَّابَّۃِ: گھاس کا ہضم ہونا اور جانور کا موٹا ہونا۔ عَسِنَتِ الدَّابَّۃُ. چارہ کا ہضم ہونا اور موٹا ہونا۔

تَعَسَّنَ. الشَّیٔ: پتہ نشان تلاش کرنا۔ اَبَاہُ: مشابہ ہونا (واَعسَنَ) المَکَانُ: کچھ سبزی اگانا۔

العَسَن. چربی۔ بالوں کی لمبائی و خوبصورتی مع سپیدی۔

العِسن. مثل و نظیر (والعُسن) چربی۔

العَسُون والاَعسَن. موٹا۔ ج عُسن.

اَعسَانُ. الشَّیٔ: نشان۔ کہا جاتا ہے "ہُوَ عَلٰی اَعسَانٍ مِنَ اَبِیہِ" وہ اپنے باپ کے مشابہ ہے۔

العَسنَج. نرشتر مرغ۔
عَسَا يَعْسُو عَسَاءً وعُسُوًّا النَّبَاتُ: نباتات کا موٹا اور سخت ہونا۔ عَسَتْ يَدُهُ: ہاتھ کا کام کرنے سے سخت ہونا اللَّيْلُ: رات کی تاریکی کا زیادہ ہونا۔ عَسَا يَعْسُو عَسْوًا وعُسُوًّا وعُسِيًّا وَعَسَاءً وعَسْوَةً الشَّيْخُ: بوڑھا ہونا۔
العَسْو. س۔ موم۔
العَاسِي. فا۔ سخت مزاج۔
العِسْوَة. بڑھاپا۔
عَسِيَ يَعْسَى عَسًى. النَّبَاتُ: نباتات کا سخت ہونا۔
عَسَى. افعالِ مقاربہ میں سے ہے اور جامد ہے۔ محبوب میں اُمید کے لیے اور مکروہ میں خوف کے لیے مستعمل ہے۔
العَسِي والعَسِيّ والمُعْسَاة بِالْأَمْرِ: لائق۔ مناسب۔
أَعْسِ بِهِ: فعل تعجب ہے بمعنی أَخْلِق بِهِ: یعنی کسی قدر لائق ہے۔
العَاسِي. فا۔ درخت خرما۔ بقول ابوعبید درخت خرما کا گچھا۔
المِعْسَاء. قریب البلوغ لڑکی۔
عَشَّ (ن) عَشًّا الشَّيْءَ: طلب کرنا۔ جمع کرنا القَمِيصَ: کرتے میں پیوند لگانا المَعْرُوفَ: تھوڑا سا دینا۔ عَشَّتِ النَّخْلَةُ: درخت خرما کی شاخوں کا کم ہونا۔ عَشَّ الطَّائِرُ. پرندے کا گھونسلے ہی میں رہنا۔
عَشَّ (ن) عُشُوشَةً وعَشَاشَةً وعَشَشًا البَدَنُ. لاغر ہونا۔ صفت عَشٌّ
عَشَّشَ الطَّائِرُ پرندے کا گھونسلہ بنانا۔
عَشَّشَتِ النَّخْلَةُ. درخت خرما کی شاخوں کا کم ہونا۔ عَشَّشَ الكَلَأُ: گھاس کا خشک ہونا۔
عَشَّشَ الخُبْزُ: روٹی میں پھپھوندی لگنا اور خشک ہونا۔
أَعَشَّ فُلَانًا عَنِ الْأَمْرِ: روکنا۔ باز رکھنا الظَّبْيَ: ہرن کو بھٹ میں بھڑکانا۔ البَدَنَ: بدن کو لاغر کرنا الرَّجُلَ: کم درخت والی سرزمین میں پہنچنا۔
اِعْتَشَّ. گھونسلہ بنانا البَدَنَ: بدن کو لاغر کرنا۔
اِنْعَشَّ الثَّوْبُ: کپڑے کا پیوند والا ہونا۔
العَشّ. س۔ عطاءٌ قليلٌ۔ رَجُلٌ عَشٌّ: لاغر مرد۔
العَشّ والعُشّ. گھونسلہ ج عِشَاش و عِشَشَة وأَعْشَاش وعُشُوش.
العَشَّة. کم شاخوں والا کھجور کا درخت۔ خراب جگہ میں اگا ہوا درخت۔ کم درخت والی سرزمین۔
المَعَشّ. مطلب۔
المُعَشَّش. مع۔ وہ جگہ جہاں پرندہ گھونسلہ بنائے۔
عَشِبَ (س) عَشَبًا. خشک ہونا۔
عَشِبَ (س) عَشَبًا وعَشُبَ (ک) عَشَابَةً. المَكَانُ: سبز گھاس والا ہونا۔ صفت عَاشِب.
عَشُبَ (ک) عَشَابَةً و عُشُوبَةً الرَّجُلُ: پست قد بدصورت ہونا۔ صفت مذکر عَشَب. صفت مؤنث عَشَبَة.
أَعْشَبَ. القَوْمُ: سبز گھاس پر پہنچنا۔ کہا جاتا ہے "أَعْشَبْتَ فَانْزِلْ" ہرے بھرے پر پہنچ گئے تو اُتر پڑو۔
أَعْشَبَ وعَشَّبَ المَكَانُ: سبز گھاس اگانا۔
اِعْتَشَبَ وتَعَشَّبَ. سبز گھاس چرنا۔ موٹا ہونا۔
اِعْشَوْشَبَ. سبز گھاس پر پہنچنا المَكَانُ: بہت سبز گھاس والا ہونا۔
العُشْب. سبز گھاس ج أَعْشَاب و واحد عُشْبَة.
العَشَبَة. بڑھاپے کی وجہ سے خمیدہ کمر مرد یا عورت۔
العَشَابَة: سبز گھاس کی کثرت۔
العَشِب والعَشِيب والمُعْشِب والمِعْشَاب: سبز گھاس والی (جگہ) بہت سبز گھاس والی (جگہ) أَرْضٌ عَاشِبَةٌ وعَشِبَةٌ وعَشِيبَةٌ ومُعْشِبَةٌ ومِعْشَابٌ. بہت سبز گھاس والی زمین۔
التَّعَاشِيب. سبز گھاس کے متفرق قطعے۔
العَشَّاب. سبز گھاس والا۔ سبزی والا۔
عَشَرَ (ض) عَشْرًا. دس میں سے ایک لینا۔ نو پر ایک زائد کرنا القَوْمَ: قوم میں دسواں ہونا النَّاقَةُ: اونٹنی کا دس مہینے کی حاملہ ہونا۔
عَشَرَ (ن) عَشْرًا وعُشُورًا وعَشَّرَ المَالَ: دسواں حصہ لینا القَوْمَ: قوم کے مال کا دسواں حصہ لینا۔ دسواں ہونا۔ عَشَّرَ الحِمَارُ: گدھے کا دس مرتبہ رینکنا۔
عَشَّرَتِ النَّاقَةُ: اونٹنی کا دس مہینے کی حاملہ ہونا۔
أَعْشَرَ العَدَدُ: دس کر دینا القَوْمُ: دس ہونا۔ أَعْشَرَتِ النَّاقَةُ: اونٹنی کا دس مہینے کی گابھن ہونا۔
عَاشَرَهُ مُعَاشَرَةً. باہم مل جل کے رہنا۔
اِعْتَشَرَ وتَعَاشَرَ القَوْمُ: ایک دوسرے کے ساتھ رہنا۔
العِشْر دسواں حصہ۔ اونٹ کا دسویں یا نویں دن گھاٹ پر جانا۔ ج أَعْشَار.
العُشْر. دسواں حصہ ج عُشُور وأَعْشَار
الأَعْشَار: پرندے کے اگلے بڑے پر۔
العُشَر. ہر مہینے کی دسویں، گیارہویں، بارہویں رات۔
العَشَرَة. دس اور یہ مذکر کے لیے ہے۔ کہا جاتا ہے "عَشَرَةُ رِجَالٍ" اور مؤنث کیلئے "عَشْرُ نِسَاءٍ" اور جب دوسرے عدد کے ساتھ ملایا جاتا ہے تو گیارہ اور بارہ میں موافق قیاس کے مذکر کے لیے دونوں جزء مذکر جیسے "أَحَدَ عَشَرَ رَجُلًا" اور مؤنث کے لیے دونوں جزء مؤنث جیسے إِحْدَى عَشْرَةَ امْرَأَةً اور اس کے بعد انیس تک مذکر کی صورت میں پہلا جزء مؤنث اور دوسرا جزء مذکر جیسے خَمْسَةَ عَشَرَ رَجُلًا اور مؤنث کی حالت میں پہلا جزء مذکر اور دوسرا جزء مؤنث

جیسے خَمسَ عَشرَۃَ اِمْرَاۃً ج عَشرَات.

العِشرُوْنَ. بیس (مذکر ومؤنث دونوں کے لئے۔)

العِشْرَۃ. صحبت۔ مخالطت۔

العَاشِر. فا۔ دسواں۔ دسویں دن گھاٹ پر جانے والا اُونٹ ج عُشَّر مؤنث عَاشِرَۃ. ج عَوَاشِر. العَوَاشِر. پرندے کے اگلے بڑے پَر۔

العَشُوْرَیٰ والعَاشُوْر والعَاشُوْرَاء والعَاشُوْرَیٰ. محرم کی دسویں تاریخ۔

العَشَّار. دسواں حصہ وصول کرنے والا۔

العُشَرَاء. مِنَ النُوق: آٹھ یا دس مہینے کی گابھن اُونٹنی ج عِشَار وعُشَرَاوَات یا وہ اُونٹنی جو بچہ جن چکی ہو۔

العُشَرَاءُ والعُوَیْشَرَاءُ: گلی ڈنڈا۔ (بچوں کا کھیل) کہا جاتا ہے "جَاؤُوا عُشَارَا ومَعْشَرَ" یعنی دس دس آئے (یہ دونوں کلمے وصفیت اور عدل کی وجہ سے غیر منصرف ہیں۔)

ثَوْبٌ عُشَارِیٌّ. دس گز لمبا۔ غلام عُشَارِیٌّ دس سال کا۔ مؤنث عُشَارِیَّۃ.

عُشَارَۃ. دسواں حصہ۔

الاَعْشَارِی. اَعْشَار جمع عشر کی طرف منسوب۔

العَشِیْر. قبیلہ۔ قریب۔ دوست۔ زوج۔ زوجہ ج عُشَرَاء.

العَشِیْر. دسواں حصہ۔ ج اَعْشِرَاء.

العَشِیْرَۃ. قبیلہ۔ عَشِیْرَۃُ الرَّجُلِ: برادرانِ باپ کی جانب سے قریبی لوگ۔ ج عَشَائِر. وعَشِیْرَات.

الاَعْشَر. بیوقوف۔

المَعْشَر. جماعت۔ آدمی کے اہل۔ جن۔ انسان ج مَعَاشِر.

المِعْشَار. دسواں حصہ۔ نَاقَۃٌ مِعْشَارٌ: بہت دودھ والی اُونٹنی۔

اَلْعَشَرِی (ع ح) وہ عدد جو جزء صحیح یا صفر سے بنایا گیا ہو۔ جز عشری: ۱۴۵۲،۳۱

اَلْکَسْرُ العَشَرِی: اس کی صورت صحیح عدد جس کا مخرج ۱۰ یا ۱۰ کے قوی میں سے کوئی ہو مثلاً: (۱۰/ ۴، ۱۰۰۰/ ۱) اس کو عشاری نظام سے لکھنا بھی ممکن ہے۔

اَلْعُشَرِیَّۃ: ایک درخت جس کے پھول کے دس اجزاء ہوتے ہیں شمالی امریکہ میں ہوتا ہے۔

اَلْعُشَرُ واحد عُشَرَۃ: ایک درخت کی قسم جس سے گوند کثرت سے پیدا ہوتی ہے۔

العَشَارِب والعَشَرَّب. شیر رَجُلٌ عَشَارِبٌ دلیر مرد۔

عَشَزَ (ض) عَشَزَانًا. کٹی ہوئی ٹانگ والے کی طرح چلنا عَلٰی عَصَاہُ: لاٹھی پر ٹیک لگانا۔

العَشَوْز. دشوار گزار راستہ یا زمین ج عَشَاوِز (والعَشَوَّز) مضبوط۔ قوی۔ موٹا۔

عَشِقَہُ (س) عِشْقًا وعَشَقًا ومَعْشَقًا بہت محبت کرنا۔ محبت میں حد سے بڑھ جانا۔ صفت مذکر عَاشِق ج عُشَّاق و عَاشِقُوْن. صفت مؤنث عَاشِقَۃٌ وعَاشِقٌ ج عَوَاشِق عشق بالشَّئ: چمٹنا۔

تَعَشَّقَ. بتکلف عاشق بننا۔ بہت محبت کرنا۔

العِشْق. محبت کی زیادتی۔ پارسائی اور فسق دونوں طرح سے ہوتا ہے۔

العَشَقَۃ. عشق۔ پیچان۔ پیلو۔ ج عَشَق.

العَشِیْق. عاشق۔ معشوق۔ العَشِیْق والعَشُوْق: پھولوں کے پودوں کی دیکھ بھال کرنے والا ج عُشُق.

العَشَّاق والعِشِّیْق. بہت زیادہ عشق والا۔

عَشِمَ (س) عَشَمًا وعُشُوْمًا وتَعَشَّمَ الشَّئ: خشک ہونا۔

العَشَم. لالچ۔ خُبْزٌ عَشِمٌ: سوکھی یا خراب روٹی۔

العَشَمَۃ. لالچ۔ خشک روٹی۔ لاغری کی وجہ سے خشک۔ پیر فرتوت (مذکر ومؤنث) کہا جاتا ہے "شَیْخٌ عَشَمَۃٌ و عَجُوْزٌ عَشَمَۃٌ" خُبْزٌ عَیْشَم خشک یا خراب شدہ روٹی۔

الاَعْشَم. دو مخلوط رنگ۔ خشک درخت۔ عمر رسیدہ بوڑھا۔ مؤنث عَشْمَاء.

عَشَنَ (ن) عَشْنًا واَعْشَنَ وعَشَّنَ واعْتَشَنَ: رائے لگانا۔ تخمینہ کرنا۔ اِعْتَشَنَ فُلَانًا: ناحق حملہ کردینا۔

العُشَان والعُشَانَۃ. گری ہوئی ردی کھجوریں۔ العُشَانَۃ: کھجور کی شاخ کی جڑ۔

عَشَا یَعْشُوْ عَشْوًا. رتوندوالے کی طرح کام کرنا الاِبِلَ: اُونٹوں کو رات میں چرانا۔ الرَّجُلَ: رات میں قصد کرنا و اِلَیْہِ. قصد کرنا اور بخشش طلب کرنا عَنْہُ. اعراض کرنا اور دوسرے کی طرف مائل ہونا (عَشْوًا وعَشْیًا) الرَّجُلَ: رات کا کھانا کھلانا (عَشْوًا وعُشُوًّا) النَّارَ وَاِلَی النَّارِ: رات کو آگ کی طرف راستہ پانے یا مہمانی کی اُمید میں جانا (عَشْوًا وعَشِیَ یَعْشٰی عَشًا) نگاہ کمزور ہونا۔ رتوندی ہونا۔ صفت عَشٍ واَعْشٰی.

عَشِیَ العَشَاءَ: رات کا کھانا کھانا۔ صفت عَشْیَان. عَشِیَ عَلَیْہِ: ظلم کرنا۔ عَشِیَتِ الاِبِلُ: اُونٹ کا رات میں چرنا۔ صفت عَاشِیَۃ ج عَوَاشٍ.

عَشّٰی تَعْشِیَۃً. الرَّجُلَ: شام کا کھانا کھلانا الطَّیْرَ: آگ روشن کرکے اندھا بنا کر شکار کرنا عَنِ الشَّئ: نرمی برتنا۔ ملاطفت کرنا الاِبِلَ: اُونٹ کو رات میں چرانا۔

اَعْشٰی اِعْشَاءً الرَّجُلَ: دینا۔ رات کا کھانا کھلانا اللّٰہُ الرَّجُلَ: رتوند میں مبتلا کردینا۔

تَعَشّٰی. رات کا کھانا کھانا۔

تَعَاشٰی. رتوندی والا ظاہر کرنا۔

عَنْہُ: جاہل بننا۔

اِعْتَشٰی اِعْتِشَاءً. عشا کے وقت چلنا النَّارَ: رات میں دیکھنا اور قصد کرنا۔

اِسْتَعْشٰی اسْتِعْشَاءً نَارًا: آگ کی روشنی میں راستہ پانا الرَّجُلَ: متحیر پانا۔

العَشَاء. شام کا کھانا۔ ج اَعْشِیَۃ.

العَشَا والعَشَاوَۃ. نگاہ کی کمزوری۔ رتوندی۔

العَشِیُّ. شام کا کھانا۔

العِشاء والعَشِيُّ. رات کی ابتدائی تاریکی اور بقول بعض مغرب سے عشاء تک کی تاریکی۔یادن کا آخری حصہ۔

العِشاءَان. مغرب اور عشاء. بَعِيرٌ عَشِيٌّ رات کو دیر تک چرنے والا۔

العَشِيَّة. شام ج عَشِيٌّ وعَشَايَا و عَشِيَّات اور نسبت کے لیے عَشَوِيٌّ.

العَشِيَّة. بادل۔

العَشْوَة. تاریکی۔ رات کے اوّل ربع کی تاریکی۔

العُشْوَة والعِشْوَة. آگ کا شعلہ جو رات کو دُور سے دکھائی دے۔

العُشْوَة والعِشْوَة والعَشْوَة. اَمر مشتبہ کو کرنا۔ کہا جاتا ہے "اَوْطَاهُ عَشْوَةً" یعنی اس نے اسے اَمر مشتبہ میں پھنسا دیا اور یہ اس وقت کہ جب کوئی ایسی خبر دے کہ جس کی وجہ سے حیرت ومصیبت میں پڑ جائے۔

العَشْوَاء. مؤنث الاَعْشٰی. اُونٹنی جس کو سامنے نظر نہ آئے۔ کہا جاتا ہے "هُوَ يَخْبِطُ خَبْطَ عَشْوَاءَ" یعنی وہ اُمور میں بغیر کسی بصیرت کے تصرف کرتا ہے۔ "هُوَ اَخْبَطُ مِنْ عَشْوَاءَ" و "اِنَّهُمْ لَفِيْ عَشْوَاءَ مِنْ اَمْرِهِمْ" یعنی حیرانی و سرگردانی میں ہیں۔ و "رَكِبَ الْعَشْوَاءَ" یعنی اپنے کام کو بغیر ہدایت کے اختیار کیا۔ العَشْوَاء: تاریکی کھجور۔ کھجور کا درخت۔

عَصَّ (س) عَصًّا وعَصَصًا. سخت ہونا۔

عَصَّصَ عَلٰى غَرِيْمِهِ. قرض دار سے اصرار کرنا۔

العُصّ. اصل۔ کہا جاتا ہے "هُوَ كَرِيْمُ العُصِّ."

العُصُص والعُصْعُص. دُم کی ہڈی۔

عَصَبَ (ض) عَصْبًا الشَّیْءَ: لپیٹنا۔ موڑنا۔ بٹنا۔ باندھنا القُطْنَ: روئی کاتنا۔ الرِّيْقُ بالفَمِ: تھوک کا منہ پر خشک ہونا النَّاقَةَ: دوہنے کے لیے اُونٹنی کی رانیں باندھنا الرَّجُلُ بَيْتَهُ: اقامت کرنا الغُبَارُ رَاْسَهُ: سر پر غبار لگ جانا القَوْمُ بِهِ: اجتماع کرنا۔ احاطہ کرنا (عَصْبًا وعُصُوْبًا) الاَسْنَانُ: دانتوں کا میلا ہونا الاُفُقُ: کنارۂ آسمان کا سرخ ہونا (عَصْبًا وعِصَابًا) الشَّیْءَ: قبضہ کرنا۔

عَصِبَ (س) عَصَبًا اللَّحْمُ: گوشت کا زیادہ پٹھے والا ہونا۔ صفت۔ عصب القَوْمُ بِهِ: اجتماع کرنا۔ احاطہ کرنا۔

عَصَّبَهُ: بھوکا رکھنا۔ ہلاک کرنا۔ پٹی باندھنا۔

عَصَّبَ فُلَانًا: سردار بنانا۔

اَعْصَبَتِ الاِبِلُ: اُونٹوں کا تیز چلنا۔

تَعَصَّبَ: پٹی باندھنا۔ عصبیت سے کام لینا۔ سردار ہونا لَهُ و مَعَهُ: مائل ہونا اور مدد کی کوشش کرنا عَلَيْهِ: مقابلہ کرنا اور عصبیت دکھلانا فِيْ دِيْنِهِ ومَذْهَبِهِ: دین و مذہب میں غیور ہونا اور سخت حفاظت کرنا بالشَّیْءِ: راضی ہونا۔

اِعْتَصَبَ القَوْمُ: گروہ بننا المَلِكُ: بادشاہ کا تاج پہننا التَّاجُ عَلٰى رَاْسِهِ: تاج کا سر پر فٹ ہونا بالشَّیْءِ: قناعت کرنا اور راضی ہونا۔

اِنْعَصَبَ الشَّیْءُ: سخت ہونا۔

اِعْصَوْصَبَ الشَّرُّ: سخت ہونا القَوْمُ: مجتمع ہونا اور گروہ گروہ ہونا۔

العَصْب. عمامہ۔ پگڑی۔ ایک قسم کی چادر (والعُصْب) عشق پیچاں۔

العَصَب مذ. پٹھا۔ قوم کے چیدہ لوگ۔ عشق پیچاں ج اَعْصَاب.

العَصَبَة. عصب کا واحد۔ باپ کی جانب سے رشتہ دار۔ ج عَصَبَات.

العِصْبَة. پٹی باندھنے کی ہیئت۔

العُصْبَة. مِنَ الرِّجَالِ والخَيْلِ والطَّيْرِ: مردوں یا گھوڑوں یا پرندوں کی جماعت۔ ج عُصَب.

العِصَاب: جس سے باندھا جائے۔

العِصَابَة: جماعت مردوں، گھوڑوں، پرندوں کی پگڑی۔ عمامہ۔ پٹی۔ ج عَصَائِب.

العَاصِب فا۔ رَجُلٌ عَاصِبٌ وہ شخص جس کے منہ پر تھوک خشک ہو جائے۔

العَصِيْب. پھیپھڑا مع آنتوں کے بندھا ہوا اور بھنا ہوا ج عُصُب واَعْصِبَة. يَوْمٌ عَصِيْبٌ: سخت گرم۔

التَّعَصُّب مذ. دلیل ظاہر ہو جانے کے بعد بھی حق کو نہ قبول کرنا۔ ج تَعَصُّبَات.

العَصَبِيّ. قوم کی عصبیت کی بنا پر ظلم میں مدد کرنے والا۔

العَصَبِيَّة. دھڑا بندی۔

المُعَصَّب مفع. سردار۔ تاج پہننے والا۔ فقیر۔ بھوکا۔

المَعْصُوْب. مفع. باریک تلوار۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ مَعْصُوْبُ الخَلْقِ" یعنی مضبوط بناوٹ کا پر گوشت۔

العَصَبْصَب. سخت گرم دن یا مطلقاً سخت۔

عَصَدَ (ض) عَصْدًا واَعْصَدَ. الشَّیْءَ: موڑنا۔ گرہ دینا۔ کہا جاتا ہے "عَصَدَهُ عَلَى الاَمْرِ" یعنی اس کو کام پر مجبور کیا (عُصُوْدًا) الرَّجُلُ: مرنا۔

العَصِيْد. گرہ لگایا ہوا۔ موڑا ہوا۔

العَصِيْدَة. ایک قسم کا کھانا جو گھی، آٹا ملا کر پکایا جاتا ہے۔

عَصَرَ (ض) عَصْرًا. العِنَبَ او الثَّوْبَ: انگور یا کپڑے کو نچوڑنا الدُّمَّلَ: پھوڑے کو نچوڑ کر پیپ نکالنا الرَّكْضُ الفَرَسَ: پسینہ لانا الشَّیْءَ عَنْهُ: منع کرنا فُلَانًا: قید کرنا۔ عطیہ دینا۔

عَصَّرَ الشَّیْءَ: بار بار نچوڑنا الزَّرْعُ: کھیتی میں خوشے نکالنا۔ عَصَّرَتِ المَرْاَةُ: عورت کا بالغ ہونا۔ حیض آنا۔

اَعْصَرَ عصر کے وقت میں داخل ہونا۔

اَعْصَرَتِ المَرْاَةُ: عورت کا بالغ ہونا۔ حائضہ ہونا۔ صفت مُعْصِر ج مَعَاصِر و مَعَاصِيْر.

الرِّيْحُ ہوا کا بگولہ لانا۔

اُعْصِرَ القَوْمُ: بارش کیا جانا۔

عَاصَرَهُ مُعَاصَرَةً: ایک زمانہ میں ہونا۔

تَعَصَّرَ نچوڑا جانا بہ: پناہ لینا۔

اِعْتَصَرَ العِنَبَ او الثَّوْبَ و نَحْوَهُمَا: انگور یا کپڑا وغیرہ نچوڑنا۔ العَصِيْرَ: شراب بنانا العَطِيَّةَ: عطیہ واپس لینا مِنْ فُلَانٍ مَالًا: تاوان میں یا کسی دوسرے طریقہ سے مال لینا مِنَ الشَّيْ: لینا بِفُلَانٍ: پناہ لینا عَلَيْهِ: بخل کرنا۔ کہا جاتا ہے "اِعْتَصَرَ بِالْمَاءِ مَاغَصَّ بِهِ مِنَ الطَّعَامِ" کھانے کو حلق سے نیچے اُتارنے کیلئے تھوڑا پانی پیا۔

اِنْعَصَرَ. نچڑنا العِنَبُ و نَحْوُهُ: شیرہ نکل جانا۔

العَاصِر فا۔ ج عَصَرة و عَاصِرُوْن مؤنث عَاصِرَة ج عَوَاصِر و عَاصِرَات. رَجُلٌ عَاصِرٌ: بے برکت۔ بخیل۔

العَصْر. دن۔ رات۔ دن کا آخری حصہ۔ آفتاب کے سرخ ہونے تک۔ صبح۔ قبیلہ۔ گروہ۔ عطیہ ج اَعْصُر و عُصُوْر.

العَصْرَان. صبح شام۔ دن۔ رات۔ کہا جاتا ہے "جَائَنِي عَصْرًا" وہ میرے پاس دیر میں آیا۔

العَصْر والعِصَر والعُصْرُ. زمانہ ج عُصُوْر واَعْصُر وعُصُر واَعْصَار. اور اَعْصَار کی جمع اَعَاصِر.

العُصْر والعَصَر والعُصْرة والمُعَصَّر: جائے پناہ۔

العَصَر. عصر. بسکون الصاد میں ایک لغت ہے بمعنی زمانہ۔ غبار۔ خوشبو کی بھڑک۔

العَصَرة. خوشبو کی بھڑک عَاصِر کی جمع۔ غبار۔ بگولہ۔

العَصِيْر والعَصِيْرَة والعُصَار. رس۔ نچوڑ۔ العَصِيْر: نچوڑا ہوا۔

العِصَار. سخت غبار۔ وقت۔

العُصَارَة. رس۔ نچوڑ۔ نچوڑنے کے بعد پھوکس۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ كَرِيْمُ العُصَارَةِ" یعنی سوال کے وقت جواد و سخی۔

الاِعْصَار. بگولہ ج اَعَاصِر و اَعَاصِيْر. کہتے ہیں "وَعْدُهُ اِعْصَارٌ لَيْسَ بَعْدَهُ اِعْصَار" یعنی اس کے وعدہ کے لیے وفا نہیں۔ اس قول میں پہلا اعصار بمعنی بگولہ اور دوسرا اعصار مصدر ہے۔ اَعْصَرَ القَوْمُ کا بمعنی بارش ہونا۔

المَعْصَرَة والمَعْصَر. نچوڑنے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے "هُوَ كَرِيْمُ المَعْصَرِ" یعنی سوال کے وقت سخی ہے۔

المِعْصَر والمِعْصَرَة. انگور وغیرہ نچوڑنے کا آلہ۔

العَصْرِيَّةُ: نماز عصر کے بعد اجتماع برائے ملاقات و تسلی اور وقت گزاری کے لئے۔

المِعْصَار. وہ چیز جس میں کچھ نچوڑیں۔

المُعْصِرَات. بادل۔

العُصْعُص والعُصْعُص. دُم کی ہڈی۔ ج عَصَاعِص. العُصْعُص: مرد کم خیر دشوار خو۔ مضبوط توانا۔

العُصْعُوْص. دُم کی ہڈی۔ ج عَصَاعِيْص.

عَصَفَتْ (ض) عَصْفًا وعُصُوْفًا الرِّيْحُ: ہوا کا تیز چلنا۔ صفت عَاصِفَةٌ وعَاصِفٌ النَّاقَةُ: بِرَاكِبِهَا: اونٹنی کا تیز لے جانا الرَّجُلُ: دوڑنا۔ عَصَفَ الشَّيْءُ: مائل ہونا۔ کہا جاتا ہے "عَصَفَتِ الحَرْبُ بِالْقَوْمِ" جنگ نے قوم کو تباہ و برباد کر دیا۔ "عَصَفَ الدَّهْرُ بِهِمْ" زمانے نے ان کو ہلاک کر دیا (واِعْتَصَفَ) عِيَالَهُ: بال بچوں کے لیے کمانا۔

عَصَفَ (ن) عَصْفًا. الزَّرْعَ: کھیتی تیار ہونے سے پہلے کاٹنا۔

اَعْصَفَ الزَّرْعُ: کھیتی کا کاٹنے کے لائق ہونا۔ اَعْصَفَتِ الرِّيْحُ: ہوا کا تیز چلنا۔ صفت مُعْصِفَةٌ ومُعْصِفٌ ج مَعَاصِف و مَعَاصِيْف الرَّجُلُ: ہلاک ہونا۔ راستے سے ہٹ جانا۔ اَعْصَفَتِ الحَرْبُ بِهِمْ: تباہ و برباد کر دینا۔

اِسْتَعْصَفَ الزَّرْعُ: تناور ہونا۔

العَصْف. س۔ کھیت کے پتے۔ عَصْفُ التِّبْنِ: گھاس کے تنکے۔ عَصْفُ الاِثْمِدِ وغیرہ اثمد وغیرہ کا غبار۔

العَصْفَة. عَصَفَ. کا اسم مرۃ۔ شراب کی بو۔ کھیتی کے ڈنٹھل کے پتے۔

العُصْفِيَّة: سرو کی مانند ایک درخت تیزی سے بڑھنے والا خوبصورتی کے لئے بویا جاتا ہے۔

العَاصِف. فا. سَهْمٌ عَاصِفٌ: نشانہ سے ٹیڑھا تیر۔ يَوْمٌ عَاصِفٌ: تیز ہوا کا دن۔

العَاصِفَة. مؤنث عَاصِفٌ ج عَاصِفَاتٌ وعَوَاصِف.

العَصُوْف. تیز ہوا۔ ج عُصُف.

العَصِيْف. تیز ہوا۔

العَصِيْفَة. پتے کہ جن کے درمیان میں خوشہ ہو۔

العُصَافَة. تنکے جو خوشے سے گریں۔ کوڑا کرکٹ جس کو ہوا اُڑا کر لائے۔

عَصْفَرَ. الثَّوْبَ: کپڑے کو زرد رنگ سے رنگنا۔

تَعَصْفَرَ. الثوب: زرد رنگ سے رنگا ہوا ہونا۔ تَعَصْفَرَتِ العُنُقُ: گردن ٹیڑھی ہونا۔

العُصْفُر. زرد رنگ۔

العُصْفُوْر. چڑیا۔ کبوتر سے ہر چھوٹا پرندہ ج عَصَافِير مؤنث عُصْفُوْرَة. العُصْفُوْر: پیشانی۔ پیشانی کے بال کے نکلنے کی جگہ کی جڑ۔ لکڑی جس سے پالان کے سرے باندھے جاتے ہیں۔ گھوڑے کی پیشانی کی ہڈی اُٹھی ہوئی اور وہ دائیں بائیں دو ہوتی ہیں۔ کتاب۔ کشتی کی میخ۔ سردار۔ کہا جاتا ہے "نَقَّتْ او صَاحَتْ عَصَافِيْر بَطْنِه" یعنی بھوکا ہوا۔

العُصَيْفِرَة. گل خیری کا زرد پھول۔

العُصْقُوْل. نر ٹڈی۔ ج عَصَاقِيْل.

العَصَاقِيْل: بگولہ۔

عَصِلَ (س) عَصَلًا. الشَّيْءُ: سختی کے ساتھ ٹیڑھا ہونا۔ صفت عَصِلٌ واَعْصَل مؤنث عَصِلَةٌ و عَصْلَاء ج عِصَال و عُصْل (واَعْصَل) سخت ہونا۔

عَصَلَ (ن) عَصْلًا العُوْدَ: لکڑی کو ٹیڑھا، کرنا۔

عَصَّلَ السَّهْمَ: تیر کا ٹیڑھا ہونا۔ دیر کرنا۔
العِصْل والعَصَل. آنت ج اَعْصَال.
المِعْصَل. قرض دار پر سختی کرنے والا۔
المِعْصَال والمِعْصِیْل. ٹیڑھے سر کی لاٹھی اور جس کو عام لوگ "مُعْقَیلَة" یا "باکُور" کہتے ہیں۔ ڈنڈا۔ ج مَعَاصِیْل.
عَصْلَبَ. سخت غضبناک ہونا۔ سخت پٹھے والا ہونا۔
العَصْلَب والعُصْلُب والعُصْلُبِیُّ والعُصْلُوْب. بڑے ڈیل ڈول کا مضبوط مرد۔
عَصَمَ (ض) عَصْمًا الرَّجُلُ: کمائی کرنا۔ الشَّیْءَ: روک لینا اللّٰهُ فُلَانًا مِنَ المَکْرُوهِ محفوظ رکھنا۔ بچانا۔ عَصَمَ القِرْبَةَ: مشک کو رسّی سے باندھنا اِلٰی فُلَان: پناہ لینا۔
عَصِمَ (س) عَصَمًا. الظَّبْیُ: سفید ٹانگوں والا ہونا۔
اَعْصَمَ بِهِ: پکڑنا اور لازم ہونا۔ بِالْفَرَسِ: ایال پکڑنا مِنَ الشَّرِّ: باز رہنا القِرْبَةَ: رسّی سے باندھنا۔
اِعْتَصَمَ بِهِ: ہاتھ سے پکڑنا بصاحبه: لازم ہونا باللّٰه: اللہ کی مہربانی سے گناہ سے باز رہنا مِنَ الشَّرِّ والمَکْرُوْهِ: پناہ لینا اور باز رہنا۔
اِنْعَصَمَ. محفوظ ہونا۔ کہا جاتا ہے "عَصَمْتُه فَانْعَصَمَ" میں نے اس کی حفاظت کی اور وہ محفوظ ہو گیا۔
اِسْتَعْصَمَ بِهِ: مضبوط پکڑنا اور لازم ہونا۔ پناہ لینا اور باز رہنا۔ بچانے والی چیز کا قصد کرنا۔
العُصْم والعُصُم. ہر چیز کا بقیہ۔ خضاب وغیرہ کا اثر۔
العِصَام. سرمہ۔ دُم کا باریک حصہ۔ مِنَ القِرْبَةِ: مشک باندھنے کی رسّی۔
مِنَ الوِعَاءِ: دستہ۔ عہد۔ اور یہ باب مجاز سے ہے ج اَعْصِمَة و عُصُم و عِصَام.
العِصَامِیّ. نعمان بن منذر بادشاہ حیرہ کے حاجب عصام کی جانب نسبت۔ ذاتی شرافت رکھنے والا اور اسی سے مثل ہے "کُنْ عِصَامِیًّا لَا عِظَامِیًّا" یعنی عصام کی طرح ذاتی شرافت پیدا کرو آبا و اجداد جو مردہ ہو چکے ہیں ان کی ہڈیوں پر مت فخر کرو۔
العِصْمَة. بچاؤ۔ گناہوں سے بچنے کا ملکہ۔
العِصْمَة. گلوبند۔ پٹہ ج عِصَم واَعْصُم و عِصَمَةٌ جج اَعْصَام.
العُصْمَة. گلوبند۔ پٹہ۔
الاَعْصَم. اگلے ایک یا دونوں سفید پاؤں والا جانور۔ مؤنث عَصْمَاء ج عُصْم.
العَصِیْم. پسینہ۔ ہر چیز کا بقیہ۔ خضاب وغیرہ کا اثر۔
العَصُوْم والعَیْصُوْم. بہت کھانے والا (مذکر و مؤنث)
العَاصِمَة. مدینہ منورہ کا لقب۔ دار السلطنت. ج عَوَاصِم.
المِعْصَم. کلائی ج مَعَاصِم.
المُعْتَصَم. پناہ لینے کی جگہ۔
عَصَا یَعْصُوْ عَصْوًا. الرَّجُلَ: لاٹھی سے مارنا الجُرْحَ: زخم کو باندھنا القَوْمَ نیکی یا برائی پر جمع کرنا۔
عَصِیَ یَعْصَی عَصًا. لاٹھی لینا. (واعْتَصَی) بالسَّیْفِ: تلوار مارنا۔
واعْتَصَی الشَّیْءَ: کسی چیز کو لاٹھی بنانا۔
اِعْتَصَی عَلَیْهِ: ٹیک لگانا۔
عَصَّی تَعْصِیَةً فُلَانًا العَصَا: لاٹھی دینا۔
اَعْصَی اِعْصَاءً. الکَرْمُ: شاخیں نکلنا اور پھل نہ آنا۔
عَاصَاه مُعَاصَاةً فَعَصَاهُ. لاٹھی سے مار پیٹ کرنا اور غالب آنا۔
العَصَا. لاٹھی۔ سہارے کی چیز (مؤنث) ج عُصِیٌّ وعِصِیٌّ واَعْصٍ واَعْصَاء اور مثنیٰ عَصَوَان العَصَاءُ. اِجْتِمَاع. جماعت۔ پنڈلی کی ہڈی۔ زبان۔ کہا جاتا ہے "شَقَّ العَصَا" جماعت کی مخالفت کی۔ "اِنْشَقَّتْ عَصَا القَوْمِ" آپس میں اختلاف پڑ گیا۔ "قَرَعَ لَهُ العَصَا" متنبہ کیا "قَشَرَ لَهُ العَصَا" عندیہ ظاہر کر دیا "قَرْعَة بِعَصَا المَلَامَةِ" حد سے زیادہ ملامت کی "اَلْقَی المُسَافِرُ العَصَا" مسافر اپنی جگہ پر پہنچ گیا۔ اَلْقَی عَصَا التَّرْحَال یعنی اس نے اقامت کی "النَّاسُ عَبِیْدُ العَصَا" یعنی جو تکلیف پہنچاتا ہے لوگ اس سے ڈرتے ہیں۔
العُصَیَّة. عصا کی تصغیر۔ چھوٹا ڈنڈا۔
عَصَی یَعْصِی عَصْیًا ومَعْصِیَةً سَیِّدَه: نافرمانی کرنا۔ مخالفت کرنا۔ دشمنی کرنا۔ صفت عَاصٍ ج عُصَاة وعَاصُوْن الطَّائِرُ: پرندہ کا اڑنا العِرْقُ: رگ سے خون بند نہ ہونا۔
عَاصَاه مُعَاصَاة وتَعَصَّی عَلَیْهِ تَعَصِّیًا. نافرمانی کرنا۔ تَعَصَّی الاَمْرُ: دشوار ہونا۔
اِعْتَصَتْ اِعْتِصَاءً. النَّوَاةُ: گٹھلی کا سخت ہونا۔
اِسْتَعْصَی. سَیِّدَه: مالک کی نافرمانی کرنا الشَّیْءُ عَلَیْهِ: دشوار ہونا۔ سخت ہونا۔
العَصِیّ. نافرمان۔ گنہگار ج عَصِیُّوْن واَعْصِیَاء.
العَصَّاء. نافرمان۔ گنہگار ج عَصَّاؤُوْن.
المَعْصِیَة. گناہ۔ لغزش ج مَعَاصِی.
عَضَّهُ (س) عَضًّا وعَضِیْضًا دانت سے پکڑنا۔ کاٹنا۔ با اور علی کے صلہ کے ساتھ عَضَّ بِهِ اور عَضَّ عَلَیْهِ بھی بولا جاتا ہے ہ الزَّمَانُ: سخت ہونا الشَّیْءَ: لازم ہونا اور پکڑنا۔
عَضْعَضَ. بہت کاٹنا۔
عَاضَّتْ مُعَاضَّةً وعِضَاضًا الدَّوَابُّ: جانوروں کا ایک دوسرے کو کاٹنا۔
اَعَضَّه الشَّیْءَ: دانت سے کٹوانا۔ اَعَضَّتِ البِئْرُ: بہت پانی والا ہونا۔
تَعَاضَّا. ایک دوسرے کو دانت سے کاٹنا۔
العِضّ. بد خلق۔ خبیث۔ بخیل۔ بہت قوی۔ مصیبت۔ ہمسر۔ مال کا منتظم ج اَعْضَاض وعُضُوْض. العِضّ: چھوٹا کانٹے دار درخت ج اَعْضَاض.
العُضّ. جو۔ گیہوں۔ اسپست۔ سوکھی گھاس۔

چھوٹا کانٹے دار درخت۔

العَضَاض. جو چیز دانت سے کاٹی جائے اور کھائی جائے۔ موٹا درخت۔

العِضَاض. دانت سے کاٹنا۔ کہا جاتا ہے "هُوَ عِضَاضُ عَيْشٍ" یعنی سخت زندگی پر بڑا صابر ہے۔

العِضِّيض. س۔ سخت کاٹ۔ ہمسر۔

العَضُوْض والعَضَّاض. بہت کاٹنے والا۔

بِئْرٌ عَضُوْض: بہت پانی والا کنواں۔

العُضَاض والعُضَّاض. ناک کا اوپر کا سخت حصہ۔

عَضَبَ (ض) عَضْبًا قطع کرنا ہ المَرْضَ: حرکت سے روکنا ہ بالرُمْحِ: نیزہ مارنا ہ بالعَصَا: لاٹھی مارنا ہ عَنِ الْاَمْرِ: روک دینا ہ بلِسَانِه: گالی دینا عضب عَنْهُ: رجوع کرنا (واَعْضَب)

النَّاقة و نحوها: اُونٹنی کا کان پھاڑ دینا۔

عَضِبَ (س) عَضَبًا الكَبْشُ: مینڈھے کا پھٹے ہوئے کان والا ہونا۔ ٹوٹے ہوئے سینگ والا ہونا۔

عَضُبَ (ک) عُضُوْبًا وعُضُوْبَةً. چرب زبان ہونا۔

عَاضَبَهٗ مُعَاضَبَةً. القَرْنُ: سینگ کا ٹوٹ جانا۔

العَضْب. تیز تلوار۔ چرب زبان۔

الاَعْضَب. پھٹے کان والا۔ ٹوٹے سینگ والا۔ جس کا بھائی نہ ہو۔ بے مددگار۔ مؤنث عَضْبَاء ج عُضْب.

العَضَّاب. بہت کاٹنے والا۔ بہت گالی دینے والا۔

المَعْضُوْب. کمزور۔ لنجا۔ کہا جاتا ہے "اِنَّهٗ لمَعْضُوْب اللِّسَان" جب کہ بولنے میں عاجز ہو۔

عَضْبَرَ عَضْبَرَةً الكَلْبُ: شیر کی مانند ہونا۔

العِضْبَارة. چکی کا پاٹ۔ دھوبی کا پتھر۔

عَضَدَہ (ن) عَضْدًا. مدد کرنا۔ بازو پر مارنا۔

عَضَدَ (ض) عَضْدًا الشجرةَ: درخت کو ہنسیا سے کاٹنا۔ اُونٹوں کیلئے پتے جھاڑنا۔

عَضِدَ (س) عَضَدًا وعُضِدَ عَضَدًا. بازو میں درد ہونا۔ صفت عَضِد مؤنث عَضِدَة.

عَضَّدَ واَعْضَدَ السَّهْمُ. تیر کا دائیں بائیں نکل جانا۔

عَاضَدَهٗ مُعَاضَدَةً. مدد کرنا۔

تَعَاضَدُوْا. ایک دوسرے کی مدد کرنا۔

اِعْتَضَدَهٗ وتَعَضَّدَهٗ. بغل میں لینا۔

اِعْتَضَدَبِه: مدد مانگنا۔ مضبوط ہونا۔

اِسْتَعْضَدَ. لشجرة: درخت کو ہنسیا سے کاٹنا الثمرة: پھل چننا۔

العَضُد. س۔ مددگار۔ گوشہ۔ ج اَعْضَاد.

العَضْد والعُضُد والعَضِد. بازو ج اَعْضَاد واَعْضُد.

عَضُدُ كُلِّ شَيءٍ وعضدُهٗ واَعْضَادُهٗ وہ چیز جس سے عمارت کے اردگرد مضبوط کی جائے۔ جیسے حوض کے کنارے پتھر کھڑے کر دیئے جائیں۔ عَضُدُ الطَّرِيْقِ: راستہ کا پہلو۔ کہا جاتا ہے "فَتَّ فِيْ عَضُدِه" یعنی اپنے اعوان وانصار سے جدا ہو گیا۔

العَضَد. کٹا ہوا درخت۔ قوۃ۔ اُونٹ کے بازو میں ایک مرض۔ جھاڑے ہوئے پتے۔

العَضَاد. پستہ قد مرد یا عورت۔ موٹے بازو والا۔

العِضَاد. بازو بند۔ تعویذ وغیرہ جو بازو پر باندھا جائے۔ درانتی۔ ہنسیا۔ اُونٹ کے بازو میں علامت۔

العِضادة س الطريق: راستہ کا پہلو۔

عِضادتا الباب: چوکھٹ کے دونوں بازو۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ عضادة فُلَانٍ" فلاں فلاں کا معاون ومددگار ہے۔

العضادیّ والعَضادیّ والعُضادِیّ: موٹے بازو والا۔

العَضِيْد. کھجور کے درختوں کی قطار۔ درخت سے کٹا ہوا۔ ج عِضْدَان.

الاَعْضَد. دُبلے بازو والا۔ جس کا ایک بازو چھوٹا ہو۔

العَوَاضِد. درخت خرما جو نہر کے دونوں جانب ہوں۔

المِعْضَد. درخت کاٹنے کا ہنسیا ج مَعَاضِد.

المِعْضَاد. بازو بند۔ ہڈی کاٹنے کی بڑی چھری۔ ہنسیا۔ درانتی۔

المِعْضَدَة. تھیلی۔ بٹوہ۔

العَضْرَس والعُضَارِس. سردی، اولے، برف، ٹھنڈا میٹھا پانی۔ گورخر۔ ج عَضَارِس.

العُضْرُط. کھانے پر مزدوری کرنے والا۔ ج عَضَارِط و عَضَارِطَة.

العُضْرُط والعِضْرِط. کمینہ۔

قَوْمٌ عَضَارِيْط. فقیر لوگ۔

عَضَلَ (ن) عَضْلًا. عَلَيْهِ: تنگی کرنا۔ منع کرنا۔ بِه الْاَمْرُ: سخت ہونا الرَّجُلَ: عضلہ پر مارنا۔

عَضَلَ (ض ن) وعَضِلَ (س) عَضْلًا وعِضْلًا وعِضْلَانًا المَرْاَةَ عَنِ الزَّوَاجِ: نکاح کرنے سے روکنا۔ منع کرنا الرَّجُلَ: ناراض کر دینا۔

عَضِلَ (س) عَضَلًا. بہت سخت گوشت والا ہونا۔ پنڈلی کا عضلہ کا موٹا ہونا۔ صفت عَضِل و عَضُل.

عَضَّلَ. عَلَيْهِ. تنگی کرنا۔ کسی کے حصولِ مقصد میں حائل ہو جانا۔ عَضَّلَ المَرْاَةَ عَنِ الزَّوَاجِ. نکاح کرنے سے روکنا المَكَانُ: تنگ ہونا۔ کہا جاتا ہے "عَضَّلَتِ الاَرْضُ بِاَهْلِهَا" لوگوں کی کثرت کی وجہ سے زمین تنگ ہو گئی۔ عَضَّلَتِ المَرْاَةُ او الدجاجةُ وغَيْرُهُمَا مِنَ الحَيْوَانِ بولدِها بچہ جننا دشوار ہو گیا۔ صفت مُعَضِّل.

اَعْضَلَ الاَمْرُ: سخت ہونا۔ مشکل ہونا۔

اَعْضَلَتِ المَرْاَةُ ونَحْوُهَا مِنَ الحَيْوَانِ بِوَلَدِهَا: بچہ جننا مشکل ہونا۔ صفت مُعْضِل ومُعْضِلَة ج مَعَاضِيْل. اعْضَلَ بِهِ الْاَمْرُ: مشکل ہونا۔ حیلوں کا تنگ ہونا الْاَمْرُ فُلَانًا:

غالب آنا اور عاجز کر دینا۔ اَعْضَلَنِی فُلَانٌ: فلاں کے کام نے مجھ کو تھکا دیا۔ عاجز کر دیا (و تَعَضَّلَ) الدَّاءُ الْاَطِبَّاءَ: بیماری کا اطباء کو عاجز کر دینا۔

العِضْل. بہت بُرا۔ بڑا چالاک۔

العَضَل. بڑا چوہا۔ ج عِضْلَان.

العَضَلَة. سخت گوشت۔ گوشت پٹھے کا مجموعہ ج عَضَل وعَضَلَاتٌ. العَضَلَة: کنیر کے مشابہ ایک درخت۔

العَضِيْلَة. بمعنی عَضَلَةٌ ج عَضَائِل.

العُضْلَة. مصیبت۔ ج عُضَل وعُضَل.

العُضَال. سخت۔ دَاءٌ عُضَالٌ: عاجز کر دینے والا مرض۔

المُعْضِل. فا۔ بہت بُرا۔ دَاءٌ مُعْضِلٌ: تھکا دینے والا یا لاعلاج مرض۔

المُعْضِلَة. مؤنث مُعْضِل. پیچیدہ مشکل مسئلہ ج مُعْضِلَات. المُعْضِلَات. سختیاں۔

المُعْضِلَة والمُعَضِّلَة. پیچیدہ مشکل معاملہ۔

العَضْم. کمان کا قبضہ ج عِضَام. گیہوں صاف کرنے کا شاخ دار آلہ ج عُضْم واَعْضِمَةٌ.

عَضَهَ (ف) عَضْهًا وعَضَهًا وعِضْهَةً وعِضِيْهَةً. جھوٹ بولنا۔ چغل خوری کرنا۔ جادو کرنا (عَضْهًا) البَعِيْرُ: ببول کا درخت کھانا الرَّجُلَ: صریح گالی دینا۔ بہتان لگانا۔

عَضِهَ (س) عَضْهًا واَعْضَهَ. بہتان لگانا۔ جھوٹ بولنا۔

العَاضِه. فا۔ جادوگر۔ حَيَّةٌ عَاضِهٌ وعَاضِهَةٌ. سانپ جس کا ڈسا ہوا فوراً مر جائے ج عَوَاضِه.

العِضَة. جھوٹ۔ جادو۔ ج عِضُوْن.

العِضَاه. ہر بڑا کانٹے دار درخت۔ واحد عِضَاهَته وعِضَةٌ: کہا جاتا ہے فُلَانٌ يَنْتَجِبُ غَيْرَ عِضَاهِهِ: جبکہ دوسرے کے شعر کو اپنی جانب منسوب کرے۔

العِضَاهِيُّ والعِضَهِيُّ والعَضَوِيُّ مِنَ الْاِبِلِ: کانٹے دار درخت کھانے والا اُونٹ۔

مَكَانٌ عَضِهٌ: بہت کانٹے دار درختوں والی جگہ۔

العَاضِهَة. مؤنث عَاضِه. جھوٹ۔ بہتان ج عَوَاضِه.

عَضَا يَعْضُوْ عَضْوًا وعَضَّى تَعْضِيَةً الشَّيْءَ: متفرق کرنا الشَّاةَ: جدا جدا کرنا۔

عَضَّى الْقَوْمَ: ممبر بنانا۔

العُضْو والعِضْو. بدن کا حصہ۔ عضو۔ کسی جماعت یا کمیٹی کا ممبر ج اَعْضَاء.

العِضَة. فرقہ۔ ٹکڑا۔ جھوٹ۔ ج عِضُوْن.

رَجُلٌ عَاضٍ. مرد خوش عیش۔ مرفہ الحال۔

عَطَّ (ن) عَطًّا وعَطَّطَ واعْتَطَّ الثَّوْبَ: کپڑا پھاڑنا۔ صفت مفعولی عَطِيْط. عَطَّ الرَّجُلَ اِلَى الْاَرْضِ: پچھاڑ دینا اور غالب ہونا۔

اِنْعَطَّ العُوْدُ: لکڑی کا مڑنا (و تَعَطَّطَ) الثَّوْبُ: کپڑے کا پھٹنا۔

العَطَاط. بڑا بہادر۔ شیر۔

الْاَعَطُّ. لمبا۔

عَطِبَ (س) عَطَبًا واِعْتَطَبَ. ہلاک ہونا الفَرَسُ ونَحْوُهٗ: گھوڑے کا تھکنا۔ عَطِبَ عَلَيْهِ: سخت غضبناک ہونا۔

اِعْتَطَبَ النَّارَ: آگ کو چیتھڑے میں لینا۔

عَطَبَ (ن) عَطْبًا وعُطُوْبًا. القُطْنُ: روئی کا نرم ہونا۔ ملائم ہونا۔

عَطَّبَ. الشَّرَابَ: خوشبو دار کرنے کی تدبیر کرنا الكَرْمُ: خوشہ انگور کی گرہیں ظاہر ہونا۔

اَعْطَبَهٗ. ہلاک کرنا۔

العُطْب والعُطُب. روئی۔

العُطْبَة. روئی کا ایک ٹکڑا۔ چیتھڑا جس میں آگ لگائی جائے۔ کہا جاتا ہے "اَجِدُ رِيْحَ عُطْبَةٍ"، جلی ہوئی روئی یا چیتھڑے کی بُو محسوس کرتا ہوں۔

المُعْطِب. فقیر۔

المَعْطَب. ہلاکت کی جگہ ج مَعَاطِب.

العُطْبُل والعُطْبُوْل والعُطْبُوْلَة.

العَيْطَبُوْل. جوان، خوبصورت، دراز گردن عورت۔ ج عَطَابِل وعَطَابِيْل. العُطْبُل والعُطْبُوْل. دراز گردن ہرنی۔

عَطِرَ (س) عَطَرًا. خوشبودار ہونا۔ صفت عَطِرٌ.

عَطَّرَهٗ. خوشبودار کرنا۔

تَعَطَّرَ واسْتَعْطَرَ. خوشبو دار ہونا۔ تَعَطَّرَتِ البِنْتُ: بغیر نکاح کے والدین کے پاس رہنا۔

العِطْر. خوشبو۔ ایک قسم کی نباتات۔ ج عُطُوْر.

العَاطِر. عطر کو پسند کرنے والا۔ عطر زیادہ لگانے والا۔ ج عُطُر.

العَطَّار. بہت خوشبو والا۔ عطر فروش۔ پیشہ کو (العِطَارَة) کہتے ہیں۔

المِعْطَار والمِعْطِيْر. بہت خوشبو والا۔ (مذکر و مؤنث)

عُطَارِد. بدھ ستارہ اور اس کو فارسی میں دبیر فلک کہتے ہیں۔ (منصرف و غیر منصرف)

عَطَسَ (ن ض) عَطْسًا وعُطَاسًا چھینکنا الصُّبْحُ: پو پھٹنا۔ روشن ہونا۔ کہا جاتا ہے عَطَسَ فُلَانٌ و عَطَسَتْ بِهِ اللُّجُمُ: یعنی مر گیا۔

عَطَّسَ. چھینکوانا۔

العَاطِس. فا۔ سامنے سے آنے والا ہرن۔ صُبح.

العَاطُوْس. ناس۔ عوام عطوس کہتے ہیں۔ ایک منحوس چوپایہ۔

المَعْطَس والمَعْطِس. ناک۔ ج مَعَاطِس. کہا جاتا ہے "اُرْغِمَتِ المَعَاطِس"، یعنی دشمن مغلوب ہوگئے۔

عَطِشَ (س) عَطَشًا. پیاسا ہونا۔ اِلَيْهِ: مشتاق ہونا۔ صفت عَطْشَان ج عِطَاش وعَطْشَى وعَطَاشَى. مؤنث عَطْشَى و عَطْشَانَة ج عِطَاش.

اَعْطَشَهٗ و عَطَّشَهٗ. پیاسا کرنا۔ اَعْطَش الرَّجُلُ: پیاسے جانور والا ہونا۔

عَاطَشْتُهٗ فَعَطَشْتُهٗ. پیاس لگنے میں غلبہ کرنا اور غالب ہونا۔ صفت مفعولی مَعْطُوْش.

تَعَطَّش. پیاسا بننا۔

العَطِش والعَطْش. پیاسا۔ مؤنث عَطِشَةٌ عَطْشَةٌ.

العُطَاش. بیماری کا نام جس میں سیرابی نہیں ہوتی۔

الْمَعْطَش. پیاس کا وقت ج مَعَاطِش.

الْمَعْطَشَة. زمین جہاں پانی نہ ہو ج مَعَاطِش.

الْمُعْطَاش. بہت پیاسا (مذکر و مؤنث)

عَطْعَط. القَوْمُ عَطْعَطَةً. لڑائی وغیرہ میں چیخ پکار مچانا۔ عَطْعَطَ الکَلَامَ: کلام میں خلط ملط کرنا۔

عَطَفَ (ض) عَطْفًا و عُطُوْفًا اِلَیْهِ: مائل ہونا عَلَیْهِ: مہربانی کرنا عَنْهُ: پھر جانا ہ عَنِ الْاَمْرِ: ہٹا دینا۔ عَطَفَ العِنَانَ: لگام پھیرنا کَلِمَةً عَلٰی اُخْرٰی: حرفِ عطف سے ایک کلمہ کو دوسرے کے ساتھ جوڑنا الوِسَادَةَ: تکیہ کو دُوہرا کرنا الشَّیْءَ: جھکانا۔ موڑنا۔ عَطَفَتِ النَّاقَةُ عَلٰی وَلَدِهَا: اُونٹنی کا اپنے بچے پر شفیق ہونا اور اس کا دودھ بہنا۔ عَطَفَ اللّٰه قَلْبَه وبِقَلْبِه: دِل کو مہربان کر دینا۔

عَطِفَ (س) عَطَفًا. لمبی پلکوں والا ہونا۔

عَطَّفَ الوِسَادَةَ: تکیہ کو دوہرا کرنا۔ النَّاقَةَ عَلٰی وَلَدِهَا: مہربان کرانا الشَّیْءَ: جھکانا۔

تَعَطَّفَ. جھکنا اور مائل ہونا عَلَیْهِ: رحم دِل ہونا اور احسان کرنا الثَّوْبَ وبِالثَّوْبِ: کپڑا اوڑھ لینا۔

اِعْتَطَفَ. الثَّوْبَ و بِالثَّوْبِ: کپڑا اوڑھ لینا۔

اِنْعَطَفَ. مڑنا۔

تَعَاطَفَ. القَوْمُ: بعض کا بعض پر مہربانی کرنا فِی مَشْیَتِه: ناز سے سر ہلاتے ہوئے چلنا۔

اِسْتَعْطَفَهٗ. مہربانی طلب کرنا۔ رحم چاہنا۔

العَطَف. کجی۔ جھکاؤ۔

العِطْف. بغل مِنْ کُلِّ شَیْءٍ: ہر چیز کا کنارہ۔ عِطْفُ القَوْسِ: کمان کا گوشہ۔ عِطْفَا الرَّجُلِ: مرد کے دونوں پہلو ج اَعْطَاف وعِطَاف وعُطُوف. کہا جاتا ہے "ثَنٰی عَنِّی عِطْفَه" یعنی مجھ سے اعراض کیا اور زیادتی کی "هُوَ یَنْظُر فِیْ عِطْفَیْهِ" یعنی وہ متکبر ہے "مَرَّ ثَانِی عِطْفِه" یعنی وہ تکبر سے چلا۔

العِطْفَة. انگور کی بیل کے لٹکے ہوئے حصے۔

العَطَف. پلکوں کی درازی۔ درخت پر لپٹنے والی بیل۔ عشق پیچاں۔ واحد عَطَفَةٌ.

العِطَاف. چادر۔ ازار۔ تلوار۔ ج عُطُف واَعْطِفَةٌ.

العَاطِف. فا۔ ازار۔ گھوڑ دوڑ کا چھٹا گھوڑا۔ ج عُطُف وعَطَفَة. والعَاطِف عِنْدَ النُّحَاةِ: حرف عطف جیسے واو۔ فا۔ ثُمَّ. حتّٰی وغیرہ۔

العَاطِفَة. مؤنث عَاطِف۔ شفقت۔ ج عَاطِفَات وعَوَاطِف.

العَطِیْف. مِنَ النِّسَاءِ: نازک فرمانبردار عورت۔

العَطِیْفَة. کمان۔ ج عَطَائِف.

العَطُوْف. مہربان محسن۔ اِمْرَاَةٌ عَطُوْفٌ شوہر اور بیٹوں سے محبّت کرنے والی عورت ج عُطُف (والعَاطُوْف) پھندا جس میں ٹیڑھے سرے کی لکڑی لگی ہو ج عَوَاطِیْف.

قَوْسٌ عَطْفَی. ٹیڑھی کمان۔

المِعْطَف. چادر۔ تلوار۔ ج مَعَاطِف.

مُنْعَطِفُ الوَادِی ومُنْعَطَفُهٗ. وادی کا موڑ۔

المَعْطِف. گلا ج مَعَاطِف.

عَطِلَ (س) عَطَلًا الرَّجُلُ مِنَ المَالِ او الاَدَبِ وکَذَا القَوْسُ مِنَ الوَتَرِ والفَرَسُ مِنَ الرَّسَنِ: خالی ہونا۔ صفت عَاطِلٌ وعُطُلٌ وعُطْلٌ. ج اَعْطَال.

عَطِلَتْ (س) وعَطَلَتْ (ن) عَطَلًا وعُطُوْلًا. المَرْاَةُ: عورت کا بے زیور ہونا۔ صفت عَاطِل و عَاطِلَة وعُطُل ج عَاطِلَات و عَوَاطِل و عُطَّل و اَعْطَال.

عَطَلَ (ن) عَطَالَةً. الاَجِیْرُ: مزدور کا بیکار ہونا۔

عَطَّلَ. الشَّیْءَ: بے کار چھوڑ دینا المَرْاَةَ: زیور اُتار لینا القَوْسَ: کمان سے تانت نکال لینا۔ عَطَّلَتِ الاِبِلُ: بغیر چرواہے کے ہونا۔

عَطَّلَ الاِبِلَ: بغیر چرواہے کے چھوڑ دینا البِئْرَ: کنوئیں پر جانا چھوڑ دینا۔ ہر وہ چیز جس کو شائع ذائع کر کے چھوڑ دیا جائے، اس پر تعطیل کا اطلاق ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے "عُطِّلَتِ الحُدُوْدُ او الثُّغُوْرُ" یعنی سرحدیں بلا محافظ کے چھوڑ دی گئیں۔ و "عُطِّلَتِ المَزَارِع" یعنی کھیتیاں جوتی بوئی نہیں گئیں۔ "عُطِّلَتِ الرَّعِیَّةُ" رعیت بغیر والی کے رہی ایسی قوم کو "مُعَطَّلُوْن" کہیں گے۔

تَعَطَّلَ. بیکار ہونا۔ تَعَطَّلَت. واسْتَعْطَلَتِ المَرْاَةُ: عورت کا بے زیور ہونا۔

العَطَل. گلا۔ شخص۔ کہا جاتا ہے "مَا اَحْسَنَ عَطَلَهٗ" یعنی اس کا قد کتنا اچھا ہے۔

العُطْلَة. بیکاری۔

العَطِیْل والعَیْطَل: نر کھجور کے خوشے کا تنہ۔ العَیْطَل: خوبصورت دراز گردن۔

العَطْلَاءُ مِنَ النِّسَاءِ: بے زیور عورت۔

المِنْطَالُ مِنَ النِّسَاءِ: بے زیور رہنے کی عادی۔

التَّعْطِیْل. بیکار رہنا۔ مَذْهَبُ التَّعْطِیْل. صفاتِ باری تعالیٰ کے انکار کرنے والوں کا مذہب۔

المُعَطِّلَة. مذہب تعطیل والے۔

اِعْتَطَمَ. الرَّجُلُ: ہلاک ہونا۔ صفت عَاطِمٌ و عَطِیْمٌ ج عُطُم.

العُطْم. دھنکی ہوئی اُون۔

عَطَنَ (ن ض) عَطْنًا الجِلْدَ: کھال کو گوبر یا نمک میں ڈالنا۔ صفت مفعولی عَطِیْنٌ و مَعْطُوْنٌ (عُطُوْنًا) البَعِیْرُ: اُونٹ کا سیراب ہو کر بیٹھنا۔ صفت عَاطِنٌ ج عُطَّانٌ و

عُطُوْن و عطنة مؤنث عاطِنة ج عاطِنات و عَواطِن و عُطُوْن.

عَطِنَ (س) عَطَنًا. الجلدُ: کھال کا نمک یا گوبر میں سڑنا۔ صفت عَطِن.

عَطَّنَ الجلدَ: کھال کو نمک یا گوبر میں ڈالنا (واَعْطَنَ) الابلَ: دوبارہ پانی پلانے کے لئے آرام دینا۔ عَطَنَ لِلْابِلِ: اُونٹ کے لیے بیٹھنے کی جگہ بنانا۔ عَطَّنَتِ الابلُ: اُونٹ کا سیراب ہو کر بیٹھنا۔

اِنْعطن الجلدُ: کھال کا نمک یا گوبر میں سڑنا۔

العَطَن والمَعطِن والمَعطَن. اُونٹ کے بیٹھنے کی جگہ۔ حوض کے اردگرد بکریوں کے بیٹھنے کی جگہ۔ ج مَعاطِن.

العِطان. گوبر یا نمک جس میں کھال کو ڈالا جائے تاکہ بال الگ ہو جائیں۔

رَجلٌ عَطِینٌ و عَطِینَةٌ. بدبودار مرد۔

عَطا یَعطُوْ عَطْوًا. الشَّیَٔ و اِلَیْهِ: لینا اِلَیْهِ یَدَهُ: بلند کرنا۔

عَطّٰی تَعْطِیَةَ الرَّجُلَ: جلدی کرانا۔ خدمت کرنا۔

اَعطٰی اِعطاءً. ہ الشَّیَٔ: دینا۔ اَعطی البَعِیرُ او اَعطی البَعِیرُ بِیَدِہٖ: مطیع ہونا۔

عاطٰی مُعاطاةً و عِطاءً الرَّجُلَ الشَّیَٔ: دینا ہ: خدمت کرنا۔

تَعاطٰی تَعاطِیًا. الشَّیَٔ: لینا۔ الامرَ: مشغول ہو جانا الرَّجُلُ: کسی چیز کو پکڑنے کے لیے پیر کی انگلیوں پر کھڑا ہونا۔ کہا جاتا ہے "تَعاطَیْنا فَعَطَوْتُه" دادودہش میں ایک نے دوسرے پر غلبہ حاصل کرنا چاہا میں غالب ہو گیا۔

تَعَطّٰی تَعَطِّیًا. جلدی کرنا الامرَ: مشغول ہو جانا۔

تَعَطّٰی واِسْتَعْطٰی اِسْتِعْطاءً. عطیہ مانگنا۔

العَطا والعَطاء. جو چیز دی جائے۔ ج اَعْطِیَة جج اَعْطِیات.

العَطِیَّة. بمعنی عَطاج عَطایا و عَطِیّات.

العَطانة والعَطاوة. بمعنی عطا۔

المِعْطاء. بہت زیادہ دینے والا (مذکر و مؤنث) ج مَعاطٍ و مَعاطِی.

عَظَّهُ (ن) عَظًّا بالارضِ: چپکا دینا۔

عَظَّتْهُ الحَرْبُ: تکلیف پہنچانا۔

عاظَّهُ مُعاظَّةً و عِظاظًا: سختی کرنا۔ تکلیف پہنچانا۔ عاظَّ القَوْمُ: جنگ میں ایک دوسرے پر سختی کرنا۔

العَظَّة. جنگ میں سختی۔

عَظَبَ (ض) عَظْبًا. الطائرُ: پرندے کا دُم کی جڑ کو جلدی جلدی ہلانا۔

عَظَبَ (ن ض) عَظْبًا و عُظُوْبًا جِلْدُهُ: کھال خشک ہونا یَدُهُ: کام کرنے سے ہاتھ کا موٹا ہونا۔

عَظِبَ (س) عَظَبًا علی العملِ: صبر سے برداشت کرنا۔ موٹا ہونا۔ صفت عَظُوْب.

عَظَّبَهُ عَنْ بُغْیَتِهِ: ٹالنا۔ تاخیر کرنا ہ علی الشَّیِٔ: عادی اور صابر بنانا۔

العاظِب والعَظِب: جنگل اور خشک مقامات میں اُترنے والا۔

عَظِیْبُ. الخُلُقِ. بد خلق۔

عَظِرَ (س) عَظَرًا. الاِناءَ: برتن کو بھرنا۔

اَعْظَرَهُ الشَّرابُ: معدہ میں ثقیل ہونا اور اسم اس سے (العِظارة) ہے۔

العَظُوْر. شراب سے شکم سیر ج عُظُر.

العِظار. شراب کی وجہ سے امتلاء۔

عَظْعَظَ السَّهْمُ: تیر کا کانپتا ہوا ٹیڑھا جانا الجَبانُ: بزدل کا لڑائی میں پیٹھ پھیرنا فی الجَبَلِ: پہاڑ پر چڑھنا۔

عَظَلَ (ن) و عَظِلَ (س) عَظْلًا و تَعاظَلَ و عَظَّلَ و اِعْتَظَلَ الکِلابُ او الجَرادُ: کتے کا یا ٹڈیوں کا ایک دوسرے پر سوار ہونا۔

عاظَلَ الشَّیَٔ: سوار ہونا الکلامَ: کلام میں تعقید لانا اور مکرر کہنا الشاعرُ فی القافیة: تضمین کرنا بالکلامِ: اپنے ہی اُوپر لوٹ کر آنے والی بات کہنا۔

عَظَّلَ و تَعَظَّلَ. القومُ علیه: مارنے کے لیے ہجوم کرنا۔ تَعَظَّلَ فی اَثَرِہٖ: تلاش کرنا۔

العاظِلُ والعاظِلَة والعَظْلٰی مِنَ الجَرادِ: ایک دوسرے پر چڑھی ہوئی ٹڈی۔

تَعَظْلَمَ اللَّیْلُ: سخت تاریک ہونا۔

العَظْلِمة. تاریکی۔

عَظُمَ (ک) عِظَمًا و عَظامَةً. بڑا ہونا۔ صفت عَظِیْم ج عُظَماءُ عِظامٌ و عُظْمٌ الامرُ علیه: دشوار ہونا اور باعث مشقت ہونا۔

عَظَمَ (ن) عَظْمًا. الکلبَ: کتے کو ہڈی کھلانا (عَظْمَةً) الرَّجُلَ: ہڈی پر مارنا۔

اَعْظَمَ الامرُ: بڑا ہونا الشَّیَٔ: بڑا کرنا۔ بڑا سمجھنا۔ اعظم الکلبَ عَظْمًا: کتے کو ہڈی کھلانا۔ کہا جاتا ہے "ما یُعْظِمُنِی اَنْ اَفْعَلَ کَذَا" مجھ کو ایسا کرنے سے کوئی چیز ہول میں ڈالنے والی نہیں۔

عَظَّمَهُ: تعظیم کرنا۔ توقیر کرنا۔ عَظَّمَ الشاةَ: ہڈی۔ ہڈی کاٹنا۔

تَعَظَّمَ. تکبر کرنا۔

تَعاظَمَ. تکبر کرنا۔ تَعاظَمَهُ الامرُ: بڑا ہونا۔ کہا جاتا ہے "اَمرٌ لا یَتَعاظَمُهُ شیءٌ" وہ ایسا امر ہے جس سے کوئی اس کے لحاظ سے بڑا نہیں۔

اِسْتَعْظَمَ. تکبر کرنا الامرَ: بڑا سمجھنا۔ انکار کرنا الشَّیَٔ: بڑا حصہ لے لینا۔

العَظْم. ہڈی ج اَعظُم و عِظام و عِظامة.

عَظْمُ الشَّیِٔ و عُظْمُه چیز کا بڑا حصہ۔ ج اَعظام.

العَظْم والعِظَم والعُظْم. بڑائی۔

عَظْمُ الطریقِ: راستہ کا درمیان۔

العُظام والعُظّام. بڑا۔ مؤنث عُظامة و عُظّامة.

العَظْمة. ہڈی کا ٹکڑا۔

العَظَمة مِنَ الساعِدِ واللِّسان: کلائی یا زبان کا موٹا حصہ ج عَظَمات. عَظَمات القَوْمِ سرداران قوم (والعَظَمُوت

والعُظامة) تکبر۔ نخوت۔ فخر۔
العِظَامَة والعُظَّامَة والعُظْمَة و الِاعْظَامَة. گدی جس کو عورتیں سرین پر بڑا ظاہر ہونے کیلئے باندھتی ہیں۔
العَظِيْمَة. مؤنث عَظِيْم. سخت مصیبت۔ ج عَظَائم. عَظَائِمُ اللّٰهِ: اللہ کے بڑے بڑے اُمور۔
العَظْمِيُّ. سفیدی مائل کبوتر۔
مُعْظَمُ الشَّيْ: چیز کا بڑا حصہ ج مَعَاظِم. کہا جاتا ہے "اِنَّ لِفُلَانٍ مَعَاظِمَ وَاجِبَةَ الْمُرَاعَاةِ" فلاں کے لیے بڑے بڑے حقوق ہیں جن کی رعایت واجب ہے۔
المُعْظَمَة. سخت مصیبت۔
عَظَا يَعْظُوْ عَظْوًا. فُلَانًا: غمگین کرنا۔ غیبت کرنا۔ بھلائی سے روکنا۔ زہر پلانا۔
عَظِي يَعْظَى عَظًى فُلَانًا: غمگین کرنا۔
العَظَايَة والعِظَايَة والعِظَاءَة والعَظَاءَة. چھپکلی کے مشابہ ایک جانور ج عَظَاءٌ و عِظَاءٌ و عَظَايَات و عَظَايَا.
عَفَّ (ض) عَفًّا و عِفَّةً و عَفَافًا و عَفَافَةً و تَعَفُّف. حرام یا غیر مستحسن سے رکنا۔ پاک دامن ہونا۔ صفت مذکر عفيف وعِفٌّ ج اعِفَّة واَعِفَّاءٌ وعِفُّوْن. صفت مؤنث عَفِيْفَة وعِفَّة ج عَفِيْفَات و عَفَائِف وعِفَّات عَفَّ عَنْ كَذَا: باز رہنا۔ تَعَفَّفَ: بتکلف پاک دامن بننا۔ تھن کے بقیہ دودھ کو پینا۔
اَعَفَّ اللّٰه فُلَانًا: پاکدامن کرنا۔
تَعَافَّ النَّاقَةَ: اُونٹنی کو دوسری مرتبہ دوہنا المَرِيْضَ: علاج کرنا۔
اِعْتَفَّ واسْتَعَفَّ عَنِ الخَبِيْثِ: رُکنا البَعِيْرُ اليَبِيْسَ: اُونٹ کا مٹی کے اُوپر اُوپر خشک گھاس چرنا۔
العِفَّة. س. پارسائی۔ پاکدامنی۔ طہارت بدن۔
العُفَّة والعُفَافَة. تھن میں بقیہ دودھ اور اسی سے ہے سَأَلَه فما اَعْطَاهُ اِلَّا عُفَافَةً

یعنی تھوڑا سا دیا۔ العِفَاف: دوا۔ کہا جاتا ہے "جاءَ علی عِفَّانِ ذٰلِكَ" یعنی وہ فلاں وقت میں آیا۔
عَفَتَ (ض) عَفْتًا الشَّيْ: موڑنا اور توڑنا كَلَامَه وَفِيْ كَلَامِه: لکنت کی وجہ سے بولنے میں منہ ٹیڑھا کرنا۔ صفت عَفَّات.
العَفت. لکنت۔
الَاعْفَت. بائیں ہاتھ سے کام کرنے والا بیوقوف۔
عَفَجَه (ض) عَفْجًا بالعَصَا: لاٹھی مارنا۔
العَفْج والعِفْج والعَفَج والعَفِج آنت ج اعْفَاج و عفجة.
المِعْفَج. بیوقوف۔
المِعْفَجَة والمِعْفَاج. لاٹھی۔ کپڑے دھونے کی موگری۔ اور عوام (مِخْبَاط) کہتے ہیں۔
عَفَدَ (ض) عَفْدًا و عَفَدَانًا. دونوں ٹانگیں ملا کر کودنا۔
اِعْتَفَدَ. بھوک کی وجہ سے مرنے کے لیے دروازہ بند کرنا اور سوال نہ کرنا۔
عَفَرَه (ض) عَفْرًا في التَّرَاب: مٹی میں لتھیڑنا۔ زمین میں دھنسا دینا الشَّيْ: زمین پر پٹک دینا۔
عَفِرَ (س) عَفَرًا و اِسْتَعْفَرَ. خاکستری رنگ ہونا۔ خاک آلود ہونا۔ صفت اَعْفَر.
عَفَّرَه. فِي التُّرَاب: مٹی میں لتھیڑنا۔ زمین میں دھنسا دینا۔ جو شخص ذلیل کیا گیا ہو اس کیلئے "قَدْ عُفِّرَ وَاُرْغِمَ" بولا جاتا ہے "عَفَّرَ اللَّحْمَ" دھوپ میں ریت پر خشک کرنا الشَّيْ: سفید کرنا۔ عَفَّرَتِ المَرْأَةُ فِي العِظَامِ: عورت کا دودھ چھڑانے کے لیے پستان پر مٹی لگانا۔
اِعْتَفَرَ. الشَّيْ: خاک آلود ہونا
الثَّوبُ فِي التُّرَابِ: کپڑے کو مٹی میں لتھیڑنا فُلَانٌ: قادر ہونا۔ قوی ہونا الرَّجُلَ: زمین پر پٹک دینا۔ کودانا ہ الاَسَدُ: شیر کا پچھاڑنا۔

تعافر. الثَّرِيدُ: ثرید کا سفید ہونا۔
تَعَفَّرَا وانْعَفَرَ فِي التُّرَاب: مٹی میں لوٹ پوٹ لگانا الشَّيْ: خاک آلود ہونا۔ تَعَفَّرَ الوَحْشُ: وحشی جانور کا موٹا ہونا۔
العَفْر والعَفَر. مٹی۔ خاک۔ ج اَعْفَار.
العِفْر والعُفْر. نر سور یا مطلقًا سور۔ بہادر۔ سخت موٹا۔ العُفْر: بعد۔ بے رونق بازار۔ مہینے کی ساتویں، آٹھویں، نویں رات۔ مردِ دلیر و چالاک۔ موٹا۔ ج اَعْفَار و عِفَار.
رَجُلٌ عِفْرٌ و عِفِرٌّ و عِفَرَّى و عُفَارِيَة. خبیث مرد۔
الَاعْفَر. ہرن کی ایک قسم جو کم دوڑتا ہے۔
العُفْرَة. خاکستری رنگ۔
العُفْرَة والعَفَرَة. مِنَ الدِّيْكِ: مرغ کے گردن کے بال مِنَ الِانْسَانِ: وسط سر کے بال مِنَ الاَسَدِ: شیر کے بال۔ عُفْرَةُ الحَرِّ: گرمی کی شدت۔
العُفُر. زمانہ۔ وقت۔ مہینہ۔
العُفَرَةُ. مخلوط لوگ۔ عُفَرَة و عُفُرَة الحَرِّ او البَرْدِ: گرمی یا سردی کی شدت۔
العَفَار. بغیر شکر وغیرہ کا ستو۔ درخت جس سے آگ نکالنے کا کام لیا جاتا ہے واحد عَفَارَة.
العَفَارَة. خباثت۔ بُرائی۔
العِفْرِيَة. بڑا سخت مکار۔ خبیث۔
العِفْرِيَةُ والعِفْرَاة مِنَ الدِّيْكِ والِانْسَان: بمعنی عُفْرَة. جب کوئی غضبناک ہو کر آئے تو کہا کرتے ہیں۔ "جاءَ نا فِشًّا عِفْرِيَتَه."
العَفِيْر. گوشت جو دھوپ میں ریت پر خشک کیا جائے۔ خُبْزٌ عَفِيْرٌ: بلا سالن کے روٹی (والمَعْفُور) مٹی میں لتھیڑا ہوا۔
العَفِيْر: وہ عورت جو پڑوسن کو ہدیہ نہ بھیجتی ہو۔
العَفِيْرة. گبریلا کی گولی۔
العَفَّار. مؤنث کھجور میں مذکر کھجور کا

پھول ڈالنے والا۔
العَفْرَاء. الاَعْفَر کا مؤنث ج عُفْر. سفید زمین مِنْ لَيَالِي القَمَرِ: تیرھویں رات۔
العِفِرِّين. مرد قوی کامل۔ چالاک اور کاموں کو کر ڈالنے والا۔ لَيْثُ عِفِرِّينَ: شیر۔ عِفِرِّيْن: نام شیر کی جھاڑی کا۔
المُعَافِر. ساتھیوں کے ساتھ چلنے والا تاکہ ان کے بچے ہوئے سے کچھ حاصل کر لے۔
تَعَفْرَتَ. دیو ہونا۔ شریر ہونا۔
العِفْرِيْت. سخت خبیث۔ چالاک اور کاموں کو کر ڈالنے والا۔ اور یہ اِنسان؛ جِنّات؛ شیاطین سب میں سے ہوتا ہے۔ ج عَفَارِيْت مؤنث عِفْرِيْتَه.
عَفْرَسَه. پچھاڑنا اور غالب ہونا۔
العِفْرِس والعِفْرِيس والعِفْرَاس والعُفْرُوس والعَفَرْنَس: شیر۔
العَفَارِيْس. شتر مرغ۔
عَفَزَ (ض) عَفْزًا. اَهْلَه: اپنی بیوی سے کھیل کود کرنا الجَمَالُ بَعِيْرَه: ساربان کا اُونٹ کو بٹھانا۔
العَفْز. س والعَفَاز: کھایا ہوا اخروٹ۔
العَفَازَة. ٹیلہ۔
عَفَسَه (ض) عَفْسًا. پچھاڑنا اور روندنا۔ قید کرنا عَنْ حَاجَتِهِ: حاجت سے باز رکھنا؛ روکنا المَاشِيَة: جانور کو بغیر چارے کے رکھنا۔ هُ: زمین پر چمٹا دینا۔ سختی سے زمین پر کھینچنا۔ هُ بِرِجْلِه: چوتڑ پر لات مارنا۔
عَافَسَهُ. کُشتی کرنا۔ مزاولت کرنا۔ کہا جاتا ہے "بَاتَ يُعَافِسُ الاُمُوْر."
تَعَافَسَ واِعْتَفَسَ القَوْمُ: آپس میں کُشتی کرنا۔
اِنْعَفَسَ فِي التُّرَابِ: خاک آلود ہونا۔ فِي المَاءِ: پانی میں غوطہ لگانا۔
العِفَاس. فساد۔
المَعْفُوْس. قیدی۔
عَفَشَ (ض) عَفْشًا الشَّيْئَ: جمع کرنا۔

العُفَاشَة. بے خیر و برکت آدمی۔
الاَعْفَش. کمزور نگاہ والا۔
عَفَصَهُ (ض) عَفْصًا. اُکھیڑنا۔ موڑنا۔ الرَّجُلَ: کُشتی میں غالب آنا۔ عَفَصَ حَقَّه مِنْهُ: حق لینا۔
عَفَّصَ واَعْفَصَ القَارُوْرَةَ: شیشی میں کاگ لگانا۔ ڈاٹ لگانا۔ اَعْفَصَ الْحِبرَ: روشنائی میں مازو ڈالنا۔
عَفَّصَ الثَوْبَ: کپڑے کو مازو سے رنگنا۔
عَافَصَهُ مُعَافَصَةً. کُشتی لڑنا۔
العَفْص. مازو۔ مازو کا درخت۔ بلوط کا درخت۔
العَفَص. ناک کی کجی۔
العَفِص. کسیلا۔
العُفُوْصَة. کسیلا پن۔
العِفَاص. کاگ۔ ڈاٹ۔ شیشی کا سربند۔
عَفَطَتْ (ض) عَفْطًا و عَفِيْطًا و عَفَطَانًا. العَنْزُ: بکری کا ریح خارج کرنا الضَّأْنُ: بھیڑ کا چھینکنا (عَفْطًا) الرَّاعِي: بکری کے گوز کے مانند ہونٹوں سے آواز نکالنا۔
بِغَنَمِه: بھیڑ کی چھینک کے مانند آواز سے بھیڑ کو ڈانٹنا یا بلانا فُلَانٌ فِي كَلَامِه: لکنت کرنا۔
العَافِط فا (والعَفِط) بہت گوز کرنے والا۔
العَافِطَة. مؤنث عافط۔ بھیڑ۔ اور اسی سے عرب کا قول ہے "مَالَه عَافِطَةٌ ولا نَافِطَه" یعنی اس کے پاس نہ بھیڑ ہے نہ بکری۔ مُراد یہ ہے کہ کچھ بھی نہیں۔
الاَعْفَط. بیوقوف۔
العَفَّاط العِفَاطِيّ والعِفْطِيّ. ہکلا۔ لکنت والا۔
عَفَقَ (ض) عَفْقًا. الرَّجُلُ: غائب ہونا۔ بلا کسی ضرورت کے آنا جانا۔ تیز جانا۔ تھوڑا سا سونے کے بعد جاگنا پھر سونا۔ عُفْقَةُ بِالسَّوْطِ: کوڑے سے بہت مارنا ہ

عَنِ الاَمْرِ: منع کرنا العَمَلَ: کام کو ادھورا کرنا الشَّيْئَ: جمع کرنا عَلَيْهِ الصَّيْدَ: کسی کی جانب شکار کو ہانک کر لانا الرِيحُ الشَّيْئَ: پراگندہ کرنا۔ عَفَقَ الحِمَارُ: گدھے کا گوز کرنا۔
عَفَّقَ الغنم بعضها على بعض: بکریوں کو اکٹھا کرنا۔
عَافَقَه مُعَافَقَةً و عِفَاقًا. فریب دینا۔
عَافَقَ الذِئْبُ الغَنَمَ: بھیڑیے کا بکریوں کے آتے جاتے میں نقصان کرنا۔
اَعْفَقَ: بلا ضرورت کے اکثر آنا جانا۔
تَعَفَّقَ بِه: پناہ لینا۔
اِعْتَفَقَ القَوْمُ بِالسُّيُوْفِ: آپس میں تلوار بازی کرنا الاَسَدُ فَرِيْسَةَ: شیر کا شکار پر مائل ہونا۔
اِنْعَفَقَ. فِيْ حَاجَتِه: جلدی کرنا۔
العَفَّاقَة. دُبر۔
رَجُلٌ مِعْفَاقُ الزِّيَارَةِ: بہت ملاقات کرنے والا۔
المُنْعَفِق. پانی پر سے واپس ہونے والا۔
عَفَكَ (ض) عَفْكًا الكَلَامَ: سیدھی طرح سے بات نہ کرنا۔ بیہودہ کلام کرنا۔
عَفِكَ (س) عَفَكًا و عَفْكًا. سخت بیوقوف ہونا۔ صفت اَعْفَك و عَفِك و عَفِيْك مؤنث عَفْكَا ج عُفْك. الاَعْفَك. بائیں ہاتھ سے کام کرنے والا۔
عَفَنَ (ض) عَفْنًا و عَفَّنَ اللَّحْمَ: گوشت کو بدبودار کرنا۔ عَفَنَ فِي الجَبَلِ: پہاڑ پر چڑھنا۔
عَفِنَ (س) عَفَنًا و عُفُوْنَةً و تَعَفَّنَ الشَّيْئُ: تری کی وجہ سے خراب ہونا اللَّحْمُ: گوشت کا بدبودار ہونا۔ صفت عَفِنٌ و مَعْفُوْنٌ و مُعَفَّنٌ و مُتَعَفِّن.
اَلعَفَنُ وَالعُفُوْنَةُ: موذی مرض جو کہ اعضاء تناسل سے شروع ہوتی ہے اور ان کو خراب کر دیتی ہے یہ مرض کثرت کے ساتھ دوسری عالمی جنگ (جنگ عظیم ثانی) کے دونوں

میں ظاہر ہوئی۔ اس وجہ سے ان امراض
متعدیہ کو ختم کرنے کے لئے جراثیم مار
ادویات ایجاد کی گئیں۔
اَعْفَنَ. الشَّيْءَ: بدبودار پانا۔
عَفَا يَعْفُوْ عَفْوًا عَنْهُ وَلَه ذَنْبَه و عَفَاعَنْ
ذَنْبِهٖ: درگزر کرنا۔ معاف کرنا۔ سزا کو
چھوڑ دینا۔اللہ عنہ: گناہوں کو معاف کرنا
عَنِ الشَّيْءِ: رکنا۔عَنِ الحَقِّ: ساقط کرنا
الشَّيْءَ: زیادہ کرنا۔عَلَيْهِ فِي العِلْمِ: بڑھ جانا
الصُّوْفَ: اون کاٹنا۔فُلَانًا: کسی کے پاس
طلب معروف کیلئے جانا۔عَفَتِ الاَرْضُ:
زمین کا سبزی سے ڈھک جانا۔الشَّيْءُ: زیادہ
اور لمبا ہونا۔ عَفَتِ الرِّيْحُ الاَثَرَ اَوِ
المَنْزِلَ: مٹا دینا۔(عَفَا عَفْوًا و عَفَاءً و
عُفُوًّا) الاَثَرُ او المَنْزِلُ: مٹنا۔تُرُ فُلَانٍ:
ہلاک ہونا۔ مرنا۔
عَفَا يَعْفُوْا عَفْوًا و عُفِيَ يَعْفِيْ عَفْيًا
الشَّعْرَ: بالوں کو چھوڑ دینا یہاں تک کہ
لمبے اور زیادہ ہو جائیں۔عَفّٰى تَعْفِيَةً بالوں
کا لمبا اور زیادہ ہونا۔ عَفَّتِ الرِّيْحُ
المَنْزِلَ: مٹا دینا۔عَلٰى مَا كَانَ مِنْهُ: بگاڑ
کے بعد درست کرنا۔ عَفَّتِ العِلَّةُ
صَاحِبَهَا: ہلاک کرنا۔
عَافٰى مُعَافَاةً وعِفَاءً و عَافِيَةً اللّٰهُ فُلَانًا:
صحت دینا؛ بلا اور برائی سے بچانا۔
اَعْفٰى اِعْفَاءً اللّٰهُ فُلَانًا: عافیت دینا
الشَّعْرَ: بالوں کو بڑھنے کیلئے چھوڑ دینا
الرَّجُلُ: بہت مال دار ہونا۔ زائد مال کو
خرچ کرنا۔ہ مِنَ الاَمْرِ: بَری کر دینا۔زَيْدًا
بِحَقِّهٖ: حق کو پورے طریقہ سے ادا کر دینا
الرَّجُلَ: دینا۔المَرِيْضُ: بیمار کا صحت یاب
ہونا۔
تَعَفّٰى تَعَفِّيًا. مٹنا اور مضمحل ہونا۔
تَعَافٰى تَعَافِيًا. عافیت پانا۔الشَّيْءَ: چھوڑنا۔
اِعْتَفٰى اِعْتِفَاءً: فُلَانًا: کسی کے پاس طلب
معروف کے لیے آنا۔اِعْتَفَتْ واِسْتَعْفَتْ
الاِبِلُ اليَبِيْسَ: اُوپر اُوپر سے خشک گھاس
کو چرنا۔اِسْتَعْفٰى الرَّجُلُ مُكَلِّفَه: استعفیٰ
دینا۔ معافی طلب کرنا۔ کہا جاتا ہے
"اِسْتَعْفٰى مِنَ الخُرُوْجِ فَاَعْفَاه" یعنی
فلاں نے نکلنے سے معافی مانگی اور اس نے
معاف کر دیا۔
العَفَاء. مٹی۔ بارش۔ گھروں کی بربادی۔
ہلاکت۔ آنکھ کا پھولا۔
العِفَاء. زیادہ لمبے بال۔ شتر مرغ کے پر۔
اُونٹ کے بال۔
العَفْوُ. عمدہ چیز۔ فضل و معروف۔
مِنَ المَالِ: خرچ سے زائد جس کا دینا
دشوار نہ ہو۔ زمین جس میں کوئی نشان نہ
ہو۔
العَفَا والعَفْو والعِفْو والعُفْو. گدھے کا
بچہ۔ ج عِفَا و عِفْوَة.
العَفْوَةُ. دیت۔ گدھے کا مادہ بچہ۔ ج
عفو.
العَفْوة والعِفْوة والعفعوة. ہانڈی کا
جھاگ۔عفوۃ الشی: چیز کا خالص۔
عَفْوَةُ الطَّعَامِ وَالشَّرَابِ: عمدہ کھانا پانی۔
العِفْوَة والعُفْوَة مرد کے سر کے بال۔
العِفَاوَة. شوربے کا اچھا حصہ جو کسی معزز
کو دیا جائے۔
العُفَاوَة. دیگ کا نچلا شوربہ۔
العِفَاوَة والعَفَاوَة والعُفَاوَة. ہانڈی کا
جھاگ۔
العَفُوُّ. معاف کرنے والا بہت معاف
کرنے والا۔
العَافِي. فا. بخشنے والا۔ درگزر کرنے والا۔
لمبے بال والا۔ مٹنے والا ج عُفِيٌّ. دیگ کا
نچلا شوربہ۔ گھاس؛ پانی طلب کرنے والا۔
گھاٹ پر اُترنے والا مہمان۔ ہر طالب
بخشش و رزق۔ ج عُفَاةٌ و عُفِيٌّ و عَافِيَة.
کہا جاتا ہے "كَثُرَتْ عَلَى الكَرِيْمِ
عَافِيَةٌ" کریم پر بخشش کے طلب کرنے
والے بہت ہوئے۔
العَافِيَة. عافی کا مصدر یا اسم۔ کامل صحت
ہر طالب رزق ج عَافِيَات و عَوَافٍ.
المُعَفّٰى. فا. ساتھی جو سلوک کا طالب نہ
ہو۔
عَقَّ (ن) عَقًّا الثَّوْبَ: کپڑا پھاڑنا۔عَقَّتِ
الرِّيْحُ المُزْنَ: بارش برسانا۔الدَّلْوُ: کنوئیں
سے بھرا ہوا ڈول نکلنا(عُقُوْقًا و مَعَقَّةً)
الوَلَدُ وَالِدَه: والد کی نافرمانی کرنا اور
شفقت نہ کرنا اور استخفاف کرنا۔ صفت عَقٌّ
و عَاقٌّ ج عَقَقَةٌ و اَعِقَّةٌ و اَعَقٌّ و عُقَّقٌ و
عُقُقٌ.
عَقَّ (س) عَقَقًا. پھٹنا۔
عَقَّتْ (ض) عَقَقًا و عَقَاقًا و عِقَاقًا
الفَرَسُ: گھوڑی کا حاملہ ہونا۔ صفت
عَقُوْقٌ.
عَاقَ مُعَاقَةً اَبَاهُ: مخالفت کرنا۔
اَعَقَّ الكَرْمُ انگور کی بیل کی جڑوں سے
شاخ نکلنا۔فُلَانٌ نافرمانی کرنا۔اَعَقَّتِ
الفَرَسُ. گھوڑی کا حاملہ ہونا۔ صفت۔
عَقُوْق.
اِنْعَقَّ. الوَادِي: وادی گہری ہونا۔الغُبَارُ:
غبار بلند ہونا۔العُقْدَةُ: گرہ مضبوط ہونا
البَرْقُ: بجلی کا بادل میں چھپ جانا
(واِعْتَقَّ) پھٹنا۔اِعْتَقَّ السَّيْفَ: تلوار
سونتنا۔المُعْتَذِرُ: عذر بیان کرنے میں مبالغہ
کرنا۔
العَاقّ. اسم فاعل ج عَاقُّوْنَ و عَقَقَة و
اَعِقَّة مؤنث عَاقَّةٌ ج عَوَاقٌّ و عَاقَّاتٌ.
العَقّ والعَقَّة: گہرا گڑھا۔
العُقّ والعُقَاق. مِنَ المَاءِ: کڑوا پانی۔
العِقَّة. نوزائیدہ بچے کے بال ج عِقَق.
العَقُوْق مِنَ الخَيْلِ: حاملہ گھوڑی۔ غیر
حاملہ گھوڑی ج عُقُق ج عِقَاق.
العَقِيْق. سرخ مہرے۔ واحد عَقِيْقَة: وادی
اور ہر پانی بہنے کی جگہ جس کو سیلاب نے
وسیع کر دیا ہو ج اَعِقَّة: نوزائیدہ بچے کے
بال۔ عرب میں چند مقامات کے نام۔
العَقِيْقَة. نوزائیدہ بچے کے بال۔ توشہ

دان۔ نہر۔ بکری جو پیدائش کے ساتویں دن بال مونڈتے وقت ذبح کی جائے۔ تیر جس کو زمانۂ جاہلیت میں سہم الاِعْتِذَار کہتے تھے۔ اور خون کے بدلے کا فیصلہ کرنے کے لیے آسمان کی طرف پھینکتے تھے۔ اگر خون میں لت پت واپس آتا تھا تو قصاص لیتے تھے اور اگر صاف آتا تھا تو دیت پر مصالحت کر لیتے تھے۔

عِقَّان الکرم او النَّخِیْلِ: شاخیں جو انگور کی بیل یا درخت خرما کی جڑ سے نکلیں۔

عَقَب (ض ن) عَقْبًا. ایڑی مارنا۔ عَقَب القَوْسَ اوِ السَّهْمَ: پٹھا لپیٹنا (عَقْبًا و عُقُوْبًا و عَاقِبَةً) الرَّجُلَ او مَكَان الرَّجُلِ پیچھے آنا۔ جانشین ہونا۔ کہا جاتا ہے ''عَقَب الشَّیْبُ'' یعنی سیاہی کے بعد سفیدی آئی۔

عُقِبَ عَقْبًا. ایڑی میں درد ہونا۔

عَقَّبَه. پیچھے آنا۔ پیچھے لانا۔ عَقَّب الصَّلٰوة نماز پوری کر لینے کے بعد دعا وغیرہ کیلئے بیٹھنا۔ کہا جاتا ہے ''عَقَّبَ الشَّیْبُ''. یعنی سیاہی کے بعد سفیدی آئی فِی الاَمْرِ: کسی چیز کے طلب کرنے کے لیے کوشش کرنا اور آمدورفت رکھنا الحاکمُ علٰی حُکْمِ سَلَفِه: حاکم کا اپنے سلف کے فیصلے کے خلاف فیصلہ کرنا۔

عَلَیْه: بدنام کرنا اور غلطیوں کو بیان کرنا۔

عَاقَبَه مُعَاقَبَةً. پیچھے آنا۔ عَاقَبَه فِی الرَّاحِلَة: نوبت بنوبت سوار ہونا۔

عَاقَبَه عِقَابًا و مُعَاقَبَةً. بِذَنْبِه و عَلٰی ذَنْبِه مواخذہ کرنا۔ سزا دینا۔ اسم العقوبۃ۔

اَعْقَبَه. جانشین ہونا۔ اچھا بدلہ دینا۔ عرب کہتے تھے ''اَعْقَبْتُ الرَّجُلَ'' یعنی بہترین بدلہ دیا اور ''عَاقَبْتُهُ'' یعنی برا بدلہ دیا۔ عَاقِبَه اچھے بدلے کو اور عِقَاب بُرے بدلے کو کہتے ہیں۔ اَعْقَبَه فِی الرَّاحِلَة. نوبت بنوبت سوار ہونا۔ اَعْقَبَ فُلَانٌ: مرنا اور اولاد چھوڑ جانا۔ الْاَمْرُ: اچھا انجام ہونا

الرَّجُلُ: برائی سے بھلائی کی طرف لوٹنا۔ اَعْقَبَتِ الاَرْضُ: زمین کا چرے جانے کے بعد پھر سرسبز ہونا۔ کہا جاتا ہے ''اُعْقِبَ عِزَّهُ ذُلًّا'' یعنی اس کی عزت ذلت سے بدل گئی۔

تَعَقَّبَه. تلاش کرنا۔ نقائص تلاش کرنا۔ پیروی کرنا۔ جرم پر گرفت کرنا۔ تَعَقَّبَ عَنِ الْخَبَرِ شک کی وجہ سے خبر کو دوسری مرتبہ پوچھنا۔ تَعَقَّبَ مِنْ اَمْرِهٖ: نادم ہونا۔

تَعَاقَبَ. الرَّجُلَان اَوِ اللَّیْلُ وَالنَّهَارُ: ایک دوسرے کے پیچھے ہونا۔ تَعَاقَبَا عَلَی الرَّاحِلَة: نوبت بنوبت سوار ہونا۔

القَوْمُ فِی الشَّیْءِ اَوِ الاَمْرِ: باری باری کرنا۔

تَعَاقَبُوا علی فُلَان بالضَّرْب کسی کو مارنے میں ایک دوسرے کی مدد کرنا۔

اِعْتَقَبَ الْبَائِعُ السِّلْعَةَ: قیمت پر قبضہ کرنے کے لیے سامان کو روک لینا

الرَّجُلَ: قید کرنا مِن کذا ندامةً انجام میں ندامت اُٹھانا القَوْمُ عَلَیْه: مدد کرنا۔

اسْتَعْقَبَه. عیوب و نقائص کو تلاش کرنا۔

العَقْب. ہر پیچھے آنے والی چیز۔

العَقْب والعَقِب. ایڑی۔ بیٹا۔ پوتا۔ ج اعْقَاب. اَعْقَابُ الاُمُوْرِ: اُمور کے انجام۔ کہا جاتا ہے ''جاءَ عَقِبَهُ و بِعَقِبِه'' جانشین ہوا ''رجعَ علی عَقِبِه'' وہ جلدی سے اسی راستے سے واپس گیا جس سے آیا تھا ''وَطِیَ عَقِبَه'' وہ اس کے نشانِ قدم پر چلا ''سافَرَ عَلٰی عَقِبِ الشَّهْرِ'' اس نے مہینے کے آخر میں سفر کیا۔

العُقْب والعُقُب. انجام۔ نتیجہ۔ ج اَعْقَاب.

العَقَب. پٹھا جس سے تانت بنایا جاتا ہے۔ ج اَعْقَاب.

العُقْبَة. باری۔ بدل۔ تم کہتے ہو ''تَمَّتْ عُقْبَتُكَ'' تمہاری باری پوری ہو گئی ''اَخَذْتُ مِنْ اَسِیْرِی عُقْبَةً'' میں نے اپنے قیدی سے بدلہ لے لیا۔ العُقْبَةُ مِنَ الجَمَالِ: حسن کا اثر۔

العُقْبَةُ: کھانے کے بعد جو میٹھی چیز کھائی جائے۔ شوربے کا بقیہ حصہ جو ہانڈی والے کو دیا جائے۔ رات دن۔ اس لیے کہ یہ باری باری آتے ہیں۔ کہا جاتا ہے ''هُوَ عُقْبَةُ بَنِی فُلَان'' وہ بنی فلاں کا آخری ہے ج عُقَب اَبُوْ عُقْبَةَ: سور۔

العِقْبَة. حسن کا اثر۔

العَقَبَة. دشوار گزار گھاٹی۔ پہاڑی و دشوار راستہ۔ ج عِقَاب و عَقَبَات.

العُقْبٰی. کام کا بدلہ۔ ہر چیز کا آخر۔ آخرت۔

العُقُوبَة والعِقَاب والمُعَاقَبَة. بدی کا بدلہ۔ سزا۔

العُقَاب. ایک قوی شکاری پرندہ ج عِقْبَان واَعْقُبْ جج عَقَابِیْن. العُقَاب: ایک ستارے کا نام۔ حوض کی طرف پانی کی نالی۔ ٹیلہ پتھر جس پر ساقی کھڑا ہوتا ہے۔

العَقِیْب. پیرو۔ پیچھے آنے والا۔ کہا جاتا ہے ''هُوَ عَقِیْبُه'' وہ اس کے پیچھے پیچھے آتا ہے۔

العَقُوْب. اُمورِ خیر میں پیروی کرنے والا۔ اچھا جانشین۔

العَاقِب. فا۔ نائب۔ اچھا جانشین۔

العَاقِبَة. مؤنث۔ عاقب۔ نسل۔ ہر چیز کا آخر۔ اچھا بدلہ۔ ج عواقب۔

العُقْبَان. بمعنی عاقبت۔

العُقَیْب. ایک شکاری پرندہ جو چوہے اور خرگوش وغیرہ کا شکار کرتا ہے اور اس کو ''مُرْزَة'' بھی کہتے ہیں۔

المِعْقَب. ہانکنے میں ماہر۔ اوڑھنی۔ بالی۔

المِعْقَاب. وہ عورت جس کی عادت ہو کہ ایک بار لڑکا جنے اور دوسری مرتبہ لڑکی۔ وہ مکان جس میں خشک انگور رکھا جائے۔

المُعَاقِب. فا۔ بدلہ لینے والا۔

المُعَقِّبَات. رات دن کے فرشتے۔ تسبیحات جو باری باری پڑھی جائیں۔
الیَعْقُوْب. نر چکور۔ ج یَعَاقِیْب یا زائدہ ہے۔
العُقْبُوْل والعُقْبُوْلَة. سختی۔ بیماری یا عداوت کا بقیہ۔ بخار کے بعد ہونٹوں پر کی پھنسیاں ج عَقَابِیْل۔
عَقَدَ (ض) عَقْدًا الحَبْلَ: گرہ لگانا۔ البَیْعَ او الیَمِیْنَ: بیع یا قسم کو پکا کرنا۔ الحَاسِبُ: حساب لگانا۔ ہ عَلَی الشَّیْءِ: معاہدہ کرنا۔ لَہٗ الشَّیْءَ: ضامن ہونا۔ الخَیْطَ: دھاگے میں گرہ لگانا۔ البِنَاءَ: معمار کا محراب بنانا۔ البِنَاءَ بالجَصِّ: عمارت کو چونے سے مضبوط کرنا۔ الزَّهْرُ: پھول کے اجزا کا جمع ہو کر پھل بن جانا۔ العَسَلُ و نَحْوُہ: شہد کا گاڑھا ہونا۔ کہا جاتا ہے "عَقَدَ نَاصِیَتَه" یعنی غضبناک ہوا اور برائی کیلئے تیار ہوا۔ "عَقَدَ عُنُقَهٗ اِلَیْهِ" یعنی پناہ لی "عَقَدَ لَهٗ الرِّئَاسَةَ فِی قَوْمِه" یعنی اس کو اس کی قوم میں رئیس بنا دیا "عَقَدَ لَهٗ عَلَی الجَیْشِ" یعنی اس کو لشکر کا سردار بنا دیا۔
عَقِدَ (س) عَقَدًا. گرہ دار زبان والا ہونا اللِّسَانُ: زبان کا رکنا۔ صفت اَعْقَد و عَقِد۔
عَقَّدَ. البَیْتَ: محراب بنانا۔ الیَمِیْنَ: قسم کو پکا کرنا۔ الحَبْلَ: رسی میں گرہ لگانے میں مبالغہ کرنا۔ الکَلَامَ: مبہم کلام کرنا (و اَعْقَدَ) الدِّبْسَ و نَحْوَہ: شیرہ کو جوش دے کر گاڑھا کرنا۔
عَاقَدَہٗ مُعَاقَدَة. معاہدہ کرنا۔
تَعَقَّدَ. الدِّبْسُ: شیرہ کا گاڑھا ہونا۔ الرَّمْلُ: ریت کا تہ بہ تہ ہونا۔ السَّحَابُ: بادل کا محراب کے مانند ہونا۔ الاَمْرُ: دشوار ہونا۔ الاِخَاءُ: مضبوط ہونا۔
اِنْعَقَدَ. گرہ لگنا۔ الاَمْرُ لِفُلَانٍ: خالص ہونا۔ الدِّبْسُ: شیرہ کا گاڑھا ہونا۔ الزَّهْرُ: پھول کے اجزاء کا جمع ہو کر پھل بن جانا۔

تعَاقَدَ. القَوْمُ: ایک دوسرے کے ساتھ معاہدہ کرنا۔
اِعْتَقَدَ. المَالَ: جمع کرنا۔ الاَمْرَ: تصدیق کرنا۔ نہایت پختہ یقین رکھنا۔ دین بنانا۔ الشَّیْءُ: سخت ہونا۔ اور اسی سے ہے "اِعْتَقَدَ النَّوَی" جبکہ گٹھلی سخت ہو جائے۔ الاِخَاءُ بَیْنَهُمَا: سچی ہونا۔ ثابت ہونا۔ الدُّرَّ و نَحْوَہٗ: موتی وغیرہ کے ہار بنانا۔
العَقْد. محراب ج اعقاد و عقود اور اعداد کے عقود دہائیوں کو کہتے ہیں جیسے دس، بیس، تیس، نوے تک۔
العِقْد. ہار ج عُقُوْد۔
العَقِد و العَقَد. ریت کا ڈھیر واحد العَقِدَة و العَقَدَة۔
العُقْدَة. گرہ۔ جائیداد۔ شہر کی حکومت۔ حاکموں کی بیعت۔ مِنْ کُلِّ شَیْءٍ: ہر چیز کی مضبوطی۔ اتنی مقدار جو آدمی کو کافی ہو۔ بہت درختوں والی جگہ۔ جو کسی چیز کو روک لے اور باندھ لے۔ کہا جاتا ہے "تَحَلَّلَتْ عُقْدَہٗ" یعنی اس کا غصہ ٹھنڈا پڑ گیا۔
العَاقِد. فا۔ ج عَقَدَة کہا جاتا ہے "جَاءَ عَاقِدًا عُنُقَه" تکبر سے گردن موڑتا ہوا آیا۔
العَاقِدَة مؤنث عَاقِد۔ ج عَاقِد و عَاقِدَات العاقدات: جادوگرنیاں۔
العَقْدَة. زبان کی جڑ۔
العَقَّاد. بہت عقد کرنے والا۔ دھاگہ اور گھنڈی کا بنانے والا اور بیچنے والا۔
العِقَادَة. دھاگہ گھنڈی بنانے کا پیشہ۔
العَقِیْد. معاہدہ کرنے والا۔ مِنَ الدِّبْسِ: گاڑھا شیرہ۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ عَقِیْدُ الکَرَمِ اَوِ اللُّوْمِ" یعنی فلاں آدمی طبعًا کریم یا لئیم ہے۔
العَقِیْدَة. جس پر پختہ یقین کیا جائے۔ جس کو انسان اپنا دین بنائے اور اس کا اعتقاد رکھے۔ ج عقائد۔

الاَعْقَد. وہ شخص جس کی زبان میں گرہ ہو۔ جس میں گرہیں ہوں۔ کتا یا بھیڑیا جس کی دم مڑی ہوئی ہو۔ مؤنث عَقْدَاء ج عُقْد۔
العُنْقُوْد و العِنْقَاد مِنَ العِنَبِ و نَحْوِہٖ گچھا۔ ج عَنَاقِیْد۔
المَعْقِد. گرہ بندھنے کی جگہ۔ جوڑ۔ کہا جاتا ہے "هُوَ مِنِّی مَعْقِدَ الاِزَارِ" یعنی وہ مرتبہ کے لحاظ سے مجھ سے قریب ہے ج مَعَاقِد۔
المَعَاقِد: وہ منازل جہاں بار بار لوٹ لوٹ کر آئیں۔
المِعْقَاد. بچوں کے گلے میں ڈالنے کے لیے تعویذ وغیرہ کی لڑی۔
المُعَقِّد. فا۔ جادوگر۔
المُعْتَقَد. اعتقاد جس کا انسان اعتقاد کرے۔
عَقَرَہٗ (ض) عَقْرًا: زخمی کرنا۔ ذبح کرنا۔
عَقَرَ الاِبِلَ: کونچیں کاٹنا۔ عَقَرَ بِه: چلنے سے روک دینا۔ بالصَّیْدِ: شکار کے پیچھے لگنا۔
عَقَرَتْ (ض) عَقْرًا و عُقْرًا و عُقَارًا و عَقُرَتْ (ک) عُقْرًا و عَقَارَةً و عِقَارَةً و عُقِرَتْ. المراۃُ او الناقۃُ: بانجھ ہونا۔ صفت العَاقِر۔
عَقُرَ (ک) عُقْرًا. الاَمْرُ: بے نتیجہ ہونا۔
عَقِرَ (س) عَقَرًا. دہشت زدہ ہونا۔ متحیر ہونا۔ کانپنا۔
عَقَّرَ الاِبِلَ: اونٹ کو بہت زخمی کرنا۔
عَاقَرَ مُعَاقَرَةً. الشَّیْءَ: لازم پکڑنا۔ ہمیشگی کرنا۔ الخَمْرَ: شراب پینے میں مداومت کرنا ہ: گالی دینا۔ برا بھلا کہنا۔ ہجو کرنا۔ اونٹ ذبح کرنے میں فخر کرنا۔
اَعْقَرَہٗ. دہشت زدہ کرنا۔ اَعْقَرَ اللّٰهُ المَرْاَۃَ: عورت کو بانجھ کر دینا۔
تَعَقَّرَ النَّبَاتُ: نباتات کا لمبا ہونا۔ شَحْمُ النَّاقَةِ: چربی کا گٹھا ہوا ہونا۔ الرَّجُلُ: جائیداد

"حضرتُ حتی اَغنیتُ" یعنی میں نے کھودا یہاں تک کہ میں پانی کے چشموں تک پہنچ گیا۔ "وَمَا اَعْیَنَہ" وہ کتنا بد نظر ہے۔

عَایَنَہٗ عِیَانًا و مُعَایَنَۃً. خود دیکھنا۔ معائنہ کرنا۔

تَعَیَّنَہ. نظر بد لگنا۔ تَعَیَّنَ الرَّجُلَ: یقینی طور پر دیکھنا۔ تَعَیَّنَ الشَّیُٔ: دیکھنا۔الجلدُ: کھال کا آبلہ دار ہونا۔ الرَّجُلُ: کسی شئے کے حاصل کرنے کے لیے توقف کرنا۔ تَعَیَّنَ عَلَیْہِ الشَّیُٔ: معین چیز لازم ہونا۔السِّقاء کہنگی کی وجہ سے چھوٹے چھوٹے دائرے پڑ جانا۔

اِعْتَانَ. الشَّیَٔ: عمدہ لے لینا۔ اُدھار خریدنا القَوْمَ: خبر لانا۔لِفُلَانٍ مَنْزِلًا: تلاش کرنا۔

العَائِن. فا۔ کہا جاتا ہے "مَا بِالدَّارِ عَائِنٌ" یعنی کوئی نہیں "و شَرِبَ مِنْ عَائِنٍ" یعنی بہتے ہوئے پانی سے پیا۔

العَائِنَۃ. مؤنث عَائِن. کہا جاتا ہے "لَقِیْتُہٗ اَوَّلَ عَائِنَۃٍ وَاَدْنٰی عَائِنَۃٍ" یعنی ہر چیز سے پہلے عَائِنَۃ بنی فُلَان: مال و محافظین مال۔

العَیْن. س۔ آنکھ۔ آنکھ کے ڈھیلے پر بولا جاتا ہے یا پلک وغیرہ سمیت سب پر اطلاق ہوتا ہے۔ کلمہ مؤنث ہے ج اَعْیُنٌ و عُیُوْن و عِیُوْن واَعْیَان و جج اَعْیُنَات اور تصغیر عُیَیْنَۃ.

العَیْن. اہل شہر۔ اہل مکان۔ بدنظری۔ کہا جاتا ہے "بِہٖ عَیْنٌ" یعنی وہ بد نظر ہے۔ انسان اور اسی سے ہے "مَا بِالدَّارِ عَیْنٌ" یعنی کوئی نہیں۔ خالص۔ واضح۔ کہا جاتا ہے "ذَکَرَ الْحَقُّ بِعَیْنِہٖ" یعنی حق کو خالص اور واضح طریقہ سے بیان کیا۔ نفیس۔ عزت۔ جھنڈا۔

عَیْنُ الاِبْرَۃِ: سوئی کا ناکہ۔ دیدبان۔ جاسوس۔ جماعت۔ ہر موجودہ چیز۔ کہا جاتا ہے "بِعتُہ عَیْنًا بِعَیْنٍ" یعنی موجود کو موجود سے بیچا۔ عمدہ چیز۔ کھال کے چھوٹے چھوٹے حلقے۔ دینار۔ نقد موجود۔ ذات شئی۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ ھُوَ عَیْنًا او بِعَیْنِہٖ" سود۔ سردار۔ شریف قوم۔ کمانڈر۔ فوج کا ہراول۔ آفتاب یا شعاع۔ مال۔ تیار مال۔ نالی کے پانی کے گرنے کی جگہ۔ کنوئیں کے پانی پھوٹنے کی جگہ۔ پانی کا چشمہ ج اَعْیُن و عُیُوْن. ترازو کا جھکاؤ۔ گوشہ۔ نظر۔ دیکھنے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ عَیْنٌ عَلٰی فُلَانٍ" یعنی فلاں فلاں کے اوپر نگہبان ہے "ھُوَ عَبْدُ عَیْنٍ او صَدِیْقُ عَیْنٍ" وہ دکھاوے کا خادم یا دوست ہے۔لَقِیْتُہٗ عَیْنَ عُنَّۃ میں اس کو ایسی حالت میں ملا کہ اس نے مجھے نہیں دیکھا۔ "لَقِیْتُہٗ اَوَّلَ عَیْنٍ" میں نے اس سے سب سے پہلے ملاقات کی "لا تَطْلُبْ اَثَرًا بَعْدَ عَیْنٍ" یعنی بعد معائنہ کے اثر کو مت طلب کرو اور یہ ضرب المثل ہے اس شخص کیلئے جو کسی چیز کو دیکھے اور چھوڑ دے اور اس چیز کے مفقود ہونے کے بعد اس کے نشان کے پیچھے پڑ جائے۔ "صَارَ خَبْرًا بَعْدَ عَیْنٍ" و "اَنْتَ عَلٰی عَیْنِی" تم میری حفاظت میں ہو تمہارا اکرام میری نگاہ میں ہے "ھَا ھُوَ عَرْضُ عَیْنٍ" یعنی وہ قریب ہے۔ فَعَلَہٗ عَلٰی عَیْنٍ و عَلٰی عَیْنَیْنِ و عَمْدَ عَیْنٍ و عَمْدَ عَیْنَیْنِ و عَمْدًا عَلٰی عَیْنٍ." یعنی یقین کے ساتھ کوشش کی۔ وقَاعَیْنَہ یعنی اسے طمانچہ مارا اور سخت سست کہا۔ "و نعمَ اللّٰہُ بِكَ عَیْنًا" اللہ تمہاری آنکھ کو ٹھنڈی رکھے۔

العِیْن. نیل گائے۔

العَیْن. س۔ اہل شہر۔ جماعت۔

العِیَان. س۔ شخص۔ کہا جاتا ہے "لَقِیَہٗ او راٰہُ عِیَانًا" یعنی اس نے اس سے ملاقات کی یا اس کو دیکھا اور اس کے دیکھنے میں کوئی شک نہیں۔

العِیَان ہل کا پھل ج عُیُن و اَعْیِنَۃ.

العِیْنَۃ. عمدہ مال۔عِیْنَۃُ الخَیْلِ: عمدہ گھوڑے۔العِیْنَۃُ مِنَ النَّعْجَۃِ: بکری کی آنکھ کا گرداگرد عِیْنَۃُ الحَرْبِ: مادۂ جنگ۔ کہا جاتا ہے ثَوْبٌ عِیْنَۃٌ: خوش نما کپڑا۔بَیْعُ العِیْنَۃِ: کسی چیز کو اس کی اصلی قیمت سے زیادہ قیمت پر ادھار بیچنا۔

العِیَانِیُّ مِنَ الشُّھُوْدِ: عینی گواہ۔

العَیْنِیَۃ. عین کی طرف منسوب۔

العَیُوْن. بہت نظر لگانے والا۔ ج عِیْن و عُیُن.

الاَعْیَن. وہ شخص جس کی تپلی بڑی اور چوڑی ہو۔ مؤنث عَیْنَاء ج عِیْن. الاَعْیَن: جنگلی بیل۔ العَیْنَاء: خوبصورت آنکھ والی۔ بہترین کلمہ۔ کہا جاتا ہے "اَرْضٌ عَیْنَاء" یعنی سرسبز زمین۔

المُعَایَنَۃ. مص۔ برادری۔

المَعَان. منزل۔ کہا جاتا ہے "ھُمْ مِنْكَ بِمَعَانٍ" یعنی وہ لوگ ایسی جگہ میں ہیں کہ تم ان کو دیکھ سکتے ہو۔

العَیَّان و المِعْیَان. بہت نظر لگانے والا۔

المَاءُ المَعِیْن والمَعْیُوْن. جاری پانی۔

عَیْنٌ مَعْیُوْنَۃٌ: بہت پانی والا چشمہ۔

المُعَیَّن فا "فِی الھَنْدَسَۃِ" شکل مسطح مساوی الاضلاع۔

المُعَیَّن مف۔ بیل۔ آنکھ کی شکل کا منقش کپڑا۔نِیَّۃٌ مُعَیَّنَۃٌ و مُعَیِّنَۃٌ یعنی نیت ظاہرہ۔

المُعْتَان. گھاس پانی تلاش کرنے والا۔

عَاہَ یَعِیْہُ عَیْہًا. آفت پہنچنا۔

العَائِھَۃ. شور۔ چیخ۔

العَاھَۃ. آفت۔

ارض مَعْیُوْھَۃ. آفت رسیدہ زمین۔

عَیَّ یَعِیُّ و عَیِیَ یَعْیَی عَیًّا و عِیَاءً بِاَمْرِہٖ و عَنْ اَمْرِہٖ: عاجز ہونا۔ ناقابل ہونا۔الاَمْرَ: جاہل ہونا۔

عَیِیَ یَعْیِی عِیًّا. فِی المَنْطِقِ: کلام میں رک جانا۔ عاجز ہونا۔ صفت عَیِیٌّ و عَیٌّ.

عَیَّا تَعْیِیَۃً وعَایَا مُعَایَاۃً. الرَّجُلَ: غیر مفہوم کلام کہنا۔عَایَا صَاحِبَہٗ پیچیدہ گفتگو کرنا۔

اَعْیَا اِعْیَاءً المَاشِیَ: چلنے والے کا تھکنا۔

اَعْیَاہ: تھکانا۔اَعْیَا الدَّاءُ الطَّبِیْبَ: مرض کا طبیب کو عاجز کر دینا۔الاَمْرُ عَلَیْہِ: عاجز بنا دینا۔

تَعَایَا الاَمْرُ عَلَیْہِ و تَعَیَّا عَلَیْہِ و تَعَایَاہ. عاجز کرنا۔

تَعَایَا و تَعِیًا واسْتَعْیَا بِالْاَمْرِ: ناقابل ہونا۔ طاقت نہ رکھنا۔
العَیَاء۔ مص۔ عاجزی۔ وَاءٌ عَیَاءٌ: ناقابل علاج مرض۔

العَیُّ۔ تھکنے والا۔ گفتگو میں عاجز۔ ج اَعْیَاءٌ۔
العَیِّیُ۔ تھکنے والا۔ گفتگو میں عاجز ج۔ أَعْیِیَاء واَعْیِیَة۔
العَیَّان۔ تھکا ہوا۔ عاجز۔

اَلاُعْیِیَّة۔ پیچیدہ کلام۔
المُعْیِی۔ تھکا ہوا۔ عاجز۔

# غ

غ : اَلْغَیْنُ انیسواں حرف بنیادی حروف میں سے۔ یہ حروف حلقی (حلق سے نکلنے والے حروف) سے ہے بحساب جمل اس کا عدد (۱۰۰۰) ہے۔

غَبَّ (ن) غَبًّا و غِبًّا چند دن کے بعد ملاقات کرنا۔ عَنْہُ: ایک دن ناغہ دے کر آنا۔ غَبَّتْ عَلَیْہِ الحُمّٰی: بخار کا ایک دن ناغہ دے کر آنا۔ غَبَّ عِنْدَہُ: رات بسر کرنا الرَّایَ: رائے اختیار کرنے میں توقف کرنا۔

غَبًّا و غِبًّا و غُبُوْبًا و غُبُوْبَۃً۔ الطَّعَامُ کھانے کا باسی ہونا۔ بدبودار ہونا۔ غَبَّتِ الْاُمُوْرِ: کاموں کا انتہا کو پہنچنا۔

غَبَّتْ (ض) غَبًّا و غِبًّا و غُبُوْبًا الْمَاشِیَۃَ: جانوروں کا ایک دن ناغہ دے کر پانی پینا۔ صفت غَابَّۃٌ ج غَوَابٌّ و غَابَّاتٌ۔

اَغَبَّ۔ الْمَاشِیَۃَ: جانوروں کا ایک دن ناغہ دے کر پانی پلانا الْقَوْمَ: ایک دن ناغہ دے کر ملاقات کو آنا۔ اَغَبَّتْہُ الحُمّٰی و اَغَبَّتْ عَلَیْہِ: تیسرے دن بخار آنا۔ اَغَبَّ الطَّعَامُ: کھانے کا بدبودار ہونا عِنْدَہُ: رات بسر کرنا۔

غَبَّبَ۔ الشَّیْئُ: فاسد ہونا فِی الْاَمْرِ: مبالغہ نہ کرنا عَنْھُمْ: دفع کرنا الذِّئْبُ: بھیڑیے کا بکری وغیرہ کے گلے کو پکڑ لینا۔

الغَابُّ۔ فا۔ باسی گوشت۔ نَجْمٌ غَابٌّ: ثابت ستارہ۔

الغِبُّ۔ س۔ نتیجہ انجام۔ بمعنی بعد حُمّٰی الغِبِّ: تیسرے دن کا بخار اور صفت موصوف کی صورت میں حُمّٰی غِبٌّ بھی بولا جاتا ہے۔

مَاءٌ غِبٌّ: دور کا پانی ج اَغْبَاب۔

الغُبُّ۔ لہر جو کنارے سے ٹکرائے۔ پست زمین۔ ج اَغْبَاب و غُبُوْب و غُبَّان۔

الغُبَّۃُ۔ زندگی کے گزر بسر کا تھوڑا سامان۔

الغَبَبُ۔ مرغ اور بیل وغیرہ کے حلق کے نیچے لٹکنے والا گوشت۔ ج اَغْبَاب۔

الغَبِیْبُ۔ باسی گوشت۔ چھوٹی ندی پہاڑی یا زمینی۔

الغَبِیْبَۃُ۔ صبح کا دودھ کہ اسی پر شام کو دوہا جائے۔ اور پھر اگلے دن بلویا جائے۔

التَغِبَّۃُ۔ جھوٹی شہادت۔

المُغِبُّ۔ شیر۔

المَغَبَّۃُ۔ انجام۔

المُتَغَبِّبُ۔ انجام کا انتظار کرنے والا۔

غَبَثَ (ن) غَبْثًا۔ الجُبْنَ بِالسَّمَنِ: پنیر کو گھی سے لت کرنا۔

اِغْبَثَّ۔ مٹیالا رنگ کا ہونا۔ صفت "اَغْبَث"

الغُبْثَۃُ۔ مٹیالا رنگ۔

غَبِجَ (س) غَبْجًا۔ المَاءَ: لگاتار گھونٹ گھونٹ پینا۔

الغُبْجَۃُ۔ گھونٹ۔

غَبَرَ (ن) غُبُوْرًا۔ گزرنا۔ ٹھہرنا۔ گرد آلود ہونا۔

غَبِرَ (س) غَبَرًا۔ الجُرْحُ: زخم کا خراب ہو کر مندمل ہونا۔ اور پھر ٹوٹ جانا۔ صفت "غَبِرٌ"، غبار لگنا۔

غَبَّرَ۔ غبار اُڑانا الشَّیْئَ: غبار میں لتھیڑنا۔ الرَّجُلُ: لا الٰہ الا اللہ کہنا۔ یا قرأت وغیرہ میں آواز کو لوٹانا اور کہا جاتا ہے "غَبَّرَ فِی وَجْہِ فُلَان"، اس نے فلاں کے چہرہ میں غبار ڈال دیا یعنی بڑھ گیا۔

اَغْبَرَ۔ غبار اُڑانا۔ گرد آلود ہونا۔ فِی الْاَمْرِ: متوجہ ہونا اور کوشش کرنا۔ اَغْبَرَتِ السَّمَاءُ: زور سے برسنا۔

اِغْبَرَّ۔ گرد آلود ہونا الْیَوْمُ: بہت غبار والا ہونا۔

الغِبْرُ۔ چیز کا بقیہ۔ ج اَغْبَار۔

الغُبَّرُ۔ چیز کا بقیہ۔ ج غُبَّرَات۔ کہا جاتا ہے "غُبَّرُ المَرَضِ"، یعنی مرض کا بقایا۔

الغُبْرَۃُ۔ خاکستری رنگ۔

والغَبَرَۃُ و الغُبَار۔ مٹی۔ خاک۔

الغَبَرُ۔ بقاء۔ دَاھِیَۃُ الغَبَرِ: منقطع نہ ہونے والی بڑی مصیبت۔ مٹی۔

الغَبْرَۃُ۔ گرد۔ غبار۔

الغَبِرُ۔ گرد غبار۔ ناسور۔ جُرْحٌ غَبِرٌ: خراب شدہ زخم۔

الْاَغْبَرُ۔ خاکستری رنگ والا۔ بھیڑیا۔ جانے والا۔ کہا جاتا ہے "لَا یَغُرَّنَّکَ عِزُّ الدُّنْیَا فَاِنَّہُ اَغْبَرُ"، دنیا کی عزت تم کو دھوکا نہ دے اس لیے کہ وہ جانے والی ہے۔ ج غُبْر۔ سخت بھوک کی صفت میں یہ لفظ مستعمل ہے۔ کہا جاتا ہے "الجُوْعُ الْاَغْبَرُ و الْمَوْتُ الْاَحْمَرُ۔"

الغَبْرَاءُ۔ مؤنث اَغْبَر۔ مادہ چکور۔ زمین۔ کہا

جاتا ہے "ما اظلّت الخضراءُ ولا اقلّتِ الغبراءُ مثلَ فُلان" مثل فلاں پر نہ تو آسمان نے سایہ ڈالا اور نہ زمین نے اٹھایا۔ بنو غبراء و بنو الغبراءِ: فقراء۔ سنةٌ غبراءُ: خشک سال۔
الغُبَیراء چینا کی شراب۔ ایک قسم کا پودہ۔
الغُبْران ایک غلاف میں دو کھجور۔
الغابر۔ فا۔ گزرا ہوا۔ باقی۔ کہا جاتا ہے "وَهُوَ غابرُ بنی فُلان" وہ بنی فلاں کا بقیہ ہے۔ ج غُبّر و غابرُوْنَ۔ غُبّرُ الشَّیْءِ چیز کا بقیہ۔ غُبّرُ اللَّیْلِ رات کا آخری حصہ۔ غُبّرَ النَّاسِ رُتبہ کے لحاظ سے آخری۔
المِغْبار۔ مِنَ النَّخلِ وَغیرِها: گرد آلود درخت خرما وغیرہ۔
المُغَبِّرة وہ لوگ جو اللہ کو یاد کرتے رہیں۔
غَبِسَ (ن) غَبْسًا واَغْبَسَ واغبسَّ واِغْبَاسَّ۔ اللَّیْلُ: رات کا تاریک ہونا۔ صفت (اَغْبَس) ج غُبْس۔ اَغْبَسَ الشَّیْءُ: خاکستری رنگ کا ہونا۔
الغُبْسَة و الغبس۔ خاکستری رنگ۔ رات کی ابتدائی تاریکی۔
غَبِشَ (س) غَبْشًا واَغْبَشَ۔ اللَّیْلُ: رات کی تاریکی کا صبح کی سفیدی سے مخلوط ہونا۔
تَغَبَّشَهُ۔ دھوکا دینا۔ ظلم کرنا۔ جھوٹا دعویٰ کرنا۔
الغَابش۔ دھوکا باز۔ فریبی؛ ظالم۔
الغَبَش۔ رات کا بقیہ۔ آخری رات کی تاریکی ج اَغْبَاش۔
الغُبْشَة۔ رات کا بقیہ۔ لَیْلٌ (غَبْشٌ واَغْبَشُ) تاریک رات۔ و لَیْلَةٌ غَبْشاءُ ج غُبْش۔
غَبِصَتْ (س) غَبَصًا۔ العَیْنُ: ہمیشہ رونے کی وجہ سے بہت کیچڑ والی ہونا۔
الغَبَص۔ آنکھ کی کیچڑ۔ کہا جاتا ہے "فِیْ عَیْنِهِ غَبَصٌ" اس کی آنکھ میں کیچڑ ہے۔
غَبَطَ (ض) غَبْطًا۔ الکَبْشَ: مینڈھے کا موٹاپا معلوم کرنے کیلئے ہاتھ سے ٹٹولنا۔

غَبَطَه (ض) و غَبِطَ (ف) غَبْطًا و غِبْطَةً کسی کی نعمت کو دیکھ کر ویسا ہی اپنے لیے بھی تمنا کرنا۔ صفت (غابِطٌ) ج غُبَّط۔
غَبَّطَهُ۔ رشک دلانا۔
اَغْبَطَ۔ السَّحابُ: لگاتار بارش ہونا۔ کہا جاتا ہے "اَغْبَطَ علَیْنا المطَرُ" النَّبَاتُ: زمین کو ڈھانپ لینا۔ اَغْبَطَتِ الحُمّٰی عَلَیْهِ بخار کا لگاتار رہنا۔
اِغْتَبَطَ وَاُغْتُبِطَ۔ خوشی اور اچھی حالت میں رہنا۔
الغَبْط والغِبط۔ کٹی ہوئی کھیتی کے مٹھے ج غُبُوْط۔
الغِبْطَة۔ حسن حال؛ خوش؛ رشک؛ پادری کا لقب۔
الغَبِیْط۔ کجاوہ۔ پست زمین جس کے دونوں طرف بلندی ہو۔ پانی کی لہر جو زمین کی بلندی کو کاٹ دے۔ ج غُبُط۔
الغَبُوْط۔ مِنَ النُّوْقِ: اُونٹنی جس کی چربی بغیر ہاتھ سے ٹٹولے ہوئے معلوم نہ ہو۔
سَمَاءٌ (غَبْطٰی) لگاتار برسنے والا بادل۔
اَرْضٌ (مُغْبَطَةٌ) نباتات سے گھری ہوئی زمین۔
الغَبْغَب۔ گائے یا مرغ کے گلے کے نیچے کا لٹکا ہوا گوشت۔
غَبَقَهُ (ن ض) غَبْقًا و غَبَقَةً۔ شام کو پینے کی چیز ہلانا۔ غَبَقَ الغَنَمَ: بکری کو شام کو پلانا یا دوھنا۔
اِغْتَبَقَ۔ شام کو پینے کی چیز پینا۔ الخَمْرَ: شام کے وقت شراب پینا (و تَغَبَّقَ) النَّاقَةَ: شام کے وقت دوہنا۔ (الغَبُوْق) شام کو پینے کی چیز اور یہ صبوح کے خلاف ہے۔ وہ جو شام کو دوہا جائے (الغَبُوْقُ والغَبُوْقَة) اُونٹنی جو شام کو دوہی جائے۔ ج غَبَائِق۔ تم کہتے ہو "لَقِیْتُه ذَا صَبُوْحٍ وَذَا غَبُوْقٍ" یعنی میں نے صبح اور شام میں ملاقات کی۔
الغَبَقَة۔ وہ رسی جو ہل چلاتے وقت بیل کے کوہان والی لکڑی کے سرے پر باندھتے ہیں۔

الغَبَقان۔ شام کے وقت پینے والا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ غَبَقانُ اِمْرَاَةٌ غَبْقٰی" ج غَباقی۔
غَبَنَ (ن) غَبْنًا۔ الثَّوْبَ: کپڑے کو تنگ یا چھوٹا کرنے کیلئے موڑ کر سینا۔ الرَّجُلَ: کسی کے سامنے اس طرح گزر جانا کہ نہ وہ دیکھے نہ اسے علم ہو۔ الطَّعَامَ: کھانے کو حاجت کے وقت کے لیے چھپانا۔
غَبَنَهُ (ن) غَبْنًا و غَبَنًا۔ فِی البَیْعِ او الشِّرَاءِ: دھوکا دینا۔ فُلانًا: قیمت وغیرہ میں نقصان پہنچانا۔ صفت (غَابِنٌ) صفت مفعولی (مَغْبُوْنٌ)
غَبِنَ (س) غَبْنًا و غَبَنًا۔ الشَّیْءَ و فِیْهِ: بھولنا۔ غلطی کرنا۔ (غَبَنًا و غَبَانَةً رَایُهُ): کم سمجھ ہونا۔ کند ذہن ہونا۔
تَغَابَنَ۔ بعض کا بعض کو نقصان پہنچانا۔
اِغْتَبَنَ۔ الشَّیْءَ: بغل میں چھپانا۔
الغَبْن والغَبَن۔ مص۔ خرید و فروخت میں دھوکا و الغَبَانَة۔ کند ذہنی۔ بھول چوک۔
الغَبَن: کپڑے کی کترن۔
الغَابِن۔ فا۔ کام سے سستی کرنے والا۔ کام چور۔
الغَبِیْن والمَغْبُوْن۔ کم سمجھ۔
اَلْغَبْنُ وَالْغَبَنُ وَالْغَبَانَةُ کمزور رائے۔ بھول جانا۔
الغَبِیْنَة۔ دھوکا۔
المُغَابَنَة۔ خرید و فروخت میں نقصان۔
المَغْبِن۔ بغل۔ جسم کی لوٹ ج مَغَابِن۔
غَبِیَ یَغْبَی غَبًا و غَبَاوَةً۔ الشَّیْءَ و عَنْهُ: ناسمجھ ہونا۔ کند ذہن ہونا۔ الشَّیْ عَلَیْهِ: مخفی رہنا۔ عَنْهُ الخَبَرُ: جاہل ہونا۔ غافل ہونا۔ مِنْهُ الشَّیْءُ: مخفی ہونا۔
تَغَابٰی عَنْهُ تَغَابِیًا و تَغَابَاهُ۔ غفلت برتنا۔
تَغَبَّاهُ واِسْتَغْبَاهُ۔ غبی جاننا۔ غبی سمجھنا۔
الغَبَاء۔ زمین کی پوشیدگی۔ مِنَ التُّرَابِ بلند غبار۔
الغَبْوَة و الغُبْوَة۔ غفلت۔
الغَبَاوَة و الغُبّی۔ جہالت۔ ناسمجھی۔ غفلت۔

الغَبِی. کم سمجھ جاہل ج اَغْبِیَاء و اَغْبَاء.
غَبّٰی تَغْبِیَةً. الشَّیْءَ: چھپانا الشَّعْرَ: بال کو چھوٹا کرنا یا جڑ سے اکھیڑنا۔
اَغْبٰی. السَّحَابُ: کم برسنا؛ بوچھار برسانا۔
الغَبَاء. مِنَ التُّرَابِ: بلند غبار۔
الغَبْیَة. کم بارش یا بوچھار۔
مِنَ التُّرَابِ: بلند غبار۔ کہا جاتا ہے "جَاءَ عَلٰی غَبْیَةٍ مِنَ الشَّمْسِ" یعنی آفتاب کے غائب ہونے کے وقت آیا۔
الاَغْبٰی مِنَ الْاَغْصَانِ: گنجان ٹہنی۔ مؤنث غَبْیَاء ج غُبْیٌ شَجَرَةٌ غَبْیَاء : گنجان درخت۔
المَغْبَاة. درندہ جانوروں کے شکار کا گڑھا۔ ج مَغَابٍ.
غَتَّ (ن) غَتًّا. الطَّعَامُ او الکَلَامُ: خراب ہونا الشَّیْءَ فِی المَاءِ: پانی میں ڈبونا فُلَانًا. غمگین کرنا؛ گلا گھونٹنا فُلَانًا بِالْاَمْرِ: تھکانا اور غمگین کرنا ٥ بِالْکَلَامِ: سرزنش کرنا۔ غَتَّ الضِّحْکَ: ہاتھ یا کپڑا رکھ کر ہنسی روکنا المَاءَ: برتن کے منہ سے بغیر علیحدہ کئے ہوئے گھونٹ گھونٹ پانی پینا۔
غَتَّتَ واَغْتَتَ. الطَّعَامَ: کھانے کو خراب کرنا۔ بگاڑنا۔
غَتِلَ (س) غَتَلًا. المَکَانُ: بہت درخت والا ہونا۔ صفت (غَتِل)
اَغْتَمَ. الزِّیَارَةَ: زیادہ ملاقات کر کے ملول کرنا۔
الغَتْم. سخت گرمی جس سے دم گھٹے۔
الغُتْمَة. گفتگو میں رکاوٹ۔
الاَغْتَم والغُتْمِیُّ. جو اچھی طرح گفتگو نہ کر سکے۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ اَغْتَم و قَوْمٌ غُتْم واَغْتَام وامْرَاَةٌ غَتْمَاء."
غَثَّتِ (ض۔س) غَثَاثَةً و غُثُوْثَةً الشَّاةُ: بکری کا دبلا ہونا۔ کمزور ہونا۔ صفت (غَثَّة) اللَّحْمُ: لاغر ہونا حَدِیْثُ القَوْمِ ردی ہونا۔ فاسد ہونا۔
غَثَّ (ض) غَثًّا وغَثِیْثًا. عَلَیْهِ المَکَانُ: ناموافق ہونا الجُرْحُ: زخم سے پیپ وغیرہ بہنا۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ لَا یَغُثُّ عَلَیْهِ شَیْءٌ" یعنی کسی چیز کے متعلق نہیں کہتا کہ وہ ردی ہے تاکہ اس کو چھوڑے۔
اَغَثَّ. دُبلا ہونا۔ فاسد ہونا۔ فِی الکَلَامِ: بیکار گفتگو کرنا اللَّحْمَ: دُبلا گوشت خریدنا۔
اِغْتَثَّتِ. الخَیْلُ: موسم بہار کی گھاس پر پہنچنا۔
تَغَثَّثَ. الشَّیْءَ: کم سمجھنا۔
اِسْتَغَثَّ. الجُرْحَ: علاج کر کے پیپ وغیرہ نکالنا۔
الغَثُّ. دُبلا۔ مِنَ الکَلَامِ: ردی کلام۔
الغَثِیْث. دُبلا۔
غَثِیْثُ الجُرْحِ وغَثِیْثَتُهُ. پیپ ؛ خون وغیرہ۔
الغَثِیْثَة. بے فائدہ چیز۔ عقل کا فتور۔
غَثَرَ (ن) غَثْرًا. المَکَانُ بِالنَّبَاتِ: سبزی سے لہلہانا۔
اَغْثَرَ. الشَّجَرُ: درخت سے گوند بہنا۔
اِغْثَارَّ. الثَّوْبُ: زیادہ رواں والا ہونا۔ صفت (اَغْثَر)
الغَثَر. کپڑے کا رواں والا ہونا۔
الغُثْر والغَثَرَة والغَثْرَاء ؛ الغَیْثَرَة. کمینے لوگ۔
الغَثْرَة. ارزانی و تروتازگی۔
الغُثْرَة. سبزی مائل بھورا یا سرخ رنگ۔
الاَغْثَر. سبزی مائل بھورا یا سرخ رنگ والا۔ مؤنث (غَثْرَاء) ج غُثْر. زیادہ اُون کا کمبل۔ شیر ؛ بھیڑیا۔ کیچڑ۔ جاہل۔
المِغْثَر والمِغْثَار والمُغْثُوْر. بعض درختوں کا گوند ج مَغَاثِیْر.
اَرْضٌ (مُغْثِرَةٌ) سبز سے لہلہانے والی زمین۔
غَثَمَ (ن) غَثْمًا لَهُ: یکبارگی عمدہ مال دینا۔
الغَثِیْمَة. اوجھ کا وہ حصہ۔ جس میں بہت سے پرت ہوتے ہیں۔
الغُثْمَة. سیاہی مائل سفید رنگ۔
الاَغْثَم. سیاہی مائل سفید رنگ والا۔
المَغْثُوْم. مخلوط۔
الغَثِیْمَة. ایک قسم کا کھانا جس میں ٹڈی پڑتی ہے۔
غَثَا یَغْثُوْ غَثْوًا وغُثُوًّا واَغْثٰی. الوَادِی: زیادہ کوڑے کرکٹ والی ہونا۔
السَّیْلُ المرتَعَ: سیلاب کا چراگاہ کو بدمزہ بنا دینا۔
الغُثَاء والغُثَّاء. جھاگ۔ کوڑا کرکٹ جو سیلاب کی جھاگ سے ملا ہوا ہو۔
غَثٰی یَغْثِیْ غَثْیًا. الوَادِی: زیادہ کوڑے کرکٹ والی ہونا الکَلَامَ: مخلوط کرنا۔
غَثَتْ تَغْثِیْ غَثْیًا وغَثَیَانًا وتَغَثَّتِ النَّفْسُ: متلی آنا غَثَتِ السَّمَاءُ بِالسَّحَابِ: آسمان پر بادل چھا جانا۔
غَثِیَ یَغْثٰی غَثْیًا. الکَلَامَ: مخلوط کرنا۔
غَدَّ (س) غَدًّا وغُدَّ. البَعِیْرُ: اُونٹ کا غدود والا ہونا۔
غَدَّ ؛ غُدَّ وَغُدِّدَ وَاَغَدَّ. غدود والا ہونا۔ صفت (مُغِدٌّ)
غَدَّدَ نَصِیْبَهُ: حصہ۔ لینا۔
اَغَدَّ غدود والا ہونا۔ عَلَیْهِ : غصہ سے پھولنا۔
الغَدَد. اُونٹوں کا طاعون۔ ج غِدَاد.
الغُدَّة. مال کا ایک حصہ۔ سامان ج غَدَائِد.
(والغُدَدَة) اُونٹوں کا طاعون؛ گوشت کا سخت ٹکڑا جو مرض کی وجہ سے کھال اور گوشت کے درمیان پیدا ہو جاتا ہے۔ ج غُدَد و غَدَائِد.
المِغْدَاد. بہت غضبناک (مذکر مؤنث)
غَدَرَ (ن ض س) غَدْرًا و غَدَرَانًا. خیانت کرنا۔ عہد توڑنا۔
غَدِرَ (س) غَدَرًا المَکَانُ: بہت پتھر والا ہونا عَنْ اَصْحَابِهِ: اپنے ساتھیوں سے پیچھے رہ جانا الرَّجُلُ: تالاب کا پانی پینا اللَّیْلُ.
اَغْدَرَ ہ. پیچھے چھوڑنا۔ آگے بڑھ جانا۔ باقی رکھنا۔ کیچڑ میں پھینکنا۔ اَغْدَرَ اللَّیْلُ: رات کا تاریک ہونا۔

غَادَرَهٗ غِدَارًا و مُغَادَرَةً. چھوڑ دینا۔ باقی رکھنا۔
تَغَدَّرَ. پیچھے رہ جانا۔
اِغْتَدَرَ. الرَّجُلُ: چوٹی بنانا۔
اِسْتَغْدَرَ. المَکَانُ: تالابوں والا ہونا۔
الغَدَر. س. پتھر والی جگہ۔ درخت والے پتھر۔ کیچڑ جو تالاب میں پانی خشک ہونے کے بعد رہ جائے۔
الغَدَر والغُدَرَة والغُدَارَة. جو چھوڑا جائے۔
الغَدِیْر. نہر۔ تالاب۔ پانی جس کو سیلاب چھوڑ جائے۔ سبزی کا ٹکڑا۔ ج غُدُرٌ و غُدْرٌ و غُدْرَان و أغْدِرَة.
الغُدَیْرَة. چوٹی ج غَدَائِر. الغَدِیْرَة. سبزی کا ٹکڑا۔ ج غُدْرَان.
الغَادِر. فا۔ خیانت کرنے والا ج غَادِرُوْن و غَدَرَة و غُدَّار مؤنث غَادِرَة ج غَادِرَات و غَوَادِر.
الغَدْرَاء. تاریکی۔ لَیْلَةٌ (غَدْرَاءُ و غَدِرَةٌ و مُغْدِرَة) تاریک رات۔
الغُدَر والغُدَرَة والغِدِّیْر والغَدَّار والغَدُور. بہت غدر کرنے والا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ غَدُوْرٌ وامْرَأَةٌ غَدُوْرٌ" ج غُدُر اور مذکر کی گالی میں یاغُدَرُ بمعنی یاغَادِرُ اور جمع میں یاآلَ غُدَرٍ مستعمل ہے۔
یَاغَدَارِ. مبنی علی الکسرة. عورت کی گالی میں مستعمل ہے۔
غَدَفَ (ن) غَدْفًا و غَدَّفَ. لَهٗ فِی العَطَاءِ: بہت دینا۔
اَغْدَفَ. اللَّیْلُ: رات کا بہت تاریک ہونا الشَّبَکَةَ عَلَی الصَّیْدِ: شکار پر جال ڈالنا البَحْرُ: سمندر کا بہت لہروں والا ہونا المَرْأَةُ قِنَاعَهَا عَلٰی وَجْهِهَا: عورت کا چہرہ پر نقاب ڈالنا۔
اِغْتَدَفَ. مِنْهُ: زیادہ لے لینا الثَّوْبَ: کپڑا کاٹنا۔
اِغْدَوْدَفَ. اللَّیْلُ: رات کا آنا۔ تاریک ہونا۔
الغَادِف. ملاح۔
الغُدَاف. لمبا کالا بال۔ سیاہ بازو۔ بڑا کوا۔ بڑا گدھ۔ ج غِدْفَان.
الغَدَف. نعمت۔ ارزانی۔ تروتازگی۔ کہا جاتا ہے "هُمْ فِیْ غَدَفٍ" وہ لوگ خوش حالی میں ہیں۔
المِغْدَف و الغَادُوْف. چپو۔
الغِدَفْل. کامل۔ لمبا۔ بڑے ڈیل ڈول کا اُونٹ ج غَدَافِل.
غَدِقَ (س) غَدَقًا و اَغْدَقَ و اِغْدَوْدَقَ. المَطَرُ: بکثرت بارش ہونا عَیْنُ المَاءِ: کثیر ہونا اور خوشگوار ہونا۔ صفت (غَدِقَة) اَغْدَقَ العَیْشُ: آسودہ ہونا۔ اَغْدَقَتِ الاَرْضُ: زمین کا سرسبز ہونا۔
غَدَقَ (ض) غَدْقًا المَکَانُ: بارش سے تر ہونا اور سرسبز ہونا۔ صفت (غَدِق)
تَغَدَّنَ. الغُصْنُ: ٹہنی کا جھکنا۔
اِغْدَوْدَنَ. النَّبْتُ: سبز ہونا اور زیادتی و شادابی کی وجہ سے سیاہی کی طرف مائل ہونا الرَّجُلُ: ڈھیلا ہونا اور گرنا الشَّعْرُ: لمبا ہونا اور لپٹا ہوا ہونا صفت (غَدَوْدَن)
الغَدَن. نیند۔ اونگھ۔ ڈھیلا پن، سستی والغُدْنَة. نرمی۔ نزاکت۔
الغِدَان. شاخ جس پر کپڑے لٹکائے جائیں۔
الغُدَانِیّ. نازک بدن جوان۔
غَدَا یَغْدُو غُدُوًّا. صبح کے وقت جانا۔ جانا۔ اور صار کے معنی میں مستعمل ہے۔ مبتدا کو رفع اور خبر کو نصب دیتا ہے۔
غَدَا یَغْدُو غَدْوًا و غُدُوَّةً و اِغْتَدٰی. عَلَیْهِ: سویرے آنا۔
غَدِیَ یَغْدٰی غَدًا و تغدّٰی. صبح کا کھانا کھانا۔ کہا جاتا ہے "هَلْ لَكَ اَنْ تَتَغَدّٰی بِهٖ قَبْلَ اَنْ یَّتَعَشّٰی بِنَا" یعنی کیا تیرے لیے یہ امکان ہے کہ ہم کو ہلاک کرنے سے پہلے اس کو ہلاک کرے۔
غَدَّیٰ. الرَّجُلَ: دن کے ابتدائی حصہ میں کھلانا۔
غَادٰی مُغَادَاةً. الرَّجُلُ: صبح کے وقت آنا۔
الغَد. آئندہ کل۔ دور کا دن جس کا انتظار ہو۔ نسبت کے لیے (غَدِیٌّ و غَدَدِیٌّ)
الغُدْوَة. صبح فجر اور طلوع آفتاب کا درمیان دن کا ابتدائی حصہ ج غُدًی و غُدُوٌّ.
الغَدَاة. صبح۔ فجر اور طلوع آفتاب کا درمیان۔ دن کا ابتدائی حصہ۔ ج غَدَوَات کہا جاتا ہے "هُوَ ابْنُ غَدَاتَیْنِ" یعنی وہ دو دن کا ہے۔
الغَدِیَّة. بمعنی غُدْوَة و غَدَاة ج غَدَایَا و غَدِیَّات.
الغُدَیَّة. غِداة کی تصغیر۔
الغَدَاء. صبح کا کھانا اور اس کے مقابل عَشَاء ہے ج اَغْدِیَة.
الغَادِی. فا۔ شیر۔
الغَادِیَة مؤنث غَادِی. بادل جو صبح کے وقت اُٹھے۔ صبح کی بارش۔ ج غَوَادٍ و غَادِیَات.
الغَدْیَان. صبح کا کھانا کھانے والا۔ مؤنث غَدْیَا.
المَغْدٰی و المَغْدَاة. صبح کو جانے کی جگہ۔
غَذَّ (ن ض) غَذًّا. الشَّیْءَ: کم کرنا۔ گھٹانا۔ الجُرْحُ: خون پیپ وغیرہ جاری ہونا۔
اَغَذَّ اِغْذَاذًا. السَّیْرَ و فِی السَّیْرِ: چلنے میں جلدی کرنا الجُرْحُ: خون پیپ وغیرہ جاری ہونا۔
الغَاذّ. فا۔ آنکھ کی رگ جو ہمیشہ جاری رہتی ہے۔ حس۔
الغَذِیْذَة. زخم کا خون پیپ وغیرہ۔
غَذَمَ (ن) غَذْمًا. لَهٗ مِنَ المَالِ: یکبارگی عمدہ مال دینا۔
وغَذِمَ (س) غَذْمًا و تَغَذَّمَ و اِغْتَذَمَ الشَّیْءَ: بہت حرص سے کھانا۔
اَغْذَمَ و تَغَذَّمَ الفَصِیْلُ مَا فِیْ ضَرْعِ اُمِّهٖ: اُونٹنی کے بچہ کا تھن سے سب دودھ پی لینا۔
الغُذْمَة. مال کا ایک حصہ۔ ج غُذَم والغَذْمَة. بہت دودھ۔ ج غِذَم.
بِئْرٌ غَذِیْمَةٌ. وسیع کنواں۔

الغُدَم والمُتغدِّم. بہت زیادہ کھانے والا۔
غَذْمَرَ غَذْمَرَةً. غضبناک ہونا۔
الشَّئَ. جدا جدا کرنا۔ بعض کو بعض سے ملانا۔ اٹکل سے بیچنا۔
تَغَذْمَرَ. فِي المَجْلِسِ. غصہ سے چلانا۔
الغَذْمَرَة. س۔ شور۔ ڈانٹ۔ گفتگو اور چیخ کا مخلوط ہونا۔ ج غَذَامِير.
غَذَا يَغْذُ وغَذْوًا. الرَّجُلَ بالطَّعَامِ: خوراک دینا الطَّعَامُ الصَّبِيَّ. بچہ کو فائدہ دینا اور کافی ہونا العِرقُ. خون بہانا الرَّجُلُ: جلدی کرنا الفرسُ. تیز گزرنا۔
غَذَّى تَغْذِيَةً. الرَّجُلَ: غذا دینا۔ پرورش کرنا۔ غَذَّى العِرقُ. خون بہانا۔
تَغَذَّى تَغَذِّيًا واغْتَذَى اِغْتِذَاءً. خوراک کھانا۔
اسْتَغْذَى اِسْتِغْذَاءً. الرَّجُلَ: سخت پچھاڑنا۔
الغِذَاء. خوراک۔ ج اَغْذِيَة.
الغَاذِي. فا. غَاذِي المَالِ. مال کا منتظم۔ ج غُذَاة و غَاذُوْنَ مؤنث غَاذِيَة ج غَوَاذٍ.
الاَغْذَى. اسم تفضیل۔
الغَذِيُّ. رحم کا بچہ (بکری کیلئے خاص ہے) ج غِذَاء. جانوروں کے چھوٹے چھوٹے بچے۔
الغَذَوِيُّ. رحم کا بچہ۔
الغَذَوَان. بدزبان۔ تیز رفتار گھوڑا۔
غَرَّه (ن) غَرًّا وغِرَّةً وغُرُوْرًا. دھوکا دینا۔ بیہودہ اُمید دلانا۔ کہا جاتا ہے "مَا غَرَّكَ بِفُلَانٍ" یعنی تُو نے اُس پر دلیری کیونکر کی؟
غَرًّا لِّمَاءَ: پانی گرانا۔
غُرًّا وغِرَارًا. الطَّائِرُ فَرْخَهُ: پرندہ کا اپنے بچہ کو چوگا دینا الرَّجُلُ: غرغر پرندہ کھانا الرَّاعِي: اُونٹ کو چرانا المَاءُ پانی کا نایاب ہونا۔
غَرَّ (ن) غَرًّا وغِرَارًا وغَرِرَ (س) غَرَارَةً شریف ہونا۔ ناتجربہ کار ہونا۔
غَرَّ (ض) غَرًّا وغَرَارَةً. تجربہ کے باوجود بچوں جیسا کام کرنا۔

غَرَّ (س) غَرَرًا وغُرَّةً وغَرَارَةً الوَجْهُ: خوبصورت سفید رنگ والا ہونا۔ الشَّئُ. سفید ہونا۔
غَرَّرَ تَغْرِيْرًا وتَغِرَّةً. بالشَّئِ. ہلاکت کیلئے پیش کرنا الطَّائِرُ: پرندہ کا اُڑنے کیلئے پر پھیلانا القِرْبَةَ: مشک بھرنا۔ غَرَّرَتْ ثَنِيَّةُ الغُلَامِ: بچہ کے اگلے دانت نکلنا۔
غَارَتْ غِرَارًا ومُغَارَّةً. السُوقُ: بازار کا ماند پڑ جانا۔ غَارَّ التَّحِيَّةَ: کم کرنا۔ غَارَّتِ النَّاقَةُ: اُونٹنی کا دودھ کم ہونا۔
تَغَرَّرَ. الفرسُ: گھوڑے کی پیشانی سفید ہونا۔
اِغْتَرَّ واسْتَغَرَّ. بكَذَا: دھوکا کھانا۔
اِغْتَرَّهُ واسْتَغَرَّهُ. بے خبری میں آنا۔ واغْتَرَّهُ. بے خبری کا طالب ہونا۔
الغَرُّ. س۔ زمین میں شگاف۔ کپڑے یا کھال کی شکن۔ کہا جاتا ہے "طویت الثوب علی غره" یعنی میں نے کپڑے کو اُس کی پہلی تہہ پر لپیٹا۔ چھوٹی ندی ج غُرُوْر.
الغَرُّ والغِرَارُ. تلوار کی دھار۔ العِرَارُ: نیند وغیرہ کی کمی۔ کساد بازاری۔ اُونٹنی کے دودھ کی کمی ج اَغِرَّة کہا جاتا ہے "اتانا علی غِرَارٍ" یعنی وہ ہمارے پاس جلدی آیا۔ الغِرَارُ: تیر بنانے کا نمونہ اور اسی سے ہے "هم علی غرار واحد" یعنی وہ ایک جیسے ہیں۔ کہا جاتا ہے "ولدت ثلاثة بنين علی غرار" یعنی اس نے تین بچے پے در پے جنے جن کے درمیان کوئی لڑکی نہیں۔
"لَبِثَ القَوْمُ غِرَارَ شَهْرٍ" قوم ایک مہینہ کی مدت ٹھہری رہی۔
الغَرَارَة. غفلت۔ نوعمری۔ کہا جاتا ہے "کان ذلك علی غرارتی" یعنی یہ میری نوعمری کے زمانہ میں تھا۔
الغُرْغُرَة. ایک آبی پرندہ جو گہرے جوہڑ میں زندگی گزارتا ہے۔
الغُرَّة. گھوڑے کی پیشانی کی سفیدی۔ مِنْ كُلِّ شَئٍ. ہر چیز کا ابتدائی اور معظم

حصہ۔ مِنَ القَوْمِ: شریف مِنَ الرَّجُلِ: چہرہ۔ روشنی یا صبح ظاہر ہو تو کہا جاتا ہے قَدْ بَدَتْ غُرَّتُهُ. غلام۔ باندی۔ ج غُرَرٌ.
الغُرَرُ. مہینہ کی ابتدائی تین راتیں یعنی پہلی، دوسری، تیسری رات۔ عرب۔ مہینے کی تقسیم تین تین راتوں سے کرتے تھے کہ پہلی تین راتوں کو غُرَر دوسری تین راتوں کو نفل اور اس کے بعد تُسع پھر عُشَر پھر بِیْض پھر دُرَع پھر ظُلَم پھر حَنَادِس پھر وَادِیٔ پھر مَحَاق کہتے ہیں۔
الغِرُّ. ناتجربہ کار جوان۔ مؤنث غِرٌّ وغِرَّةٌ ج اَغْرَارٌ.
الغُرَّى. اپنے قبیلہ میں سردار عورت۔
الغِرَّة. س۔ غفلت۔ ناتجربہ کاروں کی جماعت۔ ج غِرَر.
الغُرَّة. مہینے کا پہلا دن۔ ایک کالے رنگ کا آبی پرندہ۔
الغَرَرُ. ہلاکت کے درپے۔ کہا جاتا ہے "انا غَرَرٌ مِنْكَ" میں تم سے دھوکے میں ہوں۔
الغَرُوْرُ. دھوکا دینا اور یہ دُنیا کی صفت میں بھی آتا ہے۔ کہا جاتا ہے "الدنیا غرور" غرغرہ کی دوائیں۔
الغُرُوْرُ. س۔ بیہودہ باتیں۔
الغَارُّ. فا۔ غافل۔ کنواں کھودنے والا۔ مؤنث غَارَّة.
الغَرَّار. بہت دھوکہ دینے والا۔
الغَرِیْرُ. اچھی عادت اور اسی سے مثل ہے "اَدْبَرَ غَرِيْرُهُ وَاَقْبَلَ هَرِيْرُهُ" یعنی اس کی اچھی عادت جاتی رہی اور بُری عادت آگئی۔ اچھی زندگی۔ ج غُرَّان. ضامن۔ دھوکا زدہ۔ ناتجربہ کار جوان۔ ج اَغِرَّة واَغِرَّاء مؤنث غَرِيْرَة ج غَرِيْرَات وغَرَائِر.
الغُرَيْرُ. کتے اور بلی کے درمیان چھوٹی ٹانگوں کا بھورے رنگ کا ایک جانور اور عرب کے امثال میں ہے "اَسْمَنُ مِنْ غُرَيْرٍ" اور اس کا نام یَغْر اور غُرْغُوْر بھی ہے۔
الاَغَرُّ. خوبصورت۔ ہر چیز کا سفید۔ فیاض۔

سردار شریف مِنَ الاَیَّام: سخت گرم دن۔
مِنَ الخَیْلِ: پیشانی پر سفیدی والا۔ مؤنث غَرَّاء ج غُرٌّ وغُرَّان۔
الغَرَارَۃُ. بورا۔ تھیلا۔ ج غَرَائِر.
الغَرَّانُ. پانی کے بلبلے۔ کہا جاتا ہے "اَقْبَلَ المَاءُ بغُرَّانِہٖ" پانی بلبلے کے ساتھ آیا۔
المُغَارُّ. کم دودھ والی اُونٹنی۔ ج مَغَارُّ. کہا جاتا ہے "فُلَانٌ مُغَارُّ الکَفِّ" یعنی بخیل ہے۔
المَغْرُوْر. مف۔ فریب خوردہ۔
غَرَبَ (ن) غَرْبًا. جانا فُلَانٌ عَنَّا: جدا ہونا۔ علیحدہ ہونا فِیْ سَفَرِہٖ: طویل سفر کرانا (غروبا) الرجل: دور ہونا النجم: ستارہ کا غائب ہونا۔ ڈوبنا۔
غَرَبَ (ن) غُرْبَۃً وغُرْبًا وغرابۃً. پردیسی ہونا۔ وطن سے علیحدہ ہونا۔
غَرُبَ (ک) غرابۃً. الکَلَامُ: مخفی ہونا۔ پوشیدہ ہونا الشَّیُٔ: غیر مانوس ہونا۔
غَرِبَ (س) غربًا. لو سے چہرہ کالا ہونا۔
غَرَّبَ. دُور ہونا۔ وطن سے علیحدہ ہونا۔ پچھم میں پہنچنا ہٗ: دور کرنا۔ علیحدہ کرنا۔ مسافرت پر برانگیختہ کرنا۔ جلاوطن کرنا فِی الاَرْضِ: دُور تک لے جانا۔
اَغْرَبَ. مغرب میں جانا۔ شہروں میں دور تک جانا۔ اچھی حالت ہونا۔ عجیب چیز لانا۔ فصیح ہونا اور نوادرات بیان کرنا فِیْ الضِحْكِ و نَحْوِہٖ: مبالغہ کرنا الحَوْضَ: حوض کو بھرنا الفَرَسُ فِیْ جَرْیِہٖ: گھوڑے کا بہت دوڑنا الفَرَسَ: گھوڑے کو دوڑانا۔ یہاں تک کہ مر جائے ہٗ: علیحدہ کرنا اَغْرَبَ واُغْرِبَ المَرِیْضُ: تکلیف زیادہ ہونا۔ اَغْرَبَ عَلَیْہِ وبِہٖ: بُرا سلوک کرنا۔
تَغَرَّبَ. وطن سے علیحدہ ہونا۔ پچھم سے آنا۔
اِغْتَرَبَ. وطن سے علیحدہ ہونا۔ غیر اقارب میں شادی کرنا۔
اِسْتَغْرَبَ. الشَّیُٔ: نادر پانا یا سمجھنا۔
الدَّمْعُ: آنسو بہانا۔

واُسْتُغْرِبَ. فِیْ الضَّحْكِ: ہنسنے میں مبالغہ کرنا۔
الغَرْب. س۔ پچھم۔ ہر چیز کا اوّل۔ دھار۔ نشاط۔ تیزی۔ کہا جاتا ہے "اِنِّی اَخَافُ عَلَیْكَ غَرْبَ الشبابِ" یعنی جوانی کی تیزی اور نشاط کا مجھے تمہارے اوپر خوف ہے۔ بڑا ڈول۔ آنکھ کی وہ رگ جو ہمیشہ جاری رہے۔ آنسو۔ آنسو بہنے کی جگہ۔ آنکھ کا اگلا حصہ۔ آنکھ کا پچھلا حصہ۔ دوری۔ آنکھ کی پھنسی۔ گوشۂ چشم کا ورم۔ تھوک کی کثرت۔ تیز دوڑنے والا گھوڑا۔ کہا جاتا ہے "سَھْمُ غَرْبٍ" اضافت سے اور "سَھْمٌ غَرْبٌ" وصف سے یعنی وہ تیر جس کا پھینکنے والا معلوم نہ ہو۔ ج غُرُوْب.
الغُرْبَۃ. دُوری۔
الغَرَبُ. س۔ سونا۔ چاندی۔ پیالہ۔ شراب۔ پانی جو کنوئیں اور حوض کے درمیان ڈول سے ٹپکے۔ کہا جاتا ہے "سَھْمُ غَرَبٍ وسَھْمٌ غَرَبٌ" وہ تیر جس کا پھینکنے والا معلوم نہ ہو۔ و "بِعَیْنِہٖ غَرَبٌ" جبکہ آنسو تھمتا نہ ہو۔
الغُرَاب. کوا۔ مختلف قسمیں ہیں۔ غراب اسود. ابقع. زاغ ج اَغْرُب و غُرُبٌ و غِرْبَان واَغْرِبَۃ جج غَرابِیْن. کہا جاتا ہے "طَارَ غُرَابُہٗ" یعنی بوڑھا ہو گیا اس کے بال سفید ہو گئے۔ وَاَرْضٌ لا یطِیْرُ غُرَابُھَا یعنی سرسبز ہے۔ الغُرَاب اولہ و برف۔ سر کا پچھلا حصہ۔ مِنَ کُلِّ شَیٍٔ: ہر چیز کی ابتداء۔ اور دھار۔ جیسے غُرَابُ الفَاسِ. اور کوّے کی مثال سیاہی اور بعد اور صبح سویرے اُٹھنے اور چوکنا رہنے میں دی جاتی ہے۔ کہا جاتا ہے "بَکَرْتُ بُکُوْرَ الغُرَابِ" کوّے کی مانند صبح سویرے اُٹھا۔ "فُلَانٌ اَحْذَرُ مِنَ الغُرَابِ" فلاں کوّے سے زیادہ چوکنا ہے۔ و "دُوْنَ ھٰذَا شَیْبُ الغُرَابِ" اس سے کم کوّے کی سیاہی ہے اَغْرِبَۃُ العَرَبِ: عرب کے سیاہ لوگ۔ الغُرَاب پرانی قسم کی ایک کشتی۔
الغُرَابَان. دونوں سرین کے نچلے حصے جو ران سے ملے ہوئے ہوں۔

الغَارِب. فا۔ کندھا۔ پیٹھ اور گردن یا کوہان اور گردن کے درمیان کے حصے۔ ہر چیز کا اعلیٰ حصہ۔ ج غَوَارِب اور اسی سے ہے۔ غَوَارِبُ المَاءِ بلند موجیں۔
الغَرِیْب. مسافر۔ وطن سے دُور۔ اجنبی ج غُرَبَاءُ عجیب و غیر مانوس مِنَ الکَلَامِ: جس کا سمجھنا دشوار ہو۔ مؤنث غَرِیْبَۃٌ ج غَرَائِب.
الغُرُب. بمعنی غریب۔
المُغْرَب. صح۔ ہر سفید چیز یا جس کے کنارے سفید ہوں۔ عُنْقَاء (مُغْرِب و مُغْرِبَۃ) دیکھئے لفظ "عُنْقَاء."
المَغْرِب. پچھم۔ آفتاب غروب ہونے کی جگہ۔ ممالک افریقیہ اور بزبانِ حال ممالک یورپ۔
مَغْرِبَانُ. الشَّمْسِ: آفتاب کے طلوع و غروب کی جگہ۔
المَغْرِبِیُّ. ممالک مغرب کی طرف منسوب۔ ج مَغَارِبَۃ.
الغِرْبِیْب. سخت سیاہ اور اکثر بطور تاکید مستعمل ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے "اَسْوَدُ غِرْبِیْب"
غَرْبَلَ غَرْبَلَۃً الحِنْطَۃَ: گیہوں چھاننا۔
البَلَدَ: ملک کے رہنے والوں کا حال کھولنا۔
فِی الاَرْضِ: جانا الشَّیَٔ: ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ جدا جدا کرنا القَوْمَ: قوم کو قتل کرنا اور کچل دینا۔
الغِرْبَال. چھلنی۔ دُف۔ چغل خور ج غَرَابِیْل.
المُغَرْبَل: مف۔ گھٹیا۔ پھولا ہوا۔ مقتول۔ زوال پزیر ملک۔
الغِرْبِیْل. چھلنی۔ دُف۔ چغل خور۔
غَرِثَ (س) غَرَثًا. بھوکا ہونا۔
صفت (غَرْثَان) ج غَرْثی وغَرَاثَی و غِرَاث مؤنث (غَرْثَی) ج غِرَاث.
غَرَّثَ. الکَلْبَ: کتے کو بھوکا رکھنا۔
الغَرِث والغَارِث. بھوکا۔
غَرِدَ (س) غَرَدًا وغَرَّدَ واَغْرَدَ و

تغرد. الطائر: پرندہ کا گانے میں آواز بلند کرنا اور گٹکری کرنا أغرده الطائر: گا کر خوش کرنا۔
استغرده: گانے پر پرانگیختہ کرنا۔
الأغرود والأغرودة: پرندہ کی سریلی آواز ج أغاريد.
الغرد والغرد والغريد: گانے والا۔
غرزه (ض) غرزا. بالإبرة و نحوها: سوئی وغیرہ چبھونا۔ غرز الإبرة في الشيء: داخل کرنا۔
الراكب رجله في الغرز: رکاب میں پاؤں ڈالنا۔ عودا بالأرض: زمین میں لکڑی گاڑنا۔ غرزت الجرادة: انڈا دینے کے لیے زمین میں دم چبھونا۔ صفت (غارز و غارزة)
غرز. الإبرة في الشيء: داخل کرنا۔
غرزت الجرادة: انڈا دینے کے لیے زمین میں دم چبھونا۔
الغنم: بکری کو موٹی ہونے کے لیے دودھ سے چھوڑ دینا۔ أغرز. الإبرة: بمعنی غرز
الوادي: غرز نامی پودہ اگانا في الشيء: داخل ہونا۔ اغترز السير: روانگی قریب ہونا فلان السير: روانگی کے قریب ہونا۔ سوار ہونا الراكب رجله في الغرز: سوار کا رکاب میں پاؤں رکھنا۔
الغرز: مص۔ رکاب۔ زمین میں گاڑی ہوئی لکڑی۔ ج غروز. کہا جاتا ہے "الزم غرز فلان" یعنی اس کے امر و نہی کی اطاعت کرو۔ "اشدد يديك بغرزه" مطلب یہ ہے کہ اپنے آپ کو اس کے سپرد کردو۔
الغرز: ایک چھوٹی قسم کا پودہ۔
الغريزة: طبیعت ج غرائز.
الغارز: فا۔ اونٹنی جس کا دودھ کم ہو گیا ہو۔ عيون (غوارز) نہ بہنے والے چشمے۔
التغريز: کھجور کا پودا جو ایک جگہ سے منتقل کر کے دوسری جگہ لگایا جائے۔ ج تغاريز.
المغرز: گاڑنے کی جگہ۔ ج مغارز.
غرس (ض) غرسا وغراسة الشجر: درخت کا پودہ لگانا۔
انغرس: پودہ لگنا۔
الغرس: مص۔ پودہ لگایا ہوا ج غراس وأغراس.
الغرس: پودہ۔ پانی جو رحم سے نکلے۔ چھوٹا کوا۔ ج أغراس.
الغريس: پودا لگایا ہوا۔ بھیڑ۔
الغريسة: کھجور کا پودا جو ابھی اگا ہو۔ گٹھلی جو بوئی جائے۔ انگور کی بیل جو ابھی بٹھائی گئی ہو۔ پودہ بٹھانے سے پھلدار ہونے تک۔ ج غرائس وغراس
الغراس: پودہ۔ پودہ لگانے کا وقت۔ کہا جاتا ہے "هذا زمن الغراس" جس طرح کہا جاتا ہے "هذا زمن الحصاد."
المغرس: پودہ لگانے کی جگہ ج مغارس.
الغرش. من المسكوكات: ایک سکہ ہے جو دو آنے کے مساوی ہوتا ہے۔ ج غروش.
غرض (س) غرضا. اليه: مشتاق ہونا۔ صفت (غرض) منه: تنگ دل ہونا۔ ملول ہونا۔ خوف کرنا۔
غرض (ض) غرضا. الإناء: برتن بھرنا۔ کم بھرنا الشيء: تازہ چننا۔ وقت سے جلدی کرنا۔ روکنا۔ توڑنا اس طرح کہ جدا نہ ہو جائے (غريضا) له: تازہ دودھ پلانا۔
غرض (ک) غرضا. اللحم: گوشت تازہ ہونا۔ صفت (غريض) ج أغاريض.
غرض: مزاح کرنا۔ تازہ گوشت کھانا۔ الشيء: تازہ چننا في سقائه: مشک میں نہ بھرنا۔ کہا جاتا ہے "فلان بحر لا يغرض" یعنی فلاں آدمی سمندر کی مانند ہے جو خالی نہیں کیا جا سکتا۔ غرض فلانا: نشانہ بنانا۔
أغرض. فلانا: تنگ دل کرنا الغرض: نشانہ پر ٹھیک مارنا الإناء: برتن بھرنا۔
غارض. الإبل: اونٹوں کو تڑکے گھاٹ پر لے جانا۔
تغرض وانغرض. الغصن: شاخ کا مڑنا اور ٹوٹنا مگر جدا نہ ہونا۔
اغترض. الشيء: کسی چیز کو اپنی غرض بنانا۔
أغترض فلان: جوان مرنا۔
الغارض: فا۔ تڑکے پانی پر جانے والا۔ لمبی ناک۔ کہا جاتا ہے "أتيته غارضا" یعنی دن کے ابتدا میں۔
الغرض: مص۔ وادی کی ناقص شاخ ج غرضان وغرضان وأغرض کجاوہ کا تنگ ج أغراض وغروض.
الغرضة: کجاوہ کا تنگ ج غرض وغرض.
الغرض: مص۔ مطلوب۔ حاجت۔ قصد۔ کہا جاتا ہے "فهمت غرضك" میں نے تیرے قصد کو سمجھ لیا۔ نشانہ جس پر گولی ماری جائے۔ ج أغراض.
الغريض: طرب انگیز گیت۔ بہترین گویا۔ ہر سفید تازہ بارش کا پانی۔ پانی جس پر تڑکے آیا جائے۔ تازہ گوشت۔
الإغريض: شگوفہ۔ ہر سفید ترو تازہ۔ ج أغاريض.
المغرض: اونٹ کا تنگ۔ ج مغارض.
المغروض: مع بارش کا پانی۔
الغرضوف: نرم ہڈی جیسے کان ناک کی ج غراضيف. الغرضوفان: دو لکڑیاں جو کجاوہ کے دائیں بائیں باندھی جاتی ہیں۔
غرغر غرغرة: غرغرہ کرنا۔ غرغرت القدر: ہانڈی کا جوش کے وقت آواز دینا۔
غرغره: ذبح کرنا۔ غرغره بالرمح: حلق میں نیزہ مارنا الرجل: آواز گلوگیر نکالنا۔ موت کے وقت خر خر کرنا اللحم: گوشت میں بھونتے وقت آواز ہونا۔
تغرغر. بالماء او الدواء: پانی یا دوا سے غرغرہ کرنا اور اسی سے ہے "تغرغرت العين بالدمع" آنکھ آنسوؤں سے ڈبڈبا گئی۔
الغرغر: ایک قسم کی مرغی جس کو چینی مرغی کہتے ہیں۔ واحد (غرغرة)
الغرغور: بمعنی الغرير (دیکھئے الغرير)
الغرغرة: پوٹا۔ پیشانی کی سفیدی۔ کہا جاتا

ہے "فُلَانٌ غُرْغُرَةٌ" یعنی فلاں شریف ہے۔
غَرَفَ (ض) غَرْفًا. الشَّیْءَ: کاٹنا۔ صِیْتَهٗ: پیشانی کے بال کترنا۔
واِغْتَرَفَ. الْمَاءَ بِیَدِہٖ پانی کا چلو لینا۔
تَغَرَّفَهٗ. کسی چیز کے ساتھ جتنی چیزیں ہوں سب لے لینا۔
اِنْغَرَفَ. الشَّیْءُ: کٹنا۔ مرنا اور ٹوٹنا العَظْمُ: ہڈی کا ٹوٹنا فُلَانٌ: مرنا۔
الغَرْفُ. س (والغَرَفُ) پودہ جس سے چمڑے کو دباغت دیا جائے۔
الغَرْفَةُ. چلو لینے کی ہیئت۔ جوتی۔ ج غِرَف.
الغُرْفَةُ. چلو۔ ج غِرَافٌ کوٹھری کے اندر کوٹھری؛ بالاخانہ؛ بالوں کا گچھا۔ ج غُرَفٌ و غُرُفَاتٌ و غُرَفَاتٌ و غُرْفَاتٌ.
الغَارِفَةُ. مؤنث غَارِفٌ اسم فاعل مِنَ النُّوقِ: تیز دوڑنے والی اونٹنی۔ ج غَوَارِف.
الغَرَافُ. ایک قسم کا بڑا پیمانہ۔
الغَرَّافُ. بہت چلو لینے والا۔ نَهْرٌ غَرَّافٌ: بہت پانی کی نہر۔ غَيْثٌ غَرَّافٌ: بہت بارش۔
الغَرُوْفُ. مِنَ الآبَارِ: وہ کنوئیں جن سے پانی چلو سے لیا جائے۔
الغَرِيْفُ. مِنَ الشَّجَرِ: گھنا درخت۔ بانس؛ نرکل وغیرہ کی جھاڑی۔
الغَرِيْفَةُ. گھنا درخت۔ جوتی۔ تلوار کے پرتلے کے نچلے حصے۔ کا چمڑا۔
المِغْرَفُ. تیز رفتار گھوڑا اور "فَارِسٌ مِغْرَفٌ" بھی کہا جاتا ہے۔ ج مَغَارِف.
المِغْرَفَةُ. چمچہ۔ ڈوئی۔ ج مَغَارِف.
غَرِقَ (س) غَرَقًا. فِی الْمَاءِ. ڈوبنا۔ صفت (غَرِقٌ وغَارِقٌ وغَرِيْقٌ) ج غَرْقَى غَرِقَ فُلَانٌ: دودھ وغیرہ کا گھونٹ لینا۔ مستغنی ہونا۔
غَرَقَ (ن) غَرْقًا. مِنَ اللَّبَنِ: دودھ وغیرہ کا گھونٹ لینا۔
اَغْرَقَ. فِی الْاَمْرِ: مبالغہ کرنا۔
اَغْرَقَهٗ وغَرَّقَهٗ. ڈبو دینا۔ اَغْرَقَ و غَرَّقَ فِی الْقَوْسِ: کمان کو بہت زیادہ کھینچنا غَرَّقَ و غَرَّقَ اللِّجَامَ بِالفِضَّةِ: لگام کو چاندی سے مزین کرنا۔ کہا جاتا ہے "اَغْرَقَ اَعْمَالَهٗ بِالمَعَاصِی" یعنی اپنے اعمالِ صالحہ کو معاصی کی وجہ سے ضائع کر دیا۔
غَارَقَهٗ. قریب ہونا۔ کہا جاتا ہے "غَارَقَتْنِی لَمَنِيَّةُ" یعنی موت مجھ سے قریب ہوئی۔
اِغْتَرَقَ. النَّفَسُ: بہت ہانپنا۔
لَبَعِيْرُ التَّصْدِيْرُ: اونٹ کے پیٹ کے موٹے ہو جانے کی وجہ سے تنگ کا تنگ ہو جانا۔
الفَرَسُ الخَيْلَ: گھوڑوں کی جماعت میں داخل ہونا اور آگے بڑھ جانا۔ کہا جاتا ہے فُلَانٌ يَغْتَرِقُ العَيْنَ یعنی فلاں اپنی خوبصورتی کی وجہ سے نظر کو اپنی طرف کھینچتا ہے دوسری طرف نہیں ڈالنے دیتا۔
اِسْتَغْرَقَ. الشَّیْءَ: کل لے لینا الغَايَةَ: مقررہ حد سے آگے بڑھ جانا فِی النَّوْمِ: گہری نیند سونا فِی الضَّحِكِ: کھلکھلا کر ہنسنا۔
اِغْرَوْرَقَتْ. العَيْنُ: ڈبڈبا آنا۔
الغُرْقَةُ. دودھ وغیرہ ایک مرتبہ پینے کی مقدار ج غُرَق.
غَرْقَأَتِ. الدَّجَاجَةُ بَيْضَتَهَا: مرغی کا کچا انڈا دینا البَيْضَ: کچا انڈا گرنا۔
الغِرْقِئُ. انڈے کے سفیدی کی جھلی۔ انڈے کی سفیدی۔
غَرِلَ (س) غَرَلًا. الصَّبِیُّ: بچے کا غیر مختون ہونا۔ صفت (اَغْرَلُ) مؤنث غَرْلَاءُ ج غُرْلٌ.
الغَرِلُ. ڈھیلا ڈھالا آدمی۔ بہت ہی زیادہ لمبا نیزہ۔
الاَغْرَلُ. ارزانی کا سال۔ خوش عیش زندگی۔
الغُرْلَةُ. چمڑا جس کو ختنے کے وقت کاٹتے ہیں۔
غَرِمَ (س) غُرْمًا وغَرَامَةً ومَغْرَمًا الدَّيْنَ ونَحْوَهٗ: قرض وغیرہ ادا کرنا۔ فِی التِّجَارَةِ: تجارت میں نقصان اٹھانا۔
اَغْرَمَهٗ وغَرَّمَهٗ الدَّيْنَ: قرض کی ادائیگی کو لازم کرنا۔ کہا جاتا ہے "غَرَّمَ السَّحَابُ" یعنی بارش ہوئی۔
اُغْرِمَ. بِالشَّیْءِ: بہت خواہش مند ہونا۔
تَغَرَّمَ. تاوان برداشت کرنا۔
اِغْتَرَمَ. تاوان کو اپنے اوپر لازم کرنا۔
الغَرَامَةُ والغُرْمُ. تاوان۔ مال جس کا ادا کرنا ضروری ہو۔ ضرر۔ مشقت۔
الغَرَامُ. اشتیاق۔ محبت جو دل کو بتلائے عذاب کرنے والا ہو۔ ہلاکت۔ عذاب۔
الغَرِيْمُ. قرض خواہ۔ قرض دار۔ مخالف۔ ج غُرَمَاءُ و غُرَّام.
اَلْغَرَامَاتِيْقُ اَوِالْغَرَامَاطِيْقُ: وہ علم جو بولنے اور لکھنے میں غلطی سے بچائے یعنی علم صرف، علم نحو اور علم عروض۔ اس لفظ کا اطلاق اس کتاب پر بھی ہوتا ہے جس میں یہ علم پایا جائے۔
المَغْرَمُ. تاوان۔ ج مَغَارِم.
غَرِنَ (س) غَرَنًا العَجِيْنُ: گندھے ہوئے آٹے کا خشک ہونا۔
الغَرِنُ. کمزور۔
الغَرْيَنُ والغِرْيَنُ. تر یا خشک مٹی جو سیلاب میں بہہ کر آئے اور زمین پر رہ جائے۔ بیوقوفی۔
الغِرْنِيْقُ والغُرْنَيْقُ والغُرْنُوْقُ والغُرَانِقُ. ایک قسم کا آبی پرندہ جو سارس کے مشابہ ہوتا ہے سفید خوبصورت جوان کیلئے بھی بولا جاتا ہے۔ کہا جاتا ہے "شَابٌّ غُرَانِقٌ وصَبِيَّةٌ غُرَانِقٌ وغُرَانِقَةٌ" ج غَرَانِق وغَرَانِيْق و غَرَانِقَة.
غَرَا يَغْرُو وغُرُوًّا. الرَّحْلَ: تعجب کرنا الجِلْدَ: سریش سے جوڑنا الشَّحْمُ قَلْبَهٗ: چربی کا دل پر چھا جانا۔
اَلْغَرْنُوقِی: ایک افریقی پھول کا نام
غَرِیَ يَغْرَى غَرَاءً و غَرًا وغَرًى وغُرِیَ واُغْرِیَ. بِكَذَا: بہت خواہش مند ہونا۔ بہت رغبت رکھنا۔ غَرِیَ الغَدِيْرُ: تالاب کا پانی ٹھنڈا ہونا فُلَانٌ: بہت زیادہ غضبناک ہونا (غَرَاةً) بِهٖ: چمٹنا۔ لازم ہونا۔

غَرّی تغرِیَةً. الشئَ: سریش سے جوڑنا۔

اَغْرَی. الرَّجُلَ بِکَذَا: برانگیختہ کرنا۔

اَغْرَی العَدَاوَةَ بینَهُمْ: دشمنی ڈالنا اور فساد پیدا کرنا۔

غَارَی غِرَاءً ومُغَارَاةً. فُلَانًا: سخت جھگڑا کرنا بَیْنَ الشیئینِ: ایک کے بعد دوسرے کا لگاتار کرنا۔

الغَرَاء والغِرَاء. ہر وہ چیز جس کا طلا کیا جائے۔ جس سے ورق یا کھال کو جوڑیں جیسے سریش یا لیئی۔ الغِرَاءُ: خوبصورتی۔

الغَرَاء والغَرْوَی. خواہش مندی۔ کہا جاتا ہے ''لاغَرْوَ ولَاغَرْوَی مِنْ کَذَا'' یعنی اس سے تعجب نہیں۔

الغَرِیُّ. خوبصورت۔ عمدہ عمارت۔

المِغْرَاة. سریش پگھلانے کا آلہ۔

غَزَّ (ن) غَزًّا واِغْتَزَّ. بِفُلَانٍ: خاص کرنا الإبِلَ او الصَّبِیَّ: اُونٹ یا بچّہ پر نظر بد سے حفاظت کیلئے رنگی ہوئی اُون لٹکانا۔

غَازَّهُ مُغَازَّةً. سبقت کرنا۔ جھگڑنا۔

اَغَزَّ. الشَّجَرُ: درخت میں بہت اور سخت کانٹے ہونا۔ اَغَزَّتِ البَقَرَةُ: گائے پر وضع حمل کا دشوار ہونا۔

تَغَازَّ. القَوْمُ الشَّیَٔ آپس میں جھگڑا کرنا۔

الغُزّ. جزء۔ ترکوں کی ایک قوم۔ واحد (غُزِّیٌّ)

غَزُرَ (ک) غَزْرًا وغَزَارَةً وغُزُرًا. اَلْمَاءُ وغیرہ: پانی وغیرہ کثیر ہونا۔ غَزُرَتِ النَّاقَةُ: اُونٹنی کا بہت دودھ والی ہونا۔

تَغَزَّرَ الرَّجُلُ: زیادہ گوشت والا اور موٹا ہونا۔

غَازَرَ واِسْتَغْزَرَ. زیادہ لینے کے لیے تھوڑا دینا۔

الغَزْر. س. کھجور کے پتوں کی بکری۔

والغَزَارَة. کثرت۔

الْغَزَّارُ: باریک کانوں کا پودا جس سے تحریر کے لئے قلمیں بنائی جاتی ہیں۔

الغَزِیْرُ. ہر چیز کا بہت۔ ج غِزَار.

الغَزِیْرَة. مؤنث غزیر مِن النُّوقِ: بہت دودھ والی اُونٹنی مِنَ العُیُونِ: بہت آنسوؤں والی آنکھ مِنَ الآبارِ والیَنَابِیْعِ: بہت پانی والے کنوئیں اور چشمے ج غِزَار

المِغْزَار. مِنَ الابِلِ: بہت دودھ والی اُونٹنی۔ مَکَانٌ (مَغْزُوْرٌ) کثیر بارش سے سیراب شدہ۔

غَزَلَ (ض) غَزْلًا واغْتَزَلَ. الصُّوفَ: اُون کاتنا۔

غَزِلَ (س) غَزَلًا بالنساء. عورتوں سے باتیں کرنا۔ عشق بازی کرنا۔ عورتوں کے حسن وجمال کی تعریف کرنا۔

غَازَلَ. المَرْأَةَ: عورت سے بات کرنا اور پھسلانا۔ کہا جاتا ہے ''غَازَلَ فُلَانٌ الاَرْبَعِیْنَ مِنَ العُمُرِ'' یعنی فلاں چالیس سال کے قریب ہوگیا و ''ھُوَ یُغَازِلُ رَغْدًا مِنَ العَیْشِ'' یعنی وہ نہایت آسودگی کی زندگی بسر کرتا ہے۔

اَغْزَلَتْ. الظَّبْیَةُ: ہرنی کا بچے والی ہونا المَرْأَةُ: عورت کا تکلہ گھمانا۔

تَغَزَّلَ. فُلَانٌ: بتکلف عشق بازی کرنا۔

تغازل القَوْمُ: بعض کا بعض سے عشق بازی کرنا۔

الغَزْل. س. کاتا ہوا۔

الغَزَل. س. عورتوں کے ساتھ کھیل کود۔

الغَزَال. ہرن کا بچّہ۔ ج غِزَلَة و غِزْلَانٌ.

دَمُ الغَزَال. نام ایک نباتات کا۔

الغَزَالَة. غزال کا مؤنث۔ چڑھتے وقت کا سورج غَزَالَةُ الضحی وغَزَالَتُهُ: چاشت کی ابتداء۔

الغَزِل. عورتوں سے بات کرنے والا۔ عشق بازی کرنے والا وہ شخص جو ہر چیز میں کمزور ہو۔

الغَازِلَة. کاتنے والی۔ ج غَزْل و غوازل.

الغِزِّیْل. عورتوں سے باتیں کرنے والا۔

الغَزَّال. بہت کاتنے والا۔

الاَغْزَل. غَزِل کا اسم تفضیل۔

مِنَ الحُمّٰی: بار بار آنے والا بخار۔

المِغْزَل والمَغْزَل والمُغْزَل. تکلہ ج مَغَازِل۔

غَزَاهُ یَغْزُوْهُ غَزْوًا. طلب کرنا۔ قصد کرنا۔ کہا جاتا ہے ''عَرَفْتُ مَا یُغْزَی مِنْ هٰذَا الْکَلَام'' یعنی اس کلام کے مقصود کو میں نے جان لیا۔

غَزْوًا وغَزَاوَةً وغَزَوَانًا. القَوْمَ: کسی قوم سے جنگ کیلئے چلنا۔ جہاد کیلئے نکلنا۔

غَزَّی واَغْزَی. فُلَانًا: جہاد کیلئے بھیجا جانا۔ سامان دینا؛ برانگیختہ کرنا ۵: مہلت دینا۔ مطالبہ کو مؤخر کر دینا۔

اِغْتَزَی اِغْتِزَاءً. فلانًا: قصد کرنا بہ: مخصوص کرنا۔

الغَزْوَة. غزا کا اسم مرة۔ ج غَزَوَات.

الغَازِی. فا۔ ج غُزَاة وغُزًّی وغُزِیٌّ وغُزَّاء مؤنث غَازِیَةٌ ج غَوَازٍ و غَازِیَات.

الغَزَاة. اسم ہے غزو کا ج غَزَوَات.

الغِزْوَة. جس کا قصد کیا جائے۔ جس کو طلب کیا جائے۔

المَغْزَی. جنگ کرنا۔ جنگ کرنے کی جگہ۔

مغزی الکلام: مقصد کلام۔ ج مَغَازٍ.

المَغَازِی. غازیوں کے مناقب۔ غازیوں کے افعال۔

اِمْرَأَةٌ (مُغْزِیَةٌ) عورت جس کا شوہر جہاد میں ہو۔ اَتَانٌ اوناقَةٌ مُغْزِیَةٌ: دیر سے جننے والی گدھی یا اُونٹنی۔

غَسَّ (ن) غَسًّا. فِی البِلَادِ: داخل ہونا الکَلَام: کلام میں عیب لگانا ۵ فِی المَاءِ: پانی میں غوطہ دینا الهِرَّةَ: بلی کو ڈانٹنا۔ اور غس کہنا۔

اِنْغَسَّ. فِی المَاءِ: پانی میں ڈوبنا۔

الغُسّ. کمزور نالائق۔

غَسَرَ (ن) غَسْرًا. عَلَی الغَرِیْمِ: قرض دار پر سختی کرنا۔

تَغَسَّرَ الغَزْلُ: کتے ہوئے سوت کا لپٹ جانا۔ اُلجھا ہوا ہونا الاَمْرُ: ملتبس ہونا۔ مخلط ہونا۔

صفت (غَسِرٌ)
الغَسَر. جس چیز کو ہوا اُڑا کا تالاب میں ڈال دے۔
اَغسَفَ. تاریکی میں داخل ہو۔
الغسف. تاریکی۔
غَسَقَ (ض) غَسْقًا و غَسَقًا و غَسَقَانًا واَغسَقَ. اللیْلُ: رات کا تاریک ہونا۔ اَغْسَقَ الرَجُلُ: تاریکی میں داخل ہونا المُؤَذِّنُ: مؤذن کا دیر میں مغرب کی اذان کہنا۔
غَسَقَ (ض) غَسْقًا وغسوقا وغَسِق (س) غَسَقَانًا. المَاءُ: پانی گرنا الغیمُ: بارش ہونا العَیْن: آنکھ کا ڈبڈبانا۔ اور تاریک ہونا۔
الغسَق. اوّل شب کی تاریکی۔
الغَاسِق. فا۔ چاند۔ رات جبکہ تاریکی بڑھ جائے۔ گیہوں کی ایک قسم۔ الغُسَّاق والغَسَّاق. ٹھنڈا۔ بدبودار۔
غَسَل (ض) غَسْلًا و غُسْلًا. الشَّیَٔ: پانی سے میل کچیل دُور کرنا ہ: تکلیف دہ طریقہ سے مارنا۔ بہت جماع کرنا۔
غَسَّل. الشَّیَٔ: دھونے میں مبالغہ کرنا۔ بہت جماع کرنا۔
اِنْغَسَل. دُھلنا الشَّیُٔ: بہنا۔
اِغْتَسَل. نہانا بِالطِّیْبِ: خوشبو لگانا الفَرَسُ: گھوڑے کو پسینہ آنا۔
الغُسُل والغُسْل. اسم ہے غَسل سے۔
الغِسْل والغُسْل: ہاتھ مُنہ دھونے کی چیز جیسے صابن وغیرہ ج اَغْسَال.
الغِسْلَة والغَسُوْل والغَسُوْل. ہاتھ مُنہ دھونے کی چیز۔
الغُسَالَةُ. مِنَ الشَّیٔ: پانی جس سے دھویا جائے، دھونے سے جو پانی گرے۔ کپڑا جو دھویا جائے۔
الغَسِیْل. نہلایا ہوا۔ ج غَسْلٰی و غُسَلَاء مؤنث غَسِیْلَة ج غَسَالٰی.
الغَاسُوْل. صابون۔ اور ہر وہ چیز جس سے عموماً دھویا جائے۔ ایک پودہ کا نام ہے جس سے دھوتے ہیں۔
الغَسَّال. اسم مبالغہ۔ مؤنث غَسَّالَةٌ.
المَغْسَل والمَغْسِل. غسل خانہ۔ ج مَغَاسِیْل.
المُغْتَسَل. غسل خانہ۔ ج مُغْتَسَلَات.
المُغْتَسَل. وہ پانی جس سے نہایا جائے۔
المِغْسَل. وہ چیز جس سے دھویا جائے۔
المَغْسِلَة. وہ برتن جس میں کپڑے دھوئے جائیں۔
الْغِسْلِیْنُ. دوزخیوں کے جسموں سے نکلنے والی پیپ۔
غَسْلَبَ. الشَّیٔ مِنْ فُلَانٍ: کسی سے کسی چیز کو چھین لینا۔
غَسَمَ (ن) غَسْمًا واَغْسَمَ. اللیْلُ: رات کا تاریک ہونا۔ صفت (غَاسِمٌ)
الغَسَم. سیاہی۔ تاریکی۔ خاکستری۔
الغُسَم والاَغْسَام. آسمان میں بادل کے ٹکڑے۔
غَسَنَ (ن) غَسْنًا. الشَّیَٔ: چبانا۔
غُسَانُ القَلْبِ وغَسَّانُه. دِل کے انتہائی گوشے کہا جاتا ہے "عَلِمْتُ اَنَّ ذٰلِكَ مِنْ غَسَّانِ قَلْبِك" میں نے جان لیا کہ یہ تمہارے دِل کی گہرائی سے ہے۔
الغَسَّان والغَیْسَان. جوانی کی تیزی اور کہا جاتا ہے "مَا اَنْتَ مِنْ غَسَّانِهِ" تم اس کے مردوں میں سے نہیں ہو۔
الغَسَّانِیُّ. بہت خوبصورت۔
الغُسْنَةُ والغُسْنَاة. بالوں کا گچھا۔ ج غُسَنٌ. غُسُنَات وغُسُنَات.
الاَغْسَان. لوگوں کے اخلاق و عادات۔ پرانے کپڑے۔
الغَیْسَانَة. نرم ونازک عورت۔
غَسَا یَغْسُو غَسْوًا وغَسِیَ یَغْسٰی غَسًی واَغْسَی. اللیْلُ: رات کا تاریک ہونا۔
اَغْسَاه اللیْلُ. تاریکی ڈالنا۔
الغَسَاة. کچی کھجوریں۔ ج غَسَوَات وغَسًی شَیْخ (غَاس) پیر فانی۔
غَشَّهُ (ن) غَشًّا وغَشَّشَا. خلافِ ضمیر ظاہر کرنا اور خلافِ مصلحت کو مزین کرنا۔ دھوکا دینا۔
اَغَشَّهُ. دھوکے میں ڈالنا اَغَشَّهُ عَنْ حَاجَتِهِ: جلدی کرنا اور حاجت سے باز رکھنا۔
اِغْتَشَّ واِسْتَغَشَّ. الرَجُلَ: خیانت کا گمان کرنا۔ خائن سمجھنا۔
الغِشّ. دھوکا۔ فریب۔ کینہ۔ خیانت۔ دِل کی سیاہی۔ ترش روئی۔ ہر چیز کی کدورت۔
الغُشّ. دھوکا باز۔ ج غُشُوْن.
الغَاشّ. دھوکا باز ج غَشَشَةٌ وغُشَّاشٌ.
الغَشَش. گدلا پانی۔
الغِشَاش والغَشَاش. تاریکی کا اوّل و آخر۔
قَوْمٌ (غَشَاشَةٌ) دھوکہ باز لوگ۔
المَغْشُوْش. مف۔ غیر خالص۔ کہا جاتا ہے "لَبَنٌ مَغْشُوْشٌ" غیر خالص پانی ملا ہوا دودھ۔
غَشَمَهُ (ن ض) غَشْمًا و تَغَشَّمَهُ. ظلم کرنا۔
غَشَمَ (ض) غَشْمًا الحَاطِبُ. لکڑی چننے والے کا رات کو لکڑی چننا اور بغیر سوچے بوجھے جو ہاتھ لگے اس کو کاٹنا۔
الغَاشِم والغَشُوْم والغَشَّام. ظالم۔ غاصب۔
المِغْشَم. خود رائے دُلیر کہ جو چاہئے کرے۔ ظالم۔
الغَشَمْشَم. بمعنی مغشم. بہت ظلم کرنے والا۔
الغَشَمْشَمَة والغشمشمیّة. دُلیری۔ جرات۔
غَشْمَرَ غَشْمَرَةً. السَّیْلُ: سیلاب کا آنا الرَجُلُ: حق یا باطل میں خود رائی کرنا اور کوئی پروانہ کرنا الاَمْرَ: بے سوچے سمجھے کام کرنا فُلَانًا: ظلم کرنا۔
تَغَشْمَرَ. عَلَیْهِ: غضبناک ہونا فُلانًا: زبردستی لے لینا اور ظلم کرنا۔ شمر

السّيل او الجَيش: سیلاب یا لشکر کا آنا۔
الغَشْمَرَة. مص۔ آواز۔ ج غَشَامِر.
الغَشْمَرِيَّة. ظلم۔
الغِشْمِير. سختی۔ زبردستی۔ کہا جاتا ہے "اَخذَهُ بِالغَشْمِير" یعنی اس کو سختی سے لیا۔
غَشَا يَغْشُو غَشْوًا. فُلانًا: کسی کے پاس آنا۔
غَشِيَ (س) غَشَاوَةً. الاَمْرُ فُلانًا: مبتلا کر دینا۔
غَشَا. الفَرَسُ وغیرہ: سفید سر والا ہونا۔
غَشِيَ (س) غَشَيَانًا. فلانًا: کسی کے پاس آنا هُ بِالسَّوط. کوڑے سے مارنا۔
اِسْتَغْشَى. ثَوْبَه و بِثَوْبِهِ: ڈھانپ لینا تاکہ نہ دکھائی دے نہ سنائی دے۔
الغَشْوَة والغَشَاوَة. دونوں میں غین کی تثلیث ہے۔ پردہ۔ الغَشْوَة: غشا کا اسم مرۃ۔
الاَغْشَى. مِنَ الخَيْل وغَيرِها: سارے جسم کے خلاف سفید سر والا گھوڑا۔ مؤنث غَشْوَاء.
غَشِيَ يَغْشَى غَشْيًا وغِشَايَةً الاَمْرُ وفُلانًا: نازل ہونا۔ ڈھانکنا۔ غَشِيَ المَرْأَةَ: جماع کرنا المَكَانَ: آنا اللَّيْلُ: رات کا تاریک ہونا۔
غُشِيَ عَلَيْهِ غَشْيًا وغُشْيًا وغَشَيَانًا: بیہوشی طاری ہونا۔ صفت مفعولی مَغْشِيٌّ عَلَيْهِ.
اَغْشَى. الاَمْرُ فُلانًا: نازل کرانا۔ ڈھکوانا اللَّيْلُ: رات کا تاریک ہونا اللهُ عَلَى بَصَرِهِ: نگاہ پر پردہ ڈال دینا۔ اَغْشَانِي فُلانًا فلاں کے پاس آنے کیلئے برانگیختہ کرنا۔
غَشَّى. الشَّيْءَ و عَلَى الشَّيْءِ: ڈھانکنا۔ غَشَّيْتُهُ الاَمْرَ میں نے اس کو کام سے ڈھانک دیا۔
تَغَشَّى. بِثَوْبِهِ: اپنے آپ کو ڈھانکنا۔
تغشى المرأة: جماع کرنا۔ تغشاه الامر: کام نے اس کو ڈھانک لیا۔
اِسْتَغْشَى. ثَوْبَهُ و بِثَوْبِهِ: اپنے آپ کو ڈھانک لینا۔
الغِشَاء. پردہ۔ ج اَغْشِيَة.
الغِشَايَة والغُشَايَة والغُشْيَة: پردہ۔
الغَشْيَة والغَشْي والغُشْي والغَشَيَان. بیہوشی۔ غشی۔
غَشَائِيَات الاَجْنِحَة: پروں کے چار حصے والے کیڑے جن میں سے بھونڈ اور بعض چیونٹی کی اقسام ہیں۔
الغَاشِيَة. مؤنث غَاشِي: پردہ۔ دل کا پردہ۔ ج غَوَاشٍ. مصیبت۔ قیامت۔ اندرونی بیماری کا نام۔ غَاشِيَةُ فُلانٍ: خدام۔ ملاقاتی دوست احباب جو بار بار آئیں۔
الغِشْيَان. آنا۔
غَصَّ (س۔ ن) غَصَصًا. بالطَّعَامِ والمَاءِ: کھانے یا پانی سے پھندا لگنا۔ اچھو لگنا۔ صفت (غَاصّ و غَصَّان) المَكَانُ بِهِمْ: بھر جانا اور تنگ ہونا۔
غَصَّ (ن) غَصًّا. الشَّيْءَ: قطع کرنا۔
اَغَصَّهُ. اچھو لگوانا۔ کسی کے گلے میں پھندا لگوانا۔ کہا جاتا ہے "اغص علينا الارض" اس نے ہمارے اوپر زمین تنگ کر دی۔
اِغْتَصَّ. المَكَانُ بِهِمْ: تنگ ہونا۔
الغُصَّة. جس کا پھندا لگے۔ غم۔ اندوہ ج غُصَص.
غَصَبَهُ (ض) غَصْبًا عَلَى لشَّيْءِ: مجبور ہونا الشَّيْءَ: زبردستی لے لینا المَرْأَةَ: زنا بالجبر کرنا الجِلْدَ: کھال سے بال اور اُون دُور کرنا۔ صفت (غَاصِب) ج غَاصِبُوْن وغُصَّاب اور اس کا تعدیہ دو مفعول کی طرف ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے غَصَبَهُ مَالَهُ اور کبھی مفعول اوّل میں مِن کی زیادتی ہوتی ہے۔ کہا جاتا ہے "غَصَبْتُ مِنْهُ مَالَهُ"
اِغْتَصَبَ. الشَّيْءَ: ظلم و زبردستی سے لینا المَرْأَةَ: زنا بالجبر کرنا۔
غَاصَبَهُ. ہر ایک کا دوسرے سے چھیننا۔
الغَصْب. مص۔ چھینی ہوئی چیز۔
غَصَنَ (ض) غَصْنًا. الغُصْنَ: ٹہنی کو کاٹنا؛ ٹہنی کو کھینچنا الشَّيْءَ: لینا هُ عَنْ حَاجَتِهِ: پھیرنا؛ منع کرنا۔ اور کہا جاتا ہے "مَا غَصَنَكَ عَنِّي" کس چیز نے تم کو مجھ سے باز رکھا۔
اَغْصَنَ وغَصَّنَ. العنقودُ: بڑے دانوں والا ہونا۔ اَغْصَنَتِ الشَّجَرَةُ: درخت کا شاخدار ہونا۔
الغُصْن شاخ ج غُصُوْن واَغْصَان و غِصَنَة.
الغُصْنَة شاخ میں نکلی ہوئی چھوٹی ٹہنی۔
ثَوْرٌ (اَغْصَنُ) سفید دُم کا بیل۔
غَضَّ (ن) غَضًّا وغَضَاضًا وغِضَاضًا و غَضَاضَةً. طَرْفَهُ و مِنْ طَرْفِهِ او صَوْتَهُ: ومِنْ صَوْتِهِ: نگاہ یا آواز پست کرنا۔ روکنا الغُصْنَ: شاخ کو بغیر جدا کیے ہوئے توڑنا الشَّيْءَ: کم کرنا۔ کہا جاتا ہے "لا اَغُضُّكَ دِرْهَمًا" میں ایک درہم کو نہیں کروں گا مِنْ فُلانٍ: کسی کا مرتبہ گھٹانا۔ کہا جاتا ہے "غَضَّ بَصَرَه" یعنی جس چیز کا دیکھنا جائز نہیں اس سے منع کیا۔ "غَضَّ طَرْفَهُ لِفُلانٍ" فلاں کی وجہ سے مکروہ بات برداشت کر لی "و غُضَّ لِي سَاعَةً" یعنی اپنی سواری کو تھوڑی دیر کے لیے روک لو اور ٹھہر جاؤ۔
غَضَّ (س ض) غَضَاضَةً وغُضُوْضَةً النَّبَاتُ وغیرہ: نباتات کا تروتازہ ہونا۔ صفت (غَضٌّ) ج غِضَاض.
غَضَّض. تروتازہ کو کھانا۔ تروتازہ و نرم و نازک ہونا۔ ذلت و خواری لاحق ہونا۔
اِنْغَضَّ. الطَّرْفُ: نگاہ کا بند ہونا۔
تغاضض. عَنْهُ: غفلت برتنا۔
الغَضَاض والغُضَاض. سر کا اگلا حصہ یا چہرے یا اوپر کا حصہ۔
الغَضَّة. ذلت و نقصان ج غُضَض.
الغَضِيضَة والغَضَاضَةُ. ج غَضَائِض: ذلت و نقصان۔
المَغَضَّة: ج مَغَاضّ: ذلت و نقصان۔
الغَضّ. مص۔ تروتازہ۔ نازک بدن۔ کہا جاتا ہے "شَبَابٌ غَضٌّ" یعنی تروتازہ نئی جوانی ج

یعنی منفرد ہے اور مؤنث فَرْدَیٰ. کہا جاتا ہے لَقِیَ ... یعنی ہمارے ساتھ کوئی نہیں تھا۔
الفُرُدد تنہا جانے والا۔ کہا جاتا ہے جَاءُ وْا (فُرَادَ وفُ... فُرَادًا وفُرَادَیٰ) یعنی اکیلے اکیلے آئے۔ واحد (فَرْدٌ وفَرِدٌ وفَرِیْدٌ وفُرد)۔
الفَرِیْد. ایک یکتا۔ چھوٹا موتی جو سونے اور بڑے موتیوں کے بیچ میں ہو۔ موتی۔ نفیس جوہر ج فَرَائِد
الفَرِیْدَة. مؤنث ... نفیس جوہر۔ ریڑھ کی ہڈی کا وہ مہرہ جو دُم کی ہڈی سے ملا ہوا ہے ج فَرَائِد کہا جاتا ہے "اتی بالفرائد" یعنی ایسے الفاظ جو فصاحت و بلاغت اور عربی الاصل ہونے پر دلالت کرتے ہیں۔
الفَرَّاد. موتیوں کا بیچنے والا۔
المُفْرَد. مع۔ واحد اور اس کے مقابلہ میں جمع ہے۔ جنگلی بیل۔
المُفَرَّد. مِنَ الذَهَبِ: موتی لگا کر جدا کیا ہوا۔
المُفَرِّد. فا۔ کہا جاتا ہے "رَاكِبٌ مُفَرِّدٌ" سوار جس کے پاس اپنے اُونٹ یا گھوڑے کے سوا نہ ہو۔
فَرْدَسَهٗ فَرْدَسَةً. پچھاڑ دینا۔ زمین پر پٹک دینا۔
الفِرْدَوْس. باغ۔ جنت۔ سرسبز وادی (مذکر و مؤنث) ج فَرَادِیْس. فِرْدَوْسُ النَعِیْم: ایک جنت کا نام ہے۔
الفَرْدَسَة. مص گنجائش۔
المُفَرْدَس. فا۔ کشادہ سینہ والا۔ صَدْرٌ (مُفَرْدَس) کشادہ سینہ۔
كَرْمٌ مُفَرْدَسٌ اُلٹی لگی ہوئی انگور کی بیل۔
فَرَز (ض) فَرْزًا وَاَفْرَزَ. الشَّیَٔ مِنْ غَیْرِهٖ: جدا کرنا۔ علیحدہ کرنا وَاَفْرَزَ الصَّیْدُ الصَّائِدَ: شکار کا شکاری کو فریب سے مارنے کا موقعہ دینا۔ افرز فُلَانًا بِشَیٍٔ: خاص کرنا اور کسی کو شریک نہ کرنا۔

فَرَّزَ تَفْرِزَةً. عَلِیَّ بِرَأیِهٖ: قطعی حکم لگانا۔
فَارَزَ. شَرِیْكَه: الگ کرنا۔
اِفْتَرَزَ. الْاَمْرَ: اپنے لوگوں کے مشورہ کے بغیر فیصلہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "اِفْتَرَزَ اَمْرَه دُوْنَ اَهْلِ بَیْتِهٖ" اس نے اپنے معاملہ میں اپنے گھر والوں سے مشورہ کئے بغیر فیصلہ کر لیا۔
تَفَارَزَ. الشَرِیْكَانِ الشِرْكَةَ: شرکت کو فسخ کرنا۔
الفَرْز. مص دو پہاڑوں کے درمیان کشادگی دو ٹیلوں کے درمیان پست زمین۔
الفَرْزَة. سخت زمین میں شگاف۔
الفِرْز. ٹیلہ کا راستہ۔ ساتھی کیلئے علیحدہ کیا ہوا حصہ۔ ج اَفْرَاز وفُرُوْز۔
الفِرْزَة. جدا کی ہوئی چیز کا ایک حصہ۔
الفُرْزَة. باری۔ فرصت۔ ٹیلہ کا راستہ۔
الفَارِز. فا۔ كَلَامٌ فَارِزٌ صاحب واضح کلام۔ لِسَانٌ فَارِزٌ: فیصلہ کن زبان۔
الإفْرِیْز. مِنَ الحَائِطِ: کارنس ج اَفَارِیْز (دخیل)
الفَرْزْدَق. روٹی جو تنور میں گر پڑے۔ روٹی کے ٹکڑے۔ گوندھے ہوئے آٹے کے پیڑے۔ واحد (فَرَزْدَقَة) اور اس کی تصغیر فُرَیْزِق یا فُرَیْزِد ج فَرَازِق اور قیاس کے لحاظ سے فَرَازِدُ الفَرَزْدَق: لقب ایک مشہور شاعر کا۔
تَفَرْزَعَ. الكَلَأ: گھا گھا ہونا۔
الفُرْزُع. بنولہ۔
الفُرْزُعَة. فُرْزُع کا واحد۔ گھاس کا گھا ج فَرَازِع۔
فَرْزَلَهٗ فَرْزَلَةً. قید کرنا۔
الفِرْزِل. قید۔ ہتھکڑی لگانا۔ لوہا کاٹنے کی قینچی۔
الفُرْزُل. موٹا آدمی۔
تَفَرْزَنَ. البَیْذَقُ: شطرنج میں پیادہ کا ملکہ بننا۔
الفِرْزَان. شطرنج کی ملکہ ج فرازین (دخیل)
فَرَس (ض) فَرْسًا وافْتَرَسَ. الاَسَدُ

فَرِیْسَةً: گردن توڑ دینا۔ شکار کرنا۔ فَرَسَ الذَبِیْحَة رگ گلو کاٹ دینا۔ گردن جدا کرنا الشَّیَٔ جدا جدا کرنا۔
فَرَسَ (ض) فِرَاسَةً. بِالعَیْنِ: ظاہر نظر سے باطن کو معلوم کرنا۔
فَرُسَ (ک) فَرَاسَةً و فُرُوْسَةً و فُرُوْسِیَّةً شہسواری میں ماہر ہونا۔
فَرَّسَهٗ. الشَّیَٔ: پھاڑنے کیلئے پیش کرنا۔
اَفْرَسَ. عَنْ بَقِیَّةِ مَالٍ: مال لینا اور کچھ باقی چھوڑ دینا الرَّاعِیْ: گلے کی حفاظت سے غافل ہونا فُلَانٌ الاَسَدَ حِمَارَهٗ: اپنی نجات کیلئے گدھے کو پھاڑنے کیلئے شیر کے سامنے کر دینا۔
تَفَرَّسَ. فِیْهِ: نظر جما کر دیکھنا۔ فِیْهِ الخَیْرَ: کسی کے اندر علامت سے خیر پہچاننا الرَجُلُ: بتکلف شہسوار ظاہر کرنا۔ کہا جاتا ہے فُلَانٌ لَیْسَ بِفَارِسٍ و لٰكِنَّهٗ یَتَفَرَّسُ فلاں شہسوار نہیں ہے لیکن وہ شہسوار بنتا ہے۔
الفُرْس وفَارِس. مملکت فارس کے باشندے ان کے ملک کو (فارس) اور ان کی زبان کو (الفارِسیَّة) کہتے ہیں۔
الفَارِسِیُّ. فارس کی طرف نسبت۔ فُرْسٌ کا واحد۔
الفِرْس. ایک قسم کی گھاس۔
الفَرَس. گھوڑا۔ گھوڑی۔ مذکر کو حصان اور مؤنث کو حجرٌ کہتے ہیں اور بسا اوقات مؤنث کے لیے (فرسة) بھی استعمال کرتے ہیں اور فَرَسٌ کی جمع غیر لفظ سے خیل آتی ہے اور اسی سے اَفْرَاس ہے۔ تین گھوڑوں کیلئے ثَلَاثَةُ اَفْرَاسٍ اور تین گھوڑیوں کیلئے ثَلَاثُ اَفْرَاسٍ کہیں گے اور جمع کثرت فُرُوْسٌ آتی ہے۔ اور عرب کا قول "هُمَا كَفَرَسَیْ رِهَانٍ" مثل ہے ان دو شخصوں کیلئے جو کسی ایک مقصد کی طرف مسابقت کریں اور کوشش اور فضل میں برابر ہوں۔ فَرَسُ البَحْرِ: ایک دریائی جانور ہے جو بڑے جسم اور بڑے سر کا ہوتا ہے اور اس کی ٹانگیں اور دُم چھوٹی ہوتی ہے اور اس کی ہر ٹانگ میں چار کھر ہوتے ہیں اور اس کو فَرَسُ

النھر اور جاموس الھحر بھی کہتے ہیں۔
الفُرَیْسَۃ. تصغیر فَرَسؔ کی مؤنث کیلئے۔
الفُرَیْس. تصغیر فَرَسؔ کی مذکر کیلئے۔
الفَرْسَۃ. فَرَس کا اسم مرۃ (والفِرْسَۃ) پھوڑا جو گردن میں ہوتا ہے۔
الفَارِس. فا. گھڑ سوار۔ گھوڑے والا ج فُرْسَان وفَوَارِس اور کہا جاتا ہے "ھُوَ فَارِسٌ بِالْاَمْرِ" وہ معاملہ کا جاننے والا ہے۔
الاَفْرَس. شہسواری کا ماہر۔ زیادہ سمجھدار۔
اَبُوْ فِرَاس والفَرَّاس. شیر۔ الفَرَّاس: ذکی۔
الفَرِیْس. مقتول۔ کہا جاتا ہے ثَوْرٌ فَرِیْسٌ و بَقَرَۃٌ فَرِیْس ج فَرْسٰی. حلقہ جو رسّی کے سرے پر باندھا جاتا ہے۔
الفَرِیْسَۃ. فریس کا مؤنث۔ جس کو شیر وغیرہ پھاڑ دیں۔
الفَرَانِس والفِرْنَاس. شیر۔ موٹی گردن والا۔ الفرناس: بہت زیادہ بہادر۔ دیہاتیوں کا چودھری۔ ج فَرَانِسَۃ.
المَفْرُوْس. گردن کے پھوڑنے والا۔
الفَرْوْس. شیر۔
فَرْسَخَ فَرْسَخَۃ. الشَّیْئُ: کشادہ ہونا۔
(و تَفَرْسَخ وافْرَنْسَخَ) البَرْدُ او المَرَضُ: سردی یا بیماری کی تیزی کا کم ہونا۔
تَفَرْسَخ وافْرَنْسَخ الھم عَنْہُ: غم کا دُور ہونا۔ زائل ہونا۔
الفَرْسَخ. راحت۔ سکون۔ مدت طویل۔ ہمیشہ رہنے والی چیز۔ شگاف۔ فَرْسَخُ الطَرِیْقِ تین میل ہاشمی۔ اور بقول بعض بارہ ہزار گز اور یہ تقریباً آٹھ کلو میٹر کے برابر ہوتا ہے ج فَرَاسِخ (کلمہ فارسیہ ہے) سراوِیْلُ (مُطَرْسَخَۃٌ) کشادہ شلوار۔
اَلفِرْسِنُ. اُونٹ کے کھر کا کنارہ (مؤنث) ج فَرَاسِن.
رَجُلٌ (مُفَرْسَنُ) الوَجْہِ: پُر گوشت چہرہ والا مرد۔
فَرَشَ (ن ض) فَرْشًا وفِرَاشًا. الشَّیْئَ: بچھانا فُلَانًا اَمْرًا: کشادہ کرنا الرَّجُلَ: جھوٹ بولنا الْاَمْرُ: پھیلانا عَنْہُ: ارادہ کرنا۔ تیار ہونا۔
فَرْشًا. النَبَاتُ. نباتات کا زمین پر پھیلنا۔
فَرَّشَ. فُلَانًا بِسَاطًا: کسی کیلئے بچھونا بچھانا۔
فَرَّشَ الدَّارَ: فرش لگانا۔ اینٹ اور پتھر بچھانا الزَرْعُ: پھیلنا اور پتوں کا بڑھنا الطَائِرُ: پرندہ کا پھڑ پھڑانا۔
اَفْرَشَہٗ. بِسَاطًا: کسی کیلئے بچھونا بچھانا۔
اَفْرَشَ السَّیْفَ: تلوار کی دھار کا پتلا کرنا۔ تیز کرنا۔ الشَجَرُ: درخت کا لمبی ٹہنی والا ہونا۔ عَنْہُ: علیحدہ ہونا۔ دُور ہونا الرَجُلُ: غیبت کرنا اور بُری بات کہنا المَکَانُ: زیادہ پڑنے والا ہونا الشَاۃَ لذبح: زمین پر ذبح کرنے کیلئے لٹانا الرَجُلُ: بچھونے والا ہونا۔
تَفَرَّشَ. الطَائِرُ: پرندہ کا پھڑ پھڑانا۔
اِفْتَرَشَ. ذِرَاعَیْہِ: بازو پھیلانا الشَّیْئَ: روندنا الطَرِیْقَ: چلنا الرَجُلُ: پچھاڑنا اثْرَ فُلَان: پیچھا کرنا عِرْضَہٗ: بے عزتی کرنا الشَجَّۃَ الدماغ: بغیر ٹوٹنے کے پھٹنا المَالَ: غصب کرنا الشَّیْئَ: پھیلنا۔
الفَرْش. مص۔ بچھونا۔ کشادہ زمین چھوٹے چھوٹے درخت چھوٹی چھوٹی لکڑیاں۔ چھوٹے چھوٹے اُونٹ (اور اس معنی کے لحاظ سے جمع نہیں) جھوٹ۔ کھیتی۔ جبکہ اس کے تین پتے نکل آئیں۔ وہ جگہ جہاں بکثرت نباتات ہوں۔ گائے بکری جو ذبح کے قابل نہ ہوں۔
الفَرْشَۃ. فَرَش کا اسم مرۃ عِنْدَ العَامَّۃِ: بچھونا۔
الفِرْشَۃَ. بچھانے کی ہیئت۔ کہا جاتا ہے ھُوَ حَسَنُ الفِرْشَۃ یعنی وہ اچھی حالت میں بچھا ہوا ہے۔
الفَرَاش. زمین پر خشک شدہ کیچڑ مِنَ النَبِیْذِ: شراب کے بلبلے۔ زبان کے نیچے دو سرخ رگیں۔ اُذُن لوہے جس سے لگام کو باندھتے ہیں الفَرَاش مِن الرِجَالِ: بہت ہلکا پھلکا مرد۔
الفِرَاش. بچھونا۔ گھونسلہ۔ منہ کی جڑ میں زبان کی جگہ ج اَفْرِشَۃ وفُرُوْش.
الفَرَّاش. بہت بچھانے والا۔
الفَرَاشَۃ. پتلی ہڈی یا پتلا لوہا۔ تھوڑا پانی مِن القفل: تالے کا جھٹر۔ کندھوں کا اُٹھا ہوا حصہ اور (فَرَاشُ الدِمَاغ) کا واحد ہے اور فَرَاشُ الدِمَاغ ان پتلی پتلی ہڈیوں کو کہتے ہیں کہ جو کھوپڑی تک پہنچتی ہیں۔ الفَرَاشَۃ: پروانہ او چھی طبیعت کا مرد۔ کہا جاتا ہے "مَا ھُوَ اِلَّا فَرَاشَۃٌ" اور یہ حقارت اور خست کے لیے مثل ہے ج فَرَاش.
الفَرِیْش. مِنَ النَبَاتِ: زمین پر پھیلی ہوئی بیل۔ گھوڑی جس نے حال ہی میں بچہ دیا ہو۔ ج فَرَائِش.
المِفْرَاش. بچھونا۔
المِفْرَشَۃ. کجاوہ پر بچھانے کا چھوٹا سا بچھونا۔ ج مَفَارِش.
المُفَرَّش. مع کہا جاتا ہے "جَمَلٌ مُفَرَّشٌ" بغیر کوہان کے اُونٹ۔
فَرْشَحَ فَرْشَحَۃً وفَرْشَحٰی. ٹانگیں کشادہ کرنا۔ ڈھیلے طریقہ سے رانوں کو زمین سے ملا کر بیٹھنا۔ قریب قریب کودنا۔
الفِرْشَاح. بے بارش کا بادل۔ بے ڈول بلند عورت۔ چوڑا کھر۔ کشادہ زمین (الفِرْشِیح) عضو تناسل۔
فَرَصَ (ن) فَرْصًا. الشَّیْئَ: کاٹنا۔ الجِلْدَ: چیرنا۔ پھاڑنا الفُرْصَۃَ: فرصت پانا۔
فَرَصَ (ض) فَرْصًا. الرَجُلَ: رگ گلو پر مارنا۔ شانہ کے گوشت پر مارنا۔
فُرِصَ فَرْصًا وفَرَصًا. شانہ کے گوشت میں درد ہونا۔
فَرَّصَ. النَعْلَ: جوتے پر لوہے کی نوک سے منقش کرنا۔
فَارَصَہٗ مُفَارَصَۃً. فِی الشَّیْئِ: نوبت بنوبت کرنا۔
اَفْرَصَتْہُ الفُرْصَۃُ. فرصت ملنا۔ اَفْرَص وتَفَرَّصَ الفُرْصَۃَ: مہلت پانا۔
تَفَارَصَ. القَوْمُ البِئْرَ: قوم کا کنوئیں پر

باری باری آنا۔

اِفْتَرَصَ۔ الفُرْصَةَ: موقع پانا۔ فرصت کو غنیمت جاننا۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ لَا يَفْتَرِصُ اِحْسَانَهٗ وَبِرَّهٗ" یعنی فوت ہونے کا خوف نہیں کیا جاتا ہے۔

الفُرْصَةُ۔ باری اور یہ اسم ہے۔ تَفَارَصَ الْقَوْمُ الْبِئْرَ کا۔ کہا جاتا ہے جَاءَتْ فُرْصَتُكَ مِنَ السَّقْيِ: یعنی تمہاری باری آئی۔ وقت مناسب اِنْتَهِزِ الْفُرْصَةَ: فرصت کو غنیمت جاننا۔ ج فُرَصٌ۔

الفُرْصَةُ والفِرْصَةُ والفَرْصَةُ: اُون یا روئی کا ٹکڑا۔

الفَرِيْصُ۔ پانی کا شریک کہتے ہیں "هُوَ فَرِيْصِي" گلے کی رگیں۔ واحد (فَرِيْصَةٌ) ہے۔

الفَرِيْصَةُ۔ باری۔ پہلو اور مونڈھے یا پستان اور مونڈھے کے درمیان کا گوشت جو خوف کے وقت اُچھلنے لگتا ہے۔ کہا جاتا ہے اِرْتَعَدَتْ فَرِيْصَتُهٗ یعنی بہت گھبرایا "هُوَ ضَخْمُ الْفَرِيْصَةِ" یعنی وہ جری و بہادر ہے۔ ج فَرِيْصٌ و فَرَائِصُ۔

المِفْرَصُ۔ لوہا یا چاندی کاٹنے کی چھینی ج مَفَارِصُ۔

المِفْرَاصُ۔ لوہا یا چاندی کاٹنے کی چھینی ج مَفَارِيْصُ۔

الفِرْصَادُ۔ سرخ رنگ۔ توت یا توت کا درخت۔

والفِرْصِدُ والفِرْصِيْدُ۔ انگور کا بیج۔ فَرَضَ (ض) فَرْضًا۔ الخَشَبَةَ وفِيْهَا: لکڑی کاٹنا، چھیدنا۔ الْاَمْرُ: فرض کرنا۔ معین کرنا۔ لَهٗ كَذَا فِي الدِّيْوَانِ: عطیہ دینا۔ تنخواہ مقرر کرنا لِفُلَانٍ كَذَا: فرض مقرر کرنا لَهٗ: وقت معین کرنا اللّٰهُ الْاَحْكَامَ عَلٰى عِبَادِهٖ: واجب ٹھہرانا۔

فَرُضَتْ (ض) و فَرَضَتْ (ک) فُرُوْضًا وفَرَاضَةً۔ البَقَرَةُ: گائے کا عمر رسیدہ ہونا۔ صفت (فَارِضٌ)

فَرُضَ (ک) فَرَاضَةً: علم فرائض کا جاننے والا ہونا۔

فَرَّضَ۔ الخَشَبَةَ: لکڑی میں سوراخ کرنا۔ الْاَمْرَ: واجب کرنا۔

اَفْرَضَ۔ فُلَانًا شَيْئًا: دینا لِفُلَانٍ كَذَا: فرض قرار دینا۔ اَفْرَضَتِ الْمَاشِيَةُ: نصاب کو پہنچنا۔ زکوٰۃ کے قابل ہونا۔

اِفْتَرَضَ۔ اللّٰهُ الْاَحْكَامَ عَلٰى عِبَادِهٖ: واجب ٹھہرانا الْقَوْمُ: قوم کا ختم ہو جانا الْجُنْدُ: فوج کا تنخواہ لینا۔

الفَرْضُ۔ س مِنَ الْقَوْسِ: چلہ کمان کی جگہ۔ ج فِرَاضٌ۔ الفَرْضُ اللہ کا بندوں پر مقرر کیا ہوا قانون۔ اپنے پر لازم کی ہوئی چیز عَلَيْهِ: تنخواہ۔ تنخواہ دار فوج ج فُرُوْضٌ وفِرَاضٌ۔

الفُرْضُ: کاٹ۔

الاِفْتِرَاضُ منطقیوں کے نزدیک۔ قضایا کے برعکس طرق میں سے ایک طریق۔

الفُرْضَةُ۔ مِنَ النَّهْرِ: دریا کا دہانہ۔ لکڑی جس میں دروازہ کی چول ہو مِنَ الْبَحْرِ: بندرگاہ مِنَ الْقَوْسِ: کمان کا سرا جو تانت لگانے کیلئے کاٹا جائے مِنَ الدَّوَاةِ: دوات میں سیاہی کی جگہ۔ فُرْضَةُ الْجَبَلِ: پہاڑ کے وسط کی پست جگہ ج فُرَضٌ و فِرَاضٌ۔

الفِرَاضُ۔ کپڑا۔ دریا کا دہانہ۔

الفَارِضُ۔ فا۔ موٹا۔ پرانا ج فُرَّضٌ مؤنث فَارِضَةٌ ج فَارِضَاتٌ وفَوَارِضُ۔

والفَرْضِيُّ والفَرِيْضُ والفَرَّاضُ علم فرائض کا جاننے والا۔

الفَرِيْضَةُ۔ فرض۔ زکوٰۃ۔ مقرر کردہ حصہ۔ ج فَرَائِضُ عِلْمُ الْفَرَائِضِ وہ علم جس میں وارثین کے حصص بیان کئے جائیں۔ اَصْحَابُ الْفَرَائِضِ وہ ورثہ جن کے حصے مقرر ہیں۔

المِفْرَاضُ والمِفْرَضُ۔ کاٹنے کے اوزار۔

المَفْرُوْضُ۔ س اللہ کا حکم جو بندوں پر واجب ہو۔ کاٹا ہوا۔ محدود۔

الفِرْضِمُ بوڑھی بکری۔

فَرَطَ (ن) فُرُوْطًا۔ آگے بڑھنا۔ مقدم ہونا فَرْطًا فِي الْاَمْرِ کوتاہی کرنا۔ فرط منه القول بغیر سمجھے بوجھے کہنا منه شيء جاتا رہنا عَلَيْهِ فِي الْقَوْلِ پیش دستی کرنا اور حد سے گزرنا فَرَطَ عَلٰى فُلَانٍ جلدی کرنا اور تکلیف دینا۔ فَرَطَ غالب ہونا۔ فَرَطَ اِلَيْهِ رَسُوْلًا قاصد بھیجنا اور جلدی کرنا وَلَدًا: چھوٹا بچہ مرنا۔

فَرَطَ (ن ض) فَرْطًا وفَرَاطَةً الْقَوْمَ: گھاس پانی کی طرف قوم سے پہلے جانا۔ صفت (فَارِطٌ) جمع فَارِطُوْنَ وفُرَّاطٌ۔

فَرَّطَ۔ الشَّيْءَ و فِي الشَّيْءِ ضائع کرنا۔ متفرق کرنا فِي الشَّيْءِ کوتاہی کرنا۔ عاجزی کرنا۔ فَرَّطَهٗ چھوڑ دینا اور آگے بڑھ جانا۔ مدح یا ہجو کرنا اور حد سے گزرنا عَنْهُ مہلت دینا۔ اِلَيْهِ رَسُوْلًا: قاصد بھیجنا اللّٰهُ عَنْهُ مَا يَكْرَهُ دور کرنا۔ ہٹانا۔ دفع کرنا۔

اَفْرَطَ۔ جانب زیادتی اور حد سے بڑھ جانا۔ جلدی کرنا رَسُوْلًا قاصد بھیجنا الْاَمْرَ: بھولنا اور چھوڑنا الْاِنَاءَ: برتن کو لبالب بھرنا بِيَدِهٖ اِلَى السَّيْفِ لِيَسُلَّهٗ: تلوار کھینچنے میں جلدی کرنا عَلَى الرَّجُلِ: طاقت سے زیادہ بوجھ ڈالنا فُلَانٌ وَلَدًا: نابالغ بچے کا وفات پانا۔ الشَّيْءَ بھولنا۔ چھوڑنا۔ کہا جاتا ہے "مَا اَفْرَطَ مِنْهُمْ اَحَدًا" یعنی کسی کو نہیں چھوڑا۔

فَارَطَهٗ فِرَاطًا ومُفَارَطَةً۔ سبقت لے جانا۔ پالینا۔

تَفَرَّطَ۔ الشَّيْءَ: وقت گزر جانا الفَرَسُ الخَيْلَ گھوڑے کا سابق ہونا۔ آگے بڑھ جانا۔

تَفَارَطَ۔ آگے بڑھنا الْقَوْمُ آگے بڑھنے کی کوشش کرنا الشَّيْءَ: وقت کا جاتا رہنا۔ کہا جاتا ہے "تَفَارَطَتِ الصَّلَاةُ عَنْ وَقْتِهَا" یعنی نماز اپنے وقت سے مؤخر ہوگئی تَفَارَطَتْهُ الْهُمُوْمُ: غموں کا لاحق ہونا۔

اِنْفَرَطَ. کھلنا۔
اِفْتَرَطَ. وَلَدًا : چھوٹے بچے کا مرنا۔
اِلَیْهِ فِی الْاَمْرِ : آگے بڑھنا۔ سبقت کرنا۔
کہا جاتا ہے "فُلَانٌ لَا یُفْتَرَطُ اِحْسَانُه"
یعنی فلاں کے احسان کے فوت ہونے کا خوف
نہیں کیا جاتا۔
الفَرْط. س۔ افراط کا اسم ہے۔ ٹیلہ کا سرا۔
پہاڑی کی چوٹی۔ راستہ کا نشان۔ ج اَفْرُط
واَفْرَاط الفَرْط : وقت اور کہا جاتا ہے اٰتِیْتُه
فَرْطًا : میں اس کے پاس چند دن کے بعد آیا
اور یہ پندرہ دن سے زائد اور تین دن سے کم
نہیں ہوتا۔ آتِیْكَ فَرْطَ یَوْمٍ اَوْ یَوْمَیْنِ
یعنی ایک یا دو دن کے بعد آؤں گا "وَلَا اَلْقَاهُ
اِلَّا فِی الفَرْطِ" یعنی چند ایام میں ایک مرتبہ
ملوں گا۔
الفُرْط. دامن کوہ۔
اَفْرَاطُ الصَّبَاحِ : صبح کی پہلی شعاعیں۔
الفَرَط. پانی کی طرف قوم سے آگے بڑھنے
والا۔ اس میں واحد جمع برابر ہیں۔ کہا جاتا ہے
رَجُلٌ فَرَطٌ قَوْمٌ فَرَطٌ اور اسی سے ہے "اَنَا
فَرَطُكُم عَلَى الحَوْضِ" الفَرَط : پہلا
پہنچا ہوا اجر۔ جلد بازی۔ وہ کام جس میں کوتاہی
کی جائے۔ نابالغ بچہ۔ کہا جاتا ہے "سَبَقَهُ
فَرَطٌ کَثِیْرٌ" نابالغ بچے مر گئے اور مردہ بچہ
کے جنازہ کی دعائیں۔ کہتے ہیں ((اللّٰهُمَّ
اجْعَلْهُ لَنَا فَرَطًا)) یعنی اے اللہ اس کو
ہمارے لیے اجر بنا دے جو ہم سے پہلے پہنچ
جائے۔
الفُرُط. چھوڑا ہوا کام۔ حد سے گزرا ہوا، حد
سے تجاوز، ظلم و زیادتی۔ تیز گھوڑا جو سارے
گھوڑوں سے بڑھ جائے۔
الفَرْطَة والفُرْطَة. نکلنا اور آگے بڑھنا۔ کہا
جاتا ہے "هُوَ ذُوْ فَرْطَةٍ فِی البِلَادِ" یعنی
بہت سفروں والا ہے۔
الفُرَاطَة والماءُ الفُرَاط. پانی جو چند
قبیلوں کے درمیان مشترک ہو اور جو پہلے پہنچ
جائے اسی کا ہو جائے۔ بِئْرٌ فُرَاطَةٌ بھی کہا
جاتا ہے یعنی مشترک کنواں تَکَلَّمَ فِرَاطًا
بے سمجھے بوجھے بولا۔
مَفَارِطُ البِلَادِ : اطراف بلاد۔
فَرْطَحَ فَرْطَحَةً الشَّیْءَ : چوڑا کرنا۔
رَاسٌ فِرْطَاحٌ و مُفَرْطَحٌ : چوڑا سر۔
فَرْطَسَ الخِنْزِیْرُ : ناک لمبی کرنا۔
فُرْطُوْسَة و فِرْطِیْسَة. سور کی ناک۔
الفِرْطِیْسَتُه : ناک کا بانسہ۔ ج فَرَاطِیْس۔
الفِرْطَاس. چوڑا۔
فَرَعَ (ف) فَرْعًا و فُرُوْعًا. الجَبَلَ : پہاڑ
پر چڑھنا الوَادِیَ : وادی میں اترنا الارضَ :
زمین میں چکر لگانا القَوْمَ : قوم سے شرافت اور
جمال میں فائق ہونا الفَرَسَ باللجام :
گھوڑے کو لگام کھینچ کر ٹھہرانا رَاسَهُ بالعَصَا :
سر پر لاٹھی مارنا بَیْنَ القَوْمِ : روک بن جانا یا
اصلاح کرنا۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا اَوَّلُ صَیْدٍ
فَرَعَهُ" پہلا شکار ہے جس کا خون گرایا گیا ہے۔
فَرِعَ (س) فَرَعًا. کثرت سے بالوں والا
ہونا۔ صفت (افرع) مؤنث فَرْعَاءُ ج
فُرْعٌ۔
فَرَّعَ. فِی الجبل : پہاڑ پر چڑھنا۔
مِنَ الجَبَلِ : پہاڑ سے اترنا بَیْنَهُمْ تفریق کرنا
المَسَائِلَ مِنْ هٰذَا الاَصْلِ : فروع کا استنباط
کرنا فِی الاَرْضِ : زمین میں چکر لگانا۔
اَفْرَعَ. مِنَ الجَبَلِ : پہاڑ سے اترنا بالقَوْمِ :
قوم کے پاس نازل ہونا الشَّیْءُ : طویل و بلند ہونا
الاَمْرَ : شروع کرنا اللجامُ الفَرَسَ : لگام کا
گھوڑے کو لہولہان کرنا۔ اَفْرَعَتِ الضَّبُعُ
الغَنَمَ او فِی الغَنَمِ : بجو کا بکریوں میں تباہی
ڈالنا اور خون آلود کرنا۔ اَفْرَعَتِ الاِبِلُ :
اونٹنی کا پہلا بچہ جننا القَوْمُ مِنْ سَفَرِهِمْ :
وقت سے پہلے سفر سے واپس آنا۔
الاَرْضَ : زمین میں چکر لگانا الفَرَعَةَ : پہلا
بچہ ذبح کرنا اَهْلَهُ : کفیل ہونا۔
حَاجَتَهُ او سَفَرَهُ : شروع کرنا (اُفْرِعَ)
بِفُلَانٍ : پکڑا جانا اور قتل کیا جانا۔
فَارَعَهُ. کفایت کرنا اور انگیز کرنا۔
اِفْتَرَعَ. البِکْرَ : بکارت زائل کرنا۔
تَفَرَّعَ. القَوْمَ : گالی دینا۔ فائق ہونا۔
الشَّیْءُ : بلند ہونا۔ تَفَرَّعَتِ الاَغْصَانُ :
ٹہنیوں کا بہت ہونا المَسَائِلُ : اصول سے
متفرع ہونا الشَّیْءُ عَلَى الشَّیْءِ : مترتب
ہونا۔ مبنی ہونا۔
اِسْتَفْرَعَ. الشَّیْءَ : شروع کرنا الرَّجُلُ :
پہلے بچہ کو ذبح کرنا۔
الفَرْع. س۔ مِنْ کُلِّ شَیْءٍ : اوپر کا حصہ جو
اصل سے نکلا ہو جیسے فَرْعُ الشَّجَرَةِ :
منفعت بخش مال۔ الفَرْعُ فِی المَسَائِلِ
العِلْمِیَّةِ : مسائل مستنبط جو کسی اصل سے نکلے
ہوں۔ فَرْعُ المَرْاَةِ : عورت کے بال فَرْعُ
القَوْمِ. سردار رئیس فَرْعُ الاُذُنِ : کان کا
اوپر کا حصہ ج فُرُوْع۔ الفَرْع : جوئیں واحد
(فَرْعَةٌ) اور کہا جاتا ہے "ضَرَبَه عَلَى
فَرْعَیْ اَلْیَتَیْهِ" چوتڑ کے اس حصے پر جو بیٹھنے
میں زمین پر لگتا ہے۔ الفَرْع : گھاٹی کی طرف
پانی بہنے کی جگہ ج فِرَاع۔
الفَرَع. اونٹ یا بکری کا پہلا بچہ۔ جوئیں واحد
(فَرَعَة) تقسیم۔ کہا جاتا ہے تَرَاضَوْا
بالفَرَعِ یعنی تقسیم پر راضی ہو گئے۔
الفَرَعَة. راستہ کی بلندی۔ پہاڑ کی چوٹی ج
فِرَاع۔
الفَارِع. فا۔ خوبصورت۔ بلند۔ پست۔
الفَارِعَة. مؤنث فَارِع. فَارِعَةُ الجَبَلِ :
پہاڑ کا بلند حصہ۔ ج فَوَارِع (فَارِعَةُ
الطَّرِیْقِ و فَرْعَاؤُه) راستہ کی بلندی۔
المِفْرَع. لوگوں کے درمیان صلح کرانے
والا ج مَفَارِع۔
المُفْرَع. ہر چیز کا طویل۔ کہا جاتا ہے
فُلَانٌ مُفْرَعُ الکَتِفِ" یعنی فلاں چوڑے اور
بلند مونڈھے کا ہے۔
فَرْعَنَ فَرْعَنَةً. الرَّجُلُ : تکبر کرنا۔ چالاک
ہونا۔
تَفَرْعَنَ. النَّبَاتُ : لمبی اور قوی ہونا۔ فُلَانٌ
عَلَیْنَا : سرکشی اور ظلم کرنا۔ فراعنہ کے اخلاق

كو اختيار كرنا۔

فِرْعَوْن و فُرْعُوْن و فُرْعَوْن، مصر کے بادشاہ کا لقب۔ شریر۔ سرکش۔ ج فَرَاعِنه.

فَرَغَ (ف ن) و فَرِغَ (س) فَرَاغًا وفُرُوْغًا. مِنَ العَمَلِ :کام سے خالی ہونا۔ لَهٗ و اِلَيْهِ :قصد کرنا الرَّجُلُ فُرُوْغًا :مرنا۔

فَرَغَ دَمُهٗ :رائیگاں جانا، مطالبہ نہ کیا جانا مِنَ الشَّئ :پورا کرنا۔ تمام کرنا الظَّرْفُ :برتن کا خالی ہونا (فَرْغًا) عَلَيْهِ الْمَاءَ :گرانا۔

فَرُغَ (ک) فَرَاغَةً. رنجیدہ ہونا۔ گھبرانا۔

فَرُغَتِ الطَّعْنَةُ :وسیع ہونا۔ صفت (فَرِيْغَة)

فَرَغَ (س) فَرَاغًا. المَاءُ :پانی کا گرنا۔

اَفْرَغَ وفَرَّغَ. المَاءَ :پانی گرانا الِانَاءَ : برتن خالی کرنا الدِمَاءَ :خون بہانا۔ کہا جاتا ہے " فَرِّغِ اللّٰهُ عَلَيْهِ الصَّبْرَ" یعنی اللہ اس کو صبر دے۔ افرغ الذهبَ و نحوَه :سانچہ میں ڈھالنا۔

تَفَرَّغَ. کام سے خالی ہونا الْاَمْرَ :کوشش کرنا۔

اِفْتَرَغَ. المَاءَ :اپنے اوپر پانی گرانا۔

اِسْتَفْرَغَ. قے کرنا مَجْهُوْدَهٗ لِكَذَا : طاقت صرف کرنا۔

الفَرْغ. برتن کا کنارہ جس سے پانی گرایا جائے۔ کہا جاتا ہے "هٰذِهِ طَعْنَةٌ ذَاتُ فَرْغٍ" یہ نیزے کا زخم چوڑا ہے۔ قحط زدہ زمین۔ ج فُرُوْغ.

الفَرْغ. فراغت۔ کہا جاتا ہے "ذَهَبَ دَمُهٗ فِرْغًا او فَرْغًا" یعنی اس کا خون رائیگاں گیا۔

الفَرِغ. فارغ۔

الفِرَاغ. ڈول کا کنارہ جس سے پانی گرایا جائے۔ برتن۔ بڑا پیالہ۔ جانور کے ایک طرف کا بوجھ۔ چوڑا نیزہ۔ کشادہ رفتار کا جانور ج اَفْرِغَة. کہا جاتا ہے "رَجُلٌ فِرَاغٌ" یعنی تیز رفتار وسیع القدم مرد۔

الفَرِيْغ. چوڑا۔ ہموار زمین۔ کشادہ رفتار جانور ج فِرَاغ. رَجُلٌ فَرِيْغٌ :تیز زبان مرد۔

طَرِيْقٌ فَرِيْغٌ کشادہ راستہ۔ ضَرْبَةٌ فَرِيْغٌ و فَرِيْغَةٌ :تلوار کا کشادہ زخم جس سے خون بہے۔

الفَرِيْغَة. مؤنث فَرِيْغ. زیادہ پانی کا چھاگل۔

الاَفْرَغ. فارغ. مؤنث فَرْغَاء طَعْنَةٌ فَرْغَاء کشادہ زخم۔

الفَرْغَان. کشادہ برتن۔

دِرْهَمٌ (مُفْرَغ ومُفَرَّغ) سانچہ میں ڈھلا ہوا جس پر ٹھپہ نہ ہو۔

فرس (مُسْتَفْرِغ) بہت تیز دوڑنے والا گھوڑا۔

اِنْفِرَاغ: بجلی والا جسم - نہ باتہ جسم بجلی کی لہر کا ہلکی گیس میں گزرنا۔

الفَرْفَح. نرم و چکنی زمین۔

الْفَرْفَحِيْنُ :ایک سبزی کا نام جو کھائی جاتی ہے۔

الفَرْفَخ. لمبے پر والا۔ گیہوں کا چھلکا۔

الفُرَافِص والفُرَافِصَة. مضبوط شیر۔

فَرْفَرَ فَرْفَرَةً. تیز چلنا اور قدم قریب قریب رکھنا البَعِيْرُ :بدن کو جھاڑنا الرَّجُلُ فِيْ كَلَامِهٖ :خلط ملط کرنا اور بڑھانا الشَّئَ: جھاڑنا اور حرکت دینا۔ توڑنا الذِئْبُ الشَّاةَ: ٹکڑے ٹکڑے کرنا الرَّجُلَ :غیبت کرنا۔ بے عزت کرنا فُلَانًا :فریاد کرنا۔ فَرْفَرَ الفَرَسُ اللجامَ :سر سے علیحدہ کرنے کے لیے حرکت دینا۔

الفِرْفِر والفُرْفُر. چڑیا۔

الفِرْفِر والفُرْفُر والفُرَافِر والفُرْفُوْر شیر جو اپنے مقابل کو پھاڑ دے۔ بھیڑ یا بکری یا جنگلی گائے کا بچہ۔ جوان لڑکا۔ الفُرَافِر :بیوقوف۔ بہت بکواس کرنے والا۔

الفَرَسُ :گھوڑا اپنے منہ میں لگام کو حرکت دینے والا۔

الفِرْفَار. ایک درخت ہے جس سے پیالے بنائے جاتے ہیں اور جو آگ سے کم جلتا ہے۔

الفِرْفَار. شیر جو اپنے مقابل کو پھاڑ دے۔

فَرَقَ (ن ض) فَرْقًا و فُرْقَانًا. بَيْنَهُمَا: جدا کرنا البَحْرَ :سمندر کو پھاڑنا (فَرْقًا) الشَّعْرَ :بال میں مانگ نکالنا الطَّائِرُ :پرندہ کا بیٹ کرنا۔

فَرَقَ (ن) فُرُوْقًا. لَهُ الطَّرِيْقُ :راستہ کا واضح ہونا الْاَمْرُ لِفُلَانٍ : روشن ہونا۔

فَرَقَتِ النَاقَةُ: اونٹنی کا درد زہ والی ہونا۔ لَهٗ عَنِ الشَّئِ: ظاہر کرنا۔

فَرِقَ (س) فَرَقًا. مِنْهُ :گھبرانا۔ کہا جاتا ہے " فَرَقٌ خَيْرٌ مِنْ حُبٍّ" خوف محبت سے بہتر ہے۔ یعنی تم سے لوگوں کا خائف رہنا تمہارے ساتھ محبت کرنے سے بہتر ہے۔

فَرِقَ الرَّجُلُ: موج میں داخل ہونا۔

اَفْرَقَ. الطَّائِرُ :پرندہ کا بیٹ کرنا۔

الطَّائِرَ :پرندہ سے بیٹ کرانا الْمَرِيْضُ مِنْ مَرَضِهٖ :مریض کا صحت یاب ہونا۔

غَنَمَهٗ :بکریوں کو ضائع کردینا۔ کھودینا۔

فَرَّقَ تَفْرِيْقًا و تَفْرِقَةً. الشَّئَ :جدا جدا کرنا الرَّجُلَ. خوف دلانا شَعْرَهٗ بِالْمُشْطِ: کنگھے سے مانگ نکالنا۔

فَارَقَهٗ فِرَاقًا ومُفَارَقَةً. جدا ہونا۔

فَرَّقَ تَفَرُّقًا وتِفِرَّاقًا واِفْتَرَقَ وتَفَارَقَ. ضد ہے تَجَمَّعَ اور اِجْتَمَعَ وتَجَامَعَ کی کہا جاتا ہے " تَفَرَّقَتْ بِهِمُ الطُّرُقُ" یعنی ہر ایک ایک راستہ کو ہولیا۔

اِنْفَرَقَ. عَنْهُمْ :جدا ہونا لَهُ الطَّرِيْقُ : راستہ کا واضح ہونا۔

الفَرْق ۔س۔ مانگ۔ کتان۔

الفِرْق. لڑکوں کا گروہ۔ قسم۔ ہر چیز کا ٹکڑا۔ بکری وغیرہ کا گلہ۔

الفَرَق ۔س۔ گھبراہٹ۔ مانگ۔ صبح یا ابتداءِ صبح ج اَفْرَاق واَفْرُق. الْفَرَقُ :دو دانتوں کا فاصلہ فِي الخَيْلِ :گھوڑے کی ایک سرین سے دوسرے کی بلندی اور یہ غیر محبوب ہے۔

الفُرْقَان ۔س۔ ہر وہ چیز جس سے حق و باطل کے درمیان فرق ہو۔ دلیل۔ مدد صبح (يَوْمُ الفُرْقَان) جنگ بدر کا دن۔

والفُرْق. توراة۔ قرآن۔ الفَرْق ناپنے کا ایک برتن۔

الفُرْقَة. لوگوں کی ایک جماعت ج فِرَق.
الفُرقَة والفِرَاق. جدائی۔
الفَرَق والفِرَق والفَارُوْق والفَرُوق والفُرُوْق. بہت گھبرانے والا۔ مؤنث فَرِّقَةٌ وفَرُقَةٌ. نَبتٌ فَرِقٌ: متفرق نباتات یا چھوٹے چھوٹے جو زمین کو نہ ڈھکیں۔
الفَرُوْقَة والفَرُّوْقَة والفَارُوْقَة (مذکر و مؤنث) بہت گھبرانے والا۔ بزدل۔
الفَرِيْق. ریوڑ۔ فرقہ سے بڑی جماعت۔
فَرِيْقُ الخَيْلِ: آگے بڑھنے والا گھوڑا ج اَفْرِقَاء واَفرِقَةٌ وفُرُوْق.
الفَرِيْقَة. بکریوں کا ریوڑ۔ ایک قسم کا کھانا جو زچہ کو دیا جاتا ہے۔
الاَفْرَق. مانگ والا جس کے داڑھی کے بال یا پیشانی کے بال میں مانگ ہو۔ جس کے دانت جدا جدا ہوں۔ دِيْكٌ اَفْرَق: مرغ جس کی کلغی شاخ شاخ ہو۔ تَيْسٌ اَفْرَق: مینڈھا کہ جس کے سینگوں میں دُوری ہو۔ مؤنث فَرْقَاء.
الفَارِق. فا۔ مؤنث۔ فَارِقَةٌ ج فَوارِق و فارقاتٌ: اَبر کا ٹکڑا جو بادل سے جدا ہو۔ دردِ زہ میں مبتلا اُونٹنی ج فَوَارِق وفُرَّق وفُرُق وفُرَّاق.
الفَارِق. ہر وہ چیز جو حق اور باطل کے درمیان فرق کرنے والی ہو۔
الفَارُوْق. وہ شخص جو اُمور میں فیصلہ کرے۔ لقب خلیفہء دوم (رض) کا۔ کہا جاتا ہے "ضَمَّ (تَفَارِيْق) مَتَاعِهِ: یعنی اس نے متفرق سامان کو اکٹھا کیا۔ "واَخَذَ حَقَّه بالتَفَارِيْق" یعنی اس نے اپنا حق تھوڑا تھوڑا کر کے لیا۔
المَفرِق والمَفرَق. مِنَ الطَرِيْق: راستہ کا وہ حصہ جہاں سے مختلف راستے نکلیں۔
مِنَ الشَعْرِ: مانگ ج مَفَارِق. کہا جاتا ہے وَقَفَهُ عَلى مَفَارِقِ الحَدِيْثِ یعنی اس نے بات کی وجوہ واضحہ سے واقف کیا۔
الفَرْقَد. قطب شمالی کے قریب ایک روشن ستارہ کا نام اور اسی کے پہلو میں ایک دوسرا ہے جو اس سے کم روشن ہوتا ہے اور یہ دونوں فَرْقَدَان کہلاتے ہیں۔
مِنَ الاَرْضِ: سخت ہموار میدان۔
الفُرْقَد: نیل گائے کا بچہ ج فَرَاقِد.
فَرْقَع فَرْقَعَةً و فِرْقَاعًا: تیز دوڑنا۔ گوز کرنا۔ صفت (فِرْقَاعٌ) الاَصَابعَ: اُنگلیاں چٹخانا فُلَانًا: گردن مروڑنا۔
تَفَرْقَع. اُنگلیوں کا چٹخنا۔
اِفْرَنْقَعَ. اُنگلیوں کا چٹخنا عَنْهُ دُور ہونا۔ یکسو ہونا۔
الفُرْقَعَة. دُبر۔
فَرَكَ (ن) فَرْكًا. الثَوْبَ: کپڑے کو ملنا۔ الشَئَ عَنِ الثَوْبِ: کھرچنا الجَوْزَ ونَحْوَهُ: اخروٹ وغیرہ کو مل دل کر چھلکا اُتارنا۔
فَرِكَهُ (س) فَرْكًا وفِرْكًا وفُرُوْكًا و فِرِكَانًا. بغض رکھنا۔ اور کہا گیا ہے کہ زوجین کے ساتھ مخصوص ہے۔
فَرِكَتْ (س) فَرَكًا. الاُذُنُ: کان کی جڑ کا ڈھیلا ہونا۔ صفت (فَرِكَةٌ وفَرْكَاءُ)
فَرَّكَهُ. ملنے میں مبالغہ کرنا۔
فَارَكَهُ مُفَارَكَةً. چھوڑنا۔
اَفْرَكَ. السُنْبُلُ. ملنے کے قابل ہونا۔
تَفَرَّكَ. چال یا گفتگو میں اٹکنا۔
(واِنْفَرَكَ) ملا جانا۔ کہا جاتا ہے "اِنْفَرَكَ مَنْكِبُ فُلَانٍ" یعنی فلاں کا مونڈھا اُکھڑ گیا۔
اِسْتَفْرَكَ. الحَبُّ فِي السُنْبُلَةِ: دانہ کا خوشہ میں سخت اور موٹا ہونا۔
الفِرْك. بغض۔ بغض زوجین۔
الفَرِك. چھلکا اُتارا ہوا۔ کہا جاتا ہے لَوْزٌ فَرِكٌ.
الفَارِك. فا۔ اِمْرَاَةٌ فَارِكٌ: شوہر سے بغض رکھنے والی ج فَوَارِك.
الفَرُوْك. بغض رکھنے والا۔ شوہر سے بغض رکھنے والی عورت۔
الفَرِيْك. ملا ہوا دانہ۔ غلّہ جو ملا جائے اور گھی ملا کر پکایا جائے۔
المَفْرُوْك. مع. مِنَ الاِبِلِ: وہ اُونٹ جس کے مونڈھے کی ہڈی اپنی جگہ سے ہٹ گئی ہو اور مونڈھا چھد گیا ہو مِنَ الثِيَابِ: بہت گھرا رنگا ہوا کپڑا۔
اَلفَرِيْكِيَّةُ. وہ کھانا جو چھلکا اتارے ہوئے دانوں سے بنایا جائے (دلیا)
المُفَرَّك. مع. چھوڑا ہوا۔ مبغوض۔
اَلمَفْرُوْكَةُ: وہ حلوہ جو میدہ، گھی اور چینی سے بنایا جائے اور اس پر چلغوزے اور بادام بکھیر دیئے جائیں۔
اَفْرَم. الاِنَاءَ. برتن کو بھرنا۔
الاَفْرَم. گرے ہوئے دانت والا۔
فَرَمَ يَفْرِمُ: گوشت کاٹنا۔ فَرَّمَ الوَلَدُ: بچوں کے دانت تبدیل ہونا۔ الفرمة: گوشت یا تمباکو کا ٹکڑا۔
الفَرمَان. پروانہ شاہی ج فَرَامِيْن.
الفُرْن. تنور۔ ج اَفْرَان.
الفَرَّان. تنور کا مالک۔ روٹی پکانے والا۔
الفَارِنَة. روٹی پکانے والی۔
الفُرْنِي. گول موٹی روٹی واحد (فُرْنِيَّة) سخت بدن کا آدمی۔
اَلفَرَنْك ج فَرَنْكَاتٌ۔ فرنک نامی معروف ملک فرانس کا سکہ۔
الفِرِنْد. انار دانہ۔ تلوار۔ جوہر تلوار۔ تلوار کا نقش و نگار۔ کہا جاتا ہے "سَيْفٌ فِرِنْدٌ" بے مثل تلوار ج فَرَانِدٌ. الفِرِنْد: ایک قسم کا کپڑا۔
الاِفِرِنْد. جوہر تلوار۔ نقش و نگار تلوار ج اِفْرِنْدَات.
فَرِهَ (س) فَرَهًا. خوش ہونا۔ اکڑنا۔ صفت (فَرِهٌ)
فَرُهَ (ک) فَرَاهَةً وفُرُوْهَة و فَرَاهِيَةً. ماہر ہونا۔ حاذق ہونا۔ خوش ہونا۔ سبک ہونا۔ صفت (فَارِهٌ) اَفْرَهَ. الرَجُلُ: چست و چالاک غلام لینا۔
اِسْتَفْرَهَ الدَوَابَّ. عمدہ جانور چھانٹنا۔
الفَارِه. چالاک۔ خوب کھانے والا۔ کہا جاتا

ہے "رَجُلٌ فَارِہٌ وجَارِیَۃٌ فَارِہَۃٌ" ج فُرَّہٌ و فُرَّہَۃٌ وفُرْہَۃٌ وفَرَہَۃٌ و فُرُہٌ.

الفَارِھَۃ. مؤنث فَارِہٌ. خوبصورت جوان لڑکی ج فَوَارِہُ وفُرُہٌ.

الاَفْرَہ. چالاک۔

فَرْہَدَ. پھولنا۔ فَرْہَدَتْ نَفْسُہ :تنگ ہونا۔

تَفَرْہَدَ الغُلَامُ :لڑکے کا موٹا ہونا۔

الفُرْہُد والفَرْہَد والفُرْہُوْد موٹا تازہ لڑکا۔

الفُرْہُوْد. بکری یا پہاڑی بکری کا بچہ ج فَرَاہِیْد.

فَرَّی تَفْرِیَۃً الجُبَّۃَ :جبہ پر پوستین لگانا۔

اِفْتَرَی. الفَرْوَ :پوستین پہننا۔

الفَرْوَۃ. مع بالوں کے سر کی کھال۔ عورت کا سربند۔ تاج۔ توانگری۔ مالداری۔ کہا جاتا ہے "ضَرَبَہ عَلٰی اُمِّ فَرْوَتِہٖ" اس کی چندیا پر مارا۔ سائل کا تھیلہ۔ اُونٹ کا بالوں کا کمبل۔

الفَرْو. پوستین جو بعض حیوانات کی کھال سے تیار کیا جاتا ہے۔ ج فِرَاءٌ.

الفَرَّاء. پوستین کا بنانے والا۔

فَرْوَزَ فَرْوَزَۃً. مرنا۔

فَرَیٰ یَفْرِی فَرْیًا. عَلَیْہِ الکَذِبَ :کسی پر جھوٹ باندھنا۔ الاَرْضَ :زمین میں چلنا۔ المَزَادَۃَ :توشہ دان بنانا۔ البَرْقُ :بجلی چمکنا۔

فَرَیٰ و فَرَّیٰ. الشَّیئَ :کاٹنا اور پھاڑنا۔

فَرِیَ یَفْرَی فَرًی. مدہوش ہونا۔ متحیر ہونا۔

اَفْرَیٰ. الشَّیئَ :کاٹنا اور پھاڑنا۔ درست کرنا فُلَانًا :ملامت کرنا۔

تَفَرَّی تَفَرِّیًا وانْفَرَی اِنْفِرَاءً :پھٹنا۔ کہا جاتا ہے "تَفَرَّتِ الاَرْضُ بِالعُیُوْنِ" زمین میں چشمے پھوٹ پڑے۔

اِفْتَرَیٰ اِفْتِرَاءً. عَلَیْہِ الکَذِبَ :کسی پر تہمت لگانا یا جھوٹ باندھنا۔

الفَرْیَۃ. فَرِی کا اسم مرۃ۔ شور۔

الفِرْیَۃ. جھوٹ۔ تہمت ج فِرًی.

الفَرِیُّ. پھٹا ہوا۔ گھڑی ہوئی بات۔ عجیب۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ یَفْرِیْ الفَرِیَّ" فلاں تعجب انگیز کام کرتا ہے اور اسی سے قرآن میں ہے (لَقَدْ جِئْتِ شَیْئًا فَرِیًّا) یعنی تم نے ایسا کام کیا جس سے حیرت و تعجب ہے۔ مؤنث فَرِیَّۃٌ اور کہتے ہیں "الفَرِیَّۃَ الفَرِیَّۃَ" یعنی جلدی جلدی۔

الفَرِیُّ والفَرِیَّۃ. کشادہ ڈول۔

الفَرَا. تعجب۔ بزدل۔ کہا جاتا ہے "ھٰذَا (اَفْرِیٰ) اِلفِرٰی" یعنی جھوٹوں کا جھوٹ۔

فَزَّ (ن) فَزًّا. اکیلا ہونا عَنْہُ :جدا ہونا الظَّبْیُ :ہرن کا گھبرانا ہٗ :دھوکا دینا اور غالب آنا۔ ہوش اُڑا دینا ہ عَنْ مَکَانِہٖ گھبرا دینا اور جگہ سے ہٹا دینا۔

فَزَّ (ض) فَزِیْزًا. الجُرْحُ :زخم سے خون پیپ وغیرہ جاری ہونا۔

فَزَازَۃً وفُزُوْزَۃً. مضطرب ہونا اور بھڑک اُٹھنا۔

اَفَزَّہٗ. گھبرا دینا۔

اِفْتَزَّ عَلَیْہِ :غالب ہونا۔

تَفَازَّ. الرَّجُلَانِ :ایک دوسرے سے مقابلہ کرنا۔

اِسْتَفَزَّہٗ. ہلکا جاننا۔ ذلیل سمجھنا۔ مضطرب کر دینا۔ گھر سے نکال دینا۔ قتل کرنا مِنَ الشَّیئِ: نکالنا۔

الفَزُّ. س۔ ہلکا پھلکا آدمی۔ نیل گائے کا بچہ ج اَفْزَازٌ.

الفَزَّۃ. خوف و دہشت کی چھلانگ۔ کہا جاتا ہے قَعَدَ (مُسْتَفِزًّا) یعنی غیر مطمئن بیٹھنا۔

فَزَرَ (ن) فَزْرًا. پھاڑنا۔ فسخ کرنا۔ توڑنا ہ بالعَصَا: لاٹھی سے پیٹھ پر مارنا الشَّیئَ مِنَ الشَّیئِ :ایک چیز کو ایک چیز سے جدا کرنا۔

فَزَرَ (ن) فُزُوْرًا. پھٹنا۔

فَزِرَ (س) فَزَرًا. پیٹھ یا سینہ میں گانٹھ پڑ جانا۔ صفت (اَفْزَر)

فَزَّرَ واَفْزَرَ. الشَّیئَ :ریزہ ریزہ کرنا۔

تَفَزَّرَ وانْفَزَرَ. پھٹنا الثَّوْبُ :کپڑے کا بوسیدہ ہونا۔

الفِزْر. بکریوں کا چھوٹا سا ریوڑ۔ اور کہا گیا ہے کہ دس اور چالیس بکریوں کے درمیان بکری کا بچہ۔ شیر ببر کا بچہ۔ جڑ۔ غدود جو ران کے اوپر کے حصے میں نکلے۔

الفِزَر. پھٹن۔ شگاف۔ گویا کہ یہ فِزْرَۃٌ کی جمع ہے۔

الفُزُوْر. پھٹن۔ شگاف۔

الفُزْرَۃ. پیٹھ یا سینہ میں گانٹھ۔ کشادہ راستہ۔ ج فُزَر.

الفَازِر. فا۔ کالی چیونٹی جس میں سرخی ہو۔ کشادہ طویل راستہ۔

الفَازِرَۃ. مؤنث فَازِر. ریگستان کا راستہ۔

الفَزْرَاء. مؤنث اَفْزَر. پُر گوشت عورت۔ قریب البلوغ لڑکی۔

الفَزَارَۃ. چیتا کی مادہ۔

المَفْزُوْر. مع۔ کبڑا۔ پیٹھ یا سینے میں گانٹھ والا۔

فَزَعَ (ف) فَزْعًا وفِزْعًا. مِنْہُ :خوف کرنا۔

فَزِعَ (س) فَزَعًا. دہشت زدہ ہونا۔ خائف ہونا اِلَیْہِ :فریاد چاہنا۔ پناہ لینا الرَّجُلُ :فریاد رسی کرنا۔ مدد کرنا۔ مِنْ نَوْمِہٖ : بیدار ہونا (فَزْعًا) لِمَجِیْئِ فُلَانٍ :کسی کے آنے کی وجہ سے تیاری کرنا۔

اَفْزَعَہٗ. خوف دلانا۔ گھبراہٹ دُور کرنا۔

اَفْزَعَ القَوْمَ :فریاد رسی کرنا ہ مِنَ النَّوْمِ بیدار کرنا افزع عنہ: گھبراہٹ زائل کرنا۔

فَزَّعَہ۔ خوف دلانا۔

فَزَّعَ عَنْہُ. گھبراہٹ دُور کرنا۔

الفَزَع. س۔ گھبراہٹ۔ فریاد رسی۔

الفُزْعَۃ. وہ شخص جس سے لوگ گھبرائیں۔

الفُزَعَۃ. لوگوں سے بہت گھبرانے والا۔

الفَازِع. خائف۔ فریادی۔ ج فَزَعَۃٌ.

الفَزِع والمُفَازِع. خائف۔ فریادی۔

الفَزَّاعَۃ. بہت گھبرانے والا۔ وہ شخص جو لوگوں کو بہت گھبرا دے۔ اُچکا (کھیت کا)

المَفْزَع والمَفْزَعَۃ. جائے پناہ۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ مَفْزَعٌ او مَفْزَعَۃٌ لِلنَّاسِ"

فلاں لوگوں کیلئے جائے پناہ ہے یعنی جب ان کو اہم معاملہ پیش آتا ہے تو اس کی پناہ لیتے ہیں۔ دونوں صیغے واحد جمع مذکر و مؤنث کے لیے مستعمل ہیں۔

المُفزَع. بزدل۔ بہادر۔

فَسَأَہ(ف) فَسْأً. لاٹھی سے مارنا ہ عَن كَذا. روکنا (و فَسَّا تَفْسِيئًا وتَفْسِئَةً) الثَوْبَ. کپڑا پھاڑنا۔

فَسِئَ(س) فَسَأً. اُبھرے ہوئے سینہ اور دھنسی ہوئی پیٹھ والا ہونا۔ اُبھرے ہوئے پیڑو والا ہونا۔ صفت (اَفْسأ) مؤنث فَسْآءُ.

تَفَسَّأَهٗ. لاٹھی سے مارنا۔ تَفَسَّأَ الثَوْبُ. کپڑے کا پھٹنا۔ بوسیدہ ہونا المَرْضُ فِيْهِمْ. بیماری پھیل جانا۔

تَفَاسَأَ تَفَاسُوًا. الرَجُلُ. پیٹھ اور چوتڑ کو ظاہر کرنا۔

الفُستُق و الفُسْتَق. پستہ۔

الفُسْتُقِي. پستئی رنگ کا۔

الفُسْتَان. عورتوں کا ایک لباس بمنزلہ قباء کے ج فَسَاتِيْن.

فَسَّجَ. پیشاب کرنے کیلئے ٹانگیں پھیلانا۔

اَفْسَجَ. عَنْهُ. چھوڑنا۔

فَسَحَ(ف) فَسْحًا. کشادہ قدم رکھنا۔ لَهُ فِي السفر. پروانہء راہداری دینا۔ (فَسْحًا و فُسُوْحًا) لَهُ فِي الْمَجْلِسِ. کشادگی کرنا۔

فَسُحَ (ک) فَسَاحَةً. المَكَانُ. وسیع ہونا۔ صفت (فَسِيْحٌ و فُسَاحٌ و فُسُحٌ و فُسْحُم) مبالغہ کے لیے میم کی زیادتی کے ساتھ۔

اَفْسَحَ المكانُ. وسیع ہونا۔

تَفَسَّحَ. کشادہ ہونا لَهُ. کشادگی کرنا۔

تَفَسَّحُوْا فِي المَجَالِس و (تَفَاسَحُوْا) کشادگی کرو۔

فَسَّحَ. المَكَانَ. کشادہ کرنا لَهُ فِي المَجْلِسِ. کشادگی کرنا۔

اِنْفَسَحَ. المَكَانُ. کشادہ کرنا صَدْرُهٗ. کشادہ دل ہونا۔

الفَسْح مص. پروانہء راہداری۔

الفُسْحَة. گنجائش۔ مکانوں کے درمیان کشادگی ج فُسَح.

الفَيْسَحِي. قدم کی چوڑائی۔ کہا جاتا ہے "هُوَ يَمْشِي الفَيْسَحِي" وہ کشادہ کشادہ قدم رکھ کر چلتا ہے۔

فَسَخَ(ف) فَسْخًا. جاہل ہونا۔ ضعیف العقل ہونا رَاى فُلَان فاسد کر دینا۔ بگاڑ دینا الاَمْرَ او العقدَ. توڑ دینا الشَیْئَ جدا جدا کرنا العُوْدَ و المَفْصِل لکڑی یا جوڑ کو جگہ سے ہٹا دینا الثوبَ عَنْهُ. کپڑے کو اُتار دینا۔

فَسَخَ(ف) فَسْخًا و فَسِخَ(س) فَسْخًا الرَایُ. خراب ہونا۔

فَسَّخَهٗ. فسخ میں مبالغہ کرنا۔

فَاسَخَه. العقدَ او البَيْعَ و (تَفَاسَخَا) العَقْدَ او البَيْعَ عقد یا بیع کے توڑنے پر متفق ہونا۔ کہا جاتا ہے "تَفَاسَخَتِ الاَ قَاوِيْلُ" یعنی اقوال متناقض ہو گئے۔

اَفْسَخَ. الكِتَابَ. بھولنا۔

تَفَسَّخَ. ٹکڑے ٹکڑے ہونا الشَعْرُ عَنِ الجِلْدِ. بال کا کھال سے جھڑ جانا (اور یہ میت کے لیے خاص ہے)

اِنْفَسَخَ العَزْمُ او العَقْدُ. ٹوٹنا۔

الفُسْخَة. فسخ کا اسم مرۃ۔ ٹکڑا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ فُسْخَةٌ" یعنی کمزور بدن یا ضعیف العقل مرد۔

الفَسْخ و الفَسِيْخ. وہ شخص جو اپنی حاجات میں کامیاب نہ ہو اور اپنے امور کا انتظام نہ کر سکے۔ کمزور بدن یا عقل والا۔ کمزور جس کا ارادہ سختی یا مصیبت کے وقت ٹوٹ جائے۔

اَلْفَسْخ: مت کے بعد روح جانوروں یا جمادات میں منتقل ہو جاتی ہے جس کو نظریہ آواگون بھی بولتے ہیں۔ (ہندو عقیدہ کے مطابق)

اَلْفَسِيْخ. نمک لگائی مچھلی۔

فَسَدَ (ن ض) وفَسُدَ (ک) فَسَادًا وفُسُوْدًا. خراب ہونا۔ بگڑ جانا۔ صفت (فَسِيْدٌ ج فَسْدىٰ و فَاسِدٌ)

اَفْسَدَهٗ وفَسَّدَهٗ. خراب کرنا۔ بگاڑنا۔

فَاسَدَ. القَوْمُ. قوم کے ساتھ بدسلوکی کرنا۔ تَفَاسَدَ القَوْمُ. قطع رحمی کرنا۔ آپس میں مخالف ہونا۔

اِسْتَفْسَدَ. تباہی چاہنا القَوْمَ بدسلوکی کرنا۔

الفَسَاد مص۔ کھیل کود۔ ظلماً مال لینا۔

المَفْسَدَة. مصدر فساد یا سبب فساد ج مَفَاسِد.

فَسَرَ(ن ض) فَسْرًا. الاَمْرُ. واضح کرنا۔ ظاہر کرنا المُغَطّي. ڈھکے ہوئے کو کھول دینا۔

فَسَرَ(ن ض) فَسْرًا و تَفْسِرَةً. الطَبِيْبُ طبیب کا قارورہ دیکھنا۔

فَسَّرَهٗ. واضح کرنا۔ ظاہر کرنا۔

تَفَسَّرَ واِسْتَفْسَرَ. فُلَانًا عَنِ الاَمْرِ و اِسْتَفْسَرَهٗ الاَمْرَ. واضح کرانا۔ واضح کرنے کو کہنا۔

التَفْسِيْر مص۔ تاویل۔ کشف۔ وضاحت۔ بیان شرح۔ ج تَفَاسِيْر. و حرفا التفسير. اَنْ اور اَيْ ہیں اے سے مبہم کی تفسیر کی جاتی ہے جیسے "هٰذَا عَسْجَدٌ اَيْ ذَهَبٌ" اور اَنْ سے معنی قول کی تفسیر کی جاتی ہے جیسے "نَادَيْتُكَ اَنْ اَفْعَلْ كَذَا"

التَفْسِرَة مص۔ مریض کا پیشاب۔ ہر چیز جس سے دوسرے پر استدلال کریں۔

الفُسَّاط والفُسْطَاط والفِسْطَاط. خیمہ۔ اُون کا خیمہ ج فَسَاطِيْط والفُسْطَاط بالضَمِّ. مصر قدیم کا علم ہے۔ ایک لغت اس میں فُسْتَات و فِسْتَات بھی ہے۔

الفَسِيْط. ناخن کا تراشہ واحد (فَسِيْطَة)

الفُسْطَان دیکھئے فُسْتَان.

الفَسْفَس والفَسْفَاس. بیوقوف۔ ایک بدبودار نباتات ج فَسَافِس و فَسَافِيْس.

الفُسَافِس. مچھر۔

الفُسَيْفِسَاء. پچی کاری۔ رنگ برنگ کے

چھوٹے چھوٹے پتھر کے ٹکڑوں کو جوڑ کر مختلف اشکال وصورتیں بنانا۔
اَلْفِسْفِسَةُ : ایک قسم کا گھاس جس کو جانور کھاتے ہیں۔اس میں دوسری لغت اَلْفِصْفِصَةُ ہے۔اَلْفُسْفُوْسَةُ : پھنسی
فَسَقَ ( ن ض ) و فَسُقَ (ک) فِسْقًا و فُسُوْقًا. حق وصلاح کے راستہ سے ہٹ جانا۔ بدکار ہونا۔ صفت (فَاسِق ) ج فَسَقَةٌ و فُسَّاقٌ و فَاسِقُوْن مؤنث فَاسِقَةٌ ج فَاسِقَاتٌ و فَوَاسِق (وانْفَسَق )الرُّطَبُ عَنِ قِشْرِهٖ : چھلکے سے علیحدہ ہونا۔
فَسَّقَهٗ. فسق کی طرف نسبت کرنا۔
الفِسْقِيَّة. حوض۔ وضو کرنے کی جگہ ج فَسَاقِيّ (دخیل)
الفُسَق والفَسَّاق والفِسِّيْق: بڑا بدکار۔ اور کہا جاتا ہے "یا فُسَقُ "، یعنی اَیُّهَا الفَاسِق اور یہ ندا ہی کے لیے مخصوص ہے جیسے یا خُبَثُ.
الفَاسِقِيَّة. پگڑی باندھنے کا ایک مخصوص طریقہ۔ کہا جاتا ہے " تَعَمَّمَ فُلَانٌ الفَاسِقِيَّةَ"
فَسَاق. بروزن قطام عورت کیلئے گالی ہے اور نداہی کی صورت میں مستعمل ہے۔ کہا جاتا ہے "یا فَسَاق" بمعنی "یا فَاسِقَةُ"
الفُوَيْسِقَة. فاسقة کی تصغیر۔ چوہیا۔
اَلْفَاسِقِيَّةُ: اندھی گمراہی۔ضَرْبُ الْمَثَل- تَعَمَّمَ فُلَانٌ بِالْفَاسِقِيَّةِ: فلان اندھی گمراہی میں داخل ہوا۔
رَجُلٌ فُسْكُلٌ : مرد کمینہ۔کاہل۔
فَسَلَ ( س ) و فَسُلَ ( ک ) فَسَالَةً و فُسُوْلَةً و فَسِلَ. فرومایہ ہونا، کمینہ ہونا، بے مروت ہونا۔
فَسَلَ ( ن ) فَسْلًا. الصَّبِيّ: بچے کا دودھ چھڑانا۔
اَفْسَلَ. الفَسِيْلَةَ: کھجور کے پودے کو اُکھیڑ کر دوسری جگہ لگانا۔ قلم لگانا۔(اَفْسَلَ و فَسَّلَ )دَرَاهِمَهٗ و مَتَاعَهٗ. کھوٹا کر دینا۔

اِفْتَسَلَ. الفَسِيْلَة. کھجور کے پودے کو اُکھیڑ کر دوسری جگہ لگانا۔
الفُسَالَة. مِنَ الحَدِيْدِ ونَحْوِهٖ : لوہے کے ذرات جو کوٹتے وقت گریں۔
الفَسْل. س۔انگور کا قلم۔کمینہ۔بے مروت، ہر ردی چیز ج اَفْسُل وفُسُوْل وفِسَال وفُسْل وفُسُوْلَة وفُسَلَاء واَفْسَال کہا جاتا ہے "دِرْهَمٌ فَسْلٌ ودَرَاهِم فُسُوْلٌ."
الفِسْل. بیوقوف۔
الفَسِيْلَة. کھجور کا پودہ جو ایک جگہ سے اُکھیڑ کر دوسری جگہ لگایا جائے۔درخت کا قلم۔ ج فَسِيْل و فَسَائِل جج فُسْلان.
الفُسُوْلَة. س۔فتور۔
المَفْسُوْل. رذیل۔بے مروت۔
فَسَأَ يَفْسُوْ فَسْوًا وفُسَاءً. بلا آواز کے گوز کرنا۔
تَفَاسَى. گوز کرنے کے لیے چوتڑ اٹھانا۔
الفُسَاء. س۔بلا آواز کے گوز۔ پھسکی۔
الفَسْوَة. ایک مرتبہ کی پھسکی ج فَسَوَات.
فَسَوَاتُ الضِّبَاع: سانپ کی چھتری۔
الفَاسِيَة والفَاسِيَاء. گبریلا۔ج فَوَاسٍ.
الفَسُوّ والفَسَّاء. بہت گوز کرنے والا۔
المَفْسَى. دُبر۔
اَلْفِيسُولُوجِيَا اَوِ الْفِيزُلُوجِيَا- اعضاء کے کاموں کا علم۔
فَشَّ ( ن ) فَشًّا. ڈکار لینا۔ آہستہ آہستہ پھونکنا الوَطْبَ: سربند کھول کر ہوا نکال دینا۔ مکھن نکالنا النَّاقَةَ : اونٹنی کو جلدی سے دوھنا البَابَ : دروازہ کو حیلہ سے بغیر کنجی کے کھولنا بَيْنَ القَوْمِ: چغل خوری کرنا۔
فَشَّ. السِّقَاءُ: ہوا نکال دیا جانا۔
اِنْفَشَّ. الجُرْحُ :زخم کی سوجن ڈھل جانا اللَّبَنُ : دودھ جاری ہونا الرَّجُلُ عَنِ الْاَمْرِ: کاہل ہونا۔اِنْفَشَّتِ الرِّيْحُ: دبانے سے ہوا کا مشک وغیرہ سے نکلنا عِلَّةُ فُلَانٍ : بیماری کا زائل ہونا۔
الفَشّ. س۔(والفُشُوْش ) بیوقوف۔ کمزور رائے والا۔ باطل پر فخر کرنے والا۔ موٹا کمبل۔ درخت خروب۔ پانی رسنے کی جگہیں۔
الفَشُوش. پانی ٹپکنے والی مشک۔
الفَشَّاش. صیغہ مبالغہ۔
الفَشِيْش. آواز اور اسی سے ہے" فَشِيْشُ الاَفْعَى" سانپ کے کھال کی آواز چلنے میں۔
الفَاشُوْش. ضعیف رائے اور کمزور ارادہ والا۔
رَجُلٌ(مُنْفَشُّ)المَنْخَرَيْنِ: چھوٹے بانسہ کے ساتھ پھولے ہوئے نتھنوں والا۔
فَشَأَ (ف)فَشْأً. ناز کرنا۔
اَفْشَأَ. بزرگی جتانا۔گردن کشی کرنا۔
تَفَشَّأَ. المَرَضُ بِالقَوْمِ: قوم میں بیماری پھیل جانا۔
فَشَجَ (ض )فَشْجًا وفَشَّجَ وتَفَشَّجَ وانْفَشَجَ. الرَّجُلُ اوِ البَعِيْرُ: مرد یا اونٹ کا پیشاب کرنے کیلئے ٹانگیں پھیلانا۔
فَشَخَه (ف )فَشْخًا. ظلم کرنا۔بچوں کے کھیل میں طمانچہ مارنا۔ فَشَخَ فِي اللَّعِبِ: کھیل کود میں جھوٹ بولنا اور ظلم کرنا۔
فَشَّخَ. الرَّجُلُ: جوڑوں کو ڈھیلا کرنا۔
انْفَشَطَ. العُوْدُ: تر لکڑی کا ٹوٹ جانا۔
فَشَعَتْ ( ف )فَشْعًا. الذُّرَة: چنیا کے اطراف کا سوکھنا۔
اَلْفُشَّاعُ وَالْفَشَّاعُ: امریکی علاقہ کا پودا جس کی ادویات بھی بنتی ہیں۔
فَشَغَه (ف)فَشْغًا. بلند ہو کر ڈھانپ لینا۔ ہٗ بالسَّوْطِ :کوڑے سے مارنا۔ صفت (فَاشِغٌ) مؤنث فَاشِغَةٌ الشَّيْئُ: وسیع ہونا۔ منتشر ہونا۔
اَفْشَغَهٗ. بالسَّوْطِ : کوڑے سے مارنا۔
فَشَّغَ. بمعنی فَشَغَ ہ النَّوْمُ : نیند غالب آنا۔
تَفَشَّغَ. الشَّيْبُ فِيْهِ وتَفَشَّغَهٗ : بڑھاپا ظاہر ہونا البيوتَ : گھروں میں داخل ہونا۔ الرَّجُلُ : موٹے کھردرے کپڑے پہننا۔
تَفَشَّغَتِ الغُرَّةُ: پیشانی کی سفیدی کا پھیل کر

آنکھ کو گھیر لینا۔
اِنْفَشَغَ. الشَّیُٔ: کشادہ ہونا۔ بہت ہونا۔ ظاہر ہونا۔
الفَشْغَة. اسم مرۃ۔ عشق پیچاں۔ نرکل کا گودا۔ نَاصِیَةٌ( فَاشِغَةٌ وفَشْغَاءُ ) پیشانی کے پھیلے ہوئے بال جو آنکھ کو ڈھانپ لیں۔
الفَشَاغ والفُشَّاغ. آکاس بیل۔
الفِشَاغ. کاہلی۔
الاَفْشَغ. مینڈھا جس کی سینگیں دائیں بائیں نکل گئی ہوں۔ رَجُلٌ اَفْشَغُ الاَسْنَان: مرد جس کے دانت پراگندہ ہوں۔ مؤنث فَشْغَاء ج فُشْغٌ.
المِفْشَغ. جو اپنے ساتھی کا برائی سے مقابلہ کرے۔
المُفْشِغ. بے خیر۔ بے فیض۔
فَشْفَش. کمزور رائے والا ہونا۔ خوب جھوٹ بولنا۔ غیر کی چیز کو اپنی طرف نسبت کرنا۔ صفت(فَشْفَاش) بِبَوْلِهٖ: پیشاب کرنا۔
الفَشْفَاش. مِنَ النَّوْق: اونٹنی کہ جس کا دودھ دوہنے کے وقت پراگندہ نکلے۔
الفَشْفَاشَة. نرم چیز۔ کہا جاتا ہے "تُخْرِجُ الزُّبْدَةُ فَشْفَاشَةً" مکھن نرم نکلتا ہے۔
فَشِقَ (س)فَشَقًا. آدھی کو چھوڑ کر ساری کو دوڑنا۔ آدھی رہے نہ ساری پانا۔ فُ: اچانک آنا الظَّبْیُ: ہرن کا دُور دُور سینگوں والا ہونا۔ صفت(اَفْشَق) مؤنث فَشْقَاء.
فَشَقَ (ض)فَشْقًا. الشَّیُٔ: توڑنا۔
فَاشَقَهٗ. اچانک آنا۔
تَفَشَّقَ. بِثَوْبٍ: کپڑے کو بدھی جیسا بنانا۔
الفَشْق. س۔ دوڑ۔ بھاگ۔ چستی۔
الفَشْك. کارتوس۔ واحد(فَشْكَةٌ) دخیل۔
فَشِلَ (س)فَشَلًا. کمزور و بزدلی ہونا۔ صفت( فَشَلٌ وفَشِلٌ وفَشِیْلٌ) ج فُشْلٌ واَفْشَال.
فَشَلَ (ن ض)فَشْلًا. لِحْیَتَه: داڑھی پھٹکارنا۔
فَشَّلَتْ وتَفَشَّلَتْ واِفْتَشَلَت. المَرْاَةُ: عورت کا پالکی کا پردہ بنانا۔ تَفَشَّلَ المَاءُ: پانی بہنا الرَّجُلُ مِنْهُمْ اِمْرَاَةً: نکاح کرنا۔
الفِشْل. پالکی کا پردہ۔ ہودج کا پردہ۔ ہودہ کے اندر بچھانے کی چیز۔ ج فُشُوْل.
المِفْشَل. ہودہ کا پردہ۔ ہودہ کے اندر بچھانے کی چیز ج مَفَاشِل. المِفْشَل: وہ شخص جو غیر قوم میں شادی کرے تاکہ اولاد لاغر نہ ہو۔
التَفْشِیْل. س۔ تھن میں بقیہ دودھ۔ ج تَفَاشِیْل.
الاَفْشِیْنُ ج اَفَاشِیْنُ: رومی لوگوں کی نماز کا ایک حصہ۔
فَشَا یَفْشُو فَشْوًا وفُشُوًّا وفُشِیًّا خَبْرُهٗ او فَضْلُهٗ او سِرُّهٗ: خبر یا فضیلت یا بھید ظاہر ہونا۔ پھیل جانا۔ فَشَتِ المَاشِیَةُ چراگاہ میں جانا اُمُوْرُهُمْ: اُمور کا متفرق ہونا۔ کہا جاتا ہے "فَشَتْ عَلَیْهِ ضَیْعَتُهٗ" اس کی جائیداد کا انتظام بکھر گیا۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ کس کو سنبھالے۔
اَفْشٰی اِفْشَاءً. الشَّیَٔ: پھیلانا۔ سِرَّهٗ لِفُلَانٍ: ظاہر کرنا الرَّجُلُ: بہت جانوروں والا ہونا۔
تَفَشّٰی تَفَشِّیًا. المَرَضُ القَوْمَ و بِهِمْ: بیماری پھیلنا۔ تَفَشَّتِ القَرْحَةُ: زخم کا چوڑا ہونا۔
الفَشَاء. مویشیوں کی پیداوار اور زیادتی۔
الفَشْیَان. غشی۔
الفَشْوَة. عورت کی خوشبو کی ڈبیا۔
الفَاشِی. فا۔ مؤنث فَاشِیَةٌ ج فَوَاشٍ.
الفَوَاشِی. پھیلے ہوئے مویشی۔
التَفَشِّی. س۔ عِنْدَ اَهْلِ العَرَبِیَّةِ: حرف کا پڑھنا۔
فَصَّ (ض)فَصًّا واِفْتَصَّ. كَذَا مِنْ كَذَا: جدا کرنا۔
فَصَّ(ض)فَصِیْصًا. الجُرْحُ: زخم کا بہنا العَرَقُ: پسینہ ٹپکنا الوَلَدُ: بچے کا آہستہ آہستہ رونا الجُنْدُبُ: ٹڈی کا آواز نکالنا۔
فَصَّصَ. الخَاتَمَ: انگوٹھی پر نگینہ لگانا۔ بِعَیْنِهٖ: گھورنا۔
اَفَصَّ. اِلَیْهِ شَیْئًا. مِنْ حَقِّهٖ: حق کا کچھ حصہ دینا۔
اِنْفَصَّ. مِنْهُ: جدا ہونا۔
الفِصّ. تثلیث الفاء: نگینہ (فتحہ فا اعلیٰ ہے)
الفَصُّ آنکھ کی سیاہی۔ لہسن کا جوا۔ اصل امر و حقیقت۔ امر۔ دو ہڈیوں کے ملنے کی جگہ۔ فَصُّ المَاءِ: بلبلہ ج فُصُوْص و فِصَاص واَفُصّ.
الفَصَّاص. نگینہ لگانے والا۔
الفَصِیْص. صاف گٹھلی گویا روغن ملی ہوئی۔
فَصَحَ (ف)فَصْحًا. الصُّبْحُ فُلَانًا: صبح ظاہر ہونا۔
فَصُحَ (ک)فَصَاحَةً. فصیح ہونا۔ خوش بیان ہونا۔ صفت(فَصِیْحٌ) الاَعْجَمِیُّ: عربی زبان میں گفتگو کرنا اللَّبَنُ: دودھ سے جھاگ اُتار لینا۔ صفت( فَصْحٌ وفَصِیْحٌ)
فَصَّحَ. اللَّبَنُ: بے جھاگ ہونا۔
اَفْصَحَ. فصاحت سے بولنا۔ فص[illegible] ہونا۔ مراد کو ظاہر کرنا عَنْ كَذَا: خلاصہ کرنا۔ عَنِ الشَّیِٔ: ظاہر کرنا بیان کرنا مِنْ كَذَا: نکل جانا رہائی پانا الاَمْرُ: واضح ہونا۔ اللَّبَنُ: دودھ کا بے جھاگ ہونا الصُّبْحُ: صبح کی روشنی پھیلنا الفَرَسُ: گھوڑے کا صاف ہنہنانا البَوْلُ: پیشاب صاف رنگ کا ہونا۔
اَفْصَحَ النَّصَارٰی او الیَهُوْد: ایسٹر کی عید ماننا۔ ایسٹر کی عید کا زمانہ آنا۔
تَفَصَّحَ. زبان آور ہونا۔ اچھا خوش بیان ہونا۔
و تَفَاصَحَ. بتکلف فصیح ہونا۔
الفَصَاحَة. س۔ بیان۔ کلام کا تعقید سے خالی ہونا اور یہ متکلم کلام کلمہ تینوں کی صفت واقع ہوتی ہے۔ کہا جاتا ہے رَجُلٌ فَصِیْحٌ. كَلَامٌ فَصِیْحٌ كَلِمَةٌ فَصِیْحَة.
الفَصِیْح. صاحب فصاحت۔ ج فُصُحٌ و فُصَحَاء وفِصَاح. مؤنث فَصِیْحَة ج فِصَاح و فَصَائِح وفَصِیْحَات.

الفِصْح. عِنْدَ النصَارَى: ایسٹر۔ فِصْحُ الیَهُوْدِ یہودیوں کے مصر سے نکلنے کی یادگار میں عید۔ کہا جاتا ہے "یَوْمٌ فِصْحٌ" بے بادل کا دن۔

المُفْصِح واضح۔ یَوْمٌ مُفْصِح بے بادل کا دن۔

فَصَخ(ف) فَصْخًا. عَنِ الأمرِ: جان بوجھ کر غفلت کرنا العُوْدَ او المَفْصَل: لکڑی یا جوڑ کو اُکھیڑنا۔

فَصَخ. فُلَانٌ: خرید و فروخت میں نقصان اُٹھانا۔

الفَصِيْخ والفَصِيْخَة والفَاصِخَة: کمزور عقل۔ تا مبالغہ کے لیے ہے۔

فَصَدَ(ض) فَصْدًا وفِصَادًا. المَرِيْض: رگ کھولنا لَهُ عَطاءً: جاگیر دینا۔

(وافْتَصَدَ) رگ کھولنا۔

فَصَّدَ. الشَيْءَ: تھوڑے سے پانی میں بھگونا۔

اَفْصَدَت. الشَجْرَة: درخت کے کونپل نکلنا۔

تَفَصَّدَ. الدَمُ: خون بہنا۔ کہا جاتا ہے "جَاءَ يَتَفَصَّدُ عَرَقًا"، آیا اس حال میں کہ پسینہ بہ رہا تھا۔

اِنْفَصَدَت. الشَجَرَةُ: درخت کے کونپل نکلنا۔ اِنْفَصَد الدَمُ: خون بہنا۔

الفُصْدَة والفَصِيْدَة: کھجور خون کے ساتھ مخلوط کیا ہوا۔

الفَصِيْد: نشتر لگایا ہوا۔ آنت اور خون ملا کر بھونا ہوا۔

المِفْصَد: نشتر۔

فَصَعَ(ف) فَصْعًا. التَمْرَةَ: دو اُنگلیوں سے دبا کر چھلکا علیحدہ کرنا عِمَامَتَهُ عَنْ رَاسِه: سر سے عمامہ اُتارنا الشَيْءَ: نرم کرنے کے لیے اُنگلیوں سے ملنا (و فَصَّعَ) لَهُ بِكَذَا: دینا۔ فَصَّعَ الشَيْءُ مِن كَذَا: نکالنا۔ وفَصَّعَ الرُطْبَة: دو اُنگلیوں سے مل کر چھلکا علیحدہ کرنا۔

اِنْفَصَعَ. الشَيْءُ مِنْ كَذَا: نکلنا۔

اِفْتَصَعَ. حَقَّهُ مِنْهُ: اپنا کل حق زبردستی لینا۔

الفَصْعَان: ہمیشہ سر کھلا رکھنے والا۔

الفَصْعَاء: چوہیا۔

اَلْفُصْفُوْر: فاسفورس: اس کی دو اقسام ایک سفید اور دوسری سرخ۔ یہ زندگی کے لئے ضروری ہے۔ اس کے ساتھ ہڈیاں جوڑی جاتی ہیں۔ اس کے ساتھ کھاد بنائی جاتی ہے۔

فَصْفَصَ فَصْفَصَةً. الكَلَامَ: جلدی بولنا الدَابَّةَ: فصفصہ کھلانا۔

تَفَصْفَصَ. القَوْمُ عَنْ فُلَانٍ: متفرق ہونا۔

الفِصْفِصَة: ایک قسم کی گھاس ہے جس کو جانور کھاتے ہیں اور جب تک تر ہو اس وقت تک یہ نام ہے ج فَصَافِص عوام "فِصَّه" کہتے ہیں۔

الفُصَافِص: قوی اور مضبوط ارادہ والا۔

الفُصْعُل: بچھو یا بچھو کا بچہ۔ نالائق۔

فَصَلَ(ض) فَصْلًا. الشَيْءَ: جدا کرنا۔ علیحدہ کرنا اور اسی سے ہے "فَصْلَ الخُصُوْمَات"، یعنی جھگڑوں کا فیصلہ کرنا بَيْنَهُمَا: فاصلہ ہونا الولدَ عن الرضاع: بچے کا دودھ چھڑانا۔

فَصَلَ(ن) فُصُوْلًا. الكَرْمُ: انگور کی بیل میں دانہ بیٹھنا الرَجُلُ عَنِ البَلَدِ: شہر سے نکل جانا۔

فَصَّلَ. الكَلَامَ: تفصیل کرنا الشَيْءَ: فصل فصل کرنا۔ متمیز۔ ٹکڑے کرنا۔

الثَوْبَ: سینے کے لیے قطع کرنا۔

القصاب الشاة: ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔

العقد: ہار کے دو مہروں کے درمیان ایک دوسرے رنگ کا مہرہ ڈالنا۔

فَاصَلَ. شَرِيْكَهُ: جدا کرنا۔

اَفْصَلَ. المولود: دودھ چھڑانے کے قابل ہونا۔

اِنْفَصَلَ: جدا ہونا عنه: جدا کرنا۔

تَفَصَّلَ: عضو عضو کاٹنا۔

تَفَاصَلَت. الاَشْيَاءُ: بعض کا بعض سے جدا ہونا۔

اِفْتَصَلَ. الوَلَدَ عَنِ الرِضَاعِ: بچے سے دودھ چھڑانا النخْلَةَ عَنْ مَوْضِعِهَا: کھجور کے پودہ کو اُکھیڑ کر دوسری جگہ لگانا۔

اِسْتَفْصَلَ: تفصیل طلب کرنا۔

الفَصْل مص۔ دو چیزوں کے درمیان روک۔ زمین کے درمیان حد مِنَ الجَسَد: ہر دو ہڈیوں کے ملنے کی جگہ۔ جوڑ کی جگہ۔ فرع۔ کہا جاتا ہے "لِلنَسَبِ اُصُوْلٌ و فُصُوْلٌ" یعنی فروع مِنَ الكِتَاب: کتاب کا ایک مستقل ٹکڑا۔ سال کے چار حصوں میں سے ایک حصہ۔ اور وہ چار حصے یہ ہیں۔ بہار۔ گرمی۔ خریف۔ سردی۔ ج فُصُوْلٌ. الفَصْل: حق و باطل کے درمیان فیصلہ۔ قَوْلٌ فَصْلٌ: قول حق يَوْمُ الفَصْل: قیامت کا دن اور فَصْلُ الخِطَاب سے مراد وہ خطاب ہے جو حق اور باطل کے درمیان فیصلہ کن ہو۔ اور فصل الخطاب خطیب کا قول اما بعد بھی ہے۔

الفَصْلَة: فصل کا اسم مرۃ۔ کھجور کا پودہ جو ایک جگہ سے دوسری جگہ لگایا گیا ہو۔

الفَصِيْل: شہر پناہ کے سامنے چھوٹی دیوار؛ اُونٹنی یا گائے کا بچہ؛ جو ماں سے علیحدہ کیا گیا ہو ج فِصَال وفُصْلَانٌ و فِصْلَانٌ.

الفَصِيْلَة: فصیل کا مؤنث۔ ران یا اعضاء جسم کے گوشت کا ٹکڑا۔ کنبہ۔ ج فصائل۔ کہا جاتا ہے "جَاءُوْا بِفَصِيْلَتِهِم"، یعنی تمام آئے۔

الاِنْفِصَالِي: وہ شخص جو کہ اپنے دین اور ملک سے الگ ہونے کی طرف میلان رکھتا ہے۔ وہ شخص جس ہدف جماعت سے اختلاف اور اس سے خارج ہو جاتا ہے۔

الاِنْفِصَالِيَّة: دین و ملک سے الگ ہونا۔ الگ ہونے کی طرف میلان رکھنا۔

الفَصَّال: انعام حاصل کرنے کے لیے مدح کرنے والا۔ سَيْفٌ فَصَّال: تلوار قاطع۔

الفِصَال: دودھ چھڑانا۔

الفَاصِل: فا حُكْمٌ فَاصِلٌ: حکم نافذ۔

الفَاصِلَة: مؤنث فَاصِل۔ ہار کے دو مہروں

کے درمیان ایک دوسرے رنگ کا مہرہ۔
**الفاصِلَةُ الصغری فِی عِلْمِ العُرُوْضِ:** عِلمِ عروض کی اصطلاح میں تین حروف متحرک اور چوتھا ساکن جیسے ضربتْ اور **فَاصِلَہ کُبْرٰی:** چار حروف متحرک اور پانچواں ساکن جیسے ضَربکُمْ۔ اور فاصلہ سجع میں ایسا ہی ہے جیسے قافیہ شعر میں ج فَواصِل۔

**الفَیْصَل** حاکم۔ قاضی حق و باطل کے درمیان فیصلہ۔ جو چیز اُمور میں فیصلہ کرے۔ تلوارِ قاطع ج فَیَاصِل۔ **حکم فیصلٌ:** حکم نافذ۔ **حکومة فیصلٌ:** حکومت نافذہ۔ **ضَرْبَةٌ فَیْصلٌ:** وہ مار جو دو ہمسر اور مقابل کے درمیان فیصلہ کن ہو۔

**الفَیْصَلی** حاکم۔ جج۔

**المَفْصِل** جوڑ۔ ج مَفَاصِل۔ **المفاصِل** جمع شدہ پتھر۔ دو پہاڑوں کے درمیان کی زمین جس میں سنگریزے اور ریت وغیرہ جمع ہوگئے ہوں جس کا پانی صاف اور ٹھنڈا ہوتا ہے **داءُ المَفاصِل۔ وجعُ مَفَاصِل۔** ایک بیماری جس میں جوڑوں میں درد ہوتا ہے۔

**المِفْصَل** زُبان۔

**المِفْصَال** جس کی عادت ہی فیصلہ کی ہو۔

**المَفصَلَة فِیْ اِصطِلَاحِ التُجارِیْن۔** دروازے وغیرہ کا قبضہ۔

**اَلْفَاصَفُولِیَّةُ اوالْفَصُولِیَا:** لوبیا' زرعی سبزی امریکہ میں زیادہ تر ہوتی ہے۔ سولہویں صدی میں اس کی ابتدائی زراعت ہوئی۔

**فَصَم (ض) فَصْمًا۔ الدُمْلَج ونحوہٗ:** بازو بند وغیرہ کو بغیر جدا کیے ہوئے توڑنا **الشیئَ:** کاٹنا۔

**فُصِمَ البَیْتُ:** مکان کا گرنا۔

**اَفْصَمَ عَنْہُ المطرُ او الحُمّٰی:** بارش یا بخار کا منقطع ہونا۔

**تفَصَّمَ وانفصم:** منقطع ہونا۔ بغیر جدائی کے ٹوٹنا۔ پھٹنا۔

**الفَصِیْم والاَفْصَم:** ٹوٹا ہوا۔ کٹا ہوا۔ پھٹا ہوا۔

**فَصَی یَفْصِی فَصْیًا۔ الشَّیئَ مِنَ الشَّیئَ وعنہ:** جدا کرنا۔ زائل کرنا۔

**فَصّٰی تفصِیۃً۔ اللحم مِن العَظْمِ او عَنِ العَظْمِ:** گوشت کو ہڈی سے علیحدہ کرنا۔ جدا کرنا۔ چھڑانا۔

**فَاصَاہُ مُفاصَاۃً:** جدا ہونا۔

**اِفْصَی اِفْصَاءً:** خیر یا شر سے نکل جانا۔

**اَفْصَی عَنَّا المطرُ:** منقطع ہونا **الصائِدُ:** شکاری کی جال میں کچھ نہ پھنسنا۔

**تَفَصَّی تَفَصِّیًا وانْفَصی اِنْفِصَاءً مِنْ او عَنِ الشِدَّۃ او غیرھا:** رہائی پانا۔ کہا جاتا ہے "تفصّی من الدیُوْن" قرض سے نجات پائی **الرجل مِن الرجُلِ و عَنْہُ:** جدا ہونا **تفصّی الشَّیْئَ:** پورا لے لینا۔

**الفَصٰی** خشک انگور کا دانہ واحد (فَصَاۃٌ)

**الفَصْیَة والفصیَة:** خیر سے محرومی شر سے رہائی۔ **الفصیةُ ما بیْن الحرِ والبرْدِ:** اعتدالِ موسم۔ کہا جاتا ہے "یَوْمٌ فَصْیَةٌ وفُصْیَةٌ ویوْمٌ مُفْصٍ ولَیْلَةٌ فَصْیَةٌ وفُصْیَةٌ ولَیْلَةٌ فصیَةٌ" معتدل دن رات نہ گرم نہ سرد۔

**فَضَّ (ن) فَضًّا الشَّیئَ:** توڑ کر ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ **فضّ خَتم الکِتَابِ والخَتْمَ عَنِ الکِتَابِ:** مہر توڑنا **اللؤلؤۃ:** موتی باندھنا **القَوْمَ:** قوم کو متفرق کرنا۔ تم کہتے ہو "فَضَّ اللہ جمعَھُمْ" اللہ ان کی جمعیت کو متفرق کر دے۔ و **فَضَضْتُ حَلْقَةَ القَوْمِ:** میں نے قوم کے حلقہ کو توڑ دیا **الدُمُوْعَ:** آنسو بہانا۔ **الشَّیئَ عَلَی القَوْمِ:** تقسیم کرنا۔ **مَا بَیْنَھُمَا:** کاٹ دینا **اللّٰہُ فَاہُ:** دانتوں کو گرا دینا اور اسی سے ہے "لَا فُضَّ فُوْكَ" اس شخص کیلئے جو بہترین گفتگو کرے دُعا ہے کہ تمہارے دانت نہ گرائے جائیں۔

**فَضَّضَ۔ الشَّیئَ:** کسی چیز پر چاندی کا ملمع کرنا۔ چاندی کا جھول چڑھانا۔

**اَفَضَّ۔ العَطاءَ:** بہت دینا۔

**اِنْفَضَّ۔** ٹوٹنا۔ **اِنفضّت الدُمُوْعُ:** آنسو بہنا (وتَفَضَّضَ) متفرق ہونا۔

**اِفْتَضَّ۔ الماءُ:** پانی آہستہ آہستہ گرانا۔

**الفَضّ۔** مص بکھرے ہوئے لوگ۔ کہا جاتا ہے فِی المَدِیْنَۃِ فَضٌّ یعنی شہر میں متفرق لوگ ہیں وتَمرٌ فَضٌّ متفرق کھجوریں۔

**الفُضَاض والفِضَاض والفُضَاضَة** ریزے۔ ٹکڑے۔ کہا جاتا ہے "طَارُوْا فُضَاضًا" متفرق ہو کر اُڑ گئے۔

**الفَضِیْض والفَضَض:** نہاتے وقت پانی جو اِدھر اُدھر بکھر جائے۔ ہر متفرق و منتشر چیز۔ کہا جاتا ہے "خَرَجَ فَضَضٌ مِنَ النَّاسِ" متفرق فرقے نکلے

**الفَضِیْض:** ٹوٹا ہوا خوشگوار پانی یا بہتا ہوا پانی۔

**الفِضَّة۔** چاندی (والفَضَّة) زمین جہاں پتھر ایک دوسرے کے اوپر بکھرے ہوئے ہوں۔

**الفَاضَّة۔** مؤنث فاض۔ مصیبت ج فَوَاضّ۔

**المِفْضَاض والمِفَضّ والمِفَضَّة** ہنگا۔ موگری۔

**الفَضْفَضَة۔** کشادگی۔

**الفَضْفَاض۔** کشادہ۔

**تَفَضَّحَ۔ الرَّجُلُ عَرَقًا وبالعَرَقِ:** بال کی جڑوں میں پسینہ آنا اور تر نہ ہونا **الشَّیئَ:** وسیع ہونا **جسدُہٗ بالشَحْمِ:** موٹاپے سے پھٹ پڑنا۔

**اِنْفَضَحَ الرَّجُلُ عَرَقًا وبالعَرَقِ:** بمعنی **تَفَضَّحَ الاَمْرُ:** ڈھیلا اور کمزور ہونا **البَدَنُ:** بدن کا بہت موٹا ہونا **القَرْحَةُ:** زخم کا کشادہ ہونا **الاُفُقُ:** ظاہر ہونا۔

**الفَضِیْح۔** پسینہ۔

**فَضَحَہٗ۔ (ف) فَضْحًا۔** بُرائیاں ظاہر

کرنا۔ فَضَحَ المُعَمّٰی : معمہ حل کرنا القَمَرُ النُّجُومَ:چاند کا ستاروں پر غالب آنا الصُّبْحُ:صبح طلوع ہونا الصُّبْحُ فُلَانًا: روشنی کا غالب ہونا۔

فَضِحَ(س) فَضَحًا. تھوڑا سفید ہونا۔ صفت (اَفْضَح)مؤنث فَضْحَاءج فُضْحٌ.

فَضَّحَ واَفْضَحَ. الصُّبْحُ:صبح طلوع ہونا۔

اَفْضَحَ النَّخْلُ:درخت خرما کا سرخ یا زرد پھل والا ہونا۔

فَاضَحَهٗ وتَفَاضَحا. ایک دوسرے کو رُسوا کرنا۔ ایک دوسرے کی بُرائیوں کو ظاہر کرنا۔

اِفْتَضَحَ. الاَمْرُ:مشہور ہونا الرَّجُلُ:رُسوا ہونا۔ بُرائیاں ظاہر ہونا۔

الفَاضِح .فا۔ صحیح۔

الفَضَّاح .صیغہ مبالغہ۔

الفُضُوح والفَضَاحَة والفُضُوحَة والفِضَاح .رُسوائی؛ بُرائیوں کا ظاہر ہونا۔

الفَضُوْح .رُسوا کرنے والا۔ رُسوا شدہ۔

الفَضِيْح .مال یا مویشی میں بدانتظامی۔

الفَضِيْحَة .مؤنث فَضِيْح. عیب۔ رُسوائی ج فَضَائِح.

المَفْضَحَة .سبب رُسوائی ج مَفَاضِح.

فَضَخَ(ف) فَضْخًا. الشَّئَ:کھوکھلی چیز کو توڑنا الرَّاس : سر کچلنا العَيْنَ : آنکھ پھوڑنا۔

اَفْضَخَ. العُنْقُود : انگور کے گچھے کا نچوڑے جانے کے قابل ہونا۔

اِنْفَضَخَ. ٹوٹنا۔ کشادہ ہونا۔ اِنْفَضَخَتِ القَرْحَةُ:زخم کا کشادہ ہونا اور نچڑا جانا زَيْدٌ: بہت رونا الدلو:ڈول کا چھلکنا۔

اِفْتَضَخَ. البُسْرَ:کچی کھجور کی نبیذ بنانا۔

فَضْخُ. المَاءِ:پانی کی چھلک۔

الفَضُوْخ .شراب جو پینے والے کو مست بنا دے۔

الفَضِيْخ. شیرۂ انگور۔ کھجور کی شراب۔ بہت پانی ملا ہوا دودھ۔

فَضْفَضَ فَضْفَضَةً. الثوْبُ او العَيْشُ: کشادہ ہونا و فَضْفَضَهٗ:کشادہ کرنا۔

الفَضْفَاض. کشادہ کپڑا۔ خوش عیش۔ فیاض۔ اَرْضٌ فَضْفَاض: زمین جس پر بارش کا پانی بہت جمع ہو۔ دِرْعٌ (فَضْفَاضَة وفُضَافِضَة) کشادہ زرہ۔ سَحَابَةٌ فَضْفَاضَة وفُضَافِضَة:بہت پانی والی بدلی۔ جَارِيَةٌ فَضْفَاضَة:پُر گوشت طویل الجسم لڑکی۔

فَضَلَ(ن) و فَضِلَ(س) فَضْلًا باقی رہنا۔ زائد ہونا۔ فَضَلَهٗ:فضل میں غالب ہونا۔ کہا جاتا ہے "فضل فُلانٌ عَلٰی غَيْرِهٖ"جبکہ فضل میں غالب ہو جائے۔

فَضِلَ و فَضُلَ(ک) فضلًاصاحب فضل ہونا۔ صاحب فضیلت ہونا۔

فَضَّلَهٗ. عَلٰی غَيْرِهٖ: فضل کا حکم لگانا۔ ترجیح دینا (فاضله فِضالا ر مَفاضلة) فضل میں فخر کرنا۔ فاضل بين الشيئين: دو چیزوں کے درمیان فضل کا مقابلہ کرنا۔

اَفْضَلَ. عَلَيْهِ:بڑھنا۔ بھلائی کرنا۔ مہربانی کرنا۔ اَفْضَلَ عَلَيْهِ في الحَسَبِ:حسب میں بڑھ جانا عَلَيْهِ:زیادہ ہونا۔ کہا جاتا ہے "رَاَيْتُ صَفَّهم قَدْ افضَل عَلٰى صَفِّنَا" ان کی صف کو دیکھا کہ ہماری صف سے بڑھ گئی ہے (واسْتَفْضَل) من الشَّئَ:بقیہ چھوڑ دینا۔

تَفَضَّلَ. عَلَيْهِ:مہربانی کرنا۔ فضل کا دعویٰ کرنا۔ تَفَضَّلَ الرَّجُلُ:شب خوابی کا لباس پہنایا۔ کام کاج کے لیے لباس پہننا۔

تَفَاضَلَ الرَّجُلَان: ایک کا دوسرے پر فضل کا دعویٰ کرنا۔

اِسْتَفْضَلَ مِنَ الشَّئَ:بقیہ چھوڑنا۔

الفَضْل .س۔ احسان۔ زیادتی۔ بقیہ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ لَا يَمْلِكُ دِرْهَمًا فَضْلًا عَنِ دِيْنَار"فلاں درہم کا مالک نہیں چہ جائیکہ دینار۔ گویایوں کہا گیا کہ لَا يَمْلِكُ دِرْهَمًا فَكَيْفَ يَمْلِكُ دِيْنَارًا یعنی درہم کا مالک نہیں تو دینار کا مالک کیسے ہو سکتا ہے اور کہا جاتا ہے "فِي يَدِهٖ فَضْلُ الزِمَام"اس کے ہاتھ میں لگام کا کنارہ ہے۔ ج فُضُوْل

الفُضُوْل: حاجت سے زائد مال فُضُوْل البَدَن:جو طبعی طور پر بدن کے منافذ سے نکلے جیسے پسینہ۔ تھوک۔

الفَضْلَة. فضل کا اسم مرۃ۔ بقیہ۔ شراب ج فَضَلَاتٌ وفِضَال.

الفَضْلَة والفُضُل والفِضَال وہ کپڑا جو کام کے وقت یا نیند کے وقت پہنیں یا جس کو گھر میں استعمال کیا جائے۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ فُضُلٌ"یعنی ایک کپڑا پہنے ہوئے ہے اسی طرح "اِمْرَاَةٌ فُضُلٌ"

الفُضَالَة .بقیہ۔ ج فُضَالات.

الفَضَّال .بہت فضل والا۔

الفَضِيْلَة. خوبی۔ زیادتی۔ فضل میں بلند مرتبہ ج فَضَائِل.

الفَاضِل. فا۔ صاحب فضل۔ صاحب فضیلت ج فَاضِلُوْن وفُضَلاء مؤنث فَاضِلَةٌج فَاضِلات و فَوَاضِل.

الفَاضِلَة. فضل میں بلند مرتبہ۔ بہہ نعمت۔ فواضِلُ المَال:مال کا نفع۔

الفَضُوْل. بہت فضل کرنے والا۔

الفُضُوْل. غنیمت میں جو تقسیم سے بچ رہے۔

الفُضُوْلِی لا یعنی چیزوں میں مشغول ہونے والا۔

الفَضِيْل. صاحب فضل۔ صاحب فضیلت ج فُضَلاء.

الاَفْضَل. فضل میں بڑھا ہوا ج فَضْلُوْن واَفَاضِل مؤنث فَضْلٰی ج فُضْلَيَات. فُضَل.

المِفْضَل والمُفَضَّل بہت فضل والا المُفَضَّل:جس کے متعلق فضل کا حکم لگایا گیا ہو۔

المِفْضَل والمِفْضَلة. کپڑا جو کام کے وقت یا سوتے وقت پہنا جائے یا گھر میں

پہننے کا کپڑا ج مَفَاضِل۔
المِفْضَال. بہت فضل والا۔ مؤنث مِفْضَالَةٌ.
فَضَأَ يَفْضُوْ فَضَاءً او فُضُوًّا المكانُ جگہ کشادہ ہونا۔ خالی ہونا۔ صفت فَاضٍ (فُضُوًّا الشَجَرُ بالمكانِ:) درخت بہت ہونا۔
اَفْضٰی اِفْضَاءً. المكانُ: جگہ وسیع ہونا۔ المكانَ: جگہ وسیع کرنا اِلَیْہِ: پہنچنا۔ اِلَیْہِ بِسِرِّہٖ: بھید کو جتانا بِہٖ اِلٰی کذا پہنچانا بِفُلَانٍ: کشادہ میدان کی طرف لے جانا الرَجُلُ: محتاج ہونا۔
الفَاضِی فا کشادہ۔ کہا جاتا ہے "مَقَامٌ فَاضٍ" کشادہ مقام۔ کھلا ہوا۔ خالی۔
الفَضَاء. وسیع زمین۔ میدان ج اَفْضَاء کہا جاتا ہے "مَكَانٌ فَضَاءٌ" یعنی کشادہ جگہ۔
الفِضَاء. زمین پر جاری پانی۔ بسا اوقات پاخانہ کے لیے کنایہ کرتے ہیں۔
الفَضَاء. خشک انگور کا دانہ۔ سَهْمٌ فَضًا: اکیلا تیر۔ طَعَامٌ فَضًا: ملا جلا کھانا۔ کہا جاتا ہے "اِنَّ اَمْرَهُم فَضًا عَلَيْهِم" یعنی ان کا کوئی امیر نہیں۔
فَطَأَ(ف) فَطْأً توڑنا۔ فَطَأَ بِهِ الاَرْضَ: زمین پر پٹک دینا فَطَأَ بِهٖ عَنْ رَأيِه رائے سے ہٹا دینا القَوْمَ: غیر پسندیدہ چیز لانا فَطَأَ المَرْأَةَ: جماع کرنا۔ فَطَأَتِ القِدْرُ بِزَبَدِهَا: ہانڈی کا جھاگ لانا۔
فَطِئَ (س) فَطَأً دھنسی ہوئی پیٹھ اور اُبھرے ہوئے سینہ والا ہونا۔ صفت اَفْطَأُ مؤنث فَطْآءُ ج فُطْءٌ.
فَاطَأَ مُفَاطَأَةً بِهِ الاَرْضَ: زمین پر پٹک دینا۔
اِفْطَأَ اِفْطَاءً. فراخ حال ہونا۔ بدخلق ہونا۔
فُلَانًا: کھلانا۔ بہت جماع کرنا۔
تَفَاطَأَ: سینہ اُبھارنا اور پیٹھ دھنسانا۔

عَنْهُ: پیچھے ہٹنا عَنِ القَوْمِ: شکست کھانا اور حملہ کے بعد لوٹنا۔
الفُطْأَة. سینہ کا اُبھار اور پیٹھ کا دھنسنا۔
فَطَحَ(ف) فَطْحًا و فَطَّحَ. الشَّیْءَ: چوڑا کرنا۔
العُوْدَ: لکڑی کو چھیلنا اور چوڑا کرنا۔
فَطَحَهُ بالعَصَا: لاٹھی سے مارنا۔
فَطِحَ(س) فَطَحًا رَاسُهٗ او انفه: سر یا ناک چوڑی ہونا۔ صفت اَفْطَحُ الاَفْطَحُ گرگٹ۔
رَاسٌ مُفَطَّحٌ: چوڑا سر۔
الفِطَحْلُ. بڑا سیلاب جَمَلٌ فِطَحْلٌ: موٹا اُونٹ ج فَطَاحِل. وعِنْدَ المُوَلَّدِيْنَ فَطَاحِلُ العُلَماءِ: بڑے علماء وزَمَنُ الفِطَحْل: بہت پرانا زمانہ اور لوگوں نے کہا کہ وہ زمانہ جس میں آدمی ابھی پیدا نہیں ہوئے تھے۔
فَطَذَ(ن) فَطْذًا. باز رکھنا۔ منع کرنا۔
فَطَرَ (ن ض) فَطْرًا. الشَّیْءَ: پھاڑنا الاَمْرَ: پیدا کرنا۔ شروع کرنا العَجِيْنَ: خمیر ہونے سے پہلے روٹی پکانا۔ فَطَرَ نَابُ البَعِيْرِ: اُونٹ کے دانت ظاہر ہونا الرَجُلُ الشَاةَ: انگلیوں کے اطراف سے دوہنا۔
فَطْرًا وفِطْرًا وفُطُوْرًا الصَائِمُ: روزہ دار کا افطار کرنا۔
اَفْطَرَ الصَائِمُ: کھانا اور پینا۔ افطار کا وقت قریب ہونا۔ صفت مُفْطِر ج مَفَاطِيْر. کہا جاتا ہے "قَوْمٌ مَفَاطِيْرُ" وفَطَّرَ الصَائِمَ: افطار کرانا۔ ناشتہ دینا۔ فَطَّرَ الشَّیْءَ: پھاڑنا۔
تَفَطَّرَ وانْفَطَرَ. پھٹنا۔ تَفَطَّرَتْ وانْفَطَرَتِ الاَرْضُ بالنَبَاتِ: زمین کا پھٹنا اور نباتات کا نکلنا القَضِيْبُ: شاخ کے پتوں کا نکلنا شروع ہونا۔
اِفْتَطَرَ الاَمْرَ: ایجاد کرنا۔
الفَطْر س. پھٹن۔ ج فُطُوْر.
الفِطْر س. انگور جب کہ اس کا سرا ظاہر ہو الفِطْرِ وعِیْدُ الفِطْرِ: ماہِ رمضان المبارک کے بعد عید۔

الفُطْر. نباتات جو زمین سے اُگے۔ سانپ کی چھتری کی ایک قسم۔ واحد فُطْرَةٌ.
الفِطْرَة. وہ صفت کہ ہر موجود اپنی ابتدائی پیدائش میں اس پر ہو۔ طبعی حالت۔ دین۔ سنّت۔ طریقہ۔ پیدائش۔ ج فِطَرٌ.
الفَطُوْر والفَطُوْرِیُّ. افطاری۔ ناشتہ۔
الفَطِيْر. ہر وہ چیز جو وقت سے پہلے جلدی کی جائے۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا رَأيٌ فَطِيْرٌ" یعنی بدیہی بے سمجھے بوجھے "عَجِيْنٌ فَطِيْرٌ" بے خمیر کا گندھا ہوا آٹا۔ خُبْزٌ فَطِيْرٌ: تازہ روٹی۔ الفَطِيْر: تازہ دودھ۔
عِيْدُالفَطِيْر: یہودیوں کی ایک عید سَيْفٌ فُطَارٌ: کُھٹل تلوار۔
الفُطَارِیُّ. بے نفع مرد۔
الاُفْطُوْر. ناک اور چہرہ میں پھٹن ج اَفَاطِر.
النُفْطُوْرَة. متفرق گھاس۔ موسم بہار کی پہلی گھاس ج نَفَاطِيْر.
الفُطْرَی. بے خمیر کی روٹی۔
الفَاطِر. فا جس کے دانت نکل آئے ہوں۔
فَطِسَ(س) فَطَسًا. چپٹی ناک والا ہونا۔ صفت اَفْطَسُ اور چپٹی ناک کو بھی اَفْطَس کہتے ہیں۔ مؤنث فَطْسَاء ج فُطْس.
فَطَسَ(ض) فُطُوْسًا مرنا۔ صفت فَاطِسٌ (فَطْسًا) الحَدِيْدَ: لوہے کو چوڑا کرنا ہ بالكَلِمَةِ: رو در رو کہنا۔
الفَطْس س. حب الآس واحد فَطْسَة.
الفَطْسَة. مہرہ جس کا تعویذ بنایا جائے۔
الفَطَسَة ناک کا چپٹا پن۔
الفِطِّيْس بڑا ہتھوڑا ج فَطَاطِيْس.
الفِطِّيْسَة. سور کی تھوتھنی۔ انسان کا ہونٹ۔ درندہ کا سونڈ۔
فَطَمَ(ض) فَطْمًا. الحَبْلَ: رسی کاٹنا۔ الوَلَدَ: بچے سے دودھ چھڑانا ہ عَنِ العَادَةِ: روکنا۔ منع کرنا۔ چھڑانا۔ کہا جاتا ہے "لَا

فَطِمْنكَ عَمَّا انتَ علَیْهِ" یعنی تمہاری اُمید کو منقطع کر دوں گا۔

اَفْطَمَ. الرَضِیعُ دودھ پیتے بچہ کا دودھ چھڑانے کے وقت پر پہنچنا۔ دودھ چھڑانے کے قریب ہونا۔

اِنْفَطَمَ. عَنْهُ دودھ چھٹنا۔ رُکنا۔ باز رہنا۔

تَفَاطَمَ. القَوْمُ ایسے جانوروں کے بچوں والا ہونا جو دودھ چھڑانے کے بعد اپنی ماں کے ساتھ لپٹے رہیں۔

الفِطَام. دودھ چھڑانا۔ دودھ چھڑانے کا زمانہ۔

الفَطِیْم. دودھ چھڑایا ہوا۔ ج فُطُم.

نَاقَةٌ (فَاطِمٌ وفَاطِمَةٌ) اُونٹنی جس کا بچہ دودھ سے چھڑا دیا گیا ہو۔ فاطمۃ الزہراؓ رضی اللہ عنہا نبی کریم ﷺ کی صاحبزادی کا اسم گرامی۔

الفَطِیمَة بکری جس کا بچہ دودھ سے چھڑا دیا گیا ہو۔

فَطَنَ (ن) و فَطُنَ (ک) وفَطِنَ (س) فَطْنًا وفِطْنًا و فُطْنًا وفَطَنًا و فُطُنًا وفِطْنَةً وفَطَانَةً وفِطَانَةً وفُطُوْنَةً وفَطَانِیَةً وفِطَانِیَةً. لِلْاَمْرِ وبِهٖ والَیْه: ادراک کرنا۔ سمجھنا۔ ماہر ہونا۔

فَطَّنَهٗ. بِالْاَمْرِ ولَه والَیْه: سمجھانا۔ فَطَّنَ التِلمِیْذَ: شاگرد کو سمجھ دار بنانا۔

فَاطَنَهٗ مُفَاطَنَةً بِالکَلامِ: سمجھانے کے لیے کلام کو لوٹانا۔

تَفَطَّنَ. لِکَلامِهٖ: سمجھنا۔ کہا جاتا ہے "تَفَطَّنْ لِمَا اَقُوْلُ لَكَ" جو کچھ میں تم سے کہتا ہوں اس کو سمجھو۔

الفِطْنَة. مہارت۔ سمجھ۔ ج فِطَن.

الفَاطِنُ والفَطِنُ والفَطِیْنُ والفَطُوْنُ والفَطُنُ والفَطْنُ. زیرک۔ سمجھ دار۔ ج فُطُن و فُطْن.

الفَطُوْنَة. زیرک۔ سمجھ دار۔

فَطِهَ (س) فَطَهًا. کشادہ پشت ہونا۔ صفت اَفْطَهُ مؤنث فَطْهَاءُ ج فُطْهٌ.

فَطَا یفطو فطوًا. الدابةَ: جانور کو تیز ہانکنا۔

فَظَّ (س) فَظَاظَةً وفَظَاظًا وفَظَظًا سخت کلام اور بد خلق ہونا۔

فَظَّ (ن) فَظًّا وافْتَظَّ. جنگلوں میں اوجھ کا پانی نچوڑنا اور پینا اور یہ اس طریقہ پر کہ اُونٹوں کو سیراب کر دیتے ہیں اور پھر ان کے مُنہ کو باندھ دیتے ہیں تاکہ جگالی نہ کرنے پائیں۔ پھر جب پیاس لگتی ہے تو پیٹ چاک کر کے اوجھ کو نچوڑتے ہیں اور پیتے ہیں۔

الفَظُّ. مع بہت بد خلق اور سخت کلام۔ ج افظاظ اوجھ کا پانی جو جنگلوں میں نچوڑ کر پیا جاتا ہے۔ ج فِظَاظ وفُظُوْظ.

الفَظُّ. بُری شکل و صورت کا ایک آبی درندہ اور اس کے مذکر کے اوپر کے جبڑے میں دو لمبے لمبے دانت ہوتے ہیں۔

الفَظَاظَة. ٹکڑا۔

فَظُعَ (ک) فَظَاعَةً الامْرُ: قباحت بڑھ جانا۔ قباحت میں حد سے گزر جانا۔ صفت فَظِعٌ وفَظِیْعٌ.

فَظِعَ (س) فَظَعًا الاناءُ: برتن کا بھر جانا۔ فُلانٌ بالاَمْرِ و مِنَ الامْرِ: کام کو بڑا سمجھنا اور اس کے انجام دینے کا اعتماد نہ کرنا۔

اَفْظَعَ الاَمْرُ: قباحت بڑھ جانا۔ اِفْظَعَه: اَمرِ قبیح میں ڈالنا۔ اَفْظَعَ الامْرَ: قبیح پانا۔

اُفْظِعَ: امرِ قبیح نازل ہونا۔

فَظَّعَ الاَمْرَ: قبیح بنانا۔ مبالغہ کرنا۔

تَفَظَّعَ واِسْتَفْظَعَ الامْرَ: قبیح پانا۔

الفَظِیْع. خوشگوار پانی یا آبِ زلال۔

اَفْظَی اِفْظَاءً. الرَجُلُ: بد خلق ہونا۔

الفَظی. بچہ دانی۔

فَعْفَعَ فَعْفَعَةً بالغَنَمِ: بکریوں کو فع فع کہہ کے ہانکنا اور اس آواز کو فَعْفَع یا فَعْفَاع کہتے ہیں۔

تَفَعْفَعَ الرَجُلُ فی امرہ: جلدی کرنا۔

فَعَلَ (ف) فَعْلًا. کرنا۔ بنانا اور اسم اس الفِعل ہے۔

فَعَّلَ البَیْتَ الشِعْرِیَّ: تقطیع کرنا اور وزن تقطیع کا ایسے اجزاء سے ہے جس کا مادہ ف ع ل ہے۔

اِنْفَعَلَ ہو جانا۔ متاثر ہونا۔

اِفْتَعَلَ الشَیْئَ: ایجاد کرنا۔ الخَطَّ: جعل سازی کرنا۔ کہا جاتا ہے "اِفْتَعَلَ عَلَیْهِ زُوْرًا وکِذبًا" اس نے اس پر جھوٹ و بہتان باندھا۔

الفِعْل کام۔ ج فِعَال واَفْعَال جج فاعِیل. الاَفَاعِیل والتفاعِیل عند العروضیین: علم عروض کی اصطلاح میں اشعار کے اوزان اور وہ چار ہیں فَعُوْلُنْ مَفَاعِیْلُنْ مُفَاعَلَتُنْ وفَاعِلاتُنْ اور بقیہ اوزان انہی سے ماخوذ ہیں۔

الفَعْلَة. فعل کا اسم مرۃ۔

الفِعلَة. عادت۔

التَفَاعُل الکِمَاوِی: دو یا دو سے زیادہ مادوں کا باہمی اثر کرنا۔ اس سے کیمیاوی اجسام کی طبیعت میں تبدیلی کا نتیجہ سامنے آتا ہے۔ جیسے آکسیجن اور ہائیڈروجن کی تاثیر میں۔

الفَعَال. اچھا فعل۔ کرم۔ اور کبھی شر میں استعمال کیا جاتا ہے۔

الفِعَال. جمع فِعْل. جس کو بہت سے آدمی کریں۔ فِعَالُ الفَأْس: کلہاڑے کا دستہ ج فُعُل.

الفَاعِل: فا ج فَاعِلُوْن وفَعَلَة مؤنث فَاعِلَة ج فَاعِلاتٌ و فَوَاعِل.

المُفْتَعَل مع ہر وہ چیز جو بغیر مثال سابق کے بنائی جائے۔ کہا جاتا ہے "جَاءَ فُلانٌ بِالمُفْتَعَلِ" یعنی اس نے بڑا کام کیا۔ شِعْرٌ مُفْتَعَلٌ عجیب و غریب شعر۔

فَعَمَ (ف) فَعْمًا وفَعُمَ وافْعَمَ الاِنَاءَ: برتن بھرنا۔ اَفْعَمَ المِسْكُ البَیْتَ: مہکانا۔ خوشبو سے بھر دینا۔ اِفْعَمَ الرَجُلَ: خوشی سے بھر دینا۔ خوش کرنا۔

فعم (ف) فعم (س فعما وافعم
الرَّجُلَ: غضبناک کرنا۔
فَعُمَ (ک) فعامةً وفُعُومَةً الإنَاءُ او
السَّاعِدُ: بھر جانا۔ صفت فَعْمٌ وفَعْمَلٌ لام
کی زیادتی کے ساتھ۔ کہا جاتا ہے "هُوَ
فَعْمُ الاَعْضاءِ" وہ تنومند ہے۔
اِفْعَوْعَمَ. بھر جانا اور بہہ پڑنا۔
سَيْلٌ (مُفْعَمٌ) بھر دینے والا سیلاب۔ بطور
اسنادِ مجازی۔
الاُفْعم. بھرنے کی وجہ سے چھلکنے والا۔
فَعّى تَفْعِيَةً الجَمَلَ: اُونٹ پر سانپ کی
شکل کا نشان لگانا۔
تَفَعّى بد خلقی میں سانپ کی طرح ہونا۔
الفَاعِي. غصے میں جھاگ نکالنے والا۔
الفَاعِيَة. مؤنث الفَاعِي. چغل خورن۔
حناء کے پھول۔
الاَفْعی. بڑا سانپ۔ خبیث قسم کا سانپ
اور اس کی بہت سی قسمیں ہیں اور ہر ایک
زہریلا ہوتا ہے۔ ج اَفَاعٍ.
الاَفَاعِي. رگیں۔ جو بن ران کی رگ سے
پھیلتی ہیں۔
الاُفْعُوَان. نر سانپ۔
اَرْضٌ (مُفْعَاةٌ) سانپوں والی سرزمین۔
الاَفْعَاء. خوشبوئیں۔
المُفَعَّاة. نشان جو سانپ کی شکل کا ہو۔
فَغَّ (ن فَغّةً. الطِّيبُ: خوشبو بھڑکنا۔ کہا
جاتا ہے "فَغَّتني الرَّائِحَةُ فَغًّا" یعنی مجھے
اچھی خوشبو مہکی۔
فَغَرَ (ف ن فَغْرًا فاهُ: منہ کھولنا۔
(وانْفَغَرَ) فُوهُ: منہ کھلنا۔ انْفَغَرَ النَّورُ کلی
کا کھلنا۔
الفَغْر. س۔ گلاب کا پھول جب کہ کھلے۔
الفَغْرَة. فغر کا اسم مرۃ۔ کہا جاتا ہے
"وُلِدَ بِالفَغْرَةِ" یعنی ثریا کے طلوع ہونے
کی ابتداء میں پیدا ہوا۔ اور یہ جاڑے کے
زمانہ میں ہوتا ہے۔
الفُغْرَة. وادی کا دہانہ ج فُغَر.

الفَاغِر. ایک چھوٹے سے جانور کا نام
ہے۔
الفَاغِرَة. ایک قسم کی خوشبو یا کبابہ یا بیج
نیلوفر۔
المَفْغَرَة. وسیع زمین۔ پہاڑ کا شگاف۔
کہف سے چھوٹا۔
فَغْفُور. شاہانِ چین کا لقب۔
فَغَمَ (ف فَغْمًا وفُغُومًا الطِّيبُ فُلانًا:
ناک کو بس دینا۔
وفَاغَمَ مُفَاغَمَةً. فلانًا بوسہ لینا۔
فَغَمَ (ف فُغُومًا وتفغم. الوَرْدُ: پھول
کا کھلنا۔
فَغِمَ (س فَغَمًا بالشَّيْءِ مشتاق ہونا۔
حریص ہونا۔ بالمَكَانِ: اقامت کرنا۔
اَفْغَمَ. المَكَانَ: خوشبو سے بسا دینا۔
الإِنَاءَ: برتن بھر دینا۔ الرَّجُلَ: خوشی سے
بھر دینا۔
تَفَاغَمَا. ایک دوسرے کو بوسہ دینا۔
اِنْفَغَمَ المَكَانُ: خوشبو سے بھر جانا۔
واِفْتَغَمَ. الزُّكَامُ زکام کا اچھا ہونا۔
الفَغْم. س۔ کھانے کا وہ حصہ جو دانتوں کے
درمیان سے نکالا جائے۔
فَغْمَةُ الطِّيبِ: خوشبو کی بھڑک۔
الفُغْم والفَغْم منه. تھوڑی مع جبڑوں
کے۔
الفَغِم. مشتاق۔ حریص۔ کہا جاتا ہے
"كَلْبٌ فَغِمٌ عَلَى الصَّيْدِ" کتا شکار کا
حریص ہے۔
المُفْغَم. مع مشتاق۔ حریص۔
المَفْغُوم. س۔ زکام زدہ۔ شَيْءٌ مَفْغُومٌ.
خوشبوؤں سے بسایا ہوا۔
فَغَا يَفْغُوا فَغْوًا الامْرُ پھیلنا۔ الزَّرْعُ:
کھیتی کا خشک ہونا۔
اَفْغَى الرَّيْحَانُ. شگوفہ دار ہونا۔ فُلانٌ: غنا
کے بعد محتاج ہونا۔ حسن کے بعد
بدصورت ہونا۔ طاعت کے بعد نافرمان
ہونا۔ غضبناک کرنا۔ الشَّجَرُ: درخت میں
کلی کھلنا۔
الفَغْو. س۔ حنا کا پھول۔
الفَاغِيَة. حنا کی کلی اور کہا گیا ہے کہ وہ
پھول جو حنا کی شاخ کو اُلٹا گاڑ دینے سے
نکلتا ہے اور وہ حنا کے پھول سے زیادہ اچھا
ہوتا ہے اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ فَاغِيَة:
ہر خوشبو دار کلی کو کہتے ہیں۔
الفَغْوَة. خوشبو۔ کہا جاتا ہے "فَغْوَةُ
الطِّيبِ" خوشبو کی بھڑک۔
الفُوفَل. چھالیہ۔
فَقَأَ (ف فَقْأً وفَقَّأَ تَفْقِئَةً الدُّمَّلَ:
پھوڑے کو چیرنا۔ شگاف کرنا۔ العَيْنَ: آنکھ
پھوڑنا۔
تَفَقَّأَ وانْفَقَأَ. شگاف ہونا۔ پھوٹنا۔
الفَقْءُ. باریک سی جھلی جو جنین کے سر
کے گرد اگرد ہوتی ہے اور ولادت کے
وقت پھٹ جاتی ہے۔ ج فُقُوءٌ.
الفُقْأَة والفَاقِيَاء بمعنی الفَقْءُ.
الفَقْاء والفَقِيُّ. پتھر کا گڑھا۔ سخت زمین
کا گڑھا جس میں پانی جمع ہو جائے۔
فَقَحَ (ف فَقْحًا وفَقَّحَ الجَرْوُ: کتے
کے پلے کا آنکھیں کھولنا۔ النَّبَاتَاتُ: نباتات
کا کلی دار ہونا۔ شگوفہ کھلنا۔ فُلانًا: کسی کے
دُبر پر مارنا۔ الشَّيْءَ: کسی چیز کا سفوف کرنا۔
تَفَقَّحَ کھلنا۔ شر کے لیے آمادہ ہونا۔
تَفَاقَحَ. القَوْمُ: ایک دوسرے کی طرف
پیٹھ کرنا۔
الفُقْحَة مِنَ النَّبْتِ: کلی۔ دُبر کا حلقہ۔ ج
فِقَاح (والفُقَّاحَة) ہتھیلی۔
الفُقَّاح مِنْ كُلِّ نَبْتٍ: کلی۔ کہا جاتا ہے
"فُلانٌ مُتَفَقِّحٌ لِلشَّرِّ" فلاں شر کے لیے
آمادہ ہے۔
فَقَدَه (ض فَقْدًا وفِقْدَانًا و فُقْدَانًا
وفُقُودًا وافْتَقَدَهُ. گم کرنا۔ کھونا۔
اَفْقَدَهُ. الشَّيْءَ: گم کرنا۔
تَفَقَّدَهُ وافْتَقَدَهُ. گم شدہ کی تلاش کرنا۔
کہا جاتا ہے "مَا افْتَقَدْتُهُ مُنْذُ افْتَقَدْتُهُ"

یعنی جب سے میں نے اُسے گم کیا تلاش نہیں کیا۔

تَفَاقَدَ القَوْمُ: بعض کا بعض کو کھونا۔

الفَاقِد. فا۔ وہ عورت جس کا شوہر یا لڑکا مر گیا ہو۔

الفَقِیْد. گم شدہ۔ کہا جاتا ہے "مَاتَ غَیْرَ فَقِیْد او غَیْرَ مَفْقُوْدٍ" یعنی وہ مر گیا اور اس کے مرنے کی کوئی پروا نہیں۔

فَقَرَ(ن ض) فَقْرًا و فَقْر. کھودنا الخَرَزَ: پرونے کے لیے بیندھنا الشَّیَٔ: کاٹنا۔ اور اثر کرنا۔ کہا جاتا ہے "فَقَرَتْه وفَقَّرَتْه الدَاهِیَةُ" اس پر ایسی مصیبت نازل ہوئی جس نے اس کی ریڑھ کی ہڈی کو توڑ دیا۔

فَقَّر الفَسِیْلَةَ: پودا لگانے کے لیے گڑھا کھودنا۔

فَقِرَ(س) فَقَرًا. ریڑھ کی ہڈی میں مرض یا شکستگی کی وجہ سے درد ہونا۔ صفت فَقِیْر وفَقِر ومَفْقُوْر.

فَقُرَ(ک) فَقَارَةً وافْتَقَرَ. مفلس ہونا۔

اِفْتَقَرَ اِلَیْه: محتاج ہونا۔ صفت فَقِیْر ج فُقَرَاء مؤنث فَقِیْرَةٌ ج فَقِیْرَات وفَقَائِر و فُقَرَاءُ.

اَفْقَرَهٗ مفلس بنانا ہٗ الصَیْدُ: شکار کا اپنی جانب سے موقع دینا ہٗ الاَرْض: زراعت کے لیے عاریت پر دینا۔ اَفْقَرَهٗ ظَهْرِ مُهْرِه: سواری کے لیے پچھیرا عاریتًا دینا۔

اَفْقَر ظَهْرُ المَهْرِ. پچھیرے کا سواری کے قابل ہونا۔

تَفَاقَرَ. فقیری ظاہر کرنا۔

الفَقْر. س مفلسی۔ غم۔ ج فُقُوْر و مَفَاقِیْر. چھٹن۔ کاٹ۔ ج اَفْقُر.

الفُقْر. مفلسی۔ جانب ج فُقَر.

الفِقْرَة. ریڑھ کی ہڈی ج فِقَر وفِقْرَاتٌ وفِقَرات.

الفَقَارَة. ریڑھ کی ہڈی ج فَقَار.

ذُوْالفِقَار. سیّدنا علیؓ کی تلوار کا لقب۔

فَقَارُ الجَوْزَاء برج جوزا کے ستارے۔

الفِقْرَة. فقر کا اسم نوع۔ نشان پہاڑ کا ہو یا کسی اور چیز کا۔ کلام یا جملہ کا لطیف نکتہ۔ قصیدہ کا عمدہ شعر ج فِقَر.

الفُقْرَة. قرب۔ کہا جاتا ہے "هُوَ مِنْكَ فقرة" یعنی تم سے قریب ہے۔ گڑھا۔ گریبان۔ امر عظیم ج فُقَر و فُقَراء.

الفَقَارِیُّ. ریڑھ کی کی طرف منسوب۔

الفَاقِرَة. سخت مصیبت جو گویا ریڑھ کی ہڈی کو توڑ دے۔ ج فَوَاقِر.

الفَقِیْر. مفلس۔ محتاج ج فقراء مؤنث فَقِیْرَة ج فقیرات و فقائر و فقراء. حوض کی نالی۔ گڑھا جس میں کھجور کا پودا لگایا جائے۔ عوام اسے بیٹھ کہتے ہیں۔ ج فُقُر. الفُقُر. ترتیب وار کنوئیں۔ جن کا پانی ایک دوسرے میں جاتا ہو۔ رَکِیَّةٌ فَقِیْرَةٌ: کھدا ہوا کنواں۔

الفَیْقَر. مصیبت۔

المُفْقِر. قوی مرد۔ سواری کے قابل پچھیرا۔

المَفَاقِر. اسبابِ فقر اور اس کیلئے کوئی واحد نہیں۔ اور کہا گیا ہے کہ یہ فقر کی جمع خلافِ قیاس ہے جیسے حسن کی جمع محاسن اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہ مُفْقَرة بمعنی فقر کی جمع ہے۔

المُفَقَّر. مضبوط ریڑھ والا۔ کہا جاتا ہے "سَیْفٌ مُفَقَّرٌ" تلوار کہ جس کی پشت پر ہموار خراشے ہوں۔ رَجلٌ مُفَقَّرٌ: بالکل فرمانبردار مرد۔

فَقَسَ(ض) فقسًا. البیضة: انڈے کو ہاتھ سے توڑنا۔ پھاڑنا الطائرُ بَیْضَتَهٗ: پرندہ کا انڈے کو توڑنا اور بچہ نکالنا۔

الحَیْوَانَ: قتل کرنا الرجلَ: بالوں کو پکڑ کر نیچے گھسیٹنا ہ عن الامر: زبردستی ہٹانا۔ عَنِ الشَّیٔ: چھین لینا۔

فُقُوْسًا اچانک مرنا۔ کودنا۔

تَفَقَّسَ وانْفَقَسَ الشَّیُٔ. اُلٹ جانا۔

تَفَاقَسَ الرَّجُلَانِ: ایک دوسرے کے بالوں کو پکڑ کر نیچے گھسیٹنا۔

الفُقَاس: جوڑوں کا مرض۔

الفَقُّوْس. خربوزہ کی ایک قسم واحد فَقُّوْسَة.

المِفْقَاس. جال کی لکڑی جو پرند پر اُلٹ پڑتی ہے۔

فَقَشَ(ن) فَقْشًا البَیْضَةَ: انڈے کو ہاتھ سے توڑنا۔

فَقَصَ(ض) فَقْصًا وفَقَّصَ. البَیْضَةَ و نَحْوَهَا. انڈا وغیرہ کو ہاتھ سے توڑنا۔ پھاڑنا۔ صفت مفعولی فَقِیْصَة ومُفَقَّوْصَة.

تَفَقَّصَت وانْفَقَصَتِ. البَیْضَةُ عَنِ الفَرْخ. انڈے کا ٹوٹنا اور بچہ کا ظاہر ہونا۔

الفَقُّوْص. کچا خربوزہ۔

الفَقِیْص ہل کے لوہے کا چھلہ۔

المِفْقَاص گرز کے سرے کا گول حصہ۔

فَقَطْ. کلمہ ہے جو فا اور قط سے مرکب ہے اور اس کے معنی لاغیر کے ہیں۔ یعنی صرف۔ بس۔

فَقَط الحِسَابَ: تعین مقدار کے بعد فقط لکھنا تاکہ کوئی کچھ بڑھا نہ سکے۔

فَقَعَ(ف ن) فَقْعًا وفُقُوْعًا. لَوْنُهٗ: رنگ کا صاف و خالص ہونا یا گہرا زرد ہونا الرَجُلُ. سخت گرمی سے مر جانا الغُلَامُ: لڑکے کا بڑھنا (فَقْعًا) الشَّیَٔ: چرانا۔ کہا جاتا ہے "فقعَتْهُ الفَوَاقِع" مصائب نے اسے ہلاک کر دیا۔

فَقِعَ(س) فَقْعًا. سرخ رنگ ہونا۔ گہرا رنگ ہونا اور اکثر اس کا استعمال زرد رنگ کے لیے ہے۔

فَقَّعَ. بے معنی گفتگو کرنا اَصَابِعَهٗ: اُنگلیاں چٹخانا الوَرْدَةَ: گلاب کی پتی کو ایک ہاتھ پر رکھ کر دوسرے ہاتھ سے مار کر پھاڑنا اور آواز نکالنا۔

الاَدِیْم: چمڑے کو سرخ رنگنا۔

اَفْقَعَ محتاج ہونا۔ برا حال ہونا۔

تَفَاقَعَتْ عَیْنَاه: آنکھوں کا سفید ہونا۔

اِنفقَعَ. پھٹنا۔
الفَقْعُ والفِقْع. سانپ کی چھتری جو نرم اور سفید ہوتی ہے۔ ج اَفْقُع و فُقُوْع و فِقْعَة الفقع. محتاجی۔
الفَاقِع. فا۔ خالص صاف رنگ اور مشہور یہ ہے کہ یہ زرد رنگ کیلئے صفت کے طور پر مستعمل ہے۔
الفَاقِعَةُ. مؤنث فاقع. مصیبت ج فَوَاقِع.
الَافْقَع بہت زیادہ سفید مؤنث فَقْعَاء ج فُقْع.
الفَقِيْع مرد سرخ فام۔ کبوتر کی ایک قسم۔ واحد فَقِيْعَة.
الفَقَع. سخت سپیدی۔
لَوْنٌ (فُقَاعِيٌّ) گہرا رنگ۔ کہا جاتا ہے اَبْيَضُ فُقَاعِيٌّ. بہت سفید۔
الفَقَّاع. بڑا سخت خبیث۔
الفُقَّاع. جو کی شراب۔
الفُقَّاعِي. جو کی شراب بیچنے والا۔
الفُقَّاعَة. بلبلہ ج فَقَاقِيْع.
المُفَقَّع. نوکدار موزہ۔
المُفَقَّعَةُ. ایک کالے رنگ کا پرندہ ہے جس کے دُم کی جڑ سفید ہوتی ہے۔
فَقْفَقَ فَقْفَقَةً. سخت محتاج ہونا۔
الكَلْبُ: کتے کا ڈر سے بھونکنا۔
(وتَفَقْفَقَ) الرَجُلُ فِيْ كَلَامِهِ: حلق سے نکالنا۔
الفَقْفَاق والفَقْفَاقَة. بیوقوف۔ بکواس کرنے والا۔
فَقَلَ(ن) فَقْلًا. البَيْدرَ: کھلیان میں غلہ بکھیرنا۔
اَفْقَلَ. المَكَانُ: سرسبز ہونا۔
الفَقْل س. سرسبزی۔
المِفْقَلَة. غلہ بکھیرنے کا آلہ۔ ج مَفَاقِل.
فَقَمَ (ن) فَقْمًا وتَفَقَّمَ الرَجُلَ او الكَلْبَ ناک کو پکڑنا المَرْأَةَ: جماع کرنا۔
فَقِمَ(س) فَقَمًا الِانَاءُ: پُر ہونا۔ کہا جاتا ہے "اَكَلَ الرَجُلَ حَتّٰى فَقِمَ" مرد نے کھایا یہاں تک کہ تخمہ ہوگیا۔ (فَقَمًا وفُقُمًا) الرَجُلُ سامنے کے دانتوں کا باہر نکلنا۔ صفت اَفْقَم مؤنث فَقْمَاء ج فُقْم
الرَجُلُ: اکڑنا۔
فَقِمَ (س) فَقَمًا وفَقْمًا وفُقُوْمًا وفَقُمَ (ک) فَقَامَةً وفَقَاقَمَ. الامْرُ: عظیم ہونا اور ناہموار ہونا۔ صفت اَفْقَمْ فَقِمَ الشَّئُ: وسیع ہونا۔
الفَقْم والفُقْم تھوتھنی کا کنارہ۔ جبڑا۔
الفَقِم. سمجھ دار آدمی جو مقابل پر غالب آئے۔
الفُقُم. مُنہ۔
الفَقْمَة والفُقَّمَة. ایک قسم کی مچھلی۔ اور یہ مچھلی دودھ دینے والے جانوروں میں سے ہے۔
فَقِهَ(س) فَقَهًا و فَقُهَ(ک) فَقَاهَةً جاننا۔ فقیہ ہونا۔
فَقِهَ(س) فِقْهًا وتَفَقَّهَ الشَّئَ او الكَلَامَ: سمجھنا۔ کہا جاتا ہے "فَقِهَ عَنْهُ الكَلَام" اِس نے اُس کی گفتگو کو سمجھ لیا۔ و تَفَقَّهَ الرَجُلُ: علم فقہ سیکھنا اور حاصل کرنا۔
فَقُهَ(ک) فَقْهًا الرَجُلُ: علم میں غالب ہونا۔
فَقَّهَ واَفْقَهَ فُلَانًا: سکھلانا۔ سمجھانا۔
فَاقَهَ فُلَانًا: فقہ میں غالب ہونا۔
الفِقْهُ. کسی شئے کا جاننا اور سمجھنا۔ احکام شرعیہ کا علم ادلہ تفصیلیہ کے ساتھ حذاقت زیرکی۔
الفَقِهُ والفَقُهُ والفَقِيْه. بہت سمجھدار ذکی عالم۔ علم فقہ کا جاننے والا۔ ج فُقَهَاء مؤنث فَقِهَةٌ وفَقِيهَةٌ ج فَقَهَاءُ و فَقَائِهُ.
المُسْتَفْقِهَة نوحہ کرنے والی کا ساتھ دینے والی عورت۔
فَقَا يَفْقُوْ فَقْوًا. اَثَرَهُ: نشان قدم پر جانا۔ پیچھے جانا۔ فُقْوَةُ السَهْم: سوفار۔ تیر۔ ج فُقًى.
فَكَّ (ن) فَكًّا. الشَّئَ: جدا جدا کرنا العُقْدَةَ: گرہ کھولنا العَظْمَ: ہڈی کو جگہ سے ہٹا دینا الختمَ: مہر کو توڑنا۔
فَكَّ (ن) فَكًّا و فِكَاكًا و فَكَاكًا الَاسِيْرَ: قیدی کو چھڑانا يَدَهُ: ہاتھ کھولنا الِادْغَامَ: ادغام نہ کرنا جیسے لاتَمْدُدْ ولاتَمُدَّ میں۔
فَكَّ (ن) فَكًّا وفُكُوْكًا الرَجُلُ: بہت بوڑھا ہونا۔
فَكَّ (س) فَكًّا وفُكُوْكًا وافْتَكَّ الرهن. رہن چھڑانا۔
فَكَّ (س) فَكَكًا والفَكَّ العَظْمُ: ہڈی کا جگہ سے ہٹ جانا۔
فَكَّ (س ن) فَكًّا وفَكَّةً. سست و بیوقوف ہونا۔
اَفَكَّ الظَبْيُ مِنَ الحِبَالَةِ: ہرن کا جال میں پڑ کر نکل بھاگنا۔
فَكَّكَهُ. الگ الگ کرنا۔ چھڑانا۔
تَفَكَّكَ. الگ الگ ہونا۔ چھٹنا۔
المُخْنَثُ خفیف الحرکاتی کی چال چلنا۔
اِنْفَكَّ. جدا ہونا۔ کھلنا العَبْدُ: آزاد کیا جانا۔ کہا جاتا ہے "ما انْفَكَّ يَفْعَلُ كَذَا" ہمیشہ ایسا کرتا رہا اور یہ افعال ناقصہ میں سے ہے اور نفی اس کے لیے لازم ہے۔
اِسْتَفَكَّهُ. رہائی طلب کرنا۔
الفَكُّ. س. جبڑا۔ ج فُكُوْك.
الفِكَاك والفَكَاك جس سے رہن وغیرہ کو چھڑایا جائے۔
الفَاكُّ. فا۔ بہت بوڑھا۔ بہت بیوقوف ج فِكَكَة وفِكَاك.
فَكْتُوْرُ يَا ملكية: بڑے پتوں والے ایک پودے کا نام بعض دفعہ اس کے پتے کا قطر دو میٹر ہو جاتا ہے۔
الفَكَّاك صیغہ مبالغہ۔
الَافَكُّ. وہ شخص جس کی ہڈی جوڑ سے ہٹ گئی ہو۔ مؤنث فَكَّاء ج فُكٌّ.
فَكَرَ(ض) فِكْرًا وفَكْرًا وفَكَرَ وافْكَرَ

وتَفَکَّرَ فِی الاَمرِ: سوچنا۔ غور کرنا۔ تامل کرنا۔
الفِکر: سوچ بچار، غور و فکر۔ ج اَفکار کہا جاتا ہے "مَالِی فِی الاَمرِ فِکرٌ"۔ مجھے معاملے میں کوئی حاجت نہیں۔ "وَلِیَ فِی الاَمرِ فِکرٌ" میرے لیے معاملہ میں غور و فکر ہے۔
الفِکرَۃ والفِکرَی: معاملہ میں سوچ بچار، غور و فکر۔ ج فِکَر۔
الفَاکُورَۃ ج فَوَاکِیر: دروازے کو خود کھلنے سے بچانے کے لئے لکڑی وغیرہ کا ٹکڑا۔
الفِکِّیر والفَیکَر: بہت سوچ بچار کرنے والا۔
فَکِعَ (س) فَکَعًا وفُکُوعًا الرَّجُلُ: غم یا غصّہ کی وجہ سے سر جھکانا۔
فَکَعَ (ف) فَکعًا وفُکُوعًا: جانا۔ کہا جاتا ہے "ذَھَبَ فَمَا یُدرٰی اَینَ فَکَعَ" گیا اور نہیں معلوم کہ کہاں گیا۔
الفَکع: کھانسی۔
اِفتَکَلَ فِی فِعلِہٖ: اچھی طرح سرانجام دینا۔
الاَفکَل: لوگوں کی جماعت۔ کپکپی۔ کہا جاتا ہے اخذہ افکل جبکہ خوف یا سردی سے کانپنے لگے اور یہ تنوین کے ساتھ مستعمل ہے "وجَاءَ القَومُ بِاَفکَلِھِم و بِاَفَاکِیلِھِم" یعنی تمام قوم آئی۔
المَفکُول: کپکپی والا۔
فَکَنَ (ن) فَکنًا فِی الکِذبِ: جھوٹ بولنے میں اصرار کرنا۔
تَفَکَّنَ: تعجب کرنا۔ فکر کرنا۔ افسوس کرنا۔ پشیمان ہونا۔
فَکِہَ (س) فَکَھًا و فُکَاھَۃً: خوش طبع۔ ہنسنے ہنسانے والا ہونا۔ صفت فَاکِہٌ و فَکِہٌ وفَیکَھَانٌ مِنہُ: تعجب کرنا فَکِہَ لِلشَّیءِ: متعجب ہونا۔ کہا جاتا ہے "لَو سَمِعتَ حَدِیثَ فُلَانٍ لَمَا فَکِھتَ لَہٗ" اگر تم فلاں کی بات سنو تو متعجب نہیں ہو گے۔

فَکَّہَ الرَّجُلَ: میوہ کھلانا۔ کلام شیریں کر کے خوش کرنا۔
تَفَکَّہَ بِالشَّیءِ: میوہ کھانا۔ لذت حاصل کرنا۔ بہٖ: فائدہ اٹھانا۔ منہ: تعجب کرنا۔ پشیمان ہونا۔ بفلان: غیبت کرنا: کہا جاتا ہے "تَرَکتُ القَومَ یَتَفَکَّھُونَ بِعِرضِ فُلَانٍ" یعنی میں نے لوگوں کو ایسی حالت میں چھوڑا کہ وہ فلاں کی غیبت سے لذت حاصل کر رہے تھے۔
فَاکَہَ مُفَاکَھَۃً الرَّجُلَ: مزاح کرنا۔
تَفَاکَہَ القَومُ: آپس میں مزاح کرنا۔
الفُکَاھَۃ والفُکَیھَۃ: خوش طبعی۔
الاُفکُوھَۃ: خوش طبعی۔ تعجب انگیز۔
الفَکِہ: خوش طبع۔ ہنسوڑ۔ خود پسند۔ اکڑ باز۔ میوہ خور مؤنث فَکِھَۃ ج فَکِھَات۔
الفَاکِہ: فا۔ میوہ والا۔ خوش طبع
الفَاکِھَۃ: مؤنث فَاکِہ۔ ہر قسم کا پھل جس کو کھا کر لذت حاصل کی جائے ج فَوَاکِہ فَاکِھَۃُ الشِّتَاءِ: آگ۔
الاَفکَہ: اسم تفضیل۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ مِن اَفکَہِ النَّاسِ" فلاں بہت مزاح کرنے والا ہے۔
الفَاکِھَانِی: میوہ فروش۔
فَلَّ (ن) فَلًّا وفَلَّلَ السَّیفَ: تلوار کو دندانہ دار کرنا۔ القَومَ: قوم کو شکست دینا۔
فَلَّ (ض) فَلًّا عَن فُلَانٍ عَقلُہٗ: عقل زائل ہونے کے بعد لوٹ آنا۔
اَفَلَّ الرَّجُلُ: مال ضائع ہونا۔ القَومُ: قوم کا بنجر زمین پر پہنچنا۔
تَفَلَّلَ وانفَلَّ القَومُ: قوم کا شکست کھانا۔
تَفَلَّلَ وانفَلَّ وافتَلَّ السَّیفُ: تلوار کا دندانہ دار ہونا۔
اِستَفَلَّ السَّیفَ: تلوار کو دندانہ دار کرنا۔ الشَّیءَ: کسی چیز کا ادنیٰ حصّہ لینا۔ رَجُلٌ فَلٌّ و قَومٌ فَلٌّ شکست خوردہ واحد جمع برابر اور کبھی اَفلَال وفُلُول جمع آتی ہے۔
الفَلّ مص تلوار کی دھار میں ٹوٹ یا دندانہ ج فلول جو کسی چیز سے گرے جیسے لوہے کا برادہ۔ آگ کی چنگاری۔ جماعت ج فُلُول و فِلَال۔
الفِلّ: خشک زمین جس میں کچھ نہ اُگے۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ فِلٌّ مِنَ الخَیرِ" وہ خیر سے خالی ہے۔ ج فِلٌّ و اَفلَال۔
الفِلّ و الفِلِّیَّۃ: خشک زمین جس میں کچھ نہ اُگے ج فَلَالِیّ۔
الفُلّ: پھول جو چنبیلی کے مشابہ ہوتا ہے اور خوشبو تیز ہوتی ہے۔
الفَلَل: تلوار کی دھار کا کند ہونا۔
الفَلَّۃ: تلوار کی دھار کا دندانہ۔
سَیفٌ فَلِیلٌ واَفَلُّ ومَفلُولٌ و مُنفَلٌّ کند تلوار، دندانہ دار تلوار۔
کَتِیبَۃٌ فَلٌّ: شکست خوردہ فوج۔
الفَلِیل: جماعت (والفَلِیلَۃ) مجتمع بال۔
فَلَتَہٗ (ض) فَلتًا واَفلَتَہٗ: رہا کرنا۔ چھوڑنا۔
فَلَتَ و فَلِتَ وتَفَلَّتَ وانفَلَتَ: رہا ہونا۔ چھوٹنا۔
فُلِتَ وتَفَلَّتَ اِلَی شَیءٍ: جھگڑا کرنا۔ تَفَلَّتَ عَلَیہِ: کودنا۔ حملہ کرنا۔
فَالَتَہٗ فِلَاتًا و مُفَالَتَۃً: اچانک آنا۔ پانا۔
اِفتَلَتَ الکَلَامَ: فی البدیہہ کہنا۔ الاَمرَ: بغیر توقف کے کام کرنا۔ اِفتَلَتَ عَلَیہِ: بغیر کسی دوسرے کے کام کو پورا کر دینا۔ الشَّیءَ: جلدی سے لینا۔
اُفتُلِتَ: اچانک مرنا۔ بامر کذا: تیاری سے پہلے اچانک مشغول کیا جانا۔ اُفتُلِتَ الشَّیءُ: اچانک لیا جانا۔
اِستَفلَتَ الشَّیءَ مِن یَدِہٖ: چھین لینا۔
الفَلَت: رہائی۔ کہا جاتا ہے "مَا لَکَ مِنہُ فَلَتٌ" تمہیں اس سے رہائی نہیں۔
فَرَسٌ فَلَتَان: تیز گھوڑا ج فِلتَان ورَجُلٌ فَلَتَان: چست دلیر قوی دل شر کی طرف جانے والا۔
الفَلتِی: وہ شخص جو اپنے آپ کو برائیوں سے محفوظ نہ رکھے۔ الفَالِت: وہ جانور مویشی جو باندھا نہ گیا ہو۔ (عامی لفظ) اپنی ہوس پر

چلنے والا نوجوان - اَلْفالِتَةُ مؤنث اَلْفالِتُ:
برائی سے غیر محفوظ خاتون- اَلنَّغْمَةُ الْفالِتَةُ وہ
گانا جو مروجہ موسیقی آوازوں کے مطابق نہ ہو-
اَلاِنْفِلاتُ: مختصر وقت کے لئے گیس کی تیزی
سست پڑجانا- جیسے انجن میں ہوتا ہے-
فَرَسٌ فُلَتٌ وفُلَتٌ. تیز گھوڑا-
الفَلْتَة. فَلَتَ کا اسم مرۃ- بغیر غور وفکر کے
کام- مہینہ کی آخری رات ج فَلَتَات.
فَلَتَاتُ الْکَلام: کلام کی لغزشیں- غلطیاں-
کہا جاتا ہے "خَرَجَ الرَّجُلُ فَلْتَةً" مرد
اچانک نکل گیا وحدث الاَمْرُ فَلْتَةً اچانک
واقعہ ہوگیا وھو فِیْ بردة لَهُ فلتة وہ ایسی
چھوٹی اور تنگ چادر میں ہے جس کے دونوں
کنارے مل نہیں سکتے-
کَسَاءٌ فُلُوْتٌ. چھوٹی تنگ چادر-
فَلَجَ (ن ض) فَلْجًا وفُلُوْجًا الشیئَ:
پھاڑنا- دو ٹکڑے کرنا الحَرَّاثُ الارْضَ
کاشتکار کا زمین کو جوتنا الوَالِي الجِزْيَةَ بَيْنَهُمْ
وعَلَيْهِمْ: والی کا جزیہ کو تقسیم کرنا مقرر کرنا
فَلْجًا و فُلْجًا القَوْمَ و عَلَى القَوْمِ:
کامیاب ہونا سَهْمُهُ. غالب آنا الرَّجُلُ:
مطلوب پر فتح مند ہونا لَهُ: موافق فیصلہ کرنا-
فَلَجَ بحاجتِه: ثابت کرنا-
فَلِجَ (س) فَلَجًا وفَلَجَةً. قدموں یا
ہاتھوں یا دانتوں کے درمیان فاصلہ والا ہونا-
صفت اَفْلَجُ مؤنث فَلْجَاء. ج فُلْجٌ. فالج
زدہ ہونا-
فُلِجَ. فالج زدہ ہونا-
فَالَجَهُ. کامیابی میں غالب آنا-
فَلَّجَ الشیئَ: تقسیم کرنا الاَمْرَ: غور کرنا-
تدبیر کرنا-
اَفْلَجَ. مطلوب پر فتح مند ہونا علی
خَصْمِه: غالب آنا اور کامیاب ہونا اللّٰه فُلانًا
عَلٰى فُلانٍ: غالب کرنا بُرْهانَهُ: دلیل ظاہر
کرنا اور پیش کرنا لِیْ: موافق فیصلہ کرنا-
تَفَلَّجَ. پھٹنا-
اِنْفَلَجَ الصُّبْحُ: صبح کا روشن ہونا-

الفَلْج. س آدھا- چاند- ج فُلُوْج.
والفُلْج و الفُلْجَة. کامیابی- فتح مندی-
الفِلْج. آدھا و الفالِج. ایک قسم کا پیمانہ ج
فَوالِج.
الفَلَج. س دونوں قدم یا دانتوں کے درمیان
فاصلہ- صحیح- ندی-
الفَالِج فا- ایک مرض ہے جس سے پورے
بدن کا آدھا حصہ بالکل بیکار ہو جاتا ہے- دو
کوہان والا اونٹ س السِّهام: کامیاب تیر-
الفَلِيْجَة. خیمہ کا ایک تختہ-
المُفَلَّجَة. مِن الاسنان: علیحدہ علیحدہ
دانت-
المَفْلُوْج. فالج زدہ ج مَفَالِيْج.
الفَلُّوْج. لکھنے والا-
الفَلُوْجَة. کاشت کے قابل زمین ج
فَلالِيْج.
فَلَحَ (ف) فَلْحًا الارضَ: زمین جوتنا-
فُلانًا: مکر کرنا فلاحة) للقَوْم و بِالقَوْمِ:
خرید و فروخت میں دھوکا دینا-
فَلِحَ (س) فَلَحًا نیچے کے ہونٹ کا پھٹنا-
صفت اَفْلَح اور ہونٹ کو فَلْحاء کہتے ہیں ج
فُلْح.
فَلَّحَ به: ٹھٹھا کرنا- استہزاء کرنا- مکر کرنا-
اَفْلَحَ الرَّجُلُ: مطلوب پر کامیاب وفتح مند
ہونا- کوشش میں کامیاب ہونا بِالشیئِ:
زندگی گزارنا-
اِسْتَفْلَحَ به: کامیاب وفتح مند ہونا-
الفَلْح. س پھٹن- ج فُلُوْح.
الفَلَح و الفَلَحَة: نیچے کے ہونٹ کا پھٹن-
الفَلَحَة: زمین قابل کاشت-
الفَلَح و الفَلاح- کامیابی- درستی- حال-
بقاء- نجات- کہا جاتا ہے "حَيَّ عَلَى
الفَلاح" یعنی کامیابی اور نجات کے راستے کی
طرف آؤ- الفلاح: سحری-
الفِلاحة و الفَلاحة. کھیتی باڑی-
الفَلّاح. کاشتکار- ملاح- کرایہ پر جانور دینے
والا ج فَلّاحة و فَلّاحُوْن.

المَفْلَحَة. باعث کامیابی-
مُتَفَلِّحُ الشَّفَةِ او الیَدَيْنِ او القَدَمَيْنِ:
سردی کی وجہ سے پھٹے ہوئے ہونٹ یا ہاتھ یا
قدم والا-
تَفَلْحَسَ. بے بلائے مہمان ہونا-
الفَلْحَس. حریص- لالچی- کتا- بوڑھا
ریچھ- وہ شخص جو لوگوں کے کھانے کے انتظار
میں رہے-
الفَلْحَسَة. لاغر سرین کی بدصورت
عورت-
الفِلْحَاس. قبیح بدصورت-
فَلَخَ (ف) فَلْخًا الشیئَ: پھاڑنا-
الاَمْرَ: واضح کرنا-
فَلَّخَه. مارنا-
الفَيْلَخ: ہاتھ کی چکی ج فَيَالِخ.
غُلامٌ اُفْلُوْد. موٹا تازہ لڑکا-
فَلَذَ (ض) فَلْذًا لَهُ مِنَ المالِ شَيْئًا: حصہ
جدا کرنا-
فَلَّذ. ٹکڑے ٹکڑے کرنا-
اِفْتَلَذَهُ المالَ: کچھ حصہ لینا- اِفْتَلَذَ مِنْ
فُلانٍ حَقَّهُ: کسی سے اپنا حق لینا-
الفِلْذ. اونٹ کا کلیجہ ج افلاذ. اَفْلاذُ
الارْضِ: زمین کے خزانے-
الفِلْذَة. جگر یا گوشت یا سونے وغیرہ کا ٹکڑا ج
فِلَذ و فِلْذ و اَفْلاذ.
الفَالُوْذ و الفَالُوْذَج و الفَالُوْذَق. فالودہ
ج فَوَالِيْذ.
الفُوْلاذ. فولاد لوہا ج فَوَالِيْذ.
المَفْلُوْذ مِنَ السُّيُوْفِ: فولاد کی بنی ہوئی
تلوار-
الفِلِزّ و الفَلِزّ و الفُلُزّ. سپید تانبا- لوہے کا
میل- زمین کی ساری دھاتوں پر اطلاق ہوتا
ہے- بڑا سخت آدمی- بخیل- جس پر تلوار کو
آزمائیں-
فَلَّسَ القاضِي. فُلانًا: کسی کے دیوالیہ
ہونے کا حکم لگانا-
اَفْلَسَ. مال باقی نہ رہنا- اور اس سے یہ ارادہ

کیا جاتا ہے کہ وہ ایسی حالت پر پہنچ گیا ہے کہ اس کے بارے میں یوں کہا جا سکے کہ "لَيْسَ مَعَهُ فَلْسٌ" یعنی اس کے پاس پیسے نہیں۔ صفت مُفْلِس ج مُفْلِسُوْن و مَفَالِيْس.

الفَلْس. پیسہ ج اَفْلُس و فُلُوْس. فُلُوْس السَمَك: مچھلی کے سفنے اور کہا جاتا ہے "فُلَانٌ فَلْسٌ مِنْ كُلِّ خَيْرٍ" یعنی فلاں ہر خیر سے خالی ہے۔

الفَلَّاس. صراف پیسے فروخت کرنے والا۔

المُفَلَّس مع جس کی کھال پر مچھلی کے سفنے جیسے ہوں۔

تَفَلْسَفَ فلسفی بننا۔ مسائل علمیہ میں بحث کرنا۔ حذاقت کا دعویٰ کرنا۔

الفَلْسَفَة. حکمت۔ مسائل علمیہ میں غور و فکر۔ اشیاء کا علم بِحَسْبِ الطَّاقَةِ الْبَشْرِيَّه.

الفَيْلَسُوْف. فلسفی ج فَلَاسِفَة.

فَلَّشَ الاَمْتِعَةَ وَ فَلَّشَهَا: سامان بکھیر دینا۔

(سریانی لفظ) اَلْمَفْلُوْشُ: وہ شخص جو اپنے کام درست نہ کر سکے۔

فَلَّصَ. الرَجُلَ: چھڑانا۔ رہائی دینا۔

اَفْلَصَ و اِنْفَلَصَ و تَفَلَّصَ رہائی پانا۔

اِفْتَلَصَ مِنْ يَدِهِ: لینا۔

فَلَطَ (ن) فَلْطًا عَنِ الشَّيْئِ: سرگشتہ ہونا۔ حیران ہونا۔

فَالَطَهُ. اچانک آنا۔ پانا۔

اَفْلَطَهُ الاَمْرُ: اچانک آنا۔

اُفْتُلِطَ بِالاَمْرِ: اچانک مشغول کیا جانا۔

الفَلَط. اچانک۔

فَلْطَحَ فَلْطَحَةً القُرْصَ: ٹکیہ کو پھیلانا۔ چوڑا کرنا۔

تَفَلْطُحُ اَو تَبَطِيْطُ الاَرْضِ: زمین کے دو قطر استوائی اور قطبی کے درمیان فرق جب کہ اس کو قطر استوائی پر تقسیم ہو اس کی مقدار کا فرق ۲۹۷/ ا تک ہے۔ اور مشتری کا ۱۵/ا ہے۔

الفِلْطَاح و المُفَلْطَح. چوڑا کیا ہوا۔

فَلَع (ف) فَلْعًا و فَلَّعَ الشَّيْئَ: پھاڑنا۔

تَفَلَّعَ پھٹنا۔

اِنْفَلَعَ پھٹنا۔

الفَلْع و الفِلْع بوائی۔ پھٹن ج فُلُوْع.

الفِلْعَة. کوہان کا ایک ٹکڑا ج فِلَع.

الفَالِعَة. مصیبت ج فَوَالِع

سَيْفٌ فَلُوْعٌ شمشیر براں ج فُلُع.

سَيْفٌ مِفْلَع شمشیر براں۔

مَزَاوِدُ مُفَلَّعَة. چمڑے کے ٹکڑوں کا پیوند لگا ہوا توشہ دان۔

فَلَغَ (ف) فَلْغًا. راسه: سر توڑنا۔ کچلنا۔

تَفَلَّغَ الشَّيْئُ: ریزہ ریزہ ہونا۔

فَلْفَلَ الطَّعَامَ: کھانے میں مرچ ڈالنا۔

فَلْفَلَ و تَفَلْفَل. چھوٹے چھوٹے قدم رکھنا اور تکبر سے چلنا۔ تَفَلْفَلَتْ. حَلَمَاتُ الضَّرْعِ: پستان کی بھٹنی کا سیاہ ہونا۔ تَفَلْفَلَ شَعْرُ الاَسْوَدِ: بال کا سخت گھنگھریالے ہونا۔

الفُلْفُل و الفِلْفِل. مرچ واحد فُلْفُلَة.

الفُلَيْفِلَة. ایک قسم کی نباتات ہے جس کی دو قسمیں ہیں۔ ایک قسم مرچ کی مانند تیز ہوتی اور دوسری قسم میں تیزی نہیں ہوتی۔

شَرَابٌ مُفَلْفَل تیز شراب وشَعْرٌ.

مُفَلْفَل سخت گھنگھریالے بال۔

فَلَقَ (ض) فَلْقًا و فَلَّقَ الشَّيْئَ: پھاڑنا۔

اَللّٰهُ الصُّبْحَ: رات کی تاریکی دور کرنا اور صبح ظاہر کرنا۔

اَفْلَقَ الشَّاعِرُ: عجیب کلام کہنا۔ صفت مُفْلِق بِالاَمْرِ: ماہر ہونا۔

تَفَلَّقَ. پھٹنا۔ دوڑنے میں کوشش کرنا۔

الصُّبْحُ: صبح ہونا۔

افتلق. عجیب کام کرنا۔ دوڑنے میں کوشش کرنا۔

اِنْفَلَقَ. پھٹنا۔

الفَالِق. فا۔ پہاڑ کا شگاف۔

الفَالِقَة. فالق کا مؤنث۔ دو ٹیلوں کے درمیان پست زمین۔

الفَلْق. مص پھٹن ج فُلُوْق. فَلْقُ الرَاسِ. ـ

الفِلْق. امر عجیب۔ مصیبت۔ آدھا۔

الفَلَق. صبح۔ کل مخلوق۔ اشکال کے بعد حق کی وضاحت۔ دو ٹیلوں کے درمیان پست زمین۔ دوزخ۔ پہاڑ کا شگاف۔

ج فُلْقَان. پیالہ کی تلی کا دودھ۔ بطور حقارت کے کہا جاتا ہے "يَا ابْنَ شَارِبِ الفَلَقِ" مجرم کو سزا دینے کی ایک قسم کی لکڑی۔

و الفَلَق مِنَ اللَبَنِ: پھٹا ہوا دودھ ج اَفْلَاق.

الفَلْقَة. پھٹی ہوئی چیز کا آدھا۔ داغ جو اُونٹ کے کان کے نیچے لگائیں۔

الفِلْقَة. ٹکڑا۔ ج فِلَق.

الفُلَاقَة. ٹکڑا۔ ج فِلَاق.

الفِلقة. پھٹی ہوئی چیز کا آدھا۔ مصیبت ج فِلَق

الفَلِيْق و الفَلِيْقَة و المَفْلَقَة و الفَلْقَى. مصیبت۔ امر عجیب الفَلِيْق: گردن کی اُبھری ہوئی رگ۔

الفُلْقَان. سفید جھوٹ۔ خالص جھوٹ لَبَنٌ فُلَاق و فَلُوْق. پھٹا ہوا دودھ۔ کہا جاتا ہے "صَارَ اللَبَنُ فُلَاقًا وَ فِلَاقًا و اِفْلَاقًا" یعنی ترشی کی وجہ سے دودھ پھٹ گیا۔

الثَمَرُ الفُا و المُفَلِّق. خشک پھل جو گٹھلی سے جدا ہو گیا ہو۔

الفَيْلَق. بڑا لشکر۔ بڑا آدمی ج فَيَالِق. رَجُلٌ فَيْلَق: کانا مرد۔ اِمْرَأَةٌ فَيْلَق: بڑی چالاک شور مچانے والی عورت۔

المُفلق. فا. شَاعِرٌ مُفْلِقٌ: عجیب کلام کہنے والا شاعر۔

المفلاق. ناپسندیدہ افعال کرنے والا مفلس ج مَفَالِيْق. رَجُلٌ مِفْلَاق: کمینہ و رذیل آدمی۔

المفلقة. بلا و سختی۔

المَفْلُوْق. کان کے نیچے داغ لگا ہوا اُونٹ۔

فَلْقَحَ مَا فِيْ الاِنَاءِ: برتن کا کل پی جانا یا کھا جانا۔

تَفَلْقَحَ اِلَى القَوْمِ: خوش خبری دینا۔

الفَلْقَحِيّ. ہنس مکھ۔

فَلَكَ (ن) فلكا ثَدْیُ الجَارِیَةِ: لڑکی کی پستان کا گول ہونا۔
فَلَّكَتْ وفَلَكَتِ الجَارِیَةُ: گول پستان والی ہونا۔ صفت فَالِك ج فَوَالِكُ۔
فَلَّكَ واَفْلَكَ الثَّدْیُ: پستان کا گول ہونا
الرَّجُلُ فِی الاَمْرِ: کسی معاملہ میں اصرار کرنا۔
تَفَلَّكَ واِسْتَفْلَكَ ثَدْیُ الجَارِیَةِ: لڑکی کے پستان کا گول ہونا۔
اَلْفَلَكُ. آسمان ج فِلِك وفُلُك واَفْلاك
والفَلَكُ مِنْ كُلِّ شَیْءٍ: گول اور بڑا مِنَ البَحْرِ: موج۔ ریت کا ٹیلہ جس کے اردگرد کھلا میدان ہو۔ زمین کے گول ٹکڑے جو اردگرد کی زمین سے بلند ہوں۔ واحد فَلَكَة و فَلْكَة ج فِلَاك۔
اَلْفَلِكُ. اُبھری ہوئی ہڈیوں والا۔ سخت جوڑوں والا۔ جس کے زانو کی چپنی میں درد ہو۔
رَجُلٌ فَلِكٌ: بڑے سرین والا۔
الفَلَكِیّ. فلک کی جانب منسوب۔ علم نجوم کا ماہر۔
اَلْفَلْكَة. فلک کا واحد۔ ہر وہ چیز جو بلند اور گول ہو۔ ج فِلَك وفَلَك فَلْكَةُ المِغْزَلِ: چرخے کا دمڑ کا ج فِلَك۔
اَلْاَفْلَكُ. گول زمین کے گرد گھومنے والا۔
الاِفْلِیْكَانِ. حلق کے کوے کے اردگرد گوشت کے دو ٹکڑے۔
المُفْلَكُ والمُفَلَّكُ. مِنَ النِّسَاءِ: گول پستان والی عورت۔
اَلْفَلْكَسْرَةُ: انگور کے تنے کو چوسنے والا کیڑا۔
اِفْتَلَمَ. اَنْفَهُ: ناک کاٹنا۔
اَلْفِلْمُ ج اَفْلَامٌ: کیسٹ۔ فوٹوگرافی میں استعمال والی نیگٹو۔ قصہ کہانی
عِلْمُ الْفَلَكِ: آسمان کے برجوں کا علم۔ یہ بات رکھنی ضروری ہے کہ ہر ماہ ستاروں کے طلوع ہونے میں دو گھڑیوں (گھنٹوں) کا فرق ضروری ہوتا ہے۔ اس وجہ سے جو ستارہ آٹھ بجے حریزان (جون) کے شروع میں طلوع ہوتا ہے وہی ستارہ دس بجے ایار (مئی) کے شروع میں طلوع ہوگا۔
اس کے برعکس یہ ستارہ چھ بجے (تموز) جولائی کے شروع میں طلوع ہوگا----
الفَیْلَمُ. بڑے جثہ کا مرد۔ چوڑا کنواں۔ کنگھی۔ بزدل۔ بڑی زلفوں والا۔ بہت لشکر۔ دسترخوان کے نیچے بچھانے کا چمڑا۔
فُلَانٌ وفُلَانَةُ ذوی العقول کے عِلم کا کنایہ کیا جاتا ہے اور اس صورت میں ان پر الف لام داخل نہیں ہوتا اور فُلَانَة غیر منصرف ہے۔ کہا جاتا ہے جاءَ فُلَانٌ تنوین کے ساتھ اور جاءَتْ فُلَانَةُ بغیر تنوین کے اور کبھی غیر ذوی العقول کے علم سے بھی کنایہ کیا جاتا ہے اس صورت میں الف لام داخل ہوتا ہے جیسے رَكِبْتُ الفُلَانَ و حَلَبْتُ الفُلَانَةَ۔
فَلَا یَفْلُوْ فَلْوًا وفِلَاءً. سفر کرنا۔
ہ بِالسَّیْفِ: تلوار سے مارنا القَوْمَ: درمیان میں آنا۔
ہ واَفْلَی واِفْتَلَی الصَّبِیَّ او المُهْرَ: بچے یا بچھیرے سے دودھ چھڑانا الغُلَامَ: لڑکے کی پرورش کرنا اِفْتَلَاہُ لِنَفْسِهٖ: اپنے لیے لینا۔
اَفْلَی الرَّجُلُ: جنگل میں داخل ہونا۔ اَفْلَتِ الفَرَسُ: بچھیرے والی ہونا۔ دودھ چھڑانے کے قابل بچھیرے والی ہونا۔ صفت مُفْلٍ و مُفْلِیَة۔
الفِلْوُ. بچھیرا یا گدھے کا بچہ جو دودھ چھڑانے کے قابل ہو یا جن کا دودھ چھڑا دیا گیا ہو۔ ج اَفْلَاء و فِلَاء۔
الفَلُوُّ والفُلُوُّ بمعنی فِلْوج اَفْلَاء و فَلَاوِیْ مؤنث فَلْوَة و فُلُوَّة۔
الفَلَاةُ. وسیع بیابان ج فَلَوَات و فَلًا و فُلِیّ و فِلِیّ اور فلا کی جمع اَفْلَاء۔
فَلَی یَفْلِیْ فَلْیًا الاَمْرَ: کسی معاملہ کے اسباب و وجوہ پر غور کرنا الشِّعْرَ: شعر میں غور کرنا اور معانی و غرائب کا استخراج کرنا ہ بالسَّیْفِ: تلوار سے مارنا زَیْدًا فِی عَقْلِهٖ: آزمائش کرنا و فَلَّی تَفْلِیَةً رَاْسَهُ او ثَوْبَهُ: سر یا کپڑے سے جوئیں نکالنا۔
فَلَی یَفْلِی فَلْیًا. الشَّیْءَ: کٹنا۔
فَلَی واَفْلَی واِفْتَلَی. القَوْمَ: درمیان میں آنا۔ اَفْلَی القَوْمُ بِعَیْنِهٖ: قوم کو غور سے دیکھنا۔
تَفَلَّی: سر یا کپڑے میں سے جوئیں نکالنا۔ الطَّائِرُ: پرندہ کا چونچ سے پروں کو کھجلانا۔
تَفَالَی واِسْتَفْلَی. کسی سے جوئیں نکالنے کی خواہش کرنا۔ تَفَالَتِ النِّسَاءُ: ایک دوسرے کی جوئیں نکالنا الحُمُرُ: گدھوں کا ایک دوسرے کو کھجانا۔ اِسْتَفْلَاہُ: تلوار سے سر پھاڑنے کے درپے ہونا۔
اَلْفَلَایَة. جوئیں نکالنا۔
الفَالِیَة. چھری۔ داغ دار گبریلا سانپوں کے بلوں کے قریب رہا کرتا ہے اور اسی وجہ سے اس کو فَالِیَةُ الاَفَاعِی بھی کہتے ہیں۔ فَالِیَةُ الاَفَاعِی: شر کا پیش خیمہ۔
الفَمُ والفُمُ والفِمُ مِنَ الاِنْسَانِ: منہ اصل وضع کے لحاظ سے (فوہ) ہے۔ اس کا تثنیہ فَمَانِ فَمَوَانِ وفَمَیَانِ اور جمع اَفْوَاہ (باعتبار اصل وضع کے) اور اَفْمَام اور نسبت کے لیے فَمَوِیّ وفَمِیّ۔
فَنَّ (ن) فَنًّا الشَّیْءَ: مزین کرنا الرَّجُلَ: مشقت میں ڈالنا ہ فِی البَیْعِ: نقصان دینا۔
فَنَّ الدَّیْنَ: قرض کو ٹالنا الاِبِلَ: اونٹ کو دفع کرنا۔ ہانکنا۔
فَنَّنَ. الشَّیْءَ بِالشَّیْءِ: ملانا النَّاسَ: جدا جدا کرنا، جماعت وار کرنا رَایَهٗ: رنگ برنگ رائے بدلنا۔
تَفَنَّنَ. الشَّیْءُ: قسم بہ قسم ہونا۔ مضطرب ہونا
واِفْتَنَّ فِی الحَدِیْثِ: اچھے اسلوب سے بیان کرنا اِفْتَنَّ فِی خُصُوْمَتِهٖ: قسم قسم کی باتیں کہنا۔
اِسْتَفَنَّ. فَرَسَهُ: گھوڑے کو گوناگوں چال چلانا۔
الفَنُّ. ہر۔ قسم۔ حال۔ ج اَفْنَان وفُنُوْن ج ج. اَفَانِیْن. اَفَانِیْنُ الكَلَامِ: کلام کے

مختلف اسلوب۔ کہا جاتا ہے "لَقِیْتُ مِنْهُ فَنًّا" یعنی اس سے مجھے تکلیف ہوئی۔ کہا جاتا ہے "هُوَ فِنُّ عِلْمٍ" وہ علم کے ساتھ بہتر تعلق رکھنے والا ہے۔
اَلْفَنّ سے مراد وہ عمل جس کو کرنے والا اعلیٰ جمال و کمال میں پیش کرے۔ فُنُوْنُ الشِّعْرِ: شعروں کی انواع واقسام۔ الْفُنُوْنُ الْجَمِیْلَة وہ فنون جو خوبصورتی کو اجاگر کریں جیسے موسیقی، فوٹوگرافی، شعر، بلاغر، ڈیزائن سازی، تعمیر اور ناچ۔ اَلْفُنُوْنُ اللَّذِیْذَة جن کے کرنے سے لذت (اگرچہ گناہ والی) محسوس ہو جیسے ناچ، گانا اور گھوڑ سواری۔ اَلْفُنُوْنُ الْحُرَّة وہ فنون جن میں ہاتھ کے بجائے ذہن زیادہ کام کرے۔ اَلْفُنُوْنُ الْیَدَوِیَّة وہ فنون جن میں ہاتھ زیادہ مؤثر ہو عقل سے جیسے: پتھر تراشی۔
الْفَنَن سیدھی شاخ ج اَفْنَان جج اَفَانِیْن۔
الْفَنَّة فن کا اسم مرۃ۔ مدت۔
الْفَنَّة بہت گھاس۔
شَجَرَةٌ فَنَّاء وفَنْوَاء بہت شاخ والا درخت۔
الْفَیْنَان لمبے بال والا۔ شَعْرٌ فَیْنَان لمبے اچھے بال۔
الْاُفْنُوْن قسم۔ گنجان ٹہنی۔ ابتداءِ جوانی۔ ابتداءِ بادل۔ مضطرب کلام۔ سانپ۔ ج اَفَانِیْن۔
الْمِفَنّ عجیب عجیب اُمور کرنے والا مؤنث مِفَنَّة۔
اَلْمُفَنَّة بد خلق بوڑھی عورت۔
الْمُتَفَنِّن فا۔ گوناگوں حالات والا۔ گوناگوں صنعت والا۔
الْفَنْءُ جماعت۔
الْفَنَاء کثرت۔
فَنْجَر عَیْنَیْهِ آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر تیز نگاہ سے دیکھنا۔
الْفَنَاجِرَة ماہرین شہ سواری۔
الْفِنْجَان چائے پینے کی پیالی جمع فَنَاجِیْن۔
اَلْفِنْجَان سونے، تانبے کا سر پر گول زیور۔

فَنَخَه(ن) فنخا وفنخة غالب ہونا۔ ذلیل کرنا۔ فنخ عظمه بغیر خون نکلے ہوئے ہڈی کو چورہ کرنا۔
فَنَخَهٗ فُنْخًا وفُنُوْخًا خوب اچھی طرح قتل کرنا۔
اَفْنَخ رَاْسَهٗ کچلنا۔
تَفَنَّخَهٗ مقہور کرنا۔ بہت بُری طرح سے ذلیل کرنا۔
الْفَنِیْخ نرم و کمزور۔ بڈھا۔
الْمِفْنَخ دشمنوں کو بہت ذلیل کرنے والا۔ ان کے سروں کو بہت توڑنے والا۔
فَنْخَرَ فَنْخَرَةً نتھنے پھلانا۔
الْفُنَاخِرُ بڑی ناک والا (والْفُنْخُر) بڑے ڈیل ڈول والا مؤنث فُنَاخِرَةٌ و فُنْخُرَةٌ۔
الْفِنْخِیْرَة بہت فخر کرنے والا۔
فَنِدَ(س) فندا وافند کھوسٹ ہونا۔ بڑھاپے کی وجہ سے ضعیف العقل ہونا۔ جھوٹ بولنا فِیْ الرای او القول: خطا کرنا۔
اَفْنَدَه خطا کار ٹھہرانا۔ اَفْنَده الْکِبَرُ: بڑھاپے کا کسی کو ضعیف العقل کر دینا۔
فَنَّدَهٗ جھٹلانا۔ ملامت کرنا۔ خطا کار ٹھہرانا۔ ضعیف العقل بنانا۔ فند فِیْ الشراب مداومت کرنا الفرس گھوڑے کو دُبلا کرنا۔ چھریرا بنانا۔
وفَانَدَ وتفند فُلَانٌ عَلَی الْاَمْرِ طلب کرنا۔ تَفَنَّد من کذا نادم و پشیمان ہونا۔
الْفَنَد س۔ عاجزی۔ کفرانِ نعمت ج افناد۔
الْفَنْد بڑا پہاڑ۔
الْفِنْد بڑا پہاڑ۔ ٹہنی۔ نوع۔ جمع شدہ قوم۔ زمین جس پر بارش نہ ہوئی ہو۔ ج فُنُود واَفْنَاد کہا جاتا ہے "...وا افنادا" یعنی گروہ گروہ آئے۔ وافنادُ اللیل رات کے حصے۔
الْفُنْدُق سرائے ج فنادق بندوق۔
الْفُنْدَاق حساب کا رجسٹر۔ ج فَنَادِیْق۔
الْفَنَار روشنی کا منارہ۔ ج فَنَارَات۔
الْفَانُوْس چغل خور۔ مشعل۔ لالٹین۔ ج فَوَانِیْس

فَنَّش فِیْ الْاَمْرِ سست ہونا۔ عَنِ الْاَمْرِ رُک جانا۔
الْفِنْطَاس جہاز میں میٹھے پانی کا حوض۔ میٹھے پانی کے تقسیم کرنے کا پیالہ ج فَنَاطِیْس۔
اَنْفٌ فِنْطَاس چوڑی ناک۔
الْفِنْطِیْس کمینہ۔ چوڑی ناک والا۔ ناک جس کے نتھنے چوڑے ہوں اور بانسہ پست ہو۔ ج فَنَاطِیْس۔
الْفِنْطِیْسَة سور کی تھوتھنی۔
فَنِعَ(س) فَنَعًا بالدار ہونا۔ صفت فَنِعٌ و فَنِیْعٌ۔
الْفَنَع س۔ بہت بخشش۔ فیاضی۔ مشک کی بھڑک۔
الْمِفْنَع اچھی شہرت والا۔ نیک نام۔
فَنَّق وفَانَق ناز و نعمت سے پالنا۔
اَفْنَق سختی کے بعد صاحب نعمت ہونا۔
تَفَنَّق الْغُلَامُ ناز و نعمت سے زندگی بسر کرنا فِیْ الْاَمْرِ مبالغہ کرنا۔
جَارِیَةٌ فُنُق ومِفْنَاق ناز و نعمت میں پلی ہوئی لڑکی۔
الْفَنِیْق نر اُونٹ کہ جس کو بوجہ اس کی شرافت کے نہ تو سواری کے کام میں لائیں اور نہ اس کو تکلیف پہنچائیں ج فُنُق جج اَفْنَاق۔
الْعَنِیْقَة پوری ناز و نعمت میں پلی ہوئی عورت ج فَنَائِق۔
عَیْشٌ مُفَانِق خوش عیش زندگی۔
الْفَنْقَع موت۔
فَنَكَ(ن) فُنُوْكًا بِالْمَكَان اقامت کرنا۔ وافنك عَلَی الْاَمْرِ مداومت کرنا۔ فِیْ الْاَمْرِ اصرار کرنا۔ جھوٹ بولنا۔
فانك مُفَانَكَةً فِیْ الْاَمْرِ دخل دینا۔
وفَنَّك تَفْنِیْكًا فِی الشَّرِّ والکِذْبِ: اصرار کرنا۔
الْفَنْك والفَنَك تعجب۔ الفنك رات کا ٹکڑا۔ لومڑی کی جنس سے ایک جانور ہے جو لومڑی سے چھوٹا ہوتا ہے اور جس کی کھال کی پوستین بہت اچھی ہوتی ہے۔

الفِنْكُ دروازہ (و الفُنْكُ) ات کا ٹکڑا۔
الفِنِيكُ انسان کے جبڑوں کے ملنے کی جگہ۔
اَلْفِنِيكُ تشہ کار بالک۔(فرانسیسی لفظ)
و الافِنِيكُ پرندہ کا دمغزہ۔
المُعفنكة بیوقوف عورت۔
الفَناة بیگنی ج فنوات بکوے ج فنا
شجرٌ فنواءُ بہت شاخوں والا سایہ دار درخت۔
فنِي و فنِي يفنى فناء معدوم ہونا۔
الرَّجُلُ بہت بوڑھا ہونا۔ کہا جاتا ہے "صار شيخًا فانيًا"
فانى مُفاناة الرَّجُلَ مدارات کرنا۔ تسکین دینا۔ کہا جاتا ہے "كان يُفاني الايام لاهيًا" یعنی وہ زمانے کو کھیل کود میں بسر کرتا ہے۔
المَالَ مال کا اچھا انتظام کرنا۔
اَفْنى اِفْناءً الشَّيءَ معدوم کرنا۔ ہلاک کرنا۔
تَفانى بعض کو بعض ہلاک کرنا۔
الفَاني فا۔ پیر فانی۔ کھوسٹ بڈھا۔
الفَناء س معدومی۔ ہلاکت۔
الفِناء گھر کے سامنے کا میدان ج افنية و فُنِيٌّ کہا جاتا ہے "هو مِنْ افناءِ الناس" وہ غیر معروف النسب ہے۔
فَهَّ (ف) و فَهِهَ (س) فَهَاهَةً بول چال میں درماندہ وعاجز ہونا۔ صفت فَهٌّ و فَهِيهٌ۔
فَهَّ (س) فَهًّا الشَّيءَ و عَنِ الشَّيءِ بھولنا۔
فَهَّهَ و افَهَّ اللهُ الرَّجُلَ عاجز کرنا۔ افهه الشَّيءَ بھولوانا۔
الفَهَّة مؤنث فَهٌّ عاجزی۔ غفلت۔
فَهِدَ (س) فَهَدًا تیندوے جیسا ہونا۔ صفت فَهِدٌ و فَهِيدٌ۔ فَهِدَ عَنهُ غافل ہونا۔
فَهَدَ (ف) فَهْدًا لفلان کسی کے کام کو اس کی غیر موجودگی میں اچھا کرنا۔
الفَهْد تیندواج فُهُود و اَفْهُد۔
الفَهْدَة مادہ تیندواج فَهَدَات ڈبر۔
الفَهَّاد تیندوے والا۔ تیندوے کو شکار سکھانے والا۔

الفَوْهَد موٹا تازہ قریب البلوغ لڑکا۔ مؤنث فَوْهَدَة۔
الافْهُود بمعنی فَوْهَدٌ الفاهِد۔
فَهَرَ الفَرَسُ او الرَّجُلُ تھک جانا۔
الفَهْر یہودیوں کی عید میں شریک ہونا۔
زَيْدٌ موٹائی کی وجہ سے سلوٹ والا ہونا۔
تفهَّرَ فِي المَالِ و الكَلامِ وسعت ہونا۔
الفِهْر عِنْدَ الاطباء دوا پیسنے کا پتھر۔ ج اَفْهَار و فُهُور۔
الفِهْرَة بمعنی الفِهْر
الفِهْرِس و الفِهْرِست کتاب جس میں کتابوں کے نام جمع کئے جائیں۔ کتاب کے اوّل یا آخر میں چند اوراق جس میں کتاب کے ابواب وفصول بیان کردیے جائیں۔ ج فَهَارِس۔
فَهَصَ (ف) فَهْصًا توڑنا۔ کچلنا۔
فَهَقَ (ف) فَهْقًا الرَّجُلَ چنبر گردن پر مارنا۔
فَهِقَ (س) فَهْقًا و فَهَقًا الاناءُ برتن کا لبریز ہوکر چھلکنا۔
اَفْهَقَ الاناءَ برتن کو بھرنا البَرْقُ وغَيْرُهُ بجلی وغیرہ کا پھیل کر چمکنا۔
تفهَّقَ و انفهَقَ الحَوْضُ بالماءِ حوض کا پانی سے چھلکنا البَرْقُ وغَيْرُهُ بجلی وغیرہ کا پھیل کر چمکنا۔
الفَهْقَة گردن کے جڑ کی ہڈی۔ ج فِهَاق۔
الفاهِقَة زخم جس سے خون جاری ہو۔ بِئْرٌ مِفْهاقٌ بہت پانی والا کنواں۔
المُنْفَهِق کشادہ۔
الفَيْهَق کشادہ۔ بہت دودھ والی اُونٹنی۔
فَهِمَ (س) فَهْمًا و فَهَمًا و فَهَامَةً و فِهَامَةً و فَهَامِيَةً سمجھنا۔
فَهَّمَهُ و اَفْهَمَهُ سمجھانا۔
تفهَّمَ الكلامَ تھوڑا تھوڑا سمجھنا۔
تفاهَمَ القَوْمُ بعض کا بعض سے سمجھنا۔
استفهَمَهُ الامرَ دریافت کرنا۔ سمجھانے کے لئے کہنا۔
الفَهْم س سمجھ۔ کسی چیز کا تصور۔

الفَهِم تیز سمجھ دار۔
الفَهَّامَة بہت سمجھنے والا۔ تا مبالغہ کیلئے ہے۔
الفَهِيم سمجھ دار۔ ج فُهَماء۔ فَهَا (ن) فَهْوًا عَنِ الامرِ بھولنا۔
الافْهَاء بیوقوف لوگ۔
فُوف وہ کا مادہ دیکھئے۔
فَاتَ يَفُوتُ فَوْتًا و فَوَاتًا الامرُ گزرنا۔ وقت جاتا رہنا۔ هُ الامرُ حاصل کرنے میں ناکام رہنا۔ هُ فُلانٌ فِي كَذا آگے بڑھ جانا۔ الشيءَ تجاوز کرنا۔
اَفاتَهُ اِفَاتَةً الامرَ گزرنے دینا۔
تَفَوَّتَ عَلَيْهِ فِي مَالِهِ غلبہ کرنا۔
تَفاوَتَ تَفَاوُتًا و تَفاوَتًا و تَفاوِتًا الشيئانِ مختلف ہونا۔ دُور دُور ہونا۔
تفاوُتًا فِي الفضلِ فضل وکمال میں مختلف ہونا۔
افتاتَ الكَلامَ نئی گفتگو کرنا۔ بِرَأْيِهِ خود رائی کرنا۔ بِاَمْرِهِ بِکر گزرنا اور مشورہ نہ کرنا۔
عَلى فُلانٍ فِي الامرِ حکم کرنا۔ فیصلہ کرنا۔
هُ الامرُ فوت ہونا۔ کہا جاتا ہے "فُلانٌ لا يُفتاتُ عَلَيْهِ" فلاں کی اجازت کے بغیر کوئی کام نہیں کیا جاتا۔
الفَوْت س۔ دو انگلیوں کے درمیان کشادگی ج اَفْوات۔ کہا جاتا ہے "جَعَلَ اللهُ رِزْقَهُ فَوْتَ فَمِهِ" یعنی اللہ نے اِس کے رزق کو ایسا بنایا ہے کہ وہ دیکھتا ہے اور اُس تک پہنچتا نہیں۔
الفَوَات س مَوْتُ الفَوَات اچانک موت۔
الفُوَيْت خود رائے جو کسی سے مشورہ نہ کرے۔ (مذکر ومؤنث)
فَاحَ يَفُوحُ فَوْحًا المِسْكُ مشک کی خوشبو کا بھڑکنا النَّهارُ دن کا ٹھنڈا ہونا۔
فَوَّحَ عَنْ نَفْسِهِ ٹھنڈا کرنا۔
اَفاحَ الرَّجُلُ جلدی کرنا الفَرَسُ گھوڑے کا دوڑنا۔
اُسْتُفِيحَ ہلکا سمجھا جانا۔ ذلیل سمجھا جانا۔
الفَوْج جماعت۔ گروہ۔ ج اَفْواج و

کسی معاملہ میں بلا سوچے سمجھے گھس پڑنا اِلَیْہِ: قریب ہونا۔
قَحَمَ(ف) قُحُمًا. المَفَاوِزَ: بیابان طے کرنا۔
قَحَّمَہ واَقْحَمَہ. فِی الاَمْرِ: معاملہ میں بلا سوچے سمجھے داخل کرنا۔ "قَحَّمَ الفَرَسُ رَاکِبَہٗ" گھوڑے کا سوار کو چہرے کے بل گرانا۔ اَقْحَمَ فَرَسَہٗ النَّھْرَ: گھوڑے کو نہر میں زبردستی داخل کرنا الکَلِمَۃَ: کسی کلمہ کو دو متلازم کلمے مثلاً مضاف مضاف الیہ کے درمیان داخل کرنا جیسے رِجْل کا لفظ اور ید مَن کے درمیان اس قول میں قطع اللّٰہُ یَدَ و رِجْل مَنْ قالھا اس لیے کہ اصل ترکیب یوں ہے۔
قَطَعَ اللّٰہُ یدَ مَنْ قَالَھا وَ رِجْلَہ.
اُقْحِمَ. القَوْمُ: قحط سالی کی وجہ سے اپنے ملک کو چھوڑ کر کسی سرسبز و شاداب جگہ میں چلا جانا۔
تَقَحَّمَ. الفرسُ النَھْرَ: گھوڑے کا نہر میں داخل ہونا۔ گھسنا الفَرَسُ رَاکِبَہٗ: گھوڑے کا سوار کو چہرے کے بل گرانا۔ الاَمْرَ: کسی معاملہ میں اپنے کو مشقت کے ساتھ ڈال دینا۔
اِقْتَحَمَ الاَمْرَ: کسی معاملہ میں اپنے کو مشقت کے ساتھ ڈال دینا۔
فُلَانًا: حقارت کرنا۔ کہا جاتا ہے "اِقْتَحَمَتْہُ عَیْنِی" میری آنکھوں نے اس کو ذلیل سمجھا۔ اقحمَ المَنْزِلَ: ہجوم کرنا النجمُ: ستارے کا غائب ہونا۔ غروب ہونا (وانقحم) بے سوچے سمجھے گھس پڑنا۔
القَحْمْ. س۔ بہت بوڑھا۔ عُمر رسیدہ۔ دُبلا۔ مؤنث قحمۃ ج قِحام۔
القُحْمَۃ. دشوار کام۔ ہلاکت۔ قحط ج قُحَم۔
القُحْمَۃ. بے سوچے کام میں مشغول ہونا۔ بے سوچے سمجھے سفر کو چل پڑنا۔ قُحَمُ الطَرِیْقِ: راستہ کی دشواریاں۔ القُحم مِنَ الخُصُوْمَاتِ: وہ جو انسان کو مکروہات پر برانگیختہ کریں۔ کہا جاتا ہے "لِلْخُصُوْمَۃِ قُحَمٌ" القُحَمُ مِنَ الشَّھْرِ: مہینے کی آخری تین راتیں۔
القَحَامَۃ والقُحُوْمَۃ. بہت بڑھاپا۔
القَحُوْم. بہت بوڑھا۔
المِقْحَام. قاحم کا اسم مبالغہ۔ وہ شخص جو سخت مصیبتوں میں گھس پڑے۔ ج مَقَاحِیْم۔
المَقَاحِم. ہلاکتیں۔ اور مفرد قَحْمَۃ یہ جمع خلافِ قیاس ہے جیسے ملامح جمع لمَحْۃ کی۔
المُقْحَم. مفع۔ کمزور؛ وہ اعرابی جس کی پرورش جنگل میں ہوئی ہو۔
قَحَا یَقْحُوْ قَحْوًا. الدَوَاءَ: دوا میں گل بابونہ ڈالنا واقْتَحَی المَالَ: کل مال لے لینا۔
اَقْحَتِ. الارض: گل بابونہ والی ہونا۔
المِقْحَاۃ. پھاوڑا۔
القُحْوَانُ والاُقْحُوَان. گل بابونہ۔ واحد قُحْوَانَۃ واُقْحُوَانَۃ. ج اَقَاحِیّ و اَقَاحِ اور اس کی تصغیر اُقَیْحِیَان ہے اور اس کا واحد اُقَیْحِیَانۃ اُقْحُوَانۃ سے دانتوں کو تشبیہ دیا کرتے ہیں۔ اَقَاحِیُّ الاَمْرِ: کام کے اوائل۔
قَدْ. معانی ذیل میں مستعمل ہے۔
(۱) بمعنی حسب جیسے قَدْ زَیْدٍ دِرْھَمٌ اور کبھی معرب ہوتا ہے جیسے قَدْ زَیْدٍ دِرْھَمٌ یعنی زید کے لئے ایک درہم کافی ہے اور قَدِیْ دِرْھَمٌ بغیر نون وقایہ کے جیسے حَسْبِیْ دِرْھَمٌ۔
(۲) اسم فعل بمعنی کفی یا یَکْفِی جیسے قَدْنِی دِرْھم بمعنی یَکْفِیْنِی دِرْھَمٌ. ان سب صورتوں میں قدْ اسم ہے۔
(۳) مضارع کے ساتھ توقع کا فائدہ دیتا ہے۔ جیسے قَدْ یُقْدِمُ الغَائِبُ الیَوْمَ. توقع ہے کہ غائب آج آ جائے اور کبھی تقلیل کا جیسے قَدْ یَصْدُقُ الکَذُوْبُ جھوٹا آدمی کبھی سچ بولتا ہے۔
اور ماضی کے ساتھ تحقیق کا فائدہ دیتا ہے۔ جیسے قَدْ اَفْلَحَ مَنِ اتَّقَی اللّٰہَ: جو اللہ سے ڈرا۔ اس نے یقیناً فلاح پائی۔ قرآن میں ہے قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَکَّاھَا. قَدْ اَفْلَحَ المُؤْمِنُوْنَ.
اور حال سے قریب کرنے کیلئے جیسے قد قام فُلَانٌ جبکہ قیام زمانہ قریب میں ہی ہو چکا ہو اور کبھی مضارع کے ساتھ تکثیر کا فائدہ دیتا ہے جیسے قَدْ اَشْھَدُ الغَارَۃَ الشَعْواءَ تحملنی. مُراد یہ ہے کہ میں لوٹ میں بہت حاضر ہوا کرتا ہوں۔
قَدَّ(ن) قَدًّا وقَدَدًا. الشَیْءَ جڑ سے کاٹنا۔ لمبائی میں پھاڑنا یا کاٹنا۔ تم کہتے ہو۔ قَدَدْتُ الشَیْءَ نِصْفَیْنِ اور کبھی مفعولِ ثانی پر با کی زیادتی کی جاتی ہے اور کہا جاتا ہے قَدَدْتُ الشَیْءَ بنصْفَیْنِ. قَدَّ المُسَافِرُ الفَلاۃَ: بیابان طے کرنا۔ قَدَّ الکَلامَ بات کاٹنا۔ قَدَّدَ اللَحْمَ: ٹکڑے کرنا اور خشک کرنا۔
قُدَّ. دردِ شکم والا ہونا۔
تَقَدَّدَ. پھٹنا القَوْمُ: قوم کا متفرق ہونا الشَیْءُ: خشک ہونا الثَوْبُ: کٹ جانا اور پرانا ہونا القَوْمُ: مختلف الرائے فرقے ہونا الثَوْبُ عَلَیْہِ: کپڑے کا اندازہ اور طول کے مطابق ہونا۔
اِنْقَدَّ. پھٹنا۔
اِقْتَدَّ. الشَیْءَ: بمعنی قَدَّہُ الشَیْءُ: پھٹنا۔
الاُمُوْرَ: تدبیر کرنا۔ تمیز کرنا۔
اِسْتَقَدَّ. الاَمْرُ: برابر ہونا۔ ہمیشہ ہونا۔
القَدُّ. س۔ مقدار۔ کہا جاتا ہے "ھٰذا عَلٰی قَدِّ ذَاكَ" یعنی اس کے مقدار ہے۔ قامت۔ چابک۔ بکری کے بچّہ کی کھال۔ ج اَقُدّ وقُدُوْد وقِدَاد ز اقِدَّۃ
القِدُّ. چمڑے کا برتن۔ تسمہ۔ کاٹی ہوئی چیز۔ چابک۔ کہا جاتا ہے "مَا لَہٗ قِدٌ وَلَا

قحف اُس کے پاس نہ تو چمڑے کا برتن ہے اور نہ لکڑی کا۔ جو کنایہ ہے اس بات سے کہ اس کے پاس کچھ نہیں۔ ج اَقْذ۔

القُذّ ایک سمندری مچھلی جس کی ایک قسم سے تیل نکالا جاتا ہے۔

القِدّۃ تسمہ۔ چیز کا ٹکڑا۔ مختلف الرائے فرقے۔ ج قِدَد واَقِدّۃ قرآن مجید میں ہے "کُنّا طرائقَ قِدَدًا" یعنی ہم مختلف الرائے فرقے تھے۔

القُداد جنگلی چوہا۔ سیہی۔

القُداد پیٹ کا درد۔

القَدید کاٹا ہوا اور خشک کیا ہوا گوشت۔ پرانا کپڑا۔

القُدید چھوٹا ٹاٹ۔

القَدیدیُّون فوج کے توابع۔ جیسے درزی نائی وغیرہ۔

المَقَدّ راستہ۔ ہموار جگہ۔

المِقَدّ والمِقَدّۃ والمُقَدّ۔ کاٹنے کی چھری۔

المَقدُود ضعیف کمزور۔

القَیْدُود لمبی پیٹھ کی اونٹنی۔ ج قَیَادِید۔

قَدَحَ(ف) قَدْحًا۔ فِی عِرْضِہٖ طعنہ مارنا۔ عیب لگانا۔ کہا جاتا ہے "قَدَحَ فِی سَاقِ اَخِیْہِ" اس نے اپنے بھائی کو دھوکا دیا "قَدَحَ الشَّیُٔ فِیْ صَدْرِیْ" اس چیز نے میرے دل میں اثر کیا "قَدَحَ خِتَامَ الخَابِیَۃِ" مٹکے کی مہر کو توڑ دیا۔

الدُّوْدُ فِی الْاَسْنَانِ او الشَّجَرِ دانت یا درخت میں کیڑا لگنا۔ قدحتِ العَیْنُ آنکھ کا دھنس جانا۔

الشَّیُٔ چلو لینا الطَّبِیْبُ العَیْنَ آنکھ کے اندرونی حصہ سے پانی نکالنا۔

فِی الْقِدْحِ تیر کے پھل میں سوراخ کرنا۔

قدحَ واقتدحَ بالزَّنْدِ چقماق سے آگ نکالنا۔ عرب کے امثال سے ہے۔ "اِقْدَحْ لِیْ اَقْدَحْ لَکَ" یعنی تم میرے لیے ہو جاؤ میں تمہارے لیے ہو جاؤں گا۔ قَدَحَ واقْتَدَحَ المَرَقَ شوربا نکالنا القَدْرَ چمچہ سے نکالنا واقْتَدَحَ الامرَ معاملہ کی تدبیر کرنا۔

قَدَّحَ الفَرَسَ گھوڑے کو دُبلا کرنا۔

قَدَّحَتِ العَیْنُ آنکھ کا دھنسنا۔

قَادَحَہٗ و تَقَادَحَا ایک دوسرے پر طعن و تشنیع کرنا۔

استقدَحَ زِنَادَہٗ چقماق سے آگ نکالنے کی کوشش کرنا۔

القَدَحُ س۔ دانت یا لکڑی کا کیڑا۔

القِدْحُ تیر بغیر پر اور نصل کے۔ جوئے کا تیر۔ ج قِدَاح و اَقْدُح واَقْدَاح و قِدْحَان وجج اَقَادِیْح۔ کہا جاتا ہے "صَدَقَهُم وسْمَ قِدْحِہٖ" یعنی ان سے سچ کہا۔

القَدَح پینے کا برتن۔ چھوٹے اور بڑے دونوں کیلئے بولا جاتا ہے اور قدح خالی برتن کو کہتے ہیں۔ اور جب اس میں پینے کی کوئی چیز ہو تو اس کو کاس کہتے ہیں۔ کہا جاتا ہے "لَا تَجْعَلُوْنِی کَقَدَحِ الرَّاکِبِ" یعنی مجھ کو آخری مت بناؤ۔ اس لیے کہ سوار سارے سامان کے رکھنے کے بعد پیالہ کو آخر میں لٹکاتا ہے اور القَدَحُ الفَرْدُ کنایہ ہے لے پالک سے۔ ج اَقْدَاح۔

القُدَح سم ہے۔ اِقْتِدَاحُ النَّارِ۔

القِدْحَۃ قدح کا اسم نوع۔

القُدْحَۃ مِنَ المَرَقِ چمچہ بھر۔

القِدَاحَۃ پیالہ بنانے کا پیشہ۔

القَادِح۔ فا۔ دانت یا درخت کی سیاہی یا کیڑا۔ لکڑی میں شگاف۔

القَادِحَۃ۔ قادح کا مؤنث۔ درخت یا دانت کا کیڑا۔ ج قَوَادِح۔ کہا جاتا ہے "حُمّٰی قَادِحَۃٌ" بہت تیز بخار۔

القَدَّاح۔ کاسہ گر۔ تروتازہ پودے کے اطراف۔ نباتات کے شگوفے کھلنے سے پہلے (والقَدَّاحَۃ) چقماق کا لوہا۔

المِقْدَاحۃ سگریٹ جلانے کے لئے لیٹر۔

القَدِیْح شوربا یا وہ جو ہانڈی کی تلی میں رہ جائے اور مشکل سے چمچہ سے نکلے۔

الاَقْدَح والقَدُوْح لکھی۔ رکِیّ قَدُوْح وہ کنواں جس میں سے ہاتھ سے پانی لیا جا سکے۔

المِقْدَح والمِقْدَاح۔ چقماق۔ آگ نکالنے کا پتھر یا لوہا۔

المِقْدَح والمِقْدَحۃ چمچہ۔

اِقْدَحَرَّ اِقْدِحْرَارًا۔ الرَّجُلُ بدی یا گالی گلوچ یا لڑائی جھگڑے کیلئے تیار ہونا۔

قَدَرَ(ن ض) وقَدِرَ(س) قَدْرًا وقُدْرَۃً ومَقْدِرَۃً ومَقْدَرَۃً ومَقْدُرَۃً ومِقْدَارًا وقَدَارَۃً وقُدُوْرَۃً وقُدُوْرًا وقُدْرَانًا وقِدَارًا وقَدَارًا۔ علی الشَّیِٔ توانا ہونا۔ قوی ہونا۔

قَدَرَ(ض) قَدْرًا۔ الامرَ تدبیر کرنا۔ الشیَٔ بالشیِٔ اندازہ کرنا۔ مقدار کے مطابق کرنا (قَدَارَۃً) الشیَٔ تیار کرنا۔ وقت معین کرنا۔

قَدَرَ(ن ض) قَدْرًا۔ الامرَ کَذَا غور و فکر کرنا۔

قَدَرَ(ن ض) قَدْرًا وقَدَرًا۔ اللّٰہَ تعظیم کرنا (وقَدَّرَ) اللّٰہُ عَلَیْہِ الاَمْرَ و قَدَرَ لَہُ الاَمْرَ فیصلہ کرنا۔ حکم لگانا۔ قَدَرَ الرِّزْقَ تقسیم کرنا۔ قَدَرَ وقَدَّرَ علی عِیَالِہٖ اہل و عیال پر نان و نفقہ میں تنگی کرنا۔ قَدَرَ علی الشیِٔ قادر ہونا اور جمع کرنا۔ وقَدَّرَ الرَّجُلُ معاملہ کی درستی میں غور و فکر کرنا۔ وقَدَّرَ الشیَٔ بالشیِٔ اندازہ کرنا۔ مقدار کے مطابق بنانا۔

قَدِرَ(س) قَدَرًا چھوٹی گردن والا ہونا۔

عَلَی الشَّیِٔ قدرت رکھنا۔

قَدَّرَ واَقْدَرَ اللّٰہُ فُلَانًا عَلٰی کَذَا قادر بنانا۔ واَقْدَرَ الانسانُ ہانڈی میں پکانا۔

قَادَرَہٗ مُقَادَرَۃً۔ توانائی میں مقابلہ کرنا۔ اندازہ کرنا۔ دوسرے کے کام کے مانند کام

کرنا۔
بَيْنَ الشَّيْئَيْنِ. ایک کا دوسرے سے مقدار معلوم کرنے کیلئے اندازہ کرنا۔ اور کہا جاتا ہے "فُلَانٌ يُقَادِرُنِيْ" یعنی فلاں میرے ساتھ مساوات کا طالب ہے۔
تَقَدَّرَ. الثَّوْبُ عَلَيْهِ. کپڑے کا مقدار کے مطابق ہونا۔ لَهُ كَذَا. آمادہ ہونا۔
تَقَادَرَ. الرَّجُلَانِ. ہر ایک کا دوسرے کی مساوات کا طالب ہونا۔
اِنْقَدَرَ. اندازہ کے موافق ہونا۔ کہا جاتا ہے قَدَّرْتُ الثَّوْبَ فَانْقَدَرَ یعنی میں نے کپڑے کا اندازہ کیا اور وہ اندازے کے موافق ہوگیا۔
اِقْتَدَرَ. عَلَيْهِ: قوی ہونا۔ قدرت پانا الرَّجُلُ: ہانڈی میں پکانا الشَّيْئَ بِالشَّيْئِ: اندازہ کرنا۔
اِسْتَقْدَرَ. اللّٰهُ خَيْرًا: خدا سے نیکی کا حصہ مانگنا۔
اَلْقَدْرُ. مص. چیز کی انتہا۔ بغیر کسی زیادتی کے برابر ہونا۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا قَدْرُ ذَاكَ" یہ اس کے مماثل اور مساوی ہے۔ طاقت و قوت۔ عزت و وقار۔ توانگری۔ کندھے کا سرا۔ ج اَقْدَار.
(لَيْلَةُ الْقَدْرِ) رمضان شریف کے آخری عشرہ میں کوئی طاق رات۔
اَلْقِدْرُ. ہانڈی (مؤنث) ج قُدُوْر اور اس کی تصغیر قُدَيْرَة وقُدَيْر.
اَلْقَدَرُ. مص. چیز کی انتہا۔ طاقت و قوت۔ تقدیر الٰہی ارادہ کا تعلق اشیاء کے ساتھ ان کے اوقات میں۔ ج اَقْدَار.
اَلْقَادِرُ. فا. ہانڈی میں پکانے والا۔ ہانڈی کا پکا ہوا۔ کہا جاتا ہے "بَيْنَنَا لَيْلَةٌ قَادِرَةٌ" ہمارے درمیان ایسی رات ہے جس میں چلنا آسان ہے۔
اَلْقَدَرِيَّةُ. ایک جماعت ہے جو تقدیر الٰہی کا انکار کرتی ہے اور کہتی ہے کہ بندے اپنے افعال اختیاریہ کے خود خالق ہیں اور جبریہ اس کے خلاف ہے۔
اَلْقُدْرَةُ. فعل یا ترک فعل کی طاقت۔
اَلْقَدَرَةُ. چھوٹی شیشی۔ دو درختوں کے درمیان کا فاصلہ۔
اَلْقَدَارُ و الْقِدَارُ. قدرت۔
اَلْقُدَارُ. میانہ قد مرد۔ چست و چالاک لڑکا۔ باورچی۔ ہانڈی میں پکانے والا۔ بڑا اژدہا۔
اَلْقُدَّارُ. پتھر جو پانی کے بہنے کی جگہ پر لگایا جائے۔
اَلْقَدَارَةُ و الْقُدُوْرَةُ. مصادر۔ اقتدار۔ قوت۔ توانگری۔
اَلتَّقْدِيْرُ. مص. عند النحاة: کلمہ کو حذف کرنا اور نیت میں باقی رکھنا عِنْدَ الْمُتَكَلِّمِيْنَ ہر مخلوق کو اس کے اندازہ کے مطابق کرنا۔ تقدیر الٰہی۔ ج تَقَادِيْر.
اَلْقَدِيْرُ. قدرت والا۔ اور یہ اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ہے۔ ہانڈی میں پکا ہوا گوشت۔
اَلْاَقْدَرُ. اسم تفضیل۔ پستہ قد۔ اور کہا گیا ہے کہ چھوٹی گردن والا۔
اَلْقَدْرَاءُ. اقدر کا مؤنث۔ کان نہ بڑا نہ چھوٹا۔ بنو قَدْرَاء: اغنیاء۔
اَلْمِقْدَرُ. توانائی۔ اندازہ۔ پیانہ ج مَقَادِيْر.
اَلْمُقْتَدِرُ. فا. ہانڈی کا پکانے والا۔ کام کا ساتھی۔ ہر چیز کا وسط۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ مُقْتَدِرُ الطُّوْلِ" مرد میانہ قامت۔
اَلْمُقَادَرَةُ. تنگ مکان۔
اَلْمَقْدُوْرُ. مفـ. فیصل شدہ معاملہ۔ کہا جاتا ہے "اَمْرٌ مَقْدُوْرٌ عَلَيْهِ" یعنی ایسا امر جس کے کرنے پر انسان قادر ہو۔
اَلْمَقْدَرَةُ والمَقْدُرَةُ والمَقْدِرَةُ. قوت و تونگری المَقْدَرَةُ: قضاء و قدر۔ تقدیر الٰہی۔
قَدَسَ (ن) قُدْسًا وَقُدُسًا. پاک ہونا۔ بابرکت ہونا۔
قَدَّسَ. اللّٰهُ فُلَانًا: پاک کرنا۔ بابرکت کرنا الرَّجُلُ اللّٰهَ: تنزیہ کرنا۔ قدوس ہونے کی صفت بیان کرنا الكَاهِنُ عِنْدَ النَّصَارىٰ عشاء ربانی ادا کرنا الرَّجُلُ: بیت المقدس میں آنا۔ قَدَّسَ لِلّٰهِ: پاکی بیان کرنا۔ اسی سے ہے "نَحْنُ نُسَبِّحُ بِحَمْدِكَ وَنُقَدِّسُ لَكَ"
تَقَدَّسَ. پاک ہونا۔ القَدَاسَةُ. پاکی۔
القُدْسُ والقُدُسُ. مصادر والقُدْسُ: بیت المقدس۔ و روح القدس۔ حضرت جبرئیلؑ۔ وحَظِيْرَةُ القُدْسِ: جنت
القُدْسُ: وہ پتھر جو پانی کی قلت و کثرت معلوم کرنے کے لیے کنوئیں میں ڈالا جائے۔
القُدْسُ والقُدَسُ. چھوٹا پیالہ۔
القَادِسُ. بڑی کشتی۔ پتھر جو اونٹ کے پانی پینے کی جگہ میں تقسیم کے لیے ڈالا جائے۔ ج قَوَادِيْس. بیت حرام۔ اندلس کا ایک جزیرہ۔
القَادُوْسُ. چکی میں دانے ڈالنے کا برتن۔ عوام اسے کور کہتے ہیں۔ نہر سے پانی نکالنے کا برتن۔ ج قَوَادِيْس.
القُدَاسُ. اونٹوں کے حوض کے پانی کا اندازہ کرنے کا پتھر۔ چاندی کا بنا ہوا موتی۔ بڑی شرافت۔
القَدِيْسُ. موتی۔
القَدُوْسُ. سخت اقدام کرنے والا۔ سخت حملہ کرنے والا۔
القُدُّوْسُ والقَدُّوْسُ. باری تعالیٰ کے اسماء میں سے ہے یعنی ہر نقص و عیب سے پاک۔
القِدِّيْسُ. باصطلاح نصاریٰ۔ مقبول عند اللہ۔ مؤنث قِدِّيْسَةٌ.
المَقْدِسُ. مکان مقدس۔ پاک جگہ۔ بَيْتُ المَقْدِسِ و البَيْتُ المُقَدَّسُ: یروشلم۔ نسبت کے لیے مَقْدِسِيّ و مُقَدَّسِيّ. اَرْضٌ مُقَدَّسَةٌ مبارک زمین۔
الاَرْضُ المُقَدَّسَةُ: فلسطین۔
المُقَدِّسُ. فا. یہودی عالم۔ راہب۔

قَدَعَ (ف) قدعًا الفرسَ: گھوڑے کا دوڑنا۔ الأمر: کر گزرنا فرسهٗ باللجام: گھوڑے کو لگام سے روکنا السفینة: کشتی کھینا الخمسین من عُمْرِهٖ: تجاوز کرنا من الشراب: گھونٹ گھونٹ پینا الذباب عنهٗ بکذا: کسی چیز سے مکھی کو دفع کرنا۔ قَدعهٗ واَقْدعهٗ عن کذا: روکنا۔ اَقْدَعَ الرَّجُلُ: گالی دینا۔

قَدِعَ (س) قدعًا: رکنا۔ باز رہنا۔ قَدِعَتْ عَيْنهٗ: زیادہ دیکھنے سے کمزور ہونا اور کہا جاتا ہے "قَدِعت لی خمسون" میں تقریبًا پچاس کی عمر کو پہنچ گیا۔ قَادَعهٗ بعیرہ: کلیلیں کرنا۔ تَقَدَّعَ لهٗ بالشرّ: آمادۂ بدی ہونا۔ تَقَادَعَ القَوْمُ: ایک دوسرے کو دفع کرنا اور کھینچنا بالرماح: ایک دوسرے کو نیزہ مارنا تقادَعَ علی الشیء و فیه: جوق جوق گرنا۔ کہا جاتا ہے "تقادع الذُّباب فی الْمرق" شوربے میں مکھیاں پے بہ پے گریں القومُ: پے بہ پے مرنا۔ اِنْقَدَعَ: رُکنا عن الشیء: شرم کرنا۔

القَدِعُ: بہت رونے والا۔ ماءٌ قَدِعٌ: پانی جو کھاری ہونے کی وجہ سے پیا نہ جا سکے۔ اِمْرَأَةٌ قَدِعَةٌ و قَدُوْعٌ: شرمیلی کم بولنے والی عورت۔

القَدَعُ: بزدلی۔ کثرتِ گریہ سے نگاہ کی کمزوری۔

القِدْعَة: چھوٹا سینہ بند۔ انگیا۔

القَدُوْعُ: کسی چیز پر گرنے والا۔ ذلیل۔

المُقَدَّعُ: جھڑی دار۔

المِقْدَعَة: مور چھل۔ مکھی ہانکنے کی چوری۔ لاٹھی جس سے ہانکا جائے۔

قَذَفَ (ن) قذفًا الماءَ: چلو لینا۔ گرانا۔

القُذَاف: مٹی کا گھڑا۔ بڑا پیالہ۔

التَّقْذِیْف: بحریہ کے نزدیک تَقْذِیف سے تحریف ہوا ہے۔ یعنی کشتی کھینا۔ کشتی کے مقابلہ میں جیت جاتا۔ المقداف ﷺ۔ یہ لفظ مغذاف سے تحریف شدہ ہے۔

قدم (ن) قَدْمًا و قُدُوْمًا القَوْمَ: قوم سے سابق ہونا۔

قدم (س) قُدُوْمًا و مَقْدَمًا و قِدْمانا المدینة: شہر میں آنا من سفرہ: سفر سے واپس ہونا الی الامر: قصد کرنا۔

قدم (ن) وقدم (س) قَدْمًا و قُدُمًا و قُدُوْمًا و اَقدم علی قِرْنه: جرأت کرنا۔ دلیری کرنا۔ قدم و اقدم علی الامر: بہادری کرنا۔ قدم و اَقدم علی العَیْب: عیب پر راضی ہونا۔ اَقدم یمینا: قسم کھانا۔ اَقدم فلانا: آگے بڑھانا۔ اَقدمهٗ البلد: شہر کے آنے پر برانگیختہ کرنا۔

قَدُمَ (ک) قِدَمًا و قَدامةً: پرانا ہونا۔ حدث کا ضد ہے۔ صفت قدیم و قُدام۔

قَدَّمَ القَوْمَ: قوم سے سابق ہونا۔ قدّمهٗ: آگے کرنا۔ قَدَّم یمینا: قسم کھانا بین یدیه: آگے بڑھنا الیه بکذا: حکم دینا قدّمهٗ الی الحائط: قریب کرنا۔

تَقَادَمَ: بمعنی قَدُمَ: پرانا ہونا۔

تَقَدَّمَ: آگے بڑھنا۔ بہت پیش قدمی کرنے والا ہونا۔ مقدم ہونا القومَ: قوم سے سابق ہونا الیه بکذا: حکم دینا۔ کہا جاتا ہے "فُلانٌ یتقدّمُ بین یدیْ ابیه" فلاں اپنے باپ کے سامنے پیش قدمی کرتا ہے۔

اِقْتَدَمَ: بمعنی تقدّم: آگے بڑھنا۔

اِسْتَقْدَمَ: بہت پیش قدمی کرنے والا ہونا الرَّجُلَ: آنے کو کہنا القومَ: آگے کو بڑھ جانا۔

القَدَم: خاندانی شرافت۔ سرخ کپڑا۔

القِدْم: پرانا زمانہ۔ کہا جاتا ہے کان کذا قِدْمًا" یعنی ایسا پرانے زمانہ میں تھا۔

القِدَم: حدوث کا ضد۔ اوّلیت۔ کہا جاتا ہے "لهٗ قَدَمٌ فی هٰذا الامرِ" اس کو اس معاملہ میں اوّلیت ہے۔

القَدَمُ: پاؤں (مؤنث ہے اور کبھی مذکر بھی مستعمل ہے) ج اقدام و قُدام اور تصغیر قُدَیمة۔

القَدَم: آگے بڑھنا۔ اوّلیت چاہے خیر میں ہو یا شر میں۔ کہا جاتا ہے "لفلان فی کذا قدم صدق او قدم سوء" یعنی فلاں کیلئے اس معاملہ میں اچھی اوّلیت یا بُری اوّلیت ہے۔ و "لفلان عند فلان قدم" یعنی فلاں کا فلاں پر احسان ہے۔ و "وضع قدمهٗ فی العمل" یعنی شروع کر دیا "جعل دمأهم تحت قدمیه" ان کے خون کو اپنے قدم کے نیچے کر دیا یعنی معاف کر دیا "واجعل ذٰلك تحت قدمك" اس کو اپنے قدم کے نیچے کر دو۔ یعنی معاف کر دو۔ والقدمُ فی القیاس: پاؤں کے انگوٹھے کے کنارے سے ایڑی کے کنارے تک۔ القدم: بہادر (مذکر و مؤنث مفرد جمع) کہا جاتا ہے رَجُلٌ قدمٌ امرأة قدم و رجالٌ قدمٌ و نساءٌ قدمٌ اور کہا جاتا ہے "هو ذو قدم" یعنی وہ بہادر ہے۔

القُدُم: بہت اقدام کرنے والا، سخت سنگستان۔

القُدْم والقُدُم: دلیر۔ القُدُم: آگے گزرنے والا، کہا جاتا ہے "مضی قُدُمًا" وہ سیدھا گیا ادھر اُدھر نہیں مڑا، مذکر و مؤنث دونوں کی صفت میں واقع ہوتا ہے۔

القُدْمة: دلیری۔ معاملہ میں اوّلیت۔

القُدْمِیَة: مغرورانہ چال۔

القَدُوْم: دلیر بہت پیش قدمی کرنے والا۔ ج قُدُم القَدُوْم: کلہاڑا۔ مؤنث ہے ج قُدُم و قَدائم (اور قَدُّوْم ضعیف لغت ہے۔)

التَّقْدِمة: مص قَدَّم کا: ہدیہ۔ ج تقادِم۔

القادِم: فا۔ ج قُدُوْم و قُدَّام و قادِمُوْن۔

قادِمُ الإنسان: انسان کا سر۔ ج قوادم۔ قادِمُ الرَّجُلِ: کجاوہ کا اگلا حصہ۔ العام القادم: آئندہ سال القادم من الأطباء

والصُّرُوْع: اُونٹنی اور گائے کے تھن کی اگلی باکھ۔
القَادِمَة. مؤنث قادم۔ لشکر۔ القادمة: بازو کے اگلے پر جو بڑے ہوتے ہیں ج قَوادِم و قُدامی اور چھوٹے پروں کو خوافی کہتے ہیں جو قوادم کے نیچے ہوتے ہیں۔ وقَادِمَة الرَّجل. کجاوہ کا اگلا حصہ۔ ج قَوَادِم وقادِمَةُ العَسْكَر: فوج کا اگلا دستہ۔
القَدِيْم والقُدام. پرانا۔ ج قُدماء وقُدامی وقدائم۔ مؤنث قديمة ج قدِيْمات وقدائم. القُدامی: فوج کا اگلا دستہ۔
قُدَّام. آگے۔ مؤنث ہے اور اس کی تصغیر قُدَيْدِيْمة اور کبھی مذکر مستعمل ہوتا ہے اس کی تصغیر قد یدیم آتی ہے۔ کہا جاتا ہے لَقِيْتُهُ قُدَّام ذَاكَ او قُدَيْدِيْمَةَ ذاك یعنی میں نے اس سے اس کے پہلے یا کچھ پہلے ملاقات کی۔
القُدَّام والقَدَّام والقِدِّيْم. شرافت کی وجہ سے لوگوں میں آگے رہنے والا۔ سردار۔ بادشاہ القَدَّام: قصائی۔
القَدَمَةُ. مِن الغَنَم: چرنے میں جو بکری سب سے آگے ہو۔ سخت سنگستان۔
القَيْدُوْم والقَيْدام اگلا حصہ۔
قَيْدُوْمُ الجبل: پہاڑ کا آگے کو نکلا ہوا حصہ۔
الاَقْدَم. اسم تفضیل۔ شیر۔
المَقْدَم. آنے کا وقت۔
المُقْدِم والمُقدَّم. مِنَ العَيْن: ناک سے ملا ہوا آنکھ کا گوشہ مِنَ الوَجْه: چہرہ کا وہ حصہ جو سامنے ہو مِنَ الرَّجلِ: کجاوہ کا اگلا حصہ جمَقَادِيم.
اَلْمُقَدَّم: لبنان والوں کی اصطلاح میں۔ خاندان کے اکابرین میں تیسرا درجہ اول درجہ الامِيْرُ پھر الْخَوَنْدُ پھر الْمُقدَّم پھر الشَّيْخ۔
اہل منطق کی اصطلاح میں۔

قضيَة: شرطیہ کا اول جز جس پر دوسرا جز مرتب ہو جیسے ان كانت الشمس طالِعة فالنَّهارُ موجودٌ دوسرے جز کا نام التالی ہے۔
المُقَدِّمة والمقدَمة مِن الجيْش: فوج کا اگلا دستہ۔ ہراوّل مِنَ الكتاب: دیباچہ والمُقدِّمَة مِنْ كُلِّ شئ: ہر چیز کا شروع۔ پیشانی؛ پیشانی کے بال۔ موقوف علیہ چاہے عقلی ہو یا عادی یا وضعی۔
القَدُوْم والقَدُّوم: لکڑی چھیلنے اور صاف کرنے کے لئے آلہ جس کو "رندا" نام دیتے ہیں۔
المِقْدام والمِقْدامة. بہت پیش قدمی کرنے والا۔ تا مبالغہ کے لیے ہے ج مَقَادِيْم. کہا جاتا ہےهُو يَمْشِيْ (القُدُمِيَّة واليَقْدُمِيَّة والتقدُمِيَّة) جبکہ میدانِ جنگ میں چلے اور دشمن پر حملہ کرنے میں پیش قدمی کرنے والا ہو یا جب کہ مکارم و فضائل میں سبقت کرے اور اس کی تقدیر یوں ہے کہ "مشى المشية المَنْسُوْبة اِلَی قَوْلِ النَّاس يَقْدُمُ و تقَدَّم."
القُدْمُوْس والقِدْماس: پرانا۔ کہا جاتا ہے "عِزٌّ او حَسَبٌ قُدْمُوْسٌ وقِدْماسٌ" خاندانی عزت۔
القُدْمُوْس والقُدْمُوْسة. بڑی چٹان۔
القُدْمُوْس والقُدامس. سخت۔
القُدْمُوْس: ہراوّل۔ لشکر کا اگلا حصہ ج قَدَامِيْس. حَبِيْشٌ قدموس بڑا۔
القُدْمُوْسَة: بڑے ڈیل ڈول کی عورت۔
القَدْنُ. کافی۔ کہا جاتا ہے "قَدْنُ زَيْدٍ دِرْهَمٌ" زید کیلئے ایک درہم کافی ہے۔
قد اَيْقُدُ وقُدُوا. قریب ہونا۔ سفر سے واپس ہونا۔ فرْسُهٗ: گھوڑے کا تیز دوڑنا۔
قَدَ اَيْقَدُ وقَدُوَا وقدیٰ يَقْدٰی قَدًی وقَداةً وقَداوة الطعَامُ: کھانے کا مزیدار و خوشبودار ہونا۔ صفتقد و قَدِیٌّ تم کہتے ہو "شَمِمْتُ قداة القِدْر" ہانڈی کی

خوشبو کو میں نے سونگھا۔
اَقْدَی اِقْداءً. خیر اور اُمور دینیہ میں استقامت اختیار کرنا بوڑھا ہونا اور موت کے قریب پہنچنا مِنَ السفر: سفر سے واپس آنا۔
المِسْكُ: مشک کی خوشبو کا بھڑکنا۔
تَقَدّٰی تَقَدِّيًا. عَلٰی دابَّته: چوپایہ پر سوار ہو کر وسط راستہ میں چلنا تَقَدَّتِ الدابَةُ بُراکھا چوپایہ پر سوار ہو کر وسط راستہ پر لے جانا۔
اِقْتَدٰی اِقْتِداء بِفُلان فِيْ كَذَا: پیروی کرنا۔
القَداء. مں۔ خوشبو۔
القِدْو. جڑ جس سے شاخیں نکلیں۔
القَدْوَی. استقامت۔ پائیداری۔
القِدَة والقَدْوَة والقِدْوة والقُدْوَة والقِدْيَة. پیشوا۔ اُسوہ۔ جیسے "لِيْ بِكَ قُدْوَةٌ" میرے لیے تمہارے اندر اسوہ ہے۔ کہا جاتا ہے "مَا اَقْدٰی طَعَامَ فُلانٍ" یعنی فلاں کا کھانا کس قدر مزیدار و خوشبو دار ہے۔
قَدَی يَقْدِی قَدْيًا الطَّعَامُ: بمعنی قدا يَقْدُوْ" مزیدار و خوشبودار ہونا۔ اور کہا جاتا ہے "قَدَتْ قادِيَةٌ" قحط زدہ قوم کا دیہات سے آنا (قَدَيانًا) الفَرَسُ: گھوڑے کا تیز دوڑنا۔
قَادَی مُقَاداةً. الرَّجُلُ: مقابلہ کرنا۔
تَقَدّٰی. ناز سے چلنا۔
القِدَة. ایک قسم کا سانپ ج قِدَات.
القِدَة: پیشوا۔
القَدٰی والقِدٰی. مقدار۔ اندازہ۔ کہا جاتا ہے "بَيْنَهُمَا قَدٰی رُمْحٍ" ان دونوں کے درمیان ایک نیزہ کی مقدار ہے۔
القِدْيَة. قدی کا اسم نوع۔ روش۔ طریقہ۔ سیرۃ۔ کہا جاتا ہے "خُذْ فِيْ هِدْيَتِكَ و قِدْيَتِكَ" اپنی روش و طریقہ پر لو۔
القَادِيَة. دیہات سے آنے والی قحط زدہ

قوم ج قَوَادِ۔

المُتَقَدِّی. فا. شیر۔

القَدِیَّة. ہدیہ۔

قَذَّ(ن) قَذًّا الرِیْشَ: تیر کے پَر کے اطراف کا کاٹنا اور ہموار کرنا الرَجُلَ: گُدی پر مارنا۔

الحَجَرَ و کُلَّ غَلِیْظٍ: پتھر اور ہر قسم کی سخت چیز پھینکنا (وقَذَّذَ) الشَعْرَ: بال کاٹنا اور برابر کرنا۔ قَذَّ واَقَذَّ السَهْمَ: تیر میں پر لگانا۔

تَقَذَّذَ القَوْمُ: قوم کا متفرق ہونا۔

القُذَّة. تیر کا پَر۔ القُذَّة: گھوڑے اور انسان کا کان۔ ج قُذَذ و قِذَاذ. پسو۔ ج قِذَّان و قُذَذ.

القُذَاذَة. پر کا تراشہ۔ سونے وغیرہ کا ریزہ ج قُذَاذَات. کہا جاتا ہے "اِنَّ لِیْ قُذَاذَات و جُذَاذَاتٍ" قُذَاذَات سونے کے ٹکڑے۔ اور جُذَاذَات چاندی کے۔

کہا جاتا ہے "فُلَانٌ لَایَدَعُ شَاذَّةً وَلَا فَاذَّةً" یعنی وہ دلاور جس کو دیکھتا ہے مار ڈالتا ہے۔

سَهْمٌ اَقَذّ. پَر دار تیر۔ بے پَر کا تیر ج قُذٌّ جج قِذَاذ. کہا جاتا ہے "مَالَهُ اَقَذُّ ولا مَرِیْشٌ" یعنی اس کے پاس کچھ نہیں۔

القُذَّان. بڑھاپے کی وجہ سے دونوں کنپٹی کی سفیدی۔ پرندہ کے بازوؤں کی سفیدی۔

المَقَذّ. گدی۔ سر کے بالوں کے نکلنے کی انتہائی جگہ پیچھے کی طرف یا آگے کی طرف۔ سر کے بالوں کے کاٹنے کی جگہ آگے یا پیچھے کی طرف۔

المِقَذّ والمِقَذَّة. تراشنے کا آلہ۔

المُقَذَّذ والمَقْذُوْذ. بال تراش کر ہموار کیا ہوا۔ ہر چیز ہموار اور لطیف۔ آراستہ و پیراستہ۔

المُقَذَّذَة والمَقْذُوْذَة. گول کان۔

تَقَذْقَذَ فِیْ الجَبَلِ: پہاڑ پر چڑھنا فِیْ الرُکِیَّةِ: کوئیں میں گرنا اور ہرنا الرَجُلُ: خود رائے ہونا۔

قَاذَحه مُقَاذَحَةً. گالی گلوچ کرنا۔

تَقَذَّحَ لِفُلَان بالشَرِّ: شرارت کرنا۔

قَذَرَ(ن) وقَذُرَ(ک) وقَذِرَ(س) قَذَرًا وقَذَارَةً. گندا ہونا۔ میلا ہونا۔ صفت قَذْرٌ وقَذِرٌ و قَذَرٌ و قَذُرٌ.

قَذَرَ(ن) قَذْرًا وقَذِرَ(س) قَذَرًا وقَذَّرَ الشیَٔ: گندا کرنا۔ قَذِرَ الشیَٔ: مکروہ جاننا۔ پرہیز کرنا۔ گندا سمجھنا۔

اَقْذَرَهُ. گندا پانا اقْذَرَ فُلَانًا: تنگ دِل کرنا۔ بہت بولنا۔

تَقَذَّرَ الشیَٔ و منهُ: میل کچیل کی وجہ سے مکروہ سمجھنا۔

القَذَرُ. س. میل کچیل اور کبھی پاخانہ کے لئے بولا جاتا ہے ج اقْذَاء اور مَقَاذِر خلافِ قیاس۔

القَاذُوْرَة. بدی۔ فاحشہ ج قَاذُوْرَات.

القَاذُوْرَة والقَذُوْر والقَاذُوْر وذُوْقَاذُوْرَة. جو بد خلقی کی وجہ سے لوگوں سے نہ ملے؛ جو کسی چیز کو بوجہ نفرت کے نہ کھائے۔ القَذُور مِن النِسَاءِ: مردوں سے الگ تھلگ رہنے والی۔ شک و شبہ سے دُور۔

رَجُلٌ قُذَرَة. ملامت سے دُور مرد۔

رَجُلٌ مَقْذَرٌ. مرد جس سے لوگ پرہیز کریں۔

المَقَاذِر. گندگیاں۔

المُقَذِّر. فواحش کا ارتکاب کرنے والا۔ ج مُقَذِّرُوْن.

القُذْرُوْف. عیب۔ ج قذارِیْف.

قَذَعَهُ(ف) قَذْعًا. گالی دینا۔ بیہودہ بکنا۔

اَقْذَعَ فُلَانًا: گالی دینا لِفُلَان: سخت سُست کہنا القَوْلَ: بُرا کہنا۔

الرَجُلُ: فواحش کا ارتکاب کرنا۔

قَاذَعَهُ. گالی گلوچ کرنا۔

قَذَّعَ ثَوْبَه: کپڑے کو گندا کرنا۔ میلا کچیلا کرنا۔

تَقَذَّعَ لَهُ بِالشَرِّ: تیاری کرنا الرَجُلَ: ناپسند کرنا۔

القَذَع. گندا۔ بے حیائی و فحش۔

القَذِع. گندگی والا۔ بے حیا۔ فحش کا ارتکاب کرنے والا۔ کہا جاتا ہے "رَمَاهُ بِالمُقْذِعَات او المُقَذِّعَات" اس نے اس پر فواحش کی تہمت لگائی۔

القُذَعْمِل. موٹا اُونٹ۔ القُذَعْمِیْل: بہت بوڑھا۔

القُذَعْمِلَة. پست قامت۔ خسیس عورت اور کہا جاتا ہے "مَا عِنْدَهُ قُذَعْمِلَة" اس کے پاس کچھ نہیں "وَمَا فِی السَمَاءِ قُذَعْمِلَة" آسمان میں کچھ بھی بادل نہیں۔

قَذَفَ(ض) قَذْفًا. قے کرنا المَلَّاحُ: چپو سے کشتی چلانا۔ قَذَفَ بِقَوْلِهٖ: بغیر سمجھے بوجھے بک دینا الحجرَ و بالحجرِ: پتھر پھینکنا۔ قَذَفَهُ بکذا تہمت لگانا۔ کہا جاتا ہے "هُمْ بَیْنَ حَاذِف وقَاذِف" وہ لوگ ڈھیلا پھینکنے والے اور لاٹھی مارنے والے کے درمیان ہیں (واسْتَقْذَف) فُلَانًا بالحجرِ: پتھر مارنا الرَجُلَ: تہمت لگانا۔

قَاذَفَهُ. ایک دوسرے کو تہمت لگانا اور گالی دینا۔

تَقَاذَفَ المَاءُ: پانی کا تیز بہنا الفَرَسُ: گھوڑے کا تیز دوڑانا القَوْمُ: آپس میں گالی گلوچ کرنا۔ تَقَاذَفُوْا بِالحِجَارَةِ: ایک دوسرے پر پتھر پھینکنا۔ تَقَاذَفَت بِ الامواجِ: تھپیڑے مارنا۔ اور کہا جاتا ہے "تَقَاذَفَتْ بِهِ الاَبْوَابُ" دروازوں نے دھکا دیا۔ یعنی کوئی شخص کسی دروازے میں داخل ہونا چاہتا تھا کہ مالک مکان نے دروازہ بند کر دیا اور وہ شخص دوسرے دروازہ پر جانے کے لیے مجبور ہوا اور وہاں بھی یہی معاملہ پیش آیا۔

اِنْقَذَفَ. پھینکا جانا۔

القُذُف والقَذَف والقُذُف. جانب۔ گوشہ۔

الْقُذُف والقَذف. پھسلن کی جگہ۔

الْقُذُف والقَذَف والقَذُوْف والقَذِيْف. دُور۔ کہا جاتا ہے "فُلاةٌ اوتِيَهٌ قَذَفٌ وقُذُف" دُور کا بیابان۔ "بَلْدَةٌ قَذُوْفٌ" دُور دراز کا شہر "قَوسٌ قَذُوفٌ" تیر کو دُور پھینکنے والی کمان۔

نَاقَةٌ قَاذِفٌ وقِذَافٌ وقُذُوْفٌ وقَذُوفٌ: تیز دوڑنے والی اُونٹنی۔

الْقُذْفَة. جانب۔ گوشہ۔ کنگرہ۔ پہاڑ کا گوشہ جو نکلا ہوا ہو ج قِذَافٌ وقُذَفٌ وقُذُفٌ وقُذُفَان.

اَلْقَاذِفَةُ: بمبار طیارہ۔ اَلْمِقْذَفُ: چھوٹی توپ

اَقْذَافُ القَصْر: محل کے کنگرے۔

الْقَذِيْفَة والقِذَاف. ہر وہ چیز جو پھینکی جائے۔ ج قَذائف اور اسی سے ہے قَذائفُ المَدافع: توپ کے گولے۔

الْقِذَاف: تیز روی۔

الْقَذَاف. تھوڑا پانی۔

الْقَذَّاف اسم مبالغہ۔ سواری۔ ترازو۔ گوپھن۔ منجنیق۔ ہر وہ چیز جس سے کسی چیز کو دُور تک پھینکا جائے۔

الْمُقَذَّف. لعنت کیا ہوا۔ پُر گوشت۔ کہا جاتا ہے "فَارِسٌ مُقَذَّفٌ" جنگ آزمودہ شہ سوار۔

الْمِقْذَف. چپو۔ ج مَقَاذِف؛ المَقَاذِف: لالٹینیں۔

الْمِقْذَاف. چپو۔ ج مَقَاذِيْف.

فَرَسٌ مُتَقَاذِفٌ. تیز رفتار گھوڑا۔ سَيْرٌ مُتَقَاذِفٌ: تیز چال۔

قَذَلَهٗ (ن) قَذْلًا. گدی پر مارنا۔ عیب لگانا۔ پیچھا کرنا۔ قَذَلَ فُلَانٌ: برگشتہ ہونا اور ظلم کرنا فِی الاَمْرِ: کوشش کرنا۔

الْقَذَل. عیب۔

الْقَذَال. گدی۔ سر کا پچھلا حصہ۔ ج قُذُلٌ واَقْذِلَةٌ.

قَذِمَ (ن) قَذْمًا. لَهٗ مِنَ المَالِ مال یکبارگی دینا۔

قَذِمَ (س) قَذَما المَاءَ: پانی کا گھونٹ لینا۔

اِنْقَذَم. تیز دوڑنا۔

الْقُذْمَة. پانی کا گھونٹ۔

الْقُذَم والقَذَمّ بہت دینے والا سردار۔

الْقِذَم والقُذَام مِنَ الآبار: بہت پانی والا کنواں۔

بِئْرٌ قَذُوْمٌ. بہت پانی والا کنواں۔ ج قُذْم.

الْقَذِيْمَة. مال کا ایک حصہ جو آدمی کسی کو دے۔ ج قَذَائِم.

قَذِيَ يَقْذَى قَذًى وقَذْيانًا وقَذْيًا. آنکھ میں تنکا پڑنا۔ آنکھ کی صفت (قَذِيَةٌ وقَذِيَّةٌ ومَقْذِيَّةٌ) الشَرابُ: پینے کی چیز میں تنکا پڑنا۔

قَذَى يَقْذِيْ قَذيا وقَذى وقُذِيًّا وقُذْيَانًا. آنکھ کا کیچڑ نکالنا۔ کہا جاتا ہے قَذَتْ قَاذِيَةٌ لوگوں کی جماعت آئی۔

اَقْذَى عَيْنَهٗ: آنکھ میں خس و خاشاک ڈالنا۔

قَذَّى عَيْنَهٗ: آنکھ سے خس و خاشاک نکالنا۔

قَاذَى مُقَاذَاةً الرَجلَ: بدلہ دینا۔

اِقْتَذَى. الطَائِرُ: سر کھجلاتے ہوئے آنکھ سے تنکا نکالنا۔

الْقَذَى. تنکا۔ خس و خاشک۔ محاورہ ہے۔ "فُلَانٌ يُغْضِي على القَذَى" یعنی فلاں ظلم برداشت کرتا ہے اور شکایت نہیں کرتا۔ "صار الاَمْر قذى فِيْ عينه" یعنی معاملہ نے اس کو تکلیف پہنچائی اور اس نے اس کے ازالہ کی کوشش کی۔ اور امثالِ عرب میں سے ہے يُبْصِرُ اَحْدُكُمْ القَذى فِيْ عَيْنِ اَخِيْهِ ويُعْمِيْ عَنِ الجذُع فِيْ عَيْنِهٖ: دوسرے کی آنکھ کا تنکا دیکھتا ہے اور اپنی آنکھ میں شہتیر نہیں دیکھتا۔ یعنی دوسرے کے تو چھوٹے چھوٹے عیوب پر نظر رکھتا ہے مگر اپنے بڑے بڑے عیوب کو نظر انداز کرتا ہے۔

الْقَذَاة. تنکا۔ خس و خاشاک۔

الْقَوَاذِی. جمع ہے قَاذِيَةٌ کی۔ قَاذِيَةٌ لوگوں کی جماعت جو اوّل تمہارے پاس آئے۔

الْقِذَى. باریک خاک۔ ج قُذِىّ واَقْذَاء. کہا جاتا ہے رَجُلٌ قَذِي العَيْنِ: وہ شخص جس کی آنکھ میں تنکا پڑ گیا ہو۔

الاَقْذَاء. معمولی درجہ کے لوگ۔

قَرَّ (س ن ض) قَرَّاء. اليَوْمُ: دن کا ٹھنڈا ہونا۔

قَرَّ (ن ض) قَرًّا) القِدْرَ: ہانڈی میں ٹھنڈا پانی ڈالنا عَلَيْهِ المَاءُ: ٹھنڈا پانی ڈالنا۔ کہا جاتا ہے "قَرَّ الكَلامَ فِيْ اُذُنَيْه" کان سے مُنہ لگا کر بات کی۔

قَرَّتْ (ن) قَرِيْرًا. الحَيَّةُ: سانپ کا پھنکارنا۔ (قَرًّا وقَرِيْرًا) الدَجاجةُ: مرغی کی کڑکڑاہٹ کا بند ہونا۔

قَرَّتْ (س ض) قُرَّةً وقَرَّةً وقُرُوْرَةً عَيْنُهٗ: خوشی کی وجہ سے آنکھیں ٹھنڈی ہونا۔ شخص کی صفت قَرِيْرٌ اور آنکھ کی صفت قَرِيْرَة.

قَرَّ (س ض) قَرارًا وقُرُوْرًا وقَرًّا وتَقْرَارًا وتَقِرَّةً. فِی الْمَكان او علی الاَمْرِ: قرار پکڑنا۔ ثابت رہنا۔ ٹھہرنا۔

قُرَّقَرًّا وقِرًّا. سردی زدہ ہونا۔

قَرَّرَهٗ. بالاَمْرِ: اقرار کرانا ہٗ علی الحَق: حق منوانا ہٗ فِیْ المَكان او عَلی العَمَل: ٹھہرانا۔ باقی رکھنا۔ کہا جاتا ہے قَرَّرْتُ عِنْدَهٗ الخَبْرَ حَتّٰى اِسْتَقَرَّ یعنی میں نے اس کے پاس خبر کو ثابت کیا۔

قَارَّ مُقَارَّةً الرَجُلُ: موافقت کرنا۔ قَارَّ فِی الصَلاةِ: سکون اختیار کرنا۔ حرکت وغیرہ نہ کرنا۔

اَقَرَّا قُرارًا. فُلَانًا فِی المَكَان: ٹھہرانا العَامِلَ عَلی العَمَلِ: کام پر باقی رکھنا بِالحَق: مان لینا۔ اقرار کرنا الكَلامَ لَهٗ: بیان کرنا۔

الطائر فی عشه: پرندہ کو گھونسلے میں باقی رکھنا  اللّٰہ عینہٗ ولعینہ: آنکھیں ٹھنڈی کرنا یعنی خواہش کے مطابق دینا اور کامیاب کرنا۔

الرّجلُ: ٹھہرنا۔ تابعدار ہونا۔ ٹھنڈک میں داخل ہونا  اللّٰہ الرجلَ: سردی پہنچانا۔ سردی زدہ کو خلاف قیاس مقرُور کہتے ہیں اور مُقرّ نہیں کہا جاتا  القدر: ہانڈی سے چمٹی ہوئی چیز کو اُتارنا۔ اقرّت الناقۃ: اُونٹنی کا حمل ٹھہرنا۔ صفت مُقِرّ۔

تقرّر: ثابت ہونا۔ تقرّر القِرۃ: ہانڈی کی چمٹی ہوئی چیز کو لینا اور سالن بنانا۔

تقارّ فی المکان: ٹھہرنا اور ثابت رہنا۔

اقترّ فلانا فی العمل و علیہ: باقی رکھنا۔ الرجلُ: ہانڈی کی چمٹی ہوئی چیز کو سالن بنانا۔ ٹھنڈے پانی سے نہانا۔

اقترّت وتقرّرت الابل: آسودہ ہونا۔ بہت موٹا ہونا۔

استقرّ بالمکان: ٹھہرنا۔ ثابت رہنا۔

القرّ ۔س۔ مردوں کی سواری جو کجاوہ اور زین کے درمیان ہوتی ہے اور کہا گیا ہے کہ ہودج کو کہتے ہیں۔ قرُّ الثوب: کپڑے کی تہ۔ یوم القرّ: ماہِ ذی الحجہ کی گیارہویں تاریخ کہ اس روز حاجی منٰی میں ٹھہرتے ہیں۔ یوم قرّ: ٹھنڈا دن لیلۃ قرّ وقِرّۃ: ٹھنڈی رات۔ القرّتان: صبح شام۔

القُرّ: ٹھنڈک۔ کسی جگہ میں قرار۔ ٹھہرنے کی جگہ۔ اور اسی سے ہے۔ ''وقعت بقُرّک'' یعنی جس چیز کے تم خواہش مند اور امیدوار تھے اس کو تم نے پا لیا۔ مثلاً طالب قصاص سے جبکہ وہ قصاص لے لے تو کہا جاتا ہے۔

القُرّ: ایک لمبا سا کیڑا جو پانی کی سطح پر چلتا رہتا ہے اور اس سے قُرّ قُرّ کی آواز نکلتی ہے اسی وجہ سے اس کا یہ نام رکھا گیا ہے۔

القراریُّ: درزی۔ قصائی۔ شہری جو کسی کا احسان نہ لے اور ہر پیشہ ور۔

القرار والقرارۃ: ٹھہرنے کی جگہ۔ سکون و اطمینان حاصل ہونے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے ''صار الامر الی قرارہ'' یعنی انتہا کو پہنچ گیا۔ القرار: کسی مسئلہ میں جس پر رائے ٹھہرے۔ اھلُ القرار: شہری لوگ کہ وہ اپنے مکانوں میں قیام کرتے ہیں۔ بخلاف اہل بدو کے کہ وہ خانہ بدوش ہوتے ہیں دارُالقرار: دار آخرۃ۔ القرارۃ: پستہ قد گول گڑھا جس میں بارش کا پانی جمع ہو۔

القِرّۃ: قرّ کا اسم نوع۔ ٹھنڈک۔ عرب کے امثال میں سے ہے ''حرّۃ علی قِرّۃ'' اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو ضمیر کے خلاف ظاہر کرے۔

القُرّۃ او قُرّۃ العین: ایک قسم کی گھاس جو پانی کے بہنے کی جگہ میں ہوتی ہے اور یہ جر جیر کے علاوہ ہے اس لیے کہ جر جیر کڑوی اور یہ میٹھی ہوتی ہے۔ کہا جاتا ہے ''ھو قُرّۃ عینی'' وہ میری آنکھوں کے لیے ٹھنڈک ہے۔ ''ابو قُرّۃ'' گرگٹ کی کنیت۔ اس لیے کہ سردی کا غلبہ اس پر بہت ہوتا ہے اور اسی وجہ سے یہ ہمیشہ آفتاب کے سامنے رہتا ہے۔

القِرّۃ والقَرّۃ والقُرّۃ: مینڈک۔

القُرّۃ والقررۃ والقُررۃ والقرارۃ: ہانڈی کی تلی میں جو لوگ جائے۔ ہانڈی کی کھرچن۔

القرّی: سختی جو پرہیز کرنے کے باوجود واقع ہوئے۔

القررۃ والقرارۃ والقرارۃ والقُرارۃ والقُرُورۃ: پانی جو پکا لینے کے بعد ہانڈی میں ڈالا جائے تاکہ جلنے نہ پائے۔

القرُور: ٹھنڈا پانی۔

القارُورۃ: آنکھ کا ڈھیلا۔ تر یا خشک کھجوروں کا برتن۔ شراب کا برتن ج قواریر۔

التقرار والتقرۃ: ثبوت۔ سکون۔

القارّ: فا یوم قارّ: ٹھنڈا دن۔

القارّۃ: مؤنث۔ قارّ۔ عینٌ قارّۃ: ٹھنڈی آنکھ۔ کنایہ ہے مسرور ہونے سے۔

القارۃ: براعظم جیسے براعظم ایشیاء۔

الاستقراء: منطقیوں کے نزدیک ایک حکم سب پر لگانا ایک کلی کے اکثر افراد پر ہونے کی وجہ سے جیسے حیوان کھاتے وقت اپنا نیچے والا جبڑا حرکت دیتا ہے۔ اس واسطے کہ انسان، مویشی اور درندے ایسے کرتے ہیں لہٰذا یہ حکم کلی (حیوان) کے سب افراد پر لگا دیا گیا۔

الاقرّ: اسم تفضیل۔ کہا جاتا ہے ''ایّ الایام اقرّ'' کون سا دن ٹھنڈا ہے۔

المقرّ: ٹھہرنے کی جگہ ج مقارّ۔ مقرّ البئر: کوئیں کی تلی میں گڑھا جس میں پانی جمع ہوتا ہے۔

المقرّۃ: پانی کا حوض۔ گڑھا۔

المقرُور: ٹھنڈا۔ سردی زدہ۔

قرأ (ف ن) قرْأ وقراءۃ و قرآنا واقترأ الکتاب: پڑھنا۔ قرأ (ف ن) قراءۃ علیہ السلام: سلام پہنچانا۔ اور امر کی صورت میں ''اقرأ علیہ السلام'' کہا جاتا ہے۔ اور اس کا تعدیہ بنفسہ غلط ہے اس لیے اقرأہ السلام نہیں کہنا چاہیے (قرأ و قُرآنا) الشیئ: جمع کرنا اکٹھا کرنا  الناقۃ: اُونٹنی کا حاملہ ہونا الحاملُ: حاملہ کا جننا۔

قارأ قراء ومُقارأۃ: شریک درس ہونا۔

اقرأ اقراءً الرجل: پڑھانا ہٗ السلام: سلام پہنچانا۔ اقرأ من السفر: سفر سے واپس ہونا الامرُ: قریب ہونا عنہ: پھرنا۔

النجمُ: ستارہ کا غروب ہونا الرجلُ: عبادت کرنا الحاجۃ: ضرورت کو مؤخر کرنا۔ اقرأت الریاح: ہوا کا وقت پر چلنا زیادہ پیچھے ہٹنا  الحاجۃ: حاجت کا مؤخر ہونا۔

تقرّأ: عبادت کرنا، فقیہ ہونا، عالم ہونا۔

استقرأ استقراءً فلانا: پڑھنے کے لیے کہنا الامور: معرفت احوال کے لیے تتبع و

تلاش کرنا۔

القرائۃ مص۔ پڑھنے کی کیفیت ج قرانات۔

القرء۔ وقت۔ قافیہ۔ ج اقراء وقروؤ واقرؤ۔ اقراء الشعر۔ شعر کے انواع اور بحریں اور شعر کے مقاصد۔

القرأۃ۔ وبا۔

القرآن۔ کلام اللہ۔

القاری۔ فا۔ عبادت گزار ج قراء و قارؤن و قراۃ۔

الاقرأ۔ عمدہ طریقہ سے پڑھنے والا۔ زیادہ پڑھنے والا۔

القرّاء۔ اچھا پڑھنے والا۔ ج قرّاؤون۔

القُرّاء۔ عبادت گزار ج قُرّاؤون وقراری۔

المقرُوّ والمقرئ والمقرُوء۔ جو چیز پڑھی جائے۔

المقرا۔ پڑھنے کے وقت جس پر کتاب رکھی جائے جیسے ڈسک۔ رحل وغیرہ۔

المُتقرّی۔ عبادت گزار۔

القَرْء والقُرْء۔ حیض۔ طہر۔ وقت حیض۔ وقت طہر۔ ج اقرأ وقُروء واقروء یا قرء بمعنی طہر کی جمع قُروء اور قرء بمعنی حیض کی جمع اقراء۔

قرب(س) وقرب(ک) قُربا وقُربانا وقِربانا۔ قریب ہونا قربہ وقرب منہ والیہ۔ قریب ہونا۔

قرِب(س) قربا۔ کوکھ کے درد والا ہونا۔

قرب(ن) قربا۔ السیف۔ تلوار کو میان میں داخل کرنا۔ میان بنانا۔ صفت قارِب اور صفت مفعولی مقْرُوب۔

أقرب الاناء۔ برتن کا بھرنے کے قریب کرنا۔ اقربت الحامل۔ حاملہ کا جننے کے قریب ہونا۔

قرابا۔ میان بنانا الراعی الابل۔ گھاٹ پر پہنچنے کے لیے رات کو لے کے چلنا۔ راعی کو قارب کہتے ہیں۔ مُقرب نہیں۔ اور اونٹوں کو قوارب کہتے ہیں مقربۃ نہیں۔

قرّبہ۔ قریب کرنا۔ د الامیر۔ خاص لوگوں میں سے بنا لینا۔ قرّب القربان للہ۔ قربانی کرنا۔ قرّب فلانا۔ حیاک اللہ وقرّب دارک۔ کہنا۔ الفرس۔ دلکی چلنا۔ الرجل۔ کوکھ کے درد والا ہونا۔

قاربہ مقاربۃ۔ قریب ہونا۔ خوش کلامی کرنا۔ قارب فی الامر۔ غلو کو چھوڑ دینا اور میانہ روی اختیار کرنا۔

تقرّب تقرّبا وتقرّابا الی اللہ بالقربان۔ قربت ڈھونڈنا۔ الرجل۔ کوکھ پر ہاتھ رکھنا اور کہا جاتا ہے "تقرّب یا رجل" یعنی جلدی کر اور کہا گیا ہے کہ یہ امر ہی کے ساتھ خاص ہے۔

تقاربا۔ ایک دوسرے کے قریب ہونا۔ تقارب الزرع۔ کھیتی کا پکنے کے قریب ہونا۔ تقاربہ۔ قریب ہونا۔

اقترب الوعد۔ قریب ہونا۔ الشیئان۔ ایک دوسرے کے قریب ہونا۔

استقرب۔ الشیٔ۔ قریب سمجھنا۔

القُرب والقِراب۔ نزدیکی۔

القُرب والقُرُب۔ کوکھ۔ ج اقراب۔

القَرَب۔ کنواں جس کا پانی قریب ہو ج اقراب (والقرابۃ) گھاٹ پر پہنچنے کیلئے رات میں چلنا۔

القُربۃ والقُرُبۃ۔ نیک اعمال۔ جن سے اللہ تعالیٰ کی قربت حاصل ہو۔ ج قُرب و قُربات۔ القُربۃ۔ جگہ اور مرتبہ کی نزدیکی۔

القِربۃ۔ مشک ج قِرب وقِربات و قربات وقربات اور مثل ہے لقیتُ منہ عرَقَ القربۃ یعنی مجھے اس سے بہت زیادہ تکلیف ہوئی۔

القِراب۔ میان ج قُرب و اقربۃ۔

قُراب الشیٔ و قُرابہ۔ اندازے میں برابر۔ القُراب والقُرابۃ۔ قریب۔ کہا جاتا ہے "ما ھو بشبیھک ولا بقرابۃ منک" نہ تو وہ تمہارے مشابہ ہے اور نہ تم سے قریب ہے۔

القُربی والقُربۃ والقرابۃ۔ رشتہ داری۔ اور کہا جاتا ہے "فی الاناء قربۃ" جب کہ بھرنے کے قریب ہو۔

القُربان۔ ہر وہ چیز جس سے اللہ تعالیٰ کا تقرب حاصل کیا جائے۔ چاہے ذبیحہ ہو یا کچھ اور۔ بادشاہ کا خاص ہم نشین۔ ج قرابین۔

القُربان من الآنیۃ۔ برتن جو بھرنے کے قریب ہو۔ مؤنث قُربی ج قِراب

القُربان۔ بادشاہ کا خاص ہم نشین۔

القارب۔ ڈونگی۔ چھوٹی کشتی ج قوارب۔

القارب۔ رات کو پانی ڈھونڈنے والا۔

القریب۔ نزدیک۔ رشتہ دار ج اقرباء وقُرابی۔ مؤنث۔ قریبۃ ج قرائب۔

القریب۔ اشعار کی ایک بحر کا نام ہے جو عجمیوں کے استعمال میں ہے۔ کہا جاتا ہے "جاؤا قُرابی" وہ سب قریب قریب آئے اور یہ قریب کی جمع خلاف قیاس ہے۔

الاقرب۔ اسم تفضیل۔

اقرباء الرجل واقاربہ و اقربوہ۔ قریبی رشتہ دار۔

القرنبی۔ لمبی ٹانگوں کا کیڑا جو گبریلا کے مشابہ ہوتا ہے۔

التقریب۔ مص۔ ایک قسم کی دوڑ۔

المُقرب۔ مث من الخیل۔ عمدہ گھوڑا جس کی خوبی کی وجہ سے تھان قریب بنایا جائے۔ مؤنث۔ مُقربۃ۔

المقرب والمقربۃ۔ مختصر راستہ۔

المقرب۔ رات میں چلنا۔

المُقرب۔ فا من الحوامل۔ جس کے جننے کا زمانہ قریب ہو۔ ج مقارب و مقاریب۔

المقربۃ والمقربۃ والمقربۃ۔ رشتہ داری۔

المقارب. فا۔ جید اور ردی کا درمیانہ۔ متوسط الحال۔

المُقارَب. مِنَ المَتاعِ: سستا سامان۔

المُتَقارِب. فا۔ ایک بحر کا نام ہے جس کا وزن فعولن آٹھ مرتبہ ہے۔ پستہ قد مرد۔

القَرْبُوْت والقَرْبُوْس. زین کا آگے پیچھے بلند حصہ۔ ج قَرابِیْس.

قَرِتَ (ن ض) قَرْتًا وقُرُوْتًا و قَرِتَ (س) قَرَتًا الدمُ: تہ بتہ خون خشک ہونا۔ زخم میں خون کا بگڑ جانا۔ مار کی وجہ سے بدھی پڑنا۔قَرِتَ الظُفرُ: خون کا ناخن میں بگڑ جانا (الرجلُ) غم یا غصہ کی وجہ سے چہرہ کا متغیر ہونا۔

قَرَتَ (ن) قُرُوْتًا الرجلُ: خاموش ہونا۔

القارِتُ والمُقْتَرِت. جو چیز ملے اس کو کھانے والا۔دمٌ قارِتٌ: کھال اور گوشت کے درمیان خشک ہونے والا خون۔

القارِتُ والقَرَّات. عمدہ مشک۔

القَرَت. مص۔ برف۔

قَرِثَ (س) قَرَثًا الرجلُ: محنت کرنا اور کمانا۔

قَرَثَهُ (ض) قَرْثًا الامرُ: دشوار ہونا۔ مشکل ہونا۔ سخت ہونا۔

القَرِیْث. مچھلی کی ایک قسم۔

القَرْث. چھوٹا کوزہ۔

قَرَحَهُ (ف) قَرْحًا وقَرَّحَهُ. زخمی کرنا۔

قَرَحَ وقَرَّحَ البئرَ: جہاں پانی نہ نکلتا ہو کنواں کھودنا۔قَرَحَهُ بالحقِّ: حق سے پیش آنا۔قَرَّحَ النباتُ: کونپل نکلنا الارضُ: سبزہ نکلنا شروع ہونا۔

قَرَحَ (ف) قُرُوْحًا وقِرَاحًا وقَرِحَ (س) قَرَحًا الفرسُ: گھوڑے کا پانچ سال کا ہونا۔

قَرَحَت (ف) قُرُوْحًا وقِرَاحًا. الناقةُ: اونٹنی کا حمل ظاہر ہونا۔ صفت قارِح.

قَرِحَ (س) قَرَحًا. پھوڑوں والا ہونا۔ کہا جاتا ہے "قَرِحَ قَلْبُهُ مِنَ الحُزْنِ" اس کا دل غم سے زخمی ہوگیا "قَرِحَتْ سِنُّ الصبی" لڑکے کے دانت نکلنے کے قریب ہوئے۔

قارَحَهُ مُقارَحَةً. رو در رو ہونا۔

اَقْرَحَ الفرسُ: گھوڑے کا پنج سالہ ہونا۔

اَقْرحه اللّٰهُ: آبلے ڈالنا۔ پھوڑے نکالنا۔

تَقَرَّحَ لِلامرِ: تیاری کرنا الجسدُ: پھوڑے والا ہونا۔

اِقْتَرَحَ الخُطْبَةَ: فی البدیہ خطبہ دینا□ الامرَ: بغیر کسی نمونہ کے ایجاد کرنا۔الشئَ: بغیر سننے کے اپنی طرف سے استنباط کرنا۔ چننا۔ اختیار کرنا۔البعیرَ: جس اونٹ پر کوئی سوار نہ ہوا ہو سوار ہونا علیہِ کذا و بکذا: سختی سے اور بغیر سمجھے بوجھے سوال کرنا علیہِ کذا: بنوانے کی خواہش کرنا۔ کہا جاتا ہے "اِقْتَرَحَ عَلَیْهِ صَوْتَ کَذا" اس سے اس نے فلاں آواز کی خواہش کی البئرَ: جہاں پانی نہ ہو کنواں کھودنا۔

القَرْح. مص۔ زخم۔ پھوڑا۔ سخت کھجلی جو اونٹ کے بچوں کو ہلاک کر دے۔ ج قُرُوْح.

القُرْح. ہر چیز کا اوّل۔ نئے کنوئیں کا پہلا پانی۔ مہینے کی ابتداء کی تین راتیں۔

القَرَح. مص۔ اونٹ کو خارش اور انسان کو چیچک نہ ہونے کی حالت۔

القَرْحَة والقُرْحَة. پرانا پھوڑا جس میں پیپ جمع ہو۔قَرْحَةُ الشتاءِ او الربیعِ: جاڑے یا بہار کی ابتداء۔القرحة فی وجهِ الفرسِ: گھوڑے کی پیشانی پر سفیدی۔ کہا جاتا ہے "قُرْحَة اَصْحابِه" وہ اپنے ساتھیوں میں ممتاز ہے۔

القَرِح. پھوڑوں والا۔

القَراح. خالص پانی۔ بے پانی اور درخت کی زمین۔ ج اَقْرِحة.

القَرْحان. شیر۔

القُرْحان. مِنَ الاِبلِ: اونٹ جس کو کبھی خارش نہ ہوئی ہو مِنَ الناسِ: وہ شخص جس کو چیچک نہ ہوئی ہو۔

القُرْحان والقُراحِی. جو جنگ میں کبھی شریک نہ ہوا ہو۔ کہا جاتا ہے "اَنْتَ قُرْحان وقَراحِیٌّ مِنَ الامرِ: تم معاملہ سے علیحدہ ہو۔ صفت مؤنث۔قُراحِیَة

القُراحِی: جو ہمیشہ بستی میں رہے اور جنگل کی طرف نہ جائے۔

القُراحِیَتان. دونوں کوکھ۔

القارِح. فا۔مِنْ ذی الحافِرِ: جس کے پورے دانت نکل آئے ہوں۔ ج قَوارِح و قُرَّح ومَقارِیْح مؤنث۔قارِح وقارِحة ج قارِحات وقَوارِح.

القارِح: شیر۔ کمان جو تانت سے دور ہو۔

قارِحُ الفرسِ: وہ دانت جس کے نکلنے کے بعد اس کو قارح کہا جائے۔

القَرِیْح. زخمی۔ ج قَرْحَی وقَراحَی. خالص پانی وغیرہ۔ پہلا بادل جو ظاہر ہو۔

قَرِیْحُ السحابةِ: بارش بوقت نزول۔

القَرِیْحَة. ہر چیز کا اوّل۔ کنوئیں کا پہلا پانی مِنَ الانسانِ: طبیعت۔قریحة الشاعرِ او الکاتبِ: ملکہء راسخہ۔ ج قرائح

الاَقْرَح. اسم تفضیل۔ صح۔فرسٌ اَقْرَحُ: وہ گھوڑا جس کی پیشانی میں درہم کے برابر یا اس سے کم سفیدی ہو مؤنث۔قَرْحاء ج قُرْح. روضةٌ قَرْحاءُ: سبزہ زار۔ سفید پھولوں والا باغ۔

المَقْرُوْح. مِنَ الطُرُقِ: واضح راستہ۔ (والمُقَرَّح) پھوڑوں والا۔ کہا جاتا ہے "لَقِیْتُهُ مُقارَحَةً" یعنی میں اس سے رو در رو ملا۔

القِرْحِیاء. زمین جو زراعت یا پودہ لگانے کے لئے خاص ہو۔

القِرْواح. لمبے پاؤں کی اونٹنی۔ ج قَراوِیْح القِرْواح: زمین مقابل آفتاب۔ زمین جو زراعت یا پودہ لگانے کے لیے خاص ہو۔

قَرِدَ (س) قَرَدًا. الادیمُ: ادھوڑی کا کرم

خوردہ ہونا الْكُحْلُ فِي الْعَيْنِ: سرمہ کا پراگندہ ہونا اَسْنَانُهٗ: چھوٹا ہونا اور مسوڑھے سے ملنا الْعِلْكُ: بدمزہ ہونا (و تَقَرَّدَ) الشَّعْرُ: بالوں کا گھنگھریالے ہونا۔ ایک پر ایک جم کر نمدہ جیسا ہو جانا۔

قَرِدَ واَقْرَدَ وقَرَّدَ. درماندگی سے خاموش رہنا۔ زمین سے چمٹنا۔ قَرَّدَهٗ. دھوکا دینا۔

قَرَّدَ الْبَعِيْرَ: اونٹ سے چیچڑی نکالنا۔ قَرَّدَ واَقْرَدَ اِلَيْهِ: تابعدار ہونا۔ اَقْرَدَ الْمُتَحَرِّكُ: ساکن ہونا۔ اَقْرَدَ الْبَعِيْرُ: چیچڑی والا ہونا۔ ایسی نرم چال چلنا جس سے سوار کو حرکت نہ ہو۔

قَرَدَ (ض) قَرْدًا. الْمَالَ: جمع کرنا۔ کمائی کرنا فِي السِّقَاءِ: مشکیزہ میں دودھ یا گھی جمع کرنا۔

الْقَرْد. س۔ پستہ قد۔ گردن۔

الْقُرْد والْقُرَاد. چیچڑی واحد۔ قُرْدَةٌ وقُرَادَةٌ ج قِرْدَان. الْقُرَاد: پستان کا سرا۔ کہا جاتا ہے "نَزَعْتُ قُرَادَ فُلَانٍ" یعنی میں نے اس کو فریب دیا۔

الْقِرْد. بندر، لنگور ج اَقْرَاد و اَقْرُد وقُرُوْدٌ وقِرَد وقِرَدَة. مؤنث۔ الْقِرْدَة. ج قِرَد.

الْقَرَد. س۔ اون یا کتان کا ردی حصہ۔ پتی اتاری ہوئی کھجور کی شاخ۔ واحد قَرَدة.

الْقَرَدُ: زبان کا ہلکا پن۔ بادل کے متفرق چھوٹے چھوٹے ٹکڑے۔

اَلْقَرَدُ واحد (قَرَدَةٌ): کھجور کی شاخ جس کے پتے صاف کر دیئے گئے ہوں۔

الْقَرِد. مِنَ الْاِبِلِ: بہت چیچڑی والا اونٹ۔ گھنگھور گھٹا۔ رَجُلٌ قَرِدُ الْفَمِ: ایسا شخص جس کے دانت پیدائشی چھوٹے ہوں۔

رَجُلٌ قَرُوْدٌ. ساکن مرد۔

الْقَرَّاد. بندر والا۔

اَلْقُرَيْدِسُ: مکڑی کے برابر اس جیسی مچھلی۔ (یونانی لفظ)

قَرْدَحَ قَرْدَحَةً. اقرار کر لینا۔ تابع و فرمانبردار ہونا اور باستعمال عوام ہتھیار بنانا اور درست کرنا۔

الْقَرْدَاحِي والتَّرْدَحجي. ہتھیار بنانے اور درست کرنے والا۔

اِقْرَنْدَحَ لَهٗ: جستجوئے گناہ کرنا۔

الْقِرْدَحُ والْقُرْدُوْحُ لنگور۔ بڑا بندر۔

الْقَرْدَحَة والْقُرْدُوْحَة: نوجوان کے گلے کا ٹیٹوا۔

الْمُقْرَنْدِحُ. فا۔ آمادۂ شرارت۔

الْقَرْدَد. سخت اور بلند زمین ج قَرَادِد. کہا جاتا ہے "جَاءَ الْحَدِيْثُ عَلٰى قَرْدَدِهٖ" اس نے بات کو اپنے موقع پر کہا۔

الْقُرْدُوْد. سخت اور بلند زمین۔ ج قَرَادِيْد

الْقُرْدُوْد: انسان کی پیٹھ کا وسط۔

الْقُرْدُوْدَة. سخت اور بلند زمین۔

قُرْدُوْدَةُ الشِّتَاءِ: جاڑے کی شدت۔

قُرْدُوْدَةُ الظَّهْرِ: پیٹھ کا اعلیٰ حصہ۔

الْقَرْدِيْدَة. کلام کی سختی۔ پیٹھ کے درمیان کا خط۔ مرد کا سر۔ پہاڑ کی چوٹی۔ ج قَرَادِيْد.

قَرْدَسَهٗ قَرْدَسَةً. مضبوط باندھنا۔ قَرْدَسَ جِرْوَ الْكَلْبِ کتے کے پلے کو بلانا۔

الْقَرْدَسَة. س۔ سختی۔ شدت۔

الْقَرْدَعَة. خواری۔ ذلت۔

الْقَرْدِعَة. گردن۔ کہا جاتا ہے "اَخَذَ بِقَرْدِعَتِهٖ" اس نے اس کی گردن پکڑ لی۔

الْقُرْدُوْع. چھوٹی جوں۔

الْقُرْدُوْعَة. پہاڑ کی دڑاڑ کا گوشہ۔

الْقَرْذَع. نادان عورت۔

قَرَزَهٗ (ن) قَرْزًا. کھرچنا۔ قَرَزَ التُّرَابَ ونَحْوَهٗ: انگلیوں سے لینا۔

الْقَرْز. س۔ ٹیلہ۔ سخت زمین۔

الْقُرْز. تیل کی شیشی۔

الْقُرْزَة. ہر چیز کی ایک مٹھی۔

اَلْقَرِيْشَة: دودھ سے بنایا گیا پنیر۔

قَرْزَمَ الشَّاعِرُ و شِعْرَهٗ: ردی شعر کہنا۔

الْقِرْزَام. گھٹیا شاعر۔

الْمُقَرْزَم. حقیر۔ لئیم۔ فرومایہ۔ رَجُلٌ مُقَرْزَمٌ: گٹھے ہوئے بدن کا پستہ قد مرد۔

الْقُرْزُوْم. موچی یا موزہ بنانے والوں کا فرمہ۔

قَرَسَ (ض) قَرْسًا. الْمَاءُ: پانی کا منجمد و سرد ہونا الْبَرْدُ: تیز جاڑا ہونا الْمَقْرُوْر: سخت سردی کی وجہ سے کام نہ کر سکنا۔

قَرِسَ (س) قَرَسًا. الْبَرْدُ: تیز جاڑا ہونا۔ الرَّجُلُ: ٹھٹھرنا۔

اَقْرَسَ. الْعُوْدُ: لکڑی کی تری کا اس کے اندر جم جانا۔ اَقْرَسَ الْبَرْدُ اَصَابِعَهٗ: سردی کا انگلیوں کو سن کر دینا۔

اَقْرَسَ وقَرَّسَ. الْبَرْدُ فُلَانًا: ٹھٹھرا دینا۔

اَقْرَسَ وقَرَّسَ الْمَاءَ: جما دینا۔

الْقَرْس والْقَرَس والْقَرِيْس. سخت سردی۔ الْقَرِس والْقَرِيْس: جما ہوا۔ کہا جاتا ہے "اَصْبَحَ الْمَاءُ قَرِيْسًا" پانی جم گیا۔

الْقِرْس: چھوٹے مچھر۔

الْقَارِس. فا۔ سخت سردی۔ شَيْءٌ قَارِسٌ وقَرِيْسٌ: پرانی چیز۔

الْقُرَاس والْقُرَاسِيَة: مِنَ الْاِبِلِ وغَيْرِهَا: موٹا و مضبوط۔ کہا جاتا ہے "لَهُمْ مُلْكٌ قُرَاسِيَةٌ وعِزٌّ قُرَاسِيَةٌ" ان کے لیے مضبوط مملکت اور پائیدار عزت ہے۔

الْقَرَاسِيَا. ایک درخت ہے جس کا پھل کالے انگور کی مانند ہوتا ہے۔ صاد سے بھی لکھا جاتا ہے۔ دخیل۔

قَرَشَهٗ (ن ض) قَرْشًا. کاٹنا۔ قَرَشَ الْجَيْشُ بِالرِّمَاحِ: نیزہ مارنا۔ الشَّيْءَ: ادھر ادھر سے اکٹھا کرنا اور ملانا۔ مِنَ الطَّعَامِ: تھوڑا سا کھانا پانا (وقَرَّشَ وتَقَرَّشَ) لِعِيَالِهٖ: کمائی کرنا۔ وقَرَّشَ بَيْنَهُمْ: برانگیختہ کرنا۔ اکسانا۔ چغل خوری کرنا۔

قَرَّشَهٗ: قریش کی طرف منسوب کرنا۔

اَقْرَشَ. بِهٖ: چغلی کھانا۔ عیوب ظاہر کرنا۔

اقْرشتْہ الشجة: بغیر چورہ ہونے کے ہڈی ٹوٹنا۔
تقرّش. المال: جمع کرنا عن السیّئات: بُرائیوں سے پرہیز کرنا۔ بچنا الشیٔ اوّل اوّل لینا الشیٔ: چھٹنا۔ تقرُّش القومُ: قوم کا جمع ہونا۔ تقرّشت وتقارشت الرماحُ: لڑائی میں نیزوں کا آپس میں گھتنا۔ تقارش القومُ: ایک دوسرے کو نیزہ مارنا اور اس سے جھنکار پیدا ہونا۔
اقْترش. لعیالہ: کمائی کرنا۔ اقْترشت الرماحُ: لڑائی میں نیزوں کا آپس میں گھتنا۔
بہ: چغلی کھانا۔ نقصان پہنچانے کے لیے کوشش کرنا۔
القرْش. جو اِدھر اُدھر سے جمع کیا جائے۔ ج قرُوش قرشُ الشیٔ: چیز کی آواز۔
القِرْش. پیاسٹر۔ ایک ترکی سکہ مساوی 02/ (دخیل)
القرْش والقَرِیْش. ایک قسم کی مچھلی جس کو کلْبُ البحر بھی کہتے ہیں جو پانی کے اندر جانوروں کو اپنے دانت سے تلوار کی طرح کاٹ دیتی ہے۔
قُرَیْش. عرب کا مشہور قبیلہ اور نسبت کے لئے قُرشیّ وقریشی۔
رماحٌ قوارِش. لڑائی میں گتھے ہوئے نیزے جبنٌ قرِیْش: سخت خشک پنیر۔
المُقرّشة من السنیْن: سخت قحط کا سال۔
قرص (ن) قرصا لحمہٗ: چٹکی لینا ہٗ بلسانہ: تکلیف دہ کلمات کہنا الثوب بالماء: اُنگلیوں کے پوروں سے دھونا البرْغُوث: پسو کا کاٹنا قرصتْہُ الحیّةُ: سانپ کا ڈسنا۔ قرص وقرّص الشیٔ: کاٹنا العجیْن: گندھے ہوئے آٹے کے پیڑے بنانا۔
قارصہٗ ومُقارصة: ایک دوسرے کو چٹکی لینا۔
قرِص (س) قرصا: ہمیشہ غیبت کرنا اور تکلیف دہ کلمات بولنا۔
القُرْص. روٹی کی ٹکیا۔ قرْصُ الشمْس: آفتاب کا گروہ۔ کہا جاتا ہے "غاب قُرْصُ الشمْس" آفتاب کی ٹکیہ غائب ہوگئی۔ ج اقْراص وقرصة وقِراص
القُرْصة. روٹی کی ٹکیہ۔ ج قُرص
القُرَیْص. کشتی کا لنگر۔
القُرّاص. ایک رُوئیں دار گھاس جس کے چھونے سے جلن ہوتی ہے۔ واحد قُرّاصة
القُرّاص. بابونہ اور کہا جاتا ہے "احْمرُ قرّاص" یعنی بہت سرخ۔
لجامٌ قرّاص وقرّوص وہ لگام جو جانور کو تکلیف دے۔
القارِص. فا۔ مچھر کی مانند ایک جانور۔
القارِصة. قارِص کا مؤنث۔ کلمةٌ قارِصة: تکلیف دہ کلمہ۔ ج قوارِص
القُرْوصة. چرپراہٹ۔
المِقْراص. ٹیڑھے سر کی چھری۔
المُقرّص. ع من الحلْی وغیرھا: ٹکیہ کے مانند گول زیور۔
القُرّاص. ایک کانٹے دار سبزی جو کہ کھائی جاتی ہے۔
القُرْصان. بحری ڈاکو (دخیل)
القراصیا. بمعنی قراسیا۔
قرْصبہ قرْصبة: کاٹنا۔
القُراصیا: گلاب کی اقسام سے ایک پودا جس کے پھل سیاہ ہوتے ہیں۔
قرْصع قرْصعة. سکڑنا۔ پوشیدہ ہونا۔ بخل کی وجہ سے تنہا کھانا۔ باریک لکھنا اور سطروں کو قریب قریب کرنا فی بیْتہ: بیٹھنا اور سمٹنا زیْدا فی ثیابہ: لپیٹنا۔
تقرْصعت المرْأةُ: بُری چال چلنا۔
اقْرنْصع الرجلُ: کپڑوں میں لپٹنا۔ سکڑنا اور چھپنا۔
القُرْصُعْنة. ایک خار دار درخت جس کو شوکةُ ابراھیم بھی کہتے ہیں اور اس کی چند قسمیں ہیں۔ ایک قسم سفید ہے جس میں پتے زیادہ اور کانٹے تیز ہوتے ہیں۔
القرْصعنة. ایک قسم کی ترکاری جس میں سرکہ اور زیتون کا تیل ملا کر کھاتے ہیں۔
تقرْصف واقْرنْصف. جلدی کرنا۔
قرْصمہٗ. کاٹنا۔ توڑنا۔
قرضہٗ (ض) قرْضا. بدلہ دینا۔ قرض دینا۔ قرض الشعْر: شعر کہنا الوادی: وادی کو طے کرنا ہٗ: مقابلہ کرنا قرض فی سیْرہ: چلنے میں دائیں بائیں ہونا۔ المکان: علیحدہ ہونا۔ کہا جاتا ہے "قرض رباطہ" یعنی مر گیا (وقرّض) الشیٔ: کاٹنا قرض الفأر الثوْب: چوہے کا کپڑے کو کترنا۔
قرّض فُلانا: مدح کرنا۔ مذمت کرنا۔
قرِض (س) قرْضا: مرنا۔
قارضہٗ قراضا ومُقارضة. بدلہ دینا۔ بُرائی کا بُرائی سے مقابلہ کرنا ہٗ فی المال: مضاربت کرنا۔
اقْرضہٗ. قرض دینا۔ اقْرض منہٗ: قرض لینا۔
تقارض الرجلان: ایک دوسرے کو بُرائی یا بھلائی کا بدلہ دینا۔ تقارضا الشعْر: اپنے اپنے اشعار کا پڑھنا۔ تقارضا الثناء: ہر ایک کا دوسرے کی تعریف کرنا۔ کہا جاتا ہے "تقارض القرْنان النظر" یعنی ہر ایک نے دوسرے کو کڑی نگاہ سے دیکھا۔
انْقرض. ختم ہونا۔ کٹنا القومُ: سب کا ہلاک ہو جانا اور کسی کا باقی نہ رہنا۔
اقْترض. منہٗ: قرض لینا عرْضہٗ: غیبت کرنا۔
اسْتقْرض منہٗ: قرض مانگنا۔
القرْض والقِرْض. اچھا یا بُرا عمل جو پیش کیا جائے جو مال تم کسی کو اس شرط پر دو کہ وہ وقت معینہ پر تم کو واپس کر دے۔ ج قُرُوض
القُراضة. کاٹنے میں جو گرے جیسے سونے کے ذرات۔ کپڑے کی دھجی وغیرہ۔

قراضته المال: ردی مال۔

التقریض. شاعری۔

القریض. کاٹا ہوا۔ شعر۔ جگال۔

القراضة. لوگوں کی غیبت کرنے والا۔ کیڑا جو اُون کو چاٹ جاتا ہے۔

ابن مقرض. نیولے کے مانند ایک جانور جو اس سے بڑا اور سفید زردی مائل ہوتا ہے اور چوہے خرگوش اور چڑیوں کا شکار کرتا ہے۔

المقراض. قینچی۔ ایک پھل ہو جب تو "قرضته بالمقراض" بولتے ہیں اور اگر دونوں پھل ہوں تو "قرضته بالمقراض" نہیں کہتے بلکہ قرضته بالمقراضین کہتے ہیں۔ ج مقاریض۔

المقارض. تھوڑی کھیتی۔ بڑے مٹکے۔ شراب کے برتن۔

قرضب الشیٔ. جدا جدا کرنا الرجل خشک چیز کھانا اللحم فی البرمة گوشت کو ہانڈی میں جمع کرنا فلان. دوڑنا اللحم. کل کھا جانا۔ کہا جاتا ہے "قرضب الذئب الشاة" بھیڑیا سالم بکری کھا گیا۔

القرضب. بھوسی جو چھلنی میں بچ رہے اور پھینک دی جائے۔

القرضاب والقرضوب. تلوار قاطع۔ چور۔ خشک چیز کو کھانے والا۔ فقیر۔ ج قراضبة

القراضب. جو کچھ ملے اس کو کھا جانے والا۔ ج قراضب۔

قرضم الشیٔ. کاٹنا۔ لے کر چل دینا۔ کہا جاتا ہے "هو يقرضم كل شیٔ" وہ ہر چیز کو لے کے چل دیتا ہے۔

قرط (ن) قرطا. الكراث ونحوه. باریک باریک کاٹنا۔

قرط (س) قرطا. التيس. کٹے ہوئے کانوں والا ہونا۔ صفت اقرط

قرّط. الشیٔ. ٹکڑے ٹکڑے کرنا الجارية. لڑکی کو بالی پہنانا الفرس. گھوڑے کو لگام لگانا السراج. چراغ سے گل گرانا علی الرجل. تھوڑا تھوڑا دینا الیه رسولا: جلدی بھیجنا۔

تقرطت المرأة. عورت کا بالی پہنانا۔

القرط. گندنا کی ایک قسم۔

القرط. بالی۔ ایئر رنگ۔ کان کا زیور۔ ج اقراط وقراط وقروط وقرطة. القرط. آگ کا شعلہ۔ کھن۔ ایک گھاس ہے جو اسپست کے مشابہ ہے ثریا (بنا بر تشبیہہ) و القرط من الموز او البلح عند العامة: کیلے وغیرہ کی پھلیوں کا گچھا۔

القرطة والقرطة. مینڈھے کے کان کا کٹ کر لٹکتا ہوا حصہ۔

القراط. چراغ۔ چراغ کا شعلہ (والقراطة) بتی کا گل۔

القراط والقيراط. نصف دانق اور بقول بعض دینار کا 4/6 اور بقول بعض دینار کے دسویں حصہ کا آدھا۔ کسی چیز کا چوبیسواں حصہ فی المساحة اُنگلی کی چوڑائی کے برابر۔ (دخیل) القيراط عند اليونان: دانہ خرنوب۔ نصف دانق ج قراریط۔

القراریط. دانہ تمر ہندی۔

القيروطی. ایک مرہم جس کا ضماد کیا جاتا ہے (دخیل)

قرطبه قرطبة. گدی کے بل پچھاڑنا۔

قرطب الجزور. ہڈیوں کا کاٹنا الرجل غضبناک ہونا۔ تیز دوڑنا۔ بھاگنا۔

تقرطب. گدی کے بل گرنا۔

القراطب. بہت کاٹنے والا۔

القرطبی. تلوار۔

قرطس. نشانہ لگانا۔

تقرطس الرجل. ہلاک ہونا۔

القرطس والقرطس والقرطاس والقرطاس والقرطاس کاغذ۔ نشانہ۔ ایک قسم کی مصری چادر۔ القرطاس تحریر جو کچھ بھی ہو۔ سفید کشیدہ قامت لڑکی۔ جوان اُونٹنی۔ ج قراطیس۔

القرطيط والقرطيطة. تھوڑی چیز۔

القرطيطة: بلاد سختی۔

القرطع. جوں جو اُونٹ کے بدن میں پیدا ہو جائے۔

القرطف والقرطفة. مخملی چادر۔

قرطقه قرطقة. کرتا پہنانا۔

تقرطق. کرتا پہننا۔

القرطق. کرتا۔

قرطله فی الماء: پانی میں ڈبونا۔

القرطل. ٹوکری۔ کنڈیا ج قراطل.

القرطلة. گدھے کا ایک جانب کا بوجھ۔

القرطالة. پالان کے نیچے کا خوگیر۔ ج قرطال.

قرطم قرطمة. الشیٔ. کاٹنا الطائر: قرطم کے دانے ڈالنا۔

القرطم والقرطم والقرطم والقرطم عصفر کا دانہ۔

القرطمان. ایک قسم کا غلہ جو ماش کے مشابہ ہوتا ہے۔

خفاف مقرطمة. کناروں پر مضبوط سلا ہوا چرمی موزہ جو پتھر کو توڑ دے۔

قرظ (ض) قرظا. القرظ. درخت سلم (جو کیکر کے درخت کی مانند ہوتا ہے) کے پتے چننا۔

الادیم. درخت سلم کے پتوں سے دباغت دینا۔

قرظ (س) قرظا. ذلت کے بعد سردار ہونا۔

قرّظ تقریظا. زندہ کی جھوٹی یا سچی مدح کرنا۔

القرظ. درخت سلم کے پتے۔ واحد قرظة.

القراظ. درخت سلم کی پتیوں کا بیچنے والا۔

قرع (ف) قرعا الباب. دروازہ کھٹکھٹانا۔ اور اسی سے مثل ہے "من قرع بابا ولج ولج" جو شخص دروازہ کھٹکھٹائے

قَعِطَ(س) قَعَطًا. ذلیل ہونا۔
اَقْعَطَ. سخت چیخنا فِی الْقَوْلِ: بیہودہ بکنا۔
اَقْعَطَهٗ: اہانت کرنا۔ ذلیل کرنا اَلْقَوْمُ عَنْهُ: علیحدہ ہونا۔ جدا ہونا فِیْ اَثَرِہٖ: پیچھے دوڑنا۔
تَقَعَّطَ و اِنْقَعَطَ السَّحَابُ: بادل کا کھل جانا۔
القَاعِط. فا۔ قرض دار پر سختی کرنے والا۔
القُعَّاط و المُقَعِّط. سخت قسم کا گھنڈی۔
القَعْط. س. بہت بکریاں۔
المِقْعَط و المِقْعَطَة. عمامہ۔ پگڑی جو سر کے اوپر باندھی جائے۔
قَعْطَبَ. الشَّیْءَ: کاٹنا۔
قَعْطَرَهٗ. پچھاڑنا۔ مضبوط باندھنا۔ قَعْطَرَ. الاِنَاءَ: برتن بھرنا۔
اِقْعَطَرَّ. سانس منقطع ہونا۔
قَعْطَلَهٗ. پچھاڑنا۔ قَعْطَلَ عَلٰی غَرِیْمِہٖ: قرض دار سے قرض کے مطالبہ میں سختی کرنا۔
القَعْطَل. تیز۔ جلد باز۔
قَعَفَ(ف) قَعْفًا. التُّرَابَ: تیز دوڑنے کی وجہ سے غبار اُڑانا النَّخْلَةَ: درخت خرما کو جڑ سے اُکھیڑنا مَا فِی الْاِنَاءِ: برتن سے سب کچھ پی لینا المَطَرُ الحِجَارَةَ: بارش کا پتھر کو بہا لے جانا۔
قَعِفَ(س) قَعْفًا الحَائِطُ: دیوار کا گرنا۔
تَقَعَّفَ و اِنْقَعَفَ و اِقْتَعَفَ الحَائِطُ: دیوار کا جڑ سے منہدم ہونا الجُرفُ: وادی کے کناروں کا گرنا الشَّیْءُ: اپنی جگہ سے زائل ہونا۔ و اِقْتَعَفَ الشَّیْءَ: جڑ سے لینا۔
القَعَف. س. چھوٹی چھوٹی پہاڑیاں جو سلسلہ وار ہوں۔
القَاعِف فا. سخت بارش۔
سَیْلٌ قُعَافٌ. سخت سیلاب جو تمام چیزوں کو بہا لے جائے۔
قَعْفَزَ الرَّجُلُ: اکڑوں بیٹھنے والے کی طرح بیٹھنا فِی المَشْیِ: چھوٹے چھوٹے قدم سے چلنا لَهُ الکَلَامَ: کسی کو سخت کلامی سے اپنے آپ سے ہٹانا۔
تَقَعْفَزَ. الرَّجُلُ: بیٹھنا۔
اِقْعَنْفَزَ. اُس شخص کی بیٹھک بیٹھنا جو کودنے کو تیار ہو۔
اَلْقَعْنَزَیٰ. اس شخص کی بیٹھک جو کودنے کو تیار ہو۔
قَعْقَبَ قَعْقَبَةً. زخم کرنا۔
القَعْقَبَة. زخم۔
القَعْقَب. ایک قسم کا پرندہ جو سانپوں کو کھاتا ہے۔
قَعْقَعَتْ عُمُدُهُمْ: کوچ کرنا الشَّیْءَ الیَابِسَ: آواز کے ساتھ حرکت دینا القِدَاحَ: تیروں کو جوئے میں گھمانا فِی الاَرضِ: جانا۔ کہتے ہیں "فُلَانٌ مَا یُقَعْقَعُ لَهٗ بِالشِّنَانِ" اس شخص کے متعلق جو حوادثات زمانہ سے خائف نہ ہو اور بیباک رہے۔
تَقَعْقَعَ. مضطرب ہونا۔ متحرک ہونا۔ حرکت کے وقت آواز دینا۔ تَقَعْقَعَتْ عُمُدُهُمْ: وہ کوچ کر گئے۔
القَعْقَاع. ہتھیار کی جھنکار۔ خشک کھجور۔ لرزہ کے ساتھ بخار۔ دشوار گزار راستہ (و القُعْقَانی) وہ شخص جس کے چلنے میں پیر کے جوڑوں سے آواز نکلے۔
القَعَاقِع. بادل کے گرج کی لگاتار سخت آواز اور یہ قَعْقَعَة کی جمع ہے۔ القَعْقَعَة دانتوں کی کڑکڑاہٹ۔
اَقْعَلَّ وَاقْعَالَّ اِقْعِلَالاً. النَّوْرُ: شگوفہ نکلنا۔ اِقْعَالَّ الرَّاکِبُ: سوار کا سیدھا ہونا۔
اِقْتَعَلَ. القُعَالَ: شگوفہ کو دُور کرنا۔
القُعَالَة واحد. قُعَال: شگوفہ جو جھڑ جائے۔ اُونٹ کا گرا ہوا خون۔
قَعَمَ(ن) قَعْمًا السِّنَّوْرُ: بلی کا میاؤں میاؤں کرنا۔
قُعِمَ(س) قَعَمًا و اُقْعِمَ الرَّجُلُ: بیمار ہو کر فوراً مرنا۔ اَقْعَمَتِ الحَیَّةُ: ڈسنا اور فوراً مار ڈالنا۔
الشَّمْسُ: آفتاب کا بلند ہونا۔
القَعْم. س. بلی کی آواز۔
القَعَم. ناک میں جھکاؤ۔
قُعْمَةُ المَالِ: عمدہ مال۔
القَیْعَم. بلی۔ بوڑھا اُونٹ۔
قَعِنَ(س) قَعَنًا الاَنْفُ: ناک کا چپٹا ہونا۔ بانسہ بلند ہونا۔ صفت اَقْعَن. مؤنث قَعْنَاء ج قُعْنٌ اور تصغیر قُعَیْن.
القَعْن. آٹا گوندھنے کا بڑا برتن۔
قَعِیَ یَقْعٰی قَعًا بانسہ کا بلند ہونا پھر جھکنا۔ صفت اَقْعٰی مؤنث قَعْوَاء.
اَقْعَی الکَلْبُ: کتے کا چوتڑ پر بیٹھنا اَنْفَهٗ: ناک بلند بانسہ والی ہونا فَرَسَهٗ: گھوڑے کو پچھلے پاؤں لوٹانا۔
قَعَا یَقْعُوْ قَعْوًا و قُعُوًّا الفَحْلَ و الطَّائِرُ: جفتی کرنا۔
اِقْتَعٰی. جفتی کرنا۔
القَعْو. س. لکڑی یا لوہے کا دھرا جس پر چرخی گھومتی رہے۔ القَعْوَان: دو لکڑیاں یا لوہے کہ جس میں چرخی کا دھرا ہوتا ہے ج قُعِیٌّ.
القَعْوَة. ران کی جڑ۔ ج قُعًی.
قَفَّ(ن) قُفُوْفًا العُشْبُ او الشَّجَرُ: گھاس یا درخت کا خشک ہونا۔ قَفَّتِ الاَرْضُ: خشک پیداوار والی ہونا الشَّعْرُ: رونگٹے کھڑا ہونا الشَّیْءُ: سمٹنا۔ سکڑنا الثَّوْبُ: کپڑے کا دھونے کے بعد خشک ہونا الصَّیْرَفِیُّ: صراف کا دو اُنگلیوں کے درمیان دراہم کو چرانا۔
اَقَفَّ. خشک چراگاہ پانا۔ اَقَفَّتِ الدَّجَاجَةُ: مرغی کا انڈے دینے سے رُکنا العَیْنُ: آنسو خشک ہونا۔
اِسْتَقَفَّ. سمٹنا۔ سکڑنا۔
القَفَّ و القَفِیْف. خشک سبزی۔
القَفُّ. پستہ قد۔ چیز کا بیرونی حصہ۔ کلہاڑی کا سوراخ۔ کلہاڑی کے مانند ایک

چیز۔ بلند زمین۔ چٹانی زمین سلسلہ وار کہ جس کے درمیان نرم زمین نہ ہو۔ پہاڑ کے مانند سیاہ بادل۔ قُفُّ البِئرِ: کنوئیں کے اردگرد کا چبوترہ مِنَ النَاسِ: مختلف قسم کے لوگ ج قِفَاف و اَقْفَاف۔

القُفَّة. خشک درخت۔ خشک کدو۔ کلہاڑی کی مانند ایک چیز۔ بلند زمین۔ کھجور کی پتیوں کی ٹوکری۔ ج قُفَف۔

القُفَّة والقَفَّة. مِنَ الرِجَالِ: پستہ قد۔ کمزور۔ القُفَّة: خرگوش۔ القُفَّة والقَفَّة والقِفَّة بخار کی وجہ سے کپکپی۔

القِفَة. اسم نوع۔ نوزائیدہ بچے کا پہلا پاخانہ۔

القَفَّاف. صراف جو درہم کو اُنگلیوں کے درمیان چرالے۔

القَفَّان. امانت دار۔ کہا جاتا ہے "اَتَیْتُهُ عَلٰی قَفَّانِ ذٰلِكَ" میں اس کے پاس اس کے پیچھے پیچھے آیا۔ "و هٰذَا قَفَّانُه" یہ اُس کا وقت ہے۔

القُفَّان: جماعت۔

قَفِیءَ (س) قَفأً المَكَانُ: بارش یا مٹی پڑ جانے کی وجہ سے تباہ شدہ پودوں والی ہونا۔

اِقْتَفَأَ الخَرْزَ: توشہ دان وغیرہ کی سلائی دوبارہ کرنا۔

قَفْشَلَ. الشَیئَ: جلدی سے لے جانا۔ جڑ سے اُکھیڑنا۔

قَفَحَه (ف) قَفْحًا. ناپسند کرنا اور چھوڑ دینا۔

الشَیئَ: دوا کی طرح پھانکنا۔ قَفَحَ عَنِ الشَیئِ: بازرہنا۔

القَفِیْحَة. مکھن جس پر بکری کا دودھ دوہا جائے۔

قَفَخَهُ (ف) قَفْخًا وقِفَاخًا. مارنا۔ کھوکھلی یا خشک چیز یا سر پر ہی مارنے کے لئے مستعمل ہے۔

القَفِیْخَة. ایک قسم کا کھانا جو چربی اور کھجور سے بنایا جاتا ہے۔

القَفْخَة. گائے جو جفتی کی خواہش مند ہو۔

القُفَاخ. متناسب الاعضاء پُر گوشت عورت۔

القُفَاخِرِی: نازک بدن پُر گوشت۔

قَفَدَ (ض) قَفْدًا. کام کرنا۔ کہا جاتا ہے "ما زِلْتُ اَقْفِدُلَكَ مُذ الیَوْمِ" میں آج کے دن تمہارے لئے کام کرتا رہا۔ گدی پر تھپڑ مارنا۔ بغیر شملہ لٹکائے ہوئے پگڑی باندھنا۔

قَفِدَ (س) قَفَدًا. ڈھیلی یا موٹی گردن والا ہونا۔

الاَقْفَد. ڈھیلی یا موٹی گردن والا۔ پنجوں کے بل چلنے والا۔ موٹے ہاتھ پیر چھوٹی انگلیوں والا۔ مؤنث قَفْدَاءُ ج قُفْد. کہا جاتا ہے "اَعْتَمَّ القَفْدَاءَ والقَفَدَ" بغیر شملہ لٹکائے ہوئے پگڑی باندھی۔

القَفَدَان والقَفْدَانَة. سرمہ دانی کا غلاف۔ چمڑے کی تھیلی جس میں خوشبو رکھتے ہیں (دخیل)

قَفَرَ (ن) قَفْرًا وتَقَفَّرَ واِقْتَفَرَ الاَثَرَ: پیچھے جانا؛ تلاش کرنا۔ اِقْتَفَرَ العَظْمَ: ہڈی چچوڑنا۔

قَفِرَ (س) قَفَرًا. مَالُهُ: کم ہونا۔ صفت قَفِرُ المَالِ الطَعَامُ: کھانا بغیر سالن کے ہونا۔

قَفَرَ التُرَابَ ونَحوَهُ: مٹی وغیرہ جمع کرنا۔

اَقْفَرَ. بیابان بے آب وگیاہ کی طرف جانا۔ المَكَانُ: گھاس پانی اور آدمی سے خالی ہونا۔ الرَجُلُ مِنْ اَهْلِهِ: اکیلا ہونا رَاسُهُ مِنَ الشَعْرِ سر کا بال سے خالی ہونا۔ بھوکا ہونا۔ بے کھانا ہونا۔ بے سالن ہونا۔ بے سالن کے روٹی کھانا البَلَدَ: شہر کو خالی پانا العَظْمَ: ہڈی چچوڑ کے صاف کر دینا۔

القَفْرُ. گھاس پانی آدمی سے خالی زمین۔ کہا جاتا ہے "اَرْضٌ قَفْر واَرْضٌ قِفَار" بے آب وگیاہ چٹیل میدان۔ "نَزَلْنَا بِبَنِی فُلَانٍ فَبِتْنَا القَفْرَ" یعنی ہم بنو فلاں میں اُترے اور انہوں نے ہماری مہمانداری نہیں کی "و بَاتَ فُلَانٌ القَفْرَ والوَحْشَ" یعنی فلاں کی مہمانداری نہیں کی گئی۔ القَفْر: بیل جو کھیتی کرنے کے لئے ماں سے جدا کر لیا جائے۔

القَفَر. س۔ بال۔

القَفِر. کم بال والا۔ بھیڑیا۔

خُبْزٌ قَفْرٌ و قَفَارٌ. بے سالن کی روٹی۔

القَفِیْر. شہد کا چھتہ۔ ٹوکری۔ بے سالن کی روٹی ج قُفْرَان۔

القَافُورُ والقَفُّورُ والقَفُّوْرَةُ. کھجور کے شگوفہ کا غلاف۔ کہا جاتا ہے "اَرْضٌ مِقْفَار" خالی زمین۔

قَفَزَ (ض) قَفْزًا وقَفَزَانًا وقِـزًا وقُفُوْزًا مرنا الغَزَالُ: ہرن کا کودنا۔ اُچھلنا۔ چھلانگ مارنا۔

قَفِزَ (س) قَفَزًا. الفَرَسُ: گھوڑے کی اگلی ٹانگوں میں گھٹنے تک سفیدی ہونا۔

قَفَّزَهُ. کودانا۔

تَقَفَّزَ بالحِنَاءِ: مہندی سے نقش و نگار کرنا۔

تَقَافَزَ القَوْمُ: باہم کودنا۔

القَفَزَی. اُچھل۔ کودنا۔ کہا جاتا ہے "عَدَتِ الخَیْلُ القَفَزَی" یعنی گھوڑے کود کود کر دوڑے۔

القَافِزَة. قافز کا مؤنث۔ تیز رفتار گھوڑا۔ مینڈک۔ ج قَوَافِز۔

القَفِیْز. ایک پیمانہ کا نام مِنَ الاَرْضِ: ایک سو چوالیس شرعی گز۔ ج اَقْفِزَة و قُفْزَان۔

الاَقْفَز والمُقَفَّز مِنَ الخَیْلِ: اگلی ٹانگ میں گھٹنے تک سفید گھوڑا۔

القُفَّاز. عورتوں کے ہاتھ پیروں کا زیور۔ دستانہ۔ عوام کُفُوف کہتے ہیں۔ ج قَفَافِیز۔

القَفَّاز. بہت کودنے والا۔

القُفَّیْزَی. بچوں کا ایک کھیل کہ لکڑی گاڑ کر اس پر کودتے ہیں۔

قَفَسَ (ن ض) قَفْسًا وقُفُوْسًا. مرنا الشَیئَ: غصہ سے زبردستی پکڑنا فُلَانًا: بال پکڑنا اور نیچے گھسیٹنا (قفسا) الظَبْیَ: ہرن کی ٹانگوں کو باندھ دینا (قُفَاسًا) جوڑوں کی بیماری والا ہونا۔

قَفِسَ (س) قَفَسًا. بانسہ کے کنارے کا بڑا

ہونا۔

تَقَفَّسَ. الظَّبْيُ: ہرن کا چھلانگ مارنا۔

تَقَافَسَ الرَّجُلَانِ بِشُعُوْرِهِمَا: ایک دوسرے کے بال پکڑنا۔

القَافِسَةُ. قَافِس کا مؤنث: کمینے لوگ۔

قَفَاسِ. مبنی علی الکسر: کمینی لونڈی۔

الاَقْفَسُ. باندی بچہ۔ ہر وہ چیز جو لمبی اور جھکی ہوئی ہو۔ عَبْدٌ اَقْفَسُ: کمینہ غلام۔

القَفْسَاءُ. الاَقْفَس کا مؤنث۔ کمینی لونڈی۔

معدہ یا پیٹ۔

قَفَشَ (ن ض) قَفْشًا. الطَّعَامَ: بہت حرص سے کھانا الشَّيْءَ: لینا اور جمع کرنا۔ ہ بِالعَصَاءِ: لاٹھی سے مارنا النَّاقَةَ: اونٹنی کو تیز دوہنا مَا فِي الضَّرْعِ: دودھ کر جلد ختم کر دینا المَرْأَةَ: بہت جماع کرنا (قَفْشًا وقُفُوْشًا) مرنا۔

اِنْقَفَشَ واقْتَفَشَ واقْفَنْشَشَ العَنْكَبُوْتُ ونَحْوُهُ: مکڑی وغیرہ کا سمٹ کر بیٹھنا۔

القَفْشُ. س نشاط۔ چھوٹا چرمی موزہ۔

القَفَشُ. چور (القَفْشَلِيْلُ) کف گیر۔

قَفَصَ (ض) قَفْصًا الظَّبْيَ: ہرن کی ٹانگیں باندھنا الشَّيْءَ: قریب قریب رکھنا الرَّجُلَ: تکلیف دینا اليَعْسُوْبَ: دھاگے سے باندھ کر چھتے میں رکھنا الطَّائِرَ: پنجرے میں بند کرنا۔

قَفِصَ (س) قَفَصًا. ہلکا پھلکا ہونا۔ سردی سے سن ہونا الفَرَسُ: پورے دوڑ سے نہ دوڑنا۔ صفت قَفِصٌ.

قَفَّصَ. الظَّبْيَ: ہرن کی ٹانگیں باندھنا۔

تَقَفَّصَ. اکٹھا ہونا۔

تَقَافَصَ. مختلط ہونا۔ اکٹھا ہونا۔

اَقْفَصَ. الرَّجُلُ: پنجرے والا ہونا۔

القَفَصُ. پنجرا۔ القَفَصُ: غلّہ وغیرہ رکھنے کا برتن ج اَقْفَاص (القَفَص والقُفْص) مختلط۔

القَافِصَةُ. قافص کا مؤنث ج قَوَافِص کمینے لوگ۔

القُفَاصُ. پہاڑی بکرا۔ ایک بیماری ہے جو جانوروں کو لاحق ہوتی ہے جس سے ان کی ٹانگیں خشک ہو جاتی ہیں۔

المُقَفَّصُ. مع۔ ثَوْبٌ مُقَفَّصٌ: پنجرے کی طرح منقش کپڑا۔

القُفْصُلُ. شیر۔

بَخِيْرٍ: بدلہ دینا۔

قَفَعَهُ (ف) قَفْعًا بِالمِقْفَعَةِ: تیلی سے مارنا۔ ہ عَنْ كَذَا: منع کرنا۔

قَفِعَتْ (س) قَفَعًا وتَقَفَّعَتْ الاُذُنُ: کان کا سکڑنا۔ ایسے کان کو قَفْعَاء اور ایسے کان والے کو اَقْفَع کہتے ہیں الرِّجْلُ: انگلیوں کا قدم کی جانب مڑا ہوا ہونا الشَّاةُ: چھوٹی دم والی ہونا۔ تَقَفَّعَ الشَّيْءُ: سمٹنا۔

قَفَّعَ الشَّيْءَ: برتن میں رکھنا البَرْدُ اَصَابِعَهُ: سردی کا انگلیوں کو خشک کر دینا۔ سکڑا ہوا کر دینا۔

اِنْقَفَعَ. النَّبَاتُ: نباتات کا خشک اور سخت ہونا عَنْهُ: باز رہنا۔

القَفْعُ س ایک جنگلی آلہ ہے جس کو حصار کے موقع پر استعمال کرتے تھے اور اس کے اندر داخل ہو کر قلعہ کی دیوار تک پہنچ کر سوراخ کرتے تھے۔ واحد قَفْعَة.

القَفَعُ. س۔ تنگی۔ تھکن۔

القَفْعَةُ. نیچے سے کشادہ اور تنگ منہ کی ٹوکری ج قِفَاع وقَفَعَات.

القَفَعَةُ. ٹڈی دل۔

القُفَاعُ والقُفَّاعُ. ایک بیماری جو بکریوں کو لاحق ہوتی ہے جس سے ان کی ٹانگیں ٹیڑھی ہو جاتی ہیں۔

القَفَّاعُ. اسم مبالغہ۔

القُفَّاعَةُ. ایک قسم کا پھندا جو درخت خرما کی شاخ سے بناتے ہیں اور اس سے پرندوں کا شکار کرتے ہیں۔

الاَقْفَعُ. سکڑے ہوئے کان والا۔ سکڑی ہوئی انگلیوں والا۔ ہمیشہ سر جھکائے رکھنے والا۔ چھوٹی دم والا۔

القَفْعَاءُ. اَقْفَع کا مؤنث ج قُفْع. ایک قسم کی گھاس جس میں انگوٹھی کے مانند حلقے ہوتے ہیں مگر دونوں کنارے ملے ہوئے نہیں ہوتے۔ شَاةٌ قَفْعَاءُ: چھوٹی دم والی بکری۔

المُقَفَّعُ. ہمیشہ سر جھکائے رکھنے والا۔ رَجُلٌ مُقَفَّعُ اليَدَيْنِ: سکڑے ہوئے ہاتھوں والا مرد۔

المِقْفَعَةُ. ہاتھ یا انگلی پر مارنے کی چھڑی۔

قَفْقَفَ قَفْقَفَةً وتَقَفْقَفَ. سردی وغیرہ سے کانپنا النَّبْتُ: نباتات کا خشک ہونا۔

قَفْقَفَا الطَّائِرِ: پرندے کے دونوں بازو۔

قَفْقَفَا البَعِيْرِ: اونٹ کے دونوں جبڑے۔

قَفَلَ (ن ض) قَفْلًا وقُفُوْلًا. سفر سے لوٹنا فِي الجَبَلِ: پہاڑ پر چڑھنا الاَمِيْرُ الجُنْدَ: امیر کا فوج کو لوٹانا الشَّيْءَ: اندازہ کرنا (قَفْلًا) الطَّعَامَ: گرانی میں بیچنے کیلئے جمع کرنا۔

قَفَلَ (ض) قُفُوْلًا الفَرَسُ: لاغر ہونا۔ صفت قَافِلٌ الفَحْلُ: جفتی کیلئے ہیجان میں ہونا۔

قَفَلَ (ن) قُفُوْلًا وقَفِلَ (س) قَفَلًا. الجِلْدُ: کھال کا خشک ہونا۔

قَفَّلَ الجِلْدَ: کھال کا خشک ہونا الاَبْوَابَ: دروازے بند کرنا۔ تالا لگانا۔

اَقْفَلَ البَابَ وعَلَى البَابِ: دروازہ پر تالا لگانا۔ البَابَ: دروازہ بند کرنا القَوْمَ: پیچھے سے دیکھتے رہنا۔ اَقْفَلَهُم عَنْ مَبْعَثِهِمْ لوٹانا الجِلْدَ: کھال کو خشک کرنا المَالَ: ایک ہی مرتبہ میں سب مال دینا۔ القَوْمَ عَلَى الاَمْرِ: جمع کرنا الجَيْشَ: فوج کو لوٹانا۔

تَقَفَّلَ وانْقَفَلَ واقْتَفَلَ البَابُ: دروازہ بند ہونا۔ تَقَفَّلَ فِي الجَبَلِ: پہاڑ پر چڑھنا۔

اِنْقَفَلَ الغُزَاةُ: غازیوں کا واپس ہونا۔ لوٹنا۔ الرَّجُلُ: جس کام میں ہوا سے کر گزرنا۔

اِسْتَقْفَلَ البَابُ: دروازہ بند کرنا الرَّجُلُ: بخل کرنا۔ کہا جاتا ہے اِسْتَقْفَلَتْ يَدَاهُ فَهُوَ مُسْتَقْفِلٌ" یعنی وہ بخیل ہے۔

القُفْل. س (والقُفْلَة والقَفْلَة) سوکھا ہوا درخت۔
القَفْلَة. سر کا پچھلا حصہ۔ گدی۔ ایک ہی مرتبہ میں دینا۔ کہا جاتا ہے "اَعْطَاكَ اَلْفًا قَفْلَةً" اس نے تم کو ایک ہزار ایک ہی مرتبہ دے دیا۔
القُفْل. تالا۔ ج اَقْفَال واَقْفُل و قُفُوْل.
القَفَل. س۔ اسم جمع بمعنی قافلہ۔
القُفَلَة. ہر سنی ہوئی چیز کو یاد کر لینے والا۔
القَافِل. فا۔ خشک کھال یا ہاتھ والا۔ لوٹنے والا۔ ج قَافِلَة و قُفَّال.
القَافِلَة. قَافِل کا مؤنث۔ کارواں۔ سفر سے لوٹنے والے رفقاء یا سفر شروع کرنے والے کہ ان پر بھی تفاولا قافلہ کا اطلاق ہوتا ہے ج قَوَافِل خَيْلٌ قَوَافِل: دُبلے گھوڑے۔
القَفِيْل. خشک درخت۔ کوڑا۔ تنگ گھاٹی۔
جِلْدٌ قَفِيْلٌ: خشک کھال۔
القَفَّال. اسم مبالغہ۔
القِيْفَال. ہاتھ میں ایک رگ کا نام جس کی فصد لی جاتی ہے۔
رَجُلٌ مُقْفَلُ اليَدَيْنِ ومُتَقَفِّلُهُمَا و مُقْتَفِلُهُمَا. بخیل کنجوس آدمی کہ جس کے ہاتھوں سے کسی کو کچھ خیر پہنچے ہی نہیں۔
قَفْلَطَهُ قَفْلَطَةً. مِنْ يَدِهِ: اُچک لینا۔
قَفَنَ (ن) قَفْنًا. گدی پر مارنا۔ لاٹھی یا کوڑے سے مارنا الكَلْبُ: کتے کا منہ ڈالنا (واَقْفَنَ واقْتَفَنَ) الشَّاةَ: بکری کو گدی کی طرف سے ذبح کرنا۔ جھٹکا کرنا۔ صفت مفعولی قَفِيْنَة.
قَفَنَ (ض) قُفُوْنًا. مرنا۔
قَفَنَ رَاسَهُ: سر کاٹ دینا۔
القَفْن. س۔ موت۔ مقاتلہ۔
القَفَن والقَفَنَّ. سر کا پچھلا حصہ۔ گدی
القَفَن: کوڑا۔
القِفَنَّ. مرد سخت بدزبان۔
القَفَّان. امین۔ تولنے کا ایک پیمانہ۔ قَفَّانُ كُلِّ شَيْءٍ: ہر چیز کی جماعت۔ انجام کار۔ شَاةٌ قَفِيْنٌ: ذبح کردہ بکری۔

قَفَا يَقْفُوْ قَفْوًا وقُفُوًّا. الرَّجُلَ: گدی پر مارنا۔ صریحاً تہمت لگانا اَثَرَهُ: پیروی کرنا۔ اللّٰه اَثَرَهُ: مٹانا۔ محو کرنا (واَقْفَى واقْتَفَى) الرَّجُلُ بِاَمْرٍ: متعین کرنا۔ مخصوص کرنا۔ اَقْفَى كَذَا عَلَى كَذَا: فضیلت دینا۔ اِقْتَفَاهُ: اتباع کرنا۔ واقْتَفَى الشَّيْءَ: اختیار کرنا۔ اِقْتَفَى بِفُلَانٍ: کسی کے ساتھ اپنے آپ کو خاص کرنا۔
قَفَّى تَقْفِيَةً. آنا فُلَانًا زَيْدًا وبِزَيْدٍ: پیروی کرنا۔ پیچھے چلانا۔ کہا جاتا ہے "قَفَيْتُ عَلَى اَثَرِهِ بِفُلَانٍ" میں نے فلاں کو اس کے نشانِ قدم پر چلایا۔ قَفَّى عَلَيْهِ: لے جانا۔
تَقَفَّى الرَّجُلَ: پیچھا کرنا الاَكَمَةَ: ٹیلے پر چڑھنا الشَّيْءَ: چننا بِفُلَانٍ: اکرام کرنے میں مبالغہ کرنا (واسْتَقْفَى) فُلَانًا بِالعَصَا: پیچھے سے آکر سر پر لاٹھی مارنا۔
تَقَافَى الرَّجُلَ: جھوٹی تہمت لگانا۔
القَوْمُ: ایک دوسرے پر تہمت لگانا۔
القَفَا والقَفَاء. سر کا پچھلا حصہ۔ گدی۔ مذکر ہے اور کبھی مؤنث بھی استعمال کیا جاتا ہے ج اَقْفٍ واَقْفِيَة واَقْفَاء وقُفِيٌّ وقِفِيٌّ وقَفُوْنَ کہا جاتا ہے "لَا اَفْعَلُه قَفَا الدَّهْرِ" میں اس کو زمانہ بھر نہیں کروں گا۔
القَفْوَة. غبار جو بارش کی ابتدا میں اُٹھتا ہے۔ کہا جاتا ہے "هُوَ صَفْوَتِي وقَفْوَتِي" وہ میرا برگزیدہ ہے "وبِئْسَ القَفْوَةُ قَفْوَتُكَ" اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جس کا انتخاب اچھا نہ ہو۔
القِفْوَة. تہمت۔ بُری بات کی نسبت کرنا۔ گناہ۔
القَفَاوَة. مہربانی۔ نوازش۔ مہمانی کا اکرام۔ جس چیز سے مہمان کا اکرام کیا جائے۔ موروثی عزت۔
القُفْيَة. شکاری کا گڑھا جس میں وہ شکار کی گھات میں چھپتا ہے۔
القِفْيَة. عیب۔

القَفِيُّ. نہایت مہربان۔ مکرم مہمان۔ کھانا جس سے مہمان کا اکرام کیا جائے۔ بہترین بھائی۔ متہم بھائی۔ کہا جاتا ہے "هُوَ قَفِيُّهُم و قَفِيَّتُهُم" وہ ان کا قائم مقام ہے۔
القَفِيَّة. فضیلت جو تمہیں غیر پر حاصل ہو۔ گوشہ۔ کھانا جو مہمان کے سامنے رکھا جائے
شَاةٌ قَفِيَّةٌ: سر کے پیچھے کی طرف سے ذبح کی ہوئی بکری اور کہا جاتا ہے "لَا اَفْعَلُه قَفِيَّةَ الدَّهْرِ" یعنی میں زمانہ بھر اس کو نہیں کروں گا۔
القَافِيَة. گلے کا پچھلا حصہ۔ شعر کا آخری کلمہ یا آخری حرف ج قَوَافٍ. قَافِيَةُ كُلِّ شَيْءٍ: ہر چیز کا آخری۔ کہا جاتا ہے "اَتَيْتُهُ عَلَى قَافِيَةِ الشَّيْءِ" میں اس کے پاس فلاں چیز کے پیچھے آیا۔
الكَلَامُ المُقَفَّى. وہ کلام جس میں سجع و قافیہ ہو۔
التَّقْفِيَة. س عِنْدَ الشُّعَرَاء: اشعار میں حرف آخر کا موافق ہونا۔
المُقَفَّى مِنَ الغَنَمِ: گردن کی طرف سے ذبح کی ہوئی بکری۔
رَجُلٌ مُقْفًى و مُقْفًى بِهِ: چنا ہوا مرد۔ عزت کیا ہوا مرد۔
قَفِيَ يَقْفَى قَفًا الرَّجُلَ: گدی پر مارنا۔ قبیح بات کا عیب لگانا۔
القَاقُلَّة. الائچی۔
القَاقُلَّى. ایک قسم کی نمکین گھاس جو اشنان کے مشابہ ہوتی ہے۔
القَوْقَل. نر چکور۔
القَاقُم والقَاقُوْم. ایک جانور ہے جو نیولے کی شکل کا اور اس سے کچھ بڑا ہوتا ہے۔ اور اس کا رنگ گرمی میں سرخ سیاہی مائل اور جاڑے میں بہت سفید ہوتا ہے۔
قَلَّ (ض) قِلًّا وقُلًّا وقِلَّةً کم ہونا الرَّجُلُ: کم مال والا ہونا الجِسْمُ: بدن کا دُبلا اور چھوٹا ہونا اور کہا جاتا ہے "هُوَ يَقِلُّ عَنْ كَذَا" یعنی وہ چھوٹا ہے۔ وقَلَّ الشَّيْءُ: بلند ہونا اور کبھی

قَلَّ کے ساتھ ماکافہ لاحق ہوتا ہے جیسے "قَلَّمَا جِئْتُكَ" اس صورت میں فعل نہیں رہتا اور فاعل کا تقاضا نہیں ہوتا۔ اور قَلَّمَا دو معنے کے لئے کبھی محض نفی کے لئے اور کبھی تھوڑی سی چیز ثابت کرنے کے لئے مستعمل ہے (قَلًّا) الشَّیْءَ: اُٹھانا قَلَّه عَنِ الاَرْضِ: بلند کرنا۔

قَلَّلَ الشَّیْءَ: کم کرنا الشَّیءَ فِی عَیْنِ فُلَانٍ: ہیچ دکھلانا۔

اَقَلَّ الشَّیْءَ: کم کرنا الرَّجُلُ: کم لانا۔ کم مال والا ہونا۔ محتاج ہونا الشَّیْءَ: بلند کرنا۔ اُٹھانا۔

اَقَلَّتْهُ الرِّعْدَةُ: کپکپی لگنا۔

قَالَّ لَهُ العَطاءَ: تھوڑا دینا۔

تَقَالَّ الشَّیْءَ: کم گننا۔ تَقَالَّتِ الشَّمْسُ: آفتاب کا بلند ہونا۔

تَقَلَّلَ الشَّیْءَ: کم سمجھنا۔

اِسْتَقَلَّ الشَّیْءَ: اُٹھانا اور بلند کرنا۔ کم سمجھنا الطَّائِرُ فِی طَیَرَانِهٖ: پرندہ کا اُڑان میں بلند ہونا القَوْمُ: کوچ کرنا۔ اِسْتَقَلَّتْهُ الرِّعْدَةُ: کپوانا بِرَأْیِه: رائے میں متفرد ہونا بِکَذَا: اکیلا ہونا اور کسی کو شریک نہ کرنا فُلَانٌ غَضَبًا: ناراضی کی وجہ سے اُٹھ جانا بِالاَمْرِ: طاقت رکھنا السَّحَابُ: بادل کا بلند ہونا۔

اَلْاِسْتِقْلَالُ: کسی ملک کا آزاد ہونا۔

القِلُّ. چھوٹی دیوار۔ کپکپی۔

القِلُّ والقُلُّ. کم مِنَ الشَّیْءِ: کمتر۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ قُلٌّ" اکیلا آدمی "هُوَ قُلُّ ابْنُ قُلٍّ" وہ غیر معروف ہے "قُلَّ رَجُلٌ او اَقَلُّ رَجُلٍ لا یَقُوْلُ ذٰلِكَ اِلَّا زَیْدٌ" یعنی سوائے زید کے کوئی نہیں کہتا۔

القُلَّة. مرض سے صحت یا حصولِ دولت۔

القُلَّة. سر کا یا پہاڑ کا یا ہر چیز کا بالائی حصہ۔ لوگوں کی جماعت۔ بڑا گھر۔ چھوٹا کوزہ قُلَّةُ السَّیْفِ: تلوار کے قبضہ کی زیبائش ج قُلَل وقِلال۔

قِلَالَةُ الجَبَلِ: پہاڑی کی چوٹی۔

القِلَّة. کمی۔ مرض سے صحت یا حصولِ دولت۔ کپکپی۔ ج قِلَل اور کہا جاتا ہے "رَجُلٌ طَوِیْلُ القِلَّةِ" یعنی لمبے قد کا مرد اَخَذَهٗ بِقَلِّیَّتِهٖ وبِقِلِّیْلَتِهٖ وبِاَقْلِیْلَاهُ وبِقَلْبَلَاهُ اس نے سب لے لیا و "رَحَلُوْا بِقَلِّیَّتِهِمْ" وہ سب کوچ کر گئے اور اپنے پیچھے کچھ نہیں چھوڑا۔ و اَکَلَ الضَّبَّ بِقَلِّیَّتِهٖ" یعنی گوہ کو کھال وہڈی سمیت کھا گیا۔

القِلِّیَّة. عمارت۔ مشابہ معبد نصاریٰ۔

القَلِیْل. کم۔ لاغر۔ ج قَلِیْلُوْن واَقِلَّاء وقُلُل وقُلُلُوْن مؤنث قَلِیْلَة ج قَلِیْلَات وقَلَائِل. کہا جاتا ہے "رَجُلٌ قَلِیْلُ الخَیْرِ" مرد کم خیر و "قَلِیْلٌ مِنَ الرِّجَالِ یَقُوْلُ ذٰلِكَ" یعنی اس کو کوئی نہیں کہتا۔ "مَا اَخَذْتُ مِنْهُ قَلِیْلَةً ولا کَثِیْرَةً" میں نے اس سے کچھ نہیں لیا۔ تائے تانیث صرف نفی کی صورت میں داخل ہوتی ہے۔

القَلَال والقُلَال. کم۔ ج قُلُل. القَلال زمین سے انگور کی شاخوں کو اٹھانے کیلئے تھونی۔

القُلُل مِنَ النَّاسِ: متفرق لوگ۔

الاَقَلُّ. کمتر (والمُقِلُّ) فقیر جس کے پاس کچھ ہو۔

القُلّی. پستہ قد لڑکی۔

قَوْمٌ اَقِلَّة. خسیس درجہ کے لوگ۔

المُقَلَّل. مِنَ السُّیُوْفِ: جس کے قبضہ پر چاندی یا لوہا لگا ہوا ہو۔

المُسْتَقِلُّ. فا۔ کہا جاتا ہے "هُوَ مُسْتَقِلٌّ بِنَفْسِهٖ" وہ خود مختار ہے۔

قَلَبَ (ض) قَلْبًا الشَّیْءَ: پلٹ دینا۔ اُوپر کا نیچے کر دینا۔ اندر کا باہر کر دینا القَوْمَ: پھیر دینا۔ لوٹا دینا۔ کہا جاتا ہے "قَلَبَ المُعَلِّمُ الصِّبْیَانَ" معلم نے بچوں کو ان کے گھر لوٹا دیا المَجْنُوْنُ عَیْنَهٗ: غضبناک ہونا۔ قَلَبَتِ البُسْرَةُ: کچی کھجور کا سرخ ہونا۔ قَلَبَ الاَرْضَ لِلزِّرَاعَةِ: زمین کو جوتنا اور کہا جاتا ہے "قَلَبَ الاَمْرَ ظَهْرًا لِبَطْنٍ" اس نے معاملہ کی آزمائش کی۔

قَلَبَهٗ (ن ض) قَلْبًا: دِل پر مارنا۔ قَلَبَ النَّخْلَةَ: گودا نکالنا اللّٰهُ فُلَانًا اِلَیْهِ: موت دینا۔

قَلِبَ (س) قَلَبًا: اُلٹے ہونٹوں والا ہونا۔ صفت اَقْلَب. قَلِبَتِ الشَّفَةُ: اُلٹا ہونا۔ صفت قَلْبَاء.

قُلِبَ البَعِیْرُ: اُونٹ کا دل کی بیماری والا ہونا۔

قَلَّبَهٗ. بمعنی قَلَبَه اور تشدید مبالغہ یا تکثیر کے لئے ہے۔ کہا جاتا ہے "اَصْبَحَ یُقَلِّبُ کَفَّیْهِ" وہ نادم ہونے لگا" و "قَلَّبَ الاُمُوْرَ" اس نے انجام پر نظر ڈالی۔

اَقْلَبَ الشَّیْءَ: اُلٹ دینا اللّٰهُ اِلَیْهِ: موت دینا۔ اَقْلَبَ العِنَبُ: انگور کے اوپر کا حصہ خشک ہونا الخُبْزُ: روٹی اُلٹنے کے قابل ہونا القَوْمُ: دِل کی بیماری میں مبتلا شدہ اُونٹوں کا مالک ہونا۔

تَقَلَّبَ. بِالظَّهْرِ عَلیٰ فِرَاشِهٖ: کروٹیں لینا۔ فِی الاُمُوْرِ: اپنی مرضی سے تصرف کرنا اور کہا جاتا ہے "اَنَا اَتَقَلَّبُ فِی نَعْمَائِهٖ" میں اس کی نعمتوں میں اپنی مرضی سے تصرف □ کرتا ہوں۔

اِنْقَلَبَ. اُلٹا جانا۔ اُوندھانا۔ واپس ہونا۔

القَلْب. مِن دِل۔ عقل۔ قَلْبُ الجَیْشِ: فوج کا درمیانی حصہ۔ قَلْبُ کُلِّ شَیْءٍ: گودا۔ خالص۔ کہا جاتا ہے "جِئْتُكَ بِهٰذَا الاَمْرِ قَلْبًا" میں تمہارے پاس محض اس کام کے لئے آیا۔ قَلْبُ العَقْرَبِ: منازلِ قمر میں سے ایک منزل کا نام۔ ج قُلُوْب اَفْعَالُ القُلُوْبِ: ظن اور اس کے امثال۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ قَلْبٌ" یعنی خالص النسب اور اس میں مذکر ومؤنث واحد جمع سب برابر ہیں اور کبھی کہا جاتا ہے "اِمْرَاَةٌ قَلْبَةٌ"

القُلْب والقَلْب والقِلْب مِنَ الشَّجَرِ: درخت کے اندر کا نرم گودا ج اَقْلَاب وقُلُوْب وقِلَبَة: القُلْبُ: کنگن۔ سفید سانپ۔

القُلْبَة. سرخی۔

القُلَبَة. وہ بیماری جس سے بیمار بچھونے پر

ترپے۔

القُلَاب. دِل کی بیماری۔

القَالِبُ. فا۔ سرخ رنگ کی کچی کھجور۔ کہاجاتا ہے "شَاۃٌ قَالِبُ اللَّبنِ" ماں کے مخالف رنگ کی بکری (و القَالَب) سانچہ۔ موزہ۔ جوتا بنانے کا فرمہ۔ ج قَوَالِب.

القُلَّبُ. پلٹنے والا۔ بہت اُلٹنے پلٹنے والا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ مُوَلٌّ قُلَّبٌ" اور "حُوَّلِيٌّ وقُلَّبِيٌّ" یعنی حیلہ گر۔ معاملہ کے اُلٹ پھیر کا ماہر۔

القَلُوْب. بہت اُلٹنے پلٹنے والا (و القِلَاب) بھیڑیا۔

القَلِيْب. کنواں۔ کنواں بغیر من کا۔ پُرانا کنواں (مذکر اور کبھی مؤنث استعمال کیا جاتا ہے) ج قُلُب و قُلْب و اَقْلِبَة.

القَلُوْب والقُلُوْب والقِلِّيْب. بھیڑیا۔ شیر۔

المِقْلَبُ. کھیتی کے لئے زمین کو اُلٹنے پلٹنے کا ایک آہنی اوزار۔

المُنْقَلَبُ. مص۔ انقلاب کا اسم ظرف۔ لوٹنے کی جگہ۔ کہاجاتا ہے "كُلُّ اِمْرِئٍ يَصِيْرُ اِلٰى مُنْقَلَبِهٖ"

المَقْلُوْبَة. مع کان۔

قَلِتَ (س) قَلَتًا. ہلاک ہونا۔

اَقْلَتَهٗ. ہلاک کرنا۔ اَقْلَتَتِ المَرْاَةُ و كُلُّ اُنْثٰى بے اولاد ہونا۔ اور اسم قَلْت ہے۔

القَلَت: خوف۔ اَقْلَتَهٗ فَقَلِتَ: اس نے فاسد کیا پس وہ فاسد ہو گیا۔

القَلْت. چٹان کا گڑھا۔ آنکھ کا گڑھا۔ ج قِلَات۔ کہا جاتا ہے "طَعَنَهٗ فِي قَلْتِ خَاصِرَتِهٖ" اس نے اُس کے کوکھ کے گڑھے میں نیزہ مارا "وطَعَنَهٗ فِي قَلْتَيْ تَرْ قُوَتِهٖ" اس نے اس کی دو ہنسلیوں کے بیچ کے گڑھے میں نیزہ مارا۔ عضو کے ہر گڑھے کو قلت کہتے ہیں۔

و رَجُلٌ قَلْتٌ و قَلِتٌ. کم گوشت۔ دُبلا پتلا مرد۔

القَلْتَة. دونوں مونچھوں کے درمیان کا گڑھا۔ شَاۃٌ قَلْتَةٌ: بکری جس کا دودھ میٹھا نہ ہو۔

المَقْلَتَة. ہلاکت۔ خوفناک جگہ۔

المِقْلَات. وہ عورت جس کا بچہ زندہ نہ رہے۔ وہ عورت جس کا ایک بچہ ہو اور پھر اس کے بعد وہ حاملہ نہ ہو۔ ج مَقَالِيْت.

قَلِح (س) قَلَحًا. زرد دانتوں والا ہونا۔

قَلِحَتْ اَسْنَانُهٗ: دانتوں کا زرد ہونا۔ صفت مذکر قَلِح و اَقْلَح صفت مؤنث قَلِحَة و قَلْحَاء. ج قُلْح.

قَلَّحَهٗ. دانتوں کو زردی سے صاف کرنا۔

تقَلَّحَ. میلے کپڑے والا ہونا۔ تَقَلَّحَ البِلَاد: قحط کے زمانہ میں شہروں میں کمائی تلاش کرنا۔

القَلْح. بڈھا گدھا۔

القَلَح والقُلَاح. زردی جو دانتوں پر آجاتی ہے۔

القِلْح. میلا کپڑا۔

اَلْقَلْحُوْمِن: توت کی تر شاخ۔

الاَقْلَح. زرد دانتوں والا۔ گبریلا۔

رَجُلٌ اَقْلَح: تجربہ کیا ہوا۔

المُقَلَّح. تجربہ کیا ہوا۔

القَلْحَزَة. پستہ قد کی چال۔ اِلْقِلْحَز: موٹا متکبر۔

القِلْحَاس. مرد بد صورت۔ بد قوارہ۔

اِقْلَحَمَّ الرَّجُلُ: بہت بوڑھا ہونا۔

القِلْحَمّ. متکبر۔ بوڑھا۔

شَيْخٌ قِلْحَامَة. بہت بوڑھا۔

قَلَخَ (ف) قَلْخًا و قَلِيْخًا الشَّجَرَةَ: درخت اُکھاڑنا۔

قَلَخَ (ف) قَلْخًا وقَلِيْخًا وقُلَاخًا البَعِيْرُ: اُونٹ کا بڑبڑانا۔

قَلَخَهٗ. بالسَّوْطِ. کوڑا مارنا۔ قَلَخَ النَّبْتُ: نباتات کا سخت ہونا۔

القَلْخ. مص۔ کھوکھلا۔ نرکل بانس۔ بوڑھا گدھا (و القُلَاخ) بڑے سر والا۔

قَلَدَ (ض) قَلْدًا الحَبْلَ: رسّی بٹنا الحَدِيْدَةَ: لوہے کو باریک کرنا اور کسی چیز پر موڑنا۔ الرَّجُلُ السَّيْفَ: تلوار کو حمائل کرنا۔ المَاءَ فِي الحَوْضِ او الشَّرَابَ فِي البَطْنِ: جمع کرنا۔ الزَّرْعَ: کھیتی سیراب کرنا الشَّيْءَ: موڑنا۔ الحُمّٰى فُلَانًا: بخار ہر روز آنا۔

قَلَّدَهٗ. السَّيْفَ: گلے میں تلوار کا پرتلہ ڈالنا۔ القِلَادَةَ: ہار پہنانا۔ العَمَلَ: کام سپرد کرنا الدَّيْنَ: قرض سونپ دینا۔ قَلَّدَ البَعِيْرَ اُونٹ کی گردن میں کھینچنے کیلئے پٹہ ڈالنا۔ فُلَانًا القَضَاءَ فِي بَلَدِ كَذَا: قاضی بنانا۔ کہا جاتا ہے "قُلِّدَ حَبْلَهٗ" وہ آزاد چھوڑ دیا گیا۔ "قَلَّدَهٗ فِي كَذَا" اس نے اُس کی فلاں بات میں بغیر غور و فکر کے پیروی کی۔

اَقْلَدَ البَحْرُ عَلَيْهِم: غرق کر دینا۔ ڈوبا دینا۔

تَقَلَّدَتِ المَرْاَةُ القِلَادَةَ: عورت کا ہار پہننا۔ تَقَلَّدَ الاَمْرَ: ذمہ دار ہونا۔ برداشت کرنا۔ السَّيْفَ: گلے میں تلوار کا پرتلہ ڈالنا۔

تَقَالَدَ القَوْمُ المَاءَ: پانی پر باری باری آنا۔

اِقْتَلَدَ المَاءَ: پانی کا چلو لینا۔

اِقْلَوَّدَ النُّعَاسُ فُلَانًا: نیند کا غالب آنا۔

القَلْد. مص بٹ دیا ہوا اینٹھا ہوا کنگن۔ کہا جاتا ہے "سِوَارٌ قَلْدٌ" رسّی پر بٹی ہوئی رسّی۔ ج اَقْلَاد و قُلُوْد.

القِلْد. بخار کی باری کا دن۔ چوتھیا بخار کا دن۔ پانی کا حصہ۔ جماعت۔ ہر ہفتہ کی بارش۔ کہاجاتا ہے "سَقَتْنَا السَّمَاءُ قِلْدًا فِي كُلِّ اُسْبُوْعٍ" یعنی ہم پر ہر ہفتہ میں بارش ہوئی۔ بڑے پیالہ کے مشابہ ج اَقْلَاد کہا جاتا ہے "اَعْطَيْتُهٗ قِلْدَ اَمْرِي" میں نے اپنے معاملہ کو درو بست اس کے سپرد کر دیا۔

القِلْدَة. گھی کا تلچھٹ۔ کھجور۔

القَلْدَة. دونوں مونچھوں کے درمیان گڑھا۔

القِلَاد والاِقْلِيْد. انگوٹھی یا بالی کے گرد لپیٹنے کے لئے پیتل یا تانبے کا تار۔

القِلَادَة. ہار۔ مالا۔ ج قَلَائِد و قِلَاد. چھ

ستارے جن کو قوس بھی کہتے ہیں۔ قَلَائِدُ الشِعْرِ: اشعار جو نفاست کی بنا پر یاد کئے جائیں اور محفوظ رکھے جائیں۔

اَلْقَلَادَةُ: امریکی علاقوں کا ایک خوبصورت پودہ جس کو زیب و زینت کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔

اَلْقَلُوْد. بہت پانی والا کنواں۔

القَلِيْد و المَقْلُوْد. بٹا ہوا۔

القَلِيْد و المِقْلَاد. خزانہ۔

التَقْلِيْد. س۔ ج تَقَالِيْد و تَقْلِيْدَات التَقَالِيْد عِنْدَ النَصَارىٰ: نصرانیوں کی سینہ بہ سینہ مذہبی باتیں۔ اور تقلید کا اطلاق اس فرمان شاہی پر بھی ہوتا ہے جو پیروی حکم کیلئے جاری ہوتا ہے۔

الاِقْلِيْد ج اَقَالِيْد. المِقْلَد ج مَقَالِد. والمِقْلَاد. ج مَقَالِيْد: کنجی۔ کہا جاتا ہے "ضَاعَتْ مَقَالِدُ او مَقَالِيْدُ" اُس کے اوپر اُس کے معاملات تنگ ہوگئے "وَاَلْقىٰ اِلَيْهِ مَقَالِيْدَ الْاُمُوْرِ" اس نے اپنے اُمور اسے سونپ دیئے المِقْلَد: برتن۔ توبرہ۔ پیمانہ۔ ٹیڑھے سر کی چھڑی۔

المُقَلَّد. مع۔ سردار قوم۔ آگے بڑھنے والا گھوڑا۔ ہار پہننے کی جگہ۔ مونڈھوں پر پرتلہ ڈالنے کی جگہ۔ مُقَلَّدَاتُ الشِعْرِ: اشعار جو نفاست کی بنا پر یاد کئے جائیں اور محفوظ رکھے جائیں۔

القَلَنْد. ایک کیڑا ہے چوپاؤں کو چمٹ جاتا ہے اور ان کی موت تک جدا نہیں ہوتا۔

قَلَزَهٗ (ن ض) قَلْزًا. مارنا۔ قَلَزَ الاَرْضَ بِعَصَاهُ: کریدنا بِسَهْمِهٖ: تیر پھینکنا بِقَيْئِهٖ: اُلٹی کرنا الرَجُلُ: پینا۔ چست ہونا۔ کودنا۔ لنگڑانا ہ الماءَ: گھونٹ گھونٹ پلانا۔

(قَلَزَ وَاَقْلَزَ) الجَرَادُ: انڈے دینے کے لئے دُم کو زمین پر مارنا۔

تَقَلَّزَ. چست ہونا الوَعْلُ: پہاڑی بکری کا دوڑنا۔

اِقْتَلَزَ الكَاسَ: گھونٹ گھونٹ لینا۔

اَلْقُلْزُ. مِنَ الرِجَالِ: ہلکا پھلکا کمزور مرد۔

القِلِزّ و القُلُزّ. سخت تانبا کہ جس کو لوہا کاٹ نہ سکے۔ مضبوط مرد۔ مؤنث قِلِزَّة و قُلُزَّة.

قَلْزَمَ و تَقَلْزَمَ الشَیَٔ: نگلنا۔ تَقَلْزَمَ الرَجُلُ: کنجوسی کی وجہ سے مرنا۔

القِلْزِم. کمینہ۔

القُلْزُم. مصر اور مکہ کے درمیان ایک شہر کا نام اور اسی کے نام پر بحر قلزم ہے۔

القُلْزُمَة. س۔ کمینہ پن۔ شور۔

قَلَسَ (ض) قَلْسًا وقَلَسَانًا. کھانا یا پانی کا پیٹ سے مُنہ تک آنا۔ بہت شراب پینا نَفْسُهٗ جی متلانا الكَاسُ بِالشَرَابِ: چھلک پڑنا الاِنَاءُ: بہہ پڑنا النَحْلُ العَسَلَ: شہد بنانا السَحَابَةُ بِالنَدىٰ: جھلا پڑنا الرَجُلُ: گانے میں ناچنا۔ عمدہ گانا۔

قَلَّسَ. دف بجانا اور گانا۔ سجدہ کرنا القَوْمُ: گا بجا کر اور کھیل کود سے بادشاہوں کا استقبال کرنا لَهٗ: سینے پر ہاتھ رکھ کر عجز وانکساری ظاہر کرنا الرَجُلَ: ٹوپی پہنانا۔

تَقَلَّسَ. ٹوپی پہنانا۔

القَلْس. س۔ کشتی و جہاز کی موٹی رسّی۔ ج قُلُوْس و اَقْلَاس. القَلْس. بد ہضمی کی وجہ سے کھانا پانی جو مُنہ تک آئے۔ قے۔ قَلْسُ البَحْرِ: بادل۔

القَالِس. وہ شخص جس کے مُنہ تک بد ہضمی کی وجہ سے کھانا پانی آجائے۔

القَلَّاس. اسم مبالغہ۔ ٹوپی بنانے والا۔ بَحْرٌ قَلَّاسٌ: زیادہ جھاگ پھینکنے والا سمندر۔

القَلِيْس. شہد۔ شہد کی مکھی۔

قَلْسىٰ الرَجُلَ. ٹوپی پہنانا۔

تَقَلْسىٰ تَقَلْسِيًا. ٹوپی پہننا۔

الاَنْقَلِيْس و الاِنْقِلِيْس. ایک قسم کی مچھلی جو سانپ کے مانند ہوتی ہے۔ بام مچھلی۔

القَلَاش. چھوٹا۔ سکڑا ہوا۔

القَلَاشَة. کوتاہی۔ چھوٹا پن۔

القَلَّاش و الاَقْلَش. حیلہ گر (دخیل)

قَلَصَ (ض) قُلُوْصًا. الرَجُلُ: کودنا القَوْمُ: اکٹھا ہو کر چلنا القَوْمُ عَنِ الدَارِ: ہلکا پھلکا ہونا اور اکٹھا ہو کر چلنے کا وقت آنا۔ الماءُ: پانی کا ختم ہونا البِئْرُ: اوپر تک چڑھنا الظِلُّ عَنْ كَذَا: سایہ کا سمٹ آنا۔ صفت قَالِص الثَوْبُ بَعْدَ الغَسْلِ: کپڑے کا سکڑنا الغُلَامُ: جوان ہونا الشَفَةُ: ہونٹ کا اوپر کو سکڑنا۔

قَلَصَت (ض) قُلُوْصًا و قَلِصَت (س) قَلَصًا نَفْسُهٗ: جی متلانا۔

قَلَّصَ قَمِيْصَهٗ فَقَلَّصَ هُوَ: سمیٹنا۔ سمٹنا۔ لازم و متعدی۔ قَلَّصَت الدِرْعُ: زرہ کا چست ہونا النَاقَةُ بِرَاكِبِهَا: اُونٹنی کا سوار کو لے کر تیز دوڑنا۔ دوڑے جانا القَوْمُ: اُونٹنیوں پر سوار ہونا۔

اَقْلَصَ البَعِيْرُ: کوہان کا کچھ ظاہر ہونا النَاقَةُ: گرمی میں موٹی ہونا۔

تَقَلَّصَ. اکٹھا ہونا۔ سکڑنا۔ قریب قریب ہونا۔

القَلَصَة. پانی جو کنوئیں میں بکثرت جمع ہو کر ختم ہو جائے۔ ج قَلَص و قَلَصَات. اور کہا جاتا ہے "مَا وَجَدتُ فِي البِئْرِ اِلَّا قَلَصَةً مِنَ المَاءِ" کنوئیں میں سے صرف تھوڑا سا پانی پایا۔

القَلُوْص مِنَ الاِبِلِ: لمبی ٹانگوں والی اُونٹنی۔ جوان اُونٹنی یا چلتی ہوئی اُونٹنی۔ اُونٹنی جس پر پہلی مرتبہ سواری کی جائے۔ ج قَلَائِص وقِلَاص وقُلُص وقُلْصَان.

القَلُوْص: مادہ شتر مرغ۔ شتر مرغ کا مادہ بچہ۔ شوات کا بچہ۔ جوان لڑکی۔ جاری نہر جس میں گندگی وغیرہ بہہ کر جاتی ہو۔

القَلِيْص. بہت مِنَ المِيَاهِ: ختم ہونے والا پانی۔

القَلَّاص مِنَ المِيَاهِ: ختم ہونے والا پانی۔ اُونٹنی کو دوہنے والا۔

المِقْلَاص: اُونٹنی کو دوہنے والا مِنَ النُوْقِ: گرمی کے زمانہ میں موٹی ہونے والی اُونٹنی۔

فَرَسٌ مُقَلِّصٌ: لمبی ٹانگوں والا گھوڑا۔

قَلَطَ (ن) قَلْطًا. بدصورت ہونا۔
القَلَط. جن کے بچے۔ شیطان کے بچے۔
القَلَطِّی والقِيلِيط. مرد خبیث؛ سرکش (والقُلاط) بہت پستہ قد۔ آدمی ہو یا بلی یا کتا۔
اَلْقَلِيطُ: میل اور گندگی جمع ہونے کی جگہ۔
اَلْقَلِيطَةُ: تیتر کی ایک قسم۔
القَلِيط. خصیہ میں سوجن۔
القَيْلَط والقِيلِيط. خصیہ میں سوجن والا۔
القَلْطَبان. بیوی کے بارے میں غیرت نہ رکھنے والا۔ بھڑوا۔
قَلَعَ (ف) قَلْعًا و قَلَّعَ واقْتَلَعَ الشئَ: جڑ سے اُکھیڑنا۔ قَلَعَ الوَ إلَى فُلَانًا: معزول کرنا۔ اِقْتَلَعَ الشئَ: چھیننا۔
قَلِعَ (س) قَلَعًا وقَلَعَةً الرَّاكِبُ: سوار کا زین پر جم کر نہ بیٹھنا الرَّجُلُ: کند ذہنی کی وجہ سے کلام کو نہ سمجھنا المُصَارِعُ: کشتی کے وقت قدم ثابت نہ رہنا۔
قُلِعَ قَلْعًا. الرَّجُلُ: حملہ میں ثابت نہ رہنا۔ زین پر جم کر نہ بیٹھنا۔
اَقْلَعَ عَنْ كَذَا: باز رہنا اور چھوڑنا المَلَّاحُ السَّفِينَةَ: بادبان اٹھانا اَصْحَابُ السَّفِينَةِ: روانہ ہونا الشئُ: روشن ہونا الاَمِيرُ: قلعہ بنانا الحُمّٰى عَنْ فُلَانٍ: بخار کا اُتر جانا۔ قرآنِ مجید میں ہے "يَا سَمَاءُ اقْلِعِيْ" یعنی اے آسمان بارش سے رُک جا۔
قَالَعَا مُقَالَعَةً. ایک دوسرے کو اُکھیڑنا۔
تَقَلَّعَ وانْقَلَعَ واقْتَلَعَ. جڑ سے اُکھڑنا۔
تَقَلَّعَ فِي مَشْيِهِ: آگے کو جھکتے ہوئے چلنا۔
القَلَع. س۔ بسولی۔ چرواہے کا تھیلا۔ ج اَقْلُع وقُلُوْع. قَلَعُ الحُمّٰى: بخار اُترنے کا دن۔ کہا جاتا ہے "تَرَكْتُه فِي قَلَعٍ و قِلْعٍ وقَلَعٍ مِنْ حُمَّاه" میں نے اس کو بخار اُترتی ہوئی حالت میں چھوڑا۔ القلع کان جس کی طرف عمدہ رانگ کو منسوب کرتے تھے کہتے تھے "رَصَاصٌ قَلْعِيٌّ وقَلَعِيٌّ"
القِلْع. بادبان۔ ج قُلُوْع وقِلَاع.
القِلْع. بخار کے اُترنے کا دن۔ مردوں کے پہننے کی صدری۔ وہ شخص جو گھوڑے پر اچھی طرح نہ بیٹھ سکے۔
القُلَع. چلنے میں قوی مرد۔
القَلِع. س۔ خون۔ کھرنڈ جو کھجلی والے کے جسم پر ہو۔ پتھر جو چٹان کے نیچے ہو مِنَ الحُمّٰى: بخار اُترنے کا دن۔
القَلِع. جو حملہ میں یا زین پر قائم نہ رہ سکے۔ کند ذہن جو کلام کو نہ سمجھے۔ کھرنڈ والے۔ و شَيْخٌ قَلِعٌ: کھڑے ہونے کی حالت میں آگے کو جھکنے والا بڈھا۔
القَلْعَة. قلعہ. ج قِلَاع و قُلُوْع.
القَلْعَة: کھجور کا چھوٹا پودہ جو کھجور کی جڑ سے اُکھیڑا جائے۔ چرواہے کا توشہ دان۔
القِلْعَة. قَلَعَ کا اسم نوع۔ لمبا پھاڑا ہوا ٹکڑا۔ ج قِلَع.
القُلْعَة. کھرنڈ والا؛ کمزور جو کشتی میں جلد مغلوب ہو جائے؛ ہمیشہ نہ رہنے والا مال؛ منگنی کا مال؛ درخت سے جو اُکھیڑا جائے۔ کہا جاتا ہے "هُوَ عَلَى قُلْعَةٍ" وہ سفر پر ہے "و مَنْزِلُنَا مَنْزِلُ قُلْعَةٍ وقُلَعَةٍ وقُلْعَةٍ" یعنی ہم مالک نہیں و "هٰذَا المَنْزِلُ مَنْزِلُ قُلْعَةٍ" یعنی جب کوئی صاحب عزت آدمی آجاتا ہے تو بیٹھنے والے کو ہٹانا یا بار بار اُٹھنا پڑتا ہے۔
القَلَعَة. بڑا ٹیلہ۔ قلعہ۔ بادل کا پہاڑ جیسا ٹکڑا۔ ج قَلَع. چٹان جو پہاڑ سے جدا ہو گئی ہو اور دشوار گزار ہو۔ ج قِلَاع وَ قَلَع.
القُلَعَة. کھرنڈ والا۔
القُلاع. جو خشک ہونے کے بعد پھٹی ہوئی مٹی پھنسیاں۔ جو منہ یا زبان پر ہوں۔ واحد قُلَاعَة القُلَاع: مٹی جو خشک ہونے کے بعد پھٹ جائے اور اس کے نیچے سانپ کی چھتری ہو۔ قُلَاعُ الاُذن: کان کی جڑ میں شگاف کہ جس سے پیپ وغیرہ نکلے۔ القُلَاعَة: پتھر یا ڈھیلا جو پھینکنے کے لئے زمین سے اُکھیڑا جائے۔ کہا جاتا ہے "رُمِي بِقُلَاعَةٍ" یعنی لاجواب کر دیا گیا۔
القِلَاعَة. کشتی و جہاز کا بادبان۔
القَلّاع. وہ شخص جو حملہ میں یا زین پر قائم نہ رہ سکے۔ بڑا جھوٹا۔ داڑھ اکھیڑنے والا۔ بادشاہوں کے پاس چغلی کھانے والا۔ سپاہی۔ سپہ سالار۔ کفن چور۔
القَلُوْع. بڑی اُونٹنی۔ کمان جو کھینچنے میں اُلٹ جائے۔ ج قُلُع.
اِقْلَاعُ الحُمّٰى ومُقْلَعُها. بخار کا اُترنا۔
المَقْلَع. پتھر اُکھیڑنے کی جگہ۔ ج مَقَالِع.
المِقْلَاع. گوپھن۔ ج مَقَالِيع.
اِقْلَعَدَّ الشَّعَرُ: بال کا سخت گھنگھریالے ہونا فُلَانٌ: خودسری کے ساتھ جانا۔
اِقْلَعَطَّ الشَّعَرُ: بال گھنگھریالے اور سخت ہونا۔
اِقْلَعَفَّ الشئُ: سمٹنا أنا مِلُ فُلَانٌ: سردی یا بڑھاپے کی وجہ سے جھری دار ہونا۔
قَلْعَطَ و تَقَلْعَطَ: زیادہ میلا کرنا اور میلا ہونا۔
اَلْمُقَلْعَطُ: میلا اور کنجوس آدمی۔
القَلْعَطَة. بالوں کا سخت گھنگھریالا پن۔
قَلَفَ (ض) قَلْفًا الشَّجَرَةَ: درخت سے چھال اُتارنا الشئَ: پلٹنا (واقْتَلَفَ) الظُّفُرَ: جڑ سے کاٹ لینا۔ قَلَفَ العَصِيْرُ: جھاگ لانا۔
قَلَفَ (ن) قَلْفًا. القُلْفَة: کاٹنا۔
قَلَفَ (ض) قَلْفًا وقُلْفَةَ الدَنَّ: مٹکے کے سرے پر کی مٹی چھڑانا (وقَلَّفَ) السَّفِينَةَ کشتی کے تختوں کو درخت خرما کی چھال سے جوڑنا اور ان کے درمیان تارکول ڈالنا۔ اسم القلافة ہے وقَلَّفَ الجَزُوْر: ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔
قَلِفَ (س) قَلَفًا الصَبِيُّ: بے ختنہ ہونا یا عضو تناسل کی کھال کا بڑا ہونا۔ صفت اَقْلَف.
تَقَلَّفَ القِشْرُ عَنِ الشَجَرَةِ: درخت سے چھال کا اُترنا۔
اِنْقَلَفَتِ السُرَّةُ: ناف کا موٹائی کی وجہ سے لوٹ جانا۔
القِلْف. درخت کی چھال۔ واحد قِلْفَة سخت جگہ۔

القِلْفَة. ناخن جڑ سے کٹا ہوا۔
القُلْفَة والقَلَفَة. عضو تناسل کی کھال۔ ج قُلَف.
القَلِفَة مِنَ الشَفَاة: ہونٹ جس میں موٹائی ہو۔
القُلَافَة. درخت وغیرہ کی چھال۔
القَلِيْف ج قُلُف والقَلِيْفَة ج قَلِيْف والمَقْلُوْفَة ج مَقْلُوْفَات: کھجور رکھنے کا بڑا ٹوکرا۔
القَلِيْف والمَقْلُوْف. مٹکا جس کے سرے سے مٹی چھڑا دی گئی ہو۔ القَلِيْف۔ خشک میوہ۔ دریائی کھجور جس کا چھلکا اُتر گیا ہو۔ کھجور کا بڑا ٹوکرا۔ واحد قَلِيْفَة.
الاَقْلَف. بے ختنہ۔ عضو تناسل کی بڑی کھال والا۔ مؤنث قَلْفَاء ج قُلْف. کہا جاتا ہے "هُوَ اَقْلَفُ القَلْبِ" وہ اچھی باتوں کو نہیں قبول کرتا "عَامٌ اَقْلَف" سرسبز سال "عَيْشٌ اَقْلَف" خوش حال زندگی۔
التَقْلِيْف. کھجور سے گٹھلی جدا کرنا اور برتن میں ذخیرہ کرنا۔
قَلْفَح. الطَعَامَ: سب کچھ کھالینا۔
تَقَلْفَعَ عَنْهُ الشَئُ: چھل جانا۔
القِلْفَع والقِلِفع. خشک کیچڑ کا پھٹا ہوا ٹکڑا۔ لوہے کے ذرات جو ڈھالتے وقت گریں۔
القلفعة. سانپ کی چھتری۔ زمین کی مٹی جو سانپ کی چھتری کے اُگنے سے ہٹ جائے۔ اُونٹ کی کھال پر چھال کی مانند داغ۔
قَلِقَ (س) قَلَقًا. مضطرب ہونا۔ بے قرار ہونا۔ صفت مذکر قَلِق و مِقْلاق. صفت مؤنث قَلِقَةٌ ومِقْلاق.
قَلَقَ (ن) قَلْقًا الشَئَ: حرکت دینا۔
اَقْلَقَهُ. بے قرار کرنا۔ اَقْلَق الشَئَ مِنْ مَكَانِهِ: حرکت دینا القَوْمُ السُيُوْفَ فِي الغِمْدِ: آسانی کیلئے تلوار کو میان ہی میں حرکت دینا۔
القُلْقَاس. اروی۔
قَلْقَلَ قَلْقَلَةً. آواز نکالنا (قَلْقَلَةً وقَلْقَالًا وقِلْقَالًا) الشَئَ: حرکت دینا۔ الحُزْنُ وَمعَهُ: آنسو بہانا فِي الاَرْضِ سفر کرنا۔
تَقَلْقَلَ. متحرک ہونا۔ ہلکا ہونا اور تیز دوڑنا فِي البِلَاد: ملک میں پھرنا۔
القِلْقِل والقُلْقُلان. ایک درخت ہے جو انار کے مشابہ ہوتا ہے اور جس کا پھل کالے رنگ کا چکنا گول کالی مرچ کے برابر ہوتا ہے۔
حروف القَلْقَلَة پانچ حروف ہیں۔
ب ج د ط ق۔
القَلْقَال. ہمیشہ سفر کرنے والا۔
القُلاقِل والقُلْقُل. پھرتیلا مددگار۔ القُلْقُل: سفر میں ہلکا پھلکا۔
قَلَمَ (ض) قَلْمًا وقَلَّمَ الشَئَ: کاٹنا الظُفْرَ: ناخن تراشنا۔ قَلَّمَ: تھوڑا تھوڑا کاٹنا
القَلَم. قلم۔ قلم کا اطلاق بن جانے کے بعد ہے بننے سے پہلے قَصَبَةٌ اور یراعہ کہتے ہیں۔
القَلَم: جوئے کا تیر۔ تیر جو جواریوں کے درمیان گھمایا جاتا ہے۔ ج اَقْلام و قِلام.
القَالِم. فا۔ جس کے بیوی نہ ہو۔ ج قَلَمَة.
القُلامَةُ. تراشہ۔ قُلامَةُ الظُفْرِ: ناخن کا تراشہ۔ اور اس سے گھٹیا اور حقیر چیز کی تشبیہ دی جاتی ہے۔
الاِقْلِيْم. ملک۔ صوبہ۔ ربع مسکون کا ساتواں حصہ۔ ج اَقَالِيْم (دخیل)
الاِقْلِيْمِي: نظریہ اقلیمیہ کو ماننے والا۔ علاقائی سطح پر لوگوں کے اجتماع کا نظریہ۔
المِقْلَمَة. قلم دان۔ ج مَقَالِم.
مَقالِمُ. الرُمْحِ: نیزے کی گرہیں۔
المُقَلَّمَة. بیوہ عورت اور کہا جاتا ہے "سَارَتْ اَلْفُ مُقَلَّمَةٍ" یعنی ہزار سپاہیوں کی ہتھیار بند فوج روانہ ہوئی۔ کہا جاتا ہے "فُلانٌ مَقْلُوْمُ الظُفْرِ ومُقَلَّمُ الظُفْرِ" یعنی ضعیف و ذلیل ہے۔
المِقْلام. قینچی۔
قَلْمَعَ رَاسَهُ: سر پر مار کر جدا کرنا۔ مونڈنا۔ الشَئَ: جڑ سے اُکھیڑنا۔
القَلْمَعَة. س۔ کمینے لوگ۔
قَلْنَسَهُ. ٹوپی پہنانا۔ قَلْنَس الشَئَ: چھپانا۔ الرَجُلُ: سینہ پر ہاتھ رکھ کر کھڑا ہونا۔
تَقَلْنَس. ٹوپی پہننا۔
القَلَنْسُوَة والقَلَنْسِيَة. ٹوپی ج قَلانِس وقَلَانِيْس وقَلاسٍ وقَلَاسِيّ اور تصغیر قُلَيْنِسَة وقُلَيْسِيَة اور پادری جس ٹوپی کو استعمال کرتا ہے اس کو عوام قَلُوْسَة کہتے ہیں۔
قَلَا يَقْلُو قَلْوًا. اللحمَ وغَيْرَهُ: گوشت کڑاہی میں بھوننا۔ صفت فاعلی قَلَّاء اور صفت مفعولی مَقْلُوٌّ الابِلَ: اُونٹوں کو ہانکنا۔
القُلَةَ وبالقُلَةِ: گلی ڈنڈا کھیلنا (قِلًا وقَلَاءً) الرَجُلُ: بغض رکھنا۔
تَقَلَّى اِلَيْهِ: نفرت کرنا۔ بغض ظاہر کرنا عَلَى فِرَاشِهِ: مضطرب ہونا۔ تلملانا۔
تَقَالَى الرَجُلَانِ: ایک دوسرے سے بغض رکھنا۔ کہا جاتا ہے "بَيْنَهُمْ تَقَالٍ" ان کے درمیان بغض ہے۔
اِقْلَوْلَى اِقْلِيْلاء. کوچ کرنا۔ بے آرام ہونا۔ سکڑنا۔ جگہ سے علیحدہ ہونا فِي الجَبَلِ: پہاڑ کی چوٹی پر چڑھ کر جھانکنا الطَائِرُ: پرندہ کا اُڑنے میں بلند ہونا۔ درخت کے اوپر کے حصہ پر اُترنا ہ: پیٹھ پر سوار ہونا۔
القِلْو. ہلکا پھلکا۔ جوان ہلکا گدھا۔
القُلَة. ج قُلات وقِلُوْن وقُلُوْن (المِقْلَى والمِقْلاء) گلی ڈنڈا۔ القُلَة: ہرن کے پھنسانے کے لیے ایک قسم کا پھندا۔
القِلْوَة. جانور جو اپنے سوار کو لے کر سب سے آگے بڑھ جائے۔
القَلَوْلَى. بلند پرواز پرندہ۔
قَلَى يَقْلِي قَلْيًا اللحم وغیرہ: گوشت بھوننا صفت فاعلی قَلَّاء. صفت مفعولی مَقْلِيّ فُلانًا: سر پر مارنا (الرَجُلَ و قَلِيَه يَقْلاه قِلًى وقَلَاءً ومَقْلِيَةً) بغض رکھنا۔ صفت فاعلی قَالٍ اور صفت مفعولی مَقْلِيّ.
القِلَى والقِلْي. سجی۔
القُلَى. پہاڑوں کی چوٹیاں۔ مُردوں کی

کھوپڑیاں۔ واحد قُلَة۔
القَلَّاء۔ کڑاہی بنانے والا۔ کڑاہی میں گوشت بھوننے والا۔
القَلَّائَة وہ جگہ جہاں کڑاہیاں تیار ہوتی ہیں۔
القَلِیَّة۔ جو بھونا جائے۔ شوربا جو اُونٹ کے گوشت سے بنایا جائے۔ راہب کی کوٹھری۔ ج قَلَایَا۔
المِقْلٰی و المِقْلَاة۔ کڑاہی۔ فرائی پان۔ ج مَقَال۔
المَقْلَاة وہ مقام جہاں کڑائی بنائی جائے۔
المَقْلِیّ جو بھونا جائے۔
قَمَّ(ن) قَمًّا خشک ہونا شَارِبَهٗ: مونچھ جڑ سے مونڈنا البَیْتَ: گھر میں جھاڑو دینا۔ صفت قَامّ و قَمَّام (وَأَقَمَّ) مَا عَلَی المَائِدَةِ: کھانا واقْتَمَّ الشَّیْءَ: تناول کرنا۔ اعتاد کرنا۔ خطانہ کرنا۔
قَمَّمَهٗ خشک کرنا۔ قَمَّمَ النَّجْمُ: ستارے کا وسط آسمان میں پہنچنا۔
تَقَمَّمَ مَا عَلَی المَائِدَةِ: دستر خوان پر سے سب کچھ کھالینا الشَّیْءَ: کسی چیز پر چڑھنا۔ النَّخْلَةَ: درخت خرما پر چڑھنا اور سرے تک پہنچنا الرَّجُلُ قِرْنَهٗ: ہمسر پر غالب آنا۔
القِمَّة۔ ہر چیز کی چوٹی۔ لوگوں کی جماعت۔ بدن۔ قدو قامت ج قِمَم۔
القُمَّة شیر کا لقمہ۔ کوڑا گھر۔
القَمِیْم خشک سبزی۔ ستو۔
القُمَامَة۔ کوڑا کرکٹ۔ لوگوں کی جماعت ج قُمَم۔
المِقَمّ و المُقْتَمّ دستر خوان پر کا سب کچھ کھالینے والا۔
المِقَمَّة۔ جھاڑو۔ ج مَقَامّ (والمِقَمَّة) پھٹے ہوئے کھر والے جانوروں کے ہونٹ۔
قَمَأَ(ف) وقَمُؤَ(ک) قَمَاءَةً وقُمْأَةً وقِمَاءَةً وقَمَاءَةً۔ ذلیل و خوار ہونا۔ صفت قَمِیْءٌ ج قُمَاء وقِمَاء۔
قَمَأَ(ف) قَمْأً المَکَانَ و بِهٖ: داخل ہونا اور اقامت کرنا ۔ اُکھیڑنا۔

قَمَأَتْ(ف) قَمْأً وقُمُوْءًا (ک) قُمُوْءًا وقُمُوْءَةً وقَمْأً وقَمَاءً وقَمَاءَةً۔ المَاشِیَةُ: جانور کا موٹا ہونا بِالمَکَانِ: سر سبزی کی وجہ سے اقامت کرنا اور موٹا ہونا۔
أَقْمَأَ الرَّجُلَ: ذلیل کرنا الشَّیْءُ او المکانُ فُلَانًا: تعجب میں ڈالنا أَقْمَأَتِ المَاشِیَةُ: جانور کا موٹا ہونا۔
قَامَأَهٗ مُقَامَأَةً۔ موافقت کرنا۔ کہا جاتا ہے مَا قَامَأَهُ المکانُ: جگہ اس کو موافق نہیں آئی۔
تَقَمَّأَ فُلَانٌ المکانَ: موافق ہونا اور اقامت کرنا الشَّیْءَ: تھوڑا تھوڑا جمع کرنا۔ عمدہ لینا۔
اِقْتَمَأَ الشَّیْءَ: جمع کرنا۔
القَمْءُ: وہ جگہ جہاں اقامت کریں اور موٹے ہوجائیں۔
القَمْأَة۔ ج قَمَاء والمَقْمَأَة والمَقْمُؤَة وہ جگہ جہاں دھوپ نہ پہنچے۔
القُمْأَة والقِمْأَة سر سبزی۔ آرام۔
القَمِیْءُ ذلیل و خوار۔
قَمَحَ (ن) قُمُوْحًا وقَامَحَ وتَقَمَّحَ وانْقَمَحَ البَعِیْرُ: سیرابی کی وجہ سے پینے سے باز رہنا اور سر اُٹھانا صفت قَامِح ج قِمَاح و قَمَحَ و تَقَمَّحَ الشَّرَابَ و مِنَ الشَّرَابِ: ناپسند کرنا۔
قَمِحَ (س) قَمْحًا واقْتَمَحَ وتَقَمَّحَ السَّوِیْقَ: ستو پھانکنا الشَّرَابَ: ہتھیلی پر لینا اور چاٹنا۔
قَمَّحَ فُلَانًا: حق سے کم دے کر ہٹانا۔
أَقْمَحَ السُّنْبُلُ: خوشہ میں دانہ بیٹھنا البُرُّ: تیار گیہوں ہونا الرَّجُلُ: سر اُٹھانا اور آنکھ بند کرنا بِأَنْفِهٖ: بڑائی جتانا۔ مغرور ہونا الغُلُّ الأَسِیْرَ: تنگی کی وجہ سے سر کو نکلا ہوا چھوڑ دینا فُلَانٌ: شراب پینا۔
القَمْح گیہوں۔ واحد قَمْحَة۔
القُمْحَة۔ پھنکی یا پانی سے مُنہ بھرا ہوا۔

(والقُمُّحَان و القُمَّحَان) عفران۔
القِمْحَانَة سر کے پچھلے حصہ میں اُٹھی ہوئی جگہ اور گدی کے گڑھے کے درمیان کی جگہ۔
القَمِیْحَة۔ پھنکی (دوا یا ستو وغیرہ کی)
رَجُلٌ قَمُوْحٌ لِلنَّبِیْذِ: بہت پینے والا۔
القَمَحْدُوَة۔ سر کے پچھلے حصہ میں اُٹھی ہوئی جگہ۔
اِقْمَخَ اِقْمَاخًا بِأَنْفِهٖ: بڑائی جتانا۔ متکبرین کی طرح بیٹھنا۔
قَمَدَ(ض) قَمْدًا وقُمُوْدًا انکار کرنا۔ باز رہنا۔ نیکی یا بدی میں لگا رہنا۔
قَمِدَ(س) قَمَدًا لمبی اور موٹی گردن والا ہونا۔ صفت أَقْمَد مؤنث قَمْدَاء۔
أَقْمَدَ الرَّجُلُ گردن بلند کرنا۔
القُمُد و القُمُدّ و القُمَاد۔ مضبوط۔ موٹا۔
القُمُدّ والقُمُدَّة والقُمُدَّانِیَّة۔ لمبی گردن والی اور بقول بعض موٹی اور لمبی گردن والی۔
القَمْدَر۔ لمبے قد والا۔
قَمَرَ(ض) قَمْرًا جوا کھیلنا الرَّجُلَ: جوئے میں غالب آنا۔
قَمَرَ(ن ض) قَمْرًا الرَّجُلَ مَالَهٗ: مال چھین لینا۔
قَمِرَ(س) قَمَرًا الشَّیْءُ: بہت سفید ہونا۔ الرَّجُلُ: برف کی وجہ سے چندھیانا۔ چاندنی رات میں بے خواب ہونا الکَلَأُ والمَاءُ وغَیْرُهُمَا گھاس پانی وغیرہ بہت ہونا الإِبِلُ: اُونٹ کا سیراب ہونا۔
قَامَرَهٗ مُقَامَرَةً وقِمَارًا: باہم جوا کھیلنا۔
أَقْمَرَ اللَّیْلُ: چاندنی کا کھیت کرنا الهِلَالُ: پورا چاند بننا القَوْمُ: چاندنی میں ہونا۔ چاند کے نکلنے کا انتظار کرنا الثَّمَرُ: پھل کے پکنے میں تاخیر ہونا یہاں تک کہ سردی آجائے پکنے سے پہلے سردی کا آجانا اور مٹھاس کا جاتا رہنا الإِبِلُ: اُونٹ کا سیراب ہونا۔ بہت گھاس میں چرنا۔
تَقَمَّرَ: چاندنی رات میں شکار کیلئے نکلنا۔ الرَّجُلُ: جوے میں غالب آنا۔ چاندنی رات میں آنا الطَّیْرَ والظِّبَاءَ: پرندوں یا ہرنیوں کا

چاندنی روشنی میں شکار کرنا الطَّیْرَ: پرندہ کو شکار کیلئے رات میں آگ سے چندھا کر دینا۔
تَقَامَرَ الْقَوْمُ: باہم جوا کھیلنا۔
اِقْمَارَّ اِقْمِیْرَارًا. سفید ہونا۔ چاند کے رنگ کا ہونا۔
الْقَمَر. چاند۔ تین رات کے بعد آخر ماہ تک قمر کہتے ہیں اور اس سے پہلے ہلال ج اَقْمَارُ القمرَان: آفتاب و ماہتاب۔ اَقْمَارُ العِلْم وشُمُوْسُه: علماء اور کہا گیا ہے "اِسْتَرْعَیْتُهُ الشَّمْسَ والقَمَرَ" یعنی میں نے اس کو مہلت دی۔
الْقُمْرَة. سبزی مائل۔ سفید رنگ۔
الماء القَمِر. بہت پانی۔ لَیْلَةٌ قَمِرَةٌ: چاندنی رات۔
الْحُرُوْفُ الْقَمَرِیَّة. چودہ حروف ہیں جن کے ساتھ تلفظ میں لام پڑھا جاتا ہے جیسے اَلْقَمَر.
الْقُمْرِیٌّ. فاختہ کی مانند ایک مشہور پرندہ مؤنث قُمْرِیَّة ج قُمْرٌ و قَمَارِیٌّ.
اَلْقَمَرِیَّةُ: زمین پر پھیلنے والی بوٹی جس کے پھلوں کے بیج چاند کی طرح ہوتے ہیں زیب و زینت کے لئے لگائی جاتی ہے- امریکہ کے علاقہ میں پائی جاتی ہے-.
الْقِمَار. مص۔ جوا۔
الْقَمِیْر. جواری۔ کہا جاتا ہے "هُوَ قَمِیْرُكَ" وہ جوئے میں تمہارا ساتھی ہے ج اَقْمَار جیسے نَصِیْر واَنْصَار.
قَمْرَةُ الْمَرْكَبِ: (عِنْدَ الْمَلاَّحِیْنَ) بحری جہاز کا کمرہ
الاَقْمَر. سبزی مائل سفید رنگ والا۔ سفید وَجْهٌ اَقْمَر: چاند کے مشابہ چہرہ۔ سَحَابٌ اَقْمَر پانی سے بھرا ہوا بادل۔
الْقَمْرَاء. الاقمر کا مؤنث۔ چاندنی۔
لَیْلَةٌ مُقْمِرٌ و مُقْمِرَةٌ. چاندنی رات۔ عرب کے امثال میں سے ہے "اَنْشَطُ مِنْ ظَبْیٍ مُقْمِرٍ" بیان کیا گیا ہے کہ چاندنی میں ہرن کو نشاط حاصل ہوتا ہے اور وہ کھیلتا کودتا ہے اور کبھی دھوکے میں آجاتا ہے اور درندہ شکار کر لیتا ہے۔ اسی وجہ سے دوسری مثال میں کہا گیا ہے "اَغَرُّ مِنْ ظَبْیٍ مُقْمِرٍ".
الْمَقْمُوْر. مص۔ برائی۔ ناپسندیدہ بات اور اسی سے مثال ہے "وَضَعْتُ یَدِی بَیْنَ اِحْدٰی مَقْمُوْرَتَیْنِ" دو برائیوں میں سے ایک برائی میں میں نے ہاتھ ڈالا۔
قَمَزَ (ن ض) الشَّیْءَ. جمع کرنا الشَّیْءَ: انگلیوں کے کناروں سے پکڑنا۔
اَقْمَزَ الرَّجُلُ: بیکار چیزوں کا ذخیرہ کرنا۔
الْقَمَز. بے کار مال۔
الْقُمْزَة. کھجور کی ایک مٹھی۔ نباتات کا شگوفہ جس میں دانہ نہ ہو۔ ج قُمَز.
قَمَسَهُ (ن ض) قَمْسًا واَقْمَسَهُ فِی الْمَاءِ: پانی میں غوطہ دینا۔ اَقْمَسَ الكَوْكَبُ: ستارے کا غروب ہونا قَمَسَتِ الدَّلْوُ فِی الْمَاءِ: ڈول کا ڈوب جانا۔ قَمَسَ بِهٖ فِی الْبِئْرِ: کنوئیں میں پھینکنا۔ الوَلَدُ فِی الْبَطْنِ: بچے کا پیٹ میں حرکت کرنا۔
قَمَسَ (ن ض) قَمْسًا وقُمُوْسًا وانْقَمَسَ فِی الْمَاءِ: پانی میں غوطہ لگانا۔
اِنْقَمَسَ الكَوْكَبُ: ستارہ کا غروب ہونا۔
اِنْقَمَسَ فِی الرَّكِیَّةِ: کنوئیں میں کود پڑنا۔
قَمَّسَ الرَّجُلُ: اونٹوں کو سیراب کرنا۔
قَامَسَهُ قِمَاسًا ومُقَامَسَةً. غوطہ لگانے میں مقابلہ کرنا۔ مناظرہ کرنا۔ مباحثہ کرنا۔ کہا گیا ہے "هُوَ یُقَامِسُ حُوْتًا" وہ مچھلی سے غوطہ لگانے میں مقابلہ کرتا ہے یعنی اپنے سے زیادہ علم والے سے مباحثہ کرتا ہے۔
تَقَامَسُوا فِی الْمَاءِ: باہم غوطہ زنی کرنا۔
الْقَمَّاس. غوطہ خور۔
الْقَامُوْس. سمندر۔ سمندر کا گہرا حصہ۔ ج قَوَامِیْس.
الْقَامُوْس: علامہ مجد الدین فیروز آبادی کی علمِ لغت میں ایک مشہور کتاب زمانہ موجودہ میں ہر لغت کی کتاب کو قاموس کہتے ہیں۔
الْقِمَاس. کنوئیں میں پانی کی زیادتی۔
الْقَمِّیْس ج قَمَامِیْس الْقِمِّیْس سمندر۔
الْقَمُوْس. کنواں جس میں پانی زیادہ ہونے کی وجہ سے ڈول ڈوب جائے۔
الْقُمَّس. مرد شریف ج قَمَامِس و قَمَامِسَة.
الْقَوْمَس. امیر۔ سمندر کا گہرا حصہ۔ ج قَوَامِس: الْقَوَامِس: مصیبتیں۔
قَمَشَ (ن ض) قَمْشًا وقَمَّشَ الْقُمَاشَ: ادھر ادھر سے جمع کرنا۔
تَقَمَّشَ. جو کچھ ملے اس کو کھا جانا اگرچہ معمولی ہو۔
اِقْتَمَشَ. الْقُمَاشَ: ادھر ادھر سے کھانا۔
الْقُمَاش. ردی اور گھٹیا چیزیں۔ قُمَاشُ النَّاسِ: رذیل لوگ۔ قُمَاشُ الْبَیْتِ: گھر کا سامان۔ ج اَقْمِشَه.
الْقَمْش. مص۔ ردی چیز۔
الْقَمَّاش. سامان بیچنے والا۔
قَمَصَ (ن ض) قُمَاصًا وقِمَاصًا وقَمْصًا الفَرَسُ وغَیْرُهُ: گھوڑے کا اگلی دونوں ٹانگوں کو اکٹھا ہی اٹھانا اور اکٹھا ہی رکھنا العَیْرُ: گدھے کا کودنا اور بھاگنا (قَمْصًا) مِنْهُ: نفرت کرنا۔ اعراض کرنا النَّاقَةُ بالرَّدِیْفِ: اونٹنی کا اچھلتے ہوئے لے جانا (وقَمَصَ) البَحْرُ بالسَّفِیْنَةِ: موج سے حرکت دینا۔
وقَمَّصَهُ: قمیص پہنانا۔ قَمَّصَ الثَّوْبَ: کرتا قطع کرنا۔
تَقَمَّصَ. کرتا پہننا اور استعارہ کی بنا پر کہا جاتا ہے "تَقَمَّصَ الوِلَایَةَ والاِمَارَةَ وتَقَمَّصَ لِبَاسَ العِزِّ" تَقَمَّصَتِ الرُّوْحُ: ایک جسم سے دوسرے جسم میں منتقل ہونا۔
الْقَمَص. انڈے سے نکلے ہوئے ٹڈی کے تازہ بچے۔ کھیاں یا مچھر جو پانی کے اوپر اڑتے ہیں۔ واحد قَمَصَة.
الْقِمَاص مص۔ قلق.
الْقَمِیْص. کرتا (مذکر و مؤنث) ج اَقْمِصَة وقُمُص وقُمْصَان. الْقَمِیْص: زائدہ

بچے کے اوپر کی جھلی۔ دِل کا غلاف۔ کہا جاتا ہے "هَتَكَ الخَوْفُ قَمِيْصَ قَلْبِهِ" خوف نے اس کے دِل کے غلاف کو پھاڑ دیا۔

القَمِيْص والقَمُوْص. وہ جانور جو اپنے سوار کو لے کر اُچھلے۔ القَمُوْص: شیر۔ بے آرام جس کو قرار نہ ہو۔ کہا جاتا ہے "فُلانٌ قَمُوْصُ الحَنْجَرةِ" فلاں بڑا جھوٹا ہے۔

قَمَطَهُ (ن ض) قَمْطًا وقَمَّطَهُ. گہوارہ میں چھوٹے بچے کے ہاتھ پاؤں باندھ دینا۔ الابل: اُونٹوں کو قطار میں کرنا۔ طَعَم الشَّیَٔ: چکھنا الشَّیَٔ: لینا۔ قَمَطَ الدِیْكَ: مرغ کا جفتی کرنا المَرْأَةَ: عورت سے جماع کرنا۔

القِمَاط : رسّی جس سے ہاتھ پاؤں باندھیں۔ چوڑا کپڑا جس سے گہوارہ میں بچّے کو لپیٹ دیں۔ ج قُمُط (والقِمْط) رسّی جس سے بکری کی ٹانگوں کو ذبح کرنے کے لیے باندھیں۔

عَامٌ قَمِيْطٌ. پورا سال۔ کہا جاتا ہے "اَقَمْتُ عِنْدَهُ حَوْلًا قَمِيْطًا او شَهْرًا قَمِيْطًا" میں اس کے پاس ایک سال کامل یا ایک مہینہ کامل ٹھہرا۔

القَمَّاط. چور۔ بچّوں کو گہوارہ میں باندھنے کے لیے پٹی بنانے والا۔

القُمَّاط. بہت سے چور۔

قَمْطَرَ قَمْطَرةً الشَّیُٔ: جمع ہونا۔ الشَّیَٔ: جمع کرنا۔ اَلقِرْبَةَ: مشک کو بندھن سے باندھنا۔ مشک کو بھرنا۔ العَدُوُّ: دشمن کا بھاگنا۔ قَمْطَرَ الجَارِيَةَ: جماع کرنا۔

اِقْمَطَرَّ. منتشر ہونا۔ سکڑنا۔ لِلشَرِّ: آمادہ ہونا اليَوْمُ: دن کا سخت ہونا۔ عَلَيْهِ الشَّیُٔ: بھیڑ ہونا۔

القِمَطْر والقِمَطْرِ. بستہ۔ جزو دان۔ مجرمین کے پاؤں پھنسانے کی لکڑی۔ پستہ قد موٹا مرد۔ مذکر و موث اور کبھی اِمرأةٌ قِمَطْرَةٌ کہتے ہیں۔ ج قَمَاطِر القِمَطْر: شکر دانی۔

القُمَاطِر والقَمْطَرِيْر. سخت دن یا سخت بُرائی۔

القِمَطْرَى. پستہ قد موٹا مرد۔ اکٹھی چال۔

قَمَعَهُ (ف) قَمْعًا آنکس سے مارنا۔ ارادہ سے ہٹا دینا۔ خوار و ذلیل کرنا۔ قَمَعَ القِرْبَةَ: باہر کی طرف مشک کے مُنہ کو موڑنا۔ قَمَعَ فِي الشَّیِٔ: داخل ہونا۔ الكُتُبَ: عمدہ عمدہ چھانٹ لینا۔ قَمَعَتِ المَرْأَةُ بَنَانَهَا بالحنَاءِ: عورت کا پوروں کو مہندی سے رنگنا۔ هُ: سر کے بالائی حصّہ پر مارنا لبَرْدُ النَبَاتَ: سردی کا نباتات کو جلا دینا۔ ها فِي السِّقَاءِ: ڈگڈگا کے پینا۔ الشَّرَابُ: آسانی سے حلق سے اُترنا۔ سَمْعَهُ لِفُلَانٍ: خاموش ہونا۔ الوَطْبَ: قیف لگانا۔

قَمِعَتْ (س) قَمَعًا عَيْنُهُ: گوشہ چشم میں ورم والی ہونا۔ صفت قَمِعَةٌ الفَرَسُ: ایک موٹے گھٹنے والا ہونا۔ عُرْقُوْبُ الفَرَسِ: ایڑی کے سرے کا موٹا ہونا۔ الظَّبْيَةُ: ہرن کی ناک میں مکھی داخل ہونا اور اس کی وجہ سے اس کا سر ہلانا۔ فُلانٌ الدَوَاءَ: دوا پھانکنا۔

قَمَّعَ البُسْرَةَ ونَحْوَهَا: کھجور وغیرہ کی پینڈی کو دُور کرنا۔ قَمَّعَتِ البُسْرَةُ و نَحْوُهَا: کھجور وغیرہ کی پینڈی کا دُور ہونا۔

اَقْمَعَهُ. ذلیل و خوار کرنا۔ رد کرنا۔ دفع کرنا۔ ہٹانا۔ تم کہو گے "اَقْمَعْتُهُ" یعنی فلاں میرے پاس آیا میں نے اس کو ہٹا دیا۔

تَقَمَّعَ. متحیر ہونا۔ مدہوش ہونا۔ تنہا۔ بیٹھنا۔ ذلیل ہونا الذُبَابَ: مکھی مارنا۔ تم کہو گے تَرَكْتُهُ يَتَقَمَّعُ میں نے اس کو مکھی مارتا ہوا چھوڑا۔ (واقْتَمَعَ) الشَّیَٔ: چننا اور کہا گیا ہے "اقتمع ما فِي الاناءِ" یعنی برتن میں جو کچھ تھا سب پی گیا۔

اِنْقَمَعَ. خوار و ذلیل ہونا۔ پوشیدہ مکان میں داخل ہونا۔ الرَجُلُ: تنہا بیٹھنا۔

القَمْع والقِمْع والقِمَع. قیف۔ ج اَقْمَاع. کھجور وغیرہ کے نیچے کی پینڈی۔ اور تشبیہ کی بنا پر انگشتانہ کو بھی قُمع کہتے ہیں۔ ج قُمُوْع.

القَمَع. آنکھ کے گوشوں میں ورم یا سرخی۔ گھوڑے کے گھٹنے میں یا ایڑی میں موٹاپا۔ حلق کا کنارہ۔ سانس کی نالی کا کنارہ۔ نرخرہ کی اُبھری ہوئی ہڈی۔

الاَقْمَع. مؤنث قَمْعَاء ج قُمْع والقَمُوْع: وہ شخص جس کی آنکھ کے گوشے میں ورم یا سرخی ہو الاَقْمَع مِنَ الخَيْلِ: گھوڑا جس کے ایک گھٹنے میں موٹاپا ہو۔

القَمِعَة. کوہان کی چوٹی۔ آنکھ کا زخم۔ حلق کا کنارہ۔ قَمَعَة الذَنَب: دُم کا کنارہ۔ قَمَعَة الشَّیِٔ: عمدہ چیز۔ ج قَمَع. القَمَعَة: مکھی جو سخت گرمی میں اُونٹوں اور ہرنوں کو لگ جاتی ہے۔ ج قَمَامِع.

القَمِع. مِنَ الخَيْلِ: گھوڑا جس کے ایک گھٹنے میں موٹاپا ہو۔ سَنَامٌ قَمِعٌ: بڑا کوہان۔ طَرْفٌ قَمِعٌ: پھنسیوں والی آنکھ۔

القَمْعَة. توشہ دان وغیرہ کا سر بند۔ بہترین مال ج قِمَعٌ.

اَلقُمْعُ وَالقَمْعُ وَالقِمْعُ : قیف (برتن کے منہ پر رکھ کر مائع چیز بھرنے کا آلہ)

اَلقُمْعِيَّةُ: یورپ' برازیل اور ایشیاء کے ممالک میں پایا جانے والا ایک پھول جو کہ خوبصورت ہوتا ہے اور اس میں زہریلا مواد ہوتا ہے۔ اس سے پیشاب آور اور مسکن دواء دجتالین حاصل کی جاتی ہے۔ ایسے ہی دل کے مریضوں کو دی جاتی ہے۔

القُمَيْعَة. مِنَ الدَوَابِّ: دونوں کانوں کے درمیان اُبھرا ہوا حصّہ۔ دُم کا سرا ج قَمَائِع.

المِقْمَعَة. آنکس۔ لکڑی یا لوہا جس سے انسان کو مارا جائے۔ ج مَقَامِع.

المَقْمُوْع. مغ. مغلوب۔ تخمہ زدہ مِنَ المَالِ: چنا ہوا مال۔

قَمْعَلَ قَمْعَلَةً النَبْتُ: نباتات کا غلاف نکلنا یا شگوفہ نکلنا۔ الرَجُلُ: سردار قوم ہونا۔

القِمْعَال. سردار قوم: چرواہوں کا سردار۔

القُمْعُل. تنگ مُنہ کی ہانڈی (والقُمْعُوْل) بڑا پیالہ ج قَمَاعِل و قَمَاعِيْل.

القُمْعُوْلَة. نباتات کا غلاف یا پھول کی کلی۔

کَرَّابٌ" یعنی گھر میں کوئی نہیں۔
اَلْمِکْرُوْبُ: جرثومہ
یعنی پانی خون اور ہوا میں باریک جانور جو بغیر دوربین کے نظر نہ آئے۔
الاِکْرَاب. س جلد بازی ۔تم کہتے ہو "خُذْ رِجْلَيْكَ بِاکْرَابٍ" یعنی جانے میں جلدی کرو۔
المُکْرَب مِنَ المَفَاصِلِ: پٹھوں سے بھرا ہوا۔ مضبوط رسّی یا عمارت یا جوڑ وغیرہ۔ حَافِرٌ مُکْرَبٌ: مضبوط کھر۔
اَلْکَرْبُوْنُ اَوِالْفَحِيْمُ: (کیمیا) کیمیائی عناصر میں سے ایک ہے جس کا رمز (علامت ایٹمی نمبر اور کمیت نمبر درج ذیل ہیں- ۱. ۱۲ کاربن -C 6-
کوئلہ کے استعمال کے لئے ایک جسم بسیط ہے- زندگی والی کائنات اور ملائم میں کاربن داخل ہوتا ہے-
اَلْکَرْبُوْنَاتُ: کاربونات
سفید باریک پیسا ہوا اکٹھا مادہ جو کہ دوسرے جسم کے ساتھ ہو-(سوڈا بی کاربونیٹ)
الکُرْبَج. دُکان یا دُکان کا سامان۔ ج کَرَابِج (دخیل)
کَرْبَدَ فِيْ عَدْوِهٖ: دوڑنے میں کوشش کرنا۔ تیز دوڑنا۔
کَرْبَسَ. بیڑی پڑے ہوئے کی طرح چلنا۔
تَکَرْبَسَ مِنْ ظَهْرِ فَرَسِهٖ: گھوڑے کی پیٹھ سے گر پڑنا۔
الکِرْبَاس. کھردرا کپڑا۔ شراب چھاننے کی چیز۔ ج کَرَابِيْس (دخیل)
رَجُلٌ مُکَرْبَسُ الرَّاسِ: گول سر والا مرد۔
کَرْبَشَ. چھلانگ لگانے کے لیے ٹانگوں کو اکٹھا کرنا۔ بیڑی پڑے ہوئے کی طرح چلنا الشَّیْئَ: لینا اور باندھنا۔
تَکَرْبَشَ الْجِلْدُ: کھال کا سکڑنا۔
کَرْبَعَهٗ. پچھاڑنا الشَّیْئَ بِالسَّیْفِ: تلوار سے کاٹنا قَوَائِمَهٗ: ٹانگیں جدا کرنا۔
تَکَرْبَعَ. چوتڑوں کے بل گرنا۔

کَرْبَلَ. کیچڑ میں چلنا۔ پانی میں گھسنا الشَّیْئَ بِالشَّیْئِ: ملانا الحِنْطَةَ: گیہوں میں چھاننا، صاف کرنا۔
الکِرْبَال. گیہوں صاف کرنے کی چھلنی۔ رُوئی دُھننے کی کمان۔ ج کَرَابِيْل.
الکَرْبَلَة. س. پاؤں کی سستی۔ کہا جاتا ہے "جَاءَ يَمْشِيْ مُکَرْبَلًا" یعنی وہ اس طرح آیا گویا کیچڑ میں چل رہا ہے۔
فَرَاشَةُ الکُرُنْبِ: اَوْ دُوْدَةُ الْمَلْفُوْفِ: کرم کلا کو تباہ کرنے والا سفید کیڑا۔
اَلْکُرُوِرِيْنَا: درختوں کی ایک قسم جو کہ سڑکوں کے کنارے زیب و زینت کے لگائے جاتے ہیں ان درختوں کا اسٹر لیا ہے۔
کَرَثَ (ض ن) کَرْثًا وَاَکْرَثَ الغَمُّ فُلَانًا: سخت غمگین کرنا۔
اِنْکَرَثَ الحَبْلُ: رسّی کا ٹوٹنا۔
اِکْتَرَثَ لِلْاَمْرِ: پروا کرنا کہا جاتا ہے "هُوَ لَا يَکْتَرِثُ لِهٰذَا الْاَمْرِ" وہ اس معاملہ کی پروا نہیں کرتا۔
الکُرَّاث وَالکَرَّاث. گندنا۔ ایک بدبودار قسم کی ترکاری۔ جس کی بعض قسمیں پیاز اور بعض لہسن کے مشابہ ہوتی ہیں۔ واحد کُرَّاثَةٌ.
الکَارِث. غم انگیز معاملہ۔ ج کَوَارِث.
الکَرِيْث. غم انگیز معاملہ۔ کہا جاتا ہے "اِنَّهٗ لَکَرِيْثُ الْاَمْرِ" جبکہ بزدلی کرے اور پیچھے ہٹے۔
کَرُثَا وَتَکَرَّثَا الشَّعْرُ وَنَحْوُهٗ: بال وغیرہ کا گنجان ہونا۔
الکِرْثِئُ. تہ بتہ بادل۔ انڈے کا اوپر کا چھلکا۔
الکِرْثِئَة وَالکَرْثَاة. گنجان سبزی۔
الکَرِيْثَاء. کچی کھجور۔
کَرِجَ (س) کَرَجًا وَکَرَّجَ وَاَکْرَجَ وَتَکَرَّجَ الخُبْزُ: خراب ہونا۔ پھپھوندی لگنا۔ عوام "عَفَّنَ" سے تعبیر کرتے ہیں۔
الکُرْج. ایک قوم کا نام۔ واحد کُرْجِيّ (والکُرَّج) ایک چیز ہے بچھیرے کی شکل کا جس سے کھیلتے ہیں۔

الکُرَّجِیّ. مخنث
الکُرْح. راہب کی کوٹھری۔ ج کُرَاح.
کَرَخَ (ف) کَرْخًا الماءَ اِلٰی مَوَاضِعِهٖ: چلانا۔
کَرَدَ (ن) کَرْدًا. ہانکنا العَدُوَّ: دشمن کو ہٹانا الشَّیْئَ: کاٹنا۔
کَارَدَهٗ مُکَارَدَةً. دفع کرنا۔ ہٹانا۔
الکَرْد. گردن کی جڑ۔ کہا جاتا ہے "اَخَذَهٗ بِکَرْوِهٖ اَوْ بِکَرْوَنِهٖ" اس نے اس کی گردن کی جڑ کو پکڑ لیا۔
الکِرْدِيْدَة. کھجور کی بڑی ڈھیری۔
کَرْدَحَ. پستہ قد کی طرح دوڑنا۔ فُلَانًا: پچھاڑنا۔
تَکَرْدَحَ فِيْ عَدْوِهٖ: پستہ قد کی طرح دوڑنا۔
الکِرْدَح. بڑھیا۔ مضبوط مرد۔
الکُرَادِح. پستہ قد۔
الکِرْدَاح. دوڑنے میں قریب قریب قدم رکھنے والا۔
الکَرْدَحَة. س. تیز دوڑ۔
المُکَرْدَح. فا۔ ذلیل و خوار۔
کَرْدَسَ الخَيْلَ: گھوڑوں کو جمع کرنا اور دستہ دستہ بنانا الشَّیْئَ: باندھنا۔ بیڑی ڈالنا۔ بیڑی پڑے ہوئے کی طرح چلنا الحِمَارَ: گدھے کو تیز ہانکنا هٗ: پچھاڑنا۔
کُرْدِسَ الرَّجُلُ: ہاتھ پاؤں اکٹھا باندھا جانا۔
تَکَرْدَسَ. سکڑنا اور بعض کا بعض پر جمع ہونا۔
الکُرْدُوْس. کندھے کی ہڈی۔
الکُرْدُوْسَة. گھوڑوں کا بڑا گلہ۔ ہر ہڈی جس پر گوشت ہو۔ ہر جوڑ کی دونوں ہڈیاں۔ ج کَرَادِس وَکَرَادِيْس. کَرَادِيْسُ الفَرَسِ: گھوڑے کے جوڑ۔
المُکَرْدَس. گٹھے بدن کا۔
اَلْکَرْدِيْنَال: ج کَرَادِلَةٌ: گرجا میں ایک بڑا عہدہ
کَرْدَمَ. موٹے پستہ قد کی طرح دوڑنا۔ القَوْمَ: جمع کرنا۔

تَکَرْدَمَ. گھبرا کر دوڑنا۔
الکِرْدَم والکُرْدُوْم مِنَ الرِجالِ: موٹا پستہ قد۔ ج کَرَادِم و کَرَادِیْم. الکِرْدَم: بہادر۔
کَرَزَ (ض) کُرُوْزًا. داخل ہونا۔ پوشیدہ ہونا۔
اِلیٰ فُلَانٍ: پناہ لینا کَرْزًا) انجیل کا وعظ کہنا۔
کَرَزَ البَازِیَ: باز کو سدھانے کے لیے آنکھوں کو سینا اور کھلانا۔
کُرِّزَ البَازِیْ: باز کے پروں کا گرنا۔
کَارَزَ مُکَارَزَۃً اِلیٰ المکانِ: دوڑ کر چھپنا۔
عَنْہُ: بھاگنا اور عاجزی ظاہر کرنا
القَوْمُ: ایک چیز کو چھوڑ کر دوسری کو لینا۔
الکُرْز. چرواہے کا تھیلا۔ چھوٹی بوری۔ کُرْز
الجُعَل: گبریلا کی گولی۔ ج کِرَاز و کِرَزَۃ
الکَرْز. ایک درخت کا نام جس کا پھل شفتالو کی مانند مگر اس سے چھوٹا ہوتا ہے۔ واحد۔ کَرْزَۃ
الکُرَّز. حاذق۔ نجیب۔ گفتگو میں عاجز و درماندہ۔ باز۔ ایک سال کا پرندہ ج کَرَارِزَہ (والمُکرز والکُرَّزِیّ) لئیم۔ خبیث۔
الکَارِز والکَارُوْز. انجیل کا واعظ۔
الکُرَاز. ج کِرْزَان والکُرَّاز: شیشی۔ تنگ سر کا کوزہ۔
الکَرَّاز. چرواہے کا تھیلا اُٹھانے والا۔ بے سینگ کا مینڈھا مِنَ المَعْزِ: گھنٹی دار بکری۔ ج کَرَارِیز۔
الکَرِیْز. پنیر۔
الکِرَازَۃ. انجیل کا وعظ۔
کَرْزَمَ کَرْزَمَۃً الرَجُلُ: دوپہر میں کھانا۔
الکُرْزَم. بہت کھانے والا۔ چھوٹی ناک والا۔ کلہاڑا۔
الکِرْزَم والکِرْزِیْم. کلہاڑا۔ سخت مصیبت۔ ج کَرَازِم و کَرَازِیم.
کَرَسَ لبناءَ: عمارت کی بنیاد رکھنا۔
الاُسْقُفُ البِیعَۃَ اوالاوَانِی الکَنِیْسَۃ وغَیْرَھَا: وقف کرنا۔ خدمت اللہ کے لیے مخصوص کرنا۔
اَکْرَسَ المکانُ: بول و براز سے لتھڑنا ہٗ: بول و براز والی جگہ میں داخل کرنا۔
تکَرَّسَ. بنیاد رکھا جانا۔ وقف ہونا۔ خدمت اللہ کے لیے مخصوص ہونا۔ الشئُ: تہ بتہ ہونا اور سخت ہونا۔ اُسُّ البناءِ: عمارت کی بنیاد کا مضبوط ہونا۔ لتھڑنا الحبَّ ونحوَہٗ: دانہ وغیرہ جمع کرنا۔
اِنْکَرَسَ علیہ: اوندھا ہونا۔ فی الشئِ: اوندھا ہو کر داخل ہونا۔
الکِرْس. ہر چیز کا انبوہ۔ بول و براز سے لتھڑا ہوا۔ بکریوں کے بچوں کا باڑہ۔ جڑ۔ ج اَکْرَاس و ج اَکَارِیس. کِرْسُ الحَوْضِ: حوض کے ارد گرد بول و براز سے لتھڑی ہوئی زمین۔
الکُرَّاسَۃ والکُرَّاس. کتاب کا جزء۔ پمفلٹ۔ ج کَرَارِیس.
الکُرْسِیّ. تخت۔ کرسی۔ ج کَرَاسِیّ وکَرَاسٍ کُرْسِیُّ الاُسْقُف. پادری کی اقامت گاہ۔ کُرْسِیُّ المَلِكِ: تخت شاہی۔
والکُرْسِیُّ علم: کہا جاتا ہے "ھُوَ مِنْ اَھْلِ الکُرْسِیِّ: یعنی وہ اہل علم میں سے ہے اور کہا جاتا ہے "اِجْعَلْ لِھٰذَا الحَائِطِ کُرْسِیًّا" اس دیوار کے لیے پشتہ بنا دو۔
کُرْسِیُّ الجوزا: چند ستاروں کا مجموعہ۔
الکَرَاسِیّ علماء۔
الکِرْیَاس. چھت کے اوپر کا پائخانہ۔ ج کَرَابِیس
الکَرَوَّس. بڑے سر والا۔ ہر ضخیم چیز۔ سیاہ۔
المُکْرَس. والمُکَرَّس. مفصن القَلَائِدِ: دو دھاگوں میں علیحدہ علیحدہ موتی اور مہرے کو گوندھ کر بڑے مہروں سے جوڑا ہوا ہار۔
المُکَرَّس. جوان پستہ قد پر گوشت۔
الکَرْسَتَۃ. موچیوں کی اصطلاح میں وہ چمڑا جس سے جوتیاں تیار کی جاتی ہیں۔
کَرْسَعَ کَرْسَعَۃً الرَجُلُ. دوڑ فلاناً: گٹے کے چھنگلیا والے حصے پر مارنا۔
الکُرْسُوْع. گٹے کا چھنگلیا کی طرف کا حصہ۔ ج کَرَاسِیع. کُرْسُوْعُ القَدَمِ: ٹخنے کا جوڑ۔
الکُرْسُعَۃ والکُرْسُوْعَۃ. لوگوں کی جماعت۔
المُکَرْسَع. گٹے کے چھنگلیا کی طرف اُبھرا ہوا حصہ والا۔ مؤنث مُکَرْسَعَۃ
کَرْسَفَ الدَابَۃَ: چوپایہ کی کونچ کاٹنا۔
البَعِیرَ: اونٹ کے پاؤں باندھنا۔
لدَوَاۃَ: دوات میں صوف ڈالنا۔
تَکَرْسَفَ. کونچ کٹنا۔ پاؤں بندھنا۔ دوات میں صوف پڑنا الشئُ: بعض کا بعض میں داخل ہونا۔
الکِرْسَافَۃ. آنکھ کی کدورت۔
الکُرْسُف والکُرْسُوْف. رُوئی۔
الکُرْسُفَۃ والکُرْسُوْفَۃ. رُوئی کا ٹکڑا۔ دوات کا صوف۔
الکِرْسِنَّۃ والکِرْسَنَّۃ. ایک چھوٹے سے پودے کا نام جس کے بیج کو گاؤدانہ کہتے ہیں جو چنے کے برابر گول سیاہ سرخی مائل ہوتا ہے اور دوا میں کام آتا ہے۔
کَرِشَ (س) کَرَشًا الجِلْدُ: کھال سکڑنا۔
الرَجُلُ: تنہائی کے بعد جماعت والا ہونا۔
کَرَّشَ. ترش رُوئی کرنا مُکَرَّشَۃ (ایک قسم کا کھانا) بنانا۔
تَکَرَّشَ وَجْھُہٗ: ترش رو ہونا۔ تیوری چڑھنا
القَوْمُ: اکٹھا ہونا۔ جمع ہونا۔
اِسْتَکْرَشَ الجَدْیُ: بکری کے بچے کا بڑے پیٹ والا ہونا۔ اِسْتَکْرَشَتْ اِنْفَحَۃُ الجدیِ: بکری کے بچے کے اَنْفَحَۃ کا کرش ہونا (بکری کا بچہ جب تک کچھ نہ کھائے اور صرف دودھ پیتا رہے تو اس کی آنت کو اَنْفَحَۃ کہتے ہیں اور جب وہ کچھ کھانے لگے تو پھر کرش کہتے ہیں) الرَجُلُ: تیوری چڑھانا۔ ترش رُوئی کرنا۔
الکِرْش والکَرِش. جگالی کرنے والے جانور کی اوجھ (مؤنث) ج کُرُوْش. الکرش

والکِرْش: لوگوں کی جماعت۔ مرد کے اہل و عیال۔ چھوٹی اولاد۔ ایک بہترین قسم کی گھاس۔ خوشبو کا ڈبہ۔ کپڑے کی گٹھری۔ ج اَکْرَاش وکُرُوْش. کَرِش القَوْم: قوم کا بڑا حصہ۔ کَرِشُ کُلِّ شَيْءٍ: ہر ایک چیز کا اجتماع۔

التَّکْرِیْش. اوجھ میں پکا ہوا کھانا۔

الاَکْرَش مِنَ الرِجَال: بڑے پیٹ والا اور بقول بعض زیادہ مال والا۔ مؤنث کَرْشَاء ج کُرْش. قَدَمٌ کَرْشَاءُ: پُر گوشت بھرے ہوئے تلوے اور چھوٹی اُنگلیوں والا قدم۔ دَلْوٌ کَرْشَاءُ: بڑا ڈول۔ اَتَانٌ کَرْشَاءُ: بھرے ہوئے کوکھ کی گدھی۔

المُکَرَّشَة. کھانا جو گوشت، چربی اور اوجھ ملا کر پکاتے ہیں۔

کَرَصَ (ض) کَرْصًا الشَّيْءَ: کوٹنا۔ ہاتھ سے نچوڑنا۔

کَرَّص. پنیر کھانا۔

اِکْتَرَصَ. الشَّيْءَ: جمع کرنا۔

الکَرِیْص. پنیر۔ پنیر بنانے کی جگہ۔

المِکْرَص. دودھ دوھنے کا برتن۔

کَرَضَ (ن) کَرْضًا الشَّيْءَ: تہ بتہ رکھنا۔

کَرَظَ (ن) کَرْظًا فِيْ عِرضِ فُلَانٍ: طعنہ دینا۔ عزت میں عیب لگانا۔ کہا جاتا ہے "هُوَ مَکْرُوْظُ الحَسَبِ" اس کے حسب میں عیب لگایا گیا ہے۔

کَرَعَ (ف) وکَرِعَ (س) کَرْعًا وکُرُوْعًا فِيْ المَاءِ او الِانَاءِ: پانی یا برتن میں مُنہ لگا کر پانی پینا۔

کَرَعَهٗ (ف) کَرْعًا. پنڈلی پر تیر مارنا۔

کَرِعَ (س) کَرَعًا. درد مند پنڈلی والا ہونا۔ پایہ کھانے کا مشتاق ہونا۔ باریک پنڈلی والا ہونا السَّاقُ: پنڈلی کے اگلے حصہ کا باریک ہونا۔

کَرِعَتِ السَّمَاءُ: برسانا۔

اَکْرَعَهُ الصَّیْدُ: شکار کا قریب ہونا۔ اَکْرَعَ القَوْمُ: مُنہ سے پانی پینے کے قابل پانا۔

تَکَرَّعَ. الرَّجُلُ: وضو کرنا۔ اطراف پر پانی بہانا۔

الکَرَع. س۔ منہ لگا کر پینے کے قابل پانی۔ جانور کی ٹانگیں۔ کمینے و فرومایہ لوگ۔ دنی طبیعت کا۔ واحد جمع دونوں کے لیے مستعمل ہے۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ کَرَعٌ ورِجَالٌ کَرَعٌ" الکُرَاع مِنَ البَقَرِ والغَنَمِ: گائے بکری کے پائے (مذکر مؤنث) اور بقول بعض کُرَاع ٹخنوں کے نیچے کو کہتے ہیں۔ والکُرَاع مِنَ الاِنْسَان: گھٹنے سے نیچے۔ پنڈلی۔ ج اَکْرُع واَکَارِع.

الکُرَاع: گھوڑے۔ خچر۔ گدھے۔ ہر شے کا کنارہ۔

کُرَاعُ الاَرْض: زمین کے گوشے۔ کہا جاتا ہے "اِمْشِ فِي کُرَاعِ الطَّرِیْقِ" یعنی راستے کے کنارے میں چلو۔ اَکَارِعُ الاَرْضِ: زمین کی آخری حدیں۔

الکَرَّاعِيّ. پائے کا بیچنے والا۔

الکَارِع. فا۔ پانی میں گھسنے والا پئے یا نہ پئے۔

الکَارِعَة. کارع کا مؤنث۔ ج کَارِعَات.

الکَارِعَات: پانی کے اوپر کھجور کے درخت۔

الکَرِیْع. برتن نہ ہونے کی وجہ سے اوک سے پانی پینے والا۔

الاَکْرَع. پتلی پنڈلیوں والا۔

الکَرَّاع. اسم مبالغہ۔ فرومایہ لوگوں سے دوستی کرنے والا۔ بارش کے پانی سے سیراب کرنے والا۔

المَکْرَع. جانوروں کے پانی پینے کی جگہ۔ ج مَکَارِع.

فَرَسٌ مُکْرَعُ القَوَائِم: مضبوط ٹانگوں والا گھوڑا۔

المُکْرَعَةُ مِنَ النَخِیْلِ وغَیْرِہٖ: پانی لگائی ہوئی کھجور۔

کَرَفَ (ن ض). کَرْفًا وکِرَافًا. اَکْرَفَ الحِمَار وغَیْرُہٗ: گدھے کا پیشاب کو سونگھ کر سر اُٹھانا اور ہونٹوں کو پلٹنا۔ کَرَفَ الشَّيْءَ: سونگھنا۔ اُکْرِفَتِ البَیْضَۃُ: انڈے کا گندا ہونا۔

اَلْکَرْشَنَۃُ: عربی حروف غیر عربی زبان میں یا اس کا برعکس۔ اَلْکَرْشُوْنِي: عربی الفاظ جو کہ سریانی میں لکھے جاتے ہیں۔ (سریانی لفظ)

الکِرْف. ایک ہی چمڑے کا ڈول۔

کَرْفَأَت القِدْرُ: ہانڈی کا جھاگ دینا۔ کَرْفَأَ القَوْمُ: خلط ملط ہونا۔

تَکَرْفَأَ السَّحَابُ: بادل کا تہ بتہ ہونا۔

الکِرْفِئُ. بلند بادل۔ اور ایک ٹکڑے کو کِرْفِئَۃ کہتے ہیں۔ الکِرْفِئُ: انڈے کا اوپر کا چھلکا۔

المُکَرْفَح. بدصورت چہرہ والا۔

اَلْکَرَافِیَّۃُ: شیشہ کی بوتل۔

کَرْفَسَ کَرْفَسَۃً. بیڑی پڑے ہوئے کی طرح چلنا البَعِیْرَ: تنگ باندھنا۔

تَکَرْفَسَ. بعض کا بعض میں داخل ہونا۔

الکُرْفُس. روئی۔

الکَرَفْس. اجوائن۔

الکُرْکِيّ. سارس۔ ج کَرَاکِيّ.

الکَرْکَدَّن. گینڈا۔ اس کو مرمیس بھی کہتے ہیں اور عوام کَرْکَدَنّ کہتے ہیں۔

کَرْکَرَ کَرْکَرَۃً الشَّيْءَ: بار بار اعادہ کرنا الرَّحي: چکی گھمانا الحَبَّ: دانہ پیسنا۔ الشَّيْءَ: جمع کرنا الرَّجُلَ: قید کرنا فِي الضِّحْكِ: بہت ہنسنا الرَّجُلُ: ہنسنا۔ شکست کھانا الرِّيَاحُ السَّحَابَ: ہوا کا بادل کو اُڑا دینا۔ متفرق ہونے کے بعد اکٹھا کر دینا الاَمْرَ عَنْہُ: دفع کرنا؛ ہٹانا۔ رد کرنا بِالدَّجَاجَۃِ: مرغی کو بلانا۔

تَکَرْکَرَ فِيْ الاَمْرِ: مضطرب ہونا المَاءُ: اپنے بہنے کی جگہ میں لوٹ جانا الطَّائِرُ: پرندہ کا فضا میں منڈلانا۔

الکَرْکَر. ایک آبی پرندہ۔

الکَرْکَرَۃ. س گاڑھا دودھ۔ پیٹ کی گڑگڑاہٹ۔

الکِرْکِرَۃ. سم والے جانور کا سینہ۔ لوگوں کی جماعت۔ ج کَرَاکِر. الکَرَاکِر: گھوڑے کے جوڑ۔

الکَرْکُوْرَۃ. گہری وادی۔

کَرْکَسَ الشَّیْءَ: رد کرنا۔ ہٹانا الدابۃ چوپائے کو باندھنا(و تَکَرْکَسَ) الانسانُ: اوپر سے نیچے لڑھکنا۔

الکُرْکُمْ. زعفران۔ مصطگی۔ایک نباتات کی جڑ کہ وہ ورس ہے یا اس کے مشابہ۔

الکُرْکَند. سرخ رنگ کا گوند۔گینڈا۔

کَرُمَ (ک) کَرَمًا وکَرَمَۃً وکَرَامَۃً. عزیز و نفیس ہونا آسانی سے دینا اور بخشش کرنا۔ فیاض ہونا السَّحَابُ: بارش لانا۔

کَرَمَہٗ (ن) کَرْمًا. کرم میں غالب ہونا۔ کہا جاتا ہے "کَارَمَہٗ فَکَرَمَہٗ" اِس نے اُس سے کرم میں مفاخرت کی اور غالب ہو گیا۔

کَرَّمَہٗ تَکْرِیْمًا وتَکْرِمَۃً. تعظیم کرنا۔ تنزیہ کرنا۔کَرَّمَ اللّٰہُ وَجْہَہٗ: اللہ تعالیٰ ان کو باعزت کرے(وکُرِّمَ) السَّحَابُ: بادل کا بہت پانی والا ہونا۔

کَارَمَہٗ کرم میں مفاخرت کرنا وکَارَمْتُ فُلَانًا: میں نے اس کے پاس ہدیہ بھیجا تاکہ وہ بدلہ دے۔

اَکْرَمَ. کریم اولاد والا ہونا فُلَانًا: تعظیم کرنا نَفْسَہٗ عَنِ الْمَعَاصِی: بچانا۔ محفوظ رکھنا اور تعجب کے موقع پر بولا جاتا ہے "مَا اَکْرَمَہٗ لِی" یعنی وہ میری تعظیم کس قدر کرتا ہے اور فعل رباعی سے ہونے کی وجہ سے یہ شاذ ہے۔

تَکَرَّمَ. بتکلف کرم کرنا(وتَکَارَمَ) عَنِ کَذَا: بچنا۔دُور رہنا۔

اِسْتَکْرَمَ. عمدہ عمدہ چھانٹ لینا الشَّیْءَ: اچھی چیز طلب کرنا۔ اچھی چیز پانا۔

الکَرَمُ. مص۔ درگزر۔ بخشش۔ فیاضی۔ہار میں ایک قسم کی کاریگری۔

الکَرَم. صفت بمعنی کریم وطیب۔اور یہی لفظ واحد جمع مذکر مؤنث سب کیلئے مستعمل ہے جیسے رَجُلٌ کَرَمٌ ونِسَاءٌ کَرَمٌ واَرْضٌ کَرَمٌ.

الکَرْم. انگور کی بیل۔ فصیل والا گنجان باغ (عامیہ) ج کُرُوْم. بِنْتُ الکَرْمِ اوالکَرْمَۃِ او الکُرُوْمِ شراب۔الکَرْم: ہار۔

الکَرْمَۃ. انگور کی بیل۔یہ کرم سے خاص ہے

الکَرْمَۃ: سرین کی ہڈی کا گول سرا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ کَرْمَۃ" مرد کریم۔

الکَرَامَۃ. مص کہا جاتا ہے "اَفْعَلُ ذٰلِکَ حُبًّا وکَرَامَۃً لَکَ" میں اس کو تمہاری محبت و تعظیم کے خیال سے کرتا ہوں "وَلَہٗ عَلَیَّ کَرَامَۃٌ" فلاں کے لئے میرے اوپر بزرگی ہے۔الکَرَامَۃ: امر خارق عادت جو اولیاء اللہ سے ظاہر ہو ۔کہا جاتا ہے کُرْمًا وکُرْمَۃً وکَرْمَۃً وکُرْمَی وکُرْمَانًا وکُرْمَۃَ عَیْنٍ لَکَ. یعنی تمہاری تعظیم کے لئے۔

الاُکْرُوْمَۃ. کرم کا فعل۔

التَّکْرِمَۃ. مص۔ تکیہ۔ تکیہ جس پر انسان کو عزت و تعظیم کے خیال سے بٹھایا جائے۔

الکَرِیْم. صاحب کرم۔ درگزر کرنے والا۔اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ میں سے ہے۔رَجُلٌ کَرِیْمٌ مرد سخی۔دیالو۔ج کِرَام وکُرَمَاء. اور لفظ "کَرِیْم" کا اطلاق ہر اچھی اور پسندیدہ اور قابل تعریف چیز پر ہوتا ہے۔رِزْقٌ کَرِیْمٌ: بہت روزی۔قَوْلٌ کَرِیْم: نرم و پسندیدہ قول۔کِتَابٌ کَرِیْمٌ: معنی الفاظ اور فوائد کے لحاظ سے پسندیدہ کتاب وَجْہٌ کَرِیْمٌ: جمال و محاسن کے لحاظ سے پسندیدہ چہرہ۔الکَرِیْمَان: حج اور جہاد۔

الکَرِیْمَۃ. کریم کا مؤنث ج کَرِیْمَات وکَرَائِم وکِرَام .الکَرِیْمَۃ: ہر عضو شریف۔جیسے ہاتھ کان الکَرِیْمَتَان: دونوں آنکھیں۔کَرِیْمَۃ الرَّجُل: بیٹی الکَرِیْمَۃ: صاحب کریم و حسب ۔کہا جاتا ہے "فُلَانٌ کَرِیْمَۃُ قَوْمِہٖ" فلاں اپنی قوم میں شریف ہو۔ کَرِیْمَۃٌ میں تا مبالغہ کے لیے ہے۔کَرَائِمُ المَال: عمدہ اور بہترین مال۔

الکُرَام. کریم۔ج کُرَامُوْن.

الکَرَّام. انگور کی بیل والا اور اس کی نگہبانی کرنے والا۔

الکُرَّام والکُرَّامَۃ. بہت زیادہ کرم کرنے والا۔ج کُرَّامُوْن.

المَکْرُمَانُ. کریم بہت وسیع اخلاق والا۔اور یہ نداہی کے لیے مخصوص ہے۔کہا جاتا ہے یَا مَکْرُمَانُ.

المَکْرَم والمَکْرَمَۃ. شریف۔ فیاض۔ج مَکَارِم. اَرْضٌ مَکْرَمَۃٌ لِلنَّبَاتِ: عمدہ زرخیز زمین۔

المَکْرُم والمَکْرُمَۃ. کرم کا فعل۔کریم ۔کہا جاتا ہے "فِعْلُ الخَیْرِ مَکْرُمَۃٌ" یعنی فعل خیر کرم یا تعظیم کا سبب ہے۔

المِکْرَام. لوگوں کا اکرام کرنے والا۔بہت فیاض۔

المُکْرَم. مفع۔ ہر ایک کے نزدیک باعزت شخص۔

کَرْنَبَ الرَّجُلُ: چھوارے کو دودھ کے ساتھ کھانا ضَیْفَہٗ: مہمان کو کرم کلا کھلانا۔

الکُرُنْب والکَرَنْب کرم کلا۔

الکُرُنْبِیَّۃ. ایک قسم کا کھانا جو کرم کلا سے بنایا جاتا ہے۔

فَرَاشَۃُ الکُرُنْبِ: او دُوْدَۃُ المَلْفُوْفِ: کرم کلا کو تباہ کرنے والا سفید کیڑا۔

اَلْکُرُوْرِیْنَا: درختوں کی ایک قسم جو کہ سڑکوں کے کنارے زیب و زینت کے لگائے جاتے ہیں ان درختوں کا اسٹریلیا ہے۔

کَرْنَفَ الکَرَانِیْفَ: کھجور کی ٹہنی کو کاٹ لینے کے بعد تنہ میں جو حصہ باقی رہ جائے اس کو کاٹنا کَرْنَفَہٗ بالعَصَا: لاٹھی سے مارنا۔ کَرْنَفَ الشَّیْءَ بالسَّیْفِ: تلوار سے کاٹنا النَّخْلَۃَ: تنہ کو کھجور کی ٹہنی کے باقی ماندہ حصہ سے صاف کرنا۔

الکِرْنَاف والکُرْنَاف. کھجور کی ٹہنی کو کاٹ لینے کے بعد تنہ میں باقی ماندہ حصہ۔واحد کُرْنَافَۃ ج کَرَانِیْف.

اَنْفٌ مُکَرْنَف. موٹی ناک۔

کَرِہَ (س) کَرْہًا وکُرْہًا وکَرَاہَۃً وکَرَاہِیَۃً ومَکْرُہَۃً ومَکْرَہَۃً الشَّیْءَ: ناپسند کرنا۔صفت فاعلی کَارِہ. صفت مفعولی مَکْرُوْہ.

كَرِهَ (س) كُرَاهَةً وكَرَاهِيَةً الأمرَ او المَنْظَرَ: قبیح ہونا۔ صفت كَرِيهٌ.
كَرَّهَ الشَّيَ فُلَانًا وكَرَّهَ الشَّيَ إلى فُلَانٍ: ناپسند کرانا۔
أَكْرَهَ فُلَانًا عَلَى الأمرِ: مجبور کرنا۔ الرَّجُلَ: ناپسندیدہ امر پر اکسانا۔
تَكَرَّهَهُ وتَكَارَهَ الشَّيَ: ناپسند کرنا۔ تَكَرَّهَ وتَكَارَهَهُ. غضبناک ہونا۔
اِسْتَكْرَهَ الشَّيَ: قبیح پانا، قبیح سمجھنا۔
الكُرْهُ والكَرْهُ. س۔ انکار۔ مشقت جس پر کسی کو مجبور کیا جائے۔ اور بقول بعض كُرْهٌ بالضم جس پر تم اپنے آپ کو مجبور کرو اور كَرْهٌ بالفتح جس پر کسی غیر کو مجبور کرو۔ اور کہا جاتا ہے "شَيٌ كَرْهٌ" مکروہ چیز "و رَجُلٌ كَرْهٌ" ناراض مرد "وَجْهٌ كَرْهٌ" قبیح چہرہ "و فَعَلَهُ كَرْهًا" یعنی اس نے اس کو مجبور کیا۔
الكَرِهُ. قبیح۔
الكَرَاهَةُ. س۔ سخت زمین۔
الكَرَاهِينُ. کراہت۔ کہا جاتا ہے "أَتَيْتُكَ كَرَاهِيْنَ أَنْ تَغْضَبَ" تیرے غضبناک ہونے کی کراہت سے میں تیرے پاس آیا۔
الكَرِيهَةُ. مؤنث كَرِيهٌ. لڑائی کی شدت۔ مصیبت۔ ج كَرَائِهُ. ذُوالكَرِيهَةِ: شمشیر براں۔ کہا جاتا ہے "لَقِيتُ دُونَهُ كَرَائِهَ ومَكَارِهَ" اس کے ورے مصیبتوں اور مکروہات سے میں دوچار ہوا۔
المَكْرَهُ. مکروہ۔ ج مَكَارِهُ.
المَكْرَهَةُ والمَكْرُوهَةُ. ناپسندیدہ ودشوار چیز۔ ج مَكَارِهُ.
المَكْرُوهُ. مع۔ شر۔ ناپسندیدہ۔
المَكْرُوهَةُ. سختی۔ کہا جاتا ہے "هُوَ ذُو مَكْرُوهَةٍ" وہ سختی میں ہے۔
كَرَا يَكْرُو كَرْوًا. الأرضَ: کھودنا الأمرَ: بار بار اعادہ کرنا البِئْرَ: کنوئیں کا من درخت کے تنوں سے بنانا بِالكُرَةِ: گیند کھیلنا۔ كَرَتِ الدَّابَّةُ: تیز دوڑنا۔
كَرِيَتْ تَكْرَى كَرًا. السَّاقُ: پنڈلی کا باریک ہونا المَرْأَةُ: موٹے بازوؤں والی ہونا۔
الكَرَا. بازوؤں کی موٹائی۔ قدم کے پنجے کا قریب ہونا اور ایڑیوں کا دور ہونا یا پنڈلیوں کی باریکی۔ کَرَوان کا مذکر۔
الكَرَوَانُ. ایک پرندہ۔ بھورے رنگ کا لمبی چونچ کا۔ اور کہا جاتا ہے کہ وہ رات کو سوتا نہیں اور اس کا نام ایسا رکھا گیا ہے جو ضد پر دلالت کرتا ہے اس وجہ سے کہ کرئ کے معنے نیند کے ہیں مؤنث كَرَوَانَةٌ. ج كِرْوَانٌ و كَرَاوِيْنُ.
الكُرَةُ. ہر وہ چیز جس کو تم گول بناؤ۔ ہر گول چیز۔ اور نسبت کے لیے كُرِيٌّ وكُرَوِيٌّ ج كُرًى وكُرِيْنَ وكِرِيْنَ وكُرَاتٌ وأُكَرٌ.
الكَرَوْيَا والكَرَاوِيَاءُ. زیرہ۔
كَرَى يَكْرِي كَرْيًا الرَّجُلُ: تیز دوڑنا النَّهْرَ: نہر کو کھودنا بالكُرَةِ. گیند کھیلنا۔
كَرِيَ يَكْرَى كَرًى الرَّجُلُ: اونگھنا۔ صفت كَرٍ وكَرْيَانُ وكَرِيٌّ.
كَارَاهُ مُكَارَاةً وكِرَاءً الدَّابَّةَ او الدَّارَ: چوپایہ یا مکان کرایہ پر دینا۔ صفت مُكَارٍ.
أَكْرَى إِكْرَاءً الشَّيُ: زیادہ ہونا۔ کم ہونا (ضد) فُلَانٌ: اطاعت الٰہی میں شب بیداری کرنا۔ الأمرَ: مؤخر کرنا۔ پیچھے ڈالنا الحَدِيثَ: بات طویل کرنا فُلَانٌ دَابَّتَهُ او دَارَهُ: چوپایہ یا مکان کرایہ پر دینا اور اسم۔
الكِرْوُ والكُرْوُ والكِرْوَةُ
تَكَرَّى تَكَرِّيًا. سونا۔
اِكْتَرَى مِنْهُ الدَّارَ وغَيْرَهَا: مکان وغیرہ کرایہ پر لینا۔
تَكَارَى واسْتَكْرَى الدَّارَ وغَيْرَهَا: مکان وغیرہ کرایہ پر لینا۔
الكِرَاءُ والكِرْوَةُ. کرایہ۔
الكَرِيُّ. اونگھنے والا۔ کرایہ پر لینے والا۔ کرایہ پر دینے والا۔ ج أَكْرِيَاءُ. بہت چیز۔ ایک درخت ہے جو ریگستان میں ہوتا ہے۔ واحد كَرِيَّةٌ.
الكَرْيَانُ. اونگھنے والا۔
المُكَارِي. جانوروں کو کرایہ پر دینے والا۔ ج مُكَارُونَ. اور اب اکثر گدھے اور خچر والوں پر بولا جاتا ہے۔
المُكْرِي مِنَ الإِبِلِ: آہستہ و نرم رفتار اونٹ۔
كَزَّ (ن) كَزًّا الشَّيَ: تنگ کرنا۔ كَزَّتْ خُطَاهُ: قدم قریب قریب ہونا المَرْأَةُ ومُلْجَهَا: عورت کا بازوبند کو بازو سے بھر دینا (كَزَازَةً وكُزُوزَةً) سکڑنا۔ خشک ہونا۔
كُزَّ. سردی سے کپکپی لاحق ہونا۔ زکام ہونا۔
أَكَزَّ اللّٰهُ فُلَانًا: کپکپی کی بیماری لگانا۔ صفت مفعولی مَكْزُوزٌ.
اِكْتَزَّ. سکڑنا۔
الكَزُّ. س۔ سکڑا ہوا۔ خشک۔ کہا جاتا ہے "وَجْهٌ كَزٌّ" یعنی قبیح چہرہ "و ذَهَبٌ أو جَمَلٌ كَزٌّ" یعنی بہت ٹھوس اور مضبوط "و فُلَانٌ كَزُّ اليَدَيْنِ" فلاں بخیل ہے۔ ج كُزٌّ.
الكَزَّةُ كَزٌّ کا مؤنث۔ کہا جاتا ہے "قَوْسٌ كَزَّةٌ" یعنی ایسی کمان جس کی لکڑی خشک ہے مڑتی نہیں "وبَكَرَةٌ كَزَّةٌ" یعنی تنگ چرخی۔
الكَزَّانِ. کجاوہ کے پچھلے حصہ کی دو لکڑیاں۔
الكَزَزُ. بخل۔
الكُزَازُ والكُزَّازُ. سخت سردی کی وجہ سے کپکپی یا ایک مرض کا نام۔
كَزِبَ (س) كَزَبًا. مُشْطُ الرِّجْلِ: پاؤں کی ہڈی کا چھوٹا ہونا۔ سکڑنا۔
الكُزْبَرَةُ والكُزْبُرَةُ والكَزْبَرَةُ. دھنیا کا پودہ اور دھنیا کو جلجلان کہتے ہیں۔
كَزَمَ (ن) كَزْمًا. منہ بند کرنا اور چپ رہنا۔ الجَوْزَةَ ونَحْوَهَا: اخروٹ وغیرہ کو اگلے دانتوں سے توڑنا اور گری نکالنا۔ ٥ سخت دانت کاٹنا۔
كَزِمَ (س) كَزَمًا. بخیل ہونا۔ بہت کھانے والا ہونا۔ چھوٹی ناک یا انگلی والا ہونا۔ صفت أَكْزَمُ پیش قدمی سے ڈرنا۔
كَزَمَ البَرْدُ أَصَابِعَهُ: سردی کا انگلیوں کو سکڑا دینا۔

اَکْزَم. سَکْرًا عَنِ الطَّعَام: بہت کھانا یہاں تک کہ خواہش باقی نہ رہے۔
تَکَزَّمَ الفَاکِهَةَ: میوہ بغیر چھیلے ہوئے کھانا۔
الکَزَم. تنگ ہتھیلی۔ چھوٹی انگلیوں والا۔
الکَزَم. بخل۔ بہت کھانا۔ ناک یا انگلیوں کی کوتاہی۔ گھوڑے وغیرہ کے ہونٹ کی چھوٹائی اور موٹائی۔ کہا جاتا ہے "فِی یَدِہٖ کَزَم" جبکہ افعالِ خیر کے لیے ہاتھ نہ کھلے۔
الکَزَم مِنَ الرِجَال: بزدل خائف مرد۔
الکَزْمَان مِنَ الرِجَال: اتنا کھانے والا کہ ناپسند کرنے لگے۔
المُتَکَزِّم. چھوٹی ہتھیلی اور قدم والا۔
کَزیٰ یَکْزِیْ کَزْیًا. اپنے آزاد کردہ سے احسان کرنا۔
کَسَّ (ن) کَسًّا الشَّیءَ: باریک کوٹنا۔
کَسَّ (س) کَسَسًا. چھوٹے چھوٹے دانتوں والا ہونا۔ چھوٹے تالو والا ہونا۔ صفت اَکَسّ مؤنث کَسَّاء ج کُسّ۔
الکُسّ. اندام نہانی۔
الکَسِیْس. ٹوٹی ہوئی روٹی؛ شکر اور بقول بعض جو اور چینا سے بنی ہوئی شراب۔ کھجور کی نبیذ۔ خشک شدہ گوشت کہ اس کو کوٹ کر باریک کر لیتے ہیں اور بطور توشہ کے سفر میں لے جاتے ہیں۔
المَکْسُوْس. مع۔ ٹوٹی ہوئی روٹی۔
کَسَأَهٗ (ف) کَسْأً. پیچھا کرنا۔ کَسَأَ الدَّابَةَ: چوپایہ کو ہانکنا۔ القَوْمَ: خصومت میں غالب آنا۔ هٗ بالسَّیْفِ: تلوار سے مارنا۔
الکُسْء. مِنَ اللَّیْل: رات کا ایک ٹکڑا۔
الکُسْءُ والکُسُوْءُ مِن کُلِّ شَیءٍ: پچھلا حصہ ج اَکْسَاء. کہا جاتا ہے "رَکِبَ کُسَاءَهٗ" یعنی وہ گدی کے بل گرا "واَتَیْنَا فِی اَکْسَاءِ الشَّهْرِ" یعنی ہم مہینہ کے آخر میں آئے "ومَرُّوْا فِی اَکْسَاءِ المُنْهَزِمِیْنَ او عَلٰی اَکْسَاءِ هِم" یعنی وہ لوگ شکست خوردہ جماعت کے نشانِ قدم پر اور ان کے پیچھے گئے۔
کَسَبَ (ض) کَسْبًا وکِسْبًا وتَکَسَّبَ واکْتَسَبَ مَالًا او عِلْمًا: مال یا علم حاصل کرنا۔ طلب کرنا۔ کمائی کرنا۔ کَسَبَ الشَّیءَ: جمع کرنا۔ کَسَبَ الاِثْمَ: گناہ اٹھانا لِاَهْلِهٖ: کمائی کرنا۔
کَسَبَ وکَسَّبَ واَکْسَبَ فُلَانًا مَالًا او عِلْمًا مال یا علم حاصل کرانا۔
اِسْتَکْسَبَ وتَکَسَّبَ فُلَانًا: کمائی کرانا۔
تَکَسَّبَ الرَّجُلُ کمانے کی کوشش کرنا۔
الکَسْب. مص۔ کمائی۔
الکِسْبَة والکَسِیبة. کمائی۔
الکَاسِب. فا۔ ابو کاسب: بھیڑیا۔
الکَاسِبَة. کاسب کا مؤنث ج کَوَاسِب
الکَوَاسِب: انسان یا پرندہ کے جسم کے جوڑ۔ شکاری جانور۔
الکَسُوْب والکَسَّاب. بہت کمائی کرنے والا۔
المَکْسَب والمَکْسِب والمَکْسَبَة. کمائی۔
اَلْکُسْتُنَا: ایک معروف درخت شاہ بلوط۔ ابو فروہ۔ اس کے پھلوں کو بھون کر کھایا جاتا ہے۔ کُسْتُنَةُ الحِصَانِ او قَسْطَلَةُ الحِصَانِ. سفید پھولوں والا کڑوے پھلوں والا درخت۔
الکَسَّاب. بھیڑیا۔
الکُسْب. کھلی۔
الکُسْبُج. کھلی۔
الکُسْبُر. ہاتھی دانت کا کنگن کی مانند ایک زیور۔ ج کَسَابِر
الکُسْبُرَة دھنیا۔
کَسَحَ (ف) کَسْحًا البَیْتَ: گھر میں جھاڑو دینا۔ کَسَحَتِ الرِّیْحُ الاَرْضَ: ہوا کا مٹی کو اڑا لے جانا۔ الشَّیءَ: کاٹنا۔ کہا جاتا ہے "اَتَیْنَا بَنِی فُلَانٍ فَکَسَحْنَاهُمْ" یعنی ہم بنی فلاں پر پہنچے اور ان کو نیست و نابود کر دیا۔
کَسِحَ (س) کَسَحًا. ہاتھ پاؤں میں بے حسی والا ہونا۔ ایک پاؤں کے بوجھل ہونے کی وجہ سے چلنے میں گھسٹ کر چلنا۔ صفت اَکْسَح ج کُسْحَان کہا جاتا ہے "مَا اَکْسَحَهٗ" کس قدر بوجھل ہے۔
کَاسَحَهٗ مُکَاسَحَةً. بہت سخت جھگڑا کرنا۔
اِکْتَسَحَ الشَّیءَ: لے جانا۔ کہا جاتا ہے "اَغَارُوْا عَلَیْهِم فَاکْتَسَحُوْهُمْ" یعنی انہوں نے ان کو لوٹا اور ان کا سارا مال لے گئے۔
الکَسْح مص۔ عاجزی۔
الکُسَاحَة. کوڑا کرکٹ۔ ہاتھ پاؤں کی بے حسی اور اکثر پاؤں کی بے حسی کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔
الکَسِح. وہ شخص کہ جس سے تم مدد طلب کرو اور وہ تمہاری مدد نہ کرے۔
الاَکْسَح. ہاتھ پاؤں کی بے حسی والا۔ لنگڑا لنجا۔ ج کُسْحَان.
الکَسِیْح والکُسَیْح والکُسْحَان ہاتھ پاؤں کی بے حسی والا۔
الکُسَاح. اونٹوں کا ایک مرض۔
المِکْسَحَة. جھاڑو۔
المُکَسَّح. چھیل کر ہموار کیا ہوا۔ جیسے عُوْدٌ مُکَسَّح.
المَکْسُوْح. مع جَمَلٌ مَکْسُوْحٌ: سخت لنگڑا اونٹ۔
کَسْحَبَ کَسْحَبَةً ڈر کی وجہ سے چھپ چھپ کر چلنا۔
کَسَدَ وکَسُدَ (ن) کَسَادًا وکُسُوْدًا الشَّیءُ: خواہش مندوں کی کمی کی وجہ سے رائج نہ ہونا۔ کَسَدَتِ السُّوْقُ: بازار کا مندا ہونا۔ شی کی صفت کَاسِدٌ وکَسِیْدٌ اور سوق کی صفت کَاسِدٌ وکَاسِدَةٌ واَکْسَدُ.
اَکْسَدَ القَوْمُ: مندے بازار والا ہونا۔
اَکْسَدَتِ السُّوْقُ: بازار کا مندا ہونا۔
اَکْسَدَ الشَّیءَ: غیر رائج بنانا۔
اِنْکَسَدَتِ الغَنَمُ اِلَی الغَنَمِ: واپس ہونا۔ لوٹنا۔
الکُسْد. قسط (ایک دوا کا نام)
الکَسِیْد. مندا۔ گھٹیا۔
کَسَرَ (ض) کَسْرًا العُوْدَ وکُلَّ صُلْبٍ:

توڑنا۔

العَسْکَر: لشکر کو شکست دینا الوَصِیَّةَ: وصیت بمنسوخ کرنا الشِعْرَ: شعر کا وزن درست نہ کرنا الطَائِرُ جُنَاحَیْهِ: پرندہ کا اترنے کے لیے پروں کو سمیٹنا الحَرْفَ: حرف کو زیر دینا الوِسَادَةَ: تکیہ کو موڑنا اور لب لگانا المَتَاعَ: سامان ایک ایک کر کے بیچنا۔ کَسَر مِنْ طَرْفِه وعَلٰی طَرْفِه: نگاہ پست کرنا فُلَانًا عَنْ مُرَادِه: پھیرنا۔

کَسَرَ (ض) کُسُوْرًا الطَّائِرُ: پرندہ کا اترنے کیلئے پروں کو سمیٹنا۔

کَسِرَ (س) کَسَرًا. کاہل ہونا۔

کَسَّر بمعنی کَسَر. تشدید مبالغہ اور تکثیر کیلئے ہے وکَسَّرَتِ المرْاَۃ ونَحْوهَا النُّوْرَ عَلٰی کَذَا فَتَکَسَّرَ آئینہ نے فلاں چیز پر روشنی ڈالی اور اس پر روشنی پڑ گئی۔ کَسَّرَ الکَلِمَةَ: جمع مکسر بنانا۔ اور کہا جاتا ہے "کَسَّرَ الکِتَابَ عَلٰی عِدَّةِ اَبْوَابٍ" کتاب کو چند ابواب پر منقسم کیا۔

تَکَسَّرَ. ٹوٹنا الشَّیْءَ: توڑنا۔

اِنْکَسَرَ. ٹوٹنا العَسْکَرُ: لشکر کا شکست کھانا اور پراگندہ ہونا۔ صفت دونوں معنی کے لحاظ سے مکسور ہے اور منکسر نہیں کہا جاتا الحَرُّ: گرمی کم ہونا العَجِیْنُ: گندھے ہوئے آٹے کا نرم ہونا اور خمیر ہونا عَنِ الشَّیْءِ: عاجز ہونا۔

اِکْتَسَرَ الشَّیْءَ. توڑنا۔

الکَسْر. مص زیر کی حرکت۔ بہت کم فِی الحِسَابِ: ایک سے کم جیسے تہائی، چوتھائی اور اس کے مقابلہ میں صحیح ہے ج کُسُوْر وجج کُسُوْرَات.

الکَسْر والکِسْر. عضو کا جزو۔ ہڈی کا جز مع گوشت کے۔ کہا جاتا ہے "اَتَیْتُهٗ وهُوَ یُطْعِمُ النَّاسَ مِنْ کُسُوْرِ الاِبِلِ" میں اس کے پاس آیا اور وہ لوگوں کو اونٹ کے اعضاء کھلا رہا تھا۔ کوٹھری کا ایک گوشہ۔ خیمہ کا وہ کنارہ جو زمین پر لگا ہوا ہو۔ گوشہ ج اَکْسَار وکُسُوْر. کُسُوْرُ الاَوْدِیَةِ: وادی کے موڑ (اور اس آخری معنی میں اس لفظ کا واحد نہیں)

"هٰذِهٖ اَرْضٌ ذَاتُ کُسُوْرٍ" یہ زمین اونچی نیچی ہے۔

الکَسْرَة کَسر کا اسم مرۃ زیر کی حرکت۔ شکست۔ کہا جاتا ہے "وَقَعَتْ عَلَیْهِمُ الکَسْرَةُ" یعنی شکست کھا گئے "و بعَیْنِهٖ کَسْرَةٌ مِنَ السَّهَرِ" یعنی اس کی آنکھ میں نیند کا غلبہ ہے۔ بیداری کی وجہ سے۔ ج کَسَرَات اور کہا جاتا ہے "هُوَ ذُوْ کَسَرَاتٍ و هَزَرَاتٍ" وہ ایسا شخص ہے جس کو ہر چیز میں نقصان ہوتا ہے۔

الکِسْرَة ٹوٹی ہوئی چیز کا ٹکڑا۔ ج کِسَرَ وکِسِرَات وکِسْرَات.

کَسْرٰی وکِسْرٰی. شاہانِ فارس کا نام۔ ج اَکَاسِرَة واَکَاسِر وکَسَاسِرَة وکُسُوْرا اور نسبت کے لیے کَسْرَوِیّ اگر کَسْرٰی کی طرف نسبت ہو اور اگر کِسْرٰی کی طرف ہو۔ کِسْرَوِیّ اِکْسِرِیّ.

الکُسَار والکُسَارَة مِنَ الحَطَبِ ونَحْوِه: کھورا۔ چھپٹی۔

الکَسِیْر. ٹوٹا ہوا۔ ج کَسْرٰی و کَسَارٰی.

الاِکْسِیْر. وہ چیز جو چاندی وغیرہ کو سونا بنا دے۔

التَکْسِیْر ~ مص. والتَکْسِیْر عِنْدَ المُهَنْدِسِیْنَ: پیمائش۔

الکَاسِر. فا۔ ج کُسَّر. عقاب۔ کہا جاتا ہے عُقَابٌ کَاسِرٌ: ٹوٹ پڑنے والا یا شکار کیے ہوئے جانور کو توڑ دینے والا عقاب۔

کَاسِرُ الحَجَرِ او القُلَّب: پہاڑی علاقے کا پھول۔

الکَاسِرَة کاسر کا مؤنث ج کَاسِرَات وکُسَّر وکَوَاسِر الکَوَاسِر: شکاری پرندے۔

اَلتَّکَسُّرُ (فی الطب): وہ حالت جو جسم میں کمزوری والی ٹھنڈک اور چڑے اور پٹھوں میں بدحالی پیدا کردے۔

الاِنْکِسَارُ (فلکیات): ایٹمی شعاع کی جہت میں تبدیلی جو شفاف مادے سے گزر کر دوسرے مادے کے وسط تک چلی جاتی ہے۔

الکَسَّار. اسم مبالغہ۔

المَکْسِر. توڑنے کی جگہ۔ مَکْسِرُ الشَّجَرَةِ: درخت کی جڑ یا درخت کا تنہ جہاں سے ٹہنیاں توڑی جائیں۔ آزمائش۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ طَیِّبُ المَکْسِرِ" فلاں آزمائش کے وقت اچھا ہے۔

المُکَاسِر مِنَ الجِیْرَانِ: پڑوسی جس کے مکان کا گوشہ تمہارے مکان کے گوشہ سے ملا ہوا ہو۔ کہا جاتا ہے "هُوَ جَارِیْ مُکَاسِرِیْ" وہ میرا پڑوسی ہے کہ اس کے مکان کا گوشہ میرے مکان کے گوشہ سے ملا ہوا ہے۔

المُکَسَّر. مف۔ المُکَسَّر مِنَ الاَوْدِیَةِ: وادی جس کے موڑ بہہ رہے ہوں۔ الجمع المُکَسَّر: جمع سالم کی ضد۔ جس میں واحد وزن باقی نہ رہے۔ جیسے رَجُلٌ سے رِجَالٌ. مَسْجِدٌ سے مَسَاجِد.

المَکْسُوْر. مف۔ صَوْتٌ مَکْسُوْرٌ: نرم و کمزور آواز۔

المُتَکَسِّر. فا۔ کہا جاتا ہے "رَاَیْتُهٗ مُتَکَسِّرًا" میں نے اس کو سست دیکھا۔

کَسَعَهٗ (ف) کَسْعًا. دھتکارنا۔ دھتکارتے ہوئے پیچھا کرنا۔ چوتڑوں پر ہاتھ یا لات مارنا۔ کَسَعَ السَّفِیْنَةَ فِی البَحْرِ: کشتی کو سمندر میں اتارنا اور چلانا۔ کَسَعَهٗ بِکَذَا: تابع بنانا۔ کہا جاتا ہے "وَرَدَتِ الخَیْلُ یَکْسَعُ بَعْضُهَا بَعْضًا" گھوڑے آئے اس حال میں کہ بعض بعض کے پیچھے تھے "واتَّبَعَ فُلَانٌ اَدْبَارَهُمْ یَکْسَعُهُمْ بِالسَّیْفِ" فلاں ان کے پیچھے گیا اور تلوار سے ان کو دھتکار رہا تھا "کَسَعْتُ الرَّجُلَ بِمَا سَاءَهٗ" جبکہ گفتگو کرے اور آخر میں ایسی بات کہے جو تکلیف دہ ہو۔

کَسَعَتْ واکْتَسَعَتْ الخَیْلُ بِاَذْنَابِهَا گھوڑوں کا ٹانگوں میں دُم دبانا۔

تَکَسَّعَ فِیْ ضَلَالِهٖ: گمراہی کی انتہا کو پہنچنا۔
الکَسَع فِی الخَیْلِ: گھوڑے کے کھر کے پاس جوڑ کے اردگرد سفیدی۔
الکُسَع. روٹی کے ٹکڑے۔
الکُسْعَة پیشانی پر سفید داغ۔ پرندہ کی دُم کے نیچے سفید پر۔ ج کُسَع. کام کرنے والے بیل۔ گدھے۔ غلام۔
الاَکْسَع مِنَ الخَیْلِ: کھر کے پاس جوڑ کے اردگرد سفیدی والا گھوڑا مِنَ الطَّیْرِ: دُم کے نیچے سفید پر والا پرندہ۔
رَجُلٌ مُکَسَّعٌ. بے بیاہا مرد۔
الکُسْعُوْم. گدھا۔
کَسَفَ (ض) کَسْفًا الثَّوْبَ: کپڑا کاٹنا اللّٰهُ الشَّمْسَ او القَمَرَ: گہن لگانا بَصَرَهٗ: نگاہ پست کرنا الشَّمْسُ النُّجُوْمَ: آفتاب کی روشنی کا ستاروں پر غالب آنا۔ الشَّیْءَ: ڈھانکنا۔ کَسَفَهُ الحُزْنُ وغَیْرُهٗ: غمگین کر دینا۔
کَسَفَتْ (ض) کُسُوْفًا الشَّمْسُ: آفتاب میں گہن لگنا وَجْهُهٗ: تیوری چڑھنا۔ متغیر ہونا حالُهٗ: بُرا ہونا۔ کَسَفَ اَمَلُهٗ: اُمید منقطع ہونا کَسَفَ بَالُهٗ: جی میں بُرا خیال آنا یا اُمید کا کھوٹا ہونا۔
تَکَسَّفَتِ الشَّمْسُ: آفتاب میں گہن لگنا۔
اِنْکَسَفَتِ الشَّمْسُ والقَمَرُ: آفتاب اور ماہتاب میں گہن لگنا۔
کَسَّفَ الشَّیْءَ: ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔
الکَسْف. مص عرب کے امثال سے ہے "اَکَسْفًا واِمْسَاکًا" یعنی کیا ترش روئی اور بخل بھی (یہ مثال ترش رو و بخیل کیلئے استعمال ہوتی ہے)
الکَاسِف. فا۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ کَاسِفُ البَالِ" یعنی فلاں بُرے حال والا ہے "وکَاسِفُ الوَجْهِ" ترش رو "ویَوْمٌ کَاسِفٌ" سخت و خوفناک دن "و رَجُلٌ کَاسِفٌ" غمگین مرد جو غم کی وجہ سے نڈھال ہو گیا ہو۔

الکِسْفَة ٹکڑا ج کِسْف وکِسَف واَکْسَاف وکُسُوْف.
الکَسِیْفَة ٹکڑا۔
الکَسْکَسَة مص وقف کی حالت میں ک ضمیر مؤنث کے ساتھ سین ملانا جیسے بِکِس واکرمتکِس بك واكرمتك میں (یہ لغت بنو تمیم کی ہے)
الکُسْکُس. ایک کھانا ہے جو آٹے سے بنایا جاتا ہے۔
کَسِلَ (س) کَسَلًا وتَکَاسَلَ کاہل ہونا۔ جس کام سے سستی نہ کرنا چاہئے اس میں سستی کرنا۔ صفت کَسِلٌ وکَسْلَان ج کَسَالٰی و کُسَالٰی مؤنث کَسِلَةٌ وکَسْلَانَةٌ وکَسْلٰی.
کَسِلَ (س) کَسَلًا واَکْسَلَ. بے انزال کے جماع کرنا یا منی کو باہر گرانا۔
اَکْسَلَ الاَمْرُ فُلَانًا: کاہلی میں ڈالنا۔
الکَسَالَة بیکاری۔
الکَسُوْل. کاہل۔ ناز پروردہ لڑکی کے لیے وصف ہے جو اپنی مجلس سے جدا نہ ہو۔
الکِسْل والمِکْسَل. دُھنیا کے کمان کی تانت جبکہ اُتار دی جائے۔ نَسَبٌ مِکْسَلٌ: وہ نسب جسے سرداری اور افعالِ خیر میں خودداری نہ ہو۔
المِکْسَال. کاہل (مذکر و مؤنث) ناز پروردہ لڑکی جو اپنی مجلس سے جدا نہ ہو۔ یہ اس کے لیے باعث مدح ہے۔
المَکْسَلَة. سبب کاہلی۔ کہا جاتا ہے "الشِّبَعُ مَکْسَلَةٌ" آسودگی باعث کاہلی ہے "فُلَانٌ لَا تَکْسِلُهُ المَکَاسِلُ" اسبابِ کاہلی فلاں کو کاہل نہیں بناتے۔
کَسَمَ (ض) کَسْمًا الیَابِسَ: خشک چیز کو ہاتھ سے چورا کرنا عَلٰی عِیَالِهٖ: کمائی حاصل کرنے کے لیے محنت کرنا نَارَ الحَرْبِ: لڑائی بھڑکانا۔
الکَسْم. مص۔ خشک چیز کا چورہ جو تمہارے ہاتھوں میں باقی رہ جائے۔

الکُسُوْم. کر گزرنے والا۔
الکَیْسُوْم. بہت گھاس۔ کہا جاتا ہے "هٰذِهٖ رَوْضَةٌ کَیْسُوْمٌ واَکْسُوْمٌ ویَکْسُوْمٌ" یہ سرسبز و شاداب اور گنجان باغ ہے۔
خَیْلٌ اَکَاسِم. بہت سے گھوڑے جو ایک دوسرے کے اوپر ہوں۔
کَسَا یَکْسُوْ کَسْوًا واَکْسَی الثَّوْبَ فُلَانًا: کپڑے پہنانا۔ کَسَاهُ شِعْرًا: اشعار سے مدح کرنا۔
کَسِیَ یَکْسٰی وکَسِیَ کَسَا الثَّوْبَ: کپڑا پہننا کَسِیَ یَکْسٰی کَسَاءً: بزرگ ہونا۔
تَکَسّٰی تَکَسِّیًا بالکِسَاءِ: اوڑھنا۔ پہننا۔
کَاسٰی مُکَاسَاةً فُلَانًا: فخر کرنا۔
اِکْتَسٰی. لباس پہننا۔ اِکْتَسَتِ الاَرْضُ بالنَّبَاتِ: نباتات سے چھپ جانا۔ اِکْتَسَیْتُهٗ ثَوْبًا: کپڑے پہنانا۔
اِسْتَکْسٰی فُلَانًا: کسی سے لباس مانگنا۔
الکَاسِی. فا۔ لباس پہننے والا۔ ج کُسَاة
الکَسَاء. بزرگی و شرف۔
الکِسَاء. کپڑا۔ کمبل۔ ج اَکْسِیَة.
الکُسْوَة والکِسْوَة لباس۔ ج کُسًی وکِسًی.
الاَکْسٰی. بہت پہننے والا۔ بہت لباس دینے والا۔ عرب کے امثال میں سے ہے "هُوَ اَکْسٰی مِنْ بَصَلَةٍ" اس شخص کے لیے بولتے ہیں جو بہت زیادہ کپڑے پہنے۔
الکَسْیُ چوتڑ کا پچھلا حصہ۔ ہر چیز کا پچھلا حصہ ج اَکْسَاء. کہا جاتا ہے "رَکِبَ اَکْسَاءَهٗ" وہ گدی کے بل گرا۔
کَشَّ (ض) کَشًّا وکَشِیْشًا الزَّنْدُ: آگ نکلتے وقت سائیں سائیں کی آواز نکلنا الجَرَّةُ: شراب کے مٹکے میں جوش آنا۔
کَشَّتْ کَشِیْشًا الحَیَّةُ: سانپ کی کھال سے آواز نکلنا۔ کَشَّ الجَمَلُ: اونٹ کا پہلی مرتبہ بڑبڑانا البَقَرَةُ: گائے کا آواز نکالنا (کَشًّا) الرَّجُلَ وغَیْرَهٗ: دھتکارنا۔ ڈانٹنا

تکاشَتِ الافاعی: سانپوں کا آپس میں آواز نکالنا۔

الکِشّ. وہ چیز جس سے درخت خرما کو گابھا دیا جائے۔

الکُشّة. پیشانی یا سر کے اگلے حصہ کے بالوں کا گچھا۔

الکَشِیش .س۔ شراب کے جوش کی آواز۔

کَشَأَ(ف) کَشأً الشئَ: چھیلنا۔ اگلے دانتوں سے کاٹ کر کھانا فُلانًا بالسَّیفِ تلوار سے مارنا (واکشأ) اللحمَ: گوشت بھون کر خشک کرنا۔ صفت مفعولی کَشِیٌٔ وکَشَأَ الرَّجلُ: بھونے ہوئے گوشت کا ٹکڑا کھانا۔ کَشَأَ المَرْأةَ: جماع کرنا۔

کَشِئَتْ(س) کَشأً وکَشَأً یدُہٗ: ہاتھ پھٹنا۔ جھری دار ہونا۔

کَشأَ وکَشِیَٔ کَشأً وکَشَاء وتَکَشَّأَ الرَّجلُ مِنَ الطَّعَام: شکم سیر ہو کر کھانا۔ صفت کَشِیٌٔ وکَشِیٌٔ. تَکَشَّأَ الشئَ: چھل جانا اللحمَ: خشک بھنا ہوا گوشت کھانا۔

کَشَّأَ تَکْشِئَةً اللحمَ: خشک بھنا ہوا گوشت کھانا۔

الکُشْأَة عیب۔ کہا جاتا ہے "مَا فِی جَسَدِہٖ کُشْأَة" اس کے جسم میں کوئی عیب نہیں۔

کَشَبَ(ض) کَشبًا وکَشَّبَ اللحمَ: گوشت بہت کھانا۔

الکُشْتُبَان انگشتانہ ج کَشَاتِبِین. وزَھرُ الکُشْتُبَان ایک قسم کی نباتات۔

الکَشُوث والکُشُوثی والکَشُوثَی والکَشُوثَاء. ایک قسم کی گھاس ہے جو درخت وغیرہ پر لپٹی ہوئی ہوتی ہے اور اس کی جڑ نہیں ہوتی اور اس کے پتے بھی نہیں ہوتے۔

کَشَحَ(ف) کَشحًا البَیتَ: گھر میں جھاڑو دینا القَومَ: پراگندہ کرنا، دھتکارنا عَنِ المَاءِ پانی پر سے واپس ہونا لَہٗ بالعَدَاوَۃ: دشمنی کرنا الدَّابةُ چوپایہ کا ٹانگوں کے درمیان دُم دبانا الطَّائرُ پرندہ کا تیز واپس آنا الظَّلامُ او الضَّوءُ تاریکی یا روشنی کا زائل ہونا (و کَشَّحَ) العُودَ: لکڑی چھیلنا۔ چھال اُتارنا البَعِیرَ: اُونٹ کے پہلو میں داغ لگانا ہٗ: پہلو پر داغ دینا۔

کُشِحَ الرَّجُلُ: پہلو پر داغ دیا جانا۔ صفت مَکشُوح. کُشِحَ القَومُ عَنِ المَاءِ: متفرق ہونا۔ پراگندہ ہونا۔

کَشِحَ(س) کَشحًا درد پہلو والا ہونا۔

کَاشَحَ کِشَاحًا ومُکَاشَحَةً فُلانًا بالعَدَاوَۃِ دشمنی رکھنا۔

اِنْکَشَحَ القَومُ عَنِ المَاءِ: متفرق ہونا۔ بکھرنا۔

تَکَشَّحَ الجَارِیَةَ: جماع کرنا۔

الکَشْح .س۔ پہلو۔ ج کُشُوح. کہا جاتا ہے "طَوَی کَشحَهٗ عَن فُلانٍ او طَوَی کَشحًا عَنهُ" یعنی اس نے پہلو تہی کی اور اعراض کیا "وطَوَی کَشحَه علَی الاَمرِ" اس نے کام پر مداومت کی۔

الکُشَاح. پہلو کی بیماری جس کا علاج داغ لگانا ہے اور بقول بعض ذات الجنب کو کہتے ہیں۔

الکَاشِح. فا۔ پوشیدہ دشمنی رکھنے والا۔ اور بقول بعض وہ شخص جو دشمنی کی بنا پر پہلو تہی کرے یا وہ جو تم سے دُوری اختیار کرے اور اعراض کرے۔

الکِشَاح. پہلو کا داغ۔

الکُشَاحَة باطنی عداوت۔

المِکْشَح والمِکْشَاح. تلوار کی دھار۔

المِکْشَاح کلہاڑا۔

کَشَدَ(ض) کَشدًا الشئَ دانتوں سے کاٹنا النَّاقةَ اُونٹنی کو تین انگلیوں سے دوہنا۔

اَکْشَدَ خالص مکھن بنانا۔

الکِشْدَة مکھن۔

الکَاشِد والکَشُود والکُشُد اہل وعیال کیلئے بہت محنت سے کمانے والا۔ ج کُشُد.

کَشَرَ(ض) کَشرًا عَن اَسنَانِہٖ: ہنسی وغیرہ میں دانت نکالنا اور اسم الکِشْرَة السبعُ عَن نَابِہٖ: درندے کا مقابلے میں دانت دکھانا۔ فُلانٌ لَہٗ: چیتے جیسا بننا۔

کَشِرَ(س) کَشَرًا بھاگنا۔

کَشَّرَ عَنْ اَسْنَانِہٖ: بمعنی کَشَرَ تشدید مبالغہ کے لیے ہے۔

کاشَرَہٗ مُکاشَرَۃً. باہم ہنسنا۔ باہم دانت نکالنا۔

اَکْشَرَ لَہٗ عَنْ اَنْیَابِہٖ دھمکی دینا۔

تَکَشَّرَ دانت نکالنا۔

الکِشْر .س۔ سوکھی روٹی۔

الکُشَر انگور کا خوشہ جس کے انگور کھائے جا چکے ہوں۔

المُکاشِر. فا۔ الجَارُ المُکَاشِرُ: قریبی پڑوسی۔

کَشَطَ (ض) کَشطًا واسْتَکشَطَ الشئَ: ڈھکی ہوئی چیز کو کچھ کھولنا۔ کَشَطَ الجُلَّ عَنِ الفَرَسِ والغِطَاءَ عَنِ الشئِ: جھول کر گھوڑے سے یا ڈھکنے کو کسی چیز سے اُتارنا۔ ننگا کرنا الحَرْفَ: موقع سے ہٹادینا۔ وکَشَطَ البَعِیرَ: اُونٹ کی کھال اُتارنا واسْتَکْشَطَ البَعِیرُ: کھال اُتارنے کا وقت قریب ہونا۔

تَکَشَّطَ السَّحَابُ فِی السَّمَاءِ: آسمان میں بادل ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔ پراگندہ ہونا۔

اِنْکَشَطَ. اُتارا جانا۔ ننگا ہونا الرَّوعُ: خوف زائل ہونا۔

الکَشَّاط. قصائی۔

الکِشَاط انکشاف۔ اُتری ہوئی کھال۔

الکَشَطَة کھال اُتری ہوئی اُونٹوں کے مالکین۔

کَشَعَ(ف) کَشعًا القَومُ عَنْ قَتِیلٍ: قوم کا مقتول سے متفرق و پراگندہ ہونا۔

کَشِعَ(س) کَشَعًا. بددل ہونا۔ زچ ہونا۔

کَشَفَ (ض) کَشفًا وکَاشِفَةً الشئَ وعَنِ الشئِ. ظاہر کرنا۔ کھولنا۔ کہا جاتا ہے "کَشَفَ اللّٰہُ غَمَّہٗ" اللہ اس کے غم کو زائل کرے "وکَشَفَتہُ الکَوَاشِفُ" یعنی رُسوا کر دیا۔

كَشِفَ(س) كَشَفًا شکست کھانا الرَّجُلُ او الفَرَسُ کھلی ہوئی پیشانی والا ہونا۔
كَشَّفَ الشَّيْءَ کھولنا۔ ظاہر کرنا فُلَانًا عَنِ الْاَمْرِ ظاہر کرنے پر مجبور کرنا۔
كَاشَفَهُ بِكَذَا خبردار کرنا هُ بِالعَدَاوَةِ کھلی کھلی دشمنی کرنا۔
اَكْشَفَ ہنسنے میں مسوڑھوں کو ظاہر کرنا۔
اِنْكَشَفَ الشَّيْءُ ظاہر ہونا۔
تَكَشَّفَ الشَّيْءُ ظاہر ہونا البَرْقُ بجلی کا آسمان پر پھیلنا الرَّجُلُ رسوا ہونا۔
تَكَاشَفَ القَوْمُ ایک دوسرے کے عیوب کو ظاہر کرنا۔
اِكْتَشَفَ الشَّيْءَ ظاہر کرنا۔ کھولنا۔ اور اسی سے ہے "الاِكْتِشَافَات" ان نئی تحقیقات کیلئے جو امور طبعیہ وصناعیہ میں ظاہر ہوں۔
اِسْتَكْشَفَ عَنِ الشَّيْءِ ظاہر کرنے کو کہنا۔
الكَشْفُ مص عند العروضيين ساتویں متحرک کا گرا دینا۔
اَلْكَشْفُ وہ کاغذ جس میں سامان تجارت کی مقدار اور اس پر معاوضہ ادائیگی تحریر کیا جاتا ہے۔
اَلْكَشْفُ الاِلٰهِيُّ: عِنْدَ الصُّوفِيِّيْنَ جب صوفی ولی اللہ مخصوص طرق عبادت اختیار کرے تو اس پر حقائق الھیہ منکشف ہو جاتے ہیں۔ اصحاب الکشف ان ہی حضرات کو کہا جاتا ہے جن پر کشف ہوتا ہے۔
الكَشَفُ مص سر کے اگلے حصہ کے بال گر جانا۔ والكَشَفُ فِي الخَيْلِ دُم کے بالوں کی پیچیدگی۔
الكَشَفَةُ سر کے اگلے حصہ میں بال گرنے کی جگہ۔
الكَاشِفُ فا۔ ج كَشَفَة
الكَاشِفَةُ مص۔ کاشف کا مؤنث۔ رسوائی ج كَوَاشِف.
الكَشَّافُ اسم مبالغہ۔ کہا جاتا ہے "هُوَ كَشَّافُ الغَمَمِ" وہ غموں کا زائل کرنے والا ہے۔

اَلاَكْشَفُ جس کے سر کے اگلے حصہ کے بال گر گئے ہوں۔ گھوڑا جس کی دم کے بالوں میں پیچیدگی ہو۔ وہ شخص جس کے پاس لڑائی میں نہ ڈھال ہو نہ خود ہو۔ لڑائی میں شکست خوردہ۔
الكَشْفَاءُ. اکشف کا مؤنث۔
الكَشِيفُ بمعنی مَكْشُوفٌ کھلا ہوا۔ ظاہر۔
الكَشْكُ جو کا پانی۔ آش جو۔
الكَشْكُ. عِنْدَ عامتنا ایک قسم کا کھانا جو موٹے ستو کو دودھ میں بھگو کر خمیر اٹھنے کے بعد پکایا جاتا ہے الكَشْكُ گنبد دار محل (دخیل)
كَشْكَشَ كَشْكَشَةً بھاگنا۔ كَشْكَشَتِ الحَيَّةُ سانپ کا کھال سے آواز نکالنا۔
الكَشْكَشَةُ مص ضمیر خطاب مؤنث کو شین سے بدل لینا۔ جیسے اَكْرَمْتُشِ وَعَلَيْشِ اَكْرَمْتُكِ وَعَلَيْكِ میں۔
الكَشْكُولُ والكَشْكُولَةُ بھکاریوں کا چنبل (دخیل) بہاء الدین عاملی کی ایک کتاب کا نام کشکول ہے اس لیے کہ اس میں مختلف موضوع پر مضامین ہیں۔
كَشَمَ(ن) كَشْمًا وكَشَّمَ واكْتَشَمَ الاَنْفَ ناک جڑ سے کاٹنا۔
كَشِمَ(س) كَشَمًا پیدائشی یا خاندانی عیب دار ہونا۔ صفت اَكْشَم.
كَشَمَ(ض) كَشْمًا القِثَّاءَ او الجَزَرَ: ککڑی یا گاجر بہت حرص سے کھانا۔
اَنْفٌ كَشِمٌ واَكْشَمُ جڑ سے کٹی ہوئی ناک۔
الكَشَمُ والاَكْشَمُ تیندوا۔ كَشْمَرَ رونے کے لیے آمادہ ہونا اَنْفَهُ ناک توڑ دینا۔
الكِشْمِشُ کشمش واحد كِشْمِشَة
كَشَاهُ يَكْشُوهُ كَشْوًا دانتوں سے کاٹ کھانا۔
الكُشْيَةُ گوہ کے پیٹ کی چربی۔ یا اس کی دم کی جڑ۔ ج كُشًى

كَصَّ(ض) كَصًّا القَوْمُ: اکٹھا ہونا (كَصِيصًا) المَاءُ بِالنَّاسِ پانی پر لوگوں کی بہت بھیڑ ہونا (كَصًّا وكَصِيصًا) الصَّوْتُ آواز باریک ہونا۔
اَكَصَّ بھاگنا اور شکست کھانا۔
تَكَاصَّ واكْتَصَّ القَوْمُ اکٹھا ہونا۔ بھیڑ کرنا۔
الكَصِيصُ مص شدتِ مشقت کی وجہ سے پیچ وتاب۔ خوف۔ اضطراب۔ ٹڈی کی آواز۔ موٹا پستہ قد مرد۔ مکروہ۔
الكَصِيصَةُ جماعت۔ ہرن کے پھنسانے کا پھندا۔ ج كَصَائِص.
كَصْكَصَ تیز چلنا۔
كَصَمَ(ض) كُصُومًا پشت پھیرنا۔ پیٹھ دکھانا (كَصْمًا) دانتوں سے کاٹنا۔ الرَّجُلَ سختی سے ہٹانا۔
كَصَى يَكْصِي كَصْيًا رفعت کے بعد خسیس ہونا۔
كَصَلَ(ن) كَصْلًا ہٹانا، دور پھینکنا۔
كَظَّ(ن) كَظًّا الطَّعَامُ فُلَانًا: زیادہ بھرنے سے سانس نہ لینے دینا الغَيْظُ صَدْرَهُ: سخت غضبناک ہونا الحَبْلَ رسی باندھنا۔ خَصْمَهُ: چاروں طرف سے گھیر دینا (كِظَاظًا وكَظَاظَةً الاَمْرُ فُلَانًا) غمگین کرنا۔ مبتلائے کرب کرنا۔ بوجھل کرنا المَسِيلُ بِالمَاءِ پانی کی زیادتی سے بہاؤ کی جگہ کا تنگ ہونا۔
كَاظَّهُ كِظَاظًا ومُكَاظَّةً جنگ میں سخت اور جم کر مقابلہ کرنا۔
تَكَاظَّ القَوْمُ: میدانِ جنگ کو تنگ کرنا۔ دشمنی میں حد سے گزرنا۔
اِكْتَظَّ مِنَ الطَّعَامِ سانس نہ لے سکنے کی حد تک بھر لینا المَسِيلُ بِالمَاءِ پانی کی زیادتی سے بہاؤ کی جگہ کا تنگ ہونا المَحَلُّ لوگوں سے بھر جانا اِكْتَظَّهُ الغَيْظُ سینہ کا غصہ سے بھر جانا۔
الكِظَّةُ بدہضمی۔ زیادہ پیٹ بھر جانے کی

تکلیف۔
الکِظَاظ۔ مص۔ تھکن۔ سختی۔ غم جو دل کو بھر دے۔ عداوت۔
الکِظُّ۔ مص کہا جاتا ہے "رَجُلٌ کِظٌّ" سخت گیر مرد (والکَظِیْظ والمُکَظَّظ والمَکْظُوْظ) وہ شخص جس کو اُمور گرانبار کر دیں اور وہ عاجز ہو جائے۔ بہت زیادہ غضبناک۔
الکَظِیْظ والمَکْظُوْظ: کھانے سے بھرا ہوا۔ شکم سیر۔
الکَظِیْظ۔ بھیڑ۔ انبوہ۔ کہا جاتا ہے "عَلٰی بَاب فُلَانٍ کَظِیْظٌ" فلاں کے دروازہ پر بھیڑ ہے۔
طَعَام مُکِظَّة۔ بدہضمی والا کھانا۔
کَظَبَ (ن) کُظُوْبًا۔ بہت موٹا ہونا۔
کَظَرَ (ن) کَظْرًا۔ القَوْسَ: کمان کے کنارے پر تانت لگانے کے لیے دندانہ بنانا الزَنْدَةَ: چقماق سے دندانہ بنانا۔
الکُظْر۔ کمان کے کناروں پر تانت کا حلقہ لگانے کی جگہ۔ گردہ کی چربی (والکُظْرَة) گردہ کی جگہ جب کہ گردے نکال لیے جائیں۔
الکِظْر ہنسلی کی ہڈی کے درمیان کی جگہ۔
کَظَمَ (ض) کَظْمًا البَابَ: دروازہ بند کرنا النَهرَ: نہر کو روکنا القِرْبَةَ: مشک بھرنا اور مُنہ باندھنا البَعِیْرَ بِالکِظَامَة: اُونٹ کو نکیل لگانا الشَّیئَ و عَلَی الشَّیئِ: روکنا کُظُوْمًا البَعِیْرُ: اُونٹ کا جگالی کرنے سے باز رہنا۔ کہا جاتا ہے "مَا کَظَمَ فُلَانٌ عَلٰی جِرَّتِہ" یعنی فلاں کے پیٹ میں بات پچتی نہیں (کَظْمًا و کُظُوْمًا) غَیْظَه: غصہ نگل جانا۔
کُظِمَ کُظُوْمًا۔ خاموش رہنا۔
الکَظَم۔ سانس کی نالی۔ ج اَکْظَام و کِظَام کہا جاتا ہے "اَخَذَ بِکَظَمِہ" یعنی اس کو غم میں مبتلا کر دیا۔
الکِظَام۔ بند کرنے کی چیز۔ کہا جاتا ہے "اَخَذَ بِکِظَامِ الاَمْرِ" یعنی اس نے بھروسہ کے لائق چیز کو اختیار کیا۔
الکِظَامَة۔ وادی کا دہانہ۔ اُونٹ کی نکیل۔ ترازو کی رسیوں کا حلقہ۔ کہا جاتا ہے "عَقَدَ الخیُوْطَ فِی کِظَامَتَی المِیزَان" یعنی اس نے ترازو کی ڈنڈی کے دونوں حلقوں میں دھاگے باندھ دیئے الکِظَامَة: زمین کے اندر پانی کی نالی۔ کِظَامَةُ البَابِ: دروازہ بند کرنے کی چیز (والکَظِیْمَة) دو قریب قریب کنوؤں کے درمیان نالی۔
الکَظِیْمَة: توشہ دان۔ ج کَظَائِم۔
الکَاظِم۔ فا۔ خاموش۔ ج کُظَّم۔ بَعِیْرٌ کَاظِمٌ پیاسا اُونٹ۔
اِبِلٌ کُظُوْم۔ اُونٹ جو جگالی نہ کرے۔
الکَظِیْم والمَکْظُوْم۔ مصیبت زدہ۔
الکَظِیْم: دروازہ بند کرنے کی چیز۔
کَظَا یَکْظُوْ کَظْوًا لَحمُہٗ: گوشت سخت ہونا۔
تَکَظّٰی لَحمُہٗ سِمَنًا: موٹائی کی وجہ سے گوشت کا بلند ہونا۔
اَرْضٌ کَاظِیَة خشک زمین۔
کَعَّ (ن ض) کَعًّا و کُعُوْعًا و کَعَاعَةً و کَیْعُوْعَةً۔ کمزور ہونا۔ بزدل ہونا۔
اَکَعَّ فُلَانًا: خوف دلانا۔ بزدل بنانا فِی کَلَامِہٖ: کلام میں رکنا الخَوْفُ فُلَانًا: ارادہ سے باز رکھنا۔
الکَعُّ والکَاعُ۔ کمزور۔ بزدل۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ کَعُّ الوَجْہِ" فلاں سبک رخسار ہے۔
کَعَبَتْ (ن ض) کُعُوْبًا و کُعُوْبَةً و کَعَابَةً الجَارِیَةُ: لڑکی کا اُبھری ہوئی پستان والی ہونا۔ صفت کَعَاب و کَاعِب۔
کَعَبَ (ف) کُعُوْبًا الثَدْیُ: پستان اُبھرنا۔
(کَعْبًا) الاِنَاءَ: برتن بھرنا فُلَانًا: خشک چیز مثلاً سر وغیرہ پر مارنا۔
کَعَّبَ الاِنَاءَ: برتن بھرنا الشَّیئَ: چوکور بنانا۔ کَعَّبَتِ الجَارِیَةُ: لڑکی کا اُبھری ہوئی پستان والی ہونا۔
اِنْکَعَبَ۔ دوڑنا۔
الکَعْب۔ دو پوروں کے درمیان کی گرہ۔ نیزہ کی گرہ۔ ہر بلند و مرتفع چیز۔ بزرگی و شرف ج کُعُوب۔ کہا جاتا ہے "اَعْلَی اللّٰہُ کَعْبَهُمْ" اللہ ان کی شان کو بلند کرے۔ و "ذَھَبَ کَعْبُهُمْ" ان کی عزت تباہ ہو گئی و "رَجُلٌ عَالِی الکَعْبِ" مرد بڑی بزرگی والا۔
الکَعْب: پانسہ۔ گھی کا ٹکڑا۔ برتن کا باقی ماندہ دودھ ج کُعَبٌ و کِعَاب۔ والکَعْبُ فِی عِلْمِ الھِنْدَسَةِ: مربع جسم۔ الکَعْب: ہڈیوں کا جوڑ۔ قدم کے اوپر اُبھری ہوئی ہڈی۔ ٹخنے۔ ج کِعَاب و کُعُوْبٌ و اَکْعُبٌ۔
الکِعَاب۔ نرد کے مہرے۔ واحد کَعْبٌ و کَعْبَةٌ۔
تَکْعِیْب عَدَدٍ مَا: تین برابر اعداد کا حاصل ضرب جیسے ۶ کا کعب ۲۱۶=۶x۶x۶
الکَعْب۔ اُبھری ہوئی پستان۔
الکَعْبَة۔ نرد کا مہرہ۔ ہر چوکور مکان۔ جھروکہ۔ بیت اللہ الحرام۔ ج کِعَاب و کعبات۔
الکَعْبَة۔ دوشیزگی۔
جَارِیَةٌ کَعَابٌ و مُکَعَّبٌ۔ اُبھری ہوئی پستان والی لڑکی۔ کہا جاتا ہے "وَجْہٌ مُکَعَّبٌ"۔
الکَاعِبُ۔ مِنَ الجَوَارِی والثُدِیِّ: اُبھری ہوئی پستان والی لڑکی یا اُبھری ہوئی پستان ج کَوَاعِب۔
المُکَعَّب۔ مربع جسم۔ وہ جسم جس کی چھ سطحیں ہوں اور لمبائی چوڑائی موٹائی سب برابر ہو۔ وَفِی الحِسَابِ مُکَعَّبُ العَدَدِ: چوگنے کا حاصل ضرب۔ جیسے آٹھ دو کا مکعب ہے۔ ثَدْیٌ مُکَعَّبٌ: اُبھری ہوئی پستان (یہ نادر ہے)
مُکَعَّبَة۔ کھجور کے پتوں کی بنی ہوئی کھجور کے لیے زنبیل۔
کَعْبَرَہٗ کَعْبَرَةً بِالسَّیْفِ: تلوار سے کاٹنا۔ ٹکڑے کرنا۔
الکَعْبَرَة مس مِنَ النِسَاءِ: عجمی اُکھڑ عورت۔
الکُعْبَر مِنَ العَسَلِ: شہد کے چھتہ میں جو

جمع ہو۔

الكُعْبُرَةُ. سخت گرہ دار ہڈی۔ بند و ست۔ گوشت کا ٹکڑا۔ ہر جمع شدہ چیز۔ سر کی جڑ۔ موٹا سرین۔ گیہوں کا کوڑا کرکٹ جو صاف کرتے وقت پھینک دیا جائے۔ پاخانہ جو اُونٹ کی دُم پر خشک ہو جائے۔ كُعْبُرَةُ الكَتِفِ. مونڈھے کا گول حصّہ۔ كُعْبُرَةُ الوَظِيفِ: پنڈلی کے نچلے حصّہ کے ملنے کی جگہ۔ ج كَعَابِر. الكَعَابِر: ہڈیوں کے سرے۔

الكُعْبُورَةُ: گرہ۔ جمع شدہ۔ غلّہ میں سے جو پھینک دیا جائے۔ ج كَعَابِير.

أكْعَتَ الرَّجُلُ: تیز چلنا۔ بیٹھنا۔ غصّہ سے پھولنا۔

الكُعْتُ. پستہ قد مرد۔ مؤنث كُعْتَةٌ.

الكُعْتَة. شیشی کا سر بند۔

كَعْتَرَ. تیز چلنا۔ تیز دوڑنا فِي مَشْيِهِ: مستانہ چال چلنا۔ چلنے میں لڑکھڑانا۔

الكُعْتُر. چڑیا کی مانند ایک پرندہ۔

الكَعْد. گون۔

الكُعْدَة. شیشی کا سر بند۔

الكُعْذُب. فرومایہ۔ بے مروت مرد۔

الكُعْذُبَة. پانی کا بلبلہ۔

كَعِرَ (س) كَعَرًا الصَّبِيُّ: پرشکم ہونا۔ موٹا ہونا۔ صفت كَعِرٌ. كَعِرَ البَطْنُ: پیٹ بھرنا۔ موٹا ہونا۔ (و كَعَرَ و أكْعَرَ) البَعِيْرُ: اُونٹ کے کوہان میں گرہ دار چربی ہونا۔

كَعَرَ يَكْعَرُ كَعْرًا: ملامت کرنا۔

الكُعْر. کوہان۔

الكُعْرَة. غدود کے مانند گوشت میں گرہ دار چربی۔

الكُعْوَرَة. بڑی ناک والا۔

كَعَزَ (ف) كَعْزًا. انگلیوں سے چننا۔

الكَعْس. ہاتھ اور پاؤں کی انگلیوں کی ہڈی۔ گائے اور بکری کے پائے کی ہڈی۔ ج كِعَاس.

كَعْسَبَ كَعْسَبَةً. الرَّجُلُ: دوڑنا۔ بھاگنا۔ تیز چلنا۔ مستانہ چال چلنا۔ چلنے میں لڑکھڑانا۔

كَعْسَمَ كَعْسَمَةً. پیٹھ دے کر بھاگنا۔

الكُعْسُوم گورخر۔ ج كَعَاسِم.

كَعْطَلَ كَعْطَلَةً. تیز دوڑنا بِيَدِهِ: انگڑائی لینے میں ہاتھ پھیلانا۔

الكَعِيْظ والمُكَعْظ پستہ قد۔ موٹا مرد۔

كَعْظَلَ كَعْظَلَةً. تیز دوڑنا۔ آہستہ دوڑنا۔ بِيَدِهِ: انگڑائی لینے میں ہاتھ پھیلانا۔

الكَعْك. کیک۔ واحد كَعْكَة. ج كَعْكَات (دخیل)

تَكَعَّلَ التَّمْرُ و نَحْوُهُ. ایک دوسرے کے ساتھ گتھا ہوا ہونا۔

الكُعَل. بخیل مالدار۔ پاخانہ گوبر (و الكُعَل) کالا پستہ قد مرد۔

المُكْعَئِلّ. غصّہ سے پھولا ہوا۔ چوتڑوں کو حرکت دینے والا۔

كَعَمَ (ف) كَعْمًا الوِعَاءَ: برتن کا منہ باندھنا۔ البَعِيْرَ: اُونٹ کو تھوتھنی لگانا الخَوْفُ فُلَانًا: ہٹانا المَرْأَةَ: عورت کا بوسہ لینا۔

الكِعْم. ہتھیار کا گیس۔ نیام۔ ج كِعَام.

الكِعَام ج كُعُم و الكِعَامَة. تھوتھنی جس سے اُونٹ کے منہ کو باندھ دیتے ہیں تاکہ کھا اور کاٹ نہ سکے۔

كُعُوْمُ الطَّرِيْقِ: راستہ کے دہانے۔

بَعِيْرٌ مَكْعُوْمٌ. تھوتھنی چڑھایا ہوا اُونٹ۔

أكْعَنَ الرَّجُلُ: ست ہونا۔ نشاط میں کمی ہونا۔

تَيْسٌ مُكَعْنَبُ القَرْنِ: پیچیدہ سینگ والا بکرا۔

تَكَعْنَشَ الطَّائِرُ: پرندہ کا جال میں پھنسنا۔ فُلَانٌ فِي الشَّيْءِ: مستغرق ہونا۔

كَعَا يَكْعُو كَعْوًا. بزدل ہونا۔

الكَاعِي. فا۔ شکست خوردہ۔

الأكْعَاء. بزدل لوگ۔

الكُعْوَةُ: وہ جو کفایت کرے۔

الكَاغِد و الكَاغَدَ. کاغذ۔

الكَاغِدِيّ. کاغذ بیچنے والا۔

كَفَّ (ن) كَفًّا و كَفَافَةً. الثَّوْبَ: لنگر کرنے کے بعد دوبارہ سینا (كَفًّا) الإنَاءَ: برتن کو بہت بھرنا الشَّيْءَ: جمع کرنا رِجْلَهُ: پیر میں چیتھڑا لپیٹنا القَبِيْلَةَ: قبیلہ کے ایک گوشہ کو اختیار کرنا مَاءَ وَجْهِهِ: آبرو بچانا اور سوال کرنے سے رکنا عَنِ الأمْرِ: باز رہنا ہٗ عَنِ الأمْرِ: باز رکھنا (كُفُوْفًا) النَّاقَةُ: بوڑھی ہونے کی وجہ سے چھوٹے دانت والی ہونا۔

كَفَّ و كُفَّ. بَصَرُهُ: اندھا ہونا۔

تَكَفَّفَ النَّاسَ: لوگوں سے مانگنے کی لیے ہاتھ پھیلانا الرَّجُلُ: ہاتھ میں لینا یا مٹھی بھر کھانا مانگنا۔ یا بھوک روکنے کے لائق مانگنا۔ عَنِ الأمْرِ: چھوڑنا دَمْعُهُ: آنسو کا رکنا۔

تَكَافَّ عَنِ الأمْرِ: باز رہنا القَوْمُ: ایک دوسرے کو روکنا۔

اِنْكَفَّ. باز رہنا عَنِ المَكَانِ: چھوڑنا۔

اِسْتَكَفَّ الشَّيْءَ: ہاتھ میں لینا النَّاسَ: مانگنے کے لیے ہاتھ پھیلانا ہٗ عَنِ الشَّيْءِ: رکنے کی لیے کہنا النَّاسُ حَوْلَهُ: دیکھنے کے لیے احاطہ کرنا۔ اِسْتَكَفَّتِ الحَيَّةُ: کنڈلی مارنا النَّاظِرُ: دھوپ سے بچنے والے کی طرح بھوؤں پر ہاتھ رکھنا عَيْنَهُ: دیکھنے کے لیے آنکھ پر ہاتھ کا سایہ کرنا۔ اِسْتَكَفَّتْ عَيْنُهُ: ہاتھ کے نیچے سے دیکھنا فُلَانٌ بِالصَّدَقَةِ: صدقہ مانگنے کی لیے ہاتھ پھیلانا بِهِ النَّاسُ: احاطہ کرنا الشَّعْرُ: بال بکثرت ہونا الشَّيْءُ: گول ہونا۔

الكَفّ. س۔ ہاتھ یا ہتھیلی مع انگلیوں کے (مؤنث) ج أكُفّ و كُفُوْف و كُفّ. كَفُّ السَّبُعِ و كَفُّ الكَلْبِ و كَفُّ الذِّئْبِ و كَفُّ مَرْيَمَ و كَفُّ آدَمَ و كَفُّ الأسَدِ و كَفُّ الضَّبُعِ و كَفُّ القِرْدِ و كَفُّ الأجْذَمِ و كَفُّ الجَذْمَاءِ و كَفُّ عَائِشَةَ: گھاس کی قسمیں۔ الكَفُّ: نعمت عِنْدَ العُرُوْضِيِّيْنَ: ساتویں حرف ساکن کا ساقط کر دینا جیسے فَاعِلَاتُنْ کا نون۔

الكَفَّة كف کا اسم مرة۔ كِفَّةُ المِيْزَانِ.

لبنة.
اللبن واللبُون. دودھ کا خواہش مند۔ دودھ پینے والا۔ لَبنُ القَمِیص: کرتے کی کلی۔ مَجلس لَبنٌ فیصلے کی مجلس۔ اللبنةُ واللبینةُ: دودھ والی۔
اللبان. سینہ یا دونوں پستان کا درمیان اور اکثر استعمال گھوڑے وغیرہ کے سینے کیلئے ہوتا ہے۔
اللبان. دودھ پلانا۔ کہا جاتا ہے ھُو اخوہٗ بلبان اُمه اور بلبن اُمه نہیں کہا جاتا۔
اللبان. صنوبر۔ کندر۔ ایک قسم کا گوند جو دھونی کے کام میں آتا ہے۔
اللبانة. حاجت۔ ضرورت۔ ج لُبانات و لُبان.
لُبنان. ملک شام کا ایک پہاڑ جس کی چوٹی پر ہمیشہ برف رہتی ہے۔
اللابن. فا۔ دودھ والا۔ زیادہ دودھ والا دودھ پلانے والا۔ مؤنث لابِنَة ج لَابنات لوابن.
اللوابن: تھن۔
اللبُون واللبُونة. دودھ والی۔ ج لبان و لِبن و لُبن و لُبن و لبائن. کہا جاتا ہے "کَمْ لُبن غَنمِك" تمہاری بکریوں میں کتنی دودھ والی ہیں۔
اللبِین. دودھ سے پرورش پایا ہوا۔ دودھار۔ مؤنث لبینَة کرتے کی کلی۔
اللُبنی. ایک درخت ہے جس سے شہد کی مانند دودھ نکلتا ہے اور کبھی اس سے دھونی کا کام لیا جاتا ہے عسَل اللهُنی: لُبنی درخت کا دودھ۔
اللبَّان والمُلبِّن. اینٹیں بنانے والا۔
التَلبِین والتَلبِینَة. بھوسی دودھ شہد سے بنا ہوا حریرہ۔
المِلبَن. دودھ صاف کرنے کا چھننا۔ دودھ دوہنے کا برتن۔ اینٹ بنانے کا سانچہ۔ کچی اینٹوں کو جس میں رکھ کر ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جائیں۔
الملبُون. دودھ سے پرورش پایا ہوا۔ دودھ پینے سے جس کو نشہ جیسا ہو۔

الملبنة. چمچہ۔
عُشب مَلبنَة. زیادہ دودھ والی گھاس۔
اللبْوة واللبُوة. شیرنی (اس کو لَبُوَة اور لبانَة اور لَباَة بھی) کہا جاتا ہے (لبا کے مادہ میں ذکر ہو چکا ہے)
لبی یلبی لَبیا من الطعام: بہت کھانا۔
لَبی تلبیة الرجل: جواب دینا۔ لَبیْك کہنا۔ کہا جاتا ہے "بینهم المُلتبیة" ان کے درمیان ایسی موافقت ہے کہ ان میں سے کوئی اپنے راز کو دوسرے سے نہیں چھپاتا۔
لتَّ (ن) لتّا الشیَ: کوٹنا۔ ریزہ ریزہ کرنا۔ پیسنا۔ باندھنا السَویقَ: ستو کو پانی سے تر کرنا۔ گھی ملانا الماءَ الثیاب وغیرها: تر کرنا۔ صفت لاتّ.
لُتّ فلانٌ بفلان: چمٹنا۔
التّ الطائرُ: پرندہ کا اپنے سر کو پروں میں چھپانا۔
اللاتُ واللاتّ. زمانہء جاہلیت کے ایک بت کا نام۔
اللتُّ. س۔ کلہاڑی۔ بڑا کلہاڑا۔
اللُتات. درخت کی چھال جو باریک کی جائے۔ کہا جاتا ہے "ما ابقی منی المرض الا لُتاتا" مرض نے مجھ میں سوائے خشک کھال کے کچھ نہیں چھوڑا۔
لتا(ف) لتأ فلانا فی صدرہٖ: دھکا دینا۔ کہا جاتا ہے "لتاتْ به اُمه" اس کی ماں نے اس کو جنا ہٗ بحجرٍ: پتھر مارنا۔ لتا الیهِ بعینه: گھورنا۔ تیز نظر سے دیکھنا الشیَ: کم کرنا الجاریةَ جماع کرنا۔ لتا: گوز کرنا۔
اللّتی. ہمیشہ اپنی جگہ پر رہنے والا۔
لتب (ن) لَتبا و لُتوبا به: چپکنا فیه: ثابت رہنا فی منحر الناقةِ: بھالا مارنا (ولتَب) السرج علی الفرسِ: زین کسنا۔ اور کہا جاتا ہے "لتّب علیه ثوبَهٗ" جب کہ کپڑا پہنے اور اُتارنا نہ چاہے۔
التب علیه الامر واجب کرنا۔
تلاتب القومُ: قوم کا باہم ملنا بالرماح:

ایک دوسرے کو نیزہ مارنا۔
التتب الثوبَ: کپڑا پہننا۔
اللاتب. چپکنے والا۔ ثابت رہنے والا۔
الملتب. ہمیشہ گھر میں رہنے والا۔ گوشہ نشین۔
الملاتب. پرانے کپڑے۔
لتحهٗ (ف) لتحا: کنکری مار کر چہرہ یا جسم کو زخمی کرنا ہٗ ببصرہٖ: نگاہ ڈالنا فلانا: سب کچھ لے لینا کچھ باقی نہ چھوڑنا الجاریة: جماع کرنا۔
لتحه بیدہٖ: ہاتھ سے مارنا۔
لتح (س) لتحا: بھوکا ہونا۔ صفت لتحان مؤنث لتحی.
رجل لتح ولاتح و لتاح و لتحة: چالاک عقل مند ج لتاح. کہا جاتا ہے "هو التح شعرا منه" وہ بہ نسبت اس کے معانی پر زیادہ قابو یافتہ ہے۔
لتخهٗ (ف) لتخا: آلودہ کرنا الشیَ: پھاڑنا۔
تلتخ بالشیَ: آلودہ ہونا۔
لتد (ض ن) لتدا فلانا بیدہٖ: مکا مارنا۔
لتزہٗ (ض ن) لتزا: مکا مار کر دفع کرنا۔
لتغ (ف) لتغا فلانا: ڈسنا ہٗ بیدہٖ: ہاتھ سے مارنا۔
اللتلتة. چھوٹی قسم۔
اللّتلة: بے فائدہ کلام۔ کم قیمت کاموں میں مشغول ہونا۔ اس کا باپ لتلت فهو لتلات و هی لتلاتة.
لتمهٗ (ن ض) لتما: مارنا۔ نتھنے پر نیزہ مارنا۔
لتم السَهمَ: تیر پھینکنا ہٗ بسهمٍ: تیر مارنا فلانٌ بشفرته فی لَبة بعیرہ: اونٹ کے لبھے پر چھری چلانا۔ لتمت الحجارةُ رجلَ الماشی: پتھروں کا چلنے والے کے پیر کو زخمی کرنا۔
اللتم. زخم۔
اللاتینی ج لاتینون و لاتین مؤنث لاتینیَة ج لاتینیات: لاتیندم کی طرف نسبت یہ اٹلی کا مقام مشہور ہے۔ کہا جاتا ہے۔

شعب لاتبنی و لقه لا تبنيه.

الّتِي والّتِ واللّتِ. الّذِيْ کا مؤنث ج اللاتِي واللاتِ واللّواتِي واللّواتِ واللّوا واللائي واللاءِ واللاءَات. اللّتَان واللّتَانِ تثنیہ کے لیے اور واللا تشدید نون کے ساتھ۔ واللّية بغیر نون کے حالت رفعی میں حالت نصبی وجری میں۔

اللّتَيَّا واللّتَيَّا. الّتِی کی تصغیر اور تثنیہ کی صورت میں اللتيان واللتيّان اور جمع کیلئے اللتيّات وللتيّات. کہا جاتا ہے۔ "وقع فی اللتيّا والّتي" یعنی بڑی بڑی مختلف مصیبتوں میں پڑگیا۔ "وبعد اللتيّا والّتي صار كذا" یعنی بہت جھگڑوں کے بعد ایسا ہوا۔

لَثَّ (ن) لثّا و ألثّ بالمكان: اقامت کرنا المطر: چند روز تک برسنا عليه: اصرار کرنا ولثّ الشجر: درخت کو تری پہنچنا۔

اللثّ: تری۔

لَثَأً (ف) لثأ الكلب: کتے کا منہ ڈالنا۔

اللثأ: وہ چیز جو درخت سے ٹپکے یا بہے۔

لَثَدَ (ض) لثدا. المتاع: سامان تہ بہ تہ رکھنا۔

اللثدة: جماعت جو مقیم ہو اور کوچ نہ کرے۔

لَثَطَ (ض) لثطا فلانا: آہستہ آہستہ مارنا۔ ہ: آہستہ سے پھینکنا۔ آہستہ آہستہ تھپکی دینا۔

اللثعة: دانت کی جڑوں سے ہونٹ کا ملا ہوا حصہ۔

الْلَثع: ہکلا۔ مؤنث لثعاء ج لُثع.

لَثِغَ (س) لثغا و ثلاثغ: ہکلا پن ہونا۔ صفت الثغ: مؤنث لثغاء ج لُثْغ.

اللثغة: سین کی جگہ میں ثاء۔ راء کی جگہ میں غین یا لام وغیرہ بولنا۔ ہکلا پن۔

اللثغة: منہ۔

لَثِقَ (س) لثقا اليوم: بند ہوا والا۔ اور نمناک ہونا المسافر: کیچڑ میں پڑنا ثيابه: کپڑوں کا تر ہونا الطائر: پروں کا تر ہونا۔ صفت: لثق.

لثّق الشيء: خراب کرنا۔ فاسد کرنا۔ تباہ کرنا۔

ألثق الشيء: تر کرنا۔

التثق وتلثّق: تر ہونا۔

اللثق: تری۔ کیچڑ۔ گارا۔ کہا جاتا ہے "مشينا في لثق" ہم کیچڑ میں چلے۔

اللثق: چکنے والی مٹی "يوم لثق" بند ہوا اور نمناک دن۔

لثلث المطر: بارش کا چند دن تک برسنا۔ الرجل: کمزور ہونا علی فلان: اصرار کرنا ہ عن كذا: منع کرنا۔ روکنا ہ فی التراب: لوٹ لگوانا۔ لثلث البعير: اونٹ کو تھکانا كلامه: صاف نہ کہنا اور کہا جاتا ہے "لثلثوا بنا" ہمیں تھوڑا سا آرام لینے دو (و تلثلث) فی الامر: تردد کرنا۔ دیر کرنا بالمكان: اقامت کرنا۔ تلثلث فی التراب: مٹی میں لوٹ لگانا الغيم والسحاب: بادلوں کا آنا جانا۔

اللثلث واللثلاث واللثلاثة و الملثلث: ہر معاملے میں دیر کرنے والا جب کبھی تمہیں گمان ہو کہ تمہاری حاجت پوری کرے گا تو کاہلی کرجائے۔

لَثَمَ (ض) ولَثِمَ (س) لثما الفم او الوجه: بوسہ لینا۔

لَثَمَ (ض) لثما انفه: ناک پر مکار مارنا الحجارة خف البعير: ٹھوکر لگنا اور خون آلود کر دینا البعير الحجارة بخفه: ٹھوکر سے توڑ دینا۔

لثم و لثّم و لثم و تلثّم والتثم الرجل: ڈھاٹا باندھنا۔

لاثمه: بوسہ لینا۔

تلاثما: ایک دوسرے کا بوسہ لینا۔

اللثم: س۔ ناک اور اس کا ماحول۔

اللاثم: فا۔ ج لثّم

اللثمة: بوسہ لینے کی ہیئت۔

اللثمة: لثم کا اسم مرۃ۔ بوسہ۔

اللثام: ڈھاٹا۔ کپڑا جو ناک اور اس کے ارد گرد لپیٹا جائے۔ نقاب۔ ج لثم۔

لثي يلثى لثى: تھوڑا پانی پینا۔ القدر: ہانڈی کو خوب چاٹنا (والثى) شجر السمر: نمناک ہونا اور گوند بہنا۔ لثيت اليد من طين و نحوه: ہاتھ کا لت پت ہونا۔ دودھ کی چکناہٹ سے چکنا ہونا۔ لثي الثوب: کپڑے کا پسینہ سے تر ہونا اور میلا ہونا۔ ألثت الشجرة ماحولها: نمناک کرنا۔

تلثى و التثى: گوند نکالنا۔ تلثى الشجر: گوند بہنا۔

اللثى: س۔ گوند۔ دودھ کی چکناہٹ۔ تری۔ لثى الثوب: کپڑے کا میل۔

اللثة: مسوڑھا۔ ج لثى و لثات و لُثِيّ.

اللثي: نمناک۔ ثوب لثٍ: پسینہ سے تر اور میلا۔

اللثى: گوند کھانے کا حریص۔

اللثاة: حلق کا کوا۔ ایک درخت کا نام۔

الحروف اللثوية: ثاء۔ ذال۔ ظاء۔

لجّ (ض س) لججا و لجاجا و لجاجة: سخت جھگڑا کرنا۔ دشمنی میں مداومت کرنا فی الامر: لازم ہونا اور باز رہنے سے انکار کرنا به الهم و نحوه: لازم رہنا علی فلان فی المسألة: اصرار کرنا اور جلدی فیصلہ کی خواہش کرنا۔

لجّج والجّ القوم: قوم کا پانی کے گہرے حصے میں داخل ہونا۔ لججت السفينة: کشتی کا پانی کے گہرے میں چلنا۔ الجت الابل: اونٹوں کا بڑبڑانا۔

لاجّ خصمه: جھگڑے میں مداومت کرنا۔

تلجّج واستلجّ متاع فلان: کسی کے سامان پر دعوای کرنا۔ استلجّ بيمينه: اصرار کرنا اور یہ گمان کرتے ہوئے کہ صادق ہے کفارہ ادا نہ کرنا۔

التجّ البحر: سمندر کا متلاطم ہونا الارض بالسراب: موج جیسا ہونا الامر او الموج: معاملہ کا یا موج کا بڑا ہونا الظلام: اندھیرے کا گھٹا ٹوپ ہونا۔ التجت الارض: زیادہ اور لمبی نباتات والی ہونا الاصوات: آوازوں کا مخلوط ہونا۔

اللُّج پانی کا بڑا حصہ۔ بڑی جماعت۔ وادی کا
کنارہ۔ تلوار۔ پہاڑ میں سخت جگہ۔ کہا جاتا ہے
"فَرَسٌ اَدْهَمُ لُجٌّ" بہت سیاہ گھوڑا۔
اللُّجة. پانی کا بڑا حصہ۔ بڑی جماعت۔
چاندی۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ لُجَّةٌ وَاسِعَةٌ"
فلاں کشادگی میں سمندر کے مشابہ ہے۔ ج لُجُ
و لُجَج و لِجَاجٌ اللَّجةُ: آئینہ۔
اللُّجِّی. لُجّ کی جانب منسوب۔ کہا جاتا ہے
"بَحرٌ لُجِّیٌّ" یعنی بحر بے پایاں۔ اتھاہ
سمندر۔
اللَّجة. لَجّ کا اسم مرۃ شور۔
اللاجّ واللُّجوج واللُّجُوجه واللجَجَةُ
والمِلْجَاج. سخت جھگڑالو۔
المُلْتَجَّة. بہت سیاہ آنکھ۔ بہت سبزہ زار
زمین۔
لَجَأَ (ف) لَجَأً و لُجُوءًا و لَجِئَ (س)
لَجَأً والتَجَاَ الی الحِصْنِ وَغَيرِه: قلعہ
وغیرہ کی پناہ لینا۔
لَجَّأ تَلْجِئةً. فُلَانٌ مَالَهُ: بعض ورثاء کے
لیے خاص کر دینا (وَاَلْجَا) فُلَانٌ: مضطر
کرنا۔ مجبور کرنا۔ اَلْجَاهُ: بچانا۔ اَلْجا اَمْرَهُ
اِلَی اللّٰهِ: سپرد کرنا۔
تَلَجَّاَ اِلَیهِ: سہارا لینا مِنَ القَوْمِ: قوم سے
علیحدہ ہونا اور دوسروں کا سہارا لینا۔
اللَّجَأُ. س۔ قلعہ۔ جائے پناہ۔ ج اَلْجاء.
وارث۔ بیوی۔ کچھوے کی ایک قسم جو خشکی اور
تری دونوں میں رہتا ہے واحد اس کا لَجَاۃٌ ہے۔
التَّلْجِئة. سر عِنْدَ الفُقَهَاءِ: کسی ایسے فعل
کے کرنے پر مجبور کرنا جس کا ظاہر باطن کے
خلاف ہو۔
اَللَّجَائة: ایک پہاڑی پودا جس کے پھول سبزی
ہوں۔
المَلْجَأ. جائے پناہ۔ قلعہ۔ پناہ لینا۔ ج
مَلَاجِی۔
لَجِبَ (س) لَجَبًا البَحْرُ: سمندر کا جوش
میں آنا القَوْمُ: شور مچانا۔
لَجُبَتْ (س) لُجُوبَةً و لَجَبَتْ الشَّاةُ:
کم دودھ والی ہونا۔ زیادہ دودھ والی ہونا۔ لَجَّبَه
بِالسَّيْفِ: تلوار سے ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔
اللَّجَب. مص۔ گھوڑے کی ہنہناہٹ۔
بہادروں کا شور۔ کہا جاتا ہے "بَحرٌ ذُوْ
لَجَبٍ" شور مچانے والا سمندر۔
اللَّجِب. شور مچانے والا۔ سخت شور مچانے
والا۔ کہا جاتا ہے "جَيْشٌ لَجِبٌ" شور مچانے
والی فوج۔
اللَّجْبَة واللَّجَبَة واللُّجْبَة واللَّجِبَة
واللَّجَبَةُ واللِّجبَة. کم دودھ والی بکری۔
زیادہ دودھ والی بکری۔ ج لِجَاب ولَجَبَات.
المِلْجَاب. تیر کہ جس میں پر لگا دیے گئے
ہوں اور پیکان نہ ہو۔
لَجَذَ (ن) ولَجِذَ (س) لَجْذًا و لَجَذًا.
الكَلْبُ الاِنَاءَ: کتے کا برتن کو اندر سے چاٹنا
(لَجْذًا) الرَّجُلُ: کھانا۔ ایک دفعہ دیئے
جانے کے بعد زیادہ سوال کرنا الحِمَارُ:
گدھے کا پہلی مرتبہ چرنا المَاشِيَةُ الكَلَأَ:
جانور کا گھاس کو دانتوں کے اطراف سے کھانا
مِنَ الشَّیْءِ: تھوڑا سا لینا فُلَانًا: برانگیختہ کرنا۔
تم کہتے ہو "لَجَذَ نِی عَلٰی كَذَا" اس نے
مجھ کو فلاں کام پر برانگیختہ کیا۔
لَجَفَهُ (ن) لَجْفًا. سخت مارنا۔
لَجِفَتْ (س) لَجَفًا البِئْرُ: کنواں وسیع و
کشادہ ہونا۔ صفت لَجْفَاء.
لَجَّفَ البِئْرَ: کنوئیں کو وسیع کرنا الشَّیْءَ:
جوانب سے کشادہ کرنا۔
تَلَجَّفَ البِئْرُ: جوانب سے کھودنا۔ تَلَجَّفَت
والتَجَفَتِ البِئْرُ: جوانب سے کھدا ہوا ہونا۔
کنوئیں کا گرنا۔ منہدم ہونا۔ تَلَجَّفَ الوَحْشُ
الكِنَاسَ: وحشی جانور کا ہرن کی جھاڑی کے
ارد گرد کھودنا۔
اللَّجَف: مص۔ کنوئیں کے جوانب میں
کھدائی۔ کنوئیں کی تہ کا وہ حصہ جس کو پانی گرا
دے۔ سیلاب کے بند ہونے کی جگہ۔ وسط
وادی۔ ج اَلْجَاف.
اللِّجَاف. پہاڑ میں غار کے اوپر بڑھا ہوا
حصہ۔ دروازے کی چوکھٹ۔ ج اَلْجِفَة
ولُجُف.
اللَّجِيفَة. دروازے کے پہلو۔
بِئْرٌ مُلْتَجِفَة. منہدم کنواں۔
لَجْلَجَ لَجْلَجَةً و تَلَجْلَجَ. تتلانا۔
فِی صَدْرِهِ شَیْءٌ: کھٹکنا۔ لَجْلَجَ اللُّقْمَةَ
فِی فِيهِ: بغیر چبانے کے منہ میں پھرانا۔
تَلَجْلَجَ بالشَّیْءِ: سبقت کرنا اور کہا جاتا ہے
"تَلَجْلَجَ دَارَهُ مِنْهُ" یعنی اس نے اس کے
گھر کو لے لیا۔
لَجَمَ (ن) لَجْمًا الثَّوْبَ: کپڑا سینا۔
اَلْجَمَ الدَّابَةَ: چوپایہ کو لگام لگانا۔
القِدْرَ: دیگ کے کڑے میں لکڑی لگا کر
اٹھانا۔ النَّاقَةَ: لگام سے داغ لگانا ہٗ عَنْ
حَاجَتِهِ روکنا۔ کہا جاتا ہے "تَكَلَّمَ فَاَلْجَمْتُهُ
واَلْقَمْتُهُ الحَجَرَ" اس نے گفتگو کی تو میں
نے اسے بند کر دیا۔
اَلْجَمَ ولَجَّمَ المَاءُ فُلَانًا: پانی کا منہ تک
پہنچنا۔
اِلْتَجَمَتِ الدَّابَةُ: لگام لگنا۔
اِسْتَلْجَمَ فُلَانًا الفَرَسَ: لگام لگانے کو کہنا۔
اللَّجَم. زمین نہ پست نہ بلند۔ ج اَلْجَام.
(واللُّجْم واللجَم) گرگٹ۔ مینڈکیں۔
جانور جس سے بدفالی لیں۔ اللَّجَم: فضاء
آسمانی۔
اللِّجَام. لگام۔ ج لُجُم و لُجُم و اَلْجِمَة.
اونٹوں کا نشان اور کہا جاتا ہے "جَاءَ فُلَانٌ
وَقَدْ لَفَظَ لِجَامَهُ" یعنی فلاں شخص اپنی
حاجت سے تھک کر واپس ہوا اور عرب کے
امثال میں سے ہے "اِتْبَعِ الفَرَسَ لِجَامَهَا"
بھلائی کو پورے طریقے سے کرنے کیلئے کہنے
کے موقع پر استعمال کیا جاتا ہے۔
اللَّجَّام. لگامیں بنانے والا۔
اللُّجَام. جس سے بدشگونی لی جائے۔
اللُّجْمَةُ والمُلْجَم. لگام دینے کی جگہ۔
اللُّجْمَةُ: لَجَم کا واحد۔ زمین کے لیے
علم۔ لَجَمَةُ الوَادِی: کنارۂ وادی۔

اللجمۃ: مسطح پہاڑ۔ زمین کے لیے علم
لجمۃ الوادی: وادی کا کنارہ۔
المکیال الملجم: ڈھائی صاع کا پیمانہ۔
لجن (ن) لجنا و لجن ورق الشجر و نحوہ: پتوں کو کوٹ کر آٹا یا جو ملا کے چارہ تیار کرنا۔
لجن (ن) لجونا و لجانا البعیر: اُونٹ کا اڑیل ہونا فی المشی: آہستہ چلنا۔
لجن (س) لجنا بہ: چمٹنا۔
تلجن الشیٔ: لیس دار ہونا راسہ: میلا ہونا القوم: پتے اور آٹا یا جو ملا کر چارہ بنانا۔
اللجن: میلا۔
اللجین: کٹے ہوئے پتے اور آٹا یا جو ملا کر تیار کیا ہوا چارہ۔
اللجنۃ: جماعت۔ پارٹی۔
اللجون من الجمال او النوق: ست رفتار اُونٹ یا اُونٹنی۔
اللجین: چاندی (تصغیر ہی کے وزن پر مستعمل ہے)
اللجینیۃ: دراہم۔ (لجین کی طرف منسوب ہونے کی وجہ سے)
التجی الی غیر قومہ: غیر قوم کی طرف اپنے کو منسوب کرنا۔
لحّت (س) لحا و لححا العین: کیچڑ سے پلکوں کا چپکنا۔
الحّ فی السؤال: سوال میں اصرار کرنا السحاب بالمطر: بادل کا لگاتار برسنا المطیٔ: سواری کا تھک کر دیر کرنا القتب علی ظہر الدابۃ: پالان کا چوپایہ کی پیٹھ کو زخمی کرنا الجمل: اُونٹ کا اڑیل ہونا۔
تلحح علیہ: مثل الحّ علیہ
اللحّ: مذ۔ کہا جاتا ہے "هو ابن عمی لحا" وہ میرا قریبی چچازاد ہے۔ اور لحا حالیت کی بنا پر منصوب ہے اس لیے کہ اس کا ما قبل معرفہ ہے اور نکرہ کی صورت میں تم کہو گے "هو ابن عم لحّ" جر کے ساتھ اس لیے کہ یہ عم کی صفت ہے اور ایسا ہی مؤنث اور تثنیہ اور جمع۔
اللاحّ: فا۔ مکان لاحّ و لحح: تنگ جگہ۔
الملحاح: بہت اصرار کرنے والا۔ پالان جو پیٹھ کو زخمی کر دے۔ سحاب ملحاح: لگاتار برسنے والا بادل۔
لحب (ف) لحبا الطریق: راستہ پر چلنا۔ راستہ کو واضح کرنا الشیٔ: اثر کرنا بفلان الارض: زمین پر پٹک دینا۔ پچھاڑ دینا۔ ہ بالسیف: تلوار سے مارنا اللحم: گوشت کو لمبائی میں کاٹنا اللحم عن العظم: گوشت کو ہڈی سے جدا کرنا الرجل: سیدھا چلنا یا تیز چلنا۔ کہا جاتا ہے "مر یلحب (لحوبا) الطریق" راستہ کا واضح ہونا ظہر الفرس: گھوڑے کی پیٹھ کا تھوڑی سی پستی کے ساتھ چکنا ہونا المرأۃ: جماع کرنا۔
لحب (س) لحبا الرجل: بڑھاپے کی وجہ سے دُبلا ہونا لحم زید: لاغر ہونا۔
لحّب الشیٔ: اثر کرنا۔ نشان چھوڑنا۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا فلانا: ذلیل کرنا ہ بالسیف: تلوار سے مارنا۔
التحب الطریق: راستہ پر چلنا۔
اللحب: مذ (و اللاحب) کشادہ راستہ۔ کہا جاتا ہے "طریق لحب و لاحب" کشادہ راستہ۔
اللحیب: پیٹھ پر کم گوشت والی اُونٹنی۔
الملحب: بہت گالی بکنے والا بد زبان۔ کاٹنے یا چھیلنے کا اوزار۔ فصیح زبان۔
الملحوب مذ رجل ملحوب: لاغر مرد۔ طریق ملحوب و ملحب: واضح راستہ۔
لحت (ف) لحتا العصا: لاٹھی کو چھیلنا فلانا بالعصا: لاٹھی سے مارنا الرجل: سب کچھ لے لینا اور کچھ نہ چھوڑنا۔ کہا جاتا ہے "لحتوکم کما یلحت القضیب" انہوں نے تم سے مال وغیرہ لے کر تم کو ایسا ننگا کر دیا جس طرح شاخ چھیل دی جاتی ہے۔
اللحت: مذ۔ خالص۔
اللحاتۃ: اتاری ہوئی چھال۔
لحجہ (ف) لحجا: مارنا ہ بعینہ: نظر بد لگانا۔ لحج الیہ: پناہ لینا۔
لحج (س) لحجا السیف و نحوہ: تلوار کا میان میں چمٹ کر رہ جانا بالمکان: لازم پکڑنا الشیٔ: تنگ ہونا اللحی: کج ہونا۔ صفت الحج لحجت عینہ: کیچڑ والی آنکھ ہونا۔
لحّج علیہ الخبر: غلط خبر دینا۔
الحجہ الیہ: مجبور کرنا۔
التحج الیہ: مائل ہونا الیہ: مائل کرنا۔ مجبور کرنا۔
تلحّج الامر علی فلان: ضمیر کے خلاف ظاہر کرنا۔
استلحج الباب: دروازہ کا بند ہونا۔
اللحج: مذ آنکھ کا گڑھا۔
اللحج: آنکھ کا گڑھا۔ گھر کا گوشہ۔ کجاوہ۔ پہاڑ کا ابھرا ہوا حصہ۔ وادی کا گوشہ و کنارہ۔ ج الحاج: مکان لحج: تنگ مکان۔
اللحج: آنکھ کی کیچڑ۔
الملحج و الملتحج: جائے پناہ۔ کہا جاتا ہے "ان فی الناس لملحجا" لوگوں میں جائے پناہ ہے قفل ملحج: بند تالا۔
الملاحج: تنگیاں۔
الملاحیج: پہاڑ کے تنگ راستے۔
لحوج علیہ الامر: ضمیر کے خلاف ظاہر کرنا۔
لحد (ف) لحدا المیت: میت کو دفن کرنا اللحد: کھودنا للمیت: بغلی قبر کھودنا السہم عن الہدف: نشانہ سے خطا کرنا الی فلان: مائل ہونا فی الدین: بے دینی اختیار کرنا علی فی شہادتہ: گنہگار ہونا۔
الحد الحادا المیت: مردہ کو دفن کرنا اللحد: کھودنا للمیت: بغلی قبر کھودنا عن الدین: دین سے ہٹنا۔ دین میں طعن کرنا۔ جھگڑا کرنا۔ احکام خداوندی کو چھوڑنا اور ظلم کی

طرف مائل ہونا اور اللہ کے بارے میں شک کرنا۔ الحرم: محارم کو حلال سمجھنا اور بے عزتی کرنا السھم الھدف نشانہ کے ایک جانب میں لگنا بہ: عیب لگانا اور باطل بات کرنا۔

لاحد ملاحدۃ صاحبہٗ: ہر ایک کا ایک دوسرے سے کجی برتنا۔

التحد عن الدّین: دین سے پھرنا الی کذا: مائل ہونا الی فلان: پناہ لینا۔

اللحد واللُحد۔ بغلی قبر۔ قبر۔ ج لحاد و لُحود۔

الالحاد۔ الحد کا مصدر۔ کفر۔ بے دینی۔

اللحود۔ مائل ہونے والا۔

اللحد۔ فا۔ گورکن۔ کہا جاتا ہے "قبر لاحد و ملحود" بغلی قبر۔

المُلحد۔ فا۔ کافر۔ بے دین۔ ج ملاحد و مُلحدون الملاحدۃ: کافروں کی ایک جماعت جس کو دہریہ کہتے ہیں۔

المُلحد والمَلحود۔ بغلی قبر۔ قبر۔

الملحادۃ۔ دین میں بہت طعن کرنے والا۔

المُلتحد۔ جائے پناہ۔

لحز (س) لحزا۔ بخیل ہونا۔ صفت لحز و لحِز۔

لحزہ (ف) لحزا اصرار کرنا۔

تلحز۔ بخیل ہونا۔ کھٹی چیزوں کے کھانے کے لئے منہ میں پانی بھر آنا۔ جنگ یا سفر کے لیے کمر کسنا عنہ: پیچھے ہٹنا۔

تلاحز القوم: کلام میں مقابلہ کرنا الصّبیان: اشعار کا نقل کرنا۔

الملحز۔ تنگ جگہ۔ ج ملاحز۔ کہا جاتا ہے "وقعوا فی الملاحز" لوگ تنگ جگہوں یا تنگیوں میں پڑ گئے۔

المُتلاحز من الشجر: گنجان ایک میں ایک گھسا ہوا۔

اللحیزاء۔ ذخیرہ۔ خزانہ۔

لحس (ف) لحسا الدّود الصّوف: کیڑے کا اون کو چاٹنا الجراد الخضر: ٹڈیوں کا سبزیوں کو چٹ کر جانا۔

لَحس (س) لَحسا و لَحسۃ و لُحسۃ و مَلحسا القصعۃ: پیالہ کو زبان یا انگلی سے چاٹنا۔ اور اسی سے مثل ہے "اسرع من لحس الکلب انفہ" کتے کا اپنی ناک چاٹنے سے بھی زیادہ تیز۔

لحسہ الشئ: چٹانا۔

الحس الماشیۃ: تھوڑا سا چرنا۔ الحست الارض: سبزی کا ابتدائی حصہ نکالنا۔

التحس منہ حقہٗ: حق لینا۔

اللحس۔ مص۔ سبزی کی ابتدائی روئیدگی۔

سنۃ لاحسۃ: سخت سال۔ کہا جاتا ہے "اخذتھم لواحس" یعنی ان کے اوپر سخت قحط سالیاں واقع ہوئیں جو ساری پیداوار کو چٹ کر گئیں۔ کہا جاتا ہے مالک عندی لُحسۃ تمہارے لیے میرے پاس کوئی چیز نہیں۔

اللحوس۔ مٹھاس کے پیچھے لگنے والی جیسے مکھی۔

اللحوس۔ بدبخت۔ منحوس (و اللحوس والمُلحس والملحس) لالچی جو ہر چیز کو لے لے الملحس: بہادر۔

اللحّاس۔ بہت چاٹنے والا۔

اللحّاسۃ۔ لحّاس کا مؤنث۔ شیرنی۔

اللحسم۔ وادی کی تنگ نالی۔ ج لحاسم۔

لحص (ف) لحصا فی الامر: مشغول ہونا۔

خبر فلان: پورے طریقہ سے معلوم کرنا اور تھوڑا تھوڑا بیان کرنا۔

لحّص خبرہٗ: بمعنی لحصہٗ فی کذا: سختی کرنا۔ تنگی کرنا ہٗ عن کذا: روکنا۔ سست کرنا الکتاب: پختہ کرنا۔

التحص الامر: معاملہ کا سخت ہونا۔

التحصت الابرۃ: سوئی کے ناکہ کا بند ہونا۔

التحصہ الشئ: مشغول ہونا ہٗ الی کذا: مجبور کرنا البیضۃ و نحوھا: انڈے کو تھوڑا تھوڑا مہلت سے پینا عن کذا: روکنا۔ سست کرنا۔ التحصت عینہٗ: کیچڑ سے آنکھ کا چپک جانا۔

لَحاص۔ مبنی بر کسرہ۔ سختی۔ مصیبت۔

اللحص۔ اوپر کے پپوٹے کی شکن۔

اللحصان۔ دوڑ۔ تیزی۔

اللحیص۔ تنگ۔ سکڑا۔

الملحص۔ جائے پناہ۔

لحطہٗ (ف) لحطا۔ پانی چھڑکنا۔ زینت دینا۔

التحط الرجل: غضبناک ہونا۔

لحظ (ف) لحظا و لحظانا فلانا و الی فلان بالعین: گوشۂ چشم سے دیکھنا۔ انتظار کرنا۔ (لحظا و لحّظ تلحیظا) البعیر: اونٹ کو آنکھ کے نیچے داغ کی علامت لگانا۔

لاحظہ لحاظا و ملاحظۃ انتظار کرنا۔ ایک دوسرے کو دیکھنا۔

تلحّظ الشئ: تنگ ہونا۔

تلاحظت الاشیاء: ایک دوسرے کے مشابہ ہونا۔ کہا جاتا ہے "احوالھم متشاکلۃ متلاحظۃ" یعنی ان کے احوال ایک جیسے ہیں۔

اللحظ۔ مص۔ آنکھ کا اندرونی حصہ۔ ج لحاظ و الحاظ۔

اللحاظ واللحاظ۔ کنپٹی کی جانب گوشۂ چشم۔ آنکھ کے نیچے کا داغ۔ ج لُحظ۔

اللحاظ: گھر کا صحن۔ ولحاظ السھم: تیر کے اوپر کا پر۔ لحاظ الریشۃ: پر کا سفید نچلا حصہ۔

اللحّاظ۔ بہت سخت دیکھنے والا۔

التلحیظ۔ مص آنکھ کے نیچے کا داغ۔

اللحظۃ۔ لاحظ کا مؤنث۔ آنکھ۔ ج لواحظ۔

اللحظۃ۔ لحظ کا اسم مرۃ۔ ج لحظات۔ کہا جاتا ہے "جلست عندہٗ لحظۃ" میں اس کے پاس ایک لحہ بیٹھا۔

اللحوظ۔ تنگ۔

اللحیظ۔ شبیہ و نظیر۔

الملحظ دیکھنا۔ دیکھنے کی جگہ ج ملاحظ۔
لَحَفَہٗ (ف) لَحفًا لحاف اوڑھانا ہٗ الثَّوبَ: کپڑا پہنانا ہٗ بِجُمعِ کَفِّہٖ: مکا مارنا ہٗ سَھْمًا: تیر مارنا النَّارَ الحَطَبَ آگ میں لکڑی ڈالنا۔
لَحَفَ الشَّیَٔ جاٹنا عَنْہُ اللَّحْمَ گوشت اتارنا۔ لُحِفَ القَمَرُ چاند کا آخری تین راتوں میں ہونا۔ لُحِفَ لَحْفَۃَ الرَّجُلِ فِی مَالِہٖ کچھ ضائع ہونا اور کہا جاتا ہے "لَحَفَنِی فَضْلَ لِحَافِہٖ" یعنی اس نے مجھے زائد عطیہ دیا۔
لَحَفَ اِزَارَہٗ: ازار کو تکبر سے زمین پر گھسیٹنا۔
اَلْحَفَ السَّائِلُ اصرار سے مانگنا۔ ہٗ الثَّوبَ کپڑا پہنانا۔ دوسرے کیلئے لحاف بنانا الرَّجُلَ: دوسرے کیلئے لحاف خریدنا ضَیْفَہٗ: سرما میں مہمان کیلئے بچھونا اور لحاف مہیا کرنا شَارِبَہٗ: مونچھ کاٹنے میں مبالغہ کرنا بِہٖ: نقصان پہنچانا الظُّفُرَ: جڑ سے ناخن کاٹنا الرَّجُلُ دامن کوہ میں چلنا۔ تکبر سے ازار کو زمین پر گھسیٹ کر چلنا۔
لَاحَفَہٗ مدد کرنا۔ ایک دوسرے کیلئے لازم رہنا۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ یُضَاجِعُ السَّیْفَ وَیُلَاحِفُ الخَوفَ" یعنی فلاں تلوار ساتھ رکھتا ہے اور ڈرتا ہے۔
تَلَحَّفَ وَالْتَحَفَ اپنے لیے لحاف بنانا۔ بِاللِّحَافِ وَغَیْرِہٖ: لحاف وغیرہ سے ڈھانکنا۔
اللِّحف دامن کوہ۔
اللِّحْفَۃ. لَحَفَ کا اسم نوع۔ لحاف اوڑھنے والے کی حالت۔
اللِّحَاف رضائی۔ لحاف۔ ج لُحُف.
المِلْحَف وَالمِلْحَفَۃ چادر۔ اوپر کا لباس ج مَلَاحِف.
لَحِقَ (س) لَحَقًا وَ لَحَاقًا فُلَانًا و بِفُلَانٍ پالینا۔ آملنا۔ آپہنچا اِلٰی قَوْمِ کَذَا: چمٹنا۔
لَحِقَ (س) لُحُوقًا. الفَرَسُ گھوڑے کا دبلا ہونا الثَّمَنُ فُلَانًا قیمت لازم ہونا۔
لَاحَقَہٗ پیچھے ہونا۔
اَلْحَقَہٗ پالینا۔ آملنا ہٗ بِفُلَانٍ ملا دینا۔ لاحق کر دینا۔
تَلَاحَقَ ایک دوسرے کے پیچھے ہونا۔ تَلَاحَقَتِ المَطَایَا سواریوں کا بعض کا بعض سے ملنا۔
اِلْتَحَقَ بِہٖ ملنا یا چمٹنا۔
اِسْتَلْحَقَہٗ اپنے خاندان میں ملانا۔
اِسْتَلْحَقَ الرَّجُلُ وادی کی نکلی ہوئی زمین میں کھیتی کرنا۔
اللَّحَقُ جو اپنے پہلے کے ساتھ ملے۔ پھل جو پہلے پھل کے بعد ہو۔ ج اَلْحَاق. اللَّحَق. قوم جو اپنے سے پہلی قوم کے ساتھ اُس کے گزر جانے کے بعد لاحق ہو۔ لَحَقُ الغَنَمِ: بکری کے بچے (وَالمُلْحَق) شی زائد۔ تتمہ کتاب۔
اِلْلِّحَاق وادی کے وہ قطعات جہاں پانی خشک ہو جانے کے بعد زراعت کریں۔ مفرد اللَّحَق ہے۔
اللِّحَاق کمان کا غلاف۔
اللَّاحِق فا۔ پہلے پھل کے بعد کا پھل۔ اَبُو لَاحِقٍ باز۔
اللَّاحِقَہ لاحق کا مؤنث۔ پہلے پھل کے بعد کا پھل۔ ج لَوَاحِق.
اللُّوَیحِق باز کے انواع میں سے ایک شکاری پرندہ۔ جس کی پیٹھ مٹیالی اور سینہ سفید ہوتا ہے۔
المِلْحَاق. تیز تیر پھینکنے والی کمان یا اُونٹنی جس سے اُونٹ آگے نہ بڑھ سکیں۔
المُلْحَق خاندان میں ملایا ہوا۔
لَحَكَ (ف) لَحْكًا و لَاحَكَ و تَلَاحَكَ الشَّیَٔ بِالشَّیِٔ: چپکنا۔ تَلَاحَكَ الشَّیُٔ: ایک دوسرے میں داخل ہونا۔ تَلَاحَكَ البُنْیَانُ: عمارت کا مضبوط ہونا۔ وَلَحَكَ الصَّبِیَّ: بچے کے منہ میں دوا ٹپکانا۔
لُوحِکَتْ فِقَارُ ظَھْرِہٖ: بعض کا بعض میں داخل ہونا۔
لَحِكَ (س) لَحْكًا العَسَلَ شہد چاٹنا۔
اللُّحَکَۃ وَاللُّحَکَاء. چھپکلی کی مانند ایک کیڑا جو ریت میں رہتا ہے۔
اللَّحِك وہ شخص جسے انزال دیر میں ہو۔
المَلَاحِك تنگیاں۔
لَحْلَحَ و تَلَحْلَحَ. القَوْمُ ایک جگہ پر قائم رہنا۔ دور چلا جانا۔
اللَّحْلَح تنگ جگہ۔
المُلَحْلَح قوم کا بڑا۔ سردار۔
لَحَمَ (ن) لَحْمًا الاَمْرَ مضبوط کرنا۔ القَصَّابُ العَظْمَ قصائی کا ہڈی سے گوشت کو جدا کرنا ہٗ: نقصان دینا۔ تکلیف پہنچانا۔ الصَّائِغُ الفِضَّۃَ: سناز کا چاندی کو درست کرنا۔
لَحَمَہٗ (ف) گوشت کھلانا۔
لَحِمَ (س) لَحْمًا بِالمَكَانِ لازم ہو کے رہنا۔ الصَّقْرُ وَ نَحْوُہٗ گوشت کا خواہش مند ہونا۔
لَحِمَ (س) لَحْمًا و لَحُمَ (ک) لَحَامَۃً. موٹا ہونا جسم میں زیادہ گوشت والا ہونا۔ گوشت کا بہت خواہش مند ہونا۔
لُحِمَ لَحْمًا قتل کیا جانا۔ صفت لَحِیم.
لَاحَمَ الحَبْلَ: رسّی مضبوط بٹنا۔ الشَّیَٔ بِالشَّیِٔ ملانا۔ لَاحَمَ بَیْنَ الشَّیْئَیْنِ ایک کو دوسرے کے ساتھ چپکانا۔
اَلْحَمَ. الثَّوبَ کپڑا بننا الشِّعْرَ اشعار کہنا الزَّرْعُ کھیتی میں دانہ بیٹھنا بَیْنَ القَوْمِ شَرًّا: قوم کے درمیان فساد کرا دینا الشَّیَٔ بِالشَّیِٔ: ملانا ہٗ بَصَرَہٗ: تیز نظر سے دیکھنا۔ گھورنا۔
اَلْحَمَ الرَّجُلَ غمگین کرنا فُلَانًا الاَرْضَ: زمین پر پٹک دینا۔ پچھاڑ دینا ہٗ عِرْضَ فُلَانٍ: گالی دینے کا موقع دینا۔ اَلْحَمَتِ الدَّابَّۃُ: ٹھہر جانا۔ آگے نہ بڑھنا۔ اَلْحَمَ بِالمَكَانِ: اقامت کرنا الرَّجُلُ گھر میں بہت گوشت والا ہونا القَوْمَ: گوشت کھلانا الشَّیَٔ: درست کرنا۔ اَلْحَمَہُ القِتَالُ: گھیر لینا اور رہائی نہ

ملنا۔ اُلحِمَ الرجُلُ: مرنا۔
تَلاحَمَ القَوْمُ: باہم مقاتلہ کرنا۔
تَلاحَمَت الشَجَّةُ: زخم کا بھر جانا اور درست ہو جانا (والتحم) الشئ: جڑ جانا اور درست ہونا اِلْتَحَمَتِ الْحَرْبُ بَيْنَهُمْ" گھسان کی جنگ ہونا۔ "اِلْتَحَمَ الْجُرْحُ لِلْبُرْءِ" زخم بھر جانا اور درست ہو جانا۔
اِسْتَلْحَمَ الطَرِيْقُ: راستہ کا کشادہ ہونا۔ الطَرِيْقَ او الطَرِيْدَةَ: پیچھے پڑنا الخَطْبُ فُلانًا: مشغول کر دینا الزَرْعُ: گنجان ہونا۔
اُسْتُلْحِمَ الرَجُلُ: جنگ میں پھنس جانا اور رہائی نہ ملنا۔
اللَحْم واللَحَم مِنْ جِسْمِ الْحَيْوَان: گوشت۔ ج لِحَام و لُحُوْم ولِحْمَان و لُحْمَان و اَلْحُم. لَحْمُ كُلِّ شَئٍ: مغز لَحْمُ البَحْرِ: ایک کیڑا ہے۔ کہا جاتا ہے "اَكَلَ لَحْمِي و رَتَعَ لَحْمِي" یعنی میری غیبت کی۔
اللُحْمة. گوشت کا ایک ٹکڑا۔ لُحْمَةُ الثَوْبِ کپڑے کا بانا۔
اللَحْمه. قرابت۔ کپڑے کا بانا۔ باز کو اس کے شکار سے جو کھلایا جائے۔ ج لُحَم۔
اللِحَام. جس سے پھٹن کو درست کیا جائے۔
اللَحَّام. گوشت بیچنے والا۔
اللاحِم. گوشت کھلانے والا۔ جس کے پاس گوشت ہو بَازٌ لَاحِمٌ: گوشت کھانے والا یا گوشت کا خواہش مند باز۔
اللَحِم. جسم میں زیادہ گوشت والا۔ گوشت کا زیادہ خواہش مند بَازٌ لَحِمٌ: گوشت کھانے والا یا گوشت کا خواہش مند باز۔ اللَحِم: شیر۔
اللَحِيْم. جسم میں زیادہ گوشت والا۔ مقتول۔ اور کہا جاتا ہے "هٰذَا لَحِيْمُ ذاكَ" یعنی یہ اس کے موافق اور ہم شکل ہے۔
المُلْحَم. مفع۔ گوشت کھانے کا عادی۔ قوم کے ساتھ ملا ہوا قیدی۔ ایک قسم کا کپڑا جس کا تانا ریشم کا اور بانا غیر ریشم کا ہوتا ہے۔

المُلْحِم. فا۔ گوشت کھلانے والا یا جس کے پاس گوشت زیادہ ہو۔
المَلْحَمة. گھسان کی جنگ کا موقع۔ ج مَلاحِم.
المُلاحِم من الحبال: مضبوط بٹی ہوئی رسّی۔ کہا جاتا ہے شَجَّةٌ مُتَلاحِمَةٌ: زخم کہ جس میں گوشت پھٹ جائے اور پھر جڑ جائے۔
المُسْتَلْحِمْ. فا۔ شیر۔
لَحَنَ (ف) لَحْنًا و لَحَنًا و لُحُوْنًا و لَحَانَةً و لَحَانِيَةً فِي كَلامِهِ او فِي القِرائَةِ: اعرابی غلطی کرنا۔ صفت لَاحِن و لَحَّان و لَحَّانَة (لَحْنًا) لِفُلان: کسی سے اشارہ کنایہ میں بات کرنا تاکہ دوسرا نہ سمجھ سکے۔ صفت لاحن اور لَحَّان نہیں کہا جاتا اِلَيْهِ: قصد کرنا۔ مائل ہونا قَوْلَهُ: سمجھنا۔
لَحِنَ (س) لَحَنًا الرَجُلُ: ذہین ہونا۔ اپنی دلیل سے خبر دار ہونا الكَلام: سمجھنا۔
لَحَّنَهُ. غلطی کی طرف منسوب کرنا لَحَّنَ فِي القِراءة خوش آوازی کے ساتھ پڑھنا۔
لاحَنَ القَوْمُ: گفتگو کو ایک دوسرے پر دہرانا۔
اَلْحَنَ فُلانًا القَوْلَ فَلَحِنَهُ: اس نے فلاں کو بات سمجھائی پس وہ سمجھ گیا۔
اللحْن. مِنَ الاَصْوات: موزوں آواز قومہ سر۔ ج اَلْحَان و لُحُوْن. صَناعَةُ الاَلْحَان. فن موسیقی لَحْنُ الكَلامِ: مضمون کلام اللَحْنُ فِي الكَلامِ: اعراب و بنا کی غلطی۔
اللَحَن. لغت۔ سمجھ۔
اللَحِن. زیرک۔ سمجھ دار۔
اللاحِن. فا۔ نتائج کلام کا جاننے والا۔
اللُحْنة. وہ شخص جس کی غلطی لوگ بہت پکڑیں۔
اللُحَنة. بہت غلط بولنے والا۔ جو لوگوں کی غلطی بہت پکڑے۔
الاَلْحَنُ. بہت زیادہ سمجھ دار۔ خوش آوازی سے گانے والا یا پڑھنے والا۔

لَحَا يَلْحُو لَحْوًا و اِلْتَحى اِلْتِحاءً۔ الشَجَرَةَ: درخت کو چھیلنا۔ لَحَاهُ: گالی دینا۔
المِلْحى. لکڑی چھیلنے کا اوزار۔
لَحْوَجَ لَحْوَجَةً عَلَيْهِ الخَبَر: گڑبڑ کرنا اور ضمیر کے خلاف ظاہر کرنا۔
لَحى يَلْحي لَحْيًا الشَجَرَةَ: درخت کو چھیلنا۔ فُلانًا: ملامت کرنا۔ گالی دینا۔ عیب نکالنا۔
صفت فاعل لاحٍ. صفت مفعول مَلْحِيٌّ. کہا جاتا ہے "لَحا اللّٰهُ فُلانًا" اللہ فلاں پر لعنت کرے۔
لاحى لِحاءً و مُلاحاةً الرَجُلَ: جھگڑا کرنا اور اسی سے مثل ہے "مَنْ لاحاكَ فَقَدْ عَاداكَ" جس نے تم سے جھگڑا کیا اس نے تم سے دشمنی کی فُلانًا: دفع کرنا۔ منع کرنا۔ ایک دوسرے کو ملامت کرنا۔
اَلْحى اِلْحاءً. قابل ملامت کام کرنا۔
العُوْدُ: چھیلے جانے کے قابل ہونا۔
تَلَحّى تَلَحِّيًا. ٹھوڑی کے نیچے عمامہ لپیٹنا۔
تَلاحى تَلاحِيًا القَوْمُ: باہم لعن کرنا۔ باہم گالی گلوچ کرنا۔ باہم ملامت کرنا۔ باہم بغض رکھنا۔ باہم جھگڑنا۔
اِلْتَحى اِلْتِحاءً. داڑھی اگنا۔ داڑھی رکھنا العُوْدَ: لکڑی چھلینا۔
اللَحْي. جبڑا۔ داڑھی اُگنے کی جگہ لَحْيان دونوں جبڑے لَحْيا الغَدِيْرِ: تالاب کے دونوں کنارے۔ ج اَلْحٍ و لُحِيٌّ.
اللِحاء. س۔ لکڑی یا درخت کی چھال۔ اور امثال عرب سے ہے "لَا تَدْخُلْ بَيْنَ الْعَصا و لِحائِهَا" لاٹھی اور اس کی چھال کے درمیان داخل مت ہو ان دو دوستوں کے حق میں بولتے ہیں جن کے درمیان کوئی فساد نہ کرا سکے۔
اللَحْيان. لمبی داڑھی والا۔ مؤنث لَحْيانة
اللِحْيَة. داڑھی۔ ج لِحىً و لُحى اور نسبت کیلئے لِحَوِيٌّ. لِحْيَةُ الْحِمار:

پر سیاؤشاں (نام ایک دوا کا) لِحْيَةُ التَّيْسِ: نام ایک نباتات کا جس کے پتے گندنا کے پتے کے مانند ہوتے ہیں لیکن اس سے بلند ہوتے ہیں۔

اَللِّحْيَان ۔ تھوڑا پانی ۔ سیلاب کے بنائے ہوئے گڑھے۔ واحد لِحْيَانَة

اَلْاَلْحٰى والِلّحْيَانِیّ ۔ لمبی یا بڑی داڑھی والا۔

لَخَّه (ن) لَخًّا طمانچہ مارنا لَخَّ الْخَبَرَ: پوری خبر معلوم کرنا فِي الْكَلَامِ: مشتبہ اور سربستہ بات کہنا۔ بِالطِّيبِ: خوشبو لگانا فِي الْجَبَلِ: پہاڑ میں پیچھا کرنا فِي الْحَفْرِ: کھودنے میں جھکنا۔

لَخِتْ لَخًّا و لَخِيخًا و لَخِخَتْ (س) لَخِخًا عَيْنُهٗ: زیادہ آنسو اور موٹی پلکوں والا ہونا۔ صفت لَخِخَة

اِلْتَخَّ الْاَمْرُ: خلط ملط ہونا۔ کہا جاتا ہے "اِلْتَخَّ عَلَيْهِ الْاَمْرُ" معاملہ ان کے اوپر خلط ملط ہو گیا۔

الْعُشْبُ: گھنی و گنجان ہونا۔

تَلَاخَّ الْوَادِي: تنگ وادی ہونا اور درختوں سے بھری ہوئی ہونا۔

وَادٍ لَاخٌّ تنگ اور گنجان درختوں والی وادی۔

اللخه . نَاكٍ اِمْرَاَةٌ لَخَّةٌ: گندی بدبودار عورت۔ اَصْلٌ لَخُوخٌ: عیب دار اصل۔

سَكْرَانُ مُلْتَخٌّ ۔ بدمست ۔ ہوش و حواس زائل شدہ وَادٍ مُلْتَخٌّ: بہت اور گنجان درختوں والی وادی۔

لَخَبَه (ف ن) لَخْبًا ولَاخَبَهٗ مُلَاخَبَةً طمانچہ مارنا الْجَارِيَةَ: جماع کرنا۔

اللَّخَب ۔ گوگل کا درخت۔ واحد لَخَبَةٌ.

الْمُلَخَّب ۔ طمانچہ مارا ہوا۔ جھگڑوں میں پھنسا ہوا۔

اللخج ۔ آنکھ کی بری کیچڑ۔

اللخز ۔ تیز چھری۔

لَخِصَ (س) لَخَصًا ۔ اوپر کے موٹے پپوٹے والا ہونا۔ لَخِصَتْ عَيْنُهٗ: آنکھ کے اردگرد کا متورم ہونا۔ شخص کی صفت اَلْخَص: آنکھ کی صفت۔ لَخْصَاءُ ۔ ج لُخْصٌ.

لَخَّصَ الْكَلَامَ: مختصر کرنا۔ خلاصہ کرنا۔ کھول کر بیان کرنا اور کہا جاتا ہے "لَخِّصْ لِيْ خَبَرَكَ" مجھ سے اپنی خبر کو تھوڑا تھوڑا بیان کرو۔

الشَّيْءَ: خالص لینا۔

اللَّخَص ۔ مص۔ خلقتاً ۔ آنکھ کے پپوٹے کی موٹائی۔

اللخصة آنکھ کے اندر کا گوشت ۔ ج لِخَاص.

الْاَلْخَص ۔ ظاہر۔ مختصر۔

ضَرْعٌ لَخِصٌ ۔ زیادہ گوشت والا تھن جس سے دودھ مشکل سے نکلے ۔ وَرَجُلٌ لَخِصٌ: اوپر کے موٹے پپوٹے والا مرد۔ اور کہا جاتا ہے "جَفْنٌ لَخِصٌ" موٹا پپوٹا۔

الْمُلَخَّص ۔ مع کہا جاتا ہے "هٰذَا مُلَخَّصُ مَا قَالُوْهُ" یہ لوگوں کے قول کا خلاصہ ہے۔

لَخَفَهٗ (ف) لَخْفًا ۔ زور سے مارنا۔

اللَّخْف ۔ مص۔ پتلے جھاگ۔

اللخفه ۔ سفید باریک پتھر ج لِخَاف.

لَخَمَهٗ (ن) لَخْمًا طمانچہ مارنا لَخَمَ الشَّيْءَ: کاٹنا۔

لَخُمَ (ف) لَخْمًا الرَّجُلُ: پرگوشت چہرے والا ہونا۔

لَاخَمَهٗ لِخَامًا و مُلَاخَمَةً ۔ باہم طمانچہ بازی کرنا۔

اللَّخْمَة سستی۔ افسردہ دلی۔

رَجُلٌ لَخِمَة ولَخْمَة افسردہ دل مرد ۔ لئیم۔

اللخمة سخت زمین میں دشوار گزار جگہ۔

اللخام ۔ ہذیان۔

لَخِنَ (س) لَخَنًا ۔ بدبودار ہونا الرَّجُلُ: فحش کلامی کرنا۔ بن ران وغیرہ میں بدبو ہونا۔ صفت اَلْخَن ۔ مؤنث لَخْنَاءُ ۔ ج لُخْن.

لَخَّنَهٗ۔ یا ابن اللخناء کہنا۔

اللَّخَن ۔ مص۔ غیر مختون بچے کے قلفہ کی سپیدی۔

لَخَاه يَلْخُوْهُ لَخْوًا ۔ ناک میں دوائی چڑھانا۔

لَخَاهُ يَلْخِيْهِ لَخْيًا و اَلْخَاهُ ۔ مال دینا۔ ناک میں دوائی چڑھانا۔ حلق میں دوا ٹپکانا۔

لَخِيَ يَلْخٰى لَخًى ۔ ہرزہ سرائی کرنا۔ بکواس کرنا۔

لَاخَى لِخَاءً و مُلَاخَاةً الرَّجُلَ: دوستی کرنا۔ مخالفت کرنا۔ باہم نرمی برتنا فُلَانًا عَلٰى فُلَانٍ اکسانا۔ بھڑکانا بِهٖ: چغل خوری کرنا۔

اِلْتَخَى اِلْتِخَاءً ۔ الصَّبِيُّ: ترکردہ روٹی کھانا اسم لَخَاء ہے۔

اللَّخَا واللَّخٰى واللِّخَاء والمِلْخٰى ۔ جس سے ناک میں دوا چڑھائی جائے۔

الْاَلْخٰى ۔ ہرزہ سرا ۔ بکواس کرنے والا (واللَّخٰى مِنَ الْجِمَالِ) جس کا ایک گھٹنا دوسرے سے بڑا ہو۔

اللَّخْوَاءُ ۔ الْاَلْخٰى کا مؤنث۔ عقاب کہ اس کی چونچ کے اوپر کا حصہ نیچے سے بڑا ہو۔

لَدَّ (ن) لَدًّا ولَادَّ لِدَادًا و مُلَادَّةً والَدَّ الرَّجُلَ: سخت جھگڑا کرنا اور غالب ہونا۔ لَدَّهٗ عَنِ الشَّيْءِ: منع کرنا لَادَّ عَنْهُ: مدافعت کرنا۔

لَدَّ (ن) لَدًّا و لُدُودًا والَدَّ الرَّجُلَ: منہ کے کنارے سے دوا پلانا۔ لَدًّا اللَّدُوْدَ: منہ کے کنارے سے پلائی جانے والی دوا تیار کرنا۔

اَلَدَّهٗ: سخت جھگڑالو پانا الَدَّ بِهٖ: ٹالنا۔ کہا جاتا ہے اَلْدَدْتُ بِهٖ: میں نے اس سے جھگڑا کرنے میں سختی کی۔

لَدَّ (س) لَدَدًا ۔ بہت جھگڑالو ہونا۔ صفت اَلَدّ ۔ کہا جاتا ہے "هُوَ اَلَدُّ بَيِّنُ اللَّدَدِ" یعنی وہ بہت ہی سخت جھگڑالو ہے۔

لَدَّدَهٗ۔ حیران کرنا لَدَّدَ بِهٖ: بدنام کرنا۔

تَلَدَّدَ ۔ متحیر ہونا۔ دائیں بائیں دیکھنا فِي الْمَكَانِ: ٹھہرنا۔

اِلْتَدَّ ۔ منہ کے کنارے سے دوا پینا۔ عَنِ الشَّيْءِ: مائل ہونا۔ ٹیڑھا ہونا۔

اللَّدُّ ۔ مص۔ بورا۔

اللدد مص۔ سخت جھگڑالو۔
اللدّ واللاذّ واللدود واللدید ج اَلِدّۃ والاَلَدّ۔ مؤنث لَدّاءُ ج لِداد ولُدّ. و الاَلَنْدَد والیَلَنْدَد۔ سخت جھگڑالو۔
اللدید و اللدود: دوا جو منہ کے کنارہ سے ٹپکائی جائے۔ اللدیدانِ: کانوں کے نیچے گردن کے دونوں طرف کے کنارے ہر چیز کے دونوں جانب۔ کہا جاتا ہے "مالہ عنہ محتدّ ولا ملتدّ" یعنی اس کیلئے کوئی چارہ نہیں۔
المتلدّد۔ گردن۔
لَدَحَہٗ (ف) لَدْحًا ۔ پیٹھ پر آہستہ آہستہ تھپکی دینا۔
لَدَسَ (ن) لَدْسًا الشّیءَ: چاٹنا۔ ہٗ بیدَیْہِ مارنا۔ ہٗ بحجرٍ: پتھر مارنا۔
لَدَّسَ الخُفَّ: پیوند لگانا۔ درست کرنا۔
اَلْدَسَتِ الاَرْضُ: کچھ نباتات اُگانا۔
اللدس ۔ سست و نرم۔
اللدیس ۔ موٹا۔ ج اَلْدَاس.
المِلْدَس ۔ گٹھلی توڑنے کا پتھر۔ ج مَلادِس.
لَدَغَہٗ (ف) لَدْغًا و تَلْداغًا ۔ ڈسنا۔ کہا جاتا ہے "لَدَغَہٗ بکلمۃٍ" یعنی اس نے اسے طعن و تشنیع کیا۔
اَلْدَغَ العقربَ فُلانًا: ڈسنے کے لیے بچھو چھوڑنا۔ بچھو سے ڈسوانا۔
اللادِغ ۔ فا۔ مؤنث لادِغۃ ج لُدَّغ.
اللدْغۃ ۔ لدغ کا اسم مرۃ
اللدّاغ ۔ کانٹا یا پیکان کا نوکیلا کنارہ۔
اللدّاغۃ مِنَ الرجالِ: طعن و تشنیع کرنے والا۔
اللدیغ ۔ ڈسا ہوا (مذکر و مؤنث) ج لَدْغٰی و لُدَغاء ۔ اور کہا جاتا ہے "ہُم قومٌ لَدْغٰی ولُدَغاء" وہ ایسے لوگ ہیں جو لوگوں پر طعن و تشنیع کرتے ہیں۔
المِلْدَغ ۔ وہ شخص جس کی عادت طعن و تشنیع کی ہو۔

لَدِكَ (س) لَدَكًا و لَدَكًا بِہٖ: چپکنا۔
لَدَمَہٗ (ض) لَدْمًا ۔ طمانچہ مارنا۔ کسی بھاری چیز سے مارنا جس کی آواز سنائی دے۔ الخبزَ مِنَ المَلّۃِ: روٹی کو بھوبھل سے نکالنا (ولَدَّمَ) الثوبَ: کپڑے میں پیوند لگانا درست کرنا۔
اَلْدَمَتْ علیہ الحُمّٰی: لگاتار بخار رہنا۔
تَلَدَّمَ ۔ بوسیدہ ہونا۔ پیوند لگانے کے قابل ہونا۔ الثوبَ: کپڑے میں پیوند لگانا۔
اِلْتَدَمَ ۔ پریشان و مضطرب ہونا۔ اِلْتَدَمَتِ النِّساءُ: نوحہ و ماتم میں منہ پر طمانچہ مارنا۔
اِلتدمَہٗ مارنا اور ہٹانا۔
اللدم ۔ مص پتھر کے زمین پر گرنے کی آواز۔
اللدَم ۔ عزت۔ قرابت۔
اللادِم فا۔ ج لُدَّم (کخادم و خَدَم)
اللِدام ۔ پیوند۔
اللدّام ۔ پیوند لگانے والا۔
اللدیم مِنَ الثیاب: پیوند لگا ہوا کپڑا۔
المِلْدَم ۔ بیوقوف۔ سست۔ پر گوشت۔ اُمُّ مِلْدَم: بخار (والمِلْدام) گٹھلی توڑنے کا پتھر۔
لَدُنَ (ک) لَدانۃً و لُدُونۃً ۔ نرم ہونا۔ صفت لَدْنٌ مؤنث لَدْنۃ ج لُدْن و لِدان.
لَدُنَتْ اخلاقُہٗ: نرم اخلاق ہونا۔
لَدَّنَ الشّیءَ: نرم کرنا ہٗ فِی الاَمْرِ: ٹھہرانا۔
لَدَّنَ ثوبَہٗ: تر کرنا۔
تَلَدَّنَ ۔ ٹھہرنا بالمَکانِ: اقامت کرنا عَلَیْہِ: دیر لگانا۔ کہا جاتا ہے "تَلَدَّنَتْ عَلَیَّ رَاحِلَتِی" جبکہ وہ نہ چلے۔
اللدُنُ مِنَ الطعامِ: خراب گیہوں جس کی روٹی اچھی نہ پکے اور کہا جاتا ہے "ہُوَ لَدْنُ الخَلِیقۃِ" وہ نرم طبیعت پسندیدہ اخلاق والا ہے۔
لَدُنْ ولَدَنْ و لُدْنُ ولَدِنُ و لُدْنَ ولَدْن. عِنْدَ کے معنی میں ظرف زمان و مکان ہے۔ مگر عِنْدَ سے زیادہ قرب پر دلالت کرتا ہے اور اس سے اخص ہے۔ اور مبنی ہے۔ کہا جاتا ہے

"لِی اِلَیْہِ لَدُنَۃٌ" مجھے اس کے پاس حاجت ہے۔
اَلْدٰی اِلْداءً ۔ زیادہ ہم عمر والا ہونا۔
لَدٰی۔ ظرف مکان ہے۔ مبنی ہے اور معنی میں لَدُنْ کے ہے۔
اللدۃ ہم عمر یا جس کی ایک ساتھ پرورش ہوئی ہو۔ کہا جاتا ہے "ہُو لِدَتی" وہ میرا ہم عمر ہے۔ ج لِداتٌ ولِدُون. اللدۃ وقت ولادت (۔ کلمہ یا مادہ وَلَدَ سے ہے) جیسے عِدَۃ وعد سے ہے۔
لَذَّ (س و ض) لَذاذًا ولَذاذَۃً الشّیءُ: خوش مزہ ہونا۔ مرغوب ہونا۔ لذیذ ہونا۔ صفت لَذٌّ و لَذِیذٌ.
لَذَّ (س) لَذًّا و تَلَذَّذَ و اِلْتَذَّ الشّیءَ و بِہٖ و اِسْتَلَذَّ الشّیءَ: لذیذ پانا۔
لَذَّذَہٗ۔ لذیذ بنانا۔
تَلاذًّا ۔ ایک دوسرے سے لذت اٹھانا۔
اللذ مص۔ لذیذ۔ مرغوب۔ نیند۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ لَذٌّ" میٹھی گفتگو کرنے والا۔
اللذلذ ۔ زیادہ لذیذ۔
اللذّۃ خوشی۔ مزہ۔ حصول مرغوبات۔ ج لَذّات ۔ شراب۔
اللذیذ ۔ مرغوب۔ مزیدار۔ شراب۔ ج لُذٌّ و لِذاذٌ.
المَلَذّ ۔ لذت کی جگہ۔ ج مَلاذّ.
المَلَذّۃ خواہش۔ ج مَلَذّات.
لَذَبَ (ن) لُذُوبًا و لاذَبَ مُلاذَبَۃً بالمَکانِ: اقامت کرنا۔
لَذَجَہٗ (ن) لَذْجًا ۔ سوال میں اصرار کرنا لَذَجَ الماءَ: گھونٹ لگانا۔
لَذَعَ (ف) لَذْعًا . فُلانًا بِلِسانِہٖ: زبان سے تکلیف پہنچانا۔ لَذَعَتِ النّارُ الشّیءَ: آگ کا جھلس دینا۔ جلا دینا۔ کہا جاتا ہے "لَذَعَ الحُبُّ قَلْبَہٗ" محبت نے اس کے دل کو تکلیف پہنچائی۔ لَذَعَ البَعِیرَ: داغنے کے لوہے کے ایک کنارے سے داغنا۔ الرَّجُلُ بِذَکائِہٖ: جلدی سمجھنا۔ الطّائِرُ: پرندہ کا پھڑ پھڑا کر

بازوؤں کو تھوڑا سا حرکت دینا۔
تَلَذَّع ۔دائیں بائیں متوجہ ہونا۔ذہین ہونا۔ تیز ذہن ہونا۔تَلَذَّعَتِ النَّارُ: آگ بھڑکنا۔
اِلْتَذَع ۔ درد میں سوزش ہونا۔
اللاَّذِعة لاذع کا مؤنث ۔ج لَوَاذِع
لَوَاذِعُ الكَلام: تکلیف دہ گفتگو۔کہا جاتا ہے "نَعُوْذُ بِاللهِ مِنْ لَوَاذِعِه" ہم اس کی تکلیف دہ گفتگو سے اللہ کی پناہ مانگتے ہیں۔
اللَّذَّاع ۔ اسم مبالغہ ۔کہا جاتا ہے "رَجُلٌ مَذَّاعٌ لَذَّاعٌ" یعنی بڑا خلاف وعدہ۔اسلئے کہ زبان سے خیر کا وعدہ کرتا ہے پھر خلاف وعدگی کر کے تکلیف پہنچاتا ہے۔
اللَّوْذَع وَاللَّوْذَعِيّ ۔تیز ذہن ۔تیز خاطر ۔فصیح۔
اللاَّذِقِيَّة شام کے ایک شہر کا نام۔اور نسبت کے لیے لاَذِقَانِيّ و لاَذِقِيّ.
لَذْلَذَ ۔چست و پھرتیلا ہونا۔
اللَّذْلاَذ ۔چست و پھرتیلا۔بھیڑیا۔
لَذِمَهُ (س)لَذَمًا الشَّيْئُ: تعجب میں ڈالنا۔ بوسہ دینا۔
لَذِمَ (س) لَذَمًا بِالْمَكَانِ: چمٹے رہنا بِالشَّيْئِ: حریص ہونا۔شیفتہ ہونا۔
اَلْذَمَهُ الشَّيْئَ و بِهٖ: حریص بنانا۔شیفتہ کرنا۔ ہٗ: بِفُلاَنٍ: لازم کرنا اِلْذَم بِالْمَكَانِ: ثابت رہنا ۔اور کہا جاتا ہے "اِلْذَمْ بِفُلاَنٍ كَرَامَتَكَ" یعنی ہمیشہ کرو۔
اُلْذِمَ بفُلاَن: فریفتہ کیا جانا۔
اللُّذَمَةُ ۔ گھر سے جدا نہ ہونے والا ۔کسی چیز کے ساتھ ہمیشہ رہنے والا۔
رَجُلٌ لَذِمٌ و لَذُوْمٌ و مِلْذَمٌ بِالشَّيْئِ: چیز کا شوقین اَلْمِلْذَم: بہادر۔
اللاذن و اللاذنة گوند کی ایک قسم۔
لَذِيَ يَلْذَى لَذًى بِالْاَمْرِ: لازم ہونا۔جدا نہ ہونا۔شیفتہ ہونا۔
اَلَّذِيْ ۔اسم موصول ہے اور اس میں پانچ لغات ہیں اَلَّذِ و اَلَّذْ و اَلَّذِيُّ و اللذيّ وَلَذِيْ مؤنث اَلَّتِي (مادہ ل ت ی میں ذکر ہو چکا) تثنیہ اللذان اللذا و اللذانّ ج اَلَّذِيْنَ واللاؤذن و اللأوذ ۔اور بعضوں نے کہا ہے کہ اَلَّذُوْن حالت رفعی میں اور اَلَّذِيْنَ بہ حالت نصبی و جری میں ۔اور اَلَّذِيْ کی تصغیر اللُّذَيَّا اور تثنیہ کی اللذيّان اور جمع کی اللذيُّوْن.
لَزَّ (ن)لَزًّا و لِزَزًا و لِزَازًا .الشَّيْئَ بِالشَّيْئِ: باندھنا ۔ملانا ۔لازم کرنا لَزَّ الشَّيْئَ بِالشَّيْئِ: ملنا اَلْقَوْمُ: اکٹھا ہونا ۔بھیڑ کرنا۔
لَزَّهٗ بِالرُّمْحِ: نیزہ مارنا۔
ہٗ: اِلَى كَذَا: مجبور کرنا۔
لَزَّزَ اللهُ فُلاَنًا: مضبوط جسم والا بنانا۔
لاَزَ لِزَازًا و مُلاَزَّةً ۔چمٹنا اور جھگڑے میں تنگ کرنا۔
اَلَزَّ الشَّيْئَ: باندھنا اور چمٹانا۔
اِلْتَزَّ بِهٖ: چمٹنا۔ملنا۔
اللِّزّ ۔س۔دروازہ کا حلقہ۔
اللزِزو واللزاز ۔س۔دروازے کی بلی۔سخت جھگڑا۔
اَلْمِلَزّ: چمڑے یا سٹیل کی سوراخ دار واشل جو پیچ کے نیچے مضبوطی کے لئے ڈالی جاتی ہے۔اس کو رونڈل بھی کہتے ہیں۔
اللِّزّ ۔ چمٹنے والا۔کہا جاتا ہے "فُلاَنٌ لِزُّ شَرٍّ و لَزِيْزُ شَرٍّ" فلاں شر کے ساتھ چمٹا ہوا ہے اس سے جدا نہیں ہو گا۔
اَللِّزَاب: سرو کے درختوں میں سے ایک بڑا درخت اس کے پتے شریان درخت کے پتوں کے مشابہ ہوتے ہیں۔اس کی لکڑی عمدہ قسم کی لکڑی ہوتی ہے۔
عَيْشٌ لَزِزٌ ۔تنگ زندگی۔
اللزِيْزَة لَزِيْز کا مؤنث ج لَزَائِز .اللزائز سینہ کی ہڈیاں۔
المِلَزّ ۔ سخت جھگڑالو (مذکر و مؤنث)
لَزَأَ (ف) لَزْأً و اَلْزَأَ و لَزَّأَ: الإِنَاءَ: برتن بھرنا المَاشِيَة جانور کو سیر کرنا لَزَأَ فُلاَنًا: دینا۔کہا جاتا ہے "لَزَأَتْهُ اُمُّهُ" اس کی ماں نے اس کو جنا۔
تَلَزَّأَ الإِنَاءُ: برتن کا بھر جانا۔
لَزَبَ (ن) لُزُوْبًا ۔مضبوطی سے قائم رہنا۔ بِهٖ: چمٹنا لَزَبَتِ السَّنَةُ خشک سالی ہونا۔قحط ہونا۔
لَزَبَتْ (ض) لَزْبًا .العَقْرَبُ فُلاَنًا: بچھو کا ڈسنا۔
لَزِبَ (س) لَزَبًا و لَزُبَ (ک) لَزْبًا و لُزُوْبًا الطِّيْنُ: چپکنے والی اور سخت ہونا لَزُبَ الشَّيْئُ: بعض کا بعض میں داخل ہونا۔
تَلاَزَبَ الشَّيْئُ: تہ بتہ ہونا۔
اللزْب ۔تنگ راستہ۔
اللاَّزِبُ ۔ فا ۔ثابت۔کہا جاتا ہے "صَارَ الْاَمْرُ ضَرْبَةَ لاَزِبٍ" یعنی لازم و ثابت ہو گیا طِيْنٌ لاَزِبٌ: ہاتھ میں چپکنے والی مٹی۔
اللزِب ۔کم۔تھوڑا۔ج لِزَاب ۔کہا جاتا ہے "هُوَ عَزَبٌ لَزِبٌ" اس کے نہ جورو ہے نہ جاننا۔
اللزْبَة سختی۔قحط۔ج لِزَب و لَزَبَات سَنَةٌ لَزْبَةٌ: سخت سال۔
المِلْزَاب ۔بڑا کنجوس۔ج مَلاَزِيْب.
لَزِجَ (س) لَزَجًا و لُزُوْجًا ۔لیس دار ہونا۔ چپکنے والا ہونا۔صفت لَزِج .لَزِجَ الْعَسَلُ بِاِصْبَعِهٖ: شہد کا انگلی میں چپکنا۔
تَلَزَّجَ ۔چپکنے والا ہونا اَلْبَقَلُ: نرم ہونے کی وجہ سے بعض کا بعض پر جھکنا الدَّابَّةُ البُقُوْلَ: سبزی کے لیے جانا۔
اللزُوْجَة چپک۔چسپیدگی۔
رَجُلٌ لَزِجَةٌ و لَزِجَةٌ لَزِيْجَةٌ ۔گھر ہی پر رہنے والا۔جدا نہ ہونے والا۔
لَزِقَ (س) لُزُوْقًا و اِلْتَزَقَ بِهٖ: چپکنا لَزَقًا الرِّئَةُ بِالْجَنْبِ: پیاس کی وجہ سے پھیپھڑے کا پہلو سے چپکنا۔
لاَزَقَهٗ لِزَاقًا و مُلاَزَقَةً ۔چپکانا۔
اَلْزَقَهٗ بِهٖ: چپکانا۔
لَزَّقَ الشَّيْئَ: چپکانا۔بغیر مضبوطی کے کام کرنا۔

اللِّزْقُ قریب بہ پہلو۔ کہا جاتا ہے "هُوَ لِزْقِي او بِلِزْقِي" وہ میرے پہلو میں ہے۔
اللزاق س۔ جس سے چپکایا جائے۔ جیسے لیئی گوند وغیرہ۔ لِزَاقُ الذَّهَبِ و لِزَاقُ الحَجَرِ و لِزَاقُ الرُخَامِ: دواؤں کے نام۔
اللزاق: جماع۔
اُذُنٌ لَزْقَاءُ۔ کان جس کا کنارہ سر سے ملا ہوا ہو۔
اللَزُوْق واللزُوْق زخم کا مرہم جو اچھے ہونے تک چپکا رہے۔
اللزيق. قریب بہ پہلو۔ کہا جاتا ہے "هُوَ لَزِيقِي" وہ میرے پہلو میں ہے۔
اللزَيق۔ سمندری گھونگا۔
اَللَزْقَةُ ورد والے مقام پر مرہم وغیرہ لگائی گئی۔
اللزَق واللزَيْقَاء واللُزَّيْقَى۔ خودرو گھاس جو بارش کی صبح میں پتھروں کے نیچے نکل آئے۔
اَلْمُلْزَق۔ خاندان میں ملا ہوا۔ منہ بولا بیٹا۔
لَزِكَ(س) لَزْكًا الجُرْحُ: بغیر اچھا ہوئے گوشت کا اوپر سے برابر ہو جانا۔ اور یا صواب لدک دال مہملہ سے ہے۔
لَزِمَ(س) لُزُوْمًا لَزْمًا ولِزَامًا و لَزَامًا و لِزَامَةً و لُزْمَةً و لُزْمَانًا الشَّيَ: لازم رہنا بَيْتَهٗ: گھر سے جدا نہ ہونا ةٗ اَلْمَالُ: واجب ہونا اَلْغَرِيْم و بِهٖ: قرض دار کو چمٹے رہنا الْاَمْرُ: حکم واجب ہونا كَذَا عَنْ كَذَا لازم آنا۔ نتیجہ نکلنا (لَزْمًا) الشَّيَ: جدا کرنا۔ ممیّز کرنا۔
لَازَمَهٗ لِزَامًا و مُلَازَمَةً۔ چمٹے رہنا اور جدا نہ ہونا۔
اَلْزَمَ اِلْزَامًا الشَّيَ: لازم کرنا ةٗ اَلْمَالَ والعَمَلَ او بِالْمَالِ و بِالعَمَلِ: واجب کرنا۔ اور کہا جاتا ہے "اَلْزَمْتُ خَصْمِي" یعنی میں اپنے خصم پر حجت میں غالب رہا۔
اِلْتَزَمَه۔ بمعنی لَازَمَهٗ فُلَانًا: گردن پکڑنا العَمَلَ او المَالَ: اپنے اوپر واجب کر لینا القَرْيَةَ او العُشْرَ او غَيْرَهُمَا: مال گزاری یا عشر کا ضامن ہونا (آخری معنی میں مولد ہے)
اِسْتَلْزَمَ الشَّيَ: لازم سمجھنا۔ چاہنا۔
اللِزَام س۔ موت۔ حساب۔ بہت چمٹنے والا۔ فیصلہ (واللَزِم) فیصلہ کرنے والا۔
لَزَامِ۔ بِالْبِنَاءِ علی الكَسْر لگاتار۔ پیوستہ۔ کہا جاتا ہے "ضَرْبَةٌ لَزَامِ" یعنی لگاتار مار۔
اللزَمَة جدا نہ ہونے والا۔ چمٹا رہنے والا۔
اللزُوْمِيَّة اسم ہے لَزِم سے۔
اَلْمَلَازِمُ فوج میں بحریہ کے اندر کمانڈر چھوٹا افسر جو کہ لفٹیننٹ کے برابر ہو۔
اللزِم۔ فا۔ مؤنث لَازِمَة جمع لَوَازِم۔ کہا جاتا ہے "صَارَ الْاَمْرُ ضَرْبَةَ لَازِمٍ" جیسا کہا جاتا ہے "ضَرْبَةَ لَازِب"
الْمِلْزَم والمِلْزَمَة لوہے یا لکڑی کا شکنجہ ج ملازم.
المَلْزُوْم مف۔ لازم کیا ہوا۔
لَزَنَ(ن) لَزْنًا و لَزِنَ لَزَنًا و تَلَازَنَ الْقَوْمُ: ہجوم کرنا۔ بھیڑ کرنا۔
اللَزْن س۔ سختی۔ عَيْشٌ لَزْنٌ: تنگ زندگی مَاءٌ لَزْنٌ: وہ پانی جو مشکل سے حاصل ہو۔ مَكَانٌ لَزْنٌ و لَزِنٌ و مَلْزُوْنٌ۔ بھیڑ والی جگہ۔
اللزْنَة واللزْنة سختی لَيْلَةٌ لَزْنَةٌ: بھوک سردی یا خوف کی وجہ سے مصیبت کی رات۔ ج لِزَن.
زَمَانٌ اَلْزَن۔ سخت زمانہ۔
اَللَّازَوَرْدُ واللَّازُوَرْدُ (فارسی لفظ): ایک کان جس کو زیورات میں لگایا جاتا ہے۔ اس کی عمدہ قسم صاف شفاف نیلی سرخ اور سبزی مائل ہوتی ہے۔
اَللَّازَوَرْدِيّ جو لازورد کے رنگ میں ہو۔
لَسَّ(ن) لَسًّا القَصْعَةَ: پیالہ چاٹنا۔ لَسَّتِ الدَّابَةُ الكَلَأَ: چوپایہ کا زبان کی اطراف سے چرنا لطَعَامَ: کھانا۔
اَلَسَّ الْمَكَانُ: ابتداءِ نباتات کا نکالنا۔
اللَسَاس واللسَّاس۔ ایک سخت اور کھردری گھاس۔ اللسَاس: ہریاول جس کو جانور چر نہ سکے۔ اور اطراف زبان سے چرے۔
اللُسُس. ہوشیار و ماہر اونٹ والے۔
لَسَبَتْهُ(ض) لَسْبًا الْحَيَّةُ: سانپ کا ڈسنا۔ لَسَبَهٗ بِالسَّوْطِ: کوڑے سے مارنا ةٗ بِلِسَانِهٖ: برا بھلا کہنا۔ سخت سُست کہنا۔
لَسِبَ(س) لَسَبًا بِهٖ: چپکنا اَلْعَسَلُ: شہد چاٹنا۔
اَلْسَبَ الْحَيَّةُ فُلَانًا: سانپ سے ڈسوانا۔
رَجُلٌ لَسَّابَةٌ لِلنَّاسِ: لوگوں کو برا بھلا کہنے والا مرد۔ کہا جاتا ہے "مَا تَرَكَ لَسُوْبًا و لَسُّوْبًا" یعنی کچھ نہیں چھوڑا۔
لَسَدَ(ض) لَسْدًا و لَسِدَ(س) لَسَدًا الْاِنَاءَ: برتن چاٹنا العَسَل: شہد چاٹنا اُمَّهٗ: تھن کا سارا دودھ پی لینا۔
فَصِيْلٌ مِلْسَد۔ بہت چاٹنے والا اور اونٹنی کا بچہ۔
لَسَعَهٗ(ف) لَسْعًا ڈسنا۔ اور کہا گیا ہے کہ لَسَعَ ڈنگ سے ڈسنے کو اور لَدَغَ منہ سے ڈسنے کو کہتے ہیں۔ بچھو کیلئے تَلْسَع اور سانپ کیلئے تَلْدَغ کا استعمال ہے۔ لَسَعَهٗ بِلِسَانِهٖ: عیب لگانا۔ گفتگو سے تکلیف پہنچانا۔ لَسَعَ فِي الْاَرْضِ جانا۔ سفر کرنا۔
اَلْسَعَ فُلَانًا عَقْرَبًا: بچھو سے ڈسوانا بَيْنَ الْقَوْمِ: دشمنی ڈالنا۔ بھڑکا دینا۔
لُسِعَ الرَّجُلُ: خانہ نشین ہونا۔
اللسَّاع واللسَعة لوگوں کو گفتگو سے بہت تکلیف پہنچانے والا۔
اللسِيْع ڈسا ہوا۔ ج لَسْعَى و لُسَعَاء.
اللسُوْع۔ بہت سے شگاف۔
المِلْسَع۔ ماہر راہبر۔
المُلَسَّعَة خانہ نشین جو گھر سے جدا نہ ہو۔
المُلَسِّعَة مقیم جماعتیں۔
لَسِقَ(س) لُسُوْقًا والتَسَق۔ چپکنا۔
اَلْسَقَ۔ چپکانا۔ کہا جاتا ہے "هُوَ لِسْقِي و لَسِيْقِي" وہ میرے پہلو میں ہے۔
اللَسُوْق۔ دوا جو اچھے ہونے تک چپکی رہے۔
المُلَسَّق۔ خاندان میں ملایا ہوا۔ منہ بولا بیٹا۔

لَسِمَ(ن) لَسْمًا۔ چکھنا۔ کہا جاتا ہے "مَا لَسِمَ لِسَامًا" یعنی کچھ نہیں چکھا۔

لَسِمَ(س) لَسْمًا۔ حیا یا عاجزی کی وجہ سے چپ رہنا۔

لَسِمَهٗ لُسُوْمًا۔ لازم ہونا۔

اَلْسَمَه كَلَامًا: سمجھانا۔ کلام سکھانا .ہٗ الطَّرِيْقَ: راستہ اختیار کرانا۔ اَلْسَم واسْتَلْسَمَ الشَّیْئَ ہٗ: ڈھونڈھنا۔

لَسِنَ(س) لَسَنًا۔ فصیح وبلیغ ہونا۔

لَسَنَ(ن) لَسْنًا فُلَانًا: بہتر بیان والا ہونا۔ برائی سے یاد کرنا۔ گفتگو مین غالب آنا۔ لَسَنَتْه الْعَقْرَبُ: ڈسنا (ولَسَّنَ) الشَّیْئَ: کنارہ کو زبان کے کنارہ کی مانند بنانا۔ زبان کی شکل کا بنانا اور تیز کرنا۔

لَاسَنَ مُلَاسَنَةً الرَّجُلَ: جھگڑے اور گفتگو میں غالب ہونا۔

اَلْسَنَ فُلَانًا قَوْلًا او رِسَالَةً: پہنچانا۔ کہا جاتا ہے "اَلْسِنِّي فُلَانًا وَاَلْسِنْ لِيْ فُلَانًا كَذَا و كَذَا" یعنی فلاں کو میری فلاں فلاں بات پہنچادو۔

تَلَسَّنَ علٰی فُلَان: جھوٹ بولنا۔ افترا کرنا الجَمَرُ: چنگاری سے زبان کی مانند شعلہ بلند ہونا۔

اللِّسْن۔ زبان۔ لغت۔ گفتگو۔

اللَّسَن۔ فصاحت۔

اللِّسَان۔ زبان (مذکر و مؤنث) مذکر اکثر استعمال ہوتا ہے ج اَلْسِنَة واَلْسُنٌ و لُسْنٌ و لِسَانَات لغت۔ پیغام۔ لِسَانُ الْعَرَبِ: عرب کی زبان لِسَانُ الْقَوْمِ: قوم کا ترجمان۔ لِسَانُ الْحَالِ: زبانِ حال یا کسی چیز کی ظاہری کیفیت۔ لِسَانُ الصِّدْقِ: اچھی شہرت۔ لِسَانُ الْمِيْزَانِ ترازو کا وہ حصہ جو تولتے وقت ہاتھ سے پکڑا جائے۔ لِسَانُ النَّارِ: شعلہ۔ لِسَانُ الْحَمَلِ و الثَّوْرِ و الْكَلْبِ و السَّبُعِ و الْعَصَافِيْرِ: مختلف نباتات کے نام۔ والحُرُوْفُ اللِّسَانِيَة ر. ز. س. ش. ص. ض. کہا جاتا ہے "فُلَانٌ ذُوْ لِسَانَيْنِ" یعنی فریبی دغا باز۔ منافق۔ غیبت کرنے والا "وَالْسِنَةُ النَّاسِ عَلَيْهِ حَسَنٌ" لوگوں کی ثنا و تعریف اس کے حق میں اچھی ہے۔

اللَّسِن۔ جو چیز زبان کی طرح نوکدار ہو (والاَلْسَن) فصیح بلیغ۔ مؤنث لَسْنَاء ج لُسْنٌ.

المُلْسِن۔ فا۔ فصیح۔ بہت بولنے والا۔

المِلْسَن۔ پتھر جس کو دروازہ کے اوپر کے حصے میں لگادیتے ہیں اور اس کے نیچے گوشت کا ٹکڑا رکھ دیتے ہیں۔ جب کوئی درندہ آتا ہے اور اس گوشت کو لینا چاہتا ہے تو پتھر گر پڑتا ہے اور دروازہ کو بند کر دیتا ہے جس میں درندہ بند ہو جاتا ہے۔

المُلَسَّن۔ مف۔ زبان کی طرح نوک دار بنایا ہوا۔

المُلَسِّن۔ فا۔ حیرت یا فکر کی وجہ سے زبان کو دبانے والا۔

المَلْسُوْن۔ جھوٹا۔ باتونی کام چور۔ زبان بریدہ۔

لَسَا يَلْسُوْ لَسْوًا۔ تھوڑا کھانا۔

لَشَّهٗ(ن) لَشًّا۔ دھتکارنا۔ دفع کرنا۔ ہٹانا۔

اللَّش۔ مص۔ ماش۔

لَشْلَشَ۔ گھبراہٹ کی وجہ سے جگر وغیرہ کا کانپنا۔

الَشْلَاش۔ گھبراہٹ کی وجہ سے جگر وغیرہ کا کانپنے والا۔

لَشَا يَلْشُوْ لَشْوًا۔ رفعت کے بعد خسیس ہونا۔

لَاشَیٰ مُلَاشَاةً الشَّیْئَ: لاشئی کر دینا۔ معدوم کردینا (یہ لاشئی سے بنایا گیا ہے)

تَلَاشٰى تَلَاشِيًا الشَّیْئُ معدوم ہونا۔ مضمحل ہونا۔

التَّلَاشِي۔ مص۔ اضمحلال۔

لَصَّ (س) لَصَصًا و لَصَاصًا و لُصُوْصِيَّةً و لَصُوْصِيَّةً۔ چور ہونا۔

لَصَّ (ن) لَصًّا البَابَ: بند کرنا الشَّیْئَ: چرانا۔ خفیہ طریقہ سے کرنا۔

لَصَّصَ الْبُنْيَانَ: مضبوط بنانا۔ لغت ہے رَصَّصَ میں۔

تَلَصَّصَ: چور ہونا۔ چوروں کی عادات اختیار کرنا۔

اللَّصُّ واللِّصُّ واللُّصُّ۔ چور۔ ج لُصُوْص والَصَاص ولِصَصَة ولِصَاص مؤنث لِصَّة ج لِصَّات و لَصَائِص.

الَصَص۔ مص۔ مونڈھوں کا یا داڑھ کا قریب قریب ہونا۔ اور یہ عیوبِ انسانی سے ہے۔

الاَلَصّ۔ قریب قریب مونڈھوں والا۔

اللَّصَّاء۔ اَلَصّ کا مؤنث۔ تنگ پیشانی۔ وہ بکری جس کا ایک سینگ آئے اور دوسرا پیچھے ہو۔ ج لُصّ.

المَلَصَّة۔ بہت چوروں والی سرزمین۔ اسم جمع بمعنی لُصُوْص.

لَصِبَ (س) لَصَبًا۔ الجِلْدُ بِاللَّحْمِ: گوشت کا کھال سے لاغری کی وجہ سے چمٹنا۔ اَلْخَاتَمُ فِي الْاُصْبَعِ: انگوٹھی کا انگلی میں تنگ ہونا۔ السَّيْفُ فِي الْغِمْدِ: تلوار کا میان میں چمٹ کے رہ جانا۔

اِلْتَصَبَ الشَّیْئُ: تنگ ہونا۔

اللِّصْب۔ وادی میں تنگ جگہ۔ پہاڑ کی چھوٹی گھاٹی۔ ج لُصُوْب ولِصَاب.

اللَّصِب۔ بخیل۔ تنگ اخلاق والا۔

اللَّوَاصِب۔ گہرے تنگ کنوئیں۔

کہا جاتا ہے "سَيْفٌ مِلْصَابٌ" میان میں پھنس کے رہنے والی تلوار۔

طَرِيْقٌ مُلْتَصِبٌ۔ تنگ راستہ۔

اللِّصْت واللَّصْت واللُّصْت چور۔ ج لُصُوْت.

لَصَغَ (ف) لُصُوْغًا الجِلْدُ: کھال کا لاغری کی وجہ سے ہڈی پر خشک ہونا۔

لَصِفَ (س) لَصَفًا الجِلْدُ: کھال کا ہڈی پر خشک ہونا اور چمٹنا۔

لَصَفَ (ن) لَصْفًا الحِجَارَةَ: ترتیب سے جوڑنا (لَصَفًا و لَصِيْفًا و لُصُوْفًا)

یعنی لَمَّا اَکُنْ بَذْءً ا قَبْلَ ذٰلِكَ اور "وَصَلْتُ اِلٰی بَغْدَادَ. وَلَمْ" یعنی لَمْ اَدْخُلْهَا کہنا جائز نہیں۔

(۲) لَمَّا ماضی کے ساتھ مختص ہے۔ دو جملوں پر داخل ہوتا ہے جس میں سے فعل ثانی کا وجود فعل اول پر موقوف ہے جیسے لَمَّا جَاءَ نِیْ اَکْرَمْتُهٗ اور اس صورت میں اس کو حرف وجود لوجود کہا جاتا ہے (اور بعض حرف وجوب لوجوب کہتے ہیں) اور بعضوں نے کہا ہے کہ یہ فعل کیلئے ظرف ہے جو غیر کے واقع ہونے سے واقع ہو۔ اور ایک جماعت نے کہا ہے کہ یہ حین کے معنی میں ظرف ہے۔

(۳) لَمَّا حرف استثناء ہے اِلَّا کے معنی میں۔ جملہ اسمیہ پر داخل ہوتا ہے۔ جیسے "اِنْ کُلُّ نَفْسٍ لَمَّا عَلَیْهَا حَافِظٌ" ان لوگوں کی قرئات میں جو میم کو مشدد پڑھتے ہیں۔ اور ماضی لفظاً پر داخل ہوتا ہے جیسے اَنْشُدُكَ اللّٰهَ لَمَّا فَعَلْتَ یعنی مَا اَسْاَلُكَ اِلَّا فِعْلَكَ.

لَمَّ (ن) لَمًّا الشَّیْءَ: جمع کرنا۔ اکٹھا کرنا۔ کہا جاتا ہے "لَمَّ اللّٰهُ شَعَثَ فُلَانٍ" یعنی اللہ تعالیٰ فلاں کے مختلف و پراگندہ امور کو درست کردیں۔ لَمَّ بِفُلَانٍ کسی کے پاس آکر نازل ہونا۔

لُمَّ فُلَانٌ: کچھ جنون لاحق ہونا۔ صفت مَلْمُوْم.

اَلَمَّ. چھوٹے گناہوں کا مرتکب ہونا۔

اَلْغُلَامُ: بلوغ کے قریب پہنچنا۔ صفت مُلِمٌّ.

اَلَمَّتِ النَّخْلَةُ: پختگی کے قریب ہونا بِهٖ مرضٌ: مرض لاحق ہونا بِالْقَوْمِ و عَلَی الْقَوْمِ: آکر اتر پڑنا بِالْمَعْنٰی: سمجھ لینا بِالذَّنْبِ: گناہ کرنا الشَّیْءَ: قریب ہونا بِالْاَمْرِ: غور نہ کرنا بِالطَّعَامِ: کھانے میں اسراف نہ کرنا اور کبھی کَادَ کے معنے میں استعمال کیا جاتا ہے جیسے "اَلَمَّ یَفْعَلُ کَذَا" بمعنی کَادَ یَفْعَلُ کَذَا.

اِلْتَمَّ فُلَانًا: زیارت کرنا بِالْقَوْمِ: آکر اترنا۔

اللَّامَّةُ. نظر بد۔ ہر گھبراہٹ اور خوف کی چیز۔ کہا جاتا ہے "اُعِیْذُهٗ مِنْ کُلِّ هَامَّةٍ وَّلَامَّةٍ" کہا جاتا ہے "هُوَ یَزُوْرُنَا لِمَامًا" وہ ہم سے ناغہ سے ملاقات کرتا ہے۔

اللَّمُّ. مص۔ بے شمار جماعت۔

اللَّمَمُ. تھوڑی سی دیوانگی۔ گناہ کے قریب ہونا۔ چھوٹے گناہ۔

اللِّمَّا. ایک قسم کی مچھلی۔

اللَّمَّةُ. لَمَّ کا اسم مرة۔ سختی۔ جمع شدہ چیز۔ کہا جاتا ہے "اَصَابَتْهُ لَمَّةٌ مِنَ الْجِنِّ" یعنی اس پر جنات کا کچھ اثر پہنچا۔ اللُّمَّةُ زمانہ۔ اور کہا جاتا ہے "لِلشَّیْطَانِ لَمَّةٌ" یعنی شیطان کے لیے قربت ہے۔

اللُّمَّةُ. ساتھی۔ ہم سفر۔ کہا جاتا ہے "لَا تُسَافِرُوا حَتّٰی تُصِیْبُوْا لُمَّةً" مت سفر کرو یہاں تک کہ ہم سفر پاؤ۔ مونس۔ (واحد و جمع)

اللِّمَّةُ. بالوں کی زلف جو کانوں کی لو سے متجاوز ہو۔ پراگندہ بال۔ ج لِمَمٌ و لِمَامٌ.

المِلَمُّ. ہر چیز میں سے سخت۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ مِلَمٌّ" اپنے قبیلہ کے لوگوں کو جمع کرنے والا۔ "و رَجُلٌ مِلَمٌّ مِعَمٌّ" لوگوں کے امور کی اصلاح اور عموماً ان کے ساتھ بھلائی کرنے والا مرد۔

المُلِمَّةُ. دنیاوی مصیبتوں میں سے سخت مصیبت۔ درخت خرما جو پکنے کے قریب ہو۔

المَلْمُوْمُ. جس کو تھوڑی سی دیوانگی ہو۔ گول جمع کیا ہوا۔

کَتِیْبَةٌ مَلْمُوْمَةٌ. گنجان فوج۔ صَخْرَةٌ مَلْمُوْمَةٌ: سخت گول چٹان۔

لَمَاهُ وَلَمَا عَلَیْهِ (ف) لَمْأً. ہاتھ ڈالنا الشَّیْءَ: سب لے لینا۔ دیکھنا بِهٖ: مشتمل ہونا۔ اور کہا جاتا ہے "مَا یَلْمَأُ فَمُهٗ بِکَلِمَةٍ" یعنی کسی قبیح بات کے بولنے کو وہ کوئی بڑی بات نہیں سمجھتا۔

اَلْمَأَ. اللِّصُّ عَلَی الشَّیْءِ و بِالشَّیْءِ: چور کا کسی چیز کو چوری سے لے جانا عَلٰی حَقِّهٖ: حق کا انکار کرنا۔ اَلْمَأَتِ الدَّوَابُّ الْمَکَانَ: جانوروں کا جگہ کو خالی چھوڑ دینا۔ کہا جاتا ہے "کَانَ بِالْاَرْضِ مَرْعًی فَهَاجَتِ الدَّوَابُّ فَاَلْمَأَتْهُ" زمین میں چراگاہ تھی چوپائے پل پڑے عَلَی الشَّیْءِ: مشتمل ہونا بِمَا فِی الْجَفْنَةِ: اپنے لیے خاص کر لینا۔ کہا جاتا ہے "مَا اَدْرِیْ اَیْنَ اَلْمَأَ مِنْ بِلَادِ اللّٰهِ" مجھے نہیں معلوم کہ کہاں گیا۔

تَلَمَّأَتْ تَلَمُّؤًا الْاَرْضُ بِهٖ و عَلَیْهِ: گھیر لینا۔ تَلَمَّأَ والْتَمَأَ بِمَا فِی الْجَفْنَةِ و الْتَمَاهُ: اپنے لئے خاص کر لینا اور غالب ہونا۔

اُلْتُمِیَ لَوْنُ الرَّجُلِ: رنگ متغیر ہونا۔

المَلْمُوْنَةُ. جگہ جو لی جائے یا جہاں کوئی چیز پائی جائے۔ جال۔

لَمَجَ (ن) لَمْجًا الشَّیْءَ: منہ کے اطراف سے کھانا المَرْاَةَ: جماع کرنا۔ کہا جاتا ہے "مَا لَمَجُوْا ضَیْفَهُمْ بِشَیْءٍ" انہوں نے اپنے مہمان کو ناشتہ نہیں دیا۔

تَلَمَّجَ الرَّجُلُ: غذا سے پہلے کچھ کھانا۔ کہا جاتا ہے "رَاَیْتُهٗ یَتَلَمَّجُ بِالطَّعَامِ" میں نے اس کو دیکھا کہ وہ کھانے کو چکھ رہا تھا۔

اللَّمَاجُ واللُّمُوْجُ تھوڑی خوراک۔ کہا جاتا ہے "مَا تَلَمَّجْتُ عِنْدَهٗ بِلَمَاجٍ" یعنی میں نے اس کے پاس کچھ نہیں چکھا۔

المِلَجُ واللَّمِیْجُ. بہت کھانے والا۔ کہا جاتا ہے "سَمِجٌ لَمِجٌ و سَمِجٌ لَمِجٌ و سَمِیْجٌ لَمِیْجٌ" یعنی بہت برا۔

اللُّمْجَةُ. غذا سے پہلے کا ناشتہ۔ ج لُمَجٌ.

المَلَامِحُ. منہ کے ارد گرد۔

رُمْحٌ مُلَمَّجٌ. نرم و چکنا نیزہ۔

لَمَحَ (ف) لَمْحًا البَصَرُ: نگاہ اٹھنا الرَّجُلُ الشَّیْءَ وَاِلَی الشَّیْءِ: دزدیدہ نظر سے دیکھنا۔ اور اسم اللَّمْحَةُ ہے الشَّیْءَ بِالْبَصَرِ: نگاہ ڈالنا۔

لَمَحَ (ف) لَمْحًا و لَمَحَانًا و تَلْمَاحًا النَّجْمُ او البَرْقُ ستارہ یا بجلی کا چمکنا۔ صفت لَامِحٌ و لَمُوْحٌ و لَمَّاحٌ.

لَامَحْتُهٗ. دزدیدہ نگاہی کرنا۔

لَمَّحَ تَلْمِیْحًا اِلَی الشَّیْءِ: اشارہ کرنا اَلْمَحَ

اِلَی فُلَان: اچٹتی ہوئی نظر ڈالنا الشَّیْءَ: چمکدار بنانا۔ دزدیدہ نگاہ سے دیکھنا الرَّجُلَ: دکھانا۔

اِلْتَمَحَهُ. نظر خفیف سے دیکھنا۔

اُلْتُمِحَ بَصَرُهُ: نگاہ جاتا رہنا۔

اللَّمْح. س. کہا جاتا ہے "لَارِیَنَّكَ لَمْحًا بَاصِرًا" میں تم کو صاف و روشن معاملہ دکھاؤں گا۔ اکثر اس کا استعمال وعید کے موقع پر ہوتا ہے۔

اللَّمْحة. جلدی کی نگاہ۔ اسم ہے لمح کا۔ مَلَامِح کا واحد۔ کہا جاتا ہے "رَاَیْتُه لَمْحَةَ الْبَرْق" میں نے اس کو دیکھا اتنی دیر جتنی دیر میں ایک مرتبہ بجلی چمکتی ہے۔

اللَّامِح. فا۔ کہا جاتا ہے "هُوَ لَامِحٌ عِطْفَيْهِ" یعنی وہ خودپسند ہے۔ اَبْيَضُ لَمَّاح. بہت زیادہ سفید۔

المَلَامِح. مشابہ۔ چہرے کے خط و خال۔ لمحہ کی جمع۔ کہا جاتا ہے "فِیْ فُلَان لَمْحَةٌ مِنْ اَبِیْهِ او مَلَامِحُ مِنْ اَبِیْهِ" فلاں میں اس کے باپ کی مشابہت ہے۔

لَمَخَهُ(ف) لَمْخًا. طمانچہ مارنا۔

لَامَخَه مُلَامَخَةً و لِمَاخًا. ایک دوسرے کو طمانچہ مارنا۔

تَلَمَّخ بِكَلَامٍ قَبِيحٍ: بری گفتگو کرنا۔

لَمَدَهُ(ن) لَمْدًا. فروتنی کرنا۔ انکساری کرنا۔

اَلِالْمَد واللمْدَان. عاجز۔ ذلیل۔

لَمَذَ(ن) لَمْذًا. مُنہ کے اطراف سے کھانا (لمج میں ایک لغت ہے)

لِمَاذَا. کلمہ مرکب ہے لام تعلیل اور ما استفہامیہ اور ذا اسم اشارہ سے۔

لَمَزَهُ(ن ض) لَمْزًا. عیب لگانا۔ آنکھ سے اشارہ کرنا۔ ہٹانا۔ مارنا۔ لَمَزَهُ الشَّيْبُ: بڑھاپا ظاہر ہونا۔

لَامَزَهُ. اشارہ کنایہ سے گفتگو کرنا۔

تَلَمَّزَهُ. ڈھونڈنا۔ تَلَمَّزَ فِي السَّيْرِ: دوڑنا۔

اللَّمَّاز واللُّمَزَة. لوگوں کے عیوب نکالنے والا۔ سامنے عیب بیان کرنے والا۔ اللَّمَّاز: چغل خور۔

اللُّمَّاز. سامنے غیبت کرنے والے۔

لَمَسَهُ (ن ض) لَمْسًا چھونا. لَمَسَ الشَّیْءَ: طلب کرنا الشَّیْءَ: چھونے کے قابل ہونا الْمَرْاَةَ: جماع کرنا زَیْدًا امْرَاَةً: نکاح کرا دینا۔ کہا جاتا ہے "لَهُ شُعَاعٌ یَكَادُ یَلْمُسُ الْبَصَرَ" اس کیلئے شعاع ہے جو نگاہ کو چکا چوند کردے۔

لَامَسَهُ. ایک دوسرے کو چھونا۔ جماع کرنا۔

اَلْمَسَ فُلَانًا: ڈھونڈنے میں مدد کرنا۔

زَیْدًا امْرَاَةً: نکاح کرادینا۔

تَلَمَّسَ الشَّیْءَ: بار بار طلب کرنا۔

اِلْتَمَسَ الشَّیْءَ مِنْ فُلَان: مانگنا۔ طلب کرنا۔

اللَّمَاسَة واللمَاسَة. قریبی حاجت۔

اللَّمْس. س حواس خمسہ ظاہرہ میں ایک حاسہ جس سے حرارت و برودت رطوبت یبوست معلوم ہوتی ہے۔

اللَّمِيْس. نازک بدن عورت۔

اللَّمُوْس. مُنہ بولا بیٹا یا جس کے حسب میں عیب ہو۔ کہا جاتا ہے کَوَاهُ لَمَاس او كَوَاهُ الْمُتَلَمِّسَة یعنی مرض کی جگہ میں داغ لگا۔

الْمُلَامَسَة. س. فِی الْبَیْعِ: کپڑے چھو کر بیع کو واجب سمجھنا۔

الْمَلْمَس. چھونا۔ چھونے کی جگہ۔

الْمَلْمُوْس. مف. کہا جاتا ہے "اِكَافٌ مَلْمُوْسُ الْاَحْنَاءِ" پالان جس کی کجی وغیرہ ہموار کردی گئی ہو۔

الْمَلْمُوْسَات. قوة لامسہ کے مدرکات۔ اوائل محسوسات۔

اللَّمُوْسَة. راستہ۔

صَحِیْفَةُ الْمُتَلَمِّس. بدبختی کیلئے مثل ہے۔ اس لئے کہ خط میں یہ لکھا ہوا تھا کہ جب متلمس آئے تو اس کو قتل کردو۔

لَمَصَ(ن) لَمْصًا العَسَلَ و شِبْهَهُ: شہد کو انگلی کے کنارے سے لینا اور چاٹنا فُلَانًا چٹکی لینا: نقل اتارنا۔ عیب لگانا۔ مُنہ چڑانا۔ الصَّبِیُّ: پیشاب کردینا۔

اَلْمَصَ الشَّجَرُ: انگلی سے پکڑنے کے قابل ہونا۔ اَلْمَصَ الكَرْمُ: انگور کی بیل میں نرم انگور ہونا۔

اللَّمْص. س. لوگوں کی غیبت کرنا۔

اللَّامِص. انگور کی بیل کا محافظ۔

اللَّمُوْص. جھوٹا۔ فریبی۔ غیبت کرنے والا چغل خور۔

لَمَطَهُ (ن) لَمْطًا بِالرُّمْحِ: نیزہ مارنا۔

لَمِطَ فُلَانٌ: گھبرانا۔ مضطرب ہونا۔

اِلْتَمَط. بِحَقِّیْ: حق مار لینا۔

لَمَظَ(ن) لَمْظًا. کھانے پینے کے بعد زُبان سے ہونٹ چاٹنا۔ کھانے کے بعد زُبان سے دانتوں کے درمیان کا نکالنا فُلَانًا مِنْ حَقِّهِ: حق میں سے کچھ دینا الْمَاءَ: زُبان کے کنارے سے چکھنا۔

لَمَّظَه مِنْ حَقِّهِ: حق میں سے کچھ دینا۔ کہا جاتا ہے "لَمِّظْ فُلَانًا لُمَاظَةً" تھوڑا سا چکھانا۔

اَلْمَظَهُ. ہونٹوں پر پانی ڈالنا۔ اَلْمَظَهُ عَلٰی فُلَان: غصہ دلانا۔ اَلْمَظَ فُلَانًا: آہستہ نیزہ مارنا الْبَعِیْرُ بِذَنَبِهِ: اُونٹ کا ٹانگوں کے درمیان دُم کو دبانا الرَّجُلُ الْقَوْسَ: کمان پر تانت باندھنا۔

تَلَمَّظَ الرَّجُلُ: کھانے کے بعد زُبان نکال کر ہونٹوں کو چاٹنا۔ کھانے کو مُنہ میں پھرانا۔ اور کہا جاتا ہے "تَلَمَّظَ بِذِكْرِهِ" یعنی عیب لگایا۔

تَلَمَّظَتِ الْحَيَّةُ: سانپ کا زُبان نکالنا۔

اِلْتَمَظَ الشَّیْءَ: جلدی سے مُنہ میں ڈالنا الطَّعَامَ: کھانا بِحَقِّهِ: حق مار لینا بِالشَّیْءِ: لپٹنا بِشَفَتَیْهِ: ہونٹوں کو اس طرح ملانا کہ آواز نکلے۔

اِلْمَظَّ الْفَرَسُ: نیچے کے ہونٹ پر سفیدی والا ہونا۔

اللَّمَاظ. تھوڑی سی چیز جو چکھی جائے۔ کہا

جاتا ہے "مَالَه ـــ اس کے پاس ایسی چیز بھی نہیں جس کو چکھے۔ "وَ مَا ذُقْتُ لَمَاظًا" میں نے کچھ نہیں چکھا "وشَرِبَه لَمَاظًا او لِمَاظًا" یعنی اس نے زُبان کے کنارے سے چکھا۔

**اللَمَاظَة.** فصاحت۔ زُبان کی روانی۔

**اللُمَاظَة.** مُنہ میں بقیہ کھانا۔ تھوڑی سی چیز کا بقیہ۔ کہا جاتا ہے "مَا الدُّنْيَا اِلَّا لُمَاظَةُ اَيَّامٍ" دنیا صرف دنوں کا بقیہ ہے۔

**اللمَظ.** گھوڑے کے نیچے کے ہونٹ کی سفیدی۔

**اللُمْظَة.** گھوڑے کے نیچے کے ہونٹ کی سفیدی یا ہونٹوں کی سفیدی۔ دِل کا سیاہ نقطہ تھوڑا سا گھی وغیرہ جس کو انگلی میں لے سکیں۔

**الاَلمَظ مِنَ الْخَيْلِ:** نیچے کے ہونٹ میں سفیدی والا گھوڑا۔

**التِلِمَّاظ.** جو کسی کی دوستی پر قائم نہ رہے۔ مؤنث تِلِمَّاظَة. التِلِمَّاظه : بیہودہ بکواس کرنے والی عورت۔

**مَلَامِظُ. الْاِنْسَانِ:** مُنہ اور ہونٹ کا گردا گرد۔

**المُتَلَمَّظ.** تبسم کرنے کی جگہ۔

**لَمَعَ** (ف) لَمْعًا و لَمَعَانًا و لُمُوْعًا و لَمِيْعًا و تِلِمَّاعًا البَرْقُ وَغَيْرُهُ: بجلی وغیرہ کا چمکنا۔ روشن ہونا۔ ضَرْعُ النَّاقَةِ: تھن کا دودھ اترنے کے وقت رنگین ہونا فُلَانٌ بِالشَّيْءِ: لے جانا بِيَدِهِ او بِثَوْبِهِ او بِسَيْفِهِ: ہاتھ یا کپڑا یا تلوار سے اشارہ کرنا الطَّائِرُ بِجَنَاحَيْهِ: پرندہ کا بازو پھڑ پھڑانا فُلَانٌ الْبَابَ: دروازے سے نکلنا۔

**اَلْمَعَتِ الشَّاةُ بِذَنَبِهَا:** بکری کا دُم اُٹھانا جس سے معلوم ہو کہ گابھن ہوگئی۔ صفت مُلْمِعَةٌ و مُلْمِعٌ الاُنْثٰى: پیٹ میں بچہ کا حرکت کرنا فُلَانٌ بِالشَّيْءِ وَ عَلَيْهِ: اچک لینا۔ چرانا۔ لے جانا۔ اَلْمَعَتِ البِلَادُ: خشک گھاس والا ہونا یا بہت گھاس والا ہونا۔ اَلْمَعَ اِلٰى فُلَانٍ بِثَوْبِهِ : کپڑے سے اشارہ کرنا الْفَرَسُ وَ نَحْوُهَا: حمل کی وجہ سے تھنوں کا چمک اُٹھنا اور تھنوں کے سرے کا کالا ہونا الطَّائِرُ بِجَنَاحَيْهِ: پرندہ کا بازو کو پھڑ پھڑانا۔

**لَمَّعَ النَّسْجَ:** مختلف رنگوں کا بننا۔

**تَلَمَّعَ الشَّيءَ وَالْتَمَعَهُ** اچک لینا البَرْقُ وَ غَيْرُهُ: بجلی وغیرہ کا روشن ہونا۔ اِلْتَمَعَ القَوْمَ: لے جانا۔

**اِلْتَمَعَ وَ اُلْتُمِعَ لَوْنُهُ:** رنگ جاتا رہنا اور متغیر ہونا۔

**اللامِع.** فا۔ ج لُمَّعٌ. کہا جاتا ہے "مَا بِالدَّارِ لَامِعٌ" یعنی گھر میں کوئی نہیں۔

**اللَّأْمَامِعَة.** لامع کا مؤنث۔ بچّہ کی چندیا جب تک نرم رہے۔ ج لَوَامِع.

**اللُمْعَة.** گھاس کا خشک شدہ حصّہ۔ لوگوں کی جماعت۔ تھوڑا سا گزارہ زندگی۔ کہا جاتا ہے "مَعَهُ لُمْعَةٌ مِنَ الْعَيْشِ" اس کے ساتھ تھوڑا سا گزارہ زندگی ہے جو اس کے لیے کفایت کر سکے مِنَ الْجَسَدِ: جسم کے رنگ کی چمک۔ اور بقول بعض لُمعَة خاص کر بدن کا سیاہ حصّہ۔ اور بقول بعض ہر رنگ جو اصلی رنگ کے مخالف ہو۔ جسم کا وہ حصّہ جو نہانے یا وضو کرنے میں خشک رہ جائے ج لُمَعٌ و لِمَاع.

**اللمَّاع.** لامع کا اسم مبالغہ۔

**اللمَّاعَة.** عقاب۔ میدان جس میں سراب چمکے۔ بچّے کی چندیا جب تک نرم رہے۔

**اللُمُوْع.** چمکنے والا۔ تیز جھپٹنے والا عقاب۔

**الاَلمَعُ و الاَلْمَعِيُّ.** تیز ذہن۔ تیز فہم۔

**الاَلْمَعِيَّة.** ذکاوت۔

کہا جاتا ہے ذَهَبَتْ نَفْسُهُ لِمَاعًا اس کی جان آہستہ آہستہ نکلی۔

**التَلْمِيْع فِي الْخَيْلِ وَغَيْرِهَا:** جسم کے رنگ کے مخالف داغ۔ ج تَلَامِيْع. کہا جاتا ہے "فِيْهِ تَلْمِيْع و تَلَامِيْع" جب کہ جسم میں مختلف رنگ ہوں۔

**مِلْمَعَا الطَّائِرِ:** پرندہ کے دونوں بازو۔

**المُلَمَّع مِنَ الْخَيْلِ وَغَيْرِه:** جسم کے رنگ کے مخالف داغ والا۔

**اَرْضٌ مُلْمِعَةٌ و مُلَمِّعَةٌ و مُلْمَعَةٌ.** زمین جس میں سراب چمکے۔

**خَدٌّ مُلْمَع.** چمک دار رخسارہ۔

**اليَلْمَع.** بے بارش کی بجلی۔ سراب۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ اَكْذَبُ مِنْ يَلْمَع" فلاں سراب سے زیادہ جھوٹا ہے۔ اور اس سے جھوٹے کو تشبیہ دی جاتی ہے کہا جاتا ہے "اِنَّمَا هُوَ يَلْمَع" یعنی وہ جھوٹا ہے۔ ج يَلَامِع.

**وَاليَلْمَع مِنَ السِّلَاحِ:** چمکنے والے ہتھیار جیسے خود زرہ وغیرہ۔ ج يَلَامِع.

**اليَلْمَعِيُّ.** ذہین۔ تیز فہم۔ جھوٹ سچ ملانے والا۔

**لَمَقَهُ** (ن) لَمْقًا و لُمُوْقًا. لکھنا۔ مٹانا۔

**لَمَقَ عَيْنَهُ:** آنکھ ملنا۔ کانی کرنا۔ لَمَقَ اِلَيْهِ: دیکھنا اِلَيْهِ بِبَصَرِهِ: دیر تک دیکھنا۔

**تَلَمَّقَ.** چکھنا۔

**اللَمَاق.** چکھنے کی تھوڑی سی چیز۔ کہا جاتا ہے "مَا ذُقْتُ لَمَاقًا" میں نے کچھ نہیں چکھا "وَمَا بِالْاَرْضِ لَمَاقٌ" زمین میں چراگاہ نہیں۔

**لَمَقُ الطَّرِيْقِ:** راستہ کا درمیان۔ کہا جاتا ہے "اَخَذَ فِيْ لَمَقِ الطَّرِيْقِ" یعنی راستہ کے وسط میں چلا۔

**اليَلْمَق.** روئی دار قبا۔ (دخیل)

**لَمَكَ** (ن) لَمْكًا العَجِيْنَ: نرم گوندھنا۔

**تَلَمَّكَ البَعِيْرُ:** اُونٹ کا جبڑوں کو حرکت دیتے ہوئے کھانا۔

**اللَمَاك.** چکھنے کی چیز۔ صرف نفی ہی میں مستعمل ہے۔ کہا جاتا ہے "مَا تَلَمَّكَ بِلَمَاكٍ" یعنی کچھ نہیں چکھا۔

**اللَمَاك واللُمَاك واللُمْك.** سرمہ۔

**اللمِيْك.** سرمہ لگایا ہوا۔

**اليَلْمَك.** قوی جوان۔ مردوں ہی کے لیے خاص ہے۔ اور حرف یا زائد ہے۔

**تَلَمَّلَ بِفَمِهِ:** کھانے کے بعد زُبان کو ادھر ادھر پھرانا۔

**اللَمَال واللُمَال.** سرمہ۔

لَمْلَمَ الحجر: پتھر کو گول گھڑنا۔الشَّیْءَ: جمع کرنا۔

تَلَمْلَمَ. گول ہونا۔جمع ہونا۔

اللَمْلَم. بہت جمع شدہ فوج۔

اللَمْلُوْم. جماعت۔

رَجُلٌ مُلَمْلَم و جَمَلٌ مَلَمْلَم: گٹھے بدن کا مرد اور اُونٹ۔ شعر مُلَمْلَم: تیل لگے ہوئے بال۔

المُلَمْلَم ۃمَلَمْلَم کا مؤنث۔ہاتھی کی سونڈ۔

لَمَا يَلْمُوْ لَمْوًا. الشَّیْءَ: سب لے لینا۔

اللِمَۃ. جماعت۔ تین سے لے کر دس تک کے ساتھی۔ ہم عمر۔ ہم شکل۔ پیروی کے لیے نمونہ۔ ج لِمَات.

لَمٰی يَلْمِی لَمْيًا و لَمِيَ يَلْمٰی لَمًی الغُلَامُ: لڑکے کا سیاہ ہونٹوں والا ہونا۔ صفت مذکر اَلْمٰی. صفت مؤنث لَمْيَا.

اَلْمٰی اِلْمَاءً. اللِّصُّ بِكَذَا: چور کا چپکے سے لے جانا۔ اڑالے جانا۔

تَلَمَّتِ الْاَرْضُ بِهٖ و عَلَيْهِ: حاوی ہونا۔ مشتمل ہونا۔

اُلْتُمِيَ اِلْتِمَاءً. لَوْنُهٗ: رنگ متغیر ہونا۔بِهٖ: اپنے لیے خاص کرنا اور غالب ہونا۔

اللمیٰ. بتثلیث اللام: ہونٹ کے اندرونی حصہ میں گندم گونی یا سیاہی۔

اَللاَّمِيُوْن : گھاس کی قسم سے ایک پودا جس کے پتے گھنے پھول سفید یا گلابی ہوتے ہیں بے آباد زمین میں ہوتا ہے۔

الاَلْمٰی. گندم گوں یا سیاہ ہونٹ والا۔ رُمْحٌ اَلْمٰی مضبوط و گندم گوں نیزہ۔ظِلٌّ اَلْمٰی: گنجان سایہ۔شَجَرٌ اَلْمٰی. گنجان سایہ دار درخت۔غُلَامٌ اَلْمٰی: سرد تھوک والا لڑکا۔ مؤنث لَمْيَاء. ج لُمْی. لِثَةٌ لَمْيَاءُ: کم خون والا اور بقول بعض کم گوشت والا مسوڑھا۔

لَنْ. مضارع کے حروف ناصبہ میں سے ہے نفی اور استقبال کا فائدہ دیتا ہے جیسے "لَنْ اَفْعَلَ المنكر مَا بَقِيْتُ" جب تک زندہ رہوں گا امور منکرہ ہرگز نہیں کروں گا۔ اور دُعا کے موقع پر بھی آتا ہے جیسے "لن تزالُوْا مَلْجَا الفقیر" ہمیشہ فقیر کے ملجا رہو۔

لَہٗ (ن) لَهًّا الشِّعْرَ: نازک و مستحسن شعر کہنا۔

لَهِبَتْ (س) لَهْبًا و لَهَبًا و لَهِيْبًا و لُهَابًا و لَهَابًا. النَّارُ: شعلہ بھڑکنا۔

لَهِبَ (س) لَهَبًا و لَهَبَانًا الرَّجُلُ: پیاسا ہونا۔ صفت لَهْبَان.

لَهَّبَ النَّارَ فتَلَهَّبَتْ وَاَلْهَبَها فَالْتَهَبَتْ آگ بھڑکانا۔ یہاں تک کہ شعلہ ہو کر بھڑک اُٹھنا۔اِلْتَهَبَ عَلَيْهِ: غضبناک ہونا۔ غصہ سے جلنا اور کہا جاتا ہے "فُلَانٌ يَتَلَهَّبُ او يَلْتَهِبُ جُوْعًا" فلاں بھوک سے بھڑک رہا ہے۔

اَلْهَبَ. النَّارَ: آگ بھڑکانا الفَرَسُ: گھوڑے کا دوڑنے میں غبار اڑانا البَرْقُ: بجلی کا پیاپے کوندنا۔ اَلْهَبَ فِي الكَلَامِ: جلدی سے کہہ گزرنا۔ کہا جاتا ہے "اَلْهَبَہٗ لِلْاَمْرِ" اس نے اس کو کام کے لیے اکسایا۔

اللُهَاب. مص۔ پیاس۔

اللِهَابَۃ. ایک قسم کی کملی جس میں پتھر رکھ کر ہودج یا بوجھ کے ایک جانب کو جھکاتے ہیں۔

اللِهْب. دو پہاڑوں کے درمیان کشادگی یا پہاڑ کی دراڑ۔ ج اَلْهَاب و لُهُوْب و لِهَاب و لِهَابَۃ.

اللَهَب. مص۔ بے دھوئیں کا شعلہ۔ بلند غبار۔

اللَهَبَان. مص گرمی کی شدت۔ گرم دن۔ پیاس۔

اللُهْبَۃ. پیاس۔ خالص سفیدی۔

اللَهِيْب. مص۔ آگ کی گرمی۔ المَلْهُوْب. حق کے نہ ملنے کی وجہ سے بھڑکنے والا۔

الاُلْهُوْب. گھوڑے کی دوڑ کی تیزی جس سے غبار اُڑے یا اس کے کھر سے آگ نکلے۔

المِلْهَب. نہایت خوبصورت۔

المُلْهِبُ. تیز دوڑنے والا غبار اڑانے والا گھوڑا۔

المُلَهَّب مِنَ الثِّيَابِ: کم سرخی والا کپڑا۔

اللاَّهُوْت. خداوندی۔ اور اس کی اصل "لَاهٌ" بمعنی اللّٰہ ہے واؤ اور تا کی زیادتی مبالغہ کیلئے ہے جیسے جبروت و ملکوت میں۔عِلْمُ اللاهُوْت: عقائد متعلقہ ذات وصفات باری تعالیٰ کا علم۔اللاهُوْتِيُّ عقائد متعلقہ ذات و صفات باری کا عالم۔

لَهِثَ و لَهَثَ لَهْثًا و لُهَاثًا الكَلْبُ وَغیرہ: کتے وغیرہ کا ہانپنے میں زُبان نکالنا۔

لَهِثَ (س) لَهَثًا و لَهَثَانًا و لَهَاثًا الرَّجُلُ: پیاسا ہونا۔ صفت مذکر لَهْثَان. صفت مؤنث لَهْثٰی.

اِلْتَهَثَ الكَلْبُ: کتے کا ہانپنے میں زُبان نکالنا۔

اللُهَاث. مص پیاس کی جلن۔ موت کی سختی۔ تم کہتے ہو "هُوَ يُقَاسِي لُهَاثَ المَوْتِ" وہ موت کی سختی کو برداشت کر رہا ہے۔

اللَهْثَۃ. تھکن۔پیاس۔

لَهِجَ (س) لَهَجًا بالشَّیْءِ: شیفتہ ہونا۔ صفت لَهِج ولَاهَجَ الفَصِيْلُ اُمَّهٗ: چوسنا الفَصِيْلُ بِاُمِّہٖ: ماں کے دودھ پینے کا عادی ہونا۔ صفت لَاهِج.

لَهَّجَ القَوْمَ: کھانے سے پہلے تھوڑا سا ناشتہ کھلانا۔

اَلْهَجَ الرَّجُلُ: دودھ پینے کے عادی بچوں والا ہونا۔فُلَانًا بِالشَّیْءِ: فریفتہ کرانا۔ شیفتہ بنانا۔

الفَصِيْلَ: منہ میں لکڑی باندھنا تاکہ دودھ نہ پی سکے (آخری معنی میں ہمزہ سلب کے لیے ہے)

اُلْهِجَ بِالشَّیْءِ: شیفتہ و فریفتہ ہونا۔

اِلْهَاجَّ اِلْهِيْجَاجًا الشَّیْءُ : گڈمڈ ہونا۔

اِلْهَاجَّتْ عَيْنُهٗ: اونگھ آنا۔ اِلْهَاجَّ اللَّبَنُ: دودھ کا ناقص طریقے سے جمنا۔

اللَّهْجَۃ. زُبان یا نوک زُبان۔ مادری زُبان۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ فَصِيْحُ اللَّهْجَۃِ و صَادِقُ اللَّهْجَۃِ"

اللُّهْجَۃ. کھانے سے پہلے کا ناشتہ۔

المُلَهَّج. مع۔ وہ شخص جو سور ہے اور کام

کرنے سے عاجز ہو۔

لَهْوَجَ الشَّیْءَ: ملانا الْامر. ادھورا کرنا۔ مستحکم نہ کرنا الشِّوَاءَ: نیم پخت کرنا۔ اچھی طرح سے نہ بھوننا۔ کہا جاتا ہے شِوَاءٌ مُلَهْوَجٌ. اچھی طرح سے نہ بھنا ہوا۔ حَدِیْثٌ مُلَهْوَجٌ ورَایٌ مُلَهْوَج. غیر محکم بات ورائے۔

تَلَهْوَجَ الشَّیْءَ: جلدی کرنا اللحمَ: گوشت کو نیم پختہ کرنا۔ اچھی طرح سے نہ بھوننا۔

تَلَهْجَمَ بِالشَّیْءِ: شیفتہ ہونا الطَّرِیْقُ: واضح ہونا۔ چلنے والوں کے پیر کا نشان ہونا۔

اللَّهْجَم. کشادہ چلتا ہوا راستہ۔ بڑا پیالہ۔

لَهَدَهُ لَهْدًا الحِمْلُ: بوجھل کرنا۔ دبانا۔ صفت مفعولی مَلْهُوْدٌ و لَهِیْدٌ. لَهَدَ دَابَّتَه: چوپایہ کو تھکانا۔ لاغر کرنا الشَّیْءَ: کھانا یا چاٹنا فُلَانًا: ذلیل کر کے ہٹانا یا پستان کی جڑ میں یا مونڈھے کی جڑ میں مارنا یا چھونا۔

لَهَّدَ فُلَانًا: بمعنی لَهَدَهُ اور تشدید تکثیر کیلئے ہے۔

اَلْهَدَهُ. ظلم کرنا۔ اَلْهَدَبِه: ذلیل کرنا۔ حقیر سمجھنا۔ اَلْهَدَ اِلَی الْاَرْضِ: بوجھ کی وجہ سے زمین کی طرف جھکنا بِفُلَانٍ: دو لڑنے والوں میں سے ایک کو پکڑ لینا اور دوسرے کو چھوڑ دینا۔

اللُّهَاد. ہچکی۔

اللَّهْد. مس ایک مرض ہے جو انسان کی ٹانگ یا رانوں میں ہوتا ہے۔ صدمہ وغیرہ کی وجہ سے اونٹ کے سینہ میں شگافتگی۔ سست و ناکارہ مرد۔

اللَّهِیْد. عاجز۔ تھکا ہوا۔

اللَّهِیْدَة. ایک نرم قسم کا حلوا۔

المُلَهَّد. مع "رَجُلٌ مُلَهَّدٌ" کمزور ذلیل۔ دروازوں سے دھکا دیا ہوا۔

اللَّهْذَب. ہمیشہ ثابت رہنے والی چیز۔

لَهْذَمَهُ. کاٹنا۔

تَلَهْذَمَهُ. کاٹنا تَلَهْذَمَ الشَّیْءَ: کھانا۔

اللَّهْذَم. تیز کاٹنے والا۔ تلوار۔ بھالا۔ دانت وغیرہ ج لَهَاذِم و لَهَاذِمَةٌ.

اللَّهَاذِمَةُ. چوروں کی جماعت۔

لَهَزَ (ف) لَهْزًا الشَّیْءُ فُلَانًا: کسی چیز کا کسی کے اندر ظاہر ہونا القَوْمَ: قوم میں مل جانا۔

لَهَزَهُ الشَّیْبُ: بڑھاپا ظاہر ہونا۔ صفت مفعولی مَلْهُوْز. لَهَزَهُ بِالرُّمْحِ: سینہ میں نیزہ مارنا۔ لَهَزَ فُلَانًا: مکا مارنا اور بقول بعض کان کے نیچے کی ہڈی اور گردن پر مکا مارنا الفَصِیْلُ ضَرْعَ اُمِّهٖ: دودھ پیتے ہوئے سر سے تھن کو مارنا۔

لَهَّزَهُ تَلْهِیْزًا. کان کے نیچے کی ہڈی اور گردن پر مکا مارنا۔

اللَّاهِز. فا۔ پہاڑ اور ٹیلہ جو راستہ کو تنگ اور دشوار گزار کر دے۔ اور جب دو پہاڑ اتنے قریب ہوں کہ ان کے درمیان کا راستہ تپلی گلی کی مانند ہو جائے تو ان دونوں پہاڑوں کو لاہزان کہیں گے۔

اللِّهَاز. چیتھڑا یا پچر جس سے چرخی وغیرہ کے سوراخ کو تنگ کریں۔

اللَّهِز. سخت۔

اللَّهْزَة. کان کے نیچے جبڑے میں ابھری ہوئی ہڈی۔

المِلْهَز. کان کے نیچے کی ہڈی اور گردن پر مکا مارنے والا۔

المَلْهُوْز. مع گٹھے بدن والا۔ جبڑے کی ہڈی پر داغ لگا ہوا۔

لَهْزَمَهُ. جبڑے کی ہڈی کو کاٹنا۔ لَهْزَمَ الشَّیْبُ خَدَّیْهِ: بڑھاپا ظاہر ہونا۔

اللِّهْزِمَة. کان کے نیچے جبڑے کی ابھری ہوئی ہڈی ج لَهَازِم.

لَهَسَ (ف) لَهْسًا الشَّیْءَ: چاٹنا (لحس میں لغت ہے) الصَّبِیُّ ثَدْیَ اُمِّهٖ: بے چوسے ہوئے چاٹنا عَلَی الطَّعَامِ: حرص کی وجہ سے ہجوم کرنا۔

لَاهَسَ مُلَاهَسَةً عَلَی الطَّعَامِ: کھانے پر ہجوم کرنا القَوْمُ اِلَی الشَّیْءِ: سبقت کرنا اور ہجوم کرنا۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ یُلَاهِسُ بَنِیْ فُلَانٍ" جبکہ کھانے کے وقت پہنچ جائے۔

اللَّاهِس. جلد باز۔ چابک دست۔ ج لَوَاهِس.

اللُّهَاس واللُّهَاسة. تھوڑی خوراک۔

اللُّهْسَة. چاٹنے کے قابل چیز۔ کہا جاتا ہے "مَالَكَ عِنْدِیْ لُهْسَةٌ" تمہارے لیے میرے پاس کچھ نہیں۔

لَهْسَمَ مَا عَلَی المَائِدَةِ: دستر خوان سے سب کچھ کھا لینا۔

اللَّهَاسِم. وادی کی تنگ نالیاں واحد لُهْسُم.

لَهَطَهُ (ف) لَهْطًا. تھپڑ مارنا۔ لَهَطَ بِسَهْمٍ: تیر مارنا۔ لَهِطَ الثَّوْبَ: کپڑا سینا بِهِ الْاَرْضَ: زمین پر پچھاڑنا۔ لَهَطَتْ اُمُّهُ بِهٖ: جننا۔

اللَّاهِط. فا۔ اپنے گھر کے دروازے پر چھڑکاؤ کرنے والا اور صاف ستھرا رکھنے والا۔

لَهْطَةٌ مِنَ الخَبَرِ: افواہ جس کی نہ تم تصدیق کرو نہ تکذیب۔

لَهِعَ (س) لَهَعًا و لَهَاعَةً الرَّجُلُ: ہر ایک سے بے تکلف ہونا۔ صفت لَهِعٌ و لَهِعٌ و لَهِیْعٌ فِی الکَلَامِ: خوب بڑھ بڑھ کر باتیں کرنا۔

اللَّهَاعَة. غفلت۔

اللَّهِیْع. کارگزاری میں تیز۔

اللَّهِیْعَة. غفلت۔ سستی۔ کاہلی۔ خرید و فروخت میں سستی کرنا یہاں تک کہ نقصان ہو جائے۔

لُهِفَ لَهْفًا. ظلم کیا جانا۔

لَهِفَ (س) لَهَفًا. عَلٰی مَافَاتَ: غمگین ہونا۔ افسوس کرنا۔ صفت لَهِفٌ و لَهِیْفٌ.

لَهَّفَ فُلَانٌ نَفْسَه او اُمَّهُ: وانفساہ و اُمَّیَاہ والهفاہ کہنا اور کہا جاتا ہے "لَهَّفَ اُمَّیْهِ" یعنی اَبَوَیْهِ: یہاں پر لفظ ام کو اب پر غلبہ دیا گیا ہے اس لیے کہ ماں کی ماتا مشہور ہے۔

اور کہا جاتا ہے "لَهَّفْتُ اِلَیْكَ تَلْهِیْفًا" یعنی میں نے تجھ سے فریاد رسی کی۔

اَلْهَفَ. حریص ہونا۔ نہایت خواہش مند

ہونا۔
**تَلَهَّفَ. عَلَيْهِ:** غمگین ہونا۔ افسوس کرنا۔
**اِلْتَهَفَتِ النَّارُ:** آگ کا بھڑکنا۔ **اِلْتَهَفَ فُلَانٌ:** کسی مصیبت کے نازل ہونے پر غم سے بھڑک اٹھا۔
**اللاهِف.** فا۔ مظلوم۔ مضطر۔ فریادی۔ افسوس کرنے والا۔ مؤنث **لَاهِفٌ و لَاهِفَةٌ.** اور کہا جاتا ہے "**هُوَ لَا هِفُ الْقَلْبِ**" وہ شکستہ دل ہے۔
**اللاهِفَة.** **لَاهِف** کا مؤنث. ج **لَاهِفَات ولَوَاهِف.**
**اللَّهْف.** س۔ **يَلْهَفُ فُلَان:** کلمہ ہے جس سے مافات پر افسوس کیا جاتا ہے یعنی فلاں پر کس قدر افسوس ہے اور کہا جاتا ہے "**يَا لَهْفِي عَلَيْكَ و يَا لَهْفَ و يَالَهْفَا و يَالَهْفَ اَرْضِيْ و سَمَاىِٔ عَلَيْكَ و يَالَهْفَاه**" یعنی تیرے اوپر افسوس ہے۔
**اللَّهْفَان.** افسوس کرنے والا۔ غمزدہ۔ مؤنث **لَهْفَى** ج **لَهَافَى و لُهُف.**
**اللَّهْفَة.** **لَهْف** کا اسم مرۃ۔ اور فوت شدہ کے افسوس کیلئے کہاجاتا ہے "**يَا لَهْفَةُ و يَالَهْفَتَاهُ و يَالَهْفَتِيَاهُ**"
**اللَّهُوْف.** موٹا۔ لمبا۔ افسوس کرنے والا۔ مؤنث **اللَّهُوْفَة.**
**اللَّهِيْف.** مضطر۔ افسوس کرنے والا۔ **رَجُلٌ لَهِيْفُ الْقَلْبِ:** سوختہ دل۔ ج **لِهَاف.**
**المَلْهُوْف.** غمگین جس کا مال ضائع ہوگیا ہویا کوئی قریب فوت ہوگیا ہو۔ فریاد کرنے والا مظلوم **رَجُلٌ مَلْهُوْفُ الْقَلْبِ:** سوختہ دل مرد۔
**لَهَقَ** (ف) **ولَهِقَ** (س) **لَهْقًا و لَهَقًا الشَّیْءُ:** بہت سفید ہونا۔
**تَلَهَّقَ الشَّیْءُ:** بہت سفید ہونا۔ **الرَّجُلُ:** زیادہ گفتگو کرنا۔
**اللَّهَاق.** سفید یا سفید بیل۔ کہا جاتا ہے "**اَبْيَضُ لَهَاقٌ او لِهَاقٌ**" بہت سفید "**وبَقَرَةٌ لِهَاقٌ**" بہت سفید گائے۔

**اللَّهَق واللَّهِق.** سفید بیل۔ سفید۔ مؤنث **لَهَقَةٌ و لَهِقَةٌ.** ج **لَهَقَاتٌ و لِهَاقٌ.** کہا جاتا ہے "**اَبْيَضُ لَهَقٌ و لَهِقٌ**" بہت سفید۔
**مُلَهَّقُ اللَّوْنِ:** سفید رنگ والا۔
**لَهْلَهَ لَهْلَهَةً. النَّسَّاجُ الثَّوْبَ:** باریک بنا (**هَلْهَلَ** کا مقلوب ہے)
**تَلَهْلَهَ الثَّوْبُ:** باریک بنا ہوا ہونا۔ **الْكَلَاءُ:** تھوڑی سی گھاس کے درپے ہونا۔
**اللَّهْلَهُ مِنَ الثِّيَابِ او الكَلَامِ او الشِّعْرِ:** ردی کپڑا یا گفتگو یا شعر۔
**اللُّهْلُه.** بدصورت۔ **بَلَدٌ لُهْلُهٌ:** کشادہ مقام جہاں سراب بہت ہوں۔ ج **لَهَالِهُ** (**والُهْلُهَة**) کشادہ زمین۔
**اللَّهْلَهَة.** کسی چیز سے رجوع کرنا۔ باریک بناوٹ۔
**لَهِمَ** (س) **لَهْمًا و لَهِمَا الشَّیْءَ:** ایک ہی مرتبہ میں نگلنا۔ **الماءَ:** گھونٹ لینا۔
**اَلْهَمَهُ الشَّیْءَ:** نگلوانا۔ **اَلْهَمَ اللّٰهُ فُلَانًا خَيْرًا:** وحی کرنا۔ سکھلانا۔ توفیق دینا۔ دل میں ڈالنا۔
**تَلَهَّمَ والتَهَمَ الشَّیْءَ:** ایک ہی دفعہ میں نگلنا۔ ہڑپ کرنا۔ (**التَهَمَهُ** ہی بولا جاتا ہے)
**اُلْتُهِمَ لَوْنُهُ:** رنگ متغیر ہونا۔
**اِسْتَلْهَمَ اللّٰهَ خَيْرًا:** اللہ سے خیر کے الہام کی دعا کرنا۔ کہا جاتا ہے "**اَسْتَلْهِمُ اللّٰهَ الرَّشَادَ**" اللہ سے رشد و ہدایت کے الہام کی دعا کرتا ہوں۔
**اللِّهَام.** بڑا لشکر۔
**اللِّهَم.** عمر رسیدہ۔ ج **لُهُوْم.**
**رَجُلٌ لِهَمٌ ولُهَمٌ.** کھاؤ۔ پیٹو۔
**اللُّهْمَةُ مِنَ السَّوِيْقِ:** ایک مرتبہ پھانکنے کی مقدار ستو۔
**اللَّهِمُّ.** بہت بخشش والا۔ بڑا دیالو۔ بڑا سمندر۔ کھاؤ۔ سبقت کرنے والا گھوڑا یا آدمی۔ **رَجُلٌ لَهِمٌّ:** مرد روشن رائے بخشش کرنے والا۔ کفایت کرنے والا۔ ج **لَهِمُّوْنَ** (عورتوں کے وصف میں واقع نہیں ہوتا) **رَجُلٌ لَهُوْمٌ.** کھاؤ مرد۔

**اللُّهَيْم و اُمُّ اللُّهَيْمِ.** موت۔ بخار۔ مصیبت۔ **اللُّهَيْم:** کشادہ دیگ۔
**الاِلْهَام.** س۔ اللہ کا انسان کے دل میں ایسا داعیہ پیدا کرنا جو کسی فعل کے کرنے یا چھوڑنے پر آمادہ کرے۔
**المِلْهَم والمُلْهَم مِنَ الرِّجَالِ:** کھاؤ۔ پیٹو۔
**لَهْمَسَ مَا عَلَى الْمَائِدَةِ:** دسترخوان سے سب کچھ کھالینا۔
**اللُّهْمُوْم.** بڑا لشکر۔ سخی آدمی۔ عمدہ گھوڑا۔ بے شمار۔ بہت برسنے والا بادل۔ بہت دودھ والی اونٹنی۔ ج **لَهَامِيْم و لَهَامِيْمُ النَّاسِ:** سخی لوگ۔
**اللَّهْمِيْم.** سبقت کرنے والا گھوڑا یا آدمی۔
**لَهَّنَ الْقَوْمَ و لِلْقَوْمِ:** ناشتہ کھلانا۔ سفر سے واپسی پر تحفہ دینا۔
**اَلْهَنَهُ.** مسافر کو سفر سے واپسی پر تحفہ دینا۔
**تَلَهَّنَ الرَّجُلُ:** ناشتہ کھانا۔
**اللُّهْنَة.** تحفہ جو مسافر سفر سے واپسی پر دے۔ ناشتہ۔ تحفہ جو مسافر کو سفر سے واپسی پر دیا جائے۔ ج **لُهَن.**
**لَهَا يَلْهُو لَهْوًا. الرَّجُلُ:** کھیلنا۔ فریفتہ ہونا (**لَهْوًا و لُهُوًّا**) **الْمَرْاَةُ اِلٰى حَدِيْثِ الرَّجُلِ:** مانوس ہونا۔ پسند کرنا (**لُهِيًّا و لِهْيَانًا**) **عَنِ الشَّیْءِ:** غافل ہونا۔ ذکر چھوڑنا۔ بھولنا۔
**لَهِيَ يَلْهٰى لَهَا بِكَذَا:** محبت کرنا۔ **عَنْهُ:** تسلی پانا۔ غافل ہونا۔ ذکر چھوڑنا۔ روگردانی کرنا۔ کہا جاتا ہے "**اِلْهَ لَهُ كَمَا يَلْهٰى لَكَ**" تم بھی اس کے ساتھ ویسا ہی کرو جیسا وہ تمہارے ساتھ کرتا ہے۔
**لَهَّاهُ تَلْهِيَةً عَنْ كَذَا:** غافل کر دینا۔ **بِكَذَا:** مشغول کرنا۔
**لَاهَاهُ مُلَاهَاةً.** قریب ہونا۔ جھگڑا کرنا۔
**لَاهَى الشَّیْءَ:** نزدیک ہونا۔ **الْغُلَامُ:** دودھ چھوٹنے کے قریب ہونا۔

اَلْهَاهُ اِلْهَاءً. اَللَّعِبُ عَنْ كَذَا: غافل کرنا۔فُلَانُ الشَّيْءَ: عاجزی سے چھوڑ دینا
الرَّحٰي وَ فِي الرَّحٰي وَ لِلرَّحٰي: چکی میں کول ڈالنا۔اَلْهٰي الرَّجُلَ: بہتر اور کثیر عطیہ دینا۔

تَلَهّٰي تَلَهِّيًا بِكَذَا: کسی چیز پر توجہ یا اعراض سے دل بہلانا۔الشَّيْءُ: مشغول ہونا۔

تَلَاهٰي تَلَاهِيًا بِالْمَلَاهِي: کھیل کود میں مشغول ہونا۔الْقَوْمُ: باہم کھیلنا۔

اِلْتَهٰي الرَّجُلُ بِالشَّيْءِ: کھیلا۔عَنْهُ بِغَيْرِهٖ: مشغول ہونا۔

اِسْتَلْهٰي اِسْتِلْهَاءً. صَاحِبَهٗ: ساتھی کا انتظار کرنا۔ٹھہرنا۔الشَّيْءُ: زیادہ لینا۔نگلنا۔

اللُّهَاء. مقدار۔کہا جاتا ہے "هُمْ لُهَاءُ مِائَةٍ" وہ لوگ سو (۱۰۰) کی مقدار ہیں۔

اللَّهْو. کھیل کود۔وہ چیز جس سے انسان لذت حاصل کرے۔عورت جس سے کھیل کود کیا جائے۔ڈھول۔فرزند۔

اللَّهَاة. حلق کا کوا۔ج لَهَوَات و لَهَيَات و لُهِيّ و لِهِيّ و لَهًا و لِهَاءٌ و لِهَاءٌ.

اللَّهْوَة. لَهَا کا اسم مرہ۔عورت جس سے کھیل کود کیا جائے۔

اللَّهْوَة و اللُّهْوَة. پیستے ہوئے چکی میں ایک مرتبہ جتنی مقدار میں غلہ ڈالیں۔عطیہ۔بہتر و کثیر عطیہ۔لپ بھر مال۔ج لُهًى.

اللُّهْبَة. عطیہ یا بہتر و کثیر عطیہ۔کہا جاتا ہے "فُلَانٌ لُهْوٌ عَنِ الْخَيْرِ" فلاں بھلائی سے بہت غافل ہے۔

اللَّهَوِيّ. لَهَاة کی طرف منسوب۔
والخَرْفَان اللَّهَوِيَّان: ق و ک۔

الْأُلْهُوَّة وَالْأُلْهِيَّة وَالتَّلْهِيَة. جس سے کھیل کود کیا جائے۔

الْمَلْهٰي. کھیل کود۔کھیل کود کا زمانہ۔کھیل کود کی جگہ۔کہا جاتا ہے "هٰذَا مَلْهَى الْقَوْمِ" یعنی یہ ان کی اقامت کی جگہ ہے "وَهٰذَا مَلْهَى الْأَثَافِي" یہ پایہ دیگدان کی جگہ ہے۔

الْمِلْهٰي. کھیل کود کا آلہ۔ج مَلَاهٍ. آلَاتُ الْمَلَاهِي. آلات موسیقی۔

لَهْوَجَ. مادّہ لهوج میں گزر چکا۔

لَهْوَق لَهْوَقَةً و تَلَهْوَق الرَّجُلُ: جو اپنے اندر نہ ہو اسے ظاہر کرنا۔فِي الْعَمَلِ وَالْكَلَامِ: ترک مبالغہ کرنا۔

رَجُلٌ لَهْوَقٌ: ڈینگ مارنے والا۔جو اپنے اندر نہ ہو اسے ظاہر کرنے والا۔

لَوْ. یہ حرف چھ طریقے سے مستعمل ہے۔

(۱) زمانہ ماضی میں شرط کیلئے جیسے "لَوْ جَاءَنِي لَأَكْرَمْتُهٗ" اگر وہ میرے پاس آتا تو میں اس کا اکرام کرتا۔یہ تین باتوں کا فائدہ دیتا ہے۔ایک شرط۔دوسرے شرط کو زمانہ ماضی کے ساتھ مقید کرنا۔تیسرے امتناع اور اسی وجہ سے بعض لوگوں نے کہا ہے کہ یہ حرف امتناع لامتناع ہے یعنی شرط کے منتفی ہونے کی وجہ سے جزاء منتفی ہوتی ہے مناطقہ نے اس کو ادوات اتصال قرار دیا ہے جیسے "لَوْ كَانَ زَيْدٌ حَجَرًا كَانَ جَمَادًا"

(۲) زمانہ مستقبل میں شرط کیلئے مگر یہ جازمہ نہیں جیسے "وَلَوْ تَلْتَقِي أَصْدَاءُ نَا بَعْدَ مَوْتِنَا" الخ۔اور اس قسم میں اور پہلی قسم میں فرق یہ ہے کہ شرط جب مستقبل ہو تو لَوْ اِنْ کے معنی میں ہوتا ہے اور جب ماضی ہو تو حرف امتناع ہوتا ہے اور جب اس کے بعد فعل مضارع واقع ہو تو ماضی کے معنے میں ہو جاتا ہے جیسے لَوْ تَقُوْمُ أَقُوْمُ بمعنی لَوْ قُمْتَ قُمْتُ.

(۳) یہ کہ حرف مصدری ہو بمنزلہ أَنْ کے مگر یہ نصب نہیں دیتا۔اور اکثر وَدَّ يَوَدُّ کے بعد واقع ہوتا ہے جیسے "وَدُّوْا لَوْ تَاتِيهِمْ" وہ تمنا کرتے ہیں کہ تم ان کے پاس آؤ "يَوَدُّ أَحَدُهُمْ لَوْ يُعَمَّرُ" ان میں ایک عمر دیئے جانے کی تمنا کرتا ہے۔

(۴) یہ کہ تمنا کیلئے ہو۔اس کا جواب منصوب اور فا کے ساتھ ہوتا ہے جیسے "لَوْ تَاتِينِي فَتُحَدِّثُنِي" تمنا ہے کہ تم میرے پاس آتے اور مجھ سے باتیں کرتے۔

(۵) عرض کیلئے مانند أَلَا کے اس کا جواب بھی فاء سے ہوتا ہے اور منصوب ہوتا ہے جیسے "لَوْ تَنْزِلُ عِنْدَنَا فَتُصِيبَ خَيْرًا" اگر تم ہمارے پاس اُترتے تو بھلائی کو پہنچتے۔

(۶) تقلیل کیلئے جیسے "تَصَدَّقُوْا وَلَوْ بِظِلْفٍ مُحْرَقٍ" صدقہ کرو اگرچہ جلا ہوا کھر ہی کیوں نہ ہو۔

لَابَ يَلُوْبُ لَوْبًا و لُوَابًا و لَوَبَانًا الرَّجُلُ وَ الْبَعِيْرُ: مرد یا اونٹ کا پیاسا ہونا۔پانی کے ارد گرد بغیر اس تک پہنچے ہوئے گھومنا۔السم اللَّوْبُ وَاللُّوْبُ وَاللُّؤُوْبُ وَاللُّوَابُ.

لَوَّبَهٗ تَلْوِيبًا. ملاب (ایک قسم کی خوشبو) ملنا (دیکھئے ملاب)

اَلَابَ اِلَابَةً الرَّجُلُ: پیاسے اونٹوں والا ہونا۔

اللَّائِب. فا۔ج لُؤُوْبٌ وَ لُوْبٌ. کہا جاتا ہے "اِبِلٌ لُوْبٌ او نَخْلٌ لُوْبٌ و لَوَائِبُ" پیاسے پانی سے دور۔

اللُّوَاب. لعاب۔

اللُّوْبَاء وَاللُّوْبِيَاء وَاللُّوْبِيَا. لوبیا۔لوبیا کی پھلی (دخیل)

اللُّوْبَة. جماعت جو دوسری جماعت کے ساتھ رہے مگر شریک مشورہ نہ کی جائے۔سنگلاخ سوختہ۔ج لُوَب.

اللُّوْب. گوشت کا ٹکڑا جو دیگ میں پھرے۔شہد کی مکھی۔

اللَّابَة. سنگلاخ سوختہ۔ج لَابَاتٌ و لَابٌ.

اللَّابَة. کالے اونٹ جمع شدہ۔

الْمَلَاب. ایک قسم کی خوشبو جو زعفران کے مشابہ ہے۔

الْمُلَوَّب. مع۔پیچ دار لوہا۔

اللَّوْلَب. پیچ۔پیچ دار کیل۔ج لَوَالِب.

اللَّوْلَبِي. لَوْلَب کی ہیئت پر ہو۔

الْمُلَوْلَب. سرمہ کی سلائی۔

لَاتَ يَلُوْتُ لَوْتًا الرَّجُلُ: بغیر پوچھے ہوئے خبر دینا۔الْخَبَرَ: خبر کو چھپانا۔فُلَانًا: حق گھٹانا۔

اللَّات. زمانہ جاہلیت کے ایک بت کا نام۔

لَاتَ. حرف نفی ہے لَیْسَ کا عمل کرتا ہے
مگر اس کے بعد دو معمول میں سے ایک ہی ذکر
کیا جاتا ہے اور عموماً مرفوع محذوف ہوتا ہے
جیسے "وَلَاتَ حِیْنَ مَنَاصٍ" تقدیر عبارت
کی یوں ہے "وَلَاتَ الْحِیْنُ حِیْنَ مَنَاصٍ"
لَاثَ یَلُوْثُ لَوْثًا. العِمَامَةَ عَلٰی رَاسِهٖ:
سر پر عمامہ لپیٹنا الضَبَابُ بِالْجَبَلِ: کہرے
کا پہاڑ کو ڈھانکنا بِفُلَانٍ: پناہ لینا۔ لَاثَ بِهٖ
النَّاسُ اردگرد جمع ہونا دَارَهٗ. ہمیشہ گھر میں
رہنا الشَّیْئَ: منہ میں چبانا فِی الْاَمْرِ: دیر کرنا۔
عَنِ الْحَاجَةِ: سستی کرنا ثَوْبَهٗ بِالطِّیْنِ:
کپڑے کو کیچڑ میں لتھیڑنا الشَّیْئَ: بھگا کر ملانا۔
لَاثَ فُلَانٌ: گھومنا۔ کہا جاتا ہے "لَاثَ لَوْثًا
مِنَ الْکَلَامِ" بات کو اس نے چبا چبا کے کہا
صاف نہیں بیان کیا۔ "وَمَا لَاثَ فُلَانٌ اَنْ
غَلَبَ فُلَانًا" وہ غالب آنے سے نہیں رکا۔
لَوَّثَ یَلُوْثُ لَوْثًا فِی الْاَمْرِ: تاخیر کرنا۔
لَوَّثَ تَلْوِیْثًا الشَّیْئَ: بھگونا الْمَاءَ: گدلا کرنا
ثِیَابَهٗ بِالطِّیْنِ: کپڑوں کو کیچڑ میں لتھیڑنا۔
التِّبْنَ بِالْقَتِّ: بھوسہ کو چارے میں ملانا
فُلَانًا عَنْ کَذَا: روکنا الْاَمْرَ: مشتبہ کرنا۔
اَلَاثَ اِلَاثَةً مَالَهٗ بِفُلَانٍ: ودیعت رکھنا۔
اَلْوَثَتْ اِلْوَاثًا. الْاَرْضُ: خشک گھاس میں تر
اگانا۔
تَلَوَّثَ تَلَوُّثًا ثَوْبُهٗ بِالطِّیْنِ: کپڑے کا کیچڑ
میں لتھڑنا زَیْدٌ بِعَمْرٍو: پناہ لینا اور نفع کی
اُمید سے صحبت میں رہنا۔
اِلْتَاثَ اِلْتِیَاثًا عَلَیْهِ الْاَمْرُ: پیچیدہ ہونا۔
بِرِدَائِهٖ: لپٹنا فِی الْعَمَلِ: دیر کرنا فِی
کَلَامِهٖ: حجت سے عاجز رہنا بِالدَّمِ: خون سے
لتھڑنا۔ آلودہ ہونا الْبَعِیْرُ: اونٹ کا موٹا اور
قوی ہونا فُلَانًا عَنْ کَذَا: روکنا۔
اللَّائِثُ. فا۔ شیر۔ نَبَاتٌ لَائِثٌ: آپس میں
لپٹے ہوئے پودے۔
اللُّوَاثُ. پلیتھن۔
اللُّوَاثَةُ. پلیتھن۔ جماعت۔ وہ شخص جو ہر چیز
میں آلودہ ہوجائے۔

اللَّوْثُ. س۔ قوت۔ برائی۔ زخم۔ کینہ کے
مطالبات۔ کمزور ثبوت۔
اللَّوْثُ. ڈھیل ڈھال۔
اللَّیْثُ. گنجان نباتات۔
اللَّوْثَةُ. لَاثَ کا اسم مرۃ۔ بیوقوفی۔
اللُّوْثَةُ. ڈھیل ڈھال۔ تاخیر۔ بیوقوفی۔ زبان
میں رکاوٹ۔ اثر جنون۔ کہا جاتا ہے "بِهٖ
لُوْثَةٌ" اس کے ساتھ جنون کا اثر ہے۔ گوشت
و چربی کی زیادتی اور کہا جاتا ہے "رَجُلٌ ذُوْ
لُوْثَةٍ" سست و کمزور مرد۔ کہا جاتا ہے: نَبَاتٌ
لَیِّثٌ. گنجان پودہ۔
اللُّوَیْثَةُ. جماعت۔ کہا جاتا ہے "اِنَّ
الْمَجْلِس لَیَجْمَع لُوَیْثَةً مِنَ النَّاسِ"
مجلس مختلف قسم کی جماعتوں کو جمع کر لیتی ہے۔
الَالْوَثُ. ڈھیلا ڈھالا۔ قوی۔ سست۔ موٹی
زبان والا۔ کمزور عقل والا۔ مؤنث لَوْثَاءُ. ج
لُوثٌ۔
المَلَاثُ والمِلْوَثُ. سردار شریف جس
کی پناہ لی جائے۔ ج المَلَاوِثُ والمَلَاوِثَةُ
والمَلَاوِیْثُ کہا جاتا ہے "هم ملاوِث"
یعنی وہ اشراف ہیں۔
وَاِنَّهٗ لَنِعْمَ الْمَلَاثُ لِلضِّیْفَانِ وہ مہمانوں
کیلئے بہترین جائے پناہ ہے۔
الْمَلَاثُ. مرکز۔ وہ جگہ جس پر کوئی چیز
گھومے۔
الْمُلَیَّثُ. موٹاپے کی وجہ سے سست۔ دِیْمَةٌ
لَوْثَاءُ. لگاتار بارش جو گھاس کو بکھیر دے۔
لَاجَ یَلُوْجُ لَوْجًا الشَّیْئَ: منہ میں پھرانا۔
لَاحَ یَلُوْحُ لَوْحًا الشَّیْئُ: ظاہر ہونا البَرْقُ:
بجلی کا چمکنا النَّجْمُ: ستارہ کا نکلنا اِلَیْهِ: دزدیدہ
نگاہ سے دیکھنا الشَّیْئَ: دیکھنا۔ کہا جاتا ہے "لَاحَهٗ
بِبَصَرِهٖ لَوْحَةً" جبکہ دیکھے ا۔ پھر پوشیدہ ہو
جائے العَطَشُ او السَّفَرُ فُلَانًا: متغیر کرنا۔
رنگ بدل دینا (لَوْحًا و لُوْحًا و لُوَاحًا و
لُوُوْحًا و لَوَحَانًا) الرَّجُلُ: پیاسا ہونا۔
لَوَّحَ تَلْوِیْحًا دور سے اشارہ کرنا۔ لَوَّحَ
بِسَیْفِهٖ: تلوار چمکانا بِثَوْبِهٖ: کپڑا بلند کر کے

ہلانا۔ کہا جاتا ہے "لَوَّحَ لِلْکَلْبِ بِرَغِیْفٍ
فَتَبِعَهٗ" اس نے کتے کو روٹی ہلا کر دکھائی وہ پیچھے
ہولیا السَّفَرُ والعَطَشُ فُلَانًا: چہرہ متغیر کر
دینا الشَّیْبُ فُلَانًا: سفید بالوں والا کر دینا
فُلَانًا بِالْعَصَا وَالسَّیْفِ وَالسَّوْطِ
وَالنَّعْلِ: اٹھانا اور مارنا۔
الشَّیْئَ بِالنَّارِ: آگ سے گرم کرنا۔
اَلَاحَ اِلَاحَةً الشَّیْئُ: ظاہر ہونا البَرْقُ: بجلی کا
چمکنا النَّجْمُ: ستارے کا روشن ہونا بِسَیْفِهٖ او
ثَوْبِهٖ: تلوار یا کپڑے سے اشارہ کرنا بِحَقِّهٖ:
حق مار لینا فُلَانًا: ہلاک کرنا مِنْهُ: خوف کرنا۔
پرہیز کرنا مِنَ الْقَوْلِ: شرمانا عَلَی الشَّیْئِ:
اعتماد کرنا۔
تَلَوَّحَ. ظاہر ہونا۔ واضح ہونا۔
اِلْتَاحَ اِلْتِیَاحًا. پیاسا ہونا۔
اِسْتَلَاحَ فِی الْاَمْرِ اِسْتِلَاحًا. غور کرنا۔
اِسْتَلَاحَ: پیاسا ہونا۔
اللَّیَاحُ واللِّیَاحُ. صبح۔ جنگلی بیل۔ سفید اور
تاکید کے موقع پر بولا جاتا ہے "اَبْیَضُ لَیَاحٌ
او لِیَاحٌ" خالص سفید۔
اللَّائِحَة لائح کا مؤنث۔ ظاہر ہونے والی۔
ج لَوَائِح۔ کہا جاتا ہے "نَظَرْتُ اِلٰی
لَوَائِحِهٖ وَالْوَاحِهٖ" میں نے اس کی ظاہری
شکل و صورت کو دیکھا۔ اللَّائِحَةُ رجسٹر۔
جس میں حساب درج کیا جائے۔ (مولدہ)
اللَّوْحُ. تختی۔ ہر چوڑی چیز لکڑی ہو یا ہڈی یا
لوہا ج اَلْوَاحٌ. لَوْحُ الْجَسَدِ: ہاتھ اور ٹانگ
کی ہڈی کے علاوہ ہڈی۔ یا ہر وہ ہڈی جو چوڑی
ہو۔ ج اَلْوَاحٌ جج اَلَاوِیْحُ. اَلْوَاحُ
السِّلَاحِ: چمکدار ہتھیار۔
اللُّوْحُ. پیاس۔ فضاء آسمانی۔
اِبِلٌ لُوْحٰی: پیاسے اونٹ۔
التَّلْوِیْحَاتُ. کتاب کے حواشی و نوٹ۔
الْمُلْتَاحُ. دھوپ یا سفر کی وجہ سے متغیر رنگ
والا۔
المِلْوَاحُ. لمبا۔ دبلا۔ جلد دبلی ہونے والی
عورت۔ بڑی اور چوڑی چکلی ہڈی والا۔ اُلو جس

کی ٹانگ کو باز کے شکار کرنے کے لیے باندھ دیا جائے۔

**الْمِلْوَاح والمِلْوَح والمِلْيَاح.** جلدی پیاسا ہونے والا۔ ج مَلَاوِيْح. کہا جاتا ہے "اِبِلٌ مَلَاوِيْح" جلدی پیاسے ہونے والے اونٹ۔

**قِدْحٌ مُلَوَّحٌ:** آگ سے متغیر شدہ تیر۔

**لَاخَهٗ يَلُوْخُهٗ لَوْخًا.** ملانا۔

**اِلْتَاخَ اِلْتِيَاخًا.** ملا۔ الْعَجِيْنُ: گندھے ہوئے آٹے میں خمیر اُٹھنا۔

**اللّوَاخَة واللَّوَاخَة.** مکھن دودھ سے ملا ہوا۔

**لَوِدَ يَلْوَدُ لَوَدًا.** سرکش ہونا۔ نافرمان ہونا۔

**الْاَلْوَد.** سرکش۔ نافرمان۔ جو عدل کی طرف مائل نہ ہو۔ موٹی گردن۔ ج لُوْد.

**لَاذَ يَلُوْذُ لَوْذًا و لَوَاذًا و لِوَاذًا و لُوَاذًا و لِيَاذًا.** بِالْجَبَلِ: پہاڑ میں چھپنا۔ پناہ گیر ہونا بِالْقَوْمِ: پناہ میں آنا۔ الطَّرِيْقُ بِالدَّارِ: راستہ کا گھر سے متصل ہونا۔

**لَاوَذَ لِوَاذًا و مُلَاوَذَةً بِفُلَانٍ:** پناہ میں آنا عَنْهُ: فریب دینا۔ فُلَانًا: مخالفت کرنا۔ الْقَوْمَ: مدارات کرنا۔ الْقَوْمُ: ایک دوسرے کی پناہ لینا۔ بِالْقَوْمِ: گرد گھومنا۔

**اَلَاذَ اِلَاذَةً بِالْجَبَلِ و بِالْقَوْمِ:** بمعنی لَاذَ. الطَّرِيْقَ بِالدَّارِ: احاطہ کرنا اور متصل ہونا۔

**اَلَاذَتِ الدَّارُ بِالطَّرِيْقِ:** گھر کا راستہ سے متصل ہونا۔

**اللَّوْذ.** س۔ پہاڑ کا کنارہ۔ کہا جاتا ہے اِعْتَصَمَ بِلَوْذِ الْجَبَلِ و بِاَلْوَاذِهٖ اس نے پہاڑ کے کنارے پناہ لی۔ وادی کا موڑ۔ کہا جاتا ہے "نَزَلُوْا بِلَوْذِ الْوَادِي" وہ لوگ وادی کے گوشہ میں اُترے۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ يَطُوْفُ فِي اَلْوَاذِ الْبِلَادِ" فلاں مُلک کے اطراف میں پھرتا ہے "وَهُوَ لَوْذُهٗ" وہ اس سے قریب ہے۔ ج اَلْوَاذ.

**لَوْذَانُ الشَّيْءِ:** جانب۔

**اللَّوْذَانِيَّة.** قریب رہی۔

**اللَّاذَة.** سرخ ریشمی کپڑا۔ ج لَاذ.

**التِّلْوَاذ.** اسم ہے بمعنی مُلَاوَذَة. کہا جاتا ہے "لَهُمْ تِلْوَاذٌ" یعنی بعض بعض کی پناہ لیتا ہے۔

**لِوَاذُ الشَّيْءِ:** قریب قریب۔ کہا جاتا ہے "لِيْ مِنَ الدَّرَاهِمِ مِائَةٌ اَو لِوَاذُهَا" میرے پاس سو یا اس کے قریب قریب درہم ہیں۔

**الْمَلَاذ.** قلعہ۔ جائے پناہ۔

**الْمَلَاوِذ.** ازاریں۔ واحد مِلْوَذ.

**الْمِلْوَذَة.** جائے پناہ۔

**اللُّوْر.** گاڑھا دودھ۔ جو پیوسی اور پنیر کے درمیان ہو۔ جس کو اہل شام قَرِيْشَة کہتے ہیں۔

**لَازَ يَلُوْزُ لَوْزًا.** اِلَيْهِ: پناہ لینا عَنْهُ: رہائی پانا الشَّيْءَ: کھانا۔

**لَوَّزَ تَلْوِيْزًا.** التَّمْرَ: چھوارے میں بادام بھرنا۔

**اللَّوْز.** بادام۔ واحد لَوْزَة.

**اللَّوْزَة.** حلق میں کوے کے قریب کا گوشت اور وہ دو ہوتے ہیں۔ اللَّوْزَتَان: سرین کے دو گڑھے۔ کہا جاتا ہے "اِنَّهٗ لَعَوِزٌ لَوِزٌ" یعنی وہ محتاج ہے۔ لَوِز تابع ہے۔

**اللَّوْزِيّ.** بادام کی شکل کا۔

**الْمَلَاز.** جائے پناہ۔

**اَرْضٌ مَلَازَة.** بادام والی سرزمین۔

**الْمُلَوَّز.** بادام سے بھری ہوئی کھجور۔ وَجْهٌ مُلَوَّزٌ: حسین و ملیح چہرہ۔

**اللَّوْزِيْنَج.** ایک قسم کا حلوا۔ لوزینہ۔

**لَاسَ يَلُوْسُ لَوْسًا.** الْحَلَاوَاتِ وَغَيْرَهَا: کھانے وغیرہ کیلئے مٹھائی وغیرہ ڈھونڈنا۔ صفت لَائِس و لُوُوس و لَوَّاس و اَلْوَس. الشَّيْءَ: چکھنا۔ الشَّيْءَ فِي فَمِهٖ: منہ میں پھرانا اور کہا جاتا ہے "هُوَ لَا يَلُوْسُ كَذَا" وہ اتنا نہیں دیتا۔

**اللُّوَاسَة.** لقمہ۔

**اللُّوْس.** جمع لَائِس کی (جیسے بَازِل و بُزْل) کھانا۔ کہا جاتا ہے مَا ذُقْتُ لَوُوْسًا او لَوَاسًا یعنی میں نے نہیں چکھا۔

**لَاصَ يَلُوْصُ لَوْصًا.** دروازے کی جھری سے دیکھنا۔ عَنْهُ: الگ ہونا۔ ہٹنا۔

**لَوَّصَ تَلْوِيْصًا.** خالص شہد کھانا۔

**لَاوَصَ مُلَاوَصَةً.** دروازے کی جھری سے دیکھنا۔ اِلَيْهِ: اس طرح دیکھنا گویا کسی ارادہ سے فریب دے رہا ہے۔ فُلَانًا عَنْ كَذَا: فریب دینا۔ الشَّجَرَةَ: درخت کو کلہاڑی سے کاٹنے کے ارادہ سے دائیں بائیں دیکھنا۔

**اَلَاصَهٗ اِلَاصَةً عَلَى الشَّيْءِ:** گھمانا۔ چکر دینا۔ ارادہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "مَا اَلَصْتُ اَنْ آخُذَ مِنْهُ شَيْئًا" میں نے اس سے کچھ لینے کا ارادہ نہیں کیا۔

**اُلِيْصَ الرَّجُلُ:** کپکپی زدہ ہونا۔

**تَلَوَّصَ تَلَوُّصًا.** لپٹنا۔ لوٹ پوٹ ہونا۔

**اللَّوْص.** س۔ کان یا سینہ کا درد۔

**اللَّوَاص.** شہد خالص۔

**اللَّوْصَة.** پیٹھ کا درد۔

**الْمُلَاوِص.** چاپلوسی کرنے والا۔ فریبی۔

**لَاطَ يَلُوْطُ لَوْطًا الْحَوْضَ:** حوض کو مٹی سے لیپنا الشَّيْءَ بِالشَّيْءِ: چپکانا الْاِنْسَانَ: مارنا۔ دھتکارنا۔ کہا جاتا ہے "لَاطَ الشَّيْءُ بِقَلْبِيْ" چیز میرے دل میں جم گئی فُلَانًا بِعَيْنٍ: نظر بد لگانا فُلَانًا بِسَهْمٍ: تیر مارنا فُلَانًا بِفُلَانٍ: لاحق کرنا۔ نسبت کرنا الشَّيْءَ: چھپانا (لَاطًا) فِي الْاَمْرِ: اصرار کرنا لَوْطًا و لِوَاطَةً و لَاوَطَ و تَلَوَّطَ) اغلام کرنا۔

**لَوَّطَهٗ تَلْوِيْطًا بِالطِّيْبِ:** خوشبو سے لت پت کرنا۔

**اِلْتَاطَهٗ اِلْتِيَاطًا و اِسْتَلَاطَهٗ اِسْتِلَاطَةً** منہ بولا بیٹا بنانا۔

**اِلْتَاطَ حَوْضًا:** اپنے لیے حوض میں مٹی لگانا۔ کہا جاتا ہے "اِلْتَاطَ بِقَلْبِيْ" یعنی میرے دل میں جم گیا۔

**اللِّيَاط.** سود۔ بیاج۔

**اللَّوْط.** مص۔ چادر۔ پھرتیلا مرد۔ سود۔ چپکنے والی چیز۔ کہا جاتا ہے "اِنِّيْ لَاَجِدُ لَهٗ فِيْ

قَلْبِیْ لَوْطًا" میں اپنے دل میں اس کی پیوستہ محبت کو محسوس کرتا ہوں۔
اَلْاَلْوَط. اسم تفضیل۔ کہا جاتا ہے "هُوَ اَلْوَطُ بِقَلْبِیْ" وہ میرے دل کے ساتھ زیادہ چسپاں ہے۔
اَلْمُسْتَلاط. منہ بولا بیٹا۔
لَاظَهٗ یَلُوْظُهٗ لَوْظًا. بمعنی لَاظَهٗ.
اِلْتَاظَتِ الْحَاجَةُ: دشوار ہونا۔
اَلْمِلْوَظُ. تچی یا کوڑا۔
لَاعَه یَلُوْعُه لَوْعًا. اَلْحُبُّ: بیمار کر دینا۔
لَاعَتِ الشَّمْسُ فُلَانًا. رنگ بدل دینا
(لَوْعًا و لُوُوْعًا) اَلرَّجُلُ: بزدل یا لالچی اور بداخلاق ہونا۔
لَاعَ یَلُوْعُ و یَلَاعُ لَوْعَة. گھبرانا۔ تنگدل ہونا۔ یا مریض ہونا۔ غم یا عشق سے دل جلنا۔
لَوَّعَهٗ تَلْوِیْعًا. اَلْحُبُّ: بیمار کر دینا۔ عوام کہتے ہیں "لَوَّعَ فُلَانًا" یعنی عذاب دیا۔
اَلْاَعَته اِلَاعَةُ الشَّمْسُ: رنگ بدل دینا۔
اَلتَّدَیُ: پستان کے سرے کا کالا اور متغیر ہونا۔
اِلْتَاعَ اِلْتِیَاعًا قَلْبُهٗ: دل کا غم یا عشق سے جل اٹھنا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ هَائِعٌ لَائِعٌ وهَاعٌ و لَاعٌ یعنی بزدل اور خائف اور مؤنث کے لیے "هَاعَةٌ لَاعَةٌ"
اللاعُ. خائف یا بزدل۔ مریض۔ ج لَاعُوْن ولَاعَةٌ والْوَاعٌ.
اللاعة اللاع کا مؤنث۔ تیز خاطر۔ ج لَاعَات.
اَللَّوْعَة. لَاعَ کا اسم مرۃ۔ غم یا عشق و محبت کی جلن۔ کہا جاتا ہے "فِیْ قَلْبِهٖ لَوْعَةٌ" اس کے دل میں سوزش ہے۔ پستان کے سرے کی سیاہی۔
لَافَ یَلُوْفُ لَوْفًا الطَّعَامَ: کھانا یا چبانا۔
لَافَتِ الدَّابَّةُ الْكَلَا: چوپایہ کا سوکھی گھاس کھانا۔
اَللُّوْف. ـس مِنَ الْكَلا او الطَّعَام: غیر مرغوب گھاس یا کھانا۔

اَللُّوْف. ایک قسم کا پودہ ہے جس کی جڑ میں جنگلی پیاز کی طرح نکلتا ہے۔ واحد لُوْفَةٌ.
اَللُّوْفِی. ایک قسم کی نباتات ہے جو پرانے اسہال کے لیے مجرب ہے۔
اَللِّیْف. خشک گھاس۔ (اصل اس کی لَیْوف ہے)
اَللوافة. پلیتھن۔
اَللَّوَّاف. شطرنجی ساز۔ کہا جاتا ہے كَلَأٌ مَلُوْفٌ. بارش سے تر گھاس۔
لَاقَهٗ یَلُوْقُهٗ لَوْقًا نرم کرنا۔ لَاقَ عَیْنَهٗ: آنکھ پر مارنا الدَّوَاةَ: دوات میں روشنائی درست کرنا۔ کہا جاتا ہے "هُوَ لَا یَلُوْقُ عِنْدَكَ" وہ تمہارے پاس نہیں ٹھہرتا ہے۔
لَوَّقَ تَلْوِیْقًا. الطَّعَامَ: گھی یا مکھن سے تیار کرنا۔
اَللَّوْق. نرم کی ہوئی چیز۔
اَللَّوَق. بیوقوفی۔
اَللَّوْقَة. لَاقَ کا اسم مرۃ۔ وقت۔ کہا جاتا ہے "ذَهَبَ فُلَانٌ لَوْقَةً" فلاں اسی وقت گیا۔ کہا جاتا ہے مَا ذَاقَ لَوَاقًا اس نے کچھ نہیں چکھا۔
اَللُّوْقَةَ وَالْاَلُوْقَة. مکھن۔
اَلْاَلْوَق. بیوقوف۔
اَلْمِلْوَق. دوافروش کا چمچہ۔ (مولدة)
لَاكَ یَلُوْكُ لَوْكًا اللُّقْمَةَ لقمہ کو آہستہ چبانا اور منہ میں پھرانا اَلْفَرَسُ اللِّجَامَ: چبانا اور کاٹنا۔ کہا جاتا ہے "هُوَ یَلُوْكُ اَعْرَاضَ النَّاسِ" وہ لوگوں کی عیب گیری کرتا ہے وَالِكْنِیْ اِلٰی فُلَانٍ میرا پیغام فلاں کو پہنچا دو۔
اَللَّوَاك چبانے کی چیز۔ کہا جاتا ہے "مَا ذَاقَ لَوَاكًا"
اَللَّوْلَاءُ. سختی و تکلیف۔ کہا جاتا ہے وَقَعَ فِی اللَّوْلَاءِ وہ سختی میں پڑا۔
لَوْلَا. حرف تخصیص و تندیم ہے۔ تین طریقوں سے مستعمل ہے۔
(۱) دو جملوں پر داخل ہوتا ہے جس میں پہلا جملہ اسمیہ اور دوسرا فعلیہ ہوتا ہے اور اول کے وجود سے انتفاء ثانی پر دلالت کرتا ہے جیسے "لَوْلَا زَیْدٌ لَاَكْرَمْتُكَ" اگر زید موجود نہ ہوتا تو میں تیرا اکرام کرتا۔ اور جب لَوْلَا کے بعد ضمیر واقع ہو تو ضمیر مرفوع ہونا چاہئے جیسے "لَوْلَا اَنْتُمْ لَكُنَّا مُؤْمِنِیْنَ"
اور لَوْلَایَ لَوْلَاكَ لَوْلَاهُ بہت کم سنا گیا ہے۔
(۲) اور تخصیص اور عرض کے لیے اس صورت میں مضارع کے ساتھ خاص ہے چاہے حقیقتاً ہو یا تاویلاً "جیسے "لَوْلَا تَسْتَغْفِرُوْنَ اللّٰهَ" کیوں تم اللہ سے استغفار نہیں کرتے۔ اور "لَوْلَا اَخَّرْتَنِیْ اِلٰی اَجَلٍ قَرِیْبٍ"
(۳) توبیخ اور تندیم کیلئے۔ اس صورت میں ماضی کے ساتھ خاص ہے جیسے "لَوْلَا جَاءُوْا عَلَیْهِ بِاَرْبَعَةِ شُهَدَاءَ" اور اصل لولاء کی لو ہے جو لا کے ساتھ مرکب ہے اور اس کیلئے جواب کا ہونا ضروری ہے۔ اور اس کے جواب میں لام اکثر آتا ہے مگر جبکہ منفی بلَمْ ہو تو لام کا داخل ہونا ممتنع ہے۔
اَللَّوْلَب. دیکھو مادہ "لُوْب"
لَوْلٰی لَوْلَاةً. پشت پھیرنا۔ کہا جاتا ہے "لَوْلَا مُدْبِرًا".
لَامَهٗ یَلُوْمُهٗ لَوْمًا و مَلَامًا و مَلَامَةً فِیْ كَذَا و عَلٰی كَذَا: ملامت کرنا۔ صفت فاعلی۔ لَائِم وصفت مفعولی مَلُوْمٌ و مَلِیْمٌ.
لِیْمَ بِهٖ: کاٹا جانا۔
لَوَّمَا تَلْوِیْمًا. ملامت کرنا۔ تشدید مبالغہ کے لئے ہے۔ لَوَّمَ لَامًا: حرف لام لکھنا۔
لَاوَمَه مُلَاوَمَةً و لِوَامًا. ایک دوسرے کو ملامت کرنا۔
اَلَامَهٗ اِلَامَةً. ملامت کرنا۔ صفت فاعلی مُلِیْم اور صفت مفعولی مُلَام اور اسم الْمَلَامَة. ج مَلَاوِم. اَلَامَ الرَّجُلُ: مستحق ملامت فعل کرنا۔
تَلَوَّمَ تَلَوُّمًا فِی الْاَمْرِ: انتظار کرنا۔ دیر کرنا۔

تَلَاوَمُوْا. بعض کا بعض کو ملامت کرنا۔
اِلْتَامَ اِلْتِيَامًا. ملامت قبول کرنا۔
اِسْتَلَامَ اِسْتِلَامًا. مستحق ملامت ہونا۔
اِلٰی ضَيْفِهٖ: اچھا سلوک نہ کرنا اِلَيْهِمْ: ایسا فعل کرنا جس پر لوگ ملامت کریں۔
اللائِم. فا۔ ج لُوَّم و لُوَّام و لُيَّم.
اللائِمَةُ. لائم کا مؤنث۔ ملامت۔ کہا جاتا ہے "اِسْتَحَقَّ اللائِمَة" مستحق ملامت ہے۔ ج لَوَائِم.
اللأْمُ. خوف۔ وجود۔ نزدیکی۔ ہر چیز کا سخت۔ حرف لام۔ ج لَامَات.
اللَوْم. مص۔ ملامت۔ خوف۔
اللُوم. لوم کا تخفیف شدہ۔
اللَوْم. بہت ملامت۔
اللَوْمٰی واللوْمَاء. ملامت۔
اللامَة. خوف۔ کہا جاتا ہے "جاءَ بِلَامَةٍ" قابل ملامت فعل کیا۔
اللَوْمَة. لام کا اسم مرۃ۔ کہا جاتا ہے "جاءَ بِلَوْمَةٍ" ایسا کام کرنا جس پر ملامت کی جائے۔
اللُوْمَة. جس کو لوگ ملامت کریں۔ انتظار۔ کہا جاتا ہے "لِیْ فِیْهِ لُوْمَةٌ" مجھے اس کا انتظار ہے۔
اللُوَمَة. جو لوگوں کو بہت ملامت کرے۔
اللَوَّام واللَوَّامَة. بہت ملامت کرنے والا۔ "النَفْسُ اللَوَّامَة" وہ نفس جو کسی غلطی کے ارتکاب پر ملامت کرے۔
اللأميُّ. لام کی جانب منسوب۔
لَامِيَةُ الْعَجَمِ: طغرائی کا قصیدہ لامیہ۔
لَامِيَةُ الْعَرَبِ: شنفری کا قصیدہ لامیہ۔ کہا جاتا ہے "اَنْتَ اَلْوَمُ مِنْ فُلَانٍ". تو فلاں سے زیادہ قابل ملامت ہے۔
المُتَلَوِّم. فا۔ برے فعل کی وجہ سے قابل ملامت حاجت پوری کرنے کا منتظر۔
لَوَّنَ تَلْوِيْنًا الشَّيْئَ: رنگین کرنا البُسْرُ: پختگی کا اثر ظاہر ہونا۔ کہا جاتا ہے "لَوَّنَ الشَّيْبُ فِيْهِ" بالوں میں سفیدی ظاہر ہوئی۔
تَلَوَّنَ الشَّيْئُ: رنگین ہونا۔ مختلف رنگ کا ہونا الرَّجُلُ: متلون مزاج ہونا۔
اِلْوَنَّ اِلْوِنَانًا. بمعنی تَلَوَّنَ.
اللَوْن. جو ایک چیز کو دوسرے سے ممتاز کر دے۔ رنگ۔ ج اَلْوَان.
اللَوْن. قسم۔ کہا جاتا ہے "عِنْدَهٗ لَوْنٌ مِنَ الثِّيَابِ" اس کے پاس کپڑے کی ایک قسم ہے۔ "وتَنَاوَلَ كَذَا وكَذَا لَوْنًا مِنَ الطَعَامِ" اس نے فلاں فلاں قسم کے کھانے کھائے۔ اور کہا جاتا ہے "اَتٰی بِاَلْوَانٍ مِنَ الْحَدِيْثِ" اس نے مختلف قسم کی باتیں کیں۔
التَلْوِيْن. مص۔ تقلہ اور تلذذ کیلئے مختلف قسم کے کھانے پیش کرنا۔ کلام میں ایک اسلوب سے دوسرے اسلوب کو اختیار کرنا۔
المُتَلَوِّن. فا۔ جو ایک حالت و کیفیت پر قائم نہ رہے۔
لَاهَ يَلُوْهُ لَوْهًا و لَوْهَانًا و تَلَوَّهَ السَّرَابُ: چمکنا۔
اللاهَة. سانپ۔
لَوْهُ السرابِ و لَوْهَتُهٗ و لُوُوْهَتُهٗ. سراب کی چمک۔
لَوَاهُ (وَاوِيَةُ العَيْنِ واللام) يَلْوِيْهِ لَيًّا و لَيًّا و لِيَانًا ولَيَّانًا دَيْنَهٗ و بِدَيْنِهٖ: قرض میں ٹال مٹول کرنا فُلَانًا بِحَقِّهٖ: حق کا انکار کرنا۔
لَوِیَ يَلْوٰی لَوًی القِدْحُ او الرَمْلُ: تیر یا ریت کا ٹیڑھا ہونا النَبْتُ: نباتات کا خشک ہونا المِعْدَةُ او الظَّهْرُ: معدہ کا درد والا ہونا۔ پیٹھ کا خمیدہ ہونا۔ صفت مذکر لَوٍ. صفت مؤنث لَوِيَةٌ. لَوِيَتْ لَوًی: الحَيَّةُ: سانپ کا کنڈلی مارنا۔
لَاوَتْ مُلَاوَاةً ولِوَاءً. الحَيَّةُ الحَيَّةَ: سانپ کا سانپ پر لپٹنا۔
اَلْوٰی اِلْوَاءً القَوْمُ: ریت کے موڑ پر پہنچنا۔ الرَّجُلُ: خشک کھیتی والا ہونا۔ دوسرے کیلئے جو کھانا چھپا کر رکھا ہو اس کو کھانا۔ امیر کے جھنڈے کو سینا الامِيْرُ لَهٗ لِوَاءً: امیر کا کسی کیلئے جھنڈا نصب کرنا البَقْلُ: سبزی کا مرجھانا فُلَانٌ: بہت تمنا کرنا بِيَدِهٖ او بِثَوْبِهٖ: ہاتھ یا کپڑے سے اشارہ کرنا بِهٖ: لے جانا بِحَقِّ فُلَانٍ: حق کا انکار کرنا بِمَا فِی الْاِنَاءِ: اپنے لیے خاص کرنا بِهِمُ الدَّهْرُ: ہلاک کرنا بِكَلَامِهٖ: کلام میں تبدیلی کرنا النَبْتُ: نباتات کا خشک ہونا۔ فُلَانٌ اللِوَاءَ: بلند کرنا اور نصب کرنا۔
تَلَوّٰی تَلَوِّيًا الشَّيْئُ: مڑنا البَرْقُ فِی السَّحَابِ: بجلی کا بادل میں پراگندہ چمکنا۔
تَلَاوَوْا تِلَاوِيًا عَلٰی فُلَانٍ: جمع ہونا۔ وتَلَاوِيًا ایک دوسرے پر لپٹنا۔
اِلْتَوٰی اِلْتِوَاءً القِدْحُ او الرَّمْلُ: تیر یا ریت کا ٹیڑھا ہونا عَلَيْهِ الْاَمْرُ: دشوار ہونا الشَّيْئُ: مڑنا لَوِيَّةً: دوسرے کے لیے کھانا چھپا کر رکھنا۔
اِسْتَلْوٰی بِهِمُ الدَّهْرُ: ہلاک کرنا۔
اللَّوُوْنَ واللَّاؤُوْنَ. الَّذِيْنَ کی جمع۔
اللاوِی. اسم فاعل۔ ج لَاوُوْن ولُوَاة.
اللاوِیُّ لاوی بن یعقوب بن اسحق بن ابراہیم علیہم السلام کی جانب منسوب۔
سِفْرُ اللاوِيِّيْن. موجودہ بائبل کی کتابوں میں سے ایک کتاب۔
اَللِوَاءُ: فوج کا ایک عہدہ جو جنرل کے مساوی ہوتا ہے۔ جماعت کا قائد۔ شہروں میں سے ایک حصہ کا نام۔ خاص گنتی شدہ لشکر۔ اسی لئے امیر اللواء کا لفظ فوجی عہد کے لئے بوالا جاتا ہے۔
اللِوَاء. جھنڈا۔ اور یہ رایت سے چھوٹا ہوتا ہے اور کہا جاتا ہے کہ لِوَاء اس وجہ سے کہتے ہیں کہ بڑے ہونے کی وجہ سے موڑ کے رکھا جاتا ہے اور ضرورت ہی کے وقت کھولا جاتا ہے۔ ج اَلْوِيَة واَلْوِيَات. کہا جاتا ہے بَعَثُوْا بالسِوَاءِ واللِوَاءِ.
اللَوٰی. مص۔ معدہ کا درد۔ پشت کی کجی۔
اللَوٰی: بمعنی اللاتی جمع اَلَّتِیْ.
اللُوٰی. باطل باتیں۔
اللِوٰی. ریت کا موڑ۔ یا ریت کی تنگ جگہ ج اَلْوَاءٌ و اَلْوِيَة.

الاَلْوَاء. وادی کے موڑ۔ مملکت کے اطراف۔
اللَّوَّا ایک پرندہ۔
اللَّیَّاء مؤنث اَلْوَی پانی سے دور جگہ۔
اللاوِیَاء ایک قسم کی گھاس داغ کرنے کا آلہ۔
اللَّوَّة بدصورتی۔
اللَّوَّة والِلیَّة عود جس کی دھونی دی جائے۔
اللَّیَّة ابتیں۔
اللاتُ زمانہ جاہلیت کے ایک بت کا نام۔
اللوِیُّ خشک گھاس۔ مرجھائی ہوئی گھاس۔
اللُّوَیُّ ایک درخت کا نام۔
اللوِیَّة دوسرے کیلئے چھپا کر رکھا ہوا کھانا ج لَوَایَا۔
الاَلْوی. سخت جھگڑالو۔ سخت جنگجو۔ تنہا۔ گوشہ نشین۔ مؤنث لَیَّاء. الاَلْوی مِنَ الطَّرِیْقِ: دور کا غیر معروف راستہ۔ ٹیڑھا سینگ۔ خلقتاً مڑی ہوئی دم۔ ج لُیٌّ بالضمِّ اور قیاس کے مطابق لِیٌّ کسرہ یاء کی مناسبت سے ہونا چاہئے۔ کہا جاتا ہے رَمَاهُ اللّٰهُ بِاَخوی اَلْوی خدا اس کو بڑی مصیبت میں مبتلا کرے۔
لَوَیٰ (وَاوِیَّةُ الْعَیْنِ یائیه اللّامِ) یَلْوِیْ لِیًّا و لَوْیًا و لُوِیًّا اَلْحَبْلَ: رسی بٹنا۔ موڑنا الْغُلَامُ لڑکے کا بیس سال کا ہونا عَنِ الْاَمْرِ: سستی کرنا۔ کہا جاتا ہے "لَوَتِ اللیَالی کَفَّهٗ عَلَی الْعَصَا" یعنی بوڑھا بنا دیا (لَیًّا و لَیَّانًا) اَمْرَهٗ عَنِّیْ پوشیدہ رکھنا سِرَّهٗ چھپانا الْحُزْنُ قَلْبَهٗ: پھیر دینا عَلَیْهِ: مڑنا یا انتظار کرنا۔ کہا جاتا ہے مَرَّ لَا یَلْوِیْ عَلٰی اَحَدٍ" وہ اس حال میں گزرا کہ نہ تو ٹھہرتا ہے نہ انتظار کرتا ہے۔ رَاسَهٗ او بِرَاسِهٖ: پھیرنا یا اعراض کرنا۔ لَوَتِ النَّاقَةُ بِذَنْبِهَا: حرکت دینا فُلَانًا عَلٰی فُلَانٍ: فضیلت دینا۔ اور کہا جاتا ہے "فُلَانٌ لَا یَلْوِیْ ظَهْرَهٗ" جبکہ شدت بیان کرنی مقصود ہو۔
لَوّٰی تَلْوِیَةً. عَلَیْهِ الْاَمْرَ دشوار کرنا۔ کہا جاتا ہے "لَوَّی اَعْنَاقَ الرِّجَالِ" یعنی ان کے اوپر غالب آگیا۔
اَلْوَیٰ اِلْوَاءً. بِرَاسِهٖ پھیرنا۔ اَلْوَتِ النَّاقَةُ بِذَنْبِهَا م ہلانا۔
تَلَوّٰی تَلَوِّیًا و اِلْتَوٰی اِلْتِوَاءً الْحَبْلُ: رسی کا بٹا جانا۔
تَلَوَّتِ الْحَیَّةُ کنڈلی مارنا۔
اِلْتَوٰی. الْاَمْرُ: دشوار ہونا عَنِ الْاَمْرِ: سستی کرنا۔
المَلَاوِی مڑے ہوئے راستے۔ کہا جاتا ہے "سَلَکُوْا المَلَادِیَ"
مُلْتَوِیْ. الْوَادِیْ وادی کا موڑ۔
اللَّیَّة. لَوٰی کا اسم مرۃ۔ ج لَوًی.
اَلْیَاتْ اِلْیَاءً. النَّاقَةُ اونٹنی کا سست چلنا۔
لَاتَهٗ یَلِیْتُهٗ لَیْتًا. عَنْ کَذَا روکنا۔ پھیرنا۔
لَاتَ زَیْدًا حَقَّهٗ حق کا گھٹانا۔
اَلَاتَهٗ اِلَاتَةً. عَنْ کَذَا روکنا۔ پھیرنا۔ کہا جاتا ہے "مَا اَلَاتَه مِنْ عَمَلِهٖ شَیْئًا" اس نے اس کے عمل میں کچھ کم نہیں کیا۔
اللِیْتُ. کنارہ گردن۔ مثنی لِیْتَانِ ج اَلْیَات.
لَاتَ دیکھو۔ ل ا ت
لَیْتَ حرف تمنی ہے۔ مستحیل پر اکثر آتا ہے جیسے لَیْتَ الشَّبَابَ یَعُوْدُ کاش جوانی لوٹتی۔ اور ممکن پر کم جیسے لَیْتَ الْعَلِیْلُ یَصِحُّ. کاش بیمار تندرست ہوتا اور یہ اسم کو نصب اور خبر کو رفع دیتا ہے اور لَیْتَ کے ساتھ ما متصل ہوتا ہے۔ مگر پھر بھی اسماء ہی پر داخل ہوتا ہے اسی وجہ سے لیتما قام زیدٌ کہنا جائز نہیں اور اس وقت عمل و ابطال عمل دونوں جائز ہیں عمل تو اختصاص بالاسماء کی وجہ سے اور ابطال عمل دوسرے حروف مشبہ بالفعل پر حمل کی وجہ سے۔ اور جب لَیْتَ کے ساتھ یا متکلم متصل ہو تو لَیْتَنِیْ و لَیْتِیْ دونوں کہا جاتا ہے۔ مگر لیتی نادر ہے۔
لَیَّثَ تَلْیِیْثًا و لَیَّثَ و تَلَیَّثَ تَلَیُّثًا الرَّجُلُ شیر جیسا ہونا۔
لَایَثَهٗ مُلَایَثَةً شیر جیسا معاملہ کرنا۔ شیر کی صفت میں فخر کرنا۔
اِسْتَلْیَثَ شیر جیسا ہونا۔
اللائِث شیر۔
اللَّیْث. شیر۔ ایک قسم کی مکڑی۔ قوت و شدت زبان آور بلیغ۔ ج لُیُوْث و مَلْیَثَة.
اللَّیْثَة شیرنی۔ مضبوط اونٹنی۔ ج لَیْثَات.
الاَلْیَث بہادر۔ مؤنث لَیْثَاء ج لِیْثٌ اور کہا جاتا ہے "هُوَ اَلْیَثُ اَصْحَابِهٖ" وہ اپنے ساتھیوں میں زیادہ قوی اور مضبوط ہے۔
المِلْیَثُ مضبوط قوی۔
المُلَیَّثُ موٹا۔ خوار و ذلیل۔
اللَّیَاذ. تھوڑی چیز۔ کہا جاتا ہے "مَا تَرَکْتُ لَهٗ لَیَاذًا" میں نے اس کے لیے کچھ نہیں چھوڑا۔
لَاذَ یَلِیْذُ لَیْذًا. الرَّجُلُ پناہ لینا۔
المَلِیْذ جائے پناہ
لَیِسَ یَلْیَسُ لَیَسًا الرَّجُلُ دلیر و بہادر ہونا عَنْهُ غافل ہونا۔
لَیْسَ مختلف طریقے سے مستعمل ہے۔
(۱) نفی حال کیلئے۔ اور قرینہ سے حال کے علاوہ کی بھی نفی کرتا ہے جیسے "لَیْسَ خَلْقَ اللّٰهُ مِثْلَهٗ" اور یہ ایسا فعل ہے جس کی گردان نہیں آتی۔ اس کا وزن فعل ہے مگر عین کلمہ کو تخفیفاً ساکن کر دیا گیا ہے اور یہ اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتا ہے جیسے "لَیْسَ زَیْدٌ قَائِمًا" اور اس کی خبر کا اس کے اوپر مقدم کرنا جائز نہیں اور کبھی اس کے ذریعہ سے استثناء کیا جاتا ہے جیسے "جَاءَ نِی الْقَوْمُ لَیْسَ زَیْدًا" اس صورت میں اسم ضمیر مستتر ہے اور جو اسم کے بعد میں واقع ہے وہ بنا بر خبریت کے منصوب ہے۔
(۲) یہ کہ خبر مع الا کے ہو جیسے لَیْسَ الطِّیْبُ اِلَّا الْمِسْكُ.
(۳) یہ کہ جملہ فعلیہ پر داخل ہو یا مبتدا و خبر پر کہ دونوں مرفوع ہوں اور اس صورت میں اسم ضمیر شان ہو گی اور جو جملہ کے بعد میں واقع

ہو گا وہ خبر ہو گا اور محلاً منصوب ہو گا۔ جیسے
لَیْسَ یَقُوْمُ زَیْدٌ. لَیْسَ زَیْدٌ قَائِمٌ. اور
لَیْسَ کی خبر میں تاکید نفی کیلئے با داخل کرتے
ہیں اس صورت میں خبر لفظاً مجرور اور محلاً
منصوب ہوتی ہے۔ جیسے لَیْسَ اللّٰہُ بِظَالِمٍ.

تَلَیَّسَ الرَّجُلُ: صاحب قوت ہونا۔

تَلَایَسَ الرَّجُلُ تَلَایُسًا. نیک خو ہونا۔ عَنْہُ: چشم پوشی کرنا۔

اَلاَلْیَس. نڈر۔ بہادر۔ اونٹ کہ جو کچھ لاد دیا جائے اُٹھالے۔ خانہ نشین۔ شیر۔ نیک خو۔ مؤنث لَیْسَاء ج لِیْس کہا جاتا ہے "قَوْمٌ لِیْسٌ و لُوْسٌ" یعنی سخت قوم "وَابِلٌ لِیْس عَلَی الْحَوْضِ" حوض سے نہ جدا ہونے والا اونٹ۔

اَلْمُلَایِس. ست۔ دیر کرنے والا۔

لَاصَ یَلِیْصُ لَیْصًا. یکسو ہونا الشَّیْئَ: اکھیڑنے کے لیے ہلانا۔

اَلَاصَ اِلَاصَۃً الشَّیْئَ: اکھیڑنے کیلئے ہلانا۔ فُلَانًا عَنْ کَذَا: پھسلانا۔

لَاطَ یَلِیْطُ لَیْطًا. چمٹنا الشَّیْئُ بِقَلْبِہٖ محبوب ہونا۔ دل سے چپکنا فُلَانًا بِفُلَانٍ لاحق کرنا اللّٰہُ فُلَانًا: لعنت کرنا۔ کہا جاتا ہے "مَا یَلِیْطُ بِہِ النَّعِیْمُ" یعنی نعمت اس کے لائق نہیں۔

لَیَّطَ بِہٖ تَلْیِیْطًا. چپکانا۔

اَلَاطَہٗ اَلاطَۃً. چپکانا۔

اللِّیَاط. گچ۔ پائخانہ۔ سود۔ رنگ۔

اللَّیْط. مس۔ رنگ۔

اللِّیْط. رنگ۔ کھال۔ عادت۔ ہر چیز کا چھلکا۔ کہا جاتا ہے "اَتَیْتُہٗ وَلِیْطُ الشَّمْسِ لَمْ یُفْشَرْ" یعنی میں اس کے پاس دن کے ابتدائی حصہ میں قبل اس کے کہ آفتاب کی سرخی زائل ہو آیا۔

اللِّیْطَۃ. نرکل بانس وغیرہ کا چھلکا جو چمٹا رہتا ہے۔ کمان۔ نیزے کا ڈنڈا۔ ج لِیْط و لِیَاط والْیَاط.

لَاعَ یَلِیْعُ لَیْعَانًا. زچ ہونا۔ بزدل ہونا۔ گھبرانا (لَوْعَۃً ولَیْعَۃً) الْجُوْعُ فُلَانًا: بھوک کا سوزش میں مبتلا کرنا۔

اَلَاعَ. زچ ہونا۔ تنگ دل ہونا۔

رِیْحٌ لِیَاعٌ: تیز یا گرم ہوا۔

اللَّیْعَۃ. لَاعَ کا اسم مرۃ۔ لَیْعَۃُ الْجُوْعِ: بھوک کی سوزش۔

لَاغَہٗ یَلِیْغُہٗ لَیْغًا. الشَّیْئَ: پھسلانا۔ لَاغَ الشَّیْئَ: لینے کے لیے پھسلانا۔

تَلَیَّغَ. بیوقوف ظاہر کرنا۔

اللِّیَاغَۃ. بیوقوف۔ کہا جاتا ہے رَجُلٌ لِیَاغَۃٌ: بیوقوف مرد۔

اللَّیْغ. کامل بیوقوفی۔ کہا جاتا ہے طَعَامٌ سَیِّغٌ لَیِّغٌ: خوشگوار کھانا۔

اَلاَلْیَغ. صاف گفتگو نہ کر سکنے والا۔ بیوقوف مؤنث لَیْغَاء ج لِیْغ اور اسی سے مثل ہے "دَرِّی بِمَا عِنْدَكَ یَا لَیْغَاءُ" اے بیوقوف عورت جو کچھ تیرے دل میں ہے اس کو بیان کر۔

لَافَ یَلِیْفُ لَیْفًا. الطَّعَامَ: کھانا۔

لَیَّفَتْ تَلْیِیْفًا. فَسِیْلَۃُ النَّخْلِ: بہت اور موٹی چھال والا ہونا۔ لَیَّفَ فُلَانٌ اللِّیْفَ: لیف کو بنانا۔ الْمُلَیِّفُ فُلَانًا: کسی کی کھال کو کھجور کے ریشے سے ملنا۔

اللِّیْف. کھجور کے درخت کی چھال۔ واحد لِیْفَۃ.

اللِّیْفَانِی. کھجور کی چھال کے مشابہ۔

لِحْیَۃٌ لِیْفَانِیَّۃٌ. گھنی اور پھیلی ہوئی داڑھی۔

الْمُلَیِّف. حمام میں کھجور کی چھال سے بدن کو ملنے والا ملازم۔

لَاقَ الدَّوَاۃَ یَلِیْقُھَا لَیْقًا و لَیْقَۃً. صوف ڈالنا۔ روشنائی درست کرنا۔ دوات کو مَلِیْقَۃ کہتے ہیں۔ لَاقَتِ الدَّوَاۃُ: روشنائی کا صوف سے چمٹنا۔

لَاقَ یَلِیْقُ لَیْقًا و لِیَاقَۃً و لَیَاقًا و لَیَقَانًا بِفُلَانٍ: پناہ لینا اور چمٹنا بِہِ الثَّوْبُ: بدن کے مناسب ہونا۔ کہا جاتا ہے "مَا لُقْتُ بَعْدَكَ بِاَرْضٍ" میں تیرے بعد کسی زمین میں نہیں رہا۔ "وَھٰذَا اَمْرٌ لَا یَلِیْقُ بِكَ وَلَا یَلِیْقُكَ" یہ کام تمہارے مناسب نہیں اور کہا جاتا ہے "مَا یَلِیْقُ اَنْ تَفْعَلَ کَذَا" تمہارے لئے یہ مناسب نہیں کہ تم ایسا کرو۔ و فُلَانٌ لَا یَلِیْقُ بِبَلَدٍ" فلاں کسی شہر میں نہیں ٹھہرتا۔

لَیَّقَ الطَّعَامَ: کھانے کو نرم کرنا الثَّرِیْدَ بِالسَّمْنِ: زیادہ گھی ڈالنا۔

اَلَاقَ الدَّوَاۃَ اِلَاقَۃً. صوف ڈالنا۔ اور روشنائی درست کرنا فُلَانًا بِنَفْسِہٖ: اپنے ساتھ لگا لینا۔ کہا جاتا ہے "مَا اَلَاقَتْنِی الْبَصْرَۃُ" یعنی میں بصرہ میں نہیں ٹھہرا "وَ فُلَانٌ یَا یُلِیْقُہٗ بَلَدٌ" فلاں کسی شہر میں نہیں ٹھہرتا۔ "و فُلَانٌ مَا تُلِیْقُ یَدُہٗ شَیْئًا" یعنی فلاں کے ہاتھ میں کوئی چیز نہیں ٹھہرتی "وَھٰذَا سَیْفٌ لَا یُلِیْقُ شَیْئًا" یعنی یہ ایسی تلوار ہے کہ ہر چیز کو کاٹ دیتی ہے۔

اِلْتَاقَ اِلْتِیَاقًا فُلَانٌ بِفُلَانٍ: دوستی کرنا۔ لَہٗ: چمٹنا الرَّجُلُ: بے نیاز ہونا۔ اور کہا جاتا ہے "اِلْتَاقَ قَلْبِی بِفُلَانٍ" میرا دل فلاں کے ساتھ لگ گیا۔

اِسْتَلَاقَہٗ بِہٖ. چپکانا۔

اللِّیَاق. چراگاہ۔ ثابت قدمی۔ مستقل مزاجی۔

اللِّیَاق. آگ کا شعلہ۔

اللِّیق. ایک سیاہ چیز ہے جس کو سرمہ میں ملاتے ہیں۔

اللِّیَق. چھوٹے چھوٹے بادل کے ٹکڑے۔

اللِّیْقَۃ. اسم ہے لاق سے۔ دوات کا صوف دیوار میں لگانے کی مٹی۔ ج لِیَق۔

لَیْقَنَ الشَّیْءَ: تیل لگانا۔ اللَّیْقُوْنَۃ: خاص تیل۔

وَجْہٌ مُلْتَاقٌ. خوبصورت و دل پسند چہرہ اور اصل مُلْتَاقٌ بِہٖ ہے۔

لَا یَلَہٗ مُلَایَلَۃً. رات کیلئے اُجرت پر لینا اور کہا جاتا ہے "عَامَلَہٗ مُلَایَلَۃً" لیل سے جیسے "عَامَلَہٗ مُیَاوَمَۃً" یوم سے۔

اَلْاَلَ الْقَوْمُ اِلْاَلًا وَ اَلْیَلُوْا اِلْیَالًا رات میں داخل ہونا۔

لَیْلٌ لَائِلٌ لمبی کالی رات۔ مہینے کی کالی رات۔
اللَّیْل رات (مذکر و مؤنث) ج اللَّیَالِی یا
کی زیادتی کے ساتھ خلاف قیاس۔ اور لَیَائِل
بھی کہا گیا ہے۔ اور کہا گیا ہے کہ لَیْلٌ واحد
معنی میں جمع کے ہے اور اس کا واحد لیلہ ہے
جیسے تَمرٌ و تَمرۃٌ اور کہا گیا ہے کہ لیل مثل
لیلۃٌ ہے جیسے کہ عَشِیٌّ و عَشِیَّۃٌ مگر فرق یہ
ہے کہ لیل نہار کے مقابل ہے اور لیلہ یوم
کے۔
اللَّیْلِیّ لیل کی جانب منسوب۔ وہ شخص جو
رات کو چلنا پسند کرے۔
لَیْلَی الْخَمْر شراب کا اُٹھنا۔ اُمُّ لَیْلٰی کالی
شراب۔
لَیْلَۃٌ لَیْلَاء و لَیْلٰی سخت کالی طویل رات
جیسے لَیْلٌ لَائِلٌ۔
اللَّیْلَہ رات یا لیل کا واحد۔ ج لَیْلَات۔
لَیْلٌ اَلْیَل و مُلَیَّلٌ سخت کالی طویل رات
مانند لَیْلٌ لَائِلٌ کے۔
اللِّیْم صلح۔ شکل و صورت میں مشابہ۔ کہا
جاتا ہے "ھُوَ لِیْمُہ" وہ اس کے شکل و
صورت میں مشابہ ہے۔
اللَّیْمُوْن لیمو (دخیل)
لَانَ یَلِیْنُ لِیْنًا و لَیَانًا و لِیْنَۃً نرم ہونا۔
صفت لَیِّنٌ و لَیْنٌ اور اسم اللَّیَان بمعنی
نرمی۔
لَیَّنَ الشَّیْءَ تَلْیِیْنًا و اِلَانَہ اِلَانَۃً و اَلْیَنَہ
اِلْیَانًا نرم کرنا۔ کہا جاتا ہے اَلَانَ لِلْقَوْمِ
جَنَاحَہ اس نے قوم سے نرم برتاؤ کیا۔
لَایَنَہ مُلَایَنَۃً و لِیَانًا نرمی کرنا۔ نرم برتاؤ
کرنا۔ مداہنت کرنا۔
تَلَیَّنَ الشَّیْءُ تَلَیُّنًا نرم ہونا لِفُلَانٍ چاپلوسی
کرنا۔
اِسْتَلَانَ اِسْتِلَانَۃً. الشَّیْءَ نرم سمجھنا۔ نرم
پانا۔
اللَّیَان بس۔ آسودہ زندگی۔ کہا جاتا ہے "و
فِیْ لَیَانٍ مِنَ الْعَیْشِ" وہ آسودہ زندگی اور ناز
و نعمت میں ہے۔
اللَّیِّن نرم۔ ج لَیِّنُوْنَ اور اتباع کی بنا پر کہا
جاتا ہے رَجُلٌ ھَیْنٌ لَیْنٌ.
اللِّیْن بس۔ عجوہ کھجور کے علاوہ ہر ایک قسم کی
کھجور کا درخت واحد لِیْنَۃٌ.
اللَّیْنَۃ. لَیْنٌ کا مؤنث۔ لان کا اسم مرۃ۔ تکیہ
اور اس کو نرمی کی بنا پر لَیْنَہ کہتے ہیں۔
اللِّیْنَۃ بس۔ لان کا اسم نوع۔ کمزوری۔ ڈھیلا
پن۔
اللَّیَانَۃ نرمی۔
اللَّیِّن نرم۔ ج لَیِّنُوْنَ. و اَلْیِنَاء.
الَالْیَن نرم۔ ج اَلَایِن بہت نرم۔
الْمَلْیَنَۃ. نرمی۔ کہا جاتا ہے "اِنَّہ لَذُوْ
مَلْیَنَۃٍ" وہ نرمی و مہربانی والا ہے۔
الْمُلَیِّن مِنَ الْاَدْوِیَۃ قبض کشا دوا۔
اللَّنُوْفَر و النَّیْلُوْفَر کنول کا پھول۔
لَاہَ یَلِیْہِ لَیْھًا چھپنا۔ بلند ہونا۔
اللِّیْوَان ایوان۔ محل جو کشادہ ہو اور تین
اطراف سے گھرا ہوا ہو۔
اللِّیَاء. یَائِیَّۃُ الْعَیْنِ و اللَّامِ ایک قسم کا
سفید غلہ (و اللِّیَاءُ پانی سے دور جگہ۔

# م

م : اَلْمِیْمُ بنیادی حروف میں سے چوبیسواں حرف۔ یہ حروف شفوی سے ہے۔

م۔ حرف ہے جو جمع ذکور پر دلالت کرتا ہے۔ جیسے "ذٰلِکُمْ بِمَا کُنْتُمْ تَسْتَکْبِرُوْنَ فِی الْاَرْضِ" اور کبھی حرف قسم ہوتا ہے اور لفظ اللہ کے ساتھ مخصوص ہے۔ جیسے "مَ اللّٰہِ لَاَفْعَلَنَّ" اور کبھی حرف جر کے بعد استفہام ہوتا ہے جیسے "بِمَ وعَلامَ" کیوں؟ اور اصل میں یہ ما استفہامیہ ہے جس میں سے الف محذوف ہے اور میم کی حرکت فتحہ کی باقی رہ گئی۔

مَا۔ دو قسمیں ہیں۔ حرفیہ واسمیہ۔

حرفیہ کی چند قسمیں ہیں۔

(۱) نافیہ۔ جیسے "مَا هٰذَا بَشَرًا"

(۲) زائدہ۔ جیسے "فَبِمَا رَحْمَةٍ مِنَ اللهِ لِنْتَ لَهُمْ"

(۳) کافہ۔ جیسے "کَاَنَّمَا یُسَاقُوْنَ اِلَی الْمَوْتِ."

(۴) مصدریہ جیسے "وَضَاقَتْ عَلَیْهِمُ الْاَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ."

(۵) مصدریہ ظرفیہ جیسے "وَاَوْصَانِی بِالصَّلٰوۃِ وَالزَّکٰوۃِ مَا دُمْتُ حَیًّا."

اسمیہ کی قسمیں حسب ذیل ہیں۔

(۱) استفہامیہ۔ اور اس سے غیر ذوی العقول کے متعلق سوال ہوتا ہے جیسے "مَا عِنْدَكَ" تمہارے پاس کیا ہے۔ اور ذوی العقول کی صفات کے متعلق بھی سوال کیا جاتا ہے جیسے "مَا زَیْدٌ" اس کے جواب میں مثلاً عاقل یا احمق کہا جائے گا۔

اور جب اس پر حرف جار داخل ہو تو الف محذوف ہوتا ہے اور فتحہ میم پر باقی رہتا ہے جیسے بِمَ و عَلامَ اور کبھی میم ساکن کیا جاتا ہے۔

(۲) موصولہ جیسے "مَا عِنْدَکُمْ یَنْفَدُ وَمَا عِنْدَاللهِ بَاقٍ"

(۳) وہ جو جزا کے لیے ہو جیسے "مَا یَفْعَلْ اَفْعَلْ"

(۴) وہ جو تعجب کیلئے ہو جیسے "مَا اَحْسَنَ زَیْدًا."

(۵) وہ جو فعل کے ساتھ مصدر کی تاویل میں ہو جائے جیسے "بلغنی ما صَنَعْتَ"

(۶) وہ جو نکرہ ہو اور اس کیلئے صفت لازم ہے جیسے "مررتُ بما مُعْجِب لك"

(۷) وہ جو ابہام کیلئے ہو جیسے "اَعْطِنِیْ کِتَابًا مَا" یعنی کوئی کتاب مجھے دو۔ "جاء لِاَمْرٍ مَا" کسی کام کیلئے آیا۔ اس کا نام ابہامیہ ہے۔ اور "غَسَلْتُهٗ غَسْلًا نِعِمَّا" کی تقدیر غَسَلْتُهٗ نِعْمَ الْغَسْل ہے۔

المَاهِیَةُ مِنَ الْاَمْرِ او الشَّیءِ: حقیقت طبیعت قوام شی یا ہر وہ چیز جو ماھو کے جواب میں واقع ہو۔

الماء۔ دیکھئے موہ۔

مَؤُجَ (ک) مُؤُوْجَةً۔ بیوقوف ہونا۔

المَاءُ: پانی کا کڑوا و کھاری ہونا۔

المَاجُ بیوقوف۔ مضطرب۔ اضطراب۔ کڑوا کھاری پانی۔

مَادَ (ف) مَادًا۔ النباتُ او الشَّجرُ: نباتات کا لہلہانا۔ تروتازہ ہونا۔ جڑ میں پانی بہتا ہوا ہونا۔ نرم و نازک ہونا۔

اَمَادَ الرِّیُّ النَّبَاتَ: نباتات کو تروتازہ کرنا۔

اِمْتَادَ الْخَیْرَ: بھلائی حاصل کرنا۔

المَادُ والیَمْوُوْد۔ تروتازہ و نرم و نازک۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ او غُصْنٌ مَادٌ و یَمْوُوْدٌ وَ جَارِیَةٌ مَادَةٌ و یَمْوُوْد و یَمْوُوْدَةٌ" نرم و نازک (مرد یا شاخ یا لڑکی)

المَیْد۔ نازک۔ نازپروردہ۔

مَارَ (ف) مَارًا السِّقاءَ: وسیع کرنا بَیْنَ القَوْمِ: فساد کرا دینا۔ فساد پر اکسانا۔

مَئِرَ (س) مَارًا۔ الْجُرْحُ: زخم کا خراب ہونا اور سوجنا عَلٰی فُلانٍ: دشمنی سوچنا۔

اِمْتَارَ عَلٰی فُلانٍ: کینہ کرنا۔

مَاءَرَهٗ مِئارًا و مُماءَرَةً۔ مفاخرت کرنا۔

ہٗ فِیْ فِعْلِهٖ: برابری کرنا۔ مَاءَرَ بَیْنَ القَوْمِ: فسادڈالنا۔ فساد پر اکسانا۔

تَمَاءَرَ تَمَاءُرًا۔ ایک دوسرے پر فخر کرنا۔

المَئِرُ مِنَ الْاُمُوْرِ: سخت و دشوار (والمِئر) فساد انگیز۔

المِئْرَةُ۔ عداوت۔ چغل خوری۔ ج مِئَر.

اَمْرٌ مَئِیْرٌ۔ سخت۔

مَاسَ (ف) مَاسًا عَلَیْهِ: غضبناک ہونا۔ بَیْنَ القَوْمِ: فساد انگیزی کرنا الدبّاغ

الْجِلْدَ: چرم ساز کا کھال کو ملنا دلنا (و مَئِسَ (س) مَأْسًا) الجُرْحُ: زخم کا کشادہ ہونا۔

المَأْس: مس۔ وہ شخص جو کسی کی نصیحت قبول نہ کرے۔

المَائِس والمَآس والمُؤْوس والمِمْاس والمِمْآس. چغل خور۔ فساد انگیز۔

مَاشَ(ف) مَاشًا عَنْهُ بِكَذَا: دفع کرنا۔ ہٹانا مَاشَ الْمَطَرُ الْاَرْضَ: سیراب کرنا۔ مطر کو مَئِيْش کہتے ہیں۔

مَئِقَ(س) مَأَقًا الصَّبِيُّ: سسکی لینا۔ صفت مَئِقٌ الرَّجُلُ: شدتِ غیظ سے رونکلنا۔

اَمْاَقَ. سسکی لینا۔

اِمْتَاقَ. سسکی لینا غَضَبُهٗ: سخت غضبناک ہونا اِلَيَّ بِالْبُكَاءِ: روانسا ہونا۔

اَلْمَاْق والمُؤْق والمُوْق ج آماق و اَمْآق و مَوَاق و مَآق. والمُؤْقِيْ والمَوْقِيء والمَاْقِي. ج مَآق: ناک کی طرف کا گوشۂ چشم۔ المُؤْق والمُوْق مِنَ الاَرْضِ: زمین کے پست کنارے۔ ج آمان.

المَاْق. زیادتی گریہ۔

المَاْقَة. شرم و عار سے کراہت۔ شدت غضب۔ حمیت۔

المَئِق. جلدی رو پڑنے والا۔ اور اسی سے مثل ہے۔ "اَنَا تَئِقٌ وَاَنْتَ مَئِقٌ" دو مختلف مزاج لوگوں پر بولی جاتی ہے اس لیے کہ تَئِق جلدی سے شرارت کرنے والے کو اور مَئِق جلدی سے رونے والے کو کہتے ہیں۔

المَاْقَة. سسکی۔ گریہ وزاری کرنا۔

المَوَاقِيْ. ناک کی طرف کے آنکھ کے گوشے واحد۔ مَاقِي.

مَاَلَ و مَئِلَ (ف س) و مَؤُلَ (ک) مُؤُوْلَةً و مَاَلَةً. موٹا ہونا۔ صفت مَئِلٌ و مَاْلٌ. کہا جاتا ہے "جَاءَهٗ اَمْرٌ مَا مَاَلَ لَهٗ مَاْلًا" اس پر ایسا معاملہ آپڑا جس کیلئے وہ تیار نہیں تھا اور نہ اس کو اس کا علم تھا۔

المَاْل. جائے پناہ۔

المَاْلَة. باغ۔ چکی۔ ج مِئَال.

المُمْتَئِل. لمبا سیدھا مرد۔

المَالَج. کرنی۔ کہگل کرنے کا آلہ ج مَآلِج (دخیل) اس کیلئے فصیح عربی المِسْيَعَة ہے۔

مَاْمَاْتْ مَاْمَاَةً. الشَّاةُ او الظَّبْيَةُ: بکری یا ہرن کا ممیانا۔

مَاَنَ(ف) مَاْنًا. الرَّجُلَ: ناف پر مارنا۔ چوکنا رہنا۔ پرہیز کرنا القَوْمَ: نان و نفقہ برداشت کرنا (اور مَانَ يَمُوْنُ اجوف واوی سے بھی مستعمل ہے "اَتَانِيْ هٰذَا الْاَمْرُ فَمَا مَاَنْتُ لَهٗ اَوْ مَا مَاَنْتُ مَاْنَهٗ" مجھے یہ معاملہ پیش آیا اور میں نے اس کی پروا نہیں کی۔ اور نہ مجھے اس کا علم ہوا۔ "وَاِمْاَنْ مَاْنَكَ وَاِشْاَنْ شَاْنَكَ" یعنی جو تمہیں اچھا معلوم ہو کرو "وَاَنَا اَمْاَنُهٗ"

مَاَّنَ تَمْئِنَةً. الشَّيْءَ: تیار کرنا فُلَانًا: خبردار کرنا۔ جتانا (وَمَاءَنَ) فِي الْاَمْرِ: غور کرنا، سوچنا۔

تَمَاءَنَ تَمَاؤُنًا الشَّيْءُ: پرانا ہونا۔ کہنہ ہونا۔

المَاْنَة. ناف۔ ناف کے گرد اگرد۔ ج مَاْنَات و مُؤُوْن. خلاف قیاس (جیسے بَدْرَة و بُدُوْر) (والمَاْن) کمر۔ المَاْن: کدال۔

المُؤْنَة والمَؤُوْنَة. خوراک۔ سختی و بوجھ ج مُؤَن.

المَئِنَّة. علامت۔

المَمْاَنَة. سزاوار۔ لائق۔ مناسب۔ کہا جاتا ہے "هُوَ مَمْاَنَةٌ لِكَذَا" یعنی وہ اس کے مناسب ہے۔

مَا اَيَمُوْؤُ مُؤَاءَ السِّنَّوْرُ: بلی کا میاؤں میاؤں کرنا۔

مَا اَيَمُوْؤُ مَاْوًا. الْجِلْدَ: کھال کو پھیلانے کیلئے کھینچنا بَيْنَهُمْ: فساد انگیزی کرنا۔

تَمَاَّى تَمَئِّيًا الْجِلْدُ: کھال کھینچ کر چوڑی ہونا الشَّرُّ بَيْنَهُمْ: فساد پھیلنا۔

المَاْوَة. پست زمین ج مَاْوٌ.

مَاَى يَمْاَى مَاْيًا. الْجِلْدَ: کھال کو کھینچنا۔ القَوْمَ: اپنے کو شامل کر کے سو (۱۰۰) پورا کرنا۔ قوم کو مَمْئِيُّوْنَ کہتے ہیں بَيْنَهُمْ: فساد انگیزی کرنا فِي الْاَمْرِ: مبالغہ کرنا الشَّجَرُ: درخت کا پتوں والا ہونا۔

اَمْاَى اِمْاَءً. القَوْمُ: سو (۱۰۰) ہونا۔ صفت مُمْؤُوْن. القَوْمَ: اپنے آپ کو شامل کر کے سو (۱۰۰) پورا کرنا۔

تَمَاَّى تَمَئِّيًا. السِّقَاءُ: کشادہ ہونا۔ کھنچنا۔ الشَّرُّ بَيْنَ الْقَوْمِ: فساد پھیلنا۔

المِائَة. سو (۱۰۰)۔ ج مِئَات و مِئُوْن و مُئُوْن و مِئِيّ اور نسبت کے لیے مِئَوِيٌّ. لفظ ماءۃ میں الف لکھا جاتا ہے پڑھا نہیں جاتا۔ کہا جاتا ہے "شَارَطَهٗ مُمَاءَاةً" یعنی اس نے سو (۱۰۰) کی شرط کی جیسے کہا جاتا ہے شَارَطَهٗ مُؤَالَفَةً یعنی ہزار کی شرط کی۔

مَتَّهٗ(ن) مَتًّا. کھینچنا الْحَبْلَ: رسّی کو بغیر چرخی کے کھینچنا اِلٰى فُلَانٍ بِقَرَابَةٍ: تعلق پیدا کرنا۔ کہا جاتا ہے "مَتَّ بَيْنَنَا رَحِمٌ مَاتَّةٌ" ہمارے درمیان قرابت قریبہ ہے ۵ قرابت ڈھونڈنا۔

مَاتَّ فُلَانًا: قرابت یاد دلانا۔

المَاتَّة. ج مَوَاتٌّ والمَتَات وسیلہ۔ قرابت۔ رشتہ داری۔

مَتَاهٗ(ف) مَتْاً بِالْعَصَاءِ: لاٹھی سے مارنا۔

مَتَحَ(ف) مَتْحًا الْمَاءَ: پانی نکالنا الدَّلْوَ وبِهَا: ڈول کھینچنا۔ صفت مَاتِح و مَتُوْح فُلَانًا: مارنا پچھاڑنا الشَّيْءَ: اکھیڑنا الشَّجَرَةَ: کاٹنا الخَمْسِيْنَ: پچاس کے قریب ہونا۔

مَتَحَ و مَتَّحَ وَاَمْتَحَ. الجَرَادُ: ٹڈی کا انڈے دینے کے لیے زمین پر دم کو پٹکنا۔

اِمْتَتَحَ الشَّيْءَ: جڑ سے کھینچنا۔

تَمَتَّحَتْ الْاِبِلُ فِيْ سَيْرِهَا: اپنے ہاتھوں سے آرام لینا۔

المَتُوْح. پانی نکالنے والا۔ دور۔ بِئْرٌ مَتُوْحٌ قریب پانی والا کنواں۔

المَتَّاح. بہت لمبا۔ کہا جاتا ہے يَوْمٌ مَتَّاحٌ و فَرْسَخٌ مَتَّاحٌ.

مَتَخَ(ن ض) مَتْخًا الشَّيْءَ اُکھیڑنا ۔ کاٹنا الجَرَادُ ٹڈی کا انڈے دینے کیلئے زمین پر دم مارنا بِالدَّلْوِ کھینچنا ۂ بِالسَّهْمِ تیر مارنا فُلَانًا مارنا اور دور کرنا الشَّيْءُ بلند ہونا فِي الشَّيْءِ گڑنا بِسِلْحِهِ بیٹ کرنا الشَّيْءَ بلند کرنا الخَمْسِيْنَ پچاس کے قریب ہونا الجَارِيَةَ جماع کرنا۔

اِمْتَاخَ الشَّيْءَ کھینچنا۔

عُوْدٌ مِتِّيْخ نازک لمبی لکڑی۔

المِتِّيْخَة چھڑی۔ لاٹھی۔ کوڑا۔

مَتَدَ(ن) مُتُوْدًا بِالْمَكَانِ اقامت کرنا۔

مَتَرَ(ن) مَتْرًا الشَّيْءَ کاٹنا الحَبْلَ رسّی کھینچنا بِسِلْحِهِ بیٹ کرنا الجَارِيَةَ جماع کرنا۔

تَمَاتَرَ گرنا۔ تَمَاتَرُوا الشَّيْءَ کھینچنا۔

اِمْتَرَ اِمِّتَارًا الحَبْلُ رسّی کھینچنا (اس کی اصل اِمْتَتَرَ ہے پہلی تاء کو میم سے بدل دیا گیا ہے)

المِتْر میٹر۔

اَلْمِتِيُوْرُوكِرَاف موسمی حالات کی تبدیلی کا پتہ بتانے کا آلہ۔

مَتَزَ(ن) مَتْزًا بِسِلْحِهِ بیٹ کرنا۔

مَتَسَ(ض) مَتْسًا الشَّيْءَ اکھیڑنے کیلئے جھکانا (ن) (مَتْسًا) بِالْحَبْسِ پائخانہ کرنا۔

مَتِشَتْ(س) مَتَشًا عَيْنُهُ آنکھ کا دھوپ یا بھوک کی وجہ سے چندھیا جانا۔ صفت اَمْتَش مؤنث مَتْشَاء ج مُتْش

مَتَشَ(ض) مَتْشًا الشَّيْءَ انگلیوں سے بکھیرنا۔ جمع کرنا اَخْلَافَ النَّاقَةِ آہستہ آہستہ دوھنا۔ المَتْش والمَتَش جوانوں کے ناخن کی سفیدی۔

مَتَعَ(ف) مَتْعًا و مُتْعَةً بِالشَّيْءِ لے جانا۔

مَتَعَ(ف) مُتُوْعًا الشَّيْءُ لمبا ہونا النَّهَارُ دن کا بلند ہونا النَّبِيْذُ نبیذ کا سخت سرخ ہونا الرَّجُلُ زیرک ہونا السَّرَابُ دن کے ابتدائی حصہ میں بلند ہونا الحَبْلُ رسّی کا مضبوط ہونا (مَتْعًا و مُتْعًا) بِفُلَانٍ جھوٹ بولنا (مَتْعًا و مُتْعَةً) بِالشَّيْءِ لے جانا۔

مَتُعَ(ک) مَتَاعَةً الرَّجُلُ زیرک ہونا۔

مَتَّعَ الشَّيْءَ لمبا کرنا ۂ اللهُ طویل عمر دینا۔ ۂ اللهُ بِكَذَا مدت تک نفع اٹھانے دینا۔ المَرْاَةَ المُطَلَّقَةَ مطلقہ عورت کو متعہ دینا۔

اَمْتَعَهُ اللهُ بِكَذَا مدت تک نفع اٹھانے دینا۔ اور کہا جاتا ہے "اَبْقَاكَ اللهُ وَاَمْتَعَ بِكَ" یعنی اللہ تمہاری عمر دراز کرے۔ اَمْتَعَ بِمَالِهِ فائدہ اٹھانا عَنْ كَذَا بے نیاز ہونا۔ کہا جاتا ہے "اَمْتَعَنِي بِفِرَاقِهِ" اس نے اپنے فراق وجدائی کا سامان مجھے دیا۔

تَمَتَّعَ و اِسْتَمْتَعَ بِكَذَا و مِنْ كَذَا مدت تک فائدہ اٹھانا بِمَالِهِ آسودگی کے ساتھ زندگی بسر کرنا۔ تَمَتَّعَ حج تمتع کرنا۔

المَتْع والمُتْع مکر۔

المُتْعَة والمِتْعَة اسم ہے تَمْتِيْع کا۔ تھوڑا توشہ۔ تھوڑی خوراک۔ شکار یا کھانا جس سے فائدہ اٹھایا جائے۔ کہا جاتا ہے "اَبْغِنِي مُتْعَةً اَعِيْشُ بِهَا" میرے لیے تھوڑی سی خوراک تلاش کرو جس سے زندگی بسر کر سکوں المَتْعَه مشکیزہ، ڈول، رسّی۔ مُتْعَةُ المَرْاَةِ قمیص، ازار، چادر جو مطلقہ عورت کو دیا جائے اور اس کو مُتْعَةُ الطَّلَاق بھی کہتے ہیں۔ ج مُتَعٌ و مِتَعٌ۔

المَتَاع چاندی و سونے کے علاوہ سامانِ زندگی۔ ہر وہ چیز جس کو انسان پہنے یا بچھائے۔ ہر وہ چیز جس سے تھوڑا سا فائدہ اٹھایا جائے پھر فنا ہو جائے۔ کہا جاتا ہے "اِنَّمَا الحَيٰوةُ الدُّنْيَا مَتَاعٌ"، ج اَمْتِعَة جج اَمَاتِع و اَمَاتِيْع۔

اَلْمَاتِع فاہر چیز کا لمبا۔ ہر چیز کا عمدہ۔ نہایت عمدہ۔ بہت سرخ شراب و سرکہ۔ جھکی ہوئی ترازو۔ مضبوط بٹی ہوئی رسّی۔ رَجُلٌ مَاتِعٌ افعال خیر میں کامل۔

مَتَكَ(ن) مَتْكًا الشَّيْءَ کاٹنا۔

مَاتَكَهُ مُمَاتَكَةً فِي البَيْعِ بیع کی مہارت میں غالب ہونا۔

تَمَتَّكَ الشَّرَابَ گھونٹ گھونٹ پینا۔

المَتْك والمُتْك والمُتُك مکھی کی ناک۔ لیموں۔ سوسن۔ مَتْكُ الذُّبَابِ مکھی کی بیٹ۔

مَتَلَ(ن) مَتْلًا الشَّيْءَ ہلانا۔ زور سے ہلانا۔

مَتُنَ(ک) مَتَانَةً مضبوط و قوی ہونا۔ صفت مَتْنٌ و مَتِيْنٌ۔

مَتَنَ(ن) مُتُوْنًا بِالْمَكَانِ اقامت کرنا۔ الرَّجُلُ قسم کھانا۔ سفر کرنا بِفُلَانٍ پورے دن ساتھ چلنا الشَّيْءَ کھینچنا الكَبْشَ مینڈھے کے بیضہ کو مع رگوں کے نکالنا ۂ بِالسَّوْطِ کوڑے سے بہت مارنا۔

مَتَنَ(ن و ض) مَتْنًا و اَمْتَنَ پیٹھ پر مارنا۔

مَتَّنَ الشَّيْءَ مضبوط بنانا الدَّلْوَ ڈول کو مضبوط باندھنا الخَيْمَةَ خیمہ کو مضبوط کسنا الطَّعَامَ مصالحہ سے عمدہ بنانا لِمَنْ سَابَقَه آگے بڑھنے والے سے یہ کہنا کہ فلاں مقام پر آگے بڑھ جاؤ اور میں تم سے آکر مل جاؤں گا۔

مَاتَنَ فُلَانًا ٹالنا۔ بہت دور کر دینا ۂ فِي الشِّعْرِ مقابلہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "بَيْنَهُمَا مُمَاتَنَةٌ" ان کے درمیان ہر چیز میں مقابلہ ہے "مَاتَنَ الرَّجُلُ" جیسا معاملہ اس کے ساتھ کیا گیا ہے ویسا ہی کرنا۔

تَمَاتَنَ الشَّاعِرَانِ فِي الشِّعْرِ باہم مقابلہ کرنا۔

المَتْن مص پیٹھ (مذکر و مؤنث) مَتْنُ الشَّيْءِ چیز کا ظاہری حصہ۔ مَتْنُ الاَرْضِ زمین کا بلند و ہموار حصہ الطَّرِيْقِ راستہ کا وسط الكِتَابِ کتاب کی اصل عبارت شرح و حاشیہ کے علاوہ اللغة لغت کے اصول و قواعد اور اس کے مفردات۔ کہا جاتا ہے "سَارَ مَتْنَ النَّهَارِ"، یعنی سارے دن چلتا رہا۔ مَتْنَا الظَّهْرِ پیٹھ کے دونوں طرف کے پہلو ج مِتَان و مُتُوْن۔

المَتْنَة سخت و بلند زمین۔ مَتْنَةُ الظَّهْرِ پیٹھ کا پہلو۔ ج مِتَان و مُتُوْن۔

المَتِيْن مضبوط۔ قوی۔ کہا جاتا ہے "حَبْلٌ

مَتِیْنٌ" مضبوط رسّی "وَرَایٌ مَتِیْنٌ و فِیْ رَایِهٖ مَتَانَةٌ" سنجیدہ رائے۔ اس کی رائے میں سنجیدگی ہے اور متین اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنٰی میں سے ہے یعنی باری تعالیٰ قوی و غالب ہے اس کو افعال میں مشقت اور کلفت لاحق نہیں ہوتی۔ ج مِتَان.

المِتَان. دو ستونوں کے درمیان کا فاصلہ ج مُتُن.

التِّمْتِیْن مر (و التِمْتان) خیمہ کی رسیاں۔ ج تَمَاتِیْن.

المَاتِن. فا۔ متن کتاب کا لکھنے والا۔

سَیْرٌ مُمَاتِن. سفر بعید۔ کہا جاتا ہے "سَارَ سَیْرًا مُمَاتِنًا" وہ تیز چلا۔

مَتِهَ (س) مَتَهًا. گمراہی میں مبتلا ہونا۔

مَتَهَ (ف) مَتْهًا الدَّلْوَ: ڈھول کھینچنا۔

تَمَتَّهَ. حیران ہونا۔ بیوقوف ہونا۔ بغیر خوبی کے وصف کا طالب ہونا۔ تکبر کرنا۔ بعید ہونا۔ مبالغہ کرنا۔ گمراہی اور بیہودہ باتوں میں مشغول ہونا۔

تَمَاتَهَ عَنِ الشَّیْءِ: غفلت برتنا القَوْمُ: دور ہونا۔

مَتَا یَمْتُوْ مَتْوًا. الشَّیْءَ: کھینچنا۔ مَتَاهُ بِالعَصَا: لاٹھی سے مارنا۔

اَمْتٰی اِمْتَاءً. بری چال چلنا۔ زیادہ رزق والا ہونا۔ بڑی عمر والا ہونا۔

تَمَتّٰی. لغت ہے تمطّٰی میں بمعنی انگڑائی لینا۔

مَتٰی. اسم استفہام ہے زمانہ کیلئے۔ اسم شرط ہے جملہ شرطیہ کے دونوں فعلوں کو جزم دیتا ہے جیسے مَتٰی اَضَعِ العِمَامَةَ تَعْرِفُوْنِیْ.

مَتٰی یَمْتِیْ مَتْیًا. الشَّیْءَ: کھینچنا۔

مَثَّ (ن) مَثًّا. العَظْمُ: ہڈی سے گوادبہہ جانا الزِّقُّ و السِّقَاءُ: ٹپکنا الرَّجُلُ: موٹاپے کی وجہ سے پسینہ آنا۔ کہا جاتا ہے "جَاءَ یَمُثُّ" جبکہ کوئی موٹا آدمی آئے اور اس کی کھال پر موٹائی کی وجہ سے کچھ تیل کا سا اثر معلوم ہو۔ مَثَّ یَدَهٗ: رومال سے ہاتھ پونچھنا شَارِبَهٗ: مونچھ کی چکناہٹ کو ہاتھ سے پونچھنا الجُرْحَ: زخم سے پیپ اور مادہ فاسد کو صاف کرنا الحَدِیْثَ: بات پھیلانا۔ نبتٌ مَثَاثٌ. تر گھاس۔

مَثَجَ (ن) مَثْجًا الشَّیْءَ: ملانا فُلَانًا: کھلانا البِئْرَ: کنواں صاف کرنا بِالعَطِیَّةِ: بخشش کرنا۔

مَثَدَ (ن) مَثْدًا بَیْنَ الحِجَارَةِ: چھپ کر گھات میں بیٹھنا اور دیدبانی کرنا الرَّجُلَ: دیدبان مقرر کرنا۔

المَاثِد. فا۔ نگہبان۔ دیدبان۔

مَثَطَ (ن) مَثْطًا. ہاتھ سے زمین میں کسی چیز کو گاڑنا۔

مَثَعَتْ (ن س ف) مَثْعًا المَرْأَةُ: عورت کا بری چال چلنا۔

تَمَثَّعَ. بجو کا چلنا۔

المَثْعَاءُ. بدبودار بجو۔

مَثَلَ (ن) مُثُوْلًا فُلَانًا: مانند ہونا القَمَرُ: ظاہر ہونا۔ غائب ہونا الرَّجُلُ: زمین سے چمٹنا۔ اپنی جگہ سے ہٹنا التِّمْثَالَ: مجسمے بنانا فُلَانًا بِفُلَانٍ: مشابہت دینا۔

مَثَلَ (ن ض) مَثْلًا و مُثْلَةً بِالرَّجُلِ: عذاب دینا بِالقَتِیْلِ: مثلہ کرنا۔ ناک، کان وغیرہ کاٹنا۔

مَثُلَ (ک ن) مُثُوْلًا بَیْنَ یَدَیْ فُلَانٍ: کسی کے سامنے کھڑا ہونا۔

مَثُلَ (ک) مَثَالَةً. افضل ہونا۔

مَثَّلَ تَمْثِیْلًا الشَّیْءَ لِفُلَانٍ: ہو بہو تصویر بنانا الحَدِیْثَ و بِالحَدِیْثِ. بیان کرنا۔ مَثَّلَ بِفُلَانٍ عذاب دینا بِالقَتِیْلِ: مثلہ کرنا المِثَالَ نمونہ بنانا التَّمَاثِیْلَ مجسمے بنانا (تمثیلا و تِمْثَالًا) الشَّیْءَ بِالشَّیْءِ: مشابہت دینا۔

مَاثَلَهٗ مُمَاثَلَةً. مشابہت دینا۔ مَاثَلَهٗ بِفُلَانٍ: تشبیہ دینا۔

اَمْثَلَهٗ. فُلَانًا و بِهٖ: مانند بنانا الحَاکِمُ فُلَانًا: قصاص میں قتل کرنا الحَاکِمُ فُلَانًا مِنْ فُلَانٍ: قصاص لینا۔

تَمَثَّلَ الحَدِیْثَ و بِالحَدِیْثِ: بیان کرنا الشَّیْءَ: مثال کا تصور کرنا لَهُ الشَّیْءُ: تصور ہونا بِالشَّیْءِ: مثال دینا۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا البَیْتُ مَثَلٌ یُتَمَثَّلُ بِهٖ" یہ شعر مثال ہے جس کی مثال دی جاتی ہے مِنْهُ: بدلہ لینا بَیْنَ یَدَیْهِ: سامنے کھڑا ہونا۔ تَمَثَّلَ مِثَالًا: نمونہ بنانا بِهٖ: مشابہ ہونا۔

اِمْتَثَلَ المَثَلَ و بِالمَثَلِ: بیان کرنا الاَمْرَ: فرمانبرداری کرنا الشَّیْءَ: نمونہ پر بنانا الطَّرِیْقَةَ پیروی کرنا مِنَ القَاتِلِ: قصاص لینا۔

تَمَاثَلَ الشَّیْئَانِ: باہم مشابہ ہونا العَلِیْلُ مِنْ عِلَّتِهٖ: بیمار کا اچھے ہونے کے قریب ہونا۔

المِثْل. شبہ۔ نظیر۔ مشابہ۔ ج اَمْثَال (مذکر ومؤنث واحد تثنیہ جمع سبھی کیلئے آتا ہے) کہا جاتا ہے "هُوَ و هِیَ و هُمَا و هُمْ و هُنَّ مِثْلُهٗ" اور مهم اَمْثَالُهُمْ بھی بولا جاتا ہے۔ و" فُلَانٌ مُسْتَرَادٌ لِمِثْلِهٖ" یعنی اس کے مانند طلب کیا جاتا ہے اور اس پر بخل کیا جاتا ہے اور ایسا ہی ہے "هُوَ مُسْتَرَادَةٌ لِمِثْلِهَا"

المَثَل. مشابہ۔ نظیر۔ (لغت ہے مثل میں) صفت۔ بات۔ کہاوت۔ (کہاوت کے الفاظ میں کسی قسم کا تغیر نہیں ہوتا) عبرت۔ دلیل۔ ج اَمْثَال.

المُثْلَة. آفت۔ ناک، کان کاٹنا۔ المَثُلَة و المُثْلَة: سزا۔ عذاب۔ المَثُلَة اُمم ماضیہ کی عبرتناک سزائیں۔ ج مَثُلَات.

المِثَال مقدار۔ شبہ۔ قصاص۔ بستر۔ چیز ج اَمْثِلَة و مُثُل و مُثْل.

المَثَالَة. فضیلت۔ اچھی حالت۔

الاُمْثُوْلَة. شعر جو مثال میں پیش کیا جائے ج اَمَاثِیْل و اُمْثُوْلَات.

المِثَالِیَّة: ایک فلسفی مذہب جو چیزوں کی حقیقت کا انکار کرتے ہیں بقول ان کے یہ خیالی چیز ہے۔

اس کو العِنَادِیَّة بھی بولتے ہیں۔

التَّمَثُّلُ و التَّمْثِیْلُ فِی الغِذَاءِ: غذا کی اصل صورت تبدیل ہو کر دوسری غذائیت والی شکل

بننا۔
التِمْثال. تصویر۔ مجسمہ۔ج تَماثِیل.
المِثِیل. شبیہ۔ نظیر۔ عمدہ۔ج مُثُل.
الماثِل. فا۔ ج مَثَلٌ جیسے خادِم و خَدَم مِنَ الرُّسُوم: مٹا ہوا نشان۔ کہا جاتا ہے مِثْلٌ ماثِلٌ.
الماثِلَة. ماثِل کا مؤنث۔ چراغ دان۔ ڈیوٹ۔
الاَمْثَل. افضل۔ج اَماثِل و مُثُل. مؤنث مُثْلٰی. اَماثِلُ القَوْمِ: قوم کے برگزیدہ لوگ۔ الطَّرِيْقَةُ: المُثْلٰی: اشبہ بالحق طریقہ۔ اور کہا جاتا ہے اَلْمَرِيْضُ اليَوْمَ اَمْثَلُ: مریض کی حالت آج اچھی ہے۔
مَثِنَ(س) مَثَنًا. مثانہ میں پیشاب نہ رکنا۔ صفت اَمْثَنُ و مَثِنٌ. مؤنث مَثْناء و مَثِنَةٌ.
مَثَنَ(ن ض) مَثْنًا الرَّجُلَ: مثانہ پر مارنا۔
مُثِنَ مَثْنًا. مثانہ کی بیماری والا ہونا۔ صفت مَمْثُوْنٌ و مَثِيْنٌ.
المَثانَة. پیشاب جمع ہونے کی جھلی۔ بچہ دانی۔ج مَثانات.
مَجَّ(ن) مَجًّا الشَّرابَ او الشَّئَ و بہ مِنْ فَمِہٖ: کلی کرنا۔ اور بطور استعارہ کے کہا جاتا ہے "هٰذَا كَلامٌ تَمجُّهُ الاَسْماعُ" یعنی یہ ایسا کلام ہے جس کو کان سننا نہیں چاہتے۔
مَجَّجَ العِنَبُ: انگور کا پک کر میٹھا ہونا۔
اَمَجَّ العُوْدُ: لکڑی میں تری ہونا۔
الفَرَسُ: دوڑنے لگنا الرَّجُلُ: ملک میں پھرنا۔
انْمَجَّ. ٹپکنا۔
المَجُّ. س۔ ماش کے دانے۔
الماجُّ. فا۔ جس کی بڑھاپے کی وجہ سے رال ٹپک رہی ہو۔ج مُجّاج و مَاجُوْج.
المَجاج. ٹہنی۔ شاخ۔
المُجاج. تھوک۔ ماش کے دانے۔ مُجاجُ النَّحْلِ شہد۔ مُجاجُ العِنَبِ: شراب۔
مُجاجُ المزن. بارش۔ کہا جاتا ہے "خبز مُجاجًا" اس نے چینا کی روٹی پکائی۔

المُجاجَة. تھوک۔ مُجاجَة الشَّئِ: نچوڑ۔
المَجَج. باچھوں کا ڈھیلا ہونا۔ انگوروں کی پختگی۔
المَجّاج. بہت کلی کرنے والا۔ کاتب۔
المَجّ. پتھر پر شہد کے نقطے۔
المَجَّة. مج کا اسم مرۃ۔ کہا جاتا ہے "ما بقِيَ فِي الاِناءِ الا مَجَّة" برتن میں صرف کلی کے لائق پانی باقی رہا۔
المُجج. شہد کی مکھیاں۔ مست لوگ۔
مَجَحَ(ف) مَجْحًا و مَجِحَ(س) مَجَحًا و تَمجَّحَ الرَّجُلُ: تکبر کرنا۔ فخر کرنا۔ مَجَحَ الدَّلْوَ فِي البِئْرِ ڈول کو کنوئیں میں حرکت دینا۔
المَجّاح. متکبر۔
مَجَدَ(ن) مَجْدًا. بزرگوار ہونا فُلانًا: بزرگی میں غالب ہونا الرَّاعِي الاِبلَ: چارے سے سیر کرنا۔
مَجَدَتْ(ن) مَجْدا و مُجُوْدًا. الاِبِلُ: بہت چارہ والی چراگاہ میں چر کر سیر ہونا۔ صفت مَاجِدَة.ج مواجد و مُجَّد و مُجُد.
مَجُدَ(ک) مَجادَةً. بزرگوار ہونا۔ صفت مَاجِد و مَجِيد.ج اَمْجاد.
مَجَّد واَمْجَد. فُلانًا: تعظیم کرنا۔ تعریف کرنا۔ بزرگی کی طرف نسبت کرنا العَطاءَ: بہت بخشش کرنا لِفُلانٍ مِنْ كَذا: زیادہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "اَمْجَدَهُ ذَمًّا و سَبًّا" اس نے اس کی بہت برائی کی بہت گالی دی "و نَزَلُوْا بِهِمْ فَاَمْجَدُوْهُمْ قرى" وہ لوگ ان کے مہمان ہوئے اور انہوں نے خوب خاطر تواضع کی۔ اَمْجَدَتِ الاِبِلُ: بہت چارہ والی چراگاہ میں چر کر سیر ہونا فُلانٌ وَلَدَهُ ولولدِہٖ: بہترین ماؤں کا انتخاب کرنا۔ کہا جاتا ہے "هٰؤُلاءِ قَوْمٌ اَمْجدهُم اَبُوْهُمْ" یہ لوگ وہ قوم ہیں جن کے باپ نے بہترین ماؤں کا انتخاب کیا ہے۔ اَمْجَد و مَجَّد الرَّاعِي الاِبلَ: چارے سے سیر کرنا۔

مَاجَدَهُ مِجادًا و مُماجَدَة. بزرگی میں مقابلہ کرنا۔
تَمَجَّد. بڑا بننا۔
تَماجَد. باہم فخر کرنا۔ بزرگی بیان کرنا۔ کہا جاتا ہے "تَماجَدُوْا فِيْما بَيْنَهُمْ" انہوں نے باہم فخر کیا۔
اِسْتَمْجَدَ. بزرگی طلب کرنا۔ عمدہ صفات میں ممتاز ہونا۔
المَجْد. س۔ عزت۔ بلندی۔ بلند زمین۔ج اَمْجاد.
المَاجِد. فا۔ بزرگی والا۔ اچھے اخلاق والا۔
شَئٌ مَاجِدٌ: بہت چیز۔ مؤنث مَاجِدَة.ج مَواجِد.
الاَمْجَد. اسم تفضیل۔ج اَماجِد.
المَجِيْدِيُّ. چاندی کا ایک سکہ۔ جو سلطان عبدالمجید کی طرف منسوب ہے۔
مَجَرَ(ن) مَجْرًا. پیاسا ہونا۔
مَجِرَ(س) مَجَرًا مِنَ الماءِ و نَحْوِہٖ: پیٹ بھرنا اور سیراب نہ ہونا۔
مَجِرَت و اَمْجَرَتِ الشَّاةُ: پیٹ میں بچے کے بڑے ہونے کی وجہ سے لاغر اور بوجھل ہونا اور اٹھ نہ سکنا۔
ماجَر مِجارًا و مُماجَرَةً و اَمْجَر فُلانًا فِي البَيْعِ: زیادہ لینا۔ سود لینا۔
المَجْر. س۔ اونٹ اور بکری کے پیٹ کا بچہ۔ پیٹ کے بچہ کا خریدا جانا۔ بڑا لشکر۔ جوا۔ زیادتی اور سود۔ ہر چیز کا بہت۔ عقل۔
المَجَر. س ملک ہنگری۔ ملک ہنگری کے رہنے والے سونے کے سکہ کی ایک قسم بکری کے پیٹ میں بچہ کی بڑائی۔
شاة مَجِرَةٌ. پیٹ میں بچہ کے بڑے ہونے کی وجہ سے دبلی بکری۔
الاَمْجَر. دبلے جسم بڑے پیٹ والا۔
المِجار. اونٹ کے پاؤں باندھنے کی رسی۔
المُمْجِر مِنَ النِّساءِ: جڑواں بچے جننے والی عورت۔ج مَماجِر.
مَجَّسَهُ: مجوسی بنانا۔

تَمَجَّس. مجوسی ہونا۔

المَجُوس. آتش پرست یا آفتاب پرست واحد مَجُوسِي. اور مجوسی کا اطلاق کبھی جادوگر اور فلسفی پر بھی ہوتا ہے۔

المَجُوسِيَّة. المجوسّی کا مؤنث۔ آتش پرستی یا آفتاب پرستی۔

مَجَعَ (ن) مَجْعًا و مَجْعَةً و اِمْتَجَعَ و تَمَجَّعَ. کھجوریں کھانا اور دودھ پینا۔

مَجِعَ (س) و مَجُعَ (ک) مَجَاعَةً. مخول کرنا۔ بے شرم ہونا۔

مَاجَعَهُ مُمَاجَعَةً. باہم مخول کرنا۔

مَجَّعَ تَمْجِيْعًا. کھجور دودھ ملا ہوا کھلانا۔

اَمْجَعَ الْفَصِيْلَ: اونٹ کے بچے کو برتن سے دودھ پلانا۔

تَمَاجَعَا. باہم مخول کرنا۔

المِجْع والمَجِع والمُجْعَة. جاہل۔

بیوقوف لِلمِجْع: مخول کرنے والا۔

المَجِعَة والمِجعَة والمُجعَة والمَاجِعَة مخول کرنے والی بے حیا عورت۔

المُجْعَة والمَجْعَةُ. جاہل عورت۔

المَجَّاع والمَجَّاعَة والمُجَّاعَة. مخول کرنے والا۔ بے حیا۔

المَجِيْع. کھجور دودھ ملا ہوا کھانا۔

المُجَاعَة. کھجور دودھ ملے ہوئے کھانے کا بقیہ۔

مَجَلَتْ (ن) مَجْلًا و مُجُوْلًا و مَجِلَتْ (س) مَجَلًا واَمْجَلَتْ يَدُهُ: کام کرنے سے آبلہ پڑنا (عوام بَقْبَقَتْ يَدُهُ) کہتے ہیں اَمْجَلَ الْعَمَلُ يَدَهُ: آبلہ ڈالنا۔

تَمَجَّلَ رَاسُهُ قَيْحًا دَوْمًا: خون پیپ سے بھرنا۔

المَاجَل. ف۔ پہاڑ کے دامن اور وادی کا پانی۔

المَجْل. مص۔ آبلہ۔

المَجْلَة. آبلہ ج مِجَال و مَجْل (عوام بَفْرُقَة کہتے ہیں)۔

مَجْمَجَ الكِتَابَ: بے نقطہ اور بے اعراب کے لکھنا فِي حَدِيْثِهِ: صاف نہ بیان کرنا۔

المَجْمَاج. ڈھیلا ڈھالا۔ بہت اور موٹے گوشت والا۔

مَجَنَ (ن) مُجُوْنًا. الشَّيُ: موٹا اور سخت ہونا۔ (مُجُوْنًا و مُجْنًا و مَجَانَةً) مخول کرنا اور بے حیا ہونا۔ صفت مَاجِن ج مُجَّان.

تَمَاجَنَ. باہم مخول کرنا۔

تَمَجَّنَ. بتکلف مخول کرنا۔ مخول کرنے والے کا سا عمل کرنا۔ کہا جاتا ہے "تَمَجَّنَ فِيْ كَلَامِهِ" اس نے اپنی گفتگو میں مخول کیا۔

المِجَّان. بہت مخول کرنے والا۔ بہت کافی کہا جاتا ہے "مَاءٌ مَجَّان" کافی اور بہت پانی۔

المَجَّان: مفت۔ کہا جاتا ہے "اَخَذَهُ او فَعَلَهُ مَجَّانًا" اس نے مفت لیا یا کیا "وَهٰذَا الشَّيُ لَكَ مَجَّانٌ" یہ چیز تمہارے لیے مفت ہے۔

يُوَزَّعُ مَجَّانًا وَلَا يُبَاعُ: مفت تقسیم کیا جائے، بیچا نہ جائے۔

طَرِيْقٌ مُمَجَّنٌ. لمبا راستہ۔

المُمَاجِن. اونٹنی جو باوجود بہت جفتی ہونے کے حاملہ نہ ہو۔

المَنْجَنُوْن. رہٹ۔ بڑے ڈول کی چرخی۔ زنانہ۔ ج مَنَاجِيْن.

مَحَّ (ف ن) مَحًّا و مَحَحًا و مُحُوْحًا و مُحُوْحَةً وَاَمَحَّ الثَّوْبُ: کپڑے کا پرانا ہونا الاَثَرُ: نشان کا مٹنا الدَّارُ: گھر کا بے نشان ہونا۔

المَحُّ والمَاحُّ. پرانا کپڑا۔

المُحّ. خالص (والمُحَّة) انڈے کی زردی۔

المُحَاح. بھوک۔

الاَمَحّ. موٹا۔

المَحَّاح. بڑا جھوٹا۔ صرف باتوں سے خوش کرنے والا۔

مَحُتَ (ک) مَحَاتَةً اليَوْمُ: دن کا گرم ہونا۔

مَحَتَ (ف) مَحْتًا فُلَانًا: غضبناک کرنا۔

المَحْت. گرم دن۔ ہر چیز میں کا سخت۔ عقلمند۔ تیز خاطر۔ خالص۔ کہا جاتا ہے "هُوَ عَرَبِيٌّ مَحْتٌ بَحْت" وہ خالص عربی ہے ج مُحَتَاء و مُحُوْت.

مَحَجَ (ف) مَحْجًا. الرَّجُلُ: تیز چلنا العُوْدَ او اللَّحْمَ: لکڑی یا گوشت چھیلنا اللَّبَنَ: دودھ بلونا الجِلْدَ: کھال کو نرم کرنے کے لیے ملنا الدَّلْوَ: کنوئیں میں ڈول کو ہلانا شَيْئًا عَنْ شَيْءٍ: پونچھنا الرِّيْحُ الْاَرْضَ: غبار اڑانا الجَارِيَةَ: جماع کرنا۔

مَحِجَ (س) مَحَجًا الرَّجُلُ: جھوٹ بولنا۔

مَاحَجَهُ مِحَاجًا و مُمَاحَجَةً. ٹال مٹول کرنا۔

المَحَّاج. بڑا جھوٹا۔

المَحَارِق. ح ر ق دیکھو۔

مَحَزَ (ف) مَحْزًا و مَحَازًا. الرَّجُلَ: سینہ پر مکا مارنا الجَارِيَةَ: جماع کرنا۔

مَحَسَ (ف) مَحْسًا الجِلْدَ: نرم کرنے کیلئے کھال کو ملنا اور دباغت دینا۔

الاَمْحَس. ماہر دباغ۔

مَحَشَ (ف) مَحْشًا الجِلْدَ: گوشت سے کھال جدا کرنا الطَّعَامَ: بہت کھانا۔ السَّيْلُ مَا مَرَّ عَلَيْهِ: بہا لے جانا الجَارِيَةَ جماع کرنا (مَحْشَةً) وَجْهَهُ بِالسَّيْفِ: چہرہ پر تلوار مار کر کھال چھیل دینا (وَاَمْحَشَ) الحَرُّ او النَّارُ الجِلْدَ: کھال کو جلانا۔

اِمْتَحَشَ. جل جانا فُلَانٌ غَضَبًا: غصہ سے بھڑک اٹھنا القَمَرُ: چاند کا غائب ہو جانا النَّارُ: آگ کا جلانا۔

المَحَاش. گھر کا سامان۔

المِحَاش. مختلف قبائل کے لوگ جو عہد و پیمان کرنے کے لیے آگ کے گرد جمع ہوں۔

المُحَاش. جلا ہوا۔

سَنَةٌ مَحُوْشٌ و مُمْحِشَة. خشک سال جو ہر چیز کو جلا دے۔

مَحَصَ (ف) مَحْصًا الظَّبْيُ فِي عَدْوِهِ: ہرن کا تیز دوڑنا المَذْبُوْحُ بِرِجْلِهِ: تڑپنا بِفُلَانٍ الاَرْضَ: پٹک دینا فُلَانٌ مِنْ فُلَانٍ بھاگنا البَرْقُ: بجلی کا چمکنا اللهُ مَابِكَ: زائل

كرنا الشَّيَّ: ہر عیب سے پاک صاف کر دینا الذَّهَبَ بالنَّارِ: پگھلا کر کھوٹ سے جدا کرنا السنانَ: بھالے کو صیقل کرنا الْحَبْلَ: رسّی مضبوط بٹنا۔

مَحَّصَ الشَّيَّ: گھٹانا۔ کہا جاتا ہے "مَحَّصَ اللهُ عَنِ فُلَان ذُنُوْبَه" اللہ تعالیٰ فلاں کو گناہوں سے پاک صاف کردے اللَّحْمَ: گوشت کو پٹھے سے صاف کرنا۔ وَمَحَّصَهُ عَنْهُ: دور کرنا۔ صاف کرنا۔ مَحَّصَ الرَّجُلَ: آزمائش کرنا۔

اَمْحَصَ مِنَ الْمَرَضِ: تندرست ہونا۔

اَمْحَصَتِ الشَّمْسُ: گہن سے نکلنا اور صاف ہونا۔ اَمْحَصه عَنْهُ: دور کرنا۔

تَمَحَّصَ الظَّلَامُ: تاریکی چھٹ جانا۔

اِنْمَحَصَ الْوَرَمُ: ورم کا گھٹ جانا۔

اِنْمَحَصَتِ الشَّمْسُ: آفتاب کا روشن ہونا فُلَانٌ مِنْ يَدِه: نکل بھاگنا۔

اِمْتَحَصَ الظَّبْيُ فِيْ عَدْوِهٖ: ہرن کا چھلانگیں مارنا۔

المَحِص مِنَ الْحِبَالِ او الْاَوْتَارِ: نرم رسّی یا تانت۔

المَحْص والمُمَحَّص والمَحِيْص والمَمْحُوْص مِنَ الْخَيْلِ: مضبوط و قوی گھوڑا۔ المَحِيْص و المُمَحَّص مِنَ الْاَسِنَّةِ: صیقل شدہ بھالے۔

المَحَّاص. اسم مبالغہ۔ بَرْقٌ مَحَّاصٌ: چمکنے والی بجلی۔

الاَمْحَص. جھوٹے سچے سب کا عذر سننے والا۔

مَحُضَ (ک) مُحُوْضَةً نَسَبُ الرَّجُلِ و مَحُضَ الرَّجُلُ فِيْ نَسَبِه: خالص نسب ہونا۔

مَحِضَ (س) مَحْضًا وامْتَحَضَ. خالص دودھ پینا۔

مَحَضَ (ف) مَحْضًا فُلَانًا الْوُدَّ او النُّصْحَ: خالص دوستی یا خیر خواہی کرنا الرَّجُلَ: خالص دودھ پلانا۔

اَمْحَضَ فُلَانًا الوُدَّ او الْحَدِيْثَ. خالص دوستی کرنا۔ راست گفتاری کرنا۔ لَهُ النُّصْحَ: خالص خیر خواہی کرنا۔

مَاحَضَهُ الوُدَّ: خالص دوستی کرنا۔

اِمْتَحَضَ الرَّجُلُ: خالص دودھ پینا۔

اِسْتَمْحَضَ. خالص دودھ مانگنا۔

المَحْض. س۔ مِنَ اللبنِ و نَحْوِهٖ: خالص۔ ج مِحاض. کہا جاتا ہے "عَرَبِيٌّ مَحْضٌ" و "عَرَبِيٌّ مَحْضًا" یعنی خالص نسب عربی۔ مصدر ہونے کی وجہ سے واحد تثنیہ جمع مذکر مؤنث سب کیلئے آتا ہے اور تانیث و تثنیہ و جمع بھی جائز ہے۔

المَحِض والمَاحِض. خالص دودھ کا خواہش مند۔ اور کہا جاتا ہے "رَجُلٌ مَاحِضٌ" خالص دودھ والا۔ جیسے لَبَنٌ سے لَابِنٌ یعنی دودھ والا۔

الْاُمْحُوْضَة. خالص خیر خواہی۔

المَحُوْض. خالص۔ مؤنث مَمْحُوْضَة. کہا جاتا ہے فِضَّةٌ مَمْحُوْضَةٌ خالص چاندی۔

مَحَطَ (ف) مَحْطًا و مَحَّطَ الْوَتَرَ: درست و ہموار کرنے کیلئے تانت پر انگلی پھیرنا السَّهْمَ: تیر چلانا۔

اِمْتَحَطَ الْبَعِيْرُ: اونٹ کا دوڑنا السَّيْفَ: تلوار سونتنا الرُّمْحَ: نیزہ کھینچنا۔

عَامٌ مَاحِطٌ. کم بارش کا سال۔

مَحَقَ (ف) مَحْقًا الشَّيَّ: باطل کرنا۔ مٹانا۔ اللهُ الشَّيَّ: گھٹانا بے برکت کرنا فُلَانًا: ہلاک کرنا الحَرُّ الشَّيَّ: جلانا۔

مُحِقَ الرَّجُلُ: موت کے قریب ہونا۔

مَحَّقَ الشَّيَّ: باطل کرنا۔ مٹانا۔

اَمْحَقَ الْمَالُ: ہلاک ہونا الرَّجُلُ: مال میں بے برکتی والا ہونا الْقَمَرُ: مہینہ کی آخری رات یا آخری تین راتوں میں ہونا۔

تَمَحَّقَ و اِنْمَحَقَ و اِمَّحَقَ و اِمْتَحَقَ. مضمحل ہونا۔ باطل ہونا۔ مٹنا۔ وامْتَحَقَ الحَرُّ الشَّيَّ: جلانا النَّبَاتُ: شدت گرمی سے خشک ہونا اور جلنا الرَّجُلُ: موت کے قریب ہونا الشَّيُّ: بے برکت ہونا۔ وانْمَحَقَ الْهِلَالُ: چاند آخری مہینہ میں دکھائی نہ دینا۔

المَحْق. س۔ کھجور کے قریب قریب لگے ہوئے پودے۔

المَحْقَة. ہلاکت۔

المحَاق والمُحَاق والمِحَاق. مہینہ کی آخری رات یا آخری تین راتیں۔

سِنَانٌ مَحِيْقٌ. باریک و تیز بھالا۔

المَاحِق. فا۔ مَاحِقُ الصَّيْفِ: سخت گرمی يَوْمٌ مَاحِقٌ: سخت گرم دن۔

الاَمْحَق. بے برکت۔

المَمْحَقَة. باعث بے برکتی۔

مَحَكَ (ف) مَحْكًا و مَحِكَ (س) مَحَكًا وامْحَكَ و تَمَحَّكَ الرَّجُلُ: گفتگو میں جھگڑا کرنا۔ بھاؤ کرنے میں جھگڑنا۔ صفت مَحِكٌ و مَاحِكٌ و مَحْكَان.

اَمْحَكَ الْخُصُوْمُ فُلَانًا: غضبناک کرنا۔

مَاحَكَ مُمَاحَكَةً فُلَانًا: جھگڑا کرنا۔

تَمَاحَكَ الخَصْمَان: باہم جھگڑا کرنا۔

المُمْتَحِك: بداخلاق، جھگڑالو۔

مَحِلَ (س) و مَحَلَ (ف) مَحْلًا و مُحُوْلًا و مَحُلَ (ک) مَحَالَةً الْمَكَانُ: قحط زدہ ہونا۔ صفت مَاحِل۔

مَحَلَ (ف) و مَحِلَ (س) و مَحُلَ (ک) مَحْلًا و مِحَالًا بِه اِلَى الْاَمِيْرِ: چغل خوری کرنا۔ صفت مَاحِل و مَحُول و مَحَّال. مَحَلَ بصَاحِبِه: بہتان رکھنا۔

مَحَّلَ فُلَانًا: ~~مضبوط کرنا~~ الشَّيَّ: لمبا کرنا۔

مَا حَلَه مِحَالًا و مُمَاحَلَةً. مکر کرنا۔ قوت معلوم کرنے کیلئے باہم زور آزمائی کرنا۔ دشمنی کرنا۔ ہٹانا۔ جھگڑا کرنا۔

اَمْحَلَ الْمَكَانُ: قحط زدہ ہونا۔ صفت مُمْحِل والْاَرْضُ مُمْحِلٌ و مُمْحِلَةٌ: قحط زدہ زمین الْمَطَرُ: بارش رکنا الْقَوْمُ: قحط زدہ ہونا۔ صفت مُمْحِلُوْنَ اللهُ الْاَرْضَ: قحط زدہ کرنا۔

تَمَحَّلَ الشَّيْءَ وَلَهُ: حیلہ کرنا لِفُلَانٍ حَقَّهُ حق حاصل کرنے کی تدبیر کرنا الدَّرَاهِمَ: پرکھنا۔

تَمَاحَلَ الْقَوْمُ: باہم کید و مکر کرنا۔ تَمَاحَلَتْ بِهِمُ الدَّارُ: دور ہونا۔

الْمَحْل. فریب۔ مکر۔ غبار۔ شدت۔ قحط۔ بارش کا نہ ہونا اور زمین کا خشک ہونا۔ سخت بھوک۔ ج مُحُوْل و اَمْحَال. کہا جاتا ہے رَجُلٌ مَحْلٌ: غیر مفید مرد۔

الْمَاحِل. فا۔ جھگڑالو۔ کہا جاتا ہے "رَأَيْتُهُ مَاحِلًا" میں نے اس کو متغیر اللَّون دیکھا۔ کہا جاتا ہے "اَرْضٌ مَاحِلٌ و مَحْلٌ و مَحْلَةٌ و مَحُوْلٌ و مَحُوْلَةٌ" قحط زدہ زمین۔ اور جمع کے لیے اَرَضُوْن مَحْلٌ و مُحُوْلٌ.

الْمَحَال. بڑی چرخی۔ ایک قسم کا زیور۔

الْمِحَال. کید۔ مکر۔ جھگڑا۔ عذاب۔ شدت و قوت۔ ہلاک ہونا۔ ہلاک کرنا۔ حیلوں سے کسی مقصد کو طلب کرنا۔ تدبیر۔ دشمنی۔

الْمَحَالَة. بڑی چرخی۔ اُونٹ وغیرہ کی ریڑھ کی ہڈی کا ایک مہرہ۔ لکڑی جس پر کھڑے ہو کر کھگل کریں۔ ج مَحَال اور مَحَال کی جمع مُحُل. اور کہا جاتا ہے "لَامَحَالَةَ" یعنی ضرور ولابدی۔

الْمِحَل. وہ شخص جو دھتکارا جائے یہاں تک کہ تھک جائے۔ اور کہا جاتا ہے "دَحِلٌ مَحِلٌ" یعنی حیلہ گر۔ مکار۔

الْمَحَّال. مکار۔ دغاباز۔ شیطان۔

اَرْضٌ مُمْحِلٌ و مُمْحِلَةٌ. قحط زدہ زمین۔

الْمُتَمَاحِل. بہت لمبا تڑنگا مرد یا اُونٹ۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ مُتَمَاحِلٌ" بہت لمبا تڑنگا مرد۔ "وَرَأَيْتُهُ مُتَمَاحِلًا" یعنی میں نے اس کو دیکھا کہ اس کے بدن کا رنگ بدلا ہوا ہے۔

فَلَاةٌ مُتَمَاحِلَةٌ: دو کنارے والا میدان۔

فِتْنَةٌ مُتَمَاحِلَةٌ ایسا فتنہ جو ختم ہونے میں نہ آئے۔

اَرْضٌ مِمْحَال. قحط زدہ زمین۔

الْمِمْحَلَة. دودھ کا مشکیزہ۔

مَحَنَ (ف) مَحْنًا فُلَانًا: آزمانا ہ عِشْرِيْنَ سَوْطًا: کوڑے مارنا الْفِضَّةَ: چاندی کو تاؤ دے کر صاف کرنا۔ اسم الْمِحْنَة ہے الثَّوْبَ: کپڑے کو پہن کر پرانا کرنا فُلَانًا شَيْئًا: دینا الْبِئْرَ: کنوئیں کی صفائی کرنا النَّاقَةَ: اُونٹنی کو چلا کر تھکانا الْجَارِيَةَ جماع کرنا (و مَحَّنَ) الْاَدِيْمَ: چمڑے کو نرم کرنا۔

اِمْتَحَنَ الشَّيْءَ: آزمائش کرنا الْقَوْلَ: غور کرنا۔ سوچنا الْفِضَّةَ چاندی کو تاؤ دے کر صاف کرنا۔

الْمَحْن. مص۔ ہر چیز کا نرم۔ تمام دن چلنے یا اور کسی کام سے تھکن۔ کہا جاتا ہے "كَانَ فِي مَحْنٍ" وہ مشقت میں تھا۔ الْمَحْن: عطیہ۔

الْمِحْنَة. آزمائش۔ ج مِحَن.

مَحَا يَمْحُوْ و يَمْحَى مَحْوًا و مَحْيًا الشَّيْءَ: مٹانا۔ صفت مفعولی۔ مَمْحِيٌّ و مَمْحُوٌّ. کہا جاتا ہے "مَحَتِ الرِّيْحُ السَّحَابَ وَالصُّبْحُ اللَّيْلَ" ہوا نے بادل کو پراگندہ کر دیا اور صبح نے رات کو زائل کر دیا۔

مَحَا يَمْحُوْ و يَمْحَى مَحْوًا وَامَّحَى و اِمْتَحَى الشَّيْءُ: مٹنا (اِمْتَحَى اِمَّحَى میں ایک ضعیف لغت ہے)

تَمَحَّى تَمَحِّيًا مِنَ الْقَوْمِ: معافی کی درخواست کرنا۔

الْمَحْو. مص۔ چاند کا سیاہ داغ۔

الْمَحْوَة. محا کا اسم مرۃ۔ شرم و عار۔ بارش اس لیے کہ زمین کی خشکی کو دور کر دیتی ہے۔ کہا جاتا ہے "صَابَتِ الْاَرْضَ مَحْوَةٌ" زمین پر بارش ہوئی۔ اور کہا جاتا ہے "هَبَّتْ مَحْوَةُ" بغیر لام کے اور ضمہ کے ساتھ۔ یعنی بادِ شمالی چلی۔

الْمِمْحَاة. میل صاف کرنے کا چیتھڑا۔

مَحَاهُ يَمْحَاهُ و يَمْحِيْهِ مَحْيًا. مٹانا (لغت ہے محاواوی میں)

مَخَجَ (ف) مَخْجًا و تَمَخَّجَ و تَمَاخَجَ الدَّلْوَ او بِالدَّلْوِ: بھرنے کیلئے ڈول ہلانا۔

مَخَجَ الْجَارِيَةَ: جماع کرنا۔

تَمَخَّجَ الْمَاءُ: حرکت دینا۔

مَخَّخَ و تَمَخَّخَ و اِمْتَخَّ الْعَظْمَ: ہڈی سے گودا نکالنا۔

اَمَخَّ الْعَظْمُ: گودے والی ہونا۔ اَمَخَّتِ الشَّاةُ موٹی ہونا الْعُوْدُ: لکڑی کا تر ہونا الزَّرْعُ: پر مغز ہونا۔

الْمُخّ. ہڈی کا گودا۔ بھیجا۔ آنکھ کی چربی۔ خالص۔ ج مِخَاخ و مِخَخَة. کہا جاتا ہے "لَا اَرَى لِاَمْرِكَ مُخًّا" میں تمہارے معاملہ میں کوئی خیر نہیں دیکھتا ہوں۔ وَالْمُخَّة: گودے کا ٹکڑا۔ کہا جاتا ہے "هٰؤُلَاءِ مُخُّ الْقَوْمِ و مُخَّةُ الْقَوْمِ" یعنی یہ لوگ قوم کے افضل ہیں۔

الْمَخّ. نرم۔

الْمُخَاخَة. ہڈی کا گودا جو چوسنے سے مُنہ میں آئے۔

الْمَخِيْخ. گودے والی ہڈی۔ شَاةٌ مَخِيْخَة گودے والی یعنی موٹی بکری۔ ج مَخَائِخ.

اِبِلٌ مَخَائِخ: عمدہ اونٹ۔ کہا جاتا ہے "لَهُ لِسَانٌ مُمِخٌّ" یعنی زبان آور اور قادر الکلام ہے۔

مَخَرَتْ (ف ن) مَخْرًا و مُخُوْرًا السَّفِيْنَةُ: آواز کے ساتھ پانی کو چیرنا۔ مَخَرَ الْاَرْضَ: زمین کو کھیتی کرنے کے لیے کھودنا۔ اچھی کھیتی کیلئے پانی دینا السَّابِحُ: ہاتھوں سے پانی کو پھاڑنا۔ الذِّئْبُ الشَّاةَ: بھیڑیئے کا بکری کا پیٹ پھاڑنا۔

مَخَرَ (ف) مَخْرًا الْبَيْتَ: عمدہ سامان لے لینا۔

اِمْتَخَرَ و تَمَخَّرَ و اِسْتَمْخَرَ الرِّيْحَ: ہوا کی طرف پیٹھ کرنا۔ اِمْتَخَرَ الْعَظْمَ: ہڈی سے گودا نکالنا الشَّيْءَ: اختیار کرنا۔

الْمَخْر. مص۔ بَنَاتُ مَخْر: پتلے سفید بادل۔

الْمَخْرَة. مخر کا اسم مرۃ۔ مُنہ کی بدبو (والمخرۃ والمُخرۃ) پسند کی ہوئی چیز۔

الْمَاخِرَة. ماخر کا مؤنث۔ کشتی۔ ج مَوَاخِر.

الْمَاخُوْر. بدکاروں کی مجلس۔ بدکاری کا اڈہ

بدکاری کے اڈے کا متولی۔ ج مواخر و مواخیر۔

مَخْرَق مَخْرَقَةً۔ جھوٹ گھڑنا۔

مِخْراق۔ گڑیا۔ ج مَخارِیق۔

مَخَضَ (ن ف ض) مَخْضًا اللَّبَنَ: دودھ بلونا۔ مکھن نکالنا۔ صفت مفعولی مَخِیْض و مَمْخُوْض۔ الشَّیْءَ: بہت ہلانا الرای: خوب غور کرنا بالدَّلْوِ: بھرنے کیلئے ڈول ہلانا البئر بالدَّلْوِ: کنوئیں میں سے ڈول سے بہت پانی نکالنا۔

مَخِضَت (س) مِخاضًا و مخاضًا و مُخِضَت و مَخَضَت و تمخضت الحَامِلُ: دردِ زہ میں مبتلا ہونا۔ صفت ماخِض۔ ج مُخَّض و مواخض۔

اَمْخَضَ اللَّبَنُ: دودھ کے بلوئے جانے کا وقت قریب ہونا الرَّجُلُ: قریب الولادۃ اونٹنیوں کا مالک ہونا۔

اِمْتَخَضَ و تَمَخَّضَ اللَّبَنُ: مکھن نکلا ہوا ہونا۔ مکھن نکالنے کے برتن میں ہلنا الوَلَدُ: بچے کا پیٹ میں حرکت کرنا۔ تمخضت السَّمَاءُ: برسنے کے قریب ہونا۔ تمخض الدَّهْرُ بالفِتْنَةِ: فتنہ ظاہر کرنا۔ اور کہا جاتا ہے "تمخضت اللَّيْلَةُ عن صباحٍ سوءٍ" رات ختم ہوگئی اور اس کے بعد بُری صبح آئی۔

اِسْتَمْخَضَ اللَّبَنُ: دیر میں جمنے والا ہونا۔

اِسْتَمْخَضَتِ الحَامِلُ بولدها: حاملہ کا دردزہ میں مبتلا ہونا۔

المَخَاض: دردزہ۔

الاِمْخاض: دودھ جب تک مکھن نکالنے کے برتن میں رہے۔

المِمْخَض والمِمْخَضَة: مشکیزہ۔ مکھن نکالنے کا برتن۔ ج مَماخِض۔

مَخَطَ (ف ن) مَخْطًا الشَّیْءَ: کھینچ کر لمبا کرنا۔ الجَمَلُ بہ: تیز دوڑنا الرَّجُلُ فِی الاَرْضِ: تیز چلنا الوَلَدُ: لڑکے کا باپ کے مشابہ ہونا۔ غرس فلانٌ: پودے میں پانی دینا اور نگہبانی کرنا السَّیْفَ: تلوار سونتنا المُخاطَ: رینٹ صاف کرنا الصَّبیَّ: بچے کی رینٹ صاف کرنا بِیَدِہ: ملانا۔ مَخَطًا و مُخوطًا السَّهمُ: تیر کا پار ہونا۔ صفت ماخط۔

مَخَّطَ الوَلَدَ: بچے کی ناک سے رینٹ صاف کرنا۔

اَمْخَطَ السَّهْمَ: تیر کو پار کرنا۔

اِمْتَخَطَ الشَّیْءَ: چھین لینا۔ اُچک لینا السَّیْفَ: تلوار سونتنا۔

اِمْتَخَطَ و تَمَخَّطَ: رینٹ صاف کرنا۔ و تمخط الرجلُ: چلنے میں لڑکھڑانا۔

المَخْط: س۔ راکھ۔ چھوٹا کپڑا۔

المُخاط: رینٹ ج اَمْخِطَة۔ مُخاط الشَّیْطان: وہ چیز جو دوپہر کے وقت میں مکڑی کے جالے کی مانند اوپر سے نیچے آتی ہوئی معلوم ہوتی ہے اس کو مُخاط الشَّمس و لُعاب الشَّمس بھی کہتے ہیں۔

المُخاطِیّ: رینٹ والا۔

المَخْط: فیاض سردار۔ ج اَمْخاط۔

المَخْطة: مخط کا اسم مرۃ۔ ایک مرتبہ میں جتنی رینٹ صاف کی جائے۔

المِخْل عند المولدین: لوہے وغیرہ کا آلہ جس سے بڑے بڑے پتھر اٹھائے جائیں یا توڑے جائیں۔ ج اَمْخال و مُخُول۔

مَخْمَخَهٗ: گودا نکالنا۔

مَخَن (ن) مَخْنًا: رونا البئر: کنوئیں سے پانی نکالنا العود: لکڑی چھیلنا الجاریۃ: جماع کرنا۔

مَخُنَ (ن) مَخْنًا و مُخُونًا: لمبا ہونا۔ صفت مَخِن و مَخْن۔ مؤنث مَخِنة و مَخْنة۔

المِخَنّ: لمبا مرد۔

المِخَنَّة: المخن کا مؤنث۔ گھر کا صحن۔

مَخَی الرجلَ عن الاَمرِ: الگ کردینا۔ دور کردینا۔

اَمْخی اِمْخاءً و اَمْخی اِمْخاءً و تمخی و امتخی الیہ: عذر خواہی کرنا منہ: بیزار ہونا۔ و تمخی العظم: ہڈی سے گودا نکالنا۔

مَدَّ (ن) مدًّا الشیءَ و بالشیءِ: پھیلانا۔ کھینچنا اللہ عمرہٗ: عمر طویل کرنا من الدَّواۃ: قلم میں روشنائی لینا النهر او البحر: دریا یا سمندر کا چڑھنا۔ پانی زیادہ کرنا (لازم و متعدی) کہا جاتا ہے "قلّ ماء رکیتنا فمدّتها رکیۃ اُخری" ہمارے کنوئیں کا پانی کم ہوگیا تو دوسرے کنوئیں نے اس کے پانی کو زیادہ کردیا "وهذا الوادی یمدّ فی وادی کذا" یہ وادی دوسری وادی کے پانی کو زیادہ کرتی ہے۔ و مدّ نظرہٗ الیہ" اس نے اس کی طرف بلند نگاہ ڈالی۔ مدّ الارضَ: کھاد یا دوسری مٹی ڈالنا الحرفَ: کھینچ کر پڑھنا الابل: پانی میں جو یا آٹا یا تل ملا کر پلانا السراجَ بالسلیط: چراغ میں تیل ڈالنا فی السیر: گزرنا۔ مدّ و امدّ الرجلَ: مہلت دینا۔ اعانت کرنا۔ فریاد رسی کرنا فی غیہ: گمراہی میں زیادتی کرنا الجند: فوج کی مدد کرنا النهار: دن کا چڑھنا۔ بلند ہونا الدواۃ: روشنائی ڈالنا۔ دوات میں روشنائی یا پانی زیادہ کرنا۔ اور ایسا ہی "مدّ القلم" قلم میں روشنائی لگانا۔ امدّ فی مشیتہ: نازو انداز سے چلنا۔ امدّہ اللہ فی الخیر: زیادہ کرنا اجلہٗ: طویل کرنا اور موخر کرنا فلانا بمال: دینا الکاتبَ: قلم میں ایک ڈوبا دینا البعیرَ: پانی میں جو یا آٹا یا تل ملا کر پلانا امدّ الجرحُ: زخم میں پیپ ہونا۔

مَدَّدَ الشیءَ: پھیلانا۔

مادّہٗ مِدادًا و مُمادّۃً: کھینچنا۔ ٹال مٹول کرنا۔ مادّہ الثوبَ: ایک دوسرے کے کپڑے کو کھینچنا۔

تمادّا الثوبَ: باہم مل کر کھینچنا۔

تمدّد و امتدّ: پھیلنا۔ انگڑائی لینا۔

تمدّدوا الشیءَ بینهم: کھینچنا۔ امتدّ بهم السیرُ: طویل ہونا فی مشیتہ: نازو انداز سے چلنا الی الشیءِ: دیکھنا النهارُ: دن کا آدھا

اِمْتَسٰی اِمْتِسَاءً مَا عِنْدَ فُلَانٍ: کل لے لینا۔

المَسَاءُ ج اَمْسِیَة والمُسٰی والمِسْی شام ظہر سے مغرب تک کا وقت۔

الُامْسِیَّة. شام کھا جاتا ہے "اَتَیْتُہٗ اُمْسِیَّةَ اَمْسِ"، میں کل گزشتہ شام کے وقت اس کے پاس آیا۔

المُمْسٰی. س. شام بسر کرنے کی جگہ۔

مَسٰی یَمْسِیْ مَسْیًا الشَّیْءَ: ہاتھ سے پونچھنا الْحَرُّ الْمَاشِیَةَ: گرمی کا جانور کو لاغر کرنا السَّیْفَ: تلوار سونتنا الرَّجُلُ: برے خلق والا ہونا۔

تَمَاسٰی و تَمَسّٰی الشَّیْءُ: ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔

اِمْتَسٰی اِمْتِسَاءً. پیاسا ہونا۔

المَا[illegible] شخص جو کسی کی نصیحت نہ سنے [illegible] ہلکا مرد۔

اَلْمَسِـ[illegible] [illegible]ی بکری کے پیٹ سے نکالی جاتی ہے اس کو باریک کپڑے نجوڑ کر دودھ ڈال دیا جاتا ہے اس سے جبن (پنیر) بن جاتا ہے۔

التَّمَاسِی. س. مصیبتیں (اس کا مفرد نہیں)

مَشَّ (ن) مَشًّا العَظْمَ: ہڈی کے اطراف [illegible]ـنا النَّاقَةَ: اُونٹنی کو دوہنا اور کچھ چھوڑ د[illegible] سارا دودھ دوھنا مَالَ فُلَانٍ: تھوڑا تھوڑا کر کے لینا یَدَہٗ: ہاتھ سے چکناہٹ دور کرنے کیلئے پونچھنا فُلَانًا: دشمنی کرنا۔ جھگڑا کرنا الشَّیْءَ: پانی میں حل کرنے کیلئے بھگونا۔

مَشَّشَ و تَمَشَّشَ العَظْمَ: ہڈی چوس کے گودا نکالنا۔

اَمَشَّ العَظْمُ: ہڈی کا گودے والی ہونا۔

اِنْمَشَّ لَہُ الشَّیْءُ: حاصل ہونا۔

اِمْتَشَّ الثَّوْبَ: کپڑا اتار لینا مَا فِی الضَّرْعِ: تھن سے سارا دودھ لینا مِنْ مَالِ فُلَانٍ: حصہ پانا العَظْمَ: چبائی ہوئی ہڈی کو چوسنا المُتَغَوِّطُ: پائخانہ کرنے والے کا پتھر یا ڈھیلے سے استنجا کرنا۔

المُشَاش. مُشَاشَة کی جمع۔ نرم زمین۔ اصل نفس۔ طبیعت۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ لَیِّنُ المُشَاشِ" فلاں نرم اخلاق ہے ومُشَاشُ الرَّجُلِ: سفر و حضر کے خدام۔

المُشَاشَة. نرم ہڈی کا سرا۔ راستہ کہ جس میں خاک اور نرم سنگ ریزے ہوں۔ پہاڑ کہ جس میں چشمے ابل رہے ہوں۔ ج مُشَاش.

مُشَاشَةُ القَوْمِ: قوم کے بہترین لوگ۔

المَشُّ. س. کہا جاتا ہے "اَطْعَمَہٗ ھَشًّا مَشًّا" اس نے اسے عمدہ خوراک کھلائی۔

المَشَش. سفیدی جو اُونٹ کی آنکھ میں ہو جاتی ہے۔

الاَمَشُّ. مِنَ الْاِبِلِ: آنکھ میں سفیدی والا اُونٹ۔ مؤنث مَشَّاء ج مُشٌّ.

المَشُوْش. ہاتھ پونچھنے کا کپڑا جیسے رومال، تولیہ وغیرہ۔

اَلْمَشَّاؤُنُ: ارسطو کے فلسفہ کو ماننے والے اس کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ ارسطو اپنی تعلیمات چل کر پیش کرتے تھے۔ المَشَّائِیَّةُ: فلسفہ ارسطو۔

مَشَجَہ (ن) مَشْجًا بِکَذَا: ملانا کہا جاتا ہے "مَشَجَ بَیْنَھُمَا"

المَشْج والمَشِیْج والمَشَج والمِشْج مخلوط ج اَمْشَاج. الاَمْشَاج: میل کچیل جو ناف میں جمع ہو جائے۔

اَمْشَحَتِ السَّمَاءُ: بادل کا کھل جانا السَّنَةُ: خشک سالی ہونا۔

مَشَرَ (ن) مَشْرًا الشَّیْءَ: ظاہر کرنا۔

مَشِرَ (س) مَشَرًا. اترانا۔ اکڑ باز ہونا۔

مَشِرَ و مَشَّرَ و اَمْشَرَ و تَمَشَّرَ الشَّجَرُ: شاخیں نکلنا مَشَّرَہٗ: پہنانا۔ مَشَّرَ الشَّیْءَ: تقسیم کرنا واَمْشَرَ الرَّجُلُ کھل کر دوڑنا بَدَنَہٗ: بدن کا پھولنا الاَرْضُ: سبزی اگانا۔ و تَمَشَّرَ الرَّجُلُ: مستغنی ہونا یا دولت کا اثر ظاہر ہونا۔ تَمَشَّرَ لِاَھْلِہٖ شَیْئًا: کمائی کرنا یا اپنے اہل کے لیے لباس خریدنا الشَّجَرُ: سرسبز ہونا القَوْمُ: کپڑے پہننا۔

اِمْتَشَرَ الرَّاعِیُ وَرَقَ الشَّجَرِ: چرواہے کا لکڑی سے درخت کے پتوں کو کھینچنا۔

المِشْرُ مِنَ الرِّجَالِ: سخت سرخ مرد۔

المَشْر. نشان۔ کہا جاتا ہے "اَذْھَبَہٗ مَشْرًا" یعنی اس نے اس کو گالی دی۔ ہجو کیا۔ یا گالی سنوائی۔

المَشْرَة. نئی نکلی ہوئی نرم سبز ٹہنی۔ نیا نکلا ہوا پتا لکڑی سے جھکائے ہوئے پتے نئی نئی نکلی ہوئی گھاس اور کہا جاتا ہے "عَلَیْہِ مَشْرَةُ غِنًی"، یعنی اس کے اوپر دولت مندی کا اثر ہے۔

مَشْرَةُ الاَرْضِ و مَشْرَتُھَا. سبزی یا نئی نکلی ہوئی سبزی۔

اَرْضٌ مَاشِرَةٌ. بارش سے سیراب اور سبزی نکلی ہوئی زمین۔

الاَمْشَر. چست و چالاک۔

المَوْشُوْر. دیکھئے مادہ وش ر۔

مَشَطَ (ض ن) مَشْطًا و مَشَّطَ الشَّعْرَ بالوں میں کنگھی کرنا۔ مَشَطَ الشَّیْءَ: ملانا البَعِیْرَ: اُونٹ پر کنگھی جیسے آلہ سے داغ لگانا۔

مَشِطَتْ (س) مَشَطًا یَدُہٗ: کام کرنے سے کھردرا ہونا یا پھانس چبھنا (و مَشَّطَتِ) النَّاقَةُ: دونوں پہلوؤں میں کنگھی جیسی چربی چڑھنا۔

اِمْتَشَطَ. کنگھی کیا ہوا ہونا۔ اِمْتَشَطَتِ الشَّعْرَ: کنگھی کرنا۔

المُشْط والمَشْط والمِشْط والمُشُط والمَشِط والمُشُطّ. کنگھی ج اَمْشَاط و مِشَاط.

المُشْط. کپڑا بننے کا ایک آلہ جو کنگھی کے مانند ہوتا ہے۔ اُونٹ کے بدن پر داغ کرنے کا کنگھی کے مانند آلہ۔ پست قدم کی پتلی پتلی ہڈیاں اور کبھی پورے قدم پر اطلاق ہوتا ہے۔ والمُشْط ایک دریائی مچھلی جس کو مُلْطِیّ بھی کہتے ہیں۔

المِشْطَة. مَشَطَ کا اسم نوع۔

المِشَاطَة. مَشَّاطہ گری۔

المُشَاطَة. کنگھی کرنے میں گرے ہوئے بال۔

المَشَّاط. شانہ ساز۔

المَاشِطَة والمَشَّاطَة. کنگھی کرنے کا پیشہ کرنے والی۔

المَشِيْط. کنگھی کیا ہوا۔ کہا جاتا ہے "شَعْرٌ مَشِيْطٌ وَلِمَّة مَشِيْطٌ" کنگھی کئے ہوئے بال۔ کنگھی کی ہوئی زلف۔

المِمْشَط. کنگھی۔

المَمْشُوْط. مع. رَجُلٌ مَمْشُوْطٌ. پتلا و لمبا مرد۔

مَشِظَ (س) مَشْظًا ومَشَظًا. پھانس چبھنا۔ کہا جاتا ہے مَشِظَتْ يده: یعنی اس کے ہاتھ میں پھانس چبھ گئی۔ مَشِظَت الدَّابَّةُ: گوشت سے نمایاں پٹھوں والا ہونا۔

مَشَظَ (ن) مَشْظًا. البَلَدَ: شہر کو اقامت کے لیے پسند کرنا فُلَانًا: کچھ لے لینا۔

المَشْظ والمِشْظَة. پھانس۔ کانٹا جو ہاتھ میں چبھ جائے۔ کلہاڑی کو مضبوط کرنے کا پچر۔

المَشْظَة: مشظ کا اسم مرۃ مِنَ الاَخْبَارِ مخفی خبریں جن کی تحقیق نہ ہو۔

قَنَاةٌ مَشِظَةٌ. نیا سخت نیزہ کہ جو لے اس کا ہاتھ چھل جائے۔

مَشَعَ (ف) مَشْعًا الشَّیْءَ: کمانا۔ اُچک لینا القُطْنَ: روئی تومنا الغَنَمَ: بکری دوہنا بِبَوْلِهِ: پیشاب کرنا فُلَانًا بِالحَبْلِ وَغَيْرِهِ: رسی وغیرہ سے مارنا الرَّجُلُ: آہستہ چلنا۔

مَشَّعَ الشَّیْءَ: صاف کرنا۔ پونچھنا القَصْعَةَ: پیالہ میں سے سب کھا لینا۔

اِمْتَشَعَ ثَوْبَ صَاحِبِهِ: چھین لینا۔ مَا فِي الضَّرْعِ او مَا فِي يَدِ فُلَانٍ: سب دودھ دوہنا یا سب کچھ ہاتھ سے لے لینا۔ السَّيْفَ: جلدی سے سونتنا (و تَمَشَّعَ) الرَّجُلُ: اپنے آپ سے گندگی کو دور کرنا۔ پتھر سے استنجا کرنا۔

المِشْعَة والمَشِيْعَة. تومی ہوئی روئی کا ٹکڑا۔

المَشُوْع. بہت کمائی کرنے والا ذِئْبٌ مَشُوْعٌ: بہت اچکنے والا بھیڑیا۔

مَشَغَه (ف) مَشْغًا. مارنا۔ عیب لگانا الرَّجُلُ: ککڑی وغیرہ آہستہ آہستہ کھانا۔

مَشَّغَ الثَّوْبَ: گیرو سے رنگنا عِرْضَ فُلَانٍ: آبرو میں داغ لگانا۔

المِشْغ. گیرو۔

المِشْغَة. بوسیدہ کپڑے کا ٹکڑا۔

مَشَقَ (ن) مَشْقًا. جلدی نیزہ مارنا۔ جلدی کام کرنا ہٗ بِالسَّوْطِ: کوڑے سے مارنا۔ الشَّعْرَ: بالوں میں کنگھی کرنا الكَتَّانَ و نَحْوَهُ: رانچھ میں ڈال کر خراب و ردی حصہ کو علیحدہ کرنا۔ الشَّیْءَ: دراز ہونے کیلئے کھینچنا الثَّوْبَ: کپڑے کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا النَّاقَةَ: اُونٹنی کو تھوڑا سا دوہنا فِي الكِتَابَةِ: بڑے بڑے حروف لکھنا۔ لکھنے میں جلدی کرنا اور کہا جاتا ہے "مَشَقُوْا جِيَلَهُمْ" یعنی انہوں نے کوچ کرنے میں جلدی کی۔

مَشُقَ مَشْقًا. پتلا و لمبا ہونا۔ دبلا اور کم گوشت والا ہونا۔ صفت مَشِقٌ و مَشِيْقٌ و مَمْشُوْقٌ.

مَشِقَ (س) مَشَقًا. رانوں کی رگڑ سے سوزش ہونا۔ صفت مَشِقٌ و اَمْشَقُ اور اسم المُشْقَة.

مَاشَقَهُ مُمَاشَقَةً. گالی گلوچ کرنا۔ جھگڑا کرنا۔ مَاشَقَهُ الشَّیْءَ: کسی سے چیز کو کھینچنا۔

اَمْشَقَهُ بِالسَّوْطِ: کوڑا مارنا اَمْشَقَ الثَّوْبَ: گیرو سے رنگنا۔

مَشَّقَ تَمْشِيْقًا الإِبِلَ الكَلَأَ: اُونٹ کو گھاس چرانا۔

تَمَشَّقَ الثَّوْبُ: کپڑے کا پھٹنا۔ ٹکڑے ٹکڑے ہونا الغُصْنُ: ٹہنی کا چھلنا اللَّيْلُ: رات کا ختم ہونا۔

اِمْتَشَقَ. چھین لینا۔ اچک لینا مَا فِي الضَّرْعِ: سارا دودھ دوہنا السَّيْفَ تلوار سونتنا فِي الشَّیْءِ: داخل ہونا الكَتَّانَ: رانچھ میں ڈال کر خراب و ردی حصہ کو علیحدہ کرنا الشَّیْءَ: اپنے لیے لینا مَا فِي يَدِ الرَّجُلِ. سارا لے لینا۔

المِشْق. س. گیرو۔ اور کہا جاتا ہے "فِي قَدِّهِ مَشْق" اس کے قد میں لمبائی اور پتلا پن ہے۔

المِشْقَه والمُشَاقَة. رانچھ کا نکلا ہوا خراب و ردی حصہ۔ المِشْقَة: روئی کا گالا۔ پرانا کپڑا ج مِشَق.

المُشْقَة. نئے کپڑے کی دھجی۔

المَشِيْق. پہنا ہوا کپڑا مِنَ الخَيْلِ دُبلا گھوڑا۔

المَاشِق. فا۔ ج مُشَّق.

قَلَمٌ مَشَّاق. تیز چلنے والا قلم۔

ثَوْبٌ مِشَق و مُمَشَّق و اَمْشَاق. گیرو سے رنگا ہوا کپڑا۔

المَشْقَة. مَشَقَ کا اسم مرۃ۔ جانور کی ٹانگ میں رسّی کا نشان۔

المَمْشُوْق. مع. کم گوشت کا مرد۔ مِنَ الخَيْلِ: دُبلا گھوڑا مِنَ القُضْبَانِ: پتلی لمبی شاخ۔ کہا جاتا ہے "قَدٌّ مَمْشُوْقٌ" لمبا پتلا قد۔ مؤنث مَمْشُوْقَةٌ.

التَّمَاشُق. جھگڑا۔

المِمْشَقَة. رانچھ۔ کتان وغیرہ کو صاف کرنے کا کنگھی کے مانند ایک آلہ۔ ج مَمَاشِق.

مَشَلَ (ن) مُشُوْلًا لَحْمُهُ: گوشت کم ہونا (مَشْلًا) اللَّبَنَ: دودھ کم دوہنا (و اِمْتَشَلَ) السَّيْفَ: تلوار سونتنا۔

المَاشِل والمَمْشُوْل. دُبلا پتلا۔ کم گوشت۔

المَشَل. کم دوہائی۔

المِمْشَل. نرمی سے دوہنے والا۔

المِشْلَوْز. میٹھی گٹھلی کا زرد آلو (یہ کلمہ مِشْمِش اور لَوْز سے مرکب ہے)

المِشْمِش. زرد آلو۔ واحد مِشْمِشَة.

مَشَنَه (ض) مَشْنًا. خراش لگانا۔ مَشَنَهُ بِالسَّوْطِ: کوڑا مارنا ہٗ بِالسَّيْفِ: تلوار مار کر کھال چھیلنا۔ مَشَنَ الجَارِيَةَ: جماع کرنا (و اِمْتَشَنَ) النَّاقَةَ: سارا دودھ دوہنا۔ صفت

مَاشِن. ج مُشَّن. و اِمْتَشَنَ السَّيْفَ: تلوار سونتنا الشَّئَ: اُچک کر اپنے لئے لے لینا ثَوْبَهٗ. کپڑا چھین لینا۔

مَشَّنَتَ النَّاقَةُ: اونٹنی کا بدکتے ہوئے دودھ دینا۔ کہا جاتا ہے "تَمَاشَنَا جِلْدَ الظَّرِبَانِ" بدترین قسم کی آپس میں گالی گلوچ کرنا۔

المِشَان والمُشَان. ایک قسم کی کھجور یا عمدہ کھجور۔

اِسْتَمْشَى الرَّجُلُ: مسہل دوا پینا۔ اور کہا جاتا ہے "اِسْتَمْشَى بِكَذَا" جبکہ کوئی شخص مسہل لے۔

المَشْو والمَشُو والمَشِيُّ والمَشَاء. دست آور دوا۔

مَشَى (ض) مَشْيًا و تَمْشَاءً. چلنا۔ بہت مویشی والا ہونا زَيْدٌ: ہدایت پانا اور اسم المِشْيَة (مَشَاءً) المَرْأَةُ او المَاشِيَةُ: بہت بچوں والی ہونا بِالنَّمِيمَةِ: چغل خوری کرنا۔ بَطْنُهٗ: پیٹ چلنا۔

مَشّٰى تَمْشِيَةً. چلنا الرَّجُلَ: چلانا۔

اَمْشَى الرَّجُلَ: چلانا۔ اَمْشَاهُ الدَّوَاءُ: دست لانا (وامْتَشٰى) بہت مویشی کے بچوں والا ہونا۔

مَاشَاهُ مُمَاشَاةً. ساتھ چلنا۔

تَمَشّٰى. چلنا۔

تَمَاشَيَا. باہم مل کے چلنا۔

المِشْيَة. چال۔

المَشِيَّة. ارادہ۔ خواہش۔

المَاشِي: فا۔ ج مُشَاة و مَاشُوْن. چوپائے والا۔ المُشَاة: چغلی کھانے والے مِنَ العَسْكَرِ: پیدل دستہ۔

المَاشِيَةُ. مَاشِي کا مؤنث۔ مویشی. ج مَوَاشٍ.

المَشَّاء. بہت چلنے والا۔ چغل خور۔

المَمْشَى. چلنے کی جگہ۔ غلام گردش ج مَمَاشٍ.

مَصَّ. (س ن) مَصًّا و تَمَصَّصَ و اِمْتَصَّ چوسنا۔

اَمَصَّ اللَّبَنَ: چوسانا۔

المَصّ. س. قَصْبُ المَصِّ: گنا۔

المُصَّة والمُصَاص مِنَ الشَّئِ: خالص۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ كَرِيْمُ المُصَاصِ" و "هُوَ مُصَاصُ قَوْمِهٖ" جبکہ نسب کے لحاظ سے خالص ہو۔ اور اس میں واحد تثنیہ جمع مذکر مؤنث سب برابر ہیں۔

المُصَاصَة. جو چیز چوسی جائے۔

المَصَّاص. بہت چوسنے والا۔ پچھنے لگانے والا۔

المَصَّان. کمینہ۔ کمینگی کی وجہ سے بھیڑ بکری کے تھن میں منہ لگا کر چوسنے والا۔ اور گالی کے موقع پر مرد کے لیے یا مَصَّان اور عورت کے لیے یا مَصَّانَة کہا جاتا ہے۔

المَصَّان: پچھنے لگانے والا۔

المُصَّان. گنا۔

المَصُوْص. پختہ گوشت جو سرکہ میں ڈالا جائے۔

المَصِيْصَة. پیالہ۔

مَصِيْصُ الثَّرٰى: نمناک مٹی یا ریت۔

المِمَصّ. چوسنے کا آلہ۔

مَصَتَ (ن) مَصْتًا الجَارِيَةَ: جماع کرنا۔ النَّاقَةَ: ہاتھ ڈال کر بچہ دانی کو صاف کرنا۔

مَصَحَ (ف) مَصْحًا و مُصُوْحًا الشَّئُ: جاتا رہنا۔ منقطع ہونا بِالشَّئِ: لے جانا۔

مَصَحَتِ الدَّارُ: گھر کا نشان مٹ جانا۔

مَصَحَ الثَّوْبُ: کپڑے کا پرانا ہونا النَّبَاتُ: نباتات کا مرجھانا الكِتَابُ: کتاب کا مٹنا یا مٹنے کے قریب ہونا لَبَنُ النَّاقَةِ: اونٹنی کے دودھ کا ختم ہونا (مَصَحَ) (ف) و مَصِحَ (س) مَصْحًا) الظِّلُّ: کم یا تنگ ہونا۔ صفت اَمْصَح.

مَصَحَ و مَصَّحَ و اَمْصَحَ اللّٰهُ مَرَضَكَ: صحت دینا۔ مرض کو زائل کرنا۔

المُصَاحَات. اونٹنی کے بچوں کی کھالیں جن میں کچھ بھر کر اونٹنی کے سامنے کھڑا کر دیتے ہیں تاکہ وہ سمجھے کہ اپنا ہی بچہ کھڑا ہے۔

مَصَخَ (ف) مَصْخًا الشَّئَ: کھینچنا۔

تَمَصَّخَ و اِمْتَصَخَ الشَّئَ: کھینچ کر نکالنا۔

و اِمْتَصَخَ الشَّئُ عَنِ الشَّئِ: جدا ہونا۔

اِمَّصَخَ الوَلَدُ: ماں کے پیٹ سے جدا ہونا۔

الاُمْصُوْخَة بُردی کا سفید گودا۔ قومہ ثمام اور نصی کے پتے ج اُمْصُوْخ و اَمَاصِيْخ (بردی، ثمام اور نصی یہ سب نباتات کی قسمیں ہیں)

المَصُوْخَة. بکری جس کے تھن کی جڑ ڈھیلی پڑ گئی ہو۔

المُصَّاخ. ایک قسم کی نباتات جس کے چھلکے پیاز کے مانند ہوتے ہیں۔

مَصَدَ (ن) مَصْدًا الصَّبِيُّ ثَدْيَ اُمِّهٖ: بچے کا ماں کے پستان کو چوسنا الشَّئَ: چوسنا۔ الرَّجُلَ: مطیع و فرمانبردار کرنا۔

المَصَاد بلند پشتہ۔ پہاڑ کی چوٹی ج اَمْصِدَة و مُصْدَان.

المَصْد والمَصَد. گرمی کی شدت۔ سردی کی زیادتی۔ بادل کی گرج۔ بارش۔ بلند پشتہ۔

المَصْدَة. بارش۔

مَصَرَ (ن) مَصْرًا. النَّاقَةَ: اونٹنی کو انگلیوں کے اطراف سے دوہنا۔

مَصَّرَ العَطِيَّةَ: بند کر دینا یا تھوڑا تھوڑا دینا

مَصَّرُوا المَكَانَ: شہر بنانا الثَّوْبَ: گیرو سے رنگنا۔

تَمَصَّرَ المَكَانُ: شہر ہونا الشَّئُ او العَطَاءُ: کم ہونا القَوْمُ: پراگندہ ہونا الشَّئَ: پیچھا کرنا۔ تلاش کرنا (وامْتَصَرَ) النَّاقَةَ: اونٹنی کو انگلیوں کے اطراف سے دوہنا۔

المَاصِر. فا۔ دو چیزوں کے درمیان روک نَاقَةٌ او شَاةٌ مَاصِرٌ: کم دودھ والی اونٹنی یا بکری یا وہ جس کا دودھ دیر میں نکلے۔

المِصْر. دو چیزوں کے درمیان روک۔ دو ملکوں کے درمیان کی سرحد۔ شہر۔ گوشہ۔ ج اَمْصَار و مُصُوْر و مِصَر: ملک مصر۔ المِصْرَان: کوفہ و بصرہ۔

المِصْرِيّ. منسوب اِلٰى مِصْر. مصری

رہنے والا۔ مؤنث مِصْرَّةٌ ج مَصَارٍ و مَصَارِیَّ. کہا جاتا ہے حُمُرٌ مَصَارٍ و مَصَارِیَّ.

المَصُوْر مِنَ الْإِبِلِ او الشَّاءِ: وہ اونٹنی یا بکری جس کا دودھ دیر میں نکلے۔ ج مَصَار و مَصَائِر و عَطَاءٌ مَصُوْرٌ: تھوڑا عطیہ۔

المَصِیْر. آنت۔ ج اَمْصِرَةٌ و مُصْران. جج مَصَارِیْن.

المُمَصَّر. گیرو سے رنگا ہوا۔

المُمَصَّرَة. المُمَصَّر کا مؤنث۔ کتے ہوئے سوت کا گولا۔

مَصْطَكَ الدَّوَاءَ: دوا میں مصطگی ملانا۔

المَصْطَكی والمُصْطَکی والمُصْطَکَاء مصطگی۔ ایک مشہور دوا کا نام ہے (دخیل)

مَصَعَ (ف) مَصْعًا الْبَرْقُ: بجلی کا چمکنا الدَّابَّةَ بِذَنَبِهَا: چوپایہ کا دم ہلانا فُلَانًا: کوڑا وغیرہ مارنا الفَرَسُ: آہستہ سے گزرنا الطَّائِرُ بذرقہ: پرندہ کا بیٹ کرنا الْمَرْأَةُ بالْوَلَدِ: بچہ گرا دینا فُؤَادُ فُلَانٍ: جلد بازی یا خوف سے دل کا پراگندہ ہونا ہٗ: ملنا (مُصُوْعًا) لَبَنُ النَّاقَةِ: اونٹنی کے دودھ کم ہونا یا سوکھ جانا۔ ناقہ کی صفت مَاصِعٌ و مَاصِعَةٌ مَاءُ الْحَوْضِ: حوض کا پانی کم ہونا الرَّجُلُ فِی الْاَرْضِ: جانا۔ سفر کرنا۔

اَمْصَعَ الطَّائِرُ بِذَرقِهِ: پرندہ کا بیٹ کرنا۔

العَوْسَجُ: درخت عوسج کا پھل نکلنا الْمَرْأَةُ وَلَدَهَا: تھوڑا دودھ پلانا و اَمْصَعَتْ بِهٖ: بچہ گرا دینا القَوْمُ: بے دودھ والی اونٹنیوں والا ہونا لِفُلَانٍ بحَقِّهٖ: اقرار کرنا۔

مَصَّعَ القَضِیْبَ: چھال کو ٹہنی پر خشک ہونے کے لیے چھوڑ دینا۔

مَاصَعَ مِصَاعًا و مُمَاصَعَة. جنگ کرنا۔ مقاتلہ کرنا قِرْنَهٗ: تلوار وغیرہ سے مارنا بلسانہ: تہمت لگانا۔

تَمَاصَعَ القَوْمُ فِی الْحَرْبِ: باہم جنگ کرنا۔

اِنْمَصَعَ وامْتَصَعَ فِی الْاَرْضِ: جانا۔ سفر کرنا۔ اِنْمَصَعَ الْحِمَارُ: گدھے کا کان کھڑے کرنا۔

المَصْع. مص۔ ہانکنا۔ پھینکا جانا۔

المُصْعَة والمُصَعَة. ایک چھوٹا پرندہ۔ عوسج درخت کا پھل۔ ج مُصْع و مُصَع.

المَاصِع. فا۔ کھاری پانی۔ کم۔ گدلا۔ چمکیلا۔ پشت پھیرنے والا۔ مؤنث مَاصِعَةٌ.

المِصَع. تلوار باز۔ لڑکا جو بٹے ہوئے کپڑوں سے کھیل رہا ہو۔

المَصُوْع. خوفزدہ مرد۔

مَصَلَ (ن) مَصْلًا اللبنَ: پانی ٹپکنے کے لیے کپڑے میں لٹکانا مَالَهٗ: مال کو لغویات میں خرچ کرنا (مَصْلًا و مُصُوْلًا) الْجُبْنَ و نَحْوَهٗ ٹپکنا الجُرْحُ: زخم کا رسنا۔

اَمْصَلَ مَالَهٗ: مال تباہ کرنا۔ لغویات میں خرچ کرنا الغَنَمَ: سارا دودھ دوہ لینا۔

اَمْصَلَتِ الْمَرْأَةُ: ناتمام بچہ گرا دینا۔ صف مُمْصِلٌ.

المَصْل. مص۔ (والمَصَالَة والمُصَالَة) مِنَ اللبَنِ و نَحْوِہٖ: دودھ وغیرہ سے ٹپکا ہوا پانی المُصَالَة: تھیلا یا مٹکے سے جو ٹپکے۔

المَاصِل. فا۔ تھوڑا دودھ یا تھوڑا عطیہ۔

المَصْلَاء. باریک بازوؤں والی عورت۔

المِمْصَل. دودھ وغیرہ سے پانی ٹپکانے کا برتن۔ لغویات میں مال تباہ کرنے والا۔

مَصْمَصَ المَاءَ: زبان کے کنارے سے حرکت دینا الثَّوْبَ: کپڑا دھونا۔ صاف کرنا۔

المُصَامِص. ہر چیز کا خالص۔ کہا جاتا ہے "اِنَّهٗ لَمُصَامِصٌ فِیْ قَوْمِهٖ" وہ اپنی قوم میں خالص النسب ہے۔

مَضَّ (س ن) مَضًّا و مَضِیْضًا الْجُرْحُ فُلَانًا: دردمند کرنا۔ تکلیف پہنچانا الْکحلُ الْعَیْنَ بحدَّتِهٖ: سرمہ کا آنکھ میں جلن پیدا کرنا الخَلُّ فَاهُ: سرکہ کا منہ کو جلا دینا الشَّیْءُ فُلَانًا: تکلیف دہ غم میں مبتلا کرنا (مَضًّا) الشَّیْءَ: چوسنا۔

مَضَّ (س) مَضَضًا مِنَ الشَّیْءِ: دردمند ہونا۔ (مَضَضًا و مَضَاضَةً و مَضِیْضًا) مصیبت کے دکھ سے دردمند ہوا۔

اَمَضَّهُ الْاَمْرُ: دردمند کرنا۔ جلن پیدا کر دینا۔ اَمَضَّهُ الْجُرْحُ و نَحْوُهٗ: دردمند کرنا۔ کہا جاتا ہے "اَمَضَّنِیْ کَلَامُ فُلَانٍ" فلاں کی گفتگو نے مجھ کو تکلیف پہنچائی "اَمَضَّهٗ جِلْدُهٗ" اس کی کھال کھجلائی۔

مَاضَّهٗ مِضَاضًا. لعنت ملامت کرنا۔

مَضَّضَ تَمْضِیْضًا. بہت کھاری پانی پینا۔ کھٹا دودھ پینا۔

تَمَاضَّ القَوْمُ: باہم جھگڑا کرنا۔

المَضّ. مص۔ کُحْلٌ مَضٌّ: تیز جلن پیدا کرنے والا سرمہ۔ رَجُلٌ مَضُّ الضَّرْبِ: تکلیف دہ مار پیٹ والا مرد۔

المِضّ. ہونٹوں سے نہیں کے مانند کلمہ نکالنا اور کچھ امید بھی دلانا۔

مِضُّ و مِضَّ و مِضِّ مبنی و مِضٍّ مع التنوین: کلمہ ہے جو لا نفی کے معنی میں مستعمل ہے مگر اس کے ساتھ کچھ امید بھی ہو۔

المَضَّة اسم مرۃ۔ مؤنث المَضّ. اِمْرَأَةٌ مَضَّةٌ: عورت جو کسی مکروہ و مصیبت کو برداشت نہ کر سکے اَلْبَانٌ مَضَّةٌ: کھٹے دودھ۔

المَضَض. مص۔ مصیبت کی تکلیف۔ کھٹا دودھ۔

المَضَاض. جلن۔

المُضَاض. خالص۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ مِنْ مُضَاضِ الْقَوْمِ" فلاں قوم کا خالص ہے۔ بہت کھاری پانی جو پیا نہ جا سکے۔ آنکھ کی جلن۔

المَضَّاض. جلانے والا۔

مَضَحَ (ف) مَضْحًا و اَمْضَحَ عِرْضَهٗ: عیب لگانا۔ مَضَحَ عَنْهُ: دفع کرنا الشَّمْسُ: شعاع پھیلنا الْاِبِلُ: اونٹوں کا منتشر ہونا المزادۃُ: رسنا۔

مَضَدَ (س) مَضَدًا. کینہ رکھنا۔

مَضَرَ (ن) و مَضُرَ (ک) و مَضِرَ (س)

مَضْرًا و مَضَرًا و مُضُوْرًا النَّبِيْذُ او اللَّبَنُ: نبیذ یا دودھ کا کھٹا ہونا۔

مَضَّرَهٗ قبیلہ مضر کی طرف نسبت کرنا۔ اور کہا جاتا ہے "مَضَّرَ اللّٰهُ لَهُ الثَّنَاءَ" اللہ نے اس کی تعریف اچھی بنائی۔ مَضَّرَ مُضَرَ: ہلاک کرنا۔

تَمَضَّرَ قبیلہ مضر کی طرف منسوب یا اس کے مشابہ ہونا۔ قبیلہ مضر کی جانبہ داری کرنا۔ تَمَضَّرَتِ الْمَاشِيَةُ: جانور کا موٹا ہونا۔

لَبَنٌ مَضِرٌ و مَاضِرٌ و مَضِيْرٌ: کھٹا دودھ۔

و عَيْشٌ مَضِرٌ: آسودہ زندگی اور کہا جاتا ہے "ذَهَبَ دَمُهٗ خَضِرًا مَضِرًا او خِضْرًا مِضْرًا" یعنی اس کا خون رائیگاں گیا۔ "اَخَذَهٗ خِضْرًا مِضْرًا و خَضِرًا مَضِرًا" یعنی اس نے اس کو تر و تازہ لیا یا بلا قیمت لیا۔

الْمَضِيْرَةُ. ایک قسم کا کھانا جو کھٹے دودھ سے تیار کیا جاتا ہے۔

الْمُضَارَةُ مِنَ اللَّبَنِ: کھٹے دودھ کا پانی۔

مَضَغَ (ف ن) مَضْغًا الطَّعَامَ: چبانا۔

مَاضَغَهُ الْقِتَالَ او الْخُصُوْمَةَ: دیر تک لڑنا یا جھگڑنا۔

اَمْضَغَه و مَضَّغَه. چبوانا۔ اَمْضَغَ الثَّمَرُ: پھل کا چبانے کے قابل ہونا۔ اَمْضَغَ اللَّحْمُ: گوشت کا لذیذ ہونا اور کھایا جانا۔

الْمَضَاغ. چبانا (والْمُضَاغَة) جو چیز چبائی جائے۔ کہا جاتا ہے "مَا عِنْدَنَا مَضَاغٌ" ہمارے پاس چبانے کے لیے کوئی چیز نہیں۔

الْمُضَاغَة: چباتے چباتے آخر میں جو منہ میں باقی رہ جائے۔

الْمَاضِغ. فا۔ ج مُضَّغ.

الْمُضْغَة. گوشت وغیرہ کا ٹکڑا۔ ج مُضَغ و مُضَغُ الْاُمُوْرِ والْجِرَاحَاتِ: معمولی اور چھوٹے چھوٹے کام۔

الْمَضِيْغَةُ. ہڈی سے لگا ہوا گوشت۔ جبڑا۔ عضلہ۔ ج مَضِيْغ و مَضَائِغ.

الْمَضَّاغَه. بیوقوف۔ بہت چبانے والا۔

الْمَاضِغَانِ والْمَاضِغَتَانِ. دونوں جبڑے۔

الْمَوَاضِغ. ڈاڑھیں۔

مَضْمَضَ مَضْمَضَةً و مَضْمَاضًا و مِضْمَاضًا الْمَاءَ فِيْ فِيْهِ: پانی کو منہ میں پھرانا الثَّوْبَ وَغَيْرَهٗ: دھونا (و تَمَضْمَضَ) النُّعَاسُ فِيْ عَيْنِهٖ: اونگھ کا اثر آنکھوں میں ہونا۔ تَمَضْمَضَ الْكَلْبُ فِيْ اَثَرِهٖ: کسی کے پیچھے کتے کا بھونکنا۔

الْمِضْمَاض. جلن۔ ہلکا پھلکا مرد۔ نیند۔

الْمَضْمَضَة. س۔ سانپ وغیرہ کی آواز۔ کلی۔

مَضٰى يَمْضِيْ و مَضَا يَمْضُوْ مُضُوًّا و مُضِيًّا الشَّيْءُ: گزر جانا (مُضُوًّا) سَبِيْلَهٗ و لِسَبِيْلِهٖ: مرنا۔

مَضٰى يَمْضِيْ و يَمْضُوْ مَضَاءً و مُضُوًّا عَلَى الْاَمْرِ: مداومت کرنا۔ جاری کرنا اور پورا کرنا۔ جس امر کو پورا کیا جائے اس کو مَمْضُوٌّ عَلَيْهِ کہتے ہیں۔ عَلَى الْبَيْعِ: بیع کو جائز رکھنا۔ مَضٰى مَضَاءَ السَّيْفُ: کاٹنا۔

اَمْضٰى اِمْضَاءً الْاَمْرَ: انجام کو پہنچانا۔ کہا جاتا ہے "اَمْضَى الْحَاكِمُ حُكْمَهٗ" حاکم نے اپنے فیصلہ کو نافذ کیا الْبَيْعَ: بیع کو جائز رکھنا۔ اور اسی سے ہے "اِمْضَاءُ الصُّكُوْكِ والرَّسَائِلِ" یعنی دستخط کرنا۔ اور کہا جاتا ہے "اَمْضَيْتُ لَهٗ" یعنی میں نے اس کو تھوڑی غلطی پر چھوڑ دیا یہاں تک کہ وہ انتہائی غلطی میں مبتلا ہو گیا پھر ایسے موقعہ پر اس کو سزا دی گئی کہ اس کے لیے کوئی عذر باقی نہ رہا۔

مَضّٰى تَمْضِيَةً الْاَمْرَ: نافذ کرنا۔

تَمَضّٰى الْاَمْرُ: نافذ ہونا۔ پورا ہونا الرَّجُلُ: آگے بڑھنا۔

الْمُضْوَاء. آگے بڑھنا۔ کہا جاتا ہے "مَضٰى عَلٰى مُضْوَائِهٖ" وہ اپنی پیش قدمی میں آگے رہا۔

الْمَاضِي. فا: گزشتہ زمانہ عِنْدَ النُّحَاةِ وہ فعل جو گزرے ہوئے زمانہ پر وضعا دلالت کرے الْمَاضِي: تلوار۔ ج مَوَاضٍ.

الْمَضَّاء. پختہ ارادہ والا۔ کہا جاتا ہے "اَنْتَ مَضَّاءٌ عَلٰى مَا عَزَمْتَ عَلَيْهِ" تم اپنے ارادہ کو پورا کرنے والے ہو۔

مَطَّ (ن) مَطًّا الشَّيْءَ: پھیلانا الدَّلْوَ: ڈول کھینچنا خَدَّهٗ: تکبر کرنا۔ کہا جاتا ہے "مَطَّ شِدْقَه" اس نے گفتگو میں چرب زبانی کی۔

الطَّائِرُ جَنَاحَيْهِ: پرندہ کا بازو پھیلانا خَطَّهٗ او خُطْوَهٗ: دراز کرنا۔

مَطَّطَ الشَّيْءَ: سخت کھینچنا الرَّجُلَ: گالی دینا۔

تَمَطَّطَ. کھنچنا۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا دِبْسٌ يَتَمَطَّطُ لِخُثُوْرَتِهٖ" یہ شیرہ ہے جو گاڑھا ہونے کی وجہ سے چمٹتا ہے فِي الْكَلَامِ: رنگ برنگ کی گفتگو کرنا۔

الْمَطَاط. اونٹ کا گاڑھا کھٹا دودھ۔

الْمَطَّاط. ربڑ۔

الْمُطَيْطٰى والْمُطَيْطَاء والْمَطِيْطَاء. مغرورانہ چال۔ چلنے میں دونوں ہاتھ کا پھیلانا۔

الْمَطِيْطَة. گدلا۔ گاڑھا پانی۔ ج مَطَائِط.

مَطَحَهٗ (ف) مَطْحًا بِيَدِهٖ: مارنا۔

تَمَطَّحَ و اِمْتَطَحَ الْوَادِيْ: بہت اور بلند پانی والی ہونا۔

مَطَخَ (ف) مَطْخًا الْعَسَلَ: شہد چاٹنا الرَّجُلَ بِيَدِهٖ: مارنا عِرْضَهٗ: آبرو کو داغدار کرنا۔

الْمَاطِخ. فا۔ سست رفتار گھوڑا۔

الْمَطَّاخ. بیوقوف۔ مغرور۔ فحش گو۔ جھوٹا اور جھوٹے سے کہا جاتا ہے "مَطْخٍ مَطْخٍ اور مَطْخٍ مَطْخٍ" یعنی تیرا قول باطل ہے۔

مَطَرَتْ (ن) مَطْرًا و مَطَرًا اَمْطَرَتِ السَّمَاءُ: بارش ہونا السَّمَاءُ الْقَوْمَ: پانی برسانا و اَمْطَرَ الرَّجُلُ: پیشانی پر پسینہ والا ہونا۔ بارش میں ہونا۔ کہا جاتا ہے "كَلَّمْتُ فُلَانًا فَاَمْطَرَ و اِسْتَمْطَرَ" میں نے فلاں سے گفتگو کی تو اس نے سر جھکا لیا اور اس کی پیشانی پر پسینہ آگیا۔ اَمْطَرَ الْمَكَانُ: بارش شدہ پانا۔

مَطَر (ن)مُطُوْرًا و مَطْرًا. الفرسُ: گھوڑے کا تیز دوڑنا۔ الْقِرْبَة: مشک کو بھرنا۔ الطَّیْرُ: پرندہ کا تیزی سے اُترنا۔ کہا جاتا ہے "ذَهَبَ وَلَا اَدْرِیْ مَنْ مَطَرَبِهٖ" وہ گیا اور میں نہیں جانتا کہ اس کو کس نے پکڑ لیا (مُطُوْرًا) فِی الْاَرْضِ: جانا۔ العَبْدُ: بھاگنا۔ الشَّیْئُ: بلند ہونا۔

تَمَطَّرَ. بارش کے سامنے ہونا۔ بارش طلب کرنا۔ الرَّجُلُ فِی الْاَرْضِ: جانا۔ الطَّیْرُ: پرندہ کا تیزی سے اُترنا۔ بِهٖ فَرَسُهٗ: لے کے تیز دوڑنا۔ تَمَطَّرَتِ الْخَیْلُ: گھوڑوں کا تیزی سے آنا اور سبقت کی کوشش کرنا۔

اِسْتَمْطَرَ اللّٰهَ: بارش طلب کرنا۔ الْمَکَانُ او الزَّرْعُ: بارش کے قابل ہونا۔ الرَّجُلُ: بارش سے چھپنا۔ خاموش رہنا۔ ثَوْبَةً: برساتی پہننا۔ اِسْتَمْطَرَ فُلَانًا و مِنْ فُلَانٍ: عنایت و کرم کی التجا کرنا۔ لِلسِّیَاطِ: کوڑوں کے درپے ہونا اور صبر کرنا۔ کہا جاتا ہے "لَا تَسْتَمْطِرِ الْخَیْلَ" گھوڑوں کے درپے مت ہو۔

الْمَطَر. بارش ج اَمْطَار.

الْمُطْر. چینا کا خوشہ۔ عادت۔

الْمَطْرَة. بارش کی ایک بوچھاڑ (والمِطرة والمَطرة) عادت۔ الْمَطَرَة: مشک۔ حوض کا وسط۔

الْمَطَار والْمَطَارَة مِنَ الْآبَارِ: چوڑے منہ کا کنواں۔

الْمِطَّارُ مِنَ الْخَیْلِ: بہت تیز رفتار گھوڑا۔

الْمَطِر والْمَاطِر والْمَطِیْر. بارش والا۔

الْمَطِیْر: جس پر بارش ہو۔

سَحَابٌ مِمْطَارٌ. موسلا دھار برسنے والا بادل۔

الْمِمْطَر والْمِمْطَرَة. برساتی۔ عوام مَشَمَّع کہتے ہیں۔

الْمُتَمَاطِر. بادل جو تھوڑی دیر برسے اور پھر رک جائے۔

الْمُتَمَطِّر. تیز رفتار گھوڑا۔ تیز رفتار گھوڑے کا سوار۔ بارش کے بعد سیر کو نکلنے والا۔ کہا جاتا ہے "خَرَجَ مُتَمَطِّرًا" یعنی بارش کے بعد سیر کو چلا۔

الْمُسْتَمْطِر. فا۔ بارش کا منتظر۔

الْمُسْتَمْطَر. مف۔ بارش کیلئے کھلا میدان۔

الْمَطْرَان والمِطران. پادریوں کا ایک بڑا عہدہ ج مَطَارِنَة و مَطَارِیْن.

مَطَعَ (ف) مَطْعًا و مُطُوْعًا فِی الْاَرْضِ: جانا اور گم ہونا۔ الشَّیْئَ: اگلے دانتوں سے کھانا۔

الْمَاطِع. فا۔ خالص۔ کہا جاتا ہے "بَیَاضٌ مَاطِعٌ نَاطِعٌ" خالص سفید۔

تَمَطَّقَ الطَّعَامَ. چکھنا۔ الرَّجُلُ: چٹخارہ لینا۔

تَمَطَّقَتِ الْقَوْسُ: کمان کا پھٹنا۔

الْمَطْقَة. مٹھاس۔ کہا جاتا ہے "تَمْرُهُمْ لَهٗ مَطْقَةٌ" ان کے چھوارے میں مٹھاس ہے کہ کھانے والے چٹخارہ لیتا ہے۔

مَطَلَ (ن) مَطْلًا الْحَبْلَ: رسی تاننا۔ الْحَدِیْدَ: لوہے کو کوٹ کے بڑھانا۔ پگھلا کر چوڑا کرنا۔ هٗ حَقَّهٗ و بِحَقِّهٖ: ٹال مٹول کرنا۔ الدَّیْنَ: قرض کی ادائیگی میں تاخیر کرنا۔

اِمْتَطَلَهٗ حَقَّهٗ. ٹال مٹول کرنا۔ اِمْتَطَلَ النَّبَاتُ: لمبا اور گنجان ہونا۔

اِمْطَلَّ الشَّیْئُ: دراز ہونا۔

الْمَطْلَة والمطلة. حوض کی تہ میں بقیہ پانی۔

الْمُطْلَة. تھوڑا سا پانی وغیرہ جو مشک سے گرے۔

الْمِطَالَة. لوہے کے پگھلانے کا پیشہ۔

الْمَطَّال. لوہے کو پگھلانے اور چوڑا کرنے والا (و الْمَطُوْل) بہت ٹالنے والا۔

الْمَطِیْلَة. کوٹ پیٹ کے چوڑا کیا ہوا لوہا۔

الْمِمْطَل. چور۔ لوہار کا گھن۔

الْمَمْطُوْل. مف۔ لمبا کیا ہوا۔ پھیلایا ہوا۔ ٹالا ہوا۔

مَطْمَطَ. گفتگو یا لکھنے میں سستی کرنا۔

تَمَطْمَطَ الْمَاءُ. گاڑھا ہونا۔

مَطَا یَمْطُوْ مَطْوًا. چلنے میں جلدی کرنا۔ بِالْقَوْمِ: دیر تک چلانا۔

مَطِیَ یَمْطَی مَطًا. پھیلنا اور لمبا ہونا۔

اَمْطَی الدَّابَّةَ: جانور پر سوار ہونا۔ سواری بنانا۔ اَمْطَاهُ الدَّابَّةَ: سوار کرانا۔

اِمْتَطَی. الدَّابَّةَ: سوار ہونا۔

تَمَطَّی. پھیلنا اور لمبا ہونا۔ الرَّجُلُ: چلنے میں ہاتھوں کو پھیلانا اور انگڑائی لینا۔

الْمَطَا. مس۔ پیٹھ۔ تثنیہ مَطَوَان ج اَمْطَاء

الْمَطْو والْمِطْو. شاخ جس کو چیر کر گٹھا باندھا جائے۔ ج مِطَاء و اَمْطَاء و مُطِیّ.

الْمِطْو: ساتھی۔ نظیر۔ کھجور کا گچھا۔ چینا کی بالی ج مِطَاء.

الْمُطْوَاءُ. بروزن غُلَوَاء۔ انگڑائی۔ لمبائی۔

الْمَطْوَة. مطا کا اسم مرة۔ کہا جاتا ہے "مَضَتْ مَطْوَةٌ مِنَ اللَّیْلِ" رات کا کچھ حصہ گزر گیا۔

الْمَطِیَّة. سواری۔ مذکر مؤنث دونوں کے لیے بعیر اور ناقة دونوں کو مطیة کہتے ہیں۔ ج مَطَایَا و مَطِیّ.

الْاُمْطِیُّ. سیدھے لمبے قد والا۔ ایک قسم گوند کی جو کھایا جاتا ہے۔

مَظَّهٗ (ن) مَظًّا. ملامت کرنا۔

مَاظَّهٗ مِظَاظًا و مُمَاظَّةً. جھگڑا کرنا۔ گالی دینا۔ مَاظَّ الْخَصْمَ: چمٹے رہنا۔

اَمَظَّهٗ. گالی دینا۔

تَمَاظُّوا. باہم جھگڑنا۔ باہم گالی گلوچ کرنا۔

الْمَظّ. مس۔ جنگلی انار کا درخت۔ ایک قسم کے گوند کا سرخ رنگ کا عصارہ۔

الْمَظَاظَة. سختی و بد مزاجی۔

مَظَعَ (ف) مَظْعًا و مَظَعَ الْوَتَرَ: تانت کو خشک اور چمکیلا کرنا۔

تَمَظَّعَ الْمَاْکُوْلَ: سب کا سب چاٹ جانا۔ الظِّلَّ: سایہ ڈھونڈتے پھرنا۔ فِی الرَّعْیِ: چرانے کے وقت سے دیر کرنا۔

الْمُظْعَة. گھاس کا بقیہ۔

الْمَظْعَة. باقی ماندہ گفتگو۔

مَعَ و مَعْ. اسم ہے جو مضاف ہو کر مستعمل ہے اور ظرف ہے اور اس وقت اس کے تین

معانی ہوتے ہیں۔
(۱) اجتماع اور مصاحبت جیسے "اللہُ مَعَکُمْ" اور اَفْعَلْ هٰذَا مَعَ هٰذَا۔
(۲) وقت اجتماع۔ جیسے جِئْتُكَ مَعَ الْعَصْرِ
(۳) بمعنی عند۔ جیسے جِئْتُ مِنْ مَعَ الْقَوْم۔
اور بلا مضاف ہوئے بھی مستعمل ہے اس وقت اس پر تنوین آتی ہے اور حال واقع ہوتا ہے اور یہی تثنیہ اور جمع کے لیے بھی آتا ہے۔ جیسے "جَاءَ زَیْدٌ وَ عَمْرٌو مَعًا وَ جِئْنَا مَعًا" اور نسبت کے لیے مَعِیٌّ اور اسی سے واو معیت ہے۔

مَعَّ (ن) مَعًّا الشَّحْم: چربی کا پگھلنا۔
مَعَتَ (ف) مَعْتًا الشَّیءَ: ملنا دلنا۔
مَعَجَ (ف) مَعْجًا الفَرَسُ: نرمی کے ساتھ تیز رفتار ہونا۔ صفت مَعُوج۔ مَعَجَ الْبَحْرُ: سمندر کا موج مارنا السَّیْلُ: سیلاب کا تیز بہنا بِالْقَلَمِ فِی الدَّوَاةِ: قلم کو روشنائی لگنے کیلئے دوات میں ہلانا الفَصِیْلُ ضَرْعَ اُمِّهٖ: اونٹ کے بچّہ کا دودھ اتارنے کے لیے تھن پر سر مارنا۔ اور کہا جاتا ہے "الرِّیْحُ تَمْعَجُ فِی النَّبَاتِ" ہوا پودوں کو ادھر ادھر کر رہی ہے الْجَارِیَةَ: جماع کرنا الرَّجُلَ جنگ کرنا۔ تلوار مارنا۔ مُعِجَتِ النَّبَاتُ: لہلہانا۔
تَمَعَّجَ السَّیْلُ او الْحَیَّةُ: سیلاب یا سانپ کا بل کھاتے ہوئے چلنا۔
الْمَعْج۔ مع۔ اضطراب۔ مقاتلہ۔ نرمی سے ہوا کا چلنا۔
الْمَعْجَة۔ مَعج کا اسم مرۃ۔ جوانی کا آغاز۔ کہا جاتا ہے "فَعَلَ ذٰلِكَ فِیْ مَعْجَةِ شَبَابِهٖ" اس نے یہ اپنی جوانی کے شروع میں کیا۔
الْمَعَّاج اسم مبالغہ۔ حِمَارٌ مَعَّاجٌ: دوڑنے میں ادھر ادھر ہونے والا گدھا۔
رِیْحٌ مَعُوْج۔ تیز چلنے والی ہوا۔
فَرَسٌ مِمْعَج۔ نرمی کے ساتھ تیز رفتار گھوڑا۔
مَعَدَ (ف) مَعْدًا الشَّیءَ: چھین لینا۔ اچک لینا۔ لے جانا الشَّیءَ: جلدی سے کھینچنا الرُّمْحَ: مرکز سے کھینچنا فِی الْاَرْضِ: دور تک جانا الشَّیءُ: تباہ ہونا لَحْمَهٗ: گوشت کو اگلے دانتوں سے کھانا السَّیْفُ: تلوار سونتنا الرَّجُلَ: معدہ پر مارنا (مَعْدًا و مُعُوْدًا) بِالشَّیءِ: لے جانا الدَّلْوَ و بِهَا: ڈول کھینچنا اور کنوئیں سے نکالنا۔
مُعِدَ۔ درد معدہ والا ہونا۔ صفت مَمْعُوْد۔
اِمْتَعَدَ الشَّیءَ: چھین لینا۔ اچک لینا۔ لے جانا۔
الْمَعْد۔ س۔ موٹا۔ نرم سبزی۔ تروتازہ پھل۔ تیز رفتار اونٹ۔ کہا جاتا ہے "مَالَهٗ تُعْدٌ وَلَا مَعْدٌ" اس کے پاس نہ قلیل ہے نہ کثیر۔
الْمَعَدُّ۔ پیٹ۔ پہلو۔
الْمَعِدَة والْمِعْدَة۔ آنتوں میں پہنچنے سے پہلے کھانا ہضم ہونے کی جگہ۔ ج مَعِد و مِعَد۔
الْمُتَمَعِّدَة۔ مِنَ الرُّطَبِ: تروتازہ۔
تَمَعْدَدَ الْغُلَامُ: لڑکے کا جوان ہونا الْمَرِیْضُ: بیمار کا صحت یاب ہونا الْمَهْزُوْلُ: موٹا ہونے لگنا۔
مَعِرَ (س) مَعَرًا الرِّیْشُ او الشَّعْرُ: بال کم ہونا النَّاصِیَةُ: پیشانی کے سب بال گر جانا الظُّفُرُ: ناخن کا چوٹ وغیرہ لگنے سے گر جانا۔
مَعَّرَ۔ مفلس ہونا وَجْهَهٗ: چہرہ کا غصہ سے بدلنا۔
اَمْعَرَ الرِّیْشُ او الشَّعْرُ: بال کم ہونا الرَّجُلُ: محتاج ہو جانا۔ اَمْعَرَتِ الْاَرْضُ: کم نباتات والی ہونا الرَّجُلَ: مال چھین کر فقیر بنا دینا۔
الْقَوْمُ: قحط زدہ ہونا۔ بے سبزی والی زمین میں پڑنا الْمَوَاشِیُ الْاَرْضَ: چر کر صاف کر دینا۔
تَمَعَّرَ وَجْهُهٗ: چہرے کا رنگ بدل جانا رَاْسُهٗ: سر کے بال گر جانا۔
الْمَعَارَة۔ بد خلقی۔ غصہ کی وجہ سے ترش رو۔
الْمَعِر۔ کم بال یا کم پروں والا۔ چوٹ لگنے سے گرنے والا۔ ناخن۔ بے برکت بخیل مرد۔ کم گوشت والا۔ اَرْضٌ مَعِرَةٌ: کم نباتات والی زمین۔
الْاَمْعَر۔ کم بال والا۔ کم نباتات والی جگہ۔ چمڑے کا موزہ۔ جس کے بال گر گئے ہوں۔ مؤنث مَعْرَاء۔ ج مُعْر۔ نَاصِیَةٌ مَعْرَاءُ: بے بال کی پیشانی۔
الْمَمْعُوْر۔ مع۔ غصہ کی وجہ سے ترش روئی۔
مَعُزَ (ک) مَعَزًا الشَّیءُ: سخت ہونا۔ صفت مَعِزٌ و مَاعِزٌ الرَّجُلُ: اپنے کام میں کوشش کرنا و اَمْعَزَ الرَّجُلُ: بہت بکریوں والا ہونا۔
مَعَزَ (ف) مَعْزًا۔ الرَّاعِی المعزی عَنِ الضَّانِ: بکریوں کو بھیڑوں سے جدا کرنا۔
تَمَعَّزَ وَجْهُهٗ: چہرہ کا سکڑنا الْبَعِیْرُ: تیز دوڑنا۔
اِسْتَمْعَزَ۔ کام میں کوشش کرنا۔ کہا جاتا ہے مَا اَمْعَزَهٗ مِنْ رَجُلٍ یعنی کس قدر قوی اور سخت ہے۔ "وَمَا اَمْعَزَ رَایَه" وہ کس قدر مضبوط رائے والا ہے۔
الْمَعْز والْمَعَز۔ بکری۔ یہ اسم جنس ہے۔ واحد مَاعِز ج اَمْعُز و مَعِیْزٌ۔ الْمَعَز: زمین کی سختی۔
الْاُمْعُوْز ج اَمَاعِز و اَمَاعِیْز والْمَعِیْز و الْمِعْزَی والْمِعَاز۔ بکری۔ الامعوز: تیس سے چالیس تک ہرنوں کی جماعت۔
الْمَاعِز۔ فا۔ معز کا واحد (جیسے صاحب و صحب) بمعنی بکرا بکری۔ اور کبھی بکری کو مَاعِزَة کہتے ہیں۔ جمع مَوَاعِز۔ الْمَاعِز والْمَعِز والْمُسْتَمْعِز: اپنے کام میں کوشش کرنے والا۔ والْمَاعِز: بکری۔ بکری کی کھال مرد تیز طبیعت چالاک دوسروں کو منع کرنے والا۔
الْمِعْزَاة۔ بکری۔
الْاَمْعَز۔ بہت کنکر پتھر والی سخت جگہ مؤنث مَعْزَاء ج مُعْز و مَعْزَاوَات و اَمَاعِز۔
الْمَعَّاز۔ بکری والا۔ بکریوں کا چرواہا۔
الْمَعْزِیّ۔ بخیل جو مال جمع کرے اور سائل کو منع کرے۔
رَجُلٌ مُمْعَزٌ۔ خلقتاً سخت کھال والا مرد۔
مَعَسَ (ف) مَعْسًا الشَّیءَ: سخت ملنا

الرَّجُلَ: بے عزتی کرنا۔ نیزہ مارنا۔

المَعْس. دودھ۔ حرکت۔

المَعَّاس والمُتَمَعِّس. لڑائی میں پیش قدمی کرنے والا۔

مَعِصَ (س)مَعَصًا الرَّجُلُ: موچ والا ہونا یا بہت چلنے سے پٹھوں میں درد والا ہونا۔ صفت مَعِصٌ و مَعِيْصٌ.

تَمَعَّصَ بَطْنُهٗ: پیٹ کا دردمند ہونا الرَّجُلُ: شرمندہ ہونا۔

مَعِضَ (س) مَعَضًا و اِمْتَعَضَ مِنَ الْاَمْرِ: غضبناک ہونا اور کام کا دشوار ہونا۔ صفت مَعِضٌ و مَاعِضٌ.

مَعَّضَهٗ و اَمْعَضَهٗ. غضبناک کرنا۔ دردمند کرنا المَعْض الشَّئَ: جلانا۔

مَعَطَ (ف)مَعْطًا الشَّئَ: کھینچنا الرِّيْشَ: پر اکھیڑنا بِحَقِّ فُلَان: ٹالنا (وامتعط) السَّيْفَ: تلوار سونتنا۔ مَعَطَ الجَارِيَةَ: جماع کرنا الجَسَدُ: جسم کا بے بال ہونا۔

مَعِطَ (س)مَعَطًا و تَمَعَّطَ الذِئْبُ: بھیڑیے کا گرے ہوئے بال والا ہونا۔ صفت مَعِطٌ و اَمْعَط.

تَمَعَّطَ و اِمَّعَطَ و اِنْمَعَطَ و اِمْتَعَطَ الشَّعْرُ: بیماری کی وجہ سے بال گر جانا۔ اِمَّعَطَ و اِمْتَعَطَ النَّهَارُ: دن کا دراز ہونا۔ اِمْتَعَطَ رُمْحَهٗ: نیزہ کھینچنا۔

المَعِط والاَمْعَط. جسم پر بے بال والا۔ مؤنث مَعْطَاء ج مُعْطٌ. ولِصٌّ اَمْعَطُ: بھیڑیے کے مشابہ چور۔ رَمْلٌ اَمْعَطُ: بغیر نباتات کے ریگستان اَرْضٌ مَعْطَاءُ: بغیر نباتات والی زمین۔

مَعَقَهٗ (ف)مَعْقًا. ڈگڈگا کے پینا۔ مَعَقَ السَّيْلُ الْاَرْضَ: سیلاب کا زمین کو بہا لے جانا۔

مُعِقَ مَعْقًا. الرَّجُلُ: فاسد معدہ والا ہونا۔

مَعُقَ (ک)مَعْقًا و مَعَاقَةً النَّهْرُ: گہرا ہونا۔ صفت مَعِيْقٌ مؤنث مَعِيْقَةٌ.

اَمْعَقَ البِئْرَ: کنواں گہرا کھودنا۔

تَمَعَّقَ. گہرا ہونا۔ کہا جاتا ہے "تَمَعَّقَ الرَّجُلُ عَلَيْنَا" یعنی اس نے ہم سے بدخلقی کی۔

المَعْق والمَعَق والمُعْق. گہرائی۔ ج اَمْعَاق و اَمَاعِق و اَمَاعِيْق. المَعْق: بدخلقی۔ بے نباتات والی زمین۔

مَعَكَ (ف)مَعْكًا الشَّئَ: ملنا الرَّجُلَ: ذلیل کرنا۔ بے عزتی کرنا فُلَانًا فِي الْخُصُوْمَةِ: غالب آنا۔ مَعَكَهٗ دِيْنَهٗ و بِدَيْنِهٖ: قرض کی ادائیگی کو ٹالنا۔

مَعُكَ (ک)مَعَاكَةً بیوقوف ہونا۔

مَعَّكَهٗ. زمین میں لوٹانا۔

تَمَعَّكَ. زمین میں لوٹنا۔

مَاعَكَهٗ مُمَاعَكَةً بِدَيْنِهٖ: قرض کی ادائیگی کو ٹالنا۔

المَعِك. بیوقوف۔ سخت جھگڑالو (والمِمْعك) قرض کو ٹالنے والا۔

اَلْمَعْكَرُوْنَةُ: مشہور کھانے کا نام۔

اِبِلٌ مَعْكَى. بہت اونٹ۔

المَعْكُوْكَاء گرد و غبار۔ شور و غوغا۔ بدی۔

مَعَلَ (ف)مَعْلًا الشَّئَ. چھین لینا۔ اُچک لینا الخَشَبَةَ: لکڑی چیرنا اَمْرَهٗ: کام کو ساتھیوں سے پہلے کر لینا الرَّجُلُ: تیز چلنا الحِمَارَ: گدھے کو خصی کرنا۔ مَعَلَهٗ و اَمْعَلَهٗ عَنِ الشَّئِ: جلدی سے ہٹا دینا۔

اِمْتَعَلَ الرَّجُلَ: پے در پے نیزہ مارنا۔

المَعِل مِنَ النَّاسِ. پھرتیلا؛ جلد باز۔

المَعْل. س۔ کہا جاتا ہے "مَالَكَ مِنْهُ مَعْلٌ" تیرے لیے ضروری ہے۔

المَعَالَة. بدی۔

حِمَارٌ مَمْعُوْل. خصی کیا ہوا گدھا۔

مَعْمَعَ. جلدی کام کرنا الشَّئُ المُحْتَرِقُ: جلتی ہوئی چیز سے آواز نکلنا القَوْمُ: سخت جنگ کرنا۔ سخت گرمی میں چلنا الرَّجُلُ: گفتگو میں لفظ مع اکثر بولنا السَّمَاءُ الْمَطَرَ عَلَى الْاَرْضِ سخت بارش گرانا اور زمین کو صاف کر دینا۔

المَعْمَع. تیز خاطر عورت۔ اور کہا جاتا ہے "هُوَ ذُوْ مَعْمَعٍ" وہ امور پر صبر کرنے والا ہے۔

المَعْمَعَة. س۔ بانس وغیرہ جلنے کی آواز۔ لڑائی میں بہادروں کا شور۔ گرمی کی شدت ج مَعَامِعُ المَعَامِعُ: لڑائیاں اور فتنے۔

المَعْمَعِيّ. جس کی اپنی کوئی رائے نہ ہو اور ہر ایک سے کہے کہ میں تمہارے ساتھ ہوں۔

المَعْمَعَان والمَعْمَعَانِي مِنَ الْاَيَّامِ: سخت گرم۔ المَعْمَعَان: سخت گرمی یا سردی۔ کہا جاتا ہے "جَاءَ فِيْ مَعْمَعَانِ الصَّيْفِ" یعنی وہ سخت گرمی میں آیا۔ وَفِيْ مَعْمَعَانِ الشِّتَاءِ یعنی وہ سخت جاڑے میں آیا۔

مَعَنَ (ن)مَعْنًا النِّعْمَةَ: نعمت کی ناشکری کرنا بِالْحَقِّ: حق کا انکار کرنا۔ حق کا اقرار کرنا۔ (ضد)

مَعَنَ (ف)مَعْنًا و مَعُنَ (ک)مُعُوْنًا الْمَاءُ: آہستہ آہستہ بہنا۔ صفت مَعِيْن. مَعَنَ الفَرَسُ: گھوڑے کا دور تک دوڑنا المَطَرُ الْاَرْضَ: پے در پے بارش ہو کر سیراب کر دینا۔

مَعِنَ (س)مَعَنًا المَكَانُ او النَّبْتُ: پانی سے سیراب ہونا۔

اَمْعَنَ فِي الطَّلَبِ: ڈھونڈنے میں بہت مبالغہ کرنا فِي الْاَمْرِ: معاملے کی گہرائی میں پہنچنا۔ الضَّبُّ فِيْ جُحْرِهٖ: گوہ کا سوراخ کے انتہائی حصے میں غائب ہونا الفَرَسُ: گھوڑے کا دوڑنے میں دور دور تک پہنچنا النَّظَرَ فِي الْاَمْرِ: نہایت غور کے ساتھ سوچنا الوَادِيُ: زیادہ بہتے ہوئے پانی والی ہونا لَهٗ: بہت ہونا؛ کم ہونا بِالْحَقِّ: حق کا انکار کے بعد اقرار کرنا۔ انکار کرنا الماءَ: پانی کا آہستہ آہستہ بہنا فُلَانٌ الْمَاءَ: پانی بہانا اَمْعَنَتِ الْاَرْضُ: زمین کا سیراب ہونا۔

تَمَعَّنَ. ذلیل و حقیر ہونا۔

المَعْن. مص۔ ہر نفع اٹھانے کی چیز۔ بہت

کم۔ آسان۔ لمبا۔ کوتاہ۔ ادھوڑی۔ سرخ کھال جو ٹوکری وغیرہ پر لگائی جاتی ہے۔ بہت مال والا۔ کم مال والا۔ ذلت۔ کھلے میدان کا پانی۔

المَعْنَةُ. مَعن کا اسم مرۃ۔ کہا جاتا ہے "مَالَهُ سَعْنَةٌ ولا مَعْنَةٌ" یعنی اس کے پاس کچھ نہیں۔

المَعْنِیُّ. بہت مال والا۔ کم مال والا۔

المَعَان. منزل۔

المَاعُوْن. بارش۔ پانی۔ ہر وہ خانگی سامان جس سے خود نفع اُٹھایا جائے اور دوسروں کو عاریت پر دیا جائے (جیسے ہانڈی چمچہ ڈول رسّی وغیرہ وغیرہ) بھلائی۔ فرمانبرداری۔ زکوۃ عِنْدَ العامَّةِ. کاغذ کا دستہ یا رِم۔

المَعِیْن. بہتا ہوا پانی۔ اور کہا جاتا ہے "مَاءٌ مَعِیْنٌ" جاری پانی "سِقَاءٌ مَعِیْنٌ" بہتے ہوئے پانی والا مشکیزہ۔ ج مُعُنات و مُعُن۔

المُعُنَات والمُعْنَان. پانی بہنے کی جگہ، وادی میں پانی کے نالے۔

کَلأٌ مَمْعُوْنٌ. گھاس جس میں پانی جاری ہو

رَوْضٌ مَمْعُوْنٌ. جاری پانی سے سیراب کیا ہوا باغ۔

تَمَعْنَی یَتَمَعْنَی. معنی سمجھنا۔ معنے بیان کرنا۔

مَعَا یَمْعُوْ مُعَاءً السِّنَّوْرُ: بلی کا میاؤں میاؤں کرنا۔

اَمْعَی النَّخْلُ: پکنے کے بعد کچھ خشک کھجوروں والا ہونا البُسْرُ: گدر کھجور کا خوش مزہ ہونا۔

تَمَعَّی السِقَاءُ: مشکیزہ کا تن جانا

الشرُّ بَیْنَ النَّاسِ: برائی کا پھیلنا۔

المَعْو. تر کھجور جو کچھ خشک ہونے لگے۔ اونٹ کے نچلے ہونٹ کی پھٹن۔

المَعْیُ والمِعَی ج اَمْعَاء. والمِعَاءُ ج اَمْعِیَة آنت مذکر ہے اور کبھی مؤنث بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

مَغَث (ف) مَغْثًا الدَّوَاءَ فی المَاءِ. دوا کو پانی میں نرم کرنا الرَّجُلَ. غیر تکلیف دہ مارنا۔ پچھاڑنا۔ کہا جاتا ہے "مَغَثَتْهُم الحُمّی" ان کو بخار آگیا۔ مَغَثَهُ فِی المَاءِ. پانی میں ڈبونا۔ مَغَثَ الشَّیءَ: گڈمڈ کرنا عِرْضَ فُلَانٍ: عیب لگانا۔

مُغِثَ الرَّجُلُ: بخار زدہ ہونا۔

مَاغَثَهُ مِغَاثًا و مُمَاغَثَةً. جھگڑا کرنا۔

المَغْث. مص۔ انگلیوں سے مل کر نرم کرنا۔ برائی۔ مقاتلہ ج مِغَاث.

المِغْث. سخت قسم کا پہلوان۔

المَغِیْث. گھاس جس کو بارش نے بچھا دیا ہو۔ شریر مرد۔

المُغَاث. چوڑے پتوں اور سفید پھولوں کا ایک درخت۔

المَمْغُوْث. بخار زدہ۔ بارش سے بچھی ہوئی گھاس۔

مَغَدَ (ف) مَغْدًا الشَّیءَ. چوسنا۔

الفَصِیْلُ اُمَّهُ: اونٹ کے بچّہ کا اپنی ماں کا دودھ پینا النَّبَاتُ: نباتات لمبی ہونا الرَّجُلُ فِی عَیْشِهِ: آسودہ زندگی گزارنا شَعْرَهُ: بال اکھیڑنا العَیْشُ البَدَنَ: موٹا تازہ کر دینا فُلَانٌ: کامل جوان ہونا الجَارِیَةَ: جماع کرنا۔

مَغَدَ (ف) و مَغِدَ (س) مَغَدًا البَدَنُ: بدن کا موٹا ہونا۔

اَمْغَدَ. دیر تک پینا الصَّبِیَّ: بچّے کو دودھ پلانا۔

المَغْد. مص۔ عَیْشٌ مَغْدٌ آسودہ زندگی۔

المَغْدُ. ببول کا گوند بیری کا گوند یبروج الضم (ایک دوا کا نام) اور بقول بعض بیگن۔ ایک پھل جو ککڑی کے مشابہ ہوتا ہے۔ ایک درخت کا نام جس کے پتے باریک، نازک اور لمبے ہوتے ہیں اور درخت پر لپٹے ہوئے ہوتے ہیں۔ بڑا ڈول۔ گھوڑے کی پیشانی پر سفیدی کی جگہ۔ ہر موٹی لمبی چیز۔ موٹا اونٹ۔

مَغَرَ (ف) مَغْرًا فِی البِلَادِ: تیز جانا بِهِ بَعِیْرُهُ: لے کے تیز دوڑنا۔

مَغَّرَ الثَّوْبَ. کپڑے کو گیرو سے رنگنا۔

اَمْغَرَهُ بالسَّهْمِ. آر پار کر دینا۔ اَمْغَرَتِ النَّاقَةُ. اونٹنی کا مرض کی وجہ سے سرخ دودھ والی ہونا۔ صفت مُمْغِر۔

المَغْرَة والمَغَرَة. گیرو۔

المَغْر والمُغْرَة. غیر خالص سرخی کا رنگ۔

المَغَارَة. دیکھئے مادہ غور۔

الاَمْغَر. غیر خالص سرخ رنگ والا۔ وہ شخص جس کے چہرہ میں خالص سفیدی میں سرخی جھلکتی ہو۔

لَبَنٌ مَغِیْرٌ. سرخ دودھ خون ملا ہوا۔

المَمْغَرَة. وہ زمین جہاں سے گیرو نکلے۔

مَغَس (ف) مَغْسًا بِیَدِهِ: چھونا هُ بالرُّمْحِ: نیزہ مارنا المَرْأَةَ: عورت سے جماع کرنا۔

مُغِس. آنتوں میں درد والا ہونا۔

مَغِصَ (س) مَغَصًا و مُغِصَ مَغْصًا آنتوں میں درد اور مروڑ ہونا۔ صفت مَمْغُوص۔

اَمْغَصَهُ. مروڑ اور اینٹھن والا کرنا۔

تَمَغَّصَ بَطْنُهُ: مروڑ اور اینٹھن لاحق ہونا۔ دردناک کرنا۔ کہا جاتا ہے "تَمَغَّصَ بَطْنِی" یعنی درد میں مبتلا کیا۔ "تَمَغَّصَنِی الشَّیءُ و تَمَغَّصْتُ مِنْهُ" اس نے مجھے تکلیف دی۔

المَغْص. مص۔ آنتوں میں مروڑ اور اینٹھن۔

المَغْصُ. عمدہ اونٹ ج اَمْغَاص. واحد مَغْصَة.

مَغَطَ (ف) مَغْطًا و مَغَّطَ الشَّیءَ: لمبا ہونے کے لیے کھینچنا۔

تَمَغَّطَ و اِمَّغَطَ الشَّیءُ: کھنچنا و طویل ہونا۔

تَمَغَّطَ البَعِیْرُ: دوڑنے میں اگلے پیروں کو پھیلانا۔ الفَرَسُ: بہت زیادہ دوڑنا۔

اِمْتَغَطَ. کھینچنا اور طویل ہونا السَّیْفَ. تلوار سونتنا۔

المُمَّغِط. انتہائی لمبا۔

مَغَلَ (ف) مَغْلًا و مَغَالَةً بالرَّجُلِ: چغل خوری کرنا۔

مَغِلَتْ (س) مَغَلًا عَیْنُهُ: خراب ہونا۔

الحَامِلُ بِوَلَدِهَا: زمانۂ حمل میں دودھ پلانا

مَغَلَتْ (ف) و مَغِلَتْ (س) مَغْلًا

الدَّابَّة: چوپایہ کے پیٹ میں مٹی ملی ہوئی گھاس وغیرہ کھانے سے درد ہونا۔ صفت مَغِلَةٌ و مَمْغُولَةٌ اور اسم المَغْلَة.

اَمْغَلَ القَوْمُ: مٹی ملی ہوئی گھاس وغیرہ کھانے سے پیٹ میں درد والے جانور کا مالک ہونا الْحَامِلُ وَلَدَهَا: زمانہء حمل کا دودھ پلانا بِهٖ عِنْدَ السُّلْطَانِ: چغل خوری کرنا۔

المَغْلُ و المُغْلُ: زمانہ حمل میں عورت کا دودھ المَغَل: آنکھ کا کیچڑ۔ ج اَمْغَال.

المُغْل: ایک قوم کا نام۔ ج مُغُوْل.

المَغْلَة: مغل کا اسم مرة فساد۔ سال میں دو مرتبہ بچے جننے والی بھیڑ یا بکری۔ ج مِغَال.

المَغَالَة: مص خیانت۔ فریب۔

مَغْمَغَ اللحمَ: گوشت کو نرم نرم چبانا۔ الْكَلَامَ: مبہم کہنا الشَّئَ: گڈمڈ کرنا فِيْ عَمَلِهٖ: ناقص وردی طریقے سے کرنا الْاَمْرُ: خلط ملط ہونا الْكَلْبُ فِي الْاِنَاءِ: کتے کا برتن میں منہ ڈالنا۔

مَغْنَطَ الْحَدِيْدَ: لوہا وغیرہ سے پلانا۔

اَلْمَغْنَطِيْسُ وَالْمَغْنَاطِيْسُ: ایک معدن جس میں لوہا و دیگر معاون جذب کرنے کی صلاحیت ہوتی ہے۔

اَلْمَغْنُوْلِيَة: شمالی امریکہ میں ایک درخت کی قسم جس کے بڑے بڑے خوبصورت پھول ہوتے ہیں زیب و زینت کے لئے بوئے جاتے ہیں۔

اَلْمَغْنِيْسِيَا وَالْمَنَازِيَا: بے ہوا و بے ذائقہ سفید مٹی۔ جس کے ساتھ علاج کیا جاتا ہے۔

المَغْنَطِيْس والمَغْنَاطِيْس: چمک پتھر۔

مَغَا يَمْغُوْ مَغْوًا السِّنَّوْرُ: بلی کا میاؤں میاؤں کرنا۔

المُغَاء والمُغْو: بلی کی آواز۔

مَغِيَ يَمْغِيْ مَغْيًا: غیر مفہوم گفتگو کرنا۔

تَمَغَّى الْاَدِيْمُ: چمڑے کا ڈھیلا پڑنا۔

المَغْيُ مص فِي الْاَدِيْمِ: چمڑے کا ڈھیلا پن۔ فِي الْاِنْسَانِ: مذاقاً یا واقعی طور پر وہ کچھ کہنا جو اس کے اندر نہ ہو۔

مَفَجَ (ف) مَفَجَا الرَّجُلُ: بیوقوف ہونا۔

رَجُلٌ مَفَاجَةٌ: بیوقوف مرد۔

مَقَّ (ن) مَقًّا الشَّئَ: چیز کو کھولنا اللهُ عَيْنَهٗ: اکھیڑنا۔

مَقَّقَ الطَّائِرُ فَرْخَهٗ: پرندہ کا بچہ کو چوگا دینا۔ عَلٰى عِيَالِهٖ: فقیری یا بخل سے نان نفقہ میں تنگی کرنا۔

تَمَقَّقَ الشَّرَابَ: تھوڑا تھوڑا پینا مَا فِي الْعَظْمِ: ہڈی سے سارا گودا نکال لینا (و اِمْتَقَّ) الْفَصِيْلُ مَا فِي الضَّرْعِ: تھن سے سارا دودھ پی لینا۔

المَقَقُ: پتلے پن کے ساتھ بہت لمبائی۔ ہر دو چیزوں کے درمیان دُوری۔

المَقَقَةُ: دودھ پینے والے میمنے۔ جاہل لوگ۔ تھوڑی تھوڑی شراب پینے والے۔

الاَمَقُّ: پتلے پن کے ساتھ بہت لمبا۔ مؤنث مَقَّاء ج مُقٌّ. بلدٌ امقُّ: وسیع شہر۔ فَخِذٌ مَقَّاءُ: گوشت سے خالی ران۔ ج مُقٌّ.

مَقَتَ (ن) مقتا و ماقت الرَّجُلَ: بہت بغض رکھنا۔

مَقُتَ (ک) مقاتةً فُلَانٌ اِلَيَّ: ناپسند ہونا۔

مَقَّتَهٗ: بہت بغض رکھنا۔ مَقَّتَهٗ اِلٰى قُبْحِ فِعْلِهٖ: مبغوض کر دینا۔

تَمَقَّتَ اِلَيَّ: ناپسند ہونا۔

تَمَاقَتُوْا: بعض کا بعض کے ساتھ بغض رکھنا۔

المَقْتُ مص زواج المقت: باپ کی بیوہ سے شادی کرنا۔

المَقْتِيُّ: باپ کی بیوہ سے شادی کرنے والا۔

المَقِيْتُ والمَمْقُوْتُ: ناپسند۔

مَقَرَ (ن) مقرا عُنُقَهٗ: لاٹھی مار کر گردن توڑ دینا السمكةَ المالحةَ: نمک لگی ہوئی مچھلی کو سرکہ میں بھگونا۔

مَقِرَ (س) مقرا الشَّئُ: کڑوا یا کھٹا ہونا۔ صفت مَقِر.

اَمْقَرَ السمكةَ المالحةَ: نمک لگی ہوئی مچھلی کو سرکہ میں بھگونا الشَّئُ: کڑوا ہونا اللَّبَنُ: دودھ کا بے مزہ ہونا۔

اِمْتَقَرَ الرَّكِيَّةَ: پانی ختم ہونے کے بعد کنوئیں کو پھر کھودنا۔

اِمْقَرَّ اِمْقِرَارًا الرَّجُلُ: اُبھری ہوئی رگ والا ہونا۔

المَقْر والمَقِر: ایلوا یا اس کے مشابہ کڑوی چیز۔

المَمْقُوْر: سرکہ میں بھگوئی ہوئی نمکین مچھلی۔

المُمْقِر: کم پانی والا کنواں۔

مَقَسَ (ن) مَقْسًا الْقِرْبَةَ: مشک بھرنا۔ الشَّئَ فِي الْمَاءِ: پانی میں ڈبونا الماءُ: پانی کا جاری ہونا فُلَانٌ فِي الْاَرْضِ جانا۔

مَقِسَتْ (س) مَقَسًا و تَمَقَّسَتْ نَفْسُهٗ: جی متلانا۔

مَاقَسَه مُمَاقَسَةً: باہم ڈبونا۔ غواصی میں مقابلہ کرنا۔ اور کہا جاتا ہے "هُوَ يُمَاقِسُ حُوْتًا"، وہ مچھلی سے غوطہ زنی میں مقابلہ کرتا ہے۔ اس وقت بولا جاتا ہے جب کہ اپنے سے زیادہ قوی سے جھگڑا کرے۔

مَقَطَهٗ (ن ض) مَقْطًا: غصہ میں ڈالنا مَقَطَهٗ بِالْعَصَا: لاٹھی سے مارنا۔ مَقَطَ الشَّئَ: باندھنا۔ مضبوط بٹی ہوئی رسّی سے باندھنا عُنُقَهٗ: توڑ دینا الْكُرَةَ: زمین پر مارنا پھر اٹھانا هٗ بِالْاَيْمَانِ: قسم دلانا الْحَبْلَ: رسّی بٹنا الشَّئُ گھونٹ لگانا۔ مَقَطَ بِالْقِرْنِ و مَقَطَهٗ و مَقَّطَهٗ: پچھاڑنا مَقَطَ بِالْاِبِلِ: مضبوط بٹی ہوئی رسّی سے باندھنا۔

المَاقِط: فا۔ کنکری ڈال کر شگون لینے والا۔ ڈول کی رسّی۔

المِقَاط: مضبوط بٹی ہوئی چھوٹی رسّی۔ ج مُقُط.

المَقْط: چھ مہینے میں پیدا ہونے والا بچہ۔

المُقْط: پرندہ پھنسانے کا دھاگہ ج اَمْقَاط.

مَقَعَ (ف) مَقْعًا الشَّرَابَ: ڈگڈگا کے پینا۔ هٗ بِشَرٍّ: تہمت لگانا الفَصِيْلُ اُمَّهٗ: اونٹ

کے بچے کا اپنی ماں کا دودھ پینا۔
اِمْتَقَعَ الْفَصِيْلُ مَا فِيْ ضَرْعِ اُمِّهٖ: تھن کا سارا دودھ پی لینا۔
اُمْتُقِعَ. غم یا گھبراہٹ کی وجہ سے رنگ بدلنا۔
الْمَقْع. س. ٹھہرا ہوا پانی۔ ج اَمْقُع.
مَقَلَهٗ (ن) مَقْلًا. دیکھنا۔ کہا جاتا ہے "مَقَلْتُه عَيْنِيْ" میری آنکھ نے اس کو دیکھا "وَمَا مَقَلَتْ عَيْنَايَ مِثْلَهٗ" میری آنکھوں نے اس کی مانند نہیں دیکھا۔
ہٗ: پانی میں ڈبونا۔ مَقَلَ فِي الْمَاءِ: غوطہ لگانا۔
الْمَقْلَة: برتن میں کنکری رکھنا اور پھر اس پر پانی ڈالنا اور جب پانی اس سے اوپر آ جائے تو تقسیم کرنا تاکہ اس طرح سب کو برابر برابر پانی مل جائے۔
مَاقَلَهٗ. ایک دوسرے کو غوطہ دینا۔
تَمَاقَلَا. باہم غوطہ زنی کرنا۔
اِمْتَقَل. بار بار غوطہ لگانا۔
الْمَقْل. س. کنوئیں کی تہ۔ کنوئیں کی تہ کی مٹی یا کنکری۔ سمندر میں غوطہ لگانے کی جگہ۔
الْمُقْل. گوگل کا پھل۔ گوگل۔
الْمَقْلَة. مقل کا اسم مرۃ۔ کنوئیں کی تہ۔ کنکری جس کو سفر کی حالت میں پانی کی کمی کی وجہ سے برتن میں رکھتے تھے اور پھر اس پر پانی ڈالتے تھے اور جب پانی اس سے اوپر آ جاتا تھا تو پلاتے تھے تاکہ اس طرح پانی سب کو برابر پہنچ جائے۔
الْمُقْلَة. آنکھ کا ڈھیلا۔ آنکھ۔ ج مُقَل.
مَقْمَقَ الشَّيْءُ: نرم اور آسان ہونا الشَّيْءَ: ذلیل کرنا الْوَلَدُ اُمَّهٗ: زور سے چوسنا۔
الْمُقَامِق. حلق کے انتہائی حصے سے بولنے والا۔
مَقِهَ (س) مَقَهًا. سرخ پلکوں والا ہونا۔ صفت اَمْقَهُ.
الْمَقَهُ. سفیدی مائل نیلگونی اور یہ مذموم ہے۔
الْاَمْقَهُ. دور۔ بنجر زمین۔ سرخ پلکوں والا۔
خود سر آدمی جو یہ نہ جانتا ہو کہ کدھر جا رہا ہے۔ مؤنث مَقْهَاءُ ج مُقْهٌ.
مَقَا يَمْقُوْ مَقْوًا و مَقَى يَمْقِي مَقْيًا السَّيْفَ: تلوار پر صیقل کرنا۔ مَقَا الْفَصِيْلُ اُمَّهٗ: زور سے دودھ پینا۔ مَقَا الطَّسْتَ: دھونا۔
مَكَّ (ن) مَكًّا و تَمَكَّكَ وَامْتَكَّ الْعَظْمَ: ہڈی سے سارا گودا چوس لینا۔ مَكَّ الشَّيْءَ: ہلاک کرنا۔ برباد کرنا غَرِيْمَهٗ: قرض دار سے وصولی میں اصرار کرنا۔ اِمْتَكَّ و تَمَكَّكَ الْفَصِيْلُ مَا فِيْ ضَرْعِ اُمِّهٖ: سب کچھ چوس لینا۔
مَكَّكَ عَلٰى غَرِيْمِه: قرض دار سے اصرار کرنا۔
الْمُكَاك والْمُكَاكَة. ہڈی کا گودا۔
الْمَكُّوْك. پینے کا پیالہ ڈیڑھ صاع کا پیمانہ۔ کپڑا بننے کی نال۔ ج مَكَاكِيْك.
مَكَتَ (ن) مَكْتًا بِالْمَكَانِ: اقامت کرنا۔
اِسْتَمْكَتَ. پھنسی کا پیپ سے بھرنا۔
مَكَثَ (ن) مَكْثًا و مَكَثًا و مُكُوْثًا و مُكْثَانًا و مِكِّيْثَى و مِكِّيْثَاء بِالْمَكَانِ: اقامت کرنا۔ ٹھہرنا۔ صفت مَاكِثٌ اور اسم الْمُكْث والْمِكْث.
مَكُثَ (ک) مَكَاثَةً. ٹھہرنا۔
اَمْكَثَهٗ. ٹھہرانا۔
تَمَكَّثَ. انتظار کرنا اور ٹھہرنا بِالْمَكَانِ ٹھہرنا فِي الْاَمْرِ: جلد بازی نہ کرنا۔
الْمَكِيْث. ٹھہرنے والا۔ رنجیدہ۔ ج مُكَثَاء و مَكِيْثُوْن.
مَكَدَ (ن) مَكْدًا و مُكُوْدًا بِالْمَكَان: اقامت کرنا۔ صفت مَاكِدٌ. مَاءٌ مَاكِدٌ: ختم نہ ہونے والا پانی نَاقَةٌ مَاكِدَةٌ: بہت دودھ والی اونٹنی۔ اور ایسا ہی نَاقَةٌ مَكْدَاء و مَكُوْدٌ. ج مُكُدٌ و مَكَائِد.
الْمِكَد. کنگھا۔
مَكَرَ (ن) مَكْرًا. الرَّجُلَ و بِهٖ: دھوکہ دینا۔ اللّٰهُ فُلَانًا: مکر کی سزا دینا۔ مَكَّرَ الثَّوْبَ: گیرو سے رنگنا ہٗ: رنگنا الْاَرْضَ: سیراب کرنا۔
مَكِرَ (س) مَكَرًا. سرخ ہونا۔
مَاكَرَهٗ. فریب دینا۔
مَكَّرَ. گرانی کے انتظار میں غلہ کو روکنا۔
اَمْكَرَهٗ. دھوکا دینا ہٗ اللّٰهُ: مکر کی سزا دینا۔
تَمَاكَرُوْا. بعض کا بعض سے حیلہ کرنا۔
اِمْتَكَرَ و اِمْتُكِرَ. گیرو سے رنگا ہوا ہونا۔
الْمَكْر. س. دھوکا۔ فریب۔ دھوکہ فریب کی سزا۔ گیرو۔
الْمَكْرَة. مکر کا اسم مرۃ۔ لڑائی میں حیلہ و تدبیر۔ بے پھولوں کا ایک قسم کا پودہ۔ کھیت کی سیرابی۔ خوبصورت موٹی پنڈلی۔ ج مَكْر و مُكُوْر.
الْمَاكِر. فریب کرنے والا۔ ج مَكَرَةٌ و مَاكِرُوْن.
الْمَكَّار والْمَكُوْر. بہت دھوکہ فریب کرنے والا۔
مَكَسَ (ض) مَكْسًا. ٹیکس جمع کرنا فِي الْبَيْعِ: قیمت گھٹانا ہٗ: ظلم کرنا۔
اَلْمِكْرُوْمُكُوْب: (یونانی لفظ): اس کی عربی اَلْمُجْهِرُ: دوربین۔
مُكِسَ الرَّجُلُ: خرید و فروخت وغیرہ میں نقصان پہنچنا۔
مَاكَسَه مِكَاسًا و مُمَاكَسَةً. قیمت کم کرانا۔ مخالفت کرنا۔
تَمَاكَسَ الرَّجُلَان فِي الْبَيْعِ: خرید و فروخت میں باہم جھگڑنا۔
الْمَكْس. س. محصول۔ ٹیکس۔ چنگی۔ ج مُكُوْس.
الْمَاكِس والْمَكَّاس. ٹیکس وصول کرنے والا۔ صاحب مکس بھی کہا جاتا ہے۔
مَكْمَكَ الرَّجُلُ: چلنے میں لڑکھنا الْمُخَّ: سارا گودا چوس لینا۔
مَكُنَ (ک) مَكَانَةً عِنْدَ الْاَمِيْرِ: صاحب مرتبہ ہونا۔

مَكِنَتْ(س) مَكْنًا الْجَرَادَةُ و نَحْوُهَا: ٹڈی کا انڈا دینا یا انڈے والی ہونا۔ صفت مَكُوْن ج مِكَانٌ.

مَكَّنَهُ و اَمْكَنَهُ مِنَ الشَّئِ: قدرت دینا۔ قادر بنانا۔

اَمْكَنَ الْاَمْرُ فُلَانًا و لِفُلَان: آسان ہونا۔ ممکن ہونا۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ لَا يُمْكِنُهُ النُّهُوْض" فلاں اٹھنے پر قادر نہیں۔ و اَمْكَنَنِى الْاَمْرُ: یعنی معاملہ میرے قبضہ میں آگیا۔ اَمْكَنَتِ الجَرَادَةُ: ٹڈی کا انڈا دینا۔

تَمَكَّنَ عِنْدَ الْاَمِيْرِ: بلند و صاحب مرتبہ ہونا۔

الْمَكَانُ و بِهٖ: مضبوط اور جمے ہوئے قدم والا ہونا۔ (و اِسْتَمْكَنَ) مِنَ الْاَمْرِ: قادر ہونا یا فتح مند ہونا۔

الْمَكْن و المَكِن. ٹڈی وغیرہ کے انڈے۔ واحد مَكْنَةٌ و مَكِنَةٌ ج مَكْنَات و مَكِنَات.

الْمُكْنَة. قوت۔ طاقت۔

الْمَكِنَة. قدرت۔ پرندوں کا گھونسلا۔ ج مَكِنَات.

الْمَكَان. موضع۔ جگہ (یہ ظرف ہے کون سے) ج اَمْكِنَة و اَمْكُن و جج اَمَاكِن. اور کہا جاتا ہے "هُوَ مِنَ الْعِلْمِ بِمَكَان" اس کے لیے علم کا ایک خاص مرتبہ حاصل ہے "وَهٰذَا مَكَانُ هٰذَا" یہ اس کے بدلے میں ہے۔

الْمَكَانَة. س۔ مرتبہ۔ رفعت شان۔ سنجیدگی۔ کہا جاتا ہے "اِمْشِ عَلٰى مَكَانَتِكَ" یعنی سنجیدگی اور وقار کے ساتھ چلو۔ ج مَكَانَات.

الْمَكِيْن. صاحب مرتبہ۔ کہا جاتا ہے "هُوَ مَكِيْنٌ عِنْدَ الْاَمِيْرِ" اس کو امیر کے نزدیک مرتبہ حاصل ہے "وَهُوَ اَمْكَنُ مِنْ غَيْرِهٖ" یہ نسبت غیر کے زیادہ صاحب مرتبہ ہے۔ ج مُكَنَاءُ.

الْمَكِيْنَة. آہستگی۔ کہا جاتا ہے "اِمْشِ عَلٰى مَكِيْنَتِكَ" یعنی سنجیدگی اور وقار کے ساتھ چلو۔

الْمُتَمَكِّن فِى عِلْمِ النَّحْوِ. اصطلاح نحو میں وہ اسم جو مبنی الاصل کے ساتھ مشابہت نہ رکھتا ہو۔

والْمُتَمَكِّنُ الْاَمْكَنُ. اسم منصرف جس کے آخر میں تینوں حرکات مع تنوین کے ظاہر ہوں۔

والْمُتَمَكِّنُ غَيْرُ الْاَمْكَن. اسم غیر منصرف جس کے آخر میں کسرہ اور تنوین نہ آئے۔

غَيْرُ الْمُتَمَكِّن. وہ اسم جو مبنی الاصل کے ساتھ مشابہت رکھتا ہو جیسے كَيْفَ و اَيْنَ.

مَكَا يَمْكُوْ مُكَاءً و مَكْوًا. منھ سے سیٹی بجانا۔

مَكِيَتْ تَمْكَى مَكًا يَدُهٗ: ہاتھ میں زیادہ کام کرنے کی وجہ سے چھالے ہونا۔

تَمَكَّى تَمَكِّيًا الْفَرَسُ: گھوڑے کا پسینہ سے شرابور ہونا۔

الْمَكِى والْمَكْو. خرگوش وغیرہ کا بھٹ۔ ج اَمْكَاء.

الْمُكَّاء. سفید رنگ کا خوش آواز پرندہ۔ ج مَكَاكِيّ.

الْمَكْوَةُ. دبر۔

مَلَّ(ن) مَلًّا الثَّوْبَ: کپڑے پر لنگر کرنا۔ کچا کرنا الشَّئَ فِى الْجَمْرِ: انگاروں میں رکھنا۔ صفت فاعلی مَلَّال صفت مفعولی مَمْلُوْلٌ و مَلِيْلٌ.

السَّهْمَ بِالنَّارِ: تیر کو آگ سے سیدھا کرنا اللَّحْمَ اوِ الْخُبْزَ. گوشت یا روٹی کو بھوبھل میں ڈالنا فِى الْمَشْيِ: تیز دوڑنا عَلَيْهِ السَّفَرُ: سفر طویل ہونا۔

مَلَّ(س ن) مَلًّا. ملال لاحق ہونا۔ مرض یا غم کی وجہ سے تڑپنا الشَّئَ. الٹ پلٹ کرنا۔ الْمَحْمُوْمُ: بخار زدہ کا تلملانا۔

مَلَّ(س) مَلَلًا و مَلَالًا و مَلَّةً و مَلَالَةً الشَّئَ و مِنَ الشَّئِ. تنگ دل ہونا۔ رنج ہونا۔

مَلَّلَ تَمْلِيْلًا الشَّئَ: الٹ پلٹ کرنا۔

اَمَلَّ عَلَيْهِ السَّفَرَ: طویل ہونا۔ اَمَلَّهُ الْاَمْرُ وَاَمَلَّ عَلَيْهِ الْاَمْرُ: دشوار ہونا۔ ملال میں ڈالنا۔ اَمَلَّهُ الشَّئَ. بھوبھل میں ڈالنا۔

اَمْلَلْتُ اِمْلَالًا و اَمْلَيْتُ اِمْلَاءً الْكِتَابَ عَلَى الْكَاتِبِ: املا کرانا۔

تَمَلْمَلَ. مرض یا غم کی وجہ سے تڑپنا فِى الْمَشْيِ: تیز دوڑنا مِلَّةَ كَذَا: مذہب اختیار کرنا الْخُبْزَةَ: روٹی کو بھوبھل میں پکانا۔

اِنْمَلَّ: کھینچا جانا۔ نکل آنا۔

اِسْتَمَلَّ الشَّئَ: زچ ہونا۔

الْمَلُّ. س۔ رَجُلٌ مَلٌّ: اکتایا ہوا مرد۔

الْمَلَّة. اسم مرۃ۔ چنگاری؛ بھوبھل؛ بخار کا پسینہ۔ تنگ دلی۔ و خُبْزُ الْمَلَّةِ: بھوبھل کی پکی ہوئی روٹی اور کہا جاتا ہے "رَجُلٌ مَلَّةٌ" بہت جلدی ملول ہونے والا۔

المِلَّة. مذہب۔ شریعت۔ خون بہا۔ ج مِلَل.

الْمُلَّة. کچی سلائی۔ ج مُلَل.

الْمَلِى. بھوبھل میں پکی ہوئی روٹی۔

المَلَل والمَلَال. تنگ دل۔

الْمُلَال. مرض یا غم کی وجہ سے اضطراب۔ پیٹھ کا درد۔ کمان کی پیٹھ۔ ہڈی کے اندر کی گرمی۔ بخار کا پسینہ۔ تلوار کے قبضہ کی لکڑی۔

الْمَلُوْل والْمَلُوْلَة والمَلَالَة والمَالُوْلَة تنگ دل۔ مذکر ومؤنث تامبالغہ کے لیے ہے۔

الْمَلِيْل والْمَمْلُوْل. بھوبھل میں بھنا ہوا۔

الشَّئُ الْمَمْلُوْل: باعث ملال۔ الْمَلِيْل: کریلنی۔ رَجُلٌ مَلِيْلٌ: آفتاب سے جھلسا ہوا مرد۔

الْمَلُوْل واحد مَلُوْلَة بلوط درخت کی ایک قسم جو کہ رنگنے کے کام آتا ہے۔

الْمَلِيْل والْمَمَلُّ مِنَ الطُّرُقِ: بہت چلتا ہوا راستہ۔

الْمَلِيْلَة: اندرونی بخار۔ پیاس کی تیزی۔

مَلَأَ(ف) مَلْأً و مَلْأَةً و مِلْأَةً. بھرنا۔

الإناءَ ماءً و بالْماءِ و مِنَ الْمَاءِ: برتن کو لبالب کرنا۔ صفت مفعولی مَمْلُوْءٌ. اور کہا جاتا ہے مَلَاَهُ عَلَى الْاَمْرِ: اس کی اس نے مدد کی "و نَظَرْتُ اِلَيْهِ فَمَلَاَتْ مِنْهُ عَيْنِيْ" میں نے اس کو دیکھا مجھے اس کا دیکھنا بھلا معلوم ہوا وَمَلَاَ عَلَيْهِ الْاَرْضُ: اس نے اس پر زمین تنگ کر دی۔

مَلُؤَ (ک) مَلَاءً و مَلَائَةً: توانگر ہونا۔
مَلُؤَ (ک) و مُلِئَ مَلَائَةً: زکام والا ہونا۔
مَلِئَ (س) مَلاً و تَمَلَّاً. پُر ہونا۔ صفت مَلْاَن.

مَلَّاَهُ تَمْلِئَةً. خوب بھرنا (تشدید مبالغہ کے لیے ہے) مَلَّاَ فِيْ قَوْسِهٖ: کمان کو خوب زور سے کھینچنا۔

اَمْلَاَهُ. باعث زکام ہونا۔ صفت مَلْآن. اَمْلَاَ فِي الْقَوْسِ: خوب زور سے کھینچنا۔
تَمَلَّاَ. پُر ہونا۔ تَمَلَّاَتِ الْمَرْأَةُ: عورت کا چادر اوڑھنا۔

مَالَاَهُ مُمَالَأَةً و مِلَاءً عَلَى الْاَمْرِ: موافقت کرنا۔ مدد کرنا۔

تَمَالَاَ الْقَوْمُ عَلَى الْاَمْرِ: اکٹھا ہو کر باہم مدد کرنا۔

اِسْتَمْلَاَ فِيْ دَيْنِهٖ: قابل اعتماد اغنیاء کو قرض دینا۔

الْمِلْ. برتن بھرنے کی مقدار۔ ج اَمْلَاء. اور کہا جاتا ہے "اِنَّهٗ يَنَامُ مِلَ جَفْنِهٖ" وہ بے غم سوتا ہے و "فُلَانٌ مِلَ كَسَائِهٖ" فلاں موٹا ہے۔

الْمَلَأُ. قوم کی جماعت۔ اشراف قوم جن سے دِلوں میں ہیبت طاری ہو۔ الْمَلَأُ الْاَعْلٰى: ملائکہ مقربین۔ الْمَلَأُ: مشورہ۔ کہا جاتا ہے "مَا كَانَ هٰذَا الْاَمْرُ عَنْ مَلَاءٍ مِنَّا" یہ کام ہمارے مشورہ سے نہیں تھا۔ گمان۔ لالچ۔ ج اَمْلَاء اور کہا جاتا ہے "مَا اَحْسَنَ مَلَا بَنِيْ فُلَانٍ" یعنی ان کے عادات و اخلاق کس قدر اچھے ہیں۔

الْمَالِي. فا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ مَالِيٌّ" مرد جلیل جس کے سامنے آنکھیں نہ ٹھہر سکیں۔ و شَابٌّ مَالِئُ الْعَيْنِ: آنکھوں کو بھر دینے والا جوان۔

الْمُلَاء والْمُلَاة والْمُلَائَة. زکام۔
الْمُلَائَةُ. تہ بند۔ دہری چادر۔ ج مُلَاء.
الْمِلْاَةُ. س۔ بھرنے کی ہیئت۔ بد ہضمی۔
الْمَلْآن. بھرا ہوا۔ زکام والا۔ مؤنث مَلْاٰى و مَلْآنَة ج مِلَاءٌ.

الْمَلِئُ والْمَلِيّ. ج مِلَاءٌ واَمْلِئَاء و مُلَاء. کہا جاتا ہے "هُوَ اَمْلَأُ الْقَوْمِ" یعنی وہ قوم میں سے زیادہ غنی اور قادر ہے و "فُلَانٌ اَمْلَأُ لِعَيْنِيْ مِنْ فُلَانٍ" یعنی فلاں فلاں کے لحاظ سے حسن میں زیادہ کامل ہے۔

مَلَتَهٗ (ض) مَلْتًا. حرکت دینا۔ زور سے ہلانا۔

مَلَثَهٗ (ن) مَلْثًا. بغیر نیت وفا کے محض زبانی وعدہ سے دِل خوش کر دینا۔ آہستہ مارنا۔ مَلَثَهٗ بِالشَّرِّ: آلودہ کرنا۔ مَلَثَ الظَّلَامُ: گھٹا ٹوپ اندھیرا ہونا۔

مَالَثَهٗ مِلَاثًا و مُمَالَثَة. کھیل کود کرنا۔ مداہنت برتنا۔

مَلْثُ اللَّيْلِ و مَلَثُهٗ: رات کی ابتدائی تاریکی۔

الْمَلْثَةُ. مغرب کے وقت کی ابتدائی تاریکی۔

مَلَجَ (ن) و ملِج (س) مَلْجًا الصَّبِيُّ اُمَّهٗ: بچّے کا ہونٹوں میں لے کر دودھ پینا۔
اَمْلَجَهٗ. دودھ پلانا۔
اِمْتَلَجَ. مَا فِي الثَّدْيِ: چوسنا۔
الْمُلْجُ. گوگل کے پھل کی گٹھلی۔ ج اَمْلَاج.
الْمُلُج. دودھ پینے والے میمنے۔ چھوٹے چھوٹے بکری کے بچّے۔

الْمَلِيْجِ. دودھ پیتا بچّہ۔ مرد بزرگ۔
الْاَمْلَجُ. چٹیل میدان۔ آملہ۔
الْاُمْلُوْجُ. ایک جنگلی درخت جس کے پتے سرو اور جھاؤ کی طرح ہوتے ہیں۔ نازک ٹہنی۔ اور بقول بعض جڑ جو نرم ہونے کے لئے مٹی میں دبا دی جائے۔ ج اَمَالِيْج.

الْمَالَجُ. کرنی۔ گل کاری کرنے کا آلہ۔ ج مَوَالِج. (دخیل)

مَلَحَ (ف ض) مَلْحًا الطَّعَامَ: کھانے میں نمک ڈالنا الرَّجُلَ: غیبت کرنا الطَّائِرُ: پرندہ کا بہت پھڑ پھڑانا الْمَاشِيَةَ: نونی کھلانا اور کہا جاتا ہے "مَلَحَ اللّٰهُ فِيْهِ" یعنی اللہ اس کی زندگی میں برکت دے۔

مَلَحَ (ف) و مَلُحَ (ک) مُلُوْحَةً و مَلَاحَة و مُلُوْحًا الْمَاءُ: پانی کا کھاری ہونا۔ صفت مِلْيح اور نادر طور پر مالح بھی مستعمل ہے۔

مَلُحَ (ک) مَلَاحَةً و مُلُوْحَةً. خوبصورت ہونا۔ حسن ملیح والا ہونا۔ صفت مَلِيْح، مُلَاح و مُلَّاحٌ.
مَلِحَ (س) مَلْحًا. نیلگوں رنگ کا ہونا۔
مَلَّحَ الشَّيْءَ: نمکین کرنا الطَّعَامَ: کھانے میں بہت نمک ڈالنا السَّمكَ و نَحْوَهٗ: مچھلی وغیرہ میں نمک لگانا الدَّابَّةَ: چوپائے کے جبڑے پر نمک ملنا۔ الْمَاشِيَةَ: جانور کو نونی کھلانا۔ الْمُتَكَلِّمْ: عمدہ بات کہنا۔
اَمْلَحَ الْمَاءُ: پانی کا خوشگوار ہونے کے بعد کھاری ہونا الطَّعَامَ: کھانے میں بہت نمک ڈالنا الْاِبِلُ: کھاری پانی پر جانا الرَّجُلُ: کھاری پانی پر پہنچنا الرَّاعِيَ الْاِبِلَ: کھاری پانی پلانا الشَّيْءُ: نیلگوں رنگ کا ہونا۔ الْمُتَكَلِّمُ: عمدہ بات کہنا۔ اور تعجب کے موقع پر کہا جاتا ہے "مَا اَمْلَحَهٗ و مَا اُمَيْلَحَه" یعنی کس قدر خوبصورت ہے۔

مَالَحَهٗ مِلَاحًا و مُمَالَحَةً. ساتھ کھانا۔ کہا جاتا ہے "هُوَ يَحْفَظُ حُرْمَةَ الْمُمَالَحَةِ" وہ ساتھ کھانے کا پاس کرتا ہے۔ مَالَحَ فُلَانًا: ایک بچّے کا دوسرے بچّے کے ساتھ دودھ پینا۔

تَمَلَّحَ الْبَعِيْرُ: اونٹ کا موٹا ہونا الرَّجُلُ: نمک توشہ میں لینا۔ نمک کی تجارت کرنا۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ يَتَظَرَّفُ و يَتَمَلَّحُ" فلاں خوش طبع اور دلچسپ باتیں کہتا ہے۔

اِمْلَخ الْكَبْشُ: مینڈھے کا سفید و سیاہ رنگ کا ہونا۔
اِمْلاَحَ النَّخْلُ: سرخ اور زرد کچی کھجور کا ہونا۔
اِسْتَمْلَح الشَّئَ: ملیح سمجھنا۔
المَلْح. عمدہ عمدہ باتیں۔
المِلْح. نمک (مذکر و مؤنث تانیث غالب ہے) تصغیر مُلَيْحَة. ج مِلاح. المِلْح: چربی؛ موٹاپا۔ خوبصورتی۔ رضاعت۔ علم۔ علماء۔ماءٌ مِلْحٌ: کھاری پانی اور کبھی ماءٌ مَالِح بھی کہا جاتا ہے۔ ج مَلِحَ و مِلَحَة و مِلاح و اَمْلاح. کہا جاتا ہے "فُلانٌ مِلْحُهٗ عَلٰى رُكْبَتَيْهِ" وہ بے وفا ہے یا وہ بہت جھگڑا کرنے والا ہے۔
المَلْح والمِلْحَة. حرمت۔ معاہدہ۔ کہا جاتا ہے بَيْنَهُمَا مِلْحٌ اور مِلْحَةٌ ان دونوں کے درمیان معاہدہ ہے۔ والمِلْحَة: کھاری۔ کہا جاتا ہے "بِئر مِلْحَةٌ" کھاری کنواں۔
المَلَح. سپیدی سیاہی ملی ہوئی۔ سخت نیلگونی۔ گھوڑے کی ایڑی کی سوجن۔
المَلْحَة. اسم مرۃ۔ موج دریا۔
المُلْحَة. سخت نیلگونی۔ ہیبت۔ خوف۔ برکت۔
المُلْحَة: مزیدار بات۔ج مُلَح.
المُلْحَة. کلمہء ملیحہ۔
المَلاح. کشتی چلانے والی ہوا۔ نیزہ کا بھالا۔ پوشش۔ توبرہ۔
المُلاح. خوبصورت۔ ج مُلاحُوْن.
المَلاحَة. خوبصورت ہونا۔
المِلاحَة. جہازرانی۔
المَمْلَحَة والمَلاحَة. نمک پیدا ہونے کی جگہ۔ المَلاحَة: نمک بکنے کی جگہ۔
الاُمْلُوْحَة مِنَ الْكَلاَمِ: عمدہ مستحسن کلام ج اَمالِيح.
المَلاّح. نمک والا۔ نمک بیچنے والا۔ جہاز راں۔

المُلاّح. ایک ترش نباتات۔ واحد مُلاَّحَة
رَجُلٌ مُلاّح خوبصورت خوش طبع مرد۔ ج مُلاّحُوْن.
المَلاّحِيَّة. جہازراں کا پیشہ۔
المُلُوْحَة. ... نمکینی۔
المَلِيح. خوبصورت۔ مؤنث مَلِيْحَةٌ ج مِلاح و اَمْلاح مِنَ الْمَاءِ: کھاری پانی۔ سَمَكٌ مَلِيْحٌ: نمک لگی ہوئی مچھلی۔
الاَمْلَح. اسم تفضیل۔ سفید و سیاہ رنگ والا۔ ج مُلْحٌ. الاَمْلَح: شبنم جو رات کو سبزیوں پر پڑتی ہے۔
المَلْحَاء. تانیث اَمْلَح. سفید و سیاہ رنگ والی۔ درخت جس کے پتے جھڑ گئے ہوں۔ بڑا لشکر ج مَلْحَاوات.
المُلاحِيّ والمُلاّحِيّ. سفید لمبا انگور۔ ایک قسم کا انجیر۔
المِمْلَحَة. نمک دان۔ ج مَمَالِح.
المُتَمَلِّح. نمک والا یا سوداگر نمک۔
مَلَخَ (ف) مَلْخًا الشَّئَ: ہاتھ یا دانت سے کھینچنا الطَّعَامَ: کھانے کا خراب و بدمزہ ہونا۔ الْفَرَسُ: گھوڑے کا کلیلیں کرنا الرَّجُلُ: تیز چلنا۔ بھاگنا فِي الْبَاطِلِ: لغو و باطل میں بہت مشغول ہونا الجَارِيَةَ: جماع کرنا۔
مَلُخَ (ک) مَلاخَةً الطَّعَامُ: کھانے کا خراب و بدمزہ ہونا۔
مَالَخَهٗ مِلاخا و مُمَالَخَةً. باہم کھیل کود کرنا۔ چاپلوسی کرنا۔
تَمَلَّخَ الشَّئ: خراب و فاسد ہونا الشَّئَ: کھینچنا۔
اِمْتَلَخَ الشَّئ: اکھیڑنا۔ کھینچنا يَدَهٗ مِنَ الْقَابِضِ عَلَيْهِ: کھینچ لینا السَّيْفَ: تلوار کو جلدی سے سونتنا۔ کہا جاتا ہے "مَرَّ بِرُمْحٍ مَرْكُوْزٍ فَامْتَلَخَه" اس کا گزر ایک گڑے ہوئے نیزہ پر ہوا اور اس نے اسے اکھیڑ لیا۔
المَلاّخ. بہت چاپلوسی کرنے والا۔ عَبْدٌ مَلاّخٌ: بہت بھاگنے والا غلام۔
المُلُوْخِيَّة. ایک قسم کی سبزی جو پکا کر کھائی جاتی ہے۔

المَلِيْخ. بگڑا ہوا کھانا۔ بے مزہ۔ کمزور۔
مُمْتَلَخُ الْعَقْلِ: محروم العقل۔
مَلَدَ (ن) مَلْدًا الشَّئَ: کھینچنا۔
مَلِدَ (س) مَلَدًا الْغُصْنُ: ٹہنی کا ہلنا اور نرم ہونا۔
مَلَّدَ الاَدِيْمَ: چمڑے کو نرم کرنا الوِيُّ الْغُصْنَ: ٹہنی کو نرم و نازک کرنا۔
المَلَد. جوانی۔ نزاکت۔ ج اَمْلاد.
المَلَدَان. ٹہنی کی نزاکت۔
المَلْد والاَمْلَد والاُمْلُد والاُمْلُوْد والاِمْلِيْد والاُمْلُدَان والاُمْلُدَانِيّ. نرم و نازک ٹہنی یا آدمی۔ کہا جاتا ہے "شَابٌّ اُمْلُوْدٌ و شُبَّانٌ اَمَالِيْد" الْمَلْد: بھوت۔
المَلْدَاء. تانیث اَمْلَد ج مُلْد. کہا جاتا ہے اِمْرَاَةٌ مَلْدَاءُ و اُمْلُوْد و اُمْلُوْدَةٌ و اُمْلُدَانِيَّةٌ یعنی نازک بدن عورت۔
مَلَذَ (ن) مَلْذًا الرَّجُلُ: جھوٹ بولنا فُلانًا: نیزہ مارنا الفَرَسُ: گھوڑے کا بازوؤں کو پھیلا کر تیز دوڑنا (مَلْذًا و مَلاذَةً) الرَّجُلَ: محض باتوں ہی سے خوش کرنا اور کہنے کے مطابق عمل نہ کرنا۔
مَلِذَ (س) مَلَذًا الظَّلامُ: گھٹاٹوپ اندھیرا ہونا الرَّجُلُ: خالص دوستی نہ کرنا اور ضمیر کے خلاف ظاہر کرنا۔
الاَمْلَذ والمَلَذان والمَلَذَانِيّ و المَلاذَانِيّ والمَلاذ والمَلُوْذ. خالص دوستی نہ کرنے والا۔
مَلَزَ (ن) مَلْزًا. پیچھے رہنا بِالشَّئِ: لے جانا۔
مَلَزَهٗ مِنْهُ: چھڑانا۔ مَلَزَ الشَّئُ عَنِّیْ: جاتا رہنا۔
اَمْلَزَهٗ و تَمَلَّزَهٗ و اِمْتَلَزَهٗ. نکال لینا۔ اچک لینا۔ لے جانا۔ وتَمَلَّزَ مِنْهُ: چھٹکارا پانا۔
اِنْمَلَز و اَمَّلَزَ مِنْهُ: بچ کر نکل جانا و اِمَّلَزَ عَنْهُ پیچھے رہنا۔
المَلِز مِنَ الرِّجَال: مضبوط پٹھوں والا۔

المِلاز. بہت اچکنے والا۔ بھیڑیا۔
مَلَسَ (ن) مَلْسًا الشَّیْءَ: جڑ سے اکھیڑنا۔ الْإِبِلَ: زور سے ہانکنا الظَّلَامُ: گھٹا ٹوپ اندھیرا ہونا الرَّجُلَ بِلِسَانِهِ: مداہنت کرنا۔ چاپلوسی کرنا۔
مَلِسَ (س) و مَلُسَ (ک) مُلُوسَةً و مَلَاسَةً. نرم اور چمکدار ہونا۔ صفت اَمْلَسُ.
مَلَّسَ الشَّیْءَ: نرم و چمکدار کرنا الْأَرْضَ: زمین کو ہموار کرنا ہٗ مِنَ الْأَمْرِ: چھڑانا۔
اَمْلَسَ الظَّلَامُ: گھٹا ٹوپ اندھیرا ہونا۔
اَمْلَسَتِ الشَّاةُ: گرے ہوئے اون والی ہونا۔
تَمَلَّسَ. چکنا ہونا مِنْ بَیْنِ الْقَوْمِ: خارج ہونا مِنَ الشَّرَابِ: نشہ سے ہوش میں آنا (و اِنْمَلَسَ و اِمَّلَسَ) مِنَ الْأَمْرِ: بچ نکلنا۔ رہائی پانا۔
اِمْتَلَسَ الشَّیْءَ: اچک لینا۔ اُمْتُلِسَ بَصَرُهٗ: اس کی نگاہ جاتی رہی۔
اِمْلَاسَّ. چکنا ہونا مِنَ الْأَمْرِ: بچ نکلنا۔ رہائی پانا۔
الْمَلْسُ. ہموار جگہ۔ ج مُلُوس و اَمْلَاس. وج اَمَالِیس. مَلْسُ الظَّلَامِ: سخت تاریکی اور یہ مغرب اور عشاء کے درمیان کا وقت ہے۔
الْمَلْسٰی. بہت تیز رفتار اونٹنی۔ اور کہا جاتا ہے بَایَعَهُ الْمَلْسٰی اس نے اس سے بلا شرط بیع کی۔
الْاَمْلَسُ. نرم چکنا۔ مؤنث مَلْسَاء.
الْمُلَّسَاءُ: آسانی سے حلق سے اترنے والی شراب۔ سَنَةٌ مَلْسَاءُ خشک سال۔ ج اَمَالِس و اَمَالِیس. الْاَلِفُ الْمَلْسَاءُ: الف لین۔ جیسے کتاب کا الف۔
الْمَلِیْسُ. نرم اور چکنا۔
الْمُلَیْسَاءُ. دوپہر۔ مغرب اور عشاء کا درمیان۔
الْإِمْلِیس والْإِمْلِیسَة. خشک جنگل۔ ج اَمَالِیس اور اَمَالِس شاذ ہے۔

الْمِلَاتَه و الْمِمْلَسَة. ہنگا۔ سراون۔ پٹیلا۔
مَلَشَ (ن) مَلْشًا الشَّیْءَ: ہاتھ سے ٹٹول کر کسی چیز کو ڈھونڈنا۔
الْمَالُوش عِنْدَ الْعَامَّةِ: ایک کیڑا ہے جو نباتات کی جڑوں کو کھاتا ہے۔ ج مَوَالِیش.
مَلِصَ (س) مَلَصًا الشَّیْءُ مِنْ یَدِهٖ: چکنے ہونے کی وجہ سے ہاتھ سے پھسل جانا۔ کہا جاتا ہے "مَلِصَتِ السمكةُ مِنْ یَدِی" مچھلی میرے ہاتھ سے نکل گئی الرَّجُلُ: بھاگ نکلنا۔
مَلَصَ (ن) مَلْصًا بسلْحِه: پاخانہ کرنا۔
اَمْلَصَتِ الْحَائِلُ: حاملہ کا بچہ گرا دینا۔ صفت مُمْلِص ج مَمَالِص. اَمْلَصَ الشَّیْءَ: پھسلانا۔
تَمَلَّصَ وانْمَلَصَ و اِمَّلَصَ مِنْهُ: بچ نکلنا۔ رہائی پانا الشَّیْءُ: مِنْ یَدِیْ: پھسل جانا۔
الْمُلْص. ننگا۔
الْمَلَص. مص. پھسلن۔
الْمَلِص. مِنَ الْجِبَالِ و نَحْوِهٖ پہاڑ وغیرہ کی وہ چکنی جگہ جہاں سے ہاتھ پھسل جائے اور پکڑنا دشوار ہو۔ سَمَكَةٌ تَلِصَةٌ: پھسلنے والی مچھلی۔
الْمَلِیص. بمعنی ملص. اسقاط شدہ بچہ۔
الْاَمْلَص. نرم و تر۔ رَجُلٌ اَمْلَصُ الرَّاسِ: سر پر بغیر بالوں کا مرد۔
الْمِمْلَاص. وہ عورت جس کو اسقاط کی عادت ہو گئی ہو۔
الْمُمْلَص. ساقط شدہ بچہ۔
مَلَطَ (ن) مَلْطًا الْحَائِطَ: مٹی سے لیپنا الشَّعْرَ: بال مونڈنا۔
مَلَطَتْ و اَمْلَطَتِ الْحَامِلُ جَنِیْنَهَا: حاملہ کا ناتمام بچہ گرا دینا۔ اَمْلَطَ رِیْشُ السَّهْمِ: تیر کے پر کا گر جانا الرَّجُلُ: محتاج ہونا۔
مَلَطَ (ن) و مَلُطَ (ک) مُلُوْطًا الْغُلَامُ: غیر معروف النسب ہونا۔
مَلِطَ (س) مَلَطًا و مُلْطَةً. بے بال کے جسم والا ہونا۔
مَلَّطَ الْحَائِطَ: دیوار کو مٹی سے لیپنا الشَّاعِرَ: ایک شاعر کا ایک مصرعہ پڑھنا اور دوسرے کا شعر کو پورا کرنا۔
مَالَطَه مُمَالَطَةً. باہم ملنا۔ ایک شاعر کا ایک مصرعہ پڑھنا اور دوسرے کا شعر کو پورا کرنا۔
تَمَلَّطَ الشَّیْءُ: چمک دار ہونا السَّهْمُ: تیر کا بے پر ہونا۔
اِمْتَلَطَ الشَّیْءَ: چھین لینا۔ اچک لینا۔
الْمِلْط. شریر و بدکار جس پر بھروسہ نہ کیا جا سکے غیر معروف النسب ج اَمْلَاط و مُلُوْط.
الْمِلَاط. لیپنے کی مٹی۔ ج مُلُط.
الْاَمْلَط ج مُلْط والْمَلِیْط: بے بال کے جسم والا۔ سَهْمٌ اَمْلَط و مَلِیْط: بے پر کا تیر۔ الْمَلِیْط بے بال کا ساقط شدہ بچہ۔
الْمِمْلَاط مِنَ النُّوْقِ: بچہ گرانے کی عادی اونٹنی۔
مَلَعَ (ف) مَلْعًا و اِمْتَلَعَ الشَّاةَ: بکری کی کھال اتارنا۔ مَلَعَ الْفَصِیْلُ اُمَّهٗ: دودھ پینا۔
اِمْتَلَعَ الشَّیْءَ: چھین لینا۔ اچک لینا۔
مَلَعَتْ و اَمْلَعَتْ و اِمْتَلَعَتْ و اِنْمَلَعَتْ النَّاقَةُ: اونٹنی کا تیز دوڑنا۔
الْمَلْع. مص. اور کہا جاتا ہے "هُمْ عَلَیْهِ مَلْعٌ وَاحِدٌ" وہ سب اس کی دشمنی پر جمع ہیں۔
الْمَلِیْع ج مُلُعٌ والْمَیْلَعُ. تیز رفتار گھوڑا یا اونٹنی الْمَیْلَع: لمبا۔ ادھر ادھر حرکت کرنے والا۔
جَمَلٌ مَلُوْعٌ. تیز رفتار اونٹ۔ مؤنث مَلُوْع عُقَابٌ مَلُوْعٌ: تیزی سے جھپٹنے والا عقاب۔
الْمَلَاع والْمَلِیْع. بے گھاس کا بیابان۔
مَالَغَه مُمَالَغَةً بِالْكَلَامِ: ناشائستہ گفتگو سے مزاح کرنا۔
تَمَلَّغَ فِیْ كَلَامِه. بیوقوف بننا۔
تَمَالَغَ بِه: تمسخر کرنا۔
الْمِلْغ ج اَمْلَاغ والمالغ ج مُلَّاغ والْاَمْلَغ مؤنث مَلْغَاء ج مُلْغ. فحش کلامی

کرنے والا۔ بدکار۔ بیوقوف۔
المُلُوغَة. بیوقوفی۔ فحش کلامی۔
مَلِقَهُ (س) مَلَقًا و مَلِقَ لَهُ و مَالَقَهُ. چاپلوسی کرنا۔ خوشامد کرنا۔ مَلِقَ الخَاتِمُ مِنَ الاِصبعِ: ڈھیلی ہونا۔
مَلَقَ (ن) مَلْقًا الشَّئَ: مٹانا۔ نرم کرنا الثَّوْبَ: کپڑا دھونا ہٗ بِالْعَصَاءِ: لاٹھی سے مارنا۔ مَلَقَ الْوَلَدُ اُمَّهُ: دودھ پینا الرَّجُلُ: تیز چلنا الْجَارِيَةَ: جماع کرنا۔
مَلَقَ الْاَرْضَ او الْحَائطَ: زمین یا دیوار کو کرنی سے گلکاری کرنا ہٗ بِالْعَصَاءِ: لاٹھی سے مارنا۔
مُلِقَ. محتاج ہو جانا الثَّوْبَ: کپڑا دھونا۔
الدَّهْرُ مَالَهُ: ضائع کر دینا۔
تَمَلَّقَ تَمَلُّقًا و تِمِلَّاقًا. الرَّجُلَ و لِلرَّجُلِ: چاپلوسی کرنا۔ تَمَلَّقَتِ الْمَرْاَةُ الْعِلْكَ بِفِيْهَا: چبانا۔
اِنْمَلَقَ و اِمَّلَقَ. نرم و چمکدار ہونا مِنْهُ: بچ نکلنا۔ اِنْمَلَقَ الْخِضَابُ: خضاب کا چھوٹ جانا۔
اِمْتَلَقَ الشَّئَ: نکالنا۔
اِسْتَمْلَقَ الْوَلَدُ اُمَّهُ: دودھ پینا۔
المَلَق. س۔ دوستی۔ بڑی مہربانی۔ دعا۔ ہموار زمین۔ تیز رفتاری۔ کہا جاتا ہے "لِهٰذَا الفَرَسِ مَلَقٌ." "اس گھوڑے میں تیز رفتاری ہے۔
المَلِق و المَلَّاق. بہت چاپلوسی کرنے والا۔
المَلِق: کمزور۔ فَرَسٌ مَلِقٌ: گھوڑا جس کی رفتار پر اعتماد نہ کیا جائے۔ مؤنث مَلِقَةٌ.
المَلِيْق. تیز رفتار۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ او فَرَسٌ مَلِيْقٌ" تیز رفتار مرد یا گھوڑا۔
المَلَقَة. چکنا پتھر۔
المَالَق والمِمْلَق والمِمْلَقَة. ہینگا۔
المَالَق: کرنی۔ (دخیل)
المِمْلَاق. بہت محتاج۔ بہت چاپلوسی و خوشامد کرنے والا۔
مَلَكَ (ض) مَلْكًا و مِلْكًا و مُلْكًا و مَلَكَةً و مَمْلَكَةً و مَمْلِكَةً و مُمْلُكَةً الشَّئَ: مالک ہونا عَلَى القَوْمِ: غالب ہونا عَلٰى فُلَانٍ اَمْرَهُ: کسی کے کام پر حاوی ہونا نَفْسَهُ: قابو رکھنا الْمَرْاَةَ: نکاح کرنا (مُلْكًا) العَجِيْنَ: اچھی طرح سے گوندھنا۔
مَلَّكَ الشَّئَ مالک بنانا۔ مَلَّكَ الْقَوْمُ فُلَانًا عَلَيْهِمْ: بادشاہ بنانا ہٗ اِمْرَاَةً: نکاح کرانا۔
مَلَّكَ فُلَانًا اَمْرَهُ: کسی کو اس کے حال پر چھوڑ دینا۔ مُلِّكَتِ الْمَرْاَةُ اَمْرَهَا: طلاق کا اختیار دے دینا۔
مَلَّكَ الْعَجِيْنَ: اچھی طرح گوندھنا۔
اَمْلَكَهُ الشَّئَ: مالک بنانا۔ اَمْلَكَ الْقَوْمُ فُلَانًا عَلَيْهِمْ بادشاہ بنانا فُلَانًا اَمْرَهُ: کسی کو اس کے حال پر چھوڑ دینا ہٗ الْمَرْاَةَ: نکاح کرانا۔
تَمَلَّكَ و اِمْتَلَكَ الشَّئَ: مالک ہونا۔
تَمَلَّكَ عَلَى القَوْمِ: بادشاہ بننا۔
تَمَالَكَ عَنْ كَذَا: اپنے نفس پر قابو رکھنا۔ کہا جاتا ہے "مَا تَمَالَكَ اَنْ فَعَلَ او عَنْ اَنْ فَعَلَ ذٰلِكَ" یعنی فلاں فعل کے کرنے سے وہ اپنے آپ کو نہیں روک سکا۔
المَلِكُ. بادشاہ۔ ج مُلُوْك و اَمْلَاك.
المُلْك. ملکیت۔ ج اَمْلَاك و مُلُوْك.
قدرت کا لبی مٹر کا دانہ۔ تھوڑا پانی۔
مُلْكُ الدَّابَةِ: چارپائے کی ٹانگیں اور گردنیں۔ واحد مِلَاك. کہا جاتا ہے "مَالَه مُلْكٌ و مَالَه مِلْكٌ" یعنی اس کے پاس کوئی چیز نہیں جس کا وہ مالک ہو کہا جاتا ہے "هٰذَا مُلك يَمِيْنِيْ" یعنی میں اس کا مالک ہوں اور وہ میرے قبضہ اور تصرف میں ہے "وَلَيْسَ لَهُ ملكٌ" اس کے پاس پانی نہیں "وَاَعْطَانِي مِن مُلكِه" اس نے مجھ کو اس میں سے دیا جس پر وہ قادر ہے۔ وَطَالَ مِلْكُه اس کی غلامی طویل ہے "و مُلْكُ الطَّرِيْقِ" راستہ کا وسط یا کنارہ۔ سارے معانی میں میم کو تینوں حرکتیں ہیں۔
المِلْك. فرشتہ۔ انسان جس کا مالک ہو۔ کہا جاتا ہے "مَا لَهُ مِلْكٌ" یعنی اس کے پاس کوئی چیز نہیں جس کا وہ مالک ہو۔
المَلَاك. مَلْاَك کا مخفف۔ بمعنی فرشتہ۔ ج مَلَائِكَة و مَلَائِك. المَلَاك. اقتدار۔ و مَلَاكُ الْاَمْرِ: سہارا۔ سرمایہ۔ بقا۔ کہا جاتا ہے القَلْبُ مَلَاكُ الْجَسَدِ: دل جسم کے لیے سرمایہ بقا ہے۔
المِلَاك. مٹی۔ مِلَاكُ الْاَمْرِ: سہارا۔ سرمایہ بقا۔
المَلِك. اللہ تعالیٰ۔ بادشاہ۔ صاحب قوت و اقتدار۔ ج مُلُوْك و اَمْلَاك.
المَلَكِيّ. مَلِک کی طرف نسبت۔ مؤنث مَلَكِيَّة.
المَلْكَة المُلْكَة. ملکیت۔
المَلَكَة. ملکیت۔ کہا جاتا ہے "هُوَ مَلَكَة يَمِيْنِي" یعنی میں اس کا مالک ہوں اور اس پر قادر ہوں۔ المَلَكَة: وہ صفت جو نفس کے اندر راسخ ہو جائے اور جب تک راسخ نہ ہو اسے حال کہتے ہیں۔
المَالِك. فا۔ بادشاہ۔ ج مُلَّك و مُلَّاك.
ابو مالک: بھوک یا بڑھاپا۔ مَالِكُ الْحَزِيْن: بگلا۔
المَلَاكَة والمِلَاكَة والمُلُوْكَة. ملکیت۔
المَلَكُوْت. بادشاہی۔ عزت و قدرت۔
المَلَكُوْتُ السَّمَاوِی: آسمان میں قدسیوں کی جگہ۔
المَمْلَكَة والمَمْلُكَة. شاہی شان و شوکت۔ بادشاہی۔ ج مَمَالِك.
المَلِيْك. بادشاہ۔ ج مُلَكَاء. مَلِيْكُ النَّحْلِ: شہد کی مکھیوں کی ملکہ۔ ج مُلُوْك.
المُلَيْكَة. صحیفہ۔
الاُمْلُوْك. اسم جمع ہے بمعنی مُلُوْك. ایک ریگستانی جانور ہے جو گرگٹ کے مشابہ ہوتا ہے۔
المَمْلُوْك. مف۔ غلام۔ ج مَمَالِيْك. اور اسی سے ہے مَمَالِيْكُ مِصْر جو چرکسی غلاموں کی ایک جماعت تھی جو مصر پر غالب آگئی تھی اور

مالک بن بیٹھی تھی۔

مَلْمَلَ. تیز دوڑنا۔ مَلْمَلَهُ الْمَرضُ: مضطرب کرنا۔

تَمَلْمَلَ. غم یا مرض کی وجہ سے بستر پر کروٹیں بدلنا الْجالِسُ: کبھی ایک پہلو پر ٹیک لگانا کبھی دوسرے پر۔

الْمَلْمَلَة. س ہاتھی کی سونڈ۔

الْمُلْمُول. سرمہ کی سلائی۔ ناک کا سوراخ

مُلْمُولُ الْبَعِيرِ والثَّعْلَبِ: اونٹ اور لومڑی کا ذکر۔

الْمَلْمَلَى. تیز رفتار۔ کہا جاتا ہے نَاقَةٌ مَلْمَلَى: تیز رفتار اونٹنی۔

الْمَلَنْخُولِيَا. مالیخولیا۔

مَلَا يَمْلُو مَلْوًا الْبَعِيرُ: اونٹ کا تیز چلنا۔ دوڑنا۔

مَلَّاهُ اللّٰهُ عُمْرَهُ: عمر طویل کرنا اور دیر تک نفع اٹھانے دینا۔ مَلَّاهُ اللّٰهُ حَبِيبَهُ: اللہ تعالیٰ اس کو دیر تک حبیب سے نفع اٹھانے دے۔

مُلِّيَ و تَمَلَّى عُمْرَهُ: عمر طویل ہونا اور فائدہ اٹھانا۔ مُلِّيَ و تَمَلَّى حَبِيبَهُ: اس نے اپنے حبیب سے دیر تک نفع اٹھایا۔

اَمْلَى اِمْلَاءً. اللّٰهُ فُلَانًا عمره: عمر طویل کرنا اور دیر تک نفع اٹھانے دینا الْبَعِيرُ و لِلْبَعِيرِ: بندھن کو ڈھیلا کرنا اللّٰهُ الظَّالِمَ وَلَهُ: مہلت دینا عَلَيْهِ الْكِتَابَ: بول کر لکھوانا۔

لَهُ فِي غَيِّهِ: گمراہی میں زمانہ دراز تک چھوڑنا۔

عَلَيْهِ الزَّمَنُ: لمبا ہونا۔

اِسْتَمْلَيْتُهُ الْكِتَابَ: املا کرنے کی درخواست کرنا۔

الْمَلَا. جنگل۔ کشادہ زمین۔ گرم راکھ۔ زمانہ دراز۔ ج اَمْلَاء.

الْمَلَوَان. رات دن۔ واحد ملا۔ الْمَلَاوَة والْمَلْوَة. بتثلیث المیم: زمانہ دراز۔

الْمَلِيُّ. زندگی کی مدت۔

الْإِمْلَاء. س۔ مہلت دینا۔ تاخیر کرنا۔ جو املا کیا جائے۔ ج اَمَالٍ و اَمَالِيّ.

الْمَلَاة. سنگریزہ ناک۔ بیابان۔ ج مَلًا.

الْمَلِيُّ. زمانہ طویل۔ کہا جاتا ہے "اِنْتَظَرْتُهُ مَلِيًّا" زمانہ دراز تک میں نے اس کا انتظار کیا۔ "و مَرَّ مَلِيٌّ مِنَ اللَّيْلِ" رات کا تہائی حصہ گزر گیا۔

اور بقول رات کا ایک حصہ گزر گیا جس کی کوئی حد معین نہیں۔

الْاَمَالِيّ. املا کئے ہوئے اقوال وغیرہ اور یہ اَمْلَى الْكِتَابَ کے مصدر الْاِمْلَاء کی جمع ہے۔

الْمَلْيُوْن فِي الْعَدَدِ: دس لاکھ۔ ج مَلَامِين.

مِمَّ. مرکب ہے من وما استفہامیہ سے۔

مِنْ. حروف جر میں سے ہے۔ معانی ذیل میں مستعمل ہے۔

(۱) ابتداء غایت زمانی جیسے مَرِضَ مِنْ يَوْمِ الْجُمُعَةِ.

(۲) ابتداء غایت مکانی جیسے سَارَ مِنْ بَيْرُوْتَ.

(۳) تبعیض۔ جیسے مِنْهُمْ مَنْ اَحْسَنَ و مِنْهُمْ مَنْ اَسَاءَ.

(۴) تعلیل۔ جیسے مِمَّا خَطِيئَاتِهِمْ اُغْرِقُوْا.

(۵) بدل۔ جیسے اَرَضِيتُمْ بِالْحَيٰوةِ الدُّنْيَا مِنَ الْاٰخِرَةِ.

(۶) مرادف با جیسے يَنْظُرُوْنَ مِنْ طَرْفٍ خَفِيٍّ.

(۷) معنی فصل کا فائدہ بھی دیتا ہے جیسے وَاللّٰهُ يَعْلَمُ الْمُفْسِدَ مِنَ الْمُصْلِحِ.

(۸) زائدہ بھی ہوتا ہے اور زائدہ ہونے کیلئے تین چیزیں شرط ہیں۔ ایک یہ کہ اس سے پہلے نفی نہی یا استفہام ہو۔ دوسرے یہ کہ مجرور نکرہ ہو۔ تیسرے یہ کہ مجرور فاعل یا مفعول بہ مبتدا ہو جیسے "مَا جَاءَنِي مِنْ رَجُلٍ" "و بَلْ ضَرَبْتَ مِنْ اَحَدٍ" و "مَا فِي الدَّارِ مِنْ اَحَدٍ" ان کے علاوہ اور بھی معانی ہیں جو قرینہ سے مفہوم ہوتے ہیں۔

مَنْ. اسم شرط جازم ہے جیسے مَنْ يَعْمَلْ خَيْرًا يُجْزَ بِهِ اسم استفہام۔ جیسے مَنْ اَتَى. اسم موصول اکثر استعمال ذوی العقول کیلئے ہوتا ہے۔ جیسے يَسْجُدُ لِلّٰهِ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِي الْاَرْضِ: نکرہ موصوفہ جیسے مَرَرْتُ بِمَنْ مُعْجِبٍ لَكَ.

مَنَّ (ن) مَنًّا و مِنِّينَى عَلَيْهِ بِكَذَا: بھلائی کرنا۔

مَنَّ (ن) مَنًّا و مِنَّةً وامْتَنَّ وِ اِمْتِنَانًا. عَلَيْهِ بِمَا صَنَعَ: احسان جتانا۔ و اِمْتَنَّ عَلَيْهِ بِكَذَا: بھلائی کرنا۔ و اِمْتَنَّ فُلَانًا: فلاں کے انتہائی چیز پر پہنچنا۔

مَنَّ (ن) مَنًّا وامَنَّ و تَمَنَّنَ الرَّجُلَ: کمزور کرنا۔ قوت زائل کرنا۔ مَنَّ الْحَبْلَ: کاٹنا۔ مَنَّ الشَّيْءَ: کم ہونا النَّاقَةَ: سفر کی وجہ سے لاغر کرنا۔ تَمَنَّنَ فُلَانٌ فُلَانًا و تَمَنَّنَ عَلَيْهِ: احسان جتا کر تکلیف پہنچانا۔

مَنَّنَ تَمْنِينًا النَّاقَةَ و بِهَا: اونٹنی کو سفر کی وجہ سے لاغر کرنا۔

مَانَّهُ مُمَانَّةً. کسی کی حاجت روائی کے لیے آنا جانا۔

اِسْتَمَنَّهُ. طالب احسان ہونا۔

الْمَنُّ. س۔ احسان۔ انعام۔ ایک قسم کی شبنم ہے جو پتھروں اور درختوں پر شہد کے مانند جم کر خشک ہو جاتی ہے۔ وَمَنُّ بَنِي اِسْرَائِيلَ: وہ چیز جس کو اللہ تعالیٰ نے بنی اسرائیل پر نازل کیا تھا تاکہ اس سے وہ اپنی غذا حاصل کریں۔

الْمَنُّ دو رطل کا پیمانہ یا میزان۔ ج اَمْنَان.

الْمُنَّة. قوت۔ ضعف۔ ج مُنَن.

الْمِنَّة. س۔ احسان۔ کہا جاتا ہے "لَهُ عَلَيَّ مِنَّةٌ او مِنَنٌ" اس کا میرے اوپر احسان یا احسانات ہیں۔ الْمِنَّة. اسم ہے مَنَّ عَلَيْهِ سے اور اسی سے ہے الْمِنَّةُ تَهْدِمُ الصَّنِيعَةَ احسان کا جتانا احسان کو ضائع کر دیتا ہے۔ ج مِنَن.

الْمِنَنَة. مکڑی۔ مادہ سیہی۔

المَنُوْن موت (مؤنث ہے اور کبھی مذکر بھی استعمال ہوتا ہے) کہا جاتا ہے "ذَهَبَتْ بِهِمُ الْمَنُوْنَ" موت نے ان کو تباہ و برباد کر دیا۔ زمانہ۔ رَيْبُ الْمَنُوْن حوادیث زمانہ۔

المَنُوْن و المَنُوْنَة بہت احسان جتانے والا۔ تاء مبالغہ کے لیے ہے۔ مؤنث مَنُوْن.

المَنُوْنَة بکری۔

المَنَّان بہت احسان کرنے والا۔ اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ہے۔ بہت احسان جتانے والا۔ مؤنث مَنَّانَة.

المَنِيْن کمزور۔ قوی۔ غبار یا ہلکا پراگندہ غبار۔ ج مُنُن و اَمِنَّة.

المَمْنُوْن مفع۔ کٹا ہوا۔ کمزور۔ قوی۔ ہر چیز کا بہترین حصہ جو کسی کے پاس ہو۔ کہا جاتا ہے "بَلَغْتُ مَمْنُوْنَه"۔

مَنَأَ (ف) مَنَأَ الْجِلْدَ کھال کو دباغت دینا فُلَانًا فعل کی موافقت کرنا۔

المَنِيْئَة کھال جس کو پہلی بار دباغت دی جائے۔ دباغت دینے کی جگہ۔

المَمْنَاة کالی زمین۔

المَنْجَنِيْق و المَنْجَلِيْق جنگ میں قلعہ کی دیوار پر پتھر وغیرہ پھینکنے کی مشین۔ ج مَجَانِق و مَجَانِيْق و مَنْجَنِيْقَات.

مَنَحَه (ف ض) مَنْحًا الشَّئَ دینا۔ عطا کرنا ه النَّاقَةَ و كُلَّ ذَاتِ لَبَنٍ اونٹنی یا دودھ والے جانور کو فائدہ اٹھانے کیلئے دینا۔ صفت مفعولی المِنْحَة و المَنِيْحَة ج مِنَح و مَنَائِح.

مَانَحَهُ مَنَاحًا و مُمَانَحَة لگاتار عطیہ دینا۔

مَانَحَتِ الْعَيْنُ لگاتار آنسو بہانا النَّاقَةُ: اونٹنی کا جاڑے کے زمانہ میں جبکہ اور اونٹنیوں کا دودھ دینا ختم ہو گیا ہو دودھ دینا۔

اَمْنَحَتِ النَّاقَةُ اونٹنی کا بچہ جننے کے قریب ہونا۔ صفت مُمْنِح.

اِمْتَنَحَ الرَّجُلُ عطیہ لینا۔ اور کہا جاتا ہے "اُمْتُنِحَ مَالًا" یعنی وہ مال کا رزق دیا گیا۔

اِمْتَنَحَ الْمَنِيْحَ عاریت پر لینا۔

تَمَنَّحَ الْمَالَ دوسرے کو کھلانا۔

اِسْتَمْنَحَهٗ عطیہ طلب کرنا۔

المِنْحَة عطیہ۔ ج مِنَح.

المَنَّاح بہت دینے والا۔

المَنُوْح جاڑے کے زمانہ میں اونٹنیوں کے دودھ ختم ہو جانے کے بعد دودھ دینے والی اونٹنی۔

المَنِيْح جوئے کے محروم تیروں میں سے ایک تیر۔

المُمَانِح جاڑے کے زمانہ میں دودھ دینے والی اونٹنی۔ مطرٌ مُمَانِحٌ لگاتار بارش۔

رِيْحٌ مُمَانِحٌ ہوا جس کی بارش نہ رکے۔

اَلْمَنْدَرِيْن ایک درخت جس کا پھل مالٹے سے چھوٹا ہوتا ہے اس کو لیمون یوسف آفندی بولتے ہیں۔ لذیذ پھل والا ہوتا ہے سام مالٹے کے باغوں میں پایا جاتا ہے۔

مُنْذُ و مُذْ کبھی ان کی میم مکسور ہوتی ہے ان کی تین حالتیں ہیں۔

پہلی یہ کہ دونوں حرف جر ہیں۔ اگر زمانہ ماضی ہو تو مِنْ کے معنے میں جیسے "مَا رَاَيْتُهٗ مُذْ يَوْمِ الْاَحَدِ" اور اگر زمانہ حال ہو تو فی کے معنے میں جیسے "رَاَيْتُهٗ مُذْ شَهْرِنَا" یعنی اس موجودہ مہینہ میں۔ اور اگر معنی معدود ہوں تو مِن اور اِلٰی کے معنی میں جیسے مَا رَاَيْتُهٗ مُذْ ثَلٰثَةِ اَيَّامٍ یعنی میں نے اس کو تین دن سے یا تین دن تک نہیں دیکھا۔

دوسری یہ کہ اسم ان دونوں کے بعد مرفوع ہو جیسے "مَا رَاَيْتُهٗ مُذْ يَوْمَان" کہا گیا ہے کہ یہ دونوں اس حالت میں ظرف ہیں جن کی اضافت جملہ کی طرف ہے جس میں فعل کو حذف کر دیا گیا ہے اور فاعل کو باقی رکھا گیا ہے اور اصل یوں ہے مُذْ كَانَ يَوْمَان.

اور تیسری حالت یہ ہے کہ ان کے بعد جملہ فعلیہ یا اسمیہ ہو جیسے "مَازِلْتُ اَبْغِي الْمَالَ مُذْ اَنَا يَافِعٌ" میں جب سے جوان ہوا ہوں مال ہمیشہ تلاش کرتا رہا۔ مشہور یہ ہے کہ یہ دونوں اس وقت ظرف ہیں جن کی اضافت جملہ کی طرف ہے اور مُذْ مُنْذُ کا مخفف ہے اور یہ اس وجہ سے ہے کہ اجتماع ساکنین کے وقت مُذْ کی ذال کو ضمہ دیتے ہیں جیسے مُذُ الْيَوْمِ اگر اصل میں ضمہ نہ ہوتا تو کسرہ دیتے۔

اَلْمَنْغِيْزِيُوْم میہنگانیٹ

رمز (علامت) ایٹمی نمبر کمیتی نمبر

54.93 - 25 - M-N

مَنَعَهٗ (ف) مَنْعًا و مَنَعَهُ الشَّئَ و مِنْهُ و عَنْهُ: محروم کرنا۔ روکنا ه الْقَاضِي عَنِ الْمِيْرَاثِ: روکنا۔ ه عَنِ الدَّعْوٰى: باز رکھنا۔ منع جَارَه: حمایت کرنا اور تکلیف سے بچانا۔

مَنُعَ (ک) مَنَاعَةً و مَنَاعًا: قوی ہونا۔ الحِصْنُ قلعہ تک پہنچ دشوار ہونا الشَّئُ: بلند مرتبہ و دشوار ہونا۔ صفت مَنِيْع.

مَانَعَهٗ حمایت کرنا ه الشَّئَ جھگڑا کرنا اور منع کرنا۔

تَمَنَّعَ و اِمْتَنَعَ عَنِ الشَّئِ: رکنا۔ اِمْتَنَعَ الشَّئُ: ناممکن الحصول ہونا۔ تَمَنَّعَ و اِمْتَنَعَ بِقَوْمِه: حفاظت میں آنا۔ قوت پکڑنا۔

تَمَانَعَا: باز رہنا عَنْ اَنْفُسِهِمَا: ایک دوسرے کی حمایت کرنا۔

المَنْع مص۔ کیکڑا۔ ج مُنُوْع.

رَجُلٌ مَنْعٌ اپنے نفس کو باز رکھنے والا امرد۔

المَنَعَة عزت۔ قوت۔ ج مَنَعَات اور کہا جاتا ہے "لَهُمْ مَنَعَات" ان کے ایسے مضبوط قلعے ہیں جن پر دشمن قادر نہیں ہو سکتا۔

المَنْعَة و المِنْعَة قوت۔ شوکت۔

المَنَاعَة: فِي الطِّب: ایسی قوت جو جسم کو حاصل ہو جائے اور آئندہ امراض سے محفوظ رکھے۔

المَانِع ج مَانِعُوْن و مَنَعَة فا۔ کنجوس۔ بخیل ج مَوَانِع روکنے والا۔

مَنَاعِ اسم فعل ہے بمعنی اِمْنَعْ.

المَنُوْع و المَنَّاع بہت زیادہ منع کرنے والا۔ المَنَّاع: کنجوس۔ بخیل۔

المَنْعَى اسم ہے بمعنی اِمْتِنَاع.

المَنِیع. غالب و قوی کہ جس پر کوئی قادر نہ ہو سکے۔ مؤنث مَنِیْعَة. حِصْنٌ مَنِیْعٌ: بلند و مضبوط قلعہ جس پر پہنچنا شوار ہو۔

مَنَا یَمْنُوْ مَنْوًا الرَّجُلَ: آزمائش کرنا۔ صفت مفعولی مَمْنُوٌّ بِکَذَا.

المَنَا. پیمانہ یا وزن مساوی دو رطل۔ ثنی مَنَوان و مَنَیان ج اَمْنَاءٌ و اَمْنٍ و مُنِیٌّ اور اسی معنی میں المَنَاة بھی ہے۔ کہا جاتا ہے "دَارِیْ مَنَا دَارِہٖ" میرا گھر اس کے گھر کے مقابل ہے۔

مَنَاة. مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ کے درمیان قبیلہ ہذیل اور خزاعہ کے ایک بت کا نام۔

المُنُوَّة. آرزو۔

مَنٰی یَمْنِیْ مَنْیًا اللّٰہُ الْخَیْرَ لِفُلَانٍ: مقدر کرنا۔ مَنَاہُ: آزمائش کرنا۔ کہا جاتا ہے مَنَاہُ اللّٰہُ بِکَذَا یعنی اللہ اس کو فلاں چیز میں مبتلا کرے۔

مُنِیَ لِکَذَا: توفیق دیا جانا بِکَذَا: آزمائش کیا جانا۔

مَنّٰی تَمْنِیَةً الرَّجُلَ الشَّیْءَ وبِالشَّیْءِ: آرزو دلانا۔

مَانٰی مُمَانَاةً الرَّجُلَ: مدارات کرنا۔ مہلت دینا اور انتظار کرنا۔ بدلہ دینا الرَّفِیْقَ: باری باری سوار ہونا۔

اَمْنٰی اِمْنَاءَ الدِّمَاءِ: خون بہانا۔ گرانا الحَاجُّ: حاجیوں کا منٰی میں آنا یا نازل ہونا۔ اَمْنٰی: منی گرانا۔

اِسْتَمْنٰی بِالْیَدِ: جلق لگانا۔ بغیر جماع کے منی نکالنا۔

اِمْتَنٰی اِمْتِنَاءَ الشَّیْءَ: جھوٹ گھڑنا الحَاجُّ: حاجیوں کا منٰی میں آنا یا نازل ہونا۔

تَمَنّٰی الشَّیْءَ: ارادہ کرنا الْکِتَابَ: پڑھنا الرَّجُلُ: جھوٹ بولنا الحَدِیْثَ: جھوٹی بات گھڑنا۔

المَنِیَّة ج مَنَایَا والمَنٰی. موت۔ المَنٰی: ارادہ۔ تقدیر الٰہی۔ تم کہتے ہو "اَنَا رَاضٍ بِمَنَی اللّٰہِ" یعنی میں تقدیر الٰہی پر راضی ہوں۔ اور کہا جاتا ہے "هُوَ مِنِّیْ بِمَنٰی مِیْلٍ" وہ مجھ سے ایک میل کے اندازہ پر ہے۔

اَلْمَنوِیُّ: مذکر کا مادہ تولید۔

المُنْیَة والمِنْیَة ج مُنًی و مِنًی والاُمْنِیَّة ج اَمَانٍ و اَمَانِیّ: آرزو۔ مطلوب۔

الاُمْنِیَّة: جھوٹ۔

المُتَمَنِّیَات. تمنائیں۔

اَلْمَنِیْموك: درمیانہ قد کا پودا جو برازیل کے جنگلات میں ہوتا ہے اس کے تنے سے آٹا نکالا جاتا ہے۔

مَهْ. اسم فعل مبنی علی السکون۔ بمعنی رک جا اور کبھی کہا جاتا ہے مَهٍ.

مَهَّ (ن) مَهًّا الْاِبِلَ: اونٹ کے ساتھ نرمی برتنا۔

مَهِهَ (س) مَهَهًا الشَّیْءُ: نرم ہونا۔

المَهَاهُ. نرمی ۔ تازگی۔ خوبصورتی۔ خوبصورت (والمَهَهُ) سیر و سفر کا ساتھی۔ امید۔ المَهَه: رفق۔ نرمی۔

المَهْتَر والمِهْتَار. امیر۔ والی۔ (دخیل)

مَهَجَ (ف) مَهْجًا بیماری کے بعد چہرے پر رونق آنا الْوَلَدُ اُمَّهٗ: دودھ پینا الْجَارِیَةَ: جماع کرنا۔

اُمْتُهِجَ الرَّجُلُ: خون کھینچ لیا جانا۔

المَاهِج. فا۔ خالص دودھ۔ پتلا دودھ یا چربی۔

المُهْجَة. خون یا دل کا خون۔ روح۔ و مُهْجَة کُلِّ شَیْءٍ: ہر چیز کا بہتر اور خالص۔ ج مُهَج و مُهَجَات.

الاَمْهَج والاُمْهُوج والاِمْهِجَاج: خالص دودھ۔

کہا جاتا ہے رَجُلٌ مَمْهُوْجُ الْبَطْنِ: ڈھیلے پیٹ کا مرد۔

مَهَدَ (ف) مَهْدًا الْفِرَاشَ: بستر بچھانا۔ لِنَفْسِہٖ: کمائی کرنا۔ کام کرنا۔

مَهَّدَ الفِرَاشَ: بستر بچھانا الْاَمْرَ: درست و ہموار کرنا لَهُ الْعُذْرَ: عذر خواہی کرنا لِفُلَانٍ عُذْرَهٗ: قبول کرنا لِنَفْسِہٖ خَیْرًا: اپنے لیے بھلائی مہیا کرنا۔

تَمَهَّدَ الْفِرَاشَ: بستر بچھانا لَهُ الْاَمْرُ: آسان ہونا الرَّجُلُ: قادر ہونا۔

اِمْتَهَدَ الشَّیْءُ: بچھنا الرَّجُلُ: کمائی کرنا۔ کام کرنا۔

اِسْتَمْهَدَ فِرَاشًا: بستر بچھانا۔

المَهْد. گہوارہ۔ پست زمین ج مُهُوْدٌ.

المُهْد ج مِهَدَةٌ و اَمْهَاد والمُهْدَة ج مُهَد: نرم و پست ہموار زمین۔

المِهَاد. بچھونا۔ پست زمین۔ ج مُهْد و مُهُد و اَمْهِدَة.

المَهِیْد. خالص مسکہ۔

المُمَهَّد. مع مَاءٌ مُمَهَّدٌ: پانی نہ گرم نہ سرد۔

مَهَرَ (ف ن) مَهْرًا و مُهُوْرًا و مَهَارًا و مَهَارَةً الشَّیْءَ و فِیْهِ و بِهٖ: حاذق ہونا۔ صفت ماہر۔ کہا جاتا ہے "مَهَرَ فِی الْعِلْمِ" یعنی علم میں حاذق و ماہر ہوا۔ فِیْ صِنَاعَتِهٖ: تجربہ کار و ماہر ہونا۔

مَهَرَ (ف ن) مَهْرًا و اَمْهَرَ الْمَرْاَةَ: مہر دینا یا مہر مقرر کرنا۔ وَاَمْهَرَهَا. مہر کے بدلے میں کسی شخص سے نکاح کرنا۔ صفت مفعولی مُمْهَرَة. وَاَمْهَرَتِ الْفَرَسُ: بچھیرے یا بچھیری والی ہونا۔

مَهَّرَ. بچھیرا مانگنا یا حاصل کرنا۔

مَاهَرَهٗ مُمَاهَرَةً. ماہر ہونے میں مقابلہ کرنا۔

تَمَهَّرَ. ماہر ہونا۔ حاذق ہونا۔ تیرنا۔

اَلْمَهْر. س۔ نکاح کا عوض مالی ج مُهُوْر و مُهُوْرَة اور کہا جاتا ہے "هٰذَا مَهْرُ ذٰلِكَ" اس کے بدلے میں ہے۔

المُهْر. بچھیرا۔ گھوڑی گدھی کا پہلا بچہ۔ ج مِهَار و اَمْهَار و مِهَارَة مؤنث ج مُهْرَة ج مُهَر و مُهَرَاتٌ و مُهُرَات. المُهْر: درمیان سینہ کی ایک ہڈی۔ اندراین کا پھل۔ کبوتر کا بچہ۔ ج مِهَرَة.

المَهِیْرَة مِنَ النِّسَاءِ: بہت مہر والی عورت

ج مَهَائِر.
الْمَاهِر. حاذق۔ اچھا تیرنے والا۔ ج مَهَرة.
الْمَهْرِيَّة. سرخ گیہوں۔ الْإِبِلُ الْمَهْرِيَّة: مہرة بن حیدان کی طرف منسوب اونٹ جن کے متعلق بیان کیا جاتا ہے کہ تیز رفتاری میں کوئی ان کا مقابلہ نہیں کر سکتا تھا۔ ج مَهَارِى و مَهَارٍ و مَهَارِيّ.
اَلْمِهْرَجَانُ: (فارسی لفظ) فرس (اہل فارس) کے نزدیک یہ دو لفظوں سے مرکب ہے۔ مہر کا معنی محبت اور جان کا معنی روح۔ یعنی روح سے محبت۔
الْمِهْرَجَان. پارسیوں کی ایک عید۔
مَهَزَه (ف) مَهْزًا. بِيَدِه: دفع کرنا۔ ہٹانا۔
مَهَشَهُ (ف) مَهْشًا. جلانا۔ کھرچنا۔
اِمْتَهَشَ. جلنا۔
مَهَصَ الثَّوْبَ: کپڑا پاک صاف کرنا۔ سفید کرنا۔
تَمَهَّصَ فِي الْمَاءِ: پانی میں گھسنا۔
اِمْهَاصَّتِ الْأَرْضُ: بے نباتات ہونا۔ صفت مَهْصَاءُ.
مَهِقَ (س) مَهَقًا. بہت سفید ہونا۔
مَهَقَت (ف) مَهْقًا الْخَيْلُ: گھوڑے کا دوڑنا۔ مَهَقَ الْفَصِيلَ: اونٹ کے بچّہ کو پانی پلانا۔
تَمَهَّقَ الشَّرَابَ: تھوڑی تھوڑی دیر کے بعد پینا۔
الْمَهَق. س۔ پانی پر کی سبزی۔
الْأَمْهَق. بغیر چمک کے بہت سفید جیسے چونا۔ مؤنث مَهْقَاء ج مُهْق.
الْمُهْقَة. بغیر چمک کے بہت سفید رنگ۔
مَهَكَ (ف) مَهْكًا و مَهَكَ الشَّيْءَ: خوب پیسنا۔ باریک پیسنا۔ مَهَكَهُ: نرم و چمکدار کرنا۔
مَهَكَ فِي السَّيْرِ: جلدی کرنا۔
تَمَهَّكَ فِي الْعَمَلِ: اچھے طریقہ سے کرنا۔ ہاتھ سے منقش کرنا۔
اِمَّهَكَ الرَّجُلُ: کم گوشت والا ہونا فِي الْعَدْوِ: کوشش کرنا۔

تَمَاهَكَ. الْقَوْمُ باہم جھگڑنا۔
مَهْكَةُ الشَّبَابِ و مُهْكَتُهُ. جوانی کی رونق و تروتازگی۔
الْمَهُوك. نرم کمان۔
الْمُمَهَّك والْمُنْمَهِك. جوانی سے بھرپور۔ کہا جاتا ہے شَابٌّ مُمَهَّك.
الْمُمَهَّك. لمبا بے ڈول۔
مَهَلَ (ف) مَهْلًا و مُهْلَةً و تَمَهَّلَ فِي الْعَمَلِ: اطمینان سے بغیر جلد بازی کے کام کرنا۔
مَهِلَ (س) مَهَلًا الرَّجُلُ: بھلائی میں پیش قدمی کرنا۔ صفت مَاهِل.
اَمْهَلَهُ و مَهَّلَهُ الدَّيْنَ: مہلت دینا۔ اَمْهَلَ و مَهَّلَ الرَّجُلَ: نرمی برتنا فِي الْأَمْرِ: مبالغہ کرنا۔ عذر کرنا۔
اِسْتَمْهَلَهُ: مہلت مانگنا۔
الْمَهْل والْمَهَل. مص۔ نرمی آہستگی۔ میت کی پیپ۔ اور کہا جاتا ہے "مَهْلًا و عَلَى مَهْلٍ" یعنی ٹھہر جا جلدی نہ کر اور یہ مصدر ہے جو فعل کے قائم مقام ہے اور واحد تثنیہ جمع مذکر مؤنث سب کے لیے ہے الْمَهَل: کسی شخص کے گزرے ہوئے لوگ۔ سوار ہونے سے پہلے معاملہ کی ہدایت۔ پیش قدمی۔ کہا جاتا ہے فُلَانٌ ذُو مَهَلٍ: فلاں بھلائی میں پیش قدمی کرنے والا ہے۔
الْمُهْل. معدنی جواہر۔ جیسے چاندی تانبا لوہا وغیرہ پگھلی ہوئی دھاتیں۔ پتلا قطران۔ زیتون کا پتلا تیل۔ زہر۔ پیپ۔ یا خاص مردہ کی پیپ روئی سے جو راکھ جھڑے۔
الْمُهْلَة. س۔ راکھ میں بقیہ چنگاری۔ آہستگی و نرمی۔ کہا جاتا ہے "مَشَى عَلَى مُهْلَتِهِ" وہ آہستہ آہستہ چلا۔ پتلا قطران۔ شمار۔ کہا جاتا ہے "خُذِ الْمُهْلَةَ فِيْ اَمْرِكَ" یعنی اپنے معاملہ میں سامان کو لو۔ "و اَخَذَ عَلَى فُلَانٍ الْمُهْلَةَ" یعنی وہ اس سے عمر یا ادب میں بڑھ گیا۔
الْمَهْلَة والْمِهْلَة والْمُهْلَة والمهلة

پیپ یا خاص مردہ کی پیپ۔
الْمُتَمَهِّل. فا مِنَ الرِّجَالِ: لمبا۔
مَهْمَا اسم شرط جازم ہے۔ غیر عاقل کے لیے استعمال کیا جاتا ہے اور ظرف زمان ہے جیسے مَهْمَا يَزُرْنِي زَيْدٌ اُكْرِمْهُ: جب زید مجھ سے ملے گا میں اس کا اکرام کروں گا اور کبھی غیر ظرف ہوتا ہے جیسے مَهْمَا تَفْعَلْ اَفْعَلْ: جو تو کرے گا میں کروں گا۔
مَهْمَهَهُ عَنِ السَّفَرِ: روکنا۔ مَهْمَهَ فُلَانًا: مہ مہ کہہ کے ڈانٹنا۔
تَمَهْمَهَ عَنِ الشَّيْءِ: باز رہنا۔ رکنا۔
الْمَهْمَه والْمَهْمَهَة. دور کا جنگل۔ ویران ملک۔ ج مَهَامِه.
مَهَنَ (ف ن) مَهْنًا و مَهْنَةً و مِهْنَةً الرَّجُلَ: خدمت کرنا۔
مَهَنَ (ف ن) مَهْنًا. اپنا پیشہ کرنا الرَّجُلَ: مارنا اور سختی کرنا الثَّوْبَ: کھینچنا۔ بوسیدہ کرنا الْجَارِيَةَ: جماع کرنا۔
مَهُنَ (ک) مَهَانَةً: حقیر و کمزور ہونا۔
مَاهَنَهُ مُمَاهَنَةً. مشق کرنا۔
اَمْهَنَهُ. کمزور کرنا۔ خدمت لینا۔
اِمْتَهَنَ الشَّيْءَ: حقیر کرنا۔ بوسیدہ کرنا الرَّجُلَ: خدمت میں رکھنا الرَّجُلُ: خدمت میں مشغول ہونا۔
الْمِهْنَة والْمَهْنَة والْمَهِنَة والْمِهَنَة. کام کی مہارت۔ خدمت۔ کہا جاتا ہے "قَامَتِ الْمَرْأَةُ بِمِهْنَةِ بَيْتِهَا" عورت اپنے گھر کے کام کاج کیلئے مستعد ہوئی "وَمَا مَهْنَتُكَ هٰهُنَا" یہاں پر تمہارا کیا عمل ہے "وَهُوَ فِي مِهْنَةِ اَهْلِهِ" وہ اپنے لوگوں کی خدمت میں مشغول ہے "خَرَجَ فِي ثِيَابِ مِهْنَتِهِ" وہ اپنے کام کاج کے کپڑوں میں نکلا۔ ج مِهَن و مُهَن.
الْمَاهِن. فا۔ خادم۔ غلام۔ ج مُهَّان و مَهَنَة و مِهَان. مؤنث مَاهِنَة ج مَوَاهِن.
الْمَهِين. حقیر۔ کمزور۔ کم سمجھ۔ ج مُهَنَاء.
مَهَا يَمْهُو مَهْوًا. الرَّجُلَ: بہت مارنا۔ مَهَا

مَهُوَ يَمْهُو مَهًا البقرةُ الوَحْشِيَّةُ: نیل گائے کا خالص سفید ہونا۔

مَهُوَ يَمْهُو مَهَاوَةً اللَّبَنُ او السَّمَنُ: دودھ یا گھی کا پتلا ہونا۔ صفت مَهُوٌ۔

اَمْهَى اللَّبَنَ: دودھ میں زیادہ پانی ملانا" الحَدِيْدَةَ: لوہے کو تیز کرنا الفَرَسَ: رسّی دراز کرنا۔ دوڑا کر گرم کرنا۔ اِسم المُهْى۔ اور کہا جاتا ہے "حفر البئر حتّی امهى" اس نے کنواں کھودا یہاں تک کہ پانی تک پہنچ گیا۔ اَمْهَى فُلانٌ: تعریف میں خوب مبالغہ کرنا الحَبْلَ: رسّی کو ڈھیل دینا القِدْحَ: تیر کی کجی کو درست کرنا القِدْرَ: ہانڈی میں پانی بڑھا دینا۔ اَمْهَتِ العَيْنُ: آنسو بہانا۔

المَهْوُ س: سفید کنکری۔ موتی۔ بلور۔ اولہ۔ تازہ کھجوریں۔ پتلی تلوار۔ بہت پانی والا دودھ۔

المَهَاةُ: نیل گائے (جس سے آنکھوں کی خوبصورتی میں تشبیہ دی جاتی ہے) آفتاب۔ بلور۔ ج مَهًا و مَهَوَات و مَهَيَات۔

مَهَى يَمْهِى و يَمْهَى مَهْيًا وَاَمْهَى وامْتَهَى الشَّفْرَةَ او الحَدِيْدَةَ: پتلا کرنا۔ تیز کرنا۔ ومَهَى الشَّيَّ: ملمع کرنا۔

اِسْتَمْهَى الفَرَسَ: گھوڑے کو پوری رفتار پر چھوڑ دینا القَوْمَ: دشمن کی صفوں کو توڑ دینا اور شکست دینا۔

مَهْيَمْ: کلمہ استفہام ہے یعنی تمہارا کیا حال ہے۔ یا تمہیں کیا ہوا۔ یا کیا خبر ہے۔

مَاءَ يَمُوْءُ مُوَاءً وَاَمْوَأَ السِّنَّوْرُ: بلی کا میاؤں میاؤں کرنا۔ وَاَمْوَأَ الرَّجُلُ: بلی کی طرح آواز کرنا۔

المَائِيَةُ و المَائِئَةُ و المُائِيَّةُ: بلی۔

مَاتَ يَمُوْتُ مَوْتًا: مرنا۔ مَاتَتِ الرِّيْحُ: ہوا کا رک جانا النَّارُ: آگ کی راکھ ٹھنڈی ہونا مَاتَ الحَرُّ والبَرْدُ: گرمی یا سردی کا زائل ہونا۔ مَاتَتِ الحُمّى: بخار کا جوش کم ہونا۔ مَاتَ الثَّوْبُ: کپڑے کا بوسیدہ ہونا۔

مَاتَ يَمُوْتُ مَوَاتًا مُوْتَانًا المَكَانُ: ویران ہونا الطَّرِيْقُ: راستہ چلنا بند ہونا۔ کہا جاتا ہے "مَاتَ فوق الرحل" یعنی گہری نیند سو گیا۔

مَوَّتَهُ: مار ڈالنا۔ موت دینا۔

اَمَاتَهُ اِمَاتَةً: مار ڈالنا۔ مَاتَ نَفْسَهُ: مغلوب کرنا غَضَبَهُ: غصہ پی جانا الرَّجُلُ: مرے ہوئے بچوں والا ہونا النَّاقَةُ او المَرْأَةُ: مرے ہوئے بچے والی ہونا۔ صفت مُمِيْتٌ و مُمِيْتَةٌ ج مَمَاوِيْتُ القَوْمُ: مرے ہوئے جانوروں والا ہونا۔ اَمَاتَ اللَّحْمَ: خوب اچھی طرح پکانا اور جوش دینا۔ اور کہا جاتا ہے "ما اَمْوَتَهُ" یعنی وہ کیسا مردہ دل ہے۔

اُمِيْتَتِ اللَّفْظَةُ: لفظ کا استعمال چھوڑ دیا جانا۔

مَاوَتَ مُمَاوَتَةً قِرْنَهُ: باہم صبر کرنا۔

تَمَاوَتَ: بتکلف مردہ بننا۔ خاموشی اور کمزوری ظاہر کرنا۔

اِسْتَمَاتَ اِسْتِمَاتَةً و اِسْتِمَاتًا: موت چاہنا۔ ہر طریقے سے کسی چیز کو طلب کرنا۔ لاغری کے بعد موٹا ہونا الثَّوْبُ: کپڑے کا بوسیدہ ہونا الشَّيُ: ڈھیلا ہونا۔

المَوْتُ و المَوْتَةُ: موت۔ المَوْتُ الاَحْمَرُ: قتل سے جو موت واقع ہو۔ المَوْتُ الاَبْيَضُ: موت طبعی یا اچانک موت۔ المَوْتُ الاَسْوَدُ: گلا گھونٹنے سے جو موت واقع ہو۔

المُوْتَةُ: جنون کی ایک قسم۔ مرگی۔

المَيْتَةُ: المَيْتُ کا مؤنث۔ مردار۔ ج مَيْتَات۔

المِيْتَةُ: مرنے کی حالت۔ کہا جاتا ہے "مَاتَ مِيْتَةً صَالِحَةً" و "مَاتَ مِيْتَةَ سُوْءٍ" (اچھی اور بری طرح مرنا)

المَيْتُوْتَةُ: موت۔ (مولد)ة

المَوَتَانُ و المُوْتَانُ: جانوروں کی مری۔ اور کہا جاتا ہے "هٰذا مَوَتَانُ الفُؤَادِ" یعنی یہ بلید الطبع ہے۔ مؤنث مَوَتَانَةٌ۔

المَوَتَانُ: موت۔ غیر ذی روح۔ کہا جاتا ہے "اِشْتَرِ مِنَ الموتان وَلَا تَشْتَرِ مِنَ الحَيَوَانِ" یعنی زمین اور مکانات وغیرہ خریدو اور غلام جانور وغیرہ مت خریدو اور کہا گیا ہے کہ موتان اس زمین کو کہتے ہیں جس میں آبادی نہ ہو۔

المَائِتُ: قریب المرگ۔ کہا جاتا ہے "مَوْتٌ مَائِتٌ" یعنی سخت موت۔

المَيْتُ ج اَمْوَات و مَوْتَى و مَيْتُوْن۔ والمَيِّتُ ج مَيِّتُوْن: مردہ۔ مؤنث مَيْتَةٌ و مَيْتٌ و مَيِّتَةٌ ج مَيْتَات و مَيِّتَات۔

المَوَات س: غیر ذی روح۔ غیر آباد زمین یا وہ زمین جس سے کوئی فائدہ نہ اٹھائے۔

المَمَات: موت۔ یا زمانہ موت۔

المُمَات مِنَ اللفظِ: متروک الاستعمال لفظ۔

خَطِيْئَةٌ مُمِيْتَةٌ: گناہ کبیرہ۔

المُسْتَمِيْتُ فا: طالب قتل جو لڑائیوں میں موت کی پروا نہ کرے۔ بتکلف مجنوں بننے والا۔ انڈے کی سفیدی کا باریک چھلکا۔

مَاثَ يَمُوْثُ مَوْثًا و مَوَثَانًا الشَّيَّ بالشَّيِّ: مخلوط کرنا الشَّيَّ فِي المَاءِ: پانی میں گھلنا۔

اِنْمَاثَ: مختلط ہونا۔ حل ہونا۔ گھل مل جانا۔

مَاجَ يَمُوْجُ مَوْجًا و مَوَجَانًا و تَمَوَّجَ البَحْرُ: سمندر کا موج مارنا۔ مَاجَ القَوْمُ: مضطرب ہونا۔ بے ترتیب ہونا۔ مَاجَ عَنِ الحَقِّ: حق سے تجاوز کرنا۔

المَوْجُ س: لہر۔ واحد مَوْجَةٌ ج اَمْوَاج۔ و مَوْجَةُ الشَّبَابِ: آغاز جوانی۔

المَوَّاجُ: بہت موج مارنے والا۔

مَاخَ يَمُوْخُ مَوْخًا الغَضَبُ: غصہ کا ٹھنڈا ہونا۔

المَاذُ: اچھی خصلتوں والا ہونا۔ خوش طبع (اصل اس کی مَوْذٌ ہے)

المَاذِيُّ: سفید شہد۔ یا عمدہ شہد۔ ہر قسم کے ہتھیار (والمَاذِيَّةُ) نرم زرہ۔

المَاذِيَةُ: شراب۔

مَارَ يَمُوْرُ مَوْرًا البَحْرُ: موج زن ہونا الدَّمُ عَلَى الاَرْضِ: خون کا زمین پر پھیل کر بہنا

الشَّیْءُ: آگے پیچھے تیزی سے ہلنا التُّرابُ: غبار کا اُٹھنا۔ برانگیختہ ہونا۔ مَارَتِ الرِّیحُ التُّرابَ و بِالتُّرابِ: ہوا کا مٹی کو اُٹھانا۔ برانگیختہ کرنا۔ مَارَ الصُّوفُ عَنِ الجَسدِ: پشم کو جسم سے اکھیڑنا۔ السِّنَانُ فِی المَطْعُوْنِ: بھالے کا زخمی کے بدن میں ہلنا۔

اَمَارَ الدَّمَ: خون بہانا۔ اَمَارَتِ الرِّیحُ التُّرابَ ہوا کا مٹی کو اُٹھانا برانگیختہ کرنا۔ اَمَارَ السِّنَانَ فِی المَطْعُوْنِ: بھالے کو زخمی کے بدن میں ہلانا۔

تَمَوَّرَ. تردد کی حالت میں آنا جانا الشَّعْرُ: بالوں کا ادھر ادھر ہونا۔ اور کہا جاتا ہے "تَمَوَّرَ الوَبَرُ وَنحوُهٗ عَنِ الدَّابَّةِ" جبکہ بال یا اون وغیرہ گر جائیں الشَّیْءُ: کسی چیز کا مضطرب ہونا۔ اور جلدی جلدی حرکت کرنا۔

اِنْمَارَ الشَّعْرُ: بال اکھیڑ اجانا۔

اِمْتَارَ اِمْتِیَارًا السَّیْفَ: تلوار سونتنا۔

مَارَ و مَارِی. سریانی کلمہ ہے اس کے معنے سید کے ہیں اور اکثر اس کا استعمال مقدس لوگوں کے لیے ہوتا ہے اور مؤنث کیلئے مُرْت کہا جاتا ہے۔

المَوْر. مص۔ نرم چیز۔ چلتا ہوا ہموار راستہ۔ تیزی۔

المُوْر. ہوا میں اُڑنے والا غبار۔ مٹی جس کو ہوا اڑائے۔ ایک قسم کے میمنے۔

المُوْرَة والمُوَارَة. گری ہوئی اون۔

المُوَارَة: چیز جو کسی چیز سے گرے۔ فانی چیز کا کچھ باقی حصّہ۔

المَائِر. فا۔ کم سمجھ۔ سَهْمٌ مَائِرٌ: گھس جانے والا ہلکا تیر۔ مؤنث مَائِرَة. ج مَائِرَاتٌ و مَوَائِر.

المَوَّار. اسم مبالغہ۔ رِیْحٌ مَوَّارَةٌ و اَرْیَاحٌ مُوْرٌ: مٹی برانگیختہ کرنے والی ہوا۔

المَوْرَج. کھیتی کرنے والوں کا آلہ جس کو کھلیان پر گھماتے ہیں اس کو پھلسا کہتے ہیں۔

اَلمُوْرِکس. ایک پتلی پاؤں والی پیٹ والی کھلے منہ والی کانٹے والی جس کو ہر سو چلاتی ہے سرخ رنگ والا سیلان بھائی ہے پرانے زمانے میں لوگ اس سے سرخ رنگ حاصل کرتے تھے۔

المَوْز. کیلے کا درخت۔ کیلا۔ واحد مَوْزَة.

المَوَّاز. کیلہ بیچنے والا۔

المَوْزَج. موزہ۔ ج مَوَازِج و مَوَازِجَة.

مَاسَ یَمُوْسُ مَوْسًا الرَّاسَ: سر مونڈنا۔

المَاس. ہیرا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ مَاسٌ" بے حس مرد جس پر عتاب و خفگی کا کوئی اثر نہ ہو۔

المُوْسٰی. استرہ۔ (مذکر و مؤنث) ج مَوَاسِی و مُوْسِیَات.

المُوْسِیْقِی. گانے کا فن۔

المُوْسِیْقِیّ. گانے والا۔ گویا۔

مَاشَ یَمُوْشُ مَوْشًا الکَرْمَ: توڑنے کے بعد باقی ماندہ انگور چننا۔

المَاش. اڑد۔ واحد مَاشَة. گھر کا معمولی سامان۔

اَلمُوْسِلِیْن نزوئی کا باریک نرم کپڑا۔

مَاصَ یَمُوْصُ مَوْصًا و مَوْصَ الثَّوْبَ: کپڑا دھونا۔ مَاصَ الشَّیْءَ: ہاتھ سے ملنا۔

المَوْص. مص۔ بھوسہ۔

المُوَاصَة. پانی جس سے برتن یا کپڑے وغیرہ دھوئے گئے ہوں۔

مَوْعَةُ الشَّبَاب. آغاز جوانی۔

مَاغَ یَمُوْغُ مَوْغًا و مُوَاغًا السِّنَّوْرُ: بلی کا میاؤں میاؤں کرنا۔

مَاقَ یَمُوْقُ مَوْقًا المَبِیْعُ: ارزاں ہونا۔ الطَّعَامُ: غلہ مندا ہونا۔

مَاقَ یَمُوْقُ مَوْقًا و مُوْقًا و مُوَاقَةً و مُؤُوْقًا. الرَّجُلُ. بیوقوف ہونا۔ ہلاک ہونا۔

تَمَاوَقَ. حماقت ظاہر کرنا۔

اِنْمَاقَ اِنْمِیَاقًا: ہلاک ہونا۔

اِسْتَمَاقَ اِسْتِمَاقَةً. بیوقوف سمجھنا۔

المَائِق. بیوقوف۔ ہلاک ہونے والا۔ کہا جاتا ہے "اَحْمَقُ مَائِقٌ" وہ بڑا سخت بیوقوف ہے۔ ج مَوْقٰی.

المُوْق. مص۔ بیوقوفی۔ غباوت۔ غبار۔ پروالی چیونٹی۔ گوشۂ چشم۔ موٹا موزہ جو باریک موزہ پر پہنا جائے۔ ج اَمْوَاق.

مَالَ یَمُوْلُ و یَمَالُ مَوْلًا و مُؤُوْلًا: مالدار ہونا یا بہت مال والا ہونا۔ کہا جاتا ہے "مَا اَمْوَلَهٗ" وہ کس قدر مالدار ہے۔

مَالَهٗ یَمُوْلُهٗ مَوْلًا و اَمَالَهٗ اِمَالَةً مال دینا۔

مَوَّلَهٗ. مالدار بنانا۔

تَمَوَّلَ المَالَ: اپنے لیے جمع کرنا (واستمال) مال حاصل کرنا یا بہت مال والا ہونا۔

المَالُ ج اَمْوَال: مال و دولت۔ اہل بادیہ کے نزدیک اس کا اطلاق چوپایوں پر ہوتا ہے جیسے اونٹ بکری وغیرہ۔ مذکر و مؤنث ہے۔ کہا جاتا ہے "هُوَ المَالُ و هِیَ المَالُ" اور کہا جاتا ہے "خَرَجَ اِلٰی مَالِهٖ" یعنی اپنی جائیداد یا اپنے اونٹوں کی طرف گیا۔ ج مَالَةٌ و مَالُوْن: بہت مال والا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ مَالٌ" بہت مالدار مرد۔ مؤنث مَالَةٌ ج مَالَة و مَالَات.

اَلمَال: مُرَبَّع عدد.

المُوْل. مکڑی۔ واحد مُوْلَة.

المَالِیَّة. مالیت۔ دولت۔ مال کے متعلق مولدین اس کا اطلاق مال پر بھی کرتے ہیں۔

المَوِّل والمَیِّل. بہت مال والا۔

المُوَیْل. مال کی تصغیر۔ رجب کا مہینہ۔

مِیْمَ مَوْمًا الرَّجُلُ: برسام کی بیماری لاحق ہونا یا سخت چیچک ہونا جس میں سارا جسم ایک زخم بن جائے۔ صفت مفعولی مَمُوْم.

مَوَّمَ مِیْمًا. حرف میم لکھنا۔

المُوْم. موم۔ جلاہوں کا نال۔ موچیوں کا ایک آلہ۔ المَوْمَاء والمَوْمَاة وسیع بیابان یا بے پانی کا بیابان۔ ج المَوَامِی.

المُوْمِیَاء. ایک قسم کی دوا۔ قدماء مصر کے طریقہ پر حنوط لگائے ہوئے اجسام۔

مَانَهٗ یَمُوْنُهٗ مَوْنًا و مُؤْنَةً و مَوُوْنَةً نان نفقہ برداشت کرنا۔ صفت مَائِن. مَانَ الاَرْضَ: زراعت کے لیے زمین جوتنا۔

تَمَوَّنَ. نان نفقہ جمع کرنا۔ بال بچوں پر زیادہ خرچ کرنا۔

المُوْنَۃ. گزارے کا ذخیرہ۔ ج مُوَن.

بَیْتُ المُوْنَۃِ: گزارہ جمع کرنے کی کوٹھری۔

المَوَّان. ذخیرہ جمع کرنے والا۔ ذخیرہ مہیا کرنے والا۔

مَاھَت تَمُوْہُ و تَمَاہُ مَوْھًا و مَاھَۃً و مُؤُوْھًا. البِئرُ: کنوئیں کا بہت پانی والا ہونا۔ والسَّفِیْنَۃُ: کشتی میں پانی داخل ہونا۔

مَاہَ یَمُوْہُ مَوْھًا الرَّجُلَ: پانی ہلانا الشَّیَٔ بالشَّیِٔ: ملانا۔

اَمَاہُ اِمَاھَۃً و اَمْوَہَ اِمْوَاھًا الشَّیَٔ: ملانا الشَّیُٔ: ملنا الرَّجُلَ: پانی پلانا الحَوْضَ: حوض میں پانی جمع کرنا الدَّوَاۃَ: دوات میں پانی ڈالنا البِئرَ: کنواں کھود کر پانی نکالنا السِّکِّیْنَ: چھری پر پانی چڑھانا۔ اَمَاھَتِ السَّمَاءُ: بہت پانی برسانا الاَرْضُ: بہت پانی والی ہونا۔

مَوَّہَ المَکَانُ: پانی والی ہونا القِدْرَ: ہانڈی میں پانی بڑھانا الشَّیَٔ بِمَاءِ الذَّھَبِ او الفِضَّۃِ و نَحْوِھِمَا: سونے یا چاندی کا پانی چڑھانا عَلَیْہِ الاَمْرَ والخَبْرَ: جھوٹی بات خلاف واقعہ سنانا۔

تَمَوَّہَ. سونے چاندی وغیرہ کا پانی چڑھنا۔ العِنَبُ: انگور کا رس دار ہونا اور پکنے کے قریب ہونا المَکَانُ بالبَقْلِ: سبزہ زار ہونا۔

المَاءُ. پانی (اصل مَوَہٌ ہے) تصغیر مُوَیْہ اور نسبت کے لئے مَائِیٌّ و مَاوِیٌّ و مَاھِیٌّ ج مِیَاہٌ و اَمْوَاہٌ. و مَاءُ الوَرْدِ و مَاءُ الزَّھْرِ و نَحْوِھِمَا: گلاب وغیرہ کا پانی جو عرق کھینچنے سے نکلے۔ مَاءُ الوَجْہِ او مَاءُ الشَّبَابِ: چہرہ یا جوانی کی رونق و تروتازگی مَاءُ السَّیْفِ: تلوار کی چمک دمک بَنَاتُ المَاءِ: پانی کے آس پاس رہنے والے پرندے۔ مفرد اِبْنُ المَاءِ. المَاءُ الاَزْرَق: موتیابند۔

المَاہُ. پانی اور نسبت کیلئے مَاھِیٌّ. کہا جاتا ہے "رَجُلٌ مَاہُ الفُؤَادِ و مَاھِیُّ الفُؤَادِ" یعنی بزدل۔ بلید الطبع۔

المَائَۃ. پانی۔ تصغیر مُوَیْھَۃٌ.

المُوْھَۃ والمُوَاھَۃ مِنَ الوَجْہِ: رونق و حسن۔

المَاھَۃ. س۔ چیچک۔ بِئرٌ مَاھَۃٌ: بہت پانی والا کنواں۔

المَاھِیَّۃ. مؤنث المَاھِیِّ. مَاھِیَّۃُ الشَّیِٔ: حقیقت "شَیٔ مَاھُوَ" سے نکلا ہوا۔ ج مَاھِیَّات.

المَائِیَّۃ والمَاوِیَّۃ. مِنَ الشَّجَرِ: وہ سائل چیز جس سے درخت کو غذا حاصل ہو۔

المَاوِیَۃ. آئینہ۔ ج مَاوِیٌّ.

رَکِیَّۃٌ مَیِّھَۃٌ. بہت پانی والا کنواں۔

الاَمْوَہ. اسم تفضیل۔ کہا جاتا ہے "البِئرُ ھٰذِہِ السَّنَۃَ اَمْوَہُ مِمَّا کَانَتْ" یعنی کنواں امسال بہ نسبت پہلے کے زیادہ پانی والا ہے۔

المُمَوَّھَۃ. مع۔ ناخنہ والی آنکھ۔

مَاتَ یَمِیْتُ مَیْتًا. مرنا۔

اَلْمَاھِیَّۃُ ج مَاھِیَّاتٌ. ماہانہ اجرت (تنخواہ) یہ لفظ "ماہ" کی طرف منسوب ہے جس کا معنی مہینہ ہے۔

مَاثَ یَمِیْثُ مَیْثًا و مَیَثَ الشَّیَٔ فِی المَاءِ: پگھلانا۔ حل کرنا۔ مَیَثَ الرَّجُلَ: ذلیل کرنا۔

تَمَیَّثَ الشَّیُٔ فِی المَاءِ: پگھلنا۔ حل ہونا الرَّجُلُ: ذلیل ہونا۔ تَمَیَّثَتِ الاَرْضُ: بارش سے نرم ہونا الحَرَارَۃُ: ٹھنڈی ہونا۔

اِنْمَاثَ اِنْمِیَاثًا الشَّیُٔ فِی المَاءِ: پانی میں حل ہونا۔

اِمْتَاثَ الرَّجُلُ: زندگی کی راحت پانا الاَقِطَ: پنیر کو پانی میں بھگو کر کھانا الشَّیَٔ فِی المَاءِ: پگھلانا۔ حل کرنا۔

المَیِّث. نرم۔

اَرْضٌ مَیْثَاءُ. بغیر ریت والی نرم زمین۔

المُسْتَمِیْث. انڈے کی سفیدی کا باریک چھلکا۔

مَاجَ یَمِیْجُ مَیْجًا الشَّیُٔ: مختلط ہونا۔

مَاحَ یَمِیْحُ مَیْحًا و مَیْحُوحَۃً. چلو سے پانی لینا اَصْحَابَہُ: لوگوں کے لیے چلو چلو پانی لانا الرَّجُلَ: نفع دینا "ہُ عِنْدَ الاَمِیْرِ": سفارش کرنا۔ کہا جاتا ہے "مِحْنِیْ عِنْدَ الاَمِیْرِ" یعنی سفارش امیر سے کرو۔ مَاحَتِ الرِّیْحُ الشَّجَرَۃَ: جھکانا مَاحَ الرَّجُلُ: ناز و انداز سے چلنا۔ مَاحَہ یَمِیْحُہ مَیْحًا و مِیَاحَۃً: دینا۔

مَیَّحَ تَمْیِیْحًا الغُصْنُ: جھکنا، ہلنا السَّکْرَانُ: چلنے میں ڈگمگانا۔

مَایَحَہ مُمَایَحَۃً. ملانا۔

اِمْتَاحَ المَاءَ: چلو لینا الرَّجُلَ: طلب فضل کیلئے کسی کے پاس آنا۔ اِمْتَاحَہُ الحَرُّ او العَمَلُ: پسینہ میں شرابور کرنا۔

تَمَیَّحَ. ناز و انداز سے چلنا۔ دائیں بائیں جھکنا۔

تَمَایَحَ. ڈگمگانا۔

اِسْتَمَاحَہُ اِسْتِمَاحَۃً. عطیہ مانگنا۔ سفارش کرنے کی درخواست کرنا۔

المَائِحُ ج مَاحَۃٌ وَالمُیَّاحُ. چلو سے پانی پلانے کی درخواست کرنے والا۔

مَادَ یَمِیْدُ مَیْدًا و مَیَدَانًا. ہلنا۔ جھکنا۔ کہا جاتا ہے "مَادَتْ بِہِ الاَرْضُ" زمین اس کے ساتھ گھوم گئی الغُصْنُ: ٹہنی کا جھکنا۔ ہلنا الرَّجُلُ: ناز و انداز سے چلنا۔ سر چکرانا و مَادَ الرَّجُلَ: زیارت کرنا۔ بہتر سلوک کرنا۔

تَمَایَدَ. نشاط سے جھومنا۔

تَمَیَّدَتِ المَرْاَۃُ: عورت کا ناز سے چلنا۔

اِمْتَادَ اِمْتِیَادًا. غلہ جمع کرنا۔ عطیہ طلب کرنا۔ کہا جاتا ہے "اِمْتَادُوْہُ فَمَادَھُم" یعنی لوگوں نے اس سے عطیہ طلب کیا اور اس نے دیا۔

المَائِد. جھکنے والا۔ سر میں چکر والا۔ ج مَیْدیٰ. غُصْنٌ مَائِدٌ: جھکنے والی ٹہنی۔ غُصُوْنٌ مُیَّدٌ: جھکنے والی ٹہنیاں۔

المَائِدَۃ: المائد کا مؤنث۔ دستر خوان جس پر کھانا ہو۔ کھانا۔ زمین کا دائرہ ج مَوَائِدُ و مَائِدَات.

مَيْد. بيد ميں ايک لغت نادرہ۔

المَيْدَة. مَادَ کا اسم مرة۔ کھانا۔ دستر خوان جس پر کھانا چنا ہوا ہو۔

مَيْدَىٰ بمعنی مِنْ اَجْلِ. کہا جاتا ہے "فَعَلَهُ مَيْدَىٰ ذٰلِكَ" اس نے اس کو اس کی وجہ سے کیا۔ و بمعنی "حِذَاء" کہا جاتا ہے "دَارِي بِمَيْدَىٰ دَارِهٖ" میرا مکان اس کے مکان کے مقابل ہے۔

مَيْدَاء الشَّيْءِ: قیاس و انداز۔ انتہاء۔ اور کہا جاتا ہے "هٰذَا مَيْدَاء ذٰلِكَ و بِمَيْدَائِهٖ" یعنی یہ اس کے مقابل ہے۔

المَيْدَان والمِيْدَان. گھوڑ دوڑ یا کھیل کود کے لئے کشادہ جگہ۔ ج مَيَادِيْن.

المَيَّاد. بہت جھومنے والا۔ مؤنث مَيَّادَة.

المَيُوْد. بہت ہلنے والا۔

المُمْتَاد. عطیہ مانگنے والا۔ جس سے عطیہ مانگا جائے۔

مَارَ يَمِيْرُ مَيْرًا و اَمَارَ. عَيَالَهُ: اہل و عیال کیلئے نان و نفقہ لانا الدَّوَاءَ و نَحْوَهُ: پگھلانا مَارَ الصُّوْفَ: اون دھنکنا۔ اَمَارَ اَوْدَاجَهُ: رگیں کاٹنا۔

مَايَرَه مُمَايَرَةً. خوراک لانا۔ مقابلہ کرنا۔ نقل اتارنا۔

تَمَايَرَ تَمَايُرًا مابَيْنَ القَوْمِ: فساد واقع ہونا۔

اِمْتَارَ لِعِيَالِهٖ او لِنَفْسِهٖ: خوراک جمع کرنا۔

المَيْر. س۔ خوراک۔ کہا جاتا ہے "مَا عِنْدَهُ خَيْرٌ و لَا مَيْرٌ".

المِيْرَة. خوراک جس کو انسان ذخیرہ کر کے رکھے۔ ج مِيَر

المَائِر. خوراک لانے والا ج مُيَّار و مَيَّارَةٌ.

المَيَّار. خوراک لانے والا۔

المُوَارَة. اون کا ردی حصہ جو دھنے کے وقت گرے۔

مَازَ يَمِيْزُ مَيْزًا و مَيَّزَ و اَمَازَ الشَّيْءَ: علیحدہ کرنا۔ جدا کرنا الشَّيْءَ: ترجیح دینا۔ مَازَ فُلَانٌ: ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہونا۔

تَمَيَّزَ و اِنْمَازَ اِنْمِيَازًا و اِمْتَازَ اِمْتِيَازًا واِسْتَمَازَ اِسْتِمَازَةً. جدا ہونا۔ وتَمَيَّزَ فُلَانٌ مِنَ الْغَيْظِ: غصہ سے پھٹ پڑنا۔ اِمْتَازَ القَوْمُ بعض کا بعض سے جدا ہونا۔ و اِسْتَمَازَ: جدا ہونا۔

تَمَايَزَ القَوْمُ: متفرق ہونا۔ گروہ بندی کرنا۔

المَيْز والمَيِّز. مضبوط پٹھوں والا۔

التَّمْيِيْز. مَيَّزَ کا مصدر۔ قوتِ نفسانی جس سے معانی کا استنباط ہو۔ علم نحو کی ایک اصطلاح۔ سِنُّ التَّمْيِيْزِ: نفع ضرر پہچاننے کی عمر۔

الاِمْتِيَاز. س۔ کسی چیز کے بیچنے یا کسی کام کے کرنے کی اجازت کا خاص پروانہ۔ لائسنس ج اِمْتِيَازَات (مولدة)

المِيْزَاب. پرنالہ۔

مَاسَ يَمِيْسُ مَيْسًا و مَيَسَانًا و تَمَيَّسَ الرَّجُلُ: نازو انداز سے چلنا۔ صفت مَائِسٌ و مَيَّاسٌ و مَيْسَان و مَيُوْسٌ.

مَيَّسَ الثَّوْبَ: دامن بنانا۔

المَيْس. س۔ ایک بڑا درخت جس کی لکڑی سے کجاوہ بنایا کرتے تھے اور اس کے دانے کالے اور میٹھے ہوتے ہیں۔ واحد مَيْسَةٌ. المَيْس ایک قسم کی کشمکش۔ دو بیلوں کے درمیان لمبی لکڑی۔ کجاوہ۔

المَيَّاس. اکڑ کے چلنے والا شیر۔ بھیڑیا۔

المَيْسَان. بہت تیز چمکنے والا ستارہ ج مَيَاسِيْن.

مَاشَ يَمِيْشُ مَيْشًا الشَّيْءَ بالشَّيْءِ: ملانا النَّاقَةَ: تھن سے آدھا دودھ دوھنا الخَبَرَ: کچھ بتلانا اور کچھ چھپانا۔ کہا جاتا ہے "مَاشُوْا الْاَرْضَ مَيْشًا" وہ زمین پر گزرے۔

مَاطَ يَمِيْطُ مَيْطًا و مَيَطَانًا و اَمَاطَ اِمَاطَةً عَنْ كَذَا: جدا ہونا۔ دور ہونا۔ کہا جاتا ہے "مِطْ عَنَّا يَا فُلَانُ" یعنی اے فلاں ہم سے دور رہو۔ مَاطَه و اَمَاطَه و مَاطَ بِهٖ: جدا کرنا۔ دور کرنا۔ لے جانا۔ مَاطَ الرَّجُلُ: ظلم کرنا۔ کہا جاتا ہے "مَاطَ عَلَيَّ فِيْ حُكْمِهٖ" اس نے اپنے فیصلہ میں میرے اوپر ظلم کیا۔ فُلَانًا: ڈانٹنا، ہٹانا الشَّيْءَ: جانا۔

مَيَّطَ تَمْيِيْطًا بَيْنَهُمَا: مائل کرادینا۔

تَمَايَطَ القَوْمُ: فساد واقع ہونا۔ ایک دوسرے سے بعید ہونا۔

مَايَطَ بَيْنَ الشَّيْئَيْنِ: ترجیح دینا۔

المَيْط. س۔ کہا جاتا ہے "مَا عِنْدَهُ مَيْطٌ" اس کے پاس کچھ نہیں "و اِمْتَلَأَ حَتّٰى لَا يَجِدُ مَيْطًا" بھر گیا یہاں تک کہ اب مزید گنجائش نہیں "وَاَمْرٌ ذُوْ مَيْطٍ" سخت معاملہ۔

المِيَاط. دفع۔ ڈانٹ۔ جھکاؤ۔ ادبار و تباعد (جس طرح ہیاط کے معنی اقبال اور قربت کے ہیں) اور اسی سے ہے "اَصْبَحُوْا فِيْ هِيَاطٍ و مِيَاطٍ" وہ لوگ اقبال و ادبار میں ہیں۔

المَيَّاط. بیہودہ کھیل کود میں رہنے والا۔

مَاعَ يَمِيْعُ مَيْعًا الشَّيْءُ: زمین پر پھیل کر بہنا۔ کہا جاتا ہے "السَّرَابُ يَمِيْعُ" سراب زمین پر پھیل کر جاری ہے نَاصِيَةُ الفَرَسِ: گھوڑے کی پیشانی کے بال طویل ہونا اور لٹکنا الفَرَسُ: گھوڑے کا دوڑنا (وانْمَاعَ اِنْمِيَاعًا و تَمَيَّعَ تَمَيُّعًا) السَّمْنُ: گھی کا پگھل کر بہنا۔ صفت مَائِع مؤنث مَائِعَةٌ کہا جاتا ہے الفِضَّةُ يَتَمَيَّعُ فِي البُوْطَةِ: چاندی کٹھالی میں پگھل کر بہہ رہی ہے۔

اَمَاعَ اِمَاعًا و اِمَاعَةً الشَّيْءَ: بہانا۔

مَيْعَةُ الشَّيْءِ: اول شئے۔ اصل شئے۔ کہا جاتا ہے "مَيْعَةُ الشَّبَابِ" آغاز جوانی "و مَيْعَةُ السُّكْرِ" ابتدائی نشہ و "مَيْعَةُ الفَرَسِ" گھوڑے کی دوڑ کا آغاز۔ کہا جاتا ہے "الفَرَسُ فِيْ مَيْعَةِ جَرْيِهٖ" گھوڑا اپنی دوڑ کے آغاز میں ہے۔ المَيْعَة: زمین پر بہتی ہوئی چیز کا سیلان۔ ایک درخت کا خوشبودار گوند۔

المَائِع. بہنے والی چیز۔ بیوقوف۔

المَائِعَة. المَائِع کا مؤنث۔ گھوڑے کی پیشانی کے بال جبکہ طویل ہوں۔ ایک درخت کا خوشبودار گوند۔ ج مَوَائِع

اَلْمَيْعَةُ السَّائِلَةُ ایک خوبصورت درخت جو

ادویات میں استعمال ہوتا ہے۔
مَالَ یَمِیْلُ مَیْلًا و تَمْیَالًا و مَیَلَانًا و مَیْلُوْلَةً و مَمَالًا و مَمِیْلًا اِلَی الْمَکَانِ: لوٹنا اِلَی الشَّیْءِ اَوِ الشَّخْصِ: رغبت کرنا۔ محبت کرنا عَنِ الطَّرِیْقِ: تجاوز کرنا۔ چھوڑ دینا الحَائِطُ: دیوار کا جھکنا اَلْحَاکِمُ فِیْ حُکْمِهٖ: ظلم کرنا عَلَیْهِمُ الدَّهْرُ: زمانہ کا مصائب ڈالنا۔
مَالَ بِفُلَانٍ: غالب ہونا۔ مَالَ الشَّیْءَ: جھکانا؛ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ لَا تَمِیْلُ عَلَیْهِ المِرْبَعَةُ"، یعنی فلاں بہت قوی ہے۔
مَالَتْ تَمِیْلُ مُیُوْلًا. الشَّمْسُ: آفتاب کا ڈھلنا یا غروب کے قریب ہونا۔ مَالَ النَّهَارُ او اللَّیْلُ: دن یا رات کا ختم ہونے کے قریب ہونا۔ اور کہا جاتا ہے "مَالَ بِنَا الطَّرِیق"، یعنی دور ہوا۔
مَیِلَ (س) مَیَلًا. خلقتاً جھکا ہوا ہونا۔ صفت اَمْیَلُ کبھی اس کا استعمال عمارات کے متعلق ہوتا ہے۔
مَیَّلَ تَمْیِیْلًا الشَّیْءَ: جھکانا فِی الْاَمْرِ: شک کرنا بَیْنَ الْاَمْرَیْنِ: تردد اور ترجیح دینا۔ جیسے "قَرَّبَ لَهُ طَعَامًا فَمَیَّلَ فِیْهِ لِقِلَّتِه"، اس نے کھانا پیش کیا اور کم ہونے کی وجہ سے متردد رہا کہ کھائے یا چھوڑ دے۔
اَمَالَ اِمَالَةً الشَّیْءَ: جھکانا یَدَهٗ بِالْفَرَسِ: لگام ڈھیلی کرنا۔ اَمَالَتِ الْمَرْاَةُ: نقاب اتارنا۔ اَمَالَ الْقَارِی: پڑھنے میں امالہ کرنا۔
مَا یَلَهُ مُمَایَلَةً. موافقت کرنا۔ مدد دینا۔ لوٹ ڈالنا۔ مائل ہونا۔ محبت کرنا۔ کہا جاتا ہے "مَا یَلْنَا الْمَلِكُ فَمَا یَلْنَاهُ"، بادشاہ نے ہم پر حملہ کیا ہم نے اس پر حملہ کر دیا۔ مَا یَلَ بَیْنَ الشَّیْئَیْنِ: ترجیح دینا۔

تَمَیَّلَ و تمایل تمایُلًا فِیْ مَشْیِهٖ: ناز و انداز سے چلنا۔ کہا جاتا ہے "بَیْنَ الْقَوْمِ تَمَایُلٌ"، یعنی قوم کے درمیان جنگ و جدال اور فتنے ہیں۔ تَمَایَلَ الْحِلُّ عَنِ الفَرَسِ: جھکنا۔
اِسْتَمَالَ اِسْتِمَالَةً. مائل ہونا۔ کہا جاتا ہے "مَیَّلَهٗ فَاسْتَمَالَ" اس نے اسے جھکایا وہ جھک گیا فُلَانًا و بِقَلْبِهٖ: جھکانا۔ مائل کرنا۔ مہربان بنانا مَافِی الوِعَاءِ: لینا۔ اِسْتَمَالَ الطَّعَامَ و نَحْوَهٗ: دونوں کف یا ذراع سے ناپنا۔
المِیْلُ. سرمہ کی سلائی (مولدة) زخم ناپنے کا آلہ۔ المِیْلُ: نشان راہ جو مسافر کیلئے بنا دیا جائے تاکہ وہ مسافت معلوم کر سکے۔ مسافت جس کی کوئی حد مقرر نہیں۔ لوگوں نے کہا ہے کہ نگاہ پہنچنے تک کی مسافت عِنْدَ الْمُحَدِّثِیْنَ چار ہزار ہاتھ کی مسافت۔ والمِیْلُ الهَاشِمی: ایک ہزار باع (اور باع دونوں ہاتھ کے پھیلاؤ کی لمبائی) ج اَمْیَال وامْیُل ومُیُول۔
مَیْلُ کَوْکَبٍ وہ زاویہ جو استواء آسمانی اور اس خط کے درمیان واقع ہے جو زمین اور ستارے کے درمیان تعلق کا ذریعہ ہے۔
دَائِرَةُ الْمَیْلِ آسمانی کرہ کا بڑا دائرہ جو کرہ دو قطب کے ساتھ گذرتا ہے۔
(العناصر الکمیاویہ) (کیمیائی عناصر)
المِیْلَة. وقت۔ ج مِیَل اور کہا جاتا ہے "الدَّهْرُ مِیَلٌ"، زمانہ گردشوں والا ہے۔
الِامَالَة. مص فِی الْقُرْاٰن: فتحہ کو کسرہ کی جانب اور الف کو یا کی جانب جھکانا۔
الاَمْیَل. اسم تفضیل۔ جھکی ہوئی عمارت وغیرہ۔ زین پر ایک جانب جھکا ہوا۔ بزدل۔

مؤنث مَیْلَاء.
المَیْلَاء. الاَمْیَل کا مؤنث۔ ریت کا ٹیلہ۔
شَجَرَةٌ مَیْلَاء: بہت ٹہنیوں والا درخت۔
المَائِل. فا۔ ج مُیَّل و مَالَة مؤنث مَائِلَة ج مَائِلَات و مَوَائِل.
المَیَّال. بہت جھکنے والا۔ مؤنث مَیَّالَة.
مَانَ یَمِیْنُ مَیْنًا. جھوٹ بولنا۔ صفت مَائِن و مَیَّان و مَیُوْن. مَانَ الْاَرْضَ: زمین کو زراعت کے لیے جوتنا۔
تَمَایَنَ الْقَوْمُ: ایک کا دوسرے پر جھوٹ بولنا۔
المَان. ہل کا پھل۔
المَیْن. جھوٹ۔ ج مُیُوْن. کہتے ہیں "اَکْثَرُ الظُّنُوْنِ مُیُوْنٌ"، اکثر گمان جھوٹے ہوتے ہیں۔ "وَمَا هُوَ اِلَّا کَذِبٌ و مَیْنٌ" یہ صرف جھوٹ ہے۔
المِیْنَا والمِیْنَاء. بندرگاہ۔ ج مَوَانٍ و مَوَانِی. المِیْنَاء: آبگینہ۔
مُتَمَایِنُ الْوُدِّ: جھوٹی دوستی کرنے والا۔
مَاهَ یَمِیْهُ مَیْهًا و مَیْهَةً السَّیْفَ وَغَیْرَه بِمَاءِ الذَّهَبِ: تلوار پر سونے کے پانی کا ملمع کرنا فُلَانًا: پانی پلانا۔ مَاهَتِ الْبِئْرُ: بہت پانی والا ہونا۔ مَاهَ یَمِیْهُ مَیْهَةً و مَاهَةً و مَیْهًا. الرَّکِیَّةَ: کنوئیں کے پانی کو زیادہ کرنا۔
اَلْمَاهَة والمِیْهَة. کنوئیں کے پانی کی کثرت۔
اَلْاَمْیَهُ. اسم تفضیل۔ کہا جاتا ہے "اَلْبِئْرُ اَمْیَهُ مِمَّا کَانَتْ"، کنواں بہ نسبت پہلے کے بہت پانی والا ہے۔
مَیَّ و مَیَّةَ و مَیَّا. عورتوں کے نام۔

# ن

ن : اَلنُّوْنُ : بنیادی حروف میں سے پچیسواں حرف ہے- حروف زلقیہ سے ہے- بحساب جمل اس کا عدد (۵۰) پچاس ہے-

ن۔ حرف نون پانچ قسموں پر ہے۔

(۱) نون تاکید۔ اس کی دو قسمیں ہیں۔ خفیفہ۔ ثقیلہ اور یہ فعل کے ساتھ مختص ہے جیسے "لَيَكُوْنَنَّ مِنَ الصَّاغِرِيْنَ "و" لَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ غَافِلًا" ماضی کی تاکید اس سے بالکل نہیں آتی اور امر کی تاکید جائز ہے اور فعل مضارع کی تاکید واجب ہے جبکہ جواب قسم ہو اور لام قسم سے کسی اجنبی کا فاصلہ نہ ہو اور فعل مثبت مستقبل ہو جیسے "تاللهِ لَاَكِيْدَنَّ اَصْنَامَكُمْ" اور جبکہ جواب قسم ہو اور یہ شرطیں نہ پائی جاتی ہوں تو تاکید ممتنع ہے اور ان کے علاوہ میں تاکید و عدم تاکید دونوں جائز ہیں مگر طلب میں تاکید زیادہ ہوتی ہے۔

(۲) نونِ تنوین۔ اور یہ نون ساکنہ زائدہ اسم کے آخر میں آتا ہے جو صرف پڑھا جاتا ہے لکھا نہیں جاتا جیسے کتابٌ.

(۳) نونِ تانیث۔ اور یہ یا تو خفیفہ و مفتوحہ ہوتا ہے جو فعل کے ساتھ لاحق ہوتا ہے جیسے "ضَرَبْنَ و يَضْرِبْنَ و اضْرِبْنَ" اور یہ ضمیر ہے اور یا مشددہ و مفتوحہ ہوتا ہے جو جمع مؤنث پر دلالت کرنے کیلئے ضمیروں کے ساتھ متصل ہوتا ہے جیسے "غُلَامُكُنَّ و مِنْهُنَّ و ضَرَبَهُنَّ" اور یہ حرف ہے۔

(۴) نونِ وقایہ۔ اور یہ یائے متکلم سے پہلے آتا ہے جیسے ضَرَبَنِي و اِنَّنِي.

(۵) نونِ زائدہ۔ اس کی دو قسمیں ہیں۔ ایک۔ وہ جو فعل مضارع کے ساتھ لاحق ہوتا ہے جبکہ ضمیر تثنیہ کے ساتھ متصل ہو جیسے "يَضْرِبَانِ و تَضْرِبَانِ" یا ضمیر مؤنث حاضر کے ساتھ متصل ہو جیسے "تَضْرِبِيْنَ" یا جمع مذکر کے ساتھ جیسے "يَضْرِبُوْنَ و تَضْرِبُوْنَ" ان ساری صورتوں میں سوائے مثنی کے مفتوح ہوتا ہے اور مثنی میں مکسور۔ دوسری قسم وہ ہے جو اسم مثنی کے ساتھ لاحق ہوتا ہے اور مکسور ہوتا ہے جیسے "الزَّيْدَانِ" اور جمع مذکر کے ساتھ اور مفتوح ہوتا ہے جیسے الزَّيْدُوْنَ.

نا۔ ضمیر جمع متکلم ہے اور رفع نصب جر میں مشترک ہے جیسے "رَبَّنَا اِنَّنا سَمِعْنَا."

نَاَتَ (ف وض) نَاْتًا و نَئِيتًا. گریہ وزاری کرنا الرَّجُلَ: حسد کرنا۔

النَاَات. شیر۔

نَاَثَ (ف) نَاْثًا و مَنْاَثًا عَنْهُ: بعید ہونا۔ تاخیر کرنا الرَّجُلِ: کوشش کرنا۔

اَنْاَثَهُ اِنْاَثًا. دور کرنا۔ کہا جاتا ہے "سَعٰى سَعْيًا نَاْثًا و مِنْاَثًا" وہ سست چال چلا۔ سَيْرٌ مِنْاَثٌ: سست چال۔

نَاَجَ (ف) نُؤُوجًا فِي الْاَرْضِ: جانا الْاَمْرَ: کام کو مؤخر کرنا نَئِيجًا) اِلَى اللهِ فِي الدُّعَاءِ: گڑگڑانا۔ نَاَجَتِ الرِّيْحُ: ہوا کا تیز ہونا الرِّيْحُ الْمَوْضِعَ: ہوا کا تیز گزرنا۔

نَاَجَ (ف ض) نَاْجًا و نُؤَاجًا الثَّوْرُ: بیل کا آواز نکالنا۔

نَئِجَ (س) نَاْجًا. آہستہ کھانا۔

نَئِجَ الْقَوْمُ: تیز ہوا لگنا۔

النَائِجَة. تیز ہوا۔ ج نَائِجَات.

النَاْآج. بہت آواز نکالنے والا۔ تیز رَجُلٌ

نَاْآجٌ: بلند آواز والا مرد۔

النَئِيْج. مص۔ کہا جاتا ہے "لِلرِّيْحِ نَئِيْجٌ" ہوا کے لیے تیز سرسراہٹ ہے۔

رِيْحٌ نَؤُوْجٌ. تیز چلنے والی ہوا۔ ج نَوَائِج.

المَنْؤُوْج. منع۔ حَدِيْثٌ مَنْؤُوْجٌ: پیچیدہ بات۔

نَاَدَه (ف) نَاْدًا. حسد کرنا۔ نَاَدَتْهُ الدَّاهِيَةُ مصیبت نازل ہونا۔ نَاَدَتِ الْاَرْضُ: زمین میں سیلن ہونا۔

النَآد. بروزن عقام والنآدى بر وزن نصارىٰ والنُؤُوْد. مصیبت۔

النِئْدِل. مصیبت۔

نَاَرَت (ف) نَاْرًا. نَائِرَةٌ فِي النَّاسِ: لوگوں میں ہیجان ہونا۔

النُؤُوْر. کاجل۔

نَاَشَ. (ف) نَاْشًا و تَنَاءَشَ الشَّيْءَ: سخت پکڑنا الْاَمْرَ: مؤخر کرنا الشَّيْءَ: دور کرنا ہُ اللّٰهُ: زندہ کرنا اور بلند کرنا الرَّجُلُ مِنْ مَكَانِه: اٹھنا۔

تَنَاءَش. پیچھے ہونا اور دور ہونا الشَّيْءَ: دور سے لینا۔

اِنْتَاش پیچھے ہونا اور دور ہونا   الشَّیَٔ فُلَانًا
جلدی میں ڈالنا   بِغَنَمِهٖ بکریوں کے ساتھ
کوچ کرنا   فُلَانًا بطی سمجھنا   ہٗ اللّٰہُ برباد کرنا۔
النَّؤُوْش قوی غالب۔
النَّئِیْش دور۔ کہا جاتا ہے "فَعَلَهٗ نَئِیْشًا"
اس نے اس کو اخیر میں کر دیا۔ "وَجَاءَ
نَئِیْشًا" وہ دیر سے آیا۔ "وَاتَّبَعَهٗ نَئِیْشًا"
بولا جاتا ہے جبکہ پیچھے رہ جائے اور پھر ساتھ
چھوٹ جانے کے خوف سے جلدی سے پیچھا
کرے۔
نَافَ(ف) نَافًا فِی الْاَمْرِ کوشش کرنا۔
نَئِفَ(س) نَأَفًا و نَافًا مِنَ الشَّرَابِ:
آسودہ ہونا   الرَّجُلُ نفرت کرنا   الشَّیَٔ کھانا۔
نَالَ(ف) نَالًا و نَئِیْلًا و نَالَانًا الْفَرَسُ
گھوڑے کا جھومتے ہوئے چلنا۔ صفت نَؤُوْلٌ۔
الرَّجُلُ سر اٹھا کر ہلاتے ہوئے چلنا   فُلَانًا
حسد کرنا۔
نَامَ(ض) نَئِیْمًا آہستہ آہستہ رونا۔
نَامَتِ الْقَوْسُ وَالْاَسَدُ وَالظَّبْیُ کمان
شیر۔ ہرن کا آواز کرنا۔
النَّامَةُ. نَامَ کا اسم مرۃ۔ نغمہ۔ آواز۔ کہا جاتا
ہے "اَسْکَتَ اللّٰہُ نَامَتَهٗ" اللہ اس کی آواز کو
خاموش کردے یعنی مار دے۔
نَانَا. نَأْنَاةً و تَنَأْنَأَ عَنِ الْاَمْرِ سست
ہونا۔ عاجز ہونا۔ قاصر ہونا۔ صفت نَأْنَأٌ و نَأْنَاءٌ
و نُؤْنُؤٌ یعنی عاجز۔ بزدل۔   نَأْنَأَ فُلَانًا اچھی
غذا دینا۔ ارادہ سے باز رکھنا۔
نَای یَنْای نَأْیًا فُلَانًا و نَای عَنْ فُلَانٍ:
دور ہونا۔ صفت نَاءٍ مؤنث نَائِیَةٌ۔
نَایٰ وَانَایٰ و اِنْتَایَ النُّؤْیَ لِلْخَیْمَةِ:
خیمہ کے گرد چوبچہ کھودنا۔
نَاءَ ی مُنَاءَاةً الرَّجُلَ دور کرنا   الشَّرَّ عَنْ
فُلَانٍ مدافعت کرنا۔ ہٹانا۔
اَنْأَی فُلَانًا عنہ دور کرنا۔
تَنَاءَ ی تَنَائِیًا و اِنْتَأَی اِنْتِئَاءً دور ہونا۔
النَّأْیُ وَالنُّؤْیُ وَالنِّئْیُ وَالنُّؤْیُ چوبچہ
خیمہ کے اردگرد۔ ج   آنَاء وَاَنْآءٌ و نُئِیٌّ و
نِئِیٌّ۔
النَّائِی دور۔
الْمُنْتَأی دور جگہ۔ خیمہ کے اردگرد چوبچہ۔
النَّای بانسری۔ ج نَایَات (دخیل)
نَبَّ(ض) نَبًّا و نَبِیْبًا و نُبَابًا التَّیْسُ
خاصۃً بکرے کا جوش کے وقت بلبلانا۔
نَبَّبَ تَنْبِیْبًا النَّبَاتُ پورے دار ہونا۔
تَنَبَّبَ الْمَاءُ پانی کا بہہ پڑنا۔
النَّبَّة اسم مرۃ۔ بدبو۔
الْاُنْبُوْب بانس یا نرکل وغیرہ کا پورا۔ ج
اَنَابِیْب ہر گول جوف دار کیلئے بھی استعارہ
کے طور پر بولا جاتا ہے۔ کہا جاتا ہے "شَرِبَ
مِنْ اُنْبُوْبِ الْکُوْزِ" اس نے کوزہ کی ٹونٹی
سے پیا۔ اُنْبُوْبُ الْمَاءِ نالی۔ اُنْبُوْبُ
الْکُوْزِ: کوزہ کی ٹونٹی۔ الْاُنْبُوْبُ مِنَ
الشَّجَرِ درختوں کی قطار۔ اَنَابِیْبُ الرِّئَةِ:
پھیپھڑے سے سانس لینے کی نالیاں۔
الْاُنْبُب وَالْاُنْبُوْبَة بانس یا نرکل کا پورا۔
نَبَاَ(ف) نَبْأً و نُبُوْءًا الشَّیْءُ بلند ہونا۔ دور
ہونا۔ کہا جاتا ہے "نَبَا سَمْعِیْ عَنْ کَذَا"
میرے کان نے فلاں بات سے نفرت کی   عَلَی
الْقَوْمِ ظاہر ہونا۔ برآمد ہونا   مِنْ اَرْضٍ اِلٰی
اَرْضٍ ایک زمین سے دوسری زمین کی طرف
نکلنا (نَبَاَ(ف)) نَبْأً آہستہ آواز نکالنا۔
نَبَّاَ تَنْبِئَةً و تَنْبِیْئًا و اَنْبَاَ فُلَانًا الْخَبَرَ و
بِالْخَبَرِ خبر دینا۔ تم کہتے ہو   نَبَّاْتُ زَیْدًا
عَمْرًوا خَارِجًا یعنی میں نے زید کو بتلایا کہ
عمرو خارج ہے۔ وَاَنْبَاَ فُلَانًا دفع کرنا۔ ایک
جگہ سے دوسری جگہ نکالنا۔
نَابَاَہٗ مُنَابَاَةً ایک دوسرے کو خبر دینا۔ نَابَاَ
الْقَوْمُ دور ہونا۔ پڑوس چھوڑ دینا۔
تَنَبَّاَ تَنَبُّؤًا دعوائے نبوت کرنا۔
اِسْتَنْبَاَ الرَّجُلَ خبر دریافت کرنا   النَّبَاَ خبر
کی تفتیش کرنا۔
النَّبَاُ خبر ج اَنْبَاءٌ۔
النَّبْأَةُ آہستہ آواز یا کتے کی آواز۔
النُّبُوْءَةُ وَالنُّبُوَّةُ اللہ تعالیٰ کے الہام سے
غیب کی بات بتانا۔ پیشین گوئی کرنا۔ خدا کی
طرف سے پیغامبری۔
النَّبِیْءُ وَالنَّبِیُّ اللہ تعالیٰ کے الہام سے غیب
کی باتیں بتانے والا۔ آئندہ کی پیشین گوئی
کرنے والا۔ خدا کی طرف سے پیغامبر۔ نسبت
کیلئے نَبَوِیٌّ ج اَنْبِیَاءُ و نَبِیُّوْنَ و اَنْبَاءٌ و
نُبَاءٌ مؤنث نَبِیْئَةٌ ج نَبِیْئَاتٌ. النَّبِیُّ واضح
راستہ۔ ٹیڑھی بلند جگہ۔ ایک جگہ سے دوسری
جگہ جانے والا   نَبِیٌّ کی تصغیر نُبَیِّئٌ اور نَبِیٌّ
کی نُبَیٌّ۔
النَّابِی فا۔ ٹیڑھی بلند جگہ۔ رَجُلٌ نَابِیٌّ و
سَیْلٌ نَابِیٌّ ایسی جگہ سے آنے والا کہ معلوم
نہ ہو۔
نَبَتَ(ن) نَبْتًا و نَبَاتًا الْمَکَانُ سبزہ زار
ہونا   الْبَقْلُ سبزی کا اگنا (نُبُوْتًا) ثَدْیُ
الْجَارِیَةِ پستان کا ابھرنا۔
نَبُتَ(ن) نَبْتَةً و نَبَاتًا الْاِنْسَانُ جوان
ہونا اور کہا جاتا ہے "نَبَتَ فُلَانٌ فِی مَنْبَتِ
صِدْقٍ" یعنی فلاں نے سچے لوگوں میں
پرورش پائی۔
اَنْبَتَ الْمَکَانُ سبزی والی ہونا   الْبَقْلُ:
سبزی کا اگنا   الْغُلَامُ لڑکے کا جوان ہونا۔
اَنْبَتَ اللّٰہُ الْبَقْلَ :سبزی اگانا۔ صفت
مَنْبُوْت خلاف قیاس۔
نَبَّتَ الشَّجَرَ پودا لگانا   الْحَبَّ دانہ بونا
الصَّبِیَّ بچے کی پرورش کرنا۔
تَنَبَّتَ الشَّیْءُ ظاہر ہونا۔
النَّبْت مص۔ سبزی۔ ج نُبُوْت واحد نَبْتَةٌ.
النَّبَات مص۔ زمین سے جو کچھ اگے (پودا یا
بیل یا گھاس) واحد نَبَاتَةٌ ج نَبَاتَات وَاَنْبِتَة
علم النَّبَات وہ علم جس میں نباتات کی
حقیقت اور ان کے افعال و خواص سے بحث
ہو۔
النَّبَاتِیُّ ماہر علم نبات۔
النَّابِت نئی اگی ہوئی سبزی۔
النَّابِتَة. النَّابِت کا مؤنث۔ اولاد۔ چوپاؤں
کے بچے۔ کہا جاتا ہے "اِنَّ بَنِیْ فُلَانٍ لَنَابِتَةُ

شرٌ" فلاں کی اولاد شر و فساد کے باعث ہیں۔
ج نَوابت. النوابت: ناتجربہ کار نوجوان۔
النُّبُوْت. درخت کی ٹہنی اور ڈنڈے پر بھی اطلاق ہوتا ہے۔ ج نَبَابِیْت.
التَّنْبِیْت. س۔ درخت۔ پودا۔ درخت خرما کی چھانٹی ہوئی شاخیں۔ ج تَنَابِیْت.
المَنْبت. اگنے کی جگہ۔
المَنْبَات. بہت روئیدگی والی زمین۔
الیَنْبُوْت. خشخاش کا پودا۔ خرنوب کا درخت ج یَنَابِیْت. واحد یَنْبُوْتَة.
نَبَثَ (ن) نَبْثًا الْبِئْرَ: کنواں کھود کر مٹی نکالنا التُّرَاب: کنوئیں وغیرہ سے مٹی نکالنا عَنِ السِّرِ او الْاَمْرِ: بھید کی یا معاملہ کی تفتیش کرنا فُلَانٌ: غضبناک ہونا اور کہا جاتا ہے "فُلَانٌ یَنْبُثُ عَنْ عُیُوْبِ النَّاسِ" فلاں لوگوں کے عیوب کو ظاہر کرتا ہے۔
اِنْتَبَثَ التُّرَاب: کنوئیں وغیرہ سے مٹی نکالنا الشَّیْ: لینا۔
تنابث القَوْمُ: باہم بحث کرنا۔ کہا جاتا ہے "لَا یَزَالُوْنَ یَتَنَابَثُوْنَ عَنِ الْاَسْرَارِ و یَتَباحَثُوْنَ عَنِ الْاَخْبَارِ" وہ لوگ اسرار و اخبار کے متعلق ہمیشہ بحث کرتے رہے۔
اسْتَنْبَثَ عَنِ السِّرِّ: تحقیق میں کوشش کرنا۔
النَّبث. نشان۔ ج انْبَاث.
النبیث. شریر۔ کہا جاتا ہے "هُو خبیثٌ نبیثٌ"
النَّبِیْثَة. کنوئیں وغیرہ سے نکالی ہوئی مٹی۔ بھید ج نبائث. کہا جاتا ہے "ظَهرتْ نبائثهُم ولَم تخف خبائثهُم" ان کے بھید ظاہر ہوگئے اور ان کی خباثتیں پوشیدہ نہیں رہیں۔
نَبِیْثَةُ السبع: ضرورت کے وقت کے لیے چھپایا ہوا گوشت۔
الْاَنْبُوْثَة. کوڑی چھپول۔ بچوں کا ایک کھیل کہ مٹی کے نیچے کسی چیز کو چھپا دیتے ہیں جو نکال لیتا ہے وہ جیت جاتا ہے۔
نَبَجَ (ض) نبیجًا. سخت آواز و درشت کلام ہونا۔ صفت نبَّاج.
نَبَجَت (ن) نبجًا القبحة: چکور کا باہر نکلنا۔
انْبَجَ. کلام میں گڈمڈ کرنا۔ بلند ٹیلوں پر بیٹھنا۔
اِنْتَبَجَ و تنبّج العظمُ: سوجنا۔
النَّبْجة. ٹیلہ ج نباج.
النَّبّاج. جھوٹا۔ کَلْبٌ نَبّاجٌ و نُبَاجِیٌّ: بھونکنے والا کتا۔
النُّبَاج. ناکارہ آدمی۔ گوز۔ نُبَاجُ الْکَلْبِ کتے کی آواز۔
النَّبَّاجة. نبّاج کا مؤنث۔ چوتڑ۔ دبر۔
النابجة. مصیبت۔
النباج. بلند ٹیلے۔
النبجان. دھمکی۔ وعید۔ ج نباج.
المِنْبَج. جھوٹے وعدے کرنے والا۔
النُّبُج. کالے تھیلے۔
الْاَبْج. آم۔
النَبیج. کتے کی آواز۔
نَبَحَ (ف ض) نبحًا و نُبُوْحًا و نَبِیْحًا و نُبَاحًا و نِبَاحًا و تَنْبَاحًا الْکَلْبُ: کتے کا بھونکنا۔ صفت نابح ج نوابح و نُبَّح و نُبُوْح. کہا جاتا ہے "نبحه الْکَلْبُ و نبح عَلَیْه" اس پر کتا بھونکا۔ نباح کتے کی آواز کے لیے ہے مگر مجازاً ہرن اور بکرے وغیرہ کے لیے بھی استعمال ہوتا ہے۔ و نبح الشَّاعِرُ: کہا جاتا ہے "نبحتنی کلابُك" تمہاری گالیاں مجھے پہنچیں۔
نبح (ف) نُباحا الْهُدْهُد: زیادہ عمر ہونے کی وجہ سے موٹی آواز والا ہونا۔
نَابَحَهُ مُنابحة الْکَلْبَ: کتے کا کسی پر بھونکنا۔
انْبَحَهُ و اسْتَنْبَحَهُ. بھونکانا۔ کہا جاتا ہے "اِسْتَنْبَحَ الْاَضیافُ کلبَهُم" مہمانوں نے ان کے کتوں کو بھونکایا۔ عادت تھی کہ جب مسافر رات کو راستے میں بھٹک جایا کرتا تھا تو کتے کی طرح آواز نکالتا تاکہ آبادی کے کتے بھونکنے لگیں اور ان کی آواز سے اس کو راستہ کا پتہ لگ جائے۔ اور اسی وجہ سے رات کے آنے والے کو مُسْتَنْبِح کہتے تھے۔
النُّبُوْح. س۔ قوم کا شور اور ان کے کتوں کی آوازیں۔ اور یہ نَبْح کی جمع ہے۔
النَّبَّاح. تیز بھونکنے والا۔ چھوٹی سفید سیپی جس کو ہار میں ڈالا کرتے تھے۔ واحد نَبَّاحَة.
کَلْبٌ نَبَّاحِیٌّ. بلند آواز سے بھونکنے والا کتا۔ ظَبْیَةٌ نَبْحَاء. ممیانے والی ہرنی۔
المَنْبُوْح. جس کو گالی دی جائے۔
نَبَخَ (ن ض) نُبُوْخًا الْعَجِیْنُ: خمیر اٹھنا۔
اَنْبَخَ الْعَجَانُ: خمیر اٹھانا الرَّجُلُ: نرم زمین میں کھیتی کرنا۔
النَّبْخ و النَبَخ. آبلہ۔ چھالا۔
النَّبْخَة و النَبَخَة. بردیٰ ایک قسم کی گھاس جس سے کشتی کی درز کو بند کرتے تھے۔ گندھک۔
النَّبْخَة و النُّبْخَة. نکتہ۔
النابخَة. دور کی زمین۔ تکبر سے بولنے والا۔ ج نَوابخ.
الْاَنْبَخ. مرد سخت اندام۔ نیالے رنگ والا۔ بہت مٹی۔
الْاَرْضُ النَّبْخَاء. بلند زمین۔ نرم زمین۔ ج نَبَاخِی.
النَّبَاخ و الْاَنْبَخَان مِنَ الْعَجِیْنِ: اٹھا ہوا خمیر۔
نَبَذَ (ض) نَبْذًا الشَّیْ: پھینک دینا۔ الْاَمْرَ: بے کار کر دینا الْعَهْدَ: توڑنا۔ کہا جاتا ہے "نبذ الی الْعَدُوِّ" اس نے عہد کو دشمن کی طرف ڈال دیا۔
نبذ و نَبَّذَ النَّبِیْذَ: نبیذ بنانا العنبُ او التمرُ: نبیذ بننا۔ و نَبَّذَ الشَّیْ: ڈال دینا۔ پھینک دینا۔
نَبَذَ (ض) نَبْذًا و نَبَذَانًا عِرْقُهُ: رگ کا حرکت کرنا (نبض میں ایک لغت ہے)
نَابَذَهُ مُنَابَذَةً و نِبَاذًا. دشمنی کی وجہ سے جدا ہونا الْحَرْبَ: اعلان جنگ کرنا۔

ہ فِی الْبَیْعِ: بیع منابذہ کرنا۔ اور اس کی صورت یہ ہوتی تھی کہ مشتری سامان پر کنکری پھینکتا تھا اور یہ کہتا تھا کہ جس پر لگ جائے وہ اتنے میں میری ہے اس کو بیع منابذہ، بیع القاء الحجر اور بیع الحصاۃ کہتے تھے۔

تَنَابَذُوْا۔ باہم اختلاف کرنا۔ دشمنی سے علیحدہ ہونا۔

اِنْتَبَذَ النَّبِیْذَ: نبیذ بنانا العِنَبَ او التَّمْرَ: نبیذ بنا عَنِ الْقَوْمِ: قوم سے جدا ہونا فُلَانٌ: گوشہ نشین ہونا۔ کہا جاتا ہے "اِنْتَبَذَ اِلٰی نَاحِیَۃٍ و اِنْتَبَذَ مَکَانًا" اس نے گوشہ بعید میں اپنے لیے جگہ بنالی۔

النَّبْذ۔ مص۔ تھوڑی سی چیز۔ کہا جاتا ہے "ذَھَبَ مَالُہٗ و بَقِیَ نَبْذٌ مِنْہُ" اس کا مال برباد ہوگیا اور تھوڑا سا باقی رہ گیا۔ ج اَنْبَاذ۔

اَنْبَاذُ النَّاسِ اوباش لوگ۔

النَّبْذَۃ و النُّبْذَۃ۔ گوشہ۔ کہا جاتا ہے "جَلَسَ نَبْذَۃً" وہ ایک گوشہ میں بیٹھ گیا۔ اور کبھی چیز کے ٹکڑے کیلئے بھی استعمال ہوتا ہے۔ ج نُبَذ۔

النَّبِیْذ۔ پھینکا ہوا۔ مؤنث نَبِیْذَۃ۔ انگور یا کھجور کی نچوڑی ہوئی شراب۔ شراب۔ ج اَنْبِذَۃ۔

النَّبَّاذ۔ نبیذ بیچنے والا۔

الْمَنْبُوْذ۔ ص۔ حرامی بچہ۔ بچہ جس کو اس کی ماں نے راستہ میں پھینک دیا ہو۔ آج کل کی زبان میں اچھوت کیلئے مستعمل ہے۔

الْمِنْبَذَۃ۔ تکیہ۔ ج مَنَابِذ۔

نَبَرَ (ض) نَبْرًا: الْغُلَامُ: بڑھنا الْمُغَنِّیْ: گویے کا آواز کو پست کے بعد بلند کرنا الرَّجُلَ: ڈانٹنا ہ بِلِسَانِہٖ: غیبت کرنا الْحَرْفَ: ہمزہ لگانا الشَّیْءَ: بلند کرنا۔

الرُّمْحَ عَنْہُ: جلدی سے اُٹھانا۔

اَنْبَرَ الْاَنْبَارَ: کٹھیلا بنانا۔

اِنْتَبَرَ الْجُرْحُ: زخم کا سوجنا الْخَطِیْبُ: خطیب کا منبر پر چڑھنا الْجَسَدُ: جسم کا سوجنا اِنْتَبَرَتْ یَدُہٗ: ہاتھ میں آبلہ ہونا۔

النَّبْر۔ مص۔ بے شرم اور کہا جاتا ہے "طَعَنَ طَعْنًا نَبْرًا" اس نے جلدی سے نیزہ مارا۔

النِّبْر۔ ایک قسم کی مکھی یا چیچڑی۔ بہت زیادہ پستہ قد۔ ج نِبَار و اَنْبَار۔

النِّبْر و الْاَنْبَار۔ کٹھیلا۔ غلہ و سامان رکھنے کی کوٹھری۔ ج اَنَابِر و اَنَابِیْر و اَنْبَارَات۔

النَّبْرَۃ۔ نبر کا اسم مرۃ۔ اوپر کے ہونٹ کا درمیانی گڑھا۔ جس کا ورم۔ پست آواز کے بعد بلند آواز۔ گھبراہٹ کی چیخ۔ چیز کا بلند حصہ۔

النُّبْرَۃ۔ بڑا لقمہ۔ ج نُبَر

النَّبِیْر۔ پنیر۔ تم کہتے ہو "اَکَلْنَا النَّبِیْرَ" ہم نے پنیر کھایا۔

النُّبَیْر۔ مردِ دانا۔

النَّبُوْر۔ چوتڑ۔ دبر۔

النَّبَّار۔ چلانے والا۔ فصیح۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ نَبَّارٌ بِالْکَلَامِ" یعنی مرد فصیح۔

الْمِنْبَر۔ بلند جگہ۔ جہاں سے واعظ یا خطیب لوگوں کو خطاب کرتا ہے۔ بلند ہونے کی وجہ سے منبر کہا جاتا ہے اور آلہ کی تشبیہ کی بنا پر میم کو کسرہ دیا جاتا ہے۔ ج مَنَابِر

قَصَائِدُ مُنْبَرَۃٌ و مَنْبُوْرَۃٌ۔ ایسے قصائد جن کا قافیہ ہمزہ ہو۔

النَّرْبِیْج: حقہ کی نالی۔ (فارسی لفظ)

النِّبْرَاس۔ چراغ۔ النبراس: نیزے کا بھالا۔ بہادر دلیر۔ شیر۔ ج نَبَارِیْس۔

النَّبَارِیْس قریب قریب کنوئیں۔

النِّبْرِیْس۔ ہوشیار ماہر۔

النَّرْجُوْشْت: آدھ بھونا ہوا۔ (فارسی لفظ)

نَبَزَہٗ (ض) نَبْزًا و نَبْزَۃً۔ عیب لگانا ہ بِکَذَا: برا لقب دینا۔

تَنَابَزُوْا بِالْاَلْقَابِ: ایک دوسرے کو شرم دلانا۔ ایک دوسرے کو برا لقب دینا۔

النَّبَز۔ برا لقب۔ ج اَنْبَاز

النِّبْز۔ حسب اور عادات میں کمینہ۔

النُّبَزَۃ۔ لوگوں کو اکثر برا لقب دینے والا۔

نَبَسَ (ض) نَبْسًا و نُبْسَۃً و نَبَسَ بِالْمَجْلِسِ: بولنا۔ اکثر اس کا استعمال نفی کے ساتھ ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے "مَا نَبَسَ بِکَلِمَۃٍ" السِّرَّ: بھید چھپانا۔ نَبِسَ الرَّجُلُ: حرکت کرنا۔ جلدی کرنا۔

اَنْبَسَ۔ جلدی کرنا۔ ذلت سے خاموش رہنا۔

النُّبُس۔ بولنے والے۔ اپنی ضروریات میں جلدی کرنے والے۔

رَجُلٌ اَنْبَسُ الْوَجْہِ: ترش رو مرد۔ مؤنث نَبْسَاءُ ج نُبْس۔

نَبَشَ (ن) نَبْشًا۔ الشَّیْءَ الْمَسْتُوْرَ: ظاہر کرنا الْکَنْزَ مِنَ الْاَرْضِ: کھود کر نکالنا اور اسی سے ہے "نَبْشُ الْقَبْرِ" الْحَدِیْثَ: نکالنا السِّرَّ: پھیلانا عَنِ الْاَسْرَارِ: بھیدوں کو نکال لینا۔ نَبَشَ لِعِیَالِہٖ: کمائی کرنا۔

اِنْتَبَشَ الشَّیْءَ مِنَ الْاَرْضِ: کھود کر نکالنا۔

النِّبْش۔ ایک درخت ہے جس کے پتے صنوبر کے پتوں کے مشابہ ہوتے ہیں اور اس کی لکڑی سرخ رنگ کی بہت سخت ہوتی ہے۔

النَّبِیْشَۃ۔ زمین یا کنواں کھدا ہوا۔

النَّبَّاش۔ اسم مبالغہ۔ کفن چور۔

النِّبَاشَۃ۔ کفن چور کا پیشہ۔

الْاُنْبُوْش۔ جو کھودا جائے۔ الْاُنْبُوْش و الْاُنْبُوْشَۃ: جڑ سے اُکھیڑا ہوا درخت۔ ج اَنَابِیْش اَنَابِیْشُ الْعُنْصُلِ وَنَحْوِہٖ: جنگلی پیاز کی جڑیں۔

نَبَصَ (ض) نَبْصًا فِی الْمَجْلِسِ: بولنا۔ اکثر اس کا استعمال نفی کے ساتھ ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے "مَا نَبَصَ بِکَلِمَۃٍ" نبس میں ایک لغت ہے۔ اور نبس افصح ہے۔ نَبَصَ الشَّعْرَ: بال اُکھیڑنا۔

نَبَصَ (ض) نَبِیْصًا الطَّائِرُ: پرندہ کا آہستہ چہچہانا۔

النَّبْص۔ مص۔ سبزی کی کونپل۔

النَّبْصَۃ۔ نبص کا اسم مرۃ۔ کلمہ۔ کہا جاتا ہے "مَا سَمِعْتُ لَہٗ نَبْصَۃً" میں نے اس سے ایک کلمہ نہیں سنا۔

نَبَضَ (ض) نَبْضًا و نَبَضَانًا الْعِرْقُ: رگ کا حرکت کرنا۔ نَبَضَتِ الْاَمْعَاءُ: مضطرب ہونا۔ نَبَضَ الْبَرْقُ: بجلی کا آہستہ چمکنا (نبضا) الشَّعْرَ: بال اُکھیڑنا۔

نبض (ن) نُبُوضا. الماءُ. پانی بہنا یا گہرائی میں جانا۔

نَبَّضَ فِي الْقَوْسِ و اَنْبَضَ الْقَوْسَ و عَنِ الْقَوْسِ و فِي الْقَوْسِ: آواز نکلنے کیلئے تانت کھینچنا اَنْبَضَ الْوَتْرَ و بالْوَتْرِ آواز نکلنے کے لیے کھینچنا۔

النبض. دل اور شریان کی حرکت جس سے صحت اور مرض کا حال معلوم ہوتا ہے۔ ج اَنْبَاض و النبضة. ایک ضرب نبض کی۔

فُؤَادٌ نَبِضٌ و نَبَضٌ و نَبِضٌ. تیز دل۔

النابض. فا. تیر انداز۔ پٹھا۔ کہا جاتا ہے "نبض نابضهٗ" اس کا غصہ بھڑکا۔

المنبض. نبض دیکھنے کی جگہ۔ ج منابض.

المِنبض. دھنیے کی کمان۔ ج منابض.

نبط (ض ن) نَبْطًا و نُبُوْطًا الماءُ: زمین یا چشمہ سے اُبلنا۔ نبط (ض ن) نَبْطًا و نَبَّط و انبط و تنبط و اسْتَنْبَطَ. الْبِئْرَ: کنوئیں سے پانی نکالنا۔ نبط و انبط و اسْتَنْبَطَ الشَّيْءَ: پوشیدگی کے بعد ظاہر کرنا۔ اَنْبط الْحُكْمَ: اجتہاد سے نکالنا۔ اَنْبَطَ فِيْهِ: اثر کرنا۔ اِسْتَنْبَطَهٗ: ایجاد کرنا۔ و اِسْتَنْبَطَ مِنْ فُلَانٍ خَيْرًا: نکالنا۔ اسْتَنْبَطَ الْفَقِيْهُ: فقیہ کا اپنی سمجھ سے قرآن و حدیث کے باطنی معنی کو نکالنا۔ اور کہا جاتا ہے "اِسْتَنْبَطَ و انبط رَايًا حَسَنًا او مَعْنًى صَائِبًا" اچھی رائے یا درست معنی ظاہر کرنا۔ و اِسْتَنْبَطَ الْعَرَبُ: نبطی ہونا۔

تَنَبَّطَ. نبطیوں کے مشابہ ہونا یا نبطیوں کی طرف منسوب ہونا۔

انتبط الْكَلَامَ: اجتہاد سے نکالنا۔

النبط. کنوئیں کا پہلا پانی۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ قَرِيْبُ الثَّرٰى بَعِيْدُ النَّبَطِ" جبکہ وعدہ کرے اور وفا نہ کرے۔ ج انباط و نُبُوط: مرد کی اندرونی حالت۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ لَا يُدْرَكُ نَبَطُهٗ" فلاں کی اندرونی حالت اور اس کے علم کی گہرائی نہیں معلوم کی جا سکتی۔ گھوڑے کی بغل اور پیٹ کی سپیدی۔

النبط. ایک عجمی قوم جو عراقین کے درمیان آباد رہتی تھی۔ پھر اس لفظ کا استعمال عوام الناس کیلئے ہونے لگا اور اسی سے ہے جو کہا جاتا ہے كَلِمَةٌ نَبَطِيَّةٌ یعنی عام کلمہ۔ واحد نبطی و نَبَاطِی و نَبَاط. ج انباط و نَبِيْط.

النُّبْطَة. کنوئیں کا پہلا پانی۔ گھوڑے کی بغل اور پیٹ کی سپیدی۔

الاَنْبَطُ مِنَ الْخَيْلِ: بغل اور پیٹ کی سپیدی والا گھوڑا۔ مؤنث نبطاء ج نُبْط.

نَبَعَ (ن) و نبع (س) و نَبُعَ (ک) نَبْعًا و نُبُوْعًا و نبعانا الماءُ: چشمہ سے نکلنا۔

تَنَبَّعَ الماءُ: تھوڑا تھوڑا نکلنا۔

النَّبْع. س. ایک درخت جس سے تیر و کمان بنائے جاتے ہیں۔ کہا جاتا ہے "قَرَعُوْا النَّبْعَ بِالنَّبْعِ" وہ لوگ باہم ملے اور آپس میں نیزہ بازی کی "وَمَا رَاَيْتُ اَصْلَبَ مِنْهُ نَبْعًا" میں نے اس سے زیادہ کسی کو سخت نہیں دیکھا عند المولدین: پانی کا چشمہ اور عرب کے امثال سے ہے "لَوْ اقْتَدَحَ بِالنَّبْعِ لَاَوْرٰى نَارًا" اگر درخت نبع کی لکڑی سے آگ نکالے تو بھڑکا دے یہ مثال جودت رائے کیلئے بیان کی جاتی ہے اسلئے کہ درخت نبع کی لکڑی آگ نہیں پکڑتی۔

النَّبْعَة. النبع کا واحد۔ کمان پر بھی اطلاق ہوتا ہے اور کہا جاتا ہے "هُوَ مِنْ نَبْعَةٍ كَرِيْمَةٍ" وہ شریف خاندان سے ہے۔

النَّابِعُ: وہ قلم جس میں سیاہی موجود ہو۔

النابعة. النابع کا مؤنث۔ ج نوابع.

نوابعُ الْبَعِيْرِ. اونٹ کے پسینہ والے اعضاء۔

النَّبِيْع. پسینہ۔

النَّبَاعَة. دُبر۔ بچے کی چندیا جب تک کہ نرم ہو اور جب سخت ہو جائے تو اس کو یافوخ کہتے ہیں۔

النَّبْعِيَّة. درخت نبع کی بنی ہوئی کمان۔

المَنْبَع. چشمہ۔ ج منابع.

اليَنْبُوْع. چشمہ۔ بہت پانی والا نالہ ج ینابیع. کہا جاتا ہے "فَجَّرَ اللهُ يَنَابِيْعَ الْحِكْمَةِ عَلٰى لِسَانِهٖ" اللہ تعالیٰ نے حکمت و دانائی کے چشمے اس کی زبان پر جاری کر دیئے۔

نَبَغَ (ف ن ض) نَبْغًا و نُبُوْغًا الشَّيْءُ: نکلنا اور ظاہر ہونا الماءُ: پانی کا چشمہ سے نکلنا الْوِعَاءُ بِالدَّقِيْقِ: چھننا الشَّرُّ: پھیلنا، ظاہر ہونا رَاْسُهٗ: سر میں بھوسی ہونا الرَّجُلُ: عمدہ اشعار کہنا فِي الْعِلْمِ وَغَيْرِهٖ: فائق ہونا فِي الدُّنْيَا: آسودہ زندگی والا ہونا اور کہا جاتا ہے "نَبَغَ فِيْهِمُ النِّفَاقُ" ان کے اندر نفاق ظاہر ہو گیا بعد اس کے کہ وہ چھپاتے تھے۔

اَنْبَغَ الْبَلَدَ: شہر میں بہت آنا جانا۔ المُنَاخِلُ: آٹا چھاننا۔

النَّبْغ و النُّبَاغ. چکی کا غبار۔

نَبَغَةُ الْقَوْمِ: قوم کے بہترین لوگ۔

النابغة. ج نوابغ. فصیح۔ مرد عظیم الشان

النوابغ: آٹھ فصیح و بلیغ شاعروں کا لقب۔ اور نسبت کے لیے النابغی. النوابغ: مادہ لومڑیاں۔

النابغة. کلمہ فصیحہ۔

النَّبِيْغ. مرد عظیم الشان۔ ج نُبَغَاء.

النُّبَاغ و النُّبَّاغ و النُّبَاغَة و النُّبَّاغَه. آٹا۔ سر کی بھوسی۔ مَحَجَّةٌ نُبَاغَةٌ: گرد و غبار والا راستہ۔

نَبَقَ (ن) نَبْقًا الشَّيْءُ: نکلنا اور ظاہر ہونا۔ الرَّجُلُ: لکھنا۔

نَبَّقَ الشَّيْءُ: نکلنا اور ظاہر ہونا الرَّجُلُ لکھنا الْكِتَابَ: ترتیب سے لکھنا الشَّجَرَ: ترتیب سے پودے لگانا النَّخْلُ: خراب ہونا اور کھجوروں کا بیری کے مانند چھوٹا ہونا۔

نبق و نبّق و انبق. وادی میں ایک قطار میں پودا لگانا۔

اِنْتَبَقَ الْكَلَامَ: نکلوانا۔

النَّبْق. س. میٹھا آٹا جو درخت خرما کے تنہ سے بنایا جاتا ہے۔

النَّبْق و النِّبْق و النَّبَق و النَّبِق. بیری واحد۔ نبقة.

النَّبَيْقَة. انگور کے خوشے نکلنے کی جگہ میں گرہ

جبکہ بڑی ہو جائے۔ ج نَبَائِق.
نَبَكَ (ن) نُبُوْكًا و اِنْتَبَكَ الْمَكَانُ بلند ہونا۔
النَابِك. بلند جگہ۔ کہا جاتا ہے "مَكَانٌ نَابِكٌ و اَرْضٌ نَابِكَةٌ" ج نَوَابِك.
النَبْكَة و النَبَكَة. نوک دار ٹیلہ یا چھوٹا ٹیلہ۔ ج نَبَك و نُبَك و نِبَاك و نُبُوْك. النبكة درخت کی جڑ۔
نَبَلَ (ن) نَبْلًا الرَّجُلَ: تیر مارنا یا تیر دینا نَبَلَ بِالسَّهْمِ: تیر مارنا ہٗ بِالطَّعَامِ: تھوڑا تھوڑا دے کر مشغول رکھنا الرَّجُلُ: تیز چلنا الْاِبِلَ: اونٹ کو تیز ہانکنا ہٗ: نجابت و شرافت میں غالب ہونا بِهٖ: نرمی برتنا عَلَى الْقَوْمِ: تیر اندازی کے لیے چن چن کے دینا۔
نَبُلَ (ک) نَبَالَةً. نجیب و شریف ہونا۔ صفت نَبْل و نَبِيْل. مؤنث نَبْلَة و نَبِيْلَةٌ ج نِبَال و نَبَائِل و نَبْلَات و نَبِيْلَات. نَبُلَ عَنْ كَذَا: بڑا ہونا۔
نَبَّلَ الرَّجُلَ: تیر دینا۔ استنجے کے ڈھیلے دینا۔
اَنْبَلَه. تیر دینا۔ اَنْبَلَ الْقِدَاحَ: موٹے بد نما تیر بنانا النَّخْلُ: درخت خرما میں پکی کھجوریں ہونا۔
نَابَلَهٗ مُنَابَلَةً. نجابت و شرافت میں مقابلہ کرنا۔
تَنَبَّلَ. ذکی ہونا۔ نجیب و شریف ہونا۔ اذکیاء و شرفاء کے مشابہ بننا۔ مرنا المَالَ عمدہ عمدہ چھانٹ لینا۔ تَنَبَّلَتِ الْخُطُوْبُ: حوادث کا بڑا ہونا۔
تَنَابَلَ الْقَوْمُ: شرافت یا تیر سازی میں مقابلہ کرنا۔
اِنْتَبَلَ. مرنا اور بدبودار ہونا فُلَانًا: قتل کرنا الْخَطْبُ: حادثہ کا بڑا ہونا لِلْاَمْرِ: خبردار اور مستعد ہونا الشَّيْءَ: یکبارگی اور جلدی اُٹھانا۔
اِسْتَنْبَلَ الْمَالَ: عمدہ لینا الرَّجُلَ: تیر طلب کرنا۔
النَبْل. مص۔ تیر۔ واحد نَبْلَة ج نِبَال و اَنْبَال و نُبْلَان. نَبْلُ الدَّهْرِ: حوادث زمانہ۔

النُبْل. ذکاوت۔ نجابت۔ شرافت۔ فضیلت۔ کمال جسم۔ کہا جاتا ہے "اَخَذَ لِلْاَمْرِ نُبْلَة" اس نے کام کے پورا کرنے کا سامان لے لیا۔
النَبَل و النُبَل. بڑے بڑے یا چھوٹے چھوٹے پتھر۔ واحد نَبَلَة و نُبْلَة.
رَجُلٌ نَبَلٌ. مرد شریف۔ مؤنث نَبَلَةٌ.
النُبْلَة. عطیہ۔ ثواب اور بدلہ۔ چھوٹا لقمہ و نُبْلَةُ كُلِّ شَيْءٍ: عمدہ چیز۔ ج نُبَلَات.
النَبَالَة. مص۔ ذکاوت۔ نجابت و شرافت و فضیلت۔
النِبَالَة. تیر سازی کا پیشہ۔
النُبَالَة. کسی چیز کے پورا کرنے کا سامان۔ کہا جاتا ہے "اَخَذَ لِلْاَمْرِ نُبَالَتَهٗ" اس نے کام کے پورا کرنے کا سامان لے لیا۔
النَبَل و النَبِيْل. شرافت والا۔ فضیلت والا النَبِيْل: بڑے جسم والا۔ اور کہا جاتا ہے "اِنَّهٗ نَبِيْلُ الرَّاْيِ" وہ عمدہ رائے والا ہے۔ ج نِبَال.
النَبِيْلَة. نبیل کا مؤنث۔ مردار ج نَبَائِل.
النَابِل. ج نُبَّل و نبل و النَبَّال. ج نَبَّالَة: تیر والا۔ تیر انداز۔ تیر ساز۔ تیر اندازی میں ماہر کہتے ہیں "اختلط الحابل بالنَّابِل" مثال ہے اس وقت بولتے ہیں جبکہ کوئی معاملہ گڑبڑ ہو جائے۔ کہا گیا ہے کہ حابل سے تانا اور نابل سے بانا مراد ہے۔
الاَنْبَل. اسم تفضیل۔ تیر اندازی کا زیادہ جاننے والا۔
التِنْبَال و التِنْبَالَة. دیکھئے۔ تنبل۔
نَبِهَ (س) نَبَهًا. لِلْاَمْرِ: سمجھ جانا۔
نَبِهَ (س) نُبْهًا مِنْ نَوْمِهٖ: نیند سے بیدار ہونا۔
نَبَهَ (ن) و نَبِهَ (س) و نَبُهَ (ک) نَبَاهَةً شریف ہونا۔ مشہور ہونا۔ صفت نَابِهٌ و نَبَهٌ و نَبِهٌ و نَبِيْهٌ.
نَبَّهَهٗ مِنْ نَوْمِهٖ: نیند سے بیدار کرنا ہٗ عَلَى او اِلَى الْاَمْرِ: واقف کرنا۔ جتلانا۔ نَبَّهَ

بِاسْمِهٖ مشہور کرنا۔ گمنامی سے نکالنا۔
اَنْبَهَ الْحَاجَةَ: بھولنا۔ ہٗ مِنَ النَّوْمِ: بیدار کرنا۔
تَنَبَّهَ مِنْ نَوْمِهٖ: نیند سے بیدار ہونا عَلٰى او لِلْاَمْرِ: واقف ہونا۔ سمجھ جانا۔
اِسْتَنْبَهَ مِنْ نَوْمِهٖ: نیند سے بیدار ہونا۔
النُبْه. سمجھ۔
النَبَه. مص۔ کھوئی ہوئی چیز جو بغیر تلاش و جستجو کے مل جائے۔ کہا جاتا ہے "وَجَدْتُ الضَالَّةَ نَبَهًا" میں نے گم شدہ چیز کو بغیر تلاش کے پالیا۔ مشہور۔ شئے موجود۔
النَبَاهَة. شرافت۔ سمجھ۔ شہرت۔
النَابِه و النَبِه و النَبَه و النَبِيْه. شریف۔ سمجھ دار۔ شہرت والا۔ ج نُبَهَاء اَمْرٌ نَابِهٌ: بڑا کام۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ نَبَهٌ" مرد شریف و "قَوْمٌ نَبَهٌ" یعنی شرفاء (مفرد اور جمع کے لیے اس لیے کہ مصدر ہے)
النَبَاه. اوپر کو نکلا ہوا بلند۔
الْمَنْبَهَة. سبب بیداری۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا مَنْبَهَةٌ عَلٰى كَذَا" یہ فلاں چیز کو بتلانے والا ہے۔
رَجُلٌ مَنْبُوْهُ الْاِسْمِ: مشہور و معروف۔
نَبَا يَنْبُوْ نَبْوَةً و نُبُوًّا و نُبِيًّا بَصَرُهٗ: نگاہ کا دھندلا ہونا۔ صفت نَابٍ الشَّيْءُ: دور ہونا اور پیچھے ہونا (نَبْوًا و نَبْوَةً) السَّيْفُ عَنِ الضَّرِيْبَةِ تلوار کا اچٹ جانا جَنْبُهٗ عَنِ الْفِرَاشِ: بے چین رہنا السَّهْمُ عَنِ الْهَدَفِ: تیر کا نشانہ سے خطا کرنا الطَّبْعُ عَنِ الشَّيْءِ: نفرت کرنا عَنِ الشَّيْءِ: زائل ہونا بِيْ فُلَانٌ: ظلم کرنا۔ کہا جاتا ہے "نَبَتْ بِيْ تِلْكَ الْاَرْضُ" یہ زمین مجھے موافق نہیں آئی الْمَكَانُ بِفُلَانٍ: ناموافق ہونا عَلَيْهِ الْاَمْرُ او الصَّاحِبُ: کھرانہ ہونا۔ صاف نہ ہونا۔ نَبَتْ صُوْرَةُ فُلَانٍ: بدصورت ہونا۔ یہاں تک کہ آنکھ دیکھنے سے انکار کرے۔
اَنْبَى السَّيْفَ: تلوار کو کند کرنا۔
النَبْوَة. مص۔ نَبْوَةُ الزَّمَانِ: زمانہ کی سختی

(والنَباوَۃ) بلند زمین۔
النبی والنبوَۃ: پیغامبر و پیغامبری۔
(دیکھئے مادہ نبأ) والنبیّ مِنَ الْاَرْضِ. بلند زمین۔
النَبائَۃ۔ شرافت و ریاست کی طلب۔ پیش قدمی۔
النبُوُ. بلندی و ارتفاع۔
النَابی. چوکنے والی تلوار یا تیر۔ موٹا۔ لڑائی میں پشت پھیرنے والا۔
النابیہ. النابی کا مؤنث۔ کمان۔
نَتَّ (ض) نَتِیْتًا الْقِدْرُ: ہانڈی کا ابلنا۔
نَتَّ (ن) نَتًّا و نَتِیْتًا مِنْخَرُہٗ: غصے سے نتھنے پھلانا۔
نَتَّ الْخَبَرَ: بیان کرنا۔
تَنَتَّتَ الرَّجُلُ: صفائی کے بعد گندہ ہونا۔
النُتَّۃُ. چھوٹا سا گڑھا جس میں پانی جمع ہو۔
نَتَا (ف) نَتْوًا و نُتُوًّا. الشَّیُٔ: بغیر جدائی کے اپنی جگہ سے ہٹ جانا۔ بلند ہونا۔ پھولنا الْقَرْحَۃُ: زخم کا سوجنا الثَدْیُ: پستان ابھرنا الجَارِیَۃُ: بالغ ہونا عَلَی الْقَوْمِ: ظاہر ہونا۔
اِنْتَتَا الشَّیُٔ: بلند ہونا۔
النَاتِیُٔ. فا۔ ہر بلند چیز جیسے مکان وغیرہ۔ اور اس میں تخفیف ہمزہ بھی جائز ہے تم کہو گے نَاتِیٌ جیسے قاریٔ و قَارِی۔
النُتُوْء. مص (والنَتَاۃ) ٹیلہ۔
نَتَبَ (ن) نُتُوْبًا الشَّیُٔ: بمعنی نتا۔
نَتَجَ (ض) نَتْجًا الْمَاخِضَ مِنَ الْبَهَائِمِ: بچہ جننے میں خبر گیری کرنا۔ صفت نَاتِجٌ. بھیمۃ کو مَنْتُوْجَۃ اور بچے کو نَتِیْجَۃ کہتے ہیں اور کہا جاتا ہے "نَتَجَهَا وَلَدًا" اس نے بچہ جنوایا۔ و نَتَجَ الرَّجُلُ الْحَامِلَ: حاملہ عورت نے مرد کے پاس بچہ دیا۔ نَتَجَ الشَّیَٔ مِنَ الشَّیِٔ: نتیجہ نکلنا۔
نَتَجَتْ و نُتِجَتْ نَتَاجًا و اُنْتِجَتْ الْبَهِیْمَۃُ وَلَدًا: جننا۔ و نُتِجَ الْوَلَدُ: جنا جانا اور کہا جاتا ہے "نَتَجَتِ الرِّیْحُ السَّحَابَ" بارش برسانا۔ نَتِجَ الْقَوْمُ: بچہ والی مویشی کا مالک ہونا۔
نَتَّجَ. بمعنی نتج تشدید تکثیر کے لیے ہے۔
اَنْتَجَ الْقَوْمُ: حاملہ اونٹنی اور بکریوں کا مالک ہونا۔ جننے والی اونٹنی اور بکریوں کا مالک ہونا۔
اَنْتَجَتِ الْبَهِیْمَۃُ: جننے کے قریب ہونا۔ صفت نَتُوْج اور مُنْتِجٌ نہیں کہا جاتا۔ اَنْتَجَ الشَّیَٔ مِنَ الشَّیِٔ: نتیجہ نکالنا۔
اَنْتَجَتِ الرِّیْحُ السَّحَابَ: بارش برسانا۔
تَنَتَّجَتِ الْبَهِیْمَۃُ: ولادت کے وقت پیچ و تاب کھانا۔ اِنْتَتَجَتْ و تَنَاتَجَتِ الْاِبِلُ: بچہ جننا وانْتَتَجَتِ النَّاقَۃُ غیر معروف جگہ میں بچہ دینا۔ اِسْتَنْتَجَ. بچہ جنوانا۔ نتیجہ نکالنا۔
النِتَاجُ. جانوروں کے بچہ جننے کی حالت اور کہا جاتا ہے "بِالنَّاقَۃِ نِتَاجٌ" یعنی اونٹنی کو حمل ہے۔
النَتِیْجَۃُ. بچہ۔ نتیجہ۔ ج نَتَائِج. اور کہا جاتا ہے "غَنَمُ فُلَانٍ نَتَائِج" فلاں کی بکریاں ایک عمر کی ہیں۔
النَاتِجُ. فا۔ لِلْبَهَائِمِ: جنانے والا۔
النَتُوْجُ. حاملہ چوپایہ۔
المَنْتِجُ. بچہ جننے کا وقت۔
المَنْتِجَۃُ. دبر۔
نَتَحَ (ن ض) نَتْحًا و نُتُوْحًا الْعِرْقُ: پسینہ نکلنا الدَّسَمُ من الْاِنَاءِ: چکنائی کا برتن سے رسنا۔ نَتَحَہُ الحَرُّ: پسینہ لانا۔
اِنْتَتَحَ الشَّیَٔ: اکھیڑنا۔
النَتْحُ. مص۔ پسینہ۔
النُتُوْحُ. مص۔ درخت کا گوند۔
زِقٌّ نَتَّاحٌ. ٹپکنے والی مشک۔ المَنْتَحُ. جسم سے پسینہ نکلنے کی جگہ۔ ج مَنَاتِح.
المَنْتَحَۃُ. دبر۔
نَتَخَ (ض) نَتْخًا الشَّیَٔ: اکھیڑنا۔ کہا جاتا ہے "نَتَخَ الْقَلَّاعُ الضِّرْسَ" دانت اکھیڑنے والے نے داڑھ اکھیڑ لی و نَتَخَتْہُ الْمَنِیَّۃُ مِنْ بَیْنِ قَوْمِہٖ" موت نے اس کو قوم کے درمیان سے لے لیا۔ نتخ البازی اللَحْمَ: باز کا چنگل سے جھپٹا مارنا۔ اَللّٰہ ببصرہٖ: دیکھنا الثَوْبَ بِالذَهَبِ: سونے سے بننا فُلَانًا: اہانت کرنا (نَتِیْخًا و نَتْخ) بِالْمَکَانِ: اقامت کرنا نَتَخَ عَلٰی مِلَّۃِ کَذَا: ثابت قدم رہنا۔
المِنْتَاخُ. موچنا۔ تم کہتے ہو "نَتَخْتُ الشَّوْکَۃَ مِنْ رِجْلِیْ بِالْمِنْتَاخِ" میں نے کانٹے کو اپنے پیر سے موچنے سے نکال لیا۔
نَتَرَ (ن) نَتْرًا الشَّیَٔ: سختی سے کھینچنا۔ اچک لینا الْقَوْسَ: کمان کھینچنا الثَّوْبَ بِالْاَصَابِعِ او الْاَضْرَاسِ: کپڑے کو پھاڑنا ٹکڑے ٹکڑے کرنا الْکَلَامَ: درشت کلامی کرنا ہٗ بِالرُّمْحِ: سخت نیزہ مارنا۔
نَتِرَ (س) نَتْرًا الشَّیُٔ: فاسد ہونا۔ ضائع ہونا۔
اِنْتَتَرَ. کھینچنا۔ کہا جاتا ہے "نَتَرَہٗ فَانْتَتَرَ" اس نے اسے سختی سے کھینچا وہ کھنچ گیا اِنْتَتَرَ فِیْ مَشْیِہٖ چلتے ہوئے ٹیک لگانا۔
النَتْرُ. مص۔ کام میں کمزوری و سستی۔ سختی۔ کہا جاتا ہے "قَابَلْتُہٗ بِنَتْرٍ" میں نے اس کا سختی سے مقابلہ کیا "وَاطْعَنُوا النَتْرَ" زور سے نیزہ مارو۔
النَتْرَۃُ. نتر کا اسم مرۃ۔ پار ہو جانے والی ضرب نیزہ۔ ج نَتَرَات.
النَاتِرَۃُ. تانت ٹوٹی ہوئی کمان۔ ج نَوَاتِر کہا جاتا ہے کَلَّمْتُہٗ مُنَاتَرَۃً میں نے اس سے بلند آواز سے گفتگو کی۔
نَتَشَ (ض) نَتْشًا الشَّوْکَۃَ و نَحْوَهَا: نکالنا الشَّعْرَ: بال اکھیڑنا اللَّحْمَ و نَحْوَہٗ: گوشت وغیرہ کو دانت سے نوچنا الْجَرَادُ الْاَرْضَ: زمین کی سبزی کھا جانا الرَّجُلُ لِعِیَالِہٖ: کمائی کرنا ہٗ بِالْعَصَا: لاٹھی مارنا الْحَجَرَ بِرِجْلِہٖ: پتھر کو پاؤں سے ہٹا دینا۔ اور کہا جاتا ہے "مَا نَتَشْتُ مِنْ فُلَانٍ شَیْئًا" میں نے فلاں سے کچھ نہیں حاصل کیا اور کچھ نہیں لیا۔
نَتَّشَ (ض) نَتْشًا و تَنْتَاشًا الرَّجُلَ: پیٹھ پیچھے عیب جوئی کرنا۔

اَنْتَشَ النبات: نباتات کا زمین سے ظاہر ہونا (قبل اس کے کہ پہچانی جاسکے کہ کیا ہے)۔

النَتَشُ۔ ابتدائی روئیدگی۔ ناخن کی جڑ کی سفیدی۔

المِنْتَاش۔ موچنا۔

تَنَاتِیْشُ الدَّیْن: قرض کا بقایا۔

نَتَضَ (ن) نُتُوضًا الْجِلْدُ: داد وغیرہ جیسے مرض سے چھلکے والا ہونا۔ کہا جاتا ہے اِنْتَضَتِ السِنُّ السِنَّ۔

نَتَعَ (ن ض) نُتُوْعًا الدَّمُ مِنَ الْجُرْحِ او الماءُ مِنَ الْعَیْنِ: خون کا زخم سے یا پانی کا چشمہ سے تھوڑا تھوڑا نکلنا۔ صفت نَاتِع۔

اَنْتَعَ الرَّجُلُ: سخت پسینہ آنا القَیُّ: بہت قے ہونا۔

نَتَغَ (ن ض) نَتْغًا الرَّجُلَ: عیب لگانا۔ غیبت کرنا۔ تہمت رکھنا۔

اَنْتَغَ۔ ہنسی اڑانا۔ غیبت کرنا۔

المِنْتَغ۔ وہ شخص جس کی عادت لوگوں کی غیبت کرنے کی ہو۔

نَتَفَ (ض) نَتْفًا و نَتَّفَ و اِنْتَتَفَ الشَّعْرَ او الرِّیْشَ و نَحْوَهٗ: بال یا پر نوچنا۔ اُکھیڑنا

نَتَفَ فِی الْقَوْسِ۔ آہستہ کھینچنا۔

اَنْتَفَ الْکَلَأُ: اُکھیڑے جانے کے قابل ہونا۔

اِنْتَتَفَ و تَنَتَّفَ و تَنَاتَفَ الشَّعْرُ او الرِّیْشُ: بال یا پر اُکھیڑا جانا۔

النُتْفَة۔ گھاس وغیرہ جو انگلیوں سے اُکھیڑی جائے۔ اور کہا جاتا ہے "اَعْطَاهُ نُتْفَةً مِنَ الطَّعَامِ وَغَیْرِهٖ" یعنی اس نے اسے تھوڑا سا کھانا دیا۔ اور ایسا ہی "اَفَادَهٗ نُتْفَةً مِنْ عِلْمٍ" اس نے اسے تھوڑا سا علم سکھلایا۔ ج نُتَف۔

النُتَفَة۔ وہ شخص جو علم وغیرہ کو پوری طرح سے حاصل نہ کر سکے۔

النُتَاف والنُتَافَة۔ جو اُکھیڑتے ہوئے گرے۔

النَتِف والنَتِیْف۔ اُکھیڑا ہوا۔ کہا جاتا ہے "غُرَابٌ نَتِفُ الْجَنَاحِ" پر و بال نچا ہوا کوا۔

النَتُوْف۔ داڑھی کے بال اُکھیڑنے کا شائق۔

المِنْتَاف۔ سوچنا۔ چمٹی۔

نَتَقَ (ن ض) نَتْقًا الجراب: توشہ دان کو جھاڑنا الجِلْدَ: کھال اتارنا الشَّیْءَ: پھاڑنا۔ ہلانا۔ بلند کرنا۔ پھیلانا۔ نَتَقَتِ الْمَرْأَةُ او النَّاقَةُ: بہت بچوں والی ہونا۔ صفت نَاتِق و مِنْتَاق۔ عوام النَتق والنِتاق کو قے کے معنی میں استعمال کرتے ہیں اور اس سے افعال بناتے ہیں۔

نَتَقَ (ن ض) نُتُوْقًا۔ موٹا ہونا۔

نَتِقَت (ض) نَتْقًا و نُتُوْقًا الدَابَّةُ رَاكِبَهَا و بِرَاكِبِهَا: چوپایہ کا اپنے سوار کو تھکا دینا۔

اَنْتَق۔ توشہ دان جھاڑنا۔ بہت بچوں والی عورت سے نکاح کرنا۔ اپنا گھر غیر کے گھر کے مقابل بنانا۔

اِنْتَتَقَ الشَّیْءُ: کھنچ جانا الجراب: توشہ دان جھاڑا جانا۔

النَاتِق۔ فا۔ آگ دینے والا چقماق۔ گھوڑا جو اپنے سوار کو تھکا دے۔ ماہ رمضان۔ کہا جاتا ہے "بنی دارهٗ نتاق داری" اس نے اپنا گھر میرے گھر کے سامنے بنایا۔

نَتَلَ (ض) نَتْلًا الشَّیْءَ: آگے کھینچنا۔ فُلَانًا: ڈانٹنا الجراب: توشہ دان جھاڑنا یا سب کچھ نکال دینا نَتْلًا و نُتُوْلًا و نَتَلَانًا مِنْ بَیْنِ اَصْحَابِهٖ: آگے بڑھ جانا۔

اِنْتَتَلَ۔ سبقت کرنا۔

تَنَاتَلَ النَبْتُ: پیچیدہ ہونا اور بعض کا بعض سے بڑا ہونا۔

اِسْتَنْتَلَ مِنْ بَیْنِ اَصْحَابِهٖ۔ پیش قدمی کرنا لِلْاَمْرِ: تیاری کرنا القَوْمُ عَلَی الْمَاءِ: پانی پر پہلے پہنچ جانا۔

النَتْل والنَتَل۔ شتر مرغ کا انڈا جو پانی بھر کر جاڑے کے زمانہ میں دور دور میدانوں میں زمین کے اندر دبا دیا جاتا ہے تاکہ گرمی کے زمانہ میں جب پانی کی ضرورت پڑے تو کام آئے۔

رَجُلٌ نَتْلٌ: مرد پستہ قد۔

النَتِیْلَة۔ وسیلہ۔

نَتَنَ (ض) و نَتِنَ (س) نَتْنًا و نَتُنَ (ک) نَتَانَةً و نُتُوْنَةً و اَنْتَنَ۔ بدبو دار ہونا۔ صفت نَتْن و نَتِین و مُنْتِن و مِنْتِن اور نَتِن کی مؤنث نَتْنٰی جیسے زَمِن کی زَمْنٰی۔

نَتَّنَ الشَّیْءَ: بدبو دار کرنا۔

النَیْتُوْن۔ ایک بدبودار درخت۔

المِنْتِیْن۔ بدبودار۔ ج مَنَاتِیْن۔ کہا جاتا ہے "رِجَالٌ او آبَاطٌ مَنَاتِیْن" بدبودار لوگ۔ یا بدبودار بغل۔

المَنَاتِن۔ بدبو کی جگہیں۔ واحد مَنْتَن۔

نَتَا یَنْتُوْ نُتُوًّا العُضْوُ: سوجنا۔ صفت نَات۔

اَنْتَی اِنْتَاءً۔ پیچھے ہٹنا۔ صورت و سیرت میں مشابہ ہونا۔

تَنَتَّی عَلَیْهِ: کسی پر چڑھ بیٹھنا۔

اِسْتَنْتَی اِسْتِنْتَاءُ الدُّمَّلِ: پھوڑے کا پکنا اور پھوٹنے کا وقت قریب ہونا۔

نَثَّ (ن ض) نَثًّا الخَبَرَ: پھیلانا الجُرْحَ: زخم پر تیل لگانا۔

نَثَّ (ض) نَثًّا و نَثِیْثًا الزِّقُّ: مشک کا ٹپکنا الرَّجُلُ: موٹاپے کی وجہ سے پسینہ والا ہونا العَظْمُ: ہڈی سے گودا بہنا۔

تَنَاثَّ القَوْمُ الْاَخْبَارَ: ایک دوسرے کو خبر بتلانا۔

النَثُّ۔ مص۔ نمناک دیوار۔

النِثَاث۔ زخم پر لگانے کا تیل۔

النَثِیْثَة۔ مشک سے ٹپکا ہوا۔

النَثَّاث والمِنَثّ۔ بھید یا بات کو بہت پھیلانے والا۔

النُثَّاث۔ غیبت کرنے والے۔ واحد نَاثّ۔

المِنَثَّة۔ اون کا ٹکڑا جس سے زخم پر تیل لگائیں۔ ج مَنَاثّ و مِنَثَّات۔

نَثَجَ (ض) نَثْجًا بَطْنَهٗ بِالسِّکِّیْنِ: پیٹ پھاڑنا۔

مَا فِی بَطْنِهٖ: آنتوں کو خالی کر دینا۔

اِسْتَنْثَجَ۔ اَحَدُ العِدْلَیْنِ: ڈھیلا پڑ جانا۔

النَثْج۔ بزدل۔ بے برکت۔

المِنْثَجَة۔ دبر۔

نَثَدَ (س) نُثُودًا الرجلُ: ٹھہرنا الکَمْأَةُ: سانپ کی چھتری کا اُگنا۔

نَثَرَ (ن ض) نَثْرًا و نِثَارًا الشَّیْءَ: بکھیرنا۔ نثر میں گفتگو کرنا الدِّرْعَ مِنْهُ: زرہ کو اتار دینا اور کہا جاتا ہے "نثرتِ المرأةُ بطنَها" یعنی اس کے بچے بہت ہوئے "واخذ فلانٌ دِرْعَا فنثرها علی نفسِه" فلاں نے زرہ لی اور اپنے اوپر ڈال لی۔

نَثَرَتْ (ض) نَثِیرًا الدَّابَّةُ: چھینکنا اور کہا گیا ہے کہ نثیر جانوروں کیلئے ہے جیسے عُطاس آدمیوں کے لئے۔

اَنْثَرَ ۔ناک جھاڑنا ہٗ: ناک کے بل گرانا۔

نَثَّرَ ۔الشَّیْءَ: بکھیرنا۔

تَنَثَّرَ و تناثر و اِنْتَثَر ۔الشَّیْءُ: بکھرنا۔ کہا جاتا ہے "تناثر القومُ" قوم کے لوگ بیمار ہوئے اور مرے۔

اِنْتَثَر و اِسْتَنْثَرَ ۔ناک میں پانی ڈال کر جھاڑنا۔

النَّثْر ۔مص۔ضد نظم۔

النَّثْرَةُ ۔نثر کا اسم مرة کلام نثر کا ایک ٹکڑا۔ نتھنا اور اس کا اردگرد۔چھینک۔کشادہ زرہ۔ دونوں طرف کی مونچھوں کے درمیان کا گڑھا۔

النَّثِر والمِنْثَر والنَّیْثُرَان ۔بہت بولنے والا۔بھیدوں کا بہت ظاہر کرنے والا۔

رَجُلٌ نَثُورٌ او اِمْرَأَةٌ نَثُورَةٌ ۔بہت صاحب اولاد مرد یا عورت۔

النَّثِیْر ۔بکھیرا ہوا۔کلام نثر۔کہا جاتا ہے "کَانَّ لَفْظَهٗ نثیر الدُّرِّ و الدُّرُّ النَّثِیْرُ" گویا اس کے الفاظ بکھرے ہوئے موتی ہیں۔

النُّثَارَة والنُّثَار والنَّثَر ۔بکھری ہوئی چیزیں۔

النِّثَار ۔مص۔شادی کے موقعہ پر جو بکھیرا جائے۔

النَّاثِر ۔فا۔نثر بولنے والا یا لکھنے والا۔نخلة ناثِرٌ: کچی کھجوریں گرانے والا درخت۔

المُنَثَّر ۔مف۔ہیچ و ناکارہ آدمی۔

المِنْثَار ۔کچی کھجوریں گرانے والا درخت۔

المَنْثُوْر ۔مف۔من الکلام: ضد منظوم

المَنْثُوْر: ایک تیز خوشبو والا پھول دار پودہ ۔واحد مَنْثُوْرة

نَثَطَهٗ (ن) نَثْطًا فُلانًا: بوجھل کرنا۔

الکَمْأَةُ: سانپ کی چھتری کا زمین سے نکلنا (نَثْطًا و نُثُوطًا) ساکن ہونا؛ قرار پانا۔

نَثَّطَهٗ. آرام دینا۔

اَنْثَعَ ۔بہت قے کرنا القیْءَ او الدمَ: قے یا خون نکلنا۔

نَثَلَ (ن) نَثْلًا الفرسُ و کُلُّ ذِی حافِرٍ: لید کرنا۔

نَثَلَ (ن ض) و انتثل البئرَ: کنوئیں سے مٹی نکالنا الجرابَ: توشہ دان خالی کرنا الکِنَانَةَ: ترکش سے تیروں کو نکالنا اور بکھیر دینا۔ نثل الدِّرْعَ عنهُ: زرہ کو اتار پھینکنا اللَّحْمَ فِی القِدْرِ: گوشت کو ہانڈی میں ٹکڑے ٹکڑے کر کے ڈالنا علی فُلان دِرْعَهٗ: زرہ پہنانا۔اور کہا جاتا ہے "نُثِلتْ حفرتُهٗ" یعنی اس کی قبر کھودی گئی۔

اَنْثَلَ البئرَ: کنوئیں سے مٹی نکالنا۔

تَنَاثَلَ القومُ اِلَیْهِ: اکٹھے ٹوٹ پڑنا۔

اِسْتَنْثَلَ الکِنَانَةَ: ترکش سے تیروں کو نکال کر بکھیرنا۔

النَّثَل ۔کھودا ہوا۔کہا جاتا ہے "بئرُك نثَلٌ" تمہارا کنواں کھدا ہوا ہے۔

النَّثْلَة نثل کا اسم مرة دونوں مونچھوں کے درمیان کا گڑھا۔کشادہ زرہ۔

النَّثِیل ۔لید۔

النُّثَالَة والنَّثِیلة کنوئیں سے نکالی ہوئی مٹی ۔بقیہ النَّثِیلة: موٹا گوشت۔

المِنْثَلَة زنبیل۔

نَثَمَ (ض) نَثْمًا و انتثم ۔فحش بکنا۔

نَثَا یَنْثُو نَثْوًا الحدیثَ: بیان کرنا۔پھیلانا الشَّیْءَ: متفرق کرنا فُلانًا: غیبت کرنا علیه قولًا: کسی کی جانب سے خبر دینا۔

تَنَاثَی القومُ الحدیثَ: آپس میں ایک دوسرے سے کہنا الشَّیْءَ: ایک دوسرے کو یاد دلانا۔

النَّاثِی ۔فا۔غیبت کرنے والا۔

النَّثْوَة. لوگوں کی عیب جوئی۔

النَّثَا ۔کسی کے متعلق اچھی یا بُری خبر۔

نَثَی یَنْثِی نَثْیًا الخبرَ: بیان کرنا یا پھیلانا۔

اَنْثَی مِنَ الشَّیْءِ: ناک بھوں چڑھانا۔فُلانًا: غیبت کرنا۔

نَجَّ (ض) نَجًّا و نَجِیْجًا الرَّجُلُ: جلدی کرنا۔صفت نَجُوج القَرْحَةُ: زخم سے مواد بہانا۔

نَجَّ (ن) نَجًّا الشَّیْءَ مِنْ فِیْهِ: منہ سے پھینکنا۔

نَجَأَهٗ (ف) نَجْأً و تَنَجَّأَهٗ و اِنْتَجَأَهٗ نظر بد لگانا۔

رَجُلٌ نَجُوُ العَیْن و نَجُوْؤُها و نجئها و نَجِیْئُها ۔بہت تیز نظر لگانے والا۔

نَجْأَةُ السَّائِلِ: مانگنے والے کی حریصانہ نظر۔

نَجُبَ (ک) نَجَابَةَ الوَلَدُ: شریف الاصل ہونا۔قول و فعل میں لائق ستائش ہونا ۔صفت نَجِیْبٌ۔

نَجَبَ (ض ن) نَجْبًا و نَجَّبَ و اِنْتَجَبَ الشَّجَرَةَ: درخت سے چھال اتارنا۔ و اِنْتَجَبَ الشَّیْءَ: چننا۔برگزیدہ کرنا۔

اَنْجَبَ ۔شریف الاصل ہونا الرَّجُلُ: شریف بچوں کا باپ ہونا۔بزدل بیٹے کا باپ ہونا ۔اور کہا جاتا ہے "انجب بِهٖ ابواهُ" اس کے والدین نے شریف بچہ جنا۔

اِسْتَنْجَبَ ۔شرفا کو طلب کرنا۔

النَّجْب و النُّجَبَة. سخی۔شریف۔فیاض۔

النَّجَبُ مِنَ الشَّجَرِ: چھال یا جڑ کی چھال۔

النَّجَابَة. شرافت۔

النَّجِیْب ۔شریف ۔شریف خاندان ۔ج اَنْجَاب و نُجَبَاء و نُجُب مؤنث نَجِیْبَةٌ ۔ج نَجَائِب. نَجَائِبُ الشَّیْءِ و نَوَاجِبُهٗ: کسی چیز کا مغز جس پر چھلکا نہ ہو ۔خالص۔

المِنْجاب (مذکر مؤنث) ج مَناجِیب
والمُنْجِب ج مَناجِب ۔مؤنث مُنْجِبَة:
شریف اولاد والا ہونا۔ المِنْجاب: ست و
کمزور بغیر پر و پیکان کے تیر۔ کریلنی۔
المَنْجُوْب ۔کشادہ برتن۔
نَجَثَ (ن) نَجْثًا و تَنَجَّثَ عَنِ الْاَمْرِ:
کھود کرید کرنا ۔تفتیش کرنا الشَّیَٔ: نکالنا
نَجَثَ القَوْمَ: قوم سے فریاد کرنا۔
تَناجَثَ الْقَوْمُ الْاَخْبَارَ: ایک دوسرے
کے سامنے ظاہر کرنا۔
اِنْتَجَثَ واسْتَنْجَثَ الشَّیَٔ: نکالنا
اِسْتَنْجَثَ لِلشَّیِٔ: درپے ہونا۔
النُّجْث والنُّجُث ۔دِل کا غلاف ۔زرہ۔
مکان۔ج اَنْجاث
رَجُلٌ نَجِثٌ ۔خبروں کی تلاش و جستجو رکھنے
والا۔
النَّجَّاث ۔امور کی کھود کرید کرنے والا۔
النَّجِیْث ۔مخفی بھید۔نشانہ۔ست۔
النَّجِیْثَة. بُری خبر جو ظاہر ہو جائے۔کنوئیں
اور جوہڑ کی مٹی۔
نَجَحَ (ف) نَجْحًا و نُجْحًا و نَجاحًا
الْاَمْرُ: آسان و سہل ہونا۔نُجِحَتْ حاجَةُ
فُلانٍ و نَجَحَ فُلانٌ بِحاجَتِه: کامیاب و فتح
مند ہونا۔
نَجَّحَهٗ کامیاب کرانا۔
اَنْجَحَ ۔کامیاب و فتح مند ہونا اللّٰهُ حاجَتَهٗ:
حاجت پوری ہونا۔صفت مُنْجِح ج مَناجِح
و مَناجِیح واَنْجَحَ فُلانٌ بِالْباطِلِ: باطل
پر غالب ہونا و اَنْجَحَ الْباطِلَ بِفُلانٍ: باطل
کا غالب ہونا۔
تَنَجَّحَ الْحاجَةَ: وعدہ کرنے والے سے پورا
کرنے کو کہنا۔
تَناجَحَتْ عَلَيْه اَحْلامُهٗ او مَساعِيْه:
پے بہ پے درست ہونا۔
اِسْتَنْجَحَ فُلانًا حاجَتَهٗ: حاجت پوری
کرنے کو کہنا۔
النَّجاح والنُّجْح ۔س۔کامیابی۔

النَّجاحَة. صبر۔
النَّاجِح ۔فا۔سَیْر ناجِح: سخت اور تیز
چال۔
النَّجِیْحُ ۔درست رائے۔کہا جاتا ہے "رایٌ
نَجِیْحٌ" وہ شخص جس کی رائے درست ہو اور
اس کے امور کامیاب ہوتے ہوں ۔صابر
۔مؤنث نَجِیْحَة ۔کہا جاتا ہے "نَفْسٌ
نَجِیْحَةٌ .سَیْرٌ نَجِیْحٌ" تیز چال ۔مَکانٌ
نَجِیْحٌ: قریب جگہ۔
نَجَخَ (ف) نَجْخًا ۔فخر کرنا النَّوْءُ: پچھتر کا
جوش میں آنا السَّیْلُ: یکبارگی زور سے آنا۔
البَعِیْرُ: بدہضمی والا ہونا ۔صفت نَجِخٌ
البِئْرَ: کنواں کھودنا۔
تَناجَخَ الْمَوْجُ: موج کا ایک دوسرے سے
ٹکرانا۔تَناجَخًا: باہم فخر کرنا۔
النّاجِخ ۔فا۔کھانسنے والا۔ناجِخُ الْبَحْرِ:
سمندر کا شور۔النّاجِخ والنُّجُوْخ ۔شور
کرنے والا سمندر۔سَیْلٌ ناجِخٌ: بہت تیز بہاؤ
کا سیلاب جو زمین کو کھود دے۔
ناجِخَةُ الْماءِ و نَجِیْخَة. پانی کی آواز۔
النُّجاخ ۔کھانسنے والے کی آواز۔
نَجِخاتُ الْماءِ: پانی کی بوچھاریں۔
النَّجِیْخَة مکھن جو دودھ کے برتن میں
کناروں پر چپک جائے۔
اِمْرَأَةٌ نَجّاخَةٌ ۔وہ عورت جس کی اندام
نہانی سے جماع کے وقت آواز نکلے اور بقول
بعض وہ عورت جو جماع سے آسودہ نہ ہو۔
نَجَدَهٗ (ن) نَجْدًا ۔مدد کرنا۔غالب ہونا۔
نَجَدَ (ن) نُجُوْدًا الامر: واضح ہونا
البَدَنُ عرقًا: بدن سے پسینہ بہنا الشَّیُٔ مِنَ
الْاَرْضِ: نکلنا۔
نَجِدَ (س) نَجَدًا الرَّجُلُ: کام یا گھبراہٹ
سے پسینہ آنا۔صفت نَجِدٌ ۔تھکنا۔بلید ہونا۔
نُجِدَ نَجْدًا الرَّجُلُ: غمگین ہونا۔صفت
مَنْجُوْدٌ و نَجِیْد۔
نَجُدَ (ک) نَجْدَةً و نَجادَةً دلیر ہونا
دوسروں کو عاجز کر دینے والے امور کا پورا

کرنے والا ہونا (نُجُوْدًا) واضح ہونا۔ظاہر
ہونا۔صفت ناجِد و نَجْدٌ۔
نَجَّدَ البَیْتَ: مکان کو آراستہ کرنا النَّجادُ
الفُرُشَ: فرش ساز کا فرش کو بنانا اور سینا
الدَّهْرُ فُلانًا: تجربہ کار بنانا الرَّجُلُ: دوڑنا۔
ناجَدَہ مُناجَدَةً ۔مدد کرنا۔مقابلہ کرنا۔
جنگ کے لیے نکلنا۔
اَنْجَدَہٗ ۔مدد کرنا۔اَنْجَدَ الرَّجُلُ: پسینہ والا
ہونا۔نجد میں آنا یا نجد کی طرف سفر کرنا۔اپنے
اہل و عیال سے قریب ہونا البِناءُ: عمارت کا
بلند ہونا الدَّعْوَةَ: قبول کرنا۔اَنْجَدَتِ
السَّماءُ: بادل سے صاف ہونا۔
تَنَجَّدَ الشَّیُٔ: بلند ہونا۔
اِسْتَنْجَدَ ۔دلیر ہونا فُلانًا و بِه: مدد طلب
کرنا عَلَيْه: خوفزدہ ہونے کے بعد دلیری کرنا۔
نَجْد ۔س۔ملک نجد۔
النَّجْد ۔بلند زمین۔ج اَنْجُد و نُجُد و
نِجاد و نُجُوْد و اَنْجاد و اَنْجِدَة. کہا جاتا
ہے "هُو طَلّاعُ اَنْجُدٍ و اَنْجِدَةٍ و نِجاد
و طَلّاعُ النِّجادِ" وہ مشکل امور پر غالب
آنے والا ہے اور اسی معنی میں ہے "طَلّاعُ
الثَّنایَا" گھاٹیوں کو عبور کر جانے والا۔
النَّجْدُ: مکان کی آرائشگی کا سامان۔ج نِجاد
و نُجُوْد .النَّجْدُ: ماہر رہنما۔درختوں سے
خالی جگہ۔کرب و غم۔پستان۔بلند راستہ۔
رَجُلٌ نَجْدٌ و نَجِدٌ و نَجُدٌ ۔دلیر مرد
۔دوسروں کو عاجز کر دینے والے امور کا پورا
کرنے والا۔دعوت کو بہت جلدی قبول کرنے
والا۔ج اَنْجاد۔
النَّجَد ۔پسینہ ۔گھر کا سامان ۔بچھونا۔پردہ
وغیرہ۔ج اَنْجاد۔
النَّجْدَة. س۔اسم مرة بہادری و دلیری
۔طاقت و سختی۔کہا جاتا ہے "لاقٰی فُلانٌ
نَجْدَةً" فلاں سختی میں پڑ گیا۔مقاتلہ
۔گھبراہٹ۔ج نَجَدات۔
النِّجاد ۔پرتلہ۔کہا جاتا ہے "هُوَ طَوِیْلُ
النِّجادِ" وہ لمبے پرتلے والا ہے۔کنایہ ہے

طویل القامت ہونے سے۔
النِجادَة. فرش سازی کا پیشہ۔
النَجِیْد ۔بہادر۔ایسے امور کو انجام دینے والا جو دوسروں کو عاجز کر دیں۔شیر۔غمگین۔ج نُجُد و نُجَداء۔
النَاجِد ۔فا۔مؤنث ناجِدَة ج نَواجِد
النَجَّاد ۔فرش ساز۔
نُجُوْدُ الْبَیْت: مکان کو آراستہ کرنے کیلئے دیواروں کے پردے۔
النَجُوْد مِنَ الْاِبِلِ وَالْاُتُنِ: لمبی گردن والا ۔چلنے میں آگے رہنے والا مِنَ النِّساءِ: عقلمند عورت۔شریف عورت۔ج نُجُد.
النَاجُوْد ۔شراب۔شراب کا برتن۔خون زعفران۔ج نَواجِیْد.
المِنْجَد ۔عورتوں کا ایک زیور جس کو گردن میں ڈالتی ہیں اور سینے کے نیچے تک ہوتا ہے ۔چھوٹا پہاڑ ج مَناجِد.
اَلْمِنْجَدَة. اون وغیرہ دُھننے کا لکڑی کا اوزار؛ جانوروں کو ہانکنے کیلئے چھوٹی سی چھڑی۔ج مَناجِد.
رَجُلٌ مِنْجاد ۔بہت مدد کرنے والا مرد۔
المَنْجُوْد ۔مف۔مغموم۔ہلاک ہونے والا۔
نَجذَهٗ (ض) نَجْذًا ۔داڑھوں سے کاٹنا۔ اصرار کرنا۔
نَجَّذَهٗ ۔تجربہ کرنا ۔آزمانا ۔نَجَّذَتْهُ وَالتَجارِبُ تجربہ کار بنانا ہٗ البلایا: مصیبتوں کا لاحق ہونا۔
النَاجِذ .فا .نَواجِذ کا واحد بمعنی داڑھ۔کہا جاتا ہے "عَضَّ عَلٰی نَاجِذِہٖ" وہ بالغ ہو گیا بکمالِ عقل کو پہنچ گیا۔اس لیے کہ نواجذ بلوغ و کمالِ عقل کے بعد نکلتی ہیں "وَضحِكَ حَتّٰی بَدَتْ نَواجِذُهٗ" وہ کھلکھلا کے ہنس پڑا "وَابْدَتِ الْحَرْبُ نَاجِذَیْها" لڑائی تیز ہو گئی وَعَضَّ الرَجُلُ عَلٰی نَاجِذِیہ ۔یعنی اُس نے صبر کیا۔
المَناجِذ جمع جُلْذ مِن غَیْرِ لَفْظِه. بمعنی چھچھوندر۔

نَجَر (ن) نَجْرًا اَلْیَوْمُ دن کا گرم ہونا۔ الماءَ: پانی کو گرم پتھر سے داغ کرنا الرَجُل: مار کر ہٹانا الخَشَب: لکڑی کو چھیل کر ہموار کرنا الشَّیْءَ: ارادہ کرنا الْاِبِل: اُونٹ کو ہانکنا۔
نَجِرَ (س) نَجَرًا ۔سخت پیاسا ہونا۔
اَنْجَر فُلَانًا: دودھ؛ گھی؛ آٹے سے بنا ہوا کھانا پیش کرنا۔
النَجْر ۔س۔اصل۔حسب۔رنگ۔گرمی۔
النَجَر ۔سخت پیاس جو اُونٹ وغیرہ کو لاحق ہوتی ہے اور بجھتی نہیں۔
النَاجِر. گرمی کے مہینوں میں سے ہر ایک مہینہ۔
النِجار وَالنُجار ۔اصل۔حسب۔رنگ۔
النِجارَة. بڑھئی کا پیشہ۔
النُجارَة. لکڑی کا چھیلن۔رندہ کرتے وقت جو گرے۔
النَجَّار ۔بڑھئی۔
اَلْمِنْحَر: تیشہ
النَجِیْرَة. لکڑی کی چھت۔دودھ گھی آٹے سے بنا ہوا کھانا۔گرم پتھر سے داغ کیا ہوا پانی ۔بدلہ۔کہا جاتا ہے "لَانْجُرَنَّ نَجِیْرَتَكَ" میں تم کو بدلہ دوں گا جس کے تم مستحق ہو۔
النَجْران ۔لکڑی کی چول جس پر دروازہ گھومتا ہے۔پیاسا۔اور یمن اور حوران کے دو شہروں کا نام نَجْران ہے۔
اِبِلٌ نَجِرَةٌ و نَجْرَیٰ و نَجارَیٰ. پیاسے اُونٹ۔
الَانْجَر وَالانْجَرَة. لنگر ۔ج اَناجِر (دخیل)
المَنْجَر ۔مقصد جو راستہ سے ہٹا ہوا نہ ہو۔
المِنْجَرَة. پانی داغ کرنے کا گرم پتھر۔
المِنْجَر ۔اُونٹوں کو بہت تیز ہانکنے والا۔ رندہ۔
المَنْجُوْر ۔مف۔کنوئیں سے پانی نکالنے کی چرخی۔
النَوْجَر ۔ایک قسم کا آلہ جس سے زمین کھودی جاتی ہے۔

نَجز (ن) نَجْزًا الحاجة: حاجت پوری کرنا بالوَعْد: وعدہ میں جلدی کرنا الوَعد: حاضر ہونا۔جلدی ہونا۔پورا ہونا۔
نَجِزَ و نَجُزَ (س) نَجَزًا الشَّیْءُ: ختم ہونا۔ فنا ہونا۔
الْكَلامُ: کلام کا منقطع ہونا۔
نَجَّزَ الْحَاجَةَ: حاجت پوری کرنا۔
اَنْجَزَ الْحَاجَةَ: حاجت پوری کرنا الوَعْد: وعدہ وفا کرنا۔اور اسی سے مثل ہے "اَنْجَزَ حُرٌّ مَا وَعَدَ" شریف آدمی جو وعدہ کرتا ہے پورا کرتا ہے اور کبھی وعدہ کو پورا کرنے کیلئے بولا جاتا ہے عَلَی الْقَتِیْلِ: فوراً مار ڈالنا۔
نَاجَزَہٗ ۔مقابلہ پر نکلنا۔مقاتلہ کرنا۔
تَنَجَّزَ الشَّرابَ: پینے میں اصرار کرنا (و اِسْتَنْجَزَ) الحَاجَةَ اَوِ الوَعْدَ حاجت یا وعدہ پورا کرنے کو کہنا۔
تَنَاجَزُوْا ۔باہم مقابلہ کرنا۔باہم مقاتلہ کرنا۔
النَجْز وَالنَجاز ۔حصول۔وفائے عہد۔اور کہا جاتا ہے "اَنْتَ عَلٰی نَجْزِ حَاجَتِكَ" تم اپنی حاجت کی تکمیل کے قریب ہو۔
النَجِیْز وَالنَاجِز ۔حاضر۔موجود۔نقد۔کہا جاتا ہے "بِعْتُه نَاجِزًا بِنَاجِزٍ" میں نے اس کو دست بدست بیچا اور میں نے موجود کی موجود سے بیع کی وَلَا یُبَاعُ غَائِبٌ بِنَاجِزٍ غائب کی موجود سے بیع نہ کی جائے "وَعْدٌ نَاجِزٌ و نَجِیْزٌ" وعدہ جو پورا کر دیا جائے۔

نَجِسَ (س) نَجَسًا و نَجُسَ (ک) نَجَاسَةً ۔گندا ہونا ۔ناپاک ہونا ۔صفت نَجْسٌ و نِجْسٌ و نَجِسٌ و نَجُسٌ و نَجَسٌ ج اَنْجَاس.
نَجَّسَهٗ و اَنْجَسَهٗ. ناپاک کرنا نَجَّسَ الصَّبِیَّ وَلَهٗ: نظر بد وغیرہ سے بچنے کے لیے تعویذ وغیرہ لٹکانا۔
تَنَجَّسَ ۔ناپاک ہونا الثَّوْبُ: گندگی سے آلودہ ہونا۔نجاست سے نکلنا۔
الاَنْجاس ۔نظر بد وغیرہ سے بچانے کے لیے تعویذ گنڈا وغیرہ۔

داءٌ نجِسٌ و ناجِسٌ و نجِیْسٌ لاعلاج مرض۔

النُجس۔ تعویذ کرنے والے۔

نجش (ن) نجشا الشئَ: کھود کرید کرنا۔ نکالنا۔ بکھیرنے کے بعد جمع کرنا الصَّیْدَ: شکار کو ایک جگہ سے دوسری جگہ کے لیے بھڑکانا النارَ: آگ روشن کرنا۔ جلانا الْحدیْثَ: بات پھیلانا فی الْبیْع: مبیعہ کی تعریف کر کے بائع کی موافقت کرنا۔ اور بقول بعض بغیر ارادۂ خریداری دوسروں کو پھنسانے کے لیے قیمت بڑھانا یا خریدار کو ایک چیز سے دوسری چیز کی طرف رغبت دلانا۔ اسم النَجْش (نَجْشا و نجاشة) تیز چلنا۔

تَناجَشَ القَوْمُ فِی الْبیْع وَغیْرِہ: دوسرے سے بڑھ کر بولی دینا۔

اِسْتَنْجشہٗ الشئَ: نکالنا۔ الصَّیْدَ: شکار کو بھڑکانا۔

النجاش ۔ تسمہ جس کو دو چمڑوں کے درمیان رکھ کر سی دیتے ہیں۔

الناجِش والنجّاش والنجِیْش۔ شکاری الناجش والنجاشیُّ والمِنْجاش ۔ شکار کو شکاری کی طرف بھگانے والا۔ المِنْجاش: بڑا عیب جو۔

النجاشِی والنِجاشِی والنجاشیُّ والنجاشیُّ شاہ حبشہ کا لقب۔

رَجُلٌ نَجُوش و مِنجش ۔ شکار کو بھڑکانے والا۔ المنجش: بڑا نکتہ چیں و عیب جو۔

قوْلٌ منْجُوش۔ گھڑی ہوئی جھوٹی بات۔

نجع (ف) نُجوْعًا و نَجَع الطَّعَامُ فِی الانسانِ: فائدہ مند ہونا۔ نفع پہنچانا۔ کہا جاتا ہے "ھذا طعامٌ ینجعُ عنْہُ وَبِہٖ" یہ ایسا کھانا ہے جو فائدہ مند ہے اور اسی سے موٹاپا حاصل ہوتا ہے فیہ الدَّوَاءُ او الطَّعَامُ او الْکلامُ: اثر کرنا۔ نجع الْبلدَ: شہر میں آنا القوْمُ الکلأ: چراگاہ کی تلاش میں جانا الْابلَ النُجوْعَ و بالنَجوْعِ: آٹا ملا ہوا پانی پلانا۔

نَجع الصَّبیُّ لَبنَ الشَّاۃِ او بِلبنِ الشَّاۃِ: خوراک دیا جانا۔ پرورش کیا جانا۔

اَنْجع الطَّعَامُ وَغیْرُہٗ: کھانے وغیرہ کا مفید ہونا الرَّجُلُ: کامیاب ہونا الرَّاعِی الْفَصِیْلَ: چرواہے کا اونٹ کے بچے کو دودھ پلوانا۔

تَنجّعَ و انْتجعَ و اسْتَنْجعَ الْقوْمُ الْکلأ: چراگاہ کی تلاش میں جانا۔ تَنجّعَ و انْتجعَ و اِسْتَنْجعَ فُلانًا: بخشش طلب کرنے کیلئے کسی کے پاس آنا۔ تنجّعَ بالدَّمِ: خون سے لتھڑنا۔

اُسْتُنْجِعَ بہٖ و عَنْہُ: ہضم ہونا۔ اور موٹا ہونا۔

النَّجْع۔ بالوں کا بنا ہوا خیمہ ج نُجوْع۔

النُجعة چراگاہ کی تلاش۔ یہ نُجوع کا اسم ہے۔ کہا جاتا ہے "خرجُوْا للنُجعةِ" لوگ چراگاہ کی تلاش میں نکلے و "فُلانٌ نُجْعَتِیْ" فلاں میری جائے امید ہے۔ ج نُجَعٌ۔

النَاجع ۔ چراگاہ کی تلاش کرنے والا ۔ ج ناجعة و نَواجع ۔ ماءٌ ناجعٌ خوشگوار پانی۔

النُجاع ۔ شجاع کا تابع ہے ۔ کہا جاتا ہے "شُجاعٌ نُجاعٌ" بہت دلیر۔

النَجُوْع۔ آٹا ملا ہوا پانی جو اونٹ کو پلایا جاتا ہے۔ نَجُوْعُ الصَّبیِّ۔ دودھ۔ ماءٌ نَجُوْعٌ: خوشگوار صاف پانی۔

النجیْع ۔ فائدہ مند مِن الطَّعَامِ او الشَّرابِ: نافع بدن کھانا یا پانی مِن الدَّمِ: سیاہی مائل خون۔ ماءٌ نجیْعٌ: خوشگوار پانی۔

المنْجع والمُنتجع والمُستنجع وہ مقام جہاں گھاس کے لیے لوگ جائیں۔

نجف (ن) نجفا النجیف: تراشنا ۔ صفت مفعولی نجیف و مَنْجُوف الشَّجرةَ: درخت کو جڑ سے کاٹنا الشَّاۃَ: بکری کا سارا دودھ دوہ لینا۔

نَجّف لِفُلانٍ نُجفةً مِن اللبنِ: کسی کے لیے تھوڑا سا دودھ علیحدہ کرنا۔ نجفتِ الرِّیْحُ الْکثِیْبَ او الرَّمْلَ: ہوا کا ریت کے تودہ یا ریت کو اڑا دینا۔

اِنْتجف واسْتَنْجف الشئَ: نکالنا۔ الرِّیْحُ السَّحابَ: ہوا کا بادل کو پانی سے خالی کر دینا الشَّاۃَ: بکری کا سارا دودھ دوہ لینا۔

النَجف ج نِجاف و النَجفة۔ ٹیلہ۔ وادی میں وہ جگہ جہاں پانی نہ چڑھے۔

النِجاف۔ دروازہ کے اوپر کا چھجہ۔ نجاف الغار: غار کے اوپر آگے کو نکلا ہوا پتھر۔

النجِیْف۔ چوڑے پھل والا تیر۔ ج نُجُف۔

المِنْجف۔ زنبیل۔ ٹوکری۔

المَنْجُوف۔ مع۔ چوڑے پھل والا تیر۔ اندر سے چوڑا برتن یا قبر۔

النُجْفة۔ تھوڑی چیز۔

نَجل (ن) نجلا الشئَ: ظاہر کرنا الارْضَ: زمین جوتنا۔ نجلہٗ ابوْہُ و نجل بہ: پیدا کرنا۔ نجلتِ الارْضُ: زمین کا سرسبز ہونا۔ نجلَ فُلانًا: ٹھوکر مارنا یہاں تک کہ لڑھک جائے۔

النَّاسَ: شرارت کرنا۔ کہا جاتا ہے "مَنْ نجلَ النَّاسَ نَجلُوْہ" جو لوگوں کو عیب لگاتا ہے لوگ اسے عیب لگاتے ہیں۔ جو لوگوں کو گالی دیتا ہے لوگ اسے گالی دیتے ہیں و نجل الْجلْدَ عن الْمذْبُوحِ: دونوں پچھلی ٹانگوں کے درمیان کھال کاٹ کر سر کی طرف سے کھینچ لینا۔ کھال کو منْجُول کہتے ہیں۔

نجل (ض) نجلا الشئَ و بالشئِ: پھینکنا ہٗ بالرُّمحِ: نیزہ مارنا الصَّبیُّ اللوْحَ: بچہ کا تختی کو مٹانا الرجُلُ: تیز چلنا۔

نجل (س) نجلا الرجُلُ: بڑی اور خوبصورت آنکھوں والا ہونا۔ صفت انجل ج نُجل و نجال: آنکھ کی صفت۔ نجلاء ج نُجل۔

انْجلَ الدَّابّةَ: نجِیْل (ایک قسم کی ترش گھاس) چرنے کے لئے چھوڑنا۔

تناجَلَ القوْمُ: جھگڑا کرنا۔ نسل پیدا کرنا۔

انْتجلَ الامْرُ: ظاہر ہونا اور گزرنا۔

اسْتنجلَ الْمکانُ: کسی جگہ سے پانی کا بکثرت رسنا فُلانٌ النزَّ (زمین سے) سونا نکالنا۔

النَّجل ۔نسل اولاد۔ نسل۔اور کہا جاتا ہے "هُوَ کَرِیْمُ النجل" وہ کریم الاصل وشریف الطبع ہے والد۔ج انجال ۔النَّجل: عمل ۔بڑی جماعت ۔سڑک ۔بہنے والا پانی ۔زمین سے رسنے والا پانی ج نجال و انجال۔

الناجل ۔فا۔ شریف النسل (انسان یا حیوان) مؤنث ناجلة ج ناجلات و نواجل

النواجل: بجیل (ایک قسم کی ترش گھاس) کے چرنے والے اُونٹ۔

الاَنجل ۔کشادہ لمبا چوڑا۔ج نُجل و نجال مؤنث نجلاء ج نُجل ۔کہا جاتا ہے "طعنه طَعْنَةً نجلاءَ" اس نے اسے کشادہ زخم کرنے والا نیزہ مارا۔

النَّجیل ۔ایک قسم کی ترش گھاس۔اسی گھاس کی ٹوٹی ہوئی پتیاں۔ج نُجُل

النَّجلیات: جو گندم وغیرہ کی فصلیں جن کی بالی کھول دار اور سیدھی ہو۔

المنجل ۔درانتی۔ج مناجل ۔المنجال: گنجان کھیتی ۔بہت اولاد والا ۔ماہر اُونٹ ہانکنے والا۔اور کہا جاتا ہے "سِنانٌ مِنجل" چوڑا زخم کرنے والا بھالا۔

نجم (ن) نجوماً الشّئُ: ظاہر ہونا۔کہا جاتا ہے "نجمتِ الکواکبُ" ستارے طلوع ہوئے ۔و نجم النبتُ: سبزی اگی ونجم السنُّ او القرنُ: دانت یا سینگ نکل آئے ۔و "نجم فی بنی فلان شاعرٌ او فارس" بنو فلاں میں بے مثال شاعر یا شہسوار ظاہر ہوا کذا عن کذا: فلاں چیز سے ایسا نتیجہ برآمد ہوا فلانٌ الدَّین: قسطوں میں ادا کرنا السّهمُ او الرُّمحُ: تیر یا نیزے کا پار ہو جانا۔

نجّم ۔احوالِ عالم معلوم کرنے کے لیے ستاروں کو دیکھنا الدَّین: قرض کو قسطوں میں ادا کرنا علیه الدِّیة: دیت کی قسط مقرر کرنا۔

انجم الشّئُ: ظاہر ہونا۔ انجمتِ السّماءُ: آسمان پر تاروں کا کھل جانا۔ انجم الشّتاءُ او البردُ: جاڑے اور سردی کا ختم ہونا الرجلُ عن الامر: چھوڑنا۔ انجمتِ الحربُ: لڑائی کا ختم ہونا۔

انتجم البردُ و الشتاءُ ۔جاڑے یا سردی کا گزر جانا۔ختم ہونا۔

تنجّم ۔احوالِ عالم معلوم کرنے کے لیے ستاروں کو دیکھنا۔

النّجم ۔ج نجوم و انجم و انجام و نُجُم ۔ستارہ۔اور ثریا پر بھی اطلاق ہوتا ہے۔ ادائیگی قرض کا مقررہ وقت۔وقت مقررہ پر ادا کی ہوئی قسط ۔کہا جاتا ہے "جعلتُ مالی علیه نجوماً منجّمة یؤدّی کلّ نجمٍ منها فی وقتِ کذا" میں نے اس پر قسط مقرر کر دی کہ ہر قسط فلاں وقت میں ادا کرے۔

النّجم ۔بیل۔بغیر تنہ کے نباتات۔اصل کہا جاتا ہے "هذا الحدیث لا نجم لهُ" اس بات کے لئے کوئی اصل نہیں۔

النّجمة ستارہ۔اور یہ نجم سے خاص ہے کلمہ (والنجمة) دو گھاسوں کے نام۔النجمة: ایک بیل ہے جو زمین پر پھیلتی ہے۔اور کہا گیا ہے کہ "نیل" اور "نجمة" اور "عکرش" ایک ہی چیز کے نام ہیں

ذو النَّجمة: گدھا۔

النّجیم من النبات: تازہ گھاس۔

النّجّام والمنجّم والمتنجّم ۔نجومی۔

المنجَم ۔نکلنے کی جگہ ۔معدن ۔واضح راستہ۔

المِنجم ۔ترازو کی لوہے کی ڈنڈی۔

نجنج نجنجة فی رأیه: متحیر ہونا۔ مضطرب ہونا عینه: دھنسی ہوئی آنکھ ہونا الابلَ: اُونٹ کو چراگاہ سے روکنا۔پانی سے واپس کرنا فلاناً عنهُ: منع کرنا الشّئَ حرکت دینا الامرَ: پختہ ارادہ نہ کرنا۔

تنجنج الرجلُ: متحیر ہونا الشّئُ: ہلنا۔

نجه (ف) نجهاً وانتجه و تنجّه الرجلَ: بُری طرح سے ہٹانا۔بُری صورت سے پیش آنا۔ نجه علی القومِ: ظاہر ہونا البلدَ: شہر میں داخل ہونا اور ناپسند کرنا۔

نجا ینجُو نجاةً و نجاءً و نجواً و نجایةً منْ کذا: نجات پانا۔رہائی پانا۔

نجا ینجُو نجاءً: تیز چل کر آگے بڑھنا (نجواً) الشجرةَ: درخت کاٹنا الصّبیُّ: بچّے کا پاخانہ کرنا فلاناً: رہائی دینا ۔چھڑانا الدواءُ: دوا پینا النجوُ من البطنِ: پاخانہ نکلنا (نجواً و نجا) الجلدَ عن الذبیحةِ: کھال اتارنا (نجواً و نجوی و ناجی مُناجاةً و نجاءً) الرجلَ: سرگوشی کرنا ۔اسم النجوی۔

نجّی تنجیةَ الرجلَ منْ کذا: رہائی دلانا ۔بلند زمین میں چھوڑنا۔

انجی الرجلَ: رہائی دلانا الرجلُ: پاخانہ کرنا فلاناً غصناً: کسی کیلیے ٹہنی کاٹنا الجلدَ: کھال اتارنا النخلةُ: پکی کھجوروں والا ہونا الرجلُ: پسینہ نکلنا اور کہا جاتا ہے "شرب دواءً فما انجاه" اس نے دوا پی فائدہ نہیں ہوا۔

تنجّی: بلند زمین ڈھونڈنا۔

تناجی تناجیاً القومُ: سرگوشی کرنا۔

انتجی القومُ: سرگوشی کرنا الرجلَ: سرگوشی کے لیے خاص کرنا۔راز دار بنانا۔

استنجی منْ کذا: رہائی پانا الشجرةَ: درخت کو جڑ سے کاٹنا الشّئَ منْ فلان چھڑوانا الرجلُ: پاخانہ کرنے کے بعد دھونا یا ڈھیلے سے پونچھنا التمرَ: پھل چننا القومُ: تر کھجوریں حاصل کرنا یا کھانا الرجلُ: تیز چلنا۔ شکست کھانا۔

الناجی ۔فا۔ مؤنث ناجیةٌ ج نواجٍ و ناجیاتٌ۔الناجیة: تیز رفتار اُونٹنی۔کہا جاتا ہے "قطع المکانَ بنواجٍ سریعةِ الایغال" اس نے جگہ کو تیز رفتار اُونٹنیوں سے طے کیا۔

النَّجا لاٹھی ۔لکڑی ۔ہودج کی لکڑی۔ کھال۔

النجو والنجا والنجاة والنجاء ۔رہائی۔

کہاجاتا ہے "اِلنجائكَ النَجائكَ والنَجاكَ والنَجاكَ" یعنی جلدی جلدی کر۔ جلدی کر۔ اور یہ باب اغراء سے ہے اور فعل محذوف سے منصوب ہے اور اس کی تقدیر "اِلْزم النجاء" ہے اور کاف حرف خطاب ہے۔

النَجْو۔س۔ پاخانہ یا گوز۔ دو آدمیوں کے درمیان بھید۔ ج نِجاءٌ۔ بادل جو پانی برسا چکا ہو ج نُجُوٌّ۔

النَجْوٰی۔ اسم ہے مناجات کا۔ بھید۔ سرگوشی کرنے والے اور یہ وصف بالمصدر ہے اس میں واحد جمع برابر ہیں۔ کہا جاتا ہے "ھُمْ نَجوٰی النَجْوٰی" خراج۔ محصول۔ ج نَجاوٰی۔

النَجاۃ۔س۔ رہائی۔ بلند زمین۔ حسد۔ لالچ۔ سانپ کی چھتری۔ ٹہنی۔ ج نَجا۔

اَلنَجْوَۃُ۔ اسم مرۃ بلند زمین۔ ج نِجاء۔ کہاجاتا ہے "اِنَّہٗ مِنَ الْاَمْرِ بِنَجْوَۃٍ" وہ اس کام سے پاک صاف ہے۔

النَجاوۃ۔ زمین کی گنجائش۔

النَجِیُّ۔ بھید۔ جس سے رازداری کی بات کی جائے۔ بات کرنے والا۔ حدی پڑھنے والے کی آواز۔ بلند آواز سے جانور کو ہانکنے والا۔ تیز۔ کہا جاتا ہے "بَعِیْرٌ نَجِیٌّ" تیز رفتار اُونٹ۔ اور کہا جاتا ہے "بَاتَتْ فِیْ صَدْرِہٖ نَجِیٌّ قَدْ اَسْھَرَتْہُ" اس کے سینے میں غم رہا جس نے اسے بیدار رکھا۔

المَنْجٰی۔ نجات کی جگہ۔ بلند زمین۔ ج مَناجٍ۔

المَنْجاۃ باعث نجات۔ ج مَناجٍ۔ کہا جاتا ہے "الصِّدْقُ مَنْجاۃٌ" سچائی باعث نجات ہے۔

نَحَّ (ض) نَحِیْحًا الرَجُلُ: سینہ میں آواز گڑگڑانا۔

نَحَّ (ن) نَحًّا الجَملَ: تیز چلنے پر اکسانا۔

النَحاحَۃ۔ سخاوت۔ بخل (ضد)

النَحِیْح۔س۔ بخیل۔ کہا جاتا ہے "فُلانٌ شَحِیْحٌ نَحِیْحٌ" فلاں حریص و بخیل ہے۔

نَحَبَ (ف ض) نَحْبًا و نَحِیْبًا الرَجُلُ: رونے میں آواز بلند کرنا (نَحْبا) بِکَذا: شرط لگانا۔

نَحَبَ (ض) نَحْبًا و نُحابًا البَعِیْرُ: کھانسنا۔

نَحَبَ (ن) نَحْبًا و نَحَبَ الرَجُلُ: نذر ماننا۔ نَحَبَ و نَحَبَ القَوْمُ فِی سَیْرِھِمْ: جلدی سے چلنا۔ نَحَبَ عَلَی الشَّیْئِ: مشغول ہونا۔ ٹوٹ پڑنا۔

ناحَبَہٗ مُناحَبَۃً۔ مفاخرت کرنا ہٗ عَلٰی کَذا: شرط لگانا ہٗ اِلٰی فُلانٍ: فیصلہ کے لیے جانا۔

تَناحَبَ القَوْمُ: جنگ وغیرہ کیلئے وقت معین کرنا۔

اِنْتَحَبَ۔ بہت رونا۔ زور سے لمبے لمبے سانس لینا۔ پھوٹ کر رونا۔

النَحْب۔س۔ سخت گریہ۔ کھانسی۔ سختی۔ موت۔ مدت۔ وقت۔ بڑا خطرہ۔ ہمت۔ نفس۔ نیند۔ موٹاپا۔ بڑے جسم کا اُونٹ۔ حاجت۔ دلیل۔ جوا۔ تیز چال۔ یا آہستہ چال۔ نذر۔ کہا جاتا ہے "قَضٰی فُلانٌ نَحْبَہٗ" فلاں نے اپنی نذر پوری کر دی۔ یعنی مر گیا گویا کہ موت اس کے ذمہ نذر تھی۔

النُحْبَۃ۔ قرعہ۔

المُنَحِّب۔فا۔ سَیْرٌ مُنَحِّبٌ تیز چال۔

نَحَتَ (ض ن) و نَحِتَ (س) نَحْتًا العُوْدَ: لکڑی چھیلنا الحَجَرَ: پتھر کو ہموار کرنا الخَشَبَۃَ: لکڑی چھیل کر ہموار کرنا ہٗ: پچھاڑنا السَفَرُ البَعِیْرَ: دُبلا کرنا الجَبَلَ: پہاڑ کھودنا الکَلِمَۃَ: دو یا زائد کلمات سے ایک کلمہ بنانا جیسے صَھْصَلَق۔ صَھَل و صَلَق سے بَسْمَلَۃ۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم سے۔ حَوْقَلَۃ لا حَوْلَ وَلا قُوَّۃَ اِلّا بِاللہ سے۔ فَذْلَکَۃ فذلك كَذا و كَذا سے نَحَتَہٗ بِالعَصا: لاٹھی مارنا ہٗ بِلِسانِہٖ: غیبت کرنا۔ ملامت کرنا۔ گالی دینا عِرْضَہٗ: طعن کرنا۔ بے آبروئی کرنا اَثْلَتَہٗ و فِی اَثْلَتِہٖ: مذمت کرنا۔ حسب میں طعن کرنا اور کہا جاتا ہے "نُحِتَ فُلانٌ عَلَی الْکَرَمِ" یعنی فلاں شخص فیاض پیدا کیا گیا ہے۔

نَحِتَ (ف) نَحِیْتًا۔ پیچش ہونا۔

اِنْتَحَتَ مِنَ الخَشَبَۃِ ما یَجْعَلُہٗ فِی النّارِ: آگ میں ڈالنے کیلئے چھپٹیاں کاٹنا و اِنْتَحَتَ الخَشَبَۃُ: لکڑی کا چھپٹیاں ہونا۔

النَحْت۔س۔ (والنحات والنَحِیْتَۃ) طبیعت۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ کَرِیْمُ النَحِیْتَۃِ" وہ کریم الطبع ہے۔ النَحِیْتَۃ: پیچش۔

النُحاتَہ۔ تراشہ۔ چھیلن۔ وہ ریزے جو کاٹنے سے گریں۔

النَحّات۔ سنگ تراش۔ بہت چھیلنے والا۔

النَحِیْت۔ مص۔ چھیلا ہوا۔ گریہ و زاری۔ پیچش۔ دُبلا اُونٹ۔ ردی چیز۔ کنگھی؛ قوم میں اجنبی مِن الحَوافِرِ: کنارے گھسا ہوا کھر۔

المِنْحَت ج مَناحِت والمِنْحات ج مَناحِیْت لکڑی تراشنے کا آلہ۔ بسولہ۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ مِنْ مَنْحَتِ صِدْقٍ" وہ خالص اصل سے ہے "وَھُمْ کِرامُ المَنابِتِ والمَناحِتِ" وہ لوگ فیاض و اصل خاندان سے ہیں۔

نَحَرَ (ف) نَحْرًا و تَنْحارًا البَھِیْمَۃَ: سینہ پر مارنا۔ ذبح کرنا فُلانًا: مقابل کرنا۔ کہا جاتا ہے "نَحَرَ بَیْتِیْ بَیْتَہٗ" میرا گھر اس کے گھر کے مقابل ہے و "نَحَرَ الْاُمُوْرَ عِلْمًا" یعنی اس نے معاملات کو مضبوط طریقے سے کیا۔ الصَّلاۃَ: اول وقت میں نماز پڑھنا المُصَلّی فِی الصَّلاۃِ: سینہ نکال کر کھڑا ہونا۔

ناحَرَہٗ مُناحَرَۃً۔ جھگڑا کرنا۔

تَناحَرَ القَوْمُ عَلٰی کَذا: جھگڑا کرنا۔ تناحَرَتِ الدّاران: ایک دوسرے کے مقابل ہونا القَوْمُ عَنِ الطَّرِیْقِ: راستہ سے تجاوز کرنا۔ ہٹ جانا عَلَی الطَّرِیْقِ وَغَیْرِہٖ: پے در پے آنا۔

اِنْتَحَرَ الرَجُلُ: خودکشی کرنا القَوْمُ عَلَی الْاَمْرِ: جھگڑا کرنا۔ اِنْتَحَرَ السَحابُ: بہت پانی لے کر اٹھنا ہٗ بِالْعَصا: مارنا۔

النَحر ~ مس ۔ سینہ کا بالائی حصہ ۔ ج نُحُوْر ۔ کہا جاتا ہے "قعدَ فِیْ نَحرِ فُلَان" یعنی اس نے فلاں کا مقابلہ کیا" نَحرُ النھار او الشَّھْر" دن یا مہینے کا ابتدائی حصہ ۔ یومُ النَّحْرِ: ماہِ ذی الحجہ کا دسواں دن۔

النِحر ۔ حاذق ۔ ماہر ۔ سمجھ دار ۔ دانا بینا۔

النَاحِر ۔ فا النَاحِرَان: سینہ کی دو رگوں کا نام۔

النَاحِرَة النَاحِر کا مؤنث ۔ مہینہ کا پہلا دن یا آخری دن یا آخری رات ۔ ج نَوَاحِر و نَاحِرات ۔ النَاحِرَتَان: سینہ کی دو رگوں کا نام۔

النَحُوْر: ذبح کرنے والا۔

النِحْرِیْر ۔ حاذق ۔ سمجھ دار ۔ عقلمند ۔ ج نَحَارِیْر۔

النَحِیْر ۔ ذبح کیا ہوا ۔ ج نَحْرٰی و نَحراء و نَحَائِر۔

النَحِیْرَة نَحِیْر کا مؤنث ۔ طبیعت مِنَ الشَّھْر: مہینے کا پہلا دن یا آخری دن یا آخری رات ۔ ج نَحَائِر۔

المَنْحَرْ ۔ حلق میں ذبح کرنے کی جگہ ۔ مقام ذبح۔

المُنْتَحِر ۔ کشادہ راستہ۔

المِنْحَار ۔ کریم ۔ فیاض ۔ بہت ذبح کرنے والا ۔ مہمان نواز ۔ کہا جاتا ہے "اِنَّہٗ لَمِنْحَارٌ بوَائِکِھَا" وہ موٹے اُونٹوں کو بہت ذبح کرنے والا ہے یعنی بڑا مہمان نواز ہے۔

المَنْحُوْر ۔ سینہ کا بالائی حصہ ۔ ج مَنَاحِیر۔

نَحزَہٗ (ف) نَحزًا ۔ دفع کرنا ۔ ہٹانا ۔ چھونا ۔ ہاون میں کوٹنا بِرِجْلِہٖ: ٹھوکر مارنا فِیْ صَدْرِہٖ۔

نُحِزَ و نَحِزَ (ک) و نَحزَ (س) نحزًا و نَحَزَ البَعِیْرُ: پھیپھڑے کی بیماری والا ہونا ۔ صفت نَحِزٌ و نَاحِزٌ و نَحِیْزٌ و مَنْحُوْزٌ۔

نَحِزَ (س) نَحزًا ۔ الرَّجُلُ: کھانسنا۔

اَنْحَزَ القَوْمُ: پھیپھڑے کی بیماری والے اُونٹوں کا مالک ہونا۔

النُحَاز ۔ اُونٹوں کی ایک بیماری جو پھیپھڑے میں ہوتی ہے جس کی وجہ سے بہت کھانستے ہیں (والنحاز) اصل ۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ کَرِیْمُ النِحَاز" وہ کریم الاصل ہے۔

النَحِیْزَة ۔ طبیعت ۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ کَرِیْمُ النَحِیْزَة" وہ کریم الطبع ہے ۔ سخت راستہ ۔ بڑے راستہ سے نکلا ہوا چھوٹا راستہ ۔ ج نَحَائِز۔

المِنْحَاز ۔ ہاون ۔ اوکھلی۔

نَحَسَ (ف) نحسًا و نَحُسَ (ک) نَحَاسَةً و نُحُوْسَةً طَالِعُ الْاِنْسَان: بدقسمت ہونا ۔ منحوس ہونا ۔ صفت نَحْسٌ و نَحِسٌ و مَنْحُوْسٌ اور کہا جاتا ہے "یَوْمٌ نَحْسٌ و نَحِسٌ و نَاحِسٌ و نَحِیْسٌ و اَیَّامٌ نَوَاحِس و نَحْسَات و نَحِسَات" نامبارک دن۔

نَحَسَہٗ (ف) نحسًا ظلم کرنا۔

اَنْحَسَتِ النَّارُ: آگ کا زیادہ دھوئیں والی ہونا۔

نَحَّسَ الْاَخْبَار: تجسس کرنا ۔ سن گن لینا۔

تَنَحَّسَ الرَّجُلُ: بھوکا ہونا لِشُرْبِ الدَّوَاء: دوا پینے کے لیے بھوکا رہنا (واِسْتَنْحَسَ) الْاَخْبَار وَ عَنْھَا: تجسس کرنا اور حقیقت دریافت کرنا۔

تَنَاحَسَ و اِنْتَحَسَ فُلَانٌ: اوندھا گرنا۔

عَامٌ نَاحِسٌ ۔ خشک سال ج نَوَاحِس۔

النَحْسُ ۔ مس نامبارک ۔ منحوس ۔ کہا جاتا ہے یَوْمٌ نَحْسٌ و اَیَّامُ نَحْسٍ: نامبارک دن ج نُحُوْس و اَنْحُس ۔ النَحْس: مشقت و تکلیف ۔ ایسا معاملہ جس کا کوئی حل نظر نہ آئے ۔ ٹھنڈی پچھوائی ہوا ۔ اطراف آسمان میں غبار ۔ النَحْسَان: زحل اور مریخ لِلسَّعْدَان: مشتری اور زہرہ۔

النُحَس ۔ مہینہ کی انیسویں، بیسویں، اکیسویں رات جن کو ظلم بھی کہتے ہیں۔

النحاس ۔ بتثلیث النون: تانبا ۔ آگ ۔ دھواں بغیر شعلہ کے ۔ طبیعت ۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ کَرِیْمُ النُحَاس" وہ فیاض طبیعت کا ہے ۔ ہر چیز کا اصل ۔ چنگاری جو لوہے وغیرہ کو کوٹتے وقت جھڑے۔

النَحَّاس ۔ ٹھٹھیرا ۔ تانبے کا کام کرنے والا۔

المَنَاحِس ۔ نامبارک و منحوس چیزیں ۔ باعث نحوست امور۔

نَحَصَتْ (ف) نُحُوْصًا النَاقَةُ: اُونٹنی کا بہت موٹا ہونا ۔ یا موٹائی کی وجہ سے حاملہ نہ ہونا ۔ صفت نَحُوْص و نَحِیْص ۔ ج نُحص و نَحَائِص۔

النُحْص ۔ دامن کوہ المِنْحَاص: دبلی پتلی لمبی عورت۔

نَحَضَ (ف ض) نَحضًا اللَّحْمَ: گوشت اتارنا فُلَانًا: اصرار سے سوال کرنا العَظْمَ: ہڈی سے سب گوشت اتار لینا السِّنَانَ: بھالا تیز کرنا الدَّھْرُ: نقصان پہنچانا۔

نَحُضَ (ف) نُحُوْضًا و نُحِضَ و اُنْتُحِضَ دُبلا ہونا ۔ کم گوشت والا ہونا ۔ صفت نَحِیْض و مَنْحُوْض۔

نَحُضَ (ک) نحاضةً ۔ موٹا ہونا ۔ زیادہ گوشت والا ہونا ۔ صفت نَحِیْضٌ و مَنْحُوْضٌ۔

اِنْتَحَض الشَّیْئَ: بمعنی نَحَض الشَّیْئَ۔

النَحْضَ ۔ مس ۔ موٹا گوشت ۔ ج نِحَاض و نُحُوْض۔

النَحْضَة ۔ گوشت یا موٹے گوشت کا بڑا ٹکڑا۔

نَحَط (ض) نَحْطًا و نَحِیْطًا الفَرَسُ: گھوڑے کا تھکن سے ہنہنانا (نَحِیْطًا) لمبے لمبے سانس لینا (نَحْطًا) السَائِلَ: مانگنے والے کو سوال کے وقت جھڑک دینا۔

النَاحِط ۔ فا ۔ سخت کھانسی والا۔

النَحْط و النُحَاط و النَحِیْط ۔ سینے میں رونے کی دبی ہوئی آواز۔

النحطَة ۔ اسم مرة ۔ اونٹ اور گھوڑوں کی ایک بیماری جو سینے میں ہوتی ہے اور جس سے بہت کم بچتے ہیں۔

المُنْحَطَة و المَنْحُوْطَة ۔ سینہ کی بیماری والا

اونٹ یا گھوڑا۔

النَحّاط. متکبر۔ مغرور۔

نَحِفَ(س) و نَحُفَ(ک) نَحافۃً لاغر ہونا یا خِلْقۃً دُبلا ہونا۔ صفت نَحِفٌ ج نَحِفُوْن و نَحِیْفٌ ج نُحَفَاء و نِحاف. و مَنْحُوْف.

اَنْحفہٗ. لاغر کرنا۔ دُبلا کرنا۔

نَحَلَ(ف ن) و نَحِلَ(س) و نَحُلَ(ک) و نُحُوْلا. بیماری یا تھکن سے دُبلا ہونا۔

نَحَلَ(ف) نَحْلا الرَّجُلَ. دینا۔ الْمرْاَۃَ: مہر دینا۔ اسم النِحْلَۃ. نَحلا القوْلَ. غلط بات منسوب کرنا زَیْدًا. گالی دینا ہٗ الْمرَضُ. لاغر کرنا۔

نُحِلَ الشَاعِرُ قَصِیْدَۃً. دوسرے کا قصیدہ منسوب کیا جانا۔

اَنْحلَ و نَحّلَ فُلانًا ماءً: دینا ہٗ مالا: دینے کے لیے خاص کرنا۔ اَنْحلہ الھمُ او الْمَرَضُ. غم یا بیماری کا کسی کو لاغر کرنا۔

اِنْتحلَ و تنحّل مذْھب کذا او قبیلۃ کذا : منسوب ہونا۔ اِنْتحل و تنحّلَ الشِعْرَ او القوْلَ. دوسرے کے شعر یا قول کو اپنی طرف منسوب کرنا۔

النَحْل. شہد کی مکھیاں۔ واحد نَحْلۃ.

النَحْل. لاغر و دبلا۔ عطیہ۔ بخشش۔ نیا چاند۔ کہا جاتا ہے "اھلّۃ نحلٌ"

النُحل و النُحلی و النُحْلان. عطیہ۔ ہبہ۔

النحلۃ و النُحلۃ. عطیہ۔ ہبہ۔ عورت کو مہر دینا۔ دعوی۔ مذہب۔ دین۔ ج نحل و نُحل. کہا جاتا ہے "ما نِحلتُك" یعنی تمہارا دین کیا ہے۔

النُحل. النحلۃ. لاغری۔

الناحِل. فا۔ باریک۔ کہا جاتا ہے "سیفٌ ناحِل" یعنی باریک تلوار۔ "و جمل ناحِل" یعنی لاغر اونٹ۔ ج نُحول (جیسے شاہد و مشہود)

الناحِلۃ. الناحِل کا مؤنث۔ ج نواحِل.

النواحِل. وہ تلواریں جن کی دھاریں کثرت استعمال سے پتلی ہو گئی ہوں۔

النحِیْل. دبلا۔ ج نحلی

نحمَ(ض) نحما و نحِمًا و نحمانًا الرَّجُلُ. کھنکھارنا۔ الاَسدُ. شیر کا گونجنا۔

اِنْتحم علی کذا و کذا. پختہ ارادہ کرنا۔

النُحام. سرخ رنگ اور لمبی گردن اور ٹیڑھی چونچ والی مرغابی۔ واحد نُحامۃ.

النحمۃ. کھانسی۔

النحیم. پیٹ کی گڑگڑاہٹ۔

رجُلٌ نحِمٌ. پیٹ کی گڑگڑاہٹ والا مرد۔

النَحّام. بہت پیٹ کی گڑگڑاہٹ والا۔ شیر۔ بخیل۔

نحْنُ. ہم۔ جمع متکلم کی ضمیر۔

نحنح و تنحنح الرَّجل. گلا صاف کرنا۔ کھنکھارنا۔ سینے سے آواز نکالنا۔ نحْنحَ فُلانًا: بری طرح سے ہٹانا۔ کہا جاتا ہے "ما انا بنحنح النَفْس عن کذا" میرا جی اس سے خوش نہیں۔

النحانحۃ. بخیل و کمینے۔

نحا ینحو نحوا الشیء. قصد کرنا۔ نحا نحو فُلان. پیروی کرنا۔ نحا بصرہٗ اِلَیْہِ. کسی کی طرف نگاہ پھیرنا الرَّجُلُ : اپنی دو جانبوں میں سے ایک جانب جھکا ہوا ہونا فُلانًا عنہٗ. پھیرنا۔ ہٹانا الشیءَ. جھکانا۔

نحّی تنحیۃ الرَّجل عن موْضعِہ. ہٹانا۔ معزول کرنا۔ علیحدہ کرنا۔

ناحاہ مُناحاۃ. باہم ایک دوسرے کی جانب ہونا۔

اَنحی انحاء. اعتماد کرنا۔ کسی جانب جھکنا علی فلان ضربا. متوجہ ہونا بصرہٗ عنہٗ: نگاہ پھیر لینا علیہ. اعتماد کرنا۔

انتحی انتحاء الشیء و الرَّجُلَ. قصد کرنا لہ. اعتماد کرنا اور جھکنا البعیرُ علی شقِّہ الایسر. اونٹ کا بائیں جانب جھکنا۔

تنحی عن موضعہ. جدا ہونا للشیءِ: اعتماد کرنا الرَّجلُ. کلام میں اعراب استعمال کرنا۔

النحو. جانب۔ جہت۔ راستہ۔ مثل۔ مقدار۔ قصد و ارادہ۔ اور بطور ظرف و اسم مستعمل ہوتا ہے ج انحاء. و عِلْمُ النحو: وہ علم جس میں کلمات عرب کے احوال مثل اعراب دینا و ترکیب و افراد سے بحث کی جائے اور اس علم کا نام علم نحو اس وجہ سے ہے کہ متکلم عرب کے طریقے پر چلتا ہے۔ ج انحاء و نُحُوٌّ اور تصغیر نُحَیّۃ جیسے دلْوٌ و دُلَیّۃ.

النحوِیُّ. علم نحو کا جاننے والا۔ ج نحوِیُّون.

النَاحی. فا۔ نحو کا جاننے والا۔ ج نُحاۃ.

النَاحِیَۃ. جانب و جہت۔ ج ناحیات و نواحٍ و اَنْحِیَۃ.

نَحَی ینحی و ینحی نحْیا. اللبن. دودھ بلونا۔ متھنا۔ مسکہ نکالنا الشیءَ : زائل کرنا بصرہٗ الیہ. نگاہ پھیرنا۔

نحّاہ ینحیہ نحْیا. ایک گوشہ میں کرنا۔

انحی لہٗ السلاحَ. ہتھیار سے مارنا علیہ بالسیف. تلوار کے ساتھ متوجہ ہونا۔ کہا جاتا ہے انحی علیہ باللوائم وہ اس پر ملامت کے ساتھ متوجہ ہوا۔

نحّاہ تنحیۃ. زائل کرنا۔ جھکانا۔

تنحّی تنحیا. زائل ہونا۔ جھکنا۔

اِنْتحی فی الامر. کوشش کرنا فی الشیءِ: اعتماد کرنا۔

النِحی و النَحی و النُحی. گھی کی مشک۔ دودھ بلونے کا برتن۔ چوڑے پھل کا تیر۔ ج انحاء و نِحاء و نُحیّ.

النحیۃ. ارادہ۔ نشانہ۔ کہا جاتا ہے "فُلانٌ نحیۃ الشدائد" فلاں سختیوں کا نشانہ ہے۔

المنحاۃ. پانی بہنے کی پیچ دار جگہ۔ پانی لانے والے اونٹ کا راستہ۔ ج مناحٍ. اھلُ المنحاۃ. بیگانے لوگ۔

نخَّ(ن) نخّا. تیز چلنا۔ الابلَ. اونٹ کو تیز ہانکنا الابلَ و بالابلِ. اونٹ بٹھانے کے لیے اِخ اِخ یا نخ نخ کہنا۔

النخّ. ش۔ لمبا فرش۔ ج انخاخ.

النَخّة. اسم مرۃ۔ ہلکی بارش۔ کام کرنے والے بیل۔ باندی غلام۔ خبر جس کا سچ یا جھوٹ معلوم نہ ہو۔
النُخّة. کام کرنے والے بیل۔
النُخّ و النُخاخة. گودا۔ مغز۔
نَخَبَ (ن) نَخْبًا الشَّئَ: کھینچنا۔ عمدہ حصہ لینا۔ نَخَبت النَمْلةُ: چیونٹی کا کاٹنا۔ الصَقْرُ الصَيْدَ: باز کا شکار کے دل کو نکال لینا۔
نَخِبَ (س) نَخَبًا. بزدل ہونا۔ صفت نَخِبٌ و نَخْبٌ و نِخَبٌ و نَخَبٌ و اَنْخَبُ.
اَنْخَب الرَّجلُ: بزدل بچہ پیدا کرنا۔ بہادر بچہ پیدا کرنا۔
اِنْتَخب الشَئَ: کھینچ کر نکالنا۔ چننا۔
النَخب. مص. بزدلی۔ دل کی کمزوری۔ بزدل۔ جام صحت۔ اور عوام کہتے ہیں شرب سِرّہٗ او علی صِحتِہٖ (والنُخبة) دُبر۔
النَخِبة: بزدل۔
النُخْبة والنُخَبة. چنا ہوا۔ ج نُخَب.
النُخْبةُ. منتخب لوگ۔ دوست کے جام صحت کا پینا۔ پلانا۔ ج نُخبات. النُخبات: بزدل لوگ۔
النخِيب ج نُخب والمَنخُوب واليَنخُوب بزدل۔ بے دل۔ المنخوب: دُبلا کم گوشت والا و الیَنخوب: لمبا۔
النخاب. دِل کی جھلی۔
المَنْخبة. حلقۂ دبر۔
المِنْخاب. کمزور۔ ناکارہ۔ ج مَناخِیب.
نَخَتَ (ن) نَخْتا الطائرُ الشئَ پرندہ کا چونچ مارنا القَوْل: انتہا تک پہنچانا لشَجر: درخت کو جڑ سے اکھیڑنا۔
نخج (ض) نَخْجا السَیْلُ فی سند الوَادِی: سیلاب کا وادی کے بلند کناروں سے ٹکرانا الدَلْوَ و بالدلوِ فِی البِئْر: ڈول کو بھر جانے کیلئے کنوئیں میں ہلانا الجاریۃ: جماع کرنا۔
اِسْتَنْخح الرَّجلُ: سختی کے بعد نرم ہونا۔

النخِیجة. باریک مکھن جو مشک سے رس کر نکلے۔
نَخَر (ض ن) نَخْرا و نَخِیْرا الاِنْسان او الدابّۃ خراٹے لینا۔
نَخَر (ف) نخرا الحالبُ الناقة: دوہنے کے لیے نتھنوں میں انگلی ڈال کر کھجلانا۔
نَخِر (س) نَخَرا العُوْدُ او العَظْمُ و نَخُوْهُ: لکڑی یا ہڈی کا بوسیدہ ہونا۔ ریزہ ریزہ ہونا۔ صفت ناخِرۃٌ و نَخِرٌ
نخّرہٗ. بوسیدہ کرنا۔ گفتگو کرنا۔
النَّخْرة مِن الرِّیح ہوا کا تیز بہاؤ (والنُخرۃ) ناک کا اگلا حصہ۔ ج نُخَر.
الناخِر. فا. بوسیدہ۔ ریزہ ریزہ۔ حملہ کرنے والا سور۔ گدھا۔ اور بقول بعض گھوڑا۔ ج نُخُر. کہا جاتا ہے "مَا بالدّار نَاخِرٌ" گھر میں کوئی نہیں۔
الناخِرۃ. الناخر کا مؤنث۔ بوسیدہ ہڈیاں۔ گھوڑے یا گدھے۔
النَخّار. بہت خراٹے لینے والا۔
النِخْوار. بزدل۔ کمزور۔ شریف۔ مغرور ج نَخاوِرۃ.
المَنْخر والمَنخِر والمِنخر والمُنخُر والمُنْخُور. ناک۔ نتھنا۔ ج مَناخِر و مناخیر.
النَخُوْر. اونٹنی کہ جب تک نتھنوں میں انگلی ڈال کر نہ کھجلائیں دودھ نہ دے۔
نَخْرب الشجرۃ. درخت میں سوراخ کرنا۔
النُخْرُوْب سوراخ۔ پتھر کا شگاف۔ ج نَخارِیب. نخاریب النحل: شہد کے چھتے کے خانے۔
نخزہٗ (ف) نَخْزا بالحدِیْدۃ: مارنا ہٗ بکلمۃ: تکلیف پہنچانا۔
نَخَس (ف ن) نَخْسا الدابّۃ: جانور کے پہلو یا پچھلے حصہ پر لکڑی وغیرہ چبھو کر اکسانا بفلان: بھڑکانا۔ برانگیختہ کرنا البکرۃ: چرخی میں پچر لگانا۔

نُخِس لحمہٗ. کم ہونا البعیرُ اونٹ کی دم کے قریب خارش ہونا۔ صفت منخوس
تناخست الغنمُ: بھیڑ بکری کا سردی کی وجہ سے ایک دوسرے سے گرمی حاصل کرنا۔
الغُدْرانُ: تالابوں کا ایک دوسرے میں پانی پہنچانا۔
الناخِس. فا اونٹ کی دم کے قریب خارش (والنَخُوس) جوان پہاڑی بکرا۔
النَخِیس. چرخی کہ اس کا سوراخ چوڑا ہو گیا ہو تو پچر لگا کر تنگ کر دیا جائے۔
النخِیسہ. بھیڑ بکری کا ملا ہوا دودھ۔ مکھن۔
النِخاس. چرخی کے سوراخ کو تنگ کرنے کا پچر۔ نِخاسا البیت: گھر یا خیمہ کے ستون۔
النِخاسة. بمعنی نخاس (والنخاسۃ) غلاموں یا جانوروں کی بیع۔
النَخّاس. بہت چبھونے والا۔ غلاموں اور جانوروں کی تجارت کرنے والا۔
المِنْخس. آنکس۔ مہمیز۔ ج مناخس. کہا جاتا ہے "هُو ابْنُ نخسۃ" وہ حرامی بچہ ہے۔
نَخَشہٗ (ن) نَخْشا. برانگیختہ کرنا۔ تکلیف دینا الشَئَ: حرکت دینا الدابّۃ: جانور کو تیز ہانکنا۔ العُوْدَ: لکڑی چھیلنا۔
نخش (ف) نَخْشا و نُخْشۃ دبلا ہونا۔
نَخِش (س) نَخَشا الشئُ کسی چیز کا نچلا حصہ بوسیدہ ہونا۔
النَخْش الی کذا: حرکت کرنا۔
تنَخّش. مص. مال کا ایک ٹکڑا۔
نَخَص (ف ن) نَخْصا الرَّجلُ: لاغر ہونا۔ جھریوں والا ہونا۔
نخصہٗ و انخصہ الکبَرُ او المرضُ: لاغر کرنا۔ جھریوں والا ہونا۔
نَخِص (س) نَخَصا وانتخص لحمہٗ: کم گوشت ہونا۔
عجوزٌ ناخص جھریوں والی بڑھیا۔
نخط (ن) نَخْطا الیھم. اچانک آنا۔
المُخاط مِن انفہٖ: ناک سے رینٹ صاف

کرنا۔
نخط(ن) نَخِيطًا لِفُلان گالی دینا۔ عیب ظاہر کرنا عَلَيْهِ تکبر کرنا۔
اِنْتَخطه مشابہ ہونا۔ اِنْتَخط الْمُخاط مِنْ اَنْفِهٖ ناک صاف کرنا۔
النَخط و النُخط لوگ۔ کہا جاتا ہے "مَا اَدْرِیْ اَیُّ النَخطِ هُوَ" میں نہیں جانتا کہ وہ کون آدمی ہے۔
النَخط حرام مغز۔ بچہ دانی کی جھلی کا پانی۔
النُخط بہادری کی وجہ سے نیزہ سے کھیلنے والے لوگ۔
نخع(ف) نَخعًا الذَّبِيْحةَ ذبح کرنے میں چھری کو حرام مغز تک پہنچانا الْاَمْرَ عِلْمًا: اچھی طرح سے آگاہ ہونا ہٗ الطَّاعَةَ او النصيحة: فرمانبرداری یا نصیحت یا خالص طریقے سے کرنا الرَّجُلُ: سینے یا ناک سے کسی چیز کو گرانا (نُخُوْعًا) لَهٗ بِحَقِّهٖ اقرار کرنا۔
نَخِعَ(س) نَخعًا العُوْدُ او النَّبَاتُ: لکڑی یا نباتات سے پانی نکلنا فُلَانٌ بِحَقِّیْ: اقرار کرنا۔
تَنَخَّعَ الرَّجُلُ: کھنکھارنا (اِنْتَخعَ) السَّحَابُ: سارا پانی برسا دینا۔ وَاِنْتَخعَ الرَّجُلُ عَنْ اَرْضِهٖ دور ہونا۔
النَخاع بتثلیث النون: حرام مغز۔ ج نُخُعٌ۔
النُخاعَة کھنکھار۔ بلغم۔
النُخُوْع س۔ حق کا اقرار۔
الانْخع اسم تفضیل۔ بمعنی اذل واقہر۔ بہت زیادہ ہلاک کرنے والا۔
المَنخع گردن اور سر کا اندرونی جوڑ۔ حرام مغز کٹنے کی جگہ۔
نَخفَ(ف ن) نَخفًا و نَخِيفًا۔ چھینکتے ہوئے آواز نکالنا (اور یہ بکری کے لیے خاص ہے)
اَنْخف چھینکتے ہوئے بہت آواز نکالنا۔
النخفة پہاڑ کی چوٹی میں پست زمین۔
النخاف چرمی موزہ۔ ج اَنْخِفَة۔
نخل(ن) نَخلًا الدَّقِيْقَ: آٹا چھاننا۔

بھوسی دور کرنا الشَّیْءَ چننا۔ صاف کرنا۔
النَّصِيْحَةَ اوِ الْوُدَّ لِفُلانٍ سچی خیر خواہی یا خالص دوستی کرنا۔ (و نَخَل) السَّحَابُ الثَّلْجَ بادل کا پتھر برسانا۔ برف گرانا۔
تَنَخَّلَ وَانْتَخلَ الشَّیْءَ چننا۔ عمدہ لینا۔
النَّخْل و النَّخِيْل کھجور کا درخت۔ واحد نَخْلةٌ و نَخِيْلَةٌ۔
النَّغْلِيَّاتُ ایک تنے والے درخت جس کی شاخیں نہ ہوں۔
النُخالَة بھوسی جو چھلنی میں رہ جائے۔ غلہ جو چھانا جائے۔
النَخِيْلَة طبیعت۔ خالص خیر خواہی۔ ج نَخائل۔ کہا جاتا ہے "لَا يَقْبَلُ اللهُ اِلَّا نَخائِلَ الْقُلُوْبِ" اللہ تعالیٰ صرف خالص نیتوں کو قبول فرماتے ہیں۔
النَاخِل فا۔ کہا جاتا ہے "اِنَّهٗ نَاخِلُ الصَّدْرِ" وہ خیر خواہ ہے و "نَصِيْحَةٌ نَاخِلَةٌ" سچی خیر خواہی۔
النَّخَّال بہت کھجور کے درختوں والا۔ آٹا چھاننے والا۔
المُنْخُل و المُنْخَل چھلنی۔ ج مَناخِل۔
نَخَم(ن) نَخمًا کھیلنا۔ عمدہ گانا۔ صفت نَاخِم۔
نَخِمَ(س) نَخمًا و نَخمًا و تَنَخَّمَ کھنکھارنا۔ ناک صاف کرنا۔
نَخِمَ(س) نَخمًا الرَّجُلُ تھکنا۔
النُخامَة کھنکار۔ رینٹ۔ بلغم۔
النَخْمَة اسم مرۃ۔ کھنکھار۔ رینٹ۔ خوبصورتی وزیبائی۔ بہادری۔ طمانچہ۔
نَخْنَخَ البَعِيْرَ اونٹ کو بٹھانا نَخْنَخَ فُلانًا: ڈانٹنا۔ ہٹانا۔ نَخْنَخَ الرَّجُلُ: تیز چلنا۔
نَخْنَخَ بالابل اِخْ اِخْ کہہ کر ڈانٹنا تاکہ بیٹھ جائے۔
تَنَخْنَخَ البَعِيْرُ اونٹ کا بیٹھنا۔
نَخا يَنْخُوْ نَخْوةَ الرَّجُلَ تعریف کرنا۔
نُخِیَ نَخْوةَ الرَّجُلُ: فخر کرنا۔ بڑا بننا۔
اَنْخَی اِنْخاءً کبر و غرور زیادہ ہونا۔

اِنْتَخی اِنْتِخاءً عَلَيْنَا بڑا بننا۔ تکبر کرنا مِنْ كَذَا تنگ جانا۔
النَّخْوة س۔ دلیری۔ مروت۔ بڑائی۔ کبر و غرور۔ فخر۔
ندّ(ض) نَدًّا و نَدِيْدًا و نُدُوْدًا و نِدَادًا البَعِيْرُ اونٹ کا بدک کر بھاگ جانا۔ کہا جاتا ہے نَدَّتِ الْكَلِمَةُ: شاذ ہونا۔ کم مستعمل ہونا۔
نَدَّدَ الابلَ اونٹوں کو متفرق کرنا بالشَّیْءِ: بدنام کرنا بفُلانٍ: عیوب ظاہر کرنا۔ قبیح بات سنانا صَوْتَهٗ آواز بلند کرنا۔
اَنَدَّ الابلَ اونٹوں کو متفرق کرنا۔
نَادَّهٗ مُنادَّةً مخالفت کرنا۔
تَنادَّ القَوْمُ: باہم مخالفت کرنا۔ ایک دوسرے سے بدکنا۔ متفرق ہونا۔ تَنادَّتِ الابِلُ: اونٹوں کا بدک کر بھاگ جانا۔
النَادُّ فا۔ اور کہا جاتا ہے "لَيْسَ لَهُمْ نَادٌّ" ان کیلئے رزق نہیں۔ ج نُدَّاد۔
النَدّ ٹیلہ۔ بلند پشتہ۔
النِدّ مثل۔ کہا جاتا ہے "مَا لَهٗ نِدٌّ" اس کی کوئی نظیر نہیں۔ ج اَنْدادٌ۔
النَدِيْد مثل و نظیر۔ ج نُدَدَاءُ۔ مؤنث نَدِيْدَة۔ ج نَدائِد۔ کہا جاتا ہے مالهٗ نَدِيْدٌ اس کی کوئی نظیر نہیں۔
التَنادّ س "يَوْمُ التَّنادِّ و يَوْمُ التَّناد" دال کی تخفیف کے ساتھ بمعنی یوم قیامت۔ کہا جاتا ہے "ذَهَبُوْا انادِيْدَ و تَنادِيْدَ" وہ لوگ ہر طرف پراگندہ ہوگئے۔
نَدأهٗ(ف) نَدأً خوف دلانا۔ ندأ اللَّحْمَ: گوشت کو آگ میں دبانا المَلَّةَ: بھوبھل بنانا عَلَيْهِمْ: ظاہر ہونا۔ سامنے آنا۔
النَدِیْ آگ میں دبایا ہوا گوشت۔
النَدیٰ والنَداْة والنُدْاة۔ آفتاب کے طلوع و غروب کے وقت بادلوں کی سرخی۔ قوس قزح۔ النَداْة والنُداْة: آفتاب کا دائرہ۔ چاند کا ہالہ۔ مال مویشیوں کی زیادتی و بہتات۔

النَّدْأَةُ و النُّدَأَةُ. متفرق گھاس کا ایک حصہ۔ ج نُدَاءٌ.

نَدَبَ (ن) نَدْبًا الْمَيِّتَ: میت پر رونا۔ میت کی خوبیاں شمار کرنا فُلَانًا اِلَى الْاَمْرِ او لِلْاَمْرِ: بلانا۔ برانگیختہ کرنا ہٗ اِلَى الْحَرْبِ: لڑائی کی جانب متوجہ کرنا۔ صفت فاعلی نَادِبٌ. صفت مفعولی مَنْدُوْبٌ اور امر کو مَنْدُوْبٌ اِلَيْهِ کہتے ہیں اور اسم النُّدْبَةُ.

نَدِبَ (س) نَدَبًا و نُدُوْبًا و نُدُوْبَةً الظَّهْرُ: پیٹھ پر زخم کا نشان ہونا۔ صفت ندیب (ندبًا و اندب) الْجُرْحُ: نشان زخم سخت ہونا۔ اَنْدَبَ فُلَانٌ نَفْسَهٗ و بِنَفْسِهٖ: خطرے میں ڈالنا۔ اَنْدَبَ الْجُرْحُ فُلَانًا: نشان ڈالنا بِظَهْرِهٖ و فِيْ ظَهْرِهٖ: نشان چھوڑنا۔

نَدُبَ (ک) نَدَابَةً الرَّجُلُ: زیرک ہونا۔ ہوشیار و چست ہونا۔

اِنْتَدَبَ لِفُلَانٍ: تردید کرنا۔ کہا جاتا ہے "تَكَلَّمَ فَانْتَدَبَ لَهٗ فُلَانٌ" اس نے گفتگو کی اور فلاں نے اس کی تردید کی۔ اِنْتَدَبَهٗ لِاَمْرٍ بلاوے پر جواب دینا اور کہتے ہیں "خُذْ مَا انْتَدَبَ" یعنی لو جو آسان ہو۔

النَّدْبُ. مص. فضائل کی طرف سبقت کرنے والا۔ شریف دانا۔ مردِ کم حاجت۔ ج نُدُوْبٌ و نُدَبَاءُ. فَرَسٌ نَدْبٌ: تیز گھوڑا۔

النَّدَبُ. مص. نشان زخم۔ ج نُدُوْبٌ. گھوڑ دوڑ یا تیر بازی کی شرط کہ جو غالب ہو لے لے۔ تیز تیر پھینکنے والی کمان۔ کہا جاتا ہے "رَمَيْنَ نَدَبًا" یعنی تیز تیز پھینکنے والی کمان چلائی۔ ج اَنْدَابٌ.

النَّدَبَةُ. اسم مرۃ۔ مؤنث النَّدَبِ (و النَّدَبَةُ) نشان زخم جو جسم پر باقی رہ جائے۔ ج نَدَبٌ ج نُدُوْبٌ و اَنْدَابٌ.

النُّدْبَةُ. میت کے محاسن و فضائل بیان کرنا اور کہا جاتا ہے کہ "عَرَبِيٌّ نُدْبَةٌ" یعنی فصیح عربی.

الْمَنْدَبُ. میت پر رونا۔ ج مَنَادِبُ.

الْمِنْدَبِيُّ. مردِ کم حاجت۔

نَدَحَ (ف) نَدْحًا الشَّيْءَ: کشادہ کرنا۔

نَادَحَهٗ. کسی سے کسی چیز کے زیادہ ہونے میں مقابلہ کرنا۔

تَنَدَّحَتْ و انْتَدَحَتِ الْغَنَمُ فِيْ مَرَابِضِهَا او مَسَارِحِهَا: بکریوں کا بیٹھنے کی جگہ یا چراگاہ میں منتشر ہونا۔ متفرق ہونا۔ و تَنَدَّحَتْ پری شکم سے پھولنا۔

النَّدْحُ و النُّدْحُ. کشادگی۔ کثرت۔ پہاڑ کا کنارہ جو تمہارے مقابل ہو۔ ج اَنْدَاحٌ.

النَّدْحُ و النُّدْحُ و النَّدْحَةُ و النُّدْحَةُ. کشادہ زمین۔

النَّدَحُ. بوجھ۔ چیز جس کو تم دور سے دیکھو۔

الْمَنْدُوْحَةُ و الْمُنْتَدَحُ. کشادگی۔ گنجائش۔ کہا جاتا ہے "لَكَ عَنْ هٰذَا الْاَمْرِ مَنْدُوْحَةٌ او مُنْتَدَحٌ" تم کو اس کام میں آزادی ہے اور تم کو اس کا چھوڑنا ممکن ہے "وَلَكَ مُنْتَدَحٌ فِي الْبِلَادِ" تمہارے لیے ملکوں میں گنجائش ہے اَرْضٌ مَنْدُوْحَةٌ: دور کی کشادہ زمین۔

الْمَنَادِحُ. دُور کی کشادہ زمین۔

نَدَخَهٗ (ف) نَدْخًا. ٹکرا دینا۔ سمندر کا مسافر کہتا ہے "اَنْدَخْنَا الْمَرْكَبَ سَاحِلَ كَذَا" ہم نے جہاز کو فلاں ساحل سے ٹکرا دیا۔

تَنَدَّخَ الرَّجُلُ: بڑ ہانکنا۔

الْاَنْدَخُ. بیوقوف عِیِّ کم بولنے والا۔

الْمِنْدَخُ. بری بات کہنے اور سننے میں لاپرواہ۔

نَدَرَ (ن) نَدْرًا و نُدُوْرًا الشَّيْءُ: نادر ہونا۔ کسی چیز میں سے گر کر نمایاں ہونا مِنْ مَوْضِعِهٖ: زائل ہونا فُلَانٌ مِنْ قَوْمِهٖ: نکل جانا الشَّجَرَةُ: پتیاں نکلنا یا سبز ہونا الشَّيْءُ: تجربہ کرنا النَّبَاتُ: پتوں والی ہونا الرَّجُلُ: مرنا الرَّجُلُ فِيْ فَضْلٍ او عِلْمٍ: فضیلت یا علم میں بڑھ جانا۔

نَدُرَ (ک) نَدَارَةً الْكَلَامُ: فصیح ہونا۔ عمدہ ہونا۔ عجیب و غریب ہونا۔

اَنْدَرَ. نادر قول یا فعل کرنا الشَّيْءَ: گرانا الْعَظْمَ: جگہ سے ہٹانا۔

تَنَادَرَ عَلَيْنَا: نوادر بیان کرنا۔ و تَنَادَرُوا الشَّيْءَ: گرانا۔

اِسْتَنْدَرَهٗ. نادر سمجھنا الْقَوْمُ اَثَرَهٗ: پیچھے جانا۔

النَّدْرُ. نادر۔ کہا جاتا ہے "شَيْءٌ نَدْرٌ" نادر چیز یہ وصف بالمصدر ہے۔

النَّدْرَةُ. چاندی یا سونے کا ٹکڑا جو کان میں پایا جائے (و النُّدْرَةُ) کمی۔ کمیابی۔ کہا جاتا ہے "لَا يَكُوْنُ ذٰلِكَ اِلَّا نَدْرَةً وَفِي النُّدْرَةِ" یعنی یہ بہت کم ہے۔

النَّادِرُ. فَا مِنَ الْكَلِمِ: کمیاب۔ شاذ و مخالف قیاس مِنَ الْجَبَلِ: پہاڑ کا نکلا ہوا حصہ۔

النَّادِرَةُ. النَّادِرِ کا مؤنث۔ ج نَوَادِرُ.

نَوَادِرُ الْكَلَامِ: عجیب کلام۔ شاذ۔ فصیح و عمدہ۔ اور کہا جاتا ہے "هُوَ نَادِرَةُ الزَّمَانِ" وہ یکتائے زمانہ ہے۔

النَّدَرٰى. نادر کمیاب اور اسی سے ہے جو کہا جاتا ہے "لَقِيْتُهٗ نَدَرٰى وَفِيْ نَدَرٰى و النَّدَرٰى وَفِي النَّدَرٰى" یعنی میں نے اس سے گاہے ماہے ملاقات کی۔

الْاَنْدَرُ. گیہوں کا کھلیان۔ کھلیان۔ ج اَنَادِرُ.

الْاَنْدَرِيُّ. موٹی سی۔

نَدَسَهٗ (ن) نَدْسًا بِالرُّمْحِ: نیزہ مارنا۔ ہٗ بِكَلِمَةٍ: کسی کے متعلق کوئی کلمہ کہہ دینا۔ نَدَسَ بِهِ الْاَرْضَ: زمین پر پٹک دینا ہٗ عَنِ الطَّرِيْقِ: راستہ سے ہٹانا عَلَيْهِ الظَّنَّ: بدگمانی کرنا الْاَرْضَ بِرِجْلِهٖ: زمین پر پاؤں پٹکنا۔

نَدِسَ (س) نَدَسًا الْغُلَامُ: سمجھدار و زیرک ہونا۔ صفت نَدْسٌ و نَدِسٌ و نَدُسٌ.

نَادَسَهٗ. ایک دوسرے کو نیزہ مارنا۔

تَنَدَّسَ. گر پڑنا۔ کچھڑنا۔ کہا جاتا ہے "نَدَسَ بِهِ الْاَرْضَ فَتَنَدَّسَ" اس نے اس کو زمین پر پٹک دیا اور وہ گر گیا مَاءُ الْبِئْرِ: کنوئیں کے پانی کا بہنا الرَّجُلُ الْاَخْبَارَ و عَنِ الْاَخْبَارِ: خبروں کی جستجو کرنا تاکہ دوسروں سے مخفی خبر معلوم ہو جائے۔

تَنَادَسَ الْقَوْمُ: ایک دوسرے کو برا بھلا کہنا۔

النَدس مص۔ پست آواز۔ پست آواز کو تیز سننے والا۔ سمجھ دار۔
النَدس سمجھ وزیرکی۔
رِماحٌ نَوادِس لگنے والے نیزے۔ زخم کرنے والے نیزے۔
المِنْداس مِنَ النِّساءِ ہلکی پھلکی سمجھ دار عورت۔
المَنْدُوسة گبریلا۔
نَدَش(ض) نَدْشًا و نَدَشا عَنِ الشَّیْ: کھود کرید کرنا القُطنَ روئی دُھننا۔
نَدَص(ن) نَدْصًا و نُدُوْصا الشَّیْ مِنَ الشَّیْ نکل جانا الرَّجُلُ جلدی سے نکلنا علی القَوْم مکروہ چیز کے ساتھ ظاہر ہونا القَوْمَ: لوگوں کے ساتھ شرارت کرنا (نُدُوْصًا) عَیْنُہ گلا گھونٹے ہوئے کی مانند آنکھیں باہر کو نکل پڑنا۔
نَدِصَت(س) نَدَصًا البَثْرَةُ: پھنسی سے دبانے کی وجہ سے خون نکلنا۔
اَنْدَص واسْتَنْدَص حَقَّهُ مِنْ فُلان: حق وصول کرنا۔ حاصل کرنا۔
المِنْداص قوم کے ساتھ ہمیشہ بدی و شرارت کرنے والا۔ ج مَنادِیص۔
امْرأةٌ مِنْداصٌ و نُدصَةٌ بیوقوف بدزبان عورت۔ خفیف العقل عورت۔
ندغ(ف) ندْغا انگلی چھونا۔ ہُ بالرُّمح او الکلام نیزہ مارنا۔ برا کہنا الرَّجُلَ: غمگین کرنا۔ ندغتْهُ العقربُ بچھو کا ڈسنا۔
نُدغ الصَّبِیُّ گدگدایا جانا۔
ندَّغ العَجِینَ: گوندھے ہوئے آٹے پر خشک آٹا ڈالنا۔
نادَغهُ باہم عشق بازی کرنا۔
اَنْدغ بہ برا سلوک کرنا۔
اِنْتَدغ آہستہ ہنسنا۔
النَّدْغ والنِّدغ جنگلی صعتر۔ النَّدْغ شہد۔
النُّدْغة والمِنْدغة ناخن کی جڑ کی سفیدی۔
المِنْدَغ نیزہ باز۔ کلام سے تکلیف پہنچانے والا۔

نَدَف(ض) نَدْفا القُطنَ روئی دُھننا۔ بالعُوْد او المِزهر بربط یا سارنگی بجانا الطَّعامَ کھانا الدابّةَ چوپایہ کو تیز ہانکنا۔
تَدفَتِ السَّماءُ بالثَّلْجِ: آسمان کا برف برسانا۔
نَدَفَتْ(ض) نَدْفا و نَدِیفا و نَدَفانًا الدابّةُ رفتار میں تیزی سے دونوں اگلی ٹانگوں کو پھرانا۔
اَنْدَف بربط کی آواز کی طرف مائل ہونا۔ الدابّةَ چوپایہ کو تیز ہانکنا الکَلْبَ کتے کو پلانا۔
نَدَّف تندیفا القُطنَ روئی دھننا۔
النُّدْفه تھوڑا سا دودھ۔
النَّدّاف دھنیا۔ بربط نواز۔ بہت کھانے والا۔
النِدافة روئی دھننے کا پیشہ۔
النَدِیف مِن القُطنِ دھنی ہوئی روئی۔
المِنْدَف و المِنْدفة روئی دھننے کی کمان۔
نَدَل(ن) نَدْلا الشَّیْ جلدی سے اچک لینا۔ منتقل کرنا الدلوَ مِنَ البئر کنوئیں سے ڈھول کھینچنا بسلْحه پاخانہ کرنا۔
نَدِلَت(س) نَدلا یَدُہُ ہاتھ کا میلا کچیلا ہونا۔
تندّل و تمندل بالمندیل رومال سے پونچھنا۔ سر پر رومال لپیٹنا۔
اِنْتَدل المالَ برداشت کرنا۔
النَدْل مص میل کچیل۔
النُدْل کھانا کھلانے والے خدام۔
المِنْدَل چرمی موزہ۔ عود۔ ج منادل۔
المِنْدَل والمَنْدِیل والمِنْدِیل رومال۔ ج مَنادِل و مَنادِیل المِنْدَل: اُچک لینے والا۔ وہ شخص جو دونوں ہاتھوں سے چلوئے۔
نَدِم(س) نَدَمًا و نَدامة و تندّم علی ما فعلَ پشیمان کرنا۔
اَنْدَمهُ پشیمان کرنا۔
نادَمهُ نِدامًا و مُنادمةً علی الشَّراب ہم نشین ہونا۔

تنادم القَوْمُ علی الشَّراب: ہم نشینی کرنا۔
اِنْتَدمَ الاَمْرُ آسان ہونا۔ کہا جاتا ہے "خُذْ ما اِنْتَدمَ لو جو آسان ہو۔
النادِم پشیمان۔ شرمندہ۔ ج نادِمُوْن و نُدّام۔
النَدْمان پشیمان و شرمندہ۔ ج نَدامیٰ و نِدام (مثل مفرد) مؤنث نَدْمانَةٌ و نَدْمیٰ۔
النَدْمان مجلس شراب کا ہم نشین۔
النَدْم تیز طبیعت۔ زیرک۔
النَدم مص نشان۔
النَدیم و النَدِیمة مجلس شراب کا ساتھی۔ رفیق و ساتھی۔ ج نِدامٌ و نُدَماء و نَدْمان۔
المَنْدَم پشیمانی۔
المَنْدَمة باعث پشیمانی۔
نده(ف) نَدْها الرَّجُلَ: آواز دینا الرَّجُلَ ڈانٹنا۔ چلا کر دھتکارنا الابلَ اکٹھا ہانکنا۔
اِنْتَدہ و اسْتَنْدہ الاَمْرُ درست ہونا۔
النَدْهة و النُدْهة بہت مویشی۔ النَدْهة: آواز۔
النواده دھمکیاں۔
نَدا یندُو نَدْوا القَوْمُ جمع ہونا اور مجلس میں حاضر ہونا القَوْمَ مجلس میں جمع کرنا۔ کہا جاتا ہے "ما یَنْدُوْهم النادی" مجلس میں ان کیلئے گنجائش نہیں الرَّجُلَ: بخشش کرنا۔ جدا ہونا الشَّیْ متفرق ہونا۔
ندی یندی ندی و نداوة و نُدُوّة الشَّیْ تر ہونا۔ الارضُ تری پہنچنا۔ الصَّوْتُ دور کی ہونا۔ اور کہا جاتا ہے "ما نَدِیتُ بشَیْ مِنْ فُلان میں نے فلاں سے کچھ حاصل نہیں کیا۔ و "رمیتُ بصری فلم یَنْدلی شیٌّ" میں نے نگاہ ڈالی میرے لیے کوئی چیز متحرک نہیں ہوئی "وما ندِینی مِنْ فُلان شَیٌّ اکرهه" فلاں سے مجھ کو ایسی چیز نہیں پہنچی جس کو میں ناپسند کرتا ہوں و "لَمْ یَنْد مِنْهُمْ نادٍ" یعنی ان میں سے کوئی باقی

نہیں رہا۔
نَدَّی تَندِیَةَ الشَّیْءَ تر کرنا الفرسَ: گھوڑے کو پلانا۔ پسینہ آنے تک دوڑانا۔
نَادَی مُنادَاةً و نِدَاءً الرَّجلَ و بالرَّجُلِ پکارنا فُلَانًا مجلس میں ہم نشین ہونا۔ مفاخرت کرنا۔ نَادَیٰ بِسِرِّہٖ بھید ظاہر کرنا الشَّیْءَ: دیکھنا اور جاننا فُلَانًا: مشورہ کرنا النَّبْتُ: نباتات کا ظاہر ہونا اور گنجان ہونا۔ کہا جاتا ہے "نَادَی الطَّرِیْقُ لِفُلَانٍ و نَادَاہُ" یعنی فلاں کیلئے راستہ ظاہر ہو گیا۔
اَنْدَی اِنْدَاءً الرَّجُلُ بہت داد و دہش والا ہونا۔ سخی ہونا۔ صاحب فضل ہونا الشیءَ تر کرنا الکَلَامُ: بد انجامی کے خوف سے کہنے والے یا سننے والے کو پسینہ لانا۔
تَنَدَّی الرَّجُلُ: سخی ہونا۔ مہربان ہونا۔ سیراب ہونا۔ کہا جاتا ہے "شَرِبَ حَتّٰی تَنَدَّی" اس نے پیا یہاں تک کہ سیراب ہو گیا الْمَکَانُ: گیلا ہونا۔
تَنَادَی الْقَوْمُ: ایک دوسرے کو پکارنا (وانْتَدَی) الْقَوْمُ: مجلس میں جمع ہونا۔ و انْتَدَی الرَّجُلُ: مجلس میں حاضر ہونا۔ کہا جاتا ہے "ما انْتَدَیْتُ مِنْهُ شَیْئًا" میں نے اس سے کوئی خیر حاصل نہیں کی۔
النَّدَیٰ۔ س۔ بارش۔ سبز گھاس۔ شبنم۔ تر مٹی۔ بخور کے مانند ایک چیز جس سے خوشبودار کرتے ہیں۔ انتہا۔ بخشش۔ فضل و خیر۔ چربی۔ ج اَنْدَاء و اَنْدِیَة۔
النِّدَاء و النُّدَاء۔ پکار۔ آواز۔
النَّدْوَة۔ اسم مرۃ۔ جماعت۔ مجلس۔ دارُ النَّدْوَة: مجلس مشورہ۔ النَّدْوَة: بخشش۔ مشورہ۔
النُّدْوَة۔ اونٹوں کے پانی پینے کی جگہ۔
النَّدِیّ و النَّدِیَ۔ گیلا۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ نَدِیُّ الْکَفِّ و نَدِیُّ الْکَفِّ" فلاں فیاض و سخی ہے مؤنث نَدِیَّة و نَدِیَّة۔ النَّدِیّ۔ مجلس۔ اور کہا جاتا ہے "هُوَ نَدِیُّ الصَّوْتِ" وہ بلند آواز ہے۔

النَّدْیَان گیلا۔
النَّادِی فا۔ مجلس جب تک کہ لوگ اس میں موجود رہیں۔ ج اَنْدِیَة و نَوَادٍ و ج اَنْدِیَات۔
النَّادِیَة۔ النادی کا مؤنث ج نَادِیَات و نَوَادٍ و نَادِیَاتُ الشَّیْءِ چیز کے اوائل۔ و نَوَادِی الدَّهْرِ حوادث زمانہ۔ النَّوَادِی: گوشے۔ متفرق اونٹنیاں نَخْلٌ نَادِیَةٌ پانی سے دور کھجور کے درخت۔
الاَنْدَی اسم تفضیل۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ اَنْدَی مِنْ فُلَانٍ" فلاں فلاں سے زیادہ فیاض ہے "وَهُوَ اَنْدَی صَوْتًا مِنْهُ" وہ اس سے زیادہ بلند آواز ہے۔
التَّنَادِی۔ س۔ یَوْمُ التَّنَادِ یوم قیامت۔
التَّندِیَة۔ س۔ تَندِیَةُ الْخَیْلِ: گھوڑوں کو چھریرا بنانا اور دوڑانا یہاں تک کہ پسینہ آ جائے اور ڈھیلا پن جاتا رہے۔
المَندَی۔ گھوڑوں کو چھریرا بنانے اور دوڑانے کی جگہ۔
المُندِیَة۔ ایسا کلمہ جو حیا کی وجہ سے پیشانی کو پسینہ آلود کردے۔ ج مُندِیَات۔
المُنتَدَی۔ مجلس۔
نَذَّ (ن) نَذِیذًا۔ رینٹ یا کھنکھار نکلنا۔ پیشاب کرنا۔
النَّذِید۔ س۔ رینٹ۔ کھنکھار۔ تھوک۔
نَذَخَ (ف) نَذْخًا و اَنْذَخَ البَعِیْرُ: اونٹ کا تیز دوڑنا۔
نَذَرَ (ن ض) نَذْرًا و نُذُوْرًا۔ نذر ماننا۔ غیر واجب کو اپنے اوپر واجب کرنا جیسے کہا جاتا ہے "نَذَرَ مَالَهُ" و "نَذَرَ عَلَی نَفْسِهِ لِلّٰهِ مِنَ الْمَالِ کَذَا" و نَذَرَ الْجَیْشُ فُلَانًا: فوج کا کسی کو دیدبان بنانا۔ الْاَبُ الْوَلَدَ: خادم کلیسا بنانا۔
نَذِرَ (س) نَذْرًا بِهٖ: جاننا اور چوکنا ہونا اور تیاری کرنا۔ کہا جاتا ہے "نَذِرُوْا بِالْعَدُوِّ" وہ دشمن سے واقف ہو کر چوکنا ہو گئے۔
اَنْذَرَہٗ بِالْاَمْرِ اِنْذَارًا و نَذِیْرًا و نُذْرًا و نُذُرًا و نُذُرًا جتلانا اور انجام سے ڈرانا۔ (چار آخر کے مصدر غیر قیاسی ہیں۔)
تَنَاذَرَ الْقَوْمُ: ایک دوسرے کو ڈرانا۔ تَنَاذَرُوْا الْعَدُوَّ: دشمن سے ایک دوسرے کو خوف دلانا۔
اِنْتَذَرَ عَلٰی نَفْسِهٖ کَذَا واجب کرنا۔
اَلنَّذْرُ س۔ تاوان زخم۔ کہا جاتا ہے "قَضٰی بِالنَّذْرِ" اس نے تاوان زخم ادا کیا۔ ہر وہ چیز جو اللہ کے لیے مانی جائے۔ ج نُذُوْر۔
النُّذْرَی و النُّذُر و النِّذَارَة ڈرانا۔
النَّاذِر۔ فا۔ "فُلَانٌ نَاذِرٌ اِلَیَّ بِعَیْنِهٖ مُنْذِرٌ" فلاں میری طرف تیز نظر سے گھور رہا ہے۔
النَّذِیْر۔ س۔ اسم بمعنی انذار۔ ڈرانے والا قاصد۔ بڑھاپا۔ اس لیے کہ قرب موت سے ڈراتا ہے۔ ج نُذُر۔
النَّذِیْرَة۔ نذر میں جو دیا جائے۔ دیدبان۔ ڈرانا۔ ج نَذَائِر۔
الْمُنْذِر۔ فا۔ ڈرانے والا۔ اَبُو الْمُنْذِر مرغ کی کنیت۔ ابْنُ الْمُنْذِر: حیرہ کے ایک بادشاہ کی کنیت جس کا نام نعمان تھا۔
المَنَاذِرَة۔ شاہان حیرہ۔
الْمُتَنَاذِر۔ فا۔ شیر۔
نَذَعَ (ف) نَذْعًا الْمَاءُ اَو الْعَرَقُ: پانی ٹپکنا۔ پسینہ نکلنا۔
النَّذْعَة۔ پانی وغیرہ کا قطرہ۔
نَذُلَ (ک) نَذَالَةً و نُذُوْلَةً۔ خسیس و حقیر ہونا۔ دین یا حسب میں کمتر درجہ کا ہونا۔ صفت نَذْلٌ ج اَنْذَال و نُذُوْل۔ و نَذِیْل۔ ج نُذَلَاء و نِذَال۔
النَّرْجِس و النِّرْجِس۔ نرگس۔ واحد نَرْجِسَة (دخیل)
النَّارَجِیْل و النَّارْجِیْل۔ ناریل واحد نَارَجِیْلَة اور اسی سے ہے النَّارَجِیْلَة بمعنی گڑگڑی حقہ۔ عوام ارکیلة کہتے ہیں۔
النَّرْد۔ کھجور کے پتوں کا بنا ہوا تھیلا جس کا نچلا حصہ چوڑا ہوتا ہے۔ ایک قسم کا کھیل جس کو ار

شیر بن بابک شاہ ایران نے ایجاد کیا تھا۔
النَّرْدِیْن والنَّارْدِیْن. ایک خوشبودار پودہ۔ سنبل رومی۔
النَّرْنج والنَّارَنْج. لیموں۔
نَزَّ (ض) نَزًّا و نَزِیْزًا و اَنَزَّ الْمَکَانُ: بہت چشموں والی جگہ ہونا۔ کثرت سے پانی رسنے والی جگہ ہونا۔ کثرت سے سوتا ہونا۔ نَزَّ الْوَتَرُ: تیر پھینکتے وقت تانت کا حرکت کرنا۔ نَزَّ فُلَانٌ عَنِّی: دور ہونا اور اکیلا ہونا (نَزِیْزًا) الظَّبْیُ: ہرن کا دوڑنا۔ آواز نکالنا۔ اَنَزَّ الشَّیْئُ: سخت ہونا۔
نَزَّزَ فُلَانًا عَنْ کَذَا: پاک کرنا۔ دور کرنا۔
نَزَّزَتِ الظَّبْیَةُ وَلَدَهَا: پرورش کرنا۔
نَازَّهٗ مُنَازَّةً. خطاب میں باہم مقابلہ کرنا۔
النِّزُّ والنَّزُّ. زمین سے رس کر بہنے والا پانی۔ سوتا۔ ج نُزُوْز. النَّزُّ والنِّزُّ: خوش طبع۔ تیز فہم۔ جو ایک جگہ قرار سے نہ رہے۔ اور کہا جاتا ہے مَکَانٌ نَزٌّ رس کر پانی بہنے کی جگہ و "رَجُلٌ نِزُّ شَرٍّ" برائی کے ساتھ لازم رہنے والا مرد۔
النَّزَّةُ. اسم مرۃ۔ زبردست خواہش۔
اَرْضٌ نَزَّةٌ رس کر پانی بہنے کی زمین۔ نَاقَةٌ نَزَّةٌ سبک اونٹنی۔
النِّزَاز. جھگڑا کرنا۔ مقابلہ کے طور پر کسی چیز کی رغبت کرنا۔ باہم چمٹنا۔ اور کہا جاتا ہے "هُوَ نِزَازُ شَرٍّ" وہ برائی کے ساتھ لازم رہنے والا ہے۔
النَّزَّاز. اسم مبالغہ۔
النَّزِیْز. مص۔ ہلکا پھلکا۔ کثیر الحرکت خوش طبع۔ خواہش مند۔ کہا جاتا ہے "هُوَ نَزِیْزُ شَرٍّ" وہ برائی کے ساتھ لازم رہنے والا ہے۔
الْمِنَزُّ. بہت حرکت کرنے والا۔ گہوارہ۔ کہا جاتا ہے "الصَّبِیُّ فِی الْمِنَزِّ" بچہ گہوارے میں ہے۔
نَزَأَ (ف) نَزْءًا و نُزُوْءًا بَیْنَ الْقَوْمِ: برانگیختہ کرنا اور فساد ڈالنا (نَزْأً) عَلٰی فُلَانٍ: حملہ کرنا فُلَانًا عَلَیْهِ: اکسانا، برانگیختہ کرنا هٗ عَنْ کَذَا: رد کرنا۔ ہٹا دینا۔

نُزِئَ بِکَذَا: شیفتہ ہونا۔ صفت مفعولی مَنْزُوْءٌ بِهٖ.
رَجُلٌ نَزَّاءٌ. بہت شیفتہ و فریفتہ۔
النَّزِئُ. چھوٹی مشک۔
نَزَبَ (ض) نَزْبًا و نُزَابًا و نَزِیْبًا. الظَّبْیُ: ہرن کا آواز نکالنا۔
تَنَازَبُوْا بِالْاَلْقَابِ: ایک دوسرے کو بُرا لقب دینا۔
النَّزَب. لقب۔ ج اَنْزَاب.
النَّیْزَب. نر ہرن۔ بیل۔
نَزَجَ (ن) نَزْجًا الْغُلَامُ: لڑکے کا ناچنا۔
نَزَحَ (ف) نَزْحًا و نُزُوْحًا. دور ہونا۔
نَزَحَتِ الْبِئْرُ: کنوئیں میں بہت کم پانی ہونا یا ختم ہونا۔ صفت نَازِحٌ و نَزُوْحٌ و نَزَحٌ. کہا جاتا ہے "مَاءٌ لَا یَنْزَحُ" پانی جو ختم نہ ہو (و اَنْزَحَ) الْبِئْرَ: پانی نکالنا یہاں تک کہ بہت کم ہو جائے یا ختم ہو جائے۔
الْقَوْمُ: کم پانی کے کنوئیں والے ہونا۔
نُزِحَ بِفُلَانٍ: اپنے وطن سے بہت دور چلا جانا۔
اِنْتَزَحَ عَنْ دِیَارِهٖ: اپنے وطن سے دور ہونا۔
تَنَازَحَ. دور ہونا۔
النَّزَح. گدلا پانی۔ کنواں جس کا زیادہ یا تمام پانی نکال دیا گیا ہو۔ ج اَنْزَاح.
النَّازِح والنَّزِیْح والنَّزُوْح دور۔
الْمُنْتَزَح. دوری۔ کہا جاتا ہے "هُوَ بِمُنْتَزَحٍ مِنْ کَذَا" وہ اس سے دوری پر ہے۔
قَوْمٌ مَنَازِیْح. اپنے وطن سے دور لوگ۔
الْمِنْزَحَة. ڈول یا اس کے مانند کوئی چیز جس سے پانی نکالیں۔ ج مَنَازِح
نَزَرَهٗ (ن) نَزْرًا. سوال کرنے میں اصرار کرنا۔ جلدی کرنا۔ نَزَرَ الشَّیْئَ کم سمجھنا فُلَانًا: حکم دینا۔ حقیر سمجھنا۔ کسی کے پاس جو کچھ ہو اس کو تھوڑا تھوڑا کر کے وصول کرنا
الشَّرَابُ فُلَانًا: [illegible] کر دینا۔
نَزُرَ (ک) نَزْرًا و نُزْرَةً و نَزَارًا و نَزَارَةً

و نُزُوْرَةً. کم ہونا (نَزَارَةً) الرَّجُلُ: بے برکت ہونا النَّاقَةُ: کم دودھ والی ہونا۔
نَزَّرَ و اَنْزَرَ الْعَطَاءَ: کم دینا۔
تَنَزَّرَ الشَّیْئُ: کم ہونا۔ تَنَزَّرَ مِنَ الشَّیْئِ: کم لینا۔
النَّزْر والنَّزِیْر. بہت کم۔ نَزِیْر کی جمع نُزْر. رَجُلٌ نَزْرٌ. بے برکت مرد۔ النَّزْر. اونٹنی کے تھن کا ورم۔ اور کہا جاتا ہے "مَا جِئْتَ اِلَّا نَزْرًا" تم بہت تاخیر سے آئے۔
النَّزْرَة والنَّزُوْر. مِنَ النِّسَاءِ: کم بچہ یا کم دودھ والی عورت۔ النَّزُوْر: کم بولنے والا۔ ہر تھوڑی چیز۔ ج نُزُر.
الْمَنْزُوْر. بہت کم۔ اور کہا جاتا ہے "اَعْطَاهُ عَطَاءً مَنْزُوْرًا" اس نے اس کو ایسا عطیہ دیا جس میں بہت اصرار کرنا پڑا "وَعَطَاءٌ غَیْرُ مَنْزُوْرٍ" اور ایسا عطیہ جس میں اصرار کرنا نہ پڑے۔
نَزَعَ (ض) نَزْعًا الشَّیْئَ مِنْ مَکَانِهٖ: اکھیڑنا الْاَمِیْرُ الْعَامِلَ: معزول کرنا بِالسَّهْمِ: تیر پھینکنا فِی الْقَوْسِ: کمان کھینچنا عَنِ الْقَوْسِ: کمان سے پھینکنا الدَّلْوَ و بِالدَّلْوِ: کھینچنا۔ ڈول نکالنا یَدَهٗ: گریبان سے نکالنا الشَّمْسُ: آفتاب کا مغرب کی طرف جانا الْمَرِیْضُ: بیمار کا قریب الموت ہونا۔
نَزَعَ (ض) نُزُوْعًا عَنْ کَذَا: رکنا۔ باز رہنا الْوَلَدُ اَبَاهُ و اِلٰی اَبِیْهِ: مشابہ ہونا۔
نَزَعَ (ف) نَزْعًا مَعْنًی جَیِّدًا: عمدہ معنی نکالنا۔
نَزَعَ (ف) نِزَاعًا و نُزُوْعًا اِلٰی اَهْلِهٖ: مشتاق ہونا (نِزَاعًا) اِلَی الشَّیْئِ: جانا۔ کہا جاتا ہے "لَهٗ نَزْعَةٌ اِلٰی کَذَا" اس کو فلاں چیز کی طرف میلان ہے۔
بِفُلَانٍ اِلٰی کَذَا: بلانا: دعوت دینا۔
نَزِعَ (س) نَزَعًا. کنپٹیوں پر سے گنجا ہونا۔ صفت اَنْزَعُ. مؤنث نَزْعَاءُ [illegible] نہیں بلکہ اَنْزَع کی مؤنث زَعْرَاءُ ہے)
نَازَعَ نِزَاعًا الْمَرِیْضُ: بیمار کا قریب الموت

ہونا۔نازعه نزاعًا و مُنازعۃً۔ جھگڑا کرنا۔
نَازَعَہُ الثَّوْبَ: کپڑے سے کھینچنا۔ اور اسی سے ہے "اَرْضِیْ تَنَازِعُ اَرْضَکُمْ" یعنی میری زمین تمہاری زمین سے متصل ہے۔
نَازَعَ اِلَی اَھْلِہٖ: مشتاق ہونا۔فلانًا: مصافحہ کرنا۔الْکَاسَ: پیالہ دینا۔
نَزَّعَ الشَّیْءَ مِنْ مَکَانِہٖ: اکھیڑنا۔
اَنْزَعَ الرَّجُلُ: کنپٹیوں پر سے گنجا ہونا۔
تَنَزَّعَ اِلَیْہِ: دوڑ کر جانا۔
تَنَازَعَ الْقَوْمُ: اختلاف کرنا۔ تَنَازَعُوْا الشَّیْءَ: باہم کھینچنا۔الْکَاسَ: پیالہ دینا۔فِی الشَّیْءِ: جھگڑا کرنا۔
اِنْتَزَعَ الشَّیْءُ: اُکھڑنا۔الشَّیْءَ: اکھیڑنا۔ رکنا۔ باز رہنا۔اِنْتَزَعَ بِالشِّعْرِ اَوِ الْاٰیَۃِ: شعر یا آیت کو بطور شاہد و مثال کے پیش کرنا اور کوئی شخص عمدہ معنی پیش کرے تو کہا جاتا ہے "قَدِ انْتَزَعَ مَعْنًی جَیِّدًا۔"
اِسْتَنْزَعَہُ عَنِ الشَّیْءِ: رُک جانے کو کہنا۔ کہا جاتا ہے "رَاٰہُ مُکِبًّا عَلَی الشَّرِّ فَاسْتَنْزَعَہٗ" اس نے اس کو برائی میں منہمک دیکھا تو اس سے باز رہنے کو کہا۔
النَّزْعُ والنِّزَاعُ والمُنَازَعَۃ و نَزْعُ الْحَیٰوۃِ: قرب موت کی حالت۔
النِّزاع النِّزَاعَۃ والمُنَازَعۃ۔ جھگڑا خصومت۔
النَّزَعَۃ۔ نازع کی جمع۔ تیر پھینکنے والے اور عرب کے امثال میں سے ہے "عَادَ السَّھْمُ اِلَی النَّزَعَۃِ" یعنی حق، حق دار کو مل گیا۔
النَّزَعَۃ: کنپٹیوں پر بال جھڑ جانے کی جگہ۔ ج نزعات۔ النزعۃ: پہاڑی راستہ۔
النَّازِعُ۔ فا۔ مسافر۔ ج نَزَعَۃٌ و نُزَّاعٌ و نُزَّعٌ مؤنث نَازِعَۃٌ۔ ج نَوَازِعُ و نَازِعَاتٌ۔ کہا جاتا ہے "شَاۃٌ نَازِعٌ" یعنی وہ بکری جو بکرے کی طالب ہو۔
النَّزِیْعُ۔ مسافر۔ دور۔ کہا جاتا ہے "مَکَانٌ نَزِیْعٌ" دور کی جگہ۔ کم گہرا کنواں۔ وطن کا مشتاق۔ لونڈی بچہ۔ شریف۔ اور ایسا ہی "فَرَسٌ نَزِیْعٌ" اصیل گھوڑا۔ ج نُزَّاعٌ۔
نُزَّاعُ الْقَبَائِلِ: اجنبی لوگ جو دوسرے قبائل کے پڑوس میں رہیں۔النَّزِیْعُ: اکھیڑا ہوا۔ ثَمَرٌ نَزِیْعٌ: توڑا ہوا پھل۔مؤنث نَزِیْعَۃٌ ج نَزَائِع۔
النَّزِیْعَۃ مِنَ النِّسَاءِ: وہ عورت جس کی شادی دوسری قوم میں کی گئی ہو۔وہ عورت جو اپنے وطن کی مشتاق ہو مِنَ النَّجَائِبِ: وہ اصیل اونٹنیاں جو دوسرے ملک میں لے جائی گئی ہوں ج نَزَائِع۔ النَّزَائِعُ: چوپائی ہو مِنَ الْاِبِلِ والخَیْلِ: مسافروں سے چھینے ہوئے اونٹ یا گھوڑے۔
النَّزُوْعُ وطن کا مشتاق۔بِئْرٌ نَزُوْعٌ: کم گہرا کنواں۔فَلَاۃٌ نَزُوْعٌ: دور کا بیابان۔ ج نُزُعٌ و نَزَائِعُ۔
النُّزَاعَۃ ہاتھ سے اکھیڑ کر پھینکی ہوئی چیز۔
الْاَنْزَعُ۔ کنپٹیوں سے گنجا۔مؤنث نَزْعَاءُ۔
الْمَنْزَعُ کھینچنے کی جگہ۔ ج مَنَازِعُ۔
الْمِنْزَعُ سخت کھینچنے والا۔ دور پھینکا ہوا تیر۔
الْمِنْزَعَۃ۔ جھگڑا۔ شہد اٹھانے کی چوڑی لکڑی۔
الْمَنْزَعَۃ و الْمَنْزِعَۃ۔ ہمّت۔ کہا جاتا ہے فُلَانٌ بَعِیْدُ الْمَنْزَعَۃِ فلاں بڑی ہمّت والا ہے۔انجام کار و تدبیر کہ جس کی طرف آدمی رجوع کرے اور کہا جاتا ہے "شَرَابٌ طَیِّبُ الْمَنْزَعَۃِ لذیذ شراب۔
نَزَغَہُ (ف) نَزْغًا انگلی چھونا یا نیزہ مارنا۔ تھوڑی سی حرکت دینا۔عیب لگانا۔ غیبت کرنا۔ ہُ بِکَلِمَۃٍ طعن و تشنیع کرنا۔
نَزَغَ (ف ض) نَزْغًا بَیْنَ الْقَوْمِ: فساد ڈالنا اور کہا جاتا ہے "نَزَغَ الشَّیْطَانُ بَیْنَھُمْ" شیطان نے بعض پر بعض کو ورغلا دیا۔"نَزَغَہُ الشَّیْطَانُ اِلَی الْمَعَاصِیْ" شیطان نے اس کو گناہوں پر اکسادیا۔
النَّزْغُ مص۔ اکسانے والا کلام۔نَزْغُ الشَّیْطَانِ شیطانی وسوسے۔وہ چیزیں جن سے انسان گناہوں میں آلودہ ہو جائے۔
النَّزْغَۃ۔ نَزْغ کا اسم مرۃ۔ طعن و تشنیع۔ ج نَزَغَات۔
النَّزَّاغ والمِنْزَغ والمِنْزَغَۃ قوم کے درمیان فساد ڈالنے والا۔
النَّازِغَۃ۔ نَازِغ کا مؤنث۔ ج نَوَازِغ
النَّوَازِغ: فساد ڈالنے والیاں۔
النَّزِیْغَۃ۔ برا کلمہ۔
نَزَفَ (ض) نَزْفًا۔ مَاءَ الْبِئْرِ: کنوئیں سے سارا پانی نکال ڈالنا۔الْبِئْرُ: کنوئیں کا پانی نکالا جانا دَمَ فُلَانٍ: پچھنا یا فصد سے خون نکالنا۔عَبْرَتَہٗ: آنسو ختم کرنا۔الدَّمُ فُلَانًا: بہت خون نکل جانا۔
نُزِفَ مَاءُ الْبِئْرِ: کنوئیں سے سارا پانی نکالا جانا۔الرَّجُلُ: بے عقل ہونا یا بدمست ہونا۔فِی الْخُصُوْمَۃِ: حجت و دلیل سے خاموش ہو جانا و نُزِفَ الرَّجُلُ دَمًا: نکسیر چل کے سارا خون نکل جانا۔
نَزِفَتْ (س) نَزَفًا عَبْرَتُہٗ: آنسو خشک ہونا۔
اَنْزَفَ الْبِئْرَ: کنوئیں سے سارا پانی نکال لینا۔ الْعَبَرَاتِ: آنسو ختم کر دینا۔اَنْزَفَتِ الْبِئْرُ: کنوئیں سے سارا پانی نکل جانا۔ اَنْزَفَ الرَّجُلُ: نادار ہونا۔ بدمست ہونا۔ بے عقل ہونا۔ جھگڑے میں حجت منقطع ہونا۔
اِسْتَنْزَفَ۔ الدَّمْعَ و الْمَاءَ: سب نکال لینا۔
النَّزْفُ۔ مص۔ نَزْفُ الدَّمِ: خون کا بہنا۔
النُّزْفُ۔ کنوئیں کا پانی نکالنا۔ بہت خون نکل جانے سے کمزوری۔
النَّازِفُ۔ فا۔ عِرْقٌ نَازِفٌ: رگ جس سے خون جاری نہ ہو۔ ج نُزُف۔
النُّزْفَۃ۔ تھوڑا سا پانی وغیرہ۔ ج نُزَف۔
النَّزُوْفُ۔ کنواں جس کا سارا پانی ہاتھ سے نکال لیا گیا ہو۔
نَزَافِ۔ اسم فعل بمعنی اَمر۔ کہا جاتا ہے "نَزَافِ مَاءَ الْبِئْرِ" یعنی کنوئیں کا سارا پانی نکال لو۔
النَّزِیْفُ والنَّزُوْفُ۔ کثرت سے خون نکل جانے کی وجہ سے کمزور۔ پیاس سے خشک زبان

حق ظاہر ہو گیا اللَّوْنُ: بہت سفید ہونا
الشَّارِبُ. پیاسے کا پیاس بجھانا لازم بِه: جننا۔ کہا جاتا ہے "قَبَّحَ اللّٰهُ اُمًّا نَصَعَتْ بِه" اللہ اس ماں کا بُرا کرے جس نے اس کو جنا ہے (و اَنْصَعَ) بِالْحَقِّ: حق کا اقرار کر کے ادا کرنا۔
اَنْصَعَ لِلشَّرِّ: برائی کے درپے ہونا۔
النَّصْعُ والنِّصْعُ والنُّصْعُ. بہت سفید چمڑا یا کپڑا۔
النِّصَعُ. چمڑے کا فرش جس پر مجرم کو قتل کیا جاتا تھا۔
النَّاصِعُ والنَّصِيعُ. خالص۔ صاف۔ کہا جاتا ہے "اَصْفَرُ نَاصِعٌ اَبْيَضُ نَاصِعٌ حَقٌّ نَاصِعٌ" خالص حق۔ حَسَبٌ نَاصِعٌ خالص حسب۔ کہا جاتا ہے حُمْرٌ نُصَّاعٌ یعنی خالص سرخ۔ حُمْرَةٌ نَصَّاعَةٌ: خالص سُرخی۔
المَنَاصِعُ. قضاء حاجت کے مقامات۔ واحد مَنْصَعٌ.
نَصَفَهُ (ن ض) نَصْفًا. آدھے تک پہنچنا۔ کہا جاتا ہے "نَصَفْتُ عُمْرِیْ" میں اپنی آدھی عمر کو پہنچا۔ و "نَصَفْتُ الْكِتَابَ" میں آدھی کتاب تک پہنچا۔ نَصَفَ النَّهَارُ وَغَيْرُهُ: دن کا آدھے تک پہنچنا (نَصْفًا و نَصَافًا و نِصَافًا و نَصَافَةً و نِصَافَةً) الرَّجُلَ: خدمت کرنا۔
نَصَفَ (ن) نَصْفًا و نَصَافَةً و نِصَافَةً الشَّیْءَ: آدھا لینا القَوْمَ: آدھا وصول کرنا۔ الشَّیْءَ بَیْنَ الرَّجُلَیْنِ: آدھا آدھا تقسیم کرنا۔
القَدَحَ: پیالہ سے آدھا پینا (ن) نَصَفَ نُصُوْفًا) النَّخْلُ: کچھ سُرخ کچھ سبز کھجوروں والا ہونا۔
نَصَّفَ الشَّیْءَ: آدھا آدھا کرنا۔ آدھا لینا۔ النَّهَارُ: دن کا آدھا ہونا رَاْسُ فُلَانٍ: سر کا آدھا سفید آدھا سیاہ ہونا ادھیڑ عمر والا ہونا الجَارِیَةُ: اوڑھنی اوڑھانا الرَّجُلَ النَّخْلُ: کچھ سرخ کچھ سبز کھجوروں والا ہونا۔

اَنْصَفَ الشَّیْءُ: آدھے تک پہنچنا الشَّیْءَ: آدھا لینا الرَّجُلُ: انصاف ور ہونا المُسَافِرُ: آدھے دن چلنا الخَصْمَیْنِ: انصاف سے فیصلہ کرنا مِنْ فُلَانٍ: پورا حق وصول کرنا فُلَانًا: خدمت کرنا الماءُ الْاِنَاءَ: آدھے تک بھرنا۔ اور کہا جاتا ہے "اَنْصَفْتُ الْمَاءَ الْاِنَاءَ" آدھے تک برتن کو پانی سے بھر دیا۔
نَاصَفَهُ مُنَاصَفَةً. آدھا آدھا بانٹنا نَاصَفَهُ الْمَالَ: آدھا مال دینا۔
تَنَصَّفَ الْاَمِيْرَ: انصاف کرنے کی درخواست کرنا۔ الشَّيْبُ فُلَانًا: تمام بال سفید ہونا الرَّجُلَ: خدمت کرنا فُلَانٌ فُلَانًا: خدمت کرانا۔ بھلائی طلب کرنا۔ مطیع ہونا الشَّیْءَ: آدھا لینا۔ اور کہا جاتا ہے "تَنَصَّفْنَاكَ بَيْنَنَا" یعنی ہم نے تم کو اپنے درمیان کر لیا۔
اِنْتَصَفَ النَّهَارُ وَغَيْرُهُ: دن کا آدھے تک پہنچنا سَهْمُهُ فِی الصَّيْدِ: تیر کا شکار کے جسم میں آدھا داخل ہونا الشَّیْءَ: آدھا لینا۔
تَنَصَّفَ و اِنْتَصَفَ مِنْ فُلَانٍ: انصاف چاہنا۔ حق لینا۔ بدلہ لینا۔ تَنَصَّفَتْ و اِنْتَصَفَتِ الْجَارِيَةُ: اوڑھنی اوڑھنا۔
تَنَاصَفَ الْقَوْمُ: ایک دوسرے سے انصاف کرنا۔
اِسْتَنْصَفَ. انصاف کرنا مِنْ فُلَانٍ: پورا حق وصول کرنا۔
النِّصْفُ. بتثلیث النون: کسی چیز کا آدھا ج اَنْصَافٌ.
النَّصَفُ. درمیانی عمر والا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ نَصَفٌ" ج نَصَفُوْنَ و اَنْصَافٌ و اِمْرَاَةٌ نَصَفٌ ج نُصُفٌ و نُصُفٌ و اَنْصَافٌ اور کہا جاتا ہے "اِنَّ فُلَانَةً لَعَلٰی نَصَفِهَا" یعنی فلاں عورت آدھی جوانی پر ہے (والنَّصَفَةُ) انصاف و عدل۔
النَّصَفُ وَقَدْ تثلث النون انصاف رَجُلٌ نَصَفٌ: درمیانی عمر یا قد والا۔ اور اسی طرح کہا جاتا ہے "اِمْرَاَةٌ نَصَفٌ و رِجَالٌ او نِسَاءٌ نَصَفٌ" واحد ہی کا لفظ مذکر مؤنث واحد جمع سب میں مستعمل ہے۔

النَّصِيفُ. آدھا۔ ہر وہ چیز جو سر کو چھپائے جیسے اوڑھنی اور عمامہ وغیرہ مِنَ الْبُرْدِ: دو رنگوں والی چادر۔
النَّاصِفُ. فا۔ خادم ج نُصَفٌ و نَصَفَةٌ و نُصَّافٌ.
النَّاصِفَةُ: النَّاصِفُ کا مؤنث۔ نَاصِفَةُ الْمَاءِ: نالی۔ ج نَوَاصِفُ.
النَّصْفَانُ مِنَ الْآنِيَةِ وَنَحْوِهَا: نصف تک بھرا ہوا برتن۔ مؤنث نَصْفَی
الْاَنْصَفُ. بہت انصاف کرنے والا اور یہ اَنْصَفَ سے اسم تفضیل خلافِ قیاس ہے۔
المَنْصَفُ والمَنْصِفُ مِنَ الطَّرِيْقِ: راستے کا آدھا۔
المِنْصَفُ والمَنْصَفُ. خادم۔ مؤنث۔ مَنْصَفَةٌ ج مَنَاصِفُ.
المُنَصَّفُ. مث۔ شراب جس کو پکا کر آدھا کر دیا گیا ہو۔
مُنْتَصَفُ الشَّیْءِ و مَنْصَفُهُ. ہر چیز کا درمیان۔
المُتَنَاصِفُ مِنَ الرِّجَالِ: سڈول بدن کا مرد۔ مَكَانٌ مُتَنَاصِفٌ: برابر برابر اجزاء والی جگہ۔
نَصَلَ (ن) نَصْلًا السَّهْمَ: تیر میں پیکان لگانا السَّهْمُ: پیکان لگنا۔
نَصَلَ (ن) نَصْلًا و نُصُوْلًا مِنْ كَذَا نکلنا۔ کہا جاتا ہے "نَصَلَ السَّهْمُ مِنْ نَصْلِهِ" تیر پیکان سے نکل گیا۔ "ونَصَلَتِ الْخَيْلُ مِنَ الْغُبَارِ" گھوڑے غبار سے نکل گئے و "نَصَلَ الطَّرِيْقُ مِنْ مَوْضِعِ كَذَا" راستہ فلاں جگہ سے نکل گیا۔ نَصَلَتِ اللِّحْيَةُ: داڑھی سے خضاب کا رنگ زائل ہونا
اللَّسْعَةُ او الحُمَةُ: ڈنگ کا اثر اتر جانا۔ و نَصَلَ بِحَقِّیْ صَاغِرًا: نکالنا مِنْ بَيْنِ الْجِبَالِ: ظاہر ہونا النَّاقَةُ: اونٹوں سے آگے بڑھ جانا۔
نَصَّلَ و اَنْصَلَ السَّهْمَ: تیر میں پیکان لگانا۔

وَانْصَلَ السَّهْمَ: پیکان جدا کرنا۔ اِنْصَلَ الشَّیْءَ مِنَ الشَّیْءِ: نکالنا۔
تَنَصَّلَ الشَّیْءَ: نکالنا۔ پسند کرنا الرَّجُلَ: کسی کی ساری چیزیں لے لینا۔ تَنَصَّلَ اِلٰی فُلَانٍ مِنَ الْجِنَایَةِ: کسی کے پاس اپنے آپ کو بری کرنا مِنْ کَذَا: نکلنا اللِّحْیَةُ: داڑھی سے خضاب کا رنگ زائل ہونا کَمَدُ فُلَانٍ: رنج و غم زائل ہونا۔
اِنْتَصَلَ السَّهْمُ: پیکان نکلنا۔
تَنَاصَلَ: نکلنا۔
اِسْتَنْصَلَهٗ: نکالنا۔ اِسْتَنْصَلَتِ الرِّیْحُ الْیَبِیْسَ: جڑ سے اکھیڑنا۔
النَّصْلُ: س۔ پیکان۔ چاقو کا پھل۔ اور بسا اوقات تلوار کو بھی نَصْل کہتے ہیں۔ ج نِصَال و اَنْصُل و نُصُوْل و نَصْلُ الرَّاسِ: سر کا بالائی حصہ۔ اور کہا جاتا ہے "مِعْوَلٌ نَصْلٌ" کدال جس کا دستہ نکلا ہوا ہو۔ النَّصْلَانِ: پیکان اور بھالا۔
النَّصْلَةُ: ایک پیکان۔
النَّصِیْلُ: کلہاڑا۔ سر کا بالائی حصہ۔ تالو۔ ٹھوڑی کے نیچے گردن اور سر کا جوڑ۔ بھوسہ اور مٹی سے صاف گیہوں۔ وادی کی ایک شاخ۔
نَصِیْلُ الْحَجَرِ: پتھر کی سطح۔ ج نُصُل۔
النَّصِیْلُ والمِنْصَلُ و المِنْصَالُ: لمبا پتھر جس سے کوٹنے کا کام لیا جائے۔
المُنْصُلُ والمُنْصَل: تلوار۔ ج مَنَاصِل۔
مُنْصِلُ الاَسِنَّةِ و مُنْصِلُ الاِلِّ: نام ماہِ رجب کا۔
نَصْنَصَ البَعِیْرُ: اٹھنے کے لیے دونوں زانو زمین میں لگانا الشَّیْءَ: لانا فِیْ مَشْیِهٖ: چلنے میں جھومنا۔
حَیَّةٌ نَصْنَاصٌ: بہت حرکت کرنے والا سانپ۔
نَصَا یَنْصُوْ نَصْوًا وَانْتَصَی الرَّجُلَ: پیشانی کے بال پکڑنا۔ نَصَتِ الْمَاشِطَةُ الْمَرْأَةَ: پیشانی کے بالوں میں کنگھی کرنا۔
نَصَا فُلَانٌ الثَّوْبَ: اتارنا۔ دور کرنا۔

نَاصَی نِصَاءً و مُنَاصَاةً الرَّجُلَ: ایک دوسرے کے پیشانی کے بال پکڑنا۔ نَاصَی الشَّیْءُ الشَّیْءَ: متصل ہونا۔
تَنَصَّی الرَّجُلُ الْقَوْمَ: قوم کی بہترین عورت سے شادی کرنا۔ تَنَصَّتِ الْمَرْأَةُ: پیشانی کے بالوں میں کنگھی کرنا۔ تَنَصَّی الشَّیْءُ بِالشَّیْءِ: متصل ہونا۔
تَنَاصَی الْقَوْمُ: جھگڑے میں ایک دوسرے کے پیشانی کے بالوں کو پکڑنا الاَغْصَانُ و نَحْوُهَا: ٹہنیوں کا ہوا چلنے کے وقت قریب ہونے کی وجہ سے ایک دوسرے سے الجھنا۔
النَّصْوُ: س۔ پیٹ کا درد۔
النَّاصِیَةُ: پیشانی یا پیشانی کے بال جبکہ لمبے ہوں۔ ج نَوَاصٍ و نَاصِیَاتٌ۔ اور کہا جاتا ہے "اَذَلَّ فُلَانٌ نَاصِیَةَ فُلَانٍ" یعنی فلاں نے فلاں کی اہانت کی۔ نَوَاصِیُ النَّاسِ: قوم کے بڑے بڑے لوگ۔ عمائد۔
الْمُنْتَصَی: دو وادیوں کے ملنے کی جگہ۔ دو وادیوں کے بالائی حصہ کے ملنے کی جگہ۔
اَنْصَی اِنْصَاءً المَکَانُ (یائی): بہت نصی والی ہونا (دیکھئے لفظ نَصِیٌّ)
اِنْتَصَی اِنْتِصَاءً الشَّعْرُ: بال کا طویل ہونا۔ الْجَبَلُ او الاَرْضُ: پہاڑ یا زمین کا بلند ہونا الشَّیْءَ: چننا۔
النَّصِیُّ: ایک عمدہ قسم کا چارہ۔ واحد نَصِیَّةٌ ج اَنْصَاءٌ جج اَنَاصٍ۔ النَّصِیُّ: گردن کی ہڈی ج اَنْصِیَةٌ۔
النَّصِیَّةُ: بمعنے نَصِیٌّ مِنَ الْقَوْمِ او الاِبِلِ وَغَیْرِهَا: برگزیدہ و عمدہ۔ کہا جاتا ہے "هٰذِهٖ نَصِیَّتِیْ" یہ میرا عمدہ مال ہے۔ النَّصِیَّةُ: بقیہ۔ ج نَصِیٌّ و جج اَنْصَاءٌ و اَنَاصٍ۔
نَضَّ (ض) نَضًّا و نَضِیْضًا الْمَاءُ: تھوڑا تھوڑا بہنا یا رسنا۔ نَضَّ مَا لَهٗ: سامان کے بعد نقدی ہونا الشَّیْءُ: ظاہر کرنا الطَّائِرُ جَنَاحَیْهِ: پرندہ کا بازوؤں کو ہلانا العُوْدُ: لکڑی سے جلنے میں دوسرے سرے پر پانی نکلنا القِرْبَةُ مِنْ شِدَّةِ الْمَلْءِ: مشک کا زیادہ بھر جانے سے پھٹنا۔

نَضَّ (ض) نَضِیْضًا الاَمْرُ: ممکن ہونا۔ کہا جاتا ہے "مَا نَضَّ بِیَدِیْ مِنْهُ شَیْءٌ" یعنی مجھ کو اس سے کچھ حاصل نہیں ہوا۔ "وَخُذْ مَا نَضَّ لَكَ مِنْ دَیْنٍ او ثَمَنٍ" قرض یا قیمت سے جو کچھ آسانی سے جلدی وصول ہو لے لو۔
نَضَّضَ الرَّجُلُ: بہت درہم و دینار والا ہونا الشَّیْءَ: ہلانا۔
اَنَضَّ و تَنَضَّضَ الْحَاجَةَ: پورا کرنا۔
تَنَضَّضَ و اِسْتَنَضَّ حَقَّهٗ مِنْ فُلَانٍ: تھوڑا تھوڑا کر کے وصول کرنا۔ تَنَضَّضَ فُلَانًا: برانگیختہ کرنا۔ اکسانا۔ اِسْتَنَضَّ الْمَعْرُوْفَ اَوِ الْخَبَرَ: تھوڑا تھوڑا کر کے فائدہ حاصل کرنا۔
النَّضُّ: س۔ درہم و دینار۔ کہا جاتا ہے "اِسْتَخْلَصَهٗ مِنْهُ نَضًّا" اس نے اس سے نقد حاصل کیا۔ امر مکروہ۔ کہا جاتا ہے "اَتٰی بِاَمْرٍ نَضٍّ" اس نے امر مکروہ کیا۔ رَجُلٌ نَضُّ اللَّحْمِ: کم گوشت والا آدمی۔
النَّاضُّ: فا۔ درہم و دینار۔ کہا جاتا ہے "اَمْرٌ نَاضٌّ" یعنی امر ممکن "وَمَاءٌ نَاضٌّ" دیر تک باقی رہنے والا پانی۔
النِّضَاضُ: تھوڑا تھوڑا فائدہ حاصل کرنا۔
النُّضَاضَةُ مِنَ الْمَاءِ وَغَیْرِهٖ: بقیہ۔ تھوڑی سی چیز۔ نُضَاضَةُ الرَّجُلِ: مرد کا آخری بچہ۔ کہا جاتا ہے "هُوَ نُضَاضَةُ اَبَوَیْهِ" وہ اپنے ماں باپ کا آخری لڑکا ہے۔
النَّضَّاضُ: اسم مبالغہ مؤنث نَضَّاضَةٌ۔
بِئْرٌ نَضُوْضٌ: کنواں جس سے پانی تھوڑا تھوڑا نکلے۔
النَّضِیْضُ: س۔ تھوڑا سا پانی وغیرہ ج نِضَاضٌ اور کہا جاتا ہے رَجُلٌ نَضِیْضُ اللَّحْمِ: کم گوشت والا مرد۔ "وَجَاءَ الْقَوْمُ بِاَقْصٰی نَضِیْضِهِمْ" قوم اپنی انتہائی جماعت تک کو لائی۔
النَّضِیْضَةُ: تھوڑی بارش۔ ج اَنِضَّةٌ و نَضَائِضُ اور کہا جاتا ہے "جَاءُوْا بِاَقْصٰی

نَضِيْضَتِهِمْ" لوگ آخری جماعت تک لائے "وَابِلٌ نَضِيْضَةٌ و نَضَائِضُ" پیاسے اونٹ جو سیراب نہ ہوں۔

النَّضَائِض: گرم پتھر پر گوشت بھوننے کی آواز۔ واحد نَضِيْضَةٌ.

نَضَبَ (ن) نَضْبًا الْمَاءُ: جاری ہونا۔ بہنا۔ نَضَبَ عُمْرُهُ: ختم ہونا۔

نَضَبَ (ن ض) نُضُوْبًا الْمَاءُ: پانی کا زمین میں اترنا۔ خشک ہونا عَنِ الشَّيْءِ: کشادہ ہونا۔ کہا جاتا ہے نَضَبَ عَنْهُ الْبَحْرُ: یعنی پانی خشک ہوگیا الْخَيْرُ: کم ہونا عَيْنُهُ: آنکھ کا دھنس جانا۔ نَضَبَتِ الْمَفَازَةُ: بیابان کا دور ہونا۔

نَضَبَ الْقَوْمُ: دور ہونا فُلَانٌ: مرنا۔ اور کہا جاتا ہے "نَضَبَ مَاءُ وَجْهِهِ" یعنی وہ بے شرم ہوا فُلَانٌ الثَّوْبَ: کپڑا اتارنا۔

نَضَّبَ الْمَاءُ: پانی کا زمین میں جذب ہونا۔

نَضَّبَتِ النَّاقَةُ: اونٹنی کا دودھ کم ہونا۔

اَنْضَبَ الْقَوْسَ: کمان سے آواز نکلنے کے لئے تانت کو کھینچنا۔

النَّاضِبُ. فا۔ غَدِيْرٌ نَاضِبٌ: خشک شدہ تالاب۔ مَكَانٌ نَاضِبٌ: دور کی جگہ ج نُضَّبٌ.

التَّنْضُبُ. ایک خاردار درخت جس کی لکڑی سفید ہوتی ہے اور دیکھنے میں خشک معلوم ہوتی ہے اگرچہ تر ہی کیوں نہ ہو اور اس درخت پر گرگٹ بہت رہتے ہیں۔ ج تَنَاضِب.

نَضِجَ (س) نَضْجًا الثَّمَرُ او اللَّحْمُ: پھل یا گوشت کا پکنا۔ صفت نَاضِج و نَضِيْج (و نضجت) النَّاقَةُ بِوَلَدِهَا: اونٹنی کا وقت ولادت گزار دینا اور بچہ نہ دینا۔

اَنْضَجَ الثَّمَرَ او اللَّحْمَ: پھل یا گوشت پکانا۔

اِسْتَنْضَجَ الْكُرَاعَ اَيْ يَدَ الشَّاةِ: بکری کے پائے پکانا۔

النُّضْجُ والنَّضْجُ. پختگی۔ کہا جاتا ہے "هُوَ نَضِيْجُ الرَّأْيِ" یعنی وہ مضبوط رائے والا ہے وَاَمْرٌ مُنْضَجٌ مضبوط معاملہ۔

الْمِنْضَاجُ. گوشت بھوننے کی سیخ۔

نَضَحَ (ف ض) نَضْحًا الْبَيْتَ بِالْمَاءِ: پانی چھڑکنا عَلَيْهِ الْمَاءَ چھڑکنا الْجِلْدَ: کھال ترکرنا الْعَطَشَ: پیاس بجھانا۔ آسودگی سے کم پینا الْبَعِيْرُ الْمَاءَ: کھیت میں ڈالنے کے لیے نہر یا کنوئیں سے لانا فُلَانًا بِالنَّبْلِ تیر اندازی کرنا۔

نَضَحَ عَنْ نَفْسِهِ: مدافعت کرنا۔ نَضَحَ الزَّرْعُ: کھیتی کا دانہ دار ہونا الشَّجَرُ: پتے نکلنے کے لیے پھٹنا النَّخْلَ: پانی لانے والی اونٹنی سے پانی لا کر سیراب کرنا۔

نَضَحَ (ف) نَضْحًا و تَنْضَاحًا الْاِنَاءُ: پیش برتن کا ٹپکنا الْفَرَسُ: پسینہ والا ہونا۔

نَضَحَتِ الْعَيْنُ: آنسو بہانا السَّمَاءُ الْقَوْمَ: برسانا.

اَنْضَحَ الزَّرْعُ او الشَّجَرُ: بمعنی نضح عِرْضَ فُلَانٍ: آلودہ کرنا۔ خراب کرنا۔

نَاضَحَ مُنَاضَحَةً. عَنْ كَذَا: مدافعت کرنا۔

اِنْتَضَحَ الْمَاءُ عَلَيْهِ: پانی چھڑکا جانا (و اِسْتَنْضَحَ الْمُتَوَضِّئُ) وضوء کے بعد شرمگاہ پر پانی چھڑکنا۔

تَنَضَّحَتْ و اِنْتَضَحَتِ الْعَيْنُ: آنسو بہانا۔

اِنْتَضَحَ مِنْ كَذَا: بیزار ہونا۔

النَّضْحُ. مص۔ پانی وغیرہ کا چھڑکاؤ۔ پانی جس سے کھیت سیراب کیا جائے۔ النَّضِحُ: ہر وہ چیز جو پانی کی طرح رقیق ہو۔ ج نُضُوْح و اَنْضِحَة.

النَّضَحُ. حوض۔ ج نُضُوْح و اَنْضَاح.

النَّضِيْحُ. حوض۔ پسینہ۔ ج نُضُح.

النَّاضِحُ. فا۔ اونٹ جس پر پانی سیراب کرنے کیلئے لایا جائے۔ مؤنث۔ نَاضِحَة. ج نَوَاضِح بارش۔ پانی چھڑک کر سیراب کی ہوئی جگہ۔

النَّضَّاحُ. اسم مبالغہ۔ کھجوروں کو سیراب کرنے والا۔ سیراب کرنے والے اونٹوں کو ہانکنے والا۔ مؤنث نَضَّاحَة قَوْسٌ نَضَّاحَةٌ بِالنَّبْلِ: اچھی طرح تیر پھینکنے والی کمان۔

النُّضُوْحُ. ایک قسم کی خوشبو۔ قِرْبَةٌ نَضُوْحٌ مشک جس سے پانی رستا ہو۔ قَوْسٌ نَضُوْحٌ و نَضِيْحَةٌ اچھی طرح تیر پھینکنے والی کمان۔

التَّنْضَاحُ. پسینہ۔

الْمِنْضَحُ والْمِنْضَحَة. پانی چھڑکنے کا آلہ۔ ہزارہ۔

نَضَخَهُ (ف) نَضْخًا. چھڑکنا۔ ترکرنا۔ اور کہا جاتا ہے "نَضَخَ النَّبْلُ و بِالنَّبْلِ فِي الْعَدُوِّ" اس نے دشمنوں میں تیر کی بوچھاڑ کی۔

نَضَخَ (ف) نَضْخًا و نَضَخَانًا الْمَاءُ: پانی کا چشمہ سے ابلنا۔

نَاضَخَهُ مُنَاضَخَةً و نِضَاخًا. ایک دوسرے پر چھڑکنا۔

اِنْضَخَ و انْضَاخَ عَلَيْهِ الْمَاءُ پیش پانی کا گرنا۔

اِنْتَضَخَ الْمَاءُ پیش پانی چھڑکا جانا۔

النَّضْخُ. مص۔ خوشبو کا نشان جو کپڑے میں باقی رہ جائے۔

النَّضْخَة. بوچھار۔

النَّضَّاخُ موسلا دھار بارش۔ عَيْنٌ نَضَّاخَةٌ: ابلنے والا پانی۔

الْمِنْضَخَة. پانی چھڑکنے کا آلہ ج مَنَاضِخ عوام اسے مِرَشَّة یا رَشَّاشَة کہتے ہیں۔

نَضَدَ (ض) نَضْدًا و نَضَّدَ. الْمَتَاعَ سامان ترتیب سے رکھنا یا ڈھیر لگانا۔ صفت مفعول مَنْضُوْد و نَضِيْد و مُنَضَّد اور کہا جاتا ہے رَاْيٌ مُنَضَّد یعنی مضبوط رائے۔

تَنَضَّدَتِ الْاَسْنَانُ وَنَحْوُهَا: دانتوں کا ترتیب سے ہونا۔

اِنْتَضَدَ الْقَوْمُ بِمَكَانِ كَذَا: جمع ہونا۔ اور ٹھہرنا۔

النَّضَد. ترتیب سے رکھا ہوا ڈھیر لگایا ہوا سامان خانہ۔ تخت۔ تہ بتہ بادل۔ عزت و شرافت۔ کہا جاتا ہے "لِبَنِي فُلَانٍ نَضَدٌ" فلاں کے بیٹوں کے لیے شرافت ہے۔ شریف ج اَنْضَاد. اَنْضَادُ الْقَوْمِ: لوگوں کی جماعت

اور ان کی تعداد۔ اَنْضَادُ الرَّجُلِ: مرد کے شریف چچا اور ماموں۔ اَنْضَادُ الْجِبَالِ اَوِ السَّحَابِ: تہ بتہ پہاڑ یا بادل (وَالنَّضُوْد) موٹی اُونٹنی۔ ج اَنْضَاد و نُضُد۔
النَّضِيْدَة. بھری ہوئی چیز۔ تکیہ۔ ج نَضَائِد۔
الْمِنْضَدَة. گھر کے سامان وغیرہ رکھنے کا ٹیبل۔
نَضَرَ (ن) و نَضِرَ (س) و نَضُرَ (ک) نَضْرًا و نَضْرَةً و نَضَرًا و نُضُوْرًا و نَضَارَةً الْوَجْهُ او اللَّوْنُ او الشَّجَرُ وَغَيْرُهَا: شگفتہ ہونا۔ نرم و نازک ہونا۔ سرسبز وشاداب ہونا۔ صفت نَاضِرٌ و نَضِرٌ و نَضِيْرٌ۔
نَضَرَه (ن) نَضْرًا و نَضَّرَهُ. اللّٰهُ: تر و تازہ بنانا۔
اَنْضَرَ. تروتازہ ہونا الشَّجَرُ: درخت کا سبز ہونا۔ اَنْضَرَهُ اللّٰهُ: تروتازہ بنانا۔
اِسْتَنْضَرَ الشَّیْءَ: تروتازہ پایا یا سمجھنا۔
النَّضْر. ج اَنْضَار و اَنْضُر و النُّضَار و النَّضِيْرُ والْاَنْضُر. چاندی۔ سونا۔ عموماً سونے کے لیے مستعمل ہے۔ النُّضَار: ہر چیز کا خالص۔ سونے کا خالص جوہر۔
النُّضَار والنِّضَار. جھاؤ کا درخت اور بقول بعض سیدھی ٹہنیوں والا لمبا جھاؤ کا درخت برتن بنانے کے لیے بہترین لکڑی۔ کہا جاتا ہے "قَدَحٌ نُضَارٌ" یعنی عمدہ لکڑی کا بنا ہوا پیالہ۔
النَّاضِر. خوبصورت۔ نرم و نازک۔ کیچڑ۔
النَّاضِرُ مِنْ كُلِّ لَوْنٍ: گہرا رنگ۔ کہا جاتا ہے اَحْمَرُ نَاضِرٌ وَاَخْضَرُ نَاضِرٌ۔
النَّضْرَة. نرمی و نازکی۔ خوبصورتی و رونق۔ دولت مندی۔ پگھلایا ہوا سونا۔ کہا جاتا ہے "تُعْرَفُ فِيْ وُجُوْهِهِمْ نَضْرَةَ النَّعِيْمِ" یعنی ان کے چہروں میں نعمت کی رونق معلوم ہوتی ہے۔
اَلنَّضَارِيَّةُ: پتے کھانے والے کیڑے جن کے رنگ چمکیلے ہوتے ہیں۔

نِضْرُ الرَّجُلِ. مرد کی بیوی۔
نَضَفَ (ض ن) نَضْفًا و نَضِفَ (س) نَضَفًا وانْتَضَفَ الفَصِيْلُ مَا فِيْ ضَرْعِ اُمِّهٖ: اُونٹ کے بچے کا تمام دودھ پی جانا۔
نَضَفَهُ (ن) نَضْفًا. خدمت کرنا۔ نَضَفَ الْحِمَارُ: گدھے کا گوز کرنا۔
اَنْضَفَ الْحِمْلُ: اُونٹ کا دلکی چلنا الرَّجُلُ: ہمیشہ جنگلی پودینہ کھانا۔ الْجَمَلُ: اُونٹ کو دلکی چلانا۔
النَّضَف. مص۔ جنگلی پودینہ۔
النَّضَفَان. دلکی چال۔
النَّضِف والنَّضِيْف. ناپاک۔
النَّاضِف. ن (والمِنْضَف) بہت گوز کرنے والا۔ ج مَنَاصِف۔
نَضَلَهُ (ن) نَضْلًا. تیر اندازی میں سبقت کرنا۔ تیر اندازی ہی میں غالب ہونا۔
نَضِلَ (س) نَضَلًا الْبَعِيْرُ: اُونٹ کا دبلا ہونا۔ تھکنا۔
نَاضَلَهُ نِضَالًا و نِيْضَالًا و مُنَاضَلَةً تیر اندازی میں مقابلہ کرنا۔ نَاضَلَ عَنْهُ: کسی کی جانب سے مدافعت کرنا۔ کسی کی حمایت کرنا۔
اَنْضَلَهُ. لاغر کرنا۔ تھکانا۔
تَنَضَّلَهُ. نکالنا۔
اِنْتَضَلَهُ. نکالنا۔ کہا جاتا ہے "اِنْتَضَلَ سَهْمًا مِنْ كِنَانَتِهٖ" اس نے تیر کو ترکش سے نکالا۔
اِنْتَضَلَ رَجُلًا مِنَ الْقَوْمِ او سَهْمًا مِنَ الْكِنَانَةِ: انتخاب کرنا۔ چننا۔ اِنْتَضَلَتِ الْاِبِلُ فِي السَّيْرِ چلنے میں اگلی ٹانگوں کو آگے پھینکنا۔
اِنْتَضَلَ و تَنَاضَلَ الْقَوْمُ: تیر اندازی میں مقابلہ کرنا۔ باہم فخر کرنا۔
النَّاضِل. فا تیر اندازی میں غالب۔ ج نُضَّال۔
النَّيْضَل. مصیبت۔ بلا و سختی۔
نَضْنَضَ الرَّجُلُ: بہت روپے پیسے والا ہونا لِسَانَهٗ: حرکت دینا۔ ہ: مبتلاء رنج کرنا۔
النَّضْنَاض والنَّضْنَاضَة. مِنَ الْحَيَّاتِ: زبان ہلانے والا سانپ۔ ایک جگہ میں نہ رہنے والا سانپ۔ فی الفور ہلاک کرنے والا سانپ۔

نَضَا يَنْضُوْ نَضْوًا. السَّيْفَ مِنْ غِمْدِهٖ: تلوار کو میان سے سونتنا الثَّوْبَ عَنْهُ: کپڑا اتارنا الرَّجُلُ مِنْ ثَوْبِهٖ: ننگا کرنا الْبِلَادَ: طے کرنا۔ نَضَا الْجُرْحُ: زخم کی سوجن اترنا الْمَاءُ پانی کا جذب ہونا السَّيْفُ: تلوار کا پار ہونا (نَضْوًا و نُضِيًّا) الفَرَسُ الْخَيْلَ: آگے بڑھ جانا (نَضْوًا و نُضُوًّا) الْخِضَابُ: رنگ اتر جانا۔
اَنْضَى اِنْضَاءً الْبَعِيْرَ: اُونٹ کو دبلا کرنا۔ الثَّوْبَ: کپڑا بوسیدہ کرنا فُلَانًا: دبلا جانور دینا۔
نَضَّى تَنْضِيَةً. ثَوْبَهٗ عَنْهُ: کسی کا کپڑا اُتارنا۔
تَنَضَّى الْبَعِيْرَ: اُونٹ کو دبلا کرنا۔
اِنْتَضَى اِنْتِضَاءً السَّيْفَ: تلوار کو میان سے سونتنا الثَّوْبَ: کپڑا بوسیدہ کرنا۔
النِّضْو. دبلا جانور مؤنث نِضْوَةٌ. بوسیدہ کپڑا۔ کثرت تیر اندازی کی وجہ سے خراب شدہ تیر۔ باریک تیر۔ لگام کا لوہا۔ ج اَنْضَاء۔
النُّضَاوَة. مِنَ الْخِضَابِ: چھڑایا ہوا خضاب۔ کہا جاتا ہے "اَعْطِنِي نُضَاوَةَ حِنَّائِكَ" عضو سے حنا کے چھڑائے ہوئے کو مجھے دو۔
النَّضِيُّ. دبلا جانور۔ بغیر پیکان اور پر کے تیر مِنَ السَّهْمِ: پر اور پیکان کے درمیان کا حصہ ج اَنْضِيَة۔
نَضِيَ يَنْضَى نَضْيًا السَّيْفَ: تلوار سونتنا الثَّوْبَ: کپڑا اتارنا (وَاَنْضَى وَانْتَضَى) الثَّوْبَ: کپڑا بوسیدہ کرنا۔ پرانا کرنا۔
نَطَّ (ن) نَطًّا الشَّیْءَ: باندھنا۔ کھینچنا۔
نَطَّ (ض) نَطًّا. بکواس کرنا فِي الْاَرْضِ جانا (نَطِيْطًا) بھاگنا۔ پھاندنا۔ اچھلنا۔
النَّطَّاط. بک بک کرنے والا۔ بہت سفر کرنے والا۔ کودنے والا۔ لغو دعوی کرنے والا۔
النَّطِيْط. س. مَكَانٌ نَطِيْطٌ: دُور کی جگہ اَرْضٌ نَطِيْطَةٌ: دُور والی زمین۔
عَقَبَةٌ نَطَّاء پیش دُور کی گھاٹی۔

الانط. دُور کا سفر۔ ج نطط.
نَطَبَهُ (ن) نَطْبًا وَ اَنْطَبَهُ. انگلی سے کان پر مارنا۔
نَاطَبَهُ مُنَاطَبَةً. برانگیختہ کرنا۔ اکسانا۔ جھگڑا کرانا۔
اَنْطَبَ اُذُنَهُ: انگلی سے کان پر مارنا۔
النَّاطِبَةُ. چھننے کا سوراخ۔ ج نَوَاطِب.
النِّطَاب. سر۔ گردن کی رگ۔
المِنْطَب وَ المِنْطَبَةُ. چھننا۔
المَنْطَبَةُ. بیوقوف۔
نَطَحَهُ (ف ض) نَطْحًا الثَّوْرُ وَ نَحْوُهُ: بیل کا سینگوں سے مارنا۔ نَطَح فُلَانًا: دفع کرنا۔ ہٹانا۔
نَاطَحَهُ نِطَاحًا وَ مُنَاطَحَةً. سینگوں سے مارنا۔
اِنْتَطَحَ وَ تَنَاطَحَ الْكَبْشَانِ: مینڈھوں کا ایک دوسرے کو سینگ مارنا۔ تَنَاطَحَتِ الْاَمْوَاجُ او السُّيُوْلُ: موج یا سیلاب کا آپس میں ٹکرانا۔
النَّاطِح. فا۔ پرند یا وحشی جانور جو سامنے سے آئے اور یہ "قَعِيْد" کے خلاف ہے۔ کہا جاتا ہے "مَالَهُ نَاطِحٌ وَلَا خَابِطٌ" یعنی اس کے پاس کچھ نہیں۔ نَاطِح سے مراد بھیڑ، بکری، بیل اور خَابِط سے اُونٹ النَّاطِحُ: منازل قمر میں سے دو ستاروں کا نام۔
النَّطْح .س. منازل قمر میں سے دو ستاروں کا نام۔
النَّوَاطِح .سختیاں۔
النَّطْحَة. نطح کا اسم مرہ۔ لڑائی۔
النَّطِيْح. سینگ مارا ہوا۔ سینگ مارنے سے مرا ہوا۔ منحوس۔ گھوڑا جس کی پیشانی میں دو دائرے ہوں۔ مؤنث نَطِيْحَةٌ. ج نَطْحَى وَ نَطَائِح.
النَّطَّاح. بہت سینگ مارنے والا۔ سینگ مارنے کا عادی۔
نَطَرَ (ن) نَطْرًا وَ نِطَارَةً. الكَرْمَ او الزَّرْعَ انگور یا کھیت کی نگہبانی کرنا۔ باغبانی کرنا۔
النِّطَارَة. س۔ باغبانی کا پیشہ۔
النَّاطِر وَ النَّاطُور. باغبان۔ انگور یا کھیت کا نگہبان۔ ج نُطَّار وَ نُطَرَة وَ نَوَاطِير وَ نُطَرَاء.
النُّطَّار. اُچکا (جو کھیت میں پرندوں اور جانوروں کو ڈرانے کیلئے کھڑا کیا جاتا ہے)
نَطْرُوْن. بورہ ارمنی۔
النَّاطُوْرُ. الماس کا زیور جو عورتیں پیشانی پر سجاتی ہیں۔
نَطِسَ (س) نَطَسًا. عالم ہونا۔ ماہر ہونا۔
تَنَطَّسَ. گفتگو اور لباس وغیرہ میں احتیاط کرنا۔ امور میں غور و فکر کرنا اور خوب تحقیقات کرنا۔ کہا جاتا ہے "تَنَطَّسَ الْاَخْبَارَ وَ عَنِ الْاَخْبَارِ" یعنی اس نے تحقیقات کی۔
النَّطْس وَ النَّطِس وَ النَّطُس. عالم گفتگو اور لباس وغیرہ میں احتیاط کرنے والا۔
النِّطِّيْس وَ النِّطَاسِيّ وَ النَّطَاسِيّ عالم۔ ماہر طبیب۔
النُّطْس. ماہر اطباء۔
النُّطَسَة. بہت احتیاط کرنے والا۔
النَّاطِس. جاسوس۔
نُطِعَ نَطْعًا وَ انْتُطِعَ وَ اسْتُنْطِعَ لَوْنُهُ: رنگ متغیر ہونا۔
تَنَطَّعَ فِي الْكَلَامِ: غلو کرنا۔ تالو سے بولنا۔ فِي شَهَوَاتِهِ: مبالغہ کرنا فِي عَمَلِهِ: ماہر ہونا الرَّجُلُ: چمڑے کے دستر خوان پر کھانا رکھنا۔ خوب سیر ہو کے کھانا۔
النَّطْع وَ النِّطْع وَ النَّطَع وَ النِّطَع. چمڑے کا فرش جو مجرم کو قتل کرنے کے لیے بچھایا جائے ج اَنْطَاع وَ نُطُوْع.
النِّطْع وَ النِّطَع. تالو کا اگلا حصہ جس میں شکن جیسا ہوتا ہے۔ ج نُطُوْع. اور اسی سے حرف نِطْعِيَّت وط ہیں۔
النُّطَع. گفتگو میں بتکلف فصاحت ظاہر کرنے والا۔
النَّاطِع. خالص رنگ۔ کہا جاتا ہے بیاض ناطع۔
نِطَاعُ الْقَوْمِ: قوم کی زمین۔ قوم کا علاقہ۔ کہا جاتا ہے "وَطِئْنَا نِطَاعَ بَنِي فُلَانٍ" ہم نے بنی فلاں کے علاقے کو طے کیا۔
النَّطَّاع. کلام میں بہت غلو کرنے والا۔ جلد ساز۔ ہوشیاری سے کھانے کو دستر خوان پر چننے والا۔ ج نَطَّاعُوْن.
النَّطَّاعَة. لقمہ جس کا نصف حصہ کھایا جائے اور نصف دستر خوان پر چھوڑ دیا جائے۔
نَطَفَ (ن ض) نَطْفًا وَ تَنْطَافًا وَ نَطَفَانًا وَ نِطَافَةً. الْمَاءُ تھوڑا تھوڑا پانی بہنا الْقِرْبَةُ: مشک کا ٹپکنا الْمَاءَ پر پانی بہانا۔
نَطَّفَهُ وَ نَطَّفَهُ وَ اَنْطَفَهُ. بدکاری کی تہمت لگانا۔ عیب لگانا۔ نَطَّفَ الْمَرْاَةَ: عورت کے کان میں بالی پہنانا۔
نَطِفَ (س) وَ نَطُفَ نَطْفًا وَ نَطَافَةً وَ نُطُوْفَةً. عیب دار ہونا۔ عیب و بدکاری کا الزام لگایا جانا۔ نَطِفَ الشَّيْءُ: فاسد ہونا۔ خراب ہونا۔ نَطِفَ الرَّجُلُ: بدہضمی والا ہونا۔
تَنَطَّفَ. الرَّجُلُ: عیب دار ہونا مِنْ كَذَا پرہیز کرنا۔ نفرت کرنا۔ تَنَطَّفَتِ الْمَرْاَةُ: عورت کا بالی پہننا۔
النَّطَف .س. عیب۔ برائی۔ فساد۔
النُّطْفَة. صاف پانی۔ تھوڑا یا زیادہ۔ سمندر۔ مرد یا عورت کا نطفہ۔ ج نِطَاف وَ نُطَف (و النُّطَافَة) تھوڑا پانی جو ڈول یا مشک میں باقی رہ جائے۔ النُّطَافَة: ہر وہ چیز جو کسی چیز سے ٹپکے۔
النُّطْفَتَان. دو سمندر (بحر روم و بحر چین یا بحر مشرق و بحر مغرب)
النُّطْفَة وَ النَّطَفَة. بالی۔ آبدار موتی ج نُطَف.
النَّطِف. پلید۔ شکی آدمی۔
النَّطُوْف. بارش والی۔ کہا جاتا ہے "لَيْلَةٌ نَطُوْفٌ" صبح تک بارش والی رات۔
النَّاطِف. ریوڑی۔ گٹہ۔
النَّاطِفِيّ. ریوڑی بیچنے والا۔

نَطَقَ (ض) نَطْقًا و مَنْطِقًا و نُطُوْقًا. بولنا الْكِتَابُ: واضح بیان کرنا۔

نَطَّقَهٗ. گفتگو کرانا۔ کسی کو پٹکا باندھنا۔ کسی کی کمر میں پٹکا باندھنا۔ نَطَّقَ الْمَاءُ الْاَكَمَةَ وَغَيْرَهَا: پانی کا ٹیلے کے وسط تک پہنچنا۔

نَاطَقَهٗ. گفتگو کرانا۔

اَنْطَقَهٗ. گفتگو کرانا۔

تَنَاطَقَا الرَّجُلَانِ: باہم گفتگو کرنا۔

تَنَطَّقَ وانْتَطَقَ و تَمَنْطَقَ. کمر میں پٹکا باندھنا الْمَرْأَةُ: عورت کا کمر پر پٹکا باندھنا الْاَرْضُ بِالْجِبَالِ: پہاڑوں سے گھرا ہوا ہونا اِنْتَطَقَ بِقَوْمِهٖ: طاقتور و قوی ہونا۔ الرَّجُلُ: گفتگو کرنا۔ علم منطق حاصل کرنا فَرَسَهٗ: بغیر سوار ہوئے کھینچنا۔

اِسْتَنْطَقَهٗ. گفتگو کرنا۔ بولنے کو کہنا۔

النُطْق. مص۔ اس کا استعمال نطق خارجی یا ظاہری یعنی گفتگو پر بھی ہوتا ہے اور نطق داخلی یا باطنی یعنی فہم وادراک کلیات پر بھی۔

النَطْقَة. نطق کا اسم مرۃ۔ کہا جاتا ہے ''نَطَقَ نَطْقَةً وَاحِدَةً'' وہ ایک ہی بول بالا۔

النَطِق بولنے والا۔

النِطَاق. کمر بند۔ پیٹی۔ کہا جاتا ہے ''عَقَدَ فُلَانٌ حُبُكَ النِطَاقِ'' یعنی فلاں شخص جانے کے لئے یا کام کرنے کے لیے مستعد ہوا۔

النِطَاق. کپڑے کا ایک ٹکڑا جس کو عورتیں کمر پر باندھتی ہیں اور اس کا بالائی حصہ نچلے حصہ پر اور نچلا حصہ زمین تک لٹکتا رہتا ہے۔ ج نُطُق.

نِطَاقُ الْجَوْزَاءِ جوزا کے درمیان کے تین ستارے جن کو عرب نظم بھی کہتے تھے اور سیہ انتظام والتنام کے لیے ضرب المثل ہیں۔

النِطَاقَة پرچہ۔ پرزہ۔ اس وجہ سے کہ وہ لکھے ہوئے کو بتلاتا ہے۔

النَاطِق. فا۔ عرب کا قول ''اَلْاِنْسَانُ حَيْوَانٌ نَاطِقٌ'' یعنی انسان عاقل ہے۔

كِتَابٌ نَاطِقٌ: واضح کتاب۔

النَاطِقَة. النَاطِق کا مؤنث۔ کمر۔ النَّفْسُ النَّاطِقَةُ: نفس انسانی۔

المَنْطِق. مص۔ گفتگو۔ اور کبھی انسان کے علاوہ کیلئے بھی بولا جاتا ہے۔ کہا جاتا ہے۔ سَمِعْتُ مَنْطِقَ الطَّيْرِ: علم المنطق: ایک علم عملی کا نام جس کو میزان بھی کہتے ہیں۔ اور یہ وہ علم ہے جو ذہن کو خطاء فی الفکر سے بچائے۔

المَنْطِقِيّ. علم منطق جاننے والا۔

المِنْطَق والمِنْطَقَة. پٹکا جو کمر پر باندھا جائے۔ ج مَنَاطِق. اور مِنْطَقَة سے فعل کا اشتقاق کیا ہے۔ کہتے ہیں تَمَنْطَقَ: بمعنی پٹکا باندھنا جیسے مِدْرَعَة سے تَمَدْرَعَ اور مِنْدِيْلٌ سے تَمَنْدَلَ.

تَمَنْطَقَ: علم منطق حاصل کرنا۔ اور اسی سے بعض کا قول ہے ''مَنْ تَمَنْطَقَ فَقَدْ تَزَنْدَقَ'' جس نے علم منطق سیکھا وہ زندیق ہوگیا۔

مِنْطَقَةُ الْجَوْزَاءِ تین ستاروں کے نام۔ اور مِنْطَقَةُ الْعَوَّاءِ: ایک دوسرے ستارے کا نام ہے۔

المِنْطِيْق والنِطِّيْق. بلیغ۔

المُنَطَّق. مص۔ پٹکا باندھنے کی جگہ۔ المُنَطَّقَة مِنَ الْمَعْزِ: کمر میں سفیدی والی بکری۔

اَلْمُنْطَقُ (علم حساب)

المُنْتَطِق. عالی مرتبہ۔ گرامی قدر۔ اور کہا جاتا ہے ''جَاءَ مُنْتَطِقًا حِصَانَهٗ'' یعنی وہ بغیر سوار ہوئے گھوڑے کو کوتل بنا کر آیا۔

المَنْطُوْق عِنْدَ الْاُصُوْلِيِّيْنَ: مفہوم مخالف کے خلاف۔

نَطَلَ (ن) نَطْلًا الْخَمْرَ: نچوڑنا (و نَطَّلَ) رَاسَ الْعَلِيْلِ بِالنَطُوْلِ: تریڑا کرنا۔ آہستہ آہستہ دوا میں جوش دیا ہوا نیم گرم پانی گرانا۔

اِنْتَطَلَ مِنَ الزِّقِّ: مشک سے تھوڑا پانی گرانا یا لینا۔

النَطْل. مص۔ انگور کا چھلکا۔ تھوڑا دودھ۔ (والنِطْل) بھگوئے ہوئے خشک انگور خود بخود شراب نکلنے کے بعد جو نچوڑا جائے۔ النِطْل: شراب کا بقیہ۔

النُطْلَة والنَاطِل. شراب یا پانی یا دودھ وغیرہ کا گھونٹ۔ النَاطِل. فضلہ جو پیمانہ میں باقی رہ جائے۔ کہا جاتا ہے ''مَا ظَفِرْتُ مِنْهُ بِنَاطِلٍ'' میں نے اس سے کچھ حاصل نہیں کیا۔

النَاطِل والنَاطَل والنَيْطَل والنَأْطِل شراب، دودھ وغیرہ ناپنے کا کوزہ۔ النَيْطَلُ والنَطْلَاءُ مصیبت۔ والنَيْطَل: ہلاکت۔ موت۔ ڈول۔ ج نَيَاطِل.

الاَنْطِلَة. مصیبتیں۔

النَطُوْل. پانی جس میں دوا جوش دیں اور عضو ماؤف کو اس سے دھاریں۔

المَنَاطِل. شراب کشی کے آلات۔

نَطْنَطَ الشَّيْءَ: کھینچنا الرَّجُلُ: لمبے سفر والا ہونا (واتَنَطْنَطَ) دور ہونا۔

النَطْنَط والنُطْنُط والنُطْنَاط. لمبے قد والا۔ ج نَطَانِط و نَطَانِيْط.

نَطَا يَنْطُوْ نَطْوًا. الْحَبْلَ: رسی کھینچنا الْغَزْلَ: کاتے ہوئے سوت کا بانا کرنا الْمَنْزِلُ: دور ہونا عَنْ فُلَانٍ: چپ ہوجانا۔

نَاطَى مُنَاطَاةً الرَّجُلَ: باہم نزاع کرنا۔

اَنْطَى دینا۔

تَنَاطَى الْقَوْمُ: ایک دوسرے سے بڑھنے کی کوشش کرنا۔ تَنَاطُوا الْكَلَامَ: آپس میں گفتگو کرنا۔

النَطْو دوری۔

النَطِيّ. دور۔ کہا جاتا ہے ''طَرِيْقٌ نَطِيٌّ'' دور کا راستہ (والمَنْطُوّ) مِنَ الْغَزْلِ: کاتے ہوئے سوت کا تانا کیا ہوا۔

النَطَاة. کچی کھجور کا غلاف یا ڈنٹھل ج اَنْطَاء.

نَظَرَ (ن) و نَظِرَ (س) نَظَرًا و مَنْظَرًا و مَنْظَرَةً و تَنْظَارًا و نَظَرَانًا. هٗ و اِلَيْهِ: دیکھنا۔ غور سے دیکھنا۔ (نَظَرَ (ن) نَظَرًا) فِي الْاَمْرِ: سوچنا۔ فکر کرنا۔ اندازہ کرنا الشَّيْءَ: انتظار کرنا بَيْنَ النَّاسِ: حکم کرنا اور فیصلہ کرنا لِلْقَوْمِ: رحم کرنا اور مدد دینا فُلَانًا: متوجہ ہونا۔ دیر کرنا فُلَانًا الدَّيْنَ: مہلت دینا۔ (اَنْظَرَ میں ایک لغت ہے) الشَّيْءَ: مہلت سے بیچنا فُلَانٌ: کاہن ہونا اور کہا جاتا ہے ''اُنْظُرْ لِيْ فُلَانًا'' میرے لیے فلاں کو طلب

کرو۔ و دَارِیْ تَنْظُرُ دَارَہٗ" میرا گھر اس کے گھر کے مقابل ہے "وَنَظَرَ الدَّھْرُ اِلٰی بَنِیْ فُلَانٍ" زمانے نے بنی فلاں کو ہلاک کر دیا۔

نَاظَرَہٗ مُنَاظَرَۃً. مشابہ ہونا۔ بحث کرنا۔

نَاظَرَ الْجَیْشُ الْاَلْفَیْنِ: قریب پہنچنا فُلَانًا بِفُلَانٍ او الشَّیْئَ بالشَّیْئِ: مشابہ بنانا اور کہا جاتا ہے "دَارِیْ تُنَاظِرُ دَارَہٗ" میرا گھر اس کے گھر کے مقابل ہے۔

اَنْظَرَہٗ الدَّیْنَ: ادائیگی قرض کیلئے مہلت دینا۔ اَنْظَرَ فُلَانًا لِفُلَانٍ : مشابہ بنانا الرَّجُلَ: سوچنے کا موقعہ دینا۔ مہلت سے بیچنا۔

تَنَظَّرَہٗ. آنکھ سے بغور دیکھنا۔ دیر کرنا۔ مہلت دینا۔ تَنَظَّرَ فُلَانٌ: انتظار کی ہوئی چیز کی امید رکھنا۔

تَنَاظَرَا فِی الْاَمْرِ: باہم کام میں مشقت اٹھانا۔ بحث کرنا۔ تَنَاظَرَ الدَّارَانِ : ایک دوسرے کے مقابل ہونا۔ تَنَاظَرَ الْقَوْمُ: ایک دوسرے کو دیکھنا۔

اِنْتَظَرَہٗ. انتظار کرنا۔ امید رکھنا۔ توقع رکھنا۔ دیر لگانا۔

اِسْتَنْظَرَہٗ. انتظار کرنا۔ مہلت طلب کرنا۔

النَّظَر. مص. نگاہ۔ دانائی۔ عِلْمُ النَّظَرِ وَالِاسْتِدْلَالِ: علم کلام۔ اور کہا جاتا ہے "فِیْ ھٰذَا الْاَمْرِ نَظَرٌ" عدم ظہور کی وجہ سے یہ امر محل غور ہے۔ "و بَیْنَنَا نَظَرٌ" ہمارے درمیان اتنی قربت ہے کہ نگاہ پہنچ سکے "و نَظَرًا اِلٰی کَذَا و بِالنَّظَرِ اِلٰی کَذَا" یعنی فلاں کے لحاظ سے۔ النَّظَرَ: ہمسائے۔

النِّظْر. مشابہ۔ مانند۔

النَّظْرَۃ. نظر کا اسم مرہ۔ ایک نگاہ۔ ہیئت۔ بری ہیئت و عیب۔ رحمت۔ مہربانی۔ کہا جاتا ہے "نَظَرَہٗ بِعَیْنِ النَّظْرَۃِ" اس نے اس کو مہربانی کی نگاہ سے دیکھا۔

النَّظِرَۃ. مہلت۔ معاملہ میں تاخیر۔

النَّظَرِیّ. نظر کی جانب منسوب۔ استدلالی علوم کی تقسیم میں نظری کا اطلاق اس علم پر ہوتا ہے جو عمل سے تعلق نہ رکھتا ہو اور اس کے مقابل کو عملی کہتے ہیں۔

النَّظَرِیَّۃُ فِی الْھَنْدَسَۃِ. وہ قضیہ جو صحت ثبوت کیلئے دلیل کا محتاج ہو۔ ج نَظَرِیَّات.

النِّظَار والنِّظَارۃ. فراست۔ دانائی۔

النَّاظِر. فا. آنکھ کی پتلی۔ والنَّاظِر عِنْدَ الْمُوَلَّدِیْنَ: کسی ادارہ کا ناظم۔ جیسے نَاظِر خَارِجِیَّہ و ناظر مالیہ۔ ج نُظَّار.

النَّاظِر: پیشانی سے ناک کے نتھنوں تک کی ہڈی۔ وہ امین آدمی جس کو بادشاہ کسی مقام کے لوگوں کے معاملات کی تحقیقات کے لیے بھیجے۔ اور کہا جاتا ہے "ھو شَدِیْدُ النَّاظِر" یعنی وہ تہمت سے بری ہے اس لیے کہ آنکھ ملا کر بات کرتا ہے۔ النَّاظِرَانِ : ناک کے دونوں پہلوؤں کی دو رگیں۔

نَظَارِ. اسم فعل۔ بروزن نَزَالِ و تَرَاكِ. بمعنی اُنظُر۔

النَّاظِر والنَّاظُوْر. انگور یا کھیتی کا محافظ.

النَّاظُوْر: سردار قوم۔

النَّاظِرَۃ. النّاظر کا مؤنث۔ آنکھ ج نَوَاظِر

النَّوَاظِر: سر کی رگیں جو آنکھ سے ملی ہوئی ہیں۔

النَّظَّار. تیز دیکھنے والا۔ کہا جاتا ہے "فَرَسٌ نَظَّارٌ" چالاک تیز خاطر بلند اطراف گھوڑا۔

النَّظَّارَۃ. ناظرین۔ موقعہ جنگ کے تماشائی

النَّظَّارَۃ عِنْدَ المولّدین: دُوربین۔

النَّظُوْر والنَّظُوْرَۃ والنَّظِیْرَۃ والنَّاظُوْرَۃ قوم کا سردار (مذکر و مؤنث واحد جمع) النَّظُوْر: مہمات سے غفلت نہ برتنے والا۔

النَّظِیْر. مثل و مانند۔ اور کہا جاتا ہے "فُلَانٌ نَظِیْرُ فُلَانٍ" یعنی فلاں فلاں کے مطابق ہے۔ ج نُظَرَاء مؤنث نَظِیْرَۃ. ج نَظَائِر.

نَظَائِرُ الْقَوْمِ: قوم کے شرفا و افاضل۔

نَظِیْرَۃ. القوم او الجیش و نُظُوْرَتُھُمْ: دیدبان۔

المَنْظَر. دیکھنے کی جگہ چاہے خوش نما ہو یا بدنما۔ اور کہا جاتا ہے "فُلَانٌ فِیْ مَنْظَرٍ و مُسْتَمَعٍ" فلاں ایسی جگہ میں ہے کہ میں اس کو دیکھ سکتا ہوں اور اس کی باتیں سن سکتا ہوں۔ "وکُنْتُ عَنْ ھٰذَا الْمَقَامِ بِمَنْظَرٍ" یعنی میں اس مقام سے علیحدہ تھا ج مَنَاظِر

الْمَنَاظِر: بلند زمینیں۔ عِلْمُ الْمَنَاظِر: وہ علم جس سے اشیاء کی مقدار باعتبار قرب و بعد کے پہچان سکیں۔

المَنْظَرَۃ. مص۔ دیکھنے کی جگہ چاہے خوش نما ہو یا بدنما۔ دیکھنے بھالنے کی بلند جگہ۔

المَنْظَرۃ: قوم جو کسی چیز کی طرف دیکھنے والی ہو۔

المَنْظَرِیّ والمَنْظَرَانِیّ. خوش نما۔

المُنَاظِر. فا. مثل۔

المِنْظَار. آئینہ۔ ج مَنَاظِیْر.

المَنْظُوْر. مذ وہ شخص جس کی خیر کی امید رکھی جائے۔ نظر بد لگا ہوا۔

المَنْظُوْرَۃ. المَنْظُوْر کا مؤنث۔ مصیبت

اِمْرَأَۃٌ مَنْظُوْرَۃ: عیب دار عورت۔

نَظُفَ (ک) نَظَافۃ الشَّیْئُ: صاف ستھرا ہونا۔ بارونق و حسین ہونا۔ صفت مذکر نَظِیْفٌ صفت مؤنث نَظِیْفَۃٌ ج نُظَفَاء. کہا جاتا ہے "فُلَانٌ نَظِیْفُ السَّرَاوِیْلِ" فلاں پاک دامن ہے و نَظِیْفُ الْاَخْلَاقِ: مہذب۔

نَظَّفَ الشَّیْئَ: صاف کرنا۔ پاک کرنا۔

تَنَظَّفَ الشَّیْئُ: صاف ستھرا ہونا۔ الرَّجُلُ: بتکلف صاف ستھرا بننا۔ برائیوں سے دور ہونا۔

اِنْتَظَفَ الفَصِیْلُ مَا فِیْ ضَرْعِ اُمِّہٖ: اونٹ کے بچے کا تھن سے سارا دودھ پی لینا۔

اِسْتَنْظَفَ صاف ستھرا طلب کرنا الوَالِی الْخَرَاجَ: پورا وصول کر لینا فُلَانٌ الشَّیْئَ: سب لے لینا الفَصِیْلُ مَا فِیْ ضَرْعِ اُمِّہٖ: اونٹ کے بچے کا تھن سے سارا دودھ پی لینا۔

نَظَمَ (ض) نَظْمًا و نِظَامًا اللُّؤْلُؤَ و نَحْوَہٗ: موتی پرونا: آراستہ کرنا۔ موزوں کرنا الشَّیْئَ اِلَی الشَّیْئِ: ترتیب دینا۔ کسی چیز کو کسی چیز سے جوڑنا الْاَمْرَ: برپا کرنا۔ قائم کرنا۔

نَظَمَ اللؤلؤ والشِّعْرَ: بمعنی نظم (پرونا۔ موزوں کرنا)

نُظِمَتْ وانْظَمَتِ السَّمکَةُ او الدَّجاجَةُ: مچھلی یا مرغی کا انڈے والی ہونا۔

تنظَّمَ و اِنتظَمَ و تَناظَمَ اللؤلؤ ونَحوُهُ موتی کا پرو دیا جانا۔ ترتیب وار ہونا۔ تَنظَّمَ وانْتَظَمَ الْاَمْرُ: درست ہونا۔ وانْتَظَمَ الصَّیْدُ: شکار کو چھید کر پار کردینا۔ تَناظَمَتِ الصُّخُوْرُ: پتھر کی چٹانوں کا ایک ساتھ ملا ہوا ہونا۔

النَّظْم۔ مص۔ ٹڈی دل یا ٹڈیوں کی ایک قطار۔ ترتیب دیا ہوا موزوں کلام اور اس کے مقابل کو نثر کہتے ہیں۔ النَّظْمُ: بعض ستاروں پر اطلاق ہوتا ہے جیسے ثریا۔ نِطاقُ الْجَوْزاء والدَّبَران۔

نِظامُ کُوْبَرنِیك: کوبرنیک البولونی (۱۴۷۳-۱۵۴۷) کا نظریہ فلکیات جس کے تحت وہ دعویٰ کرتا ہے کہ زمین اپنے اردگرد گھومتی ہے نیز وہ اور دیگر سیارات سورج کے اردگرد گھومتے ہیں۔ اس سے قبل اس کے بر خلاف بطلیموس نے نظریہ فلکیات پیش کیا تھا کہ سورج ستارے اور سیارے زمین کے اردگرد گھومتے ہیں۔

النِّظام۔ مص۔ موتیوں کی لڑی کا دھاگا۔ ج نُظُم و اَنْظِمَةٌ و اناظِیم۔ النِظام: طریقہ و عادت۔ کہا جاتا ہے "مَا زَالَ علی نِظامٍ وَاحِدٍ" وہ ہمیشہ ایک طریقہ پر رہا۔ نِظامُ الْاَمْرِ: سرمایہ۔ معاملہ۔ النِّظامُ من الرَّمْلِ: ریت پر جما ہوا اور تہ لگا ہوا۔ النِّظامُ مِنَ الجَرَّادِ و النَّخلِ ونَحوِهَا: ایک قطار ٹڈیوں یا درخت خرما کی۔

النِّظامان والْاِنظامان والْاُنْظُومَتان مِنَ السَّمکَةِ او الضَّبَّةِ: دُم سے کان تک کی دو دھاریاں۔ ج نَاظِیم۔

الاَنْظام۔ مچھلی یا گوہ کے انڈوں کی قطار۔ لڑی کا دھاگا۔ مِنَ الرَّمْلِ: ریت پر جما ہوا اور تہ لگا ہوا۔

النَّظّام۔ بہت پرونے والا۔

النَظِیم۔ موزوں شعر وغیرہ۔ پہاڑی راستہ جس میں چشمے قریب قریب ہوں۔

المَنْظُوم۔ مص۔ شعر۔ اور یہ منثور کے خلاف ہے۔

المَنْظِم۔ ترتیب دینے کی جگہ۔ ج مَناظِم۔

النَّع۔ کمزور مرد۔

النُّعاع۔ ملائم و نازک گھاس۔ واحد نُعاعَةٌ۔

نَعَبَ (ف ض) نَعبا و نُعَابًا و نَعِیْبًا و نَعَبانًا و تَنْعابًا الْغرابُ: کوے کا کاؤں کاؤں کرنا۔ جدائی کا خوف دلانا۔ الْمُؤَذِّنُ: گردن لمبی کرکے اذان دینا۔

نَعبَت (ف) نَعْبًا الْاِبلُ: اونٹ کا چلنے میں گردن لمبی کرنا۔

النَّعْب۔ مص۔ رِیْحٌ نَعْبٌ: تیز ہوا۔ نَاقَةٌ۔ نَاعِبَةٌ ج نَواعِب و نُعُوْبٌ۔ ج نُعُب و نَعَّابَةٌ۔ تیز رفتار اونٹنی۔

النَّعّاب۔ اسم مبالغہ۔ کوے کا بچہ۔

المِنْعَب والمُنْعِب۔ تیز رفتار اونٹنی۔ تیز رفتار گھوڑا جو چلنے میں گردن بلند کرے۔ چلانے والا۔ بیوقوف۔

نَعَتَه (ف) نَعْتًا۔ تعریف کرنا۔ بیان کرنا (اور اکثر اس کا استعمال صفات حسنہ کیلئے ہوتا ہے) نَعَتَ الْکلِمة: کلمہ کیلئے صفت لانا۔

نَعِتَ (س) نَعْتًا۔ بتکلف عمدہ صفات دکھانا۔

نَعُتَ (ک) نَعاتَةً الرَّجُلُ: خِلقَةً عمدہ صفات والا ہونا۔ الفَرَسُ: گھوڑے کا تیز رفتار ہونا۔

اَنْعَتَ الرَّجُلُ: خوب صورت چہرہ والا ہونا۔ عمدہ خصلتوں والا ہونا۔

اِنْتَعَتَهُ۔ تعریف کرنا۔ اِنْتَعَتَ الْمَرْأةُ بِالْجَمالِ: متصف ہونا۔

تَنَعَّتَ الشَّیَ: تعریف کرنا۔ بیان کرنا۔

اِسْتَنْعَتَهُ الشَّیَ: بیان کرنے کو کہنا۔

النَّعْت۔ مص۔ تعریف ج نُعُوت۔

النَّعْت والنَّعتَة والنَّعِیْت والنَّعِیْتَة والمُنْتَعت مِنَ الْخَیلِ: گھوڑدوڑ میں سبقت لے جانے والا اصیل گھوڑا جس کی سب تعریف کریں اور کہا جاتا ہے "شَیءٌ نَعْتٌ" عمدہ چیز۔ کہا جاتا ہے "هُوَ نُعْتَةٌ" یعنی وہ بلندی مرتبہ یا حسن و جمال میں انتہا پر ہے۔

نَعَثَ (ف) نَعْثًا و اِنْتَعَثَ الشَّیَ: لینا۔

اَنْعَثَ فِیْ مَالِهٖ: فضول خرچی کرنا۔ الرَّجُلُ: سفر کے لیے سامان لینا۔ القَوْمُ: کام میں جدوجہد کرنا۔

نَعْثَلَ الشَّیَ: جمع کرنا۔ الفَرَسُ فِی جَرْیِهٖ: تیزی دوڑ کی وجہ سے گھوڑے کا بیٹھ بیٹھ جانا۔

النَّعْثَل۔ بیوقوف بڈھا۔ نر بجو۔

النَّعْثَلَة۔ بیوقوفی۔ بڈھے کی چال۔

نَعِجَ (س) و نعج (ن) نَعَجا و نعوجا اللَّوْنُ: خالص سفید رنگ ہونا۔ نَعَجَتِ النَّاقَةُ فِیْ سَیْرِهَا: اونٹنی کا تیز دوڑنا۔ نَعِجَ (س) نَعَجًا) البَعِیْرُ: اونٹ کا موٹا ہونا الرَّجُلُ: بھیڑ کا گوشت کھا کر بدہضمی ہونا۔ صفت نَعِجٌ۔

اَنْعَجَ القَوْمُ: موٹے اونٹوں والا ہونا۔

النَّعْجَة۔ بھیڑ۔ ج نِعاجٌ و نَعَجاتٌ۔ و نِعاجُ الرَّملِ: گائے۔

النَّاعِجَةُ مِنَ النِّساءِ او النُّوقِ: سفید عورت یا اونٹنی۔ نَاقَةٌ نَاعِجَةٌ: تیز رفتار اونٹنی کہ جس پر بیٹھ کر جنگلی بھیڑوں کا شکار کریں۔ اَرْضٌ نَاعِجَةٌ: ہموار نرم زمین۔ ج نَواعِج۔

النَّعَج۔ مص۔ خالص سپیدی۔

نَعَرَ (ف ض) نَعِیْرًا و نُعارًا الرَّجُلُ: خراٹے لینا۔ العِرْقُ بالدَّمِ: جوش کے ساتھ خون نکلنا یا نکلنے میں آواز ہونا۔ اور کہا جاتا ہے "نَعَرَ فُلانٌ فِیْ قَفَا الْاِفْلاسِ" یعنی مستغنی ہوا۔

نَعَرَ (ف) نَعْرًا فِی الْبِلادِ: جانا۔ القَوْمُ: جوش و خروش ظاہر کرنا اور اکٹھا ہونا۔ اِلٰی فُلانٍ: آنا۔ کہا جاتا ہے "مِنْ اَیْنَ نَعَرْتَ اِلَیْنَا" تم کہاں سے ہمارے پاس آئے۔ نَعَرَ فِی الْاَمْرِ: اٹھنا اور کوشش کرنا۔ الرَّجُلُ: مخالفت کرنا اور انکار کرنا۔

نَعَرَ(س) نَعْرًا الحِمارُ او الفَرَسُ ناک میں مکھی داخل ہونے کی وجہ سے مضطرب ہونا۔ صفت نَعِرٌ.

نَعَّرَ السَّهمَ: سیدھائی معلوم کرنے کیلئے ناخن پر گھمانا۔

اَنْعَرَ الْاَرَاكُ درخت پیلو کا پھل دار ہونا۔

النَّعْرَة نعر کا اسم مرۃ۔ خراٹا۔ ج نَعَرات.

نَعْرَةُ النَّجم ہوا کا جھونکا۔ اور ثریا کے طلوع کے وقت سخت گرمی۔

النَّعرَة والنُّعرَة. تکبر۔ غرور۔ مہتم بالشان کام۔

النُّعْرَة والنُّعَرَة ناک کا اندرونی بالائی حصہ۔

النُّعَرہ ہوا جو ناک میں داخل ہو کر حرکت پیدا کرے۔ پیلو کا پھل (ایک قسم کی بڑی نیلی مکھی جو گھوڑوں اور گدھوں کی ناک میں داخل ہو کر تکلیف پہنچاتی ہے۔ ج نُعَرٌ و نُعَراتٌ.

النَّاعِر. فا۔ کہا جاتا ہے کُلَّما نَعَرَ بِهِمْ نَاعِرٌ اِتَّبَعُوْهُ: جب کبھی کوئی چیخنے والا چیختا ہے اس کے پیچھے ہو جاتے ہیں۔ مقصد یہ ہے کہ وہ ہڑبونگ کے پیچھے ہو جاتے ہیں۔

النَّعِر وہ شخص جو ایک جگہ پر قائم نہ رہے مؤنث نَعِرَةٌ.

النَّعِيْر بس۔ لڑائی وغیرہ کی چیخ و پکار۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ نَعِيْرُ الهَمِّ" فلاں بلند ہمت ہے۔

النَّعَّار نافرمان۔ فتنہ انگیز۔ چیخنے والا۔ شور مچانے والا۔ مؤنث نَعَّارَةٌ. اِمْرَاَةٌ نَعَّارَةٌ شور مچانے والی۔ بدزبان عورت۔ النَّعَّار ایک قسم کا پرندہ۔

النَّعَّار والنَّعُوْر والنَّاعُوْر رگ یا زخم جس سے خون جوش سے نکلے۔ النَّاعُوْر چکی کا پہلو۔ النَّعُوْر مِنَ الرِّيَاحِ گرمی میں ناگہاں ٹھنڈی ہوا یا سردی میں گرم ہوا۔ نِيَّةٌ نَعُوْرٌ: دور کی نیت۔

النَّعَّارَة عِنْدَ الْمُوَلَّدِيْنَ دستے والا مٹی کا آب خورہ۔ عوام عین کی تخفیف سے بولتے ہیں۔

النَّاعُوْر والنَّاعُوْرَة رہٹ۔ ج نَوَاعِير.

نَعَسَ(ف ن) نُعَاسًا الرَّجُلُ اونگھنا صفت مذکر نَاعِسٌ ج نُعَّس صفت مؤنث نَاعِسَةٌ ج نَاعِسَات و نَوَاعِس. نَعَسَ جِسْمُهٗ اَو رَايُهٗ: جسم یا رائے کا نرم و کمزور ہونا۔

نَعَسَتِ السُّوْقُ بازار کا ماند پڑنا۔

اَنْعَسَهٗ. سلانا۔ فُلَانٌ: سست بیٹوں والا ہونا۔

تَنَاعَسَ بتکلف سونا۔ اپنے آپ کو سوتا ہوا ظاہر کرنا البَرْقُ: بجلی کا سست پڑنا۔

تَنَاعَسَتِ السُّوْقُ بازار کا ماند پڑنا۔

النُّعَاس. حواس کی سستی۔ اونگھ۔ ابتدائی نیند۔

النَّعْسَان اونگھنے والا۔ مؤنث نَعْسَى (اس کا استعمال عموماً اشعار میں مستحسن ہے)

اِمْرَاَةٌ نَعَّاسَةٌ و نَعُوْسٌ. اونگھنے والی عورت۔ نَاقَةٌ نَعُوْسٌ دودھار اونٹنی۔

نَعَشَ(ف) نَعْشًا اللّٰهُ بلند کرنا۔ اٹھانا۔ ہلاکت سے بچانا۔ فقیری کے بعد دولت والا بنانا الرَّبِيْعُ النَّاسَ: خوش حال کرنا المَيِّتَ: بھلائی سے یاد کرنا طَرْفَهٗ: نگاہ اٹھا کر دیکھنا الشَّجَرَةَ: جھکے ہوئے درخت کو اٹھانا۔

نُعِشَ. تابوت پر اٹھایا جانا۔ صفت مَنْعُوْشٌ فُلَانٌ پھسلنے کے بعد اٹھایا جانا۔

نَعَّشَهٗ و اَنْعَشَهُ اللّٰهُ بلند کرنا اور اٹھانا۔

نَعَّشَ فُلَانٌ فُلَانًا: نَعَشَكَ اللّٰهُ مِنْ عَثْرَتِكَ کہنا۔

اِنْتَعَشَ. سستی کے بعد چست ہونا۔ سر اٹھانا مِنْ سَقْطَتِهٖ گرنے کے بعد اٹھنا۔

اِسْتَنْعَشَ. سستی کے بعد چست ہونا۔

اَلنَّعْش بس۔ بقا۔ محافہ کے مانند چارپائی جس پر بادشاہ کو بیمار ہونے کے بعد اٹھاتے تھے۔ تابوت۔ مردہ کا تخت۔ بَنَاتُ نَعْشٍ الكُبْرٰى سات ستارے جو قطب شمالی کی جہت میں ہیں اور انہیں کے قریب سات اور ستارے ہیں جن کو بَنَاتُ نَعْشٍ الصُّغْرٰى کہتے ہیں۔

نَعَصَ(ف) نَعْصًا الشَّيْئُ: حرکت دینا الجَرَادُ الْاَرْضَ: چٹ کر جانا۔

نَعِصَ(س) نَعَصًا جھکنا۔

اِنْتَعَصَ بِنَا الرَّجُلُ گرنے کے بعد اٹھنا۔ غضبناک ہونا۔

النَّاعِصَة مددگار۔ اعوان و انصار۔

اَنْعَطَ الْآكِلُ آدھا لقمہ کھانا آدھا ڈال دینا۔

النُّعُط. کھانے اور داد و دہش میں بدتمیز لوگ۔ واحد نَاعِطٌ.

نَاعَفَهٗ مُنَاعَفَةً. باہم دو راستوں میں مقابلہ کرنا کہ ہر ایک آگے بڑھ جانا چاہتا ہو۔ الطَّرِيْقَ: راستہ میں مقابلہ کرنا۔

اَنْعَفَ بلند جگہ پر بیٹھنا۔

اِنْتَعَفَ. بلند جگہ پر چڑھنا لِفُلَانٍ: درپے ہونا الشَّيْئَ: غیر کے لیے چھوڑ دینا۔ الرَّاكِبُ: ظاہر ہونا۔

النَّعْف پہاڑ سے نیچے اور وادی سے بلند ہموار جگہ مِنَ الرَّمْلَةِ: ریت کا اگلا و پتلا حصہ۔ ج نِعَاف.

النَّعْفَة پشت پاؤں پر جوتے کا تسمہ۔

النَّعَفَة. گیسو۔ شملہ۔ گوست میں فاسد گرہ۔ کجاوہ کے تسمے جو ادھر ادھر حرکت کریں۔

اُذُنٌ نَاعِفَةٌ و نُعُوْفٌ و مُنْتَعِفَةٌ لٹکتا ہوا کان۔

المَنَاعِف مِنَ الْجِبَالِ: پہاڑوں کی چوٹیاں۔

المُنْتَعَف نرم اور سخت زمین کے درمیان کی حد۔

نَعَقَ(ف ض) نَعْقًا و نَعِيْقًا و نُعَاقًا و نَعَقَانًا الْغُرَابُ: کوے کا کاؤں کاؤں کرنا۔

المُؤَذِّنُ مؤذن کا بلند آواز سے اذان دینا۔

الرَّاعِي بِغَنَمِهٖ: چرواہے کا بکریوں کو آواز دینا اور ڈانٹنا۔

النَّعَّاق بہت کائیں کائیں کرنے والا۔

النَّاعِقَان جوزاء کے دو ستارے۔

نَعَلَ(ف) نَعْلًا الْقَوْمَ: جوتے دینا۔ (نَعَلَ و نَعَّلَ و اَنْعَلَ) الدَّابَّةَ: نعل لگانا۔ نَعِلَ (س) نَعَلًا جوتہ پہننا۔

تَنَعَّلَ و اِنْتَعَلَ. جوتہ پہننا اَلثَّوْبَ روندنا۔ اور کہا جاتا ہے "اِنْتَعَلَ الْاَرْضَ" اس نے پیدل سفر کیا۔

اَلنَّعْل. مں. جوتہ۔ ہر وہ چیز جس سے قدم کو بچایا جائے (مؤنث) تصغیر نُعَیْلَة. نَعْلُ الدَّابَّةِ: گھوڑے کا نعل ج نِعَال و اَنْعُل.

اَلنَّعْل میان کے نچلے حصہ میں چاندی یا لوہے کا بنا ہوا۔ سخت زمین جس میں کچھ نہ اُگے۔ ج نِعَال. کہا جاتا ہے "اِخْضَرَّتْ نِعَالُ الْقَوْمِ" یعنی قوم کی زمین سرسبز ہو گئی۔

اَلنَّعْلَة. ہر وہ جس سے قدم کو زمین سے بچایا جائے اور یہ نَعْل سے خاص ہے۔

اَلنَّاعِل. فا. بہت جوتے والا۔ گورخر۔ رَجُلٌ نَاعِلٌ: جوتا پہنا ہوا مرد۔ حَافِرٌ نَاعِلٌ: سخت کھر

اَلنَّعَّال. نعل بند۔

اَلْمَنْعَل و اَلْمَنْعَلَة. سخت زمین۔ کہا جاتا ہے "مَكَانٌ مَنْعَلٌ و اَرْضٌ مَنْعَلَةٌ."

اَلْمُنْعَل. جوتے والا۔ فَرَسٌ مُنْعَلٌ: مضبوط نعل لگا ہوا گھوڑا۔ کہا جاتا ہے "رَمَاهُ بِالْمُنْعَلَاتِ" اس نے اس پر مصیبتیں ڈالیں۔

نَعَمَ (ف ن) و نَعِمَ (س) نَعْمَةً و مَنْعَمًا الرَّجُلُ: خوش حال ہونا عَيْشُهُ: آسودہ و کشادہ ہونا اور کہا جاتا ہے "هٰذَا مَنْزِلٌ يَنْعَمُهُمْ" یہ ایسی منزل ہے جو ان کے موافق ہے "وَنَعِمْتُ بِهٰذَا عَيْنًا" یعنی میں اس سے خوش ہوا "وَنَعِمَكَ اللّٰهُ عَيْنًا وَنَعِمَ اللّٰهُ بِكَ عَيْنًا" یعنی تمہاری آنکھ ٹھنڈی کرے اور تم سے تمہارے محبوب کی آنکھ ٹھنڈی کرے۔

نَعِمَ (س) نَعَمًا اَلْعُوْدُ. لکڑی کا سرسبز و تروتازہ ہونا۔

نَعُمَ (ک) نُعُوْمَةً. نرم و نازک ہونا۔ ملائم ہونا۔ صفت نَاعِم.

نِعْمَ. افعال مدح میں سے ہے اور غیر منصرف ہے۔ تم کہتے ہو نِعْمَ الرَّجُلُ زَيْدٌ و نِعْمَ رَجُلًا زَيْدٌ اور مثنی اور جمع کا استعمال نادر ہے۔ کہا جاتا ہے نِعْمَا نِعْمُوْا و نِعْمَتَا و نِعْمَن اور کبھی اس کے آخر میں ما لاحق ہوتا اس وقت صلہ سے مستغنی ہوتا ہے جب کہ کوئی قرینہ ہو۔ مثلاً تم کہو گے "دَقَقْتُهُ دَقًّا نِعِمَّا (کسر عین سے اور کبھی مفتوح بھی ہوتا ہے) معنی میں نِعْمَ مَا دَقَقْتُهُ کے اور عرب کا قول "اِنْ فَعَلْتَ فَبِهَا و نِعْمَتْ" تاء ساکنہ سے جس کی تقدیر نِعْمَتِ الفَعْلَةُ ہے۔

نَعَّمَ الشَّيْءَ: نرم و نازک بنانا۔ الرَّجُلَ: آسودہ حال کر دینا۔ کسی سے نعم کہنا۔ الْقَوْمُ: لوگوں کے پاس پاؤں آنا۔

اَنْعَمَ. الشَّيْءَ: نرم و نازک بنانا فُلَانًا: آسودہ حال بنانا۔ کہا جاتا ہے "اَنْعَمَ اللّٰهُ صَبَاحَكَ" یعنی اللہ تعالی تمہاری صبح اچھی کرے۔ اور یہ امر کے موقعہ پر کہا جاتا ہے "اِنْعَمْ صَبَاحًا" اور کثرت استعمال کی وجہ سے ہمزہ اور نون حذف کر دیا جاتا ہے تو کہا جاتا ہے "عِمْ صَبَاحًا و عِمْ مَسَاءً اَنْعَمَ اللّٰهُ النِّعْمَةَ عَلَيْهِ وَاَنْعَمَهُ بِالنِّعْمَةِ" نعمت پہنچانا۔ انعم الله بك عينا: تمہاری آنکھیں ٹھنڈی کرنا یا تمہاری وجہ سے دوسرے کی آنکھیں ٹھنڈی کرنا اَنْعَمَ الرَّجُلُ: زیادہ کرنا۔ نعمت کو پہنچنا الْقَوْمُ: لوگوں کے پاس ننگے پاؤں آنا۔ اَنْعَمَ صَدِيْقَهُ: ننگے پاؤں ہو کر رخصت کرنا۔ اَنْعَمَ فِي الْاَمْرِ: مبالغہ کرنا۔ اچھی طرح سے کرنا اَنْعَمَ النَّظَرَ فِي الْمَسْاَلَةِ: غور کرنا۔ اَنْعَمَ لَهُ: کسی سے نَعَمْ کہنا اور کہا جاتا ہے "هٰذَا مَنْزِلٌ يَنْعِمُ" یہ ایسی منزل ہے جو بہت برکت والی اور موافق ہے۔

نَاعَمَ مُنَاعَمَةً الرَّجُلَ: آسودہ حال ہونا۔ الرَّجُلَ. آسودہ حال بنانا الْحَبْلَ وَغَيْرَهُ: رسی کو مضبوط کرنا۔

تَنَعَّمَ الرَّجُلُ: ناز و نعمت کی زندگی بسر کرنا۔ ننگے پاؤں چلنا قَدَمَيْهِ: مشغول کرنا فُلَانًا بِالْمَكَانِ: ڈھونڈنا الدَّابَّةَ: خوب اچھی طرح ہانکنا اور کہا جاتا ہے "اَتَيْتُ اَرْضَهُمْ فَتَنَعَّمَتْنِيْ" یعنی میں ان کی زمین میں پہنچا اور وہ میرے لیے موافق ہوئی۔

تَنَاعَمَ: خوش عیش ہونا۔

نَعَمْ کلمہ ایجاب ہے اور اس میں چار لغت اور ہیں۔ نَعِمْ و نِعِمْ و نَعَامْ و نَحَمْ اور یہ چار معانی میں آتا ہے۔

(۱) خبر کے بعد واقع ہو تو حرف تصدیق ہے جیسے قَامَ زَيْدٌ کے جواب میں نَعَمْ ہو تو اس کے معنے قَامَ کے ہوں گے۔

(۲) امر اور نہی کے بعد واقع ہو تو حرف وَعْد ہوگا جیسے "اِضْرِبْ زَيْدًا" کے جواب میں "نَعَمْ اَعِدُكَ بِضَرْبِهِ" کے معنے میں ہوگا۔

(۳) اور استفہام کے بعد واقع ہو تو حرف اعلام ہوگا جیسے اَقَامَ زَيْدٌ کے جواب میں نَعَمْ اُعْلِمُكَ بِقِيَامِهِ کے معنے میں ہوگا۔

(۴) اور جب صدر کلام میں واقع ہو تو فائدہ تاکید کا ہوتا ہے جیسے نَعَمْ اِنَّ رَبِّيْ قَادِرٌ.

اَلنُّعْم. خوش حالی۔ تن آسانی۔ ج اَنْعُم تم کہتے ہو "هٰذَا يَوْمُ نُعْمٍ" یعنی یہ عیش و طرب کا دن ہے۔

اَلنَّعَم. اُونٹ۔ چوپایہ پر بھی اطلاق ہوتا ہے ج اَنْعَام ج اَنَاعِيْم

اَلنَّعْمَة. اسم مرۃ۔ آسودگی۔ نَعْمَةُ الْعَيْشِ: زندگی کی آسودگی۔

اَلنِّعْمَة. احسان۔ رزق وغیرہ کا انعام جو تمہارے اوپر ہو۔ خوشی۔ خوشگوار حالت۔ ج نِعَم و اَنْعُم و نِعْمات و نِعِمات و نِعَمات. کہا جاتا ہے فُلَانٌ وَاسِعُ النِّعْمَةِ: فلاں بہت مالدار ہے۔

اَلنَّعْمَاء ج اَنْعُم و النُّعْمٰى. بابرکت ہاتھ۔ و النُّعْمٰى: آرام۔ خوش عیشی۔ مال۔ کہا جاتا ہے "سَاَفْعَلُهُ نَعْمَ عَيْنٍ و نُعْمَ عَيْنٍ و نَعْمَةَ عَيْنٍ و نُعْمَةَ عَيْنٍ و نُعْمٰى عَيْنٍ و نَعِيْمَ عَيْنٍ و نَعَامَ عَيْنٍ و نِعَامَ عَيْنٍ و نُعَامَ عَيْنٍ و نُعَامٰى عَيْنٍ" یعنی عنقریب تمہارے اکرام کے لیے میں ایسا کروں گا اور کہا جاتا ہے "نُعَامَاكَ اَنْ تَفْعَلَ كَذَا" تمہارے لیے آخری امر یہ ہے کہ تم ایسا کرو۔

النُعمة: خوشی۔ نُعمةُ العَینِ: آنکھ کی ٹھنڈک۔

النَعامة: شتر مرغ (مذکر و مؤنث) ج نَعام و نَعامات و نَعائِم اور مذکر کو ظلیم اور شتر مرغ کے گلہ کو بَناتُ الهَیْسَقِ کہتے ہیں۔ شتر مرغ کے پر خوبصورت ہوتے ہیں جس کو زینت کے لئے استعمال کرتے ہیں۔ بھاگنے اور عبادت میں اس کی مثال دی جاتی ہے۔

النَعامة: نفس۔ تاریکی۔ خوشی۔ اکرام۔ جہالت۔ واضح راستہ۔ کنوئیں میں اٹھا ہوا پتھر۔ راستہ کا نشان۔ سر پہاڑ پر سائبان کی مانند بنی ہوئی عمارت۔ دماغ۔ مچھلی۔ لوگوں کی جماعت۔ اِبنُ النَّعامة: پنڈلی کی ہڈی۔ قدم یا تلوا۔ اور کہا جاتا ہے "نَفَرَتْ نَعامَتُهُ" یعنی مر گیا یا کوچ کر گیا۔ "وَجاءَ كَالنَعامَةِ" یعنی محروم لوٹا "وَرَكِبَ جَناحَي النَّعامَةِ" یعنی اس نے اپنے معاملہ میں کوشش کی "وَشَالَتْ نَعامَتُهُ" یعنی مر گیا "وَشَالَتْ نَعامَةُ القَوْمِ" یعنی متفرق ہوگئے اور انہوں نے اپنے منازل کو خالی کر دیا "وَاِنَّهُ لَخَفِيفُ النَعامَة" یعنی وہ ضعیف العقل ہے "وَاَصَمُّ مِنْ نَعامَةٍ" وہ شتر مرغ سے زیادہ بہرا ہے اس لیے کہ شتر مرغ جب بھاگتا ہے تو کسی جانب نہیں مڑتا۔

النَعام اسم جمع ہے مفرد اس کا النَعامَة ہے۔ بیابان۔ النَعامُ الصَّادِر: چار ستاروں کے نام النَعامُ الوَارِد: دوسرے چار ستاروں کے نام اور یہ سب منازل قمر میں سے ہیں۔

النَعائِم. منازل قمر میں سے ایک منزل کا نام۔ جس کی صورت شتر مرغ جیسی ہے اور یہ آٹھ ستارے ہیں۔

النُعُومَة. س۔ نرمی و نازکی۔ ملائمت۔

النُعمان. حیرہ کے ہر بادشاہ کا لقب۔ خون۔ شَقائِقُ النُعمانِ: گل لالہ۔ واحد شَقِيقَةُ النُعمان.

الاِنْعام. س۔ انعام۔ ج انعامات۔

الاِنْعامة. انعام۔ عطیہ۔

النَّاعِم. فا مِنَ الثِّيابِ: ملائم کپڑا مِنَ العَيْشِ: آسودہ زندگی مِن النَّباتِ: سیدھا ہموار۔

النَّاعِمة. النَاعِم کا مؤنث۔ آسودہ زندگی والی۔ باغ۔

النَعِيم. آسودہ حالی۔ آرام۔ مال۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ نَعِيمُ البَالِ" یعنی سکون قلب والا مرد۔ نَعِيمُ اللهِ. اللہ کا فضل۔

المِنْعَم. جھاڑو۔

المِنْعام. بڑا فیاض۔

كَلامٌ مُنَعَّمٌ. نرم کلام۔

المَناعِم والمُتَناعِم مِن النَّباتِ: سیدھی ہموار نباتات۔

المُنَعَّم والمُناعَم والمُتَنَعِّم والمُتَناعِم خوش حال۔ مالدار۔

نَعْنَعَ لِسانُ فُلانٍ: زبان میں ہکلا پن ہونا۔

تَنَعْنَعَ الشَّيُّ: مضطرب ہونا۔ جھکنا عَنْهُ: دور ہونا۔

النَعْنَع والنَعناع پودینہ۔ واحد نَعْنَعَة و نَعْناعَة.

النُعْنُعَة. بوٹا۔

نَعَا يَنْعُو نُعاءً السِّنَّوْرُ: بلی کا میاؤں میاؤں کرنا۔

النَعْو. ناک کے نیچے کا دائرہ۔ اُونٹ کے اوپر والے ہونٹ کی پھٹن۔ کھر کے پچھلے حصے کی کشادگی۔ تازہ کھجور۔

نَعَى يَنْعَى نَعْيًا و نَعِيًا و نُعْيانًا لَنا وَاِلَيْنا فُلانًا: موت کی اطلاع دینا۔ کہا جاتا ہے "نَعاهُ بِمَوْتِ فُلانٍ" اس نے اس کو فلاں کی موت کی اطلاع دی نَعَى القَوْمَ: میت کے دفن کیلئے بلانا۔ نَعَيْتُهُ الشَّيَّ: خبر دینا عَلَى القَوْمِ شَهَواتِهِمْ: عیب گیری کرنا۔ کہا جاتا ہے "هُوَ يَنْعَى عَلَى فُلانٍ ذُنُوبَهُ" یعنی وہ فلاں کے گناہوں کو ظاہر کرتا ہے اور شہرت دیتا ہے۔ "وَفُلانٌ يَنْعَى فُلانًا" فلاں فلاں سے قصاص طلب کرتا ہے۔ "فُلانٌ يَنْعَى عَلَى نَفْسِهِ بِالْفَواحِشِ" یعنی فلاں اپنے آپ کے متعلق ارتکاب فواحش کی شہرت دیتا ہے۔

اَنْعَى عَلَيْهِ شَيْئًا قَبِيْحًا: کسی کے متعلق بری بات طعنہ کے طور پر کہنا۔ اَنْعَيْتُهُ الشَّيَّ: خبر دینا۔

تَناعَى القَوْمُ: قتل اور طلب قصاص پر برانگیختہ کرنے کیلئے مقتولین کی خبر موت کو بیان کرنا۔

اِسْتَنْعَى القَوْمُ: قتل اور طلب قصاص پر برانگیختہ کرنے کے لیے مقتولین کی خبر موت کو بیان کرنا۔ متفرق و منتشر ہونا۔ اِسْتَنْعَى ذِكْرُ فُلانٍ: پھیلنا حُبُّ الخَمْرِ بِهِ: مدت تک رہنا۔ الرَّاعِي الغَنَمَ: چرواہے کا آگے ہو کر اپنے پیچھے بکریوں کو بلانا۔

النَعْيَة. نَعْي کا اسم مرۃ۔ ج نَعَيات.

النَّاعِي. فا۔ خبر مرگ لانے والا۔ طعن تشنیع کرنے والا۔ ج ناعُونَ و نُعاة و نُعْيان.

النَعِيّ. س۔ خبر مرگ لانے والا۔ جس کی وفات کی خبر دی جائے۔

نَعاءِ مبنی عَلَى الكسر: اسم فعل بمعنی اِنْعَ کہا جاتا ہے نَعاءِ فُلانًا: یعنی فلاں کی موت کا پیغام پہنچاؤ۔

المَنْعَى والمَنْعاة. خبر مرگ۔ ج مَناعٍ.

نَغَّ (ف ن) نَغًّا الرِّيقَ: تھوک نگلنا۔

نَغَبَ (ن) نَغْبًا الرَّجُلُ فِي الشُّرْبِ: گھونٹ گھونٹ پینا۔

نَغَبَ (ف) نَغْبًا الطَّائِرُ: پرندہ کا پانی پینا۔

النغبة والنُغبة. گھونٹ ج نُغَب. النُغبة: براکام۔

النَغْبَقَة والنُغْبُوقَة. جانور کے پیٹ کی آواز۔

نَغَتَ (ف) نَغْتًا الشَّعْرَ: بال کھینچنا۔

النغث. دائمی سخت مصیبت۔

نَغَرَتْ (ف ض) و نَغِرَتْ (س) نَغِيرًا و نَغَرانًا القِدْرُ: ہانڈی کا ابلنا۔

نَغَرَ و نَغِرَ نَغْرًا و نَغَرانًا الرَّجُلُ عَلَى فُلانٍ: غضبناک ہونا۔ کہا جاتا ہے "نَغِرَ عَلَيْهِ جَوْفُهُ" اس کا جوف اس پر بھڑک اٹھا۔ صفت مذکر نَغِر صفت مؤنث نَغِرَةُ النَّاقَةُ: اُونٹنی کو

آواز دینا۔ بلانا۔

نَغِرَ (س) نَغَرًا مِنَ الْمَاءِ: بہت پانی پینا الرَّجُلُ: کینہ رکھنا۔

نَغَّرَ الصَّبِیَّ: بچّے کو گدگدانا۔ بِالنَّاقَةِ: اُونٹنی کو آواز دینا۔ بلانا۔

تَنَغَّرَ الرَّجُلُ: غضب کی وجہ سے جوف کا بھڑک اٹھنا۔ عَنْ فُلَانٍ: دگرگوں ہونا یا غضبناک ہونا۔

اَنْغَرَتِ الْبَیْضَةُ: انڈے کا گندا ہونا۔

تَنَاغَرَ الرَّجُلُ: ناواقف بننا۔

النَّغَر. س۔ کھاری پانی کا چشمہ۔

النُّغَر. بلبل۔ چڑیا کے بچّے۔ ج نِغْرَان.

النَّغَّار. بہت غضبناک۔ جُرْحٌ نَغَّارٌ: بہت خون بہانے والا زخم۔

المُنْغِر. بکری جس کے دودھ کے ساتھ خون آئے۔

المِنْغَار. بکری جس کے دوھ کے ساتھ خون آنے کی عادت ہو۔

نَغَزَ (ف) نَغْزًا الصَّبِیَّ: بچّے کو گدگدانا۔ بَیْنَ الْقَوْمِ: ایک دوسرے پر برانگیختہ کرنا۔

النَّغَّاز. فتنہ انگیز۔ تباہی لانے والا۔

نَغَشَ (ف) نَغْشًا و نَغَشَانًا. ہلنا اور بے قرار ہونا۔ کہا جاتا ہے "هُوَ يَنْغَشُ اِلَى فُلَانٍ" وہ فلاں کی طرف مائل ہے۔ "وُسِقَیَ فُلَانٌ فَنَغَشَ" یعنی طاری ہونے کے بعد حرکت کی۔

تَنَغَّشَ وَانْتَغَشَ الشَّیْءُ: ہلنا اور بے قرار ہونا۔ کہا جاتا ہے "اِنْتَغَشَ و تَنَغَّشَ الْمَكَانُ بِاَهْلِهِ وَالرَّاْسُ بِالْقُمَّلِ" جگہ اپنے لوگوں اور سر جوں سے بھر گیا۔

النَّغْشَة. نغش کا اسم مرۃ۔

النُّغَاش والنُّغَّاش و النُّغَاشِیُّ. بہت پستہ قد۔ النُّغَاش: رذیل لوگ۔ عیار لوگ۔

نَغِصَ (س) نَغَصًا الْبَعِیرُ: سیراب نہ ہونا الرَّجُلُ: مراد پوری نہ ہونا۔

نَغَصَهُ (ف) نَغْصًا. پانی کا حصہ روک دینا یا پوری طرح سے پینے نہ دینا۔

نَغَّصَ وَاَنْغَصَ اللّٰهُ عَلَيْهِ الْعَيْشَ و نَغَّصَ عَيْشَهُ: زندگی مکدر کر دینا۔ ونَغَّصَ فُلَانًا: زن□دگی مکدر کر دینا۔ اَنْغَصَ فُلَانًا رَعِيَّهُ: کسی کے جانوروں کو چرنے سے روک دینا۔

نُغِّصَ تَنْغِيْصًا. خوشگواری کامل نہ ہونا۔

تَنَغَّصَ الْعَيْشُ: مکدر ہونا۔

تَنَاغَصَتِ الْاِبِلُ: ہجوم کرنا۔

النُّغْصَة. مراد پوری کرنے سے مانع ج نُغَص.

نَغَضَ (ن ض) نَغْضًا و نُغُوْضًا و نَغَضَانًا کپکپی کے ساتھ ہلنا اور بے قرار ہونا۔

نَغَضُوْا اِلَى الْعَدُوِّ: مقابلے کے لیے اٹھنا الشَّیْءَ وبِالشَّیْءِ ہلانا۔ نَغَضَ نَغَضًا الشَّیْءُ: بہت ہونا۔ السَّحَابُ: گھٹا ٹوپ بادل چڑھنا۔

نَغَّضَ الشَّیْءَ: ہلانا۔

اَنْغَضَ الشَّیْءُ: ہلنا اور بے قرار ہونا۔ رَاْسَهُ: سر کو تعجب یا استہزاء سے ہلانا۔

تَنَغَّضَ الشَّیْءُ: ہلنا اور بے قرار ہونا۔

النَّغْض. س۔ سر ہلانے والا۔ چلنے میں کانپنے والا۔

النَّاغِض. فا۔ ج نَغْض. النَّاغِضُ مِنَ الْاِنْسَانِ: گردن کی جڑ جہاں سے سر کی حرکت ہوتی ہے۔ غَيْمٌ نَاغِضٌ: ایک دوسرے کے پیچھے چلنے والا بادل (والنُّغْض) مِنَ الْكَتِفِ: مونڈھے کے کنارے کی پتلی ہڈی۔

النَّغَّاض مِنَ السَّحَابِ: ایک دوسرے کے پیچھے چلنے والا بادل۔ رَجُلٌ نَغَّاضُ الْبَطْنِ: بڑے پیٹ والا جس کے پیٹ پر موٹاپے کی وجہ سے شکن ہو۔

النَّغُوْض. بڑے کوہان والی اُونٹنی۔

نَغِفَ (س) نَغَفًا الْبَعِيْرُ: اُونٹ کی ناک میں کیڑا ہونا۔

النَّغَف. س۔ اُونٹ اور بکری کے ناک کے کیڑے۔ واحد نَغَفَة. النَّغَف: خشک رینٹ جو ناک سے نکلے۔

نَغَقَ (ف ض) نُغَاقًا و نَغِيْقًا الْغُرَابُ: کوّے کا کاؤں کاؤں کرنا۔ النَّغَّاق. بہت کاؤں کاؤں کرنے والا۔

نَغِلَ (س) نَغَلًا الْجِلْدُ: کھال کا دباغت میں خراب ہونا۔ الْجُرْحُ: فاسد ہونا۔ زخم میں کچھ خرابی باقی رہ جانا۔ نَغِلَتْ نِيَّتُهُ: نیت بری ہونا۔ نَغِلَ قَلْبُهُ عَلَيَّ: کینہ رکھنا۔ بَيْنَهُمْ: فساد ڈالنا۔ چغل خوری کرنا۔ وَجْهُ الْاَرْضِ: سوکھا پڑنے کی وجہ سے سطح زمین کا خشک ہونا۔

نَغُلَ (ک) نُغُوْلَة المولود: نسبت بگڑنا۔ النَّغْلَة اسم مصدر ہے۔

اَنْغَلَ الْجِلْدُ: دباغت میں خراب کرنا۔ اسم النُّغْلَة.

النَّغْل. گھوڑے اور گدھی سے پیدا شدہ جانور۔

النَّغَل. س۔ لوگوں کے درمیان فساد انگیزی۔ چغل خوری۔

النَّغْلَة. چغل خوری۔

النَّغْل والنَّغِل مؤنث نَغْلَةٌ و نَغِلَةٌ والنَّغِيْل بگڑا ہوا۔ حرامی بچّہ۔

النَّغِيْلَة. ایک قسم کا کیڑا جو چمڑے کو خراب کر دیتا ہے۔

نَغَمَ (ض ن) و نَغِمَ (س) نَغْمًا و نَغَّمَ و تَنَغَّمَ الرَّجُلُ: گانے میں سر نکالنا۔ نَغَمَ فِي الشَّرَابِ: تھوڑا سا پینا اور کہا جاتا ہے "سَكَتَ فَمَا نَغَمَ بِحَرْفٍ" وہ خاموش رہا ایک حرف نہیں بولا۔

نَاغَمَهُ مُنَاغَمَةً. بہت آہستہ گفتگو کرنا۔

النَّغْم والنَّغَم. گانے میں سر۔ ج نِغَام. جج اَنَاغِيْم اور اسی سے اَنْغَامُ الْمُوْسِيْقَى ہے۔ آہستہ گفتگو۔

النَّغَّام. بہت سر نکالنے والا۔

النَّغْمَة والنَّغَمَة. نغم کا واحد۔ پڑھنے میں اچھی آواز۔ ج نَغَمَات.

النُّغْمَة. گھونٹ۔ ج نُغَم.

رَجُلٌ نَغُوْمٌ. اچھی آواز والا امرد۔

نَغَا يَنْغُوْ نَغْوًا و نَغٰى يَنْغِيْ نَغْيًا وَانْغٰى اِلَيْهِ : قابل سمجھ بات کرنا۔ کہا جاتا ہے "سَكَتَ فُلَانٌ فَمَا نَغٰى بِحَرْفٍ" فلاں خاموش رہا ایک حرف نہیں بولا۔

نَاغٰى الصَّبِيَّ: بچے سے دِل پسند بات کرنا۔ الْمَرْأَةُ: عشق بازی کرنا الرَّجُلَ: مقابلہ کرنا۔ غالب ہونے کی کوشش کرنا۔ قریب ہونا الْمَوْجُ السَّحَابَ: موج کا بادل کی طرف اٹھنا۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا الْجَبَلُ يُنَاغِيْ السَّمَاءَ" یہ پہاڑ اونچائی کی وجہ سے آسمان کے قریب ہے۔

تَنَاغٰى الْقَوْمُ : باہم مقابلہ کرنا۔ ایک دوسرے پر غلبہ کی کوشش کرنا۔

النَّاغِيَة: کلمہ۔

النَّغْوَة والنَّغْيَة: سریلی آواز۔ اچھی گفتگو

النَّغْيَة: خبر جو ابھی تحقیق نہ کی گئی ہو۔ کہا جاتا ہے "سَمِعْتُ نَغْيَةً مِنْ كَذَا" میں نے فلاں چیز کی افواہ سنی ہے۔

نَفَّ(ن) نَفًّا الْاَرْضَ: بونا۔

نَفَّ(س) نَفًّا السَّوِيْقَ: ستو پھانکنا۔

النَّفِيُّ: جس پر ستو پھانا جائے۔ ج نَفَانِيُّ.

النَّفِيَّة والنُّفْيَة والنُّفِيُّ: کھجور کے پتوں سے بنا ہوا گراں دستر خوان۔

النَّفِيْف: اُونٹ کے پالان کا تنگ۔

النُّفَأ: نباتات کے متفرق قطعات۔ چھوٹے باغ یا اکٹھے بعض درخت جو بڑی بڑی گھاس سے بلند ہو گئے ہوں۔ واحد نُفَاَةٌ.

نَفَتَ(ض) نَفْتًا و نَفَتَانًا و نَفِيْتًا و نَافَتَ الْقِدْرُ: ہانڈی کا بہت زور سے ابلنا۔ صفت نفوت. نفت و نَافَتَ الرَّجُلُ: غضبناک ہونا۔ غصہ سے پھولنا۔ و نَفَتَ الدَّقِيْقُ نَفْتًا: آٹے کا پانی ڈالنے سے پھولنا۔

النَّفِيْتَة: آٹا جس پر پانی یا دودھ ڈالا جائے۔

• النَّفْتَالِيْن (کیمیا)
کاربن اور ہیڈروجن سے مرکب ایک سفید بلوری مادہ جس کی ہوا طاقت ور ہوتی ہے رنگ دار چیزوں کے بنانے اور کیڑوں کی مدافعت کے لئے استعمال ہوتی ہے۔

نَفَثَ(ن ض) نَفْثًا و نَفَثَانًا الْبُصَاقَ مِنْ فِيْهِ: مُنہ سے تھوک پھینکنا الْجُرْحُ الدَّمَ: زخم کا خون بہانا الرَّجُلُ: تھوکنا۔ نَفَثَتِ الْحَيَّةُ السَّمَّ: سانپ کا زہر نکالنا۔ نَفَثَ الْمَصْدُوْرُ: درد سینہ والے کا تھوک کھنکھار وغیرہ پھینکنا۔

الْقَلَمُ: لکھنا فُلَانًا: کسی پر جادو کرنا۔ کہا جاتا ہے "نَفَثَ اللّٰهُ الشَّيْءَ فِيْ قَلْبِهِ" اللہ نے اس کے دِل میں ڈالا۔ و نُفِثَ فِيْ رَوْعِيْ او قَلْبِيْ كَذَا" مجھے فلاں چیز کا ☐ الہام ہوا۔ "و فُلَانٌ يَنْفُثُ عَلَيَّ غَضَبًا" فلاں مجھ پر غصہ کی وجہ سے طیش میں ہے۔

نَافَثَهُ مُنَافَثَةً: چپکے چپکے بات کرنا۔

النَّفْث: بس۔ بلغم۔ نَفْثُ الشَّيْطَانِ: غزل کے اشعار۔

النَّفْثَة: نفث کا اسم مرۃ۔ ج نَفَثَات. کہا جاتا ہے "مَا اَحْسَنَ نَفَثَاتِ فُلَانٍ" یعنی فلاں کے اشعار کس قدر اچھے ہیں۔

النُّفَاثَة: تھوک وغیرہ جو درد سینہ والا پھینکے۔

النَّافِث والنَّفَّاث: جادوگر۔ مؤنث نَافِثَةٌ و نَفَّاثَةٌ.

دَمٌ نَفِيْثٌ: زخم سے بہا ہوا خون۔

الْمَنْفُوْث: مث۔ رَجُلٌ مَنْفُوْثٌ: جادو کیا ہوا مرد۔

نَفَجَ(ن) نَفْجًا و نَفَجَانًا و نُفُوْجًا الْاَرْنَبُ او الْيَرْبُوْعُ: خرگوش یا جنگلی چوہے کا دوڑ کر نکل بھاگنا۔ نَفَجَتِ الرِّيْحُ: ہوا کا تیز چلنا الطَّرِيْقُ بِالْقَوْمِ: راستہ میں قوم کا اچانک ظاہر ہونا۔

نَفَجَ نَفْجًا الْاِنْسَانُ: غیر واقعی صفات پر فخر کرنا الْفُرُّوْجَةُ: مرغی کے بچے کا انڈے سے نکلنا الْاَرْنَبَ وَغَيْرَهَا: خرگوش کو بھڑکا کر نکالنا الشَّيْءَ: بلند کرنا السِّقَاءَ: مشکیزہ بھرنا۔

اَنْفَجَ الْاَرْنَبَ: خرگوش کو بھڑکا کر نکالنا الْحَالِبُ: دوھنے کے وقت برتن کو تھن سے جدا کرنا۔

تَنَفَّجَ وانْتَفَجَ: بلند ہونا الرَّجُلُ: غیر واقعی صفات پر فخر کرنا۔ ڈینگ مارنا۔ تَنَفَّجَتِ الرِّيْحُ عَلَى الْقَوْمِ: غفلت کی حالت میں تیز ہوا کا چلنا۔ اِنْتَفَجَ الْاَرْنَبُ: خرگوش کا دوڑنا۔ کودنا۔ کہا جاتا ہے "اِنْتَفَجَتْ مِنْهُ الْاَرْنَبُ" اِنْتَفَجَ الْاَرْنَبُ وَغَيْرَهَا" خرگوش کو بھڑکا کر نکالنا۔

اِسْتَنْفَجَ الشَّيْءَ: نکالنا۔ ظاہر کرنا۔ کہا جاتا ہے "مَا الَّذِيْ اسْتَنْفَجَ غَضَبَكَ" یعنی کس چیز نے تمہیں غصہ دلایا۔

النَّافِج. فا۔ صَوْتٌ نَافِجٌ: سخت و بلند آواز۔

النَّافِجه. النَّافِج کا مؤنث۔ بہت بارش والا۔ بادل۔ ہوا جو پہلے زور سے چلے۔ آخری پسلی۔ بیٹی۔ اس وجہ سے کہ وہ اپنے مہر سے باپ کے مال کو بڑھاتی ہے۔ مشک کا نافہ۔ مشک رکھنے کا برتن۔ ج نَوَافِج.

النَّفَّاج: غیر واقعی صفات پر فخر و غرور کرنے والا۔ ڈینگ مارنے والا۔

النِّفَاجَة: چوبغلا۔

النَّفِيْجَة: کمان۔ ج نَفَائِج.

النَّفِيْجُ: اجنبی شخص جو کسی قوم میں شامل ہو اور نہ مصلح ہو نہ مفسد۔ ج نُفْج. النُّفُج: بوجھل اور سست لوگ۔ اور کہا جاتا ہے "هُوَ نُفُجُ الْحَقِيْبَةِ" وہ موٹے سرین والا ہے "و اِمْرَأَةٌ نَفُجُ الْحَقِيْبَةِ" موٹے سرین والی عورت۔

الْاِنْفُجَانِي: قول میں افراط کرنے والا۔

الْمَنَافِج: چھوٹے تکیہ کے مانند ایک چیز جس سے عورتیں اپنے سرین کو بڑا ظاہر کرتی ہیں۔

يَعِيْرٌ مُنْتَفِجٌ: کوکھ باہر نکلا ہوا اُونٹ۔

الْمَنْفُوْج: کشادہ پہلوؤں والا اُونٹ۔

نَفَحَ(ف) نَفْحًا و نَفَحَانًا و نُفُوْحًا و نُفَاحًا الطِّيْبُ: خوشبو پھیلنا۔ نفحت الرِّيْحُ: ہوا کا چلنا۔ ابتدائی ہوا کا چلنا۔ نفح الْعِرْقُ: رگ سے خون نکلنا۔ نفحت الدَّابَّةُ

الرَّجُلَ: کھر کے کنارے سے مارنا۔ نَفَحَ فُلَانًا بِالسَّیْفِ: آہستہ تلوار سے مارنا۔ نَفَحَهٗ بِكَذَا: دینا۔ نَفَحَ لِمَّتَهٗ: کنگھا کرنا۔ الشَّیْئَ: دفع کرنا۔ ہٹانا۔

نَافَحَهٗ مُنَافَحَةً: جھگڑا کرنا۔ نَافَحَ عَنْ فُلَانٍ: کسی کی جانب سے مدافعت کرنا۔

اِنْتَفَحَ بِفُلَانٍ: سامنے آنا۔ اِنْتَفَحَ اِلٰی مَوْضِعِ كَذَا: واپس آنا۔

النَّفْحُ: س۔ النَّفْحُ مِنَ الرِّيَاحِ: سردی میں ہوا کا چلنا اور گرمی میں ہوا کے چلنے کو لفح کہتے ہیں۔

النَّفْحَة: نفح کا اسم مرة۔ نَفْحَةُ الدَّمِ: خون کا فوارہ۔ نَفْحَةُ الرِّيحِ: ہوا کا جھونکا۔ نَفْحَةُ الطِّيبِ: خوشبو کی بھڑک۔ مِنَ الْاَلْبَانِ: خالص دودھ۔ النَّفْحَةُ: عطیہ۔ ج نَفَحَات۔ کہا جاتا ہے نِيَّةٌ نَفَحٌ: بلند ارادہ۔

النَّفُوحُ مِنَ النُّوقِ: اونٹنی جس کے تھن سے بغیر دوھے ہوئے دودھ نکلے۔ مِنَ الْقِسِيِّ: دور تک تیر پھینکنے والی کمان۔ رِيْحٌ نَفُوحٌ: تیز چلنے والی ہوا۔

النَّفَّاحُ: بہت داد و دہش والا۔ طَعْنَةٌ نَفَّاحَةٌ: زور سے خون بہانے والا نیزہ۔

النَّفِيحَة: دُور تک تیر پھینکنے والی کمان۔

النَّفِيحُ والمِنْفَحُ: دخل در معقولات کرنے والا مرد۔

الْاِنْفَحَةُ والْاِنْفِحَةُ والْاِنْفَحَّةُ والمِنْفَحَةُ: بکری کا بچہ جو ابھی صرف دودھ ہی پیتا ہو اس کے پیٹ سے ایک چیز نکالتے ہیں اور کپڑے میں لت پت کر لیتے ہیں پھر وہ پنیر کا مانند گاڑھا ہو جاتا ہے اور عوام اس کو مَجْبَنَة کہتے ہیں۔

نَفَخَ (ن) نَفْخًا و نَفَخَ بِفَمِهٖ: منہ سے پھونک مارنا۔ کہا جاتا ہے نَفَخَ فِي النَّارِ و نَفَخَ النَّارَ۔ نَفَخَ الضُّحٰى: بلند ہونا۔ نَفَخَتِ الرِّيحُ: ہوا کا اچانک آنا۔ اور کہا جاتا ہے "نَفَخَ شِدْقَيْهِ" یعنی اس نے تکبر کیا۔ و "نَفَخَ الشَّيْطَانُ فِيْ اَنْفِهٖ" شیطان نے اس کی ناک میں پھونک دیا۔ یعنی اس نے اپنے متعلق ایسی بڑھ چڑھ کر باتیں کہیں جو حقیقتاً اس کے اندر نہیں تھیں۔ نَفَخَهُ الطَّعَامُ: سیر کرنا۔

تَنَفَّخَ: پھولنا۔

اِنْتَفَخَ: پھولنا۔ اِنْتَفَخَ الشَّيْئُ: بلند ہونا۔ النَّهَارُ: دن چڑھنا۔ الرَّجُلُ: بڑا بننا۔ تکبر کرنا۔

النَّفْخُ: فخر۔ تکبر۔ کہا جاتا ہے فُلَانٌ ذُوْ نَفْخٍ۔

النَّفَخُ: جانوروں کے ٹخنوں کا ورم جو چلنے سے کم ہو جائے۔

النُّفُخُ: جوانی سے بھرپور۔ کہا جاتا ہے "شَابٌّ نُفُخٌ و جَارِيَةٌ نُفُخٌ۔"

النَّفْخَة: نفخ کا اسم مرة۔ کھانے وغیرہ سے پیٹ کا پھولنا۔ نَفْخَةُ الشَّبَابِ: کامل جوانی۔ نَفْخَةُ الرَّبِيعِ: موسم بہار کی تروتازگی۔

النُّفَّاخُ: ورم جو بیماری کی وجہ سے پیدا ہو۔

النُّفَّاخَة: پانی کا بلبلہ۔ مچھلی کے پیٹ میں ایک پھولی ہوئی چیز۔ ج نُفَّاخَات۔

النَّافِخُ: فا۔ کہا جاتا ہے "مَا بِالدَّارِ نَافِخُ ضَرَمَةٍ" یعنی گھر میں کوئی نہیں۔

النَّافُوخُ: یافوخ کی تحریف ہے بمعنی چندیا۔

النَّفِيخُ: س۔ جو شخص آگ پھونکنے پر مقرر ہو۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ اَنْفَخَانٌ و اِنْفِخَانٌ و اُنْفُخَانِيٌّ و اِنْفَخَانِيٌّ": موٹائی کی وجہ سے پر گوشت مرد اور مؤنث تا کے ساتھ جمع کی صورت میں۔

المِنْفَاخُ و المِنْفَخُ: پھونکنی۔ لوہار کی دھونکنی۔ ج مَنَافِيخُ و مَنَافِخُ۔ مَنَافِخُ الشَّيْطَانِ: شیطان کے وساوس۔

المَنْفُوخُ: مف۔ بڑے پیٹ والا۔ موٹا۔ بزدل۔

نَفِدَ (س) نَفَدًا و نَفَادًا۔ الشَّيْئُ: نیست و نابود ہونا۔ ختم ہونا۔ کہا جاتا ہے "نَفِدَ زَادُ الْقَوْمِ" قوم کا توشہ ختم ہو گیا۔

نَفَدَ (ن) نَفْدًا القَوْمَ: لوگوں سے آگے بڑھ جانا۔

اَنْفَدَ الْقَوْمُ: بے مال و بے توشہ ہونا۔ اَنْفَدَتِ الْبِئْرُ: کنوئیں کا پانی ختم ہونا۔ اَنْفَدَ الشَّيْئَ: نیست و نابود کرنا۔ القَوْمَ: لوگوں کے درمیان گھس کر درمیان میں چلنا۔

نَافَدَهٗ مُنَافَدَةً: باہم حاکم کے پاس جانا۔ جھگڑا کرنا۔ ایک دوسرے کی حجت کو نابود کرنے کی کوشش کرنا۔

اِنْتَفَدَ و اِسْتَنْفَدَ الشَّيْئَ: نیست و نابود کرنا۔ اِسْتَنْفَدَ وُسْعَهٗ: پوری طاقت لگانا۔ اِنْتَفَدَ الْحَقَّ: پورا حق لینا۔ اللَّبَنَ: دودھ دوہنا اور کہا جاتا ہے "اِنْتَفَدَ مِنْ عَدُوِّهٖ" یعنی اس نے اپنے دشمن سے پورا بدلہ لے لیا۔

تَنَافَدَ الْخَصْمَانِ اِلَى الْقَاضِي: فیصلہ کے لیے جانا۔ تَنَافَدَ الْقَوْمُ: جھگڑا کرنا۔

المُنَافِدُ فَاخَصْمٌ مُنَافِدٌ: جھگڑے میں پوری طاقت صرف کرنے والا۔

المُنْتَفِدُ: فا۔ اور کہا جاتا ہے "قَعَدَ مُنْتَفِدًا" وہ گوشہ نشین ہوا۔

المُنْتَفَدُ: مف۔ کہا جاتا ہے "فِيْ هٰذَا الشَّيْئِ مُنْتَفَدٌ عَنْ غَيْرِهٖ" اس چیز میں بہ نسبت غیر کے وسعت ہے "و فُلَانٌ مُنْتَفَدُ فُلَانٍ" یعنی جب ایک کے پاس سے سارا مال خرچ ہو جاتا ہے تو دوسرا اپنے مال سے اس کی مدد کرتا ہے۔

نَفَذَ (ن) نَفْذًا و نُفُوْذًا و نَفَاذًا الشَّيْئُ الشَّيْئَ: چھید کر پار ہونا۔ کہا جاتا ہے "نَفَذَ السَّهْمُ الرَّمِيَّةَ وَفِيْهَا و مِنْهَا" تیر شکار سے چھید کر پار ہو گیا۔ فُلَانٌ الْقَوْمَ: آگے گزر جانا۔ نَفَذَ (ن) نُفُوْذًا و نَفَاذًا الْاَمْرُ او الْقَوْلُ: جاری ہونا۔ نافذ ہونا۔ پورا ہونا۔ نَفَذَ الْمَنْزِلُ اِلَى الطَّرِيْقِ: متصل ہونا۔ نَفَذَ الطَّرِيْقُ: شاہراہ عام ہونا۔ صفت نافذ۔ نَفَذَ الْكِتَابُ اِلٰی فُلَانٍ: پہنچنا۔ نَفَذَ الرَّجُلُ فِي الْاَمْرِ: جلدی کرنا۔ ماہر ہونا۔ نَفَذَ لِوَجْهِهٖ: اپنی حالت پر گزرنا۔

نَافَذَهٗ: فیصلہ کے لیے جانا۔

نَفَّذَ و اَنْفَذَ السَّهْمَ الرَّمِيَّةَ: تیر سے شکار کو

چھید کر پار کرنا۔ اَلْكِتَابَ اِلَى فُلَانٍ: بھیجنا
اَلْحَاكِمُ الْاَمْرَ: جاری کرنا۔ نافذ کرنا
الرَّجُلُ الْقَوْمَ: وسط میں چلنا۔ آگے گزر جانا و
اَنْفَذَ عَهْدَهٗ: عمل میں لانا۔
تَنَافَذَ الْقَوْمُ اِلَى الْحَاكِمِ: فیصلہ کے لیے
حاکم کے پاس جانا۔
اَلنَّفَذُ۔ جاری کرنا۔ کہا جاتا ہے اَمَرَ بِنَفَذِ
الْكِتَابِ: اس نے کتاب کے لکھے ہوئے کے
مطابق اجرا کا حکم دیا۔ پھٹن۔ نکلنے کی جگہ۔ رہائی
کی جگہ۔ ج اَنْفَاذٌ اور کہا جاتا ہے "هٰذِهٖ طَعْنَةٌ
لَهَا نَفَذٌ" یہ ضرب نیزہ ایسی ہے کہ آر پار
ہے۔
اَلنَّافِذُ۔ فا۔ ہر کام کو کر گزرنے والا۔ طَرِيْقٌ
نَافِذٌ: عام راستہ۔ اَمْرٌ نَافِذٌ: ایسا حکم جس کی
فرمانبرداری کی جائے۔ اَلنَّافِذُ: یہ اَلنَّوَافِذُ کا
واحد ہے۔ نوافذ جسم انسانی کے ہر سوراخ کو
کہتے ہیں جیسے ناک، منہ وغیرہ۔
اَلنَّافِذَةُ۔ اَلنَّافِذُ کا مؤنث۔ روشن دان۔
سوراخ۔ اور کہا جاتا ہے "هٰذِهٖ طَعْنَةٌ نَافِذَةٌ"
یہ ضرب نیزہ آر پار ہے۔ ج نَوَافِذُ۔
اَلنِّفَاذُ و النُّفُوْذُ۔ ہر کام کو کر گزرنے والا۔
اَلنُّفْذَةُ۔ مہرہ۔ ج نُفَذ۔
اَلنَّفِيْذُ۔ نافذ۔ اَمْرٌ نَفِيْذٌ: مانا ہوا حکم۔
اَلْمُنْفَذُ۔ گزرگاہ۔ ج مَنَافِذُ۔
اَلْمَنْفَذُ۔ کسی چیز کے جاری ہونے کی جگہ ج
مَنَافِذُ۔ مَنَافِذُ الْاِنْسَانِ: جسم انسانی کے
سوراخ جیسے منہ، ناک وغیرہ۔
اَلْمُنْتَفَذُ۔ گنجائش۔ کشادگی۔
نَفَرَتْ (ض ن) نُفُوْرًا و نِفَارًا و نَفِيْرًا
الدَّابَّةُ مِنْ كَذَا: چوپائے کا بدکنا۔ ڈر کر دور
ہونا۔ صفت نَافِرٌ و نَفُوْرٌ۔
نَفَرَ (ض) نَفْرًا۔ مِنْ كَذَا: نفرت کرنا۔
ناپسند کرنا۔ کہا جاتا ہے "نَفَرْتُ مِنْ صُحْبَةِ
فُلَانٍ" مجھے فلاں کی صحبت ناپسند آئی عَنْ
كَذَا: روگردانی کرنا۔ اعراض کرنا الْقَوْمُ:
متفرق ہونا۔ نَفَرَ اِلَى الشَّيْءِ: دوڑنا (نُفُوْرًا)
الْعَيْنُ وَغَيْرُهَا: آنکھ کا سوجنا (نَفْرًا) فُلَانًا:
غالب آنا (نَفْرًا و نُفُوْرًا) اَلْحَاجُّ مِنْ
مِنًى: مکہ کی طرف کوچ کرنا (نَفْرًا و نُفُوْرًا
و نِفَارًا و نَفَرَانًا) الظَّبْيُ وَغَيْرُهٗ: ہرن کا
بھاگنا اور دور ہونا (نِفَارًا و نُفُوْرًا و نَفِيْرًا)
الْقَوْمُ لِلْقِتَالِ او الْاَمْرِ: چل پڑنا۔
نَفَّرَهٗ۔ بھگانا۔ نَفَّرَهٗ عَلَى فُلَانٍ: کسی پر
غالب ہونے کا فیصلہ دینا۔ نَفَّرَ الشَّيْءَ و
عَلَى الشَّيْءِ و بِالشَّيْءِ: غالب ہونا۔ نَفَّرَ
عَنْ فُلَانٍ: برا لقب دینا
اَنْفَرَهٗ۔ بھگانا۔ اَنْفَرَ الْقَوْمُ: بھاگے ہوئے
اونٹوں والا ہونا الْقَوْمُ فُلَانًا مدد دینا
الْحَاكِمُ فُلَانًا عَلَى فُلَانٍ: غالب ہونے کا
فیصلہ دینا۔
نَافَرَهٗ نِفَارًا و مُنَافَرَةً۔ فیصلے کے لیے جانا۔
حسب و نسب میں فخر کرنا۔ کہا جاتا ہے
"نَافَرْتُهٗ اِلَى الْقَاضِيْ فَنَفَّرَنِيْ عَلَيْهِ" میں
اس کو قاضی کے پاس فیصلہ کے لیے لے گیا
اس نے میرے غلبہ کا فیصلہ کیا۔
تَنَفَّرَ۔ کوچ کرنا۔
تَنَافَرَ الرَّجُلَانِ: باہم فیصلہ کے لیے جانا۔
باہم فخر کرنا الْقَوْمُ لِلْاَمْرِ: چل پڑنا۔
اِسْتَنْفَرَهٗ۔ بھگانا۔ اِسْتَنْفَرَ الْقَوْمَ: قوم سے
مدد طلب کرنا۔ جنگ کیلئے کوچ کرنے کی
درخواست کرنا الظَّبْيُ: ہرن کا بھاگنا۔
اِسْتَنْفَرَ فُلَانٌ بِثَوْبِهٖ: کپڑے لے جا کر گم کر
دینا۔
اَلنُّفَرُ۔ س۔ اَلنَّافِرُ کی جمع۔
اَلنَّفَرُ و النَّفْرَةُ۔ بھاگنے والوں کا گروہ۔ جنگجو
لوگوں کی جماعت۔ معاملہ میں آگے رہنے
والوں کی جماعت۔ تین سے دس تک کی
جماعت اَلنَّفْرَةُ: نفر کا اسم مرۃ۔ نَفْرَةُ
الرَّجُلِ: خاندان کہا جاتا ہے عِفْرٌ نِفْرٌ و
عِفْرٌ نِفْرٌ تابع مہمل کے طور پر بمعنے خبیث و
سرکش اور ایسا ہی عِفْرِيَةٌ نِفْرِيَةٌ و عِفْرِيْتٌ
نِفْرِيْتٌ و عِفْرِيَةٌ نِفْرِيَةٌ۔
اَلنَّفَرُ۔ سارے لوگ۔ تین سے دس تک
مردوں کی جماعت۔ ج اَنْفَارٌ۔ کہا جاتا ہے
"ثَلَاثَةُ نَفَرٍ او ثَلَاثَةُ اَنْفَارٍ" یعنی تین
شخص۔ نَفْرُ الرَّجُلِ: مرد کا قبیلہ۔
يَوْمُ النَّفْرِ والنَّفَرِ والنَّفِيْرِ او النُّفُوْرِ۔
حاجیوں کا منیٰ سے مکہ معظمہ کی طرف واپس
ہونے کا دن اور وہ ذی الحجہ کی بارہویں تاریخ
ہے۔
اَلنُّفْرَةُ۔ حکم۔ فیصلہ (والنُّفُرَةُ) نظر بد سے
حفاظت کے لیے تعویذ وغیرہ۔
اَلنِّفَارُ۔ س۔ اڑیل ہونا۔ کہا جاتا ہے "فِي
الدَّابَّةِ نِفَارٌ" چوپایہ میں اڑیل ہونے کی
عادت ہے۔
اَلنُّفَارَةُ۔ حکم۔ فیصلہ۔ مغلوب سے جو غالب
لے۔
اَلنَّافِرُ۔ فا۔ غالب۔ ج نُفُرٌ و نُفَّرٌ۔
اَلنَّافِرَةُ۔ اَلنَّافِرُ کا مؤنث۔ نَافِرَةُ الرَّجُلِ و
نُفُوْرَتُهٗ: مرد کا خاندان۔
اَلنَّفُوْرُ و اليَنْفُوْرُ و الْمُسْتَنْفِرُ۔ بھاگنے
والا۔ بہت تیز بھاگنے والا۔
اَلنَّفِيْرُ۔ س۔ دس مردوں سے کم کی جماعت۔
کوچ کرنے والوں کی جماعت یا جنگجو لوگوں کا
گروہ۔ النَّفِيْرُ: بگل (دخیل) ج اَنْفَار
و النَّفِيْرُ الْعَامُّ: دشمن سے مقابلہ کیلئے عوام کا
اٹھ کھڑا ہونا۔ اور کہا جاتا ہے "مَا هُوَ بِنَفِيْرِ
فُلَانٍ" وہ فلاں کا فخر کرنے میں مساوی نہیں۔
اَلنَّافُوْرُ عیسائیوں کے نزدیک: قربان مقدس
کا راز۔ مخصوص عبادتیں۔
اَلنِّفَارِيْرُ۔ چڑا۔ چڑے۔ واحد نُفْرُوْرٌ۔
اَلْمُسْتَنْفَرُ۔ مفع۔ ڈرایا ہوا۔
اَلْمَنْفُوْرُ۔ مفع۔ مغلوب۔
نَفْلَجَ نَفْرَجَةً۔ بہت بات کہنا۔
النَّفْرَجُ والنِّفْرَجَةُ والنِّفْرَاجُ
والنِّفْرَاجَةُ والنِّفْرِجَاءُ۔ بزدل۔ ڈرپوک۔
النِّفْرِيْحُ۔ بہت کہنے والا۔
نَفَزَ (ض) نَفْزًا و نُفُوْزًا و نَفَزَانًا الظَّبْيُ:
ہرن کا کودنا۔ اچھلنا۔ چھلانگ مارنا الرَّجُلُ:
مرنا۔
نَفَّزَهٗ۔ کودانا۔ نَفَّزَتِ الْمَرْأَةُ وَلَدَهَا

عورت کا بچے کو اُچھالنا۔ نقز وانقز السَّھْمَ: تیر کی کی درستی کو دیکھنے کے لیے ناخن پر گھمانا۔

تَنافَزُوْا باہم اچھلنا کودنا۔

النَّفِیْز والنَّفِیْزَۃ مکھن جو مٹکی میں ادھر اُدھر لگا ہوا رہ جائے۔

النَّیْفُوْز مِنَ الظِّبَاءِ: ہرن چھلانگ مارنے والا۔

نَوافِز الدَّابَّۃِ جانوروں کی ٹانگیں۔

النُّفَّاز ایک قسم کا کھیل جس میں باہم کودتے ہیں۔

نفس(س) نفسًا و نَفاسِیَۃً بالشَّیءِ بخل کرنا علی فُلان بخیر حسد کرنا (نَفَاسَۃ) الشَّیئَ: علی فُلان نااہل سمجھنا۔

نَفَسَہٗ(ن) نفسًا بنفسٍ (ای بعین) نظر بد لگانا۔

نفِست(س) و نُفِسَتْ و نفسا و نَفَاسَۃً و نِفاسًا۔ اَلْمَرْأۃُ غُلَامًا زچہ ہونا۔ بچہ جننا۔ نفس فُلَانٌ پیدا ہونا۔ صفت مَنْفُوْسٌ کہا جاتا ہے "وَرِثَ فُلَانٌ ھٰذا قَبْلَ اَنْ یُّنْفَسَ" فلاں اس کا پیدا ہونے سے پہلے وارث ہوا۔

نَفُسَ(ک) نَفَاسَۃً و نِفاسًا و نُفُوْسًا و نَفَسًا نفیس و مرغوب ہونا۔

نَفَّسَ تَنْفِیْسًا عنہُ الْکُرْبَۃَ: غم دور کرنا۔ غم سے رہائی دینا۔ کہا جاتا ہے "نُفِّسَ فُلَانًا" اس نے فلاں کو مہلت دی یا اس کے غم کو زائل کیا نَفَّسَہٗ فِی الْاَمْرِ ترغیب دینا۔

نَافَسَ نِفَاسًا و مُنَافَسَۃً فُلَانًا فِی الْاَمْرِ: باہم فخر کرنا۔ باہم مقابلہ کرنا فِی الشَّیءِ: مبالغہ کرنا۔ گراں قیمت کرنا۔ کرم میں مقابلے کی رغبت کرنا۔

اَنْفَسَ الشَّیءُ: نفیس ہونا الشَّیءُ فُلَانًا پسند آنا فُلَانًا فِی الشَّیءِ رغبت دلانا۔

تَنَفَّسَ سانس لینا الصُّبْحُ صبح کا روشن ہونا الْقَوْسُ کمان کا چٹخنا النَّھْرُ نہر میں زیادہ پانی ہونا النَّھَارُ دوپہر ہونا۔ الرَّجُلُ لمبی لمبی باتیں کرنا۔ الرَّجُلُ فِی الْاِنَاءِ: برتن بغیر جدا کیے ہوئے پانی پینا۔ تین سانس میں پانی پینا (اضداد میں سے ہے) حدیث میں ہے "اِنَّہٗ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَانَ یَتَنَفَّسُ فِی الْاِنَاءِ وَنَھٰی عَنِ التَّنَفُّسِ فِی الْاِنَاءِ" جناب نبی صلعم تین سانس میں پانی پیتے تھے اور ایک سانس میں پانی پینے سے منع فرماتے تھے اور کہا جاتا ہے "تنفَّسَ الصُّعَدَاءَ" یعنی اس نے تھکن یا غم کی وجہ سے لمبے لمبے سانس لیے۔

تَنَافَسَ القَوْمُ فِی الْاَمْرِ: مبالغہ کرنا۔ بطریق مقابلہ کے رغبت کرنا۔

النَّفْسُ مؤ۔ روح۔ خون۔ کہا جاتا ہے "وَدَفَقَ نَفْسُہٗ" اس کا خون اچھل کر نکلا۔ بدن کہا جاتا ہے "ھُوَ عَظِیْمُ النَّفْسِ" یعنی وہ بڑے جسم کا ہے۔ نظر بد۔ کہا جاتا ہے "اَصَابَتْہٗ نَفْسٌ" یعنی اسے نظر بد لگی۔ شخص۔ نَفْسُ الشَّیءِ: عَیْنِ شَیءٍ اور یہ بطور تاکید بھی مستعمل ہے۔ کہا جاتا ہے "جَاءَ فِیْ ھُوَ نَفْسُہٗ و بِنَفْسِہٖ" یعنی وہ خود ہی آیا۔ نَفْسُ الْاَمْرِ: حقیقت امر۔ النَّفْسُ: عظمت۔ ہمت۔ عزت۔ ارادہ۔ رائے۔ عیب۔ سزا۔ پانی۔

نفس سے مراد اگر روح ہو تو مؤنث ہے جیسے خَرَجَتْ نَفْسُہٗ اور اگر شخص مراد ہو تو مذکر ہے جیسے عِنْدِیْ خَمْسَۃُ عَشَرَ نَفْسًا ج اَنْفُسٌ و نُفُوْسٌ اور کہا جاتا ہے "فِیْ نَفْسِیْ اَنْ اَفْعَلَ کَذَا" میرا ارادہ ہے کہ ایسا کروں "وَفُلَانٌ یُؤَامِرُ نَفْسَیْہِ و یُشَاوِرُھُمَا" یعنی فلاں اپنے معاملہ میں متردد ہے اور اس کی دو رائیں ہیں اور کسی پر استقلال نہیں "وَخَرَجَتْ نَفْسُہٗ و جَادَ بِنَفْسِہٖ" یعنی وہ مر گیا۔

النَّفَسُ مؤ۔ جھونکا۔ سانس۔ گنجائش۔ مہلت۔ کشادگی۔ کہا جاتا ہے "اِعْمَلُوا الْخَیْرَ وَاَنْتُمْ فِیْ نَفَسِ الْبَقَاءِ" خیر کا عمل کرو۔ اس حال میں کہ تم کو زندگی کی مہلت حاصل ہے۔ لمبی گفتگو۔ کہا جاتا ہے "کَتَبَ کِتَابًا نَفَسًا" اس نے لمبا خط لکھا۔ گھونٹ جیسے "اِکْرَعْ مَا فِی الْاِنَاءِ نَفَسًا وَاحِدًا" برتن میں جو کچھ ہے اس کو ایک گھونٹ میں پی جاؤ۔ ج اَنْفَاسٌ اور کہا جاتا ہے "ھٰذَا شَرَابٌ ذُوْ نَفَسٍ" یعنی خوشگوار ہے۔
و نَفَسُ السَّاعَۃِ: آخری زمانہ و نَفَسُ الشَّاعِرِ او المُؤَلِّفِ: طرز تحریر۔

النِّفَاسُ مص۔ زچگی۔ ولادت کے بعد کا خون۔

النُّفْسَۃُ مہلت۔ کہا جاتا ہے "لَكَ فِی الْاَمْرِ نُفْسَۃٌ" تمہارے لیے معاملے میں گنجائش ہے۔

النَّافِسُ فا۔ حاسد۔ بیش قدر۔ نظر بد والا۔ جوئے کا پانچواں یا چوتھا تیر۔

النَّفِیْسُ بہت مال۔ شَیءٌ نَفِیْسٌ: مرغوب و قیمتی چیز اور اس کے مقابلے میں خسیس آتا ہے۔ رَجُلٌ نَفِیْسٌ: حاسد مرد۔

مَالٌ نَفِیْسٌ و مُنْفِسٌ و مُنْفَسٌ: بہت مال۔

الْاَنْفَسُ اسم تفضیل۔ کہا جاتا ہے "ھٰذا الثَّوْبُ اَنْفَسُ مِنْ ذَاكَ" یہ کپڑا اس سے بہتر ہے "وَھٰذَا الْمَکَانُ اَنْفَسُ مِنْ ھٰذَا" یہ جگہ اس سے وسیع ہے "وَھٰذَا اَنْفَسُ مَالِیْ" یہ میرا مرغوب مال ہے۔

النُّفَسَاءُ النُّفْسَاءُ والنَّفْسَاءُ۔ زچہ۔ مثنی نُفَسَاوَانِ ج نِفَاسٌ و نُفَسٌ و نُفُسٌ و نُفَّسٌ و نُفَّاسٌ و نَوَافِسُ و نُفَسَاوَاتٌ۔

النَّفُوْسُ حاسد نگاہیں۔

الْمَنْفُوْسُ نو پید بچہ۔ شَیءٌ مَنْفُوْسٌ: مرغوب چیز۔

الْمُنْفَسُ فا۔ بیش قدر چیز۔

الْمُتَنَفَّسُ سانس لینے کی جگہ۔

نَفَشَ (ن) نَفْشًا و نَفَّشَ الْقُطْنَ او الصُّوْفَ روئی یا اون دھنا۔

نَفَشَ نُفُوْشًا الْقَوْمُ: ارزانی میں ہونا۔ فُلَانٌ عَلَی الشَّیءِ: کھانے کے لیے متوجہ ہونا۔

نَفَشَتْ (ض ن) و نَفِشَتْ (س) نَفْشًا

الْاِبِلُ او الْغَنَمُ: اُونٹ یا بکریوں کا بغیر چرواہے کے لیے رات میں رنا۔ صفت نَافِشَةٌ و نُفَّاشٌ و نَوَافِش و نُفُش اور اسم النَفَش۔

اَنْفَشَ الرَّاعِیُ الْاِبِلَ: چرواہے کا اُونٹ کو رات میں چرنے کے لیے چھوڑنا۔

تَنَفَّشَ الطَّائِرُ: پرندہ کا پروں کو جھاڑنا۔ تَنَفَّشَتِ الْاِبِلُ: اُونٹ کا بغیر چرواہے کے رات میں چرنا۔ تَنَفَّشَت و اِنْتَفَشَت الْهِرَّةُ: بلی کا بال کھڑے کرنا۔ وَاِنْتَفَشَ الصُّوْفُ: دھنی ہوئی ہونا۔

النَفَش. دھنی ہوئی اون۔ متفرق سامان۔ کثرت کلام و کثرت دعوی۔ کہا جاتا ہے "بَلَدٌ ذُو نَفَش" یعنی سرسبز و شاداب شہر۔ اِبِلٌ او غَنَمٌ نَفَشٌ بغیر چرواہے کے رات میں چرنے والے اُونٹ یا بکریاں۔ نفش کا اطلاق صرف رات ہی میں چرنے پر ہوتا ہے اور ہمل کا رات اور دن دونوں پر۔

النَفِیْش. برتن میں متفرق سامان۔ کہا جاتا ہے "بَقَرٌ او غَنَمٌ نَفَشٌ و نَوَافِشُ و نُفَّاشٌ" رات میں بغیر چرواہے کے چرنے والی گائیں یا بکریاں۔

النَفَّاش. مغرور۔ پھلانے والا۔ ایک قسم کا بڑا لیموں۔

المُتَنَفِّش و المُنْتَفِش. پھولا ہوا اور نرم کہا جاتا ہے "اَنْفٌ مُتَنَفِّشٌ و مُنْتَفِشٌ" چپٹی ناک۔

نَفَصَ (ض) نَفْصًا و اَنْفَصَ بِبَوْلِهِ: پیشاب کرنا۔ نَفَصَ و اَنْفَصَ بِالْكَلِمَةِ: جلدی بولنا۔ اَنْفَصَ فِي الضِّحْكِ: بہت ہنسنا الشَّاةُ بِبَوْلِهَا: بکری کا تھوڑا تھوڑا پیشاب کرنا۔ الرَّجُلُ بِشَفَتَيْهِ: ہونٹوں سے اشارہ کرنا۔

النُفْصَة. خون کا فوارہ۔ ج نُفَص

النُفَاص. بکریوں کی ایک بیماری جس میں بار بار پیشاب آتا ہے یہاں تک کہ مر جاتی ہے۔

النَفِیْص. خوش گوار پانی۔

المِنْفَاص. بہت ہنسنے والا۔

نَفَضَ (ن) نَفْضًا الثَّوْبَ: کپڑا جھاڑنا الشَّجَرَةَ: درخت سے پھل گرانے کے لیے ہلانا الوَرَقَ مِنَ الشَّجَرِ: پتے گرانا الْمَكَانَ: اچھی طرح دیکھ بھال کرنا۔ نَفَضَتْهُ الْحُمّٰی: بخار آنا۔ کپکپانا۔ نَفَضَ الزَّرْعُ: آخری خوشہ نکالنا۔ نَفَضَتِ الْاِبِلُ: سارے بچے جننا الْمَرْاَةُ: بہت بچوں والی ہونا۔ نَفَضَ الْقَوْمُ: بے توشہ یا بے مال ہونا۔ نَفَضَ الطَّرِيْقَ: تلاش و جستجو کرنا۔ چوروں سے پاک کرنا الْقَوْمُ حَلَائِبَهُمْ: دودھ دینے والے جانوروں کا سارا دودھ نکال لینا۔ نَفَضَ الثَّوْبُ او الصِّبْغُ: رنگ کا مدھم پڑنا الْكَرْمُ: انگور کی بیل میں گچھے نکلنا فُلَانٌ: چاروں طرف دیکھنا۔ کہا جاتا ہے "اِذَا تَكَلَّمْتَ نَهَارًا فَانْفُضْ" جب دن میں گفتگو کرو تو ادھر اُدھر دیکھ لو۔

نَفَضَ (ن) نُفُوْضًا الْمَرِيْضُ مِنْ مَرَضِهِ: بیمار کا صحت یاب ہونا۔

اَنْفَضَ الْقَوْمُ: تباہ شدہ توشہ یا ختم شدہ مال والا ہونا الْقَوْمُ زَادَهُمْ: توشہ کو ختم کر دینا۔ اَنْفَضَ فُلَانًا عَنْهُ: دور کر دینا۔ دوستی ختم کرا دینا۔ اِنْفَضَتِ الْاِبِلُ: سارے بچے جننا۔

نَفَّضَ الثَّوْبَ او الشَّجَرَةَ: کپڑا یا درخت جھاڑنا۔

اِنْتَفَضَ الثَّوْبُ او الشَّجَرُ: کپڑا یا درخت کا جھڑنا الْفَصِيْلُ مَا فِي الضَّرْعِ: اُونٹ کے بچے کا تھن سے سارا چوس لینا الْكَرْمُ: انگور کی بیل کا سرسبز ہونا۔

تَنَفَّضَ و اِسْتَنْفَضَ الْمَكَانَ: اچھی طرح دیکھ بھال کرنا۔ اِسْتَنْفَضَ الْقَوْمُ: تامل کرنا۔ غور کرنا الشَّيْءَ: نکالنا الْاَمِيْرُ: جاسوس بھیجنا۔

النَفَض والنفاص والنُفَاض و النُفَاضَة. جھاڑے ہوئے سے جو گرے۔

النُفَاضَة: توشہ کا بقیہ جو جھاڑا جائے۔

النَفَض. پتے یا کھجور جو گریں۔ النِفَاض: اسم ہے اَنْفَضَ الْقَوْمُ زَادَهُمْ سے۔ النِفَاض: بچوں کا تہبند۔ ج نُفُضٌ اور کہا جاتا ہے "مَا عَلَيْهِ نِفَاضٌ" اس پر کچھ بھی کپڑا نہیں۔

النُفْضَة و النُفَضَة والنُفَاض و النُفَضَاء بخار کی کپکپی۔ النُفْضَة: بارش جو کہیں ہو اور کہیں نہ ہو۔

النَفَضَة. جاسوسوں کی جماعت۔

النَفَضٰی و النِفِضّٰی و النِفِّيْضٰی کپکپی۔

النَافِض. فا۔ جوڑی کا بخار۔ کہا جاتا ہے "اَخَذَتْهُ حُمّٰی نَافِضٌ و حُمّٰی نَافِضٌ و حُمّٰی بِنَافِضٍ" اس کو جوڑی کا بخار آگیا۔

ثَوْبٌ نَافِضٌ: مدھم رنگ کا کپڑا۔

النَّفُوْضُ مِنَ النِّسَاءِ: بہت اولاد والی عورت۔

النِفْض. شہد کی مکھی کی بیٹ۔

النَفِيْضَة. جاسوسوں کی جماعت۔ ج نَفَائِض. النَفَائِض: کنکری پھینک کر آئندہ کی خبر دینے والے۔ دبلے اُونٹ۔

الْاِنْفَاض. مص۔ بھوک۔ حاجت۔

الْاِنَافِيْض. درخت کے نیچے گرے ہوئے پھل۔ واحد اُنْفُوْضَة۔

المِنْفَض. چھاج۔ سوپ۔ پنکھا۔ (والمِنْفَاض) چادر وغیرہ جسے بچھا کر پتے یا میوے جھاڑیں۔

المُنْفِض مِنَ الدَّجَاجِ: مرغی جو انڈے دے کر رک گئی ہو۔

المَنْفُوْض. مف۔ تپ ولرزہ زدہ۔

نَفِطَتْ (س) نَفْطًا و نَفَطًا و نَفِيْطًا يَدُهُ: ہاتھ کا آبلہ دار ہونا۔

نَفَطَ (ض) نَفْطًا غضبناک ہونا یا غصہ سے بھڑک اٹھنا۔

نَفَطَتْ (ض) نَفْطًا و نَفِيْطًا الْعَنْزَةُ: بکری کا چھینکنا الْقِدْرُ: ہانڈی کا جوش مارنا۔

نَفَطَ الظَّبْيُ: ہرن کا آواز کرنا الرَّجُلُ: مبہم گفتگو کرنا۔

تَنَافَطَتِ الْقِدْرُ: ہانڈی کا جھاگ پھینکنا۔

تَنَفَّطَ. غضبناک ہونا یا غصہ سے بھڑک اٹھنا۔

تَنَفَّطَتِ الْيَدُ: ہاتھ کا زخمی ہونا یا آبلہ والا

تا۔

النَفط و النِفْط. ایک قسم کا معدنی تیل جو بہت جلد آگ پکڑ لیتا ہے اور جس سے آگ جلانے کا کام لیتے ہیں اور اس سے علاج بھی کرتے ہیں۔ النَفط. چیچک۔ آبلہ۔ آج کل کی زبان میں نِفْط کا اطلاق مٹی کے تیل پر بھی ہے۔

النَفْطة و النِفْطة و النَفِطة. آبلہ چیچک۔

النُفَطة. جلدی غضبناک ہونے والا۔

النَّافِطة. بکری۔ یَدٌ نَافِطَةٌ: آبلہ دار ہاتھ رُغْوَةٌ نَافِطَةٌ: بلبلہ والے جھاگ۔

النَفَّاط. معدن سے نفط نکالنے والا۔ نفط پھینکنے والا۔ ج نَفَّاطَةٌ و نَفَّاطُوْن.

النفاطة و النَفَّاطَة. نفط کا معدن۔ ایک قسم کا چراغ۔ تانبے کا ایک آلہ جس سے نفط اور آگ پھینکا کرتے تھے۔ کہا جاتا ہے "خَرجَ النَفَّاطُوْنَ بِاَيْدِيْهِمْ النَفَّاطَات" نفط پھینکنے والے اس حال میں نکلے کہ ان کے ہاتھوں میں نفط پھینکنے کے آلات تھے۔ النُفَّاطَة: پھنسی۔

النَفطان. کھانسی کے مشابہ۔ غصہ کے وقت پھولنا۔

النَفِيط و المَنْفُوْط. ہاتھ میں آبلہ والا۔ مؤنث نَفِيطَة و مَنْفُوْطَةٌ.

نَفَعَهُ (ف) نَفْعًا بِكَذَا: نفع دینا۔

اِنْفَعَ الرَّجُلُ: لاٹھیوں کی تجارت کرنا۔

اِنْتَفَعَ بِهِ و مِنْهُ: فائدہ اٹھانا۔

اِسْتَنْفَعَهُ. فائدہ طلب کرنا۔

النَفْع. فائدہ۔ نفع۔ خیر جو مطلوب تک پہنچنے کا ذریعہ ہو۔

النَفَاع و النَفِيْعَة. منفعت۔ فائدہ۔ کہا جاتا ہے "هُوَ حَاضِرُ النَفِيْعَة" اس کا نفع موجود ہے۔

النَفْعَة. نَفع کا اسم مرۃ۔ لاٹھی اس وجہ سے کہ اس کی مار سے فائدہ حاصل ہوتا ہے۔ ج نَفَعات.

النِفْعَة. نَفع کا اسم نوع۔ چمڑے کا ٹکڑا جو توشہ دان کے دونوں جانب لگا ہوتا ہے ج نِفَع و نِفَع.

النُفَاعَة. ہر وہ چیز جس سے نفع اٹھایا جائے۔

النَّافِع. فا۔ اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ہے۔

النَّفعِي: منفعی مذہب کا قائل النَّفعِيَة: وہ مذہب جس کے ماننے والے خالص منفعت کے قائل ہیں۔

النَّافِعَة. جس چیز سے فائدہ اٹھایا جائے۔ کہا جاتا ہے "مَا نَفَعَنِيْ فُلَانٌ بِنَافِعَةٍ" فلاں نے مجھ کو کچھ بھی نفع نہیں پہنچایا۔

النَفَّاع. بہت فائدہ پہنچانے والا۔

النَفُوْع. بہت فائدہ پہنچانے والا۔ ج نُفُعٌ.

المَنْفَعَة. ہر چیز جس سے فائدہ اٹھایا جائے۔ فائدہ۔ ج مَنافع. مَنَافِعُ الدَّارِ: گھر میں آرام کی چیزیں۔ جیسے کنواں اور دھونے دھانے کی جگہ وغیرہ۔

نَفِعَتْ (ف) نَفْعًا و نُفُوْعًا و نَفِعَتْ (س) نَفَعًا و تَنَفَّعَتْ يَدُهُ: ہاتھ کا آبلہ دار ہونا۔ کام کرنے کی وجہ سے سوج جانا۔

نَفَقَ (ن) نَفَاقًا و نَفِقَ (س) نَفَقًا الشَّئُ ختم ہونا۔ کم ہونا۔ نَفَقَ الْبَيْعُ: خرید و فروخت رائج ہونا۔ نَفَقَتِ السُّوْقُ: گرم بازاری ہونا۔

نَفَقَ (ن) نُفُوْقًا الرَّجُلُ او الدَّابَّةُ: مرنا۔ روح نکلنا الْجُرْحُ: زخم کا چھل جانا۔

نَفَقَ (ن) و نَفِقَ (س) نَفْقًا الْيَرْبُوْعُ: جنگلی چوہے کا سوراخ سے نکلنا۔ سوراخ میں داخل ہونا۔ (ضد)

نَافَقَ مُنَافَقَةً و نِفَاقًا فِيْ دِيْنِهِ: دل میں کفر چھپا کر زبان سے ایمان ظاہر کرنا۔ صفت مُنَافِق. نَافَقَ الْيَرْبُوْعُ: جنگلی چوہے کا سوراخ داخل ہونا۔

اَنْفَقَ. محتاج ہونا۔ توشہ ختم ہونا الْمَالَ: خرچ کرنا السِّلْعَةَ: سامان رائج کرنا الْقَوْمُ: رائج تجارت والی قوم ہونا الرَّجُلُ: سامان کو رائج پانا۔

تَنَفَّقَ الْيَرْبُوْعُ: جنگلی چوہے کو سوراخ سے نکالنا الْيَرْبُوْعُ: جنگلی چوہے کا سوراخ سے نکلنا۔ سوراخ میں داخل ہونا (ضد)

اِنْتَفَقَ الرَّجُلُ: سرنگ میں داخل ہونا۔

الْيَرْبُوْعُ: جنگلی چوہے کا سوراخ میں داخل ہونا۔ سوراخ سے نکلنا (ضد) الْيَرْبُوْعَ: جنگلی چوہے کا سوراخ سے نکالنا۔

اِسْتَنْفَقَ الْمَالَ: مال ختم کرنا۔

النَفَق. سرنگ۔ ج اَنْفَاق.

النَفِق. جلدی منقطع ہونے والا۔ کہا جاتا ہے فَرَسٌ نَفِقُ الْجَرْيِ: جلدی تھکنے والا گھوڑا۔

النِفَاق و المُنَافَقَة. مص۔ منافق کا فعل۔

النَفَقَة. اِنْفاق کا اسم۔ خرچ۔ ج نَفَقَات و نِفَاق و اَنْفَاق.

النَافِق. فا مِنَ الْبَضَائِع: رائج سامان۔

النَافِقَة. النَافِق کا مؤنث۔ مشک کا نافہ۔

النَافِقَاء ج نَوَافِق و النُفَقَه و النُفَقَاء جنگلی چوہے کے پوشیدہ سوراخوں میں سے ایک سوراخ۔

نَيْفَق السِرْوَال: پائجامہ کا نیفہ۔

المِنْفَاق. بہت خرچ کرنے والا۔

المُنَافِق. دل میں کفر اور زبان سے ایمان ظاہر کرنے والا۔

المَنْفَقَة. باعث رواج پذیری اور اسی سے ہے "اليَمِيْنُ الْكَاذِبَةُ مَنْفَقَةٌ لِلسِّلْعَةِ مَمْحَقَةٌ لِلْبَرَكَةِ" یعنی جھوٹی قسم سامان کو رائج کر دیتی ہے لیکن برکت کو نیست و نابود کر دیتی ہے۔

نَفَلَ (ن) نَفْلًا. قسم کھانا الرَّجُلَ: کسی کو بغیر ارادہ ثواب کے عطیہ دینا۔ نَفَلَهُ النَّفَلَ: زائد عطیہ دینا۔ نَفَلَ الْقَائِدُ الْجُنْدَ: مال غنیمت تقسیم کرنا الرَّجُلَ عَنْ نَسَبِهِ: نفی کرنا۔ کہا جاتا ہے "اُنْفُلْ عَنْ نَفْسِكَ اِنْ كُنْتَ صَادِقًا" یعنی جو کچھ تمہارے بارے میں کہا جاتا ہے اس کو دور کرو اگر تم سچے ہو۔

نَفَّلَهُ. قسم کھلانا۔ حصہ سے زائد دینا۔ نَفَّلَهُ النَفَلَ: غنیمت دینا۔ نَفَّلَ عَنْ فُلَانٍ: دفع کرنا۔ ہٹانا۔

اَنْفَلَهٗ. النفل: غنیمت دینا۔ اَنْفَلَ لَهٗ: قسم کھانا۔

تَنَفَّلَ: نفل نماز ادا کرنا عَلٰی اَصْحابِه: مال غنیمت میں سے ساتھیوں سے زیادہ حصہ لینا۔

وتَنَفَّلَ مِنْهُ الشَّیْءَ: طلب کرنا۔

اِنْتَفَلَ: نوافل پڑھنا۔ الشَّیْءَ مِنْ فُلان: طلب کرنا مِنَ الْاَمْرِ والکَلام: بیزار ہونا۔ کہا جاتا ہے "قالَ لِیْ قَوْلًا فَانْتَفَلْتُ مِنْهُ" اس نے مجھ سے ایک بات بیان کی تو میں نے اس سے بیزاری ظاہر کی مِنَ الْقَوْمِ: قوم کی مدد سے دور رہنا۔ اِنْتَفَلَ: عذر بیان کرنا۔ قسم کرنا۔

النَّفْل: فرائض و واجبات سے زائد کام واجبات و فرائض سے زائد کام جو کرنے کو کہا جائے۔

النَّفَل: غنیمت۔ ہبہ۔ زیادتی۔ کہا جاتا ہے "لِهٰذَا نَفَلٌ عَلٰی ذَاكَ" اس چیز کو اس پر زیادتی ہے ج نِفَال و اَنْفَال۔ النَّفَل ایک خوشبو دار قسم کی گھاس جس سے گھوڑے موٹے ہوتے ہیں واحد نَفَلَة۔

النَّافِلَة: غنیمت۔ عطیہ۔ فرائض و واجبات سے زائد کام۔ پوتا۔ ج نوافل کہا جاتا ہے "هُوَ کَثِیْرُ النَّوَافِل" وہ بہت بخشش اور عطایا والا ہے۔

النُّفَل: قمری مہینے کی چوتھی، پانچویں، چھٹی راتیں۔

النَّوْفَل: بڑا فیاض۔ خوبصورت جوان۔ ج نَوْفَلُوْنَ۔ النَّوْفَل: سمندر۔ عطیہ۔ نر بجو۔

النَّوْفَلَة: نمک دان۔

النَّفْنَف: فضاء آسمانی۔ آسمان و زمین کا درمیان۔ دیوار کے بالائی اور زیریں حصے کے درمیان۔ کنوئیں کے کنارے سے تہ تک کا حصہ۔ پہاڑ کا دیوار کے مانند گوشہ۔ بیابان ج نَفَانِف و نَفَانِفُ الدَّار: گھر کے اطراف و نواحی (والنِّفْنَاف) دو پہاڑوں کے درمیان کا خلا۔ دُور۔

نَفِهَ (ف) نُفُوْهًا الرَّجُلُ: کمزور دل۔ بزدل ہونا الجَمَلُ: دشواری کے بعد مطیع ہونا۔

نَفِهَتْ (س) نَفَهًا نَفْهَةً: تھکنا۔

نَفَّهَ و اَنْفَهَ النَّاقَةَ: اونٹنی کو تھکانا اور کہا جاتا ہے "اَنْفَهَ لَهٗ مِنْ مَالِه" اس نے اس کو تھوڑا مال دیا۔

اِسْتَنْفَهَ الرَّجُلُ: آرام لینا۔

النَّافِهُ: تھکا ہوا۔ (والمَنْفُوْه) کمزور دل۔ بزدل۔

جَمَلٌ مُنَفَّهٌ: تھکا ہوا اونٹ۔

نَفَاهُ یَنْفُوْهُ نَفْوًا: لغت ہے۔ نَفَاهُ یَنْفِیْهِ یائی میں۔

نُفَاوَةُ الشَّیْءِ و نُفْوَتُهٗ: ہر چیز کا ردی حصہ۔ چیز کا بقیہ۔ النَّفْوَة: جلاوطنی۔

نَفٰی یَنْفِیْ نَفْیًا الشَّیْءَ: انکار کرنا۔ نَفَاهُ عَنْهُ: علیحدہ کرنا۔ ہٹانا۔ نَفَی الرَّجُلَ: قید خانہ میں قید کرنا الرَّجُلَ مِنْ بَلَدِه: جلا وطن کرنا۔ السَّیْلُ الغُثَاءَ: سیلاب کا کوڑا کرکٹ بہا کر لانا۔ السَّحَابَةُ مَاءَهَا: بادل کا پانی برسانا۔

نَفٰی یَنْفِیْ نَفْیًا و نفیانًا الصَّیْرَفُ فِی الدَّرَاهِمِ: صراف کا درہموں کو پرکھنے کے لئے بکھیرنا۔ نَفَتِ الرِّیْحُ التُّرَابَ: ہوا کا مٹی کو اڑانا۔

نَفِیَ یَنْفٰی نَفْیًا و انْتَفٰی عَنْهُ: دور ہونا الشَّعْرُ: بال گرنا۔ اِنْتَفَی الشَّیْءُ: نابود ہونا۔ اِنْتَفٰی مِنْ وَلَدِه: بچے کا انکار کرنا۔ اِنْتَفٰی فُلانٌ مِنْ فُلان: کراہت کے ساتھ اعراض کرنا۔ ونَفَاهُ فَانْتَفٰی: اس نے اسے ہٹایا وہ ہٹ گیا۔

نَفَّاهُ: نفی کرنے میں مبالغہ کرنا۔

نَافَاهُ مُنَافَاةً: ایک دوسرے کو ہٹانا اور کہا جاتا ہے "هٰذا یُنَافِی ذَاكَ" یعنی یہ اس کے منافی و مخالف ہے۔

تَنَافٰی تَنَافِیًا الرَّجُلَانِ: ایک دوسرے کو دفع کرنا۔ ایک دوسرے کے مخالف ہونا۔ تَنَافَتِ الْاَشْیَاءُ: مخالف ہونا۔ متباین ہونا۔

نَفَاءُ الشَّیْءِ و نُفَاتُهٗ و نَفِیَتُهٗ و نُفِیَتُه و نُفَایَتُهٗ و نَفَایَتُهٗ و نَفِیَّتُهٗ: چیز کا وہ حصہ جو ردی ہونے کی وجہ سے دور کر دیا جائے۔ چیز کا بقیہ۔

النَّفْیَة: نفی کا اسم مرۃ۔ کھجور کے پتوں کا دسترخوان جس پر گوشت یا پنیر دھوپ میں خشک کیا جائے یا ہوا میں پھیلایا جائے۔ ج نَفْیَات۔

النَّفْیَان: مص۔ درختوں کی جڑ میں ہوا سے جمع شدہ مٹی۔ لشکر کا بڑا حصہ جو ایک طرف کو ہو جائے۔

النَّافِی: فا۔ دھتکارا ہوا۔ دور کیا ہوا۔

النَّفِیّ: نابود کیا ہوا۔ جھاگ جس کو ہانڈی پھینکتی ہے۔ چکی سے نکلا ہوا آٹا۔ گھوڑوں کے سم سے بکھری ہوئی مٹی، کنکری وغیرہ۔ درختوں کی جڑ میں ہوا سے جمع شدہ مٹی۔ لشکر کا بڑا حصہ جو ایک طرف کو ہو جائے۔ ڈھال جو کھجور کے پتوں سے بنائی گئی ہو۔ کہا جاتا ہے "هٰذا ابْنُ نَفِیٍّ" یعنی اس کے باپ نے بیٹا ہونے سے انکار کر دیا ہے۔

النَّفِیَّة۔ النُّفَیَّة: مؤنث۔ کھجور کے پتوں کا دسترخوان جس پر گوشت یا پنیر دھوپ میں خشک کیا جائے یا ہوا میں پھیلایا جائے۔

المَنْفِیّ: دور کیا ہوا۔ ہٹایا ہوا۔ دھتکارا ہوا فِی الکَلام: اثبات کے خلاف۔

المَنْفٰی: جلاوطنی کی جگہ۔ ج مَنَافٍ۔

نَقَّ (ض) نَقِیْقًا الضِّفْدَعُ: مینڈک کا ٹرانا (یہ لفظ مرغی، چکور، بچھو، شتر مرغ اور بلی وغیرہ کیلئے بھی مستعمل ہے) اور کہا جاتا ہے "نَقَّتْ ضَفَادِعُ بَطْنِه" یعنی وہ بھوکا ہوا۔

اَنَقَّ: ٹرانے والا ہونا۔

النَّقَاق: اسم مبالغہ۔ مینڈک۔

النَّقَاقَة۔ النَّقَّاق: کا مؤنث۔ مینڈکی۔

النَّقُوْق: چلانے والا۔ کہا جاتا ہے ضِفْدَعٌ نَقُوْقٌ۔ ج نُقُق و نُقٌّ۔

النِّقْنِق: نر شتر مرغ۔ النُّقَیْقَات: چھوٹے آبی جانور جن کے جسم پر باریک بال ہوتے ہیں ٹھہرے پانی یا جاری پانی میں رہتے ہیں۔

نَقَبَ (ن) نقبا الحائط. دیوار میں سوراخ کرنا۔الخفَّ. موزے میں پیوند لگانا۔فلانٌ فِی الْاَرْض. کھود کرید کرنا یا جانا عن الْاَخْبَار. خبر دینا۔الثَّوْبَ. بغیر نیفہ کے پائجامہ بنانا۔الفرسُ. گھوڑے کا دوڑنے میں ٹانگیں اکٹھی کرنا اور کہا جاتا ہے "نَقَبَتِ النکْبَۃُ فلانًا" فلاں کو تکلیف پہنچی۔

نَقِبَ (س) نقبا الخفُّ الملْبُوْسُ. پہنے ہوئے موزے کا پھٹا ہوا ہونا۔البعیرُ. اونٹ کا گھسے ہوئے کھر والا ہونا۔الرَّجُلُ. پہاڑی راستوں میں چلنا۔فِی الْبِلَادِ. سیر کرنا۔ ملکوں میں جانا۔

نَقَبَ (ن) نِقابۃً و نَقِبَ (س) نقبا و نَقُبَ (ک) نقابۃً عَلَی الْقَوْم. سردار قوم ہونا (نِقابۃ او نقابۃ یا تو مصدر ہیں اور یا نِقابۃ بالکسر اسم ہے اور نَقابۃ بالفتح مصدر ہے)

نَقَّبَ فِی الْاَرْض. بھاگتے ہوئے ملک میں گھسنا۔عن الشَّیْءِ. خوب اچھی طرح کھود کرید کرنا۔

ناقَبَہٗ نِقابًا و مُناقَبَۃً. مناقب پر فخر کرنا۔

ناقَبَہٗ نِقابًا. رُو دررُو ملنا یا بغیر وعدے کے ملنا۔ اور کہا جاتا ہے "وَرَدْتُ الماءَ نِقابًا" میں پانی پر بغیر تلاش کے پہنچ گیا۔

اِنْقَبَ فِی الْاَرْض. ملک میں چلنا۔البعیرُ. گھسے ہوئے کھر والا ہونا۔الرَّجُلُ. قوم کا سردار بننا۔ فلانٌ. گھسے ہوئے کھر والے اونٹ کا مالک ہونا۔

تنقَّب عن الشَّیْءِ. تفتیش میں مبالغہ کرنا۔

تنقَّبت و انتقبت المرْأۃُ. عورت کا نقاب ڈالنا۔

النَّقْبُ. س۔ سوراخ۔ پہلو کا زخم (و النُّقْب) پہاڑی راستہ ج نِقاب و اَنقاب نَقْبُ العَیْن. موتیابند کا علاج۔

النَّقْبُ و النُّقُبُ و النُّقَبُ. کھجلی۔

النِّقْبَۃ. نقاب ڈالنے کی ہیئت۔ کہا جاتا ہے "اِمْرَأۃٌ حسنۃُ النِّقْبَۃِ" عمدہ طریقے سے نقاب ڈالنے والی عورت۔ عمیزہ کہا جاتا ہے "اِنّ عَلَیْہِ نُقْبَۃً مِنْ کذا" اس کے اوپر یقیناً فلاں چیز کا اثر ہے۔

النُّقْبَۃ. ابتدائی خارش۔ زنگ۔ رنگ۔ چہرہ۔ سوراخ۔ ایک قسم کا کپڑا جو پائجامہ کی مانند باندھا جاتا ہے۔ ج نُقَب

الاَنْقاب. کان (جمع ہے اس کا واحد نہیں)۔

النِّقاب. س۔ بڑا عالم۔ عورت کے منہ ڈھانکنے کا کپڑا۔ سخت زمین کا راستہ۔ پیٹ اور "فَرْخان فِی نِقاب" ضرب المثل ہے ان دو شخصوں کے حق میں بولا جاتا ہے جو شکل و شباہت میں مشابہ ہوں اور کہا جاتا ہے "لَقِیْتُہٗ نِقابًا" یعنی میں اس سے رو در رو ملا یا بغیر وعدہ کے ملا "وردتُ الماءَ نِقابًا" میں پانی پر اچانک بغیر تلاش کے پہنچ گیا۔

النَّاقِب. فا۔ ایک بیماری کا نام جو دیر تک سونے سے پیدا ہوتی ہے اور یا اس زخم کو کہتے ہیں جو پہلو میں ہوتا ہے اور اس کا مُنہ جوف کی جانب اندر کو ہوتا ہے۔

النَّاقِبَۃ. النَّاقب کا مؤنث۔ مذکورہ بالا زخم۔

النَّقّاب. کاموں میں گھسنے والا۔ کاموں کو بہت دریافت کرنے والا۔

النَّقِیْب. قوم کا گواہ۔ قوم کا ضامن۔ قوم کا چودھری و سردار۔ نَقِیْبُ الاَشْرافِ عِنْدَ المُسْلِمِیْن لوگوں کے احوال کی تفتیش کرنے والا۔ ج نُقباء النَّقِیْب. بانسری۔ ترازو کی زُبان۔ چھدا ہوا۔ کلبٌ نَقِیْبٌ. کتا جس کے گلے میں سوراخ کر دیا گیا ہو تاکہ اس کی آواز پست ہو جائے اور ایسا بخیل آدمی کرتا ہے تاکہ کتے کی آواز سن کر مہمان نہ آجائیں اور کھانا دینا پڑے۔

النَّقِیْبَۃ. مؤنث النَّقِیْب. نفس۔ عقل۔ طبیعت۔ مشورہ۔ رائے کا نفاذ۔ کہا جاتا ہے "فُلانٌ مَیْمُوْنُ النَّقِیْبَۃِ" فلاں پاک نفس ہے۔

المَنْقَب. جانور کے پیٹ میں سوراخ کرنے کی جگہ۔

المَنْقِب. پہاڑی راستہ۔ ج مَناقِب.

المَنْقَب. پہاڑی راستہ۔ بہت بحث و تحقیقات کرنے والا عالم۔ (و المِنْقَبَۃ) نشتر جس سے جانور کی ناف میں سوراخ کیا جائے۔

المَنْقَبَۃ. پہاڑی راستہ۔ دو مکانوں کے درمیان تنگ راستہ۔ دیوار۔ عمدہ فعل۔ فخر۔ ج مَناقب. مَناقِبُ الْاِنْسان: عمدہ خصائل اور شریف اخلاق۔

النِّقابَۃُ: محنت کشوں کی پارٹی۔ اپنے حقوق مشترکین کے دفاع کے لئے۔

نَقَتَ (ن) نَقْتًا العَظْمَ. ہڈی سے گودا نکالنا۔

نَقَثَ (ن) نَقْثًا و انْتَقَثَ العَظْمَ. ہڈی سے گودا نکالنا۔الشَّیْءَ المَدْفُوْنَ. کھود کر نکالنا۔نَقَثَ الرَّجُلُ فِی الْاَمْرِ او السَّیْرِ. دوڑنا۔الحدیثَ. بات میں گڑبڑ کرنا۔ فلانًا بالکلام. بات سے تکلیف پہنچانا۔الاَرْضَ بیدہٖ. کدال سے کھودنا۔عن الشَّیْءِ. کھود کرید کرنا۔

نَقَّثَ الرَّجُلُ. دوڑنا۔

تنقَّثَہٗ. اپنی طرف مائل کرنا۔ مہربان بنانا۔

تنقَّثَ ضَیْعَتَہٗ. جائیداد کی دیکھ بھال کرنا۔

نقاثِ. ہجو۔

النَّقْث. س۔ چغل خوری۔

نَقْثَلَ نَقْثَلَۃَ الشَّیْخِ. بوڑھے آدمی کا خاک اُڑاتے ہوئے چلنا۔

نَقَحَ (ف) نَقْحًا و نَقَّحَ العَظْمَ. ہڈی سے گودا نکالنا۔الجِذْعَ. تنہ کی گرہیں چھیل کر صاف کرنا۔الشَّیْءَ. چھیلنا اور خالص کو ردی سے جدا کرنا۔

نَقَّحَ و اَنْقَحَ الکلامَ. اصلاح کرنا۔ درست کرنا۔ نَقَّحَتِ السِّنُوْنُ الرَّجُلَ. کمزور کر دینا۔ اَنْقَحَ الرَّجُلُ. قحط یا فقر کی وجہ سے تلوار کی زیبائش اتار لینا۔

تنقَّحَ شَحْمُہٗ. چربی کم ہونا۔

اِنْتَقَحَ العَظْمَ. ہڈی سے گودا نکالنا۔

النَّقَح. س۔ گرمی کے زمانے کا سفید بادل۔

النُّقْح. خالص ریت۔

التَنقِيح. مں۔ ظہور۔ معنی کے ساتھ الفاظ کا اختصار۔

نَقَخه (ف) نَقخًا. مارنا. نَقَخ دِمَاغَهُ: توڑنا۔

اِنتقَخَ الْمُخّ مِنَ العَظْمِ: ہڈی سے گودا نکالنا۔

النُقَاخ. ٹھنڈا صاف پانی۔ نیند۔ آرام۔ امن۔ وَنُقَاخُ كُلِّ شَيْءٍ: خالص۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا نُقَاخُ الْعَرَبِيَّةِ" یہ خالص عربیت ہے۔

نَقَدَ (ن) نَقْدًا وتَنقَادًا الدَّرَاهِمَ وَغَيْرَهَا: پرکھنا الكَلَامَ: کلام کے عیوب و محاسن کو ظاہر کرنا۔ نَقَدَ فُلَانًا و لِفُلَان الثَّمَنَ: نقد ادا کرنا۔ نَقَدَهُ دِرْهَمًا: دینا الطَّائِرُ الْفَخَّ او الحَبَّ: چونچ مارنا۔ الرَّجُلُ الشَّيءَ وإلَى الشَّيءِ بِنَظْرِهِ: چپکے چپکے نظر ڈالنا۔ چپکے چپکے گھورنا نَقَدَتْهُ الْحَيَّةُ: سانپ کا ڈسنا۔

نَقِدَ (س) نَقَدًا الضِّرْسُ او الْقَرْنُ: دانت یا سینگ کا ٹوٹنا۔ کرم خوردہ ہونا۔ صفت نَقِدٌ الحافِرُ: کھر کا چھل جانا الجِذْعُ: تنہ کا کیڑوں کے کھانے سے کھوکھلا ہونا۔

اَنْقَدَ الشَّجَرُ: درخت میں پتے ہونا۔

نَاقَدَهُ مُنَاقَدَةً: کسی معاملہ میں جھگڑا کرنا۔

تَنَقَّدَ الدَّرَاهِمَ وَغَيْرَهَا: دراہم وغیرہ پرکھنا۔

تَنَاقَدَ الدَّرَاهِمَ: دراہم پرکھنا اور کھوٹا علیحدہ کرنا۔

اِنتَقَدَ الدَّرَاهِمَ: نقد وصول کرنا۔ کھوٹا علیحدہ کرنا الشِّعْرَ عَلَى قَائِلِهِ: شعر کے عیوب ظاہر کرنا الكَلَامَ: کلام کی تنقید کرنا۔ عیوب و محاسن ظاہر کرنا الأَرْضَةُ الجِذْعَ: دیمک کا کھوکھلا کرنا۔ اِنتَقَدَ الوَلَدُ: لڑکے کا جوان ہونا۔

النَّقْد. مں۔ قیمت جو فوراً ادا کی جائے۔ درہم۔ ج نُقُوْدٌ. کہا جاتا ہے "دِرْهَمٌ نَقْدٌ" عمدہ کھرا درہم۔ النَّقْدَان: چاندی و سونا۔

النِقْدُ والنُقْدُ. کم گوشت والا۔ دیر سے جوان ہونے والا۔

النَقَد. مں۔ بھیڑوں کی ایک قسم جن کی ٹانگیں چھوٹی اور چہرہ بد شکل ہوتا ہے۔ واحد نَقَدَةٌ مذکر و مؤنث دونوں کیلئے ج نِقَادٌ و نِقَادَةٌ. النَقَد: کمینے لوگ۔ النَقَد مِنَ الصِّبْيَانِ: حقیر و ذلیل بچہ کہ جس پر جوانی کا اثر ظاہر نہ ہو۔ النَقَد والنُقُد ایک قسم کا درخت واحد نَقَدَةٌ و نُقُدَةٌ.

النَاقِد. فا۔ ج نَقَدَةٌ و نُقَّادٌ.

اَنْقَد والاَنْقَدُ. سیہی۔ اور امثال عرب سے ہے "بَاتَ بِلَيْلِ اَنْقَدَ" یعنی وہ سویا نہیں اس لئے کہ سیہی پوری رات نہیں سوتا۔

الاَنْقَد والاِنْقَدَان. کچھوا۔

النَقَّاد. دراہم وغیرہ کا پرکھنے والا۔ رَاعِي النَقَد (چھوٹی ٹانگ والی بھیڑ کا چرواہا)

مِنْقَادُ الطَّائِرِ: پرندے کی چونچ ج مَنَاقِيْد.

المُنْتَقَد. مصدر میمی بمعنے اِنتِقَاد.

نَقَذَ (ن) نَقْذًا و نَقَّذَ واَنْقَذَ فُلَانًا مِنْ كَذَا: نجات دینا۔ چھڑانا۔

تَنَقَّذَهُ واِسْتَنْقَذَهُ. مِنْ كَذا: نجات دینا۔ چھڑانا۔

نَقِذَ (س) نَقَذًا. نجات پانا۔

النَقَذُ. مں۔ سلامتی۔ پھسلنے والے کی سلامتی کی دعا کے لئے کہا جاتا ہے "نَقَذًا لَكَ" اور اس کی اصل "نَقَذَكَ اللّٰهُ نَقَذًا" ہے یعنی اللہ تمہیں محفوظ رکھے۔

النَقَذُ. مں۔ چھڑایا ہوا۔ اور کہا جاتا ہے "مَالَهُ شَقَذٌ وَلَا نَقَذٌ" یعنی اس کے پاس کچھ نہیں۔

النَقِيْذ. دشمن کے ہاتھ سے چھڑایا ہوا۔

النَقِيْذَة. دشمن کے ہاتھ سے چھڑایا ہوا۔ جیسے گھوڑا، زرہ وغیرہ۔ ج نَقَائِذ اور کہا جاتا ہے "هُوَ نَقِيْذَةُ بُؤْس" وہ سختی سے چھڑایا ہوا ہے۔

الاَنْقَذُ. سیہی۔

نَقَرَهُ (ن) نَقْرًا. مارنا۔ نَقَرَ العُوْدَ او الدُّفَّ: بربط یا دف بجانا فُلَانًا: عیب لگانا الشَّيءَ چونچ سے سوراخ کرنا الطَّائِرُ البَيْضَةَ عَنِ الْفَرْخِ: پرندہ کا بچہ نکالنے کیلئے انڈے میں سوراخ کرنا۔ نَقَرَ فِي الحَجَرِ: پتھر پر لکھنا فِي النَّاقُوْرِ: بگل میں پھونکنا الطَّائِرُ الحَبَّ: پرندہ کا اِدھر اُدھر سے دانہ چگنا الحَجَرَ او الخَشَبَ: لکڑی یا پتھر کھودنا۔ نَقَرَتِ الخَيْلُ بِحَوَافِرِهَا: گھوڑوں کا کھروں سے کھودنا۔ نَقَرَ عَنِ الاَمْرِ: چھان بین کرنا۔ نَقَرَ فُلَانٌ: چٹکی بجانا۔ زبان کو تالو سے لگا کر آواز نکالنا۔ نَقَرْتُ بِالرَّجُلِ: قوم میں سے علیحدہ بلانا نَقَرَ السَّهْمُ الهَدَفَ: تیر کا نشانہ پر لگنا اور پار نہ ہونا۔ اور کہا جاتا ہے "رَمَى الرَّامِي الغَرَضَ فَنَقَرَهُ" تیر پھینکنے والے نے نشانہ پر تیر لگایا۔

نَقِرَ (س) نَقَرًا عَلَى فُلَانٍ: غضبناک ہونا۔ نَقِرَتِ الشَّاةُ: نقرہ کی بیماری والی ہونا۔ نَقِرَ فُلَانٌ: فقیر ہونا۔

نَقَّرَ الطَّائِرُ فِي المَوْضِعِ: انڈے دینے کیلئے نرم کرنا فُلَانٌ بِاسْمِ فُلَانٍ: جماعت کے درمیان نام لے کر پکارنا الشَّيءَ وعَنِ الشَّيءِ: چھان بین کرنا عَلَى فُلَانٍ: عیب لگانا۔ اور بری معلوم ہونے والی باتوں کا ذکر کرنا۔ الطَّائِرُ الحَبَّ: پرندہ کا اِدھر اُدھر سے دانہ چگنا (تشدید مبالغہ کیلئے ہے)

نَاقَرَهُ مُنَاقَرَةً و نِقَارًا. گفتگو میں لوٹ پھیر کرنا۔ جھگڑا کرنا۔ کہا جاتا ہے "بَيْنَهُمْ مُنَاقَرَةٌ" ان کے درمیان جھگڑا ہے۔

اَنْقَرَ عَنْهُ: رکنا۔ کہا جاتا ہے "ضَرَبَهُ فَمَا اَنْقَرَ عَنْهُ حَتَّى قَتَلَهُ" اس نے اسے مارا اور نہیں رکا یہاں تک کہ قتل کر دیا۔ واَنْقَرَ الرَّجُلُ: گنگنا کر آواز نکالنا۔ چٹکی بجانا۔ تَنَقَّرَ الشَّيءَ: چھان بین کرنا عَلَى الاَهْلِ وَالمَالِ: بددعا کرنا۔ اور اَرَاحَنِي اللّٰهُ مِنْكُمْ و ذَهَبَ اللّٰهُ بِمَالِكُمْ (اللہ تعالیٰ مجھ کو تم سے راحت دیں اور تمہارے مال کو ضائع کردیں) کہنا۔

اِنْتَقَرَهُ. پسند کرنا۔ اِنْتَقَرَ الشَّيءَ: چھان بین

کرنا۔ اِنْتَقَرَہٗ وِانْتَقَرَ بِہٖ: قوم کے درمیان سے علیحدہ بلانا اَلْقَوْمَ وَ بِالْقَوْمِ: خاص خاص لوگوں کو بلانا۔ اِنْتَقَرَتِ الْخَیْلُ بِحَوَافِرِھَا نَقْرًا: کھروں سے کھودنا۔ اِنْتَقَرَتِ السُّیُوْلُ نَقْرًا: سیلاب کا گڑھے کر دینا۔ اِنْتَقَرَ الشَّیْءَ: لکھنا۔

النَّاقِر. فا۔ نشانہ پر لگنے والا تیر۔ ج نَوَاقِر.

النَّاقِرَۃ. النَّاقِر کا مؤنث۔ مصیبت۔ درست دلیل۔ ج نَوَاقِر اور کہا جاتا ہے "اَتَتْنِیْ عَنْہُ نَوَاقِرُ" اس سے مجھے تکلیف دہ باتیں پہنچیں۔ "وَاَخْطَاَتْ نَوَاقِرُہٗ" یعنی وہ راہ راست پر مستقیم نہیں رہا۔ "وَبَیْنَھُمْ نَاقِرَۃٌ وَ نَقِرَۃٌ" ان کے درمیان جھگڑا ہے۔

النَّاقُوْر. قوم صور یا بگل۔ دل۔ ج نَوَاقِیْر.

النُّقَارَۃ. پتھر پر لکھنے سے جو باقی رہ جائے۔ چونچ بھر۔ اور کہا جاتا ہے "مَا تَرَكَ عِنْدِیْ نُقَارَۃً اِلَّا انْتَقَرَھَا" میرے پاس جو کچھ تھا اس نے سب کچھ لکھ لیا۔

النَّقْر. مص۔ چٹکی کی آواز۔ پتھر کی کتابت۔

النَّقْر. کھجور کی گٹھلی کا گڑھا۔

النَّقِر. غضبناک۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ نَقِرٌ عَلَیْكَ" وہ تمہارے اوپر غضبناک ہے۔ نقرہ کی بیماری میں مبتلا۔ اور کہا جاتا ہے "مَا لَہٗ بِمَوْضِعِ كَذَا نَقِرٌ" اس کے لئے فلاں جگہ میں پانی یا کنواں نہیں ہے۔ النَّقَر. مص۔ کہا جاتا ہے "اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الْعَقَرِ وَالنَّقَرِ" میں لنجاپن اور ضیاعِ مال سے اللہ کی پناہ لیتا ہوں۔

النَّقَرٰی. عیب۔ اور یہ نَقَر فعل کا اسم ہے اور کہا جاتا ہے "دَعَوْتُھُمُ النَّقَرٰی" میں نے ان لوگوں کو خاص طور سے بلایا۔ اور اس کے مقابلے میں "الجَفَلٰی" ہے جس کے معنے دعوت عامہ کے ہیں "بَنَاتُ النَّقَرٰی" وہ عورتیں جو ہر اُس شخص کی عیب جوئی کریں جو اُن کے سامنے سے گزرے۔

النَّقْرَۃ. نقر کا اسم مرۃ۔ کہا جاتا ہے "مَا اَثَابَہٗ نَقْرَۃً" اس نے اس کو کچھ بھی فائدہ نہیں دیا "وَمَا اَغْنٰی عَنِّیْ نَقْرَۃً" اس نے مجھ کو کچھ بھی فائدہ نہیں دیا۔ اور یہ ہمیشہ نفی کے ساتھ مستعمل ہوتا ہے۔

النِّقْرَۃ. گفتگو میں لوٹ پھیر۔ اور جھگڑا۔

النُّقْرَۃ. چھوٹا گول گڑھا۔ چاندی سونے کا پگھلایا ہوا ٹکڑا۔ آنکھ کا گڑھا۔ سرین کے وسط کا گڑھا۔ گردن کے پچھلے حصہ کا گڑھا۔ پرندہ کے انڈے دینے کی جگہ۔ کھجور کی گٹھلی کا گڑھا۔ ج نُقَرٌ و نِقَارٌ.

النَّقِرَۃ. النَّقِر کا مؤنث۔ پست زمین میں بلند جگہ۔

النُّقَرَۃ. ایک قسم کی بیماری ہے جو بکری اور گایوں کی ٹانگ میں لاحق ہوتی ہے۔

النَّقَّار اسم مبالغہ۔ امور اور خبروں کی چھان بین کرنے والا۔ پتھر یا لکڑی میں کھدائی کا کام کرنے والا۔ رکاب یا لگام میں نقش و نگار کرنے والا۔ اس کے پیشہ کو النِّقَارَۃ کہتے ہیں۔

النَّقَّار: ایک چھوٹا سا پرندہ جو درختوں پر چڑھ جاتا ہے اور سوراخ کر کے کیڑے نکالتا ہے۔

النَّقَّارَۃ. النَّقَّار کا مؤنث۔

النَّقِیْر. آواز۔ کھجور کی گٹھلی کا گڑھا۔ کھدا ہوا پتھر یا لکڑی۔ تنہ جس کو کھود کر سیڑھی جیسی بناتے ہیں۔ لکڑی کی جڑ جس کو کھود کر اس میں نبیذ بناتے ہیں اور اس کی نبیذ تیز و تند ہوتی ہے۔

النَّقِیْر: اصلیت کہا جاتا ہے "فُلَانٌ كَرِیْمُ النَّقِیْرِ" فلاں شریف الاصل ہے۔ بہت محتاج۔ ایک کالے رنگ کی مکھی۔ ج اَنْقِرَۃ.

النَّقِیْرَۃ. چھوٹی کشتی۔

الْاُنْقُوْر. کھجور کی گٹھلی کا گڑھا۔

التَّنْقِیْر. مص۔ سیٹی بجانے کے مشابہ آواز۔

المِنْقَر. کدال۔ چھینی۔ ج مَنَاقِر.

المَنْقَر و المُنْقَر. شراب بنانے کیلئے لکڑی کا کھدا ہوا برتن۔ ج مَنَاقِیْر (خلاف قیاس) تنگ منہ کا کنواں یا بہت پانی والا گہرا کنواں حوض۔

المُنَقَّر. بہت کھٹا دودھ۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ مُنَقَّرُ الْعَیْنِ وَ مُنْتَقِرُھَا" وہ دھنسی ہوئی آنکھ والا ہے۔

المِنْقَار. کدال۔ چونچ۔ المِنْقَار: چرمی موزہ کی نوک مِنْقَارُ الدَّجَاجَۃِ وَ مِنْقَارُ الْغُرَابِ: دو ستاروں کے نام۔ و مِنْقَارُ الْغُرَابِ: مونڈھے کی ایک ہڈی جس کو اَخْرَم بھی کہتے ہیں۔

نَقْرَد نَقْرَدَۃً فِی الْمَكَانِ: اقامت کرنا۔ کہا جاتا ہے "مَا لَكَ مُنْقَرِدًا" کوئی تمہارے لئے ٹھہرانے والا نہیں۔

النِّقْرِس. پیر کے جوڑوں کا آماس۔ ہلاکت۔ بڑی مصیبت۔ ماہر رہنما۔ طبیب حاذق۔ گلاب کے پھول جیسی ایک چیز جس کو عورتیں بنا کر سر میں لگاتی ہیں ج نَقَارِس.

النِّقْرِیْس. ماہر رہنما۔ طبیب حاذق۔

نَقَزَ (ن ض) نَقْزًا و نُقُوزًا و نِقَازًا الظَّبْیُ: ہرن کا کودنا۔ چھلانگ مارنا۔ صفت نَاقِزٌ: نَقَزَہٗ عَنْھُم دفع کرنا۔ ہٹانا۔

نَقَّزَتِ الصَّبِیَّ اُمُّہٗ: بچے کا اچھالنا۔ نَقَّزَ فُلَانًا: کودانا۔

اَنْقَزَ الرَّجُلُ: ہمیشہ صاف اور میٹھا پانی پینا۔ ردی مال جمع کرنا۔ نُقاز کی بیماری والے جانوروں والا ہونا۔ اَنْقَزَ عَدُوَّہٗ: دشمن کو فوراً قتل کر دینا عَنِ الشَّیْءِ: رکنا۔ باز رہنا۔

اِنْتَقَزَتِ الشَّاۃُ: نُقاز کی بیماری والی ہونا۔

اِنْتَقَزَ فُلَانٌ لِفُلَانٍ مِنْ مَالِہٖ: ردی مال دینا۔

اِنْتَقَزَ لِفُلَانٍ شَرَّ الْاِبِلِ: کسی کیلئے برے اونٹ پسند کرنا۔ کہا جاتا ہے عَطَاءٌ نَاقِزٌ و ذُوْ نَاقِزٍ. گھٹیا عطیہ۔

النَّاقِزَۃ. النَّاقِزُ کا مؤنث۔ ج نَوَاقِز. نَوَاقِزُ الدَّابَّۃِ: چوپایہ کی ٹانگیں۔

النُّقَاز بالضَّمِّ. طاعون کے مشابہ جانوروں کا ایک مرض۔

النَّقْز. خسیس مال۔ گھٹیا قسم کے لوگ۔

النُّقْز. کنواں۔

النَّقَز. لقب۔

النَّقَز. لقب۔ گھٹیا مال۔ رذیل اور ادنیٰ درجہ کے لوگ واحد نَقَزَۃ.

النِّقْز. صاف میٹھا پانی۔

النُّقَّاز و النُّقَاز. ایک قسم کا پرندہ۔ چڑیوں

کے بچے۔ ج نَقَافِیْز۔

المَنْقُوْز۔ نُقاز کی بیماری والا۔ مؤنث مَنْقُوْزَةٌ۔

نَقَسَ (ن) نَقْسًا۔ النَّاقُوْسَ بِالخَشْبَةِ: لکڑی سے ناقوس بجانا۔ النَّاقُوْسُ: ناقوس بجنا۔ المَرْأَةَ: جماع کرنا۔

نَقَسَ (ن) نُقُوْسًا۔ الشَّرابُ: کھٹا ہونا۔ بَيْنَ الْقَوْمِ: فساد ڈالنا۔

نَقَسَهُ (ض) نَقْسًا: عیب لگانا۔ تمسخر کرنا۔

نَقِسَتْ نَفْسُهُ: متلی آنا۔

نَقَّسَ فُلَانًا: لقب دینا۔ الدَّوَاةَ: دوات میں روشنائی ڈالنا۔ نَقَّسَهُمْ بِنَاقُوْسِهِ: ناقوس بجا کر لوگوں کو بلانا۔

نَاقَسَهُ: عیب لگانا۔ کہا جاتا ہے "بَيْنَهُمَا مُنَافَسَةٌ و مُنَاقَسَةٌ" ان کے درمیان مفاخرت اور عیب گیری ہے۔

اِنْتَقَسَ: ناقوس بجانا۔

النَّاقِسُ: فا۔ کھٹا۔ کہا جاتا ہے "لَبَنٌ نَاقِسٌ او شَرَابٌ نَاقِسٌ" کھٹا دودھ یا کھٹی شراب۔

النِّقْسُ: ایک قسم کا ناقوس۔ کھجلی۔ ج نُقُسٌ

رَجُلٌ نِقْسٌ: لوگوں کی عیب گیری کرنے والا اور لقب رکھنے والا مرد۔

النِّقْسُ: روشنائی۔ ج اَنْقَاس و انقُس۔

الانْقَسُ: باندی بچہ۔ کھجلی والا۔

النُّقُوْسُ: ایک قسم کی نباتات۔

النَّاقُوْسُ: لکڑی یا لوہے کا بڑا ٹکڑا جس کو چھوٹے ٹکڑے سے بجاتے ہیں اور کبھی گھنٹہ کے لئے ناقوس کا کلمہ استعمال کرتے ہیں۔

النِّقَاسَةُ: لقب دینا۔

نَقَشَ (ن) نَقْشًا الشَّيْءَ: مختلف رنگوں سے نقش و نگار کرنا اور مزین کرنا۔ العِذْقَ: کھجور کے خوشہ کو پکانے کیلئے کانٹوں سے مارنا۔ الشَّوْكَةَ مِنْ رِجْلِهِ: پیر سے کانٹا نکالنا۔ مَرْبَضَ الغَنَمِ: بکری کے باڑہ کو کنکر؛ کانٹے وغیرہ سے پاک صاف کرنا۔ عَنِ الشَّيْءِ: نہایت وضاحت کرنا۔ فَصَّ الخَاتَمِ: انگوٹھی کے نگینہ پر نقش کرنا۔ الشَّعْرَ بِالمِنْقَاشِ: بال کو موچنے سے اکھیڑنا۔ الرَّحَى: چکی کے دندانے بنانا۔ الجَارِيَةَ: جماع کرنا۔ اور کہا جاتا ہے "مَا نَقَشَ مِنْهُ شَيْئًا" اس نے اس میں سے کچھ نہیں پایا۔

نَقَّشَ الشَّيْءَ: مختلف رنگوں سے نقش و نگار کرنا۔

نَاقَشَهُ الحِسَابَ و فِي الحِسَابِ: حساب کی تفصیل سختی سے لینا۔ نَاقَشَ فُلَانًا: جھگڑا کرنا۔

اَنْقَشَ عَلَى غَرِيْمِهِ: مقروض سے پورا وصول کر لینا۔ نقش کے کھانے پر مداومت کرنا۔ (دیکھئے لفظ النقش)

تَنَقَّشَ جَمِيْعَ حَقِّهِ مِنْ فُلَانٍ: سارا وصول کر لینا کچھ نہ چھوڑنا۔

اِنْتَقَشَ الشَّوْكَةَ: کانٹا پیر سے نکالنا۔ اور کبھی اِنْتِقَاش توبہ کیلئے بطور استعارہ کے مستعمل ہوتا ہے۔ الشَّيْءَ: نکالنا۔ مِنْ زَيْدٍ جَمِيْعَ حَقِّهِ: سارا حق وصول کر لینا کچھ نہ چھوڑنا۔ اِنْتَقَشَ فُلَانًا: پسند کرنا۔ تم کہتے ہو "اِنْتَقَشْتُكَ لِكَذَا" میں نے تم کو فلاں چیز کیلئے منتخب کیا و اِنْتَقَشَ لِنَفْسِهِ خَادِمًا اَوْ غَيْرَهُ اس نے اپنے لئے خادم وغیرہ بنایا۔

اِنْتَقَشَ فُلَانٌ: نگینہ پر کندہ کرنے کا حکم دینا۔ عَلَى فَصِّهِ كَذَا: نقش کئے جانے کا حکم دینا۔

النِّقَاشَةُ: نقش و نگار کا پیشہ۔

النَّقْشُ: مص۔ زمین میں نشان۔ نقش و نگار از قسم تصویر و بیل بوٹہ۔ ج نُقُوْش۔ النَّقْشُ: خشک کھجور جس کو توشہ دان میں رکھ کر پانی ڈالیں۔ کہا جاتا ہے "دَامَ عَلَى اَكْلِ النَّقْشِ" اس نے نقش کے کھانے پر مداومت کی۔

النَّقَّاشُ: نقش و نگار کرنے والا۔

النَّقِيْشُ: برتن میں متفرق سامان۔ نظیر۔ کہا جاتا ہے "مَالَهُ نَقِيْشٌ" اس کی کوئی نظیر نہیں۔

المِنْقَشُ و المِنْقَاشُ: نقش و نگار کرنے کا آلہ۔ موچنا۔ ج مَنَاقِشُ و مَنَاقِيْشُ۔ کہا جاتا ہے "اِسْتَخْرَجْتُ حَقِّي بِالمَنَاقِيْشِ" مجھے اپنے حق کے وصول میں سخت دقت لاحق ہوئی۔

المَنْقُوْشُ: مث۔ دینار۔ کچی کھجور جس کو پکنے کے لئے کانٹا ماریں۔

الشَّجَّةُ المُنَقِّشَةُ و المَنْقُوْشَةُ: زخم جس سے ہڈیاں نکالی جائیں۔

نَقَصَ (ن) نَقْصًا و تَنْقَاصًا و نُقْصَانًا الشَّيْءُ: کم ہونا۔ گھٹنا۔ نَقَصْتُ الشَّيْءَ: گھٹانا۔ نَقَصْتُ زَيْدًا حَقَّهُ: حق کم کر دینا گھٹا دینا۔

نَقُصَ (ک) نَقَاصَةً الماءُ: پانی میٹھا و خوشگوار ہونا۔

نَقَّصَ الشَّيْءَ و اَنْقَصَهُ: گھٹانا۔

اِنْتَقَصَ الشَّيْءُ: گھٹنا۔ الشَّيْءَ: گھٹانا۔ الرَّجُلَ: عیب جوئی کرنا۔ اِنْتَقَصَهُ حَقَّهُ: حق کم کرنا۔

تَنَقَّصَ فُلَانًا: مذمت کرنا۔ نقص کی نسبت کرنا۔ الشَّيْءَ: تھوڑا تھوڑا لینا۔

تَنَاقَصَ الشَّيْءُ: آہستہ آہستہ گھٹنا۔

اِسْتَنْقَصَ الثَّمَنَ: قیمت گھٹانے کیلئے کہنا۔ تھوڑا پانا۔ الرَّجُلَ: نقصان کی نسبت کرنا۔

النَّاقِصُ: فا۔ درہم ناقص۔ کم وزن کا درہم ج نُقَّصٌ۔

النَّقْصُ: مص۔ یہ نقصان کے مانند ہے مگر فرق یہ ہے کہ نقصان کا استعمال دین اور عقل میں نہیں ہوتا۔ کہا جاتا ہے "دَخَلَ عَلَيْهِ نَقْصٌ فِي دِيْنِهِ وَعَقْلِهِ" اور "دَخَلَ عَلَيْهِ نُقْصَانٌ فِي دِيْنِهِ وعَقْلِهِ" نہیں کہا جاتا۔

النُّقْصَانُ: مص۔ گھٹی۔ کمی۔ کہا جاتا ہے "نُقْصَانُهُ كَذَا و كَذَا" اس کا نقصان اتنا اور اتنا ہے۔

النَّقِيْصُ: خوشگوار میٹھا پانی۔ ہر عمدہ و خوشبودار چیز۔

النَّقِيْصَةُ: عیب گیری۔ بری خصلت ج نَقَائِص۔

المُنَاقَصَةُ: ٹینڈر۔

المنقصة. کمی۔ نقصان۔ ج مناقص.
نَقَضَ (ن) نقضًا البناءَ: عمارت ڈھانا
العظمَ: ہڈی توڑنا۔ الحبلَ: رسّی کھولنا
العهدَ او الأمرَ: مضبوطی کے بعد خراب
کرنا۔ اور کہا جاتا ہے "نقضَ فلانٌ وترهُ"
یعنی فلاں نے اپنا بدلہ لے لیا۔
نقضَ (ن ض) نقضًا المفصلُ او
الأديمُ و نحوهُما: جوڑ یا چمڑے کا تڑتڑ کرنا۔
ناقضَ مُناقضةً و نِقاضًا قولهُ الثانی
قولهُ الأوّلَ: مخالف ہونا۔
انقضتِ العُقابُ: عقاب کا آواز نکالنا۔
انقضَ اصابعهُ: انگلیاں چٹخانا۔ الكمأةَ و عن
الكمأةِ: سانپ کی چھتری کو زمین سے نکالنا
بالمعزِ: بکری کو بلانا۔ الحملُ الظهرَ:
بوجھل کرنا۔ ونقضَ الكمْ) سانپ کی چھتری
کا زمین کو پھاڑنا۔ ونقّضَ الأرضَ: مٹی
علیحدہ کر دینا۔
تنقّضَ الدمُ: خون ٹپکنا۔ الجرحُ: زخم سے
خون بہنا۔ الحبلُ: رسّی کا کھل جانا۔ البيتُ:
تڑکنا۔ تنقّضتْ عظامهُ: ہڈیوں سے آواز
نکلنا۔ الأرضُ عن الكمأةِ: زمین کا پھٹنا۔
تناقضَ البناءُ او الحبلُ: عمارت کا تڑکنا یا
رسّی کا کھلنا۔ القولانِ: ایک دوسرے کے
مخالف ہونا۔ تناقضا البيعَ: بیع کو باہم توڑنا۔
انتقضَ البناءُ: عمارت کا تڑکنا۔ الحبلُ:
رسّی کھلنا۔ الجرحُ بعدَ برئهِ: زخم کا خراب
ہونا۔ الأمرُ بعدَ التئامهِ: فاسد ہونا۔ بگڑنا۔
انتقضتِ الطهارةُ: طہارت کا زائل ہونا۔
کہا جاتا ہے "انتقضَ عليهِ البلدُ" یعنی شہر
والوں نے بغاوت کی۔
النُقاضة. بٹی ہوئی رسّی کا جو حصہ کھول دیا
جائے۔
النقض. س۔ مفاعلتن کا ساتواں حرف حذف
کرنا اور پانچویں کو ساکن کرنا۔
النِقض. عمارت۔ ملبہ۔ کثرتِ سفر سے لاغر
شدہ۔ خیمہ یا کمبل جو ادھیڑ کر دوبارہ کاتا جائے۔
زمین کی باریک تہ جو سانپ کی چھتری سے پھٹ
جائے۔ ج انقاض و نقوض.
النُقض. عمارت کا جو حصہ ٹوٹ جائے۔ ج
انقاض و نقوض.
النَقض. قومہ کشتی کا ایک پیچ۔
النِقض. خیمہ یا کمبل جو ادھیڑ کر دوبارہ کاتا
جائے۔
النَقضة. نقض کا اسم مرۃ۔
النِقضة. نقض کا اسم نوع۔ کثرتِ سفر سے
لاغر شدہ۔ کہا جاتا ہے ناقةٌ نقضةٌ: ج
انقاض.
النقيض. مخالف۔ کہا جاتا ہے "فلانٌ هو
نقيضكَ" فلاں تمہارا مخالف ہے۔ مؤنث
نقيضة۔ النقيضُ من الادمِ والرحلِ
والوترِ والاصابعِ والاضلاعِ
والمفاصلِ و نحوِها: برعکس۔ مخالف۔
آواز النقيض: چوزے / بچھو / مینڈک
عقاب / شتر مرغ کی آواز۔ نقيضُ
السقفِ: چھت کی چرچراہٹ۔ نقيضُ كلِّ
شيءٍ: ہر چیز کا رفع۔ مثلاً جب ہم کہیں کہ "كلُّ
انسانٍ حيوانٌ بالضرورة" تو اس کی نقیض
انهُ ليسَ كذلكَ ہوگی۔
النقيضان. دو چیزیں جن کا اجتماع ایک ہی
جہت سے ممتنع ہو جیسے ایجاب و سلب۔
النقيضة. پہاڑی راستہ۔ اسم ہے مناقضة
کا۔ والنقيضةُ فی الشعرِ: نظم جو کسی نظم
کے جواب میں ہو۔ کہا جاتا ہے "هذهِ
القصيدةُ نقيضةُ قصيدةِ فلانٍ" یہ قصیدہ
فلاں کے قصیدہ کے جواب میں ہے اور اسی سے
ہے نقائض جریر و فرزدق.
التناقض. س۔ باہم مخالف ہونا۔ کہا جاتا ہے
"فی كلامهِ تناقضٌ" یعنی اس کے کلام میں
تخالف ہے۔ بعض کا بعض سے ابطال ہو جاتا
ہے۔
نقطَ (ن) نقطًا الحرفَ: حرف پر نقطے
لگانا۔ صفت فاعلی نقّاط اور صفت مفعولی
منقوط (و نقط) بهِ الزمانُ: زمانہ کا
موافق ہونا۔ ونقّطَ الحرفَ: حرف پر نقطے
لگانا۔ نقّطَ ثوبهُ بالمدادِ او الزعفرانِ:
کپڑے کو روشنائی یا زعفران سے بوٹی دار بنانا۔
تنقّطَ المكانُ: گھاس کے متفرق قطعے ہونا
فلانٌ الخبرَ: آہستہ آہستہ لینا۔
تنقّطتُ الخبزَ: آہستہ آہستہ میں نے روٹی
کھائی۔
الناقط. فا۔ غلام کا غلام۔
النَقطة. نقط کا اسم مرۃ۔
النُقطة. نقطہ۔ فل اسٹاپ۔ ج نقاط و
نُقط. کہا جاتا ہے "نقاطٌ لنا نقطٌ من
الكلأ" گھاس کے متفرق ٹکڑے۔ "وما
اختلفوا فی نقطةٍ" یعنی انہوں نے پوری
طرح موافقت کی۔ ذرا بھی مخالفت نہ کی۔
نقطةُ الدائرةِ: دائرہ کا مرکز۔
النقيط. غلام کا غلام۔
المنقوط. مث۔ المنقوطُ من الشعرِ:
شعر جس کے تمام حروف نقطے والے ہوں۔
كتابٌ منقوطٌ: کتاب جس میں اعراب لگے
ہوئے ہوں۔
نقعَ (ف) نقعًا: آواز بلند کرنا
الجيبَ: گریبان پھاڑنا۔ فلانًا: قتل کرنا
ريقهُ: تھوک منہ میں جمع کرنا۔ الموتُ: زیادہ
ہونا۔ فلانًا بالشتمِ: بہت بری گالی دینا
بالشرابِ: شفا پانا۔ الدواءَ وغيرهُ فی
الماءِ: بھگونا۔ الرجلُ: مہمانوں کیلئے جانور
ذبح کرنا۔
نقعَ (ف) نقوعًا الصوتُ: آواز بلند ہونا
الصارخُ بصوتهِ: لگاتار چلانا۔ لهُ الشرَّ:
ہمیشہ کرنا۔ من الماءِ و بهِ: سیراب ہونا
السمُّ فی انيابِ الحيّةِ: زہر کا سانپ کے
دانتوں میں جمع ہونا۔ کہا جاتا ہے "ما نقعتُ
بخبرهِ" یعنی میں نے اس کی تصدیق نہیں
کی۔
نقعَ (ف) نقعًا و نقوعًا الماءُ فی بطنِ
الوادی: پانی کا وادی میں جمع ہونا اور دیر تک
ٹھہرنا۔ الماءُ العطشَ: پانی کا پیاس کو بجھانا۔
انقعَ الدواءَ وغيرهُ فی الماءِ: بھگونا

الصَّارِخُ بِصَوْتِهٖ: لگاتار چلانا الماءُ فُلَانًا:
سیراب کرنا الماءُ: زرد ہونا اور رنگ بدل جانا
الرَّجُل: مہمانی کیلئے جانور ذبح کرنا الحَيَّةُ
السَّمَّ فِيْ اَنْيَابِهَا: سانپ کا زہر کو اپنے
دانتوں میں جمع کرنا لِفُلَان شَرًّا: دِل میں چھپانا
المَيِّتَ: میت کو دفن کرنا العَطَشُ: پیاس کا
بجھنا۔
اِنْتَقَعَ النَّقِيْعَةَ: مہمانی کے لئے جانور ذبح کرنا
القَوْمُ نَقِيْعَةً: تقسیم سے پہلے مال غنیمت کے
کسی جانور کو ذبح کرنا۔
اُنْتُقِعَ لَوْنُهٗ: غم یا گھبراہٹ کی وجہ سے چہرہ کا
رنگ بدل جانا۔
اِسْتَنْقَعَ الصَّوْتُ: آواز بلند ہونا المَاءُ: پانی
کا زرد اور متغیر ہونا۔ فُلَانٌ فِي النَّهْرِ: نہر میں
داخل ہونا اور ٹھنڈک حاصل کرنے کیلئے دیر
تک ٹھہرنا۔ المَاءُ فِي الغَدِيْرِ: پانی کا تالاب
میں جمع ہونا۔
اُسْتُنْقِعَ لَوْنُهٗ: رنگ بدل جانا۔ الشَّيْئُ فِي
المَاءِ: بھگویا جانا۔
النَّاقِعُ. فا. سَمٌّ نَاقِعٌ: زہر قاتل۔ دَوَاءٌ
نَاقِعٌ: مفید دوا۔ دَمٌ نَاقِعٌ: تازہ خون۔
النَّقْعُ. مص۔ جمع شدہ پانی۔ ج اَنْقُعٌ. النَّقْعُ
غبار۔ ج نِقَاع و نُقُوْع. والنَّقْعُ: مکہ معظمہ
کے قریب ایک جگہ کا نام۔ سنگستانی زمین جس
میں پانی جمع ہو۔ نرم و ہموار زمین۔ پانی رکنے کی
جگہ ج نِقَاع و اَنْقُع. نَقْعُ البِئْرِ: پانی جو
کنوئیں میں جمع ہو۔ کنوئیں کے پانی کی زیادتی۔
النِّقَاع. خشک انگور وغیرہ بھگونے کا برتن۔
النُّقَاعه. پانی وغیرہ جس میں کوئی چیز بھگوئی
جائے۔
النَّقْعَاء. نرم و ہموار زمین۔ سنگستانی زمین
جس میں پانی جمع ہو۔ غبار۔ آواز۔ ج نِقَاع۔
النَّقَّاع. اسم مبالغہ۔ ایسے فضائل کا دعوٰی
کرنے والا جو اس کے اندر نہ ہوں۔
النُّقُوْع. رنگ کہ جس میں خوشبو پڑی ہوئی
ہو۔ میٹھا ٹھنڈا پانی۔ وہ چیز جو پانی میں بھگوئی
جائے۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ نَقُوْعُ اُذُنٍ"
فلاں ہر چیز تسلیم کر لیتا ہے۔
النَّقِيْعُ. خشک انگور کی شراب جو پانی میں بھگو
کر بنائی جائے۔ ہر وہ چیز جس میں خشک کھجور
بھگوئی جائے۔ ٹھنڈا میٹھا پانی۔ بہت پانی والا
کنواں۔ ج اَنْقِعَة. چیخ۔ مرد جس کی ماں غیر
قوم کی ہو۔ دَوَاءٌ نَقِيْعٌ: مفید دوا۔
النَّقِيْعَة. کھانا جو سفر سے واپس آنے والے
کیلئے تیار کیا جائے۔ جانور جو مہمانی کے لئے ذبح
کیا جائے۔ ج نَقَائِع اور اسی سے ہے "النَّاسُ
نَقَائِعُ الْمَوْتِ" یعنی موت نے لوگوں کو ذبح
کر دیا۔
الاَنْقَع. اسم تفضیل۔ زیادہ پیاس بجھانے والا
اور اسی سے مثال ہے "الرَّشْفُ اَنْقَعُ" یعنی
تھوڑا تھوڑا کر کے پینا پیاس کیلئے زیادہ بجھانے
والا ہوتا ہے۔ جلد بازی کے ترک کی مثال دی
جاتی ہے۔
الاُنْقُوْعَة. ہر ایسی جگہ جہاں پانی بہہ کر آئے
"اُنْقُوْعَة المِيْزَابِ" پرنالے میں پانی بہنے کی
جگہ۔
المُسْتَنْقَع. پانی جمع ہونے کی جگہ۔ تالاب
کی وہ جگہ جہاں پانی میں گھس کر آدمی غسل
کرے۔
المَنْقَع. سمندر۔ پانی جمع ہونے کی جگہ۔ پانی
سے سیرابی۔ ج مَنَاقِع.
المِنْقَع. برتن جس میں کوئی چیز بھگوئی
جائے۔
المُنْقَع. مٹکا۔ پتھر کا چھوٹا برتن۔ ہر وہ چیز جو
بھگوئی جائے۔ خالص دودھ کہ جس کو ٹھنڈا
کریں اور پئیں۔ سَمٌّ مُنْقَعٌ: زہر جس میں اور
زہر ملا کر قوت بڑھا دی گئی ہو۔ کہا جاتا ہے
"فُلَانٌ مُنْقَعٌ" فلاں کی رائے سے تسلی ہوتی
ہے۔
المُنْقُع. چھوٹی ہانڈی جس میں دودھ، کھجور
ڈالتے ہیں اور بچہ کو کھلاتے ہیں۔
المِنْقَعَة. خشک انگور وغیرہ بھگونے کا برتن
(والمَنْقَعة) بمعنے مُنْقَع.
نَقَفَ (ن) نَقْفًا هَامَةَ الرَّجُلِ: کھوپڑی
توڑ دینا فُلَانًا: ہلکی ضرب مارنا الفرخ
البَيْضَةَ: پرندہ کے بچے کا انڈے میں سوراخ کر
کے نکلنا۔ الرُّمَّانَةَ: انار چھیل کر دانے نکالنا
الحَنْظَلَ و نَحْوَهٗ: اندرائن توڑ کر دانہ
نکالنا۔ صفت فاعلی ناقف اور صفت مفعولی
نَقِيْفٌ و مَنْقُوْفٌ الشَّرَابَ: صاف کرنا اور
بقول بعض ملانا عَنِ الشَّيْئِ: کھود کرید کرنا۔
نَقَفَهٗ بِظُفْرِهٖ: ناخن سے مارنا۔
نَاقَفَهٗ مُنَاقَفَةً و نِقَافًا سر پر تلوار مارنا۔
اَنْقَفَ الجَرَادُ الوَادِيَ: انڈوں سے بھر دینا
فُلَانًا العَظْمَ: ہڈی سے مغز نکالنے کیلئے دینا و
تَنَقَّفَ الحَنْظَلَ) دانہ نکالنے کیلئے اندرائن
توڑنا۔
اِنْتَقَفَ الشَّيْئَ: نکالنا الحَنْظَلَ: دانہ نکالنے
کے لئے اندرائن توڑنا۔
رَجُلٌ نِقَافٌ. دور اندیش مرد۔ کہا جاتا ہے
"جَاءَا فِيْ نِقَافٍ وَاحِدٍ" وہ دونوں برابر
برابر آئے کوئی آگے پیچھے نہیں تھا اور نقاف
اصل میں ان دو بچوں کو کہتے ہیں جو ایک ہی
انڈے سے نکلیں۔ اور کہا جاتا ہے "اليَوْمَ
قِحَافٌ وَغَدًا نِقَافٌ" آج شراب نوشی کا
دن ہے اور کل معاملہ ہے۔
النِّقْف والنَّقَف. بچہ جس وقت نہ انڈے
سے نکلے۔
النَّقَفَة. پہاڑ کی چوٹی یا ٹیلہ پر چھوٹا سا گڑھا۔
النَّقَّاف. اصرار کے ساتھ سوال کرنے والا۔
سوال کرنے میں حریص۔ لکڑی کا بہت چھیلنے
والا۔ رَجُلٌ نَقَّافٌ: مرد دور اندیش۔
النَّقَّافَة. سوال کرنے میں حریص۔
النَّقِيْف. تنہ جس کو دیمک نے کھا لیا ہو ج
نُقُف.
المِنْقَاف. پرندے کی چونچ۔ ایک قسم کی
کوڑی۔
المَنْقُوْف. مثل زرد رُو۔ دبلا پتلا۔ کمزور
جِذْعٌ مَنْقُوْفٌ: دیمک خوردہ تنہ۔ عَيْنَانِ
مَنْقُوْفَتَانِ: سرخ آنکھیں۔
نَقَلَ (ن) نَقْلًا الشَّيْئَ: ایک جگہ سے

دوسری جگہ منتقل کرنا خُفَّ البَعِیرِ او الثَّوْبَ او النَّعْلَ: پیوند لگانا اور درست کرنا الکَلامَ عَنْ قَائِلِه: روایت کرنا الکِتابَ: نقل کرنا الکِتَابَ اِلٰی لُغَةِ کَذَا: ترجمہ کرنا۔

نَقَّلَ الشَّیْءَ: زیادہ منتقل کرنا الخُفَّ او الثَّوْبَ: پیوند لگانا اور درست کرنا۔ تشدید مبالغہ کیلئے ہے۔ نَقَّلَتِ الشَّجَّةُ العَظْمَ: زخم کا ہڈی کو توڑنا فُلَانٌ الضَّیْفَ: مہمان کو نقل کھلانا (دیکھئے نقل)

نَاقَلَ الفَرَسُ: جلدی جلدی ٹانگیں اٹھانا۔ دوڑنے میں پتھروں سے بچنا۔ نَاقَلْتُهُ الحَدِیْثَ: میں نے اس سے اور اس نے مجھ سے روایت کی۔ نَاقَلَهُ الْاَقْدَاحَ ایک دوسرے سے لینا دینا۔ نَاقَلْتُ فُلَانًا: پینے میں کسی کے ساتھ جھگڑا کرنا۔ نَاقَلَ الشَّاعِرُ الشَّاعِرَ: ایک شاعر کا دوسرے شاعر سے مقابلہ کرنا۔

انْقَلَ الخُفَّ او النَّعْلَ: درست کرنا۔

تَنَقَّلَ مِنْ مَکَانٍ اِلٰی آخَرَ: منتقل ہونا۔ زیادہ منتقل ہونا الرَّجُلَ: نقل کھانا۔ (دیکھئے نقل)

تَنَاقَلُوْا الْحَدِیْثَ فِیْمَا بَیْنَهُمْ. بعض کا بعض سے نقل کرنا۔

اِنْتَقَلَ مِنْ مَکَانٍ اِلٰی آخَرَ: منتقل ہونا۔ فُلَانٌ اِلٰی رَحْمَةِ اللّٰهِ او اِلٰی رِضْوَانِه: مرنا۔ اِنْتَقَلَ الفَرَسُ: چلنے میں پچھلے پاؤں کو اگلے پاؤں کی جگہ میں رکھنا۔

النَّاقِلُ. فا۔ ج نَاقِلُوْنَ و نَقَلَةٌ.

النَّاقِلَة. النَّاقِل کا مؤنث ج نَوَاقِل. و نَوَاقِلُ الدَّهْرِ: حوادث زمانہ۔ جو ایک حال سے دوسرے حال کی طرف بدلیں۔ النَّاقِلَةُ مِنَ النَّاسِ: وہ لوگ جن کی عادت ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہونے کی ہو۔ نَوَاقِلُ الْعَرَبِ: وہ لوگ جو ایک قبیلہ سے دوسرے قبیلہ کی طرف منتقل ہوں اور اسی کی طرف اپنی نسبت کریں۔

النِقَال. مصدر نَاقَل. چوڑے چھوٹے نیزے کے پھل واحد نَقْلَةٌ. النِقَال: اُونٹ کا بغیر کسی کے خود پینا۔ کہا جاتا ہے "شَرِبَتِ الْاِبِلُ نِقَالًا"، اُونٹ نے خود بخود پانی پیا۔

النَقَّال. اسم مبالغہ۔ وہ شخص جو چیزوں کو ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کرے۔ فَرَسٌ نَقَّالٌ: تیز رفتار گھوڑا۔

النَقْل. س۔ پرانا جوتا یا موزہ۔ کہا جاتا ہے "نَعْلٌ نَقْلٌ و خُفٌّ نَقْلٌ" النَّقْل والنُقْل وہ چیز جو شراب کے ساتھ استعمال کی جائے جیسے پستہ، سیب وغیرہ۔ ج نُقُوْل و نُقُوْلَات مختصر راستہ۔

النَّقْل عِنْدَ اَهْلِ الْعَرَبِيَّة: ایک لفظ کو ایک معنی کے لیے وضع کر لینے کے بعد دوسرے معنی کے لیے وضع کرنا۔

النِقْل. پرانا جوتا یا چرمی موزہ۔

النَقَل. پرانا جوتا یا چرمی موزہ۔ ج اَنْقَال ونِقَال. النَقَل: شور و شغب کے ساتھ جواب۔ تیر کا پر جو ایک تیر سے نکال کر دوسرے میں لگایا جائے۔ کہا جاتا ہے "لَا تَرِشْ سَهْمِي بِنَقَلٍ" تباہ شدہ مکان کا ملبہ۔ چھوٹے چھوٹے پتھر۔ مختصر راستہ۔

مَکَانٌ نَقِلٌ. چھوٹے چھوٹے پتھر والی جگہ۔

رَجُلٌ نَقِلٌ. حاضر جواب۔ سخت جھگڑالو۔

النَقْلَة. نقل کا اسم مرۃ۔ نِقَال کا واحد۔

النُقْلَة. اسم ہے بمعنے انتقال۔ چغلی۔ ج نُقَلٌ.

النِقْلَة. نَقَل کا اسم نوع۔ عورت جس کو کبر سنی کی وجہ سے پیغام نہ دیا جائے۔ ج نِقَلٌ.

النَقِیْل. مسافر (مذکر و مؤنث) کہا جاتا ہے "رَجُلٌ نَقِیْلٌ و امْرَأَةٌ نَقِیْلٌ" مسافر مرد مسافر عورت۔ سیلاب جو بارش شدہ زمین سے خشک زمین میں آئے۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا فَرَسٌ ذُوْ نَقِیلٍ" یہ گھوڑا تیز رفتار ہے

النَقِیْل: مختصر راستہ۔ جوتے۔

النَقِیْلَة. مسافر عورت۔ جوتہ یا چرمی موزہ کا پیوند۔ ج نَقَائِل و نَقِیْل.

فَرَسٌ مُنَاقِلٌ و نَقَّال و مِنْقَلٌ تیز رفتار گھوڑا۔

المُنْقَل. پہاڑی راستہ۔ مختصر راستہ۔ پرانا جوتا یا پرانا چرمی موزہ۔

المَنْقَلَة. سفر کے منازل میں سے ایک منزل۔ ٹکڑا جو اُونٹ کے کھر میں لگایا جائے۔

اَرْضٌ مَنْقَلَةٌ: چھوٹے چھوٹے پتھروں والی زمین۔

المِنْقَلَة. نقل مکانی کا آلہ۔ ج مَنَاقِل والمِنْقَلَةُ عِنْدَ المولدین: ایک قسم کا کھیل ہے جو ایک لمبی لکڑی سے بناتے ہیں اور اس میں چودہ گڑھے دو صف میں بناتے ہیں اور ہر گڑھے میں سات سات کنکریاں ڈالتے ہیں اور پھر اس کو گھماتے ہیں۔

نَقَمَ (ض) و نَقِمَ (س) نَقْمًا و تِنِقَّامًا مِنْ فُلَانٍ: سزا دینا۔ الْاَمْرَ عَلٰی فُلَانٍ او مِنْ فُلَانٍ: عیب لگانا۔ بہت مکروہ جاننا۔ کہا جاتا ہے "نَقَمَ فُلَانٌ وِتْرَهُ" یعنی بدلہ لیا۔ "وَمَا تَنْقِمُ مِنَّا" نہیں طعن و تشنیع کرتے ہو تم (نَقْمًا) الشَّیْءَ: جلدی کھانا۔

نَقَّمَ تَنْقِیْمًا. بہت زیادہ مکروہ جاننا۔

اِنْتَقَمَ مِنْهُ: سزا دینا۔

اَلنَقَم. س۔ راستہ کا وسط۔

النَقْمَة والنِقْمَة والنَقِمَة. اسم ہے انتقام کا۔ سزا۔ بدلہ۔ ج نِقَمٌ و نَقِمٌ و نَقِمَاتٌ.

النَقِیْمَة. بدل ہے نَقِیْبَةٌ سے۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ مَیْمُوْنُ النَّقِیْمَةِ" فلاں پاک نفس ہے۔

لَقْنَق الضِفْدَعُ: مینڈک کا ٹر ٹر کرنا۔

نَقْنَقَتِ الْعَیْنُ: آنکھ کا دھنس جانا۔

النِقْنِق. نر شتر مرغ۔ ج نَقَانِق.

نَقَهَ (ف) نُقُوْهًا و نَقِهَ (س) نَقَهًا. فُلَانٌ مِنْ مَرَضِه: صحت یاب ہونا اور ضعف باقی رہنا۔ صفت نَاقِهٌ ج نُقَّهٌ (نَقْهًا و نُقُوْهًا و نَقَهَانًا) الْحَدِیْثَ: سمجھنا۔ صفت نَقِهٌ و نَاقِهٌ. کہا جاتا ہے "فُلَانٌ لَا یَفْقَهُ وَلَا یَنْقَهُ" فلاں نہیں سمجھتا ہے۔

اَنْقَهَهُ اللّٰهُ مِنْ مَرَضِه: مرض سے عافیت

دینا فلانًا الحدیثَ: سمجھانا۔ اور کہا جاتا ہے "انقه لی سمعكَ"، یعنی میری طرف کان لگا۔

اِنتقه من الحدیثِ: تسلی پانا مِنْ مرضِه: مرض سے صحت یاب ہونا اور ضعف باقی رہنا۔

اِستنقه. پوچھنا۔ الحدیثَ: سمجھنا۔

النقْهة. نقه کا اسم مرۃ۔ کہا جاتا ہے "لهٗ فی كلِّ عامٍ مرضةٌ و نقْهةٌ"، اس کیلئے ہر سال میں ایک دفعہ مرض ایک دفعہ صحت ہے۔

نقا ینقُوْ نقوا. العظْمَ: ہڈی سے گودا نکالنا۔

نقِی ینقٰی نقاوۃً و نقاءً و نقَانَةً و نُقاوۃً و نقایةً. صاف ستھرا ہونا۔ خوبصورت ہونا۔ خالص ہونا۔ صفت نقِیٌّ.

نقّاہ تنقیةً و انقاہ انقاءً. صاف ستھرا کرنا۔ چننا۔ نقّی و انقی الطَّعامَ: غلہ کا کوڑا کرکٹ نکالنا۔ انقی البُرُّ: موٹا دانہ ہونا۔

انقت الإبلُ وغیرُها: موٹا ہونا۔ گودے دار ہونا۔ صفت مُنقِیَةٌ ج مُنقیات. وانقی العُودُ: لکڑی کا تر ہونا۔

انتقاہ انتقاءً. چننا۔ انتقی العظمَ: ہڈی سے گودا نکالنا۔

تنقّاہ تنقّیا. چننا۔ تنقّی العظمَ: ہڈی سے گودا نکالنا۔

نقاوۃُ الشیءِ و نُقاوتُه و نُقایتُه و نقاتُه. عمدہ حصہ۔ خلاصہ۔ نُقاوۃ کی جمع نُقاوی و نُقاءٌ اور نُقایة کی جمع نُقایا و نُقاءٌ.

نقاۃُ الطَّعامِ و نُقاتُه و نقایتُه و نُقایتُه: غلہ کا کوڑا کرکٹ۔ النقاۃ: ریت کا ٹیلہ جس پر کچھ نہ اُگے۔

النقاوۃ. ایک قسم کی نباتات جس سے کپڑے دھوئے جاتے ہیں۔ ج نقاوی.

النقَا. ریت کا محدب ٹیلہ۔ مثنی نقوان و نقیان ج انقاء و نقِیٌّ و نُقیان. بنات النقا. ایک قسم کا کیڑا جو ریت میں رہتا ہے اور اس کو شحمةُ النقا بھی کہا جاتا ہے۔

النقَا والنقْوُ والنِقْو. گودے دار ہڈی ج انقاء.

النقْوۃ. چیز کا عمدہ حصہ۔

النقةُ. ثقة کا تابع ہے۔ کہا جاتا ہے "ثقة نقة"، اور اس کی اصل نقو ہے لام کلمہ کو حذف کر دیا گیا ہے اور اس کے عوض میں تالایا گیا ہے۔

النقِیّ. صاف ستھرا۔ ج نقاء وانقیاء و نُقَواء.

الانقی. اسم تفضیل۔ مؤنث نُقوی. رجلٌ انقی. باریک لمبی ہڈیوں والا مرد۔ مؤنث نقْواء فخذ نقْواءُ: باریک ہڈی کم گوشت والی ران۔

نقِی ینقَی نقْیا العظمَ: ہڈی سے گودا نکالنا۔

نقِیه ینقاہ نقاءً. ملاقات کرنا۔

النِقْی. ہڈی کا مغز۔ موٹائی کی وجہ سے آنکھ کی چربی۔ ج انقاء.

النقیةُ. کلمہ۔ کہا جاتا ہے "سمعتُ نقیةَ حقٍّ"، میں نے کلمہ حق سنا۔

النقِیّ. صاف ستھرا۔ ج نقاء وانقیاء ونُقواء.

النقِیة. النقیُّ کا مؤنث۔ کلمہ۔ ج نقایا.

المَنقی والمُنقی. راستہ۔

نکَّ (ن) نکا علی الغریمِ: قرضدار پر سختی برتنا العملَ: درست کرنا۔

نکا (ف) نکا القرحةَ: زخم کو اچھا ہونے سے پہلے چھیل ڈالنا العدوَ و فی العدوِّ: قتل و خونریزی کرنا فلانًا حقّهُ: کسی کا حق پورا کرنا۔

انتکا انتکاءً حقّهٗ من فلانٍ: حق وصول کرنا۔ قبضہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "هو زُكاۃٌ نُكاۃٌ"، وہ ماوجب کو جلدی ادا کرتا ہے ٹالتا نہیں۔

نکب (ن) نکبا و نکوبا عنه: تجاوز کرنا۔ ہٹ جانا (نکبا) الشیءَ و بهٖ: ڈال دینا۔ الاناءَ: برتن سے سب کچھ بہا دینا الکنانةَ: ترکش سے سب کچھ بکھیر دینا۔ نکبت الحجارۃُ رجلَهٗ: پتھر کا پیر کو زخمی کرنا (نکبا و نکبا) الدهرُ فلانًا: مصیبت پہنچانا۔

نکبت نکوبا الریحُ ہوا کا بے رخ چلنا۔

نکب (ن) نکابةً و نکوبا فلانٌ عن قومه. مددگار قابل بھروسہ ہونا۔

نکب (س) نکبا عن الطریقِ: راستہ سے ہٹ جانا البعیرُ: نکب بیماری والا ہونا (دیکھئے بیماری نکب۔) الرجلُ: بیمار کندھے والا ہونا۔

نُکب. مصیبت زدہ ہونا۔

نکّب. عن الطریقِ: راستہ سے ہٹ جانا؛ الگ ہونا الشیءَ: الگ کرنا۔ اور کہا جاتا ہے "نکّبه الطریقَ ونکّب به الطریقَ و نکّب به عن الطریقِ"، یعنی اس نے اسے راستہ سے ہٹا دیا۔

ناکبه. مونڈھے کے مقابل ہونا۔

تنکّب عنه. الگ ہونا۔ بچنا۔ گوشہ گیر ہونا۔ کندھا پھیر کر دوسرے کی جانب متوجہ ہونا علی الشیءِ: ٹیک لگانا کنانته او قوسه ترکش یا کمان کو کندھے پر ڈالنا اور کہا جاتا ہے "تنکّب عن وجهی"، میرے سامنے سے ہٹ جاؤ۔

انتکب الرجلُ کنانته او قوسه: ترکش یا کمان کو کندھے پر ڈالنا۔

النکْب. مص۔ مصیبت۔ ج نُکوب.

المنکوب. وہ شخص جس کا پاؤں پتھر لگنے سے زخمی ہو۔

النکَب. مص۔ کسی چیز میں تھوڑی سی کجی۔ ایک بیماری جو اُونٹوں کے مونڈھے میں ہوتی ہے جس سے وہ لنگڑا ہو جاتا ہے اور کچھ ٹیڑھا چلنے لگتا ہے۔

الانکب. جس کے پاس کمان نہ ہو۔ نکب کی بیماری والا اُونٹ۔ جس کا ایک مونڈھا دوسرے سے بلند ہو۔ مرد ستم گار۔ جفاکار۔ کہا جاتا ہے "رجلٌ انکبُ عن الحقِّ و ناکبٌ عنه"، حق سے اعراض کرنے والا مرد۔

النکباء. الانکب کا مؤنث۔ ریحٌ نکباءُ: خلاف رخ چلنے والی یا دو ہواؤں کے درمیان چلنے والی ہوا۔ ج نُکْبٌ و نکباوات. نُکب ریاحٍ چار ہیں۔ ا۔ الازیب. صبا اور

جنوب کے درمیان۔ ۲۔ الصَّابِیَة صبا اور شمال کے درمیان اور اس کو نُکَیْبَاء بھی کہتے ہیں اور یہ تصغیر تعظیم کیلئے ہے اس لیے کہ عرب اس کو بہت ٹھنڈی سمجھتے تھے۔ ۳۔ الجربیاء شمال اور دبور کے درمیان۔ اور الھَیف جنوب اور دبور کے درمیان۔

النَّکْبَة. نَکَبَ کا اسم مرۃ۔ مصیبت۔ ج نَکَبَات.

النُّکْبَة. غلہ کی غیر معین مقدار۔ ج نُکَب.

النَّکِیْب. گھر کا گرداگرد۔

المِنْکَاب. مرد ستم گار و جفاکار۔ کہا جاتا ہے رَجُلٌ مِنْکَابٌ عَنِ الْحَقِّ حق سے روگردانی کرنے والا مرد۔

المَنْکِب. مونڈھا۔ ج مَنَاکِب. کہا جاتا ہے "تَشَابَهَتْ مِنْهُمْ الْمَنَاکِبُ وَالرُّؤُوْسُ" وہ سب مساوی ہیں کوئی ان میں بڑھا ہوا نہیں اور کہا جاتا ہے "هٰذَا مَنْکِبُه لِکَذَا" وہ فلاں چیز سے خوش ہوا۔ "وَفُلَانٌ مَعِيَ عَلٰى حَدِّ مَنْکِبٍ" فلاں مجھ سے کنارہ کش ہے۔ المَنْکِبُ: پہلو۔ گوشہ۔ کہا جاتا ہے "سِرْنَا فِيْ مَنْکِبٍ مِنَ الْاَرْضِ اَوِ الْجَبَلِ" ہم زمین یا پہاڑ کے پہلو میں چلے۔

المَنْکِبُ مِنَ الْقَوْمِ: چودھری مددگار مِنَ الْاَرْضِ. راستہ۔ بلند جگہ۔ کہا جاتا ہے "اِمْشُوْا فِيْ مَنَاکِبِهَا" اس کی بلند جگہوں میں چلو۔ مَنْکِبُ الْجَوْزَا و مَنْکِبُ ذِی الْعِنَانِ و مَنْکِبُ الْفَرَسِ: ستاروں کے نام۔

المَنَاکِب. مَنْکِب کی جمع۔ فِي رِيْشِ الطَّائِرِ: پرندہ کے بڑے پروں کے بعد چار پر (جمع ہے اس کا واحد نہیں)

المَنْکُوْب. ث. مصیبت زدہ (النَّکِیْبُ) جس کا پاؤں پتھر لگنے سے زخمی ہو۔

نَکَتَ (ن) نَکْتًا الْاَرْضَ بِقَضِيْبٍ اَوْ بِاِصْبَعِه. سوچ کی حالت میں چھڑی یا انگلی سے زمین کو کریدنا النَّاسَ بِالْحَصٰی. زمین پر کنکری پھینکنا۔ الفَرَسُ. گھوڑے کا اچھلنا۔ کہا جاتا ہے "مَرَّ الْفَرَسُ يَنْكُتُ" گھوڑا اچھلتا ہوا گزرا العَظْمَ. ہڈی سے گودا نکالنا فُلَانًا: سر کے بل گرانا۔ اور اسی سے ہے "لَاَنْکُتَنَّ بِكَ الْاَرْضَ" میں تجھ کو زمین پر سر کے بل گرا دونگا کِنَانَتَهٗ. ترکش سے بکھیر دینا۔

نَکَتَ الرُّطَبُ. پکنا شروع ہونا فِيْ قَوْلِه: نکتہ چینی کرنا۔

اِنْتَکَتَ. سر کے بل گرنا۔ کہا جاتا ہے "نَکَتَهٗ فَانْتَکَتَ" اس نے اسے سر کے بل گرایا وہ گر گیا۔

النُّکْتَة. داغ۔ زمین میں کریدنے کا اثر۔ ج نُکَت و نِکَات. النُّکْتَة: آئینہ یا تلوار میں دھبہ؛ مشکل مسئلہ جو دقت نظر سے حاصل ہو۔ لطیفہ۔

النَّکَّات. بڑا نکتہ چیں۔ بڑا آہو گیر۔ وہ شخص جو اپنے کلام میں لطائف بیان کرے۔

النَّکِیْت. مطعون۔ وہ شخص جسے طعن تشنیع کیا گیا ہو۔

المَنْکُوْت ث. سر کے بل گرا ہوا۔

نَکَثَ (ن ض) نَکْثًا الْعَهْدَ وَالْبَيْعَ: عہد کو توڑنا۔ بیع کو فسخ کرنا الحَبْلَ اَوِ الْكِسَاءَ: رسی یا کمبل ادھیڑنا المِسْوَاكَ: مسواک کی کوچی بنانا۔

تَنَاکَثُوْا. عُهُوْدَهُمْ: آپس میں معاہدہ توڑ دینا۔

اِنْتَکَثَ. الحَبْلُ وَغَيْرُهٗ: رسی وغیرہ کو ادھیڑا جانا السِّوَاكُ: کوچی بننا فُلَانٌ مِنْ حَاجَةٍ اِلٰى اُخْرٰى: ایک کام سے ہٹ کر دوسرے میں لگنا۔

النُّکَاث. پھنسیاں جو اونٹ کے منہ میں نکلتی ہیں۔

النُّکَاثَة. رسی کا ادھڑا ہوا کنارہ۔

النِّکْث. دوبارہ کاتنے کیلئے ادھیڑا ہوا کمبل یا خیمہ۔ ج اَنْکَاث. کہا جاتا ہے "حَبْلٌ نِکْثٌ وَاَنْکَاثٌ" ادھیڑی ہوئی رسی۔

النَّکِیْث. ادھیڑا ہوا۔ مؤنث نَکِیْثَة.

النَّکِیْثَة. نفس۔ طبیعت۔ قوت۔ پوری طاقت۔ مشکل کام جس میں لوگ اپنے عہد کو توڑ دیں۔ اور کہا جاتا ہے "قَالَ قَوْلًا لَا نَکِيْثَةَ فِيْهِ" اس نے ایسی بات کہی جس میں خلاف وعدگی نہیں "وَصَرَفَ فِيْهِ نَکِيْثَتَهٗ" اس نے اس میں پوری طاقت صرف کی۔ "وَقَعُوْا فِي النَّکِيْثَةِ" وہ مشکل کام میں پڑ گئے۔ "وَهُوَ ذُوْ نَکِيْثَةٍ حَسَنَةٍ" وہ اچھی طبیعت والا ہے۔ ج نَکَائِث.

النَّکَّاث. بنے ہوئے کو پرانا ہونے کے بعد ادھیڑنے والا۔ کہا جاتا ہے "بَعِيْرٌ مُنْتَکِثٌ" لاغر و دبلا اونٹ۔

نَکَحَ (ف ض) نِکَاحًا و نَکْحًا الْمَرْاَةَ: عورت سے شادی کرنا۔ نَکَحَتِ الْمَرْاَةُ: عورت کا شادی کرنا۔ صفت نَاکِحٌ و نَاکِحَةٌ. نَکَحَ الْمَطَرُ الْاَرْضَ: بارش کا زمین میں جذب ہونا الدَّوَاءُ فُلَانًا: دوا کا کسی کے اندر اثر کرنا النُّعَاسُ عَيْنَهٗ: آنکھوں میں نیند کا غالب ہونا۔

اَنْکَحَهُ الْمَرْاَةَ: شادی کرانا۔

تَنَاکَحُوْا. ایک دوسرے سے شادی کرنا۔

تَنَاکَحَتِ الْاَشْجَارُ: درختوں کا آپس میں گتھ جانا۔

اِسْتَنْکَحَ الرَّجُلُ الْمَرْاَةَ: شادی کرنا۔ فِيْ بَنِيْ فُلَانٍ: نکاح کرنا النَّوْمُ عُيُوْنَهُمْ: نیند کا غالب آنا۔

النُّکَح. بخت پرہیزگار (عامی لفظ)

المَنَاکِح. عورتیں۔

نَکَخَ (ف) نَکْخًا فُلَانًا فِيْ حَلْقِه: حلق میں مکا مارنا۔ نیزہ مارنا۔

نَکَدَ (ن) نَکْدًا فُلَانًا حَاجَتَهٗ: محروم کر دینا، تھوڑا سا دینا۔ نَکِدَ الْغُرَابُ: کوے کا بہت کاؤں کاؤں کرنا القَوْمُ الرَّجُلَ: کثرت سوال سے تنگ دست بنا دینا۔ نُکِدَ الرَّجُلُ: بہت سوال والا اور کم داد و دہش والا ہونا۔

نَکِدَ (س) نَکَدًا الْعَيْشُ: تنگ ہونا الرَّجُلُ: تنگ گزران والا ہونا۔ نَکِدَتِ الْبِئْرُ: کنوئیں میں کم پانی ہونا۔

نَکَدَ. عَیْشَہٗ: زندگی کو تنگ بنا دینا فُلَانًا: مکدر زندگی والا کر دینا۔
نَاکَدَہٗ. سختی برتنا۔
اَنْکَدَہٗ. کم داد و دہش والا پانا۔
تَنَکَّدَ. عَیْشُہٗ: مکدر ہونا۔
تَنَاکَدَا. باہم سختی برتنا۔
النَّاکِدُ. نَاقَۃٌ نَاکِدٌ: کم دودھ والی اُونٹنی یا وہ اُونٹنی جس کے بچے زندہ نہ رہتے ہوں۔ ج نُکُدٌ رَجُلٌ نَکِدٌ و نَکَدٌ و نَکُدٌ: شوار خو۔ کم داد و دہش والا۔ ج اَنْکَادٌ و مَنَاکِیْد.
اَرَضُوْنَ نِکَادٌ. کم نباتات والی زمین۔
النُّکُدُ. بے دودھ والی اُونٹنیاں۔ بہت دودھ والی اُونٹنیاں (ضد) واحد نَکْدَاءُ.
النُّکْدُ والنَّکَدُ. کم داد و دہش۔ مَاءٌ نُکُدٌ: کم پانی۔
الْاَنْکَدُ: مرد دُشوار خو۔ کم داد و دہش والا۔ مؤنث نَکْدَاءُ ج نُکْدٌ. کہا جاتا ہے: جَاءَ مُنْکِدًا: وہ آیا اس حال میں کہ اس کا آنا اچھا نہیں اور یا یہ کہ خالی خولی آیا۔
عَطَاءٌ مُنْکَدٌ و مَنْکُوْدٌ. تھوڑا عطیہ۔
رَجُلٌ مَنْکُوْدٌ: وہ مرد جس سے سوال میں اصرار کیا جائے۔
نَکِرَ (س) نَکَرًا و نُکْرًا و نُکُوْرًا و نَکِیْرًا الْاَمْرَ: ناواقف ہونا الرَّجُلَ: نہ پہچاننا۔
نَکُرَ (ک) نَکَارَۃً الْاَمْرُ: دُشوار ہونا۔
نَکَّرَہٗ. دگرگوں کر دینا۔ نَکَّرَ الْاِسْمَ: نکرہ بنانا۔
نَاکَرَہٗ مُنَاکَرَۃً. مقابلہ کرنا۔ لڑائی کرنا۔ دھوکا دینا۔
اَنْکَرَہٗ. جاہل ہونا۔ اَنْکَرَ حَقَّہٗ: حق کا انکار کرنا۔ اَنْکَرَ عَلَیْہِ فِعْلَہٗ: عیب لگانا اور منع کرنا۔
تَنَکَّرَ الرَّجُلُ: اچھی حالت سے بدحال ہونا؛ دگرگوں ہونا فُلَانٌ: بدخلق ہونا لِفُلَانٍ: اجنبی ہونا۔
تَنَاکَرَ. دانستہ ناواقف بننا۔ الْاَمْرَ: ناواقف ہونا الْقَوْمُ: آپس میں دشمنی کرنا اور ایک دوسرے کا انکار کرنا۔
اِسْتَنْکَرَ الْاَمْرَ: ناواقف ہونا اَمْرًا بِجَھْلِہٖ: غیر معلوم چیز کو پوچھنا۔
النَّکَارَۃُ. مص۔ چالاکی۔ تیز فہمی۔ جہالت۔
النَّکْرُ. مص۔ چالاکی و تیز فہمی۔
النُّکُرُ. مص۔ چالاکی و تیز فہمی۔ برا کام۔ بہت برا کام۔
رَجُلٌ نَکِرٌ و نُکُرٌ و نُکْرٌ. چالاک تیز فہم۔ ج اَنْکَار. اِمْرَاَۃٌ نُکُرٌ. چالاک و سمجھ دار عورت۔
النُّکْرُ. ناشناختہ۔ سخت کام۔
النَّکْرَاءُ. چالاکی و تیز فہمی۔ ناشناختہ مصیبت۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ ذُوْ نَکْرَاءَ" فلاں چالاک و عقلمند ہے "وَ صَابَتْھُمْ مِنَ الدَّھْرِ نَکْرَاءُ" زمانے کی سختی ان پر واقع ہوئی۔
نَکْرَاءُ الدَّھْرِ: زمانے کی سختی۔
النَّکِرَۃُ. انکار۔ ضد معرفہ۔ خون یا پیپ کا پھوڑا۔ ج نَکِرَات.
النَّکِرَۃُ. اسم ہے انکار کا جیسے نَفَقَۃٌ اِنْفَاقٌ کا۔
النَّکِیْرُ. دگرگونی۔ اَمْرٌ نَکِیْرٌ: سخت کام۔
حِصْنٌ نَکِیْرٌ: مضبوط قلعہ۔
الْمُنْکَرُ. مفع۔ خلافِ مرضی خدا قول ہو یا فعل اور اس کا ضد معروف ہے۔ ج مُنْکَرَات و مَنَاکِر اور کہا جاتا ہے "رَجُلٌ مُنْکَرٌ" چالاک تیز فہم مرد۔ ج مُنْکَرُوْنَ و مَنَاکِیْر.
الْمَنْکُوْرُ. مف۔ مجہول۔ ج مَنَاکِیْر.
الْمَنَاکِیْرُ. خلافِ مرضی خدا اُمور۔ کہا جاتا ہے "ھُمْ یَرْکَبُوْنَ الْمَنَاکِیْرَ وَالْمُنْکَرَات" یعنی وہ لوگ اُمورِ غیر پسندیدہ میں مبتلا ہیں۔
الْمُنْکَرُ عِنْدَ النُّحَاۃِ. اسم نکرہ۔ ضد معرفہ۔
نَکَزَتْ (ن) نَکْزًا. الْحَیَّۃُ فُلَانًا: سانپ کا ڈسنا فُلَانًا: مار کر ہٹانا الشَّیْءَ: چھونا الدَّابَّۃَ بعقبہ: ایڑ لگا کر ہانکنا (نَکْزًا و نُکُوْزًا) الْمَاءُ: پانی کا نیچے اتر جانا الْبَحْرُ: خشک ہونا الْبِئْرُ: کنوئیں میں پانی کم ہونا یا ختم ہونا۔
نَکِزَتْ (س) نَکَزًا الْبِئْرُ: کنوئیں میں پانی کم ہونا یا ختم ہونا۔ نَکِزَ الْبَحْرُ: گھٹنا۔
اَنْکَزَ الْبِئْرَ: کنوئیں کا پانی ختم کر دینا۔
النَّاکِزُ. فا۔ بِئْرٌ نَاکِزٌ: کنواں جس کا پانی ختم ہو گیا ہو۔ ج نَوَاکِز.
النِّکْزُ رذیل لوگ۔ ہڈی میں باقی ماندہ مغز (والمُنکز) خالی۔ کہا جاتا ہے "جَاءَ نِکْزًا و مُنْکِزًا" یعنی وہ خالی خولی آیا۔
بِئْرٌ نَکِزٌ. کم پانی والا کنواں۔
النَّکَّازُ. اسم مبالغہ۔ ایک بہت ہی خبیث قسم کا سانپ جو مُنہ سے نہیں کاٹتا بلکہ ناک سے پھنکار مار کر ہلاک کرتا ہے اور اتنا باریک ہوتا ہے کہ اس کے سر اور دم میں تمیز نہیں ہوتی ج نَکَاکِیْز و نَکَّازَات.
الْبِئْرُ النَّکُوْزُ. کنواں جس کا پانی ختم ہو گیا ہو ج نُکُز. کہا جاتا ہے فُلَانٌ بِمَنْکَزَۃٍ مِنَ الْعَیْشِ فلاں تنگ زندگی میں ہے۔
نَکَسَہٗ (ن) نَکْسًا. اوندھا کر دینا۔ نَکَسَ رَاْسَہٗ: ذلت سے سر جھکانا۔ الطَّعَامُ وغیرہٗ دَاءَ الْمَرِیْضِ: کھانے وغیرہ کا مریض کے مرض کو لوٹا دینا الْخِضَابَ: بار بار لگانا۔ کہا جاتا ہے "نَکَسْتُ فُلَانًا فِی ذٰلِکَ الْاَمْرِ" میں نے فلاں کو اس معاملہ میں پھر پھنسا دیا۔
نُکِسَ الْمَرِیْضُ: دوبارہ بیمار ہونا الرَّجُلُ: ضعیف و عاجز ہونا الرَّجُلُ عَنْ نُظَرَائِہٖ: اپنے ہم جولیوں سے کوتاہی کرنا۔
نَکَّسَہٗ تَنْکِیْسًا اوندھا کرنا۔ نَکَّسَ الْفَرَسُ: گھوڑوں سے نہ مل سکنا۔ صفت۔ مُنَکِّس
تَنَکَّسَ. اوندھا ہونا۔
اِنْتَکَسَ. سر کے بَل گرانا الْمَرِیْضُ: صحت یابی کے بعد دوبارہ بیمار ہونا۔
النَّاکِسُ. فا۔ سر جھکانے والا مرد ج

نَوَاكِس (شاذ)

النُّكَاس. صحت یابی کے بعد مرض کا عود کرنا۔

النُّكْس. صحت یابی کے بعد مریض کا عود کرنا۔ گرنے کے بعد ابھی سیدھا نہیں ہوا تھا کہ پہلی دفعہ کے گرنے سے زیادہ زور سے گرنا۔ اور کہا جاتا ہے تَعْسًا لِفُلَانٍ و نُكْسًا او وَنَكْسًا. کلمات بددعا ہیں یعنی فلاں کے لیے ہلاکت وسرنگونی ہو۔

النِّكْس. تیر کہ جس کا سرا ٹوٹ گیا ہو اور اس کے اوپر کے حصے کو نیچے کر دیا گیا ہو۔ کمان کہ جس میں شاخ کے سرے کو نچلا حصہ بنائیں (اور یہ کمان میں عیب ہے) کمزور و ہیچ و بے برکت مرد۔ پستہ قد۔ کرم وسخاوت میں کوتاہی کرنے والا۔ ج اَنْكَاس.

النُّكْس. بہت بوڑھے لوگ۔ واحد نَاكِسٌ.

المِنْكَس. فا۔ آہستہ چلنے والا گھوڑا جو اپنے سر کو نہ اٹھائے وہ گھوڑا جو گھوڑوں سے نہ مل سکے۔

المَنْكُوس. مثـ۔ دوبارہ بیمار ہونے والا۔ مِنَ الْاَوْلَادِ: پیدائش میں جس کے پیر پہلے نکلیں قَوْسٌ مَنْكُوسَةٌ: کمان کہ جس میں ٹہنی کے سرے کو نچلا حصہ بنائیں۔

نَكَشَ (ن ض) نَكْشًا البِئْرَ: کنوئیں کی کیچڑ تک نکال دینا الشَّيْءَ: فنا کر دینا الشَّيْءَ و مِنَ الشَّيْءِ: فارغ ہو جانا.

اِنْتَكَشَ البِئْرَ: کنوئیں کو کیچڑ تک صاف کر دینا۔

المِنْكَش. معاملات میں خوب غور کرنے والا۔

المِنْكَاش. کنواں صاف کرنے کا آلہ۔ ج مَنَاكِيْش.

المَنْكُوش. مثـ۔ سَفَطٌ مَنْكُوشٌ: ٹوکرا جس میں سب کچھ نکال لیا گیا ہو۔

نَكَصَ (ن ض) نَكْصًا و نُكُوصًا و مَنْكَصًا عَنِ الْاَمْرِ: رُک جانا۔ صفت نَاكِصٌ نَكَصَ عَلٰى عَقِبَيْهِ: پہلے کام سے ہٹ جانا (اس کا استعمال عموماً خیر سے رجوع کے موقع پر ہوتا ہے اور شر سے نادر طور پر)

نَكَّصَهُ. ہٹا دینا۔

اِنْتَكَصَ الرَّجُلُ: پچھلے پاؤں لوٹنا۔

المَنْكَصُ. مثـ۔ ہٹنے کی جگہ۔

نَكَظَ (ن) نَكَظًا. بہت بھوکا ہونا۔ فُلَانًا عَنْ حَاجَتِهِ: جلدی کرانا۔

نَكِظَ (س) نَكَظًا. اپنی ضرورت میں جلدی کرنا لِلْخُرُوْجِ. نکلنے کے لیے جلدی کرنا۔ الرَّحِيلُ: قریب ہونا۔

نَكَّظَهُ عَنْ حَاجَتِهِ: جلدی کرانا۔ نَكَّظَ حَاجَتَهُ: دشوار کرنا۔

اَنْكَظَهُ عَنْ حَاجَتِهِ: جلدی کرانا۔

تَنَكَّظَ الرَّجُلُ: سفر میں بدحال ہونا عَلٰى فُلَانٍ: بخل کرنا الْاَمْرُ عَلَيْهِ: پیچیدہ ہونا۔

النُّكْظُ والنَّكَظُ والنَّكْظَة والنَّكَظَة والمَنْكَظَة. کوشش۔ سفر کی سختی۔ جلدی۔

نَكَعَهُ (ف) نَكْعًا عَنِ الْاَمْرِ: جلدی کرانا یا رد کرنا فُلَانًا: پاؤں کی پشت سے مارنا فُلَانًا حَقَّهُ: حق روک دینا (نَكْعًا و تَنْكَاعًا) المَاشِيَةَ: مویشی کے تھن پر مار کر دودھ نکالنا فُلَانٌ عَنِ الحَاجَةِ: سستی کرنا۔ اور مَا نَكَعَ بمعنے مَا زَالَ افعال ناقصہ میں سے ہے "وَمَا اَدْرِي اَيْنَ نَكَعَ" میں نہیں جانتا کہاں گیا۔

نَكِعَ (س) نَكَعًا. چھلی ہوئی ناک والا ہونا۔

نَكَّعَهُ عَنْ حَاجَتِهِ: ہٹا دینا۔ جلد بازی سے زندگی کو مکدر کر دینا۔

اَنْكَعَهُ. رد کرنا۔ دفع کرنا۔ تھکانا۔ عَنِ الْاَمْرِ: جلدی کرانا۔ ہٹانا۔ اَنْكَعَتْ فُلَانًا بُغْيَتُهُ: کسی کا مطلوب باوجود طلب کے فوت ہونا۔ کہا جاتا ہے "تَكَلَّمَ فَانْكَعَهُ" اس نے گفتگو کر کے اسے خاموش کر دیا "وَ شَرِبَ فَانْكَعَهُ" اس نے پیا یہاں تک کہ اس کی طبیعت مکدر ہو گئی۔

النَّكِعُ: مرد سرخ فام۔ چھلی ہوئی ناک والا۔ کہا جاتا ہے "اَحْمَرُ نَكِعٌ" یعنی بہت سرخی والا۔

النُّكَع. سرخ رنگ۔ مرد سیاہ۔ سرخی مائل۔

نَكَعَةُ الْاَنْفِ: ناک کا کنارہ۔

النُّكَعَة. مرد سرخ فام جس کی ناک چھل گئی ہو۔ بیوقوف کہ جب کہیں بیٹھ جائے تو ٹلے نہیں۔

النُّكَعَة. ناک کا کنارہ۔ ایک سرخ رنگ کے درخت کا پھل۔ درخت قتاد کا گوند۔ مرد کی سرخی ملی ہوئی سیاہی۔

الْاَنْكَع. مرد سرخ فام جس کی ناک چھل گئی ہو۔

المُنْكَع. پیچھے کو لوٹنے والا۔ اَنْفٌ مُنْكَعٌ: چپٹی ناک۔

نَكَفَ (ن) نَكْفًا عَنْ كَذَا: ناک بھوں چڑھانا۔ باز رہنا۔ الگ ہونا۔ صفت نَاكِفٌ. فُلَانٌ الْغَيْثَ: بارش منقطع ہونا۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا غَيْثٌ لَا يَنْكُفُهُ اَحَدٌ" یہ ایسی بارش ہے جس کے متعلق کوئی نہیں جانتا کہ اس کی انتہا کہاں ہے "وَغَيْثٌ لَا يُنْكَفُ" منقطع نہ ہونے والی بارش۔ "وَهٰذَا جَيْشٌ او بَحْرٌ لَا يُنْكَفُ" یہ لشکر غیر محدود ہے یا یہ سمندر اتھاہ ہے۔ نَكَفَ الدَّمْعَ: رخساروں پر سے انگلیوں سے پونچھنا۔

نَكِفَ (س) نَكَفًا مِنْهُ او عَنْهُ. ناک بھوں چڑھانا۔ باز رہنا۔ بیزار ہونا۔ نَكِفَتِ الْيَدُ: درد رسیدہ ہونا الرَّجُلُ: حلق کے درد کی وجہ سے جبڑے کے غدود کا گر جانا۔

نَاكَفَهُ الْكَلَامَ مُنَاكَفَةً. ترکی بہ ترکی جواب دینا۔

اَنْكَفَهُ. ننگ و عار سے پاک کرنا۔ اَنْكَفَ اللّٰهَ: تنزیہ وتقدیس کرنا۔

نُكِفَتِ الْاِبِلُ: اونٹ کی ٹھڈی کے نیچے غدود ظاہر ہونا۔

تَنَاكَفُوْا الْكَلَامَ: باہم باری باری گفتگو کرنا۔

اِنتکف الغیثُ: منقطع کرنا القومُ: ایک ملک سے دوسرے ملک میں جانا اِلَیْهِ: مائل ہونا۔ کہا جاتا ہے "اِنتکفتُ لَهٗ فَضربتُهٗ" میں اس کے اوپر جھک پڑا اور میں نے اس کو مارا۔
الحَبلُ: رسی کا ادھڑنا۔ الرَّجُلُ: بیزار ہونا العَرَق عَنْ جبینِه: پیشانی سے پسینہ پونچھنا۔
اِستَنکف الرَّجُلُ: تکبر کرنا۔ مِنْ کَذَا: ننگ وعار یا غرور کی وجہ سے باز رہنا
النُکاف: اُونٹوں کے حلق کا مرض جس سے فوراً موت واقع ہو جاتی ہے۔
اَلنُکاف: بچوں کے جبڑے کے نیچے غدود کا پھول جانا۔
النکف ہیں۔ کان کی لو کے قریب ٹھوڑی کی جڑ میں چھوٹے چھوٹے غدود۔ واحد نَکفةٌ۔
رَجُلٌ نِکفٌ: مرد جس سے ناک بھوں چڑھائی جائے۔
النکفتان والنکفتان: داڑھی۔ بچّہ کے دائیں بائیں کے جبڑے۔ ج نَکفات۔
النکفة: کان کا درد۔
المَنکُوف مع۔ نکاف زدہ اُونٹ (دیکھئے نُکاف)
نکل(ض ن) نکولاً و نکلا(س) نکلاً عَنْ کذا او من کذا: پیچھے ہٹنا اور بزدلی کرنا۔ کہا جاتا ہے "نکل عن العدوّ و عن الیمین و عن الجواب" وہ دشمن سے پیچھے ہٹ گیا اور قسم و جواب سے باز رہا۔
نَکل(ن) نکلةً بفلان: عبرتناک سزا دینا۔
نکل(س) نکلاً: سزا قبول کرنا۔
نَکّل بِهٖ: مصیبت ڈالنا۔ عبرتناک سزا دینا۔
نکلهٗ عَنِ الشیٔ: باز رکھنا۔ یکسو کرنا۔
اَنکلهٗ عنهٗ: ہٹانا۔ دفع کرنا۔
النّاکل فا۔ بزدل کمزور۔
النکال: عقوبت۔ سزا۔ عبرتناک سزا۔
النکل: مضبوط بیڑی۔ ج اَنکال و نُکول۔ لگام کا لوہا۔ مہار "فُلانٌ نِکلُ شرٍّ" فلاں برائی کے لیے قید ہے۔ یعنی دشمنوں کے لیے تازیانہ ہے۔
النِکل: قوی مرد۔ ہمسر پر غالب آنے والا۔ مضبوط سدھا ہوا گھوڑا۔ کہا جاتا ہے "فُلانٌ نِکلُ شرٍّ" فلاں دشمنوں کے لیے تازیانہ ہے۔
النُکلة: عبرتناک سزا۔ کہا جاتا ہے "رَماهُ بنُکلةٍ" اس نے اس کو عبرتناک سزا دی۔
المُنکل: عبرتناک سزا۔
المنکل: سزا دینے کا سامان۔
النکیة: سخت مصیبت۔
نکنک نکنکةً الامرَ: درست کرنا علٰی غریمِه: سختی کرنا۔
نکہ(ف ض) نکہًا لِفلان و عَلَیْهِ: کسی کی ناک پر سانس لینا۔ نکہت الشَّمسُ: آفتاب کا سخت گرم ہونا۔
نکِهَهٗ و نکهَهٗ(س ف) نکہًا: کسی کا منہ سونگھنا۔
نکہَ الرَّجُلُ: بدہضمی کی وجہ سے منہ کی بُو کا بدل جانا۔
اِستَنکهہٗ: کسی کے منہ کی بو سونگھنا۔ کسی کے منہ کی بو سونگھنے کا حکم دینا۔ کہا جاتا ہے "اِستنکہتُ الرَّجل فنکہَ فِیْ وَجهِیْ" میں نے مرد کے منہ کی بو کو سونگھنا چاہا اس نے میرے منہ کے سامنے سانس لیا۔
النکہة: نکہ کا اسم مرۃ۔ منہ کی بو۔
نکی ینکی نکایةً العدوّ و فی العدوّ: قتل کر کے یا زخمی کر کے غالب آنا۔ صفت فاعلی ناکٍ اور صفت مفعولی منکیٌّ القرحةَ: زخم کو اچھے ہونے سے پہلے چھیل ڈالنا۔
نکی ینکی نکی: شکست کھانا۔ مغلوب ہونا۔ مقہور ہونا۔
النِّلنا: کمزور بڈھا۔
نمّ(ن ض) نمّا الحدیثَ: چغل خوری کرنا الحدیثُ: ظاہر ہونا بَیْنَ النّاس: بھڑکانا الکلامَ: جھوٹ سے آراستہ کرنا الشیٔ: خوشبو پھیلنا۔ نمت الرِّیحُ: ہوا کا بُو کو لانا۔
النّامُّ فا۔ ج نَمَّام۔
النّامّة: النّام کا مؤنث۔ حس۔ حرکت۔ زندگی۔ کہا جاتا ہے "اَسکتَ اللّٰهُ نامّتَهٗ" یعنی اللہ اسے موت دے۔
النَّمُّ ہیں۔ چغل خور۔ ج نَمُّوْن و انماء و نُمٌّ۔
النَّمّام: چغل خور۔ ایک خوشبودار قسم کی نباتات۔ واحد نَمّامةٌ۔
النَمّة: نمّ کا اسم مرۃ۔ نمّ کا مؤنث۔ سیاہی میں سفید یا سفیدی میں سیاہ داغ۔ اور کہا جاتا ہے "سمعتُ نمّتهٗ" میں نے اس کی حرکت سنی۔
النِمّة: نمّ کا اسم نوع۔ جوں۔
النُمیّ: خیانت۔ عیب۔ دشمنی۔ طبیعت۔ انسان کا جوہر یا اصل۔ نُمیُّ الرَّجُلِ: مرد کی طبیعت۔ کہا جاتا ہے "مَا فِی الدّارِ نُمّیٌّ" گھر میں کوئی نہیں۔
النُّمیّة: نمی کا واحد۔ فاختہ۔ طبیعت۔
النمُوم: چغل خور۔
النمیم و النمیمة: چغل خوری۔ حرکت۔ لکھنے کی آواز۔ لکھائی۔ گفتگو کی نرم آواز۔ ج نمائم
النمم: چغل خوری۔
المِنمم: چغل خور۔
النمء و النماء: چھوٹی چھوٹی جوئیں۔
نمر(ن) نمرًا فی الجبلِ: پہاڑ پر چڑھنا۔
نمِر(س) نمرًا الرَّجُلُ: غضبناک و بدخلق ہونا السَّحابُ: بادل کا چیتے کے رنگ کا ہونا۔
نمّر و تنمّر: غضبناک ہونا۔ بدخلق ہونا۔
نمّر وجهَهٗ تنمیرًا: ترش رُو کر دینا۔
اَنمر: صاف پانی پانا۔
تنمّر: عادت یا رنگ میں چیتے کے مشابہ ہونا بفلان: بگڑنا۔ خفا ہونا۔ دھمکی دینا۔ دھمکی دینے میں آواز بلند کرنا۔
النّامرة و النّامُورة: بھیڑیا وغیرہ شکار کرنے کیلئے ایک حلقہ دار لوہا جس میں گوشت لگا

کر شکار کرتے ہیں۔

النَّامُوْر. خون۔

النَمِر والنِمْر والنَمْر. چیتا۔ اور اس کی کنیت اَبُو الابْرَدِ اور اَبُو الاَسْوَدِ ہے اور ان کے علاوہ اور بھی کنیتیں ہیں۔ ج اَنْمُرٌ و اَنْمَار و نُمْرٌ و نِمَارٌ و نِمَارَةٌ و نُمُوْرٌ و نُمُوْرَةٌ و نُمُرٌ. کہا جاتا ہے "لَبِسَ فُلَانٌ لِفُلَان جِلْدَ النَمِرِ" فلاں فلاں سے بگڑ گیا اور خفا ہوا۔

اَلنَمِرُ واحد نَمِرَةٌ

النَمِر. صاف پانی۔ خالص حسب۔ بہت مِنَ المَاءِ: زود ہضم پانی شیریں ہو یا نہ ہو۔ ج اَنْمَار.

النُمْرَة. داغ۔ کہا جاتا ہے "بِهٖ نُمْرَةٌ مِنْ غَيْرِ لَوْنِهٖ" ج نُمَرٌ.

النَمِرَة. النمر کا مؤنث۔ مادہ چیتا۔ بادل کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے جو قریب قریب ہوں۔

النَمِرَة. بھیڑیے کو شکار کرنے کے لیے حلقہ دار لوہا جس میں گوشت لگا کر شکار کرتے ہیں۔ چتکبرا رنگ۔ دھاری دار چادر۔ اُون کی چادر جس میں سیاہ و سفید دھاریاں ہوں۔ ج نِمَارٌ.

النَمِير. صاف پانی۔ خالص حسب۔ کہا جاتا ہے مَاءٌ نَمِيْرٌ و حَسَبٌ نَمِيْرٌ: بہت مِنَ المَاءِ: پانی جو گوارا ہو چاہے میٹھا ہو یا نہ ہو۔

الاَنْمَر. سیاہ و سفید داغ والا مِنَ الْخَيْلِ والنَعَم: داغ دار اور ان بادلوں کو بھی کہتے ہیں جو مختلف رنگ کے ہوں۔ مؤنث نَمْرَاءُ ج نُمْرٌ اور کہا جاتا ہے "اَسَدٌ اَنْمَرُ" وہ شیر جس میں نیلا پن اور سیاہی ہو۔

طَيْرٌ مُنَمَّرٌ. کالے کالے نقطے والا پرند۔

النُمْرُق والنُمْرُقَة والنَمْرَق والنَمْرَقَة والنِمْرِق والنِمْرِقَة. چھوٹا تکیہ۔ زین کے نیچے ڈالنے کا گدیلا۔ النِمْرِقَة: پھٹے پھٹے بادل۔

نَمَسَ (ض) نَمْسًا السِرَّ: بھید چھپانا الرَّجُلَ: چپکے چپکے بات کرنا بَيْنَ القَوْمِ: فساد ڈالنا۔ بھڑکانا۔

نَمِسَ (س) نَمَسًا السَمْنُ و كُلُّ طِيْبٍ و دُهْنٍ: گھی، خوشبو اور تیل کا خراب ہونا۔ بگڑنا۔ صفت نَمِسٌ.

نَمَّسَ عَلَيْهِ الاَمْرَ: ملتبس کرنا۔ خلط ملط کرنا الشَّعْرُ: بالوں کا تیل لگنے سے میلا کچیلا ہونا السَّمْنُ او الْجُبْنُ: گھی یا پنیر کا بدبودار ہونا۔ صفت مُنَمِّسٌ.

نَامَسَ مُنَامَسَةً الصَّائِدُ: شکاری کا گھات میں بیٹھنا فُلَانًا: چپکے چپکے بات کرنا۔

اَنْمَسَ بَيْنَ القَوْمِ: فساد ڈالنا۔ بھڑکانا۔

تَنَمَّسَ الاَمْرُ: ملتبس ہونا۔ خلط ملط ہونا۔ الصَّائِدُ: شکاری کا گھات میں بیٹھنے کی جگہ بنانا۔

اِنَّمَسَ اِنَّمَاسًا الرَّجُلُ: چھپنا فِي الشَّيْءِ: داخل ہونا۔

النَّامُوْس. راز دار۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ نَامُوْسُ الاَمِيْرِ" فلاں امیر کا راز دار ہے۔ وحی۔ حاذق۔ جھوٹا۔ چغل خور۔ شکاری کے گھات کی جگہ۔ راہب کی کوٹھری۔ جال۔ مکر و فریب۔ حیلہ نہانی۔ چیونٹی کی شکل کا ایک نیلا جانور۔ شیر کی جھاڑی ج نَوَامِيْس. النَّامُوْسُ الاَكْبَرُ: حضرت جبرئیل کا لقب (دخیل)

النَّامُوْسَة. شیر کی جھاڑی۔ مچھر۔

النَّامُوْسِيَة. مچھر دانی (دخیل)

النِمْس. چھوٹی چھوٹی ٹانگوں اور لمبی دم کا بلی کے برابر ایک جانور جو سانپ اور چوہے وغیرہ کا شکار کرتا ہے اور اس کی بہت قسمیں ہیں۔ ج نُمُوْس.

النَمَس. گھی و خوشبو کی خرابی۔ دودھ یا چکنائی کی بو۔

النَمَسَة. بدبو۔

النَمَّاس. چغل خور۔

الاَنْمَس. نیلا۔ مؤنث نَمْسَاءُ. ج نُمْس.

المُنَامِس. چپکے چپکے بات کرنے والا۔ گھات کی جگہ میں داخل ہونے والا۔

نَمَشَ (ن) نَمْشًا. چغل خوری کرنا۔ جھوٹ بولنا الكَلَامَ: جھوٹی بات بنانا الْجَرَادُ الاَرْضَ: کھا کے سب صاف کرنا۔ مِنَ الاَرْضِ: بیہودہ لوگوں کی طرح کچھ اٹھانا۔

نَمَشَهٗ (ض) نَمْشًا. منقش کرنا۔

نَمِشَ (س) نَمَشًا. داغ دار ہونا۔ دھاری دار ہونا۔ صفت اَنْمَشُ و نَمِشٌ.

نَمَّشَ فِي اُذُنِهٖ: کان میں چپکے چپکے بات کہنا۔

اَنْمَشَ الرَّجُلُ: چغل خوری کرنا۔ اور کہا جاتا ہے "اَنْمَشَ بَيْنَهُمْ" یعنی اس نے ان کے درمیان فساد ڈالا۔

النَمْش. مص۔ چکنی چپڑی گفتگو۔

النَمَش. مص۔ داغ۔ دھاری۔ نقش و نگار کے خطوط۔

النَمِش. داغ دار۔ دھاری دار۔ سَيْفٌ نَمِشٌ. دھاری دار تلوار۔ وَجْهٌ نَمِشٌ: داغ دار چہرہ۔

الاَنْمَش. داغ دار۔ مؤنث نَمْشَاءُ. ج نُمْشٌ عَنْزٌ نَمْشَاءُ: داغ دار بکری۔

رَجُلٌ مُنَمِّشٌ. فساد آمیز مرد۔

نَمَصَ (ن) نَمْصًا. الشَعْرَ و النَبْتَ: بال یا نباتات اکھیڑنا۔

نَمَّصَ تَنْمِيْصًا و تَنَمَّصَ الشَّعْرَ: بال اکھیڑنا۔

اَنْمَصَ النَبْتُ: جانور کے چرنے کے بعد دوبارہ اُگنا۔

تَنَمَّصَتِ المَاشِيَةُ: مویشی کا ابتدائی روئیدگی کو چرنا المَرْأَةُ: اکھیڑنے کیلئے پیشانی کے بال کو پکڑنا۔

النِمَاص. سوئی کا دھاگا۔

النُمَاص. مہینہ۔ ج نُمُصٌ و اَنْمِصَةٌ.

النَمَص. روئیں کی طرح نرم و ملائم بال۔ چھوٹے چھوٹے پر۔ ابتدائی نباتات۔ ایک قسم کی نرم گھاس جس سے سرپوش وغیرہ بناتے

ہیں۔

النمیص. اکھیڑا ہوا من النبت وہ گھاس جس کو جانور چر سکیں۔ یا وہ گھاس جو چرنے کے بعد پھر نکل آئے۔

المنمص و المنماص. موچنا۔

نمّط تنمیطا بفلان الشئ و علی الشئ: راہنمائی کرنا۔

انمط له العطاء: کم دینا۔

النمط. ایک قسم کی چادر۔ ٹوکرے کے مانند ایک برتن۔ طریقہ۔ روش۔ نوع۔ کہا جاتا ہے "هذا من نمط هذا" یہ اس کی قسم سے ہے "وما عنده نمط من العلم" اسے کسی قسم کا علم نہیں۔

النمط. ایک قسم کا اونی کپڑا جو ہودج پر ڈالا جاتا ہے۔ ج أنماط و نماط اور نسبت کے لیے انماطیّ و نمطیّ. النمط. لوگوں کی جماعت کہ ان کا معاملہ ایک ہو۔

الانمط. طریقہ۔

النمغة. پہاڑ کی چوٹی۔ مال کی کثرت۔ قوم کا بہترین حصہ۔ نو مولود بچہ کے سر کا وہ حصہ جو حرکت کرتا رہتا ہے۔

النماغة. سر کا بالائی حصہ۔ نو مولود بچہ کے سر کا وہ حصہ جو سخت ہونے سے پہلے حرکت کرتا رہتا ہے۔

نمق (ن) نمقا عین فلان: آنکھ پر طمانچہ مارنا۔ الکتاب: لکھنا۔

نمّق الکتاب: کتاب کو خوبصورت لکھنا۔ الجلد: کھال کو منقش کرنا۔

انمقت النخلة: درخت خرما میں بے گٹھلی کے کھجور ہونا۔

النمق. کتاب۔ نمق الطریق: راستہ کا وسط۔

النمقة. بدبو۔

ثوب نمیق و منمّق. منقوش کپڑا۔ وعد او قول منمّق. بناوٹی وعدہ یا گفتگو۔

نمل (ن) نملا و نمل (س) نملا و انمل. چغل خوری کرنا۔ نمل و نمال فی الشجر: درخت پر چڑھنا۔

نملت (س) نملا یده: ہاتھ کا سُن ہونا۔

تنمّل القوم: حرکت کرنا اور بعض کا بعض میں داخل ہونا۔

النامل. فا۔ چغل خور۔

النامِلة. النامل کا مؤنث عام راستہ۔

النمل و النمل. چیونٹی۔ واحد نملة و نملة (مذکر و مؤنث) ج نمال. النمل. پہلو کی پھنسیاں۔

النمل. چغل خور۔ بہت چیونٹیوں والی جگہ۔ کہا جاتا ہے "مکان نمل و ارض نملة" اور کہا جاتا ہے "فرس نمل او نمل القوائم" گھوڑا جو کلیلیں کرنے کی وجہ سے ایک جگہ قائم نہ رہے "فرجل نمل او نمل الاصابع" ہر کام میں پھرتیلا مرد۔

النملة. چھوٹ۔ جانور کے کھر کی پھٹن۔ پہلو کی پھنسیاں۔ ایک قسم کی پھنسی جس میں سوزش ہوتی ہے اور جو جگہ بدلتی رہتی ہے۔

النملة. حوض کا بقیہ پانی۔ کہا جاتا ہے "فرس ذو نملة" بہت حرکت کرنے والا گھوڑا۔

النملة. بتثلیث النون. چغل خوری۔

النملان. کسی چیز پر اوپر سے جھانکنا۔

النمّال. چغل خور۔

النمیلة. چغل خوری۔

الانملة. تسع لغات بتثلیث الهمزة والمیم. سر انگشت۔ اور بقول بعض انگلی کا اوپر کا پورا۔ ج انامل و انملات (بتثلیث الحرفین)

النملی و المنملة من النساء: ایک جگہ پر قرار نہ لینے والی عورت۔

المنمل و منمال. چغل خور۔

المنمّل و المنمّل. لکھا ہوا۔ گنجان لکھا ہوا۔

المنمول. زبان۔ طعام منمول. کھانا جس میں چیونٹیاں پڑ گئی ہوں۔

نامل نامله. بیڑی پڑے ہوئے کی طرح چلنا۔ کہا جاتا ہے "هو ینامل فی قیده"

نمنمه. آراستہ کرنا۔ مزین کرنا۔ منقش کرنا۔

نمنمت الریح الرمل او الماء: دھاری ڈالنا۔ لہر ڈالنا۔ نمنم کتابة: گنجان ڈالنا۔

النمنم و النمنیم. ریت پر کی دھاری۔ لہر۔

النمنمة: نقش والی کتاب پر باریک تصویر کشی کا فن

النمنم و النمنم. جوانوں کے ناخن پر کی سپیدی۔ واحد نمنمة و نمنمة۔

المنمنم. ثوب منمنم. منقش کپڑا۔

بنت منمنم. گنجان نباتات۔ کتاب منمنم. منقش کتاب۔ ناقة منمنمة. موٹی اونٹنی۔

نمه (س) نمها. حیرانی جیسی لاحق ہونا۔ صفت نمه و نمة۔

نما ینمو نموا. زیادہ ہونا۔ بڑھنا۔ بلند ہونا۔ الخضاب: سرخی یا سیاہی زائد ہونا۔ الحدیث الی فلان: نسبت کرنا۔

النمو. بڑھاؤ۔ زیادتی۔

النموة. زیادتی۔

النموذج و الانموذج. نمونہ۔ ج نموذجات و انموذجات

نمی ینمی نمیا و نمیا و نماء و نمیة المال و غیره: زیادہ ہونا۔ بہت ہونا۔ السعر: بھاؤ گراں ہونا۔ الحبر فی الکتاب. روشنائی کا لکھنے کے بعد چمک اٹھنا۔ الخضاب فی الید او الشعر. سیاہی زیادہ ہونا۔ الشئ علی الشئ. کسی چیز سے بلند کرنا۔ النار: آگ کو خوب بھڑکانا۔ الرجل: موٹا ہونا۔ الماء: پانی کا چڑھنا۔ الحدیث الی فلان: کسی کی جانب نسبت کرنا۔ الرجل الی ابیه: نسبت کرنا۔

نمی الابل: موٹا ہونا۔ گرمی میں گھاس کی تلاش میں دور تک جانا۔ الصید. شکار کا زخم لگ جانے کے بعد نگاہ سے اوجھل ہونا اور مر جانا۔

نمّی تنمیة الشئ: بڑھانا۔ النار: آگ کو خوب بھڑکانا۔ الحدیث الی فلان: نسبت کرنا۔ فساد انگیزی کے لحاظ سے پہنچانا۔ کہا جاتا

ہے "فلانٌ ینمی احادیثَ النّاس" فلاں لوگوں کی باتوں کو فساد انگیزی کے لیے پہنچاتا ہے۔

اَنمی انماء الشَّیَ: زیادہ کرنا۔ بڑھانا۔

انمی بڑھنا الحدیثَ: چغل خوری کے لحاظ سے پھیلانا الصّیدَ: شکار کا زخم لگ جانے کے بعد نگاہ سے او جھل ہو کے مر جانا اور اس کے مقابل میں "اصمیٰ" ہے جس کے معنی یہ ہیں کہ تیر لگنے کے بعد فوراً مر جائے اور اسی سے عرب کا قول ہے "کُلْ ما اَصمیتَ ودَعْ ما اَنمیتَ" انمی الرّاعی الابلَ: چرواہے کا اونٹوں کو دور تک لے جانا۔ انماھا الکلأُ: گھاس کا اونٹوں کو موٹا کرنا۔ انمی الکرمُ: انگور کی بیل میں گچھے دار شاخ ہونا۔

اَنمیتُ لِفُلان: کسی کی معمولی غلطی کو چھوڑ دینا تاکہ بڑی غلطی میں مبتلا ہو جائے اور پھر اُس کیلئے کوئی عذر باقی نہ رہے۔

تنمی تنمیًا الشَّیُ: ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا اور بلند ہونا۔

اِنتمی اِنتماءً فُلانٌ الٰی ابیہ: منسوب ہونا البازی: ایک جگہ سے دوسری جگہ بلند ہونا۔

وانتمی فُلانٌ فوقَ الوِسادۃِ: بلند ہونا۔

النّامی. فا۔ نجات پانے والا۔

النّامیۃ. النّامی کامؤنث۔ بڑھنے کی طاقت؛ مخلوق من الابلِ: موٹے اونٹ۔ نامیۃُ الکرمِ: گچھے دار شاخ۔ ج النّوامی۔

النّماۃ: چھوٹی جوں۔ ج نمی۔

نھا ینھا نھاً الاناءَ: بھرنا اور کہا جاتا ہے شرب فُلانٌ حتّی نھا: فلاں نے پیا یہاں تک کہ سیر ہو گیا۔

نھی ینھا ونھو ینھُوُ نھاً ونھا ونھانۃ ونُھوئا ونھاوۃ اللحمُ: گوشت کا کچا رہنا۔ صفت نھی۔

انھا انھاءً اللحمَ: گوشت کچا رکھنا الامرَ: مضبوط نہ کرنا۔

النّاھی. شکم سیر۔ سیر اب۔

النُّھوئۃ. کچا پن۔

نھب (ف ن) و نھب (س) نھبًا الغنیمۃَ: مالِ غنیمت لوٹنا القومُ فُلانًا: سخت سست کہنا۔ نھبہ الکلبُ: کتے کا ایڑی پر کاٹ لینا۔

ناھبہ مُناھبۃً: دوڑنے میں مقابلہ کرنا۔

ناھب القومُ فلانًا: سخت سست کہنا الغنیمۃَ: مالِ غنیمت لوٹنا۔

انھب الرّجلُ مالہ: لوٹنے کا موقع دینا۔

انھبہُ المالَ: لٹادینا۔

تناھبت الابلُ الارضَ: ٹانگوں کے نیچے کرنا۔ تناھب الفرسانِ: باہم لوٹنا اور دوڑنے میں مسابقت کرنا۔

انتھب الفرسُ الشّوطَ: غالب ہونا۔ کہا جاتا ہے "جوادٌ ینتھبُ الغایۃَ: گھوڑا جو غایت تک مسابق ہوتا ہے "وانتھب النّھبَ" مالِ غنیمت کو لینا۔

النّھب. مص۔ کہا جاتا ہے "ھذا زمانُ النّھبِ" یہ لوٹ کا وقت ہے۔ غنیمت۔ ہر وہ چیز جو لوٹی جائے۔ ج نھابٌ. النّھبُ: ایک قسم کی دوڑ۔

النُّھبۃ والنُّھبی والنُّھیبی والنُّھَیبی لوٹ: لوٹی ہوئی چیز۔

النّھّاب. بہت لوٹنے والا۔

المِنھب. دوڑ میں فوقیت لے جانے والا گھوڑا۔

المُنتھب. مصدر میمی بمعنی انتہاب۔ لوٹ کی جگہ۔

المنھُوب. مع۔ فوری مطلوب۔

النّھابر. النّھابیر. ہلاکتیں۔ زمین یا ریت کی بلند جگہیں۔ اور بقول بعض ٹیلوں کے درمیان گڑھے۔ واحد نھبرۃ و نُھبُور و نُھبُورۃ. النّھابر. جہنم اور کہا جاتا ہے "غشی بہ النّھابیر" اس نے اس کو سخت کام پر برانگیختہ کیا۔

النّھبرۃ. لمبی لاغر عورت یا قریب بہ ہلاکت۔

نھبل الرّجلُ: عمر رسیدہ ہونا۔ لنگڑا ہونا اور لنگڑے بجو کی طرح چلنا۔

النّھبل. عمر رسیدہ۔ کہا جاتا ہے "شیخٌ نھبلٌ و عجوزٌ نھبلۃٌ" عمر رسیدہ بڈھا۔ عمر رسیدہ بڑھیا۔

النّھبلۃ. گرانباری کی چال۔ موٹی اونٹنی۔

نھت (ض) نھاتًا و نھیتًا الاسدُ او الحمارُ او الرّجلُ: شیر کا گونجنا۔ گدھے کا رینکنا۔ مرد کا آواز کرنا۔ نالہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "رأیتہ ینھتُ کما ینھتُ القردُ" میں نے اس کو دیکھا کہ وہ اس طرح آواز نکال رہا تھا جیسے بندر نکالتا ہے۔

النّاھت. فا۔ حلق۔

النّھات. رینکنے والا (والمُنھت) شیر۔

نھتر فلانٌ علینا: جھوٹ باندھنا۔

نھج (ض) و نھج (س) نھجا الرّجلُ: ہانپنا۔ دمہ والا ہونا۔

نھج (ف ن) نھجا الثّوبُ: کپڑے کا بوسیدہ ہونا۔ صفت نھج۔

نھج (ف) نھجا الثّوبَ: کپڑے کو پرانا کرنا۔ بوسیدہ کرنا الامرَ: واضح کرنا۔ ظاہر کرنا الطّریقَ: راستہ میں چلنا۔

نھج (ف) نھجا و نُھوجا الطّریقُ او الامرُ: راستہ کا یا معاملہ کا واضح ہونا۔

انھج الطّریقُ او الامرُ: راستہ یا معاملہ کا واضح ہونا ظاہر ہونا الطّریقَ او الامرَ: راستہ یا معاملہ کو واضح کرنا۔ ظاہر کرنا الدّابۃَ: چوپایہ پر سوار ہو کر سانس چڑھانا فلانا: سانس چڑھانا الثّوبَ: کپڑے کو پرانا کرنا بوسیدہ کرنا الثّوبُ: کپڑا پرانا ہونا یا کہنگی شروع ہونا۔

انتھج الرّجلُ: چلنا۔ اور بقول بعض واضح راستہ تلاش کرنا الطّریقَ: راستہ کو ظاہر کرنا۔

استنھج الطّریقُ: راستہ کا واضح ہونا۔ فُلانٌ سبیلَ فلانٍ: پیروی کرنا۔

طریقٌ ناھجۃٌ. واضح راستہ۔

النّھج. مص۔ واضح راستہ۔ کہا جاتا ہے طریقٌ نھجٌ و طُرقٌ نھجۃٌ و نھجاتٌ و نھجٌ و نُھوجٌ"

نھجُ البلاغۃ. بلاغت کے واضح طریقے۔ ایک کتاب کا نام جس میں سیّدنا علیؓ کے

# و

الواؤ یہ حرف حروف تہجی میں سے ستائیسواں حرف ہے۔ یہ حروف جوف سے ہے۔واؤد بحساب جمل اس کا عدد چھ (٦) ہے۔

الواو. چند معانی کے لیے مستعمل ہے۔

(۱) حرف عطف اور اس کے معنی مطلقاً جمع کے ہیں۔ جیسے جَاءَ زَيْدٌ وَ عَمْرٌو.

(۲) واو حالیہ۔ جملہ اسمیہ پر جیسے "جَاءَ زَيْدٌ وَالشَّمْسُ طَالِعَةٌ" جملہ فعلیہ پر جیسے "جَاءَ زَيْدٌ وَقَدْ طَلَعَتِ الشَّمْسُ."

(۳) واو استئناف جیسے "لَا تَأْكُلِ السَّمَكَ وَ تَشْرَبُ اللَّبَنَ"

(۴) واو معیہ جیسے "سِرْتُ وَالْجَبَلَ."

(۵) واو جو اس مضارع منصوب کے اوپر داخل ہو جو نہی کے جواب میں واقع ہو جیسے "لَا تَنْهَ عَنْ خُلُقٍ وَ تَأْتِيَ مِثْلَهُ"

(۶) واو قسم جیسے وَاللّٰهِ الْعَظِيْمِ.

(۷) واو رُبَّ جیسے وَلَيْلٍ كَمَوْجِ الْبَحْرِ اَرْخٰى سُدُوْلَهُ.

(۸) واو ضمیر جمع مذکر جیسے قَامُوْا.

(۹) واو علامت جمع مذکر جیسے "يَلُوْمُوْنَنِيْ قَوْمِيْ."

(۱۰) واو فصل جیسے عَمْرٌو کا واو حالت رفعی و جری میں تاکہ عمر سے فرق ہو جائے۔

(۱۱) واو زائدہ بعد اِلا جیسے مَا مِنْ اَحَدٍ اِلَّا وَلَهُ طَمَعٌ او حَسَدٌ.

وا۔ ندبہ کیلئے مخصوص ہے جیسے "وَا زَيْدَاهُ" یا "وَا ظَهْرَاهُ" اور کبھی نداء حقیقی میں مستعمل ہوتا ہے۔

الوَاح والوَاحَة. ریگستانی علاقہ میں سبزہ زار زمین۔ ج وَاحَات.

وَأَبَ يَئِبُ وَأْبًا وابَةً مِنْ فُلَانٍ: شرم کرنا۔ شرم کی وجہ سے جھجکنا۔ وَأَبَ يَأَبُ وأبَةً: کھر کے کناروں کا سمٹنا۔

وَئِبَ يَوْأَبُ وَأَبًا. غضبناک ہونا۔

اَوْأَبَهُ وَأَتْأَبَهُ. غضبناک کرنا۔ کسی کے ساتھ قابل شرم فعل کرنا۔ ذلت کے ساتھ حاجت سے پھیر دینا۔

اِتَّأَبَ اِتِّئَابًا مِنْهُ: شرم کرنا۔

الاِبَةُ وَالتُّؤَبَة والمَوْئِبَة والمُوْئِبَة: رسوائی۔ عار۔ شرم۔

الوَأْبُ مِنَ القِدَاحِ بڑا پیالہ مِنَ الحَوَافِرِ: باہم ملے ہوئے کناروں والا مضبوط کھر۔ چوڑا۔ بڑا اُونٹ۔ ج اَوْآب.

الوَأْبَة. پتھر کا گڑھا جس میں پانی جمع ہو جائے (والوَئِبَة) بہت گہرا کنواں۔ قِدْرٌ وَأْبَةٌ کشادہ ہانڈی۔

المُوْئِبَات. رسوا کرنے والی باتیں۔

الوَأْج. سخت بھوک۔

وَأَدَيَئِدُ وَأْدًا. البِنْتَ: لڑکی کو زندہ در گور کرنا۔ صفت مفعولی وَئِيْدٌ , وَئِيْدَةٌ و مَوْؤُوْدَةٌ فُلَانًا: بوجھل کرنا۔

تَوَأَدَ و اِتَّأَدَ فِي الأَمْرِ: مہلت اور آہستگی سے کرنا۔ وَتَوَأَدَتْ عَلَيْهِ الاَرْضُ: زمین کا کسی کو چھپا لینا اور غائب کر دینا المَرْأَةُ فِيْ قِيَامِهَا بوجھل ہونے کی وجہ سے لچکنا۔

الوَأْد. مص. سخت آواز۔ دھماکہ۔ اُونٹ کی بلبلاہٹ۔

الوَئِيْد. سخت۔ اُونٹ کی بلبلاہٹ۔ پیروں کی چاپ جو دور سے سنائی دے۔ اور کہا جاتا ہے "مَشٰى مَشْيًا وَئِيْدًا" وہ متانت و سنجیدگی سے چلا (وَالتُّؤَدَة والتَوْآد) سنجیدگی۔ متانت۔

المَوَائِد. مصیبتیں (اس کی اصل المَاوِد ہے)

وَأَرَ يَئِرُ وَأْرًا وَإِرَةً الرَّجُلَ: گھبراہٹ میں ڈالنا النَّارَ ولِلنَّارِ: آگ روشن کرنے کے لیے گڑھا بنانا (ووَأَّرَ تَوْئِيْرًا) فُلَانًا: مصیبت میں ڈالنا۔

اَوْأَرَهُ اِيْئَارًا. نفرت دلانا۔ خبردار کرنا۔

اِسْتَوْأَرَتِ الاِبِلُ: اُونٹوں کا رُک کر پہاڑ پر چڑھ جانا۔

الوَائِر. فا۔ خوفزدہ۔

الاِرَة. ج اِرَاتٌ وإِرُوْنَ والوُؤْرَة ج وُأَرٌ و اُوْرٌ: آگ سلگانے کی جگہ۔ الاِرَة: آگ۔ اوجھ میں پکا ہوا گوشت۔ دھوپ میں سکھایا ہوا گوشت۔ دشمنی۔ آگ کی بھڑک۔ کوہان کی چربی۔

الوِئَار. لیپنے کی مٹی نکالنے کے گڑھے۔

اَرْضٌ وَئِرَةٌ. بہت گرمی والی زمین۔

وَأَصَ يَئِصُ وَأْصًا بِهِ الاَرْضَ: زمین پر پٹکنا۔

تَوَاصَّ القَوْمُ: اکٹھا ہونا۔ پانی پر بھیڑ کرنا۔

الوَنَیصَة. جماعت ا مخلوق ا کہا جاتا ہے "مَا اَدرِیْ اَیُّ الوَنَیصَةِ هُوَ" میں نہیں جانتا کہ وہ کون ہے۔
وَاطَ یَنِیطُ وَاْطًا القَوْمَ: زیارت کرنا۔ الشَّیءُ: جوش میں آنا۔
الوَاطَةُ. مِنَ الاَرْضِ: بلند زمین مِنَ المَاءِ: پانی کی بڑی جگہ۔
وَاَلَ یَئِلُ وَاْلًا و وَئِیْلًا و وُؤُوْلًا و وائل وِئالًا و مُواءَ لَهٗ مِنْ کَذَا: نجات ڈھونڈنا۔ اِلَیهِ: پناہ لینا اِلَی المَکَانِ: سبقت کرنا۔ وَاَلَ فُلَانًا: جائے پناہ بنانا اِلَی اللهِ: رجوع کرنا۔ توبہ کرنا (و اَوْاَلَ) المَکَانُ: تہ بتہ جمی ہوئی مینگنیوں والی ہونا۔ واَوْاَلَ المَکَانَ: تہ بتہ جمی ہوئی مینگنیوں والی بنانا۔ اَوْ اَلَتِ المَاشِیَةُ: فِی المَکَانِ اَوِ الکَلَأ: گوبر مینگنی سے خراب کرنا۔
الوَاْلُ والمَوْئِل والمَوْاَلَة. جائے پناہ۔
اِستَوْاَلَتْ اِستِیْنَالًا الاِبِلُ: اُونٹوں کا اکٹھا ہونا۔
الوَاْلَة. اُونٹ یا بکریوں کی تہ بتہ مینگنیاں۔
وَاَمَهٗ یُوَئِمُهٗ تَوْئِیمًا. بدشکل کردینا۔
وَاءَ مَهٗ وِئَامًا و مُوَائَمَةً. موافقت کرنا۔
تَوَاءَ مَ. موافق ہونا۔ مناسب ہونا۔
اَتْاَمَتْ اِتْاَمًا المَرْاَةُ: جڑواں جننا۔ صفت مُتْئِمٌ. اس میں واؤ کی تبدیلی تا سے ہوئی ہے۔
الوَاْم. گرم کمرہ۔
الوَاْمَة. دوسرے کی صنعت کا نقال۔
المُوَاَم. بدشکل۔ بڑے سر والا۔
المُتَوَائِم. فا. غِنَاءٌ مُتَوائِمٌ: متناسب۔
وَاْوَا وَاْوَاَةَ الکَلْبُ: بھونکنا۔ کہا جاتا ہے "مَا سَمِعْتُ اِلَّا وَغْوَغَةَ الذِّئَابِ و وَاْوَاَةَ الکِلَابِ" میں نے بھیڑیوں کے چیخنے اور کتوں کے بھونکنے کے علاوہ کچھ نہیں سنا۔
وَاَی یَئِی وَاْیًا. وعدہ کرنا الشَّیءَ: ذمہ دار ہونا۔
تَوَاءَ ی تَوَائِیًا القَوْمُ: اکٹھا ہونا۔

اِتَّاَی اِتِّئَاءً. وعدہ قبول کرنا۔
اِستَوْاَی اِستِیْئَاءً الرَّجُلَ: وعدہ لینا۔
الوَاْی. مص۔ وعدہ۔ وہم و گمان۔ لوگوں کی تعداد۔
الوَاْی مِنَ الدَّوَابِ: تیز رفتار۔ مؤنث وَآةٌ (جیسے کہ فَتَاةٌ)
الوَئِیَّة. بڑے بورے۔ بڑے پیٹ والی اُونٹنی (والوَاْئِیَة) بڑا پیالہ۔ بڑی ہانڈی الوَئِیَّةُ: موتی۔ اپنے گھر کی محافظ عورت۔
وَبَّ یَؤُبُّ وَبًّا. لڑائی میں حملہ کیلئے تیار ہونا۔
وَبَاَ یَوْبَاُ وَبْاً وَوَبَاَ المَتَاعَ: ترتیب سے رکھنا۔
وَبَاَ و اَوْبَاَ اِلَیهِ: اشارہ کرنا۔
وَبِیءَ یَوْبَاُ و یَبِاُ وَبْاً و وَبُؤَیَوْ بُوبَاءً وبَاءَةً وِاِبَاءً واِبَاءَةً و وُبِیءَ یُوْبَاُ وَبْاً و اَوْبَاَ المَکَانُ: بہت وبا زدہ ہونا۔ اسم البِنَة عِدَة کی مانند۔
تَوَبَّاَ البَلَدَ: شہر کی آب و ہوا کو ناموافق پانا۔
اِستَوْبَاَ اِستِیْبَاءَ المَدِیْنَةَ: وبا زدہ پانا۔
الوَبَاُ. ج اَوْبَاءٌ والوَبَاءُ. ج اَوْبِئَةٌ. عام بیماری۔
الوَبِیءُ والوَبِیءُ والمَوْبُوْءُ. بہت وبازدہ جگہ اور ہر ایک کی مؤنث تا کے ساتھ۔
المُوْبِیءُ. فا۔ تھوڑا پانی۔
وَبَتَ یَبِتُ وَبْتًا بِالمَکَانِ: اقامت کرنا۔
وَبَخَهٗ. جھڑکنا۔ ملامت کرنا۔ عار دلانا۔ دھمکانا۔
الوَبْخَة. سرزنش۔ تکلیف دہ ملامت۔
وَبِدَ یَوْبَدُ وَبَدًا. بدحال اور کم مال والا ہونا۔ صفت وَبِدٌ الثَّوْبُ: کپڑا بوسیدہ ہونا النَّهَارُ: دن سخت گرم ہونا عَلَیهِ: غضبناک ہونا۔
اَوْبَدَهٗ اِیْبَادًا. جدا کرنا۔
تَوَبَّدَ اَمْوَالَهُمْ: نظر لگانے کیلئے معین کرنا۔
الوَبْد. پہاڑ کا گڑھا۔
الوَبَد. مص۔ بدحالی و سختی زندگانی۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ فِیْ وَبَدٍ" فلاں بدحالی میں ہے اور کبھی اس مصدر کو بطورِ وصف کے بھی استعمال کرتے ہیں اور کہتے ہیں "رَجُلٌ وَبَدٌ" یعنی بدحال مرد۔ واحد اور جمع دونوں کے لیے اور کبھی اَوْبَاد جمع لاتے ہیں۔ الوَبْد: گرمی۔ عیب۔ پہاڑ کا گڑھا۔
الوَبِد. بھوکا (والمُتَوَبِّد) سخت نظر لگنے کا سبب بننے والا۔
قَوْمٌ اَوْبَادٌ. مفلس لوگ۔
المُسْتَوْبِد. قلت مال اور کثرتِ عیال سے بدحال مرد۔
وَبِرَ یَوْبَرُ وَبَرًا و اَوْبَرَ اِیْبَارًا. بہت پشم والا ہونا۔ صفت وَبِرٌ و اَوْبَرُ. مؤنث وَبِرَةٌ وَبْرَاءُ.
وَبَرَ یَبِرُ وَبْرًا بِالمَکَانِ: اقامت کرنا۔
وَبَّرَ. چھوٹے چھوٹے بال نکلنا الثَّعْلَبُ: لومڑی کا نشان چھپانے کیلئے سخت زمین پر چلنا الرَّجُلُ بِالمَکَانِ: اقامت کرنا فُلَانٌ: بھاگنا اور وحشت زدہ ہونا یا تنہا زندگی بسر کرنا عَلَیهِ الاَمْرَ: پوشیدہ رکھنا۔
وُبِّرَتِ النَّخْلَةُ: درخت خرما میں گابھا دینا۔
الوَبْر. سخت سردی کے سات دنوں میں سے ایک دن۔ بلی سے چھوٹا ایک جانور جس کی دُم اور کان چھوٹے چھوٹے ہوتے ہیں۔ ج وُبُوْر و وِبَارٌ و وِبَارَة. مؤنث الوَبْرَة.
الوَبَر. مص۔ اُونٹ اور خرگوش وغیرہ کے بال ج اَوْبَار. اَهْلُ الوَبَرِ: دیہاتی لوگ۔ کہا جاتا ہے "اَخَذَ الشَّیءَ بِوَبَرِه" یعنی اس نے سارا لے لیا۔
الوَبَرَة. وبر کا واحد۔
الوَابِر. فا۔ کہا جاتا ہے "مَا بِالدَّارِ وَابِرٌ" گھر میں کوئی نہیں۔
بَنَاتُ الاَوْبَرِ و بَنَاتُ اَوْبَرَ: چھوٹی اور ردی قسم کی سانپ کی چھتری۔ اور کہا جاتا ہے لَقِیْتُ مِنْهُ بَنَاتِ اَوْبَرَ مجھے اس سے مصیبت حاصل ہوئی۔
الوَابُوْر ج بَوَابِیْرُ: اسٹیمر۔ (فرانسیسی لفظ).
وَبَشَ یَوْبَشُ وَبَشًا الظُّفْرُ: ناخن پر سفید

داغ ہونا۔الجلدَ البَعِيرِ: خارش کی وجہ سے اُونٹ کی کھال پر سیاہ سفید داغ ہونا۔صفت وَبِش۔
وَبَّش تَوْبِيْشًا الجَمْرُ: چنگاری کا ہوا چلنے سے سلگنا۔القَوْمُ فِي اَمْرٍ: کسی کام میں ہر جگہ سے مشغول ہونا۔لِلحَرْبِ: مختلف قبائل سے جنگ کیلئے اکٹھا ہونا۔ وَبَّشَتِ الْاَظْفَارُ: ناخنوں میں سفید داغ ہونا۔
اَوْبَش. تیز چلنا۔اوبَشَتِ الْاَرْضُ: مخلوط پودوں والی ہونا۔
الوَبَش والوَبْش. کھجلی کے داغ۔ ناخن کے سفید داغ۔ اَوْبَاش کا واحد بمعنی سفلہ و کمینے لوگ وَبْشُ الْكَلَامِ: ردی کلام اور کہا جاتا ہے"مَا بِهٰذِهِ الْاَرْضِ اِلَّا اَوْبَاشٌ مِنْ شَجَرٍ اَوْ نَبَاتٍ" یعنی اس زمین میں صرف تھوڑے سے بکھرے ہوئے درخت یا نباتات ہیں۔
وَبَصَ يَبِص وَ وَبْصًا وَبِيْصًا وبِصَةً چمکنا۔ بجلی کوندنا۔ صفت وَابِصٌ الجرذُ: پلے کا آنکھیں کھولنا۔ وَبَصَتِ الْاَرْضُ: بہت نباتات والی ہونا۔
وَبِصَ يَوْبَصُ وَبَصًا. چست ہونا۔ صفت وَبِصٌ.
وَبَّصَ الجَرْوُ: پلے کا آنکھیں کھولنا لَهٗ بِيَسِيْرٍ. تھوڑا دینا۔
اَوْبَصَتِ النَّارُ: روشن ہونا۔ شعلہ اٹھنا۔
اَوْبَصَتِ الْاَرْضُ: نباتات ظاہر ہونا۔یا بہت نباتات والی ہونا۔
اَبْيَضُ وَابِصٌ. چمکدار سفید۔
الوَابِصَة والوَبِيْصَة. آگ۔الوَابِصَة. دہشت۔ خوف۔ کہا جاتا ہے"مَافِي النَّارِ وَابِصَةٌ" آگ میں چنگاری نہیں۔"اِنَّهٗ لَوَابِصَةُ سَمْعٍ" یعنی ہر سنی ہوئی چیز پر بھروسہ کرتا ہے۔الوَبَّاص. چاند۔ چمکیلا۔
عَارِضٌ وَبَّاصٌ. بہت چمکنے والا بادل۔
وَبَطَ يَبِط وَبْطًا الجُرْحَ: زخم کھولنا۔ الرَّجُلَ: مرتبہ گھٹانا۔ ذلیل کرنا۔فُلَانًا عَنْ حَاجَتِهٖ: روک دینا۔ باز رکھنا۔ وَبِطَ يَوْبَط و وَبُطَ يَوْبُط وَبْطًا و وُبُوْطًا و وَبَاطَةً) کمزور ہونا۔ خسیس یا بزدل ہونا۔
اَوْبَطَهٗ. اچھی طرح خون بہانا۔ اچھی طرح قتل وغارت کرنا۔
الوَابِط. خسیس۔ کمزور۔ بزدل۔
الوَبَاط. کمزوری۔
وَبَقَ يَبِقُ و وَبِقَ يَبِقُ وَبْقًا وَ وَبِقَ يَوْبَقُ وَبَقًا و وُبُوْقًا و مَوْبِقًا وَاسْتَوْبَقَ. ہلاکت ہونا۔ صفت وَبِقٌ.
اَوْبَقَهٗ اِيْبَاقًا. ہلاک کرنا۔ ذلیل کرنا۔ قید کرنا۔
المَوْبِق. ہلاکت کی جگہ۔ وعدہ کی جگہ۔ قید خانہ۔ ہر وہ چیز جو دو چیزوں کے درمیان حائل ہو۔ کہا جاتا ہے"فُلَانٌ يَرْكَبُ الْمُوْبِقَاتِ" فلاں خطرات میں پڑتا ہے "وَيَفْعَلُ الْمُوْبِقَاتِ" فلاں معاصی کا ارتکاب کرتا ہے۔
وَبَلَ يَبِلُ وَبْلًا فُلَانٌ بِالعَصَا: لگا تار لاٹھی سے مارنا۔الصَّيْدَ: شکار کو تیز ہانکنا۔
وَبَلَتِ السَّمَاءُ: بڑی بڑی بوندوں کی بارش برسانا۔
وَبُلَ يَوْبُلُ وَبْلًا و وَبَالًا و وُبُوْلًا و وَبَالَةً المَكَانُ: بدہضمی والی جگہ ہونا۔الشَّيْءُ: سخت ہونا۔
وَابَلَهٗ مُوَابَلَةً. ہمیشگی کرنا۔
اِسْتَوْبَلَ اسْتِيْبَالًا المَكَانَ: بدہضمی والی جگہ پانا۔اِسْتَوْبَلَتِ الاِبِلُ: چراگاہ کے مضر صحت ہونے سے بیمار ہونا۔
الوَبْل والوَابِل. تیز بارش۔ بڑی بوندوں کی بارش۔
الوَابِلَة. وابل کا مؤنث۔ بازو یا ران کے سرے کا کنارہ۔
الوَبَال. س۔ سختی۔ بدہضمی۔ بُرا انجام۔
الوَبْلَة والاَبَلَة. گرانی۔ سختی۔ بدہضمی۔ کہا جاتا ہے"اَخَذَتْهُ وَبْلَةُ الطَّعَامِ اَوْ اَبَلَةُ الطَّعَامِ" اس کو کھانے سے بدہضمی ہوگئی۔
الوَبِيْل. سخت۔مَرْعًى وَبِيْلٌ: مضر صحت چراگاہ۔طَعَامٌ وَبِيْلٌ: مضر صحت کھانا۔الوبیل ناقوس بجانے کی لکڑی۔ نرم شاخ۔ دھوبی کی موگری۔ اور کہا جاتا ہے"اَبِيْلٌ عَلٰى وَبِيْلٍ" یعنی لاٹھی پر سہارا لینے والا بڈھا(والوَبِيْلَة والمَوْبِل والمِيْبَل) موٹا ڈنڈا۔ لکڑی کا گٹھا۔
المِيْبَل والمِيْبَلَة. کوڑا۔اُونٹوں کے ہانکنے کے لیے لکڑی میں بندھا ہوا تسمہ ج مَوَابِل۔
وَبْنٌ. کہا جاتا ہے"مَا بِالدَّارِ وَابْنٌ" گھر میں کوئی نہیں۔
الوَبْنَة. تکلیف۔ بھوک۔
وَبَهَ و وَبِهَ يَوْبَهُ وَبْهًا و وَبَهًا و وُبُوْهًا و اَوْبَهَ اِيْبَاهًا لِفُلَانٍ و بِهٖ: پروانا۔ سمجھنا۔ کہا جاتا ہے"فُلَانٌ لَا يُوْبَهُ بِهٖ اَوْلَهٗ" فلاں کی پروا نہیں کی جاتی۔
وَتَايَتَا وَتًا فِي مِشْيَتِهٖ: ست رفتار چلنا۔
وَاتَاهُ مُوَاتَاةً و وِتَاءً عَلَى الْاَمْرِ: موافقت کرنا۔
الوَتُّ والوَتَّة. قمری کی آواز۔
وَتُحَ يَوْتُحُ وَ تَاحَةً و وُتُحَةً و وُتُوْحَةً العَطَاءُ: دادودہش کم ہونا۔
وَتَحَ يَتِحُ وَتْحًا وَتِحَةً العَطَاءَ: دادودہش کم کرنا۔
اَوْتَحَ اِيْتَاحًا ووَتَّحَ تَوْتِيْحًا العَطَاءَ: کم کرنا۔اَوْتَحَ الرَّجُلُ: آفت لاحق ہونے سے کم مال والا ہونا۔فُلَانًا: رنج ومشقت میں ڈالنا۔اللّٰهُ الشَّيْءَ: کم کرنا۔
تَوَتَّحَ تَوَتُّحًا مِنَ الشَّرَابِ: کم پینا۔
الوَتْح والوَتِح والوَتِيْح. تھوڑا۔ ناچیز۔
رَجُلٌ وَتِحٌ: خسیس مرد۔طَعَامٌ وَتْحٌ: بے برکت کھانا۔ کہا جاتا ہے"مَا اَغْنٰى عَنْهُ وَتْحَةً" اس نے اس کو کچھ فائدہ نہیں دیا۔
وَتَخَ يَتِخُ وَتْخًا الرَّجُلَ بِالْعَصَا: لاٹھی سے مارنا۔
اَوْتَخَ اِيْتَاخًا مِنْ فُلَانٍ: انتہائی مشقت کو پہنچنا۔

الوَتخة. کیچڑ۔ کہا جاتا ہے "مَا اَغنی عَنْهُ وَتخَةً" اس نے اس کو کچھ فائدہ نہیں دیا۔
المِیْتَخة. چھڑی۔
وَتد یَتِد وَتْدًا وتِدَةً و وَتَّدَ الوَتَدُ میخ گڑ جانا الوَتَد: میخ گاڑنا۔ وَتَّدَ فِی بَیْتِهٖ اقامت کرنا۔ وَتَّدَ الزَّرْعُ: نباتات کا ظاہر ہونا اور قوی ہونا۔ اور کہا جاتا ہے "وَتَّدَ رِجْلَهٗ فِی الاَرْضِ" اس نے اپنے پیر کو زمین میں دھنسا دیا۔
اَوْتَدَ اِیْتَادًا الوَتَد: میخ گاڑنا۔
اَلاَوْتَادُ فِیْ عُرْفِ الْمُسْلِمِیْنَ: مسلمانوں کی اصطلاح میں اوتاد وہ چھپے ہوئے چار اولیاء ہیں اور ان کی ذمہ داری میں ہے کہ وہ چار آسمانوں سے آنے والے احکام کی تدبیر کریں۔ ان اولیاء کی رہائش چار آسمانوں پر ہوتی ہے۔ ان اولیاء کو العمد بھی کہا جاتا ہے۔
اَلاَوْتَادُ الاَرْبَعَة:(فلکیات)
چار رئیسی برج بارہ برجوں میں سے جن چار کے نام یہ ہیں۔ (۱) اَلْوَتَدُا الطَّالِعُ (۲) اَلْوَتَدُالْغَائِبُ۔ (۳) وَتَدُالسَّمَاءِ (۴) وَتَدُالاَرْض۔ ان چار بوجوں کو نظام فلکی میں بنیادی اور حفاظتی حیثیت ہے۔
الوَتْد والوِتَد والوَتَد. میخ۔ کھونٹی۔ کان کے سامنے کاسہ کے مانند اُبھرا ہوا حصہ۔ ج اَوْتَاد. اَوْتَادُ الاَرْضِ: پہاڑ۔ اَوْتَادُ البِلَادِ: ملک کے بڑے بڑے آدمی۔ اَوْتَادُ الفَمِ: دانت وَالوَتِد عِنْدَ اَهْلِ العَرُوْضِ: تین حروف جن میں سے دوسرا یا تیسرا ساکن ہو۔ اگر دوسرا ساکن ہو تو وَتِد مفروق کہلاتا ہے جیسے قَوْلٌ اور تیسرا ساکن ہو تو وَتِد مجموع جیسے عَلٰی.
المِیْتَد والمِیْتَدَة. میخ گاڑنے کی لکڑی یا لوہے کی موگری۔
الوَاتِد. فا۔ ثابت۔ قَرْنٌ وَاتِدٌ: کھڑا سینگ وَتِدٌ وَاتِدٌ مبالغہ کیلئے ہے جیسے شُغُلٌ شَاغِلٌ.
وَتَرَ یَتِرُ وَتْرًا وَتِرَةً فُلَانًا: گھبرا دینا۔ ستانا۔ تکلیف پہنچانا فُلَانًا مَالَهٗ او حَقَّهٗ: گھٹا دینا۔ القَوْمَ: جفت کو طاق کر دینا اَلْقَوْسَ: تانت لگانا۔
اَوْتَرَ اِیْتَارًا الْقَوْسَ: کمان کے لیے تانت بنانا یا کمان میں تانت لگانا الشَّئَ: طاق بنانا اَلبَیْنَ الاَشْیَاءِ: وقفہ دے دے کر لگاتار کرنا۔
وَاتَرَ وِتَارًا و مُوَاتَرَةً الاَشْیَاءَ: وقفہ دے دے کر لگاتار کرنا الْکُتُبَ: لگاتار بھیجنا القَوْمَ: ایک یا دو روز کا ناغہ دے کر روزہ رکھنا۔
وَتَّرَ الْقَوْسَ: کمان میں تانت لگانا۔
تَوَتَّرَ الْعَصَبُ و نَحْوُهٗ: پٹھے وغیرہ کا تانت کی مانند سخت ہونا۔
تَوَاتَرَتِ الاَشْیَاءُ: وقفہ کے ساتھ لگاتار ہونا۔
وَتَرُالْقَوْسِ: کمان کی تانت
فِی الخَطِّ الْمُنْحنی: خط کا قطعہ جو لفظوں کو ملانے والا ہو۔ فِی الْمُثَلَّثِ الْقَائِمِ الزَّاوِیَةِ: (علم ہیئت) زاویہ قائمہ کے بالمقابل ضلع۔
الوَتر والوِتْر. بے جوڑ۔ طاق۔ بدلہ یا بدلہ لینے میں ظلم۔ ج وِتَار.
الوَتَر. وَتَرَةٌ کی جمع ہے بمعنی تانت۔ ج اَوْتَارٌ و وِتَارٌ.
الوَتَرَة. دو انگلیوں کے درمیان کی کھال۔ کان کے اوپر کے حصہ کی نرم ہڈی۔ نتھنے کا کنارہ یا ناک کے بانسہ اور مونچھ کے درمیان کا حصہ۔ کمان سے تیر نکلنے کی جگہ۔ زبان کے نیچے کا پٹھا۔ مکان کا وہ حصہ جہاں ستونوں سے طاق کے مانند بنایا جائے۔ ہر چیز کا گھیرا۔ ہر چیز کا خالص حصہ ج وَتَرٌ و وَتَرَاتٌ.
الوَتِیْرَة. طریقہ۔ وقفہ۔ سستی۔ نیزہ بازی سیکھنے کا دائرہ۔ قبر۔ گھوڑے کی پیشانی کا گول سفید داغ۔ بدلہ یا بدلہ لینے میں ظلم۔ قید۔ تاخیر۔ نتھنوں کے درمیان کا پردہ۔ کان کے اوپر کے حصہ کی نرم ہڈی۔ دو انگلیوں کے درمیان کی کھال۔ ہونٹ کا حلقہ۔ مکان کا وہ حصہ جہاں ستونوں سے طاق کے مانند بنایا جائے۔ سفید زمین۔ گلاب کا شگوفہ۔ پہلی دہائی کا نام۔ یعنی جب دس کا عدد پورا ہوتا ہے تو اُسے وَتِیْرَة کہتے ہیں۔
تَتْرٰی. اس کی اصل وَتْرٰی ہے اور اس کے معنے ایک کے بعد ایک کا آنا جیسے اَرْسَلْنَا رُسُلَنَا تَتْرٰی.
المَوْتُوْر. مف۔ وہ شخص جو اپنے مقتول کے خون کا بدلہ نہ لے سکے۔
الوَتْش. ہر چیز کا قلیل۔ کمینے۔
وَتِغَ یَوْتَغُ وَتَغًا. گنہگار ہونا۔ دین یا دنیا کے بارے میں ہلاک ہونا۔ دردمند ہونا۔ بدخلق ہونا۔ ملامت زدہ ہونا۔ گفتگو میں ناسمجھ ہونا۔ برا قول کہنا اور حد درجہ جاہل ہونا فِیْ حُجَّتِهٖ غلطی کرنا۔
اَوْتَغَهٗ اِیْتَاغًا. ہلاک کرنا۔ قید کرنا اور بقول بعض مصیبت میں ڈالنا۔ دردناک کرنا۔ اَوْتَغَهٗ عِنْدَ السُّلْطَانِ: مضر بات کی تلقین کرنا۔ کہا جاتا ہے "اَوْتَغَ دِیْنَهٗ بِالْاِثْمِ" تم اس نے اپنے دین کو گناہ سے خراب کیا۔
الوَتِیْغَة. دلیل میں غلطی۔
المَوْتَغَة. ہلاکت۔
وَتَنَ یَتِنُ وُتُوْنًا وتِنَةً الْمَاءُ: پانی کا ہمیشہ رہنا اور ختم نہ ہونا بِالْمَکَانِ: ٹھہرنا اور اقامت کرنا (وَتْنًا و وَتِینًا) الرَّجُلَ: شہ رگ پر مارنا۔
وُتِنَ. شہ رگ پر مارنا۔
وَاتَنَهٗ مُوَاتَنَةً. چمٹنا۔ دوسرے کے مانند کام کرنا۔ وَاتَنَ الْمَکَانَ: دیر تک ٹھہرنا۔
اِسْتَوْتَنَ الْمَالُ: مال (یعنی جانوروں کا) موٹا ہونا۔
الوَاتِن. فا۔ کسی جگہ میں ہمیشہ رہنے والا۔ ج وُتُن. ہمیشہ بہنے والا پانی جو کبھی ختم نہ ہو۔
الوَتْنَةُ. مقروض کا پیچھا۔ مخالفت۔
الوَتِیْن. س۔ شہ رگ۔ دل کی رگ جس سے تمام رگوں میں خون جاتا ہے۔ ج وُتُنٌ وَاَوْتِنَةٌ.
وَثَایَثًا وَثْأً اللحمَ: مردار کرنا الوَتَدَ: کھونٹی کے سرے کو پاش پاش کر دینا (و اَوْثَأَ)

يَدَهُ: موچ ڈالنا۔
وَثِئَتْ تَوْثَأً وَثْأً وَوَثَأً و وُثُوْئًا و وُثِئَتْ يَدُهُ: ہاتھ میں موچ ہونا۔ صفت وَثِئَةٌ و مَوْثُوْئَةٌ و وَثِيْئَةٌ.
وَثُؤَ يَوْثُؤُ وَثَاءَةً. موچ لاحق ہونا۔
الوَثَاءَة والوَثْءُ. موچ۔
الوَثِيْءُ. ٹوٹے ہوئے ہاتھ والا۔
المِيْثَأَة. میخ گاڑنے کا آلہ۔
وَثَبَ يَثِبُ وَثْبًا و وُثُوْبًا و وَثَبَانًا و وِثَابًا و وَثِيْبًا وَثْبَةً. اُٹھنا۔ کودنا۔ عرب کا قول ہے "وَثَبَ اِلَى الشَّرَفِ وَثْبًا" وہ عزت پر دفعتاً پہنچ گیا۔
وَثَّبَهُ تَوْثِيْبًا. گدی پر بٹھانا ۂ الوِسَادَةَ: بیٹھنے کیلئے بچھانا۔ وَثَبَهُ وِثَابًا: کسی کیلئے فرش بچھانا۔
اَوْثَبَهُ اِيْثَابًا. کودانا۔ اَوْثَبَهُ الْمَوْضِعَ: کسی مقام سے کودانا۔
وَاثَبَهُ مُوَاثَبَةً. سبقت کرنا۔ ٹوٹ پڑنا۔
تَوَثَّبَ عَلَيْهِ فِيْ اَرْضِهِ: ظلماً قبضہ کر لینا۔
تَوَاثَبَ الْقَوْمُ: ایک دوسرے پر حملہ کرنا۔
الوِثَاب. تخت۔ بچھونا۔ بیٹھنے کی جگہ۔
الوَثَبى. بہت کودنے والا۔ کہا جاتا ہے "فَرَسٌ اَوْ نَاقَةٌ وَثَبى" بہت اُچھلنے کودنے والا گھوڑا یا اُونٹنی۔
الوَثَّاب. بہت کودنے والا۔ فَرَسٌ وَثَّابَةٌ تیز رفتار گھوڑا۔
اَلْوُثَابُ: ایک مخصوص بیماری جس میں جسم گرمی یا سردی کی وجہ سے سکڑ جاتا ہے پٹھے پھول جاتے ہیں اور سر میں شدید درد ہوتا ہے۔
المِيْثَب. کودنے والا۔ بیٹھنے والا۔ بلند زمین۔ نرم زمین۔ چھوٹا چشمہ۔
المَوْثَبَان. غزوہ نہ کرنے والا بادشاہ۔
وَثُجَ يَوْثُجُ وَثَاجَةً. گاڑھا ہونا۔ الفَرَسُ گھوڑے کا موٹا ہونا الْمَكَانُ: بہت گھاس والی ہونا۔ صفت وَثِيْجٌ.
اَوْثَجَهُ اِيْثَاجًا. زیادہ کرنا۔
اِسْتَوْثَجَ الْمَالُ: زیادہ ہونا مِنَ الْمَالِ: زیادہ لینا الفَرَسُ: گھوڑے کا موٹا اور گٹھا ہونا النَّبْتُ: نباتات کا بہت ہونا اور گنجان ہونا۔
الوَثِيْج. گاڑھا۔ گٹھا۔ ثَوْبٌ وَثِيْجٌ. گف بنا ہوا کپڑا۔
الوَثِيْجَة. بہت درختوں والی زمین۔ گنجان درختوں والی زمین۔
اَرْضٌ مُوْتَثِجَةٌ و مُتَّثِجَةٌ. بہت گھاس والی زمین۔
المَوْثُوْجُ مِنَ الثِّيَاب. نرم بنا ہوا کپڑا۔
الوَثْخَة. پانی کی تری۔
الوَثِيْخَة. گاڑھا دودھ۔ چربی ملی ہوئی نرم ہڈی۔ ترو تازہ اُلجھی ہوئی گھاس۔ کیچڑ والی زمین۔
رَجُلٌ مُوَثَّخُ الْخَلْقِ و مُوَثْوَخُهُ. کمزور جسم کا مرد۔
وَثُرَ يَوْثُرُ و ثَارَةً الْفِرَاشُ: بچھونے کا نرم و ملائم ہونا۔ صفت وَثِيْرٌ لَحْمُهُ: بہت گوشت والا ہونا الرَّجُلُ: موٹا ہونا۔
وَثَرَ يَثِرُ وَثْرًا و وَثَرَ الْفِرَاشَ: بچھونے کو روندنا۔ نرم کرنا۔
اِسْتَوْثَرَ الْفِرَاشَ: بچھونے کو نرم پانا۔ مِنَ الْمَالِ: بہت لینا۔
الوَاثِر. فا۔ ثابت قدم۔
الوِثْر. س چمڑے کا ٹکڑا جس کو تسمہ کے طور پر لمبا کاٹا جائے۔ صدری کے مانند ایک کپڑا۔
الوِثْر. ایک قسم کا کپڑا جو سارے کپڑوں سے اوپر رہتا ہے۔ نرم (والمِيْثَرَةُ) زین پر رکھنے کا گدیلا۔ ج مَوَاثِر و مَيَاثِر.
الوَثِر والوَثِيْر. نرم و ملائم۔ الوَثِيْرُ: بمعانی وِثْر.
الوَثِيْرَة. وثیر کا مؤنث بہت گوشت والی۔ ج وَثَائِر و وِثَارٌ.
الوِثَار. نرم بچھونا۔
الوَثَارَة والوِثَارَة. بچھونے کی نرمی۔
المَوَاثِر والمَيَاثِر. درندوں کی کھالیں۔ ریشم و دیبا کی بنی ہوئی۔
وَثَغَ يَثِغُ وَثْغًا رَاسَهُ: توڑنا۔ کچلنا۔
الوَثْغَةُ مِنَ الْمَطَرِ: تھوڑی بارش۔
الوَثِيْغَة. موسم بہار کی اُلجھی ہوئی گھاس۔
الوَثِيْغَةُ مِنَ الْمَطَرِ: تھوڑی بارش۔
وَثَفَ يَثِفُ وَثْفًا و وَثَّفَ وَاَوْثَفَ الْقِدْرَ: ہانڈی کے لیے پایہ بنانا۔
وَثِقَ يَثِقُ ثِقَةً و وُثُوْقًا ومَوْثِقًا بِفُلَانٍ بھروسہ کرنا۔ صفت فاعلی وَاثِقٌ اور صفت مفعولی مَوْثُوْق بِهِ.
وَثُقَ يَوْثُقُ وَثَاقَةً الشَّيْءُ: قوی و مضبوط ہونا۔ وَثَّقَ الرَّجُلَ. مضبوط واستوار کرنا۔
وَثَّقَ الْاَمْرَ: مضبوط کرنا الرَّجُلَ: کسی شخص کو معتبر کہنا۔
اَوْثَقَهُ اِيْثَاقًا. رسّی سے باندھنا۔
وَاثَقَهُ وِثَاقًا و مُوَاثَقَةً. معاہدہ کرنا۔
تَوَثَّقَ. مضبوط و قوی ہونا فِي الْاَمْرِ: وثیقہ لینا۔
تَوَاثَقَ الْقَوْمُ: باہم عہد و پیمان ہونا۔
اِسْتَوْثَقَ مِنْهُ: وثیقہ لینا مِنَ الْاَمْوَالِ حفاظت میں مبالغہ کرنا۔
الثقه س قابل بھروسہ۔ لفظ واحد مذکر مؤنث واحد جمع سب کے لیے مستعمل ہے اور کبھی ثقات کے وزن پر مذکر مؤنث دونوں کے لیے جمع لاتے ہیں۔ اور کہا جاتا ہے "فُلَانٌ اَخُوْ ثِقَةٍ"، یعنی فلاں بہادر ہے اور اس کی بہادری پر بھروسہ کیا جاتا ہے۔
الوَثَاق والوِثَاق. باندھنے کی چیز جیسے رسّی وغیرہ ج وُثُق.
الوَثِيْق. مضبوط۔ ج وِثَاق.
الوَثِيْقَة. وَثِيق کا مؤنث قابل اعتماد۔ کام کی مضبوطی۔ اَرْضٌ وَثِيْقَةٌ: بہت گھاس والی زمین ج وَثَائِق
الاَوْثَق. اسم تفضیل۔ مؤنث وُثْقَى اور اسی سے ہے "اِسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقَى" اس نے مضبوط حلقہ پکڑ لیا۔ اور کہا جاتا ہے "خُذِ الْاَمْرَ بِالْاَوْثَقِ"، معاملہ کو مضبوطی کے ساتھ اختیار کرو۔
المَوْثِق والمِيْثَاق. عہد۔ ج مَوَاثِق و

مَيَاثِقُ و مَوَاثِيقُ و مَيَاثِيقُ۔
اَلْوَثَاقِيَّةُ زیتون کی قسم کا ایک چھوٹا درخت جس کے پتے آمنے سامنے ہوتے ہیں پھول خوشہ کی شکل میں لٹکے ہوتے ہیں زینت کے لئے بویا جاتا ہے۔
وَثَلَ الْمَالَ: مال جمع کرنا الشَّیْءَ: مضبوط و استوار کرنا۔
اَلْوَثَلُ درخت خرما کے چھال کی رسی۔ چمڑے کا میل کچیل۔
اَلْوَثِيلُ درخت خرما کی چھال۔ درخت خرما کی چھال کی رسّی یا جوٹ کی رسّی۔
وَثَمَ يَثِمُ وَثْمًا الشَّیْءَ: توڑنا۔ کوٹنا۔ وَثَمَ الْمَطَرُ الْاَرْضَ: زور سے بارش ہونا الْفَرَسُ الْاَرْضَ: گھوڑے کا زمین پر پاؤں مارنا۔
وَثِمَتْ وَثْمًا و وِثَامًا الْحِجَارَةُ رِجْلَهُ: پتھروں کا پیر کو خون آلود کر دینا۔
وَثُمَ يَوْثُمُ وَثْمًا الْمَكَانُ: کم گھاس والی ہونا۔
وَثُمَ يَوْثُمُ وَثَامَةً: بہت گوشت والا اور گٹھا ہونا۔ صفت وَثِيمٌ۔
وَاثَمَ مُوَاثَمَةً فِي الْعَدُوِّ: دشمنوں میں گھستے ہوئے چلا جانا۔
الْوَثِيمَةُ پتھر۔ چقماق کا پتھر۔ گھاس یا نباتات کا ڈھیر۔
الْوَثْمُ کمی۔
خُفٌّ مِيثَمٌ بہت پامال کرنے والا گھر۔
وَثَنَ يَثِنُ وُثُونًا عہد پر قائم رہنا۔
اَوْثَنَهُ اِيثَانًا بہت عطیہ دینا مِنَ الْمَالِ: بہت لینا۔
اِسْتَوْثَنَ اِسْتِيثَانًا الشَّیْءُ: باقی رہنا۔ مضبوط ہونا الْمَالُ: مال یعنی مویشی کا موٹا ہونا مِنَ الْمَالِ: بہت لینا۔
اِسْتَوْثَنَتِ الْاِبِلُ اولاد کا بڑھنا۔
الْوَاثِنُ فا۔ ایک جگہ پر قائم رہنے والا۔ ج وُثَّنٌ۔
الْوَثَنُ بت۔ ج اَوْثَانٌ و وُثُنٌ و وُثْنٌ و اُثُنٌ۔
الْوَثَنِيُّ بت پرست۔
وُثِيَتْ تُوثَى وَثْيًا يَدُهُ: ہاتھ میں موچ ہونا۔ صفت مَوْثِيَّةٌ۔
اَوْثَى اِيثَاءً الرَّجُلَ: زخمی یا شکستہ سواری والا ہونا۔
الْوَثْيُ موچ۔
الْوُثْيُ تکلیفیں۔
الْمِيثَاةُ موگری۔ ہتھوڑا۔
وَجَّ يَوُجُّ وَجًّا تیز چلنا۔ دوڑنا۔
الْوَجُّ س تیزی۔ شتر مرغ۔ قطا۔ ہل کی لکڑی۔ ایک دوا کا نام۔
وَجَأَ يَوْجَأُ وَجْأً و تَوَجَّأَ فُلَانًا بِالسِّكِّينِ او بِيَدِهِ: کسی کو چھری یا ہاتھ سے مارنا۔ صفت مفعولی مَوْجُوءٌ و وَجِيٌّ اور اسم الْوِجَاءُ التَّمْرَ: کھجور کو کوٹنا۔
وَجَّأَ تَوْجِيئًا الْبِئْرَ: ختم شدہ پانی والا پانا۔
اَوْجَأَتِ الْبِئْرُ کنوئیں کا پانی ختم ہونا۔ اَوْجَأَ الرَّجُلُ: ناکام ہونا فُلَانًا عَنْهُ: دور کرنا۔ ہٹانا۔
اِتَّجَأَ التَّمْرُ کھجور کا گودے دار ہونا۔
الْوَجْءُ والْوَجَأُ والْوِجَاءُ بے برکت چیز جیسے بے پانی کا کنواں۔
الْوَجِيئَةُ گائے۔ کھجور یا ٹڈیوں کو کوٹ کر گھی یا زیتون کے تیل میں لت پت کر کے تیار کیا ہوا کھانا۔
وَجَبَ يَجِبُ وُجُوبًا وَجِبَةً الشَّیْءُ: ثابت ہونا۔ لازم ہونا۔ کہا جاتا ہے "وَجَبَ الْبَيْعُ ووَجَبَ لِي عَلَى فُلَانٍ كَذَا" یعنی بیع لازم ہوگئی اور میری فلاں پر اتنی چیز ثابت ہوگئی (وَجْبَةُ الْحَائِطِ وَنَحْوِهِ) دیوار کا زمین پر گرنا الرَّجُلُ دن میں ایک دفعہ کھانا (وَجْبًا و وُجُوبًا) الرَّجُلُ مرتے ہوئے گرنا۔ کہا جاتا ہے "ضَرَبَهُ فَوَجَبَ" اس نے اسے مارا پس وہ مر کر گر گیا فُلَانًا عَنْهُ: باز رکھنا۔ ہٹا دینا۔ وَجَبَتِ الشَّمْسُ: آفتاب کا غروب ہونا الْعَيْنُ آنکھ کا دھنس جانا۔
وَجَبَ وَجْبًا وَجِيبًا ووَجَبَانًا الْقَلْبُ: دل کا تڑپنا۔ دھڑکنا۔
وَجُبَ يَوْجُبُ وُجُوبَةً بزدل ہونا۔
وَجَّبَ دن میں ایک ہی مرتبہ کھانا۔ ہ: دن میں ایک ہی مرتبہ کھانے کا عادی بنانا اور ایسا ہی وَجَّبَ نَفْسَهُ ولِنَفْسِهِ: اپنے کو ایک ہی مرتبہ کھانے کا عادی کرنا النَّاقَةَ: اونٹنی کو دن رات میں صرف ایک مرتبہ دوھنا الْاَمْرَ عَلَيْهِ: لازم کرنا بِهِ الْاَرْضَ: زمین پر پٹک دینا۔ وَجَّبَتِ الْاِبِلُ: اونٹ کا تھکنا۔ وَجَّبَ اللِّبَأُ فِي ضَرْعِ النَّاقَةِ: پیوسی کا تھن میں جم جانا۔ الْبَعِيرُ: اونٹ کا بیٹھنا۔
اَوْجَبَ اِيجَابًا لِفُلَانٍ حَقَّهُ: رعایت کرنا۔ کہا جاتا ہے قَدْ فَعَلْتُ ذٰلِكَ اِيجَابًا لِحَقِّهِ میں نے اس کے حق کی رعایت کی وجہ سے یہ کیا الشَّیْءَ: واجب کرنا یا سمجھنا۔ اَوْجَبَ الْبَيْعَ: لازم کرنا الرَّجُلُ: دن میں ایک مرتبہ کھانا۔ جنت یا جہنم کے لائق کام کرنا اللّٰهُ قَلْبَهُ: دل کو تڑپانا۔ دھڑکانا۔
وَاجَبَهُ وِجَابًا و مُوَاجَبَةً لازم کرنا۔
تَوَجَّبَ دن میں ایک مرتبہ کھانا۔
تَوَاجَبُوا باہم شرط لگانا (گویا کہ بعض نے بعض پر کچھ واجب کیا)
اِسْتَوْجَبَ اِسْتِيجَابًا الشَّیْءَ: مستحق ہونا۔ واجب و لازم جاننا۔
الْوَجْبُ س بڑی مشک۔ ج وِجَابٌ (والْوَجَابُ والْوَجَابَةُ) بزدل۔ قَلْبٌ وَجَّابٌ: بہت دھڑکنے والا دل۔
الْوَجْبُ گھوڑ دوڑ یا تیر اندازی کی شرط۔
الْوَجْبَةُ مص دھماکے کے ساتھ گرنا۔ یا گرنے والے کی آواز۔ دن میں ایک مرتبہ کی خوراک۔ ج وَجَبَاتٌ۔
الْوُجُوبُ س ثبوت۔ ذات کا اپنی عین کا اقتضاء کرنا اور خارج میں محقق ہونا۔
الْوَجِيبَةُ وظیفہ۔ بیع کو واجب کرنا۔ پھر پہلے پہل لینا اور جب لے کر فارغ ہو چکو تو کہا جاتا ہے "قَدِ اسْتَوْفَيْتَ وَجِيبَتَكَ"۔

الوَاجِب. فا۔ لازم اور جائز ممکن ممتنع کے مقابل پر بھی بولا جاتا ہے۔ الوَاجِبُ: مقتول
وَاجِبُ الوُجُوْدِ: جس کا وجود بذاتہ ہو اور وہ کسی کا محتاج نہ ہو اور ہمیشہ سے ہو اور ہمیشہ رہے۔
المُوْجِب. فا۔ سبب۔ باعث۔
المُوْجَب. مفع مِنَ الْکَلَامِ: جس میں نفی نہی استفہام ہو۔
المُوْجِبَة. بڑی نیکی یا بڑا گناہ جو باعث جنت یا جہنم ہو۔
المُوْجَب. موت۔ ج مَوَاجِب. کہا جاتا ہے "خَرَجَ القَوْمُ اِلٰی مَوَاجِبِهِمْ" قوم اپنی موت کی جگہوں میں گئی۔
وَجَحَ الشَّیءُ: ظاہر ہونا۔
اَوْجَحَ. ظاہر ہونا الحَافِرُ: کھودنے میں چٹان تک پہنچنا البَیْتَ: گھر پر پردہ لٹکانا ہٗ اِلٰی کَذَا: مجبور کرنا۔ او جَحَتِ النَّارُ: آگ کا چمکنا غُرَّةُ الفَرَسِ: گھوڑے کی پیشانی کی سفیدی کا واضح ہونا۔ اَوْجَحَ البَوْلُ فُلَانًا: پیشاب کا کسی کو تکلیف پہنچانا۔
الوُجَاح. چکنا پتھر (الْوَجَاح والوِجَاح) پردہ۔
الوَجْح. غار کے مانند۔
المُوْجَح. مفع جائے پناہ۔ چکنا چمڑا (والوَجِیْح) مضبوط و گف بنا ہوا کپڑا۔
المُوْجُوح مِنَ الْاَبْوَابِ: بند کیا ہوا دروازہ۔
وَجَدَ و وَجِدَ یَجِد وَجْدًا و وُجْدًا وجِدَةً ووُجُوْدًا و وِجْدَانًا واِجْدَانًا المَطْلُوْبَ: پانا۔ ضائع ہونے کے بعد کامیاب ہونا۔ کہا جاتا ہے "وَجَدْتُ الضَّالَّةَ" میں نے گم شدہ کو پالیا وَجَدَ افعال القلوب میں سے بھی ہے اس صورت میں دو مفعول کو نصب دیتا ہے جیسے وَجَدْتُ کَلَامَكَ صَادِقًا اور اس کا مصدر وُجُوْدٌ ہے۔
وَجَدَ یَجِد وَجْدًا و وِجْدًا و وُجْدًا. وِجْدَةَ المَالِ و نَحْوَہٗ: مستغنی ہونا۔
وَجَدَ یَجِدُ ویَجُدُ وَجْدًا و جِدَةً و مَوْجِدَةً و وِجْدَانًا عَلَیْهِ. غضبناک ہونا (وَجْدًا) بِفُلَانٍ: بہت محبت کرنا لَہٗ: غمگین ہونا۔
وَجِدَ یَوْجَدُ وَجْدًا. بہت محبت کرنا۔ لَہٗ: غمگین ہونا۔
وُجِدَ وُجُوْدًا الشَّیءُ عَنْ عَدَمٍ: نیست سے ہست ہونا۔ صفت مَوْجُوْدٌ.
اَوْجَدَ اِیْجَادًا اللّٰہُ الشَّیءَ: موجود کرنا فُلَانًا: غنی کرنا۔ قوی کرنا ہٗ مَطْلُوْبَہٗ: کامیاب کرانا۔ فتح □ مند کرانا۔ حاصل کرانا۔ اَوْجَدَہٗ عَلَی الْاَمْرِ مجبور کرنا۔ اوجَدَہٗ اِلَیْهِ: مضطر کرنا۔
تَوَجَّدَ بِهٖ: محبت کرنا لَہٗ: غمگین ہونا السَّهَرَ و نَحْوَہٗ: بے خوابی وغیرہ کی شکایت کرنا۔
تَوَاجَدَ. محبت یا خوشی یا غم یا تکلیف ظاہر کرنا۔
الوَجْد. مس پانی جمع ہونے کی جگہ ج وِجَاذٌ (والوُجْد والوِجْد) محبت۔ خوشی۔ توانگری۔ قدرت۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا مِنْ وُجْدِیْ" یہ میری قدرت میں ہے۔
الجِدَة. مس توانگری۔ قدرت۔
الوِجْدَان. مس اور بعضوں کے نزدیک بمعنی نفس اور اس کی باطنی قوتیں۔
الوِجْدَانِیّ. ہر وہ چیز جس کو انسان اپنے نفس سے محسوس کرے۔ جو چیزیں باطنی قوتوں سے محسوس ہوں۔ ج وِجْدَانِیَّات.
الوَاجِد. فا۔ توانگر۔ محب اور کہا جاتا ہے اَنَا وَاجِدٌ لِلشَّیءِ: میں اس پر قادر ہوں۔
الوَجَّاد. بہت غضبناک۔
الوَجِیْد. ہموار زمین۔ ج وُجْدَان.
الوُجود. مس ہست۔ عدم کا خلاف۔
الوُجُوْدِیّ عدمی کا خلاف۔
اَوْجَذَہٗ اِلٰی کَذَا: مضطر کرنا عَلَیْهِ: مجبور کرنا۔
الوَجْذ. پہاڑ کا گڑھا جس میں پانی جمع ہو جائے اور بقول بعض حوض ج وِجَاذٌ و وِجْذَانٌ.
مَکَانٌ وَجِذٌ. بہت گڑھوں والی۔ یا بہت حوض والی جگہ۔
وَجَرَ یَوْجَرُ وَجَرًا مِنْ کَذَا: خوف کرنا۔
صفت مذکر وَجِرٌ وَاَوْجَرُ. صفت مؤنث وَجِرَةٌ و وَجْرَاءُ.
وَجَرَہٗ یَجِرُہٗ وَجْرًا. منہ میں دوا ڈالنا۔
وَجَرَ فُلَانًا. ناپسندیدہ باتیں سنانا۔
اَوْجَرَہٗ اِیْجَارًا. الوَجُوْرَ: منہ میں دوا ڈالنا ہٗ الرُّمْحَ: منہ میں نیزہ مارنا۔
تَوَجَّرَ المَاءَ: ناپسندیدگی سے پینا الدَّوَاءَ: دوا کو تھوڑا تھوڑا نگلنا۔
اِتَّجَرَ. وَجُور سے علاج کرنا (اس کی اصل اَوْتَجَرَ ہے) دیکھئے وَجُور.
الوَجْر. مس پہاڑ میں غار کے مانند ج اَوْجَار.
الوَجْرَةُ والوَجَرَةُ. وحشی جانوروں کو شکار کرنے کا گڑھا۔ ج اَوْجَار.
الوِجَار والوَجَار: بجو وغیرہ کا بھٹ۔ وادی کا وہ حصہ جس کو سیلاب نے کھود دیا ہو۔ ج اَوْجِرَة و وُجُر.
الوَجُوْر والوُجُوْر. منہ میں ٹپکانے کی دوا۔
المِیْجَر والمِیْجَرَة. منہ میں دوا ٹپکانے کا آلہ۔
المِیْجَار. چوگان کے مانند ایک لکڑی جس سے گیند کو مارتے ہیں۔
وَجَزَ یَجِزُ وَجْزًا الکَلَامَ. کلام مختصر کرنا۔ (ووَجُزَ یَوْجُزُ وَجْزًا و وَجَازَةً و وُجُوْزًا) الرَّجُلُ فِی مَنْطِقِهٖ: مختصر گو ہونا۔
وَجُزَ یَوْجُزُ وَجَازَةً الکَلَامُ: کلام مختصر و بلیغ ہونا۔
اَوْجَزَ اِیْجَازًا الکَلَامُ: مختصر ہونا الکَلَامَ وَفِی الکَلَامِ: مختصر کرنا العَطِیَّةَ: جلدی دینا۔
تَوَجَّزَ الشَّیءَ: حاجت پوری کرنے کو کہنا۔
اِسْتَوْجَزَ اِسْتِیْجَازًا الکَلَامَ: زوائد کو حذف کر دینا۔
الوَجْز. رَجُلٌ وَجْزٌ: جلدی دینے والا یا پھرتیلا (والوَجِیْز والوَاجِز) ہلکا اور مختصر

مِنَ الْکَلَامِ: جلدی سے سمجھ میں آنے والا مختصر کلام۔
الْمِیْجَازُ: مختصر کلام بولنے کا عادی۔
وَجَسَ یَجِسُ وَجْسًا: پوشیدہ ہونا۔
وَجَسَتِ الْاُذُنُ: کان کا آہٹ محسوس کرنا (وَجْسًا و وَجَسَانًا) سنی ہوئی چیز سے گھبرانا۔
اَوْجَسَ اِیْجَاسًا الرَّجُلُ: محسوس کرنا اور دل میں چھپانا۔ کہا جاتا ہے "اَوْجَسَ الْقَلْبُ فَزَعًا" یعنی دل نے گھبراہٹ محسوس کی۔
اَوْجَسَتِ الْاُذُنُ: کان کا آہٹ سننا۔
تَوَجَّسَ: آہٹ پر کان لگانا الطَّعَامَ او الشَّرَابَ: تھوڑا تھوڑا چکھنا فَزَعًا: گھبراہٹ محسوس کرنا الصَّوْتَ: خوفزدہ ہو کر سننا۔
تَوَجَّسَتِ الْاُذُنُ: آواز سننا۔
الْوَجْسُ: مص۔ آہستہ آواز۔ دل کی گھبراہٹ۔
الْوَاجِسُ: فا۔ دل میں آنے والا خیال۔
الْاَوْجَسُ: تھوڑی خورد نوش۔ زمانہ۔ کہا جاتا ہے "لَا اَفْعَلُهُ سَجِیْسَ الْاَوْجَسِ" میں اس کو کبھی نہیں کروں گا۔
وَجِعَ یَوْجَعُ وَجَعًا: مریض اور دردمند ہونا۔ اس کے مضارع میں یَجَعُ اور یَاجَعُ واو کو یا یا الف سے بدل کر بھی بولتے ہیں و وَجِعَ فُلَانًا رَاسُهُ ووَجِعَ فُلَانٌ رَاسَهُ" فلاں کے سر میں درد ہے۔
اَوْجَعَهُ اِیْجَاعًا: دردمند کرنا۔ تکلیف پہنچانا
اَوْجَعَ فِی الْعَدُوِّ: دشمن کی بہت خونریزی کرنا۔
تَوَجَّعَ: شکایت کرنا۔ غم ظاہر کرنا لَهُ: نرم دل ہونا۔
الْوَجَعُ: مرض و تکلیف۔ ج وِجَاعٌ وَاَوْجَاعٌ۔
الْوَجِعُ: دردوالا۔ ج وَجِعُوْنَ و وَجْعٰی و وَجَاعٰی ووِجَاعٌ واَوْجَاعٌ مؤنث وَجِعَةٌ ج وَجَاعٰی و وَجِعَاتٌ۔
الجِعَةُ: جو کی نبیذ۔

الْاَوْجَعُ: بہت تکلیف پہنچانے والا۔ (یہ اسم تفضیل کا صیغہ ہے اور شاذ ہے اس لیے کہ اَوْجَعَ ثلاثی مزید سے بنایا گیا ہے)
الْوَجْعَاءُ: دبر۔ ج وجعاوات۔
الْوَجِیْعُ: درد پہنچانے والا۔ کہا جاتا ہے "ضَرْبٌ وَجِیْعٌ" دردناک مار۔ جیسے کہا جاتا ہے عَذَابٌ اَلِیْمٌ
وَجَفَ یَجِفُ وَجْفًا ووَجِیْفًا ووُجُوْفًا الشَّیْئُ: مضطرب ہونا (وَجِیْفًا) الْقَلْبُ: دل کا دھڑکنا۔ صفت وَجَّافٌ و وَاجِفٌ (وَجْفًا و وَجِیْفًا) الفَرَسُ: گھوڑے کا تیز دوڑنا۔ صفت وَاجِفٌ
اَوْجَفَ الْفَرَسَ: گھوڑے کو تیز دوڑانا۔ الشَّیْئَ: حرکت دینا۔ مضطرب کرنا البَابَ: دروازہ بند کرنا۔
اِسْتَوْجَفَ الْحُبُّ فُؤَادَهُ: محبت کا دل کو شیفتہ کرنا
نَاقَةٌ مِیْجَافٌ: تیز دوڑنے والی اُونٹنی۔
الْوَجِیْفُ: مص۔ خوف سے گرنا۔
الْوُجَاقُ والْاُوْجَاقُ: آتش دان۔ انگیٹھی: فوج کی ترتیب۔ ج وُجَاقَاتٌ (دخیل)
وَجِلَ یَوْجَلُ وَجَلًا ومَوْجَلًا: ڈرنا یا خوف محسوس کرنا۔ اور اس کا مضارع یِیْجَلُ اور یَاجَلُ واؤ کو یاء یا الف سے بدل کر اور یِیْجَلُ علامت مضارع کے کسرہ کے ساتھ بھی بولا جاتا ہے۔
وَجَلَهُ یَوْجُلُهُ وَجْلًا: خوف میں بڑھ جانا۔
وَجُلَ یَوْجُلُ وَجَالَةً: بوڑھا ہونا۔
وَاجَلَهُ مُوَاجَلَةً فَوَجَلَهُ: خوف میں مقابلہ کرنا۔
اَوْجَلَهُ: ڈرانا۔
الْوَجَلُ: خوف۔ ج اَوْجَالٌ۔
الْوَجِلُ: خوف کرنے والا۔ ج وَجِلُوْنَ و وِجَالٌ۔ مؤنث وَجِلَةٌ۔
الْاَوْجَلُ: خوف کرنے والا (مؤنث کیلئے وَجْلَاءُ نہیں بلکہ وَجِلَةٌ بولا جاتا ہے) اور کہا

جاتا ہے "هُوَ اَوْجَلُ مِنْكَ" وہ تم سے زیادہ خائف ہے۔
الْوَجِیْلُ والمَوْجِلُ: گڑھا جس میں پانی جمع ہو۔ الْمَوْجِلُ: خوف کی جگہ۔
الْوُجُوْلُ: بڈھے۔
وَجَمَهُ یَجِمُهُ وَجْمًا: مکا مارنا (وَجْمًا وُجُوْمًا) شدت غیظ یا خوف سے گفتگو سے عاجز رہنا۔ کہا جاتا ہے "لَمْ اَجِمْ عَنْهُ" میں اس سے گھبرا کر خاموش نہیں ہوا۔ شدت غم کی وجہ سے ترش رو ہو کر سر جھکانا۔ صفت وَجِمٌ و وَاجِمٌ۔ وَجَمَ مِنَ الْاَمْرِ: ناپسند کر کے رک جانا الشَّیْئَ: ناپسند کرنا۔ وَجَمَ لِفُلَانٍ مِنْ کَذَا: نرم دل اور غمگین ہونا۔
الْوَجْمُ: مص۔ رَجُلٌ وَجْمٌ: ناکارہ مرد۔ کہا جاتا ہے "هُوَ وَجْمُ سُوْءٍ" وہ بُرا آدمی ہے۔
الْوَجْمُ: بخیل۔ لیئم۔ ہلکا پھلکا۔
الْوَجْمُ والْوَجَمُ: قبروں یا ٹیلوں پر پتھروں کا ڈھیر یا جنگلوں میں راستہ کے نشانات ج وُجُوْمٌ واَوْجَامٌ۔ بَیْتٌ وَجْمٌ و وَجَمٌ: بڑا گھر۔
الْاَوْجَمُ: اسم تفضیل۔ اَوْجَمُ الرَّمْلِ: ریت کا بڑا قطعہ۔
الْوَجْمَةُ: ایک مرتبہ کی خوراک۔
الْوَجَمَةُ: ننگ وعار۔
الْوَجِیْمُ مِنَ الْاَیَّامِ: سخت گرم دن۔
وَجَنَ یَجِنُ وَجْنًا بِالشَّیْئِ: پھینکنا۔ الْوَتَدَ: کھونٹی ٹھونکنا بِهِ الْاَرْضَ: زمین پر پٹکنا الْقَصَّارُ الثَّوْبَ: دھوبی کا کپڑے کو پچھوڑنا۔
وَجَّنَ الْجِلْدَ: کھال کو نرم ہونے کیلئے کوٹنا۔
تَوَجَّنَ: ذلیل ہونا۔ فروتنی کرنا۔
الْوَجْنَةُ والْوِجْنَةُ والْوُجْنَةُ والْوَجَنَةُ والْوَجِنَةُ والْاَجْنَةُ والْاِجْنَةُ والْاُجْنَةُ رخسارہ میں اُبھری ہوئی جگہ۔ ج وَجَنَاتٌ۔
الْوَجْنُ والْوَجَنُ والْوَاجِنُ: پتھریلی سخت زمین۔
الْوَجِیْنُ: وادی کا کنارہ۔ سامنے کی قدرے اونچی اور پتھریلی زمین ج وُجُنٌ۔

الاَوْجَن. سخت پہاڑ۔ بڑے رخساروں والا۔ مؤنث وَجْنَاءُ. نَاقَةٌ وَجْنَاءُ: سخت اُونٹنی۔

المُوَجَّن. بڑے رخساروں والا۔ بہت گوشت والا موٹا۔

المِيجَنَة. موگری۔ ج مَيَاجِن و مَوَاجِن.

المَوْجُوْن مع. شرمندہ۔

المَوْجُوْنَة. دلہن کا آراستہ کمرہ۔

وَجَهَ يَجِهُ وَجْهًا فُلَانًا: مُنہ پر مارنا اور رد کرنا۔ لوگوں کے نزدیک وجاہت میں بڑھ جانا۔

وَجُهَ يَوْجُهُ وَجَاهَةً. وجیہ ہونا۔ صاحب وجاہت ہونا۔

وَجَّهَ اِلٰى فُلَانٍ: کسی کے پاس جانا۔ ہٗ اِلٰى فُلَانٍ: کسی کے پاس بھیجنا ہٗ الْاَمِيْرُ: باعزت بنانا وَجَّهَ الشَّئَ: کسی طرف پھیر دینا۔ القَوْمُ الطَّرِيْقَ: راستہ پر چلنا اور نشان واضح کرنا۔ لِعَبْدِہٖ: غلام سے اپنے مرنے کے بعد آزادی کیلئے کہنا المَطَرُ الْاَرْضَ: ایک روش کی بارش ہونا۔ سطح زمین کو صاف کر دینا اور نشان ڈال دینا الرِّيْحُ الْحَصٰى: ہوا کا کنکریوں کو اڑانا المَيِّتَ: میت کو قبلہ رو کرنا۔

اَوْجَهَ اِيْجَاهًا الرَّجُلَ: وجیہ بنانا۔ وجیہ پانا۔ رد کرنا۔

وَاجَهَهٗ وِجَاهًا و مُوَاجَهَةً: رُو در رُو مقابلہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "لَقِيَهٗ مُوَاجَهَةً و وِجَاهًا" اس نے اس سے رُو در رُو ملاقات کی۔

تَوَجَّهَ اِلَيْهِ: متوجہ ہونا اور قصد کرنا الْجَيْشُ: شکست کھانا الشَّيْخُ: بڈھا ہونا۔

تَوَاجَهَ الرَّجُلَانِ او المَنْزِلَانِ: ایک دوسرے کے مقابل ہونا۔

اِتَّجَهَ اِلَيْهِ: متوجہ ہونا لَهٗ رَأْیٌ: خیال سوجھنا۔

الوَجْه. چہرہ۔ ج اَوْجُهٌ و وُجُوْهٌ و اُجُوْه.

وَجْهُ الثَّوْبِ ونَحْوِہٖ: کپڑے وغیرہ کا سامنے کا پہلو۔ وَجْهُ الدَّهْرِ: زمانہ کا اوّل۔ کہا جاتا ہے "كَانَ ذٰلِكَ عَلٰى وَجْهِ الدَّهْرِ" یہ زمانے کے شروع میں تھا۔

الوَجْه. مص۔ جانب۔ قصد و نیت جس عمل وغیرہ کی طرف انسان متوجہ ہو۔ عزت و مرتبہ وَجْهُ الْكَلَامِ: مقصود کلام۔ رضامندی۔ کہا جاتا ہے "فَعَلَ ذٰلِكَ لِوَجْهِ اللّٰهِ" اس نے اس فعل کو اللہ کی رضامندی کیلئے کیا۔ "وَضَرَبَ وَجْهَ الاَمْرِ و عَيْنَهٗ" اس نے کام کی اچھی تدبیر کی۔ "وَمَضٰى عَلٰى وَجْهِهٖ" وہ لاپروائی سے گزر گیا اور "اِبْيَضَّ وَجْهُهٗ و بَيَّضَ اللّٰهُ وَجْهَهٗ" اس وقت کہا جاتا ہے جبکہ کوئی فعل محمود کرے اور اسی طرح اِسْوَدَّ وَجْهُهٗ وَسَوَّدَ اللّٰهُ وَجْهَهٗ" اس وقت بولا جاتا ہے جبکہ فعل مذموم کرے ج وُجُوْهٌ: سردار قوم اور کہا جاتا ہے "رَجُلٌ وَجْهٌ" یعنی صاحب عزت و مرتبہ مرد۔

الوَجْه: نوع و قسم جیسے "الْكَلَامُ فِيْهِ عَلٰى وُجُوْهٍ عَلٰى اَرْبَعَةِ وُجُوْهٍ. وَلَيْسَ لِكَلَامِكَ وَجْهٌ" یعنی تمہارے کلام کیلئے صحت کی کوئی صورت نہیں "وَالْوَجْهُ اَنْ يَكُوْنَ كَذَا" یعنی ظاہری قصد ہے کہ ایسا ہو "وَلِهٰذَا الْقَوْلِ وَجْهٌ" یعنی اس قول کے لیے ماخذ ہے "وَفُلَانٌ اَحْسَنُ الْقَوْمِ وَجْهًا" فلاں قوم کے لحاظ سے بہتر حال میں ہے اس لیے کہ عموماً حسن ظاہر حسن باطن پر دلالت کرتا ہے "وَصَرَفَ الشَّئَ عَنْ وَجْهِهٖ" اس نے چیز کو اس کے طریقے سے پھیر دیا "وَرَجُلٌ ذُوْ وَجْهَيْنِ" جبکہ ضمیر کے خلاف ظاہر کرے۔

الوَجْه و الوُجْه. تھوڑا پانی۔

الوِجْه و الوُجْه. جانب۔ گوشہ۔

الوَجْه و الوُجْه. صاحب عزت و مرتبہ۔

الجِهَة و الجُهَة و الجِهَةُ ج جِهَات و جُهَات وُجْهَات و الوُجْهَة و الوِجْهَة. جانب۔ گوشہ جس کی طرف تم توجہ کرو۔ اور کہا جاتا ہے "ضَلَّ وِجْهَةَ اَمْرِہٖ" وہ اپنے مقصد سے نکل گیا۔

الوَجَاهَة. مص۔ مرتبہ۔ عزت۔ حرمت۔ کہا جاتا ہے "لَهٗ وَجَاهَةٌ عِنْدَ النَّاسِ" اس کی لوگوں کے نزدیک عزت و حرمت ہے۔

التَّوْجِيْه. مص. فِيْ عِلْمِ العَرُوْضِ: روی مقید کے قبل کے حرف کی حرکت کا اختلاف۔ روی مطلق اور تاسیس کا درمیان۔ کہا جاتا ہے "هُمْ وِجَاهُ اَلْفٍ" وہ ایک ہزار کے قریب ہیں۔ کہا جاتا ہے وَجَاهَهٗ و وِجَاهَهٗ و وُجَاهَهٗ و تِجَاهَهٗ و تُجَاهَهٗ و تَجَاهَهٗ. سامنے۔ مقابل اور کہا جاتا ہے "قَعَدُوْا تُجَاهَهٗ و وُجَاهَهٗ" وہ لوگ اس کے سامنے بیٹھے۔

الوَجِيْه. سردار قوم۔ آبرو والا۔ مرتبہ والا ج وُجَهَاءُ. مؤنث وَجِيْهَةٌ ج وَجِيْهَات و وَجَائِهُ الوَجِيْهُ مِنَ الْاَكْسِيَةِ: دو رخی چادر۔ الوجيه: پاؤں کے بل پیدا ہونے والا بچہ۔

الوَجِيْهَة. وجیہ کا مؤنث ایک قسم کا دو رخہ مہرہ جس میں صورت نظر آتی ہے اور بسا اوقات اس کو نظر بد سے بچنے یا حصول عزت کے لیے گردن میں لٹکاتے ہیں۔

الْاَوْجَه. اسم تفضیل۔ کہا جاتا ہے "هُوَ اَوْجَهُ قَوْمِهٖ" وہ اپنی قوم میں زیادہ مرتبہ والا ہے۔ کہا جاتا ہے نَظَرُوْا اِلَیَّ بِاُوَيْجِهِ سُوْءٍ یعنی انہوں نے مجھ کو بُری نظر سے دیکھا۔ اُوَيْجِه. اَوْجُہ جمع وَجْہ کی تصغیر ہے۔

المُوَجَّه. مرتبہ والا مِنَ الْكِسَاءِ: دو رُخی چادر۔ شَئٌ مُوَجَّهٌ: ایک روش پر بنی ہوئی چیز۔

المُوَاجَهَة. مص۔ کسی کا کلام یا چہرے سے استقبال کرنا۔

وَجِيَ يَجِيْ وَجْيًا الرَّجُلُ: ناکارہ و نکما پانا۔

وَجِيَ يَوْجٰى وَجًى و تَوَجَّى الْمَاشِيْ: ننگے پاؤں ہونا یا قدم گھسنا۔ صفت وَجٍ و وَجِی. مؤنث وَجِيَةٌ و وَجْيَاء.

اَوْجَى اِيْجَاءً. الرَّجُلَ: پاؤں گھسانا۔ دینا عَلَيْهِ. بخل کرنا عَنْ كَذَا: اعراض کرنا الشَّئَ: دور کرنا فُلَانًا: حاجت سے ہٹا دینا۔ کہا جاتا ہے "اَوْجَاهُ عَنْهُ" اس نے اس کو اس سے

ہٹادیا "وَاَوْجَيْتُ عَنْكُمْ ظُلْمَ فُلَانٍ" میں نے تم سے فلاں کے ظلم کو دور کر دیا۔ **اَوْجَى الرَّجُلُ**: حاجت کیلئے آنا اور ناکام واپس ہونا اور کہا جاتا ہے "سَأَلَ حَاجَةً فَاَوْجَى" اس نے حاجت کا سوال کیا اور محروم رہا۔

**الوِجَاءُ**۔ چھوٹی بوری۔ ج اَوْجِيَةٌ۔

**الوَجِيُّ**۔ نکمانا کارہ۔

**وجح يَوْجَحُ وجحا به**: پناہ لینا۔

**اَوْجَحَهُ**۔ پناہ دینا۔

**الوَجح**۔ جائے پناہ۔

**وَحَدَ يَحِدُ وَحْدًا و وَحْدَةً وحِدَةً و وُحُوْدًا و وَحُدَ يَحِدُ وَحَادَةً و وُحُوْدَةً** اکیلا ہونا۔ صفت وَحِيْدٌ۔

**وَحَّدَهُ تَوْحِيْدًا وَاَحَّدَهُ**۔ ایک بنانا وَحَّدَ اللّٰهُ تَعَالٰى: ایک اللہ تعالی پر ایمان لانا۔ یکتا کہنا لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کہنا۔

**اَوْحَدَهُ اِيْحَادًا**۔ اکیلا چھوڑ دینا۔ یکتا جاننا اَوْحَدَهُ لِلْاَعْدَاءِ: چھوڑ دینا۔ اَوْحَدَتِ الشَّاةُ بکری کا ایک بچہ جننا۔ صفت مُوْحِد۔

**تَوَحَّدَ**۔ تنہا باقی رہنا برَاْيِهِ: اپنی رائے میں اکیلا رہنا۔ تَوَحَّدَهُ بِالْفَضْلِ: کسی پر مہربانی کرنا اور دوسرے کی طرف سپرد نہ کرنا۔

**اِتَّحَدَ الشَّيْئَانِ**: ایک ہونا الشَّيْءُ بِالشَّيْءِ: ایک چیز کا دوسری چیز سے گھل مل جانا القَوْمُ: متفق ہونا۔

**الوَحْد**۔ مص۔ کہا جاتا ہے "رَاَيْتُهُ وَحْدَهُ اَوْ جَاءَ وَحْدَهُ" میں نے اس کو اکیلا دیکھا یا وہ اکیلا آیا۔ مصدر ہونے کی وجہ سے اس کا تثنیہ جمع نہیں آتا اور یہ حالیت کی وجہ سے بتقدیر منفرداً منصوب ہے اور بعضوں کے نزدیک اسم متمکن ہے کہا جاتا ہے "جَلَسَ وَحْدَهُ وَعَلٰى وَحْدِهِ و عَلٰى وَحْدِهِمَا و حَدَيْهِمَا و وَحْدِهِمْ" اور بعضوں کے نزدیک اس کی اضافت صرف فُلَانٌ نَسِيْجُ وَحْدِهِ بصورت مدح اور عُيَيْرُ وَحْدِهِ یا جُحَيْشُ وَحْدِهِ بصورت ذم میں ہوتی ہے اور کبھی رُجَيْلُ وَحْدِهِ بھی کہتے ہیں۔ رَجُلٌ وَحَدٌ: تنہا مرد۔ اَجِيْرُ لَوْحِدِ: اجیر خاص۔

**الوَاحِدَانِيُّ**۔ اکیلا۔

**الوَحْدَانِيَّةُ**۔ اکیلا ہونے کی حالت۔

**اَلْوَحْدَةُ الْفَلَكِيَّةُ**: زمین کی سورج سے دوری کی مسافت جو کہ مساوی: (...۱۴۹۵ کلومیٹر) ہے۔

**الحِدَة**۔ س۔ کہا جاتا ہے "بَقِيَ عَلٰى حِدَتِهِ" وہ تنہا باقی رہا۔ "وفَعَلَهُ عَلٰى ذَاتِ حِدَتِهِ وَمِنْ ذَاتِ حِدَتِهِ وَمِنْ ذِيْ حِدَتِهِ" اس نے اس کو خود بخود بغیر کسی کی مدد و رائے کے کیا۔

**الوَحْدَة**۔ س۔ تنہائی۔

**الوَحْد والوَحِد**۔ اکیلا۔ مؤنث وَحْدَةٌ و وَحِدَةٌ۔

**الاَحَد**۔ اکیلا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ اَحَدٌ" اکیلا مرد۔ اس کی اصل وَحَدٌ ہے واؤ کو ہمزہ سے بدل دیا گیا ہے "الاَحَد" لاثانی۔ بے نظیر۔ اور لفظ احد دو موقعوں پر واحد کا مرادف ہے۔ ایک باری تعالی کی صفت میں کہا جاتا ہے "هُوَ الوَاحِدُ و هُوَ الاَحَدُ" اور اس معنی کے لحاظ سے باری تعالی کے علاوہ کسی دوسرے کی صفت واقع نہیں ہوتا۔

دوسرے اسماء عدد میں جیسے اَحَدٌ و عِشْرُوْنَ و وَاحِدٌ و عِشْرُوْنَ۔ اور لفظ اَحَد مذکر کیلئے آتا ہے کبھی مؤنث کیلئے بھی اطلاق ہوتا ہے جیسے "لَسْتُنَّ كَاَحَدٍ مِنَ النِّسَاءِ" اس وقت شَيْءٌ کے معنے میں ہے اور احد کی تانیث احدیٰ ہے۔ اور اس کا استعمال دوسرے کے ساتھ مل کر ہوتا ہے جیسے اِحْدٰى و عِشْرُوْنَ و اِحْدٰى عَشْرَةَ و اِحْدٰى بَنَاتِ طَبَقٍ: مصیبت۔ سانپ اور کہا جاتا ہے "هُوَ اِبْنُ اِحْدَاهَا" وہ شریف ماں باپ والا ہے (آدمی ہو یا اونٹ) ضمیر امہات کی طرف راجع ہے۔ يَوْمُ الاَحَدِ اتوار کا دن۔ ج آحَاد۔

**الوَاحِد**۔ ایک مؤنث وَاحِدَةٌ۔ تثنیہ وَاحِدَانِ ج وَاحِدُوْنَ۔ لاثانی۔ کہا جاتا ہے "هُوَ وَاحِدُ قَوْمِهِ" وہ اپنی قوم میں لاثانی ہے یعنی علم و فضیلت وغیرہ میں بڑھا ہوا ہے ج وُحْدَان و اُحْدَان اور وَاحِدٌ کا استعمال اَحَدٌ کے معنی میں ہے یعنی یکتا و لاثانی ہے۔ اسماء حسنی میں اسی معنی کے لحاظ سے ہے اور کبھی عدد کی صفت میں آتا ہے جیسے اَلْفٌ وَاحِدٌ وعَشَرَةٌ وَاحِدَةٌ۔

**الوَحِيْد**۔ اکیلا۔

**الاَوْحَد**۔ واحد سے صفت کا صیغہ ہے اور اسی سے ہے "اللّٰهُ الاَوْحَدُ" یعنی اللہ وحدانیت والا ہے اور کہا جاتا ہے "هُوَ اَوْحَدُ اَهْلِ زَمَانِهِ" وہ اپنے زمانے والوں میں بے نظیر ہے ج اُحْدَان۔ وَلَسْتُ فِيْ هٰذَا الاَمْرِ بِاَوْحَدٍ" میں اس کام میں اکیلا نہیں ہوں اور مؤنث کیلئے وَحْدَاءُ کا صیغہ نہیں آتا۔

**وُحَادَ و اُحَادَ و مَوْحَدَ**۔ ایک ایک واحد واحد سے معدول ہے۔ تم کہتے ہو "جَاءُوْا وُحَادَ وَاُحَادَ و مَوْحَدَ" لوگ ایک ایک کر کے آئے اور ایسا ہی مؤنث کیلئے بھی۔ اور یہ عدل اور وصفیت کی وجہ سے غیر منصرف ہیں۔

**التَّوْحِيْد**۔ س۔ باری تعالی کی وحدانیت کا اعتقاد۔

**الاِتِّحَادُ اَوِالْجِسْمُ الْمُرَكَّبُ**: (کیمیا) دو یا دو سے زیادہ بسیط جسموں کے ذرات کے درمیان نسبۃ تامہ کے ساتھ مضبوط ترکیب کا نتیجہ۔ جیسے پانی آکسیجن اور ہیڈروجن سے مرکب ہے۔ اور یہ مرکب جسم اپنے مرکبات سے مکمل مختلف ہوتا ہے۔

**الاِتِّحَادِي**: کام کرنے والوں کی تنظیم کا رکن سیاسی اتحاد کا ماہر الاِتِّحَادِيَّةُ: اتحاد کی صفت۔ مزدوروں کی یونین۔

**المُوَحِّد**۔ فا۔ اللہ کی وحدانیت کا معتقد۔

**المُوَحَّد مِنَ الحُرُوْف**: ایک نقطہ والا حرف جیسے ب۔

**المِيْحَاد**۔ اکیلا ٹیلہ۔ ج مَوَاحِيْد۔

**وَحِرَ يَحِرُ و يَوْحَرُ و يَيْحَرُ و حَرًا عَلَيْهِ**۔ سخت غضبناک ہونا اور کینہ رکھنا۔ صفت وَحِرٌ۔

وَحِرَ يَوْحَرُ وَحَرًا و وَحِرَةً چھپکلی کے مانند ایک زہریلا جانور۔ زہر آلود چیز کو کھانا یا پینا اور زہر کا اثر کرنا الطَّعَامُ وحرہ سے زہر آلود ہونا۔ صفت وَحِرٌ

اَوْحَرَهٗ غیظ و غضب میں ڈالنے والی باتیں سنانا۔ اَوْحَرَتِ الْوَحَرَةُ الطَّعَامَ زہر آلود کر دینا کہ جس کے کھانے والے کو قے آنے لگے یا پیٹ چلنے لگے۔

الْوَحْرُ کینہ۔ سخت غضب۔ خیانت۔

الْوَحَرُ مص۔ غصہ۔ کینہ۔ سینہ کی سوزشیں۔

الْوَحَرَةُ چھپکلی کے مانند ایک چھوٹا سا جانور جس کے متعلق مشہور ہے کہ جس چیز پر چلتا ہے وہ زہر آلود ہو جاتی ہے۔ پستہ قد عورت یا اُونٹ ج وَحَرٌ. اِمْرَأَةٌ وَحَرَةٌ سیاہ رنگ کی بدصورت عورت یا سرخ رنگ کی پستہ قد عورت۔

وَحَشَ يَحِشُ وَحْشًا بِثَوْبِهٖ اَوْ سِلَاحِهٖ: کپڑا یا ہتھیار بھاگنے میں خوف کی وجہ سے پھینک دینا۔

اَوْحَشَ اِيحَاشًا الْمَكَانُ: ویران ہونا۔ الْمَكَانَ: خالی پانا۔ الرَّجُلُ بھوکا ہونا۔ بے توشہ ہونا۔ الرَّجُلَ وحشت محسوس کرنا۔

تَوَحَّشَ وحشی کے مانند ہونا۔ بھوک کی وجہ سے پیٹ خالی ہونا۔ کپڑے پھینکنا الْمَكَانُ ویران ہونا۔

اِسْتَوْحَشَ وحشت محسوس کرنا مِنْهُ مانوس نہ ہونا الْمَكَانُ ویران ہونا۔

الْوَحْشُ مص۔ جنگلی جانور۔ ج وُحُوشٌ و وُحْشَانٌ واحد وَحْشِيٌّ. حِمَارٌ وَحْشٌ وحِمَارٌ وَحْشِيٌّ: جنگلی گدھا۔ وَبَقَرُ الْوَحْشِ: نیل گائے۔ کہا جاتا ہے "مَكَانٌ وَحْشٌ" ویران و خالی جگہ "وَمَشَى فِي الْاَرْضِ وَحْشًا" وہ تنہا گیا "وَبَاتَ وَحْشًا" اس نے بھوکے رات گزاری۔ اور جمع کی صورت میں تم کہو گے "هُمْ اَوْحَاشٌ" اور کہا جاتا ہے "هُوَ مِنْ وَحْشِ النَّاسِ" وہ سفلہ لوگوں میں سے ہے۔

الْوَحْشَةُ تنہائی۔ تنہائی کی وجہ سے خوف یا طبیعت کا منقبض ہونا۔ غم۔ بے تعلقی۔ دوستی۔ محبت کی دوری۔ ویران زمین۔

الْوَحْشِيُّ وحش کا واحد۔ لوگوں سے بدکنے والا۔ ہر چیز کا دایاں پہلو مِنَ الْقَوْسِ کمان کی پشت الْوَحْشِيُّ مِنَ التِّينِ وَ نَحْوِهٖ: جنگلی انجیر۔

الْوَحْشِيَّةُ وحشی کا مؤنث تیز ہوا جو کپڑوں میں داخل ہو جائے۔

الْوَحِيشُ جنگلی جانور۔ الْجَانِبُ الْوَحِيشُ دایاں پہلو۔

الْوَحْشَانُ غمگین۔ ج وَحَاشَى.

اَرْضٌ مَوْحُوشَةٌ جنگلی جانوروں والی زمین۔

وَحَفَ يَحِفُ وَحْفًا الْبَعِيرُ اَوِ الرَّجُلُ: زمین پر گر پڑنا۔ بیٹھنا مِنْهُ قریب ہونا اِلَيْهِ توجہ کرنا اِلَى كَذَا تیز چلنا۔

وَحِفَ يَوْحَفُ وَحَفًا وَ وَحُفَ يَوْحُفُ وَحَافَةً وَ وُحُوفَةً الشَّعْرُ اَوِ النَّبَاتُ: گنجان ہونا۔

وَحَّفَ تیز چلنا۔ زمین پر گر پڑنا فُلَانًا: ڈنڈے سے مارنا۔

اَوْحَفَ اِيحَافًا تیز چلنا۔ جلدی جانا۔

الْوَحْفُ مص۔ خوبصورت گنجان کالے بال۔ تازہ گھاس (والوَاحِفُ) مِنَ الْاَجْنِحَةِ: بہت پروں والا بازو۔

الْوَحْفُ مص۔ خوبصورت گنجان بال۔

الْوَحْفَةُ وحف کا اسم مرۃ۔ کالا پتھر۔ گول۔ بلند کالی زمین۔ آواز۔ ج وِحَافٌ.

الْوَحْفَاءُ مِنَ الْاَرَاضِي وہ زمین جو سنگستان نہ ہو اور اس میں کالے پتھر ہوں۔ سرخ زمین۔ ج وَحَافَى.

الْمَوْحِفُ اُونٹوں کے بیٹھنے کی جگہ ج مَوَاحِفُ.

الْمِيحَافُ مِنَ النُّوقِ ہمیشہ اپنے تھان پر رہنے والی اُونٹنی۔ ج مَوَاحِيفُ.

بَعِيرٌ مُوحِفٌ دُبلا اُونٹ۔

وَحِلَ يَوْحَلُ وَحَلًا و مَوْحَلًا کیچڑ میں پڑنا۔

اَوْحَلَهٗ کیچڑ میں ڈالنا هٗ شَرًّا برائی میں پھنسا دینا۔

وَاحَلَهٗ مُوَاحَلَةً کیچڑ میں گھسنے میں مقابلہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "وَاحَلَهٗ فَوَحَلَهٗ" اس نے کیچڑ میں گھسنے میں مقابلہ کیا اور غالب رہا۔

اِتَّحَلَ اِتِّحَالًا فِي يَمِينِهٖ قسم کھانے میں استثناء کرنا۔

تَوَحَّلَ کیچڑ سے لت پت ہونا (وَاسْتَوْحَلَ) الْمَكَانُ کیچڑ والی ہونا۔

الْوَحْلُ بِالتَّسْكِينِ وحل میں ایک ردی لغت۔

الْوَحَلُ کیچڑ۔ ج اَوْحَالٌ و وُحُولٌ.

الْوَحِلُ کیچڑ میں لت پت۔

الْمَوْحَلُ کیچڑ کی جگہ۔ کیچڑ میں گرنا۔ یہ وَحِلَ سے اسم ہے۔

وَحِمَتِ الْمَرْأَةُ تَحِمُ و تَوْحَمُ وَحَمًا و تَوَحَّمَتْ حاملہ ہونے کی وجہ سے بعض چیزوں کے کھانے کا خواہش مند ہونا۔ کھانے کی خواہش بدل جانا یا کم ہو جانا۔ صفت وَحْمَى ج وِحَامٌ و وَحَامَى اور (ا،) سے مثال ہے۔ "وَحْمَى وَلَا حَبَلَ" اس لالچی کے متعلق بولتے ہیں جو بغیر ضرورت کے بہت سوال کرے۔

وَحِمَ الشَّيْءَ خواہش کرنا۔

وَحَمْتُ وَحْمَهٗ ارادہ کرنا۔

وَحَّمَ الْحُبْلَى حاملہ کو خواہش کے مطابق کھلانا لَهَا حاملہ کی خواہش کے مطابق ذبح کرنا یا پیش کرنا۔

الْوَحَمُ مص۔ حاملہ کی خواہش۔ پرندہ کی پھڑ پھڑاہٹ اور کہا جاتا ہے "لَيْلَةٌ ذَاتُ وَحَمٍ" بہت گرم رات۔

الوِحَامُ والوَحَامُ حاملہ کی خواہش۔

الْوَحِيمُ بہت گرم دن۔

وَحَنَ يَحِنُ وَ وَحِنَ يَوْحَنُ وَحْنًا و وَحْنَةً. عَنْ فُلَانٍ کینہ رکھنا۔

تَوَحَّنَ. ذلیل ہونا۔ ہلاک ہونا۔ بڑے پیٹ والا ہونا۔
اَلْوَحْنَة. اسم مرۃ۔ پھسلانے والی کیچڑ۔
وَحْوَحَ. آواز گلوگرفتہ نکالنا۔ سخت سردی کی وجہ سے ہاتھوں میں پھونکنا اور اُح اُح یا حو حو کہنا۔
تَوَحْوَحَ. الظَّلِیْمُ فَوْقَ الْبَیْضِ: شتر مرغ کا انڈوں پر شیفتگی ظاہر کرنا۔
اَلْوَحْوَح والوَحْوَاح. قوی۔ کتا۔ آواز نکالنے والا۔ اَلْوَحْوَح: جلد باز تیز آدمی۔ ہلکا پھلکا آدمی۔ ج وَحَاوِح. اَلْوَحْوَاح: سردار اور رئیس ج وَحَاوِیْح.
وَحٰی یَحِی وَحْیًا اِلٰی فُلَانٍ: اشارہ کرنا۔ پیغامبر بھیجنا اِلَیْهِ او وَحٰی اِلَیْهِ کَلَامًا: چپکے سے گفتگو کرنا یا دوسروں سے پوشیدہ بات کہنا اللّٰهُ فِیْ قَلْبِهٖ کَذَا: دِل میں ڈالنا الْکِتَابَ: لکھنا الذَّبِیْحَةَ: جلدی سے ذبح کرنا (وَحْیًا و وَحِیًّ و وَحَاً وَتَوَحّٰی) جلدی کرنا۔
اَوْحٰی اِیْحَاءً اِلٰی فُلَانٍ: اشارہ کرنا۔ دوسروں سے چھپا کر بات کہنا۔ برانگیختہ کرنا اللّٰهُ اِلَیْهِ بِکَذَا: وحی بھیجنا الْکِتَابَ: لکھنا نَفْسُهٗ: خوفزدہ ہونا الرَّجُلُ: محتاجی کے بعد بادشاہ ہونا الْقَوْمُ: چلانا الْعَمَلَ: جلدی کرنا الدَّوَاءُ الْمَوْتَ: جلدی موت واقع کرنا۔
وَحّٰی تَوْحِیَةً. ذَبِیْحَتَهٗ: جلدی ذبح کرنا۔
وَحَّاهُ: جلدی کرنا۔ کہا جاتا ہے "وَحیّ الدَّوَاءُ الْمَوْتَ" دوا نے فوراً موت واقع کی۔
تَوَاحٰی تَوَاحِیًا الْقَوْمُ: بعض کا بعض کے ساتھ جلدی کرنا۔
اِسْتَوْحَاهُ. پکارنا۔ جلدی کرانا ہٗ الشَّیْئَ: دریافت کرنا۔
اَلْوَحْیُ. مس۔ لکھا ہوا۔ پیغام۔ ہر وہ چیز جو دوسرے کو معلوم ہونے کیلئے تم پیش کرو۔ پھر غالب طور پر انبیاء علیہم السلام کے پاس اللہ تعالیٰ کی طرف سے جو القاء ہو اس پر استعمال ہونے لگا جس کی وحی ہو (والوَحَاۃ) آواز۔
اَلْوَحٰی. مس۔ آواز۔ جلدی۔ بڑا سردار۔ بادشاہ۔ آگ ج وُحِیٌّ اور جلدی کرانے کے لیے بولا جاتا ہے "اَلْوَحیَ الْوَحیَ" والوَحَاكَ الوَحاكَ" یعنی سبقت کرو سبقت کرو۔
اَلْوَاحِیُّ. فا۔ ج وَاحُوْن ووُحَاۃ.
اَلْوَحِیُّ. بہت جلدی۔ کہا جاتا ہے "مَوْتٌ وَحِیٌّ" جلدی کی موت۔ "وَذَکَاۃٌ وَحِیَّةٌ" جلدی کا ذبح۔
اَلْاَوْحٰی. زیادہ تیز۔ کہا جاتا ہے "اَلْقَتْلُ بِالسَّیْفِ اَوْحٰی" تلوار سے قتل جلدی واقع ہوتا ہے۔
وَخَدَ یَخِدُ وَخْدًا ووَخِیْدًا ووَخَدَانًا الْبَعِیْرُ: اونٹ کا تیز دوڑنا اور ٹانگوں کو شتر مرغ کی طرح ڈالنا۔ صفت وَاخِدٌ و وَخُوْدٌ و وَخَّادٌ.
اَلْوَخْد. وَخَد کا اسم ج وُخُوْد.
وَخَزَہٗ یَخِزُہٗ وَخْزًا. چبھونا ہٗ الشَّیْبُ: سر کے بالوں کا کھچڑی ہونا فُلَانٌ: شہد کا ثرید بنانا۔
اَلْوَخْز. مس۔ ہر چیز کا تھوڑا۔ اور کہا جاتا ہے "جَاؤُا وَخْزًا وَخْزًا" چار چار آئے۔
اَلْوَخِیْز. شہد کا ثرید۔
وَخُشَ یَوْخُشُ وُخُوْشَةً ووَخَاشَةً ووُخُوْشًا الشَّیْئُ: نکما اور ردی ہونا رَاسُ الْکَبْشِ: خشک ہونا اور سکڑنا۔
وَخَّشَ الشَّیْئَ: نکما و ردی کرنا الْعَطِیَّةَ: کم دینا۔
اَوْخَشَ لَهٗ بالْعَطِیَّةِ: کم دینا فِیْ عِرْضِهٖ بے عزتی کرنا الشَّیْئَ: خلط ملط کرنا۔
اَلْوَخْش. ہر چیز کا ردی۔ کمینے لوگ۔ لفظ واحد ہی جمع مذکر مؤنث سب کیلئے مستعمل ہے اور کبھی وِخَاش واَوْخَاش جمع آتی ہے۔
وَخَصَ یَخِصُ وُخُوْصًا. حرکت کرنا۔
اَوْخَصَ اِیْخَاصًا فُلَانٌ لِیْ بِعَطِیَّةٍ: کم دینا۔
وَخَصَ یَخِصُ وَخْصًا فُلَانًا بِالرُّمْحِ نیزہ چبھونا ہٗ الشَّیْبُ: بڑھاپے کا سر کے بالوں کو کھچڑی کر دینا۔
اَلْوَخِیْص. نیزہ زدہ۔
وَخَطَ یَخِطُ وَخْطًا فُلَانًا بِالرُّمْحِ: نیزہ مارنا وَخَطَهٗ بِالسَّیْفِ: دُور سے تلوار سے کوچنا۔
ہٗ الشَّیْبُ: سر کے بالوں کا کھچڑی ہونا۔
وَخَطَ فِی الْبَیْعِ: کبھی فائدہ کبھی نقصان اٹھانا۔
وُخِطَ. سر کے بالوں کا کھچڑی ہونا۔
اَلْوَخَّاط. تیز اور کشادہ قدم چلنے والا۔ شتر مرغ یا اونٹ۔ طَعْنٌ او رُمْحٌ وَخَّاطٌ: پار ہونے والا نیزہ۔
اَلْمِیْخَط. پار ہونے والا۔
وَخَفَ یَخِفُ وَخْفًا السَّوِیْقَ: ستو گوندھنا اور لیس دار بنانا السَّوِیْقُ: ستو گوندھا ہوا اور لیس دار ہونا الرَّجُلَ: بدگوئی کرنا۔ برائی سے یاد کرنا۔
وَخَّفَ و اَوْخَفَ السَّوِیْقَ: ستو گوندھنا اور لیس دار بنانا اور اسی سے عرب کا قول ہے "اِنَّهٗ لَیُوْخِفُ فِی الطِّیْنِ" اس احمق کے لیے بولتے ہیں جو خود اپنے ہی قول کو نہیں جانتا۔
اِتَّخَفَتْ رِجْلُهٗ: پاؤں کا پھسلنا۔
اَلْوَخْفَة. اسم مرۃ۔ خریطہ کے مانند چمڑے کا تھیلا۔
اَلْوَخِیْفَة. ستو وغیرہ جو گوندھا جائے۔
اَلْمُوْخِف. بیوقوف۔
اَلْمِیْخَف. ستو گوندھنے کا برتن۔
وَخُمَ یَوْخُمُ وَخَامَةً و وُخُوْمَةً وُخُوْمًا الْمَکَانُ او الطَّعَامُ: مضر صحت یا ناقابل ہضم ہونا۔
وَخِمَهٗ یَخِمُهٗ و خَمًا. زیادہ بدہضمی والا ہونا۔ وَخِمَ یَوْخَمُ وَخَمًا واتَّخَمَ. مِنْ و عَنْهُ. بدہضمی ہونا۔
وَاخَمَهٗ مُوَاخَمَةً فَوَخَمَهٗ (ض) وَخْمًا بدہضمی میں مقابلہ کرنا اور غالب آنا۔
اِتَّخَمَهٗ اِتِّخَامًا الطَّعَامُ: بدہضمی میں مبتلا

وَشَزَ يَشِزُ وَشْزًا ۔ جلدی کرنا۔
تَوَشَّزَ لِلشَّرِ: آمادہ برائی ہونا۔
الوَشْزُ والوَشَزُ ۔ جلدی۔ بلند مکان جس کی پناہ لی جائے۔ سختی زندگانی ج اَوْشَاز.
الوَشِيْزَة بہت بھرا ہوا تکیہ ج وَشَائِز.
وَشَظَ يَشِظُ وَشْظًا العَظْمَ: ہڈی کا ٹکڑا توڑنا الفَاسَ: کلہاڑے میں پچر لگا کر سوراخ تنگ کرنا القَوْمُ اِلَيْنَا: کم لوگوں کا آ کر ملنا۔
الوَشِيْظ ۔ تابع ۔ حلیف ۔ قوم میں اجنبی آدمی ملا ہوا۔ خسیس۔ مختلف النسل لوگ۔ ج اَوْشَاظ (والوَشِيْظَة) لکڑی کا ٹکڑا جس سے پیالہ کو جوڑیں۔ کہا جاتا ہے "هُمْ وَشِيْظَةٌ فِيْ قَوْمِهِمْ" وہ لوگ اپنی قوم میں فرومایہ ہیں۔ اور ایسا ہی "هُوَ وَشِيْظَةٌ فِيْهِمْ" ج وَشَائِظ
وَشَعَ يَشَعُ وَشْعًا الشَّئَ: ملانا القُطْنَ: رُوئی کو لپیٹنا وَشْعًا ووُشُوْعًا) الجَبَلَ وفِيْهِ: پہاڑ پر چڑھنا البَقْلَةَ: پھولدار ہونا الشَّئُ: بلند ہونا۔
وَشَّعَ القُطْنَ: روئی دھننے کے بعد لپیٹنا الثَّوْبَ: کپڑے پر نقش و نگار کرنا الشَّيْبُ رَاسَهٗ: سر میں سفیدی چھا جانا الشَّئَ فِي الشَّئِ: داخل ہونا وَشَّعُوْا عَلٰی كَرْمِهِمْ او بُسْتَانِهِمْ باغ میں باڑ لگانا۔
اَوْشَعَ البَقْلُ او الشَّجَرُ: سبزی یا درخت کا پھول دار ہونا۔
تَوَشَّعَ الشَّئُ: پراگندہ ہونا فِي الجَبَلِ پہاڑ میں دائیں بائیں جانا الشَّيْبُ رَاسَهٗ سر میں سفیدی چھا جانا تَوَشَّعُوْا الضُّيُوْفَ: ہر ایک کا مہمانوں کی ایک جماعت کو اپنے گھر لے جانا۔
تَوَشَّعَ بِهٖ: بہت ہونا الكَذِبِ: جھوٹ سے مزین ہونا الغَنَمُ فِي الجَبَلِ: بکریوں کا چرنے کے لیے پہاڑ پر چڑھنا۔
الوَشَعُ ۔س۔ سبزیوں کے شگوفے۔ پہاڑ میں تھوڑی سی نباتات ج وُشُوْع.
الوُشَعُ ۔ مکڑی کا جالا۔
الوُشُوْعُ ۔ پہاڑ میں متفرق نباتات ۔ حلق میں ٹپکانے کی دوا۔

الوَشِيْعُ ۔ کپڑے کا نقش و نگار؛ باغ کے ارد گرد کی باڑ۔ مکان کی چھت یا چٹائی وغیرہ جو چھت کے قائم مقام ہو۔ خشک ہو کر گرا ہوا درخت۔ سردار لشکر کا خیمہ جہاں سے وہ فوج کی نقل و حرکت کو دیکھ سکے۔ کنوئیں کے سرے کی موٹی سی لکڑی جس پر کھڑے ہو کر پانی کھینچیں۔
الوَشِيْعَة. رنگ برنگ کے سوت لپیٹنے کی لکڑی؛ بننے والے کی نال ۔ ہر پیچیدہ چیز۔ غبار کی دھاری ج وَشِيْع وَ وَشَائِع.
المُوَشَّع ۔ بُرْدٌ مُوَشَّعٌ: منقش و دھاری دار چادر۔
وَشَغَ يَشَغُ وَشْغًا ببَوْلِهٖ: پیشاب کرنا۔
وَشَّغَ الثَّوْبَ بِالدَّمِ: کپڑے پر خون لت پت کر کے دھاری دار کر دینا۔
اَوْشَغَ اِيْشَاغًا العَطِيَّةَ: کم دینا بِبَوْلِهٖ: پیشاب کرنا۔
تَوَشَّغَ بِالسُّوْءِ: آلودہ ہونا۔
الوَشْغُ والوَشِيْغ. تھوڑا۔
الوُشُوْغ. منہ میں ٹپکانے کی دوا۔
وَشَقَهٗ يَشِقُهٗ وشقًا ۔ خراش کرنا ہٗ بِالرُّمْحِ: نیزہ مارنا وَشَقَ اللحمَ: گوشت کے پارچے کاٹ کر خشک کرنا الرَّجُلُ: جلدی کرنا۔
وَشَّقَ الشَّئَ: ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔
اَوْشَقَ الشَّئُ فِي الشَّئِ: چمٹنا۔
تَوَاشَقَ وَاتَّشَقَ القَوْمُ العَدُوَّ بَاَسْيَافِهِمْ دشمن کو تلواروں سے ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔
وَاتَّشَقَ فُلَانٌ اللحْمَ: گوشت کے پارچے کاٹ کر خشک کرنا۔
الوَاشِق ۔فا۔ تھوڑا دودھ ۔ جلدی سے گزرنے والی چیز جیسے عمر اور زمانہ یَاشِق میں ایک لغت۔
الوَشَق ۔س۔ متفرق چراگاہ۔
الوَشَق. ایک جانور کا نام جس کی کھال سے عمدہ پوستین تیار ہوتی ہے۔
الوَشِيْق والوَشِيْقَة. خشک کیا ہوا گوشت کا پارچہ ج وَشَائِق.
المِيْشَاق ۔ کنگھی کا دندانہ۔ ج مَوَاشِيْق.
وَشُكَ يَوْشُكُ وَشْكًا وَوَشَاكَةً و وَشُكَ الاَمْرُ: جلدی ہونا ۔ صفت وَشِيْك.
اَوْشَكَ ۔ جلدی چلنا اور قریب ہونا اور اسی سے ہے اَوْشَكَ اَنْ يَمُوْتَ وہ مرنے کے قریب ہی تھا۔ اور یہ افعال مقاربہ میں سے ہے ۔ مضارع کا استعمال ماضی سے زیادہ ہے اور اسم فاعل کا استعمال بہت کم ہے اور اس کی خبر پر اکثر اَنْ آتا ہے۔
وَاشَكَ مُوَاشَكَةً. جلدی چلنا۔
الوَشْك والوُشْك والوَشْكَان والوِشْكَان والوُشْكَان. جلدی ۔ اور کہا جاتا ہے "وَشْكَانَ مَا يَكُوْنُ ذٰلِكَ" یعنی یہ جلدی ہوا۔ یا یہ کس قدر جلدی ہونے کو ہے ۔ اور یہ اسم فعل ہے۔
الوِشَاك ۔ جلدی۔
الوَشِيْك (مذکر و مؤنث) جلد باز ۔ قریب ۔ کہا جاتا ہے "خَرَجَ وَشِيْكًا" وہ جلدی نکلا۔
وَشَلَ يَشِلُ وَشْلًا و وَشَلَانًا المَاءُ: پانی کا بہنا۔ ٹپکنا (وُشُوْلًا) کمزور ہونا۔ محتاج ہونا اِلَيْهِ: عاجزی ظاہر کرنا۔
اَوْشَلَ المَاءَ: پانی کم پانا حَظَّهٗ: کم کرنا۔
الوَشَل. تھوڑا پانی جو پہاڑ یا چٹان سے ٹپکے۔ تھوڑا آنسو۔ بہت پانی یا آنسو (ضد) ج اَوْشَال
الوَشَل: ہیبت ۔ خوف۔ کہا جاتا ہے "جَاءَ القَوْمُ اَوْشَالًا" قوم ایک دوسرے کے پیچھے آئی۔
عُيُوْنٌ وَشِلَةٌ ۔ کم پانی والے چشمے۔
الوَاشِلُ ۔ ومِنَ الجِبَالِ: پہاڑ جس سے ہمیشہ پانی ٹپکے ۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ وَاشِلُ الرَّاي" فلاں کمزور رائے والا ہے "وَهُوَ وَاشِلُ الحَظِّ" وہ ناقص حصہ والا ہے۔
نَاقَةٌ وَشُوْلٌ. زیادہ دودھ والی۔ کم دودھ والی اونٹنی۔
الوُشُوْل. دولت کی کمی۔ نقصان۔

وَشَم يَشِمُ وَشْمًا و وَشَّم الْيَدَ: ہاتھ میں گودنا۔وَشَّم الْغُصْنُ: ٹہنی میں پتے ظاہر ہونا۔

اَوْشَم اِيْشَامًا المَكَانُ: ہریالی ہونا۔ الكَرْمُ: انگور کارنگ پکڑنا۔الشَّيْبُ فِيْ رَاسِهٖ بڑھاپے کی سفیدی پھیلنا۔البَرْقُ: بجلی کا آہستہ چمکنا۔السَّمَاءُ: بجلی کوندنا۔فِي عِرْضِ فُلَانٍ: گالی دینا۔عیب لگانا۔فِي الْاَمْرِ: غور و فکر کرنا۔

اَوْشَمَتِ الْجَارِيَةُ: پستان کا اُبھار شروع ہونا اور کہا جاتا ہے "اَوْشَم يَفْعَلُ كَذَا" وہ ایسا کرنے لگا۔

اِسْتَوْشَم اِسْتِيْشَامًا. گودنے کیلئے کہنا۔

الوَشْم ۔مص۔گودائی۔گودنے کا اثر۔نباتات کی پہلی روئیدگی۔ج وُشُوْم و وِشَام.

الوَشْمَةُ. وَشَم کا اسم مرۃ بارش کا قطرہ۔کہا جاتا ہے "مَا عَصَاهُ وَشْمَةً" اس نے اس کی ذرا بھی نافرمانی نہیں کی۔

الوَشِيْمَة دشمنی/برائی۔

تَوَشَّنَ الْمَاءُ پانی کم ہونا۔

الوَشْن. بلند زمین۔موٹا اونٹ۔

الْاَوْشَن. دوسرے کے دستر خوان پر کھانا کھانے والا۔

وَشْوَش وَشْوَشَةً فُلَانًا: آہستہ گفتگو کرنا۔الشَّيْئَ: دھیرے سے دینا۔

تَوَشْوَشَ الْقَوْمُ: ایک دوسرے سے آہستہ آہستہ گفتگو کرنا۔

الوَشْوَش والوَشْوَاش ۔ہلکا۔جلد باز رَجُلٌ وَشْوَشِيُّ الذِّرَاعِ: کام کرنے میں پھرتیلا مرد۔

وَشَى يَشِي وَشْيًا وَشِيَةً ووَشَّى الثَّوْبَ: منقش کرنا۔الكَلَامَ: جھوٹ بولنا وَشَّاهُ ثَوْبًا: کپڑا پہنانا۔

وَشَى يَشِي وَشْيًا و وِشَايَةً بِهٖ اِلَى الْمَلِكِ: چغل خوری کرنا۔بَنُو فُلَانٍ: بکثرت ہونا۔

اَوْشَى اِيْشَاءً المَكَانُ: ابتدائی نباتات ظاہر ہونا۔الرَّجُلُ: بہت مویشی والا ہونا

المَعْدِنُ: کان میں تھوڑا سا سونا پایا جانا النَّخْلَةُ: پہلا پھل نکالنا۔الشَّيْئَ: نکالنا۔جاننا الفَرَسَ: گھوڑے کو اکسانا الدَّوَاءُ المَرِيْضَ: دوا کا مریض کو تندرست کرنا۔فِي الدَّرَاهِمِ: کچھ لینا۔

تَوَشَّى. نقش و نگار ہونا۔الشَّيْبُ فِيْ رَاسِهٖ: سر میں سفیدی کا پھیلنا۔

اِيْتَشَى اِيْتِشَاءً العَظْمُ ٹوٹی ہوئی ہڈی درست ہونا۔

اِسْتَوْشَى الفَرَسَ گھوڑے کو اکسانا الْحَدِيْثَ: بحث کرنا اور جمع کرنا۔الرَّجُلَ: مانگنا اور ہاتھ میں جو کچھ ہو اُسے نکال لینا۔المَعْدِنُ تھوڑا سا سونا پایا جانا۔

الوَشْيُ. مص۔کپڑے کا نقش و نگار۔منقش کپڑے۔ج وِشَاء. وَشْيُ السَّيْفِ: تلوار کا جوہر۔

الوَشَاء. اونٹوں کی کثرت۔

الوَاشِي. فا۔چغل خور۔بہت اولاد والا۔یا بہت مویشی والا۔جلاہا۔ج وَاشُوْنَ و وُشَاة

الوُشَاه: سونے کا سکہ بنانے والا۔

الوَشَّاء. وَاشِي کا اسم مبالغہ۔منقش کپڑے بیچنے والا۔

الشِّيَة. مص۔داغ۔نشان۔علامت ج شِيَات.

الْاَشْيَة داغوں والا۔کہا جاتا ہے "ثَوْرٌ اَشْيَةُ" جیسے کہا جاتا ہے "فَرَسٌ اَبْلَقُ" اور نسبت کے لیے وَشَوِيٌّ.

وَصَّ يَوُصُّ وَصًّا الْعَمَلَ: مضبوط بنانا۔

وَصَّصَتْ تَوْصِيْصًا المَرْأَةُ: منہ کا پردہ تنگ کرنا۔

وَصِئَ يَوْصَأُ وَصَأً الثَّوْبُ: کپڑا میلا ہونا۔

وَصَبَ يَصِبُ وُصُوْبًا ہمیشہ رہنا۔ثابت ہونا۔الدَّيْنُ: قرض واجب ہونا۔عَلَى الْاَمْرِ: مداومت کرنا۔خوش اسلوبی سے کرنا۔

وَصِبَ يَوْصَبُ وَصَبًا و وَصَّبَ و تَوَصَّبَ. مریض ہونا۔صفت وَصِبٌ ج وَصَابَى و وِصَاب .تَوَصَّبَ: درد محسوس کرنا۔

وصد+وصف

اَوْصَبَ. مریض ہونا۔اللهُ فُلَانًا: مریض کرنا۔الرَّجُلُ: بیمار اولاد والا ہونا۔الشَّيْئُ. ہمیشہ رہنا۔ثابت ہونا (و وَاصَبَ) ہمیشگی مداومت کرنا۔

الوَصَب. بیماری۔دائمی درد۔جسم کی لاغری اور کبھی سستی اور تھکن کیلئے بھی بولا جاتا ہے

الوَصَب: بنصر اور سبابہ کے درمیان کا حصہ۔ ج اَوْصَاب.

الوَاصِب ۔فا۔دائم۔

الوَاصِبَة. واصب کا مؤنث۔بہت دور تک پھیلا ہوا بیابان۔

المُوَصَّب. بہت دردوں والا۔

وَصَدَ يَصِدُ وَصْدًا ثابت ہونا۔بِالْمَكَانِ: اقامت کرنا۔الثَّوْبَ: کپڑا بُننا۔

وَصَّدَ الثَّوْبَ: کپڑا بُننا۔الكَلْبَ بِالصَّيْدِ کتے کو شکار پر بھڑکانا۔فُلَانًا: خوف دلانا۔

اَوْصَدَ الْبَابَ: دروازہ بند کرنا۔القِدْرَ: ہانڈی ڈھانکنا۔عَلَى فُلَانٍ: تنگی ڈالنا۔الكَلْبَ بِالصَّيْدِ: کتے کو شکار پر اکسانا۔بھڑکانا

وَاسْتَوْصَدَ پہاڑ میں مویشیوں کے لیے باڑہ بنانا۔

الوَصَاد. جلاہا۔

الوِصَاد .اَوْصَدَ الْبَابَ و اَوْصَدَ الْقِدْرَ کا اسم بمعنے بندش/ڈھکائی۔

الوَصِيْد ۔چوکھٹ۔گھر کے سامنے کا صحن' غار' پہاڑ۔قریب قریب جڑوں والی نباتات ۔دوبارہ ختنہ کیا ہوا۔تنگ اور بند کیا ہوا ج وُصُد (الوَصِيْدَة) پہاڑ میں مویشیوں کے لیے پتھروں کا باڑہ ج وَصَائِد.

المُوْصَد ۔پردہ۔

الوَصْر ۔عہد ج اَوَاصِر (والوَصِيْرة و الْاَوْصُر) عہد نامہ/چک۔دستاویز۔اور بقول بعض یہ الفاظ معرب ہیں۔

وَصَعَ يَصَعُ وَصْعًا الشَّيْئَ: غائب کرنا۔چھپانا۔

وَصَفَ يَصِفُ وَصْفًا وَصِفَةً الشَّيْئَ:

بیان کرنا۔ تعریف کرنا وُصُوْفًا الفَرَسُ: گھوڑے کا عمدہ چال چلنا وَصْفَةً الطَّبِيْبُ لِلْمَرِيْضِ: نسخہ تجویز کرنا۔
وَصُفَ يَوْصُفُ وَصَافَةً الْغُلَامُ: لڑکے کا خدمت کے قابل ہونا اور اچھی طرح سے خدمت کرنا ۔صفت وَصِيْفٌ اور اسم الْإِيْصَاف والوَصَافَة
وَاصَفَهٗ حالت بیان کر کے بیع کرنا۔
اَوْصَفَ اِيْصَافًا خدمت کے قابل ہونا۔
اِتَّصَفَ الشَّيْءُ: قابل بیان ہونا الرَّجُلُ عمدہ صفات سے مشہور ہونا بِالصِّفَاتِ الْحَمِيْدَةِ: آراستہ ہونا۔
تَوَصَّفَ وَصِيْفًا او وَصِيْفَةً: خادم بنانا۔
تَوَاصَفَ الْقَوْمُ الشَّيْءَ: ایک کا دوسرے سے بیان کرنا۔
اِسْتَوْصَفَ فُلَانًا الشَّيْءَ: بیان کرنے کو کہنا۔
الطَّبِيْبَ: نسخہ تجویز کرانا الْغُلَامُ: لڑکے کا قابل خدمت ہونا۔
الصِّفَة س۔ نعت ۔خوبی ۔ہر وہ چیز جو موصوف کے ساتھ قائم ہو جیسے علم و جمال وغیرہ ۔علامت جس سے موصوف پہچانا جائے۔
الصِّفَاتِيَّة ایک فرقہ جو اللہ تعالیٰ کی صفات کا انکار کرتا ہے۔ واحد صِفَاتِيٌّ.
الوَصْفِيَّة صفت کی حالت۔
الوَصِيْف. لڑکا جو خدمت کرنے کے قابل ہوگیا ہو ج وُصَفَاء. مؤنث وَصِيْفَةٌ ج وَصَائِف.
الوَصَّاف. وصف شناس۔ طبیب۔
وَصَلَ يَصِلُ وَصْلًا وَصِلَةً وَصُلَةً الشَّيْءَ بِالشَّيْءِ: جوڑنا ۔جمع کرنا بِالْف دِيْنَار احسان کرنا وَصْلًا وَصِلَةً فُلَانًا تعلق رکھنا زَيْدًا: نیکی کرنا۔ دینا وَصَلَ رَحِمَهٗ: رشتہ داروں سے صلہ رحمی کرنا۔ مہربانی کرنا ۔نرمی برتنا وُصُوْلًا وَوُصْلَةً وَصِلَةً اِلَى الْمَكَانِ: پہنچنا ۔کہا جاتا ہے" وَصَلَنِي

الْخَبَرُ وَوَصَلَ اِلَى الْخَبَرُ" مجھے خبر پہنچی "وَضَرَبَهٗ ضَرْبَةً لَا تَوْصَلُ" اس نے ایسی مار ماری کہ جس کا علاج نہیں۔
وَاصَلَهٗ وِصَالًا و مُوَاصَلَةً تعلق رکھنا وَاصَلَ الشَّيْءَ وَفِي الشَّيْءِ: ہیشگی کرنا ۔لگاتار کرنا۔
وَصَّلَ الشَّيْءَ بِالشَّيْءِ. جوڑنا وَاَوْصَلَ فُلَانًا اِلَى كَذَا پہنچانا۔
تَوَصَّلَ اِلَى كَذَا: پہنچا اِلَى فُلَانٍ: پہنچنے کے لیے حیلہ کرنا۔ کہا جاتا ہے" تَوَصَّلَ اِلَيْهِ بِوُصْلَةٍ و سَبَب" اس نے اس کے پاس پہنچنے کیلئے تعلق اور سبب کو حیلہ بنایا۔
تَوَاصَلَ الرَّجُلَانِ: ایک دوسرے سے تعلق رکھنا۔
اِتَّصَلَ بِالشَّيْءِ: جڑنا اِلَيْهِ: پہنچا لِي خَبَرُ فُلَانٍ: جا فُلَان بِالْوَزِيْرِ: خدمت میں رہنا اِلَى بَنِي فُلَانٍ منسوب ہونا۔
اِسْتَوْصَلَ. میل ملاپ ڈھونڈنا۔
الوَصْل -لَيْلَةُ الْوَصْلِ: قمری مہینے کی آخری رات حَرْفُ الْوَصْلِ عِنْدَ اَهْلِ الْقَوَافِي: اہل عروض کی اصطلاح میں روی متحرک کے بعد کے حروف واوَ۔یا۔ اور الف اور ہاء۔اور کہا جاتا ہے" هٰذَا وَصْلُ هٰذَا" یہ اس کے مثل ہے۔
الوُصْل والوِصْل -ہر عضو علیحدہ علیحدہ ج اَوْصَال.
الوُصْلَة. س۔ تعلق ۔دو چیزوں کو ملانے والی چیز۔ ہم سفر جماعت۔ دُور کی زمین۔ ج وُصَل.
الْوُصُوْلِي: وہ طمع والا شخص جو ہر تکلیف کے باوجود کام کو کرے۔
الْوُصُوْلِيَّة: وصولی کی حالت۔
الصِّلَة. س۔ عطیہ۔ احسان۔ انعام ۔ج صِلَات.
اِتِّصَالُ النَّيِّرَيْنِ: سورج چاند کا ملنا اور آمنے سامنے ہونا۔
الوَصُوْل. بہت میل ملاپ رکھنے والا۔ بہت دینے والا۔
الوُصُوْل عِنْدَ الْمُوَلِّدِيْنَ: رسید۔ج وُصُوْلَات.
وَصِيْلُ الرَّجُلِ: ہمیشہ ساتھ رہنے والا۔ کہا جاتا ہے" هٰذَا رَجُلٌ وَصِيْلُ هٰذَا" یہ اس کے مثل ہے۔
الوَصِيْلَة وَصِيْلُ کا مؤنث۔ عمارت۔ ارزانی ۔کسی چیز کو جوڑنے والی چیز ۔ہم سفر گروہ ۔دھاگے کا گولا۔ دور کی کشادہ زمین ج وَصَائِل.
الوَصِيْلَة: یمن کا ایک دھاری دار کپڑا ج وَصِيْل ووَصَائِل الوَصِيْلَة : اُونٹنی جو لگاتار دس سال تک بچے دے۔ بکری جو سات سال تک جڑواں مادہ بچے دے۔
المَوْصِل. ملنے کی جگہ۔ رسّی وغیرہ کی گرہ۔
موصل مَوْصِلُ الْبَعِيْرِ: چوتڑ اور اُن کا درمیانی حصہ۔ الْمَوْصِل : عراق اور جزیرہ کے درمیان ایک شہر کا نام۔
المَوْصِلَان. شہر موصل اور جزیرہ۔
المَوْصُوْل. مع۔ بھڑ کی شکل کا ایک جانور۔
الْمُسْتَوْصِل -فا الْمُسْتَوْصِلَة مِنَ النِّسَاءِ اپنے بال میں دوسرے کے بال کو لگوانے والی عورت۔
وَصَمَ يَصِمُ وَصْمًا الْعُوْدَ اَو الْعَظْمَ: لکڑی یا ہڈی میں شگاف ڈالنا الشَّيْءَ: عیب لگانا ۔جلدی سے باندھنا۔
وَصَّمَ الرَّجُلُ: سستی و کاہلی اور اعضا شکنی والا ہونا فُلَانًا: دردناک کرنا۔ سست و کاہل کرنا
وَصَّمَتِ الْحُمّٰى فُلَانًا: دردناک کرنا۔
تَوَصَّمَ. تکلیف اٹھانا۔
تَوَاصَمَ الْقَوْمُ: ایک دوسرے کو عیب لگانا۔
الوَصْم. مرض۔
الوَصْم. س۔ لکڑی کی گانٹھ۔ عیب و عار۔ ج وُصُوْم.
الوَصْمَة عیب و عار۔ جسم کی سستی۔
الوَصِيْم. خنصر اور بنصر کے درمیان کشادگی۔
المَوْصُوْم. مع۔ کہا جاتا ہے" رَجُلٌ

مَوْصُوْمُ الْحَسَبِ" عیب دار مرد۔

وَصْوَصَ عَيْنَهٗ: نظر جمانے کیلئے آنکھ چھوٹی کرنا۔ پردے کے سوراخ سے دیکھنا الجرذ پلے کا آنکھیں کھولنا وَصْوَصَتِ الْجَارِيَةُ: برقع سے سوائے آنکھوں کے دکھائی نہ دینا۔

الوَصْوَصُ والوَصْوَاص. آنکھ کے برابر پردہ وغیرہ کا سوراخ۔ چھوٹا برقع ج وَصَادِص و وَصَاوِيْص .الوَصَاوِص: سطح زمین کے پتھر۔

وَصَى يَصِي وَصْيًا عالی مرتبہ ہونے کے بعد خسیس ہونا۔ الشَّئُ بِهٖ: متصل ہونا۔ الشَّئَ بآخَرَ: ملانا۔ وَصْيًا و وَصَايَةً) المكانُ: متصل نباتات والی ہونا۔ النَّبْتُ: بہت ہونا اور متصل ہونا۔

وَصّى تَوْصِيَةً فُلَانًا بكَذَا: کسی کام کا عہد لینا۔ کسی کام کا اشارہ کرنا۔ اِلَيْهِ بِالصَّلَاةِ: حکم دینا۔ کہا جاتا ہے "وَصَّاهُ بِفُلَانٍ اَنْ يُحْسِنَ اِلَيْهِ" فلاں کے ساتھ اس کو احسان کرنے کا حکم دیا "وَصَّيْتُ لَهٗ بَعْدَ مَوْتِیْ" میں نے اس کو اپنے مرنے کے بعد مالک بنایا۔ وَصّی اِلٰی فُلَانٍ: مرنے کے بعد اپنے مال و اولاد پر وصی بنانا۔ فُلَانًا بِوَلَدِهٖ: مہربان بنانا۔

اَوْصٰی اِيْصَاءً فُلَانًا بِكَذَا: کسی کام کا عہد لینا۔ حکم دینا۔ لَهٗ بِكَذَا: کسی کیلئے کسی چیز کی وصیت کرنا۔ اِلَيْهِ: وصیت جاری کرنے والا مقرر کرنا۔

وَاصَى الْبَلَدُ الْبَلَدَ: ایک شہر کا دوسرے شہر کے متصل ہونا۔

تَوَاصَى تَوَاصِيًا الْقَوْمُ: ایک دوسرے کو وصیت کرنا۔

اِسْتَوْصَى اِسْتِيصَاءً بِفُلَانٍ: وصیت کو قبول کرنا۔

الوَصِيَّةُ اِيْصَاء کا اسم ہے جس چیز کی وصیت کی جائے اس پر بھی اطلاق ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے "هٰذِهٖ وَصِيَّتُهٗ" یہ اس کی وصیت ہے ج وَصَايَا. وَصَايَا اللهِ: اللہ تعالیٰ کے احکام جو اس نے اپنے بندوں پر واجب کیے ہیں۔

الوَصِيَّةُ: کھجور کی ٹہنی جس سے گٹھا باندھتے ہیں۔ ج وَصِیٌّ.

الوَصَاةُ ج وَصًى والوَصَايَة والوِصَايَة وصیت کھجور کی ٹہنی جس سے گٹھا باندھتے ہیں۔

الوَصِيُّ (مذکر و مؤنث) وصیت کرنے والا۔ جس کو وصیت کی جائے۔ ج اَوْصِيَاء.

الوَاصِي. پیچیدہ گھاس۔ اَرْضٌ وَاصِيَةٌ پیچیدہ گھاس والی زمین۔

وَضُؤَ يَوْضُؤُ وُضُوْءًا ووَضَاءَةً الشَّئُ: پاکیزہ و خوبصورت ہونا۔

وَضَاءَهٗ يَضُوْءُهٗ وَضْأً. پاکیزگی و خوبروئی میں غالب ہونا۔

وَضَّأَ تَوْضِئَةً. بِالْمَاءِ: پاکیزہ کرنا۔ دھونا۔

وَاضَاهُ. پاکیزگی و خوبصورتی میں مقابلہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "وَاضَاهُ فَوَضَأَهٗ" اس نے اس سے پاکیزگی و خوبصورتی میں مقابلہ کیا اور غالب رہا۔

تَوَضَّأَ بِالْمَاءِ لِلصَّلَاةِ: وضو کرنا۔ الغُلَامُ وَالْجَارِيَةُ: بالغ ہونا۔

الوَضُوْءُ. وضو کا پانی۔

الوَضِيُّ ج وِضَاء و اَوْضِيَاء والوَاضِي ج وَضَاةٌ والوُضَّاء ج وُضَّاءُوْنَ و وَضَاضِئُ: پاکیزہ و خوبصورت۔

الاَوْضَأُ: زیادہ خوبصورت و پاکیزہ۔

المِيضَأَةُ والمِيضَائَةُ وضو کرنے کی جگہ۔ لوٹا۔

المُتَوَضَّأُ. وضو کرنے کی جگہ۔ پاخانہ کے لیے بھی بولا جاتا ہے۔

وَضَحَ يَضِحُ ضِحَةً وَضِحَةً و وُضُوْحًا و تَوَضَّحَ واِتَّضَحَ الاَمْرُ او الكَلَامُ: واضح ہونا۔ ظاہر ہونا۔ صفت وَاضِح ووَضَّاح.

وَضَحَ يَوْضَحُ وَضَحًا. برص کے داغوں والا ہونا۔

اَوْضَحَ الاَمْرُ: ظاہر ہونا۔ واضح ہونا۔ الاَمْرَ: ظاہر کرنا۔ واضح کرنا۔ اَوْضَحَتِ الشَّجَّةُ فِي الرَّاسِ زخم کا ہڈی کو ظاہر کر دینا۔

اَوْضَحَ فِي رَاسِهٖ: زخم کرنا۔ کہا جاتا ہے "مِنْ اَيْنَ اَوْضَحْتَ" تم کہاں سے آئے۔

وَضَّحَ الاَمْرَ: واضح کرنا۔ ظاہر کرنا۔

اِسْتَوْضَحَ اِسْتِيضَاحًا عَنِ الاَمْرِ: بحث کرنا۔ الاَمْرَ او الكَلَامَ: وضاحت کرانا۔ الشَّئَ و عَنِ الشَّئِ: آنکھوں پر ہاتھ رکھ کر دیکھنا۔ الشَّمْسَ: نگاہ تنگ کر کے گھورنا۔

الوَضَحُ . س۔ روشنی و سپیدی صبح۔ کہا جاتا ہے "جَاءَ فِي وَضَحِ الصُّبْحِ" وہ سفیدی صبح کے وقت آیا۔ الوَضَحُ: چاندنی۔ گھوڑے کی پیشانی یا ٹانگوں کی سپیدی۔ بڑھاپے کی سپیدی۔ برص کی سپیدی کھر اور ہم۔ کہا جاتا ہے "دَرَاهِمُ وَضَحٌ" مؤنث یا تثنیہ جمع نہیں لاتے جیسے "اِمْرَأَةٌ صَوْمٌ" میں مؤنث یا تثنیہ یا جمع نہیں لاتے۔ الوَضَحُ: دودھ۔ چھوٹی چھوٹی گھاس۔ چاندی کا زیور۔ پازیب۔ ج اَوْضَاح وَضَحُ الطَّرِيقِ: شاہراہ۔ وَضَحُ القَدَمِ: تلوے کی سپیدی۔ اَوْضَاحٌ مِنَ النَّاسِ: مختلف قبائل کی جماعتیں (اس کیلئے واحد نہیں)

الوَضَحَة. گدھی۔

الوَاضِح. فا۔ ظاہر۔ نمایاں۔ وَاضِحُ الحَسَبِ: پاک صاف حسب والا۔ الوَاضِحُ مِنَ الاِبِلِ: سفید اونٹ جس کی سفیدی بہت زیادہ نہ ہو۔

الوَاضِحَة. واضح کا مؤنث ج وَاضِحَات و اَوَاضِح. الوَاضِحَةُ: دانت جو ہنستے وقت ظاہر ہوں۔

الوَضَّاح. سفید رنگ والا۔ خوبصورت چہرہ والا۔ بہت مسکرانے والا۔ دن۔ النَّسَبُ الوَضَّاحُ: پاک صاف نسب۔ بِكْرُ الوَضَّاحِ: صبح کی نماز۔

الوَضِيحَة. مویشی۔ ج وَضَائِح.

المُتَوَضِّح. فا۔ ظاہر ہونے والا۔ شاہراہ پر چلنے والا۔ مِنَ الاِبِلِ: سفید اونٹ جس کی سفیدی بہت زیادہ نہ ہو۔

وَضَخ يَضِخُ وَضْخًا الدَّلْوَ: ڈول کو پانی سے آدھا بھرنا۔
اَوْضَخ الدَّلْوَ: ڈول کو پانی سے آدھا بھرنا۔
اَوْضَخَتِ الْبِئْرُ: کنوئیں کا کم پانی والا ہونا۔
اَوْضَخ بِالدَّلْوِ: کم پانی کھینچنا۔
وَاضَخه وِضَاخًا و مُوَاضَخَةً: پانی کھینچنے یا دوڑنے یا چلنے میں مقابلہ کرنا۔
تَوَاضَخَ الْقَوْمُ: پانی کھینچنے یا دوڑنے یا چلنے میں مقابلہ کرنا۔
الوَضُوْخ: پانی جو نصف ڈول تک ہو۔ پانی کھینچنے کی چیز۔
وَضِر يَوْضَرُ وَضَرًا: میلا کچیلا ہونا۔ چکناہٹ سے میلا ہونا۔ صفت مذکر وَضِر۔ صفت مؤنث وَضِرَةٌ و وَضْرَىٰ۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ وَضِرُ الْاَخْلَاقِ و فِي اَخْلَاقِهِ وَضَرٌ" فلاں گندے اخلاق والا ہے۔
وَضَّرَهُ: میلا کچیلا کرنا۔ کہا جاتا ہے "كَانَ نَقِيَّ الْعِرْضِ فَوَضَّرَهُ بِالدَّنَائَةِ" وہ پاکیزہ آبرو والا تھا اور دناءت سے اس نے میلا کر دیا۔
الوَضَر: س۔ چکناہٹ کی وجہ سے میل کچیل۔ پیالہ وغیرہ کا دھوون۔ پیالے میں کھانے کا اثر۔ ج اَوْضَار۔
الوَضْرَىٰ: (یوالوَضْرَاء) پہاڑ سے باہر نکلی ہوئی چٹان۔
وَضَعَهُ يَضَعُهُ وَضْعًا: کمینہ بنانا۔ ذلیل کرنا۔ وَضَع عُنُقَهُ: گردن پر مارنا۔ الحَدِيْثَ: بات گھڑنا۔ الكِتَابَ: تالیف کرنا۔ السِّلَاحَ فِي الْعَدُوِّ: مقاتلہ کرنا۔ ہٗ عَنْ فُلَانٍ: روکنا۔ الجَنَابَةَ عَنْ فُلَانٍ: ناپاکی دور کرنا۔ عَصَاهُ: اقامت کرنا۔ وَضَعَتِ الْمَرْاَةُ خِمَارَهَا: بے اوڑھنی کے ہونا۔ صفت وَاضِع۔ وَضَع الشَّیْءَ بَيْنَ يَدَيْهِ: سامنے چھوڑ دینا۔ ہٗ فِي الطَّعَامِ: کھانا۔ الجِزْيَةَ او الحَرْبَ: ساقط کرنا۔
وَضَع يَضَعُ وَضْعًا و مَوْضِعًا و مَوْضُوْعًا الشَّیْءَ: رکھنا۔ الشَّیْءَ مِنْ يَدِهِ: گرانا۔ فُلَانٍ: مرتبہ سے گھٹانا۔ عَنْ غَرِيْمِهِ: قرض دار سے کچھ چھوڑ دینا۔ وَضْعًا و مَوْضُوْعًا) البَعِيْرُ: سر جھکا کر تیز چلنا۔
وَضَع يَضَعُ وَضْعًا وَضَعَةً وَضِعَةً و وُضُوْعًا نَفْسَهُ: اپنے آپ کو ذلیل کرنا۔
وَضَعَتْ وَضْعًا و وُضْعًا و تُضْعًا اَلْمَرْاَةُ حَمْلَهَا: جننا۔ صفت وَاضِع۔
وَضِع يَوْضَعُ و وُضِع ضَعَةً و وَضِيْعَةً فِي تِجَارَتِهِ: نقصان اٹھانا۔ صفت مَوْضُوْع فِيهَا۔
وَضُع يَوْضُعُ ضَعَةً وضِعَةً و وَضَاعَةً: لئیم ہونا۔ دنی ہونا۔ خسیس ہونا۔
وَضَّع الشَّیْءَ: جوڑنا۔ الجُبَّةَ: روئی بھر کر سینا۔ وَضَّعَتِ النَّعَامَةُ بَيْضَهَا: شتر مرغ کا انڈوں کو تہ بتہ رکھنا۔ ہٗ جَلَّ: ذلیل کرنا۔
اَوْضَع البَعِيْرُ: اُونٹ کا تیز دوڑنا۔ البَعِيْرَ: اُونٹ کو تیز دوڑانا۔ اَوْضَع فِي تِجَارَتِهِ: تجارت میں نقصان اٹھانا۔
وَاضَعَهُ وِضَاعًا و مُوَاضَعَةً: شرط لگانا۔ ہٗ فِي الْاَمْرِ: کسی معاملہ میں موافقت کرنا۔ وَاضَعَهُ البَيْعَ: بیع کو چھوڑنا۔ وَاضَعَه الرِّهَانَ: شرط باطل کرنا۔ اور تم کہتے ہو "هَلُمَّ اُوَاضِعْكَ الرَّاْيَ" یعنی آؤ تم مجھ کو اور میں تم کو اپنی رائے سے مطلع کروں۔
اِتَّضَع: ذلیل ہونا۔ عاجز ہونا۔ لئیم ہونا۔ حسب میں کم رتبہ ہونا۔ البَعِيْرَ رَاكِبُهُ: اُونٹ کے سر کو جھکا کر سوار ہونا۔
تَوَاضَع: ذلیل ہونا۔ عاجز ہونا۔ خاکسار ہونا۔ تَوَاضَعَتِ الْاَرْضُ: پست ہونا۔ تَوَاضَع القَوْمُ عَلَى كَذَا: متفق ہونا۔ مَا بَيْنَنَا: دور ہونا۔
اِسْتَوْضَع اِسْتِيْضَاعًا مِنْهُ: گھٹانے کے لیے کہنا۔ فِي دَيْنِهِ: قرض میں نرمی طلب کرنا۔
الوَضْع: س۔ جگہ۔ ج اَوْضَاع۔
الوَضْعَة والوِضْعَة: جگہ۔ مرکز۔
الوَاضِع: فا۔ اِمْرَاَةٌ وَاضِعٌ: بے اوڑھنی کے عورت۔ نَاقَةٌ وَاضِعٌ: ترش نباتات میں رہ کر چرنے والی اُونٹنی۔
الوَضِيْع: خسیس، دنی، امانت۔ کہا جاتا ہے "وَضَعْتُ عِنْدَهُ وَضِيْعَةً" میں نے اس کے پاس امانت رکھی۔
الوَضِيْعَة: قیمت کی کمی۔ امانت۔ ترش نباتات۔ عشر یا خراج وغیرہ جو بادشاہ وصول کرے۔ منہ بولا بیٹا۔ لشکر کی ایک جماعت جو کسی مقام پر مقرر کی جائے اور وہ جنگ نہ کرے۔ ایسی کتاب جس میں حکمت کی باتیں لکھی جائیں۔ ایک قسم کا کھانا جس میں گیہوں کوٹ کر گھی ملا کر کھاتے ہیں ج وَضَائِعُ
الوَضَائِعُ: مسافروں کا اسباب۔
التَّوْضِيْع: س۔ کہا جاتا ہے "فِي كَلَامِهِ تَوْضِيعٌ" اس کے کلام میں زنانہ پن ہے۔
المَوْضَعُ والمَوْضِع: س۔ رکھنے کی جگہ ج مَوَاضِع۔
المَوْضِعَة: موضع میں ایک لغت ہے اور کہا جاتا ہے "لَهُ فِي قَلْبِي مَوْضِعَةٌ و مَوْقِعَةٌ" اس کی میرے دل میں محبت ہے۔
اَلْمَوْضُوْعَةُ: انجینئرنگ کا مصنوعی دعویٰ۔
المُوَضَّع: مف۔ توڑا ہوا۔ ٹکڑے ٹکڑے کیا ہوا۔
المَوْضُوْع: س۔ ہو مَوْضُوْعُ الْعِلْمِ: جس کے عوارض ذاتیہ سے بحث کی جائے۔ جیسے علم طب میں جسم انسان من حیث الصحة والمرض موضوع الكلام: گفتگو کا مرکزی نقطہ جس پر کلام جاری ہو۔ ج مَوَاضِيْع و مَوْضُوْعَات۔ الْاَحَادِيْثُ المَوْضُوْعَة: گھڑی ہوئی باتیں۔
وَضَفَ يَضِفُ وَضْفًا البَعِيْرُ: اُونٹ کا تیز چلنا۔
وَضَم يَضِمُ وَضْمًا اللحْمَ: گوشت کو تختہ پر رکھنا۔
وَضَم يَضِمُ وُضُوْمًا القَوْمُ: اکٹھا ہونا۔ قریب قریب ہونا۔ بَنُو فُلَانٍ عَلَى بَنِي فُلَانٍ: فلاں کی اولاد فلاں کی اولاد کے پاس آئی۔

اَوضَمَ اِیضَامًا اللَّحْمَ وَ لِلَّحْمِ: گوشت کو تختہ پر رکھنا۔ الشَّجَرَ: ایک دوسرے کے اوپر کرنا۔

اِستَوْضَمَهٗ اِستِیضَامًا: ظلم کرنا۔

الوَضَم: گوشت کاٹنے کا قصائی کا تختہ۔ ج اَوْضَام و اَوْضِمَة. کہا جاتا ہے "تَرَکَهُم لَحْمًا عَلٰی وَضَمٍ" اس نے ان پر مصائب ڈال کر ذلیل کردیا اور دردمند بنادیا۔

الوَضَم: لکڑی یا چٹائی جس پر گوشت کو مٹی سے بچانے کیلئے رکھا جائے۔ دسترخوان۔

الوَضِیم: انگشت شہادت اور بنصر کے درمیان کا حصہ۔

الوَضِیمَة: میت کا کھانا (والوَضْمَة) دو سو کے قریب لوگوں کی جماعت۔

المِیضَمَة: گوشت کے تختہ کے رکھنے کی جگہ۔ ج مَوَاضِم۔

وَضَنَ یَضِنُ وَضْنًا الشَّیئَ: تہہ بہ تہہ رکھنا۔ ایک کو دوسرے پر موڑنا۔ دگنا کرنا۔ النَّسْعَ: بُننا۔

تَوَضَّنَ لَهٗ: ذلیل وعاجز ہونا۔ محبوب ہونا۔

اِتَّضَنَ بِهٖ: متصل ہونا۔

الوَضِیْن: تہ بتہ کیا ہوا۔ چوڑا استر۔ بال یا تسموں سے بنا ہوا۔ اور بقول بعض ہودہ کا تنگ ج وُضُن۔

المَوْضُوْنَة: باریک بنی ہوئی زرہ یا جواہر سے بنی ہوئی زرہ۔

المِیضَنَة: کھجور کے پتوں کا بنا ہوا ٹوکرا۔ ج مَوَاضِن۔

المِیْضَانَة: زنبیل۔ ج مَوَاضِیْن۔

وَطَّ یَوُطُّ وَطًّا الوَطْوَاطُ: چمگادڑ کا آواز کرنا۔ المَحْمِلُ: چرچرانا۔

وَطِئَ یَطَأُ وَطْأً الشَّیئَ بِرِجْلِهٖ: پیر سے روندنا۔ الفَرَسَ: گھوڑے پر سوار ہونا۔ اَرضَ عَدُوِّهٖ: دشمن کے ملک میں داخل ہونا۔

وَطَأَ یَطَأُ وَطْأً الشَّیئَ: تیار کرنا۔ آسان کرنا۔

وَطُؤَ یَوْطُؤُ وَطَاءَةً و وُطُوْءَةً المَوضِعُ: نرم ہونا۔

وَطَّأَ تَوْطِئَةً الشَّیئَ بِرِجْلِهٖ: پیر سے روندنا۔ الفِرَاشَ: بچھونا نرم کرنا۔ الاَمْرَ: درست کرنا۔ آسان کرنا۔ المَوْضِعَ: نرم بنانا۔ الشِّعْرَ و فِیْهِ: لفظاً ومعناً قافیہ دہرانا۔

اَوْطَأَ اِیطَاءً فُلَانًا الاَرْضَ و بِالاَرْضِ: روندوانا۔ اَوْطَأَهٗ فَرَسَهٗ: سوار کرانا۔ اَوْطَأَهٗ عَلَی الاَمْرِ: موافقت کرنا۔ اَوْطَأَ الشِّعْرَ و فِی الشِّعْرِ: لفظاً و معنیً قافیہ دہرانا۔

وَاطَأَ مُوَاطَأَةً فُلَانًا عَلَی الاَمْرِ: موافقت کرنا۔ فی الشِّعْرِ: لفظاً و معنیً قافیہ دہرانا۔

تَوَطَّأَ فُلَانًا بِرِجْلِهٖ: کچلنا۔ روندنا۔ هٗ عَلَی الاَمْرِ: موافقت کرنا۔ القَوْمُ عَلَی الاَمْرِ: ایک دوسرے کے موافق ہونا۔

اِتَّطَأَ اِتِّطَاءً وَ اِیتَطَأَ اِیتِطَاءً الشَّیئُ: آسان ہونا۔ تیار ہونا۔ الاَمْرُ: درست ہونا اور انتہا کو پہنچنا۔

اِسْتَوْطَأَ الشَّیئَ: نرم پانا۔

الوَطُوْءُ مص (والوَطَاءُ) پست و نرم زمین۔

الوِطَاءُ والوَطَاءُ: فرش۔

الوَطْأَة: وطا کا اسم مرة۔ قدم کی جگہ۔ بھینچ یا دباؤ۔

الوُطَائَة والوُطُوْءَة مص۔ نرمی، آسانی۔ کہا جاتا ہے "اَنَا اُحِبُّ وَطَائَةَ العَیْشِ" میں خوش عیشی کو پسند کرتا ہوں۔

الوَاطِئَة والوَطَأَة: راستہ میں گزرنے والے لوگ۔ ج الوَاطِئَة: گری ہوئی کھجوریں۔

الوَطِیُّ: پست۔ نرم آسان۔ ہموار۔ روندا ہوا۔

الوَطِیْئَة۔ وَطِیّ کا مؤنث کھجور جس کی گٹھلی نکال کر دودھ میں گوندھیں۔ نرم عصیدہ (آٹا گھی ملا ہوا ایک کھانا) شکر پنیر ملا ہوا۔

المَوْطَأُ والمَوْطِئُ: قدم کی جگہ۔

المِیطَأُ: پست و نرم زمین۔

المُوَطَّأُ: مف۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ مُوَطَّأُ الاَکْنَافِ" نرم اخلاق والا، فیاض مہمان نواز مرد "وَهُوَ مُوَطَّأُ العَقِبِ" وہ ایسا شخص ہے جس کے پیچھے بہت لوگ چلتے ہیں۔

الوَطْب: دودھ کی مشک ج اَوْطُب و وِطَاب و اَوْطَاب و جج اَوَاطِب۔ کہا جاتا ہے صَفِرَتْ وِطَابُهٗ یعنی مرگیا یا قتل کیا گیا۔

الوَطْب: بڑی پستان۔ سخت دل والا مرد۔

الوَطْبَاء: بڑی پستان والی عورت۔

وَطَحَهٗ یَطَحُهٗ وَطْحًا وطِحَةً: ہاتھوں سے زور سے ہٹانا۔

تَوَاطَحَ القَوْمُ: ایک دوسرے کے ساتھ برائی یا جنگ کرنا۔ تَوَاطَحَتِ الاِبِلُ عَلَی الحَوْضِ: اونٹوں کا حوض پر ہجوم کرنا۔

الوَطَح: مص۔ کھر یا چنگل میں لگی ہوئی مٹی وغیرہ۔

وَطَدَ یَطِدُ وَطْدًا الشَّیئَ: مضبوط کرنا۔ پائیدار کرنا۔ بوجھل کرنا۔ صفت مفعولی وَطِیْد و مَوْطُوْد الاَرْضَ: سخت ہونے کے لیے کوٹنا۔ الشَّیئَ اِلَیْهِ: ملانا۔ لَهٗ مَنْزِلَةً: تیار کرنا۔ اِلَی الاَرْضِ: جھکانا دبانا۔ الشَّیئُ: ثابت و قائم ہونا۔ چلنا۔ الصَّخْرَ عَلَی الغَارِ: تہ بتہ رکھنا۔

وَطَّدَ الشَّیئَ: بمعنی وَطَدَهٗ۔

تَوَطَّدَ: مضبوط و ثابت ہونا۔ کہا جاتا ہے "وَطَّدَهٗ فَتَوَطَّدَ" اس نے اس کو مضبوط کیا پس وہ ہوگیا "وَتَوَطَّدَتْ لَهٗ عِنْدَهُمْ مَنْزِلَةٌ" ان کے نزدیک اس کا مرتبہ قائم ہوگیا۔

الوَطْد والوَطِیْد والمَوْطُوْد: مضبوط و ثابت۔

الاَوْطَاد: بہت سے پہاڑ۔

الوَطِیْدَة: عمارت کی بنیاد۔ پایۂ دیگدان ج وَطَائِد۔ کہا جاتا ہے "اَنْتَ مِنْ وَطَائِدِ الحَقِّ" تو سچائی کا ستون ہے۔ "وَلَهٗ عِنْدَهٗ وَطِیْدَةٌ" اس کے نزدیک اس کا مرتبہ ہے۔

المِیْطَدَة: درمٹ۔

المُتَوَاطِد: مضبوط۔ جما ہوا۔ سخت۔ ایک دوسرے کے پیچھے۔

الوَطَر: حاجت۔ مطلوب۔ ج اَوْطَار۔ کہا جاتا ہے "قَضٰی مِنْهُ وَطَرَهٗ و اَوْطَارَهٗ" اس

نے اپنی حاجت پوری کرلی۔

وَطَسَهُ يَطِسُهُ وَطْسًا. چرمی موزہ وغیرہ سے ٹھوکر مارنا الشَّیَٔ: توڑنا۔ کوٹنا۔

تَوَاطَسَ. الْمَوْجُ: موجوں کا باہم ٹکرانا۔ القَوْمُ عَلَیَّ: بھیڑ کرنا۔

الوَطَّاس. چرواہا۔

الوَطِيس. تنور اور جو اس کے مشابہ ہو۔ میدانِ جنگ۔ کہا جاتا ہے حَمِيَ الْوَطِيسُ یعنی جنگ سخت ہوگئی۔ ج اَوْطِسَة و وُطُسٌ.

الوَطِيسَة. معاملہ کی سختی۔

وَطَشَهُ يَطِشُهُ وَطْشًا. مارنا ہٗ عَنْ فُلَانٍ: ہٹانا۔ دور کرنا الْحَدِيثَ او الخَبَرَ. کچھ بیان کرنا الكَلَامَ: وضاحت نہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "مَا وَطَشَ لَنَا بِشَیْءٍ" اس نے ہمیں کچھ نہیں دیا۔

وَطَّشَ الحَدِيثَ: کچھ بیان کرنا لَهٗ: گفتگو یا رائے یا عمل کو تیار کرنا ہٗ: تھوڑا سا دینا القَوْمَ عَنْهُ: ہٹانا فِيهِ: اثر کرنا۔ کہا جاتا ہے "ضَرَبُوهُ فَمَا وَطَّشَ اِلَيْهِمْ" لوگوں نے اسے مارا اور اس نے ہاتھ نہیں اٹھایا سَأَلُوهُ فَمَا وَطَّشَ اِلَيْهِمْ بِشَیْءٍ لوگوں نے اس سے مانگا اور اس نے کچھ نہیں دیا۔

وَطِفَ يَوْطَفُ وَطَفًا. گھنی ابروؤں اور لمبی پلکوں والا ہونا۔ صفت اَوْطَفُ. مؤنث وَطْفَاء ج وُطْفٌ. وَطِفَ الْمَطَرُ: زور سے برسنا۔

وَطَفَ يَطِفُ وَطْفًا. شکار وغیرہ کو بھگانا اور اس کے پیچھے پڑنا۔

الوَطَف. مص. اور کہا جاتا ہے "فِي السَّحَابَةِ وَطَفٌ" جبکہ بادل لٹکے ہوئے ہوں۔

ظَلَامٌ اَوْطَفُ. سخت تاریکی۔ سَحَابٌ اَوْطَفُ: زمین سے قریب بادل۔ عَامٌ اَوْطَفُ فراخ سالی: عَيْشٌ اَوْطَفُ: خوشحال زندگی۔ سَحَابَةٌ وَطْفَاءُ: پانی سے بوجھل ہو کر لٹکا ہوا بادل۔

الوَطْفَة. تھوڑے بال۔

الوِطَاق. خیمہ۔ ج وِطَاقَات.

وَطَمَهُ يَطِمُهُ وَطْمًا. روندنا۔ وَطَمَ السِّتْرَ: پردہ لٹکانا۔

وَطِمَ يَوْطَمُ وَطْمًا و وُطِمَ الرَّجُلُ: پاخانہ روکنا۔

وَطَنَ يَطِنُ وَطْنًا و اَوْطَنَ اِيطَانًا بِالْمَكَانِ: اقامت کرنا۔

وَطَّنَ و اَوْطَنَ و تَوَطَّنَ واتَّطَنَ و اِسْتَوْطَنَ الْبَلَدَ وطن بنانا۔ وَطَّنَ نَفْسَهٗ عَلَى الْاَمْرِ و لِلْاَمْرِ: آمادہ کرنا۔ برانگیختہ کرنا۔ تُوُطِّنَتْ نَفْسُهٗ عَلَى كَذَا: اس کا نفس فلاں پر برانگیختہ کیا گیا۔

وَاطَنَهٗ عَلَى الْاَمْرِ کسی کے ساتھ کوئی کام کرنے کو دل میں پوشیدہ کرنا۔

الوَطَن. جائے سکونت۔ اقامت گاہ۔ مویشی باندھنے کی جگہ۔ ج اَوْطَان.

المَوْطِن. وطن۔ میدان جنگ۔ ج مَوَاطِن.

المِيطَان. غایت۔ انتہا۔ گھوڑدوڑ کے میدان میں جہاں سے گھوڑے چھوڑے جائیں۔ اور آخری جگہ کو مِيتَاء و مِيدَاء کہتے ہیں۔

وَطْوَطَ. کمزور ہونا۔ جلدی بولنا۔

الوَطْوَاط. چمگادڑ۔ ایک قسم کی پہاڑی ابابیل ج وَطَاوِط و وَطَاوِيط. الوَطْوَاط: کمزور عقل والا آدمی۔ جلدی بولنے والا۔

الوَطْوَاطَة. جلدی بولنے والی۔ چیخنے چلانے والی۔

وَطَّى تَوْطِيَةً الشَّیْءَ: پست کرنا۔ مرتبہ گھٹانا۔

تَوَطَّى. پست ہونا۔ مرتبہ گھٹنا۔ وَطَّأَ و تَوَطَّأَ میں ایک لغت ہے۔

وَظَبَ يَظِبُ وُظُوبًا الْاَمْرَ و عَلَى الْاَمْرِ: ہمیشگی کرنا۔ صفت وَاظِبٌ (وَظْبًا) الشَّیْءَ: روندنا۔

وَاظَبَ مُوَاظَبَةً عَلَى الْاَمْرِ: مداومت کرنا۔ ہٗ عَلَى خِدْمَةِ فُلَانٍ: برانگیختہ کرنا۔ اکسانا۔

تَوَاظَبَت عَلَيْهِ الرِّيَاحُ: لگاتار پے در پے آنا۔

المِيظَب. گول تیز پتھر۔

المَوْظُوب. مص. کہا جاتا ہے "رَجُلٌ مَوْظُوبٌ" ایسا مرد جس کے مال پر بار بار تباہی آئی ہو۔

وَظُرَ يَوْظُرُ وَظْرًا. موٹا پُر گوشت ہونا۔ صفت وَظِرٌ.

وَظَفَ يَظِفُ وَظْفًا البَعِيرَ: پاؤں کی رسی چھوٹی کرنا۔ پنڈلی پر مارنا القَوْمَ: پیروی کرنا۔ الشَّیْءَ عَلَى نَفْسِهِ: لازم کرنا۔ مقرر کرنا۔

وَظَّفَ. روزینہ مقرر کرنا۔ وظیفہ مقرر کرنا۔ وَظَّفَ عَلَيْهِ عَمَلًا: کام مقرر کرنا۔ کہا جاتا ہے "وَظَّفَ لَهُ الرِّزْقَ وَلِدَابَّتِهِ الْعَلَفَ" اس نے اس کے لئے روزی اور چوپائے کے لیے چارہ مقرر کیا و وَظَّفَ عَلَى الصَّبِيِّ كُلَّ يَوْمٍ حِفْظَ آيَاتٍ مِنْ كِتَابِ اللهِ اس نے بچے پر ہر روز چند آیتیں یاد کرنے کے لیے مقرر کیں۔

وَاظَفَهٗ. موافقت کرنا۔ ہمیشہ ساتھ رہنا۔

اِسْتَوْظَفَ. الشَّیْءَ: پورا لے لینا۔

الوَظِيف. گھوڑے یا اونٹ وغیرہ کی پنڈلی کا پتلا حصہ ج وُظُفٌ و اَوْظِفَة. الوَظِيفُ: سخت زمین پر چلنے پر قادر مرد۔ کہا جاتا ہے "جَائَتِ الْاِبِلُ عَلَى وَظِيفٍ وَاحِدٍ" اونٹ ایک دوسرے کے پیچھے گویا کہ ایک قطار میں آئے۔

الوَظِيفَة. عمل معین۔ روزینہ۔ رزق وغیرہ عہد و شرط ج وَظَائِف و وُظُفٌ. اور بسا اوقات منصب اور خدمت کیلئے بھی استعمال کیا جاتا ہے اور کہا جاتا ہے "لِلدُّنْيَا وَظَائِفُ" یعنی دنیا بدلتی سدلتی رہتی ہے۔

الوَعُّ. گیدڑ۔ گیدڑ کی آواز کی نقل۔ بچہ کے رونے کی آواز۔

وَعَبَ يَعِبُ وَعْبًا الشَّیْءَ: سب لے لینا۔

اَوْعَبَ اِيعَابًا الشَّیْءَ: سب لے لینا۔ جمع کرنا الْاَمْرَ: فارغ ہونا الرَّجُلَ: پوری زبان کاٹ لینا الشَّیْءَ فِي الشَّیْءِ: پورا داخل کر دینا

فِیْ مَالِہٖ فضول خرچی کرنا اَلقَومُ پوری قوم کا نکل جانا۔

اِسْتَوْعَبَ اِسْتِیْعَابًا الشَّیَٔ سب لے لینا۔ جڑ سے اُکھیڑنا اَلْحَدِیْثَ پوری بات حاصل کرنا اَلْمَکَانُ او الوِعَاءُ الشَّیَٔ گنجائش ہونا۔

الوَعْبُ کشادہ راستہ۔ ج وِعَابٌ۔

الوَعِیْبُ کشادہ۔ کہا جاتا ہے "بَیْتٌ وَعِیْبٌ و وِعَاءٌ وَعِیْبٌ فراخ مکان۔ فراخ برتن۔

المُوْعَبُ کشادہ کیا ہوا۔ کہا جاتا ہے "ھٰذَا اَوْعَبُ لِکَذَا" یہ فلاں چیز کے حاصل کرنے کے لائق ہے۔

وَعِثَ یَوْعَثُ وَعْثًا ووَعَثًا ووُعُثَ یَوْعُثُ وعُوْثَةً الطَّرِیْقُ راستہ دشوار گزار ہونا اَلْاَمْرُ گڑبڑ ہونا۔ خراب ہونا۔ صفت وَعْثٌ و وَعِثٌ و مُوعَثٌ واَوْعَثُ۔

وَعِثَت تَوْعَثُ و عَثًا یَدُہٗ ہاتھ ٹوٹنا صفت وَعْثَةٌ۔

وَعَّثَهٗ تَوْعِیْثًا عَنِ الْاَمْرِ باز رکھنا۔ روکنا۔

اَوْعَثَ سخت دشوار گزار راستہ میں پڑنا الرَّجُلُ خلط ملط کرنا۔ دشوار گزار راستہ میں چلنا فِیْ مَالِہٖ فضول خرچی کرنا۔ اَلْمُتَکَلِّمُ گفتگو سے عاجز ہونا اَلْاَمْرَ بگاڑنا۔ فاسد کرنا فُلَانًا دشوار گزار راستہ میں چلنے پر برانگیختہ کرنا۔

الوَعْثُ مص۔ توڑی ہوئی ہڈی۔ لاغری۔ سخت دشوار۔ دشوار گزار راستہ۔ ہر مشکل کام ج وُعُثٌ و وُعُوْثٌ۔

الوَعْثَاءُ مشقت۔ تھکن۔ ہر بری خصلت۔ کہا جاتا ہے "رَکِبَ الوَعْثَاءَ" یعنی گناہ کا ارتکاب کیا۔

الوُعُوْثُ سختی و برائی۔

المَوْعُوْثُ ناقص حسب والا۔

وَعَدَ یَعِدُ وَعْدًا وعِدَةً و مَوْعِدًا و مَوْعِدَةً و مَوْعُوْدًا و مَوْعُوْدَةً فُلَانًا الْاَمْرَ و بِالْاَمْرِ وعدہ کرنا۔ وَعَدَتِ الْاَرْضُ عمدہ فصل ہونے کی اُمید ہونا (وَعِیْدًا) الرَّجُلُ دھمکی دینا اَلْفَحْلُ بڑبڑانا۔

اَوْعَدَہٗ اِیْعَادًا وعدہ کرنا۔ دھمکی دینا۔

وَاعَدَہٗ مُوَاعَدَةً ایک دوسرے سے وعدہ کرنا ہٗ اَلْمَوْضِعَ او الوَقْتَ وعدہ پورا کرنے کیلئے جگہ یا وقت مقرر کرنا۔

تَوَاعَدَ وَاِتَّعَدَ القَوْمُ ایک دوسرے سے وعدہ کرنا۔

تَوَعَّدَہٗ دھمکی دینا۔

اِتَّعَدَ اِتِّعَادًا وعدہ قبول کرنا اور بھروسہ کرنا ہٗ دھمکی دینا۔

اِیْتَعَدَ یَاتَعِدُ فَھُوَ مُوْتَعِدٌ۔ اِتَّعَدَ کی ایک ضعیف لغت ہے۔

اِسْتَوْعَدَہٗ وعدہ کرانا۔

الوَعْدُ مص۔ بعضوں کے نزدیک اس کی جمع نہیں آتی اور بعض کے نزدیک اس کی جمع وُعُوْدٌ آتی ہے۔

العِدَةُ وعدہ۔

المَوْعِدُ مص۔ وعدہ۔ وعدہ کا وقت۔ وعدہ کی جگہ۔ عہد۔ ج مَوَاعِدُ

المِیْعَادُ وعدہ کا وقت۔ وعدہ کی جگہ۔ بمعنے مُوَاعَدَةٌ مَوَاعِیْدُ۔

اَموعُوْد۔ اَلْیَوْمُ الْمَوْعُوْدُ قیامت کا دن۔

وَعَرَ یَعِرُ وَعْرًا فُلَانًا روکنا۔ ہٹانا (وَعْرًا و وُعُوْرًا و وَعِرَ یَوْعَرُ و وَیَعِرُ ووَعُرَ یَوْعَرُ و عَارَةً و وُعُوْرَةً) اَلْمَکَانُ سخت ہونا۔ دشوار گزار ہونا۔ صفت وَعْرٌ و وَعِرٌ الشَّیُٔ کم ہونا۔ صفت وَعْرٌ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ وَعْرُ الْمَعْرُوْفِ" مرد کم احسان و کم خیر۔

وَعَّرَ الْمَکَانَ سخت بنانا اَلرَّجُلَ روکنا۔ ہٹانا اَلْمُتَکَلِّمَ بات کاٹ دینا۔

اَوْعَرَ اِیْعَارًا بِہٖ الطَّرِیْقُ راستہ دشوار ہونا۔ سخت جگہ میں پہنچانا اَلرَّجُلُ سخت زمین میں پڑنا۔ کم مال والا ہونا الشَّیَٔ کم کرنا (و

اِسْتَوْعَرَ) المَکَانَ او الطَّرِیْقَ دشوار و سخت پانا۔

تَوَعَّرَ المَکَانُ سخت ہونا اَلْاَمْرُ عَلَیَّ: سخت و مشکل ہونا اَلرَّجُلُ سختی کرنا فِی الْکَلَامِ گشتہ و متحیر ہونا ہٗ فِی الْکَلَامِ: حیران بنانا۔

الوَاعِرُ مف۔ دشوار (والوَعْرُ ج اَوْعُرٌ و وُعُوْرٌ واَوْعَار و وُعُوْرَة. والوَعِیْرُ ج اَوْعَارٌ.

الاَوْعَرُ سخت جگہ۔ کہا جاتا ہے "مَکَانٌ وَعْرٌ او طَرِیْقٌ وَعْرٌ او مَطْلَبٌ وَعْرٌ" سخت جگہ یا راستہ یا مطلب۔ الوَعْرُ خوفناک متوحش جگہ۔

الوَعْرِیُّ مِنَ الکَلَامِ قلیل الاستعمال جو ثقیل اور ذوق پر گراں ہو۔

وَعَزَ یَعِزُ وَعْزًا و وَعَّزَ تَوْعِیْزًا و اَوْعَزَ اِیْعَازًا اِلَیْهِ فِیْ کَذَا اَنْ یَفْعَلَهٗ او یَتْرُکَهٗ: آگے بڑھ کر فعل یا ترک فعل کا اشارہ کرنا۔

وَعَسَ یَعِسُ وَعْسًا الشَّیَٔ روندنا ہٗ الدَّھْرُ تجربہ کار بنانا۔

اَوْعَسَ اِیْعَاسًا الْقَوْمُ ریگستان میں چلنا۔ رات میں چلنا۔ اَوْعَسَتِ الْاِبِلُ اونٹ کا چلنے میں گردن لمبی اور قدم کشادہ کرنا۔

وَاعَسَہٗ رات کے وقت چلنے میں مقابلہ کرنا۔ وَاعَسَتِ الْاِبِلُ چلنے میں گردن لمبی اور قدم کشادہ کرنا۔

الوَعْسُ مص۔ نشان۔ ریت جس میں چلنا دشوار ہو۔ درخت کا نام جس کی لکڑی سے بربط اور رباب وغیرہ بناتے ہیں۔ ج اَوْعَاسٌ۔

الوَعْسَةُ ریت جس میں قدم دھنس جائیں اور چلنا دشوار ہو۔

الاَوْعَسُ وہ جگہ جہاں نرم ریت ہو اور چلنا دشوار ہو۔ ج وُعْسٌ واَوْعُس وجج اَوَاعِس.

الوَعْسَاءُ نرم ریت کا ٹیلہ جس میں عمدہ سبزیاں پیدا ہوں۔

المَوْعِسُ ریت جس میں چلنا دشوار ہو۔

المِیْعَاس نرم ریت۔ زمین جس پر کوئی نہ کوئی چلا ہو۔ راستہ۔ ج مَوَاعِیْس۔
المُوَعَّس چلا ہوا راستہ۔
الوِعَاء سرخ یا زرد گلاب۔
وَعَظَه یَعِظُهٗ وَعْظًا وَعِظَةً نصیحت کرنا۔ توبہ کرانے والی اور اصلاحِ اخلاق پر برانگیختہ کرنے والی باتیں یاد دلانا۔
اِتَّعَظَ نصیحت قبول کرنا۔ نصیحت پر عمل کرنا۔
اَلوَعْظَة۔ وَعَظَ کا اسم مرۃ۔ وعظ و نصیحت ج وَعْظَات۔
العِظَة وعظ و نصیحت ج عِظَات۔
الوَاعِظ فا۔ ج وَاعِظُوْنَ و وُعَّاظ۔
الوَعَّاظ واعظ کا اسم مبالغہ۔
المَوْعِظَة وعظ کا اسم ہے۔ وعظ و نصیحت ج مَوَاعِظ۔
وَعُفَ یَوْعُفُ وُعُوْفًا البَصَرُ نگاہ کا کمزور ہونا۔
الوَعْف سخت زمین جس میں پانی ٹھہر جائے ج وِعَاف۔
وَعَقَ یَعِقُ وَعْقًا و وُعَاقًا و وَعِیْقًا الفَرَسُ گھوڑے کے چلتے ہوئے پیٹ میں گڑگڑاہٹ ہونا۔
وَعِقَ یَعِقُ وَعْقًا عَلَیْهِ جلدی کرنا۔
وَعُقَ یَوْعُقُ وَعْقَةً و تَوَعَّقَ و اِسْتَوْعَقَ کمینہ خصلت والا ہونا۔ صفت وَعْقٌ و وَعِقٌ و وَعْقَةٌ و وَعِقَةٌ۔
وَعَّقَهٗ مخالفت کرنا۔ روکنا۔ بدخوئی کی طرف نسبت کرنا۔ فاسد کرنا۔ کہا جاتا ہے "وَعَّقَهُ الطَّمَعُ او الجهلُ" اس کو لالچ یا جہالت نے خراب کر دیا۔ کہا جاتا ہے "مَا اَوْعَقَهٗ" وہ کس قدر جلد باز ہے۔
الوَعْقَة اسم مرۃ۔ بد خلقی۔ درشت خوئی۔ کہا جاتا ہے "بِهٖ وَعْقَةٌ" اس کے ساتھ بد خلقی ہے یعنی وہ بد خلق ہے۔
الوُعَاق والوَعِیْق چلنے کے وقت گھوڑے کے پیٹ کی آواز۔ ہر چیز کی آواز۔

وَعَكَ یَعِكُ وَعْكًا وَوَعْكَةً الحَرُّ گرمی تیز ہونا۔ وَاعَكَتْهُ الحُمّٰی تیز بخار چڑھنا۔ صفت مفعولی مَوْعُوْكٌ الرَّجُلُ: تھکن یا مرض کی وجہ سے تکلیف پہنچنا (وَعْكًا) الشَّیْءَ: توڑنا (وَاَوْعَكَ) الشَّیْءَ فِی التُّرَابِ: مٹی میں لوٹ پوٹ کرانا۔
اَوْعَكَتِ الاِبِلُ عِنْدَ الحَوْضِ بھیڑ کرنا۔
تَوَعَّكَ بخار چڑھنا۔
الوَعِكُ ص (والوَعِك والمَوْعُوْك) بخار والا۔
الوَعْكَة مص۔ وَعَكَ کا اسم مرۃ۔ ہوا کا رکنا اور گرمی کا بڑھنا۔ دوڑنے میں سخت گرنا۔ میدان جنگ۔ مرض۔ وَعْكَةُ الحُمّٰی بخار کی تیزی۔ وَعْكَةُ الاَمْرِ معاملہ کی سختی۔ وَعْكَةُ الاِبِلِ اونٹوں کے گلے۔
المَوْعُوْك ص۔ بخار والا۔
وَعَلَ یَعِلُ وَعْلًا الرَّجُلُ اوپر سے جھانکنا۔
تَوَعَّلَ الجَبَلَ پہاڑ پر چڑھنا۔
اِسْتَوْعَلَ اِلَیْهِ: پناہ لینا۔ اِسْتَوْعَلَتِ الاَوْعَالُ پہاڑی بکریوں کا پہاڑ کی چوٹی پر چڑھنا۔
الوَعْل والوَعِل والوُعِل پہاڑی بکرا۔ ج اَوْعَال و وُعُوْل و وُعُلٌ و وَعِلَة و مَوْعَلَة آخر کے دو اسم جمع ہیں۔ مؤنث وَعِلَة ج وَعِلَات و وِعَال الوَعْلُ شریف۔ جائے پناہ۔ ج اَوْعَالٌ و وُعُوْلٌ کہا جاتا ہے "مَا لَكَ عَنْهُ وَعْلٌ" تجھے اس سے کوئی چارہ نہیں "وَهُمْ عَلَیْنَا وَعْلٌ وَاحِدٌ" وہ سب ہمارے خلاف عداوت میں متفق ہیں۔
الوَعْلَة پہاڑ میں بلند جگہ۔ مِنَ القَمِیْصِ قمیص کا تکمہ۔ وَعْلَةُ الاِبْرِیْقِ لوٹے کا دستہ۔
المُسْتَوْعَل پہاڑ کی چوٹی پر پہاڑی بکرے کی جائے پناہ ج مُسْتَوْعَلات۔
وَعَمَ و وَعِمَ یَعِمُ وَعْمًا الدِّیَارَ خوش باش کہنا اور اسی سے ہے "عِمْ صَبَاحًا وَعِمْ مَسَاءً" و عم بالخَیْرِ نیکی کی خبر دینا۔
الوَعْم مص۔ پہاڑ میں نشان جو بقیہ رنگ کے

مخالف ہو ج وَعَام۔
تَوَعَّنَ الشَّیْءَ پورا لے لینا۔ تَوَعَّنَتِ الدَّابَّةُ چوپائے کا انتہائی موٹا ہونا۔
الوَعْنُ و الوَعْنَةُ سخت زمین۔ زمین میں سفید جگہ جہاں کچھ نہ اُگے ج وِعَان۔ الوَعْنُ: جائے پناہ۔
وَعْوَعَ وَعْوَعَةً و وَعْوَاعًا الکَلْبُ او ابْنُ آوی بھونکنا القَوْمُ شور مچانا القَوْمَ: قوم کو جھڑ جھڑا دینا۔
الوَعْوَاع مص۔ لوگوں کی جماعت جو شور مچاتی ہو۔ بیہودہ گو۔ گیدڑ یا کتے کی آواز۔ دیدبان۔
الوَعْوَع گیدڑ۔ لومڑی۔ بلیغ خطیب۔ بیابان۔ دیدبان ج وَعَاوِع۔ الوَعَاوِع: دلاور لوگ۔ الوَعْوَعِیّ: خوش طبع تیز خاطر۔
وَعٰی یَعِی وَعْیًا الشَّیْءَ: جمع کرنا الحَدِیْثَ: قبول کرنا۔ غور کرنا۔ یاد کرنا الاُذُنُ سننا القَیْحُ فِی الجُرْحِ پیپ کا زخم میں جمع ہونا الجُرْحُ: زخم سے پیپ بہنا العَظْمُ ہڈی کا ٹوٹنے کے بعد درست ہونا۔
اَوْعٰی اِیْعَاءً الکَلَامَ او الشَّیْءَ یاد کرنا۔ جمع کرنا الزَّادَ و نَحْوَهٗ: برتن میں رکھنا الرَّجُلَ و عَلَیْهِ: بخل کرنا (واِسْتَوْعٰی اِسْتِیْعَاءً) الشَّیْءَ سارا لینا۔
الوَعْی مص۔ پیپ (والوعی) شور۔ اور کہا جاتا ہے "مَا لِی عَنْهُ وَعًی" مجھے اس سے کوئی چارہ نہیں۔ "فَرَسٌ وَعًی" مضبوط و قوی گھوڑا۔
الوِعَاء والوُعَاء برتن ج اَوْعِیَة جج اَوَاعٍ۔
الوَاعِی فا۔ وَاعِی الیَتِیْمِ یتیم کا والی و نگہبان۔
الوَاعِیَة۔ وَاعِی کا مؤنث آواز۔ چیخ۔ کہا جاتا ہے هُوَ اَوْعٰی مِنْ فُلَانٍ وہ فلاں سے زیادہ یاد کرنے والا اور زیادہ سمجھدار ہے۔ "وَهُوَ اَوْعٰی مِنْ نَمْلَةٍ" وہ چیونٹی سے زیادہ جمع

کرنے والا ہے۔

الوَعِیُّ یاد کرنے والا۔ فقیہ۔

وِعَائِیَّاتُ الْبُزُوْرِ وہ نبات جن کے بیج چھپے ہوئے ہوں۔ جیسے بادام وغیرہ۔

مَوْعِیُّ الرُّسْغِ مضبوط کلائی والا۔

وَغَبَ یَوْغُبُ وَغَابَۃً و وُغُوْبَۃً الْجَمَلُ اُونٹ کا موٹا ہونا۔

الوَغْب ردی سامان۔ موٹا اُونٹ۔ کمزور جسم والا۔ کمینہ۔ رذیل۔ ج اَوْغَاب و وِغَاب۔ مؤنث وَغْبَۃ (والوَغَبَۃ) بیوقوف۔

وَغَدَ یَغِدُ وَغْدًا الْقَوْمَ خدمت کرنا۔

وَغُدَ یَوْغُدُ وَغَادَۃً ضعیف العقل و کمینہ ہونا۔

وَاغَدَہٗ مُوَاغَدَۃً کسی کے فعل کی نقل کرنا۔ وَاغَدَ فُلَانًا فِی السَّیْرِ رفتار میں مقابلہ کرنا۔

الوَغْد۔ ضعیف العقل۔ بیوقوف۔ کمینہ۔ بچہ۔ قوم کا خادم۔ غلام۔ ج اَوْغَادٌ و وُغْدَان و وِغْدَان مؤنث وَغْدَۃٌ۔ الوَغْد جوئے کا ایک تیر جس کا کوئی حصہ نہیں۔ شکار۔

وَغَرَ یَغِرُ وَغْرًا الْیَوْمُ سخت گرم ہونا۔

وَغِرَتْہُ الشَّمْسُ تیز دھوپ پڑنا (و وَغِرَ یَوْغَرُ و یَیْغَرُ وَغَرًا) صَدْرُہٗ عَلٰی فُلَانٍ غصہ سے بھڑک اٹھنا۔

وَغَّرَہٗ تَوْغِیْرًا عَلَیْہِ کینہ رکھنے پر برانگیختہ کرنا۔

اَوْغَرَہٗ اِیْغَارًا۔ غضبناک کرنا۔ اَوْغَرَ صَدْرَہٗ غصہ سے بھڑکانا الْمَاءَ پانی گرم کرنا ہٗ اِلٰی کَذَا پناہ لینے پر مجبور کرنا الْخِنْزِیْرَ سور کے بالوں کو گرم پانی سے صاف کر کے ذبح کرنا۔ ”اَوْغَرَ الْمَلِكُ لِرَجُلٍ اَرْضًا وَاَوْغَرَہٗ اَرْضًا“ بغیر خراج کے زمین دینا الْقَوْمُ گرمی کے وقت میں داخل ہونا۔

اَوْغَرُوْا بَیْنَھُمْ مِیْغَرًا“ باہم وقت مقرر کرنا۔

تَوَغَّرَ غصہ سے بھڑک اٹھنا۔

الوَغْر والوَغَر س۔ کینہ۔ دشمنی۔ وَغْرُ الْجَیْشِ لشکر کا شور۔

الوَغْرَۃ اسم مرۃ۔ گرمی کی بھڑک۔ کہا جاتا ہے لَقِیْتُہٗ فِی وَغْرَۃِ الْھَاجِرَۃِ میں نے اس سے دوپہر کی گرمی میں ملاقات کی۔

الوَغِیْر۔ گرم پتھر پر بھنا ہوا گوشت (والوَغِیْرَۃ) گرم پتھروں سے گرم کیا ہوا دودھ۔

المِیْغَر وقت معینہ۔ وعدہ۔

وَغَفَ یَغِفُ وَغْفًا و وُغُوْفًا الْبَصَرُ نگاہ کمزور ہونا الرَّجُلُ جلدی چلنا اور دوڑنا۔

اَوْغَفَ اِیْغَافًا الرَّجُلُ جلدی چلنا اور دوڑنا۔ کمزور نگاہ والا ہونا۔ بقدرِ کفایت کھانا کھانا۔

الْکَلْبُ کتے کا ہانپنا الطَّائِرُ پرندہ کا جلدی جلدی پر پھڑ پھڑانا۔

وَغَلَ یَغِلُ وُغُوْلًا فِی الشَّیْءِ داخل ہو کر چھپنا۔ جانا اور دُور جانا (وَغْلًا و وُغُوْلًا و وَغَلَانًا) عَلَی الْقَوْمِ بغیر بلائے ہوئے شراب کی مجلس میں آکر پینا۔

اَوْغَلَ اِیْغَالًا فُلَانًا فِی کذا داخل کرنا فِی السَّیْرِ تیز چلنا فِی الْعِلْمِ و نَحْوِہٖ پوری طرح جدوجہد کرنا الْقَوْمُ دشمن کے ملک میں دور تک گھستے ہوئے چلا جانا (وتوغل) فِی الْبِلَادِ جانا اور دور تک جانا۔

الوَغْل س۔ سست فرومایہ کوتاہی کرنے والا بغیر بلائے ہوئے کھانے پینے میں آنے والا۔ جائے پناہ۔ ایک قسم کا دانہ جو کبوتر کھاتے ہیں۔ گنجان درخت ج اَوْغَال (و وَغِل) جھوٹا نسب کا دعوی کرنے والا۔ بدخوراک۔

الوَغَّال۔ وصف بیان کرنے میں مبالغہ کرنے والا۔ گراں فروش۔

المُوْغِل۔ جلدی داخل ہونے والا۔

وَغَمَہٗ یَغِمُہٗ وَغْمًا۔ مغلوب کرنا۔ وَغَمَ بِالْخَبَرِ خبر کو بغیر تحقیق کے بیان کرنا۔ وَغَمَ اِلَی الشَّیْءِ خیال جانا۔

وَغِمَ یَوْغَمُ وَغَمًا عَلَیْہِ کینہ رکھنا۔

اَوْغَمَہٗ کینہ ور بنانا۔

تَوَغَّمَ عَلَیْہِ غضبناک ہونا (وتواغم) الْاَبْطَالُ فِی الْحَرْبِ سخت جنگ کرنا۔ اور بقول بعض آڑی ترچھی نظر سے دیکھنا۔

الوَغْم س۔ دل میں بیٹھا ہوا کینہ۔ لڑائی و مقاتلہ۔ نفس۔ بیوقوف۔ کھانے میں سے جو گر جائے ج اَوْغَام۔ رَجُلٌ وَغِمٌ کینہ ور۔

تَوَغَّنَ تَوَغُّنًا جنگ میں پیش قدمی کرنا۔ عَلَی الْمَعَاصِی اصرار کرنا۔

الوَغٰی (والوَغَی) شور و آواز۔ لڑائی۔

وَفَدَ یَفِدُ وَفْدًا و وُفُوْدًا و وِفَادَۃً و اِفَادَۃً اِلٰی او عَلَی الْاَمِیْرِ قاصد بن کر آنا۔ صفت وَافِد ج وَفْدٌ و وُفُوْدٌ و وُفَّادٌ و وُفَّدٌ و اَوْفَادٌ۔

اَوْفَدَ اِیْفَادًا بلند ہونا عَلَیْہِ اوپر سے جھانکنا۔ تَوَفَّدَتِ الْاِبِلُ او الطَّیْرُ ایک دوسرے سے آگے نکل جانا۔

تَوَافَدَ الْقَوْمُ عَلَیْہِ اکٹھے وارد ہونا۔

اِسْتَوْفَدَ فِی قِعْدَتِہٖ غیر مطمئن بیٹھنا۔ (لغت ہے اِسْتَوْفَزَ میں) ہٗ وفد بھیجنا۔

الوَفْد س۔ وَافِد کی جمع۔ وہ لوگ جو اکٹھے کسی شہر میں جائیں۔ وہ لوگ جو کسی مشترکہ غرض کے لیے بادشاہ یا حاکم کے پاس جائیں۔

الوَفْدُ ریت کے ٹیلہ کی چوٹی۔ ج وُفُوْد و اَوْفَاد۔

الوَافِد مِنَ الْاِبِلِ و نَحْوِھَا سب سے آگے رہنے والا۔ رخسارے کا وہ حصہ جو کھانا چباتے وقت اُبھر جاتا ہے۔

الوَفَّاد بہت وفد والا۔

وَفَرَ یَفِرُ وَفْرًا وَفِرَۃً لَہُ الْمَالَ زیادہ کرنا۔ پورا کرنا عِرْضَ فُلَانٍ حفاظت کرنا اور گالی نہ دینا۔ کہا جاتا ہے ”وَفَّرْتُہٗ عِرْضَہٗ“ جب کہ تم تعریف کرو اور عیب جوئی نہ کرو عَطَائَكَ رضامندی کے ساتھ واپس کر دینا یا کم سمجھ کر واپس کرنا الثَّوْبَ کپڑے کو کشادہ قطع کرنا (وَفْرًا و وُفُوْرًا وَفِرَۃً و وَفُرَ یَوْفُرُ وَفَارَۃً) الْمَالُ او الْمَتَاعُ مال یا سامان

بکثرت ہونا۔
وَفَّرَ تَوْفِيْرًا الشَّئَ : زیادہ کرنا لِفُلَانٍ عِرْضَهٗ: حفاظت کرنا۔ گالی نہ دینا الْمَالَ: کمی نہ کرنا حِصَّةً مِنَ الْمَالِ: باقی رکھنا۔ عَلَيْهِ حَقَّهٗ: پورا حق دینا الثَّوْبَ: کپڑا کشادہ قطع کرنا لِفُلَانٍ طَعَامَهٗ: پوری خوراک دینا اللّٰهُ حَظَّهٗ مِنْ كَذَا: کامل کرنا۔
اَوْفَرَ فُلَانٌ الشَّئَ: زیادہ کرنا۔ بڑھانا۔ پورا کرنا۔
تَوَفَّرَ عَلٰى كَذَا: ہمت صرف کرنا عَلٰى صَاحِبِهٖ: حرمت و عزت کا پاس و لحاظ کرنا۔
تَوَافَرَ وَاتَّفَرَ الشَّئُ: زیادہ ہونا۔
اِسْتَوْفَرَ الشَّئَ: پورا کرنا الْحَقَّ: پورا حق لینا۔
الْوَفْرُ. س۔ تونگری مِنَ الْمَالِ او الْمَتَاعِ بہتات۔ کثرت۔ یا صرف مال و متاع ہی کے لیے نہیں بلکہ ہر چیز کیلئے عام ہے۔ ج وُفُوْرٌ.
الْوَفْرَةُ. اسم مرة۔ کثرت۔ بہتات۔ کانوں تک لٹکے ہوئے بال ج وِفَار.
الْوَافِرُ. فا۔ علم عروض کی ایک بحر۔
الْوَافِرَةُ. وافر کا مؤنث دنبہ کی بڑی چکی۔
الْاَوْفَرُ. کامل۔ تام۔ مکمل۔
الْوَفْرَاءُ. بھرا ہوا۔ مَزَادَةٌ وَفْرَاءُ: پوری کھال والا توشہ دان۔ اُذُنٌ وَفْرَاءُ: بڑا کان۔ اَرْضٌ وَفْرَاءُ بہت گھاس و نباتات والی زمین۔
قَوْمٌ مُتَوَافِرُوْنَ. بہت لوگ۔
الْمُوَفَّرُ. مف. الْمُوَفَّرُ الشَّعْرِ: بہت اور لمبے بالوں والا۔ اور کہا جاتا ہے "تَرَكْتُهٗ عَلٰى اَحْسَنِ مُوَفَّرٍ" میں نے اس کو اچھی حالت میں چھوڑا۔
الْمَوْفُوْرُ. مف. مکمل چیز۔
اَوْفَزَهٗ اِيْفَازًا. جلدی کرانا۔
وَافَزَهٗ. جلدی کرنا۔
تَوَفَّزَ لِلْاَمْرِ: آمادہ ہونا۔ اور کہا جاتا ہے۔ "اَخَذَ يَتَوَفَّزُ عَلٰى فِرَاشِهٖ" وہ بچھونے پر لوٹنے پوٹنے لگا۔
اِسْتَوْفَزَ اِسْتِيْفَازًا فِيْ قِعْدَتِهٖ: غیر مطمئن بیٹھنا اور اٹھنے کے لیے تیار ہونا۔

الْوَفْزُ وَالْوَفَزُ. جلدی ج اَوْفَازٌ و وِفَازٌ. مَكَانٌ وَفْزٌ: بلند جگہ۔ کہا جاتا ہے "نَحْنُ عَلٰى وَفْزٍ او وِفَازٍ او اَوْفَازٍ" ہم جلدی میں ہیں یا سفر کیلئے تیار ہیں۔
اَوْفَضَ اِيْفَاضًا. تیز چلنا اور دوڑنا ہٗ: دھتکارنا الْاِبِلَ: اونٹوں کو جدا جدا کرنا لِلرَّجُلِ: بیٹھنے کے لیے فرش بچھانا۔
اِسْتَوْفَضَ اِسْتِيْفَاضًا. تیز چلنا اور دوڑنا۔ الْاِبِلُ: اونٹوں کا متفرق ہونا جلدی کرانا۔ دھتکارنا۔ جلاوطن کرنا۔
الْوَفْضُ وَالْوَفَضُ. س۔ جلدی ج اَوْفَاضٌ.
الْوِفَاضُ. چکی کے نیچے رکھنے کا چمڑا۔ وہ جگہ جہاں پانی ٹھہر جائے ج وُفُضٌ.
الْوَفْضَةُ. اسم مرة۔ ترکش کے مانند چمڑے کا ایک برتن جس کا نچلا حصہ ہموار ہوتا ہے۔ چرواہے کا تھیلا۔ اوپر کے ہونٹ پر مونچھوں کے درمیان کا گڑھا۔ ج وِفَاضٌ.
الْاَوْفَاضُ. لوگوں کی مختلف جماعتیں۔
نَاقَةٌ اَوْ نَعَامَةٌ مِيْفَاضٌ: تیز رفتار اونٹنی یا شتر مرغ۔
الْوَفْعُ. بلند عمارت یا بلند جگہ۔ ج اَوْفَاعٌ.
غُلَامٌ وَفَعٌ ج وِفْعَانٌ و وَفَعَةٌ و وَافِعَةٌ نوجوان لڑکا۔
الْوَفِيْعَةُ. قلم صاف کرنے کا چیتھڑا۔
الْوَفِيْعَةُ وَالْوَفْعَةُ. کھجور کے پتوں کی بنی ہوئی ٹوکری۔ الْوَفِيْعَةُ وَالْوَفْعَةُ وَالْوِفَاعُ: شیشی کی ڈاٹ۔
وَفِقَ يَفِقُ وَفْقًا الْاَمْرَ: موافق پانا الْاَمْرُ: موافق ہونا۔
وَفَّقَ الْاَمْرَ: موافق کرنا ہٗ اللّٰهُ: درست کرنا ہٗ اللّٰهُ لِلْخَيْرِ: الہام کرنا بَيْنَ الْقَوْمِ اصلاح کرنا۔ وُفِّقْتَ لَهٗ: اس نے مجھے پالیا اُس نے مجھ سے ملاقات کی۔
وَافَقَهٗ وِفَاقًا و مُوَافَقَةً. پانا ہٗ فِيْ او عَلَى الشَّئِ: موافق ہونا بَيْنَ الشَّيْئَيْنِ دو چیزوں کو جوڑنا۔

اَوْفَقَ الْقَوْمُ لَهٗ: قریب ہونا اور سب کا متفق ہونا۔ اور کہا جاتا ہے "اُوْفِقَ لِزَيْدٍ لِقَاءَ نَا" زید سے ہم لوگوں کی ملاقات اچانک ہوگئی۔
اَوْفَقَ السَّهْمَ وبِالسَّهْمِ: تیر چلانے کیلئے فوق کو تانت پر رکھنا (دیکھئے لفظ فوق) یہ اَفْوَقَ کا مقلوب ہے اور اصل کا استعمال بہت نادر ہے۔
تَوَفَّقَ. کوشش کامیاب ہونا۔ توفیق پانا۔
تَوَافَقَ الْقَوْمُ فِي الْاَمْرِ: ایک دوسرے کے موافق ہونا۔ ایک دوسرے کے قریب ہونا۔ ایک دوسرے کی مدد کرنا۔
اِتَّفَقَ الرَّجُلَانِ عَلَى الشَّئِ وَفِيْهِ: اتفاق کرنا۔ قریب ہونا۔ متحد ہونا۔ اِتَّفَقَ مَعَهٗ: موافقت کرنا۔
الْاَمْرُ: واقع ہونا۔
اِسْتَوْفَقَ اِسْتِيْفَاقًا اللّٰهَ: اللہ سے توفیق مانگنا۔
الْوَفْقُ. س۔ دو چیزوں کی مطابقت۔ قدر کفایت۔ کہا جاتا ہے "كَسْبُهٗ وَفْقُ عِيَالِهٖ" اس کی کمائی اس کے اہل و عیال کے لیے کافی ہے کچھ بچتا نہیں۔ "وَجَاءَ الْقَوْمُ وَفْقًا" قوم اتفاق کر کے آئی "وَاَتَيْتُهٗ وَفْقَ طَلْعَتِ الشَّمْسُ" میں اس کے پاس طلوع آفتاب کے وقت آیا۔
التَّوْفِيْقُ. س۔ تَوْفِيْقُ الْهِلَالِ و تَوَفَاقُهٗ و تِيْفَاقُهٗ و تِيْفَاقُهٗ و تَوْفُقُهٗ و مِيْنَاقُهٗ: نئے چاند کے نکلنے کا وقت۔
الْوَفِيْقُ. ہمراہی۔ ساتھی۔
الْمُوَفَّقُ. س۔ کہا جاتا ہے "اَنَّ فُلَانًا مُوَفَّقٌ" فلاں نیک آدمی ہے۔
وَفَلَ يَفِلُ وَفْلًا الشَّئَ: چھیلنا
وَفَّلَ تَوْفِيْلًا الشَّئَ: زیادہ کرنا۔ بڑھانا۔ چھیلنا۔
الْوَفْلُ. س۔ تھوڑی چیز۔
وَفَهٗ يَفِهُ وَفْهًا النَّصْرَانِيُّ: خادم گرجا ہونا۔
الْوَافِهُ. گرجا کا ناظم و نگران۔ سرپنچ۔
الْوِفَاهَةُ. گرجا کے ناظم کی تنخواہ۔

الوَفْهِيَّة۔ گرجا کے ناظم کا رتبہ۔
وَفٰی یَفِی وَفَاءً بِالْوَعْدِ او العَهْدِ: پورا کرنا۔ محافظت کرنا النَّذْرَ: نذر پوری کرنا الشَّیْءُ: طویل ہونا اور اسی سے ہے "مَاتَ فُلَانٌ وَاَنْتَ بِوَفَاءٍ" فلاں مر گیا اور تیری عمر دراز ہو۔ رِیْشُ الجَنَاحِ: بازو کے پروں کا پورا ہونا (وُفِیًّا) الشَّیْءُ: کامل ہونا اور بہت ہونا الدِّرْهَمُ المِثْقَالَ: برابر ہونا۔ ہم وزن ہونا۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا الشَّیْءُ لَا یَفِی بِذَاكَ" یہ چیز اُس کے برابر نہیں ہے۔
وَفّٰی تَوْفِیَةً۔ الرَّجُلَ حَقَّهٗ: پورا حق دینا۔
اَوْفٰی اِیْفَاءً بِالْوَعْدِ: پورا کرنا النَّذْرَ نذر پوری کرنا الْكَیْلَ: پورا ناپنا فُلَانًا حَقَّهٗ: پورا حق دینا المَكَانَ: آنا عَلَی المَكَانِ: اوپر سے جھانکنا عَلَی الْمِائَةِ: سو سے زائد ہونا عَلَی الشَّیْءِ و فِی الشَّیْءِ: اوپر سے جھانکنا۔
وَافٰی مُوَافَاةً فُلَانًا حَقَّهٗ: پورا حق دینا الرَّجُلَ: آنا۔ اچانک آنا۔ وَافَاهُ الْحِمَامُ او الْكِتَابُ: موت کا آنا یا خط کا آنا۔
تَوَافٰی تَوَافِیًا القَوْمُ: ساری قوم کا آنا۔
تَوَفّٰی تَوَفِّیًا۔ پورا ہونا حَقَّهٗ: پورا حق لینا۔ کہا جاتا ہے "تَوَفَّیْتُ مِنْ فُلَانٍ مَالِیْ عَلَیْهِ" جو کچھ میرا حق فلاں پر تھا اس کو میں نے پورا لے لیا المُدَّةَ: مدت کو پہنچنا الشَّیْءَ: کامل بنانا عَدَدَ القَوْمِ: پورا شمار کرنا۔ تَوَفَّاهُ اللّٰهُ موت دینا۔ تُوُفِّیَ فُلَانٌ: فلاں مر گیا۔ اللہ کو مُتَوَفِّی اور بندے کو مُتَوَفّٰی کہیں گے۔
اِسْتَوْفٰی اِسْتِیْفَاءً حَقَّهٗ: کامل و پورا حق لینا۔
الوَفَاءُ۔ مص۔ کہا جاتا ہے "مَاتَ عَنْ وَفَاءٍ" وہ مر گیا اور حقوق واجبہ کے پورا کرنے کے لائق مال چھوڑ گیا "وَمَاتَ وَاَنْتَ بِوَفَاءٍ" وہ مر گیا اور تیری عمر دراز ہو۔
الوَفٰی والمِیْفٰی والمِیْفَاةُ۔ زمین کا بلند حصہ۔ المِیْفٰی: تنور کا ڈھکنا۔ اینٹوں کے پکانے کا آوا۔
الوَفَاةُ۔ موت۔ ج وَفَیَات۔

الوَفِیُّ۔ پورا۔ کامل۔ بہت وفا کرنے والا۔ حق دینے والا۔ حق لینے والا۔ ج اَوْفِیَاء۔
الوَافِی۔ فا۔ مؤنث وَافِیَةٌ۔ ایک درہم اور چار دانق عِنْدَ الشُّعَرَاءِ: وہ شعر جس کے اجزاء پورے ہوں۔
المِیْفَاءُ۔ وفا کرنے والا۔
وَقَبَ یَقِبُ وَقْبًا الرَّجُلُ: متوجہ ہونا۔ آنا۔ گڑھے میں داخل ہونا۔
وَقَبَتْ وَقْبًا و وُقُوْبًا الشَّمْسُ: آفتاب کا غروب ہونا الظَّلَامُ: تاریکی پھیلنا القَمَرُ: چاند کا گہن میں آنا الرَّجُلُ دھنسی ہوئی آنکھوں والا ہونا عَیْنَاهُ: آنکھوں کا دھنس جانا۔
اَوْقَبَ اِیْقَابًا۔ بھوکا ہونا الشَّیْءَ: پتھر کے گڑھے میں داخل کرنا النَّخْلُ: درخت خرما کے گچھوں کا بدبودار ہونا۔
الوَقْبُ۔ مص۔ پتھر کا گڑھا جس میں پانی جمع ہو جائے۔ روشن دان۔ جسم کا ہر گڑھا۔ جیسے آنکھ کا ج وُقُوْب و وِقَاب۔ الوَقْبُ: بیوقوف۔ کمینہ ج اَوْقَاب۔ الاَوْقَابُ: گھر کا سامان۔
الوَقْبَان۔ بیوقوف۔ ج وُقْبٰی۔
الوَقْبَةُ۔ پتھر کی چٹان یا جسم میں گڑھا۔ بڑا روشن دان جس میں سایہ ہو۔ ثرید وغیرہ سے جو ٹپکے۔
رَكِیَّةٌ وَقْبَاءُ۔ گہرے پانی کا کنواں۔
القِبَةُ۔ اوجھ کا وہ حصہ جو پرت پرت ہوتا ہے۔
الوُقَبِیُّ۔ بیوقوفوں کی صحبت کا حریص۔
المِیْقَبُ۔ کوڑی۔
المِیْقَابُ۔ بہت شراب پینے والا۔ اور کہا جاتا ہے "اِنَّهُمْ یَسِیْرُوْنَ سَیْرَ المِیْقَابِ" وہ لوگ دن رات لگاتار سفر کرتے ہیں۔
وَقَتَ یَقِتُ وَقْتًا الاَمْرَ: وقت مقرر کرنا۔
وَقَّتَ الاَمْرَ: وقت مقرر کرنا۔ کام کی مدت بیان کرنا۔ اور کہا جاتا ہے "وَقَّتَ الاَمْرَ لِیَوْمِ كَذَا" اُس نے کام فلاں دن کے لیے مقرر کیا۔

الوَقْتُ۔ س۔ زمانہ کی مقدار ج اَوْقَات اَوْقَاتُ السَّنَةِ: سال کی فصلیں۔ وَقْتٌ مَوْقُوْتٌ و مُوَقَّتٌ: مقرر کردہ وقت۔
المَوْقِتُ۔ تعیین۔ تعیین کا زمانہ۔ تعیین کی جگہ۔
المِیْقَاتُ۔ وقت۔ وعدہ جس کے لیے وقت مقرر کیا گیا ہو۔ اور کبھی اس مقام کیلئے بھی استعارہ کیا جاتا ہے جس میں اجتماع کے لیے وقت مقرر کیا گیا ہو۔ ج مَوَاقِیْت۔
المُوَقِّتُ۔ اوقات اور چاند کا اندازہ رکھنے والا۔
وَقُحَ یَقِحُ قِحَةً و قَحَةً و وَقِحَ یَوْقَحُ و قَحًا و قُحَ یَوْقُحُ وَقَاحَةً و وُقُوْحَةً۔ بے حیا ہونا۔ بے شرم ہونا۔ قبیح افعال پر جری ہونا۔ صفت وَقِحٌ حَافِرُ الدَّابَّةِ: چوپایہ کے کھر کا سخت ہونا۔
وَقَّحَ الحَوْضَ: حوض کو مٹی اور پتھر سے درست کرنا حَافِرَ الدَّابَّةِ: پگھلی ہوئی چربی لگا کر چوپایہ کے کھر کو سخت کرنا۔
اَوْقَحَ و اِسْتَوْقَحَ الحَافِرُ: کھر کا سخت ہونا۔
تَوَاقَحَ۔ بے حیائی ظاہر کرنا۔
الوَقَاحُ (مذکر و مؤنث) بے شرم ج وُقُح و وُقُحٌ۔ حَافِرٌ وَقَاحٌ: سخت کھر۔
رَجُلٌ وَقِیْحُ الوَجْهِ: بے شرم مرد۔
المُوَقَّحُ۔ مف۔ مبتلائے مصائب۔ بَعِیْرٌ مُوَقَّحٌ: کام کی وجہ سے تھکا ہوا اونٹ۔
وَقَدَ یَقِدُ وَقْدًا و وَقَدًا و وُقُوْدًا و وَقَدَانًا و قِدَةً و اتَّقَدَ۔ روشن ہونا النَّارُ: آگ جلنا۔ بھڑکنا۔ مشتعل ہونا۔ کہا جاتا ہے "وَقَدَتْ بِكَ زِنَادِیْ" تیری وجہ سے میری چقماق نے آگ دی۔ یعنی تیری وجہ سے میری کامیابی ہوئی۔ وَقَّدَ و اَوْقَدَ و تَوَقَّدَ و اِسْتَوْقَدَ۔ النَّارَ۔ آگ بھڑکانا۔ مشتعل کرنا۔ تَوَقَّدَتِ النَّارُ و اِسْتَوْقَدَتْ آگ بھڑکنا تَوَقَّدَ الكَوْكَبُ: ستارہ کا روشن ہونا۔ چمکنا۔ کہا جاتا ہے اَبْعَدَ اللّٰهُ دَارَهٗ وَاَوْقَدَ نَارًا اَثَرَهٗ اللہ اس کے گھر کو دور کر

اَوْهَفَ اِيْهَافًا الشَّيُّ اِلٰى كَذَا: قریب ہونا۔ اَوْهَفَ لَهُ الشَّيُّ: سامنے آنا۔ ظاہر ہونا۔

الوَاهِف. فا۔ گرجا کا خادم یا منتظم۔

الوِهَافَة والوُهْفِيَّة. گرجا کی خدمت۔

وَهَقَ يَهِقُ وَهْقًا الدَّابَّةَ: جانور کی گردن میں رسّی ڈالنا۔ ۂ عَنْ كَذَا: روکنا۔ باز رکھنا۔ کہا جاتا ہے "وَالْقَلْبُ عِنْدَكُمْ مَوْهُوْقٌ" دل تم لوگوں کے پاس اٹکا ہوا ہے۔

وَاهَقَ مُوَاهَقَةً الْبَعِيْرُ الْبَعِيْرَ: چلنے میں گردن لمبی کر کے ایک دوسرے کے ساتھ مقابلہ کرنا۔

اَوْهَقَ الدَّابَّةَ: جانور کی گردن میں رسّی ڈالنا۔

تَوَهَّقَ الحَصٰى: کنکریوں کا دھوپ سے گرم ہونا فُلَانًا فِي الْكَلَامِ: گفتگو میں ایسی چیز کی طرف مجبور کرنا جس سے حیرانی ہو۔

تَوَاهَقَ القَوْمُ فِي الْاَمْرِ: برابر ہونا یا مقابلہ کرنا۔ تَوَاهَقَتِ الْاِبِلُ: چلنے میں گردن لمبی کر کے مقابلہ کرنا السَّاقِيَانِ: مقابلہ کرنا۔

الوَهْقُ الوَهَقُ. رسّی کہ جس کے ایک طرف پھندا ہوتا ہے اور جس کو جانور کی گردن میں ڈالتے ہیں ج اَوْهَاق۔

وَهَلَ يَهِلُ وَيَوْهَلُ وَهْلًا اِلَى الشَّيِّ: ایسی چیز کی طرف وہم جانا جس کا ارادہ نہ ہو۔

وَهِلَ يَوْهَلُ وَهَلًا. کمزور ہونا۔ گھبرانا۔ صفت وَهِلٌ. وَهِلَ اِلَيْهِ: فریاد طلب کرنا۔ پناہ لینا فِي الْاَمْرِ وَ عَنْهُ: غلطی کرنا۔ بھولنا۔

وَهَّلَهُ. خوف دلانا۔ گھبرا دینا۔

تَوَهَّلَهُ. غلطی میں ڈالنا۔

الوَهَل والوَهْلَة. گھبراہٹ۔ خوف۔ ڈر۔ کہا جاتا ہے لَقِيْتُهُ اَوَّلَ وَهْلَةٍ او وَهَلَةٍ او وَاهِلَةٍ میں نے اس سے سب سے پہلے ملاقات کی۔

وَهَمَ يَهِمُ وَهْمًا فِي الشَّيِّ: ایسی چیز کی طرف وہم جانا جس کا ارادہ نہ ہو الشَّيَّ: خیال کرنا۔ تصور کرنا۔

وَهِمَ يَوْهَمُ وَهَمًا فِي الْحِسَابِ: غلط کرنا۔ بھولنا۔

وَهَّمَهُ. وہم میں ڈالنا۔

اَوْهَمَ اِيْهَامًا. وہم میں پڑنا ۂ. وہم میں ڈالنا فُلَانًا بِكَذَا: تہمت لگانا۔ بدگمانی کرنا كَذَا مِنَ الْحِسَابِ: غلطی کرنا الشَّيَّ: کل چھوڑ دینا۔

اَتْهَمَ. تہامہ میں داخل ہونا۔ اَتْهَمَهُ بِكَذَا: تہمت لگانا۔ بدگمانی کرنا (یہ عوام کی بول چال میں ہے فصیح اِتَّهَمَهُ ہے۔)

اِتَّهَمَهُ بِكَذَا: تہمت لگانا۔ بدگمانی کرنا ۂ فِي قَوْلِهِ: سچائی میں شک کرنا۔ اِتَّهَمَ الرَّجُلُ: بدنام ہونا۔ متہم ہونا۔

تَوَهَّمَ الْاَمْرَ: خیال کرنا۔ گمان کرنا۔ تَوَهَّمَ فِيْهِ الْخَيْرَ: کسی کے اندر خیر کا اندازہ کرنا۔

الوَهْم. مص۔ دل میں جو خطرہ گزرے۔ ج اَوْهَام. قوت وہمیہ پر بھی اطلاق ہوتا ہے۔ قوت وھمیہ اس حس باطنی کو کہتے ہیں جس کا کام معانی جزئیہ کا ادراک کرنا ہے جن کا تعلق محسوسات سے ہے جیسے زید کی شجاعت۔ سخاوت۔ بکر کی بزدلی۔ ماں کی محبت وغیرہ کشادہ راستہ۔ بڑا مرد۔ مضبوط موٹا سدھا ہوا اونٹ۔ ج اَوْهَام ووُهُم ووُهُوْم. کہا جاتا ہے "لَا وَهْمَ مِنْ كَذَا" اس سے کوئی چارہ نہیں۔

الوَهْمَة. موٹی اونٹنی۔

الوَاهِمَة. قوتِ وھمیہ۔

الوَهْمِيُّ. وہم والا۔

التُّهَمَة والتُّهْمَة. اِتِّهَام کا اسم۔ تہمت۔ شک۔ ج تُهَم و تُهَمَات.

التَّهِيْم. جس پر تہمت لگائی جائے۔

المَوْهُوْم مِنَ الْاَشْيَاءِ: وہم کیا ہوا۔ تصور کیا ہوا۔ خیال کیا ہوا۔

وَهَنَهُ يَهِنُهُ وَهْنًا وَاَوْهَنَهُ: کمزور کرنا۔

وَهَنَ وَاَوْهَنَ الرَّجُلُ: آدھی رات میں داخل ہونا۔

وَهَّنَهُ. کمزور کرنا۔

وَهَنَ و وَهِنَ يَهِنُ و وَهُنَ يَوْهُنُ وَهْنًا و وَهَنًا و وَهُنَ يَوْهُنُ وَهْنًا کام میں سست ہونا۔ کمزور ہونا۔

تَوَهَّنَ الْبَعِيْرُ: لَيِّنًا الطَّائِرُ: پرندہ کا زیادہ کھانے سے اُڑ نہ سکنا۔

الوَهْن. مص مِنَ الرِّجَالِ او الابِلِ: موٹا پستہ قد مِنَ اللَّيْلِ: آدھی رات یا اس کے کچھ بعد (والوَهَن) کام میں سستی۔ بدن میں کمزوری۔

الوَهُوْن. کمزور۔

الوَاهِن. فا۔ کمزور۔ کندھے کی ایک رگ کا نام۔

الوَاهِنَة. واهن کا مؤنث کمزوری۔ بازو۔ گردن کا مہرہ۔ ریاح جو بڑھاپے کے وقت کندھوں میں یا بازو میں یا ان دو رگوں میں جن کا نام اَخْدَعَان ہے پیدا ہو جاتی ہے۔ سب سے نیچے کی پسلی۔ کہا جاتا ہے "اِنَّهُ لَشَدِيْدُ الْوَاهِنَتَيْنِ" وہ مضبوط سینہ والا ہے۔

الوَهْنَانَة مِنَ النِّسَاءِ: ناز و نعمت کی وجہ سے کام میں سستی کرنے والی عورت۔

المَوْهِنُ مِنَ اللَّيْلِ: آدھی رات یا اس کے کچھ بعد۔

المَوْهُوْن. کمزور۔ مؤنث مَوْهُوْنَة.

وَهْوَهَ وَهْوَهَةً فِي صَوْتِهِ: غم یا گھبراہٹ کی وجہ سے بڑبڑانا الْاَسَدُ فِي زَئِيْرِهِ: شیر کا دھاڑنا۔ صفت وَهْوَاهٌ.

الوَهْوَاهُ والوَهْوَهُ مِنَ الْخَيْلِ: تیز و چست رَجُلٌ وَهْوَاهٌ: بزدل مرد۔

وَهَى و وَهِيَ يَهِي وَهْيًا الثَّوْبُ: کپڑے کا پھٹنا الشَّيُّ: بندش ڈھیلی ہونا۔ بوسیدہ ہونا۔ کمزور ہونا الحَائِطُ: دیوار گرنے کے قریب ہونا۔ گرنا الرَّجُلُ: بیوقوف ہونا السَّحَابُ: بادل کا موسلا دھار برسنا۔

اَوْهَى اِيْهَاءً فُلَانًا: کمزور کرنا۔ سست کر دینا۔ کہا جاتا ہے "ضَرَبَهُ فَاَوْهَى يَدَهُ" اس نے اسے مارا اور اس کے ہاتھ کو توڑ دیا۔

الوَهْي. مص۔ شگاف۔ پھٹن ج وُهِيّ و اَوْهِيَة.

الوَهِيَة. اسم مرة۔ شگاف۔
الوَاهِي. اسم فاعل ج وَاهُوْن و وُهَاة مؤنث وَاهِيَة.
الوَهِيَّةُ. موتی۔ ذبح کرنے کے لیے موٹا اونٹ۔
الأوْهِيَة. پہاڑ کی چوٹی سے وادی تک کا فاصلہ۔
وَاهِ ووَاه ووَاهًا ووَاهًا لَهُ وَبِه. چیز کی خوبی کے لیے کلمہ تعجب گویا تم کہتے ہو "اَعْجَبَ بِه مَا اَطْيَبَهُ" اورا ظہار افسوس کے لیے بھی آتا ہے جیسے "وَاهًا عَلٰی مَا فَاتَ"
وَیْ. کلمہ تعجب جیسے وَیْ لِزَيْدٍ یعنی زید سے مجھے تعجب ہے اور ڈانٹ ڈپٹ کیلئے بھی آتا ہے اور وَیْل سے کنایہ ہوتا ہے تم کہتے ہو "وَیْكَ اِسْتَمِعْ قَوْلِیْ" تیرا بُرا ہو میری بات پر کان لگا۔ اور دھمکی کے لیے بھی مستعمل ہے جیسے وَیْ بِكَ یا فُلَانُ.
وَیْبٌ بمعنے ویل۔ کہا جاتا ہے "وَیْبَكَ ووَیْبٌ لَكَ ووَیْبٌ لِزَيْدٍ ووَیْبًا لَهُ و وَیْبَ لَهُ و وَیْبِه و وَیْبِ غَيْرِه کسرہ اور ضمیر واسم ظاہر کی طرف اضافت کے ساتھ۔
وَوَیْبَ زید فتحہ اور اضافت کے ساتھ۔ و وَیْبٌ فُلَانٌ کسرہ اور رفع کے ساتھ۔ اور معنی ہر صورت میں ویل کے ہیں۔ یعنی اللہ اس کے لیے ویل لازم کرے اور ویب کا استعمال مقام تعجب میں بھی ہوتا ہے کہا جاتا ہے "وَیْبًا لِهٰذَا" یعنی اس کیلئے تعجب ہے۔
الوَیْبَة. بائیس یا چوبیس مد کا ایک پیمانہ ج وَیْبَات (مولدة) الوَیْب: مصیبت۔ بلا۔ رسوائی۔
وَیْح. کلمہ ترحم و توجع۔ اور کبھی مدح اور تعجب کے موقع پر آتا ہے اور کہا گیا ہے کہ وَیْلٌ کے معنی میں ہے تم کہتے ہو "وَیْحٌ لِزَيْدٍ و وَیْحًا لِزَيْدٍ و وَیْحَهُ" رفع ابتدا کی وجہ سے ہے اور نصب اضمار فعل کی بنا پر۔ گویا کہ تم کہتے ہو اَلْزَمَهُ الله وَیْحًا
الوَاحُ والوَاحَة. ریگستان میں سرسبز زمین ج الوَاحَات.
وَیْخٌ بمعنے وَیْحٌ.
وَیْس بمعنے وَیْحٌ اور اس کے احکام بھی وَیْحٌ کے احکام جیسے ہیں۔
الوَیْس. محتاجی۔ ارادہ کی ہوئی چیز۔ نہ چاہی ہوئی چیز۔
اَلْوِیسْتَارِیَا: دیواروں پر پردے کرنے کے لئے ایک بیل جس کے پھول بنفشی مائل بڑے بڑے ہوتے ہیں۔
وَیْكَ کلمہ ہے جو وی اور کاف خطاب سے مرکب ہے۔
وَیَّل تَوْیِیْلًا فُلَانًا و لِفُلَانٍ: کسی کے لیے بہت ویل کہنا۔
تَوَیَّلَ. ویل کو پکارنا یا وَیْلِی کہنا۔
تَوَایَلَ الرَّجُلَان: ایک دوسرے کے لیے ویل ویل کہنا۔ کہا جاتا ہے "هُمَا يَتَوَايَلَان".
الوَیْل. شر و برائی کا نزول۔ ہلاکت۔ جہنم کی ایک وادی کا نام، کہا جاتا ہے "وَیْلَهُ و وَیْلَكَ و وَیْلِی و وَیْلٌ لِزَيْدٍ و وَیْلًا لَهُ" نصب اضمار فعل کی بنا پر رفع ابتدا کی وجہ سے جبکہ اضافت نہ ہو اور اضافت کی صورت میں صرف نصب ہی ہوگا۔ اس وجہ سے کہ اگر رفع دیں گے تو بلا خبر کے رہ جائے گا۔ کہا جاتا ہے "وَیْلٌ وَائِلٌ ووَیْلٌ و وَیْلٌ" یعنی بہت زیادہ ویل۔
الوَیْلَة. بلا رسوائی۔ ج وَیْلَات
وَیْلُمِّه. یہ مرکب کلمہ ہے اس کی اصل "وَیْلٌ لِاُمِّه" ہے بمعنے بددعا کے مگر بعد میں تعجب اور استحسان کے موقع پر استعمال ہونے لگا مانند "قَاتَلَهُ اللّٰهُ" اور "لَا اَبَ لَكَ" کے۔ کہا جاتا ہے۔ "رَجُلٌ وَیْلُمِّه ووَیْلِمِّه" ضمہ لام و کسرہ لام کے ساتھ بمعنے چالاک و تیز فہم مرد۔
الوَیْمَة. تہمت اور بقول بعض چغل خوری۔
الوَیْن. کالا انگور۔ عیب۔
الوَیْنَة. کالا خشک انگور۔
وَیْهَ و وَیْهِ و وَیْهًا. کلمہ تحریض و اغراء ہے۔ مفرد جمع مذکر و مؤنث سب کیلئے یہی آتا ہے۔

# ہ

ہ : اَلْھَاءُ یہ حروف تہجی میں چھبیسواں حرف ہے اور حروف حلقی سے ہے۔

ہ. تین صورتوں میں مستعمل ہے۔

(۱) ضمیر غائب ہے۔ منصوبًا و مجرورًا۔ جیسے قَالَ لَہٗ صَاحِبُہٗ و ھُوَ یُحَاوِرُہٗ" اس سے اس کے ساتھی نے باہم بات کرتے ہوئے کہا۔ اور یہ کسرہ یا یاء ساکنہ کے بعد ہو تو مکسور ہوتی ہے بشرطیکہ اس کے بعد الف نہ ہو اور اس کے علاوہ مضموم ہوتی ہے۔

(۲) حرفِ غیبت جیسے اِیَّاہٗ کی ھا.

(۳) ھاءِ سکتہ۔ اور یہ حرکت یا حرف کے ظاہر کرنے کے لیے لاحق ہوتی ہے جیسے مَاھِیَہْ وَھَاھُاہْ. و وَا زَیْدَاہْ.

ھا. اس کی بھی تین صورتیں ہیں۔

(۱) اسم فعل بمعنے خُذْ. جیسے "ھَا الْکِتَابَ" کتاب لو۔ اس کے الف کو ممدودہ کرنا بھی جائز ہے اور یہ ممدودہ و مقصورہ کاف خطاب اور بغیر خطاب کے دونوں طرح مستعمل ہیں۔ اور ممدودہ ہونے کی صورت میں کاف کو حذف کرنا بھی جائز ہے اس طرح پر کہ ہمزہ کی گردان کاف کی گردان کی طرح کریں۔ اور کہیں ھَاءَ مذکر کے لئے۔ ھَاءِ مونث کے لئے و ھَاؤُمْ جمع مذکر کے لئے۔ ھَاؤُمَا تثنیہ مذکر و مونث کے لیے ھَاؤُنَّ جمع مؤنث کے لئے۔

(۲) مؤنث کی ضمیر منصوب جیسے ضَرَبَھَا اور مجرور جیسے کِتَابَھَا. ہ ضمیر ہے اور الف علامت تانیث۔

(۳) تنبیہ کے لیے اور اس کی چار صورتیں ہیں۔

(الف) اشارہ سے پہلے جیسے ھٰذَا و ھٰذَاكَ.

(ب) ضمیر مرفوع جیسے "ھا اَنْتُمْ ھٰؤُلَاءِ."

(ج) اَیْ کی صفت ندا کی صورت میں جیسے یَا اَیُّھَا الرَّجُلُ.

(د) قسم کی صورت میں لفظ اللہ سے پہلے حرف قسم کو حذف کے وقت جیسے "ھَا اللہِ"

ھِیْءُ ھِیءُ. اسم صوت ہے جس سے اُونٹ کو چارہ کھلانے کیلئے بلاتے ہیں۔

ھَأْ ھَأْ. اونٹوں کو ڈانٹنے کی آواز۔

ھَأْ ھَأْ ھِنْھَاءً وَھَا ھَاءً. ٹھٹھا مار کر ہنسنا۔ صفت ھَأْ ھَأْ وَھَاھَاءً بالاِبِلِ. اونٹ کو چارہ کے لیے بلانا اور ھِیءُ ھِیءُ کہنا یا ڈانٹنا اور ھَأْ ھَأْ کہنا اور اسم الھِیءُ ہے۔

جَارِیَةٌ ھَاُھَانَةٌ. بہت ٹھٹھا مار کر ہنسنے والی لڑکی۔

ھٰؤُلَاءِ. ھا کلمہ تنبیہ اور اُوْلَا اسم اشارہ۔

ھَبْ. وَھَبَ سے امر کا صیغہ ہے۔ اور کہا جاتا ہے "ھَبْنِیْ فَعَلْتُ" فرض کر کہ میں نے کیا اور یہ کلمہ امر کا ہے جو دو مفعولوں کو نصب دیتا ہے۔

ھَبَّتِ(ن) ھُبُوْبًا و ھَبِیْبًا وھَبًّا الرِّیْحُ: ہوا کا چلنا۔ ھَبَّ الرَّجُلُ مِنَ النَّوْمِ: نیند سے بیدار ہونا النَّجْمُ: ستارہ کا طلوع ہونا۔

ھَبَّ(ض) ھَبًّا وھُبُوْبًا وھَبِیْبًا و ھِبَابًا. چست و تیز رفتار ہونا۔ ھَبَّ یَفْعَلُ کَذَا: وہ ایسا کرنے لگا۔ اور کہا جاتا ہے "مِنْ اَیْنَ ھَبَبْتَ" تم کہاں سے آئے (ھَبًّا و ھُبُوْبًا) السَّیْفُ: تلوار کا ہلنا فِی الْحَرْبِ: شکست کھانا (ھَبًّا و ھَبَّةً وھِبَّةً) السَّیْفُ الشَّیْءَ: تلوار کا کسی چیز کو کاٹنا۔

ھَبَّ(س) ھِبَابًا. مدت تک غائب رہنا۔ کہا جاتا ہے "ھَبَّ فُلَانٌ حِیْنًا ثُمَّ قَدِمَ" فلاں ایک مدت تک غائب رہا پھر آگیا۔ "و اَیْنَ ھَبَبْتَ عَنَّا" تم ہم سے کہاں غائب رہے؟

ھَبَّ تَھْبِیْبًا الثَّوْبَ: کپڑا پھاڑنا۔

اَھَبَّہٗ مِنْ نَوْمِہٖ: نیند سے بیدار کرنا۔ اَھَبَّ السَّیْفَ: تلوار کو ہلانا الرِّیْحَ: ہوا کا چلانا۔

تَھَبَّبَ الثَّوْبُ: کپڑے کا بوسیدہ ہونا۔

اِھْتَبَّ الشَّیْءَ. کاٹنا۔

اِسْتَھَبَّ الرِّیْحَ: ہوا کا چلانا۔

الھَبَاب. ذرات جو دھوپ پڑنے پر روشن دان وغیرہ میں معلوم ہوتے ہیں۔ کہا جاتا ہے "ثَوْبٌ ھَبَائِبُ و ھِبَبٌ و اَھْبَاب" پارہ پارہ شدہ کپڑا۔

الھَبَّة. ھَبَّ کا اسم مرة۔ صبح کی باقی ماندہ ایک ساعت۔ زمانہ کی ایک مدت۔ کہا جاتا ہے "رَاَیْتُہٗ ھَبَّةً" میں نے اس کو ایک مرتبہ دیکھا "وَاحْذَرْ ھَبَّةَ السَّیْفِ" تلوار کے چلنے سے بچو۔

الھِبَّة. ھب کا اسم نوع۔ حال۔ کپڑے کا ایک ٹکڑا۔ تلوار کی کاٹ اور اس کا ہلنا۔ صبح کی باقی ماندہ ساعت۔ زمانہ کی ایک مدت۔

الهَبُوب والهَبُوبَة والهَبِيب. من الرِّيَاح: گرد و غبار اڑانے والی ہوا۔

الهَبَّاب. بہت گرد و غبار اڑانے والی ہوا۔

المَهَبّ. ہوا چلنے کی جگہ۔ ج مَهَابّ.

المُهِبّ. کمزور۔ ج مُهِبُّون. بیدار کرنے والا۔

هَبَتَه (ض) هَبْتًا. مارنا۔ کسی کا سر جھکا دینا۔ مرتبہ سے گھٹا دینا۔ ذلیل کرنا۔

هَبَتَه بالسَّيْفِ: تلوار سے مارنا۔

هُبِتَ الرَّجُلُ: بزدل و ہوش باختہ ہونا۔ صفت هَبِيْت و مَهْبُوْت.

الهَبْتَة. هَبَتَ کا اسم مرة۔ کمزوری۔ کہا جاتا ہے "فِيْ عَقْلِهِ هَبْتَةٌ" اس کی عقل کمزور ہے۔

الهَبْتَر. پستہ قد۔

هَبَجَه (ف) هَبْجًا بالعَصَا: لگاتار لاٹھی سے مارنا۔

هَبِجَ (س) هَبَجًا وجهُ الرَّجُلِ: چہرے کا سوجنا۔ صفت هَبِجٌ.

هَبَّجَه. متورم کرنا۔

تَهَبَّجَ. سوجنا۔

المُهَبَّج. سست۔ بھدی طبیعت کا۔

هَبَدَ (ض) هَبْدًا وتَهَبَّدَ واهْتَبَدَ الهَبِيْدَ: اندرائن کا پھل توڑنا اور پکانا اور چننا۔ هَبَدَ فلانًا. اندرائن کا پھل کھلانا۔

الهَبْد والهَبِيْد. اندرائن یا اس کا دانہ۔ واحد هَبِيْدَة.

الهَوَابِد. اندرائن کے دانے چننے والیاں۔

هَبَذَ (ض) هَبْذًا وهَابَذَ وأَهْبَذَ واهْتَبَذَ الفَرَسُ او الطَّائِرُ: گھوڑے کا تیز چلنا یا پرندہ کا تیز اڑنا۔

الهَابِذَة. تیز رفتار اونٹنی ج هَوَابِذ.

هَبَرَ (ن) هَبْرًا اللَّحْمَ: گوشت کے بڑے بڑے ٹکڑے کاٹنا۔ کہا جاتا ہے "هَبَرَ لَهُ مِنَ اللَّحْمِ هَبْرَةً" اس نے اس کے لیے گوشت کے ٹکڑے کاٹے "وَهَبَرْنَاهُمْ بِالسُّيُوْفِ" ہم نے ان کو تلواروں سے کاٹ دیا۔

هَبِرَ (س) هَبَرًا البَعِيْرُ: اونٹ کا زیادہ گوشت والا ہونا۔

أَهْبَرَ الرَّجُلُ: خوشنما موٹا ہونا۔

اِهْتَبَرَ البَعِيْرُ: اونٹ کا دبلا پتلا ہونا۔ فلانًا بالسَّيْفِ: تلوار سے کاٹنا۔

الهَبْر. بغیر ہڈی کا گوشت۔ واحد هَبْرَة. الهَبْر: پست زمین یا ریت کا قطعہ ج هُبُوْر. وهُبْر. والهَبْر فِي القِرَاءَةِ: آیت پر وقف کرنا۔

الهِبْر. انگور کا بیج۔ کتان سے جو گرے۔

الهَبِر. مِنَ الجِمَالِ: بہت گوشت والا اونٹ۔ کہا جاتا ہے "بَعِيْرٌ هَبِرٌ دَبِرٌ" بہت گوشت اور اون والا اونٹ۔ مؤنث هَبِرَة.

الهَبِر. کٹا ہوا۔

الهُبْرِيَة. روئی کے اڑنے والے روئیں۔ سر کی بھوسی۔ بانس اور نرکل سے جو بکھرے اور پھر جمع ہو کر جم جائے۔

الهَبُور. مکڑی۔

الهَبِيْر. پست زمین کہ اس کے ارد گرد بلندی ہو ج هُبُر و أَهْبِرَة. اندام نہانی۔ کہا جاتا ہے "ضَرْبٌ هَبْرٌ و هَبِيْرٌ" گوشت کو ٹکڑے ٹکڑے کرنے والی ضرب۔

الهُبَيْرَة. بجو۔ أَبُو هُبَيْرَة: مینڈک۔ أُمّ هُبَيْرَة: مینڈکی۔

الأَهْبَر. بہت گوشت والا۔ مؤنث هَبْرَاء ج هُبْر.

الهُبَارِيَة. اڑنے والے پر۔ سر کی بھوسی۔

رِيْحٌ هَبَارِيَة. غبار والی ہوا۔

الهَبَّار. بہت بالوں والا بندر۔

سَيْفٌ هَبَّار: کاٹنے والی تلوار۔

الهُبُوْر. چھوٹی چیونٹی۔ کھیتی کے گرے ہوئے خوشے۔

هَبْرَجَ الرَّجُلُ: ڈگمگاتے ہوئے چلنا۔ الثَّوْبَ: منقش کرنا۔

الهَبْرَج. تیز و سبک چال۔ مرد متکبر۔ ڈگمگا کر چلنے والا۔ منقش کپڑا۔ موٹا و پر گوشت بیل۔ بوڑھا ہرن۔

الهِبْرِج. موٹا و پر گوشت۔

المُهَبْرَج مِنَ الأَوْتَارِ: خراب شدہ تانت۔

الهِبْرِزِيّ. فارسیوں کا کنگن۔ نیا دینار۔ ہر خوبصورت و خوشنما چیز۔ عمدہ موزہ۔ خالص سونا۔ وأُمّ الهِبْرِزِيّ: بخار۔

تَهَبْرَسَ. نازو انداز سے چلنا۔

هَبَزَ (ض) هَبْزًا و هُبُوْزًا و هَبَزَانًا. مرنا۔ یا اچانک مرنا۔

هَبَشَ (ن) وهَبِشَ (س) هَبْشًا الرَّجُلُ: پورے ہاتھوں سے دوہنا۔ الشَّيْءَ: جمع کرنا۔ پہنچنا۔ لِعِيَالِهِ: کمائی کرنا۔ فُلانًا: تکلیف دہ مار مارنا۔

هَبَّشَ تَهْبِيْشًا المَالَ: جمع کرنا۔

تَهَبَّشَ القَوْمُ: اکٹھا ہونا۔ الشَّيْءَ: جمع کرنا۔ کہا جاتا ہے "خَرَجَ يَتَهَبَّشُ لِعِيَالِهِ" وہ اپنے اہل و عیال کے لیے کمائی کرنے کے لیے نکلا۔

اِهْتَبَشَ المَالَ: اکٹھا ہونا۔ الشَّيْءَ: جمع کرنا۔ مِنْهُ عَطَاءً: حاصل کرنا۔

الهَابِشَة. جماعت۔ الهَابِشَة والهُبَاشَة مختلف قبیلوں کی جماعت۔ ج هَوَابِش و هُبَاشَات. الهُبَاشَات: کمائیاں۔

الهَبَّاش. بہت کمائی کرنے والا۔ بہت جمع کرنے والا۔

هَبِصَ (س) وهَبَصَ (ح) هَبْصًا وهَبَصًا. پھرتیلا و جلد باز ہونا۔ الكَلْبُ: کتے کا شکار کا حریص ہونا۔ عَلَى الشَّيْءِ: مشتاق ہو کر بے قرار ہونا۔ صفت هَبِصٌ.

اِهْتَبَصَ فِي العَمَلِ: جلدی کرنا۔ فِي المَشْيِ: تیز چلنا (وانْهَبَصَ) لِلضَّحِكِ: بہت زور سے ہنسنا۔

الهَبَصَى. تیز چال۔ کہا جاتا ہے مَشَى الهَبَصَى وہ تیز چال چلا۔

هَبَطَه (ن) هَبْطًا مِنَ الجَبَلِ: پہاڑ سے اتارنا۔ المَرَضُ لَحْمَهُ: بیماری کا گوشت کو لاغر کرنا۔ فُلانًا: مارنا۔ بَلَدَ كَذَا: شہر میں داخل ہونا۔ السُّوْقَ: بازار میں پہنچنا۔ الوَادِيَ: وادی میں اترنا۔ صفت هَبَّاط. فُلانًا البَلَدَ شہر

میں داخل ہونا۔ ثَمَنَ السِّلْعَة وَمِنْ ثَمَنِهَا: قیمت گھٹانا۔

هَبَطَ (ض ن) هُبُوْطًا الثَّمَنُ: قیمت گھٹانا۔ کم ہونا۔ فُلَانٌ خاکساری کرنا فُلَانٌ مِنَ الْجَبَلِ پہاڑ سے اُترنا مِنْ مَوْضَعٍ اِلٰی آخر ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہونا۔ کہا جاتا ہے "هبط مِنَ الْخَشْيَةِ" اس نے خوف کی وجہ سے خاکساری کی۔ "وَهَبَطَهُ الزَّمَانُ" اس کو زمانہ نے مفلوک الحال بنادیا۔ هَبَطَ الْعِدْلَ بوری کو اُونٹ پر درست کر کے رکھنا۔

اَهْبَطَهُ اتارنا۔ اَهْبَطَ الثَّمَنَ: قیمت گھٹانا۔

تَهَبَّطَ مِنْ كَذَا نیچے اترنا الشَّئُ: بجھنا۔

انْهَبَطَ الرَّجُلُ نیچے اترنا۔

الْهَابِطُ فا۔ لاغر۔

الْهَبْطُ مص۔ نقصان۔ بُرائی میں پڑنا۔ ذلت۔ کہا جاتا ہے "اَللّٰهُمَّ غَبْطًا لَا هَبْطًا" یعنی اے اللہ ہم تجھ سے اس کا سوال کرتے ہیں کہ لوگ ہم پر غبطہ کریں اور اس سے پناہ مانگتے ہیں کہ اپنی حالت سے پستی میں آجائیں۔

الْهَبْطَة۔ هبط کا اسم مرۃ۔ پست و ہموار زمین۔ کہا جاتا ہے "هُمْ فِيْ هَبْطَةٍ مِنَ الْاَرْضِ" وہ لوگ پست زمین میں ہیں۔

الْهَبُوْطُ ڈھلوان۔ نشیب کی زمین۔

الْهَبِيْطُ دبلا پتلا لاغر۔

الْمَهْبِطُ اترنے کی جگہ۔

اَلْمَهْبَطُ کرڈ اسٹیشن۔ ایرفیلڈ۔

الْمَهْبُوْطُ دبلا پتلا۔ رَجُلٌ مَهْبُوْطٌ محتاج و مفلس مرد۔

هَبَعَ (ف) هَبْعًا وهُبُوْعًا الْحِمَارُ: گدھے کا سست رفتاری سے چلنا۔ اور جس کی ایسی حالت ہو اس کو هبع کہتے ہیں الْبَعِيْرُ: اُونٹ کا گردن پھیلا کر چلنا۔ هَبَعَ بِعُنُقِهِ: جلدی کرنا اور گردن کا سہارا لینا۔ صفت هَابِعٌ و هُبُوْعٌ۔

اِسْتَهْبَعَ الْبَعِيْرُ: اُونٹ کو گردن پھیلا کے چلوانا۔

الْهُبَعُ گدھا۔ اُونٹ کا بچہ جو گرمی میں پیدا ہوا ہو۔ ج هُبَعَات و هِبَاعٌ مؤنث هُبَعَة ج هُبَعَات۔

الْمُهْبِعُ اُونٹ کے بچوں کا مالک۔

اِبِلٌ هُبَّعٌ گردن پھیلا کے چلنے والے اونٹ۔

هَبَغَ (ف) هُبُوْغًا و هَبْغًا الرَّجُلُ: سونا۔

الْهَبْغَة نیند۔

الْهَبِيْغُ بہت سونے والا۔

اِنْهَبَكَتْ بِهِ الْاَرْضُ دھنسانا۔

الْهُبَكَة احمق۔ بیوقوف۔ زمین جس میں پاؤں دھنس جائیں۔ ج هُبَكَات و هُبَك۔

هَبِلَتْ (س) هَبَلًا فُلَانًا اُمُّهُ: گم کرنا۔ بے فرزند ہونا۔ صفت هَابِلٌ بددعا کے موقع پر کہا جاتا ہے "هبلته اُمُّه" یعنی اس کی ماں اس کو گم کرے اور بسا اوقات مقام مدح و استحسان میں بولا جاتا ہے۔ مراد یہ ہے کہ وہ کتنا بڑا عالم اور صائب الرائے ہے۔

هَبَّلَ الرَّجُلُ لِعِيَالِهِ اہل و عیال کیلئے کمائی کرنا فُلَانًا کسی سے هَبِلَتْكَ اُمُّكَ کہنا اللَّحْمُ فُلَانًا گوشت تہ بتہ چڑھنا۔

اَهْبَلَ الرَّجُلُ بے اولاد کرنا۔ عقل و تمیز کھونا اللَّحْمُ گوشت تہ بتہ چڑھنا۔

تَهَبَّلَ لِعِيَالِهِ اہل و عیال کیلئے کمائی کرنا۔

اِهْتَبَلَ فُلَانٌ بہت جھوٹ بولنا اور حیلہ کرنا الصَّيْدَ شکار کو فریب دینا۔ لِعِيَالِهِ اہل و عیال کے لیے کمائی کرنا۔ الشَّئَ: غنیمت جاننا۔ کہا جاتا ہے "اِهْتَبِلْ كَلِمَةَ حِكْمَةٍ" حکمت کے کلمہ کو غنیمت جان۔ عَلٰى وَلَدِهِ بے اولاد کرنا۔ کہا جاتا ہے "اِهْتَبِلْ هَبْلَكَ" اپنی حالت کی درستی کو لازم جانو۔

الْهَابِلُ کمائی کرنے والا۔ حیلہ گر۔ بہت گوشت و چربی والا۔

الْهَبَالُ ایک درخت ہے جس سے تیر بنائے جاتے ہیں۔ واحد هَبَالَة۔

الْهَبَالَة عقل و تمیز کھونا۔ جستجو۔ کہا جاتا ہے "نَالَهُ بِهَبَالَةٍ"

الْهَبَالَة غنیمت۔

الْهَبَّال کمائی کرنے والا۔ حیلہ ساز۔ فریب دینے والا شکاری۔

الْهَبْل مص۔ حالت۔

الْهِبِل بھیڑیا۔ فریب دینے والا۔

الْهَبْلَة بوسہ۔

هُبَل زمانہ جاہلیت کے ایک بت کا نام۔

الْاَهْبَل عقل و تمیز کھونے والا۔ ج هُبْل

الْهِبِلُّ والْهِبَلُّ بڑا یا لمبا مرد۔ حیلہ جو۔

الْهِبِلُّ ایک درخت کا نام۔

الْهَبْلٰى ناز کی رفتار۔ کہا جاتا ہے "هُوَ يَمْشِي الْهَبْلٰى" وہ خرام ناز سے چلتا ہے۔

الْهَبُوْل بچہ گم کرنے والی عورت۔

الْمُهَبَّل جس کو بددعا دی جائے کہ تیری ماں تجھے گم کرے۔ سوجے ہوئے چہرے والا پُر گوشت۔ پاگل۔

الْمُهْبَل ہلکا۔

الْمُهْتَبَل جھوٹا۔

الْمَهْبُوْل مذ۔ وہ جس کو اس کی ماں نے گم کر دیا ہو۔

الْهَبَلَّق پستہ قد۔

الْهَبَنَّق بیوقوف۔ پستہ قد۔

الْهَبَنَّك بیوقوف۔ کمزور۔ چغل خور۔

الْهَبَنَّكَة۔ هَبَنَّك کا مؤنث سست کاہل۔

هَبْهَبَ الرَّجُلُ: تیز چلنا۔ نیند سے بیدار ہونا السَّرَابُ: سراب چمکنا۔ هَبْهَبَهُ: ڈانٹنا۔ هَبْهَبَ الْكَبْشَ مینڈھے کو ذبح کرنا۔

تَهَبْهَبَ الشَّئُ: ہلنا۔ حرکت کرنا۔

الْهَبْهَب تیز رفتار۔ ہلکا پھلکا بھیڑیا۔

الْهَبْهَاب تیز رفتار۔ چلانے والا۔ سراب

الْهَبْهَبِيُّ اچھی حدی گانے والا۔ اچھی خدمت کرنے والا۔ پکانے والا۔ بکریوں کا چرواہا۔ گوشت بھوننے والا۔ قصائی۔ عمدہ طریقے سے محنت و مشقت کرنے والا۔ تیز

رفتار ہلکا پھلکا اُونٹ مؤنث هَبْهَبِيَّة.

هَبَا يَهْبُو هُبُوًّا سست چلنا الغُبَارُ غبار کا بلند ہونا الفَرَسُ گھوڑے کا بھاگنا فُلَانٌ: مرنا الرَّمَادُ راکھ کا مٹی سے ملنا۔

اَهْبَى اِهْبَاءً الْفَرَسُ گھوڑے کا غبار اُڑانا۔

تَهَبَّى تَهَبِّيًا دونوں ہاتھ جھاڑنا۔

الهَابِي فا۔ ج هُبّی کہا جاتا ہے "نجومٌ هُبّی" غبار سے چھپے ہوئے ستارے۔

الهَابِي قبر کی مٹی۔ کہا جاتا ہے "هٰذا مَوْضِعٌ هَابِي التُّرَابِ" یہ غبار والی مٹی کی جگہ ہے وتُرَابٌ اَوْمَادٌ هَابٍ فضا میں اُڑنے والی مٹی یا راکھ۔

الهَبَاءُ غبار۔ باریک مٹی کے ذرات جو زمین پر بلند اور پھیلے ہوئے ہوں۔ کم عقل لوگ۔ ج اَهْبَاء.

الهَبَاءَة غبار کا قطعہ۔

هُبَابَة الشَّجَر درخت کی چھال۔

الهَبْوَة گرد و غبار۔ ج هَبَوَات واَهْبَاء (خلاف قیاس) اَهْبَاءُ الزَّوْبَعَة بگولا۔

الهَبِيُّ چھوٹا بچہ۔ مؤنث هَبِيَّة.

المُتَهَبِّي کمزور نظر والا۔

هَتَّ(ن) هَتًّا الكَلامَ پیہم نقل کرنا۔ خوش سلیقگی سے بیان کرنا الثَّوبَ کپڑے پھاڑنا العِرْضَ آبروریزی کرنا الماءَ: پانی گرانا فلانًا مرتبہ گھٹانا۔ المَرْأةُ غَزْلَهَا عورت کا لگاتار کاتنا فُلانٌ فِي كَلامِهِ: جلدی جلدی بولنا وَرَقَ الشَّجَرِ درخت کے پتے جھاڑنا الشَّيْءَ: توڑنا اور چورہ کرنا (هَتِيْتًا) البَكْرُ جوان اُونٹ کا آواز کرنا۔

الهَتُّ ص۔ کہا جاتا ہے "تَرَكَهُمْ هَتًّا بَتًّا" اس نے اُن کو ٹکڑے ٹکڑے کرکے چھوڑا۔

الهَتَّات ہلکا پھلکا۔ بہت بک بک کرنے والا۔

المِهَتُّ بمعنی هَتَّات.

هَتَأَهُ يَهْتَأُهُ هَتْأً بالعَصَا و نحوها لاٹھی وغیرہ سے مارنا الطَّعَامَ کھانا۔

هَتِئَ يَهْتَأُ هَتَأً الرَّجُلُ ٹیڑھا ہونا۔

تَهَتَّأَ تَهَتُّؤًا الثَّوبُ کپڑے کا بوسیدہ ہونا۔

الهَتْءُ الهِتْءُ والهَتِيُّ والهِتَاءُ و الهِيْتِيُّ والهِيْتَاءُ والهَتْأَة وقت۔ کہا جاتا ہے "مَضٰى مِنَ اللَّيلِ هَتْءٌ" رات کا کچھ حصہ گزر گیا۔

الهَتْأ والهَتْوءُ شگاف۔ پھٹن۔

الاَهْتَاءُ کیڑا۔

هَتَرَ(ض) هَتْرًا عِرْضَ فُلانٍ آبروریزی کرنا الكِبَرُ فُلانًا بڑھاپے کا عقل کو زائل کرنا۔

هَتَّرَ عِرْضَ فُلانٍ بہت زیادہ آبروریزی کرنا۔

هَاتَرَهُ مُهَاتَرَةً بُری گالی دینا۔

اَهْتَرَ الرَّجُلُ بڑھاپے یا مرض یا غم کی وجہ سے عقل زائل ہونا۔ صفت مُهْتَر بفتح التَّاء اور یہ شاذ ہے واُهْتِرَ فُلانٌ کسی چیز کے بارے میں کہنے کے لیے فریفتہ ہونا۔ اُهْتِرُوا فِي ذِكْرِ اللهِ اللہ کی یاد کرتے ہوئے بوڑھا ہونا۔

تَهَاتَرَ الرَّجُلانِ ایک دوسرے پر جھوٹا دعوٰی کرنا اور کہا جاتا ہے "تَهَاتَرَتِ الشَّهَادَاتُ" شہادتیں ایک دوسرے کے برخلاف ہوئیں۔

اِسْتَهْتَرَ فُلانٌ: لاپروائی کے ساتھ خواہشات کا اتباع کرنا۔ بڑھاپے کی وجہ سے نہ سمجھنا۔

اُسْتُهْتِرَ الرَّجُلُ بِكَذَا بہت فریفتہ ہونا الرَّجُلُ لغو و لاطائل افعال کا مرتکب ہونا۔

الهَاتِر فا۔ ج هَاتِرُوْنَ وهَتَرَة.

الهِتْر جھوٹ۔ مصیبت۔ امرِ عجیب۔ بیہودہ گفتگو۔ رات کا نصف اول۔ ج اَهْتَار کہا جاتا ہے "فُلانٌ هِتْرُ اَهْتَارٍ" فلاں بڑا چالاک ہے۔

الهُتْر بڑھاپے یا مرض یا غم کی وجہ سے عقل کی خرابی۔

التَّهَاتُر ایک دوسرے کے خلاف شہادتیں۔

التِّهْتَار والتَّهْتَر حماقت و جہالت۔

المُهْتَر کسی چیز کے متعلق کچھ کہتے رہنے پر فریفتہ۔ بڑھاپے یا مرض یا غم کی وجہ سے خراب عقل والا۔ رَجُلٌ مُهْتَرٌ گفتگو میں خطا کار۔

المُسْتَهْتَر بالشَّيءِ سخت فریفتہ۔ بہت باطل کار آدمی۔

الهَتْرَك شیر۔ سخت و مشکل زمانہ۔

هَتَشَ(ض) هَتْشًا الكَلْبَ: کتے کو برانگیختہ کرنا۔ اُکسانا۔ کہا جاتا ہے "هَتِشِ الكَلْبَ فَاهْتَتَشَ" کتے کو بھڑکایا گیا وہ بھڑک گیا۔ (اور یہ کتے اور درندوں ہی کے لیے خاص ہے)

هَتَعَ(ف) هَتْعًا اِلٰى قَوْمِهِ جلدی متوجہ ہونا۔

هَتَفَتْ(ض) هَتْفًا و هُتَافًا الحَمَامَةُ کبوتری کا کوکو کرنا (هُتَافًا) فُلانٌ بِفُلانٍ پکارنا۔ فُلانًا و بِفُلانٍ تعریف کرنا۔

هَتَّفَتْ تَهْتِيفًا الحَمَامَةُ: کبوتری کا نوحہ کرنا۔

الهَاتِف ٹیلیفون

الهَاتِف فا۔ جس کی آواز سنائی دے اور دکھلائی نہ دے۔ ٹیلی فون۔ تم کہتے ہو "سَمِعْتُ هَاتِفًا يَهْتِفُ" جبکہ تم آواز سنو اور کوئی دکھلائی نہ دے کہا جاتا ہے قَوْسٌ هَتَافَةٌ و هَتُوفٌ و هَتْفَى آواز دینے والی کمان۔ حَمَامَةٌ هَتُوفٌ بہت کوکو کرنے والی کبوتری۔ رِيحٌ هَتُوفٌ سائیں سائیں کرنے والی ہوا۔ سَحَابَةٌ هَتُوفٌ گرجنے والا بادل۔ اور اسم الهَتَفَى ہے۔

الهَتْف والهُتَاف سخت و بلند آواز۔

هَتَكَ(ض) هَتْكًا السِّتْرَ و نَحْوَهُ پردہ پھاڑنا۔ کاٹ کر علیحدہ کرنا۔ یا کچھ تھوڑا سا سوراخ کرنا تاکہ پردہ کے پیچھے کی چیز ظاہر ہو جائے الثَّوبَ کپڑے کو لمبا پھاڑنا۔ کہا جاتا ہے "هَتَكَ اللهُ سِتْرَ الفَاجِرِ" یعنی اللہ تعالٰی فاجر کو رسوا کریں۔ "وَهُتِكَ عَرْشُهُ"

جبکہ عزت جاتی رہے۔

هَتَّكَ السِّتْرَ: بمعنے ھتک۔ تشدید مبالغہ کے لیے ہے۔

تَهَتَّكَ وَانْهَتَكَ السِّتْرُ و نَحْوَهُ: پردہ کا پھٹنا۔ تَهَتَّكَ فُلَانٌ: رُسوا ہونا فِي الْبَطَالَةِ: بہادری میں چھوڑنا۔

هَاتَكَ مُهَاتَكَةً. باہم رات کی تاریکی میں چلنا۔ کہا جاتا ہے "هَاتَكْنَا اللَّيْلَ" یعنی رات کی تاریکی میں ہم نے سفر کیا۔

الْهُتْكُ. آدھی رات۔

ثَوْبٌ هَتِكٌ. پارہ پارہ شدہ کپڑا۔

الْهُتْكَةُ. پردہ دری۔ رات کی ایک ساعت۔

الْهَتِيكَةُ. رسوائی۔ بے عزتی۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ مُنْهَتِكٌ و مُتَهَتِّكٌ و مُسْتَهْتِكٌ" بے عزتی سے لاپروا۔ رسوا۔ بدنام۔

الْهِتْكُ. پارہ پارہ شدہ۔

هَتَلَتْ (ض) هَتْلًا وهُتُوْلًا و تَهْتَالًا و هَتَلَانًا السَّمَاءُ: آسمان کا لگاتار برسنا۔

سَحَائِبُ هُتَّلٌ. لگاتار برسنے والے بادل۔

الْهَتَلَان. ہلکی لگاتار بارش۔

هَتْلَمَ هَتْلَمَةً الرَّجُلَانِ: دوسروں سے چھپا کر چپکے چپکے باتیں کرنا۔

الْهَتْلَمَةُ. س۔ پوشیدہ بات۔

هَتَمَ (ض) هَتْمًا فَاهُ: اگلے دانتوں کو توڑنا الثَّنِيَّةَ: جڑ سے توڑنا۔

هَتِمَ (س) هَتَمًا. سامنے کے جڑ سے ٹوٹے ہوئے دانتوں والا ہونا۔ صفت اَهْتَمُ مؤنث هَتْمَاءُ ج هُتْمٌ.

هَتَّمَهُ بِالضَّرْبِ: مار مار کر ضعیف و کمزور کر دینا۔

اَهْتَمَ. دانتوں کو توڑنا۔

تَهَتَّمَ الشَّيْءُ: ٹوٹنا۔ کہا جاتا ہے "تَهَتَّمَتْ اَسْنَانُهُ" اس کے دانت ٹوٹ گئے۔

تَهَاتَمَا. ایک دوسرے پر جھوٹا دعویٰ کرنا۔

الْهُتَامَةُ. ٹوٹا ہوا ٹکڑا۔

هَتْمَرَ الرَّجُلُ: بہت بولنا۔

هَتْمَلَ الرَّجُلُ: آہستہ بولنا الرَّجُلَانِ: دوسرے سے چھپا کر چپکے چپکے باتیں کرنا۔

الْهَتْمَلَةُ. پوشیدہ بات۔

هَتَنَتْ (ض) هَتْنًا وهُتُوْنًا و هَتَنَانًا و تَهْتَانًا و تَهَاتَنَتِ السَّمَاءُ: آسمان سے لگاتار بارش ہونا الدَّمْعُ: آنسو کا ٹپکنا۔

الْهَتْنُ. لگاتار بارش۔

سَحَابٌ هَاتِنٌ و هَتُوْنٌ لگاتار بارش والا بادل ج هُتُنٌ و هُتَّنٌ. عَيْنٌ هَتُوْنُ الدَّمْعِ لگاتار آنسو ٹپکانے والی آنکھ۔

التَّهْتَان. لگاتار برسنے والی بارش۔

هَتْهَتَ الشَّيْءَ: توڑنا فِي الْكَلَامِ: جلدی جلدی بولنا الْبَعِيْرَ: اُونٹ کو "هَتْ هَتْ" کہہ کے پینے کے وقت ڈانٹنا۔

الْهَتْهَات. ہلکا پھلکا۔ جلدی بولنے والا۔

هَتَاهُ يَهْتُوْهُ هَتْوًا. پیروں سے روند کر توڑنا۔

هَاتَاهُ مُهَاتَاةً. دینا (اس فعل کی گردان عاطی کی گردان کی مانند ہے) کہا جاتا ہے "هَاتِ يَا رَجُلُ" اے مرد دے "وَهَاتِيْ يَا امْرَأَةُ" اے عورت دے "وَمَا اُهَاتِيْكَ" میں تم کو نہیں دوں گا۔

هَثَّ (ن ض) هَثًّا. جھوٹ بولنا۔ صفت هَثَّات یعنی جھوٹا۔

هَثْرَمَ هَثْرَمَةً. بہت بولنا۔

هَثَمَهُ (ض) هَثْمًا. کوٹ کر باریک کرنا۔

هَثَمَ لَهُ مِنْ مَالِهِ: یکبارگی عمدہ مال دینا۔

الْهَيْثَمُ. ایک کھٹے مزے کا درخت۔ شکرا۔ اور بقول بعض گدھ یا عقاب کا بچہ۔ سرخ رنگ کا ریت کا ٹیلہ۔

هَثْهَثَ هَثْهَثَةً الشَّيْءُ: مختلط ہونا۔ الْوَالِي النَّاسَ: ظلم کرنا السَّحَابَةُ بِقَطْرِهَا: بہت زور سے برسانا الشَّيْءَ: سخت روندنا۔

الْهَثْهَاث. جلدی کرنے والا۔ شَيْءٌ هَثْهَاثٌ: ملی ہوئی بے ترتیب چیز۔ رَجُلٌ هَثْهَاثٌ: جھوٹا مرد۔

الْهَثْهَثَةُ. س۔ لڑائی میں مختلط آوازیں۔

هَثَى يَهْثِي هَثْيًا التُّرَابَ: مٹی ڈالنا۔

هَاثَاهُ مُهَاثَاةً. مذاق اڑانا۔

هَجَّ (ن) هَجًّا و هَجِيْجًا الْبَيْتَ: گھر ڈھانا (هَبَجًا) الْعَيْنُ: آنکھ کا دھنس جانا۔ النَّارُ: آگ کا زور سے بھڑکنا۔ هَجَّجَ النَّارَ: آگ زور سے بھڑکانا۔

وهَجَّجَتْ عَيْنُهُ: آنکھ دھنس جانا۔

اِهْتَجَّ فِي الْاَمْرِ: دیر لگانا اور کسی سے مشورہ نہ کرنا۔

اِسْتَهَجَّ فُلَانٌ: خود رائے ہونا۔ السَّيَّارَةَ او الْقَافِلَةَ: تیز چلانا۔

عَيْنٌ هَاجَّةٌ. دھنسی ہوئی آنکھ۔

الْهَجَاجُ. تیز چال۔ کہا جاتا ہے "رَكِبَ هَجَاجِ" مبنی علی الکسر یعنی وہ خود سر ہوا (اور کبھی هَجَاجِ کے آخر کو فتحہ بھی دیا جاتا ہے) اور اگر کوئی شخص لوگوں کو کسی چیز سے روکنا چاہتا ہے تو کہتا ہے "هَجَاجَيْكَ وَهٰذَا ذَيْلَكَ" یعنی دور رہو۔

الْهَجَاجَةُ. گردوغبار جو ہر چیز کو ڈھانپ لے۔ بیوقوف۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ هَجَاجَةٌ"

الْهُجُّ. بیل کی گردن کا جوا۔

الْهُجُجُ. پوکھرے۔

الْهَجِيْجُ. مص۔ گہری وادی۔ لمبی زمین جو چلنے والوں کو جلدی لائے۔ کہانت کی لکیریں جو زمین پر کھینچی جائیں۔ ج هُجَّان.

الْاَهْجِيْجُ. گہری وادی۔

عَيْنٌ مُهَجَّجَةٌ. دھنسی ہوئی آنکھ۔

الْمُهَجِّجُ. فا۔ دھنسی ہوئی آنکھ والا۔

الْمُسْتَهِجُّ. ہر حق ناحق میں بولنے والا۔

هَجَأَ يَهْجَأُ هَجْأً وهُجُوْءًا جُوْعُهُ: بھوک بند ہونا (هَجْأً) الطَّعَامَ: کھانا بَطْنَهُ: پیٹ بھرنا هُ الطَّعَامُ: آسودہ کر دینا۔

هَجِئَ يَهْجَأُ هَجَأً. بہت بھوکا ہونا۔

اَهْجَأَ اِهْجَاءً جُوْعَهُ: بھوک زائل کرنا۔

فُلَانًا حَقَّهُ: حق ادا کرنا فُلَانًا الشَّيْءَ: کسی کو کچھ کھلانا۔

تَهَجَّأَ الْحَرْف ہجے کرنا۔

الْهَجَأُ ہر وہ چیز جو تمہارے اندر ہو اور ختم ہو جائے۔

الْهُجَاَة بیوقوف مرد یا عورت۔

هَجَب (ض) هَجْبًا ہانکنا۔ دوڑنا۔ لاٹھی سے مارنا۔

هَجَدَ (ن) هُجُوْدًا رات میں سونا۔ بیدار رہنا (ضد) اور بقول بعض هُجُوْد دن میں سونے اور هُجُوْع رات میں سونے کے لئے ہے۔

هَجَّدَ تَهْجِيْدًا الرَّجُلُ بیدار ہونا۔ رات میں سونا۔ رات میں نماز پڑھنا فُلَانًا جگانا۔ سلانا (ضد)

اَهْجَدَ الرَّجُلُ سونا فُلَانًا سلانا۔ سوتا ہوا پانا۔

تَهَجَّدَ الرَّجُلُ رات میں سونا۔ بیدار رہنا۔

الْهَاجِد سونے والا۔ رات میں نماز پڑھنے والا ج هُجُوْد و هُجَّد۔

الْهَجُوْد رات میں نماز پڑھنے والا۔ ج هُجُوْد و هُجَّد۔

التَّهَجُّد مص۔ رات کی نماز۔

الْمُتَهَجِّد فا۔ رات کی نماز کیلئے نیند سے بیدار ہونے والا۔ ازہری کا قول ہے کہ کلام عرب میں هاجد کا اطلاق رات میں سونے والے پر اور متہجد کا رات میں نماز کے لئے بیدار ہونے والے پر ہے۔

هَجَرَ (ن) هَجْرًا و هِجْرَانًا قطع تعلق کرنا۔ چھوڑنا۔ هَجَرَ الشَّيْءَ ترک کرنا۔ اعراض کرنا زَوْجَهٗ بغیر طلاق دیئے ہوئے الگ ہونا (هَجْرًا و هِجِّيْرَى و اِهْجِيْرَى) فِيْ نومه او مَرَضِهٖ نیند یا مرض میں بکواس کرنا (هَجْرًا) بِهٖ فِي النَّوْمِ خواب دیکھنا (هَجْرًا و هُجُوْرًا) الْبَعِيْرَ پاؤں باندھنے کی رسّی سے باندھنا۔

هَجَّرَ الْقَوْمُ دوپہر میں چلنا النَّهَارُ سخت گرم ہونا اِلَى الشَّيْءِ سویرے جانا اور سبقت کرنا۔

هَاجَرَ مُهَاجَرَةً مِنَ الْبَلَدِ و عَنْهُ ہجرت کرنا۔

اَهْجَرَهٗ اِهْجَارًا چھوڑنا۔ اَهْجَرَ الْقَوْمُ دوپہر میں چلنا۔ اَهْجَرَ فِيْ مَنْطِقِهٖ بکواس کرنا بِفُلَانٍ ٹھٹھا کرنا اور بُری بات کہنا۔

تَهَجَّرَ الْقَوْمُ دوپہر میں چلنا فُلَانٌ مہاجرین کے مشابہ ہونا۔

تَهَاجَرُوْا و اِهْتَجَرُوْا باہم قطع تعلق کرنا۔

تَهَاجَرُو الْمَاءَ پینا۔

اِهْتَجَرَهٗ چھوڑنا۔

اَلْهَاجِر اسم فاعل۔ شَيْءٌ هَاجِرٌ نہایت عمدہ چیز۔

الْهَاجِرَة۔ الْهَاجِر کا مؤنث گرمی کا دوپہر یا زوالِ آفتاب سے عصر تک کا وقت۔ سخت گرمی۔ ج هَاجِرَات و هَوَاجِر اور کبھی هَاجِرَة ان مصادر میں سے ہوتا ہے جو فَاعِلَة کے وزن پر آتے ہیں جیسے عَاقِبَةٌ و عَافِيَةٌ وغیرہ۔ نَاقَةٌ هَاجِرَةٌ عمدہ اُونٹنی۔ اور کہا جاتا ہے "رَمَاهُ بِهَاجِرَاتٍ" اس نے اس کو افعال فاحشہ سے متہم کیا۔

الْهَاجِرِيُّ بہت عمدہ۔ اعلیٰ و فائق۔ معمار۔ شہری۔

هَاجِرَة حضرت اسمٰعیل علٰی نبینا و علیہ الصلوۃ والسلام کی والدہ ماجدہ کا اسم گرامی۔

الْهَجْر مص۔ حفاظت کے قابل چیز کا چھوڑنا۔ بہت عمدہ۔ مہار۔ دوپہر۔ سخت گرمی۔ کہا جاتا ہے "لَقِيْتُهٗ عَنْ هَجْرٍ" میں اس سے ایک سال کے بعد یا چھ روز یا اس سے زائد غیبوبت کے بعد ملا۔ "وَذَهَبَتِ الشَّجَرَةُ هَجْرًا" یعنی درخت لمبا اور بڑا ہوا۔

الْهِجْر عمدہ اُونٹ یا اُونٹنی۔

الْهُجْر قبیح گفتگو۔ فحش گوئی۔ اِهْجَار کا اسم۔

الْهَجِر نہایت عمدہ۔ آہستہ چلنے والا۔

الْاَهْجَر اسم تفضیل اور کہا جاتا ہے "هٰذَا اَهْجَرُ مِنْ ذَاكَ" یعنی یہ اس سے لمبا، موٹا اور بڑا ہے۔

الْهُجْرَاءُ قبیح گفتگو۔ کفایت۔ کہا جاتا ہے "مَا عِنْدَهٗ غِنَاءُ ذٰلِكَ وَلَا هُجْرَاؤُهٗ" اس کے نزدیک نہ تو اس کے لیے غنا ہے اور نہ کفایت۔

الْهَجْرَة۔ هَجَر کا اسم مرۃ۔ موٹی عورت۔

الْهِجْرَة۔ هَجْر کا اسم نوع۔ تَهَاجُر کا اسم۔

الْهِجْرَة و الْهُجْرَة ترک وطن۔ ایک مُلک سے دوسرے مُلک کو جانا۔

الْهَجْرُ دیہات میں منتقل ہونا۔

الْهَجِيْر دوپہر۔ سخت گرمی۔ بڑا اور کشادہ حوض۔ بڑا پیالہ۔ جما ہوا دودھ۔ موٹا گورخر۔ پاؤں باندھنے کی رسّی سے بندھا ہوا اُونٹ ج هُجُر۔ الْهَجِيْر کوفہ اور بصرہ کے درمیان کا علاقہ۔

الْهَجِيْرَة دوپہر۔ سخت گرمی۔

الْهِجَار تانت۔ طوق۔ تاج۔ اُونٹ کے پاؤں باندھنے کی رسّی۔

الْهِجِّيْر و الْهِجِّيْرَة عادت۔

الْهِجِّيْرَى۔ هَجَرَ فِيْ نَوْمِهٖ او مَرَضِهٖ کا مصدر۔ عادت۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا هِجِّيْرَاهُ" یہ اس کی عادت ہے۔

الْهِجْرِيَّاءُ عادت۔

الْهَجُوْرِيُّ دوپہر کے وقت کا کھانا۔

الْاُهْجُوْرَة والْاِهْجِيْرَى والْاِهْجِيْرَاءُ عادت۔

الْمُهْجِر شریف۔ خوبصورت۔ ہر چیز سے عمدہ۔ دوسروں سے بڑھا چڑھا۔ عَدَدٌ مُهْجِرٌ بہت عدد۔ کہا جاتا ہے "رَمَاهُ بِمُهْجِرَاتٍ" اس نے اس کو افعال قبیحہ سے متہم کیا۔

◆

الْمَهَاجِر ہجرت کے مقامات۔ کہا جاتا ہے "تَكَلَّمَ بِالْمَهَاجِر" اس نے فحش گفتگو کی۔

الْمَهْجُوْر مفعول۔ بیمار یا سوئے ہوئے کی بکواس۔ وہ لفظ جس کا استعمال چھوڑ دیا گیا ہو۔

الْهِجْرِس لنگور۔ لومڑی اور بقول بعض لومڑی کا بچہ۔ ریچھ۔ نالائق آدمی ج هَجَارِس

الْهَجَارِس زمانہ کی سختیاں۔

الهِجْرِع والهَجْرَع. بیوقوف پاگل۔ لمبے قد کا لنگڑا۔ ایک بہترین قسم کا شکاری کتا۔
هَاجَزَهٗ مُهاجَزَةً چپکے چپکے بات کہنا۔
هَجَسَ (ن ض هَجْسًا) الشَّیْءُ فِي صَدْرِهٖ: وسوسہ گزر۔ فُلانًا: کام سے روکنا۔
هَاجَسَهٗ. چپکے چپکے بات کہنا۔
اِنْهَجَسَ عَنِ الْاَمْرِ: باز رہنا۔
الهَاجِس. فا۔ اندیشہ۔ وسوسہ۔ هَوَاجِس.
الهَجْس. مس۔ پست آواز جو سنائی دے اور سمجھ میں نہ آئے۔ اندیشہ۔ وسوسہ۔
الهَجَّاس. آواز کو سننے والا شیر۔
الهَجِيسَة. مشکیزہ میں بگڑا ہوا دودھ۔
خُبْزٌ مُتَهَجِّس. فطیری روٹی، بے خمیر کی روٹی۔
المَهْجُوس. کہا جاتا ہے "وَقَعُوْا فِي مَهْجُوْسٍ مِنَ الْاَمْرِ" وہ گڑبڑی میں پڑ گئے۔
هَجَشَ (ن هَجْشًا) اکسانا۔ الدَّابَّةَ چوپایہ کو نرمی سے ہانکنا۔ بَيْنَ القَوْمِ: فساد ڈالنا۔
هَجَشَتْ لَهٗ نَفْسِي: بہت خواہش مند ہونا۔
الهَاجِشَة. لوگوں کی جماعت۔ ج هَوَاجِش. کہا جاتا ہے "جَاءَتْ هَاجِشَةٌ مِنَ النَّاسِ" لوگوں کی جماعت آئی۔
الهَجْشَة. اسم مرۃ۔ اٹھنا۔
هَجَعَ (ف هُجُوْعًا و تَهْجَاعًا. رات میں سونا۔ سونا۔ اور کہا جاتا ہے "هَجَعَ جُوْعَهٗ هَجْعًا فَهَجَعَ جُوْعُهٗ هُجُوْعًا" اس نے اس کی بھوک کو تسکین دی۔ پس اس کی بھوک تسکین پا گئی (لازم و متعدی) "هَجَعْتُ اِلَيْهِ فَخَدَعَنِي" میں اس سے مانوس ہوا اور اس کے سامنے جھک گیا اور اس نے مجھے دھوکا دیا۔
هَجَّعَ تَهْجِيْعًا القَوْمُ: سونا۔
اَهْجَعَ جُوْعَهٗ: بھوک کو تسکین دینا۔
الهَاجِع. فا۔ هُجُوْع و هُجَّع.
الهَاجِعَة. رات میں سونے والی هُجَّع و هُجُوْع و هَوَاجِع و هَوَاجِعَات.
الهِجْع والهُجَع والهَجِع والهُجَعَة. غافل۔ بیوقوف۔ الهُجَعَة: بہت سونے والا۔
الهَجْعَة. هَجَعَ کا اسم مرۃ۔ کہا جاتا ہے "اَتَيْتُ فُلانًا بَعْدَ هَجْعَةٍ" میں فلاں کے پاس ابتدائی رات میں تھوڑی سی نیند کے بعد آیا۔
الهِجْعَة. هَجَعَ کا اسم نوع۔ رَجُلٌ هُجَعَة: غافل بیوقوف مرد۔
الهَجِيْع مِنَ اللَّيْلِ: رات کا ایک حصہ۔ کہا جاتا ہے "مَضَى هَجِيْعٌ مِنَ اللَّيْلِ" رات کا ایک حصہ گزر گیا۔
التَّهْجَاع. ہلکی نیند۔
المِهْجَع. غافل، بیوقوف۔ ہر ایک کا مطیع و فرمانبردار۔
هَجَفَ (س هَجَفًا. بھوکا اور ڈھیلے پیٹ والا ہونا۔ کوکھ کا پہلوؤں سے لگا ہوا ہونا۔
اِنْهَجَفَ. لاغری کی وجہ سے نکلی ہوئی ہڈیوں والا ہونا
الهَجْفَان. پیاسا۔
الهِجَفّ. سخت بدن سست (شتر مرغ یا آدمی) موٹا اور لمبا آدمی۔ بڑے پیٹ والا۔
الاَهْجَف. دبلا۔ مؤ هَجْفَاء.
هَجَلَ (ن هَجْلًا بالقَصَبَةِ وغَيْرِهَا: پھینکنا هَجَلَتِ الْمَرْاَةُ بِعَيْنِهَا: آنکھ مارنا۔
هَجَّلَ عِرْضَهٗ: بے عزتی کرنا۔ بِفُلانٍ: فحش سنانا اور گالی دینا۔
هَاجَلَ مُهَاجَلَةً. پست اور ہموار زمین میں چلنا۔ فُلانًا: مقابلہ کرنا۔
اَهْجَلَ الْاِبِلَ: اونٹوں کو بیکار چھوڑ دینا۔ الشَّيْءَ: کشادہ کرنا۔ المَالَ: مال ضائع کرنا۔ القَوْمُ: قوم کا پست اور ہموار زمین میں آنا۔
اِهْتَجَلَ الشَّيْءَ: ایجاد کرنا۔
الهَاجِل. فا۔ سونے والا۔ بہت سفر کرنے والا۔
الهَجْل. مس۔ پست و ہموار زمین۔ اَهْجَال و هِجَال و هُجُوْل.
الهَجْلَة. هَجَلَ کا اسم مرۃ۔ پست و ہموار زمین۔ هَجَلات.
الهَجُوْل. بدکار عورت۔
الهَجِيْل. پست و ہموار زمین۔ حوض جو اچھی طرح سے نہ بنا ہو۔
دُمُوْعٌ هُجُوْلٌ. بہنے والے آنسو۔ مفرد هَاجِل.
هَجَمَ (ن هُجُوْمًا عَلَيْهِ: غفلت کی حالت میں اچانک آنا۔ یا بغیر اجازت کے آنا البَيْتُ: مکان کا گرنا البَرْدُ اوِ الشِّتَاءُ سردی یا جاڑے کا جلدی شروع ہونا هَجْمًا) فُلانًا: دھتکارنا۔ دفع کرنا فُلانًا عَلَى القَوْمِ اچانک لانا الدَّابَّةَ: چوپایہ کو زور سے ہانکنا البَيْتَ: گھر کو ڈھانا الهَوَاجِرُ فُلانًا: پسینہ بہانا مَا فِي الضَّرْعِ تھن سے سارا دودھ لینا هَجْمًا و هُجُوْمًا) الشَّيْءُ: قرار و سکون پانا المَرَضُ: بیماری کا زائل ہونا اور سست پڑنا فُلانٌ: چپ رہنا اور سر جھکانا هَجَمَتْ عَيْنُهٗ: آنکھ کا دھنس جانا۔
هَجَّمَهٗ. اچانک لانا۔
هَاجَمَهٗ مُهَاجَمَةً. ایک دوسرے پر اچانک آنا۔
اَهْجَمَهٗ عَلَيْهِمْ: اچانک لانا اَهْجَمَ مَا فِي الضَّرْعِ: تھن سے سارا دودھ لینا الْاِبِلَ: اونٹوں کو باڑہ کی طرف واپس لانا اَللّٰهُ المَرَضَ: بیماری کو زائل کرنا۔
تَهَاجَمَا. ایک دوسرے پر اچانک آنا۔
تَهَجَّمَ عَلَى الشَّيْءِ: کسی چیز پر اچانک آنا۔
اِنْهَجَمَ البَيْتُ: مکان کا شکستہ و ویران ہونا الدَّمْعُ او العَرَقُ: آنسو یا پسینہ بہنا۔
اِنْهَجَمَتِ العَيْنُ: آنکھ کا آنسو بہانا۔
اِهْتَجَمَ مَا فِي الضَّرْعِ: تھن سے سارا دودھ لینا۔
اُهْتُجِمَ الرَّجُلُ: کمزور ہونا۔
الهِجْم. مس۔ بڑا پیالہ۔ پسینہ اَهْجَام.
الهَجَم. بڑا پیالہ۔
الهَجْمَة. هَجَمَ کا اسم مرۃ مِنَ الشِّتَاءِ: سخت سردی مِنَ الصَّيْفِ: سخت گرمی مِنَ الْاِبِلِ: چالیس یا ستر اونٹوں سے لے کر سو تک

کا گلہ۔ الهَجْمَةُ: بوڑھی بھیڑ۔ رات کی ابتدائی تاریکی۔ کہا جاتا ہے "جئتُهُ بعد هَجْمَةٍ مِنَ اللَّيْلِ" میں اس کے پاس رات کی ابتدائی تاریکی کے بعد آیا۔

الهَجَّام. قوم پر بہت ہجوم کرنے والا۔ بہادر۔ شیر۔

الهَجُوْم. جلد ہجوم کرنے والالمن الرِّياح تیز ہوا۔ پسینہ آور۔ کہا جاتا ہے "تَحَمَّم فانَّ الحَمَّام هُجُوْمٌ" حمام میں داخل ہو جاؤ اس لیے کہ حمام پسینہ آور ہے۔

الهَجمِيَة. گاڑھا دودھ۔

الإهْتِجَام. رات کا آخری حصہ۔

المَهْجُوْم. ـ بَيْتٌ مَهْجُوْمٌ: گرا ہوا گھر۔ خیمہ جس کی طنابیں کھول دی جائیں۔

الهَيْجُمَانَة. موتی۔ نرمکڑی۔

هَجَنَ (ن ض) هَجْنًا. ہاجن ہونا (دیکھئے لفظ هاجن)

هَجُنَ (ک) هُجْنَةً و هَجَانَةً و هُجُوْنَةً کمینہ ہونا۔ فرومایہ ہونا۔ دوغلا ہونا الكَلَام غلط ہونا۔

هَجَّنَهُ تَهْجِيْنًا. ہجین بنانا (دیکھئے لفظ هَجِين) هَجَّنَ الأَمْرَ: حقیر کرنا۔ عیب دار بنانا۔

أَهْجَنَ الرَّجُلُ: شریف النسل اُونٹوں کا مالک ہونا الجَارِيَةَ: بلوغ سے پہلے شادی کر دینا۔

اُهْتُجِنَتِ الشَّاةُ: حمل ظاہر ہونا۔

اِسْتَهْجَنَ فِعْلَهُ: قبیح سمجھنا۔ کہا جاتا ہے "هٰذَا مِمَّا يُسْتَهْجَنُ ذِكْرُهُ" یہ ان چیزوں میں سے ہے جن کا ذکر کرنا قبیح سمجھا جاتا ہے۔

الهَاجِن. ف۔ چقماق جس سے ایک دفعہ کے مارنے میں آگ نہ نکلے۔ بچی جس کی شادی بلوغ سے پہلے ہو جائے۔ کھجور کا درخت جو چھوٹے ہونے پر ہی پھل دے۔ ج هَوَاجِن.

الهِجَان مِنْ كُلِّ شَيْءٍ: عمدہ و خالص مِنَ الإِبِلِ: سفید نسل کا شریف اُونٹ (اس میں مذکر مؤنث جمع سب برابر ہیں) کہا جاتا ہے

"بَعِيرٌ هِجَانٌ ، نَاقَةٌ هِجَانٌ وَابِلٌ هِجَانٌ" اور بسا اوقات هَجَائِن بھی بولتے ہیں رَجُلٌ هِجَانٌ شریف النسل مرد عَلٰى هٰذَا القِيَاس اِمرأَةٌ هِجَانٌ و نِسْوَةٌ هَجَائِن اَرْضٌ هِجَانٌ: سفید نرم مٹی والی زمین۔

الهِجَانَة. شرافت۔ سفیدی۔

الهُجْنَة. ـ من الكَلَام: عیب و قباحت فِي العِلْمِ: علم کی بربادی ج هُجَن.

الهَجِيْن. کمینہ۔ وہ جس کی ماں باندی اور باپ عربی ہو۔ ج هُجُن و هُجَنَاء و هُجْنَان و مَهَاجِن و مَهَاجِنَة مؤنث هَجِيْنَةٌ ج هُجُن و هِجَانٌ و هَجَائِن کہا جاتا ہے "فَرَسٌ و بِرْذَوْنَةٌ هَجِيْنٌ" خراب نسل کا گھوڑا یا ترکی گھوڑا و الهَجِيْن مِنَ الخَيْلِ: ترکی گھوڑی اور عربی گھوڑے سے پیدا شدہ گھوڑا ج هُجُن و هَوَاجِن. لَبَنٌ هَجِيْنٌ: دودھ جو نہ پتلا ہو نہ گاڑھا۔ غِلْمَةٌ اُهَيْجِنَةٌ. بلوغ سے پہلے شادی شدہ لڑکے۔

المَهْجَنَة والمِهْجَنِي والمَهْجُنِي والمَهْجُنَاء. ناکارہ لوگ۔

المُهَجَّنَة مِنَ النُّوْقِ: ہجان کی جانب منسوب اُونٹنی جو اچھی نسل سے ہونے کی وجہ سے خراب نسل کے اُونٹوں سے باز رکھی جائے۔ کھجور کا درخت جس پر پہلی مرتبہ نر کھجور کا پھول ڈالا جائے۔ اُونٹنی جو پہلی مرتبہ حاملہ ہو۔

المُهْتَجَنَة. کھجور کا درخت جس پر پہلی بار نر کھجور کا پھول ڈالا جائے۔ کھجور جو چھوٹے ہونے کے باوجود پھل دے۔ بچی۔

الهَجَنَّف. لمبا چوڑا۔ ج هَجَانِيف.

هَجْهَجَ الفَحْلُ فِي هَدِيْرِهِ: زور سے آواز نکالنا۔ الرَّجُلَ: کسی چیز سے باز رکھنا الجَمَلَ او بِالجَمَلِ: "هيج هيج" کہہ کر روکنے کیلئے ڈانٹنا۔

الهَجْهَاج. بیوقوف۔ بڑا شریر۔ کم عقل والا۔ بہت بڑبڑانے والا اُونٹ۔ لمبا مرد یا اُونٹ۔ مصیبت؛ بوڑھا۔ عمر رسیدہ۔ يَوْمٌ هَجْهَاجٌ: تیز ہوا کا دن۔

الهَجْهَاجَة. بعض هَجْهَاج. بنجر زمین۔ ج هَجَاهِج مَاءٌ هُجَاهِجٌ. پانی جو نہ کھاری ہو نہ میٹھا۔

هَجَاهُ يَهْجُوْهُ هَجْوًا و هِجَاءً و تَهْجَاءً. معائب شمار کرنا۔ عیب گیری کرنا۔ گالی دینا۔ مذمت کرنا۔ صفت فاعلی هاج اور صفت مفعولی مَهْجُوٌ (هَجْوًا و هِجَاءً) الحُرُوْفَ: حروف کے ہجے کرنا۔

هَجَا يَهْجُوْ هَجَاءً. پڑھنا۔

هَجُوَ (ک) هَجَاوَةً. اليَوْمُ: دن کا سخت گرم ہونا۔

هَجّٰى تَهْجِيَةَ الحُرُوْفِ: حروف کے ہجے کرنا اللَّفْظَةَ: لفظ کے حروف کا جوڑ ملانا الصَّبِيَّ الكِتَابَ: بچے کو کتاب پڑھانا۔

هَاجَيْتُهُ مُهَاجَاةً. ایک دوسرے کی ہجو کرنا۔

أَهْجَى اِهْجَاءً القَوْلَ: ہجو والا پانا۔

تَهَجَّى تَهَجِّيًا الحُرُوْفَ: حروف کی ہجے کرنا۔

تَهَاجَيَا تَهَاجِيًا و اِهْتَجَيَاءَ اِهْتِجَاءً ایک دوسرے کی ہجو کرنا۔

الهِجَاء. حروف کا جوڑ حُرُوْفُ الهِجَاءِ: الف سے لے کر یا تک اور ان کا نام حروف التهجي والتَّهْجِيَة بھی ہے اور کہا جاتا ہے "هٰذَا عَلٰى هِجَاءِ هٰذَا" یہ اس کی شکل پر ہے "وَهُوَ عَلٰى هِجَاءِ فُلَان" وہ لمبائی اور شکل میں فلاں کے اندازہ پر ہے۔

الهَجَاة. مینڈک۔

الهَجَّاء. بہت ہجو کرنے والا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ هَجَّاءٌ" بہت ہجو کرنے والا مرد۔

الاُهْجُوَّة والاُهْجِيَّة. ہجو جو قطعہ یا قصیدہ سے کی جائے۔ کہا جاتا ہے بَيْنَهُمْ اُهْجُوَّةٌ او اُهْجِيَّةٌ يَتَهَاجَوْنَ بِهَا ج اَهَاجِيّ

هَدَّ (ن) هَدًّا و هُدُوْدًا البِنَاءَ: عمارت کو

دھماکے سے گرانا۔ کہا جاتا ہے "هَدَّتْهُ الْمُصِيْبَةُ" مصیبت نے اس کے اعضاء کو ضعیف بنا دیا۔ "وَهَدَّنِي هٰذَا الْاَمْرُ اَوْ هَدَّرُكْنِيْ" یعنی اس معاملہ نے میری کمر توڑ دی۔

هَدَّ (س ض) هَدًّا الرَّجُلُ: بوڑھا ہونا۔

هَدَّ (ض) هَدًّا الْبَعِيْرُ: اُونٹ کا بڑبڑانا (هَدِيْدًا) الْحَائِطُ و نَحْوُهُ: دیوار وغیرہ کا دھماکے سے گرنا۔ اور کہا جاتا ہے "هٰذَا رَجُلٌ هَدَّكَ مِنْ رَجُلٍ" یہ مرد تمہارے لیے فلاں مرد سے کافی ہے۔ بعض لوگ اس قول میں لفظ هدّ کو مصدر قرار دیتے ہیں اس وجہ سے وہ تثنیہ جمع مؤنث وغیرہ نہیں لاتے اور یہ اکثر کا قول ہے۔ اور بعض فعل قرار دیتے ہیں اس وجہ سے وہ تثنیہ جمع مؤنث وغیرہ سب لاتے ہیں۔ کہتے ہیں "مَرَرْتُ بِرَجُلٍ هَدَّكَ مِنْ رَجُلٍ وَ بِامْرَاَةٍ هَدَّتْكَ مِنْ اِمْرَاَةٍ وَبِرَجُلَيْنِ هَدَّاكَ وَبِرِجَالٍ هَدُّوْكَ بِامْرَأَتَيْنِ هَدَّتَاكَ وَ بِنِسَاءٍ هَدَدْنَكَ" الخ اور کہا جاتا ہے "اِنَّهُ لَهَدَّ الرَّجُلُ" یعنی وہ اچھا آدمی ہے اور یہ اس وقت بولا جاتا ہے جبکہ قوت اور طاقت کی تعریف کی جائے۔ اور مطلقاً تعجب کے موقع پر بھی بولا جاتا ہے اور فُلَانٌ يُهَدُّ اس وقت بولا جاتا ہے جبکہ بہادری اور قوت کی تعریف کی جائے۔

هَدَّدَهُ و تَهَدَّدَهُ دھمکانا۔ خوف دلانا۔

تَهَادُّوْا تَهَادًّا: ایک دوسرے کے پیچھے آنا۔

اِنْهَدَّ الْجَبَلُ او الْبَيْتُ: پہاڑ یا مکان کا ٹوٹ پڑنا۔ گرنا۔

اِسْتَهَدَّ. کمزور سمجھنا۔

الْهَادُّ. فا۔ سمندر کا شور۔

الْهَادَّةُ الْهَادُّ کا مؤنث گرج۔ کہا جاتا ہے "مَا سَمِعْنَا الْعَامَ هَادَّةً" ہم نے امسال گرج نہیں سنی۔

الْهَدُّ. مص۔ فیاض۔ سخت آواز (والهِدُّ) کمزور مرد۔ ج هُدُّوْن و هِدُّوْن.

الْهَدَدُ. سخت آواز۔

الْهَدَّةُ. هَدَّ کا اسم مرۃ۔ دھماکا۔

الْهَدَادُ. مہربانی۔ نرمی۔ مہلت۔ اور اسی سے ہے "هَدَادَيْكَ" اور یہ "حَنَانَيْكَ" کے قبیل سے ہے۔ گویا کہ کہنے والا کہتا ہے "مَهْلًا بَعْدَ مَهْلٍ" یعنی چھوڑ دو۔ دور رہو۔ علیحدہ ہو جاؤ قَوْمٌ هَدَادٌ: بزدل لوگ۔

الْهَدَادَةُ. بزدل۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ هَدَادَةٌ" بزدل مرد۔

الْهَدُوْدُ. نرم زمین۔ دشوار گزار گھاٹی اَكَمَةٌ هَدُوْدٌ: ٹیلہ جس سے اترنا دشوار ہو۔

الْهَدِيْدُ. مص۔ لمبا مرد۔ دھماکا۔ آواز کی گنگناہٹ۔

الْهِدَّانُ. اکھڑ۔ بیوقوف مرد۔

الْاَهَدُّ. بزدل۔

التَّهْدَادُ. ڈرانا۔ دھمکانا۔ کہا جاتا ہے "جَاؤُوْا مُتَهَادِّيْنَ و مُتَسَاتِلِيْنَ" وہ سب ایک دوسرے کے پیچھے آئے گویا کہ بعض بعض کو توڑ رہے تھے۔

هَدَأَ يَهْدَأُ هَدْأً و هُدُوْءًا. سکون ہونا (حرکت و آواز وغیرہ میں) هَدَأَ بِالْمَكَانِ: اقامت کرنا۔ کہا جاتا ہے "تَسَاقَطُوا اِلٰی بَلَدِ كَذَا فَهَدَأُ وافِيْهِ" لوگ فلاں شہر میں پہنچے اور وہاں اقامت کی فُلَانٌ: مرنا۔ اور کہا جاتا ہے "اَتَانَا فُلَانٌ وَقَدْ هَدَأَتِ الْعَيْنُ والرِّجْلُ" یعنی فلاں ہمارے پاس اس وقت آیا جبکہ سارے لوگ سو چکے تھے (اور کبھی هَدَا الف سے بدل کر بھی بولتے ہیں) هَدَأَ الصَّبِيَّ: بچے کو سلانے کے لیے تھپکی دینا۔

هَدِئَ يَهْدَأُ هَدَأً. کبڑا ہونا الْبَعِيْرُ: کثرتِ بوجھ کی وجہ سے چھوٹے کوہان والا ہونا۔

هَدَّأَهُ تَهْدِئَةً. تسکین دینا۔ چپ کرانا۔

اَهْدَأَهُ اِهْدَاءً. تسکین دینا۔ چپ کرانا۔ اَهْدَأَ الصَّبِيَّ: بچے کو سلانے کے لیے تھپکی دینا الثَّوْبَ: بوسیدہ کرنا الْكِبَرُ او الضَّرْبُ فُلَانًا: کبڑا کر دینا۔ جھکا دینا اللّٰهُ مَنْكِبَهُ: مونڈھے کو پست کر دینا۔ عرب کہتے ہیں "لَا اَهْدَاَهُ اللّٰهُ" یعنی اللہ اس کے رنج و غم کو دُور نہ کرے۔

الْهَدْءُ والْهِدْءُ. رات کا ابتدائی حصہ۔ کہا جاتا ہے "اَتَانَا بَعْدَ هَدْءٍ مِنَ اللَّيْلِ" وہ ہمارے پاس ایک حصہ رات گزرنے کے بعد یا لوگوں کے سونے کے بعد آیا الْهِدْءُ: سیرت و خصلت۔ (لغت ہے هِدْئٌ بالیاءِ میں)

الْهَدْأَةُ. هدأ کا اسم مرۃ مِنَ اللَّيْلِ رات کا ابتدائی حصہ۔

الْهِدْأَةُ. هَدَأَ کا اسم نوع۔ کہا جاتا ہے "مَالَهُ هِدْأَةُ لَيْلَةٍ" اس کے پاس رات کا گزارہ نہیں۔

اَلْهَدَأَةُ. ایک قسم کی دوڑ۔

الْهُدَاءَةُ. دبلا گھوڑا۔ (نر ہی کیلئے خاص ہے)

الْهُدُوْءُ مص مِنَ اللَّيْلِ: رات کا ابتدائی حصہ کہا جاتا ہے "اَتَانَا فُلَانٌ هُدُوْءً" فلاں ہمارے پاس سونے کے بعد آیا۔

الْهَدِئُ مِنَ اللَّيْلِ: رات کا ابتدائی حصہ۔

الْاَهْدَأُ. کبڑا کہا جاتا ہے "مَنْكِبٌ اَهْدَأُ" جھکا ہوا کندھا "وَرَجُلٌ اَهْدَأُ وامْرَاَةٌ هَدْآءُ" کبڑا مرد ؛ کبڑی عورت "وَهُوَ اَهْدَأُ مِمَّا كَانَ" زیادہ مطمئن۔

الْمَهْدَأُ. مِنَ اللَّيْلِ: رات کا ابتدائی حصہ۔

الْمَهْدَأَةُ. حالت ؛ کہا جاتا ہے تَرَكْتُهُ عَلٰی مُهَيْدِيَةٍ میں نے اس کو سابق حالت پر چھوڑ دیا اور یہ مَهْدَأَةٌ کی تصغیر ہے۔

هَدَبَ (ض) هَدْبًا الشَّيْءَ: کاٹنا۔ النَّاقَةَ: اونٹنی کو دودھنا الثَّمْرَةَ: پھل توڑنا۔

هَدِبَتْ (س) هَدَبًا الْعَيْنُ: آنکھ کا لمبی پلکوں والی ہونا الشَّجَرَةُ: درخت کا لمبی شاخوں والا ہونا۔

هَدَّبَ الثَّوْبَ: کپڑے میں جھور بنانا هَدَّبَ واِهْتَدَبَ الثَّمْرَةَ: میوہ توڑنا۔

اَهْدَبَتِ الشَّجَرَةُ: درخت کا لمبی شاخوں والا ہونا۔

تَهَدَّبَتِ الْاَغْصَانُ: ٹہنیوں کا لٹکنا تَهَدَّبَ السَّحَابُ: لٹکے ہوئے بادل والا ہونا۔

الْهُدْبُ والْهُدُبُ. پلک ؛ واحد هُدْبَةٌ

وهُدْبَةٌ. کپڑے کا جھور ج اَهْدَابٌ. واحد هُدْبَةٌ.

الهَدَبُ. ارطی اور اس کے مانند درختوں کی ٹہنیاں؛ درخت کے پتے جو ہمیشہ رہیں جیسے سرو مِنَ النَّبَاتِ: گھاس جس کے پتے نہ ہوں اور وہ خود پتوں کے قائم مقام ہو اور بقول بعض ہر پتے جن میں چوڑائی نہ ہو۔ هَدَبُ الشَّجَرَةِ: ٹہنیوں کی لمبائی اور ان کا لٹکنا ج اَهْدَاب۔

الهَدِب. شیر مِنَ الْعُيُوْنِ وَالْاَشْجَارِ لمبی پلکوں والی آنکھ؛ لمبی شاخوں والا درخت۔

الهُدَبُ. کند خاطر وعاجز۔

الهُدَّاب. کند خاطر وعاجز۔ پتے جو چوڑے نہ ہوں؛ واحد هُدَّابَةٌ کہا جاتا ہے "قَطَعَ هَدَبَ الشَّجَرَةِ وهُدَّابَهَا" اس نے درخت کی لمبی شاخیں کاٹیں "هُدَّابُ النَّخْلِ" درخت خرما کی شاخیں هُدَّابُ الثَّوْبِ: کپڑے کے جھور۔

الهَيْدَبُ مِنَ السَّحَابِ: زمین کے قریب لٹکا ہوا بادل۔ الهَيْدَبُ مِنَ الرِّجَالِ: کند خاطر و عاجز۔ بہت بالوں والا الهَيْدَب پستان۔

الهَيْدَبِي. گھوڑوں کی ایک چال۔

الْاَهْدَب. لمبی اور گھنی پلکوں والا۔ مؤنث هَدْبَاءُ ج هُدْبٌ. شَجَرٌ اَهْدَبُ: لٹکی ہوئی شاخوں والا درخت۔ نَسْرٌ اَهْدَبُ: لمبے پروں والا گدھ۔ عَيْنٌ هَدْبَاءُ: لمبی پلکوں والی آنکھ۔ شَجَرَةٌ هَدْبَاءُ: لمبی اور لٹکی ہوئی شاخوں والا درخت اُذُنٌ هَدْبَاءُ: لٹکے ہوئے کان۔ لِحْيَةٌ هَدْبَاءُ: لٹکی ہوئی داڑھی۔

هَدَجَ (ض) هَدْجًا وهَدَجَانًا و هُدَاجًا. بوڑھوں کی چال چلنا الظَّلِيمُ: شتر مرغ کا کانپتے ہوئے چلنا۔

هَدَجَت هَدْجًا وهَدَجَةً النَّاقَةُ: اُونٹنی کا اپنے بچے پر شفیق ہونا القِدْرُ: ہانڈی کا زور سے اُبلنا الرِّيحُ: ہوا کا سائیں سائیں کرنا۔

هَدَّجَتِ النَّاقَةُ: اُونٹنی کا بڑے اور بلند کوہان والی ہونا۔

تَهَدَّجَ الصَّوْتُ: کپکپی کی وجہ سے آواز منقطع ہونا۔ تَهَدَّجَتِ النَّاقَةُ: اُونٹنی کا بچہ سے پیار کرنا۔ تَهَدَّجَ الْقَوْمُ عَلَى فُلَانٍ: مہربانیاں ظاہر کرنا۔

اِسْتَهْدَجَ. کانپتے ہوئے چلنا۔

الهَدَّاج. اسم مبالغہ۔ بوڑھوں کی چال چلنے والا۔ ظَلِيْمٌ هَدَّاجٌ کانپتے ہوئے چلنے والا شتر مرغ اور اسی سے ہے "قَنَافِذُ هَدَّاجُوْنَ حَوْلَ بُيُوْتِهِمْ" سیہیاں ان کے مکان کے ارد گرد کانپتے ہوئے چلتی ہیں۔

قِدْرٌ هَدُوْجٌ. جلدی ابلنے والی ہانڈی۔

الهَوْدَج. ہودہ؛ ج هَوَادِج.

المِهْدَاج. بچہ سے پیار کرنے والی اُونٹنی۔ سائیں سائیں کرنے والی ہوا۔

المُسْتَهْدِج. فا۔ جلد باز۔

المُسْتَهْدَج. مص۔ جلد بازی۔ (مصدر میمی)

الهَدْجَدَج. بوڑھوں کی چال چلنے والا شتر مرغ۔

هَدَرَ (ن ض) هَدْرًا وهَدَرًا. الدَّمُ وَغَيْرُهُ: خون وغیرہ رائیگاں جانا فُلَانٌ الدَّمَ وَغَيْرَهُ: باطل کرنا۔

هَدَرَ (ض) هَدْرًا وتَهْدَارًا الحَمَامُ: کبوتر کا کوکو کرنا۔ گنگری کرنا الشَّرَابُ: جوش میں آنا۔ هَدَرَتْ جَرَّةُ النَّبِيْذِ: نبیذ کا مٹکے میں جوش میں آنا الرَّعْدُ: بادل گرجنا النَّخْلُ: شگوفہ نکلنا (هَدْرًا و هَدِيْرًا) البَعِيْرُ: اُونٹ کا بڑبڑانا (هُدُوْرًا و هَدِيْرًا) العُشْبُ: بہت بڑھنا اور لمبی ہونا۔

هَدَّرَ البَعِيْرُ: اُونٹ کا بڑبڑانا۔

اَهْدَرَ دمَ فُلَانٍ: باطل کرنا۔ مباح کرنا۔

تَهَادَرَ الْقَوْمُ: ایک دوسرے کے خون کو مباح کرنا۔

اِهْدَوْدَرَ الْمَطَرُ: زور سے بارش ہونا۔

الهَادِر. فا۔ ناکارہ ج هَدَرَة. دودھ جس کا اوپر کا حصہ گاڑھا ہو اور نیچے کا پتلا۔

الهَادِرَة. الهَادِر کا مؤنث اَرْضٌ هَادِرَةٌ: بہت گھاس والی زمین ج هَوَادِر.

الهَدَّار. اسم مبالغہ۔ کہا جاتا ہے "رَعْدٌ هَدَّارٌ" بہت گرجنے والا بادل۔

الهَدْر والهَدَر مص۔ ناکارہ و رائیگاں کہا جاتا ہے "ذَهَبَ دَمُهُ هَدْرًا او هَدَرًا" اس کا خون رائیگاں گیا۔ "ذَهَبَ مَالُهُ اوسَعْيُهُ هَدْرًا اوهَدَرًا" اس کا مال یا اس کی کوشش رائیگاں گئی۔

الهَدَر. ناکارہ لوگ۔ کہا جاتا ہے "هُمْ اُنَاسٌ هَدَرٌ" وہ ناکارہ لوگ ہیں۔

الهِدْر. نکما ناکارہ ج هِدَرَةٌ. کہا جاتا ہے "بَنُو فُلَانٍ هَدَرَةٌ وهِدَرَةٌ وهُدَرَةٌ" فلاں کی اولاد نکمی اور ناکارہ ہے۔ اور ایسا ہی واحد کیلئے اور مؤنث کے لئے۔ کہا جاتا ہے "هُوَ جَبَانٌ هَدَرَةٌ"

الاَهْدَر. پھولا ہوا۔ مؤنث "هَدْرَاءُ ج هُدْر".

المَهْدَرَة. سامنے کے چھوٹے دانت۔

الهَدَارِيس. مصیبتیں۔

هَدَشَ هَدْشًا الْكَلْبُ: کتے کا بھڑکایا جانا۔

اِنْهَدَشَ اِنْهِدَاشًا الْكَلْبُ: کتے کا بھڑکنا۔

الهَوْدَع. شتر مرغ۔

هَدَغَهُ (ف) هَدْغًا. توڑنا۔

اِنْهَدَغَ. ٹوٹنا الشَّيْءُ: خشک ہونے کے بعد نرم ہونا الرُّطَبَةُ: پک کر پھٹنا۔

هَدَفَ (ن) هُدُوْفًا. اِلَيْهِ. داخل ہونا۔ لِلْخَمْسِيْنَ: قریب پہنچنا۔

هَدَفَ (ض) هَدْفًا: ست ہونا۔ کمزور ہونا۔ کسلمند ہونا اِلَى الشَّيْءِ: جلدی کرنا۔

اَهْدَفَ لِلْخَمْسِيْنَ: قریب پہنچنا عَلَى التَّلِّ: ٹیلہ پر سے جھانکنا اِلَيْهِ: پناہ لینا لَهُ الشَّيْءُ: پیش آنا مِنْهُ: قریب ہونا۔ کہا جاتا ہے "اَهْدَفَ لَكَ الصَّيْدُ فَارْمِهِ" شکار تمہارے قریب ہے اس پر تیر مارو۔

اِسْتَهْدَفَ لَهُ الشَّيْءُ: سیدھا کھڑا ہونا۔ الشَّيْءُ: بلند ہونا؛ نشانہ بننا اور اسی سے مشہور مقولہ ہے "مَنْ صَنَّفَ فَقَدِ اسْتَهْدَفَ"

جس نے کوئی کتاب تصنیف کی وہ نشانہ بن گیا۔ اِسْتَهْدَفَ كَفَلُ الْاِنْسَانِ او الحَيْوَانِ: انسان یا حیوان کے چوتڑ کا بڑا ہونا۔
الهَادِف. فا۔ اجنبی۔
الهَادِفَة. جماعت۔
الهِدْف. بڑے جسم والا۔
الهَدَف. ہر ایک بلند (عمارت یا ٹیلہ یا پہاڑ۔ اور اسی وجہ سے نشانہ کو بھی "هَدَف" کہتے ہیں
الهَدَف: بڑے جسم کا مرد؛ بہت سونے والا بھاری بھرکم؛ ناکارہ؛ ناموافق ج أَهْدَاف.
الهِدْفَة. لوگوں کی جماعت۔ مکانات کہ جن میں لوگ کچھ اقامت کریں اور پھر کوچ کریں ج هِدَف.
هَدَكَ (ض) هَدْكًا الْبِنَاءَ: عمارت کو ڈھانا۔
تَهَدَّكَ تَهَدُّكًا. بیوقوف بننا عَلَيْهِ بِالْكَلَامِ: دھمکانا۔
هَدَلَ (ض) هَدِيْلًا الْحَمَامُ او الْغُلَامُ آواز نکالنا (هَدْلًا) الشَّيْئَ: لٹکانا۔
هَدِلَ (س) هَدَلًا ڈھیلا ہونا الْبَعِيْرُ: زخم کی وجہ سے ڈھیلے ہونٹ والا ہونا۔
تَهَدَّلَتِ الشَّفَةُ: ہونٹ کا ڈھیلا ہونا
أَغْصَانُ الشَّجرةِ او ثَمرَتُهَا: درخت کی ٹہنیوں یا پھل کا لٹکنا الثَّوْبُ: کپڑے کا لٹکنا۔
الهَادِل. فا۔ بَعِيْرٌ هَادِلٌ: لٹکے ہوئے ہونٹ والا اُونٹ۔
الهَدَال. لٹکی ہوئی شاخیں۔
اَلْهَدَالُ: وہ طفیلی بیل جو دوسرے درختوں کی شاخوں پر چڑھ کران کا رس چوستی ہے۔ ان میں سے کچھ سفید پھلوں والی ہوتی ہیں موسم سرما میں بادام اور سیب پر چڑھی ہوئی ہوتی ہیں۔ اور کچھ سرخ پھلوں والی زیتون کے درخت پر ہوتیں ہیں۔
الهَدَالَة. جماعت۔
جَمَلٌ هَدِلٌ. لمبے اور لٹکے ہوئے ہونٹ والا اُونٹ۔
الهَدِيْل. س۔ کبوتر کی کوکو، کبوتر کا بچہ، بہت بالوں والا مرد۔ اور بقول بعض گھنے ہوئے بالوں والا جو کنگھی نہ کرے۔ اور تیل نہ لگائے۔
رَجُلٌ هَدِيْلٌ: سست و بوجھل مرد۔
الاَهْدَل. لٹکے ہوئے ہونٹ والا۔ مؤنث هَدْلَاء. ج هُدْل. مِشْفَرٌ اَهْدَل: ڈھیلا ہونٹ کا اُونٹ۔ شَفَةٌ هدلَاء: ٹھوڑی پر لوٹا ہوا ہونٹ اَلاَهْدَلُ مِن السَّحَابِ: زمین کے قریب لٹکا ہوا بادل۔
هَدَمَ (ض) هَدْمًا البِنَاءَ: عمارت ڈھانا الثَّوْبَ: کپڑے میں پیوند لگانا۔ اور کہا جاتا ہے "ضَرَبَهُ فَهَدَمَهُ" اس نے اُس کو مارا اور پیٹھ توڑدی۔
هُدِمَ الرَّجُلُ فِي الْبَحْرِ: سمندر میں چکر آنا۔
هَدَّمَ البِنَاءَ: عمارت ڈھانا (تشدید مبالغہ کیلئے ہے) الثَّوْبَ: کپڑے میں پیوند لگانا۔
تَهَدَّمَ البِنَاءُ: عمارت کا آہستہ آہستہ گرنا۔ کہا جاتا ہے "تَهَدَّمَ عَلَيْهِ غضبًا" اس نے اسے دھمکی دی الثَّوْبُ: کپڑے کا بوسیدہ ہونا۔
تَهَادَمُوْا. ایک دوسرے کے خون کو مباح کرنا۔
اِنْهَدَمَ البِنَاءُ: عمارت کا ویران وشکستہ ہونا۔
الهَادِم. فا. هَادِمُ اللذَاتِ: کنایہ ہے موت سے۔
الهُدَام. چکر جو انسان کو سمندر میں لاحق ہو۔
الهَدْم. س۔ مباح کیے ہوئے خون۔ کہا جاتا ہے "دَمُهُ هَدْمٌ" اس کا خون مباح ہے۔
الهِدْم. بوسیدہ یا پیوند لگا ہوا کپڑا۔ ج اَهْدَام و هِدَم. کہا جاتا ہے "عَلَيْهِ ثِيَابٌ هِدمٌ اَوْ اَهْدَا[ ]م" وہ بوسیدہ کپڑے پہنے ہوئے ہے۔
الهِدْم: پیر فرتوت، کھوسٹ بڈھا۔ پرانا۔ چرمی موزہ۔
الهَدِم. مخنث۔ بیوقوف۔
الهَدَم. خون مباح۔ کہا جاتا ہے "دَمُهُ هَدَمٌ" اس کا خون مباح ہے۔ کنوئیں کے کناروں سے شکستہ ہو کر جو کنوئیں ہی میں گر پڑے۔ ہر وہ عمارت جو ویران وشکستہ ہو گئی ہو۔ کہا جاتا ہے "اِنَّ حَفْرَكَ اِلَى لَهَدَمٌ وَاِنَّ حَبْلَكَ اِلَى لَاُنْشُوْطَةٌ" یہ اس وقت بولا کرتے تھے جبکہ یہ کہنا مقصود ہو کہ تمہاری مدد بہت کم ہے نیز عرب معاہدہ اور نصرت کے وقت کہا کرتے تھے "دَمِي دَمُكَ و هَدَمِي هَدَمُكَ" یعنی اگر کوئی مجھے قتل کرے تو تم میرے خون کا مطالبہ کرو جیسے تم اپنے اولیاء کے خون کا مطالبہ کرتے ہو اور اگر کسی نے میری عزت بگاڑی تو اس نے تمہاری عزت پر بٹہ لگایا۔ اور کہا جاتا ہے "اِنْقَضَّ هَدَمٌ مِنَ الْحَائِطِ" دیوار منہدم ہوگئی شَهِيْدُ الْهَدَمِ: وہ شخص جو کنوئیں میں گر جائے یا اس کے اوپر دیوار گر پڑے۔
الهَدْمَة. اسم مرۃ۔ ہلکی بارش۔
الهِدْمَة. پرانا کپڑا۔ ج هُدُوْم.
الهَدِيْم. پہلے سال کی باقی ماندہ گھاس۔
عَجُوْزٌ مُتهدِّمَةٌ. بہت بڑھیا۔
المُهْدَم والمهْدُوْم والمَهْدُوْمة گاڑھا اور جما ہوا دودھ۔ اَرْضٌ مَهْدُوْمَةٌ: زمین جس پر ہلکی بارش ہوئی ہو۔
خُفٌّ مُهدَّم. بوسیدہ پیوند لگا ہوا چرمی موزہ۔
هدْمَلَ الرَّجُلُ: کپڑے پھاڑنا۔
الهِدْمِل. پرانا کپڑا۔ دیرینہ۔ بہت بالوں والا۔
الهِدَمْل. پرانا کپڑا۔ جمع شدہ بلند پشتہ۔
الهِدَمْلَة. بہت درختوں والا ریگستان۔ زمانہ قدیم۔ لوگوں کی جماعت۔
هدَنَ (ض) هُدُوْنًا. آرام پانا۔ بزدل ہونا ڈھیلا ہونا (هَدْنًا) آرام دینا۔ جھوٹے وعدہ سے راضی کرنا الصَّبِيَّ: خوش کرنا۔ الشَّيْئَ: دفن کرنا فُلَانًا: قتل کرنا۔
هُدِنَ عَنْكَ فُلَانٌ: کسی کا تم سے تھوڑی سی چیز پاکر راضی ہونا۔
هَدَّنَهُ. تسکین دینا۔ باز رکھنا۔ کہا جاتا ہے "هَدَّنُوْهُ بالْقَوْلِ حَتّى هَدَنَ" اس کو انہوں نے قول سے راضی کیا یہاں تک کہ وہ راضی ہوگیا الصَّبِيَّ: خوش کرنا۔ کہا جاتا ہے "هَدَّنَتِ الْمَرْأَةُ صَبِيَّهَا بِكَلَامِهَا لِيَنَام"

عورت نے اپنے بچے کو سونے کیلئے لوری دی۔

**اَهْدَنَ الْخَيْلَ:** دبلا کرنا۔ گھوڑے کو چھریرا بنانا۔

**هَادَنَهُ مُهَادَنَةً.** صلح کرنا۔

**تَهَادَنَ الْاَمْرُ:** درست ہوا **الْقَوْمُ** باہم صلح کرنا۔

**اِنْهَدَنَ الرَّجُلُ عَنْ عَزْمِهٖ:** سُست ہونا۔

**الْهِدَان.** احمق۔ بیوقوف۔ جنگ میں سست۔ ج هُدُوْن.

**الْهِدَانَة.** لڑائی کے بعد صلح۔

**الْهِدْن.** سرسبزی۔ فراخی۔ ارزانی۔

**الْهَدِن.** ڈھیلا۔

**الْهَدْنَة.** هَدَنَکا اسم مرۃ۔ تھوڑی ہلکی بارش۔

**الْهُدْنَة.** مصالحت۔ آرام۔ سکون۔ ج هُدَن.

**الْهُدُوْن.** سکون۔ صلح۔

**الْمَهْدُوْن.** ش۔ بہت سونے والا جو نہ صبح کی نماز پڑھے اور نہ اپنی ضروریات کے لیے جائے۔ کندذہن جو صرف باتوں سے راضی ہو جائے۔

**الْمَهْدَنَة.** سکون۔ آرام۔

**الْهَيْدَان.** بزدل۔ بخیل۔

**هَدْهَدَ هَدْهَدَةً البعيرُ:** اُونٹ کا بڑبڑانا **الطَّائِرُ:** پرندہ کا گنگری کرنا۔ **هدهدتِ الصَّبِيَّ اُمُّهُ:** بچے کو سونے کے لیے ہلانا **هَدْهَدَ الشَّيْئَ مِنْ عُلْوٍ اِلَى اَسْفَلَ:** اتارنا۔ کہا جاتا ہے "يُهَدْهَدُ اِلَيَّ كَذَا" مجھے ایسا خیال ہوتا ہے۔

**الْهَدْهَد.** جنّات کی آوازیں (اس کیلئے واحد نہیں)

**الْهُدْهُد والْهُدَهِد والْهُدَاهِد** هدهد واحد هُدْ هُدَة وهُدَ هُدَة و هُدَاهِدَة ج هَدَا هِد و هَدَاهِيْد "اَبْصَرُ مِنْ هُدْهُدٍ" کہتے ہیں اس وجہ سے کہ عرب کا خیال تھا کہ یہ پانی کو زمین کے نیچے سے دیکھ لیتا ہے۔

**الْهُدْهُد.** ہر کو کو کرنے والا پرندہ۔ بہت کو کو کرنے والا کبوتر۔ ج هَدَاهِد و هَدَاهِيْد.

**الْهَدْهَدَة.** مص۔ کبوتر کی کوکو کی آواز۔

**الْهَدَاهِد.** نرمی۔ تم کہتے ہو "عَلَيْكَ بِالْهَدَاهِدَة" اپنے اوپر نرمی کو لازم کرو۔

**هَدَاهُ يَهْدِيْهِ هُدًى و هَدْيًا و هِدْيَةً و هِدَايَةً.** رہنمائی کرنا۔ کہا جاتا ہے "هَدَاهُ الطَّرِيْقَ و هَدَاهُ اِلَى الطَّرِيْقِ و لِلطَّرِيْقِ" اس نے اس سے راستہ بیان کر دیا اور پہنچوا دیا **هَدَاهُ اللّٰهُ اِلَى الْاِيْمَانِ او لِلْاِيْمَانِ:** ہدایت کر **هَدَى الرَّجُلُ:** ہدایت پانا۔

**هَدَى يَهْدِي هِدَاءَ الْعَرُوْسِ اِلَى بَعْلِهَا:** دلہن کو شوہر کے پاس بھیجنا **فُلَانًا:** آگے ہونا "جَائَتِ الْخَيْلُ يَهْدِيْهَا فَرَسٌ اَشْقَرُ" گھوڑوں کا گلہ آیا جن کے آگے ایک ہلکے لال رنگ کا گھوڑا تھا۔

**هَدَّى تَهْدِيَةً الشَّيْئَ:** جدا جدا کرنا۔ **الْهَدِيَّةَ لِفُلَانٍ و اِلَيْهِ:** تحفہ دینا **الْعَرُوْسَ اِلَى بَعْلِهَا:** دلہن کو شوہر کے پاس بھیجنا۔

**هَادَاهُ مُهَادَاةً و هِدَاءً.** ہر ایک کا دوسرے کو تحفہ دینا **هَادَى فُلَانٌ فُلَانًا:** اپنا اپنا کھانا لا کر ساتھ کھانا **فُلَانًا:** چلانا۔ اور کہا جاتا ہے "جَاءَ فُلَانٌ يُهَادِي بَيْنَ اثْنَيْنِ" فلاں دو آدمیوں کے درمیان سہارا لیتا ہوا آیا۔

**اَهْدَى اِهْدَاءً الْعَرُوْسَ اِلَى بَعْلِهَا:** دلہن کو شوہر کے پاس بھیجنا **الْهَدْيَ اِلَى الْحَرَمِ** ہدی کا جانور حرم میں بھیجنا **لِفُلَانٍ و اِلَى فُلَانٍ كَذَا:** تعظیم و اجلال کے لیے تحفہ بھیجنا **الشَّيْئَ:** جدا جدا کرنا۔

**تَهَدَّى تَهَدِّيًا.** ہدایت پانا۔

**تَهَادَى تَهَادِيًا الْقَوْمُ:** بعض کا بعض کو ہدیہ دینا **الرَّجُلُ:** لڑکھڑاتے ہوئے تنہا چلنا۔ اور کہا جاتا ہے "جَاءَ يَتَهَادَى بَيْنَ اثْنَيْنِ" وہ دو آدمیوں کے درمیان سہارا لیتا ہوا آیا۔ "وَهٰذَا شَيْئٌ يَتَهَادَى" یعنی وہ چیز ہے جس کو لوگ آپس میں تحفہ کے طور پر دیتے ہیں۔

**اِهْتَدَى اِهْتِدَاءً.** ہدایت پانا۔ راہ راست پانا۔ کہا جاتا ہے "اِهْتَدَى اِلَى الطَّرِيْقِ واِهْتَدَى الطَّرِيْقَ اِلَى مَكَانِ كَذَا" یعنی اس نے فلاں جگہ کا راہ راست پالیا **اِهْتَدَى الْعَرُوْسُ اِلَى بَعْلِهَا:** دلہن کو شوہر کے پاس بھیجنا۔ **الْفَرَسُ الْخَيْلَ:** گھوڑوں کے گلے کے آگے ہوا **اِهْتَدَى الرَّجُلُ:** ہدایت طلب کرنا۔ ہدایت پر قائم رہنا۔

**اِسْتَهْدَى اِسْتِهْدَاءً.** ہدایت طلب کرنا **الشَّيْئَ:** ہدیہ طلب کرنا۔

**الْهَادِي.** اسم فاعل ج هَادُوْن و هُدَاة.

**الْهَادِي:** آگے رہنے والا۔ گردن۔ پیکان۔ لاٹھی۔ شیر ج الْهَوَادِي. **هَوَادِي اللَّيْلِ** رات کا ابتدائی حصہ **هَوَادِي الْاِبِلِ:** اُونٹوں میں سے پہلا اُونٹ جو نمودار ہو۔

**الْهَادِيَة.** الْهَادِي کا مؤنث۔ لاٹھی۔ پانی میں اوپر کو نکلی ہوئی چٹان۔ گردن۔ ج هَادِيَات و هَوَادٍ. کہا جاتا ہے "اَقْبَلَتْ هَادِيَاتُ الْخَيْلِ و هَوَادِيْهَا"

**رَجُلٌ هِدَاءٌ.** کمزور کند ذہن مرد۔

**الْهِدَايَة.** مص۔ رہنمائی۔

**الْهُدٰى.** رہنمائی۔ بیان۔ دلالت (مذکر و مؤنث) کہا جاتا ہے "هُوَ عَلَى الْهُدٰى" وہ ہدایت پر ہے۔ دن۔

**الْهَدْي.** مص۔ طریقہ۔ سیرت۔ کہا جاتا ہے "مَا اَحْسَنَ هَدْيَه" اس کی سیرت کس قدر اچھی ہے "وَهَدَى هَدْيَه" وہ اس کی سیرت پر چلا **الْهَدْيُ:** محترم۔ قربانی کا جانور جو حرم میں بھیجا جائے۔ واحد هَدْيَة. اور کہا جاتا ہے "مَالِي هَدْيٌ اِنْ كَانَ كَذَا و كَذَا" یہ مقولہ بطور قسم کے ہے۔ "وَجِئْتُهُ بَعْدَ هَدْيٍ مِنَ اللَّيْلِ" میں اس کے پاس رات کے ایک حصہ گزرنے کے بعد آیا۔

**الْهَدْيَة والْهِدْيَة.** طریقہ۔ سیرۃ۔ کہا جاتا ہے "مَا اَحْسَنَ هَدْيَتَهُ و هِدْيَتَه" اس کی سیرت کس قدر اچھی ہے۔ ج هُدًى.

**الْهِدْيَة.** هَدَى کا اسم نوع۔ اور کہا جاتا ہے "خُذْ فِي هِدْيَتِكَ" جس کام میں تم مشغول تھے اسی میں لگے رہو اور اس سے تجاوز مت

کرو۔ "وَصَلَّ هَذِيتَه" یعنی اس طریقہ کو چھوڑ دیا جس کو کرنا چاہتا تھا۔

هُذَيَةُ الأَمْرِ بتثلیث الهاء جہت کار۔ کہا جاتا ہے "نَظَرَ فُلَانٌ هَذِيَةَ أَمْرِهِ" فلاں نے اپنے طریقہ کار پر غور کیا۔

الهَدُوُّ رہنما۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ هَدُوٌّ" یعنی راہنما مرد۔

الهَدِيُّ قیدی۔ دلہن۔ قربانی کا جانور جو حرم میں بھیجا جائے۔ مرد محترم۔ الحمامُ الهَدِيُّ ڈاک کے کبوتر جو خطوط لے جائیں اور جواب لائیں۔

الهَدِيَّة. الهَدِي کا مؤنث۔ دلہن۔ تحفہ ج هَدَايَا و هَدَاوَى و هَدَاوٍ۔

الهُدَيَّا مثل۔ کہا جاتا ہے "لَكَ عِنْدِي هُدَيَّاهَا" تمہارے لیے میرے پاس اس کے مثل ہے۔

المُهَادَاة صلح کرنا۔

المِهْدَاء وہ جس کی عادت ہدیہ دینے کی ہو۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ مِهْدَاءٌ و امْرَأَةٌ مِهْدَاءٌ"

المِهْدَى تھالی طبق وغیرہ جس میں ہدیہ بھیجا جائے۔

المَهْدِيُّ ج۔ وہ شخص جس کی اللہ تعالی حق کی طرف رہنمائی کریں۔

المُهْدَاة و المَهْدِيَة دلہن جو شوہر کے پاس بھیجی گئی ہو۔

هَذَّ (ن) هَذًّا و هَذَذًا و هُذَاذًا جلدی کاٹنا۔ کاٹنا۔ الحَدِيثَ بیان کرنا۔

اِهْتَذَذْتُ الشَّيْءَ جلدی سے کاٹ دینا۔

هَذَا ذَيْكَ یہ کلمہ اس وقت بولتے ہیں جبکہ کسی کو کسی چیز سے روکنا ہو۔

الهَذُّ بہت کاٹنے والا۔

الهَذَّاذ و الهَذُوذ بہت کاٹنے والا۔ شَفْرَةٌ هَذُوذٌ کاٹنے والی دھار۔ جَمَلٌ هَذَاذٌ: آگے بڑھنے والا اونٹ۔

اِزْمِيلٌ هَذٌّ تیز کاٹنے والی رانپی۔

هَذَأَهُ يَهْذَأُهُ هَذْأً جلدی کاٹنا۔ هَذَأَ العَدُوَّ دشمن کو ہلاک کرنا فُلَانًا بِلِسَانِهِ تکلیف دینا اور تکلیف دہ باتیں سنانا۔ الكَلَامَ: لغو باتیں کرنا۔ هَذَأَتِ الابِلُ تھک کر گر پڑنا۔

هَذِئَ يَهْذَأُ هَذْأً مِنَ البَرْدِ سردی سے ہلاک ہونا۔

تَهَذَّأَتِ القَرْحَةُ زخم کا خراب ہونا اور پھٹ جانا

سَيْفٌ هُذَّاء و هِذَّاء تلوار قاطع۔

الهِذَأَة کدال۔ پھاوڑہ۔

هَذَا ایک کلمہ ہے جو مرکب ہے ہائے تنبیہ اور ذا اسم اشارہ سے۔

هَذَبَ (ض) هَذْبًا الشَّجَرَ وَغَيْرَهُ شاخ تراشی کرنا۔ پاکیزہ کرنا۔ درست کرنا النَّخْلَةَ: درخت خرما کی چھال اتارنا الشَّيْءُ: بہنا (هَذْبًا و هَذَابَةً) جلدی کرنا القَوْمُ بہت شور و غل کرنا۔

هَذَّبَ جلدی کرنا الشَّجَرَ وَغَيْرَهُ شاخ تراشی کرنا۔ پاکیزہ کرنا۔ درست کرنا (تشدید کثرت کے لیے ہے) الشِّعْرَ درست کرنا۔ اصلاح کرنا الرَّجُلَ پاکیزہ اخلاق والا بنانا۔

هَاذَبَ مُهَاذَبَةً جلدی کرنا۔

اَهْذَبَ جلدی کرنا۔ اَهْذَبَتِ السَّحَابَةُ مَاءَهَا جلدی برسانا۔

تَهَذَّبَ پاکیزہ ہونا۔ درست ہونا۔ الرَّجُلُ شائستہ ہونا۔

الهَذَبُ صفائی۔ خلوص۔

فَرَسٌ هَذِبٌ تیز رفتار گھوڑا۔

اِبِلٌ مَهَاذِيبُ تیز رو اونٹ۔ مفرد مِهْذَاب.

المُهَذَّب ج۔ پاکیزہ اخلاق والا۔ عیوب سے پاک صاف۔ كَلَامٌ مُهَذَّبٌ او شِعْرٌ مُهَذَّبٌ عیوب سے پاک کلام یا شعر۔ فَرَسٌ او طَائِرٌ مُهَذَّبٌ تیز رفتار گھوڑا یا پرندہ۔

هَذَرَ (ن ض) هَذْرًا و تَهْذَارًا الرَّجُلُ فِي كَلَامِهِ بکواس کرنا (هَذْرًا: اليَوْمُ) دن کا سخت گرم ہونا۔

هَذِرَ (س) هَذَرًا كَلَامُهُ لغو و بیہودہ ہونا۔

اَهْذَرَ فِي مَنْطِقِهِ وَفِي كَلَامِهِ بکواس کرنا۔

يَوْمٌ هَاذِرٌ سخت گرم دن۔

الهَذَرُ بکواس و بیہودہ گفتگو۔

رَجُلٌ هَذِرٌ و هَذُرٌ و هُذَرَةٌ و هُذُرَّةٌ و هَذَّارٌ و هَيْذَرٌ و هَيْذَارَةٌ و هِذْرِيَانٌ و مِهْذَرٌ و مِهْذَارٌ و مِهْذَارَةٌ بکواس کرنے والا۔ بیہودہ بکنے والا۔ و رَجُلٌ هِذْرِيَانٌ: جلدی بولنے والا۔ خدمت میں چست۔ اِمْرَأَةٌ هَذِرَةٌ و هَيْذَرَةٌ و مِهْذَارٌ بکواس کرنے والی عورت۔

هَذْرَبَ جلدی جلدی بہت بولنا۔

الهُذْرُبَان جلدی بولنے والا۔ خدمت میں چست۔

الهُذَيْر بری عادت۔

هَذْرَفَ جلدی کرنا۔ تیز چلنا۔

الهُذْرُوف تیز رفتار ج هَذَارِيف.

هَذْرَمَ هَذْرَمَةً بہت بولنا۔ پڑھنے اور بولنے میں جلدی کرنا الرَّجُلُ فِي كَلَامِهِ گڑبڑی کرنا۔

الهَذْرَمَة مص۔ تیز رفتاری۔

الهِذْرَام بہت بولنے والا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ هِذْرَامٌ" بہت بولنے والا مرد۔

الهُذَارِم و الهُذَارِمَة پڑھنے بولنے میں جلدی کرنے والا۔ کہا جاتا ہے اِمْرَأَةٌ هَذْرَمَى بہت شور۔ او شرارت والی عورت۔

هَذَفَ (ض) هُذُوفًا تیز چلنا۔

رَجُلٌ هَذَّافٌ و مُهْذِفٌ و هَذِفٌ تیز رفتار مرد۔

هَذَلَ (ض) هَذْلَانًا تیز چلنا۔ کہا جاتا ہے "اَهْذَبَ فِي مَشْيِهِ وَاَهْذَلَ" وہ تیز دوڑا۔

الهَاذِل رات کا درمیانی حصہ۔

الهُذْلُول ہلکا پھلکا مرد۔ ہلکا تیر۔ چست بھیڑیا۔ لمبا اور سخت بدن کا گھوڑا۔ چھوٹا ٹیلہ، پانی کی چھوٹی نالی۔ ریت کے ذرات۔ آفت۔ ابتدائی رات یا بقیہ شب۔ باریک بادل۔ بارش

جو دور سے دکھائی دے۔ ج هَذَالِيل۔
هَوْذَلَ هَوْذَلَةً فِيْ مَشْيِهٖ: تیز چلنا: دوڑنے میں لڑکھڑانا بِبَوْلِهٖ: پیشاب کرنا۔ پیشاب اوپر کو کرنا۔
الْهَوْذَل. بندر کا بچہ۔
الْهَذْلَبَة. جلد بازی۔ ہلکا پن۔
الْهُذْلُوْغ. موٹے ہونٹ والا۔
الْهُذْلُوْغَة. بدصورت۔ بیوقوف۔
هَذْلَمَ. چھوٹے چھوٹے قدم رکھتے ہوئے تیزی سے چلنا۔
هَذَمَ (ض) هَذْمًا الشَّیْءَ: جلدی سے کاٹنا الرَّجُلُ: جلدی لے کھانا۔ صفت هَاذِمٌ۔
الْهُذَام. بہادر۔ تلوار قاطع۔ سِنَانٌ هُذَامٌ تیز بھالا۔
سِكِّيْنٌ هَذُوْمٌ. تیز چھری۔
شَفْرَةٌ هُذَمَةٌ و هُذَامَةٌ. تیز دھار۔
الْمِهْذَم مِنَ السُّيُوْفِ: شمشیر براں۔
هَذْمَلَ. چھوٹے چھوٹے قدم رکھتے ہوئے تیزی سے چلنا۔
الْهَذْهَا ذو الْهُذَاهِذ مِنَ السُّيُوْفِ: بہت کاٹنے والی تلوار۔ تیز رفتار۔ قَرَبٌ هَذْهَاذٌ: پانی کے لئے رات میں دشوار سفر۔
الْهَذَاهِذ. وہ لوگ جو ہر ایک کو اپنا یا اپنا خادم بتلائیں۔
هَذَاهُ يَهْذُوْهُ هَذْوًا بِالسَّيْفِ: کاٹنا هَذَا فِي الْكَلَامِ: مرض وغیرہ کی وجہ سے غیر معقول باتیں کرنا۔ بکواس کرنا۔
هَذَى يَهْذِي هَذْيًا و هَذَيَانًا مرض وغیرہ کی وجہ سے غیر معقول باتیں کرنا۔ بکواس کرنا۔ صفت هَاذٍ اور اِسم الْهُذَاء۔
اَهْذَى اِهْذَاءً اللَّحْمَ: گوشت کو اچھی طرح گلا کر پکانا۔
هَاذَاهُ مُهَاذَاةً. باہم بکواس کرنا۔ کہا جاتا ہے "قَعَدَ يُهَاذِي اَصْحَابَهٗ" وہ بیٹھا اور اپنے ساتھیوں کے ساتھ باہم بکواس کرتا رہا۔
تَهَاذَى تَهَاذِيًا الْقَوْمُ: گفتگو میں بکواس کرنا۔
رَجُلٌ هَذَّاءٌ و هَذَّانَة ۔ بہت بکواس کرنے والا مرد۔
هَرَّ (ن ض) هَرًّا و هَرِيْرًا الشَّیْءَ: ناپسند کرنا۔ کہا جاتا ہے "فُلَانٌ هَرَّهُ النَّاسُ" فلاں کو لوگ ناپسند کرتے ہیں۔ هَرَّ فِي وَجْهِ السَّائِلِ: تیوری چڑھانا۔ منہ بگاڑنا۔ هَرَّتِ الْقَوْسُ: کمان سے آواز نکلنا (هَرًّا) الشَّوْكُ: کانٹے کا خشک و پراگندہ ہونا بِسِلْحِهٖ: پاخانہ کرنا الدَّوَاءُ سِلْحَهٗ: پیٹ چلانا۔
هَرَّ (ض) هَرِيْرًا الْكَلْبُ: کتے کا سردی کی وجہ سے بھونکنا (نباح سے کم) الْبَرْدُ الْكَلْبَ: بھونکانا هَرَّ الْكَلْبُ الضَّيْفَ: کتے کا مہمان پر بھونکنا۔
هُرَّتْ هَرًّا و هُرَارًا الْاِبِلُ: ہرار کی بیماری میں مبتلا ہونا سِلْحُهٗ: پیٹ چلنا یہاں تک کہ مر جانا۔
هَرَّ (س) هَرًّا بدخلق ہونا۔
هَارَّهٗ مُهَارَّةً. کسی کے سامنے تیوری چڑھانا۔ منہ بگاڑنا۔
اَهَرَّ الْكَلْبَ: بھونکانا۔ اور اسی سے مثال ہے "شَرٌّ اَهَرَّ ذَانَابٍ" (بڑے شر نے کتے کو بھونکایا) اَهَرَّ بِالْغَنَمِ: بکریوں کو پانی پر بلانا یا گھاٹ پر لے جانا۔
الْهَارُّ. فا۔ کتا جبکہ اپنے دانت نکالے۔
الْهُرَار. اُونٹ کے گوشت اور کھال کے درمیان ورم کے مانند ایک مرض۔ اُونٹ کا اسہال۔
الْهَرَّ. س۔ اُونٹ کے ڈانٹ کی ایک قسم۔
الْهِرّ. بلاج هِرَرَةٌ. مؤنث هِرَّةٌ ج هِرَر اور بقول بعض هِرّ کا اطلاق مذکر و مؤنث دونوں کے لیے ہے۔ اور هِرَّةٌ
هِرَّة کی تصغیر هُرَيْرَة اور اسی سے ہے ابو ہریرۃ۔
الْهِرّ. اُونٹ کے ہانکنے یا پانی پر بلانے کی آواز۔ کراہت۔ ناپسندیدگی۔ اور امثال عرب میں سے ہے "لَا يَعْرِفُ هِرًّا مِنْ بِرٍّ" وہ دوست دشمن میں تمیز نہیں کرتا یا وہ بلی اور چوہے میں تمیز نہیں کرتا۔
الْهُرّ. شیر۔ بہت دودھ اور پانی۔
الْهَرَّار. اسم مبالغہ۔ دانت نکالنے والا کتا۔ کہا جاتا ہے "هَلَكَ مَنْ لَا هَرَّارَ لَهٗ" ہلاک ہو گیا جس کے پاس ہرار نہیں تھا جس سے دشمن کو بھگاتا۔
الْهَرَّارَان. نسر واقع اور قلب عقرب دو ستاروں کے نام۔ ماہ دسمبر و جنوری۔
الْهَرُوْر. زمین پر بکھرے ہوئے انگور کے دانے۔
الْهَرِيْر. س۔ کتے کی آواز (نباح سے کم) کہا جاتا ہے "اَدْبَرَ غَرِيْرُهٗ وَاَقْبَلَ هَرِيْرُهٗ" اس کی خوش خلقی جاتی رہی اور بدخلقی آگئی۔ اس شخص کے لیے بولا کرتے ہیں جو بوڑھا اور بدخلق ہو جائے۔ کہا جاتا ہے "اَجِدُ فِي وَجْهِهٖ هِرَّةً و هَرِيْرَةً" میں اس کے چہرے میں نفرت کے آثار محسوس کرتا ہوں۔
الْمَهْرُوْر. مرض ہرار میں مبتلا اُونٹ۔
هَرَاَ يَهْرَاُ هَرْءًا فِي مَنْطِقِهٖ: بہت فحش گوئی کرنا۔ بہت غلطی کرنا (هَرْءًا و هَرَائَةً) الْبَرْدُ فُلَانًا ہلاک کرنے والی سخت سردی پڑنا۔ هَرَاَتِ الرِّيْحُ: ہوا کا سخت سرد ہونا اللَّحْمَ: گوشت کو بہت پکانا۔
هَرِئَ (س) هَرْءًا و هُرْءًا و هُرُوْءًا اللَّحْمُ: گوشت کا بہت پکا ہوا ہونا۔
هُرِئَتِ الْمَوَاشِي: مویشی کا سردی یا گرمی سے ہلاک ہونا۔ صفت مَهْرُوْءَةٌ۔
هَرَّاَ تَهْرِئَةً اللَّحْمَ: گوشت گلا ہوا پکانا الْبَرْدُ الْمَاشِيَةَ: بدحال کر دینا۔
اَهْرَاَ اِهْرَاءً الْبَرْدُ: ہلاک کرنے والی سخت سردی پڑنا اللَّحْمَ: گوشت گلا ہوا پکانا فُلَانًا: قتل کرنا الْكَلَامَ وَ فِي الْكَلَامِ: بہت بولنا اور بیہودہ بولنا۔
تَهَرَّاَ اللَّحْمُ: گوشت گلا ہوا پکنا، تَهَرَّاَتِ الْمَاشِيَةُ: مویشی کا سردی کی وجہ سے بدحال ہونا۔ کہا جاتا ہے "هَرَّاَ الْبَرْدُ الْمَاشِيَةَ فَتَهَرَّاَتْ" جانور پر سخت سردی پڑی جس سے

وہ بدحال ہو گیا۔
الھُراء بیہودہ و غیر مربوط کلام (والھُراء) بہت اور بیہودہ بکنے والا۔ اِمْرَاۃٌ ھُرَاءَۃٌ و ھُرَاءَۃٌ بہت اور بیہودہ بکنے والی عورت۔
الھُراء نوخیز خرما کا پودا۔
الھَرِیُّ بہت پکا ہوا گوشت جو ہڈی سے علیحدہ ہو جائے۔
الھَرِیْنَۃُ و بنت الھَرِیِّ سخت سردی کا وقت، کہا جاتا ہے "ھٰذِہٖ قُرَّۃٌ لَھَا ھَرِیْنَۃٌ" ایسی ٹھنڈک ہے کہ جس میں لوگوں کو اور جانوروں کو تکلیف پہنچتی ہے اور مر جاتے ہیں۔
المُھَرَّاءُ پکا ہوا گوشت۔
ھَرَبَ (ن) ھَرَبًا و ھُرُوْبًا و مَھْرَبًا و ھَرَبَانًا بھاگنا فِیْ مَشْیِہٖ تیز چلنا فِی الْاَرْضِ دور تک جانا فِی الْاَمْرِ مبالغہ کرنا۔
ھَرِبَ (س) ھَرَبًا الرَّجُلُ بوڑھا ہونا۔
ھَرَّبَ بھگانا۔
اَھْرَبَ الرَّجُلُ گھبرا کر یا بغیر گھبرائے ہوئے بھاگنے کی کوشش کرنا۔ دور تک جانا فُلَانٌ فُلَانًا بھاگنے پر مجبور کرنا۔ اَھْرَبَ الرِّیْحُ ہوا کا غبار اُڑانا۔
تَھَارَبُوْا باہم مل کر بھاگنا۔
الھَارِبُ بھاگنے والا۔ کہا جاتا ہے "مَا لَہٗ ھَارِبٌ وَلَا قَارِبٌ" اس سے کوئی بھاگنے والا ہے نہ قریب جانے والا یعنی وہ ناکارہ ہے۔
المَھْرَبُ بھاگنے کی جگہ، کہا جاتا ہے "فُلَانٌ لَنَا مَھْرَبٌ" یعنی فلاں شخص ایسا ہے جس کے پاس سختیوں میں ہم بھاگ کر جاتے ہیں۔
ھَرْبَجَ ھَرْبَجَۃً الْاَمْرَ برے طریقہ سے کرنا۔
الھَرَابِذَۃُ ہندوؤں کے بڑے بڑے لوگ بقول بعض ہندوؤں کے پنڈت، آتش پرستوں کی آگ کا خادم۔ واحد ھِرْبِذٌ۔
الھَرْبَذَۃُ ہلکی سے آہستہ چال۔
الھُرْبُعُ چست و چالاک چور، ہلکا پھلکا بھیڑیا ج ھَرَابِعُ۔
ھَرَتَ (ض) ھَرْتًا بالرُّمْحِ نیزہ مارنا۔ و ھَرَتَ اللَّحْمَ گوشت گلا کر پکانا الثَّوْبَ کپڑا پھاڑنا عِرْضَ فُلَانٍ آبرو ریزی کرنا۔
ھَرِتَ (س) ھَرَتًا الشِّدْقُ کشادہ ہونا۔ کہا جاتا ہے "ھَرِتَ شِدْقُہٗ" اس نے اپنی باچھیں کھولیں۔
اَھْرَتَ اللَّحْمَ گوشت گلا کر پکانا۔
الھَرِتُ والھَرَاتُ والھَرُوْتُ
الھَرِیْتُ شیر۔
الھَرِیْتُ کشادہ۔ کشادہ باچھوں والا۔ راز کو نہ چھپانے والا۔ بیہودہ بکنے والا۔
الاَھْرَتُ کشادہ باچھوں والا۔ کہا جاتا ہے "اَسَدٌ اَھْرَتُ و اُسُوْدٌ ھُرْتٌ۔"
المُتَھَارِتُ بہت بکواس کرنے والا۔
المُھَرَّتُ شیر۔ کِلَابٌ مُھَرَّتَۃُ الْاَشْدَاقِ چوڑی باچھوں والے کتے۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ مَھْرُوْتُ الْفَمِ" چوڑی باچھوں والا ہے۔ ج مَھَارِیْتُ۔
اَسَدٌ مُنْھَرِتُ الشِّدْقِ چوڑی باچھوں والا شیر۔
الھِرْتُ پرانا کپڑا۔
الھَرْثَمُ والھُرَاثِمُ شیر۔
الھَرْثَمَۃُ کتے کے نتھنوں کے درمیان کی سیاہی۔ شیر۔
ھَرَجَ (ض) ھَرْجًا النَّاسُ فتنہ و فساد میں پڑنا البَابَ دروازہ کھلا ہوا چھوڑنا الفَرَسُ گھوڑے کا تیز دوڑنا فِی الْحَدِیْثِ بے جوڑ اور بہت باتیں کرنا۔
ھَرِجَ (س) ھَرَجًا الرَّجُلُ گرمی یا چلنے سے سانس چڑھنا۔
ھَرَّجَ بالسَّبُعِ شیر کو ڈرانا النَّبِیْذُ فُلَانًا مست کر دینا۔ عوام کہتے ہیں "ھَرَّجَ فِی الْحَدِیْثِ" اس نے ہنسی کی باتیں کیں۔
تَھَارَجَ الْقَوْمُ ایک دوسرے پر حملہ کرنا۔
اِنْھَرَجَ فُلَانٌ مِنَ النَّبِیْذِ مست ہونا۔
اِسْتَھْرَجَ لَہٗ الرَّاْیُ رائے کا قوی اور ہمہ گیر ہونا
الھَرْجُ فتنہ و فساد۔ آشوب۔
الھَرْجُ ضعف۔ ہر چیز سے کمزور۔
الھَرْجَۃُ ھَرْجٌ کا اسم نوع۔ نرم کمان ج ھِرَجٌ۔
الھَرَّاجُ اسم مبالغہ۔ فَرَسٌ ھَرَّاجٌ بہت دوڑنے والا گھوڑا۔
الھَرَّاجَۃُ الھَرَّاجُ کا مؤنث۔ بے جوڑ اور بہت باتیں کرنے والی جماعت۔
فَرَسٌ مِھْرَجٌ و مِھْرَاجٌ بہت دوڑنے والا گھوڑا۔
الھِرْجَابُ والھِرْجَبُّ لمبا۔ ج ھَرَاجِیْبُ۔
الھِرْجَشَۃُ عمر رسیدہ اونٹنی۔
الھِرْجَلُ باؤلنگڑا۔
الھِرْجَفُ سست و نرم۔
ھَرْجَلَ الرَّجُلُ چلنے میں لڑکھڑانا۔ دور دور قدم رکھنا۔
الھَرَاجِیْلُ لمبے لوگ۔ موٹے موٹے اونٹ۔
الھِرْجَلُ لمبے قدم ڈالنے والا ج ھَرَاجِلُ۔
ھَرَدَ (ض) ھَرْدًا ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ پھاڑنا۔ ھَرَدَ اللَّحْمَ گوشت کو گلا کر پکانا الشَّیْءَ قادر ہونا عِرْضَہٗ بے آبروئی کرنا الشَّیْءَ خراب کرنے کے لیے پھاڑ ڈالنا۔
ھَرِدَ (س) ھَرَدًا اللَّحْمُ گوشت کا گل کر پکنا۔
ھَرَّدَ زرد رنگا ہوا کپڑا پہننا اللَّحْمَ گوشت کو گلا کر پکانا۔ کہا جاتا ہے "ھَرَادَ الشَّیْءَ یُھْرِیْدُہٗ ھِرَادَۃً" بمعنی اَرَادَ یُرِیْدُ اِرَادَۃً ہمزہ کو ہا سے بدل دیا گیا ہے جیسے اَرَاقَ و ھَرَاقَ۔
الھَرْدُ فتنہ و فساد۔
الھِرْدَشُ شتر مرغ، مرد بے وقار و بے اعتبار۔
الھُرْدُ زرد کرکم۔ سرخ مٹی، ہلدی۔
الھُرْدِیُّ والھِرْدَالُ ایک قسم کی گھاس۔
الھُرْدِیُّ ہلدی سے رنگا ہوا۔

رَجُلٌ اَهْرَد الشدق: چوڑی باچھوں والا مرد۔

المَهْرُوْد ھُرد سے رنگا ہوا زرد کپڑا۔

هَرْدَبَ هَرْدَبَةً سُست دوڑنا۔

الهِرْدَبَّة بڑھیا۔ بزدل۔ بڑے پیٹ والا۔

هَرْدَجَ الرَّجُلُ تیز چلنا۔

الهِرْدشة عمر رسیدہ اُونٹنی و بھیڑ، بڑھیا۔

هَرَزَ (ض) هَرْزًا سختی سے چھونا۔ لکڑی سے مارنا۔

هَرِزَ (س) هَرْزًا و هُرُوْز ہلاک کرنا۔ مرنا۔

تَهَرْوَز مِنَ الْجُوْعِ بھوک سے ہلاک ہونا۔

هَرَسَ (ن) هَرَسًا الشَّيُّ سخت کوٹنا۔ الطَّعَامَ بہت کھانا۔

هَرِسَ (س) هَرَسًا بہت کھانے والا ہونا۔ چھپا کر کھانا۔

الهَرَاس بڑے کانٹوں کا ایک درخت واحد هَرَاسَةٌ. هَراسةُ الْقَوْمِ قوم کی عزت۔ قوم کا سخت حملہ۔ کہا جاتا ہے "لِبَنِيْ فُلان هَراسةٌ" فلاں کی اولاد کے لیے عزت و قہر ہے جس سے وہ اپنے دشمنوں کو تباہ کرتے ہیں۔

الهُرَاس بہت توڑنے والا اور بہت کھانے والا شیر۔

الهِرْس بر۔ بلی۔

الهِرس بلی۔ پرانا کپڑا۔ بہت توڑنے والا اور بہت کھانے والا شیر۔ مَكَان هَرِسٌ هراس درخت اگانے والی جگہ۔ مؤنث هَرِسَةٌ.

الْاَهْرَس سخت گرانبار۔ بہت توڑنے والا اور بہت کھانے والا شیر۔

الهَرَّاس اسم مبالغہ۔ بہت توڑنے والا اور بہت کھانے والا شیر، ہریسہ بنانے والا ہریسہ بیچنے والا۔

الهَرِيس باریک کوٹا ہوا (و الهريسة) ایک قسم کا کھانا جو گوشت اور کوٹے ہوئے گیہوں کو ملا کر تیار کیا جاتا ہے۔

رَجُلٌ مِهْرَسٌ بہت کھانے والا۔

المِهْرَاس. ہاون۔ المِهْرَاس : پتھر کا ہاون۔ اوکھلی۔ بہت کھانے والا اُونٹ۔ بھاری جسم کا اُونٹ۔ مرد جو رات میں چلنے سے نہ ڈرے۔ ج مصاريس.

هَرَشَ (ن ض) هَرْشًا الدَّهْرُ: زمانہ کا سخت ہونا۔

هَرِشَ (س) هَرشا بدخلق ہونا۔

هَرَّشَ بين الكلاب: کتوں کے درمیان بھڑکانا بَيْنَ النَّاس لوگوں میں فساد ڈالنا۔

هَارَشَ مُهارشةً و هِراشًا بَعْضَ الكِلَاب عَلٰى بَعْضِهَا: بعض کو بعض پر بھڑکانا فُلَانٌ فُلَانًا: ایک دوسرے پر حملہ کرنا۔ ایک دوسرے سے جھگڑنا۔

تَهَارَشَت واهترشتِ الْكِلَابُ: ایک دوسرے پر حملہ کرنا۔

تَهَرَّشَ الغَيْمُ بادل کھل جانا۔

الهِراش هارش کا مصدر، جھگڑا۔ مقاتلہ۔

الهَرِش سخت عادت والا۔ اکھڑ۔

المُهارِش. فا۔ کہا جاتا ہے "فرسٌ مُهارِشُ الْعنان" ہلکی لگام والا گھوڑا۔

الهِرْشَبَّة بہت بڑھیا۔

هَرْشفت و اهْرَشَفت. الهِرْشَفَّةُ دوات کے صوف کا سوکھ جانا۔

الهِرْشَفُ مِنَ الرِّجَالِ دبلا بوڑھا۔ بہت پینے والا۔ بہت بڑھیا۔

الهِرْشَفَّة بہت بڑھیا۔ بوڑھی اُونٹنی۔ دوات کا خشک شدہ صوف۔

هَرِصَ (س) هَرصا خشک خارش والا ہونا۔

هَرَّصَ الرَّجُلُ خشک خارش کی وجہ سے بدن کا کھجک اٹھنا۔

الهَرِص بر۔ کیڑا۔ خشک خارش۔

الهَرِيصَة پانی جمع ہونے کی جگہ۔

هَرَضَ (ن) هَرْضا الثَّوْبَ کپڑا پھاڑنا۔

هَرِضَ (س) هرضا خشک خارش والا ہونا۔

هَرَّضَ الرَّجُلُ خشک خارش کی وجہ سے بدن کا کھجک اٹھنا۔

هَرَطَ (ن) هَرْطًا عِرضَ فُلَان و فِيْ عِرْضِهِ آبروریزی کرنا فِي الكَلَامِ: غیر مربوط اور بیہودہ کہنا۔

هَرِطَ (س) هَرَطًا بیماری وغیرہ کی وجہ سے ڈھیلے گوشت والا ہونا۔

اَلْهَرْطَقَةُ عیسائیوں کے نزدیک۔ دین میں بدعت اُس کی طرف نسبت۔ هرطوفي۔

تَهَارَطَا ایک دوسرے کو گالی دینا۔

الهِرْط بر۔ (والهِرْط) بہت دبلا گوشت۔ متمول مرد۔ دبلی بوڑھی بھیڑ۔ نَاقَةٌ هِرْطٌ: عمر رسیدہ اُونٹنی۔ ج اَهْراط و هُرُوْط.

الهِرْطَة. دبلی بوڑھی بھیڑ۔ بیوقوف۔ بزدل۔ کمزور ج هِرَط.

الهَيْرَط بزم۔ الهِرْطَال: لمبے قد والا۔

الهُرْطُمان ایک قسم کا غلہ۔

هَرَعَ (ف) هَرَعًا اِلَيْهِ: اضطراب کے ساتھ جلدی جانا۔

هَرِعَ (س) هَرَعًا الدَّمُ: خون کا جلدی بہنا۔

الرَّجُلُ تیز رفتار یا جلدی رونے والا ہونا۔

هَرَّعَ الْقَوْمُ الرِّمَاحَ: قوم کا نیزہ سیدھا کر کے چلنا۔

هُرِعَ وَهُرِّعَ الرَّجُلُ: چلنے میں جلدی کرنا۔

اَهْرَعَ الرَّجُلُ : جلدی کرنا الْقَوْمُ رِمَاحَهُمْ نیزہ سیدھا کر کے چلنا۔

اُهْرِعَ الرَّجُلُ خفیف العقل ہونا۔ غصہ یا کمزوری یا خوف یا سردی سے کانپنا۔ جلدی دوڑایا جانا۔ صفت مُهْرَعٌ اور کہا جاتا ہے "اَقْبَلَ الشَّيْخُ يُهْرَعُ" بڈھا مضطرب ہو کر دوڑنے لگا۔

تَهَرَّعَتِ الرِّمَاحُ نیزوں کا سیدھا ہونا۔

تَهَرَّعَ اِلَيْهِ جلدی کرنا۔

اِهْتَرَعَ العُوْدَ لکڑی توڑنا۔

اُسْتُهْرِعتِ الْإِبِلُ حوض کی طرف دوڑنا۔

الهُرَاع اضطراب کے ساتھ تیز رفتاری۔

تیز ہانکنا۔
الْهَرِع۔ س۔ اضطراب کی چال۔ تیز ہانکنا۔
الْهَرِع۔ جلدی بہنے والا خون۔ رَجُلٌ هَرِعٌ جلدی رونے والا۔ تیز رفتار۔ مؤنث هَرِعَةٌ۔
الْهَرْعَة والْهَرَعَة۔ جوں کے مانند ایک کیڑا۔ یا چھوٹی جوں، اور بقول بعض بڑی جوں۔
الْهَرِيْعَة۔ باریک ٹہنیوں والا درخت۔
الْمُهْرِع والْمِهْرَاع۔ شیر۔
الْمَهْرُوْع۔ پاگل۔ محنت و مشقت سے درماندہ۔
الْمُهْرَع۔ مع۔ لالچی۔
الْهَيْرَع۔ بزدل، بیوقوف، جلد باز۔ چست عورت رِيْحٌ هَيْرَعٌ و هَيْرَعَةٌ: تیز چلنے والی ہوا جو مٹی اڑائے۔
الْهَيْرَعَة۔ چرواہے کی بانسری اور اس کو یَرَاعَہ بھی کہتے ہیں۔
هَرَف (ض) هَرْفًا بِفُلَانٍ: کسی پر تعجب کرتے ہوئے مدح میں مبالغہ کرنا۔ بغیر جانے بوجھے مدح کرنا۔ اور اسی سے ہے "لَا تَهْرِف بِمَا لَا تَعْرِف" جس کو تم جانتے نہیں اس کی مدح مت کرو۔ هَرَفَتْهُ الرِّيْحُ: ہوا کا اڑا دینا۔ وهَرَفَ السَّبُعُ: درندے کا لگاتار آواز نکالنا۔
هَرَّفَت تَهْرِيْفًا النَّخْلَةُ: جلدی پھل دار ہونا۔ هَرَّفَ الْقَوْمُ اِلَى الصَّلٰوةِ: نماز کیلئے جلدی کرنا۔
اَهْرَفَتِ النَّخْلَةُ: جلدی پھل دار ہونا۔
اَهْرَفَ الرَّجُلُ: مالِ نامی کا مالک ہونا۔
هَرَق (ف) هَرْقًا وَاَهْرَقَ الْمَاءَ: پانی گرانا۔
هَرَّقَ الْمَاءَ: پانی گرانا (تشدید کثرت کے لئے ہے) اور کہا جاتا ہے (هَرِّقْ عَلٰى جَمْرِكَ" یعنی اپنی جگہ پر قائم رہو، یہ ایک مقولہ ہے جو غضبناک آدمی سے کہا جاتا ہے مقصد یہ ہے کہ اپنے غصہ کی آگ کو بجھاؤ۔
هَرَاقَ الْمَاءَ يُهَرِيْقُهُ هِرَاقَةً۔ گرانا۔ اس کی اصل "اراقه يرِيْقُهُ اِرَاقَةً" ہے۔ ہمزہ کو ہا سے بدل دیا گیا ہے۔ اور هَرَاقَه کی اصل هَرِيْقَه دَحْرَجَه کے وزن پر ہے۔ اور اسی وجہ سے مضارع میں يُهَرِيْقُه کی ہا کو فتحہ دیا جاتا ہے جیسا کہ يُدَحْرِجَه میں داخل کو، اور امر کا صیغہ هَرِقْ کی اصل هَرِيْق ہے دَحْرِج کے وزن پر، ثقالت کی وجہ سے یا کے کسرہ کو نقل کر کے اجتماع ساکنین کی وجہ سے یا کو حذف کر دیا گیا۔ تثنیہ کا صیغہ هَرِيْقَا اور جمع کا هَرِيْقُوْا اور کہا جاتا ہے "هَرِيْقُوا عَلَيْكُمْ اَوَّلَ اللَّيْلِ" وہ لوگ تمہارے پاس ابتدائی رات میں آئے۔
اور کبھی ہاء اور ہمزہ دونوں کو جمع کیا جاتا ہے اور کہا جاتا ہے "اَهْرَاقَه يُهْرِيْقُهُ اِهْرَاقَه" سکون ہاء سے گویا کہ ہمزہ یاء کی حرکت کی عوض میں بڑھا دیا گیا ہے۔ اور اسی وجہ سے اس زیادتی سے فعل خماسی نہیں ہوتا۔ اسم فاعل کا صیغہ مُهْرِيْق اور اسم مفعول مُهْرَاق و مُهَرَاق۔
تَهَارَقُوْا۔ بعض کا بعض پر پانی گرانا۔
اِهْرَوْرَق اِهْرِيْرَاقًا الدَّمْعُ وَالْمَطَرُ: آنسو یا بارش کا جاری ہونا۔
الْهِرْق۔ پرانا کپڑا۔
الْمُهْرَق۔ اَهْرَق کا اسم مفعول۔ صحیفہ۔ سفید ریشم کا کپڑا جس کو گوند سے چکنا کر کے لکھنے کے کام میں لاتے ہیں۔ چٹیل بیابان۔ کپڑا یا کاغذ چکنا کرنے کا آلہ۔ ج مَهَارِق۔
الْمُهْرُقَان والْمَهْرَقَان والْمُهْرَقَان۔ سمندر۔ کنارۂ سمندر جہاں پانی چڑھے اور پھر اتر جائے اور کوڑیاں باقی رہ جائیں۔
مَطَرٌ مُهْرَوْرِقٌ۔ موسلا دھار بارش۔
هَرْكَلَ هَرْكَلَةً۔ سست اور ناز سے چلنا۔
جَمَلٌ اور جُلٌّ هُرَاكِل موٹا اور بڑے جسم کا اونٹ یا مرد۔
الْهُرَاكِلَة۔ بڑی بڑی مچھلیاں، آبی کتے۔ بڑے چوتڑ والے دریائی جانور۔ سمندر کی موجوں کے جمع ہونے کی جگہ۔ واحد هِرْكَلٌ۔
الْهِرْكَلَةُ والْهِرْكِمَةُ والْهِرْكِلَةُ والْهِرْكَوْلَةُ والْهِرْكِيْل۔ خوبصورت اندام خوش رفتار عورت۔ بڑے سرین والی عورت۔
الْهِرْكَلَة۔ خرام ناز۔
الْهَرَل۔ پہلے شوہر کا بیٹا۔
هَرِمَ (س) هَرَمًا و مَهْرَمًا و مَهْرَمَةً۔ کمزور ہونا اور بہت بوڑھا ہونا۔ صفت هَرِمٌ۔ ج هَرِمُوْنَ و هَرْمٰى مؤنث هَرِمَةٌ ج هَرِمَات و هَرْمٰى۔
هَرَّمَهُ الدَّهْرُ: بہت بوڑھا کر دینا۔ هَرَّمَ فُلَانًا تعظیم کرنا اللَّحْمَ: چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرنا۔ کہا جاتا ہے "جَاءَ فُلَانٌ يُهَرِّمُ عَلَيْنَا الْاَمْرَ اَوِ الْخَبَرَ" فلاں آیا اور ہمارے سامنے معاملہ کو یا خبر کو بڑا کر کے بیان کرتا ہے۔
اَهْرَمَهُ الدَّهْرُ: بہت بوڑھا کرنا۔ کمزور کر دینا۔
تَهَارَمَ الرَّجُلُ: بتکلف اپنے آپ کو بوڑھا ظاہر کرنا۔
اِسْتَهْرَمَهُ۔ بہت بوڑھا سمجھنا۔ بہت بوڑھا پانا۔
الْهَرْم۔ ایک قسم کی ترشی مائل نمکین گھاس۔ واحد هَرْمَةٌ۔ کہا جاتا ہے "هُوَ اَذَلُّ مِنْ هَرْمَةٍ" وہ ہرمہ گھاس سے بھی زیادہ ذلیل ہے۔
الْهَرِم۔ بہت بڑھاپا۔ نفس و عقل۔ کہا جاتا ہے "اِنَّكَ لَا تَدْرِيْ بِمَا يُوْلَعُ هَرِمُكَ" تم نہیں جانتے ہو تمہارا نفس کس چیز پر فریفتہ ہے۔ قَدَحٌ هَرِمٌ: ٹوٹا ہوا۔ الْهَرِم: عمدہ رائے۔
الْهَرَم۔ س۔ انتہائی بڑھاپا۔
الْهَرَم عِنْدَ اَرْبَابِ الْمَسَاحَةِ: مخروطی شکل کی عمارت جس کی کرسی مثلث یا مربع یا بہت اضلاع والی ہو۔ ج اَهْرَام و هِرَام۔ اور اسی سے "اَهْرَامِ مِصْر" ہے جو اس لیے بنائے گئے تھے تاکہ بادشاہوں کے مدفن کا کام دیں۔
اَلْهَرَمُ ج اهرام و هرام (ھ)
وہ جسم جس کے تین حصے اور سر ایک ہو۔ اور مضلع ان تین حصوں والے جو اس سر کے مقابل ہوں سے بنتا ہے۔

مشترک راس ہرم کا راس ہے۔ اور مثلثات ھرم کے اطراف جانبی ہیں۔ اور مضلع ہرم کا قاعدہ ہے۔ اور ہرم ثلاثی، رباعی اور رخماسی ہوتا ہے جب اس کا قاعدہ مثلث، مربع یا خماسی ہو۔

الھِرْمِی. خشک لکڑی۔

الھُرْمَان. عقل۔ عمدہ رائے۔

اِبْنُ هِرْمَة. غیر منصرف۔ بڈھے بڈھیا کی آخری اولاد۔

الھَرِمَة. الھرِم کامؤنث۔ شیرنی۔

الھُرُوم. بدعادت۔ خبیث عورت۔

المَهْرَمة. س۔ انتہائی بڑھاپا۔

الھَرَامِیت. پرانے کنوئیں۔

هَرْمَزَ هَرْمَزَةً الرَّجُلُ: کمینہ ہونا۔ آہستہ چبانا۔ ساتھی سے چھپا کر گفتگو کرنا اللقمۃ لقمہ چبانا اور منہ میں پھرانا اور نہ نگلنا النَّارُ: آگ کا بجھنا۔

هَرْمَسَ هَرْمَسَةً وَجْهُهُ: تیوری چڑھانا۔

الھَرْمَسَة. س۔ لوگوں کا شور وچیخ۔

الھَرَامِسَة. ماہرینِ علم نجوم۔

الھِرْمَوْس. مضبوط رائے والا۔ تجربہ کار چالاک۔

الھُرَامِس. لوگوں پر سخت حملہ کرنے والا شیر۔

الھِرْمَاس. سخت حملہ کرنے والا شیر۔ چیتے کا بچہ۔

الھِرْمِیس. سخت حملہ کرنے والا شیر۔ گینڈا۔

هَرْمَطَ عِرْضَهُ: بے آبروئی کرنا۔

اِهْرَمَّعَ اِهْرِمَّاعًا الرَّجُلُ: تیز چلنا۔ جلدی رونے والا ہونا۔ کہا جاتا ہے "اِهْرَمَّعَتِ العَیْنُ" جب کہ آنکھوں سے آنسو جلد نکل پڑے۔ فِی مَنْطِقِهِ: بہت بولنا۔ اِهْرَمَّعَ اِلَیْهِ: بتکلف رونا۔

الھَرْمَع. جلدی رونے والا۔ چال میں سرعت وسبکی۔

هَرْمَلَهُ هَرْمَلَةً. بال اکھیڑنا هَرْمَلَ الشَّعْرَ والوَبَرَ والرِّیْشَ: اکھیڑنا۔ کاٹنا۔ هَرْمَلَ عَمَلَهُ: بگاڑنا۔ خراب کرنا۔ هَرْمَلَتِ العَجُوزُ بڑھاپے کی وجہ سے کمزور ہونا الوَبَرُ: اونٹ کے بالوں کا گرنا۔

الھِرْمِل. بوڑھی اونٹنی۔ عمر رسیدہ عورت۔

الھُرْمُول. بالوں کا کچھ حصہ جو سر کے اطراف میں باقی رہ جائے ج هَرَامِیل.

الھُرْمُولَة. کپڑے کا ٹکڑا جو پرانے کرتے کے دامن سے پھٹ جائے۔

هَرْنَفَ هَرْنَفَةً. آہستہ ہنسنا۔

المُهَرْنِفَة. کمزور آواز والی۔ رونے میں سست آواز والی۔

هَرْهَرَ هَرْهَرَةً الشَّیْءَ: حرکت دینا الرَّجُلُ: بے فائدہ ہنسنا بِالْغَنَمِ اَوالاِبِلِ بکریوں یا اونٹوں کو پانی پر بلانا یا گھاٹ پر لے جانا عَلٰی فُلَانٍ: دست درازی کرنا الضَّأْنُ: بھیڑ کا ممیانا (وَتَهَرْهَرَتِ) الرِّیْحُ: ہوا کا سائیں سائیں کرنا۔

الھِرْهِرُ. بوڑھی بکری۔

الھَرْهَرَة. س۔ لڑائی میں ہندوؤں کے شور و غل کی نقل۔ بھیڑ کی آواز۔ هَرْهَرَةُ الاَسَدِ شیر کے دہاڑنے کی گونج۔

الھُرْهُرَة. انگور کی بیل کی جڑ میں انگور کا گرا ہوا دانہ۔

الھُرَاهِر. بہت دودھ اور پانی۔ شیر۔ ج هَرَاهِر.

الھَرْهَار. بہت دودھ اور پانی۔ بے فائدہ ہنسنے والا۔ دبلا گوشت۔ شیر۔

الھُرْهُوْر. بہت دودھ اور پانی۔ آواز دینے والا جاری پانی۔ ایک قسم کی کشتی۔ انگور کا بکھرا ہوا دانہ۔ بوڑھی بکری۔

الھِرْهِیر. ایک قسم کی مچھلی۔ ایک خبیث قسم کا سانپ۔

هَرَاهُ یَهْرُوْهُ هَرْوًا وَتَهَرَّاهُ تَهَرِّیًا. لاٹھی سے مارنا۔ ڈنڈے سے مارنا۔

الھِرَاوَة. موٹا ڈنڈا۔ سونٹا۔ ج هَرَاوَی و هُرِیٌّ و هِرِیٌّ.

الھَرَّاء. ہروی کپڑوں کا بیچنے والا۔

هِرَاة. خراسان کے ایک شہر کا نام۔ نسبت کے لیے هِرَوِیٌّ.

هِرْوَلَ. تیز چلنا۔ دوڑنا۔

هَرَاهُ یَهْرِیهِ هَرْیًا. ڈنڈے سے مارنا۔

هَرَّیَ تَهْرِیَةً الثَّوْبَ: کپڑے کو زرد رنگنا۔

هَارَاهُ مُهَارَاةً. باہم ٹھٹھا کرنا۔

الھِرَاء. کھجور کا پودہ۔

الھُرْیُ. گیہوں وغیرہ جمع کرنے کا بڑا مکان ج اَهْرَاء.

هَزَّ (ن) هَزًّا الشَّیْءَ وبالشَّیْءِ: ہلانا مِنْ عِطْفِ فُلَانٍ: کام کیلئے ابھارنا۔ هَزَّبِهِ السَّیْرُ سیر کی وجہ سے جلدی چلنا (هَزِیْزًا) الاِبِلَ: اونٹ کو حدی سے نشاط میں لانا الکَوْکَبُ: ستارہ کا ٹوٹنا۔

هَزَّزَهُ تَهْزِیْزًا. ہلانا۔

اِهْتَزَّ. ہلنا الاِبِلُ: اونٹ کا حدی کی آواز سے چلنے میں جھومنا۔ اِهْتَزَّ اِلَیْهِ قَلْبُهُ: خوش ہونا۔ کہا جاتا ہے "هُوَ یَهْتَزُّ لِلْمَعْرُوْفِ" وہ اچھے اعمال سے خوش ہوتا ہے المَاءُ فِی جَرْیَانِهِ: پانی کا رواں ہونا الکَوْکَبُ فِی اِنْقِضَاضِهِ: ستارہ کا جلدی ٹوٹنا اَلاَرْضُ اگانا النَّبَاتُ: لہلہانا اور بڑھنا۔

تَهَزَّزَ. ہلنا۔ جھومنا۔

الھَزَّة. هَزَّهُ کا اسم مرۃ۔ اِمْرَاَةٌ هَزَّةٌ: برائی سے خوش ہونے والی عورت۔ جمع نِسَاءٌ هَزَّات.

الھِزَّة. هَزَّ کا اسم نوع۔ نشاط وشادمانی۔ ہانڈی کے جوش کی آواز۔ بادل کی گڑگڑاہٹ۔ اونٹوں کی چال کی ایک قسم۔ انبساط و بحالی فرحت۔

الھَزِیْز. س۔ بادل کی گڑگڑاہٹ۔ ہوا کی سرسراہٹ۔

الھَزَائِز. سختیاں (اس کیلئے واحد نہیں)

المَهَزّ والمَهَزَّة. حرکت۔

هَزَاَهُ یَهْزَاُهُ هَزْءًا. توڑنا۔ هَزَاَ اِبِلَهُ:

سردی سے مار ڈالنا۔ اَحِلَتَهٗ: ہلانا۔ هَزَأَ زَيْدٌ: مرنا۔
هَزَأَ وهَزِئَ يَهْزَأُ هَزْأً و هُزْءًا وهُزُءًا وهُزُوءًا ومَهْزَأَةً بِفُلَانٍ و مِنْهُ: ٹھٹھا کرنا۔
هَزِئَ (س) هَزَءًا. مرنا۔
اَهْزَأَ اِهْزَاءً. سخت سردی میں داخل ہونا۔
اِبِلَهٗ: سردی سے مار ڈالنا۔ اَهْزَأَتْ بِهٖ دَابَّتُهٗ: جلدی لے جانا۔
تَهَزَّأَ تَهَزُّءًا و تَهَازَأَ تَهَازُءًا و اِسْتَهْزَأَ اِسْتِهْزَاءً. ٹھٹھا کرنا۔
الهَازِئُ. فا۔ کہا جاتا ہے "هٰذِهٖ مَفَازَةٌ هَازِئَةٌ بِالرَّكْبِ و هَزَّاَئَةٌ بِهِمْ" یہ بیابان دشوار گزار ہے۔ و "غِدَاةٌ هَازِئَةٌ" بہت ٹھنڈی صبح۔
رَجُلٌ هُزْأَةٌ. جس سے ٹھٹھا کیا جائے۔ کہا جاتا ہے "هُوَ هُزْأَةٌ بَيْنَ النَّاسِ" یعنی لوگ اس سے ٹھٹھا کرتے ہیں۔
رَجُلٌ هُزَأَةٌ لوگوں سے ٹھٹھا کرنے والا مرد۔
الهَوْزَب. مضبوط و قوی اُونٹ۔ بڑی عمر کا اُونٹ۔ گدھ۔
الهَيْزَب. مضبوط شیر۔
هَزْبَرَةٌ. کاٹنا۔
الهِزَبْر والهِزْبَر والهُزَابِر. شیر۔
الهِزَبْر: موٹا۔ مضبوط قوی۔ ج هَزَابِر.
هَزْبَلَ هَزْبَلَةً. بہت محتاج ہونا۔
الهَزْ بَلِيل. بہت تھوڑا سا۔
هَزِجَ (س) هَزَجًا الْمُغَنِّي فِي غِنَائِهٖ: گویئے کا سُر سے گانا یا پڑھنا۔ بحر هزج کے اشعار پڑھنا۔
هَزَّجَ. سُر سے گانا۔ صَوْتَهٗ: پے در پے آواز نکالنا۔
اَهْزَجَ الشَّاعِرُ: بحر ہزج کے اشعار بنانا۔
تَهَزَّجَ. سُر سے گانا۔ الصَّوْتُ: پے در پے ہونا۔ تَهَزَّجَتِ الْقَوْسُ: آواز نکالنا۔ الرَّعْدُ: بادل کا گڑگڑانا۔
الهَزَج. مص۔ بادل کی گڑگڑاہٹ۔ ترانہ۔ سُر۔ طرب انگیز آواز۔ ہر کلام جو متناسق ہو۔ اشعار کی ایک بحر کا نام۔ جانوروں کی ٹانگ پڑنے کی سرعت اور خفت۔
الهَزِج. طرب انگیز۔ کہا جاتا ہے "مُغَنٍّ هَزِجٌ" طرب انگیز گوتا۔ فَرَسٌ هَزِجٌ: گھوڑا جس کی ٹانگ جلدی اور ہلکی پڑے۔
الهَزِيجُ مِنَ اللَّيْلِ: رات کا ایک حصہ۔
الاُهْزُوجَة. ترنم آمیز گیت ج اَهَازِيج.
هَزَرَهٗ (ض) هَزْرًا بِالْعَصَا: ڈنڈے سے بہت مارنا۔ هَزَرَ الشَّيْءَ: سخت چھونا۔ فُلَانًا: جلاوطن کرنا۔ صفت مفعول مَهْزُوْرٌ و هَزِيْرٌ بِهِ الْاَرْضَ: پچھاڑنا۔ لِفُلَانٍ: بہت دینا۔ الرَّجُلُ: ہنسنا۔ حاجت کے لیے جلدی کرنا۔ اَلْبَائِعُ: گراں کرنا۔ قیمت بڑھا دینا۔
الهَزَار. بلبل۔ ہزار داستان ج هَزَارَات.
الهَزِر. نقصان زدہ۔ بیوقوف۔ سخت۔
الهَزْرَة والهَزَرَة. نرم زمین ج هَزَرَات
الهَزَرَة: کاہلی۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ ذُوْ هَزَرَاتٍ" ہر چیز میں نقصان زدہ مرد۔
رَجُلٌ مِهْزَرٌ. ہر چیز میں نقصان زدہ مرد۔
هُزْرِفَ فِي عَدْوِهٖ: تیز دوڑنا۔
الهِزْرَاف والهُزَارِف والهُزْرُوف والهِزْرَوْف. تیز رفتار ہلکا پھلکا شتر مرغ۔
الهُزْرُوْف: بڑے جسم والا۔
هَزَعَ (ف) هَزْعًا. جلدی کرنا۔ الشَّيْءَ: توڑنا۔
هَزَّعَهٗ تَهْزِيْعًا. ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔
تَهَزَّعَ الرَّجُلُ: جلدی کرنا۔ تیوری چڑھانا۔ لَهٗ: اپنے کو ناشناختہ بنانا۔ تَهَزَّعَتِ الْمَرْاَةُ فِي مِشْيَتِهَا: ڈگمگانا۔ الْاِبِلُ فِي سَيْرِهَا: اُونٹ کا چلتے ہوئے جھومنا۔
اِنْهَزَعَ الشَّيْءُ: ٹوٹنا۔
اِهْتَزَعَ. جلدی کرنا۔ جھڑکنا۔ السَّيْفُ و نَحْوُهٗ: تلوار وغیرہ کا حرکت کرنا۔
الهَزَع. اضطراب۔
الهَزَاع. اکیلا۔ کہا جاتا ہے "مَا فِي الْجَعْبَةِ اِلَّا سَهْمٌ هَزَاعٌ" ترکش میں صرف ایک ہی تیر ہے۔
الهَزَّاع. شکار کو بہت پھاڑنے والا شیر۔
الهُزَع. شکار کو بہت پھاڑنے والا شیر۔
الهَزِيْعُ مِنَ اللَّيْلِ: رات کا ایک حصہ یا تہائی یا چوتھائی رات اور بقول بعض رات کی ایک ساعت۔ ج هُزُعٌ. الهَزِيْع. بیوقوف۔
الاَهْزَع. ترکش کا آخری تیر عمدہ ہو یا خراب۔ کہا جاتا ہے "مَالَهٗ اَهْزَعُ" اس کے پاس کچھ نہیں "وَمَا فِي الدَّارِ اَهْزَعُ" گھر میں کوئی نہیں۔ "وَمَا بَقِيَ فِي سَنَامِ بَعِيْرِكَ اَهْزَعُ" تمہارے اُونٹ کے کوہان میں بقیہ چربی نہیں۔
الهَيْزَعَة. خوف۔ جنگ میں شور۔
المِهْزَع. درختوں کو توڑنے والا۔ کوٹنے کا آلہ۔
سَيْفٌ مُهْتَزِعٌ. بہت حرکت کرنے والی تلوار۔ فَرَسٌ مُهْتَزِعٌ: تیز دوڑنے والا گھوڑا۔
هَزَفَتْهُ (ض) هَزْفًا الرِّيْحُ: ہلکا پانا۔ اُڑا لے جانا۔
هَزِقَ (س) هَزَقًا. چست ہونا فِي الضِّحْكِ: بہت ہنسنا۔
اَهْزَقَ فِي الضِّحْكِ: بہت ہنسنا۔
الهَزِق. چستی۔ بکی۔ بادل کی تیز گڑگڑاہٹ۔
الهَزِق. سخت گرج مِنَ الرِّجَالِ: بہت ہنسنے والا اوچھا مرد۔
الهَزِقَةُ مِنَ النِّسَاءِ: عورت جس کو ایک جگہ پر قرار نہ ہو۔
المِهْزَاق. چنچل عورت، بہت ہنسنے والی۔
رَجُلٌ مِهْزَاقٌ: بہت ہنسنے والا اوچھا مرد۔
هَزَلَ (ن) هَزْلًا (س) هُزِلَ هَزْلًا و هُزْلًا و هُزَالًا. کمزور ہونا۔ دبلا ہونا۔
هَزَلَتْ حَالُ فُلَانٍ: تنگ ہونا۔ الهُزَال جسم کی تشبیہ دیتے ہوئے) کہا جاتا ہے "لَهٗ فَضْلٌ جَزِيْلٌ و حَالٌ هَزِيْلٌ" اس کا فضل بہت زیادہ ہے اور حال پتلا ہے۔

**هَزَلَ (ض) هَزْلًا فِي كَلَامِهٖ:** ٹھٹھا کرنا۔ بکواس کرنا۔ بیہودگی کرنا **الدَّابَةَ:** دبلا کرنا۔ اچھی طرح نگہبانی نہ کرنے کی وجہ سے کمزور کرنا۔ **هَزَلَ الْقَوْمُ:** دُبلے مویشی والا ہونا **فُلَانٌ:** جانوروں کے مرنے کی وجہ سے محتاج ہونا۔

**هَزَّلَهٗ.** لاغر ودبلا کرنا۔

**هَازَلَ مُهَازَلَةً.** بیہودگی کرنا **فُلَانًا:** ٹھٹھا کرنا۔

**اَهْزَلَ فُلَانًا:** کمزور کرنا (**هَزَلَ** میں ایک لغت ہے مگر زیادہ فصیح نہیں) کھلاڑی پانا **القَوْمُ:** دُبلے مویشی والی ہونا۔ سختی اور تنگی کی وجہ سے اپنے مال کو روک لینا۔

**الهُزَال.** مص۔ لاغری۔ دبلاپن۔

**الهُزَالَةُ.** خوش طبعی۔ کہا جاتا ہے "**وَقَعَتْ بَيْنَهُمَا هُزَالَةٌ**" ان کے درمیان خوش طبعی ہے۔

**الهَزَّال والهَزِيْل.** بہت دُبلا۔

**الهُزَيْلٰى.** شعبدہ باز کا فعل

**الهَزْلٰى** بہت سانپ (جمع ہے واحد نہیں)

**الهَزِيْل.** دبلا۔ ج **هَزْلٰى.**

**الهَزِيْلَة.** **هُزَال** سے اسم مشتق ہے۔ جیسے **شَتَمَ** ہے **شَتِيْمَةٌ.** پھر **هَزِيْلَة** کا اطلاق اُونٹوں میں ہونے لگا۔ ج **هَزَائِل و هَزْلٰى.**

**الهَيْزَلَة.** بڑا جھنڈا۔ کہا جاتا ہے "**سَارُوْا وَ فِيْهِمْ هَيْزَلَةٌ**" وہ لوگ چلے اور ان کے اندر بڑا جھنڈا تھا۔

**المَهْزُوْل.** لاغر شدہ ج **مَهَازِيْل. اَرْضٌ مَهْزُوْلَةٌ.** نرم زمین۔

**المَهَازِل.** خشک سالیاں۔

**هَزْلَجَ هَزْلَجَةً.** جلدی کرنا۔

**الهِزْلَاج.** جلد باز۔ ہلکا پھلکا۔ بھیڑیا۔ ج **هَزَالِج.**

**الهَزْلَجَة.** مص۔ آوازوں کا اختلاط۔ جلدی۔

**هَزَمَ (ض) هَزْمًا العَدُوَّ:** دشمن کو شکست دینا **الشَّيْءَ:** ہاتھ سے دبا کر گڑھا ڈالنا **فُلَانًا:** ایسی ضرب مارنا کہ سرین سے ناف پر نکل آئے **القَوْسُ:** کمان کا آواز دینا **لَهٗ حَقَّهٗ:** حق کم کرنا **البِئْرَ:** کنواں کھودنا **فُلَانًا:** قتل کرنا (**هُزُوْمًا**) **اللَّيْلُ:** سفیدیِ صبح کا پھٹنا۔

**هُزِمَتْ عَلَيْهِ** مہربان بنایا جانا۔

**هَزَّمَ العَدُوَّ:** دشمن کو شکست دینا (تشدید مبالغہ کے لیے ہے)

**تَهَزَّمَتِ القَوْسُ:** کمان کا آواز دینا **الرَّعْدُ:** گرجنا **السُّحُبُ بِالْمَاءِ:** آواز کے ساتھ برسنا **القِرْبَةُ:** مشک کا خشک ہو کر پھٹنا۔ **تَهَزَّمَ البِنَاءُ:** عمارت کا گر پڑنا۔ **اِنْهَزَمَ.** شکست کھانا۔ العَصَا. لاٹھی کا چڑچڑا کر ٹوٹنا۔ **الجَيْشُ.** شکست کھانا۔ **اِهْتَزَمَتِ السَّحَابَةُ بِالْمَاءِ** آواز کے ساتھ برسنا **الفَرَسُ:** گھوڑے کا چلنا اس طرح پر کہ آواز سنائی دے۔ **اِهْتَزَمَ الشَّاةَ:** بکری کو ذبح کرنا **الشَّيْءَ:** سبقت کرنا۔ جلدی کرنا۔

**اِسْتَهْزَمَ الْجُيُوْشَ:** شکست دینا۔ شکست چاہنا۔ شکست خوردہ پانا۔

**الهَازِمَةُ.** مصیبت ج **هَوَازِم.**

**الهَزْم.** مص۔ پست زمین۔ بغیر پانی کے پتلا بادل ج **هُزُوْم.**

**الهَزِم مِنَ الْخَيْلِ:** مطیع۔ کہا جاتا ہے "**فَرَسٌ هَزِمٌ و فَرَسٌ هَزِمُ الصَّوْتِ**" بادل کی گرج کے مشابہ آواز والا گھوڑا۔ **غَيْثٌ هَزِمٌ:** موسلادھار بارش۔

**الهَزَم.** کمان کی آواز۔

**الهَزْمَة:** اسم مرۃ۔ سینہ کا گڑھا۔ سیب وغیرہ کا گڑھا جو ہاتھ سے دبانے سے پیدا ہو۔ ہنسلی کی ہڈیوں کے درمیان کا گڑھا۔ پست زمین ج **هَزْمٌ و هُزَمٌ و هَزَمَاتٌ. هُزُوْمُ الْجَوْفِ** پیٹ میں دانہ پانی کی جگہ۔

**قِدْرٌ هَزِمَةٌ.** بہت اُبلنے والی ہانڈی۔

**الهَزُوْم.** آواز دینے والی کمان۔ کہا جاتا ہے "**قَوْسٌ هَزُوْمٌ بَيِّنَةُ الهَزَمِ**" بہت آواز نکالنے والی کمان۔

**الهَزِيْم.** گرج کی آواز۔ گرج۔ سخت آواز والا گھوڑا۔ **غَيْثٌ هَزِيْمٌ:** نہ رکنے والی بارش **جَيْشٌ هَزِيْمٌ:** شکست خوردہ لشکر۔

**الهَزِيْمَة.** شکست ج **هَزَائِم. الهَزَائِم:** بہت پانی والے کنوئیں۔ **هَزِيْمَةُ الفَرَسِ:** سخت دوڑ کے وقت پسینہ کا نکلنا۔

**الهَيْزَم.** سخت مضبوط۔ شیر۔

**الهِزِّيْمٰى.** شکست۔

**المُتَهَزِّم.** فا۔ گرج۔ **قَصَبٌ مُتَهَزِّمٌ و مُهَزَّمٌ** ٹوٹا ہوا یا پھٹا ہوا نرکل۔ **سِقَاءٌ مُتَهَزِّمٌ و مُهَزَّمٌ** باوجود خشک ہونے کے تہ کی ہوئی مشک۔

**المِهْزَام.** کریلنی۔ چھوٹی لاٹھی۔ بنیٹھی۔ ج **مَهَازِيْم.**

**هَزْهَزَهٗ هَزْهَزَةً.** تابع کرنا۔ **هَزْهَزَ الشَّيْءَ** ہلانا۔

**تَهَزْهَزَ الشَّيْءُ:** ہلنا **اِلَيْهِ قَلْبِيْ:** خوشی سے اچھلنا۔

**الهُزَاهِز.** بہت جاری ہونے والا پانی۔ **بَعِيْرٌ هُزَاهِزٌ:** تیز آواز والا اُونٹ۔

**الهَزَاهِز.** فتنے جو انسان کو جھڑجھڑا دیں۔ کہا جاتا ہے "**فُلَانٌ شَهِدَ الهَزَاهِزَ**" فلاں جنگوں اور سختیوں میں حاضر ہوا ہے۔

**الهَزْهَاز.** بہت جاری ہونے والا پانی۔ "**سَيْفٌ هَزْهَازٌ**" بہت چمکنے والی صاف تلوار۔

**الهُزْهُز.** بہت جاری ہونے والا پانی۔ اور کہا جاتا ہے "**مَاءٌ هُزْهُزٌ و هُزَاهِزٌ و هَزَاهِزٌ**" یعنی لہریں لینے والا پانی۔ "**وَبِئْرٌ هُزْ هُزٌ**" گہرا کنواں "**وَعَيْنٌ هُزْهُزٌ**" بہت پانی والا کشادہ چشمہ۔

**الهَزْهَزَة.** مص۔ جنگ و فتنہ بھڑکانا۔ کہا جاتا ہے **شَهِدَ فُلَانٌ الهزهزةَ** فلاں جنگ و فتنے میں حاضر ہوا۔

**هَسَّ (ن) هَسًّا الشَّيْءَ:** کوٹنا۔ توڑنا۔

**هَسَّ (ض) هَسًّا.** دل میں بات کرنا۔ **الكَلَامَ:** چھپانا۔

**الهَسِيْس.** ریزہ ریزہ کیا ہوا۔ پوشیدہ کلام۔ **هَسِيْسُ الجِنِّ وَ هَسَاسُهَا.** بیابان میں

جنّوں کی آواز۔
هَسْهَسَ هَسْهَسَةً الْمَاءُ: پانی کا لگاتار بہنا
الدِّرْعُ او الْحُلِيُّ: زرہ یا زیور میں جھنکار ہونا
الْحَدِيْثَ: بات چھپانا۔
تَهَسْهَسَ الدِّرْعُ او الْحُلِيُّ: زرہ یا زیور میں جھنکار ہونا۔
الْهَسَاهِس. رات میں چلنا۔ هَسَاهِسُ النَّاسِ: آہستہ گفتگو۔
الْهَسْهَاس. تمام رات بکریاں چرانے والا چرواہا۔ کام کے لیے ساری رات بیدار رہنے والا۔ قصائی۔ غیر مفہوم کلام۔ وسوسہ۔
الْهَسْهَسَة. س۔ زیور یا زرہ کی جھنکار۔ نرم آواز والی چیز۔
هَشَّ (ن ض) هَشًّا وَرَقَ الشَّجَرِ: پتے جھاڑنا۔
هَشَّ (ض) هُشُوْشَةً الْخُبْزُ: روٹی کا نرم ہونا الرَّجُلُ: سست و کمزور ہونا۔
هَشَّ (س ض) هَشَاشَةً و هَشَاشًا مسکرانا۔ بھلائی پر خوش ہونا۔ شاداں ہونا۔ نشاط میں ہونا۔ کہا جاتا ہے "هَشَشْتُ و هَشِشْتُ بِفُلَانٍ و لِفُلَانٍ و اَهَشُّ وَاَهَشُّ بِهِ وَلَهُ" میں فلاں سے خوش ہوا۔
هَشَّ (س) هَشَاشَةً و هُشُوْشًا الشَّيُّ: نرم اور ڈھیلا ہونا۔ صفت هَشٌّ. لکڑی کا نرم ہونا کہ جلدی ٹوٹ جائے۔
هَشَّشَهُ. نرم سمجھنا۔ خوش کرنا۔ شاداں بنانا۔
اِهْتَشَّ لِكَذَا: خوش ہونا۔ خواہش مند ہونا۔
اِهْتَشَّ فُلَانٌ بِيْ: فلاں مجھ سے خوش ہوا۔
اِسْتَهَشَّهُ. ہلکا سمجھنا۔
خُبْزٌ هَشَاشٌ. نرم روٹی۔
الْهَشُّ. س۔ نرم ڈھیلا۔ خُبْزَةٌ هَشَّةٌ: نرم روٹی، اور کہا جاتا ہے "فُلَانٌ هَشُّ الْمَكْسِرِ" فلاں مہربان اور نرم عادت والا ہے "وَفُلَانٌ هَشُّ الْوَجْهِ" فلاں ہنس مکھ ہے، اور کہا جاتا ہے "فَرَسٌ هَشٌّ" بہت پسینہ والا گھوڑا۔ "وَفَرَسٌ هَشُّ الْعِنَانِ" نرم لگام والا گھوڑا "وَاَنَا بِهِ هَشٌّ" میں اس سے بہت خوش ہوں۔
قِرْبَةٌ هَشَّاشَةٌ. پانی ٹپکانے والی مشک۔ نَاقَةٌ هَشُوْشٌ اوشَاةٌ هَشُوْشٌ بہت دودھ دینے والی اونٹنی یا بکری۔
الْهَشِيْش. مانگنے سے خوش ہونے والا۔ نرم ڈھیلا ڈھالا۔ توڑا ہوا۔ چورہ کیا ہوا۔
هَشَرَ (ن) هَشْرًا النَّاقَةَ: اونٹنی کا سارا دودھ دوھ لینا۔
الْهَشْر س۔ ہلکاپن۔ پتلاپن۔
الْهِشْرَة. اکڑ۔ غرور۔
شَجَرَةٌ هَشِرَةٌ و هَشُوْرٌ. درخت جس کے پتے جلدی گر جائیں۔
الْهَيْشَرُ مِنَ الرِّجَالِ: نرم کمزور لمبا مرد۔
هَشَّلَتْ تَهْشِيْلًا النَّاقَةُ: تھوڑا دودھ اتارنا۔
اَهْشَلَ الرَّجُلُ: سواری کا جانور بغیر مالک کی اجازت کے دینا۔
اِهْتَشَلَ الفَرَسَ: گھوڑے پر بغیر مالک کی اجازت کے سوار ہونا۔
الْهَشِيْلَة. سواری کا جانور جس پر بغیر مالک کی اجازت کے سوار ہوں مِنَ الْاِبِلِ وَغَيْرِهَا: غصب کیا ہوا اونٹ وغیرہ۔
الْهَيْشَلَة. عمر رسیدہ موٹی اونٹنی۔
هَشَمَ (ض) هَشْمًا الشَّيَّ: توڑنا۔ کہا جاتا ہے "هَشَمَ الثَّرِيْدَ لِقَوْمِهِ" اس نے اپنی قوم کے لیے روٹی کو توڑ کر شوربے سے تر کر کے ثرید بنایا۔ صفت هَاشِمٌ.
هَشَّمَ الشَّيُّ: توڑنے میں مبالغہ کرنا فُلَانًا: اکرام و تعظیم کرنا النَّاقَةَ: اونٹنی کو دوہنا۔
تَهَشَّمَ الشَّيُّ: ٹوٹنا الشَّجَرُ: خشک ہو کر ٹوٹنا الْاِبِلُ: اونٹ کا سست و کمزور ہونا فُلَانٌ الشَّيَّ: توڑنا الرَّجُلَ: اکرام و تعظیم کرنا النَّاقَةَ: اونٹنی کو دوہنا زَيْدًا: مہربان بنانا۔ رضامند کرنا عَلٰى فُلَانٍ: مہربان ہونا۔
تَهَشَّمَتِ الْاَرْضُ: بارش منقطع ہونے سے زمین کا خشک ہونا۔ کہا جاتا ہے "تَهَشَّمَهُ لِلْمَعْرُوْفِ" اس نے اس سے بھلائی طلب کی۔
اِنْهَشَمَ الشَّيُّ: ٹوٹنا۔ اِنْهَشَمَتِ الْاِبِلُ: اونٹ کا سست و کمزور ہونا۔
اِهْتَشَمَ النَّاقَةَ: اونٹنی کو دوہنا۔ اور کہا جاتا ہے "اِهْتَشَمَتْ نَفْسِيْ لَهُ" میرا نفس اس کے سامنے مطیع و فرمانبردار ہوگیا اور بغیر انصاف کے راضی ہوگیا۔
الْهَاشِمَة. الْهَاشِمِ کا مؤنث۔ سر کا زخم جو ہڈی کو توڑ دے۔
الْهِشَام. سخاوت۔ بخشش۔
الْهَشْم. س۔ قحط زدہ زمین۔ پست زمین ج هُشُوم.
الْهَشِم. سخی۔ فیاض۔
الْهُشَّم. نرم پہاڑ۔ دودھ کے ماہر۔ دوہنے والے۔ واحد هَاشِم.
الْهَشْمَة. هشم کا اسم مرۃ۔
الْهَشَمَة. پہاڑی بکری۔ ج هَشَمَات.
الْهَشِيْم. توڑا ہوا۔ ٹوٹی ہوئی خشک گھاس۔ خشک شدہ گھاس یا درخت۔ پہلے سال کی باقی ماندہ گھاس۔ کہا جاتا ہے "نَبْتٌ هَشِيْمٌ" جیسا کہا جاتا ہے "نَبْتٌ عَامِيٌ و حَطِيْمٌ" کمزور بدن والا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ هَشِيْمٌ" کمزور بدن کا مرد۔ اور کہا جاتا ہے "صَارَتِ الْاَرْضُ هَشِيْمًا" زمین کے درخت اور گھاس خشک ہوگئے اور ٹوٹ گئے۔
الْهَشِيْمَة. زمین جس کے درخت خشک ہوگئے ہوں۔ خشک درخت۔
نَاقَةٌ مِهْشَامٌ. جلدی لاغر ہونے والی اونٹنی۔
كَلَاٌ هَيْشُوْمٌ. نازک و نرم گھاس۔
هَشْهَشَ الشَّيَّ: ہلانا۔
الْهَشْهَاش. اچھے اخلاق کا سخی مرد۔
هَاشَاهُ مُهَاشَاةً. ہنسی مذاق کرنا۔
هَصَّ (ن) هَصًّا الشَّيَّ: روند کر کچلنا۔ باریک کرنا۔ توڑنا۔ انگلیوں سے زور سے دبانا۔ صفت مفعولی هَصِيْص و مَهْصُوْص.
هَصَّصَ الرَّجُلُ: چمکدار آنکھوں والا ہونا

اچھی طرح آنکھیں کھولنا۔ گھورنا۔

اَلْهَاصَة. ہاتھی کی آنکھ۔

الهَصّ. س۔ سخت چیز۔

الهَصِيْص المَهْصُوْص. روند کر کچلی ہوئی چیز۔ هَصِيْص النَّار: آگ کی چمک۔

هَصَبَ (ض) هَصْبًا. بھاگنا۔

هَصَرَ (ض) هَصْرًا الشَّئَ وبالشَّئِ: کھینچ کر جھکانا الغُصْنَ و بالغُصْنِ: ٹہنی کو جھکا کر توڑنا کہ دونوں ٹکڑے علیحدہ نہ ہوں۔ الشَّئَ: توڑنا۔ دفع کرنا۔ قریب کرنا قِرْنَهُ: دبانا الْاَسَدُ فَرِيْسَتَهُ: توڑ دینا۔

اِنْهَصَرَ وَاهْتَصَرَ. جھکنا۔ مڑنا۔ کھینچا جانا۔

اِهْتَصَرَ الْغُصْنَ: جھکا کر توڑنا کہ دونوں ٹکڑے علیحدہ نہ ہوں۔ اِهْتَصَرَ النَّخْلَةَ: کھجور کے خوشوں کو درست وہموار کرنا۔

تَهَصَّرَتْ اَغْصَانُ الشَّجَرَةِ: لٹکنا۔

الهَصِر والهُصَر والهَصُوْر والهَصْوَر والهَاصِر والهُصَرَة والهَصْوَرَة والهَيْصَر والهَيْصَار والهَيْصُوْر والهَصَّار والمِهْصَر والمِهْصَار والمِهْصِيْر والمُهْتَصِر. شیر۔ رَجُلٌ هُصَرٌ: ہمسر کو بہت دبانے والا مرد۔

الهُصْرَة والهَصَرَة. افسوں کے مہرے جن سے عورتیں مردوں کو اپنے قابو میں رکھتی ہیں۔

الهَوَاصِر والهَوَاصِيْر. شیر جو شکار کو پھاڑ دیں اور توڑ دیں اور یہ هَصُوْر کی جمع ہیں۔

هَصَمَهُ (ض) هَصْمًا. توڑنا۔

نَابٌ هَيْصَمٌ. ہر چیز کو توڑ دینے والا دانت۔

هَصْهَصَهُ هَصْهَصَةً. ہاتھ سے دبانا۔

الهُصْهُص والهُصَاهِص. مضبوط آدمی یا شیر۔

الهَصْهَاص. چمکدار آنکھوں والا۔

المُهَصْهِصَة. رات میں چور کی آنکھ۔

هَصَا يَهْصُوْ هَصْوًا الرَّجُلُ: عمر رسیدہ اور بوڑھا ہونا۔

هَاصَاهُ مُهَاصَاةً. پیٹھ توڑ دینا۔

الاَهْضَاء. مضبوط وتوانا لوگ۔

هَضَّ (ن) هَضًّا الشَّئَ: توڑنا اور باریک کرنا۔ صفت مفعولی هَضِيْض و مَهْضُوْض

هَضَّتِ الْاِبِلُ: اونٹ کا تیز دوڑنا۔ هَضَّ فُلَانٌ المَشْيَ. عمدہ چال چلنا فُلَانًا: بھڑکانا۔ اکسانا۔

هَضْهَضَ. زمین پر زور سے پاؤں مارنا۔

اِنْهَضَّ الشَّئُ: ٹوٹنا۔

اَهْتَضَّ الشَّئَ: توڑنا۔ کہا جاتا ہے "اِهْتَضَّ نَفْسَهُ لِفُلَانٍ" وہ فلاں کے سامنے تابعدار ہو گیا اور بغیر انصاف کے راضی ہو گیا۔

الهَضَّاء. لوگوں کی جماعت۔ گھوڑوں کا گلہ۔

الهَضَّاض. اسم مبالغہ۔ فَحْلٌ هَضَّاضٌ جوانوں کی گردن توڑ دینے والا۔

الهَضَض. ٹوٹ۔

هَضَبَتِ (ض) هَضْبًا السَّمَاءُ: برسنا السَّمَاءُ الْقَوْمَ: اچھی طرح سے ترکر دینا۔

هَضَبَ الرَّجُلُ: سست چال چلنا الْقَوْمُ فِي الْحَدِيْثِ: باتوں میں مشغول ہونا اور آواز بلند کرنا۔ اور کہا جاتا ہے "اِهْضِبُوْا يَا قَوْمِ" یعنی بات چیت کرو۔

اَهْضَبَ الْقَوْمُ. پہاڑ کی چوٹیوں پر اترنا۔

اِهْتَضَبُوْا فِي الْحَدِيْثِ: باتوں میں مشغول ہونا اور آواز بلند کرنا۔

اِسْتَهْضَبَ الْجَبَلُ. پہاڑ کا زمین پر پھیلا ہوا ہونا۔ مستطیل ہونا۔

الهَضْبَة. زمین پر پھیلا ہوا پہاڑ۔ اکیلا لمبا پہاڑ۔ بلند زمین۔ بارش کی بوچھاڑ۔ ج هِضَبٌ و هَضْبٌ و هِضَابٌ و هَضَبَات وج اَهَاضِيْب. رَجُلٌ هَضْبَةٌ: بہت بولنے والا مرد۔

الهِضَبّ. مضبوط و قوی۔ بہت پسینے والا گھوڑا۔

غَنَمٌ هَضِيْبٌ. کم دودھ والی بکری۔

الْاُهْضُوْبَةُ مِنَ الْمَطَرِ: بارش کی بوچھاڑ۔ ج اَهَاضِيْب.

رَوْضَةٌ مَهْضُوْبَةٌ. بارش سے سیراب باغ۔

هَضْجَ الْمَوَاشِي: اچھی طرح نہ چرانا۔

صِبْيَانٌ هَضِيْجٌ. چھوٹے بچے (اس کیلئے واحد نہیں)

هَضَلَ (ن ض) هَضْلًا بِالشِّعْرِ و بِالْكَلَامِ بہت کہنا۔

اَهْضَلَتِ السَّمَاءُ: برسنا الدَّلْوُ: ڈول کا کنوئیں میں ٹکرا کر پانی سے بھر جانا۔

الهَضْل. س۔ بہت۔

الهَضْلَاء. لمبے پستان والی عورت۔

الهَضَّال. حدی گانے والا۔

الهَيْضَل. ہتھیار بند جماعت۔ بڑا لشکر جَمَلٌ هَيْضَلٌ: موٹا بڑا لمبا اونٹ۔

الهَيْضَلَةُ مِنَ النُّوْقِ: موٹی لمبی اونٹنی۔ عمر رسیدہ۔ زیادہ دودھ دینے والی۔ ادھیڑ عورت۔ ہتیار بند جماعت۔ لوگوں کی آواز۔

هَضَمَ (ن) هَضْمًا الشَّئَ: توڑنا فُلَانًا: ظلم کرنا۔ غصب کرنا اور اسم الهَضِيْمَة.

هَضَمَهُ حَقَّهُ: حق کم کرنا۔ هَضَمَ لَهُ مِنْ حَقِّهِ شَيْئًا رضامندی سے اپنے حق میں سے کچھ چھوڑ دینا لَهُ مِنْ مَالِهِ: دینا۔ هَضَمَتِ الْمِعْدَةُ الطَّعَامَ غذا کو جزو بدن ہونے کے قابل بنا دینا۔ هَضَمَ عَلَى الْقَوْمِ: اچانک پہنچنا۔ کہا جاتا ہے "مَا شَعَرُوْا بِنَا حَتّٰى هَضَمْنَا عَلَيْهِمْ" اُن کو ہماری اطلاع نہیں ہوئی اور ہم اچانک اُن کے پاس پہنچ گئے۔ "وَمَا هَضَمَ عَلَيْهِ" وہ اس سے قریب نہیں ہوا۔

هَضِمَ (س) هَضَمًا. نازک اور پتلی کمر والا ہونا۔ صفت مذکر اَهْضَم مؤنث هَضْمَاء ج هُضْم. کہا جاتا ہے "فِي كَشْحِهِ هَضَمٌ" یعنی وہ بڑے پیٹ والا نہیں ہے یا اس کی کمر پتلی ہے۔ هَضِمَتِ الْخَيْلُ: گھوڑے کا اُٹھی ہوئی پسلیوں اور پچکے ہوئے پیٹ والا ہونا (اور یہ عیب ہے)

تَهَضَّمَهُ. ظلم کرنا۔ چھین لینا۔ ذلیل کرنا۔ توڑنا۔ تَهَضَّمَ لِلْقَوْمِ: مطیع ہونا۔ کہا جاتا ہے "تَهَضَّمْتُ لَهُ نَفْسِي" یعنی میں اس سے

وہ تمام کوششیں جن کا تعلق پیداوار' دولت کی تقسیم اور ان کا معاشرے کی کمیت سے تعلق ہو-

**اَلْاِقْتِصَادُ الْوَطَنِي:** وطنی معیشت-

**اَلْاِقْتِصَادُ الحر:** آزاد معیشت-**اَلْاِقْتِصَادُ السیاسي:** وہ علم جو افراد کی ضروریات' پیداوار کے وسائل' ان کو منظم کرنے' دولت حاصل کرنے اور تقسیم' چیزوں کے نرخ' نقد و قرض پر دینے اور ملکی لین دین پر بحث کرے-

**مَجَازًا:** وقت کو معتدل استعمال کرنا- وقت بچانا- **اَلْاِقْتِصَادِي:** اقتصاد کی طرف منسوب- **نشاط اقتصادی:** معاشی سرگرمی-**عَالِمٌ اقتصادی:** ماہر معاشیات- **الاقتصادی** سستا- کم خرچ والا- مالی بوجھ والا- **وَسِيلَة نَقْلٍ اِقْتِصَادِيَّة:** نقلی کے ذرائع مالی بوجھ والے ہیں-**اَلْاِقْتِصَادِي:** علم معاشیات میں اسپشلسٹ (ماہر معاشیات)

**اَلْاِقْتِصَادِي:** بچت پسند کرنے والا- بچت وصول کرنے والا- درمیانے خرچ والا-

**قصدر-قَصْدَرَ:** برتن پر قلعی ملنا- قلعی کے ساتھ سفید کرنا-**قَصْدَرَ آنِيَة نَحَاسِيَّة:** تانبا کے برتن قلعی کرنا-

**قصف-اَلْقَاصِفَة:** بمبار طیارہ-جنگی طیارہ-

**اَلْقَصَاة:** ولادت کے وقت بچے کے چہرہ پر باریک جھلی-(باریک چمڑہ)

**قصي-اَلِاسْتِعْطَاب:** جس پر روشنی شعاعیں جمع ہوتیں ہیں منعکس اور منکسر ہونے کے بعد تقسیم شدہ حرکتوں کی نقل میں نمایاں تبدیلی کی وجہ سے-

**قطر- اَلْقَطَّارَة:** دوائی قطرہ قطرہ ٹپکانے کی چھوٹی بوتل-**اَلتَّقْطِيرُ:** پانی وغیرہ قطرہ قطرہ بہانا-

**تنقیہ-** صفائی' عرق کشی-**اَلِاسْتِقْطَار:** عرق کشی کے ذریعے پھلوں اور پھولوں کا مشروب حاصل کرنا-

**قطع-اَلْقَوَاطِعُ:** مہاجر پرندے جو ایک جگہ گرمی یا سردی قیام نہ کریں-منہ میں سامنے کے تیز دانت جو عام طور پر ظاہر ہوتے رہتے ہیں- وہ چار اوپر والے جبڑے اور چار ہی نیچے جبڑے پر ہوتے ہیں-

**اَلْاِقطاع:** سیاسی اور معاشرتی نظام جو مختلف ممالک میں مختلف ادوار میں مختلف شکلوں میں پایا جاتا ہے-اس میں فیصلہ کیا جاتا ہے کہ پہلے لوگ بعد والے لوگوں کو ان کے لئے اور ان کی اولاد کے لئے زمینی ایکٹر تقسیم کریں جو ان کی حق ملکیت ہوں گے-**اَلْاِقطاعي:** جاگیر دارانہ نظام والا-**قَصْرُ اقطاعي:** جاگیر داری محل-**العهد الاقطاعي:** جاگیرداری دور-

**اَلتَّقَاطُعُ:** باہمی تعلقات خراب ہونا- ایک دوسرے سے دور ہونا- دو حصوں کا ملنا- یا ان کے ملنے کی جگہ-

**تَقَاطُعُ طَرِيْقَيْن:** موڑ-**نقطة التقاطع فی سِكَّة الحديد** ریلوے لائن کا جوڑ- لائنوں کے ملنے اور تقسیم ہونے کا مرکز-

**اَلْمَقْطُوْعِيَّة:** غذائی اور صنعتی مادہ کی مقدار جو مقرر وقت میں صرف ہوتی ہے-

**مَقْطُوْعِيَّة الكَهْرَبَاء:** بجلی کی صرف شدہ مقدار-

**قفز- اَلْقَفْزُ:** کودنا-**اَلقفز فی الهَوَاءِ:** ہوا میں کودنا- اترنا-**اَلْقَفْزُ بالمِظَلَّة:** پیراشوٹ کے ذریعے اترنا-

**فِي الْاَلْعَاب الرياضية:** ورزش کے کھیلوں میں: بلند جگہ سے گزرنے یا دو جگہ تک پہنچنے کے لئے جسم کو حرکت دے کر بلندی کی طرف جانا-

**اَلْقَفْزُ بِالْعَصَا:** لاٹھی کے ذریعے کودنا-

**اَلْقَفْزُ الطَّوِيل:** لمبی چھلانگ-

**قفص-اَلْقَفَّاصُ:** پنجرے بنانے والا-

**قفط-اَلْقُفْطَان:** ریشم یا روئی کا لمبا کھلا کپڑا جو سامنے کھولا گیا ہو اور تسمہ کے ساتھ بند کیا جائے-

**قل-اَلْاَقَلِّيَة:** لوگوں کی تھوڑی جماعت-

**اَلْاَقَلِّيَّة البرلمانية:** کم ووٹ پانے والی پارلیمانی پارٹی-وہ جماعت جو اپنا دین' نسل اور رنگ الگ رکھتی ہو وہ ایسے معاشرے میں رہتی ہو- جن کی تعداد اکثریت میں ہو اور ان سے خوبیوں اور خصلتوں میں جدا ہو-

**حُقُوقُ الاَقَلِّيات:** اقلیتوں کے حقوق-

**قلب-اَلْاِنْقِلَابُ:** کسی چیز کا بدل جانا- الٹ ہو جانا-

**اِنْقِلَابُ الشِّتَاءِ اِنْقِلَابُ الصَّيْفِ:** گرمی اور سردی کا آنا جانا-

**فِي السِّيَاسَةِ:** ظالم غیر قانونی قابض حکومت کو قوت کے ذریعے مٹانا-

**اِنْقِلَابٌ عسکری:** فوجی انقلاب

**مجازًا:** جرأت مند کام جو پروگراموں میں درست تبدیلی لائے- **هٰذَا انْقِلَابٌ فی سِيَاسَةِ الدَّوْلَةِ:** یہ ملک کی سیاست میں تبدیلی ہے-

**قلبق-اِنْقَلْبَق ج قَلَابِق:** کیپ کی مانند خیمہ جو چمڑے کا بنا ہوتا ہے-

**قلم-اَقْلَمَ الحَيْوَانَ اَوِ النَّبَاتَ:** جانور یا پودہ کا نئی فضا کا عادی ہونا- یا عادی بنانا-

**تَاَقلم:** جانور یا پودے کا نئی فضا کے مطابق ہونا- کسی علاقہ کا عادی ہونا-

**قلي- اَلْقَلْوِي:** قلویات کے ساتھ خاص ہے-

**قلوی نمك:** قلوی کانیں-**اَلْقِلي:** پوٹاس اور سوڈا جیسے وہ مواد جو پانی میں جلدی پگھل جاتا ہے اس کی معدن اور آکسیجن میں-

**اَلْقَمْحِي:** گندمی رنگ والا-

**قن-قَنَّنَ:** قانون وضع کرنا-**الشيء:** کسی چیز کو مخصوص مقدار میں خاص قانون کے مطابق خرچ کرنا-

**قَنَّنَ الخبز:** روٹی کی کھپت کرنا-

**اَلتَّقْنِين:** قوانین بنانا-وہ کارروائیاں جو حکومت نافذ کرتی ہے تاکہ سامان اور پیداوار کی کھپت ملک میں محدود مقدار میں ہو-

**قور-اَلْمِقْوَرَةُ ج مَقَاوِر:** بینگن وغیرہ کو وسط میں گول کاٹنے کا آلہ-

**قول-قَاوَلَ فلانًا عَلَى العَمَلِ:** کسی سے

كام کرنے کا معاہدہ لینا-

**اَلْمُقاوِلُ:** جو کام کرنے کا معاہدہ دے-

**قوم-اَلْقائِمَقامِیَّةُ:** قائم مقام کے طور پر ایک عہد جو عام دفتروں میں ہوتا ہے-یعنی سربراہ کی غیر موجودگی میں نائب-مَقَرُّ القائِمقام: قائم مقام(نائب)کا مرکز-

**اَلْمُقاوَمَةُ:** طاقت کا مقابلہ طاقت سے کرنا- حملہ آور کے سامنے ڈٹ جانا- کسی شخص کے ارادہ پر اعتراض کرنا- کسی کے مقاصد تسلیم نہ کرنا-

**مُقاوَمَةُ الرئیس:** سربراہ سے مخالفت کرنا- عدل کے خلاف اور آزادی پامال کرنے والی چیزوں پر اعتراض کرنا-

حکومت کے ظالمانہ کاموں کی مخالفت کرنا-

**اَلْمُقاوَمة:** کسی چیز پر صبر کرنا- برداشت کی قوت-

**مُقاوَمَةُ التَّعَب:** تھکاوٹ برداشت کرنا- کسی کی طاقت کو ختم کرنے یا کم کرنے پر قدرت رکھنا-

**مُقاوَمَةُ الانضفاط:** دباؤ کا مقابلہ کرنا-

**مُقاوَمَةُ الْبَحْر:** کھچاؤ کا مقابلہ کرنا-

**اَلْمُقاوَمة:** کسی خطرناک یا بدخلق کی اشتعال انگریزی کے تابع نہ ہونا-

عوام الناس کا قابض دشمن کے خلاف مسلح تحریک چلانا-

**اِتَّسَعَ نطاق القاوَمَةِ:** مسلح تحریک کا دائرہ وسیع ہونا- اپنے آپ تحریک چلانے والے-

**اَلْمُقاوَمَة الکھْرَبائیة:** بجلی کی لہروں کے وقت مشکلات- معدنی پلیٹ یا تار جو قوت بجلی کو حرارت میں تبدیل کرتی ہے-

**قیصر-قَیصر ج قَیاصر:** رومی، جرمنی اور روسی سربراہان مملکت کے القاب-

**اَلْقَیصَرِیَّة:** بچہ کی طبعی پیدائش نہ ہونے کے وقت اس کو آپریشن کے ذریعے سے نکالنا-

**کبح-اَلْکابِحَةُ:** ایکسیلیٹر-

**کبر-اَلتَّکْبِیْرُ:** کسی چیز کو بڑا بنانا- کسی چیز کو وسیع کرنا-

**تَکْبِیْرُ بَیتٍ:** گھر کو بڑا بنانا- کسی چیز کی طاقت و قوت زیادہ ہونا کسی چیز کو ضخیم کرنا-تَکْبِیْرُ الصوت: آواز بلند کرنا- اللہ اکبر کا لفظ بولنا- کسی چیز کو عظیم قرار دینا اور مبالغہ کرنا-

**تَکْبِیْرُ المُصِیبَةِ:** مصیبت کو بڑا سمجھنا- چیزوں کا حجم بڑا بنانا-

**اَلتَّکْبِیْرُ بواسِطَةِ المِجْهَرِ:** دوربین کے ذریعہ بڑا بنانا-

**کبس- اَلْکَبَّاسُ:** روئی اور کاغذ دبانے کا آلہ- چیزوں کو دبانے یا منتقل کرنے کے لیے کرین- ہر چیز یا اس کا جز جس کو دبانے کے لیے استعمال کیا جاسکے-

**کتب-تَکاتَفَ القَوْمُ:** مدد اور تعاون کرنا-

**کثر- اَلْأَکْثَرِیَّةُ:** لوگوں کی بڑی تعداد- انتخاب یا قرعہ اندازی میں زیادہ لوگوں کے ووٹ-"نَالَ الْأَکْثَرِیَّةَ":

زیادہ ووٹ حاصل کرنا- وہ جماعت یا گروپ جو زیادہ ووٹ حاصل کرے یا ارکان زیادہ لے لے-

**نُوّابُ الْأَکْثَرِیَةِ:** اکثریت میں ممبران پارلیمنٹ-

**اَلْأَکْثَرِیَّة المطلقة فِی اِنْتِخاب اَوِاقْتِراعٍ:** آدھے حاضرین پر ایک زائد ووٹ-

**اَلْأَکْثَرِیة النِسبیة:** ووٹ میں منتخب افراد میں سے ایک زائد منتخب فرد لیکن اکثریت مطلقہ کو نہ پہنچے-

**کثف- اَلْکَثَافَةُ:** گھنا پن- شدت- کثرت کسی چیز کے جسم اور نفس چیز کے درمیان حجم-

**کَثَافَةُ السُکّان:** کثرت آبادی- آبادی میں اضافہ-کَثَافَةُ الحشو: توپ کے اندر بھرا بارود اور بیرل توپ کے درمیان نسبت-

**اَلْمِکْثاف:** مائع چیزوں کا وزن معلوم کرنے کا آلہ پیمائش-

**کثلک- کاثولِیْکُوس:** ارمنی گرجا گھر کے تین بڑے پادریوں کے القاب-

**کحل-اَلْکَحَّالُ:** سرمہ ساتھ علاج کرنے والا-

**کرّ-اَلتَّکْرِیْرُ:** ایک سے زیادہ دھرانا-

**تکریرا سوال:** سوال کو دھرانا-اَلتَّکْرِیْرُ فِی الْبَلاغَةِ: سامع کے ذہن میں معنی کو مضبوط کرنے کے لئے عبارت کو بار بار بولنا یا لکھنا- جیسے فان مَعَ العُسْرِ یُسرًا اِنَّ مع العسر یُسرا: کسی چیز کا تصفیہ یا تنقیہ عجیب یا نقصان دہ مواد کو الگ کرنے کے ساتھ- جیسے

**تَکْرِیْرُ السکر:** چینی کو صاف کرنا-تَکْرِیْرُ النِّفطِ: خام پٹرول کو ردی مواد سے صاف کرنا-

**کردن- اَلْکِرْدانُ:** ہار- عربی موسیقی میں آٹھواں مقام-

**کرم-اَلْاِکْرامِیَّةُ:** نیک بدلہ دینا- بخشش (جرم پر تحفہ)

**اَلتَّکْرِیْمُ:** عزت واحترام سے پیش آنا-تَکْرِیْمُ العلماء: علماء کی عزت کرنا-

**حَفْلَةُ التَّکْرِیْمِ:** اعزازی جلسہ (کسی شخصیت کی علمی، مالی خدمات پر اعتراف کے لئے جلسہ)

**کرو-اَلْکُرَیَّةُ:** چھوٹا گیند- خون کا خلیہ جو کہ سرخ وسفید ہوتا ہے-

**کسر-کَاسِرُ الامواج:** موجوں کو روکنے کا بند-اَلْکَسَّارَةُ: پھلوں کے سخت چھلکوں کو توڑنے کا آلہ- پتھروں کو توڑنے کا آلہ جو مختلف شکلوں اور قسموں میں پایا جاتا ہے-

**اَلْمُکَسَّرَاتُ:** اخروٹ، بادام اور بندق (پھل) وغیرہ ہے-

**کشف- اَلْإِسْتِکْشَافُ:** نامعلوم چیز کی معرفت طلب کرنا- زمین کی ریسرچ کے لئے اس کا سروے کرنا- دشمن کی حرکات و پروگراموں کے متعلق معلومات اکٹھی کرکے جاسوسی کرنا-

**کعب- اَلتَّکْعِیبِیَّةُ:** آرٹ جدیدہ کی طرف متوجہ ہونا جس کے ذریعہ سے اشکال کے ساتھ دوسروں کو پیغام پہچانا ہوتا ہے-

**کفح- اَلْمُکافَحَةُ:** جدوجہد کرنا- مقابلہ کرنا- لڑائی کرنا-

كفي -الإكتفاء: تھوڑے پر صبر کرنا اور اس کے ساتھ بے نیاز ہو جانا- زیادہ یا اچھے کا مطالبہ نہ کرنا- و في البلاغه: کلام کا کچھ حصہ اس واسطے حذف کرنا کہ اس سے پہلے لفظ اس پر دلالت کرتے ہیں- سرابیل تقیلُم الحر: ای یعنی والبرد: نظامُ الاكتفاء الذاتي: کسی ملک کا نظام خود کفالت-

الاستكفاءُ الاقتصادي: کسی ملک کی اقتصادی حالت جو خود کفالت حاصل کر چکا ہو-

كلب -الكلبيّة: وہ فلسفی مذہب جو طبعیت کو جاری رکھنے اور عرف کی پرواہ نہ کرنے پر قائم ہے-

الكلبيّات: کتوں جیسے جانوروں کی قسمیں جیسے کتا، بھیڑیا، لومڑ اور گیدڑ-

الكلبيُّونَ: اس کا واحد الكلبيّ: فلاسفہ یونان کی جماعت جس کی بنیاد انٹیس شاگرد سقراط نے رکھی- اس کے مشہور لیڈروں میں سے دیو جینس ہے- ان کا لقب کلبیں اس واسطے پڑا کیونکہ وہ لوگوں کے معاشرتی رسم و رواج حقیر جانتے اور لوگوں کی اس بارے میں مذمت کرتے تھے-

كلس - التكليس: چونا لگانا- آگ کے ذریعہ سے چونا سے بدلنا-

كلف- التكلّف: کسی کام میں صعوبت اٹھانا- تکلف کرنا- کسی آدمی کا غیر حقیقت والا قول و فعل کا اظہار کرنا- التكليف: کسی کو مامور کرنا- پابند بنانا- التكليف بتأليف الوزارة: وزارت بنانے کا حکم دینا- ٹیکس اور فیس فرض کرنا-

و عِندَ العامّة: خوش معاملہ سے پیش آنا اور رسومات کا خیال رکھنا-

التكاليفُ: مال پر آنے والے خرچے- جیسے ((تكاليفُ المعيشت)) معیشت پر خرچہ جات-

كليش - الكليشية في فنّ الطّباعة: معدن وغیرہ کی پلیٹ جس پر وہ کندہ کیا جاتا ہے جو طبع کرنا ہو- اس کو الروسم بھی کہا جاتا ہے-

كمل - الكماليات: زیب و زینت کا سامان- اس کا الٹ "الضروریات" ہے-

الإكمال: کسی چیز کو مکمل کرنا- بنانا- تالیف کرنا-

اكمالُ المبلَغ: رقم مکمل کرنا- اكمالُ المجموعة: مجموعہ کو مکمل کرنا- الإكمالُ: ایک یا ایک سے زیادہ موضوعات میں طالب علم کی کامیابی کے لئے امتحان لینا-

التكميلي: پورا کیا گیا- جس کے ساتھ چیز مکمل ہو-

انتخابٌ تكميلي: مکمل ووٹنگ- التعليمُ التكميلي في بعض البلدان العربيّة: بعض عرب ممالک میں مڈل تعلیم جو ثانوی اور ابتدائی کے درمیان ہوتی ہے-

كنب - الكَنبة: لوگوں کے بیٹھنے کے لئے بنچ-

كنس - الكانِسة: كانسة الالغام: سمندری بارودی سرنگ کو صاف کرنے والی کشتی- اس کو كاسحة الالغام بھی کہا جاتا ہے-

كنف - الكنفاني: جھاڑو بنانے والا اور فروخت کرنے والا-

كولخ - الكولخور: اشتراکی (کمیونسٹ) ممالک میں زرعی تعاون جس میں زمین کی ملکیت حکومت کے پاس اور وسائل پیداوار قوم میں مشترکہ-

كولس -الكُولِيس: ج كواليس: تھیٹر کا پچھلا مقام- پردہ کے پیچھے پوشیدہ جگہ میں-

كير -الكيروسين: پٹرول سے حاصل کردہ تیل جو ہوائی جہازوں کا ایندھن بنتا ہے-

كيف -الكيفي: کیفیت والا- ایک ہی ارادہ پر قائم رہنے والا شخص جب کہ وہ قواعد و اصول کے لحاظ سے منسلک نہ ہوتا ہو-

الكيفي: میلان اور خواہش کی پیداوار-

التكيُّف: حالات کے ساتھ موافق و فٹ ہونا-

التكيُّفُ و فق البيئة الاجتماعيّة: معاشرتی حالات کے مطابق فٹ ہونا- انسان کے میلان، سلوک اور طبیعت کی ماڈل کے مطابق ڈھلنا-

تكيُّفُ التعليم: تعلیم کا طلباء کی حیثیت کے مطابق ہونا-

التكييفُ: ایک چیز میں تبدیلی کر کے دوسری کے موافق بنانا- تكييف الحياة للبيئة: زندگی کو ماحول کے مطابق بنانا-

تكييفُ قصة للسينما: سٹوری کو سینما میں فٹ کرنا- میلان، طبیعت اور سلوک کو دوسرے کے مطابق ڈھالنا- تكييف شخص ذوقه و فق صديقه: دوست کے مطابق اپنے ذوق کو بنالینا-

تكييف التعلم: تعلیم میں تبدیلیاں کر کے بچوں کے معیار کے مطابق بنانا-

تكييف بالهواء: ایئر کنڈیشن بنانا- مكيف الهواء: ایئر کنڈیشن- الكماني: کیمیا والا- عُنصرٌ كيميائي: کیمیا والا عنصر- طاقة كيميائيّة: کیمیا والی طاقت-

كيم -الكيميائي: علم کیمیا کا ماہر-

لبك - التلبك: خلط ملط ہونا- التلبُّك المعنوي: بدہضمی ہونا-

لبن - لَبْنَنَ لبننة: کسی کو لبنانی بنانا یا اس کی صفات لبنانی کسی پر ڈالنا-

لثم - المُلَثَّمُونَ والطوارق: شمالی افریقا میں بربری قوم جن کے مرد منہ پر گھونگٹ ڈالتے تھے اور خواتین بغیر گھونگٹ برہنہ منہ چلتی تھیں-

لحظ - الملاحظه: نگرانی کرنا- مُلاحظة سَيرِ المُلوك: ستاروں کی رفتار کی نگرانی کرنا- زیر حراست کرنا-

وُضع تحت المُلاحظة: زیر حراست رکھا گیا- کسی کتاب پر نوٹ یا حاشیہ لکھنا-

المُلاحظه. خوبیاں و خامیاں سامنے رکھ کر ریمارکس دینا- لي على ذلك بعض المُلاحظات مجھے اس پر کچھ وضاحت کرنا

ہے-

رُوْحُ المُلاحَظةِ: علمی گرفت ومہارت-

اَلْمَلْحُوْظة: کتاب سے خارج حاشیہ یا شرح-

**لحق-** الِاسْتِلْحَاقُ فِي الامتحانات: پاس ہونے کے لئے اوسط نمبر کے حصول کے لئے ایک یا ایک سے زیادہ علامات- یہ یا تو کچھ طلباء کے لئے ہوتا ہے یا سب کے لئے جنہوں نے مطلوب اوسط نمبر حاصل نہ کیے ہوں-

اَلْمُلاحَقَة: پیچھا کرنا- تلاش کرنا- کسی شخص سے رابطہ کرنے کے لئے اس کے پیچھے جانا-

مُلاحَقَة نَجمة سينمائية: سینما ہیرو عورت کی تلاش کرنا-

في القانون: کسی شخص کو عدالت میں طلب کرنا- کسی کے خلاف عدالت میں دعویٰ دائر کرنا- ملاحقة مَدين اَمامَ القَضاءِ: مقروض کو عدالت میں طلب کرنا- کسی شخص کے خلاف عدالتی کارروائی کرنا-

بَاشَرَ المُلاحِقاتِ: براہ راست عدالتی کارروائی کرنا- اَلِالْتِحَامُ: جڑنا- اِلْتحامُ اَجْزاءٍ: اجزاء کو جڑنا- اَلِالْتِحَامُ: چپکنا- التحام مَعْدَنيين: دو معدن کا چپکنا- اِلْتحامُ عَظْمَيْنِ: دو ہڈیوں کا چپکنا- اِلْتحامُ الجرحِ: زخم بھرنا-

**لحم-** الِالْتِحَامُ: لڑائی ٹھن جانا- اِلْتحام جَيْشَيْنِ: دو لشکروں کا لڑنا-

في علم الاحياء: مختلف قسموں کے اعضاء کا متحد ہونا خاص کر پھولوں میں-

اَلْمُلْتحمةُ: آنکھ کی پلک کا پردہ-

**لزم** لَزَّمَ: ٹھیکہ دینا-

لزّم طريقا: روڈ کا ٹھیکہ دینا-

اَللاَّزِمةُ في المنطق: ایک قضیہ جو دوسرے قضیہ سے نکلے- تھوڑی اہمیت والا یا کم شمولیت لا قضیہ جو بڑے قضیہ سے حاصل کیا جائے- نظریہ جس پر دلیل پیش کی گئی ہو اس سے حاصل ہونے والا نتیجہ ہر دفعہ کے بعد حاصل ہونے والا آواز یا کلام- اَللَّوَازِمُ: صفت، مشین اور کام کے لئے اوزار اور ضروری اجزاء- جیسے

لوَازِمُ البناء: تعمیر کے اوزار-

لوازم السَيارات: گاڑیوں کے ضروری پارٹس-

اللَّوَازِمُ المَدْرَسِيَة: طالب علم کی پڑھائی کا ضروری سامان جیسے کاغذ، کاپی، قلم پیمانہ وغیرہ-

الالتزامُ: اپنے آپ پر کام کو فرض کرنا- کسی چیز کا عہد کرنا- هٰذا اِلْتِزامٌ عَلَيَّ: یہ مجھ پر فرض ہے- معین ہدف بنانا اور اس تک پہنچنے کے لیے کام کرنا- اِلْتزامٌ سِياسِيٌّ: سیاسی وابستگی-

الِالْتِزامُ فِي الْحُقُوقِ: وہ قانونی رابطہ جس کی رو سے کسی شخص کو مجبور کرنا تاکہ فلاں چیز دے یا معین کام کرے یا فلاں کام سے رک جائے- ہر ذمہ داری جس کو قانون لازم کرے یا عہد وغیرہ- اِلْتزَامٌ بالنفقة: خرچہ دینے کا پابند کرنا-

و فِيَ بالْتِزَاماتِهِ: اپنی ذمہ داریاں پوری کرنا-

و في عَالَمِ الاعمال: سڑک بنانے، مکانات تعمیر کرنے اور کارخانہ جات لگانے کا معاہدہ (ٹھیکہ) خاص شرطوں مخصوص وقت میں خاص مال کے ساتھ في الادب وَالْفَنِّ: خط توجیہی یا خط عقائدی کی اتباع کرنا-

اَلْمُلْتَزِم: ٹھیکہ دینے والا- معاہدہ کرنے والا-

**لغو-** الالغَاءِ: منسوخ کرنا- کینسل کرنا-

اِلْغَاءُ عقُوْبةِ الإعدَامِ: سزائے موت ختم کرنا- اِلْغَاءُ وظيفة: ملازمت ختم کرنا-

في النحو: عامل کے عمل کو لفظاً اور محلاً منسوخ کرنا جیسے زَيْدٌ ظَنَنْتُ قَائِمٌ. مَا كَانَ اَحْسَنَ زَيْدًا: ان مثالوں میں ظن اور کان کا عمل لغو ہو گیا-

**لفت-** الِالْتِفَافُ: جمع ہونا اور اکٹھا ہونا-

الالتفاف حَوْلَ شخصية سياسِيَّةٍ: سیاسی شخصیت کے اردگرد جمع ہونا-

الِالْتِفَافُ: گھراؤ کرنے کا ایک طریقہ-

الالتفاف الزهري في علم الاحياء: پتوں کے نکلنے سے پہلے جمع ہونے کی ایک حالت-

**لفت-** اَللاَّفِتَةُ: اشتہار یا اعلان کے لئے بورڈ یا اشتہار جو شارع عام پر لٹکایا جائے-

**لقط-** اَللَّقْطَةُ: فلم کے مناظر میں سے ایک منظر-

**لقن-** اَلْمُلَقِّنُ: تھیٹر میں خفیہ جگہ میں بیٹھ کر اداکار کو ہدایت دینے والا-

**لکم-** اَلْمُلاكِمُ: باکسر یا مکہ باز- اَلْمُلاكَمَةُ: باکسنگ- مکہ بازی-

**لمح-** اَلتَّلْمِيحُ: کسی لفظ یا جملہ یا بیان کے ساتھ کسی چیز کی طرف اشارہ کرنا واضح طور پر کلام نہ کرنا-

كَانَ ذلك تَلْمِيحًا الى اِضْرَابِ العُمَّالِ: یہ ملازمین کی ہڑتال کی طرف اشارہ ہے- کسی چیز کو سنانے یا سمجھانے کا بلند طریقہ جس میں صراحت تعبیر نہ ہو في البديع: فحوی الکلام میں کسی قصہ یا شعر یا مشہور مثال کی طرف اشارہ کرنا ایسے لفظ کے ساتھ جس میں اس کا معمولی ذکر ہو- جیسے اُحْكُمْ كَحُكْمِ فَتَاةِ الحي اذا نظرت: اس عبارت میں زرقا یمامہ کی طرف اشارہ ہے-

**لمس-** اَلِالْتِمَاسُ: درخواست- فرمائش- اپیل-

اَلْتِمَاسُ اِعَادَةِ النَّظْرِ في قانون المرافعات: عدالتی فیصلہ پر نظر ثانی کرنے کی درخواست-

**لهب-** اَلْمَلْهُوْبُ: شعلہ پکڑنے والا- جلدی جلنے والا-

اَلْبَتْرِيْنُ لَهُوبٌ: پٹرول جلدی آگ پکڑنے والا ہے-

اللَّهُوْبِيَّةُ: آگ پکڑنے کی صلاحیت-

لَهُوْبِيَّة الفَسْفُوْر: فاسفور کا جلدی آگ پکڑنا-

**لهو-** المَلْهَاةُ ج ملاه: نثر یا نظم کی صورت میں مزاحیہ جگہ (تھیٹر)

**لوط-** اللِّوَاطُ: مذکر سے بد فعلی کرنا-

اللُّوْطِيَّةُ: بمعنی اللواط-

**لون-** اَلْمُلَوَّنُوْن: کئی قوموں کے لوگ جیسے

سیاہ و سفید ہنود وغیرہ۔
اَللِّیَاقَة: مناسب بات یا کام متعین حالات میں۔ اچھا ذوق۔ اچھا تصرف۔ مِنَ اللِّیَاقَةِ انْ تُوَجِّه الیه رِسَالَة شُکْرٍ: کسی کی طرف شکریہ کا خط لکھنا اچھے ذوق سے ہے۔ اَللِّیَاقَة: ادب و احترام سے بھرا سلوک۔
هٰذا مُخِلٌّ بِاللِّیَاقَةِ: یہ احترام والے سلوک کو خراب کرتا ہے۔
مارك- اَلْمارکَسِیّةُ: کارل مارکس اور اس کے پیروکاروں کا فلسفہ اور معاشرہ میں نظریہ۔ یہ نظریہ مثالی اصول کی مخالفت کرتا ہے اور مادی بحث پر قائم ہے۔ اس نظریہ میں مادہ فکر سے نکلا ہے اور فکر ہی ترقی یافتہ محفوظ مادہ ہے۔ یہ نظریہ کیمونسٹ ازم کے طریقہ پر اپنے فرضی اصول وضع کرتا ہے۔
ماس- اَلْماسُونِیْ: ماسونی مذہب والا۔
اِجْتِماع مَاسُونِی: ماسونی معاشرہ۔
اَلْماسُونِیَّةُ: تمام دنیا میں پھیلی ہوئی خفیہ تنظیم جو ایک دوسرے سے تعاون کرتے ہیں اور رموز سے تعارف کرتے ہیں۔
ان کو اَلْبَنَّاؤُن الاحرار بھی کہا جاتا ہے۔
مثل- اَلتَّمْثِیلِیَّةُ: ڈراما۔ اَلْمُمَثِّلُ: کسی کی طرف سے نمائندہ۔ جماعت یا تَنْظِیْم کی طرف سے بااختیار نمائندہ۔
مُمَثِّل دبلُوماسی: حکومت کی طرف سے سفیر۔ ڈپلومیسی نمائندہ:
مُمَثِّلُوا الْاُمَّةِ: پارلیمنٹ کا ممبر۔ ممثل تجاری: تجارتی نمائندہ۔
مُمَثِّل هزلِیٌّ: اداکار۔ ہیرو۔ و فی المعنی التهکمی: جو شخص اپنے باطن کا الٹ ظاہر کرے۔ یعنی اخلاقی ڈرامہ باز۔
یالَهُ مِنْ مُمَثِّلٍ: کس قدر دھوکہ دہی کرنے والا ہے۔
مجد- اَلْمجدلَةُ: اَلْمَجْدُ للّٰه کا لفظ بولنا۔
مد- اَلْاِمْتِدَادَاتُ: میدان جنگ میں فوجیوں کی مالی، جانی اور خرچہ کی امداد۔
اَلتَّمَدُّدُ: جسم کا بڑھنا۔ مائع جسم کا حجم یا مسافت میں پھیلنا جیسے دھواں یا گیسوں کا پھیلنا۔ کسی جسم کا حجم زیادہ ہونا گرمی کی تاثیر سے جیسے مَعْدِن کا زیادہ ہونا۔
مدح- اَلْمَدْح: تعریف کرنا۔ لا یُؤثّرُ فِیْهِ الْمَدْحُ: اس پر تعریف اثر نہیں کرتی۔ مدح غنائی اشعار کی غرض ہے اس کے ذریعہ سے ممدوح کی ثنا کرنا۔ شکریہ ادا کرنا۔ اس کے احترام میں اور تعجب خیز باتیں بیان کرنا۔
مدن- اَلْمَدَنِي: اَلْمَدِیْنَة کی طرف منسوب بمعنی شہری۔ اَلنَّقْلُ والمَدَنِیُّ: شہر کی طرف منتقلی۔
اَلْمَرْکَزُ الْمَدَنی: شہری مرکز۔ المدنی: ہم وطن آدمی۔ ہم وطن کے ساتھ۔
المدنی: سول غیر فوجی۔ اللباس المدنی: سول لباس
اَلطَّیَران المدنی: سول ہوابازی۔
اَلْمَدَنی: لادینی۔ اِلزَّواج المدنی: لادینی شادی۔ المدنی: عوامی
اَلْقَانون المدنی: عوامی قانون۔ مَحْکَمَة مَدَنِیَّة: سول عدالت۔
اَلْمَدَنِیَّة: ترقی یافتہ معاشرہ میں تہذیب و تمدن کے مناظر۔
مر- اَلْمُرُوْرُ: گذرنا اور عبور کرنا۔ حَقُّ الْمُرُوْرِ: ٹریفک کا قانون۔
مُرُوْرُ قِطَارٍ: ریل گاڑی کا گذرنا۔
المرور: آہستہ آہستہ زائل ہونا۔ ختم ہونا۔
تِجارَةُ الْمُرُوْرِ: سامان تجارت کا ایک ملک سے دوسرے ملک بغیر محصول ادا کرنے کے جانا۔
مُرُوْرُ الزَّمَنِ فِی الْقَانُونِ: قانونی طور پر مدت معینہ کے ختم ہونے کے بعد کسی کا حق یا معاش ختم کرنا۔
اَلْاَمَرّان: غربت و بڑھاپا۔
مرض- اَلتَّمْرِیْض: تیمارداری کرنا۔ نرسنگ
اَلْمُرُوْنَة: آسانی، نرمی، لچک۔
مرن- مُرُوْنَةُ شَفْرَةِ فولاد: فولاد کی چھری کا نرم ہونا۔ اس کا اطلاق اس شخص پر بھی ہوتا ہے جس کے اعضاء آسانی سے بے حد حرکت (لچک) پیدا کر سکتے ہیں۔ اس جسم کی صفت تبدیل ہونے کے دوبارہ پہلی حالت پر آ جاتی ہے۔ جیسے مُرُونة المطاط ربڑ کی لچک۔
اَلْمُرُوْنَة: حالات کے مطابق ڈھلنا۔ مُرُوْنَة لَهْجٍ: طبعیت کا ڈھل جانا۔ اَلْمُرُوْنَة: نرمی ہونا۔
اَلتَّمَرُّنُ: تربیت حاصل کرنے والا۔ اَلْمُتَمَرِّن عَلَی الرَّمْیِ: تیر اندازی کی تربیت حاصل کرنے والا۔
وہ شخص جو کسی فن میں مہارت تامہ حاصل کرنے کے لئے تربیت میں عرصہ گزارے۔
مُحَام مُتَمَرِّنٌ: ماہر وکیل۔
مسك- اَلْاِمْسَاکِیَّة: ماہ رمضان میں روزہ افطار کرنے اور نمازوں کے اوقات۔
مشي- اَلْمَشَّایَة: گھر میں عام طور پر پہننے کی سلیپر (جوتی)
مص- اَلْمَصَّاصَة: مشروبات (بوتل وغیرہ میں) پینے کے لئے موم کی نالی۔
مصر- مَصَّر: کسی کو مصری بنانا۔ کسی پر مصری چھاپ لگانا۔
مَصَّر شَرِکَةً: کسی کمپنی کو مصری ادارہ کے حوالہ کر کے غیر ملکی اثر و رسوخ ختم کرنا۔
مَصَّر الْاَمْصَار: شہروں یا جگہوں کو تعمیر کرنا۔
مکن- مَکْنَنَ الشَّیْءَ: مشین بنانا۔ وَالْاَعمالَ: مشینوں کو انسان کی جگہ استعمال کرنا۔
اَلْاَمَاکِنُ الْمُقَدَّسَة عند المسیحیین: عیسائیوں کے نزدیک مقدس مقامات۔ ان میں سے دو زیادہ مشہور ہیں اور شلم اور قدس شریف ہیں۔ ان کے علاوہ لحم اور ناصرہ ہیں۔
اَلْاِمْکَانُ: کسی کام کے کرنے کی طاقت، وسعت، قدرت۔ کسی چیز کے واقع ہونے کا تصور۔ احتمال فی الفلسفه: کسی امر کے وجود یا عدم وجود کا جائز ہونا۔ الامکانیات: اِمْکانیة کی جمع: امکان صلاحیت۔ استطاعت۔ وہ وسائل جو کسی کے تصرف میں ہوں یا وہ

طاقتیں جن سے استفادہ کرنا ممکن ہو- جس چیز کا حصول ہو سکتا ہو- **اَلْمُمْکِنْ**: جس کا حصول ہو سکتا ہے احتمالی چیز- **الممکن**: جس کا حصول ہو سکتا ہے دور یا قریب والی حد- استطاعت والی چیز- **في الفلسفه**: وجود یا عدم وجود کا جائز ہونا-

**ملك- اَلْمَلِكِيَةُ**: مالک ہونا یا مالک بنانا- کسی شخص کا کسی چیز کو استعمال کرنے اور تصرف کرنے کا اختیار ہونا-

**اِلتَّمَلُّكُ**: ناحق کسی چیز قبضہ کرنا- شرعی طور پر کسی چیز کی ملکیت حاصل کرنا-

**ملي- اَلْمَلِیْشِیَا**: فوج یا پولیس کی مدد کے لیے باقاعدہ تربیت یافتہ فورس-

**مهن- المهنی** پیشہ والی **اِلتعليم المِهَنی**: پیشہ ور تعلیم جو طالب علم کو دستکاری، تجارت اور صنعت کاری کی صلاحیت دیتی ہے- **الضمير المهنی**: پیشہ کے متعلق واجبات کو ادا کرنے کا لالچ، محنت، اہتمام و انتظام-

**موج- مَوَّجَ النيج**: روشنی کی لہریں بنانا-

**موصل- اَلْمُوصِلِيْنِ**: موصل (عراق) کا بنا ہوا شفاف کپڑا-

**مول- اَلْمُمَوِّلُ**: سرمایہ لگانے والا- **مُمَوِّلُ مَشْرُوْعٍ**: منصوبہ پر سرمایہ لگانے والا- **اَلتَّمْوِيْنُ**: ضروری سامان کی سپلائی خاص کر غذاء کی-

**مون- تَمْوِيْنُ السوق**: مارکیٹ سپلائی- **مَخْزِنِ تموين**: سپلائی سٹور

**اَلتَّمْوِيْنُ**: لشکر، بحری بیڑے، شہر یا جگہ میں مدد پہنچانا-

**مَرْكَزُ التَّمْوِيْن**: سپلائی مرکز-

**اَلتَّمْوِيْنُ**: بعض حالات میں عوام کے لئے ضروریات زندگی کی حفاظت کرنا-

**وزارة التِموين**: وزارت سپلائی وزارت خزانہ-

**تَمْوِيْنُ طَائِرَةٍ بِالْوَقُوْدِ**: ہوائی جہاز میں ایندھن زائد ڈالنا-

**موه- اَلتَّمْوِيْهُ**: ملمع سازی کرنا- کسی چیز پر سونے یا چاندی کا پانی چڑھانا- گمراہ کرنا اور حقیقت پر پردہ ڈالنا-

**تَمْوِيْهُ الاخبار**. خبریں چھپانا- سامان لڑائی یا فوج کو دشمن سے مختلف طریقوں سے چھپانا تاکہ اس سے اپنے کام کو مخفی رکھا جائے یا اس پر اچانک حملہ کیا جائے-

**تَمْوِيْه مُدَرَّعَاتٍ**: جنگی جہازوں کو چھپانا-

**ميك- اَلْمِيكادو**: جاپانی شہنشاہ کا لقب- جاپانی شہنشاہ کا محل-

**نبذ- اَلْمَنْبُوْذُوْن**: ہندوستان میں یہ لفظ ان لوگوں پر بولا جاتا ہے جو چار طبقات معاشرہ میں سے نہ ہوں اور معاشرہ سے الگ زندگی گذاریں-

**نبه- اَلتَّنْبِيْه**: نیند یا غفلت سے بیدار کرنا- ڈرانا-

**و في الادارة**: ادب و احترام سکھانے والی سزا-

**والتنبيه في قَانُون السَّير**: بلند آواز ہارن بجا کر راستہ دینے کے متعلق آگاہ کرنا- نحویوں کے نزدیک حروف تنبیہ یہ ہیں-

**اما' الا اورها**- اَمَا اور الا جملہ پر داخل ہوتے ہیں-

**اورها**: اسم اشارہ پر داخل ہوتا ہے جیسے **هذا** اور ضمیر مرفوع منفصل پر جیسے **هَا اَنْتُم** اور **اَیّ** پر منادی میں جیسے "اَيُّهَا الرجل اَلْمُنَبِّهُ" ڈرانے اور خوفزدہ کرنے والا- خطرہ کی طرف توجہ دلانے والا-

**اَلْمُنَبِّهَة**: جسم کو چست و چالاک کرنے والا کھانا پینا جیسے قہوہ یا کولا- الارن گھڑی-

**نتج- اَلإنْتَاجُ**: نمو دینا- معاشی دولت کی پیداوار پیدا کرنا- پیداوار کی ہوئی- محصول صنعت کاری سے پیداوار- **و في الاقتصاد**: صنعت، زراعت اور تجارت وغیرہ سے آمدن حاصل کرنا- **وَ فِي السينما**: سینما کے اندر کاموں پر سرمایہ لگانا- اور اس کی نگرانی کے لئے کام کرنا- بذات خود فلم-

**مَجَازًا**: تالیف-

**الإنْتَاجُ الأدَبِی**: ادبی تالیف- **اَلْمُنْتِجُ**: پیداوار دینے والا- منافع دینے والا-

**في السينما**: فلم میں سرمایہ لگانے والا اور اس کی تحقیق پر نگرانی کرنے والا (پروڈیوسر)

**نجل- اَلْمِنْجَلَةُ ج مَنَاجِلُ**: کمپاس- سر وطا: (ایک آلہ جس کے دو جبڑے ہوتے ہیں ایک متحرک دوسرا غیر متحرک شکل اور کٹنگ کے کام آتا ہے اس کو بانک بھی کہا جاتا ہے-

**نحت- اَلْمِنْحَتُ ج مَنَاحِتُ**: سنگ تراشی کرنے والا- آرٹسٹ-

**نحس- اَلتَّنْخِيْسُ**: معدنی چادر چڑھانا- تانبے کو قلعی کرنا-

**نحل- اَلنِحَالَةُ**: شہد کی مکھیاں پالنا- **اَلنَّحالُ**: مکھیاں پالنے والا-

**نخب- اَلإنْتِخَابُ**: پسند کرنا- انتخاب تلامذہ- **لِمُبَارَاةٍ**: گیم کے لئے طلباء کو چننا- دوٹنگ کے ذریعے سے کسی جماعت کا اپنے نمائندے چننا- **فِي السِّيَاسَة**: عوامی نمائندوں اور سربراہوں کو ووٹنگ کے ذریعے منتخب کرنا- بذات خود ووٹنگ-

**الانتخاب الطبعی فی علم الاحياء**: جانوروں کے متعلق ڈارون کا نظریہ کہ جانوروں اور نباتات کی اقسام نہ ختم ہونے والی ہیں- اس واسطے کہ ان میں ماحول کے مطابق فٹ ہونے کی صلاحیت ہوتی ہے- جانوروں اور نباتات میں اعلیٰ مذکر و مونث کا انتخاب کر کے اعلیٰ قسم کی نسل تیار کریں-

**ندب- اَلنَّادِبَةُ**: میت پر نوحہ کرنے والی پیشہ کے طور پر- **اَلإنْتِدَابُ**: عارضی طور پر حکومت قائم کرنے کا اختیار- وہ نظام جس کو اقوام متحدہ نے ان ممالک پر جاری کیا جو ترکی خلافت اور جرمنی سے چھین لئے گئے- اول عالمی جنگ کے بعد اس میں یہ فیصلہ کیا گیا کہ ترقی یافتہ ممالک ان ممالک کی ترقی میں مدد کریں گے- اور آزادی کے لئے باہم مدد ملے گی- ان ممالک کو عارضی طور پر اقوام متحدہ کے

زیر نگرانی ان ممالک کو عارضی طور پر رکھا جائے گا-
المَنْدُوب: اہم کام کرنے کے لئے نمائندہ جیسے خط لانے والا یا نمائندہ اخبار-
نذر- الإنذار: ڈرانا- کسی شخص یا جماعت کو طاقت کے استعمال سے پہلے احکام کو ماننے کی دعوت- عوام کو بکھیرنے کے لئے ڈرانا-
وفي القانون: احکام کو نہ ماننے کی صورت میں عدالتی کارروائیوں کے واقع ہونے سے آگاہ کرنا-
جیسے اجر کا مزدور کو وارننگ دینا-
الانذار النهائي في السِّياسَةِ: کسی ملک کو جنگ سے آخری وارننگ دینا-
نرجس- النَّرْجَسِيَّة: اپنے آپ کو اچھا سمجھنا اور اس میں مبتلا ہونا- جنسی شذوذ جس میں اپنے آپ سے ہی محبت کرنا-
نرف- النرفانا في البُوذِيَّةِ: (گوتم بدھ نظریہ میں): انسان کا دنیا کے کاموں سے عقلی و شعوری طور پر آزاد ہونا اور روحانی کاموں میں لگے رہنا-
نزع- التَّنَازُع: باہم ☐ تانی- آپس میں جھگڑا اور اختلاف- فِي القانون: دو عدالتوں کا کسی معاملہ میں حق داری پر اختلاف کرنا- دو ملکوں کا حقوق و فوائد-
مجازاً: آراء' مصالح اور جذبات میں جھگڑا کرنا-
في النحو: دو یا زیادہ عاملوں کا ایک معمول میں مشترک ہونا- تنازع البقاء: مختلف جانوروں نباتات میں وجود یا بقاء کا جھگڑا- لیکن داروِن کے نظریہ میں غلبہ افضل کو ہوتا ہے-
نسب- عِلْمُ الانساب: خاندانوں اور قبائل کا علم جس کے ساتھ فروغ نسل کو اصول کے ساتھ ملایا جاتا ہے-
نسب کے مشہور علماء ابن الکلبی' ابن قتیبہ' ابو حمزہ الاصفہانی اور ابوالفتح الشہرستانی ہیں-
المُناسبة: موافقت' تعلق' موقع' تقریب-
حرَكَةُ المُناسبةِ في النحو: ایک حرکت دوسری حرکت کی جگہ بعد والے حرف کی موافقت کے لئے جیسے کِتَابٌ سے کتابی: یاء کی مناسبت کی خاطر (ب) پر ضمہ کے بجائے کسرہ دینا- المُناسَبات: اجتماعات' عرس' ماتم اور جیسے- ادبُ المُناسَبات: جو خطبات و قصائد مناسبات پر مبارکباد کے لئے' مدح کے لیے اور تعزیت کے لئے پیش کیے جاتے ہیں-
نسق- التَّنسِيق: ترتیب' کاموں کو منظم کرنا کسی ادارے یا کارخانے میں ایسے طریقے پر جس سے کام اچھا ہو اور کام کرنے والوں میں اتفاق ہو-
اَلتَّنْسِيقُ في البَدِيعِ: مدح یا ذم میں ایک سیاق میں پے در پے بغیر حرف عطف کے صفات ذکر کرنا-
جیسے وَ هُو الغفور الوَدُوْدُ ذوالعرش المجيد فعال لما يريد: هو الفاجر الفاسق اللعين السارق
نشأ- النُّشُوءُ: ابتدا ہونا' وجود میں آنا- ابتدا و ارتقاء کا نظریہ-
الإنْشَاءُ: پیدا کرنا- تاسیس - ایجاد- انشا نگاری-
فن کتابت- مقالہ نویسی- وہ علم جس کے ساتھ معانی استنباط کرنے اور ان کو جمع کرنے کے ساتھ ساتھ زمانہ حال کے مطابق بولنے کی کیفیت معلوم ہوتی ہے-
فِي عِلمِ الادب: وہ کلام جو سچا یا جھوٹا ہونے کا احتمال نہ رکھتی ہو- جیسے رحِمهُ اللّه: اس کا الٹ خبر ہے- اَلْمُنشِئ: وہ کاتب جو اچھے معانی کا انتخاب کر کے فصیح و بلیغ کلام تحریر کرے-
المُنْشَأةُ: فرم' سٹور- النَّاشِرُ: کتابیں نشر کرنے والا اور فروخت کرنے والا-
نشف- النَّشافُ: سیاہی چوس-
نصب- التَّنصِيبُ: پائنٹ منٹ: تَنصِيبُ الملكِ: بادشاہ مقرر ہونا-
نصر- الانصارُ: مددگار اس کا مفرد نصیر ہے- غیر مقرر لشکر جو کہ جماعتوں کی مدد کریں- وہ یثرب کے باشندے جنھوں نے حضرت نبی محمد ﷺ کی ہجرت کے بعد مدد کی- اس کا الٹ مہاجرین ہے-
نضد- اَلْمُنضِّد: کمپوزیٹر-
نطح- نَاطِحَة السَّحابُ: بلند و بالا عمارت جس کی عام طور پر دس منزلیں ہوتی ہیں-
المستنطِق: وہ قاضی جو ملزم حضرات کو طلب کرے اور گواہوں سے گواہی طلب کرے اور دلائل شہادت مرتب کرے-
نظر- اَلْمُناظَرَةُ: انشاء پردازی کا ایک فن جس میں دو مخالف ایک دوسرے پر فخر کرتے ہیں- جیسے جاحظ کا ''مُناظَرَةُ الرَّبِيع والْخَرِيف'' عوام الناس کے سامنے ادبی' سیاسی اور علمی وغیرہ موضوع پر دو شخصوں کا باہمی مباحثہ-
نظف- اَلتَّنظِيفُ: آراستگی کپڑوں کو صاف کرنا اور ڈرائی کرنا- مَصلِحةُ التَّنظِيفَاتِ: کارپوریشن کی طرف صفائی کا اہتمام-
نفث- النَّفَّاث- مُحرِّك نفَّاث: گاڑی کی ریس تیز کر کے دھواں نکالنے والا تاکہ گاڑی آگے چلے-
طائِرَةٌ نفَّازَةٌ: دھواں چھوڑنے والا طیارہ-
نفذ- النُّفُوذ: کسی دوسری چیز میں داخل ہونا- دوسرے پر اثر ڈالنا اور حکومت کرنا- دوسروں سے اپنی رائے منوانا- کسی بڑے ملک کا چھوٹے ممالک پر غلبہ یا اثر ہونا-
مناطِقُ النُّفُوذ: بڑی طاقت کے زیر اثر ممالک- اَلانتِفاضَة: کپکپی-
نفض- انتفاضَةُ بَرْد: ٹھنڈک سے کپکپی- انتفاضَةُ حمى: بخار کی کپکپی- سیاسی یا اجتماعی تحریک جس میں تیزی سے قوت اور بے چینی ہوتی ہے-
انتفاضَةُ الشَّعْب: عوامی تحریک یا عوامی بے چینی-
نفق- الإنْفَاقُ: خرچ کرنا- وہ کام جس پر ملک کا سرمایہ خرچ ہو-
طُرُق الانفاق: خرچ کرنے کے راستے-

نقب- التَّنقِيب: تلاش، جستجو، کھوج، معدنیات آثار اور نائع چیزوں کے متعلق زمین کے اندر سروے کرنا- اَلتَّنقِيب عَنِ النَّفطِ: پٹرول کی تلاش یا سروے-

نقل- النقالۃُ: سٹیچر (مریضوں اور زخمیوں کو منتقل کرنے کی چارپائی)

الانتقالی انتقال کی طرف منسوب- انتقال والا- ہمیشہ نہ جاری ہونے والا- آئندہ مرحلہ کی طرف لے جانے والا- جیسے انتقالی عہد: انتقالی وقت-

حکومۃ انتقالیۃ: نگران حکومت جو کہ نئی مستقل حکومت تک قانون جاری کرے-

احکام انتقالیۃ: وہ قوانین جو عارضی وقت تک نافذ کیے جائیں جب تک مستقل قوانین نہ بنائے جائیں-

نقہ- النَّقاھۃُ: بیماری سے تندرست ہونے کے بعد کمزوری، نقاہت- کمزوری کا دورانیہ-

نکر- النُّکران: نفی اور انکار- نکران الحق: حق کا انکار- نکران الجمیل: فضل کا اعتراف و اقرار نہ کرنا-

لا نُکرانَ: مسلم بات یہ ہے-

اَلاِنکار: کسی کام یا واقعہ یا نظریہ کو نہ ماننا- انکار کرنا- و فی القانون: اقرار نہ ہونا-

انکارُ الجمیل: کسی فضل کا اعتراف یا اقرار نہ کرنا-

انکار الذات: کسی پر اپنے آپ کو قربان کرنا اور خود کو ترجیح نہ دینا-

نمل- النَّملیۃ: چیونٹیوں اور کیڑوں سے بچاؤ کے لیے ہوادار جالی دار- لکڑی یا معدن کی الماری جس میں کھانا پینا رکھا جاتا ہے- المنحل: چیونٹیوں کی بل یا بستی-

نمو- النَّموذجی: نموذج کی طرف منسوب- اسٹینڈرڈ کے مطابق یا اس کے مطابق- ہر چیز جس کو نمونہ (ماڈل) بنایا جاسکے-

قریۃ نموذجیۃ: مثالی گاؤں- صناعۃ نموذجیۃ: مثالی صنعت کاری-

نھز- الانتھازی: انتہاز کی طرف منسوب بمعنی موقع پرست-

اَلمُمارِسُ الانتھازیۃ: موقع پرستی کی پریکٹس کرنے والا-

سیاسی انتھازیٌ: موقع پرست سیاسی لیڈر-

اَلانتھازیۃ: موقع پرستی-

نوب- الاستنابۃ فی القضاء: عدلیہ کو کسی دوسرے کام کی تحقیق یا ▯ کے لیے نیابت دینا-

نوم- التَّنویم المغناطیسی: (مقناطیسی نیند): کسی شخص پر اشاری کلمات کے ساتھ اثر ڈالنا- جس کے ساتھ وہ لاشعوری طور پر اثر ڈالنے والے کے تابع ہوتا ہے اور اس پر نیند جیسی کیفیت ہوتی ہے- نیند آور دوائی دینا-

مُنوِّم ج منوِّمات: مادہ یا دوائی جو نیند آور ہو-

نون- التنوین عند النُّحاۃ: وہ زائد نون ساکنہ جو کسی کلمہ کے آخر میں معرب (منصرف ہونے) کی صورت میں دو حرکت کے ساتھ لگائی جاتی ہے-

نوي- النووی: ایٹمی- طاقۃ نوویۃ: ایٹمی طاقت- اس کا اطلاق اس پر بھی ہوتا ہے جس میں ایٹم بم استعمال کیا جائے-

هبل- المَھبِل ج مَھابِل: عورت میں ٹیوب فرج سے رحم تک-

هجر- المُھاجر: اپنا وطن چھوڑ کر دوسرے وطن میں آباد ہونے والا-

اَلمُھاجِرون: وہ لوگ جو مسلمان ہونے کے بعد مکہ سے مدینہ کی طرف ہجرت کرنے والے-

هجع- المَھجع: سونے کی جگہ-

هجن- الھجان ج ھجّانۃ: خراب نسل کے گھوڑے پر سوار- بعض عرب ممالک میں ایک فوجی جماعت-

هرمن- الھرمون ج ھرمونات: ہارمون ایک مادہ جسم جس کو بعض غدود جمع کرتے ہیں اور ان کو خون دیگر اعضاء کی طرف منتقل کردیتا ہے اور اس سے انسان کو قوت اور چستی میں اضافہ ہوتا ہے-

هزل- المَھزلۃ ج مھازل: جو مذاق پر ابھارنے یا مذاق کے ساتھ موصوف ہو- تھیٹر جس میں مذاق و کھیل کا پروگرام ہو- سنجیدہ جو کسی وجہ سے مذاق بن جائے اس موضوع پر بات حقارت کا مفہوم دیتی ہے-

هزم- اَلانھزامیۃ: شکست خوردہ ہونا- ان لوگوں کا نظریہ جو لڑائی سے الگ ہونا چاہتے ہیں-

هلك- اَلاِستھلاك: کھپت- خرچ کرنا- فنا کرنا- پیداوار والی چیزیں خریدنے پر توجہ دینا ان کو استعمال میں لاکر نفع حاصل کرنا- اس کے مقابلہ میں الانتاج ہے-

اَموالُ الاستھلاك: کھپت کے مال- کھپت شدہ چیزوں کی مقدار یا قیمت- استھلاك الطحین: آٹا کی صرف شدہ مقدار-

هلم- اَلھُلامُ او الجلاتین: صاف چمکیلا جلیبی کی مانند ایک مادہ جو بے ذائقہ اور بے ہوا ہوتا ہے- ٹھنڈے پانی میں پھولتا ہے اور گرم پانی میں پگھلتا ہے لیکن ٹھنڈا ہونے کے بعد جم جاتا ہے- جانوروں کی ہڈیوں سے جوش دینے کے بعد نکالا جاتا ہے-

همج- اَلھمجیۃ: ترقی نہ پانا- عوام کی حالت جس کی وجہ سے وہ ترقی نہ پاسکیں-

همش- ھمّش الکتاب: کتاب پر حاشیہ لکھنا-

هور- اَلانھیار: گرنا- انسانی پٹھوں میں کمزوری جس کی وجہ سے جسم میں تھکاوٹ، نیند میں بے چینی، ناامیدی، فکر اور غم ہوتا ہے-

هوي- الھاوي ج ھواۃ: شوقین- الھوایۃ و الھوابۃ: رغبت سے کام کرنا بے پیشہ ہونے کے- شوق پسندی-

اَلتَّھویۃ: مکان یا رہائش گاہ میں نئی ہوا ڈالنا- بدبو ختم کرنے کے لئے نئی ہوا ڈالنا-

هير- الھیرو علیفیۃ: یونانی کلمہ جس کا معنی- تصویروں والی مصری کتاب- اس کے اشارات فرانسیسی عالم شملون نے تیار کیا-

وتر- التوتُّر: تناؤ- دانت کی طرح سخت ہونا-

پٹھوں کا سخت ہونا- ٹینشن- تَوَتُّر الذِّھن: ذہن کا کھچاؤ- ایک چیز یا موضوع کے متعلق سوچ- تَوَتُّر العلاقات بتعلقات کشیدہ ہونا- فِي المِيكانِيك: دو طرفوں سے باندھے ہوئے جسم کی بدحالی والی تاثیر-

و ثن-اَلْوَثَنِيَّةُ بتوں کی پوجا کرنا-

و جب-اَلْإِيجَابُ فرض کرنا- لازم کرنا- تاکید اور اثبات-

اَلْإِيجَابِي لازم کام- تاکیدی کام- اَلْحِيَادُ الْإِيجَابِي مثبت ناوابستگی-

و جز- اَلْإِيجَازُ: مختصر کلام کرنا- کم الفاظ زیادہ معانی والی کلام بولنا- اس کے مقابلہ میں الاطناب ہے-

و جه- اَلتُّوجِيهِيَّة: بعض عرب ممالک میں ثانوی تعلیم مکمل کرنے کے بعد سند-

و حد-اَلْوَاحِدِيَّةُ وہ فلسفی مذہب جو جہاں کی پیدائش کا ذریعہ ایک ہی چیز کو قرار دیتے ہیں- جیسے مادہ یا روح یا عقل-

اَلْمُوَحَّدَةُ شام میں ثانوی تعلیم کی سند-

و د ع-اَلْإِيدَاعُ رقم جمع کرنا- امانت رکھنا- فِي التِّجَارَة: در آمد شدہ- سامان محکمہ کے سٹور میں جمع کرانا- کسی شخص یا کمپنی کی طرف سے سامان فروخت کرنے کے لئے نمائش لگانا-

فی القانون المدنی جب قرض خواہ قرض قبول کرنے سے کسی وجہ سے انکار ہو تو مقروض کی طرف سے محکمہ یا ادارہ کے اکاؤنٹ میں رقم جمع کرانا-

فِي قانون الایجارات اجر محکمہ یا ادارہ ڈاک میں رقم مزدور کے واسطے جمع کرادے جب وہ وصول کرنے سے انکاری ہو-

فِي الْإِدَارَة افراد کی طرف سے بطور ضمانت ادارہ میں رقم جمع کرانا تاکہ ان کے ذمہ کام جاری کیا جاسکے-

اِيدَاعُ الْمُعَامَلَة دائرة كذا معاملہ کو فلاں حلقہ میں پہنچانا- اور اس کو رجسٹر کرانا-

اَلْإِسْتِيدَاعِ سامان کو عارضی طور پر سٹور میں رکھنا- کسی ادارہ کی طرف سے اپنے ملازم کی ملازمت کو وقت کے اندر کم کرنا- افسر کی ملازمت کو وقت سے پہلے واپس لینا-

و ر د-اَلتَّوَارُدُ ایک دوسرے کے بعد حاضر ہونا-

تَوَارُدُ الْأَفْكَارِ وَ تَدَاعِيهَا افکار و تصورات کا ایک دوسرے سے ملنا اور ایک دوسرے کو دعوت دینا-

و ر ن-الورنيش ورنش تیل کی ایک قسم جو چیزوں کو ہوا کی تاثیر سے محفوظ رکھتی ہے-

و ز ع-اَلتَّوْزِيعُ: تقسیم کرنا- ہر شخص کو اس کا حصہ دینا- مختلف منافع مختلف مقامات پر دینا- پیداوار کنندہ کی طرف سے بالواسطہ صارف کو یا تاجر کو پہنچانا- جیسے فلموں کی تقسیم-

تَوْزِيعُ الْبَرِيْد: محکمہ ڈاک کی طرف سے بذریعہ ڈاکیا ڈاک تقسیم کرنا- توزیع الجوائز: مستحق حضرات کو انعامات دینا-

توزیع الْمَنْشُوْرات: طبع شدہ کتابیں تقسیم کرنا-

اَلْمُوَزِّعُ: تقسیم کنندہ جیسے اخبار تقسیم کرنے والا- ڈاک تقسیم کرنے والا-

و ز ن-اَلتَّوَازُنُ: جسم کا سیدھا ستون کی طرح کھڑا ہونا- طاقتور جسم کی تاثیر میں آکر کسی جسم کا پر سکون حالت میں ہونا- جیسے کتب کے ڈھیر کا توازن-

مَجَازًا: مخالف فریقوں کا موافق ہو کر ملکی ماحول کو پر امن بنانا- مختلف محکموں اور اداروں میں ان کے حقوق و فرائض مقرر کرنا جن کی وجہ سے وہ ایک دوسرے کی حدود سے باہر نہ ہوں- جیسے مقننہ' عدلیہ اور انتظامیہ کے درمیان توازن-

تَوَازُن الْمِيزَانِيَة: بجٹ میں توازن - یعنی آمدن و خرچ میں مساوات ہو-

التوازن الْإِقْتِصَادِيَة: چیزوں کی قیمتوں کو مستحکم رکھنے کے لئے ان کی کمی بیشی کے اسباب کو درست رکھنا اور ان پر کنٹرول کرنا-

اَلْإِتِّزَانُ: جسم میں توازن ہونا- طاقتور جسم کی تاثیر میں آکر پر سکون ہونا- مجازاً خرچہ میں درمیانہ چلنا- عقلی ملکات میں موافقت ہونا-

اَلْمُوَازَنَة وزن میں برابری- و فی النقد الادبی دو ادیبوں کے درمیان تنقیدی مقابلہ- جیسے ابی تمام اور البحتری کے درمیان موازنہ-

موازنة سعرالصَّرفِ فی الاقتصاد: بینکوں کا غیر ملکی کرنسی خرید و فروخت کرنا-

اَلْمِيزَانِيَّةُ: سالانہ آمدن و خرچ کا رجسٹر- سالانہ بجٹ-

و سع- اَلْمَوْسُوْعَة: دائرہ المعارف - (انسائیکلوپیڈیا)

اَلْمَوْسُوْعِي: موسوعہ کے متعلق- تمام معارف کو شامل- قَامُوْس مَوْسُوْعِي: موسوعہ کے متعلق- تمام معارف والی کو شامل لغت-

اَلْمَوْسُوْعِيُون: موسوعہ کے مؤلف- وہ شخص جس کی معلومات انسائیکلو پیڈیا جیسی ہوں جیسے جاحظ-

و سق- اَلْإِتِّسَاقُ: یکجہتی- یکسانیت- فی البلاغة الفاظ و معانی کا مناسب ہونا-

و صف-اَلْوَصْفُ: کسی شخص یا چیز کی صفات کا ذکر کرنا- کسی چیز کی تصویر و منظر کشی مختصر طور پر تحریری یا تقریری انداز میں بیان کرنا-

اَلْوَصْفُ فِي الادب ادبی' شعری اور نثری فن جو طبیعت کو نقل کرے اور اس کی منظر کشی کرے جیسا کہ ادیب اپنے حواس کے اندر آنے والی چیزوں کو اپنی قلم و زبان سے تعبیر کرتا ہے-

اَلْوَصْفَة: ڈاکٹر یا طبیب کا تجویز کردہ نسخہ - وہ کاغذ جس پر نسخہ جات لکھے جاتے ہیں-

و صل- اَلْإِيصَالُ: وصولی رسید- لَدَيَّ اِيْصَالٌ مِنْكَ: میرے پاس تیری طرف سے وصولی رسید ہے-

اَلْمُوَاصَلَاتُ: بری بحری فضائی' بجلی اور ٹیلی فون کے ساتھ ذرائع رابطہ-

اَلْمُوَصِّلُ ج مُوَصِّلَات: بجلی لہر یا حرارت کو منتقل کرنے والا جسم-

**وضع-اَلْوَضعيَّة اوالمذهب الوَضعِي:** وہ مذہب جوداعی کواس بات کی طرف لگاتا ہے کہ معرفت کوواقعیت اور تجربہ علیہ پر قائم کیا جائے نہ کہ اشیاء کے جوہر پر-

**اَلْمُوضُوعِيَّة:** اصول پسندی

**اَلْمُوضُوعِيَّةُ فِي الفَلْسَفَة:** وہ مذہب فلسفی جو کہ حقیقت موضوعِيّة کے متعلق بات کرتا ہے-

**وطأ-اَلْتَّوْطِئَة فِي الشِّعْرِ:** قافیہ کولفظا اور معنی دھرانا **فِی الأَنْشاءوالتالِيْف:** مقالہ یا کتاب لکھنے میں مشغول ہونا-

**وطن- الوطنی:** وطن والا- **اَلنَّشِيدُ الوَطَنِي:** وطن کا ترانہ وطن کی محبت کی بات کرنے والا- جو پورے وطن کی بات کرے مخصوص علاقہ کی بات نہ کرے-

**اَلتَّرْبِيَّة الوَطَنِيَّة:** وطن والی تربیت-

**اَلْوَطَنِيَّة:** وطن کی محبت اور اس کے متعلق جان نثاری-

**اَلْمُوَاطِنِيَّة:** مواطن کی صفت-

**وظف-تَوَظُّف:** کسی حکومتی یاذاتی ادارے مین ملازمت کرنا-**الموظف:** کسی ادارے یا کمپنی وغیرہ میں ملازم-

**وفق-اَلِاتِّفَاقُ:** افکار ونظریات ورغبات میں یکجہتی کسی امر پرافراد کی مفاہمت ہونا- آراء اور مقاصد تک پہنچنا-

**اَلِاتِفَاقُ عَلى برنَامَج اوخُطَّةِ:** کسی ایجنڈا یا سکیم پر اتفاق-**اَلاِتِّفَاقُ:** کسی چیز کا اچانک پیش آنا- دو یا دو سے زیادہ ممالک کا کسی مسئلہ پر معاہدہ-

**اَلْاِتِّفَاقِيَة:** دو یا دو سے زیادہ ملکوں کا بعض کاموں (تجارت ڈاک وغیرہ)

**اِتِّفَاقِيَّة العمل:** ایک دوسرے کے افراد کو کام کرنے کی تربیت کرنا-

**التوافق:** افکار' رغبات' طبائع اور میلان کا موافق ہونا-**و فی الموسیقی:** موسیقی کا نغموں کے مطابق ہونا-

**فی علم النفس:** وہ حالت جو شخص سے تقاضی کرتی ہے کہ وہ اپنی عادات وخیالات کو بدل دے-

**وقت- التوقيت:** وقت متعین کرنا- اوقات کی تعین کرنا- سورج کے گرد زمین کو گردش کا لحاظ کرتے ہوئے اوقات متعین کرنا جوکہ مختلف علاقوں میں مختلف ہوتے ہیں-

**و فی النحو:** وہ تابع جو متبوع کے ثبوت کو پختہ کرنے کے لئے لایا جاتا ہے جیسے صَرَفُ المال كُلَّهُ:

**ولي-الموالاة:** کسی کا ساتھ دینا- مدد کرنا- **فِی السیاسة:** حکومت کی تائید کرنا-

**وهم-اَلتَّوَهُّم:** کسی کام کا خیال- غلط عقیدہ- بلادلیل- عجیب وغریب سوچ جس کا خارج میں وجود نہ ہو-

**ويس-اَلْوِيْسِكِي:** گندم بنائی گئی مشروب-

**باق-اَلْبَاقِة:** قبہ، خوشہ گچھا-

**يبس-اَلْيَابِسَة:** بر' زمین اس کے مقابلہ میں پانی اور بحر (سمندر) ہیں-

**يسر-اليسارى:** جانب- بائیں طرف **فِی السِّيَاسَة:** بایاں گروپ جولوگ ترقی یافتہ افکار کا پرچار کریں حقیقت حال کا خیال کیے بغیر معاشرہ میں تبدیلی کی دعوت دیتے ہیں-

**ينا-يناير:** جنوری کانون ثانی کا نام بعض عرب ممالک میں-

**يوب-اَلْيُوْبِيلُ:** ہر پچاس سال بعد یہودیوں کا بڑا مذہبی اجتماع اس وقت میں قرضوں سے بری ہونا ضروری ہے- جیساکہ غلام حضرات کو آزاد کرنا ہوتا تھا-

**عندالكاتوليك:** پوپ کی طرف سے لوگوں کو معافی وبخشش جو کہ بڑے جلسوں میں ہوتی تھی- کسی واقعہ کا ذکر واقعات میں سے جیسے شادی اور پیشہ کا تجربہ- اس کی کئی اقسام **الفضی** (چاند والی) (۲۵ سال) **الذهبى:** سونے والا ۵۰ سال-

**اَلْأَلْماسى:** (کانسی)

**يوس-اليوسفي اليوسف الهندى:** مالٹا کی قسم سے ایک پھل دار درخت- یوسف آفندی کے نام سے مشہور ہے-

**يول-يوليو:** جولائی-

# عربی کی ضرب الامثال

- اِبِلِی لَمْ اَبِعْ وَ لَمْ اَهَبْ:

میں نے اپنا اونٹ نہ فروخت کیا نہ تحفہ میں دیا۔
نہ حق جھگڑا کرنے والے ظالم سے یہ مثل بنائی گئی ہے۔

- یا اِبِلِیْ عُوْدِی الی مُبَارَكِ:

اے میرے اونٹ اپنے جگہ واپس لوٹ جا۔
یہ مثل اس شخص کے لئے ہے جو نفع مند کام چھوڑ کر جانا چاہے۔

- اَتی عَلَیْهِمْ ذُوْاَتی:

ان پر اسی طرح مصیبت آئی جیسا کہ آیا کرتی ہے۔
یعنی انسانوں پر ملی جلی تکالیف آتی رہتی ہیں۔

- اَتَاكَ رَیَّانَ بِلَبَنِهِ:

دودھ سے سیراب ہو کر تیرے پاس لایا۔
یعنی بچا کھچا کھانا پینا تحفہ نہیں ہوا کرتا۔

- اَتَتْكَ بِخَائِنٍ رِجْلَاهُ:

خائن کے قدموں نے اُس کو تیرے پاس حاضر کر دیا۔
یعنی انسان کی غلطی اس کو برا انجام دکھا دیتی ہے۔

- اَتَتْكُمْ فَالِیَةُ الْاَفَاعِی:

تمہارے پاس سانپوں کا کیڑا آچکا ہے۔
یعنی بڑی مصیبت کی انتظار کے لئے چھوٹی مصیب آنا۔

- یأتِیكَ كُلُّ غَدٍ بِمَا فِیهِ:

کل آئندہ تیرے پاس اپنے اندر والا لائے گی۔
یعنی وقت کے ساتھ ساتھ نفع یا نقصان آتا ہی ہے۔

- و یأْتِیكَ بِالاَخْبَارِ مَنْ لَمْ تُزَوِّدِ:

اور تیرے پاس وہ خبریں لائے گا جس کو تو نے راہ خرچ نہیں دیا۔
یعنی توقع کے بغیر معلومات آجاتی ہیں۔

- لا اٰتِیكَ حَتّٰی یَئُوبَ القَارِضَان:

پتوں کو توڑنے والا دو آدمیوں کے آنے تک میں تیرے پاس نہیں آؤں گا۔
یہ مثل ہر صورت میں قطع تعلق والوں کے لئے ہے۔

- لا اٰتِیكَ سِنَّ الحِسْلِ:

گوہ کے دانت ٹوٹنے تک تیرے پاس نہ آؤں گا۔
یعنی میرے آنے کی توقع نہ رکھنا۔

- كُلُّ اٰتٍ قَرِیْبٌ:

ہر آنے والی چیز قریب ہی ہوتی ہے۔
یعنی کسی آنے والی چیز کو دور نہ سمجھا جائے۔

- ذاكَ اَحَدُ الاَحَدَیْنِ:

یہ دو منفرد میں سے ایک ہے۔
یعنی بے نظیر شخص ہے۔

- اَخَذَه بِرُمَّتِهِ:

اس کو اس نے رسی سمیت لے لیا۔
یعنی اصل کے ساتھ متعلقہ چیزیں بھی مفت مل جانا۔

- قَدْ یُؤخَذُ الجَارُ بِذَنْبِ الجَارِ:

کبھی پڑوسی کے جرم میں پڑوسی گرفتار ہو جاتا ہے۔

- خُذْ مِنَ الرَّضْفَةِ مَا عَلَیْهَا:

پتھر پر جو لگا ہے لے لو۔ یعنی کنجوس سے جو مل جائے غنیمت سمجھو۔

- خُذِ الاَمْرَ بِقَوَابِلِهِ:

معاملہ کو اس کی پیش آمدہ چیزوں میں لو۔
یعنی کسی چیز کے آنے سے پہلے اس کی تیاری کرو۔

- خُذْ مِنَ الدَّهْرِ مَاصَفٰی وَ مِنَ العَیْشِ ما كَفٰی:

زمانہ سے صاف ستھری چیز لو اور روزی کفایت والی لو۔

- خُذْ مَا طَفَّ لَكَ:

قریب والی چیز کو پکڑو۔

- لا تُؤَخِّرْ عَمَلَ الیَوْمِ لِغَدٍ:

آج کے کام کل تک مت لیٹ کرو۔

- آخِرُ الدَّاءِ الكَیُّ:

مرض کا آخری علاج داغ دینا ہے۔
یعنی اگر کسی کو داغ دینے سے فائدہ نہ ہوا تو موت آچکی ہے۔

- آخِ الْاَکْفَاءَ وَ دَاهِنِ الْاَعْدَاءَ:
ساتھیوں کا بھائی بنو اور دشمنوں سے ظاہری اخلاق پیش کرو۔

- اَخُوْكَ اَمِ الذِّئْبُ:
وہ تیرا بھائی ہے یا بھیڑیا۔
یعنی تیرا خیر خواہ ہے یا بھوکے بھیڑیئے کی طرح ظلم کرتا ہے۔

- اَخُوكَ مَنْ صَدَقَكَ:
تیرا بھائی وہ ہے جو تجھ سے خالص محبت کرے۔

- اَخُوْكَ مَنْ وَاسكَ بِنَشَبٍ لَامَنْ وَّاسَكَ بِنَسَبٍ:
تیرا بھائی وہ ہے جو تجھ سے مال کے ساتھ ہمدردی کرے اور قرابت داری کے ساتھ تعاون نہ کرے۔ یعنی مالی تعاون کرنا بھائی چارہ ہے اور قرابت کا ذکر کرنا دوسرے بھائی کے لئے سود مند نہیں۔

- اِنَّ اَخَا الْهَيْجَاءِ مَنْ يَسْعٰى مَعَكَ:
بیشک لڑائی والا وہ ہے جو تیرے ساتھ مل کر دوڑے۔

- اِنَّ اَخَاكَ مَنْ اٰسَاكَ:
تیرا بھائی وہ ہے جو تیری مدد کرے۔

- لِاَخِيْكَ عَلَيْكَ مثل الذى لَكَ عَلَيْهِ:
تیرے بھائی کا تجھ پر اسی طرح حق ہے جس طرح تیرا اس پر۔

- رُبَّ اَخٍ لَمْ تلده والدة:
کئی بھائی ایسے جو ماں جنے نہیں۔
سچے دوست کے لئے مثل ہے جو حقیقی بھائی سے زیادہ وفادار ہوتا ہے۔

- اَدَبُ الْمَرْءِ خَيْرٌ مِن ذَهَبِهِ:
آدمی کا علم اس کو اس کے سونے سے زیادہ سود مند ہوتا ہے۔

- اَلْاَدَبُ مَالٌ وَاسْتِعْمَالُهُ كَمَالٌ:
علم ایک دولت ہے اور اس سے کام لینے میں کمال ہے۔

- نِعْمَ الْمُؤَدِّبُ الدَّهْرُ:
زمانہ سب سے اچھا ادب سکھانے والا ہے۔

- مَأْرَبَةٌ لَاحَفَاوَةٌ:
کام کی وجہ سے عزت ہے نہ کہ پیار کی وجہ سے۔

- اَلْاَرْضُ الْوَاطِئَةُ تَشْرَبُ مَاءَ هَا وَ مَاءَ غَيْرِهَا:
نرم کی گئی زمین اپنے حصہ کا پانی اور غیر کے حصہ کا پانی جذب کر جاتی ہے۔

- بِالْاَرْضِ وَلَدَتْكَ اُمُّكَ:
زمین پر ہی تجھ کو تیری ماں نے جنا ہے۔
یہ مثل غرور سے روکنے اور درمیان روی اختیار کرنے کے لئے ہے۔

- لِلْاَرْضِ مِنْ كَاسِ الْكِرَامِ نَصِيْبٌ:
سخاوت کرنے والوں کی طرف سے ان کے پیالے میں زمین حصہ لیتی ہے۔

- وَ فِى الْاَرْضِ لِلْحُرِّ الْكَرِيْمِ مَنَادِحٌ:
زمین میں آزاد عزت دار کے لئے ذرائع آمدن بہت ہیں۔

- لَا اَصْلَ لَهُ وَلَا فَصْلَ:
اس کے پاس نہ تو خاندانی عزت ہے اور نہ حسن کلام۔
اصل کا اطلاق حسب و نسبت پر ہوتا ہے۔ اور فصل کا قوتِ زبان پر۔

- اَلْاَصِيْلُ يَجُوْدُ:
حضرت عبداللہ بن زبیر نے فرمایا: باعزت انسان ہی اپنی جان و مال قربان کرتا ہے۔

- اَلْاَصِيْلُ يَعْمَلُ بِاَصْلِهِ:
شریف النفس انسان اپنی شرافت کے مطابق کام کرتا ہے۔

- آفَةُ الْعِلْمِ النِّسْيَانُ:
بھول جانا علم پر آفت ہے۔

- اَكَلَ عَلَيْهِ الدَّهْرُ وَ شَرِبَ:
زمانے نے اس پر کھایا پیا ہے۔
یعنی لمبی عمر پا کر عمر رسیدہ نے دنیا میں سب کچھ دیکھ لیا۔

- اَكَلْتُمْ تَمْرِى وَعَصَيْتُمْ اَمْرِى:
تم نے میری کھجوریں کھائیں اور میری ہی نافرمانی کی۔
یہ مثل بے قدرے انسان کے لئے ہے۔

- آكُلُ لَحْمِى وَلَا اَدَعُهُ لِآكِلٍ:
میں اپنا گوشت خود کھاؤں اور دوسرے کھانے والے کے لئے نہ چھوڑوں گا۔ یہ مثل اپنا فائدہ سوچنے والے کے لئے ہے۔

- يَأْكُلُ التَّمْرَ وَيُرْجَمُ بِالتَّمْرِ:
کھجوریں وہ کھا رہا ہے اور گٹھلیاں مجھے ماری جا رہی ہیں، یہ مثل اس پر ہے جو نفع خود لے اور بوجھ دوسرے پر ڈالے۔

- يَأْكُلُنِى سَبُعٌ وَلَا يَأْكُلُنِى كَلْبٌ:
مجھے ایک درندہ کھاتا ہے کتا نہیں کھاتا۔

- يَأْكُلُهُمْ بِضِرْسٍ وَ يَطَؤُهُ بِظِلْفٍ:
ان کو داڑھوں سے کھاتا ہے اور سم سے روندتا ہے۔
محسن کے ساتھ برائی سے پیش آنے پر مثل ہے۔

- يَأْكُلُ بِالضِّرْسِ الَّذِى لَمْ يُخْلَقْ:
وہ اس ڈاڑھ کے ساتھ کھاتا ہے جو ابھی پیدا نہیں ہوئی۔
بغیر نیکی تعریف سننے والے پر مثل ہے۔

- غَيْرِى يَأْكُلُ الدَّجَاجَ وَ اَنَا اَقَعُ فِى السِّيَاجِ:
دوسرے مرغیاں کھاتے رہیں اور میں جھاڑی میں پڑا رہوں۔

- اَكْلٌ وَحَمْدٌ خَيْرٌ مِنْ اَكْلٍ وَصَمْتٍ:
کھانا اور تعریف کرنا کھانے اور خاموش رہنے سے بہتر ہے۔ محسن کی۔

تعریف پر رغبت دینا مقصود ہے-

• اَکلاً وَ ذَمًّا:

کھانا اور مذمت کرنا- یہ اس پر مثل ہے جو نفع اٹھائے اور اس کو برا بولے-

• رُبَّ اُکلَةٍ تَمنَعُ مِنْ اَکلاَتٍ:

کبھی ایک لقمہ کئی لقموں سے روک دیتا ہے- یعنی غلط لقمہ سے بیمار ہو کر کھانے سے پرہیز کرنا پڑتا ہے-

• آکَلُ مِنْ حُوْتٍ:

مچھلی سے زیادہ خوراک والا-

• آکَلُ مِنَ الرَّحی:

چکی سے زیادہ کھانے والا-

• آکَلُ مِنَ السُّوْسِ:

گھن سے زیادہ کھانے والا-

• آکَلُ مِنْ ضَرْسٍ:

داڑھ سے بھی زیادہ کھانے والا-

• آکَلُ مِنَ النَّارِ:

آگ سے بھی زیادہ کھانے والا-

• حَتّٰی یُؤَلَّفَ بَیْنَ الضَّبِّ وَالنُّوْنِ:

یہاں تک کہ گوہ اور مچھلی اکٹھی ہو جائیں-

دونوں متضاد الطبع ہیں ایک پانی سے گریز کرے اور دوسری (مچھلی) پانی میں زندہ رہے-

• آلَفُ مِنْ حِمَامِ مَکَّةَ:

مکہ کے کبوتر سے زیادہ مانوس- مکہ میں پرندوں کا شکار حرام ہونے کی وجہ سے وہ انسانوں کے قریب ہے-

• آلَفُ من الحُمّٰی:

بخار سے زیادہ مانوس-

کچھ وقفہ کے بعد بھی بخار لوٹ آتا ہے-

• آلَفُ مِنْ کَلْبٍ:

کتے سے زیادہ مانوس-

کتا اپنے وطن کو ترک کر کے مالک کے ساتھ جاتا ہے-

• اُمٌّ فَرَشَتْ فَاَنَامَتْ:

ماں نے بستر بچھا اور سلا دیا-

ماں کی طرح مشفق سربراہ کی تعریف میں مثل ہے-

• اُمّ الاخرس تعرفُ بلُغاتِ الخُرْسَانِ:

گونگے کی ماں گونگے کی رمز جانتی ہے-

• اُمٌّ سَقَتْكَ الغَیْلَ مِنْ غیرِ حَبَلٍ:

ماں نے تجھے حمل کا دودھ بغیر حمل کے پلایا-

اس پر مثل ہے جو پہلے کسی کو مقرب بنالے پھر بغیر وجہ کے نکال دے-

• اِلٰی اُمِّهٖ یَلْهَفُ اللَّهْفَانُ:

مصیبت زدہ اپنی ماں سے التجاء کرتا ہے-

یعنی تکلیف کے وقت اپنے یاد آتے ہیں-

• اَلْاَمْرُ یُعْرَضُ دُوْنَهُ الْاَمْرُ:

ایک کام کے سامنے دوسرا کام رکاوٹ بن جاتا ہے-

یعنی انسانی زندگی میں مشکلات یکے بعد دیگرے ہیں-

• اَمْرَ مُبْكِیَاتِكَ لاَ اَمْرَ مُضْحِكَاتِكَ:

رلانے والی باتوں پر غور کرو ہنسانے والی باتوں پر توجہ نہ دو-

یعنی جو برائیوں سے آگاہ کرے اس کی سنو اور جو بے خوف کرے اس کی نہ سنو-

• لِاَمْرٍ مَاجَدَعَ قَصِیْرٌ اَنْفَهٗ:

کسی سازش کے لئے قصیر نے اپنی ناک کاٹی- یہ زباء کا مقولہ ہے- اس شخص کے لئے جو اپنے کام کو پورا کرنے کے لئے حیلہ سوچے-

• لِاَمْرٍ مَایُسَوَّدُ مَنْ یَسُوْدُ:

جو سردار بنتا ہے تو اپنے حق کی بناء پر بنتا ہے-

• لَیْسَ لِلاموْرِ بصَاحِبٍ مَنْ لَّمْ یَنْظُرْ فِی الْعَوَاقِبِ:

جو شخص انجام پر نگاہ نہ رکھے وہ معاملات کو نہیں سنبھال سکتا-

• اَلْاَمِیْرُ مَنْ لاَ یَعْرِفُ الْاَمِیْرَ:

امیر وہ ہے جو دوسرے کو امیر نہ سمجھے-

• یَاحَبَّذَا الْاِمَارَةُ وَلَوْ عَلَی الْحِجَارَةِ:

حکومت کس قدر بھلی ہے اگرچہ پتھروں پر-

• تَاَمُّلُ العَیْبِ عَیْبٌ:

عیب تلاش کرنا بھی ایک عیب ہے-

• مَنْ اَمِنَ الزَّمَانَ خَانَهٗ:

جس نے زمانہ کو امانت دی اس کی اس نے خیانت کی-

یعنی زمانہ پر بے خوف مت ہو-

• آمَنُ مِنْ حَمَامِ مَلَّةَ:

مکہ کے کبوتر سے بھی زیادہ بے خوف-

کبوتر کو مکہ میں نہ شکار کیا جاتا ہے اور نہ پریشان کیا جاتا ہے-

• اٰمَنُ مِنَ الْاَرْضِ:

زمین سے زیادہ امین- کیونکہ زمین میں جو بیج ڈالا جاتا ہے وہی اگتا ہے-

• اَلْمُؤْمِنُ بِشْرُهٗ فِیْ وَجْهِهٖ وَ حُزْنُهٗ فِی قَلْبِهٖ:

مؤمن کی خوشی چہرے پر عیاں ہوتی ہیں اور غم دل میں مخفی ہوتا ہے-

• اَلْاِیْنَاسُ قَبْلَ الْاِبْسَاسِ:

مانوس کرنا دودھ دوہنے سے پہلے ہے- یعنی کسی سے کام لینا مقصود ہو تو نرم رویہ اختیار کرنا ہوگا-

• لیس عَلَی الْاِنْسَانِ اِلاَّ مَا مَلَكَ:

